وَمَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰکُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا

اور رسول مکرم جو احکام دیں ان کو قبول کرو اور جن کاموں سے تم کو منع کریں ان سے باز رہو

# شرح صحیح مسلم

## جلد اول

مقدمہ، کتاب الایمان، کتاب الطہارۃ، کتاب الحیض، کتاب الصلوٰۃ

تصنیف


علامہ غلام رسول سعیدی

شیخ الحدیث دار العلوم نعیمیہ کراچی ۳۸



ناشر

فرید بک سٹال (رجسٹرڈ) ۳۸۔ اردو بازار لاہور

الطبع التاسع : صفر ۱۴۲۳ھ / مئی ۲۰۰۲ء

الطبع العاشر : صفر ۱۴۲۴ھ / اپریل ۲۰۰۳ء

تصحیح : مولینا حافظ محمد ابراہیم فیضی

مطبع : ہاشم اینڈ حماد پرنٹرز، لاہور

# انتساب

بہ حضورِ سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰت واکمل التحیات

اَللّٰهُمَّ اَرِنِی الْحَقَّ حَقًّا وَّارْزُقْنِیْ اِتِّبَاعَهٗ

اَللّٰهُمَّ اَرِنِی الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنِیْ اِجْتِنَابَهٗ

اے اللہ! مجھ پر حق کی حقانیت واضح کر، اور مجھے اس کی اتباع عطا فرما،

اے اللہ! مجھ پر باطل کا بطلان واضح کر اور مجھے اس سے اجتناب عطا فرما!

(آمین)

# فہرست مضامین شرح صحیح مسلم جلد اوّل

.......

.......

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ حمد الشاکرین والصلوٰۃ والسلام علی خاتم النبیین سید الانبیآء والمرسلین اکرم الاولین و الآخرین حامل لواء الحمد یوم الدین اول الشافعین والمشفعین صاحب المقام المحمود بین المحشورین الذی نطقہ وحی رب العالمین والذی خلقہ معیار للحسن فی الاولین والآخرین رحمۃ للعالمین حبیب رب العالمین سیدنا محمد وعلیٰ اٰلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الراشدین المہدیین وازواجہ الطاہرات المطہرات امہات المؤمنین واولیآء امتہ الواصلین الکاملین وعلماء امتہ الراسخین من المفسرین والمحدثین والائمۃ المجتہدین اجمعین ○

❋

# تقدیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ وَنُسَلِّمُ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

۱۹۸۰ء میں شرح صحیح مسلم لکھنے کا آغاز ہوا، اس وقت کے پبلیشر سید حامد صاحب کے بے حد دباؤ کی وجہ سے میں نے جلد اول بہت مختصر لکھی، پھر میں بیمار پڑ گیا اور چار سال تک یہ کام التواء میں پڑا رہا، ۱۷ جولائی ۱۹۸۵ء کو میں لاہور سے کراچی آگیا اور یہاں آکر اللہ تعالیٰ کے فضل سے میری صحت بہتر ہو گئی، مارچ ۱۹۸۶ء میں فرید بک سٹال کے مالک سید محمد اعجاز صاحب کراچی آئے اور مجھ سے دوبارہ شرح صحیح مسلم لکھنے کا وعدہ لے لیا، اور یوں شرح صحیح مسلم کی نشاۃ ثانیہ ہوئی، میں نے سید اعجاز صاحب سے کہا میں تفصیل سے لکھوں گا، اور پھر میں نے بہت شرح و بسط کے ساتھ لکھنا شروع کر دیا اور جنوری ۱۹۹۲ء میں اس کی سات جلدیں مکمل ہو گئیں، چونکہ پہلی جلد باقی چھ جلدوں کی بہ نسبت بہت مختصر تھی اس لیے سید اعجاز صاحب اور بہت سے اہل علم حضرات کا تقاضا تھا کہ اس کو بھی باقی جلدوں کے منہاج پر از سر نو تفصیل سے لکھیں تاکہ ساتوں جلدیں ایک منہاج پر ہوں سو میں نے ساتویں جلد کی تکمیل کے بعد باقی جلدوں کی طرز پر پہلی جلد کو لکھنا شروع کر دیا اور الحمد للہ فروری ۱۹۹۴ء کے وسط میں اس کی تکمیل ہو گئی۔

میں نے جب شرح صحیح مسلم کو بہت تفصیل کے ساتھ لکھنا شروع کیا تھا تو بعض دوستوں نے کہا آپ مختصر لکھتے تو یہ مکمل ہو جاتی پتا نہیں عمر وفا کرے یا نہ کرے اور اس کی تکمیل ہو سکے یا نہیں لیکن اللہ تعالیٰ کا بے پایاں احسان ہے کہ شرح صحیح مسلم نہ صرف یہ کہ میری زندگی میں مکمل ہوئی بلکہ طبع ہو گئی اور اس کے کئی ایڈیشن نکل گئے اور برصغیر پاک و ہند کے علاوہ یورپ، امریکا اور افریقہ کے دور دراز علاقوں تک یہ کتاب پہنچ گئی اور اس کتاب کو پڑھا گیا اور ہر طبقہ میں اس کو پذیرائی ہوئی۔

## متقدمین سے اختلاف رائے کی تحقیق

ہمیں یہ حقیقت فراموش نہیں کرنی چاہیے کہ تمام ائمہ شریعت اور علماء طریقت اور مرجع انام اساتذہ اور علماء اپنے تمام اعزاز و اکرام کے باوجود بندے اور بشر ہیں، نبی نہیں ہیں اور نہ معصوم ہیں، ان کی رائے میں خطاء واقع ہو سکتی ہے اور کوئی غیر نبی انسان اس سے مستثنیٰ نہیں ہے، خواہ وہ کتنا ہی بڑا عالم اور فقیہ اور عابد و زاہد کیوں نہ ہو اور کیسا ہی مشہور عاشق رسول کیوں نہ ہو، کسی عالم یا فقیہ کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ اس کی تحریر معصوم ہے اور اس میں خطاء واقع نہیں ہو سکتی، شرک فی الرسالت کے مترادف ہے اور اس شخص کو امتی کے مقام سے اٹھا کر نبی کے مقام پر کھڑا کرنے کے قائم مقام ہے، العیاذ باللہ!

علامہ شامی نے لکھا ہے کہ فرعون کا کفر اجماعی ہے لیکن امام محی الدین ابن عربی کا اس میں اختلاف ہے علامہ ابن حجر نے زواجر میں بھی لکھا ہے کہ ہر چند کہ ہمیں ان کی جلالت علم کا اعتراف ہے اس کے باوجود ان کا یہ قول مردود ہے کیونکہ عصمت صرف انبیاء علیہم السلام کے لیے ہے۔ (رد المحتار ج ۳ ص ۲۹۰، مطبوعہ استنبول)

علامہ علاؤ الدین حصکفی لکھتے ہیں:

ويأبى الله العصمة لكتاب غير كتابه.

اللہ تعالیٰ اپنی کتاب (قرآن مجید) کے سوا ہر کتاب کی عصمت کا انکار فرماتا ہے۔

علامہ شامی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب عزیز کے سوا کسی کتاب کے لیے عصمت کو مقرر نہیں کیا یا کسی اور کتاب کی عصمت پر راضی نہیں ہے یہ صرف اسی کی کتاب کی شان ہے جس کے حق میں فرمایا:

لا یاتیہ الباطل من بین یدیہ ولا من خلفہ۔ (حٰمٓ السجدۃ: ۴۲) اس کتاب میں باطل سامنے سے آسکتا ہے نہ پیچھے سے۔

سو قرآن مجید کے علاوہ دوسری کتابوں میں خطائیں اور لغزشیں واقع ہوتی ہیں، کیونکہ وہ انسان کی تصنیفات ہیں اور خطا اور لغزش انسان کی سرشت ہے۔

علامہ عبدالعزیز بخاری نے اصول بزدوی کی شرح میں لکھا ہے کہ بویطی نے امام شافعی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ امام شافعی نے کہا میں نے اس کتاب کو تصنیف کیا ہے، میں نے اس میں صحت اور صواب کو ترک نہیں کیا لیکن اس میں ضرور کوئی نہ کوئی بات اللہ تعالیٰ کی کتاب اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے خلاف ہوگی، اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ولو کان من عند غیر اللہ لوجدوا فیہ اختلافا کثیرا۔ (النساء: ۸۲) اور اگر قرآن اللہ کے غیر کی جانب سے ہوتا تو لوگ اس میں ضرور بہت سے اختلاف پاتے۔

لہٰذا تم کو اس کتاب میں جو بات کتاب اللہ، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے خلاف ملے اس کو چھوڑ دو، کیونکہ میں کتاب اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی طرف رجوع کرنے والا ہوں، مزنی بیان کرتے ہیں کہ میں نے امام شافعی کی کتاب "الرسالۃ" ان کے سامنے اسی مرتبہ پڑھی، اور ہر مرتبہ امام شافعی اس میں کسی خطا پر مطلع ہوتے، بالآخر امام شافعی نے فرمایا: اب چھوڑ دو، اللہ تعالیٰ اس بات سے انکار فرماتا ہے کہ اس کی کتاب کے سوا اور کوئی کتاب صحیح ہو۔

(رد المحتار ج ۱ ص ۴۶، مطبوعہ استنبول، ۱۳۲۷ھ)

اس کتاب میں میں نے بعض مقامات پر چند اکابر علماء کی تحقیق سے دلائل کے ساتھ اختلاف کیا ہے، اس پر بعض جمود پسند لوگوں نے برا منایا اور یہ کہا گیا کہ کیا یہ ان سے بڑے عالم ہیں؟ کیا ان اکابر کو ان دلائل کا علم نہیں تھا؟ علم اور تحقیق کی روشنی میں یہ بہت کمزور بات ہے آخر ان اکابر نے بھی تو اپنے متقدمین اور ان اکابرین سے اختلاف کیا ہے جن کا علم و فضل سب کے نزدیک مسلم اور ان سے زیادہ تھا، ان میں ائمہ مجتہدین، تابعین اور صحابہ کرام سب ہی شامل ہیں، تو کیا ان اکابر علماء کا علم ائمہ مجتہدین اور صحابہ کرام سے زیادہ تھا یا ائمہ مجتہدین اور صحابہ کرام کو ان کے دلائل کا علم نہیں تھا!

پھر یہ کوئی نئی بات نہیں ہے ہر دور میں تحقیق کرنے والے علماء کو جمود پسندوں سے واسطہ پڑا ہے اور وہ ان کے اعتراضات کا نشانہ بنے ہیں، ملا علی قاری رحمہ اللہ نے بعض مقامات پر علامہ ابن حجر مکی رحمہ اللہ کی تحقیقات سے اختلاف کیا تو ان کو بھی ایسے اعتراضات کا سامنا کرنا پڑا، امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت عبداللہ بن ابی ملیکہ سے روایت کیا ہے کہ جب حضرت عمر زخمی ہوئے (اور قریب الوفات تھے) تو حضرت صہیب روتے ہوئے آئے اور کہا: وا اخاہ وا صاحباہ، حضرت عمر نے فرمایا اے صہیب تم مجھ پر رو رہے ہو حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے

میت کے بعض گھر والوں کے رونے سے میت کو عذاب دیا جاتا ہے، حضرت ابن عباس فرماتے ہیں کہ جب حضرت عمر فوت ہو گئے تو میں نے حضرت عائشہ ام المؤمنین رضی اللہ عنہا سے اس کا ذکر کیا حضرت عائشہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ عمر پر رحم کرے! بہ خدا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہیں فرمایا تھا کہ میت کے بعض گھر والوں کے رونے سے میت کو عذاب دیا جاتا ہے، لیکن اللہ تعالیٰ کافر کے گھر والوں کے رونے سے اس کے عذاب کو زیادہ کرتا ہے اور تمہارے لیے قرآن مجید کی یہ آیت کافی ہے:

ولا تزر وازرۃ وزر اخری. (زمر: ۷) اور کوئی بوجھ اٹھانے والا کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔

(صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۲، صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۰۳، مطبوعہ کراچی)

حضرت عمر کا علم وفضل اور مرتبہ صحابیت حضرت عائشہ سے بہت زائد تھا اس کے باوجود حضرت عائشہ نے دلیل کے ساتھ حضرت عمر سے اختلاف کیا اس حدیث کی تشریح میں علامہ ابن حجر نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مجتہد دلیل کے تابع ہے، اور اس کے لیے یہ جائز ہے کہ وہ دوسرے مجتہد کی رائے کو غلط قرار دے اور اس کے غلط ہونے پر قسم کھائے خواہ وہ دوسرا مجتہد اس سے زیادہ مرتبہ کا ہو اور اس سے زیادہ علم والا ہو، کیونکہ حضرت عمر کا مرتبہ اور علم حضرت عائشہ سے بڑا اور زیادہ تھا۔

ملا علی قاری، علامہ ابن حجر مکی کی اس عبارت کو نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

علامہ ابن حجر کی اس عبارت میں ہمارے زمانے کے بعض شافعی علماء کے خلاف صحیح نقل اور صریح دلیل ہے، یہ تقلید کی پستی سے نہیں نکلے اور تقلید کی قید سے آزاد نہیں ہوئے اور میدان تحقیق میں وارد نہیں ہوئے کیونکہ ہم جہاں علامہ ابن حجر کی کسی غلط بات کا رد کرتے ہیں تو یہ ہم پر اعتراض کرتے ہیں کہ "تم لوگ جیسا شخص شیخ الاسلام مفتی الانام ابن حجر پر اعتراض کر رہا ہے جو ائمہ اسلام کے نزدیک علم کے پہاڑوں میں سے ایک بہت بڑا پہاڑ ہے"! حالانکہ علامہ ابن حجر خود ہماری تائید میں یہ لکھ رہے ہیں کہ دلائل کے ساتھ اکابر سے اختلاف کرنا اور ان کی رائے کو غلط قرار دینا جائز ہے۔

(مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ج ۴ ص ۱۰۱۔۱۰۰، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان)

## مصنف کے رجوع کردہ مسائل کا بیان

میں نے چند مسئلوں میں اپنے سابقہ نظریہ سے رجوع کر لیا ہے، میں نے شرح صحیح مسلم جلد ثالث طبع اوّل میں لکھا تھا کہ روزہ دار اگر انجیکشن لگوائے تو اس کا روزہ نہیں ٹوٹتا، لیکن جب میں نے اس پر مزید غور وفکر کیا تو مجھ پر منکشف ہوا کہ انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے چنانچہ شرح صحیح مسلم جلد ثالث طبع ثانی میں، میں نے لکھا ہے کہ اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور جلد ثالث کے آخر میں اس سے متعلق ایک ضمیمہ لگا دیا ہے، اور اس جلد اوّل میں بھی اس کی وضاحت کی ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد رابع طبع اوّل میں لکھا تھا کہ اگر رجم کے وقت چند پتھر مار کر گولی مار دی جائے تو رجم کا تقاضا پورا ہو جائے گا، بعد ازاں طبع ثانی میں یہ لکھ دیا ہے کہ گولی مارنے کو رجم کا حصہ بنایا جائے، اگر کسی نے اتفاقاً گولی مار دی تو رجم کا تقاضا پورا ہو جائے گا، شرح صحیح مسلم جلد اوّل میں واڑھی میں تخمینہ کو واجب لکھا تھا، طبع چہارم میں لکھ دیا ہے کہ قبضہ سنت ہے اس کی پوری تفصیل اور تحقیق شرح صحیح مسلم جلد سادس میں ہے، حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کو میں نے شرح صحیح مسلم جلد ثالث طبع اوّل میں حاشیہ لکھ دیا تھا اور طبع ثانی میں تفصیل سے لکھ دیا ہے کہ وہ حاشیہ نہیں ہیں ان کا تعلق عبداللہ بن جحش سے ہے، اسی طرح لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک کے

ترجمہ میں میں نے اپنے سابق نظریہ سے رجوع کر لیا ہے اس کی تفصیل جلد ثالث، سادس اور سابع میں ہے، یہ وہ کل مسائل ہیں جن میں میں نے رجوع کیا ہے، اس کے علاوہ کچھ کتابت کی اغلاط سامنے آتی رہتی ہیں جن کی ہر ایڈیشن میں اصلاح کر دی جاتی ہے اور غور و فکر اور اصلاح کا یہ عمل ان شاء اللہ میری زندگی تک جاری رہے گا۔

## کتاب و سنت اور اجماع کے خلاف مصنف کی رائے حجت نہیں

میں نے جن عصری مسائل میں کوئی رائے قائم کی ہے اس کی اساس قرآن مجید، مستند احادیث اور اجماع ہے اور بعض جگہ قیاس سے بھی استدلال کیا ہے، تاہم اگر کسی مسئلہ میں میری رائے کتاب و سنت یا اجماع کے خلاف ہو تو اصل حجت کتاب و سنت اور اجماع ہے، میری رائے کی کوئی حیثیت نہیں ہے، اور جن مواضع میں میں نے امام اعظم کے قول یا دوسرے علماء احناف سے اختلاف کیا ہے اس کی وجہ یا تو ضرورت ہے، اور ہمارے فقہاء احناف نے ضرورت کی بناء پر دوسرے ائمہ کے قول پر فتویٰ دینے کو جائز قرار دیا ہے، یا اس کی وجہ اتباع حدیث ہے، مثلاً عید کے بعد چھ روزے رکھنے کو امام اعظم نے مکروہ کہا ہے اور حدیث میں اس کی فضیلت ہے اس جگہ ہمارے فقہاء نے حدیث کو مقدم رکھا ہے، علامہ امجد علی نے بھی یہاں حدیث کے مطابق لکھا ہے، اسی طرح جن بعض تراجم اور مسائل میں میں نے دوسرے علماء سے اختلاف کیا ہے ان کی بنیاد قوی دلائل ہیں تاہم اگر کوئی شخص میرے ذکر کردہ دلائل سے مطمئن نہیں ہے تو جس قول کی دلیل سے وہ مطمئن ہو اس پر عمل کرے۔

## شرح صحیح مسلم پر معاندین کے اعتراضات کی بحث

فارسی کا ایک مقولہ ہے "نہ کردن یک عیب و کردن صد عیب" (کام کو نہ کرنا تو ایک عیب ہے اور کام کرنے والے کے کام میں سو عیب نکال لیے جاتے ہیں) یقیناً عصر حاضر میں ایسے اجلہ اور اکابر علماء اہل سنت موجود ہیں جن کا علمی مرتبہ مجھ سے بہت بڑا ہے اور مختلف مسائل میں ان کے تفردات ہیں لیکن چونکہ وہ اپنے مخصوص مشاغل کی وجہ سے وہ اپنے انفرادی نظریات کو ضبط تحریر میں نہیں لا سکے، یا اگر ان کے نظریات کی اشاعت ہوئی بھی تو وہ اس قدر کم تھی کہ عام لوگ اس پر مطلع نہ ہو سکے یا ان کی بزرگی اور شہرت کی وجہ سے ان سے صرف نظر کر لیا گیا، عربی کا مشہور مقولہ ہے "من صنف فقد استہدف" (جس نے کوئی کتاب تصنیف کی وہ اعتراضات کا نشانہ بن گیا) اور شرح صحیح مسلم الحمد للہ ایک ضخیم کتاب ہے اور اس میں صدہا امہات الکتب کے حوالہ جات ہیں اور اللہ رب العزت کے خصوصی فیضان کرم سے اسے قبولیت عام نصیب ہوئی اور تکمیل سے پہلے ہی اس کے چار ایڈیشن ہاتھوں ہاتھ نکل گئے۔ میں بارگاہ الوہیت میں سراپا تشکر و امتنان ہوں کہ "سیجعل لہم الرحمن ودا" کے مصداق اس نے اس کتاب کو اپنے محبوب بندوں کے دلوں میں جگہ دی۔ اگرچہ اس کتاب کی تحسین کرنے والوں کی تعداد اس سے عناد رکھنے والوں سے بہت زیادہ ہے تاہم اس کے بعض مقامات یا مسائل سے اختلاف کا اظہار اس بات کی دلیل ہے کہ اس کو نہایت توجہ، ژرف بینی اور ناقدانہ نظر سے پڑھا گیا ہے، اور یہ امر بجائے خود مصنف اور کتاب کے لیے وجہ افتخار ہے، اور یہ سب انعامات الٰہیہ اس حقیقت کے باوجود ہیں کہ ابلاغ و تشہیر کے اس دور میں نہ تو اس کتاب کی تقریب تعارف یا رونمائی منعقد کی گئی اور نہ جدید تشہیری ذرائع استعمال کیے گئے، میں نے اس سے پہلے بھی مختلف جلدوں کے پیش لفظ میں لکھا ہے اور اب ایک بار پھر اس کا اعادہ کرتا ہوں کہ دلائل حقہ اور اخلاص پر مبنی ناصحانہ مشوروں کو میں قبول کروں گا اور خالص علمی اختلاف کا خیر مقدم کروں گا اور میں عجب نفس اور انانیت اور معاندین کے شخصی اور گروہی بغض و عناد اور

تعصبات کے شر سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

## امام سے مقلد کے اختلاف کرنے کی تحقیق

ایک بحث یہ اٹھائی جاتی ہے کہ اگر مقلد کو اپنے امام کے قول کے خلاف کوئی حدیث مل جائے تو آیا وہ اپنے امام سے اختلاف کر کے اس حدیث پر عمل کر سکتا ہے یا نہیں؟ اس سلسلہ میں بھی ہم سب سے پہلے حدیث کی طرف رجوع کرتے ہیں، امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عکرمۃ ان اھل المدینۃ سالوا ابن عباس عن امرأۃ طافت ثم حاضت قال لھم تنفر قالوا لا ناخذ بقولک وندع قول زید قال اذا قدمتم المدینۃ فاسئلوا فقدموا المدینۃ فکان فی من سالوا ام سلیم فذکرت حدیث صفیۃ۔

(صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۳۷، مطبوعہ کراچی)

عکرمہ بیان کرتے ہیں کہ اہل مدینہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ سوال کیا کہ جس عورت نے طواف (زیارت) کر لیا ہو پھر اس کو حیض آجائے (تو کیا وہ طواف وداع کے بغیر واپس جا سکتی ہے؟) حضرت ابن عباس نے فرمایا: جا سکتی ہے، اہل مدینہ نے کہا: ہم آپ کے قول کی وجہ سے حضرت زید بن ثابت کے قول کو ترک نہیں کریں گے، (حضرت زید کہتے تھے کہ وہ طواف وداع کیے بغیر نہیں جا سکتی) حضرت ابن عباس نے فرمایا جب تم مدینہ جاؤ تو اس مسئلہ کی تحقیق کر لینا، جب وہ مدینہ گئے تو انھوں نے اس کی تحقیق کی، اور حضرت ام سلیم سے بھی پوچھا انھوں نے حضرت صفیہ کی (یہ) حدیث بیان کی (کہ ایسی صورت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت صفیہ کو طواف وداع کیے بغیر جانے کی اجازت دی تھی۔)

جب اہل مدینہ کو حضرت صفیہ کی حدیث مل گئی تو انھوں نے حضرت ابن عباس کے پاس جا کر حق کا اعتراف کر لیا:
حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

فرجعوا الی ابن عباس فقالوا وجدنا الحدیث کما حدثتنا۔

پھر اہل مدینہ حضرت ابن عباس کے پاس گئے اور کہا جس طرح آپ نے ہمیں حدیث سنائی تھی ہمیں اسی طرح حدیث مل گئی۔

(فتح الباری ج ۳ ص ۵۸۸، طبع لاہور)

اور حضرت زید بن ثابت کو جب یہ حدیث مل گئی تو انھوں نے بھی رجوع فرما لیا۔
حافظ ابن حجر عسقلانی، امام مسلم اور امام نسائی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

قال فرجع الیہ، فقال ما اراک الا قد صدقت لفظ مسلم وللنسائی کنت عند ابن عباس فقال لہ زید بن ثابت انت الذی تفتی

عکرمہ بیان کرتے ہیں کہ پھر حضرت زید بن ثابت نے رجوع کر لیا اور حضرت ابن عباس سے فرمایا مجھے یہ یقین ہے کہ آپ نے سچ کہا سوا اور کچھ نہیں کہا، یہ صحیح مسلم کی

وقال فیه فسألها ثم رجع وهو یضحك فقال: الحدیث کما حدثتنی۔

(فتح الباری ج ۳ ص ۵۸۸ طبع لاہور)

عبارت ہے اور سنن نسائی میں یہ عبارت ہے: عکرمہ کہتے ہیں کہ میں حضرت ابن عباس کے پاس بیٹھا تھا، ان سے حضرت زید بن ثابت نے پوچھا آپ یہ فتویٰ دیتے ہیں؟ حضرت ابن عباس نے فرمایا اس انصاری عورت سے اس کے متعلق حدیث معلوم کر لو، حضرت زید نے ان سے حدیث پوچھی اور ہنستے ہوئے (اپنے قول سے) رجوع کر لیا اور کہا جس طرح آپ نے بیان کیا تھا، اسی طرح حدیث ہے۔

اس حدیث میں تقلید شخصی کا بھی ثبوت ہے کہ اہل مدینہ حضرت زید بن ثابت کے فتویٰ کی تقلید کرتے تھے اور یہ بھی دلیل ہے کہ اگر امام کے قول کے خلاف دلیل مل جائے تو حدیث پر عمل کرنا تقلید شخصی کے خلاف نہیں ہے۔

نیز ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ شوال کے چھ روزوں کو امام اعظم نے مکروہ کہا ہے، لیکن چونکہ حدیث صحیح میں ان کی تفضیلت کا بیان ہے اس لیے ہمارے فقہاء نے یہاں اپنے امام کے قول کو ترک کر کے حدیث پر عمل کیا ہے حتیٰ کہ علامہ امجد علی رحمہ اللہ نے بھی شوال کے چھ روزوں کو مستحب لکھا ہے، اور امام اعظم کے قول کی یہ توجیہ ہے کہ ان کو یہ حدیث نہیں پہنچی۔ اسی طرح اور بہت سے مسائل میں ہمارے فقہاء نے امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی رائے سے اختلاف کیا ہے، اعلیٰ حضرت امام احمد رضا ہمارے مسلّم عالم ہیں انہوں نے کئی مسائل میں امام اعظم کے قول کے برخلاف کہا ہے، مثلاً احادیث اور آثار میں بیع عینہ کی سخت مذمت ہے، اسی بناء پر امام مالک، امام احمد اور امام اعظم ابو حنیفہ نے بیع عینہ کو حرام قرار دیا ہے اور اعلیٰ حضرت نے لکھا ہے کہ بیع عینہ جائز ہے اور کار ثواب ہے (فتاویٰ رضویہ ج ۷، ص ۲۱۲، مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی) اس کے جواب میں معترضین کہتے ہیں کہ جن مسائل میں اصحاب ترجیح نے امام اعظم کے قول کے خلاف امام ابو یوسف یا امام محمد کے قول پر فتویٰ دیا ہے وہاں اعلیٰ حضرت نے ایسا کیا ہے، اس کے دو جواب ہیں اول یہ کہ قدوری اور صاحب ہدایہ اصحاب ترجیح ہیں اور انہوں نے امام اعظم اور امام محمد کے قول کے مطابق بیع عینہ کو حرام لکھا ہے (ہدایہ اخیرین ص ۵۸، مطبوعہ ملتان) ثانیاً اصحاب ترجیح بھی تو امام اعظم کے مقلد ہیں، ان کے لیے اپنے امام سے اختلاف کرنا کس طرح جائز ہو گیا؟ معترضین جواب میں کہتے ہیں کہ انہوں نے دلائل کے ساتھ امام اعظم سے اختلاف کیا ہے، ہم کہتے ہیں کہ پھر آپ نے ہماری بات مان لی کہ اعتبار دلائل کا ہے شخصیت کا نہیں ہے، معترضین کہتے ہیں کہ تمہارے علم اور اصحاب ترجیح کے علم میں بہت فرق ہے، ان کا علم اس پایہ کا تھا کہ وہ امام اعظم اور صاحبین کے اقوال میں محاکمہ کر کے ان میں سے کسی کے قول کو ترجیح دے سکتے تھے، ہم کہتے ہیں کہ اصحاب ترجیح کا علم امام اعظم اور صاحبین کے علم کے مقابلہ میں بہت کم ہے، پھر ان کے لیے کیسے جائز ہو گیا کہ وہ امام اعظم اور صاحبین کے اقوال میں محاکمہ کریں؟ نیز بعض علماء نے قدوری اور صاحب ہدایہ کو اصحاب ترجیح قرار دیا ہے وہ بھی تو بعد کے علماء ہیں ان کے لیے یہ کیسے جائز ہو گیا کہ وہ ان متاخرین کو اصحاب ترجیح قرار دیں، نیز علامہ شامی اور اعلیٰ حضرت اصحاب ترجیح نہیں ہیں اور انہوں نے کئی مسائل میں اصحاب ترجیح کی ترجیح کے خلاف قول کو اختیار کیا ہے، کتب فقہ میں ایسی بہت مثالیں ہیں، علامہ امجد علی رحمہ اللہ نے

بھی ہمارے ائمہ امام اعظم ابو حنیفہ، امام ابو یوسف اور امام محمد سے اختلاف کیا ہے۔ اس کی ایک مثال یہ ہے:

احادیث صحیحہ میں عقیقہ کی فضیلت اور استحباب کو بیان کیا گیا ہے لیکن غالباً یہ احادیث امام ابو حنیفہ اور صاحبین کو نہیں پہنچیں، کیونکہ انھوں نے عقیقہ کرنے سے منع کیا ہے اور ہمارے فقہاء نے امام محمد کا ایک قول اباحت کا بھی نقل کیا ہے، علامہ امجد علی رحمہ اللہ نے ان اقوال سے عدول اور اختلاف کر کے عقیقہ کو سنت کہا ہے، مگر کو اپنے اختلاف کی صراحت نہیں کی، ہم پہلے عقیقہ کی فضیلت کے متعلق احادیث کا ذکر کریں گے، پھر ظاہر الروایۃ اور دیگر کتب فقہ سے مذہب احناف نقل کریں گے اور اس کے بعد علامہ امجد علی رحمہ اللہ کی عبارت نقل کریں گے، فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن سلمان بن عامر الضبی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مع الغلام عقیقۃ فاھریقوا عنہ دما واميطوا عنہ الاذی۔

(صحیح بخاری ج ۲ ص ۸۲۲)

حضرت سلمان بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکے کے ساتھ عقیقہ ہے، اس سے خون بہاؤ اور اس کی گندگی دور کرو۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ام کرز انها سالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن العقیقۃ فقال عن الغلام شاتان وعن الجاریۃ واحدۃ لایضرکم ذکرانا کن ام اناثا ھذا حدیث صحیح۔

حضرت ام کرز رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عقیقہ کے متعلق سوال کیا آپ نے فرمایا لڑکے کی طرف سے دو بکریاں اور لڑکی کی طرف سے ایک بکری (ذبح کرو) اس میں کوئی حرج نہیں کہ وہ نر ہوں یا مادہ۔ یہ حدیث صحیح ہے۔

عن سمرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الغلام مرتھن بعقیقتہ یذبح عنہ یوم السابع ویسمی ویحلق راسہ، ھذا حدیث حسن صحیح۔

(جامع ترمذی ج ۱ ص ۱۸۳، مکتبہ رشیدیہ دہلی)

حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکا اپنے عقیقہ کے بدلہ میں گروی ہے، ولادت کے ساتویں دن اس کی طرف سے ذبح کیا جائے اس کا نام رکھا جائے اور اس کے بال مونڈے جائیں، یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

احادیث کے بعد ائمہ احناف اور فقہاء احناف کی عبارات ملاحظہ فرمائیں۔

امام محمد لکھتے ہیں:

محمد عن یعقوب عن ابی حنیفۃ (رضی اللہ عنہم) قال...... (الی قولہ) ولا یعق عن الغلام ولا عن الجاریۃ۔

(الجامع الصغیر ص ۵۳۳ مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی)

امام محمد از امام ابو یوسف از امام ابو حنیفہ روایت کرتے ہیں کہ لڑکے کا عقیقہ کیا جائے نہ لڑکی کا۔

امام محمد لکھتے ہیں:

قال محمد اما العقیقة فبلغنا انها کانت فی الجاهلیة وقد فعلت فی اول الاسلام ثم نسخ الاضحی کل ذبح کان قبله ونسخ صوم شهر رمضان کل صوم کان قبله ونسخ غسل الجنابة کل غسل کان قبله ونسخت الزکوٰة کل صدقة کان قبلها کذلک بلغنا۔

امام محمد فرماتے ہیں ہمیں یہ حدیث پہنچی ہے کہ عقیقہ زمانہ جاہلیت میں تھا اور ابتداء اسلام میں بھی عقیقہ کیا گیا، پھر قربانی نے ہر اس ذبیحہ کو منسوخ کر دیا جو اس سے پہلے تھا اور رمضان کے روزوں نے ہر اس روزہ کو منسوخ کر دیا جو اس سے پہلے تھا اور غسل جنابت نے ہر اس غسل کو منسوخ کر دیا جو اس سے پہلے تھا، اور زکوٰۃ نے ہر اس صدقہ کو منسوخ کر دیا جو اس سے پہلے تھا۔ ہم کو اسی طرح حدیث پہنچی ہے۔

(موطا امام محمد ص ۲۹۱-۲۹۰، مطبوعہ نور محمد، کراچی)

علامہ کاسانی حنفی لکھتے ہیں:

عقیقہ وہ ذبیحہ ہے جو بچہ کی پیدائش کے ساتویں دن کیا جاتا ہے، ہم نے عقیقہ اور عتیرہ کا منسوخ ہونا اس روایت سے پہچانا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا رمضان کے روزے نے ہر پہلے روزے کو منسوخ کر دیا اور قربانی نے اس سے پہلے کے ہر ذبیحہ کو منسوخ کر دیا، اور غسل جنابت نے اس سے پہلے کے ہر غسل کو منسوخ کر دیا اور ظاہر یہ ہے کہ حضرت عائشہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس حدیث کو سنا تھا کیونکہ اجتہاد سے کسی چیز کو منسوخ نہیں کیا جا سکتا (الی قولہ)۔ امام محمد نے جامع صغیر میں ذکر کیا ہے، لڑکے کا عقیقہ کیا جائے نہ لڑکی کا، اس عبارت میں عقیقہ کے مکروہ ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ عقیقہ کرنے میں فضیلت تھی اور جب فضیلت منسوخ ہو گئی تو اس کا صرف مکروہ ہونا باقی رہ گیا۔

(بدائع الصنائع ج ۵ ص ۶۹، مطبوعہ ایچ۔ ایم سعید، کراچی)

اور فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہے:

العقیقة عن الغلام وعن الجاریة وهی ذبح شاة فی سابع الولادة وضیافة الناس وحلق شعره لاسنة ولا واجبة کذا فی الوجیز للکردری - وذکر محمد رحمه الله تعالیٰ فی العقیقة فمن شاء فعل ومن شاء لم یفعل وهذا یشیر الی الاباحة فیمنع کونها سنة وذکر فی الجامع الصغیر ولا یعق عن الغلام ولا عن الجاریة وانه اشارة الی الکراهیة کذا فی البدائع فی کتاب الاضحیة ۔

ولادت کے ساتویں دن لڑکے یا لڑکی کی طرف سے بکری ذبح کرنا اور لوگوں کی دعوت کرنا اور بچہ کے بال مونڈنا عقیقہ ہے، یہ نہ سنت ہے اور نہ واجب ہے، اسی طرح کردری کی وجیز میں ہے، امام محمد نے عقیقہ کے متعلق ذکر کیا ہے، جو چاہے کرے اور جو چاہے نہ کرے، اس کا اشارہ اباحت کی طرف ہے، اس لیے اس کا سنت ہونا ممنوع ہے، اور امام محمد نے جامع صغیر میں ذکر کیا ہے لڑکے اور لڑکی کی طرف سے عقیقہ نہ کیا جائے اور یہ کراہت کی طرف اشارہ ہے، اسی طرح بدائع کی کتاب الاضحیہ میں ہے۔

(عالمگیری ج ۵ ص ۳۶۲، مطبوعہ بولاق مصر)

خلاصہ یہ ہے کہ امام محمد نے جامع صغیر میں امام اعظم اور امام ابو یوسف سے نقل کیا ہے کہ عقیقہ نہ کیا جائے، جس کا مفاد یہ ہے کہ عقیقہ کرنا مکروہ ہے اور مؤطا امام محمد میں لکھا ہے کہ عقیقہ منسوخ ہو گیا، اگر اس نسخ کو عقیقہ کے استحباب پر محمول کیا جائے تو عقیقہ مباح ہے یا پھر مکروہ ہے جیسا کہ علامہ کاسانی نے لکھا ہے تو پھر احناف کے نزدیک عقیقہ مکروہ ہے یا مباح ہے بہر حال سنت یا کار ثواب نہیں ہے۔

اور علامہ امجد علی رحمہ اللہ اس مسئلہ کے متعلق لکھتے ہیں:

حنفیہ کے نزدیک عقیقہ مباح و مستحب ہے، یہ جو بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ عقیقہ سنت نہیں ہے اس سے مراد یہ ہے کہ سنت مؤکدہ نہیں ورنہ جب خود حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فعل سے اس کا ثبوت موجود ہے تو مطلقاً اس کی سنت سے انکار صحیح نہیں۔

(بہار شریعت حصہ ۱۵ ص ۱۵۰، مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز کراچی)

علامہ امجد علی رحمہ اللہ کی اس عبارت پر حسب ذیل اعتراضات ہیں:

۱۔ ایک فعل کو مباح اور مستحب دونوں قرار دینا صحیح نہیں ہے، کیونکہ مباح پر ثواب نہیں ہوتا اور مستحب پر ثواب ہوتا ہے۔

۲۔ ہم نے امام ابو یوسف اور امام ابو حنیفہ سے امام محمد کی یہ روایت نقل کی ہے کہ لڑکے اور لڑکی کی طرف سے عقیقہ نہ کیا جائے جس کا مفاد یہ ہے کہ عقیقہ کرنا مکروہ ہے جیسا کہ عالمگیری میں لکھا ہے۔ اس لیے علامہ امجد علی کا یہ کہنا درست نہیں ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ یہ سنت مؤکدہ نہیں ہے یعنی غیر مؤکدہ سنت ہے اور مطلقاً سنت کی نفی نہیں ہے، یہ توجیہ الکلام بما لا یرضی بہ قائلہ ہے۔

۳۔ امام محمد کی دوسری عبارت یہ ہے کہ جو چاہے عقیقہ کرے اور جو چاہے نہ کرے یہ اباحت کی تصریح ہے اس سے عقیقہ کے سنت ہونے کا مطلب نکالنا صحیح نہیں ہے۔

اگر کوئی شخص تقلید محض کی بستی سے نہیں نکلا تو اس کو عقیقہ کرنے سے منع کرنا چاہیے یا کم از کم یہ کہنا چاہیے کہ عقیقہ مباح ہے اور کار ثواب نہیں ہے اور اس کو یہ نہیں چاہیے کہ امام اعظم کے قول کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھال کر یہ کہے کہ امام اعظم کے نزدیک عقیقہ سنت ہے لیکن سنت مؤکدہ یا سنت ثابتہ نہیں ہے، اور اگر وہ میدان تحقیق میں وارد ہے تو اس کو یہ کہنا چاہیے کہ عقیقہ سنت اور مستحب ہے کیونکہ احادیث صحیحہ میں اس کا ثبوت ہے اور تمام امت نے ان احادیث کو قبول کیا ہے اور امام اعظم کو یہ احادیث نہیں پہنچیں ورنہ وہ عقیقہ کو مکروہ نہ کہتے کیونکہ اس زمانہ میں نشر و اشاعت کے ذرائع اور وسائل اتنے میسر نہیں تھے جتنے اب ہیں اور امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا جب حدیث صحیح مل جائے تو وہی میرا مذہب ہے، اور علامہ شامی نے لکھا ہے کہ اگر کوئی حدیث صحیح امام کے قول کے خلاف ہو تو حدیث صحیح پر عمل کیا جائے گا۔ (رد المحتار ج ۱ ص ۴۳، مطبوعہ استنبول) اس لیے یہاں امام کے قول کے خلاف حدیث پر عمل کرنا تقلید کے خلاف نہیں ہے۔

مولانا عبد الحی مؤطا امام محمد کے حاشیہ میں لکھتے ہیں:

امام محمد کی اس عبارت کا حاصل یہ ہے کہ قربانی کے بعد عقیقہ مشروع نہیں رہا، اور یہ قول تسلیم نہیں ہے کیونکہ احادیث معتبرہ میں عقیقہ کی مشروعیت اور استحباب کی بہت زیادہ صراحت ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث دوسروں کے اقوال پر مقدم ہیں خواہ وہ کوئی شخص ہو، اگر عقیقہ منسوخ ہو چکا تھا تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کا

عقیقہ نہ فرماتے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد صحابہ کرام نے عقیقہ کیا ہے، کیونکہ موطا امام مالک میں ہے کہ عروہ بن زبیر نے اپنے بیٹوں کا عقیقہ کیا، اس باب میں بہ کثرت احادیث صحیحہ مرفوعہ اور موقوفہ ہیں اور ایک قول کی وجہ سے ان تمام احادیث کو ترک کرنا صحیح نہیں ہے، نیز اگر ہم مان لیں کہ قربانی نے ہر ذبیحہ سابقہ کو منسوخ کر دیا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے وجوب کو منسوخ کر دیا نہ یہ کہ وہ اصلاً مشروع نہیں رہا۔ (حاشیہ بر موطا امام محمد ص ۲۸۰، مطبوعہ نور محمد کراچی)

ہاں ہم علامہ امجد علی رحمہ اللہ کی اس بات سے متفق ہیں کہ عقیقہ کا فعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے اس لیے صاف صاف یہ کہنا چاہیے کہ عقیقہ سنت اور مستحب ہے کیونکہ مستند احادیث سے اس کا ثبوت ہے اور ہر چند کہ امام ابوحنیفہ، امام ابو یوسف اور امام محمد سے اس کی کراہت اور اباحت منقول ہے لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث ان ائمہ کے اقوال پر مقدم ہیں کیونکہ ہم پہلے محمدی ہیں پھر حنفی یا شافعی ہیں۔ اور یقیناً علامہ امجد علی نے بھی اس مسئلہ میں ائمہ احناف کے اقوال صریحہ سے عدول اور اختلاف کیا ہے اور اس اختلاف سے یہ ہرگز لازم نہیں آتا کہ علامہ امجد علی خود کو ائمہ احناف سے بڑا سمجھتے ہوں۔

جن بعض مسائل میں ہم نے ائمہ احناف کے قول کو اختیار نہیں کیا ان میں ہمارا حسن ظن یہی ہے کہ ان ائمہ کرام کو وہ احادیث نہیں پہنچیں مثلاً اگر ہمارے ائمہ کو عقیقہ کے متعلق احادیث مل گئی ہوتیں تو وہ کبھی یہ نہ کہتے کہ عقیقہ نہ کیا جائے، اور ظاہر ہے کہ ابتدائی دور میں احادیث کی نشر و اشاعت کے اتنے ذرائع نہیں تھے جتنے بعد میں مہیا ہو گئے۔ بہرحال جب علامہ امجد علی اور اعلیٰ حضرت رحمہما اللہ، امام اعظم اور صاحبین سے اختلاف کر سکتے ہیں، اصحاب ترجیح ان ائمہ کرام میں محاکمہ کر سکتے ہیں اور ان سے بھی بعد کے علماء قدوری اور صاحب ہدایہ کو اصحاب ترجیح قرار دے سکتے ہیں اور ان میں سے کسی کے پاس بھی اس منصب کی کوئی آسمانی سند نہیں ہے تو پھر ہم دلائل قویہ کے ساتھ متقدمین سے کسی مسئلہ میں اختلاف کیوں نہیں کر سکتے!

مذکور الصدر تفصیل اور بحث سے یہ واضح ہو گیا کہ اصل اعتبار دلیل کا ہوتا ہے اور یہ کہنا غلط ہے کہ متاخرین کا علم متقدمین کے پائے کا نہیں ہے اس لیے وہ ان سے اختلاف نہیں کر سکتے، اور جو معترضین یہ کہتے ہیں کہ تمہارا علم فلاں، فلاں کے علم سے کم ہے اس لیے تم ان سے اختلاف نہیں کر سکتے اور فلاں، فلاں کا علم چونکہ زیادہ تھا اس لیے وہ صحابہ اور مجتہدین سے اختلاف کر سکتے ہیں ان سے گزارش یہ ہے کہ آپ نے ہمارے اور فلاں، فلاں کے علم میں جو محاکمہ کیا ہے اور فلاں فلاں کے علم اور مجتہدین کے علم کا جو تجزیہ کیا ہے تو کیا آپ کا علم اتنا وسیع اور محکم ہے کہ آپ ہمارے اور فلاں، فلاں کے علم میں محاکمہ اور تجزیہ کر سکیں اور آپ کو اس تجزیہ اور محاکمہ کی کس نے سند دی ہے یا آپ کے زعم میں آپ پر وحی نازل ہوئی ہے؟

## شرح صحیح مسلم میں اعادہ کیے ہوئے مسائل کی تفصیل

بعض مسائل کا میں نے اعادہ کیا ہے لیکن وہ اعادہ بے فائدہ نہیں ہے، ہدایہ کی ایک عبارت سے امام ابوحنیفہ کے مذہب پر یہ اعتراض ہے کہ انہوں نے خمر کے علاوہ باقی نشہ آور مشروبات کو حلال کر دیا ہے، اس کا جواب میں نے چوتھی جلد میں دو جگہ ذکر کیا ہے، علامہ ابن ہمام کی ایک عبارت سے یہ وہم ہوتا ہے کہ سفر میں قصر کی علت مشقت ہے مسافت نہیں ہے جس کی بناء پر بعض علماء نے یہ کہا کہ ہوائی جہاز کے سفر سے قصر لازم نہیں ہے اور

عورتیں بغیر محرم کے ہوائی جہاز سے حج اور عمرہ کے لیے جا سکتی ہیں۔ (فقہ اہل سنت ص ۱۴۲، مطبوعہ کراچی) میں نے اس سلسلہ میں اپنی تحقیق شرح صحیح مسلم کی دوسری جلد میں ذکر کی ہے اور تیسری جلد میں پھر اس کا ذکر کیا ہے اور اس میں زیادہ تفصیل ہے اہل کتاب کے مسلمانوں کی مساجد میں دخول کے متعلق، احناف کے مذہب کی تحقیق میں نے تیسری جلد میں کی ہے اور ساتویں جلد میں زیادہ تفصیل ہے، عصمت انبیاء کی بحث دوسری جلد میں کی ہے اور ساتویں جلد میں زیادہ تفصیل ہے، تلک الغرانیق العلیٰ کی بحث دوسری جلد میں ہے اور ساتویں جلد میں زیادہ تحقیق ہے، غیر کفو میں نکاح کے جواز کی بحث تیسری جلد میں ہے اور چھٹی جلد میں زیادہ تفصیل ہے، انجکشن سے روزہ ٹوٹنے کی بحث تیسری جلد کے ضمیمے میں ہے، اور اس پہلی جلد میں اس کی زیادہ تحقیق ہے، ندائے یا محمد کی بحث ساتویں جلد میں دو جگہ پر ہے، اور اس پہلی جلد میں اس کی زیادہ تفصیل ہے، "لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر" میں مغفرت ذنوب کی بحث میں نے تیسری جلد میں کی ہے، پھر چھٹی جلد میں زیادہ تفصیل کی پھر ساتویں جلد میں مزید تشریح کی، ڈاڑھی میں قبضہ کی مقدار کا استحباب اور مسنون ہونا ہم نے پہلی جلد میں بیان کیا ہے اور چھٹی جلد میں اس کی زیادہ تحقیق ہے۔

## شرح صحیح مسلم کی تصنیف میں دارالعلوم نعیمیہ کا حصہ اور دیگر معاونین کے تعاون کا بیان

شرح صحیح مسلم کی سات جلدیں میں نے یہاں دارالعلوم نعیمیہ کراچی میں لکھی ہیں، مارچ ۱۹۸۷ء میں یہ کام شروع کیا اور فروری ۱۹۹۴ء میں یہ کام ختم ہو گیا، شرح صحیح مسلم کے اس عظیم کام میں دارالعلوم نعیمیہ اور اس کے ٹرسٹیز کا بہت بڑا حصہ ہے، اور حدیث شریف میں ہے:

عن ابی سعید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ۔

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے لوگوں کا شکریہ ادا نہیں کیا اس نے اللہ کا شکر ادا نہیں کیا۔

(جامع ترمذی ص ۲۸۹، مسند احمد ج ۲ ص ۲۵۸، ۲۹۵، ۳۰۳، ۳۸۸، ۴۶۱، ۴۹۲، ج ۳ ص ۳۲، ۷۴، ج ۴ ص ۲۷۸، ج ۵ ص ۲۱۱، ۲۱۲)

اس حدیث پر عمل کرتے ہوئے میں دارالعلوم نعیمیہ کے تمام ٹرسٹیز کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے مجھے اس قدر سہولتیں مہیا کیں کہ میں اس عظیم اور ضخیم کتاب کو سات سال میں مکمل کر سکا، حضرت پروفیسر مولانا مفتی منیب الرحمان مہتمم دارالعلوم نعیمیہ زید مجدہم کا میں خاص طور پر شکر گزار ہوں کیونکہ اول یوم سے وہ اس کام میں میرے معاون رہے ہیں، فرید بک اسٹال سے جب اس کام کا معاہدہ ہوا اور اس کے درمیان سے لے کر اس کے اخیر تک ہر مرحلہ میں انھوں نے میری وکالت کی اور اس کام کو اپنا سمجھا، اور اس کام میں جہاں جہاں مشکلات اور رکاوٹیں آئیں انھوں نے انتہائی اولو العزمی سے ان مشکلات اور رکاوٹوں کو دور کیا، شرح صحیح مسلم کے بعض مباحث میں میں نے مولانا منیب الرحمان سے مشورہ بھی لیا اور ان کی گراں قدر آراء سے مستفید ہوا، اس کام کے لیے دارالعلوم نعیمیہ کی لائبریری کی چابی انھوں نے میرے حوالے کی جس سے مجھے کام میں بہت آسانی ہوئی، اس ایک کام ہی کی وجہ سے ان کا مجھ پر بڑا احسان ہے جس کی وجہ سے میں ان کو ہمیشہ اپنی دعاؤں میں یاد رکھتا ہوں، ان کے علاوہ حافظ محمد اظہر نعیمی زید مجدہم کا بھی میں شکر گزار ہوں وہ بھی میرے للہ فی اللہ محب اور خیر خواہ ہیں، مفتی محمد اطہر نعیمی، مولانا جمیل احمد نعیمی اور مولانا اقبال احمد

نعیمی ان کی عنایات کا بھی ممنون ہوں، میرے ایک اور محترم دوست استاذ العلماء مولانا حافظ الحاج غلام محمد سیالوی مہتمم شمس العلوم رضویہ جہلم ہیں، ان کی لائبریری کی کتابوں سے میں نے بہت فائدہ اٹھایا ہے، اور میرے محترم دوست مولانا محمد اکرم حسین سیالوی زید جہلم ہیں، ان کا تعاون بھی اس کتاب میں شامل ہے اور حضرت ڈاکٹر و جسٹس مفتی سید شجاعت علی قادری رحمہ اللہ کے احسانات ہیں ان کا تفصیلی ذکر میں نے ساتویں جلد کے ابتداء میں کیا ہے، حضرت مولانا حافظ محمد ابراہیم فیضی صاحب کا سپاس گزار ہوں جنہوں نے انتہائی لگن اور جانفشانی سے اس کتاب کی تصحیح کی، رواز الکتابت حضرت کلیب لوالہ کے کاتبوں کا شکر گزار ہوں جنہوں نے بہت خوبصورت اور دل آویز کتابت کی، اور آخر میں سید محمد اعجاز مالک فرید بک سٹال کے بیٹے کا شکر گزار ہوں جنہوں نے انتہائی سرعت اور برق رفتاری کے ساتھ اس کتاب کو بہت حسین اور جاذب نظر طباعت سے مزین کر کے انتہائی ارزاں قیمت پر مہیا کیا۔

## تبیان القرآن لکھنے کا عزم

شرح صحیح مسلم کا کام اب ختم ہو گیا ہے لیکن ابھی زندگی باقی ہے اور میری خواہش ہے کہ جب تک مجھ میں قوت کار باقی ہے دین کا کام کرتا رہوں، بہت سے دوستوں اور خاص طور پر سید محمد اعجاز صاحب کی فرمائش ہے کہ قرآن مجید کی عام فہم تفسیر لکھوں، اس لیے میں نے "تبیان القرآن" کے نام سے تفسیر لکھنے کا ارادہ کر لیا ہے اور ان شاء اللہ ماہ رمضان ۱۴۱۴ھ کے کسی مبارک دن میں تفسیر کے کام کا آغاز کروں گا،[1] اور جب تک صحت قائم رہی اور عمر نے وفا کی ان شاء اللہ اس کو لکھتا رہوں گا، اور یہ اللہ تعالیٰ کے علم اور اس کی مشیت میں ہے کہ یہ کام کہاں تک پہنچ سکے گا۔ قارئین سے درخواست ہے کہ وہ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے حق کا اظہار عطا فرمائے اور باطل سے اجتناب مرحمت فرمائے وما ذالک علی اللہ بعزیز۔

اخیر میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ اے بار الہٰ! مصنف اور اس کام میں اس کے معاونین، اس کتاب کے کاتب، مصحح اور ناشر اور اس کتاب کے قارئین اور مصنف کے والدین اور تمام مسلمانوں کی مغفرت فرما، ان کو اپنے حبیب کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی شفاعت سے بہرہ مند فرما، ان کو دنیا اور آخرت کی ہر بلاء اور ہر عذاب سے محفوظ رکھ اور ان کو دارین کی ہر نعمت اور ہر راحت عطا فرما! آمین یا رب العلمین بجاہ حبیبک سیدنا محمد خاتم النبیین افضل الانبیاء والمرسلین قائد الغر المحجلین وعلی آلہ الطیبین واصحابہ الکاملین وازواجہ الطاہرات امہات المؤمنین وعلی سائر اولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین۔



غلام رسول سعیدی غفرلہٗ
خادم الحدیث دار العلوم نعیمیہ
بلاک نمبر ۱۵، فیڈرل بی ایریا، کراچی - ۳۸
۶ رمضان المبارک ۱۴۱۳ھ / ۱۰ فروری ۱۹۹۳ء

[1] ۱۰ رمضان المبارک ۱۴۱۴ھ کو تفسیر "تبیان القرآن" کا آغاز کر دیا ہے۔

# امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ

تیسری صدی کے جن محدثین اور علماء راسخین نے علم حدیث کی تنقیح اور توضیح کے لیے متعدد فنون ایجاد کیے اور اس علم کی توسیع اور اشاعت میں گراں قدر خدمات انجام دیں ان میں امام مسلم بن حجاج القشیری کا نام نمایاں طور پر سامنے آتا ہے۔

امام مسلم فن حدیث کے اکابر ائمہ میں شمار کیے جاتے ہیں۔ ابو زرعہ رازی اور ابو حاتم رازی نے ان کی امامت حدیث پر شہادت دی۔ امام ترمذی اور ابوبکر خزیمہ جیسے مشاہیر نے ان سے روایت حدیث کو باعث شرف سمجھا اور ابو قریش نے کہا کہ دنیا میں صرف چار حفاظ ہیں اور امام مسلم ان میں سے ایک ہیں۔

**ولادت اور سلسلہ نسب** عساکر الملت والدین ابو الحسین امام مسلم بن الحجاج بن مسلم بن ورد بن کرشاد القشیری[1] خراسان کے ایک وسیع اور خوبصورت شہر نیشاپور میں بنو قشیر کے خاندان میں پیدا ہوئے۔ امام مسلم کی ولادت کے سال میں مؤرخین کا اختلاف ہے۔ شاہ عبد العزیز نے ان کا سال ولادت ۲۰۲ھ لکھا ہے، امام ذہبی نے ۲۰۴ھ بیان کیا ہے اور ابن اثیر نے ۲۰۶ھ کو اختیار کیا ہے۔

**تحصیل علم حدیث** ابتدائی تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد اٹھارہ سال کی عمر میں امام مسلم نے علم حدیث کی تعلیم شروع کی، فن حدیث کو انھوں نے انتہائی لگن اور محنت سے حاصل کیا، اور بہت جلد نیشاپور کے اعظم محدثین میں ان کا شمار ہونے لگا۔

**شخصیت** امام مسلم سرخ و سفید رنگ، بلند قامت اور وجیہ شخصیت کے مالک تھے۔ سر پر عمامہ باندھتے تھے اور شملہ کندھوں کے درمیان لٹکایا کرتے تھے۔ انھوں نے علم کو ذریعہ معاش نہیں بنایا۔ کپڑوں کی تجارت کر کے اپنی نجی ضروریات پوری کیا کرتے تھے۔ شاہ عبد العزیز لکھتے ہیں کہ امام مسلم کے عجائبات میں سے یہ ہے کہ انھوں نے عمر بھر نہ کسی کی غیبت کی نہ کسی کو مارا اور نہ کسی کے ساتھ درشت کلامی کی۔

**اساتذہ اور مشائخ** علم حدیث کی طلب میں امام مسلم نے متعدد شہروں کا سفر اختیار کیا۔ نیشاپور کے اساتذہ سے کسب فیض کے بعد وہ حجاز، شام، عراق اور مصر گئے اور ان گنت بار بغداد کا سفر کیا، انھوں نے ان تمام شہروں کے مشاہیر اساتذہ کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کیا، حافظ ابن حجر عسقلانی اور دیگر مؤرخین نے ان کے اساتذہ

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، تہذیب التہذیب ج ۱۰ ص ۱۲۷، مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدر آباد دکن ۱۳۲۶ھ

میں یحییٰ بن یحییٰ، محمد بن یحییٰ ذہلی، احمد بن حنبل، اسحاق بن راہویہ، عبداللہ بن مسلمہ القعنبی، احمد بن یونس یربوعی، اسماعیل بن ابی اویس، سعید بن منصور، عون بن سلام، داؤد بن عمرو الضبی، ہیثم بن خارجہ، شیبان ابن فروخ اور امام بخاری کا تذکرہ لکھا ہے۔ [1]

**تلامذہ**

امام مسلم سے بے حساب لوگوں نے سماع حدیث کیا ہے ان سے روایت کرنے والے تمام حضرات کے اسماء کا شمار تو مشکل ہے چند اسماء یہ ہیں:

ابو الفضل احمد بن سلمہ، ابراہیم بن ابی طالب، ابو عمرو خفاف، حسین بن محمد قبانی، ابو عمرو مستملی، حافظ صالح بن محمد علی بن حسن، محمد بن عبد الوہاب، علی بن حسین بن جنید، ابن خزیمہ، ابن صاعد، سراج، محمد بن عبد بن حمید، ابو حامد ابن الشرقی علی بن اسماعیل الصفار، ابو محمد بن ابی حاتم رازی، ابراہیم بن محمد بن سفیان، محمد بن مخلد دوری، ابراہیم بن محمد بن حمزہ، ابو عوانہ اسفرائنی، محمد بن اسحاق فاکہی، ابو حامد الاعمشی، ابو حامد بن حسنویہ اور امام ترمذی۔ [2]

امام ترمذی نے اپنی جامع صحیح میں امام مسلم سے صرف ایک روایت ذکر کی ہے اور وہ یہ ہے۔ عن یحییٰ بن یحییٰ عن ابی معاویہ عن محمد بن عمرو عن ابی سلمۃ عن ابی ہریرۃ، احصوا ہلال شعبان لرمضان۔

**کلمات الثناء**

امام مسلم کی خدمات اور ان کے کمالات کو ان کے اساتذہ اور معاصرین نے بے حد سراہا ہے۔ ابو عمرو مستملی بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں اسحاق بن منصور احادیث لکھوا رہے تھے اور امام مسلم ان احادیث میں سے انتخاب کر رہے تھے۔ اچانک اسحاق بن منصور نے نگاہ اوپر اٹھائی اور کہا ہم اس وقت تک کبھی خیر سے محروم نہیں ہوں گے جب تک ہمارے درمیان مسلم بن حجاج موجود ہیں۔ ان کے ایک اور استاذ محمد بن عبد الوہاب فراء نے کہا کہ مسلم علم کا خزانہ ہے اور میں نے ان میں خیر کے سوا اور کچھ نہیں پایا۔ ابن اخرم نے کہا نیشاپور نے تین محدث پیدا کیے، محمد بن یحییٰ، ابراہیم بن ابی طالب اور مسلم۔ ابن عقدہ نے کہا امام مسلم بالمشافہ سماع کے بغیر روایت نہیں کرتے تھے۔ ابو بکر جارودی نے کہا کہ مسلم علم کے محافظ تھے۔ مسلم بن قاسم نے کہا کہ وہ جلیل القدر امام تھے۔ بندار نے کہا دنیا میں صرف چار حفاظ ہیں، ابو زرعہ، محمد بن اسماعیل، دارمی اور مسلم بن حجاج۔ [3]

**علمی شکوہ**

امام مسلم فن حدیث میں عظیم صلاحیتوں کے مالک تھے۔ حدیث صحیح اور سقیم کی پہچان میں وہ اپنے زمانہ کے اکثر محدثین پر فوقیت رکھتے تھے۔ حتیٰ کہ بعض امور میں ان کو امام بخاری پر بھی فضیلت حاصل تھی۔ کیونکہ امام بخاری نے اہل شام کی اکثر روایات ان کی کتابوں سے بطریق مناولہ حاصل کی ہیں۔ خود ان کے مؤلفین سے سماع نہیں کیا، اسی لیے ان کے راویوں میں امام بخاری سے بسا اوقات غلطی واقع ہو جاتی ہے کیونکہ ایک ہی راوی کا کبھی نام ذکر کیا جاتا ہے اور کبھی کنیت، ایسی صورت میں بعض دفعہ امام بخاری ان کو دو راوی خیال کر لیتے ہیں۔ اور امام مسلم نے چونکہ اہل شام سے براہ راست سماع کیا ہے اس لیے وہ اس قسم کا مغالطہ نہیں کھاتے۔ [4]

---

[1] امام عبداللہ شمس الدین ذہبی المتوفی ۷۴۸ھ، تذکرۃ الحفاظ جلد ۲ ص ۵۸۸ مطبوعہ ادارۃ احیاء التراث العربی بیروت

[2] حافظ شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی المتوفی ۸۵۲ھ، تہذیب التہذیب جلد ۱۰ ص ۱۲۶، مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدر آباد دکن، ۱۳۲۶ھ

[3] تہذیب التہذیب جلد ۱۰ ص ۱۲۷

[4] شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی متوفی ۱۲۳۹ھ، بستان المحدثین ص ۲۸۰ مطبوعہ سعید اینڈ کمپنی کراچی

**امام بخاری سے تعلق خاطر** جس طرح امام بخاری ایمان کے مرکب ہونے کے مسئلہ میں متشدد تھے اور اس شخص سے روایت نہیں لیتے تھے جو بساطت ایمان کا قائل ہو، اسی طرح امام محمد بن یحییٰ ذہلی قدم قرآن کے مسئلہ میں متشدد تھے اور اس شخص سے سخت بیزار تھے جو الفاظ قرآن کو مخلوق مانتا ہو۔ جب امام بخاری اور امام محمد بن یحییٰ کا اس مسئلہ میں اختلاف ہوا تو ان میں اور امام بخاری میں سخت منافرت پیدا ہو گئی حتیٰ کہ ایک دن محمد بن یحییٰ ذہلی نے اپنی مجلس میں اعلان کر دیا کہ جو شخص الفاظ قرآن کے مخلوق ہونے کا قائل ہو وہ ہماری مجلس سے چلا جائے۔ یہ سن کر امام مسلم نے اپنا عمامہ سنبھالا اور امام ذہلی کی مجلس سے اٹھ کر چلے گئے اور امام ذہلی سے انھوں نے جس قدر احادیث ضبط کی تھیں وہ سب انھیں واپس بھجوا دیں۔

**تصانیف** امام مسلم کی عمر کا اکثر حصہ روایت حدیث کے حصول کے لیے مختلف شہروں میں سفر کرتے ہوئے گذرا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ درس و تدریس میں بھی بے حد مشغول رہے۔ اس کے باوجود ان سے مندرجہ ذیل تصانیف یادگار ہیں۔

۱۔ الجامع الصحیح۔ ۲۔ المسند الکبیر۔ ۳۔ کتاب الاسماء والکنی۔ ۴۔ کتاب الجامع علی الابواب۔ ۵۔ کتاب العلل ۶۔ کتاب الوحدان۔ ۷۔ کتاب الافراد۔ ۸۔ کتاب سوالات احمد بن حنبل۔ ۹۔ کتاب حدیث عمرو بن شعیب۔ ۱۰۔ کتاب الانتفاع باہب السباع۔ ۱۱۔ کتاب مشائخ مالک۔ ۱۲۔ کتاب مشائخ ثوری۔ ۱۳۔ کتاب مشائخ شعبہ۔ ۱۴۔ کتاب من لیس لہ الاراو واحد۔ ۱۵۔ کتاب المخضرمین۔ ۱۶۔ کتاب اولاد الصحابۃ۔ ۱۷۔ کتاب اوہام المحدثین۔ ۱۸۔ کتاب الطبقات۔ ۱۹۔ کتاب افراد الشامیین۔ ۲۰۔ مسند امام مالک۔ ۲۱۔ مسند الصحابۃ۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں کہ امام مسلم نے مسند الصحابہ بہ ترتیب تفصیل سے لکھنی شروع کی تھی مگر وہ مکمل نہ ہو سکی اور امام مسلم وفات پا گئے اور اگر وہ اس کو پورا کر لیتے تو وہ ایک ضخیم تصنیف ہوتی۔

**وصال** امام مسلم کے وصال کا سبب بھی نہایت عجیب و غریب بیان کیا گیا ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں کہ ایک دن مجلس مذاکرہ میں امام مسلم سے ایک حدیث کے بارے میں استفسار کیا گیا اس وقت آپ اس حدیث کے بارے میں کچھ نہ بتا سکے۔ گھر آ کر اپنی کتابوں میں اس حدیث کی تلاش شروع کر دی۔ قریب ہی کھجوروں کا ایک ٹوکرا بھی رکھا ہوا تھا امام مسلم کے استغراق اور انہماک کا یہ عالم تھا کہ کھجوروں کی مقدار کی طرف آپ کی توجہ نہ ہو سکی اور حدیث ملنے تک کھجوروں کا سارا ٹوکرا خالی ہو گیا اور غیر ارادی طور پر کھجوروں کا زیادہ کھا لینا ہی ان کی موت کا سبب بن گیا۔ اور اس طرح ۲۴ رجب ۲۶۱ھ اتوار کے دن شام کے وقت علم حدیث کا یہ درخشندہ آفتاب غروب ہو گیا اور اگلے روز پیر کے دن خراسان کے اس عظیم محدث کو سپرد خاک کر دیا گیا۔[۱]

**حسن عاقبت** امام مسلم سادہ دل درویش تھے اور علم و عمل کی بہترین خوبیوں کے جامع تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انھیں ان کی خدمات کا بہترین صلہ عطا فرمایا۔ ابو حاتم رازی بیان کرتے ہیں میں نے امام مسلم کو خواب میں دیکھا اور ان کا حال دریافت کیا تو انھوں نے جواب دیا: اللہ تعالیٰ نے اپنی جنت کو میرے لیے مباح کر دیا ہے، اور میں اس میں جہاں چاہتا ہوں رہتا ہوں۔[۲]

---

[۱] امام عبداللہ شمس الدین ذہبی متوفی ۷۴۸ھ، تذکرۃ الحفاظ جلد ۲ ص ۵۹۰، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[۲] شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی متوفی ۱۲۳۹ھ، بستان المحدثین ص ۲۸۱، مطبوعہ سعید اینڈ کمپنی کراچی

# شارحِ صحیح مسلم

از مخدوم زادہ سید محمد اشرف جیلانی، کراچی

حضرت استاذ محترم استاذ العلماء علامہ غلام رسول سعیدی دامت برکاتہم العالیہ کا شمار ان جید علماء میں ہوتا ہے، جو اپنے علم و فضل اور تحقیق و تدقیق کے لحاظ سے دنیائے اسلام میں بہت بلند مقام رکھتے ہیں، آپ بیک وقت ایک مستند عالم دین، ماہر مدرس، عظیم محدث، بے بدل فقیہ، عمدہ خطیب اور صاحب طرز مصنف ہیں۔

حضرت علامہ غلام رسول سعیدی ۱۴ نومبر ۱۹۳۷ء میں دہلی کے متمول اشراف میں متولد ہوئے تھے، آپ کے والد محترم کا اسم گرامی محمد منیر تھا، جو آپ کے عہد طفولیت میں وفات پا گئے تھے، آپ نے ناظرہ قرآن مجید چھ سال کی عمر میں اپنی والدہ محترمہ سے پڑھ کر ختم کیا، دس سال کی عمر میں پنجابی اسلامیہ ہائی سکول دہلی سے پرائمری پاس کر کے مڈل کلاس میں داخلہ لیا تو برصغیر کی تقسیم ہو گئی، ۱۹۴۷ء میں آپ اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کر کے پاکستان آ گئے اور یہاں کراچی میں مقیم ہوئے، یہاں فکر روزگار کی وجہ سے تعلیم جاری نہ رکھ سکے اور کمپوزنگ کا کام سیکھا اور آٹھ سال تک کراچی کے مختلف پریسوں میں بطور کمپوزیٹر کام کرتے رہے، لیکن قدرت کو آپ کے ذریعہ دین اسلام کی خدمت اور مسلک حق اہل سنت و جماعت کی ترویج و اشاعت مقصود تھی، اس لیے ایک مرتبہ پھر آپ کا رجحان حصول تعلیم کی طرف ہو گیا۔

۱۹۵۸ء میں علماء دین کی متضاد تقریروں اور قرآن مجید کے مختلف تراجم سے آپ کے ذہن میں یہ الجھن پیدا ہوئی کہ کون سا نظریہ صحیح ہے! اور کون سا ترجمہ برحق ہے؟ اسی تجسس کے عالم میں آپ نے علم دین حاصل کرنے کا فیصلہ کیا، پہلے آپ جامعہ محمدیہ رحیم یار خان گئے وہاں مولانا محمد نواز اویسی مدظلہ نے آپ کو کریما فارسی اور قرآن مجید کا ترجمہ شروع کرایا، اس کے بعد آپ کو حضرت مولانا عبدالمجید اویسی دامت برکاتہم کے سپرد کر دیا جن سے آپ نے فارسی کی بقیہ کتابیں اور صرف و نحو پڑھی، مولانا عبدالمجید اویسی کے پاس آپ ڈیڑھ سال رہے، اور ان کے ہمراہ سکندر آباد اور سراج العلوم خانپور گئے، خانپور سے جامعہ نعیمیہ لاہور چلے گئے، وہاں مولانا عبدالغفور مدظلہ سے کافیہ، شرح تہذیب، اصول الشاشی اور نور الانوار پڑھیں، اور مفتی محمد حسین نعیمی مدظلہ سے شرح جامی، قطبی، جلالین اور ہدایۃ الحکمۃ پڑھیں، مفتی عزیز احمد رحمہ اللہ سے تلخیص کے چند اسباق پڑھے، بعد ازاں بندیال چلے گئے، وہاں حضرت رئیس الاساتذہ مولانا عطا محمد بندیالوی دامت فیوضہم سے میبذی، صدرا، شمس بازغہ، مختصر معانی، مطول، ملا حسن، زواہد ثلثہ، قاضی مبارک، حمد اللہ، ہدایہ اخیرین، شرح نخبۃ الفکر اور جامع ترمذی پڑھیں، اخیر میں جامعہ قادریہ فیصل آباد آ گئے، وہاں حضرت مولانا ولی النبی رحمہ اللہ سے اقلیدس اور تصریح پڑھی، اور حضرت مولانا مختار حق مدظلہ سے سراجی پڑھی۔

۱۹۵۸ء میں جب حضرت استاذ محترم رحیم یار خان میں تعلیم حاصل کر رہے تھے تو آپ کے استاذ گرامی حضرت مولانا عبدالمجید

اویسی نے آپ کو غزالی زماں رازی دوراں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت کرایا، انہی کے نام کی نسبت سے استاذ محترم خود کو سعیدی لکھتے ہیں اور حضرت قبلہ غزالی زماں سے بیعت کو اپنے لیے باعث صد افتخار گردانتے ہیں۔

نومبر ۱۹۶۵ء میں حضرت استاذ محترم نے جامعہ نعیمیہ لاہور میں پڑھانا شروع کیا۔ پہلے چار سال مشکوٰۃ، جلالین اور دیگر علوم وفنون کی کتابیں پڑھائیں اور ۱۹۷۰ء سے باقاعدہ مکمل دورہ حدیث پڑھانا شروع کرایا، اور یہ سلسلہ تادم تحریر جاری ہے۔ ۱۹۶۶ء میں آپ نے حافظ عبدالقادر روپڑی سے محفل میلاد کے جواز پر مناظرہ کیا اور بھری محفل میں حافظ مذکور کو لاجواب کر دیا اور انھوں نے یہ تسلیم کر لیا کہ اگر تعیین شرعی نہ ہو تو بارہ ربیع الاول کو اس سے پہلے اور اس کے بعد کے ایام میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل اور آپ کی سیرت طیبہ کو بیان کرنا جائز ہے، جس کو عرف میں میلاد النبی سے تعبیر کیا جاتا ہے، اور یہ تحریر آپ کو لکھ کر دے دی، اس مناظرہ میں شرف الملت حضرت مولانا عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی بھی تشریف فرما تھے، ان کے علاوہ اور بہت سے علماء اہل سنت تھے، ۱۹۶۹ء میں حافظ مذکور سے علم غیب پر مناظرہ ہوا، اس مناظرہ میں جب استاذ محترم نے نواب صدیق حسن خان بھوپالی کی فتح البیان سے علم ما کان وما یکون کے ثبوت میں ابن کیسان کا قول پیش کیا تو حافظ مذکور بدحواس ہو گئے، اور انھوں نے مناظرہ کرنے سے انکار کر دیا، یہ دونوں مناظرے عصر کے بعد سے عشاء کے بعد تک جاری رہے تھے اور اس میں طرفین کے بہ کثرت علماء شریک تھے، دونوں مناظرے طبع ہو چکے ہیں۔

۱۹۶۶ء سے ۱۹۷۰ء کے وسط تک آپ جامعہ نعیمیہ لاہور میں پڑھاتے رہے، ۱۹۷۰ء کے وسط میں آپ حضرت مفتی سید شجاعت علی قادری رحمہ اللہ کی دعوت پر کراچی آئے اور ایک سال تک دارالعلوم نعیمیہ کراچی میں درجہ حدیث کے اسباق پڑھاتے رہے، بعد ازاں حضرت علامہ مفتی محمد حسین نعیمی کی خواہش پر دوبارہ لاہور چلے گئے اور جولائی ۱۹۸۵ء تک پھر وہاں پڑھاتے رہے۔ ۱۹۸۳ء میں آپ کو کمر کا درد لاحق ہوا، بعد ازاں شوگر ہو گئی، اور اس کے بعد بلڈ پریشر کا عارضہ لاحق ہو گیا۔ چونکہ لاہور میں آپ کافی بیمار تھے، اور حضرت مفتی سید شجاعت علی قادری رحمہ اللہ کا شدید اصرار تھا کہ آپ کراچی آجائیں، آپ کا علاج ہو جائے گا، سو آپ ۷ جولائی ۱۹۸۵ء کو بالآخر دوبارہ کراچی آ گئے اور تادم تحریر یہیں اقامت پذیر ہیں۔

آپ کی بہ کثرت تصانیف ہیں جو متعدد بار طبع ہو کر قارئین سے خراج تحسین وصول کر چکی ہیں۔ ۱۹۹۰ء میں وفاقی شرعی عدالت، لاہور میں سود سے متعلق ایک رٹ کی سماعت کر رہی تھی، اس وقت یہ سوال درپیش تھا کہ اگر قرض پر سود نہ لیا جائے اور قرض خواہ کو چند سال بعد اس کی صرف اصل رقم واپس ملے تو افراط زر کی وجہ سے چند سال بعد وہ رقم چوتھائی مالیت[ے] کی یا اس سے بھی کم رہ جائے گی، اسلام میں اس کا کیا حل ہے؟ ایک وکیل نے حضرت استاذ محترم کی مقالات سعیدی سے اس مسئلہ کا حل پیش کیا، اس وقت وفاقی شرعی عدالت کے چیف جسٹس مولانا تنزیل الرحمان تھے، وہ اس حل سے بہت متاثر ہوئے اور انھوں نے متعدد لوگوں سے ایک سال تک مسلسل کوشش کی کہ حضرت استاذ محترم وفاقی شرعی عدالت میں جسٹس کا عہدہ قبول کر لیں، لیکن حضرت استاذ محترم نے اس پیشکش کو یہ کہہ کر مسترد کر دیا کہ میں عدالت کی ذمہ داریاں

---

ے۔ جسٹس تنزیل الرحمان نے سود کی ممانعت پر جو تاریخ ساز فیصلہ لکھا ہے اس میں بھی مقالات سعیدی کے ایک اقتباس کا حوالہ دیا ہے، یہ فیصلہ ہفت روزہ زندگی، ۱۰ جنوری ۱۹۹۲ء کے شمارے میں شائع ہو چکا ہے۔

قبول کرنے کے بعد شرح صحیح مسلم کو پایہ تکمیل تک نہیں پہنچا سکوں گا۔

آپ کی تصانیف اور تلامذہ کا حلقہ برصغیر، یورپ اور افریقہ کے دور دراز علاقوں تک پھیلا ہوا ہے۔ برطانیہ میں بھی آپ کے تلامذہ اور معتقدین کی کافی تعداد ہے۔ ۱۹۹۰ء میں آپ حضرت صاحبزادہ محمد حبیب الرحمان محبوبی زیب سجادہ ڈھانگری شریف مقیم برطانیہ کی دعوت پر برطانیہ گئے اور تین ماہ تک برطانیہ کے متعدد شہروں میں دینی جلسوں سے خطاب کیا اور واپسی میں حرمین طیبین کی زیارت اور عمرہ کی سعادت سے سرفراز ہو کر وطن واپس ہوئے۔ اہل برطانیہ کی خواہش اور حضرت صاحبزادہ صاحب کی دعوت پر ۱۹۹۳ء میں آپ دوبارہ برطانیہ تشریف لے گئے اور متعدد دینی اجتماعات سے خطاب کیا۔

حضرت استاذ محترم نے شرح صحیح مسلم مکمل فرمالی ہے اور اب "تبیان القرآن" کے نام سے قرآن مجید کی تفسیر لکھنا چاہتے ہیں اور وہ ان شاء اللہ رمضان المبارک ۱۴۱۴ھ کے کسی مبارک دن میں اس کی تصنیف کا آغاز کر دیں گے۔ شرح صحیح مسلم کی شہرت اور مقبولیت دیکھ کر بہت سے اشاعتی اداروں نے حضرت سے درخواست کی کہ ان کے اداروں کو تفسیر شائع کرنے کا موقع دیں، لیکن حضرت استاذ محترم نے فرید بک سٹال لاہور سے پیمانِ وفا کو برقرار رکھا اور بہت سی پرکشش پیش کشوں سے معذرت کر لی۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ حضرت کو "تبیان القرآن" مکمل کرنے کی سعادت عطا فرمائے اور جس طرح اللہ تعالیٰ نے آپ کو حدیث پاک کی خدمت سے مسعود کیا ہے اسی طرح آپ کی قرآن مجید کی خدمت سے بھی مشکور فرمائے اور "تبیان القرآن" کو اسم با مسمیٰ کر دے، اور ان دونوں کتابوں کو قبول دوام عطا فرمائے۔

سید محمد اشرف جیلانی

# صحیح مسلم

صحیح مسلم کتب صحاح ستہ میں صحیح بخاری کے بعد شمار کی جاتی ہے۔ امام مسلم بن حجاج نے اس کی احادیث کو انتہائی محنت اور کاوش سے ترتیب دیا ہے۔ حسن ترتیب اور تدوین کی عمدگی کے لحاظ سے یہ صحیح بخاری پر بھی فوقیت رکھتی ہے اور زمانہ تصنیف سے لے کر آج تک اس کو قبولیت عامہ کا شرف حاصل رہا ہے۔

متقدمین میں سے بعض مغاربہ اور محققین نے صحیح مسلم کو بے حد پسند کیا ہے اور اس کو صحیح بخاری پر بھی ترجیح دی ہے۔ چنانچہ ابو علی حاکم نیشاپوری اور حافظ ابوبکر اسماعیلی صاحب مدخل کا یہی قول ہے اور امام عبدالرحمان نسائی نے کہا کہ امام مسلم کی صحیح، امام بخاری کی صحیح سے عمدہ ہے[1] اور مسلم بن قاسم قرطبی معاصر دار قطنی نے کہا کہ امام مسلم کی صحیح کی مثل کوئی شخص نہیں پیش کر سکتا۔ ابن حزم بھی صحیح مسلم کو صحیح بخاری پر ترجیح دیتے تھے[2]۔ اور خود امام مسلم نے اپنی کتاب کے بارے میں فرمایا تھا کہ اگر محدثین دو سو سال بھی احادیث لکھتے رہیں پھر بھی ان کا مدار اسی کتاب پر ہوگا۔[3] اور اب تو دو سو برس چھوڑ کر گیارہ سو برس ہونے کو آئے لیکن اس مرد خدا کے قول کی صداقت میں کوئی فرق نہیں آیا۔ اور شاہ عبدالعزیز بیان کرتے ہیں کہ ابو علی زعفرانی کو کسی شخص نے وفات کے بعد خواب میں دیکھا اور ان سے پوچھا کہ تمہاری بخشش کس سبب سے ہوئی تو انہوں نے صحیح مسلم کے چند اجزاء کی طرف اشارہ کر کے فرمایا ان اجزاء کے سبب اللہ تعالیٰ نے مجھے بخشش دیا[4]۔ اس خواب سے معلوم ہوا کہ صحیح مسلم اللہ تعالیٰ کے نزدیک شرف قبولیت حاصل کر چکی ہے۔

## سبب تالیف اور مدت

امام مسلم نے اپنی صحیح کی تالیف کا سبب خود بیان فرمایا ہے وہ لکھتے ہیں کہ مجھ سے میرے بعض تلامذہ نے درخواست کی کہ میں احادیث صحیحہ کا ایک ایسا مجموعہ تیار کروں جس میں بلا تکرار احادیث کو جمع کیا جائے۔ چنانچہ ان کی درخواست پر میں نے اپنی صحیح کی تالیف کی۔ امام مسلم نے تین لاکھ احادیث میں سے اپنی جامع صحیح کا انتخاب فرمایا اور جن مشائخ کی احادیث کو انہوں نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے ان سب سے انہوں نے بالمشافہ اور براہ راست سماع کیا ہے اور اس تصنیف میں انہوں نے صرف اپنی ذاتی تحقیق پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ مزید احتیاط

---

[1] الشیخ محی الدین ابو زکریا یحیی بن شرف النووی المتوفی ۶۷۶ھ، مقدمہ شرح مسلم ص ۱۴ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] حافظ شہاب الدین ابن حجر عسقلانی المتوفی ۸۵۲ھ، ہدی الساری جلد ا ص ۱۲، مطبوعہ مصر۔

[3] شیخ محی الدین ابو زکریا یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، مقدمہ شرح مسلم ص ۱۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[4] شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی متوفی ۱۲۳۹ھ، بستان المحدثین ص ۲۸۱، مطبوعہ سعید اینڈ کمپنی کراچی

کے پیش نظر اس مجموعہ میں صرف ان احادیث کو لائے ہیں جن کی صحت پر اس وقت کے اکابرین کا اتفاق تھا اور پھر اسی پر بس نہیں کی بلکہ تحقیق مزید کے لیے کتاب کی تکمیل کے بعد اسے حافظ عصر ابوزرعہ کی خدمت میں پیش کیا جو اس زمانہ میں علل حدیث اور جرح و تعدیل کے فن میں امام گردانے جاتے تھے اور جس روایت کے بارے میں انھوں نے کسی علت کی نشاندہی کی، امام مسلم نے اس کو کتاب سے خارج کر دیا اس طرح پندرہ سال کی لگاتار جدوجہد اور شدید مشقت کے بعد صحیح مسلم کی صورت میں یہ مجموعہ احادیث تیار ہو گیا۔[۱]

**تسمیہ** حاجی خلیفہ اور دیگر مؤرخین نے صحیح مسلم کا نام الجامع الصحیح بیان کیا ہے مگر اس نام پر بعض حضرات نے یہ اعتراض کیا ہے کہ جامع حدیث کی اس کتاب کو کہتے ہیں جس میں تفسیر بھی ہو اور صحیح مسلم میں تفسیر سے متعلق احادیث بہت کم ہیں اس کا جواب یہ ہے کہ جامع کے تحقق کے لیے کتاب میں نفس تفسیر کا لانا شرط ہے قلت یا کثرت ملحوظ نہیں ہے۔

چنانچہ متقدمین میں سے سفیان ثوری اور سفیان بن عیینہ کی جو تصانیف جامع کے نام سے مشہور ہیں ان میں بھی تفسیر بہت کم ہے۔

صحیح مسلم میں تفسیر اس قدر کم لانے کا سبب یہ ہے کہ تفسیر سے متعلق اکثر روایات امام مسلم کتاب کے شروع میں لے آئے ہیں اور چونکہ اس کتاب میں انھوں نے حتی الامکان تکرار سے گریز کیا ہے اس لیے کتاب التفسیر میں ان روایات کو دوبارہ نہیں لائے۔

**اسلوب** امام مسلم نے اپنی صحیح کی تالیف اور ترتیب میں انتہائی حزم و احتیاط اور کامل ورع اور تقویٰ سے کام لیا ہے۔ امام ابن شہاب زہری، امام مالک اور امام بخاری حدثنا اور اخبرنا کے درمیان فرق نہیں کرتے، اور ابن جریج، اوزاعی، امام شافعی، امام احمد بن حنبل، یحییٰ بن یحییٰ، عبداللہ بن مبارک اور دیگر تمام محدثین حدثنا اور اخبرنا میں فرق کرتے ہیں۔ حدثنا کا استعمال اس وقت کرتے ہیں جب استاذ حدیث کی قرأت کرے اور شاگرد سن رہے ہوں اور اخبرنا کا استعمال اس وقت کرتے ہیں جب شاگرد پڑھے اور استاذ سن رہا ہو۔ چونکہ اکثر محدثین اخبرنا اور حدثنا میں ایک کا استعمال دوسرے کی جگہ جائز نہیں رکھتے۔ اس لیے احتیاط کے پیش نظر امام مسلم نے اپنی صحیح میں یہی طریقہ اختیار کیا ہے اور حدثنا اور اخبرنا کے فرق کو قائم رکھا ہے۔

امام مسلم نے سند حدیث میں راویوں کے اسماء کے ضبط کا بھی بڑا خیال رکھا ہے جس راوی کا اصل سند میں صرف نام ذکر کیا گیا ہو اور نسب کا ذکر نہ ہو جس کے سبب ابہام پیدا ہو تو وہ اس کی وضاحت کرتے ہیں مگر اس احتیاط کے ساتھ کہ استاذ کے بیان کیے ہوئے الفاظ میں خلل نہ آئے۔ مثلاً انھوں نے ایک سند ذکر کی۔ حدثنا سلیمان یعنی ابن بلال عن یحییٰ وھو ابن سعید اس مقام پر استاذ نے سلیمان بن بلال کا نام صرف سلیمان اور یحییٰ بن سعید کا نام صرف یحییٰ ذکر کیا تھا اور ان کے نسب کو ظاہر نہیں کیا تھا۔ امام مسلم چاہتے تو اس کو سلیمان بن بلال اور یحییٰ بن سعید کے نام سے ذکر کر سکتے تھے، لیکن اس صورت میں یہ وہم ہوتا کہ شاید استاذ نے اپنی سند میں ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے اس لیے احتیاطاً امام مسلم نے ایک نام کے ساتھ یعنی ابن بلال اور دوسرے نام کے ساتھ وھو ابن سعید لکھا۔

اسی طرح راوی کے اسم، صفت، کنیت یا نسب میں اختلاف ہو تو امام مسلم اس کو بھی بیان کر دیتے ہیں۔ نیز جس اسناد میں کوئی علت خفیہ ہو اس کو بھی ظاہر کر دیتے ہیں۔ سند میں اگر اتصال یا ارسال اور متن میں زیادتی یا کمی کا اختلاف ہو تو اس کو واضح کر دیتے ہیں الفاظ حدیث کے اختلاف کو واللفظ لفلان کے ساتھ اسی جگہ بیان کر دیتے ہیں۔ صحیح مسلم ان خوبیوں میں منفرد

---

[۱] حافظ شمس الدین الذہبی المتوفی ۷۴۸ھ، تذکرۃ الحفاظ جلد ۲ ص ۵۹۰، مطبوعہ دارۃ احیاء التراث العربی بیروت

ہے۔ امام بخاری کی صحیح میں یہ خوبیاں نہیں ہیں۔

ایک متن حدیث جب اسانید متعددہ سے مروی ہو تو امام مسلم ان تمام اسانید کو ان کی احادیث کے ساتھ ایک جگہ ذکر کر دیتے ہیں وہ ان احادیث کو متعدد ابواب میں متفرق کرتے ہیں نہ ایک حدیث کی مختلف ابواب میں تقطیع کرتے ہیں۔ حدیث کو اس کے اصل الفاظ کے ساتھ وارد کرتے ہیں نہ روایت بالمعنی کرتے ہیں اور نہ حدیث کا اختصار کرتے ہیں نیز باب کے تحت صرف احادیث لاتے ہیں۔ آثار صحابہ اور اقوال تابعین کے ساتھ احادیث کو مختلط نہیں کرتے۔

امام مسلم نے اپنی صحیح میں احادیث کو ترتیب وار ابواب کے لحاظ سے وارد کیا ہے لیکن تراجم اور عنوانات مقرر نہیں کیے۔ امام نووی فرماتے ہیں اس کا سبب یا تو اختصار تھا یا کوئی اور امر جس کو امام مسلم ہی بہتر طور پر جانتے تھے۔ بہر حال بعد کے لوگوں نے ان ابواب کے تراجم مقرر کر دیے ہیں جن کو صحیح مسلم کے حواشی میں ذکر کر دیا گیا ہے۔ ان تراجم میں بعض بہت عمدہ ہیں اور بعض میں رکاکت اور تقصیر ہے۔

**شرائط** امام مسلم نے اپنی جامع صحیح میں احادیث وارد کرنے کی یہ شرط مقرر کی ہے کہ حدیث کو نقل کرنے والے تمام راوی مسلم، عادل، ثقہ، متصل غیر شاذ اور غیر معلل ہوں۔ ثقہ کا معیار امام مسلم کے نزدیک یہ ہے کہ وہ راوی طبقہ اولیٰ اور ثانیہ سے ہوں۔ یعنی کامل الضبط والاتقان اور کثیر الملازمت مع الشیخ ہوں یہ طبقہ اولیٰ ہے یا کامل الضبط اور قلیل الملازمت ہوں۔ یہ طبقہ ثانیہ ہے رہا طبقہ ثالثہ یعنی ناقص الضبط اور کثیر الملازمت تو ان کی روایات سے امام مسلم انتخاب کرتے ہیں اور استیعاباً فقط پہلے دو طبقوں سے کرتے ہیں اور اتصال کا معیار ان کے نزدیک یہ ہے کہ راوی اور مروی عنہ کے درمیان معاصرت کا ثبوت ہو۔[1]

امام مسلم نے رواۃ حدیث کے تین طبقات مقرر کیے ہیں اول وہ ضبط اور اتقان میں اعلیٰ درجہ پر ہیں، ثانی متوسطین اور ثالث متروکین جو متہم بالکذب ہوں اور امام مسلم نے اس کتاب میں حدیث لانے کی شرط یہ قائم کی ہے کہ وہ راوی پہلے دو طبقوں میں سے ہوں اور ان دونوں میں پہلے طبقہ کی روایات مقدم ہوں گی اور تیسرے طبقہ کے بارے میں انھوں نے تصریح کر دی ہے کہ وہ اس طبقہ کی احادیث کی تخریج نہیں کریں گے۔[2] اس کے باوجود صحیح مسلم میں تیسرے طبقہ کی روایات بھی موجود ہیں۔ اس کی توجیہ میں یہ کہا گیا ہے کہ امام مسلم نے اس طبقہ کی روایات اصالۃً وارد نہیں کیں بلکہ ان کو بالتبع تائید کے مرتبہ میں لاتے ہیں یا اس طبقہ کی روایات کو اس وقت لاتے ہیں جب وہ کسی زائد خوبی مثلاً علو اسناد پر مشتمل تھیں۔ نیز یہ بھی کہا گیا ہے کہ جس ضعف کی وجہ سے ان راویوں کو طبقہ ثالثہ میں شمار کیا گیا ہے۔ ان میں وہ ضعف مثلاً نسیان یا اختلال وغیرہ صحیح مسلم میں ان کی احادیث کے اندراج کے بعد لاحق ہوا ہے۔

امام مسلم نے اپنی صحیح میں احادیث وارد کرنے کے لیے ایک شرط یہ بھی عائد کی ہے کہ اس حدیث کی صحت پر اجماع ہو چکا ہو کیونکہ جب ان سے حدیث ابو ہریرہ "فاذا قرأ فانصتوا" کے بارے میں سوال کیا گیا کہ آپ نے اس کو اپنی صحیح میں درج کیوں نہیں کیا تو آپ نے جواب دیا کہ میں نے ہر اس حدیث کو کتاب میں درج نہیں کیا جو صرف میرے نزدیک صحیح تھی۔

---

[1] طاہر بن صلاح الجزائری الدمشقی توجیہ النظر ص ۸۶، مطبوعہ مصر۔

[2] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، مقدمہ صحیح مسلم ص ۳ تا ۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

بلکہ اس حدیث کو درج کیا ہے جس کی صحت پر اتفاق ہو چکا ہو[۵۱]

امام مسلم کی اس شرط پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ صحیح مسلم میں بہت سی ایسی احادیث ہیں جن کی صحت پر سب کا اتفاق نہیں ہے۔ امام نووی نے شرح مسلم میں اس کا یہ جواب دیا ہے کہ جن احادیث کو امام مسلم نے اپنی صحیح میں درج کیا ہے ان کے خیال میں ان کی صحت پر سب کا اتفاق ہو چکا تھا خواہ فی الواقع ایسا نہ ہوا ہو۔ اور حافظ ابن صلاح نے اس کے جواب میں کہا ہے کہ جو احادیث مجمع علیہ نہیں ہیں ممکن ہے ان کو وارد کرتے وقت امام مسلم کو یہ شرط یاد نہ رہی ہو اور علامہ سیوطی نے اس کے جواب میں فرمایا ہے کہ اس اجماع سے اجماع اضافی مراد ہے یعنی امام احمد بن حنبل، یحییٰ بن معین، عثمان بن ابی شیبہ اور سعید بن منصور کا اجماع۔ اور امام مسلم کی لائی ہوئی احادیث اس قسم کے اجماع سے بہر حال خالی نہیں ہیں۔

امام بخاری اور علی بن مدینی اتصال کے لیے صرف راوی اور مروی عنہ کی معاصرت کو کافی نہیں سمجھتے تھے بلکہ ان میں باہم ملاقات کی بھی شرط لگاتے تھے اس لیے امام مسلم نے مقدمہ صحیح میں ان لوگوں پر انتہائی شدید اور تند و تیز رد کیا ہے۔ جس کا ذکر امام مسلم کے ذکر کردہ مقدمہ میں آرہا ہے۔

## تعلیقات

امام بخاری کی طرح امام مسلم نے اپنی صحیح میں تعلیقات کی کثرت نہیں کی۔ حافظ ابن الصلاح نے صحیح مسلم کے صرف چودہ مقامات گنوائے ہیں جہاں امام مسلم نے سند معلق کے ساتھ احادیث وارد کی ہیں۔ تفصیل یہ ہے:

۱۔ حدیث ابی جہیم باب تیمم۔
۲۔ حدیث ابی العلاء باب صلوٰۃ النبی۔
۳۔ حدیث یحییٰ بن حسان باب سکوت بین التکبیر والقراءۃ۔
۴۔ حدیث عائشہ کتاب الجنائز۔
۵۔ حدیث عائشہ باب الجوائح۔
۶۔ حدیث جعفر بن ربیعہ باب الجوائح۔
۷۔ حدیث کعب بن مالک فی تقاضی ابن حدرد۔
۸۔ حدیث معمر باب احتکار الطعام۔
۹۔ حدیث ابی اسامہ باب فضل النبی صلی اللہ علیہ وسلم
۱۰۔ حدیث ابن عمر آخر باب الفضائل۔
۱۱۔ حدیث ابی سعید خدری آخر کتاب القدر۔
۱۲۔ حدیث براء بن عازب فی الصلوٰۃ الوسطیٰ۔
۱۳۔ حدیث ابو ہریرہ باب الرجم۔
۱۴۔ حدیث عوف بن مالک کتاب الامارۃ۔

حافظ ابن صلاح لکھتے ہیں کہ یہ چودہ احادیث اگرچہ سند منقطع سے وارد ہیں لیکن یہ احادیث دوسرے طرق سے جہات

---

۵۱۔ امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۷۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

صحیحہ سے سند موصول کے ساتھ بھی مروی ہیں اس لیے یہ روایات بھی حکماً صحیح ہیں۔[1]

**عددِ مرویات** صحیح مسلم کی کل احادیث کی تعداد میں بھی اختلاف ہے۔ ابوالفضل احمد بن سلمہ نے بیان کیا ہے کہ صحیح مسلم کی کل احادیث بارہ ہزار ہیں اور ابوحفص نے بیان کیا ہے کہ آٹھ ہزار ہیں۔ الجزائری نے اس کی تحقیق کی ہے اور حذفِ مکررات کے بعد صحیح مسلم میں بالاتفاق چار ہزار احادیث ہیں۔[2]

حافظ ابن صلاح لکھتے ہیں کہ حافظ ابوقریش بیان کرتے ہیں کہ ہم شیخ ابوزرعہ کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے کہ امام مسلم آئے اور سلام کر کے مجلس میں بیٹھ گئے۔ پھر اپنی صحیح کو پیش کر کے کہا یہ چار ہزار احادیث صحیحہ کا مجموعہ ہے۔ شیخ ابوزرعہ نے سن کر کہا باقی احادیث کس کے لیے چھوڑ دیں۔ حافظ ابن صلاح لکھتے ہیں کہ چار ہزار احادیث سے امام مسلم کی مراد وہ احادیث تھیں جو غیر مکرر ہیں۔

**مستخرجات** اصطلاحِ حدیث میں مستخرج حدیث کی اس کتاب کو کہتے ہیں جس میں کسی کتاب کی احادیث کو دیگر اسانید کے ساتھ اس کے مصنف کی شرائط پر جمع کیا جائے۔ صحیح مسلم کی احادیث کی تخریج میں بہت سی کتب تصنیف کی گئی ہیں چند ازاں یہ ہیں:

(۱) **المسند الصحیح علی مسلم** یہ حافظ ابوبکر محمد بن محمد النیشاپوری الاسفرائنی المتوفی ۲۸۶ھ کی تصنیف ہے۔ حافظ اسفرائنی اکثر شیوخ میں امام مسلم کے شریک ہیں۔

(۲) **التخریج علی صحیح مسلم** یہ ابوجعفر احمد بن حمدان علی النیشاپوری المتوفی ۳۱۱ھ کی تالیف ہے۔

(۳) **مختصر المسند الصحیح علی مسلم** یہ حافظ ابوعوانہ یعقوب بن اسحاق الاسفرائنی المتوفی ۳۱۶ھ کی تصنیف ہے۔ انھوں نے یونس بن عبدالاعلیٰ اور دوسرے شیوخِ مسلم سے روایت کی ہے۔

(۴) **التخریج علی مسلم** یہ ابونضر محمد بن محمد الطوسی الشافعی المتوفی ۳۴۴ھ کی تالیف ہے۔

(۵) **التخریج علی مسلم** یہ ابوحامد احمد بن محمد الشاذلی الشافعی الهروی المتوفی ۳۵۵ھ کی تالیف ہے۔

(۶) **المسند الصحیح علی مسلم** یہ ابوبکر محمد بن عبداللہ الجوزقی النیشاپوری المتوفی ۳۸۸ھ کی تالیف ہے۔

(۷) **المسند المستخرج علی مسلم** یہ حافظ ابونعیم احمد بن عبداللہ الاصفہانی المتوفی ۴۳۰ھ کی تالیف ہے۔

(۸) **المخرج علی صحیح مسلم** یہ ابوالولید حسان بن محمد القرشی المتوفی ۳۴۹ھ کی تصنیف ہے۔

---

[1] شیخ محی الدین یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، مقدمہ شرح مسلم جلد ۱ ص ۱۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۶ھ
[2] شیخ طاہر بن صلاح الجزائری، توجیہ النظر ص ۹۳، مطبوعہ مصر

# شروحاتِ صحیح مسلم

صحیح مسلم پر متعدد حواشی لکھے گئے اور بہت سی شروحات تصنیف کی گئی ہیں اور تقریباً ہر زمانہ میں علماء راسخین اور جلیل القدر محدثین صحیح مسلم کی احادیث کے اسرار و رموز اور حقائق و دقائق بیان کرتے رہے ہیں۔ سطور ذیل میں چند شروح کے اسماء ذکر کیے جاتے ہیں۔

**(۱)۔ المفہم فی شرح غریب مسلم** — یہ امام عبد الغافر بن اسماعیل الفارسی المتوفی ۵۲۹ھ کی تالیف ہے۔

**(۲)۔ شرح مسلم** — یہ امام ابو القاسم اسماعیل بن محمد اصفہانی متوفی ۵۳۵ھ کی تالیف ہے۔

**(۳)۔ المعلم بفوائد کتاب مسلم** — یہ ابو عبد اللہ محمد بن علی المازری المتوفی ۵۳۶ھ کی تالیف ہے۔

**(۴)۔ الاکمال فی شرح مسلم** — یہ قاضی عیاض بن موسیٰ المالکی المتوفی ۵۴۴ھ کی تالیف ہے۔

**(۵)۔ شرح مسلم** — یہ عماد الدین عبد الرحمان بن عبد العلی المصری المتوفی ۶۳۲ھ کی تصنیف ہے۔

**(۶)۔ المفہم لما اشکل من تلخیص کتاب مسلم** — یہ شرح ابو العباس احمد بن عمر بن ابراہیم القرطبی المتوفی ۶۵۶ھ کی تالیف ہے۔ اس شرح میں ہیں الفاظ غریبہ کے معانی، اعاریب اور احادیث سے مستنبط دیگر نکات کو بیان کیا گیا ہے۔

**(۷)۔ المنہاج فی شرح مسلم بن الحجاج** — یہ شرح حافظ ابو زکریا یحییٰ بن شرف نووی الشافعی المتوفی ۶۷۶ھ کی تالیف ہے۔ امام نووی نے فرمایا کہ اگر مجھے لوگوں کی پست ہمتی اور قلت رغبت کا خیال نہ ہوتا تو میں سو جلدوں میں اس کی شرح کرتا۔ اللہ تعالیٰ نے اس شرح کو بے حد مقبولیت عطا فرمائی، عام طور پر برصغیر کے علماء کے پاس یہی شرح ہے جسے صحیح مسلم کے ساتھ چھاپ دیا گیا ہے۔ حافظ شمس الدین القونوی المتوفی ۷۸۸ھ نے اس شرح کا اختصار بھی کیا ہے۔

**(۸)۔ شرح مسلم** — یہ شرح ابو الفرج عیسیٰ بن مسعود الزواوی المتوفی ۷۴۴ھ کی تالیف ہے۔ پانچ جلدوں پر مشتمل یہ ایک ضخیم شرح ہے۔

(۹)۔ **شرح زوائد مسلم علی البخاری** | یہ شرح سراج الدین عمر بن علی المتوفی ۸۰۴ھ کی تالیف ہے۔ چار جلدوں پر مشتمل ہے۔

(۱۰)۔ **اکمال اکمال المعلم** | یہ شرح امام عبداللہ محمد بن خلیفہ المالکی المتوفی ۸۲۸ھ کی تالیف ہے۔ چار جلدوں پر مشتمل ایک ضخیم شرح ہے۔

(۱۱)۔ **شرح مسلم** | یہ شرح شیخ تقی الدین ابو بکر بن محمد الدمشقی المتوفی ۸۲۹ھ کی تالیف ہے۔

(۱۲)۔ **الدیباج علی صحیح مسلم بن الحجاج** | یہ حافظ جلال الدین عبدالرحمان بن ابی بکر السیوطی المتوفی ۹۱۱ھ کی تالیف ہے۔

(۱۳)۔ **شرح مسلم** | یہ شرح قاضی زین الدین زکریا بن محمد الانصاری المتوفی ۹۲۶ھ کی تالیف ہے۔

(۱۴)۔ **منہاج الابتہاج بشرح مسلم بن الحجاج** | یہ شرح شیخ شہاب الدین احمد بن محمد القسطلانی المتوفی ۹۲۳ھ کی تالیف ہے۔ آٹھ جلدوں پر مشتمل ہے۔ یہ تقریباً نصف کتاب کی شرح ہے۔

(۱۵)۔ **شرح مسلم** | یہ شرح ملا علی قاری المتوفی ۱۰۱۴ھ کی تالیف ہے۔ چار ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔ [۱]

(۱۶)۔ **فتح الملہم** | شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ کی تالیف ہے۔ تین جلدوں میں اخیر کتاب النکاح تک لکھی ہے۔ جسٹس محمد تقی عثمانی نے کتاب الرضاع سے اخیر کتاب تک چار جلدوں میں اس کا تکملہ لکھا ہے۔

(۱۷)۔ **شرح صحیح مسلم** | از علامہ غلام رسول سعیدی اس شرح میں پہلے احادیث کا اردو زبان میں ترجمہ کیا ہے۔ پھر ان احادیث کی اردو میں شرح کی ہے۔ ۱۴۰۰ھ میں اس شرح کو شروع کیا گیا، اور ۱۴۱۲ھ میں اس کا اختتام ہوا، درمیان میں چھ سال بیماری کی وجہ سے سلسلہ تصنیف منقطع رہا۔



## مختصرات صحیح مسلم اور ان کی شروح

صحیح مسلم کا خلاصہ کر کے مختصرات کی بھی تالیف کی گئی ہے اور بعض لوگوں نے ان کی شروح بھی لکھی ہیں۔

(۱)۔ **مختصر صحیح مسلم** | یہ شرح ابو الفضل محمد بن عبداللہ المرسی المتوفی ۶۵۵ھ کی تالیف ہے۔

---

[۱] ان تمام شروح کا ذکر حاجی خلیفہ المتوفی ۱۰۶۷ھ نے کشف الظنون ج اص ۵۵۸۔ ۵۵۷ میں کیا ہے۔

(۲)۔ **مختصر صحیح مسلم** | حافظ زکی الدین عبد العظیم المتوفی ۶۵۶ھ کی تالیف ہے۔

(۳)۔ **شرح مختصر صحیح مسلم** | یہ عثمان بن عبد الملک الکردی المصری المتوفی ۷۳۸ھ کی تالیف ہے۔

(۴)۔ **شرح مختصر صحیح مسلم** | یہ محمد بن احمد الاسنوی المتوفی ۷۶۳ھ کی تالیف ہے۔

شروح، مختصرات اور مستخرجات کے علاوہ مسلم کے اسماء رجال پر بھی کتابیں لکھی گئی ہیں جن میں ابو بکر احمد بن علی الاصفہانی المتوفی ۴۷۹ھ کی تالیف مشہور ہے۔ [1]

---

[1] ان تمام شروح کی تفصیل حاجی خلیفہ المتوفی ۱۰۶۷ھ نے کشف الظنون جلد اص ۵۵۰۔۵۵۷ سے لی گئی ہے۔

# شرح صحیح مسلم

از قلم: قاری عبدالمجید شرقپوری، برسٹل برطانیہ۔

۱۹۷۶ء میں پہلی بار میں نے علامہ غلام رسول سعیدی کو دیکھا، کچھ علماء ان کے متعلق گفتگو کر رہے تھے کہ یہ واحد عالم دین ہیں جو اس کم عمری میں شیخ الحدیث کے منصب پر فائز ہیں، کچھ عرصہ بعد میں نے حضرت علامہ کی ایک کتاب ضیاء کنز الایمان پڑھی اور پھر یہ نام میرے ذہن سے محو ہوگیا، ۱۹۸۲ء میں میں پاکستان سے برطانیہ آگیا، مولانا احمد نثار بیگ نے مانچسٹر میں ایک ماہنامہ نکالا جس میں انھوں نے وجود باری پر حضرت علامہ سعیدی کا ایک مضمون شائع کیا، یہ مضمون پڑھ کر مجھے حضرت علامہ کے علم و فضل کا اندازہ ہوا، اس کے بعد پھر یہ نام ذہن سے غائب ہوگیا۔

۱۹۹۰ء میں میں نے پاکستان سے بعض دینی کتابیں منگوائیں جن میں سے ایک کتاب کا نام "شرح صحیح مسلم" تھا، اور مصنف کا نام تھا علامہ غلام رسول سعیدی، میں نے اس کتاب کا مطالعہ شروع کر دیا، اس کے پڑھنے میں اتنا لطف آیا کہ جب تک چاروں جلدیں ختم نہیں کر لیں، چین نہیں آیا، اس کی وجہ یہ تھی کہ برطانیہ میں ہر روز نت نئے مسائل کا سامنا ہوتا ہے، کبھی عقائد پر، کبھی عبادات پر اور کبھی معاملات پر غیر مسلموں کے اعتراضات کا سامنا کرنا پڑتا ہے جب شرح صحیح مسلم کا مطالعہ کیا تو خدا کے فضل سے ان کے بہت سے اعتراضات کے جوابات مل گئے، پھر پانچویں جلد آ گئی اس میں اور دوسرے بہت سے مسائل کی تحقیق تھی، اب جب سے میرے پاس شرح صحیح مسلم ہے، مجھے کسی اور کتاب کو دیکھنے کی ضرورت نہیں پڑتی۔

ایک دن کا واقعہ ہے میرے ایک نو مسلم دوست محمد خلیل نے مجھے فون کیا کہ میں نے ایک یہودی پروفیسر کو بتایا کہ جو شخص حوض کوثر سے پانی پیئے گا اس کو دوبارہ پیاس نہیں لگے گی، اس یہودی پروفیسر نے اعتراض کیا تو پھر جنت میں نہریں کس لیے بنائی ہیں؟ میں نے اپنے نو مسلم دوست سے کہا ایک گھنٹہ بعد فون کرنا، پھر میں نے شرح صحیح مسلم کی پانچوں جلدوں کی فہرست دیکھ ڈالی مگر وہ مسئلہ نہ ملا، میں سخت پریشان ہو رہا تھا کہ دروازہ پر دستک ہوئی، میں نے دروازہ کھولا تو ڈاکیہ تھا، اس نے کہا تمہارا پاکستان سے پارسل ہے۔ میں نے پارسل کھولا تو وہ شرح صحیح مسلم کی جلد سادس تھی، میں نے جلد از جلد فہرست دیکھی تو اس میں حوض کوثر کی بحث مل گئی، اور اس بحث میں اس سوال کا جواب بھی لکھا ہوا تھا کہ حوض کوثر کا پانی پینے کے بعد پیاس تو کبھی نہیں لگے گی اور جنت کی نہروں کا پانی پیاس بجھانے کے لیے نہیں حصول لذت کے لیے پیا جائے گا۔ اس سال جب علامہ صاحب برطانیہ آئے تھے تو میں نے ان سے چند مسائل کا ذکر کیا جو یہاں کے مسلمانوں کو درپیش ہیں، آپ نے فرمایا "میں نے شرح صحیح مسلم کی ساتویں جلد میں ان مسائل پر بڑی تفصیل سے لکھا ہے"! ان شاء اللہ شرح صحیح مسلم کی تکمیل کے بعد کوئی ایسا مسئلہ نہیں رہے گا جس کا حل شرح صحیح مسلم میں نہ ہو۔

حضرت علامہ کا شرح صحیح مسلم میں اسلوب یہ ہے کہ آپ جس مسئلہ پر بحث کرتے ہیں تو پہلے قرآن مجید کی آیات سے استدلال کرتے ہیں، پھر احادیث صحیحہ سے استشہاد کرتے ہیں، پھر ائمہ اربعہ کے اقوال ان کے اصل مآخذ سے پیش کرتے ہیں اس کے بعد اس پر لکھنے والے جدید و قدیم اعتراضات کے جوابات دیتے ہیں، اس کتاب کو پڑھنے سے قاری کو اندازہ ہوتا ہے کہ آپ نے اس کو لکھتے وقت صدہا کتابوں کا عمیق مطالعہ کیا ہے، پھر آپ اپنے معاصر علماء سے مذاکرہ کرتے ہیں، تب کہیں جاکر اس مسئلہ کے متعلق اپنی رائے قائم کرتے ہیں اور عصری مسائل میں سے جس تازہ مسئلہ پر آپ اپنی رائے پیش کرتے ہیں اس کے آخر میں لکھ دیتے ہیں اگر یہ رائے حق اور صواب ہے تو یہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے ہے ورنہ یہ میری فکر کی کوتاہی اور مطالعہ کی کمی ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس سے بری ہیں۔

عام طور پر لکھنے والوں کا طریقہ یہ ہے کہ وہ کسی مشہور مصنف کی کتاب سے اس کی تحقیق نقل کر دیتے ہیں اور اگر اس مصنف کو کسی حوالے میں کوئی سہو لاحق ہو گیا تو یہ بھی اسی طرح مکھی پر مکھی مار دیتے ہیں، زمانہ قریب کے اور معاصر مصنفین تو الگ رہے۔ حضرت علامہ سعیدی نے شرح صحیح مسلم میں متنبہ کیا ہے کہ علامہ نووی، علامہ ابن حجر عسقلانی اور علامہ ابن تیمیہ وغیرہم کو بھی بعض مقامات پر حنفی مذہب کو نقل کرنے میں سہو ہوا ہے، اس کے برعکس حضرت علامہ جب کسی امام کا مذہب نقل کرتے ہیں تو کسی دوسرے مذہب کی کتاب پر اعتماد نہیں کرتے ہیں بلکہ اس مذہب کے محررین سے حوالہ جات نقل کرتے ہیں۔

حضرت علامہ جب کسی مسئلہ میں دوسرے علماء سے اختلاف کرتے ہیں تو اپنے موقف پر بکثرت عقلی اور نقلی دلائل پیش کرتے ہیں اور جس کا تعاقب کرتے ہیں اس کا بڑی عزت اور احترام سے ذکر کرتے ہیں، شمس الائمہ علامہ سرخسی حنفی کا نظریہ یہ ہے کہ اگر فتنہ کا خوف نہ ہو تو عورت کے چہرے اور ہاتھوں کی طرف دیکھنا جائز ہے اور حضرت علامہ کے نزدیک مواضع ضرورت کے علاوہ عورت کا چہرہ اور ہاتھ بھی واجب الستر ہے۔ اس مقام پر علامہ سرخسی سے اختلاف کرتے ہوئے علامہ سعیدی لکھتے ہیں:

ہم علامہ سرخسی کی گرد نعلین کو بھی نہیں پہنچتے، فقہ حنفی کی خدمت کر کے علامہ سرخسی نے جو ملت اسلامیہ پر عظیم احسان کیا ہے اس کے بوجھ سے ہم کبھی سر نہیں اٹھا سکتے، لیکن علامہ سرخسی کے تمام علم و فضل کے باوجود ہم یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ عورت کے چہرے اور ہاتھوں کو ستر سے مستثنیٰ کرنا صحیح نہیں ہے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مکمل عورت کو بغیر کسی استثناء کے واجب الستر قرار دیا ہے، امام ترمذی روایت کرتے ہیں: نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عورت (سر تا پا) واجب الستر ہے۔
(شرح صحیح مسلم ج ۵ ص ۶۵۰-۶۴۹)

اس سے پہلے صحیح مسلم کی جس قدر شروح لکھی گئی ہیں، ان میں سب سے زیادہ مفصل اور مشہور شرح علامہ نووی کی ہے، لیکن اس شرح میں آپ دیکھیں گے کہ علامہ نووی ہر جگہ مذہب شافعی کی برتری بیان فرماتے ہیں، اور اکثر مقامات پر مذہب احناف کا رد کرتے ہیں اور ان پر بہت قوی اور علمی اعتراضات کرتے ہیں، لہٰذا فقہاء احناف پر یہ قرض تھا کہ علماء احناف میں سے کوئی ایسا مرد میدان پیدا ہو جو اس قرض کو اتار دے اور صحیح مسلم کی ایسی شرح لکھے جس میں علامہ نووی کے تمام اعتراضات کے جوابات ہوں اور تمام مذاہب پر مذہب حنفی کی برتری کا بیان ہو، قسام ازل نے یہ سعادت حضرت علامہ سعیدی کے نصیب میں لکھ دی تھی۔ علامہ ابن خلدون نے لکھا ہے کہ صحیح بخاری کے ابواب کے تراجم کی احادیث کے ساتھ مطابقت بیان کرنا یہ امام بخاری کا امت مسلمہ پر قرض ہے اور علماء نے لکھا ہے کہ علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی

رحمہ اللہ نے عمدۃ القاری لکھ کر اس قرض کو اتار دیا ہے، سو جس طرح علامہ عینی نے صحیح بخاری کی شرح لکھ کر امام بخاری کا قرض اتارا ہے، علامہ سعیدی نے صحیح مسلم کی شرح لکھ کر علامہ نووی کا قرض اتارا ہے اور ان دونوں شرحوں کی وجہ سے الحمد للہ ہم کم از کم شیخین کے قرض سے تو بری ہو گئے، بلکہ میں کہتا ہوں کہ شرح صحیح مسلم صرف صحیح مسلم ہی کی شرح نہیں ہے بلکہ یہ پوری صحاح ستہ کی احادیث کی شرح ہے، کیونکہ صحاح ستہ کی احادیث کم و بیش مشترک ہیں صرف اسانید اور ابواب کی ترتیب کے لحاظ سے فرق ہے۔

اب میں چند مسائل کا بطور تبرک ذکر کر رہا ہوں مثلاً فاسق کی امامت ایک ایسا عنوان ہے جس پر اس سے پہلے آج تک اتنی تفصیل سے نہیں لکھا گیا، اسی طرح مسافت قصر کی جس طرح حضرت نے تحقیق کی ہے وہ پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے، اس مسئلہ پر انھوں نے اپنے معاصر علماء سے مذاکرہ بھی کیا اور ہر ممکن طریقہ سے اس مسئلہ کو منقح فرمایا، عصری مسائل میں سے ایلوپیتھک دواؤں سے علاج، انتقال خون، پوسٹ مارٹم اور اعضاء کی پیوندکاری پر بہت مبسوط بحث کی ہے، خلافیات میں سے علم غیب، نور و بشر، بدعت اور میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا بہت عمدہ تجزیہ کیا ہے، راقم الحروف برسٹل میں رہتا ہے، اس شہر کی یونیورسٹی بہت مشہور ہے، اس لیے سعودی عرب، کویت، بحرین، ابو ظہبی وغیرہ کے طلباء اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے یہاں سکالرشپ پر آتے ہیں، اور وہ اپنے دینی اجتماعات میں معروف علماء کو دعوت دیتے ہیں، اس طرح مجھے اکثر و بیشتر ریاض، جدہ، طائف اور حرمین طیبین کے علماء سے ملاقات کا موقع میسر آتا ہے، میں نے ان کے سامنے شرح صحیح مسلم سے یہ چار روں مسائل بیان کیے تو انھوں نے کہا اگر واقعی علماء اہلسنت کے یہی نظریات ہیں تو پھر ہمارا ان سے کوئی اختلاف نہیں ہے، اس لیے اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ کوئی صاحب عزیمت شرح صحیح مسلم کو عربی میں منتقل کر دے تاکہ دنیائے عرب میں ہمارے مسلک کی صحیح ترجمانی ہو سکے، اور وہ لوگ جو ہمیں وثنی اور قبوری (بت پرست، قبر پرست) کے القاب سے ملقب کرتے ہیں اور بریلویوں کو مرزائیوں کی طرح کوئی گمراہ فرقہ قرار دیتے ہیں اس کا تدارک واقعی سد باب ہو سکے۔ میں نے ایک غیر مقلد عالم کو شرح صحیح مسلم کے چند اقتباسات سنائے تو اس نے بے ساختہ کہا میرا دل چاہتا ہے کراچی جا کر اس شخص کے ہاتھ پر بیعت کر لوں۔

ضبط ولادت پر سید مودودی کی کتاب موجود ہے مگر اس میں انھوں نے فقہ ظاہری کی تمام روایات جمع کی ہیں علامہ سعیدی نے اس مسئلہ پر ائمہ اربعہ کے اقوال بیان کیے اور ظواہر کے تمام اعتراضات کے جوابات دیے ہیں، اس سے پہلے اس موضوع پر کراچی کے ایک عالم نے بھی کتاب لکھی تھی مگر اس میں زیادہ تر حوالے سید مودودی کی کتاب سے لیے گئے ہیں، شرح صحیح مسلم میں علامہ سعیدی کی تحقیق سب سے زیادہ جامع ہے۔

ٹیسٹ ٹیوب بے بی کے موضوع پر بھی حضرت علامہ نے بہت مبسوط بحث کی ہے، میں نے جب اس کا مطالعہ کیا تو بہت محظوظ ہوا، چند دنوں کے بعد میں ایک میٹنگ میں شریک ہوا، جس میں ایک درجن کے قریب انگریز سکالر بھی تھے، اس مجلس میں میں نے اسلام کی حقانیت پر چند باتیں پیش کیں، میں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ماضی اور مستقبل کی خبریں دینا تو الگ رہا میں تم کو ان کے ایک غلام کی کرامت بیان کرتا ہوں، علامہ شمس الدین سرخسی نے لکھا ہے کہ: جس شخص کا آلہ تناسل کٹا ہوا ہو وہ جماع نہیں کر سکتا، ایسے شوہر کا نطفہ اگر بغیر جماع کے کسی اور ذریعہ سے

عورت کی اندام نہانی میں پہنچے گا، اور بچہ پیدا ہو جائے گا تو اس کا نسب اس عورت کے شوہر سے ثابت ہوگا، اور چونکہ وہ شخص جماع نہیں کر سکتا اس لیے فقہاء نے عورت کو علیحدگی کے مطالبہ کی اجازت دی ہے۔ (شرح صحیح مسلم ج ۳ ص ۹۳۸)

میں نے کہا میڈیکل سائنس کو آج معلوم ہوا ہے کہ بغیر جماع کے بچہ پیدا ہو سکتا ہے اور ہمارے فقہاء نے ایک ہزار سال پہلے یہ مسئلہ بتا دیا تھا۔ جب انہوں نے یہ تقریر سنی تو ان میں سے دو انگریزوں نے اسلام قبول کر لیا، میں نے ایک کا نام محمد سلیم اور دوسرے کا نام محمد عابد رکھا، اب اللہ تعالیٰ کے فضل سے وہ دونوں نماز وغیرہ سیکھ رہے ہیں۔

علامہ سرخسی کی جس عبارت کا حوالہ سن کر دو انگریز سکالر مسلمان ہو گئے وہ تقریباً ایک ہزار سال سے مبسوط میں چھپ رہی ہے، لیکن اس عبارت کو منظر عام پر لانے اور اس کو ٹیسٹ ٹیوب بے بی پر منطبق کرنے اور اسلامی فقہ کی ہمہ گیری اور آفاقیت کو اجاگر کرنے کا سہرا شرح صحیح مسلم کے سر ہے۔ تین طلاقوں کے مسئلہ پر ایک مصری عالم کی تحقیق پڑھ کر ہمارے ایک حنفی عالم دین نے لندن میں کہہ دیا کہ اس مسئلہ میں فقہاء احناف کا مسلک درست نہیں ہے، لیکن جب انہوں نے شرح صحیح مسلم میں تمام اعتراضات کے جوابات پڑھے تو اب انہوں نے پھر رجوع کر لیا ہے اور اب وہ کہتے ہیں کہ فقہاء احناف کا مؤقف ہی برحق ہے۔

علامہ سعیدی وہ واحد عالم دین ہیں جنہوں نے غزوہ بدر میں فرشتوں کے نزول کی ایسی تحقیق کی ہے جس سے منکرین ملائکہ کے تمام اعتراضات اٹھ جاتے ہیں، اس پر گفتگو تو بہت سے علماء نے کی ہے مگر تسلی بخش جواب صرف حضرت علامہ سعیدی نے لکھا ہے کیونکہ منکرین ملائکہ غزوہ بدر میں نزول ملائکہ کے واقعہ سے ملائکہ کے وجود کی نفی کرتے ہیں، خود راقم الحروف سے کئی بار انکار صر سید کے متبعین نے اس مسئلہ پر بحث کی مگر میں ان کو کوئی تسلی بخش جواب دینے سے قاصر پاتا تھا، لیکن جب سے میں نے شرح صحیح مسلم میں اس بحث کو پڑھا ہے منکرین ملائکہ کو مسکت جواب دیتا ہوں۔

ایک اور اہم موضوع ہے اسلامی سیاست، پاکستان میں کتنے سیاسی رہنما ہیں جو عالم دین بھی ہیں اور وہ یہ بیان کرتے ہیں اسلام اور جمہوریت ایک ہی چیز ہے، خلیفہ کا قریشی ہونا شرط نہیں ایک حبشی بھی خلیفہ ہو سکتا ہے، بادشاہت کا اسلام میں وجود نہیں، وغیرہ وغیرہ۔ علامہ سعیدی نے اس موضوع کو نکھار کر بہت تفصیل سے پیش کیا ہے، میں سیاسی رہنماؤں کو یہ مشورہ دوں گا کہ وہ شرح صحیح مسلم میں اس بحث کو ضرور پڑھ لیں۔

فقہ کی ایک کتاب میں لکھا ہے کہ علاج کی غرض سے خون یا پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ کو لکھنا جائز ہے، راقم الحروف نے اکثر علماء سے اس کے متعلق پوچھا مگر چونکہ یہ بات بڑے بڑے فقہاء نے لکھی تھی، اس لیے سب نے اس مسئلہ پر سکوت اختیار کیا، علامہ سعیدی نے پہلی بار اس جمود کو توڑا وہ لکھتے ہیں:

میں کہتا ہوں کہ خون یا پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ لکھنے والے کا ایمان خطرہ میں ہے اگر کسی آدمی کو روز روشن سے زیادہ یقین ہو کہ اس عمل سے اس کو شفاء ہو جائے گی تب بھی اس کا مر جانا اس سے بہتر ہے کہ وہ خون یا پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ لکھنے کی جرأت کرے، اللہ تعالیٰ ان فقہاء کو معاف کرے بال کی کھال نکالنے اور جزئیات مستنبط کرنے کی عادت کی وجہ سے ان سے یہ قول شنیع صادر ہو گیا، ورنہ ان کے دلوں میں قرآن مجید کی عزت و حرمت بہت زیادہ تھی۔

(شرح صحیح مسلم ج ۷ ص ۵۵)

آپ نے دیکھا حضرت علامہ سعیدی نے فقہاء کے اعزاز و اکرام کو بھی برقرار رکھا اور اصل مسئلہ بھی حکیمانہ طریقہ سے بیان کر دیا!

یزید کی بیعت، سوشلزم اور سرمایہ داری، انعامی بانڈز، رجم، عورت کی شہادت، انشورنس اور کتاب الحدود کے متعلق تبصرہ کرنا چاہتا تھا، مگر طوالت کی وجہ سے میں نے ارادہ ترک کر دیا، میری رائے میں شرح صحیح مسلم، مشرق اور مغرب کے لوگوں کے لیے یکساں مفید ہے اور علامہ غلام رسول سعیدی کا نام ان شاء اللہ تاریخ میں اسی طرح زندہ رہے گا، جس طرح علامہ نووی، علامہ ابن حجر عسقلانی، علامہ بدرالدین عینی، علامہ جلال الدین سیوطی، علامہ علی قاری اور دیگر اکابر علماء کا نام زندہ ہے۔

بلاشک وشبہ شرح صحیح مسلم، علامہ غلام رسول سعیدی کی محنت اور کاوش کا شاہکار ہے لیکن اس عظیم کام کی تکمیل میں دارالعلوم نعیمیہ اور اس کے ٹرسٹیز کا بھی بہت بڑا حصہ ہے، جنہوں نے علامہ سعیدی کو اس قدر سہولتیں فراہم کی ہیں کہ وہ آسانی کے ساتھ شرح صحیح مسلم کی تصنیف میں مصروف ہیں۔ خود حضرت علامہ سعیدی نے مجھے بتایا تھا کہ حضرت جسٹس علامہ مفتی سید شجاعت علی قادری نے ان کو صرف دو پیریڈ پڑھانے کا مکلف کیا ہے، وہ حدیث شریف کے دو سبق پڑھاتے ہیں اور باقی تمام اوقات شرح صحیح مسلم کے لیے وقف ہیں، اس کے علاوہ انہوں نے اپنی دارالعلوم کی تمام کتابوں کی چابیاں حضرت علامہ کے حوالے کر دی ہیں تاکہ ان کو تحقیق و تدقیق کے دوران کوئی رکاوٹ نہ ہو، اللہ تعالیٰ حضرت مفتی صاحب رحمہ اللہ کو جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور ان کی تمام حسنات کو مقبول فرمائے اور ان کی دینی خدمات کو ان کے لیے صدقہ جاریہ کر دے۔

اس سلسلہ میں دوسرا نام حضرت پروفیسر مفتی منیب الرحمان مہتمم دارالعلوم نعیمیہ کا ہے، جن کے متعلق حضرت علامہ سعیدی نے مجھے بتایا کہ دارالعلوم نعیمیہ میں وہ ان کے سب سے بڑے حلیف اور خیرخواہ ہیں، اور محض للہ فی اللہ ان سے دلی محبت رکھتے ہیں اور ان کی ہر خواہش کا احترام کرتے ہیں، شرح صحیح مسلم کے کام میں وہ روز اوّل سے ان کے معاون ہیں، فرید بک سٹال سے تمام معاملات انہی کی وساطت سے طے پاتے ہیں، اور شرح صحیح مسلم کے بعض مباحث میں حضرت علامہ ان سے مشورہ بھی کرتے رہتے ہیں۔

اس سلسلہ میں تیسرا نام سید محمد اعجاز مالک فرید بک سٹال کا ہے جنہوں نے اپنی بیماری کے باوجود انتہائی سرعت اور برق رفتاری کے ساتھ شرح صحیح مسلم کی طباعت کی، کاغذ، طباعت اور جلد بندی میں مثالی حسن کو قائم رکھا اور اس کی متوازن قیمت رکھی، اس وقت مارکیٹ میں اتنے صفحات کی جس قدر کتابیں ہیں شرح صحیح مسلم کی قیمت ان سب سے کم ہے، اور کاغذ، طباعت اور جلد کا معیار ان سب سے بہتر ہے۔

آخر میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ علامہ غلام رسول سعیدی اور ان کے معاونین کی اس محنت اور کاوش کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور ان کو اپنے فضل سے اجر جزیل عطا فرمائے۔ آمین!

عبدالمجید شرقپوری برسٹل برطانیہ

26 Britannia Rd. Easton

Bristol B 85 6DA England

Tel: 0272 - 351318

# شرح صحیح مسلم

از قلم: حضرت مولانا مفتی محمد گل رحمان قادری برمنگھم، برطانیہ

"شرح صحیح مسلم" علامہ غلام رسول سعیدی کے شرح صدر کی کرامت کا مظہر ہے، اہل سنت کے علمی کارناموں میں عصر حاضر کا درخشندہ ستارہ ہے، بعد میں لکھنے والوں کے لیے تشریح و تحقیق کی مشعل راہ ہے، اور حضرت علامہ کی سعادت و نجات کے لیے پُر امید وسیلہ جلیلہ ہے۔

حضرت علامہ غلام رسول سعیدی نے اہم مسائل فقہیہ کو عمدہ دلائل کے ساتھ واضح کیا ہے، جس کا اندازہ آپ کی محدثانہ اور فقیہانہ تحقیقات سے ظاہر ہوتا ہے، شرح صحیح مسلم دراصل صرف احادیث کے منشاء اور اس کے مطالب و مقاصد کے بیان تک محدود نہیں ہے، بلکہ اس میں احادیث سے عصری مسائل کو مستنبط کیا گیا ہے، اور قدیم مسائل میں ائمہ کے زور سے ترجیح کا مقام حاصل کیا گیا ہے۔ ترجیح مسائل میں آپ نے علماء متقدمین اور معاصرین کے احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے دلائل کی روشنی میں اپنے علم و فکر کا آزادانہ اظہار فرمایا ہے، اور حضرت علامہ کے علم و فضل، وسعت مطالعہ اور حدیث فکر کے پیش نظر یہ ان کا علمی حق ہے۔

اسلام کے مسلمہ اصولوں کے تحت غیر منصوص مسائل کا کتاب و سنت سے حکم معلوم کرنا اہل تحقیق علماء کا منصب ہے، بلاشبہ کئی فروعی مسائل میں حضرت علامہ نے ترجیح اور تصویب تک رسائی حاصل کی ہے، یہ ان کی خداداد صلاحیت اور مسلسل محنت اور کاوش کا ثمرہ ہے

حضرت علامہ نے شرح صحیح مسلم میں امت مسلمہ کی سہولت کے پیش نظر یسر کو زیادہ اختیار کیا ہے تاہم بعض مسائل میں انھوں نے عسر کا راستہ اختیار کیا ہے، مثلاً حالات حاضرہ میں ذرائع ابلاغ کی ٹیکنالوجی، ٹی۔ وی، ویڈیو وغیرہ کو اسلام کی نشر و اشاعت کے لیے استعمال میں لانا جائز قرار دیا جا سکتا ہے، اور امت مسلمہ کا اس پر عمل ہے، دور حاضر کی معاشی ضروریات کے پیش نظر خواتین اسلام کے لیے تعلیم کا حصول اور شرعی حدود کے تحت ملازمت کو اختیار کرنا وقت کا تقاضا اور قانون ضرورت کے تحت آتا ہے، ورنہ مسلم آبادی کے نصف حصہ کے معاشی اور معاشرتی حقوق کا بیسر نہ ہونا فتنہ کا باعث ہوگا، دور حاضر کی اس قسم کی مشکلات کے لیے مزید غور و فکر اور اجتہاد کی ضرورت ہے۔

جدید مسائل کو حل کرنے میں حضرت علامہ نے انتہائی سعی جمیل سے کام لیا ہے، حضرت علامہ سعیدی نے شرح صحیح مسلم کو اردو زبان میں لکھ کر، مدرسین، علماء اور اہل تحقیق مصنفین کو جدید انداز میں فکر و اجتہاد کے ساتھ اسلامی علوم کی تشریح و توضیح اور استنباط مسائل کا راستہ دکھایا ہے، عام مسلمانوں، اساتذہ حدیث اور طلبہ حدیث کو شرح صحیح مسلم

کا بالاستیعاب مطالعہ کر کے فائدہ اٹھانا چاہیے کیونکہ اس شرح کی بہت بڑی ضرورت اور اہمیت ہے، اخیر میں تہ دل سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ حضرت علامہ سعیدی کو سعادت دارین اور نجات اخروی سے نوازے اور ان کے علوم نافعہ سے امت مسلمہ کو مزید فیضان بخشے۔ آمین ثم آمین۔

خادم علماء اہل سنت
محمد گل رحمان قادری غفرلہ
14-1-94
121 Palmerston Road, Sparkbrook Birmingham B11 (LH) England.

مصنف نے شرح صحیح مسلم جلد سابع میں خواتین کے لیے حصول تعلیم کو جائز لکھا ہے خواہ دینی تعلیم ہو یا جدید سائنسی تعلیم، اور دلائل شرعیہ کی روشنی میں اس پر مفصل بحث کی ہے، اسی طرح معاشی اور عمرانی ضرورت کے پیش نظر باعزت طریقہ سے پردہ کی حدود و قیود کے ساتھ خواتین کی ملازمت کو بھی جائز لکھا ہے، رہا ریڈیو اور ٹی۔ وی کی نشریات سننے اور دیکھنے کا مسئلہ تو اس کو مصنف نے علی الاطلاق ممنوع نہیں لکھا مصنف کی عبارت یہ ہے:

تجربہ اور مشاہدہ اس بات پر گواہ ہے کہ جس گھر میں ریڈیو، ٹی۔ وی اور وڈیو ہو گا، وہاں صرف ان جائز پروگراموں کو دیکھنے اور سننے تک معاملہ محدود نہیں رہے گا بلکہ گھر کے تمام یا بعض افراد ان پروگراموں کو بھی یقیناً دیکھیں گے اور سنیں گے جن کا دیکھنا اور سننا شرعاً جائز نہیں ہے اور یہ بات عادتاً محال ہے کہ جس گھر میں ریڈیو یا ٹی۔ وی یا وی۔ سی آر ہو اور اس گھر کا کوئی فرد موسیقی پر مشتمل کوئی پروگرام دیکھے نہ سنے اسی طرح دیگر مخرب اخلاق پروگراموں سے اجتناب بھی عادتاً محال ہے۔ الا ماشاء اللہ۔

(شرح صحیح مسلم ج ۳ ص ۵۱۲)

نیز لکھا ہے:

ہمارے نزدیک ریڈیو اور ٹی۔ وی کا گھروں میں بجانا شرعاً جائز نہیں ہے لیکن جب تک اس کے کسی متبادل کا رواج نہیں ہوتا۔ اور جب تک یہ آلات ملک میں موجود ہیں اور ان سے یہ خبریں نشر ہوتی ہیں اور اعلانات وغیرہ ہوتے ہیں اس وقت تک ان کے ذریعہ جن احکام شرعیہ کے اعلانات ہوتے رہیں گے ان پر عمل کرنا صحیح ہو گا، اور علیٰ ہذا القیاس رویت ہلال کے اعلانات پر بھی عمل کرنا صحیح ہو گا، بشرطیکہ وہ اعلانات دلائل شرعیہ کے مطابق ہوں، جب تک کوئی متبادل آلہ نہیں بنایا جاتا مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ اجتماعی طور پر کوشش کر کے ریڈیو اور ٹی۔ وی سے لاگ رنگ موسیقی اور دیگر غیر شرعی اور مخرب اخلاق پروگرام یک لخت ختم کرائیں تاکہ ذرائع ابلاغ سے صرف دینی اور فلاحی پروگرام نشر کیے جائیں۔ (شرح صحیح مسلم ج ۳ ص ۵۱۷)

ہمارے ملک پاکستان میں ریڈیو اور ٹی۔ وی کی جو نشریات ہوتی ہیں ان میں صرف برائے نام زیادہ سے زیادہ ایک فیصد دینی اور اسلامی پروگرام ہوتے ہیں باقی ننانوے فی صد پروگرام، موسیقی، راگ و رنگ اور مخرب اخلاق عناصر پر مشتمل ہوتے ہیں، لہذا جو شخص ریڈیو اور ٹی۔ وی کی نشریات سنے گا اور دیکھے گا اس پر اس ایک فی صد کا کوئی اثر نہیں ہوگا، اس کے برعکس وہ ننانوے فی صد میں ڈوب جائے گا، ریڈیو اور ٹی۔ وی کی نشریات کے شرعی حکم کو اس آیت سے مستنبط کیا جا سکتا ہے:

يسئلونك عن الخمر والميسر ۖ قل فيهما اثم كبير ومنافع للناس واثمهما اكبر من نفعهما۔ (بقرہ : ۲۱۹)

لوگ آپ سے شراب اور جوئے کے متعلق پوچھتے ہیں آپ فرما دیجئے ان دونوں میں بڑا گناہ ہے اور لوگوں کے لیے کچھ فائدے (بھی) ہیں اور ان کا گناہ ان کے فائدہ سے بہت بڑا ہے۔

شرعی احکام میں میرا مزاج یسر ہی ہے بشرطیکہ وہاں شرعی گنجائش ہو اور جس چیز میں شر بہت زیادہ غالب ہو اور خیر بہت مغلوب ہو وہاں شریعت اسلام کا یہی مزاج ہے کہ وہ شر کثیر کی بناء پر خیر قلیل کو ترک کر دیتی ہے۔

آج کل دنیا میں بہت سے پرائیویٹ ٹیلی ویژن عالمی سطح پر اپنے پروگرام نشر کر رہے ہیں اور ان کی نشریات سٹلائٹ کے ذریعہ تقریباً دنیا بھر میں دیکھی جا رہی ہیں، مثلاً سی این این ٹیلیویژن، بی بی سی ٹیلیویژن اور سٹار ٹیلیویژن وغیرہ، اگر بعض مالدار مسلمان عالمی سطح پر ایسا پرائیویٹ ٹی۔ وی چینل قائم کریں جس کی نشریات سٹلائٹ کے ذریعہ عالمی سطح پر دیکھی جا سکیں اور ان نشریات سے صرف اور صرف اسلامی تعلیمات نشر کی جائیں جن میں قرآن مجید کی تلاوت ہو، تفسیر ہو، احادیث پڑھی جائیں، ان کا درس ہو اور خالص اسلامی اور فقہی معلومات مہیا کی جائیں اور خواتین کی نمائش اور موسیقی سے کلی اجتناب کیا جائے اور مؤثر پیرائے میں اسلام کو پیش کیا جائے تو اس کا دیکھنا اور سننا جائز ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم

# مقدمہ از شارح صحیح مسلم

مسلمانوں کے دین کا سرمایہ اور ان کی شریعت کی متاع کل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا نمونہ حیات ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال و احوال اور آپ کے شب و روز کے معمولات ہی ان کے لیے سرچشمۂ ہدایت ہیں، صحابہ کرام نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کتاب زندگی کے ایک ایک ورق کو حفظ کیا، خلوت و جلوت، سفر و حضر اور نجی حالات سے لے کر عام سیاسی معاملات تک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی کا کوئی واقعہ نہیں ہے مگر اس کو حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے محفوظ کر لیا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا تذکار کرتے اور سینوں سے لے کر صحیفوں تک انھیں محفوظ رکھتے۔ ان کے بعد تابعین اور تبع تابعین نے حفظ اور کتابت کے اس عمل کو جاری رکھا یہاں تک کہ دوسری صدی ہجری کے بعد حدیث کی باقاعدہ تدوین شروع ہوئی، اور ابواب و کتب کی ترتیب سے حدیث کی کتابیں مدون ہوئیں، یوں ہمارے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی جامع سیرت اور دین کی مکمل تصویر پہنچ سکی۔

اکابر علماء ملت اور ماہرین شریعت نے علم حدیث کی تحصیل کے لیے اپنی زندگیاں وقف کر دی تھیں، انھوں نے بارہا صرف ایک حدیث کی خاطر سینکڑوں میل کا سفر کیا، طلب حدیث میں کوئی چیز ان کی راہ میں رکاوٹ نہیں بنتی تھی، وہ اپنے شاگردوں سے بھی احادیث روایت کر لیتے تھے۔ انھوں نے احادیث کو اپنے سینوں میں اور پھر نوشتوں میں محفوظ کیا، ناقلین حدیث کو پرکھنے کے لیے علم رجال ایجاد کیا اور اس میدان میں حیرت انگیز کارنامے سرانجام دیے مگر حدیث کے ان عظیم کارناموں کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب ہم کو یہ معلوم ہو کہ علم حدیث کی دین میں کیا اہمیت ہے اور اگر امت کے پاس آج احادیث کا یہ سرمایہ نہ ہوتا تو دین کی کیا شکل و صورت ہوتی۔

صحیح مسلم کی شرح شروع کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ علم حدیث کے اہم موضوعات پر اجمالاً گفتگو کر لی جائے تاکہ قارئین کو حدیث شریف کی علی وجہ البصیرت معرفت حاصل ہو سکے، اس سلسلہ میں ہم حدیث کی ضرورت، حجیت اور تدوین پر مختصراً گفتگو کریں گے اور اس کے بعد حدیث کی تعریف، اقسام اور کتب حدیث کی انواع اور متعلق دیگر اصطلاحات کا مختصراً بیان کریں گے۔

## ضرورت حدیث

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے انسانی معیشت کے اصول اور مبادی اجمالاً بیان فرمائے ہیں، جن کی تعبیر و تشریح بغیر احادیث نبویہ کے ممکن نہیں ہے، نیز احکام کی عملی صورت بیان کرنے کے لیے اسوۂ رسول کی ضرورت ہے۔ احادیث رسول ہمیں قرآنی احکام کی عملی تصویر مہیا کرتی ہے، علاوہ ازیں مثلاً صلوٰۃ، زکوٰۃ، تیمم

حج اور عمرہ یہ محض الفاظ ہیں لغت عربی ہمیں ان الفاظ کے وہ معانی نہیں بتاتی جو شریعت میں مطلوب ہیں، پس اگر احادیث رسول موجود نہ ہوں تو ہمارے پاس قرآن کریم کے معانی شرعیہ متعین کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں رہے گا۔

**حجیت حدیث** اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال اور افعال کی پیروی کا حکم دیا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

۱۔ واطیعوا اللہ واطیعوا الرسول۔ (آل عمران: ۱۳۲)

اللہ کی اطاعت کرو اور اس کے رسول کی اطاعت کرو۔

۲۔ وما اتاکم الرسول فخذوہ وما نھاکم عنہ فانتھوا۔ (حشر: ۷)

اور رسول تم کو جو (احکام) دیں وہ لے لو اور جس چیز سے روکیں اس سے رک جاؤ۔

۳۔ قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی۔ (آل عمران: ۳۱)

آپ فرما دیجئے کہ اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو۔

۴۔ لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ۔ (احزاب: ۲۱)

تمہارے اعمال کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں بہترین نمونہ ہے۔

ان آیات مبارکہ سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کی اطاعت اور آپ کے افعال کی اتباع قیامت تک کے مسلمانوں پر واجب ہے، اب سوال یہ ہے کہ بعد کے لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام اور آپ کے افعال کا کس ذریعہ سے علم ہوگا، اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کو ہمارے لیے نمونہ بنایا ہے۔ پس جب تک حضور کی زندگی ہمارے سامنے نہ ہو ہم اپنی زندگی کو حضور کے اسوہ میں کیسے ڈھال سکیں گے۔ اور جب کہ ہمیں اسوۂ رسول پر اطلاع صرف احادیث سے ہی ممکن ہے تو معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک جس طرح صحابہ کے لیے بنفس نفیس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ہدایت تھی۔ اسی طرح ہمارے لیے حضور کی احادیث ہدایت ہیں اور اگر احادیث رسول کو حضور کی وحی ہوئی ہدایت اور آپ کے نمونہ کے لیے معتبر ماخذ نہ مانا جائے تو اللہ تعالیٰ کی حجت بندوں پر ناتمام رہے گی، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے رشد و ہدایت کے لیے صرف قرآن کو کافی قرار نہیں دیا بلکہ قرآن کے احکام کے ساتھ ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کی اطاعت اور ان کے افعال کی اتباع کو بھی لازم قرار دیا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال اور افعال کو جاننے کے لیے احادیث کے سوا اور کوئی ذریعہ نہیں ہے۔

احادیث شریفہ کو اگر معتبر نہ مانا جائے تو نہ صرف یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی ہدایات سے ہم محروم ہوں گے، بلکہ قرآن کریم کی دی ہوئی ہدایات سے بھی ہم مکمل طور پر مستفید نہیں ہو سکیں گے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہدایت کے لیے قرآن نازل فرمایا لیکن اس کے معانی کا بیان اور اس کے احکام کی تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سپرد کر دی۔ چنانچہ ارشاد فرمایا:

وانزلنا الیک الذکر لتبین للناس ما نزل الیھم۔ (نحل: ۴۴)

ہم نے آپ کی طرف ذکر (قرآن کریم) نازل فرمایا تاکہ آپ لوگوں کو بیان کریں کہ ان کی طرف کیا احکام نازل کئے گئے ہیں۔

ویعلمہم الکتاب والحکمۃ ۔ (بقرہ: ۲۴۴) اور رسول مسلمانوں کو کتاب اور حکمت کی تعلیم دیتے ہیں

ممکن ہے کوئی شخص یہ کہہ دے کہ آیات کے معانی کا بیان اور کتاب و حکمت کی تعلیم صرف صحابہ کے لیے تھی تو میں اولاً یہ کہوں گا کہ اسلام صرف صحابہ کا نہیں بلکہ قیامت تک کے مسلمانوں کا دین ہے اس لیے جس ہدایت کی انھیں ضرورت تھی ہمیں بھی ضرورت ہے۔

ثانیاً صحابہ کرام جب اپنے بلند مقام اور جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم سے قرب کے باوجود قرآن مجید کے احکام کو سمجھنے کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بیان اور آپ کی تعلیم کے محتاج تھے تو بعد کے لوگ تو بدرجہ اولیٰ اس بیان اور تعلیم کی طرف محتاج ہوں گے۔

ثالثاً قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

هو الذی بعث فی الامیین رسولا منهم یتلوا علیهم آیاته ویزکیهم ویعلمهم الکتاب والحکمة وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین ۝ واخرین منهم لما یلحقوا بهم۔ (جمعہ: ۳-۲)

وہ ذات جس نے ان پڑھ لوگوں میں انھی میں سے ایک بہت بڑا رسول بھیجا جو ان پر اللہ کی آیات تلاوت کرتا ہے اور ان کا تزکیہ کرتا ہے اور انھیں کتاب و حکمت کی تعلیم دیتا ہے جب کہ وہ لوگ اس سے پہلے کھلی گمراہی میں تھے اور بعد کے لوگوں کو جو ابھی پہلوں کے ساتھ لاحق نہیں ہوئے۔

قرآن کریم کی اس آیت مبارکہ سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے قرآن مجید کی جو تعلیم دی ہے وہ صحابہ کے لیے بھی ہے اور بعد کے لوگوں کے لیے بھی، پس ثابت ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا قرآن کریم کی تعلیم دینا اور آیات کے معانی بیان کرنا جس طرح صحابہ کے لیے تھا۔ اسی طرح قیامت تک مسلمانوں کے لیے بھی ہے اور اگر احادیث کو معتبر نہ مانا جائے تو بعد کے لوگوں کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیم اور تزکیہ کا کس طرح ثبوت ہوگا اور اس آیت کا صدق کیسے ظاہر ہوگا۔

آپ ہی سوچیے اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نہ بتلاتے تو ہمیں کیسے معلوم ہوتا کہ لفظ صلوٰۃ سے قیام، رکوع اور سجود کی یہ ہیئت مخصوصہ مراد ہے مؤذن کی اذان سے لے کر امام کے سلام پھیرنے تک نماز اور جماعت کی تفصیل ہمیں کیوں کر معلوم ہوتی اسی طرح حج اور عمرہ کا بیان، احرام کہاں سے اور کس دن باندھنا ہے وقوف عرفہ، طواف زیارت، طواف وداع اور ان تمام احکام کی تفصیل اور تعیین قرآن میں نہیں ملتی، حد یہ ہے کہ قرآن میں یہ بھی مذکور نہیں کہ حج کس دن ادا کیا جائے زکوٰۃ کا صرف لفظ قرآن میں مذکور ہے لیکن عشر اور زکوٰۃ کی کسی تفصیل کا قرآن میں بیان نہیں پھر ان کی شرعی حیثیت کہ ان میں سے فرائض، واجبات اور آداب کی تمیز، ہو قرآن میں کہیں نہیں ملتی۔

قرآن کریم کے بیان کردہ ان تمام احکام کی تفصیل اور تعیین صرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بیان سے ملتی ہے، عہد رسالت میں صحابہ کو یہ بیان زبان رسالت سے حاصل ہوا اور بعد کے لوگوں کو یہی بیان احادیث نبویہ سے حاصل ہوگا اور جو شخص ان احادیث کو معتبر نہیں مانتا، اس کے پاس قرآن کریم کے مجمل اور مبہم احکام کی تفصیل اور تعیین جاننے کے لیے کوئی ذریعہ نہیں ہوگا۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس طرح معانی قرآن کے مبیّن اور معلم ہیں اسی طرح آپ بعض احکام کے شارع بھی ہیں

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ آپ کی اس حیثیت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتا ہے:

یحل لھم الطیبات ویحرم علیھم الخبائث۔ (اعراف: ۱۵۷)

رسول اللہ ان کے لیے پاک چیزوں کو حلال کرتے ہیں اور ناپاک چیزوں کو ان پر حرام کرتے ہیں۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جن چیزوں کو حلال اور حرام کیا قرآن میں کہیں ان کا ذکر نہیں ہے، ان کا ذکر صرف احادیث رسول سے ہی ممکن ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے شکار کرنے والے درندوں اور پرندوں کو حرام کیا، دراز گوشں اور حشرات الارض کو حرام کیا اور ہمارے لیے ان احکام کا علم صرف احادیث رسول سے ہی ممکن ہے اور اگر احادیث رسول کو حجت نہ مانا جائے تو حلت و حرمت کے تمام احکام کے لیے شریعت اسلامیہ متکفل نہیں ہوگی۔

قرآن کریم کے نفس مضمون کو سمجھنے کے لیے بھی ہمیں احادیث کی ضرورت پڑتی ہے، کیونکہ قرآن مجید کی بعض آیات کا نزول کسی خاص واقعہ سے متعلق ہوتا ہے بعض دفعہ کسی خاص سوال کے سبب سے کوئی آیت نازل ہوتی ہے اور بعض دفعہ مشرکین یا منافقین کی کسی بات کے رد میں کوئی آیت نازل ہوتی ہے کبھی کسی آیت میں عہد رسالت میں ہونے والے کسی واقعہ کی طرف اشارہ ہوتا ہے اور کبھی صحابہ کے کسی عمل پر تنبیہ یا اس کی تائید میں کوئی آیت نازل ہوتی ہے لہٰذا جب تک اس قسم کی تمام آیات کے پس منظر اور اسباب نزول کا علم نہ ہو ان کا کوئی واضح معنی سمجھ میں نہیں آتا اور اگر فہم قرآن کے لیے احادیث نبویہ کو ایک معتبر ماخذ اور حجت نہ مانا جائے تو قرآن مجید کی بعض آیات ایک چیستان اور معمہ بن کر رہ جائیں گی۔

**تدوین حدیث**

عام طور پر منکرین حدیث یہ کہتے ہیں کہ احادیث کی تدوین رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ڈھائی سو سال بعد کی گئی ہے اس لیے کتب احادیث قابل اعتبار نہیں ہیں لیکن ان کا یہ قول سخت مغالطہ آفرینی پر مبنی ہے کیونکہ احادیث رسول کی حفاظت اور کتابت کے سلسلہ میں عہد رسالت سے لے کر اتباع تبع تابعین تک پورے تسلسل اور تواتر سے کام ہوتا رہا ہے اور ڈھائی سو سال کے اس طویل عرصہ کے کسی وقفہ میں بھی اس کام کا انقطاع نہیں ہوا۔

حضور سید عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ میں متعدد صحابہ کرام نے احادیث کو قلم بند کرنا شروع کر دیا تھا، امام بخاری اپنی صحیح میں روایت کرتے ہیں کہ فتح مکہ کے موقع پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے طویل خطبہ دیا۔ یمن کے ایک شخص (ابوشاہ) نے آکر عرض کیا۔

اکتب لی یا رسول اللہ۔

میرے لیے یہ خطبہ لکھ دیجئے۔

آپ نے حکم دیا:

اکتبوا لابی فلان۔

اس شخص کے لیے خطبہ لکھ دو۔ [۱]

اسی طرح حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص کو احادیث لکھنے کی عام اجازت تھی۔

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

[۱] امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۲ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

عن عبد اللہ بن عمرو قال کنت اکتب کل شیء اسمعہ من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارید حفظہ فنھتنی و قالوا اتکتب کل شیء تسمعہ ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بشر یتکلم فی الغضب والرضاء فامسکت عن الکتابۃ فذکرت ذلک الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاومأ باصبعہ الی فیہ فقال اکتب فوالذی نفسی بیدہ ما یخرج منہ الا حق۔[1]

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں یاد کرنے کے خیال سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سن کر ہر بات لکھ لیتا تھا۔ بعض لوگوں نے مجھے منع کیا اور کہا تم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سن کر ہر بات لکھ لیتے ہو حالانکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی ایک بشر ہیں آپ کبھی خوش ہوتے ہیں اور کبھی ناراض، یہ سن کر میں نے لکھنا چھوڑ دیا، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے میں نے اس واقعہ کا ذکر کیا تو آپ نے اپنی انگلی سے اپنے منہ کی طرف اشارہ کرکے فرمایا لکھا کرو، قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے اس منہ سے حق کے سوا اور کچھ نہیں نکلتا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بھی حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے احادیث لکھنے کا تذکرہ کیا ہے فرماتے ہیں:

ما من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم احد اکثر حدیثا عنہ منی الا ما کان من عبد اللہ بن عمرو فانہ کان یکتب ولا اکتب۔[2]

صحابہ میں مجھ سے زیادہ کسی کے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث محفوظ نہ تھیں سوا عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کے کیونکہ وہ احادیث لکھتے تھے اور میں نہیں لکھتا تھا۔

امام ابوداؤد اور امام بخاری کی ان روایتوں سے یہ ثابت ہو گیا کہ حضرت عبد اللہ بن عمرو احادیث قلمبند کیا کرتے تھے۔ رہے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی توجہ سے ان کا حافظہ بہت تیز ہو گیا تھا اس وجہ سے وہ احادیث نہیں لکھتے تھے تاہم ان کے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث کتب اور صحائف کی شکل میں بھی محفوظ تھیں۔ چنانچہ عمرو بن امیہ بیان کرتے ہیں:

تحدثت عند ابی ھریرۃ بحدیث فاخذ بیدی الی بیتہ فارانا کتبا من حدیث النبی صلی اللہ علیہ وسلم وقال ھذا ھو مکتوب عندی۔[3]

حضرت ابوہریرہ کے سامنے ایک حدیث پر گفتگو ہوئی تو وہ میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے گھر لے گئے اور ہمیں احادیث کی کتابیں دکھائیں اور کہا دیکھو وہ حدیث میرے پاس لکھی ہوئی ہے

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس انکی تمام مرویات لکھی ہوئی محفوظ تھیں، حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ ابتداءً زمانہ رسالت میں احادیث نہیں لکھتے تھے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد انھوں نے احادیث

---

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابی داؤد ج ۲ ص ۱۵۸، مطبوعہ مطبع ولی محمد اینڈ سنز کراچی

[2] امام محمد بن اسماعیل البخاری المتوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

[3] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، مقدمہ فتح الباری ج ۱ ص ۲۱۷، مطبوعہ مصر

کو لکھ لیا اسی زمانہ میں وہ کسی اور شخص سے ان احادیث کو لکھواتے رہے ہوں گے۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص اور حضرت ابو ہریرہ کے بارے میں آپ کی نظر سے مستحکم حوالے گذر چکے ہیں کہ یہ حضرات عہد رسالت میں احادیث صحائف میں لکھ کر محفوظ کر لیا کرتے تھے۔ اب ہم آپ کے مطالعہ میں ایک ایسا حوالہ پیش کرتے ہیں جس سے ظاہر ہوگا کہ سرکار کے زمانہ اقدس میں بالعموم صحابہ کرام احادیث لکھ کر محفوظ کر لیا کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت عبد اللہ بن عمرو فرماتے ہیں:

كان عند رسول الله صلى الله عليه وسلم ناس من اصحابه وانا معهم وانا اصغر القوم فقال النبي صلى الله عليه وسلم من كذب على متعمدا فليتبوا مقعده من النار فلما خرج القوم قلت كيف تحدثون عن رسول الله صلى الله عليه وسلم وقد سمعتم ما قال و انتم تنهمكون في الحديث عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فضحكوا وقالوا يا ابن اخينا ان كل ما سمعنا منه عندنا في كتاب [۱]

میں دوسرے صحابہ کرام کے ساتھ بارگاہ رسالت میں حاضر تھا اور میں ان سب سے عمر میں کم تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص میری طرف جھوٹ منسوب کرے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنا لے، جب لوگ باہر نکلے تو میں نے ان سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث کے معاملہ میں کتنی شدید وعید فرمائی ہے اور آپ لوگ اس کے باوجود بکثرت احادیث بیان کرتے ہیں یہ سن کر وہ لوگ ہنسے اور کہنے لگے اے بھتیجے! ہم لوگ جو کچھ بیان کرتے ہیں وہ سب ہمارے پاس لکھا ہوا محفوظ ہے۔

ان احادیث سے یہ ظاہر ہو گیا کہ احادیث کو لکھنے اور محفوظ کرنے کا کام عہد رسالت میں شروع ہو چکا تھا اور صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات اور آپ کے افعال اور احوال کو لکھ کر قلمبند کر لیا کرتے تھے اور اس سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ بعض احادیث میں لکھنے کی جو ممانعت آئی ہے وہ بعض مواقع کے ساتھ مخصوص ہے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان صورتوں میں لکھنے سے منع فرمایا تھا جن میں قرآن اور حدیث کے اشتباہ کا احتمال تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد دور صحابہ میں تابعین نے صحابہ کی مرویات کو لکھ کر محفوظ کرنا شروع کیا، حضرت ابو ہریرہ جن سے پانچ ہزار تین سو چوہتر (۵۳۷۴) احادیث مروی ہیں انھوں نے بے شمار شاگرد پیدا کیے اور ان لوگوں نے ان احادیث کو لکھ کر محفوظ کیا اور یہ سلسلہ روایت آگے بڑھایا، چنانچہ مسند دارمی میں ہے کہ آپ کے شاگردوں میں سے بشیر بن نہیک نے آپ کی روایات کو لکھ کر محفوظ کر لیا تھا، حضرت عبد اللہ بن عباس سے دو ہزار چھ سو ساٹھ (۲۶۶۰) احادیث مروی ہیں، ان کی روایات کو دوسرے شاگردوں کے علاوہ کریب نے محفوظ کر لیا تھا۔ [۲] اور حضرت انس جو کہ دو ہزار دو سو چھیاسی (۲۲۸۶) احادیث کے راوی ہیں ان کے بارے میں مسند دارمی میں ہے کہ ان کی مرویات کو ابان نے لکھ کر محفوظ کر لیا تھا، ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا جو دو ہزار دو سو دس (۲۲۱۰) احادیث کی روایت کرتی ہیں ان کی احادیث کو عروہ بن الزبیر نے لکھ کر محفوظ کر لیا تھا۔ [۳] حضرت عبد اللہ بن عمر جو ایک ہزار چھ سو تیس (۱۶۳۰) احادیث کی

---

۱۔ حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۱ ص ۱۵۱-۱۵۲، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

۲۔ حافظ ابوبکر احمد بن علی بن ثابت خطیب بغدادی متوفی ۴۶۳ھ، الکفایۃ فی علم الروایۃ ص ۳۳۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ

۳۔ محمد بن سعد کاتب واقدی متوفی ۲۳۰ھ، الطبقات ابن سعد جلد ۲، ص ۴۷، مطبوعہ دار صادر بیروت، ۱۴۰۰ھ

روایت کرتے ہیں طبقات ابن سعد اور دارمی میں ہے کہ ان کی روایات کو نافع نے لکھ کر محفوظ کر لیا تھا، اور حضرت جابر جو ایک ہزار پانچ سو چالیس (۱۵۴۰) احادیث کے راوی ہیں ان کی مرویات کو قتادہ بن دعامہ سدوسی نے لکھ کر محفوظ کر لیا تھا۔[1]

مذکور الصدر سطور میں ہم نے چند مثالیں پیش کی ہیں ورنہ صحابہ کرام سے احادیث کا سماع اور روایت کرنے والے تمام حضرات احادیث کو ضبط تحریر میں لے آتے تھے، پہلی صدی ہجری کے اخیر تک اسی طرح متفرق طور پر کتابت کے سہارے تدوین احادیث کا کام آگے بڑھتا رہا۔ احادیث کے یہ صحائف اور نوشتے کسی نقطہ پر مشترک اور کسی جہت سے مجتمع نہ تھے، بغیر کسی ترتیب کے تابعین کرام نے اپنی اپنی مرویات کو اپنے سینوں اور صحیفوں میں محفوظ کر رکھا تھا یہاں تک کہ حضرت عمر بن عبد العزیز کا زمانہ خلافت آیا اور انھوں نے احادیث کو یکجا کرنے کا ارادہ کیا، چنانچہ اس کام کے لیے انھوں نے معتمد اور مستند علماء کی ایک کمیٹی مقرر کی جن میں ابو بکر بن محمد بن عمرو بن حزم، قاسم بن محمد بن ابی بکر اور ابو بکر محمد بن مسلم بن عبید اللہ بن شہاب زہری کے اسماء خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

عمر بن عبد العزیز نے مختلف علاقوں سے احادیث کا لکھا ہوا ذخیرہ جمع کیا اور ابن شہاب زہری نے ان احادیث کو ترتیب دی اور تہذیب سے منظم اور منضبط کیا، احادیث کو جمع اور منظم کرنے کے ساتھ ساتھ حدیث کو سند کے ساتھ بیان کرنے کی ابتداء بھی ابن شہاب زہری نے ہی کی ہے اسی وجہ سے ان کو علم اسناد کا واضع کہا جاتا ہے۔

احادیث کی ترتیب اور تہذیب کا جو کام ابن شہاب زہری نے شروع کیا تھا اس کام کو ان کے مایہ ناز تلامذہ برابر آگے بڑھاتے رہے، یہاں تک کہ دوسری صدی کے اخیر میں ان کے ایک نامور شاگرد امام مالک بن انس اصبحی نے احادیث کو باب وار ترتیب دے کر پہلا مجموعہ حدیث "موطا" کے نام سے پیش کیا۔

موطا امام مالک کے علاوہ امام اعظم نے اپنی مرویات کو کتاب الآثار کے نام سے پیش کیا جس کو ان کے لائق اور مستقل صاحب فن تلامذہ نے الگ الگ روایت کیا ہے، ان حضرات کے علاوہ دوسری صدی کے جن دوسرے متعدد بزرگ مصنفین نے فن حدیث میں کتابیں تصنیف کی ہیں ان میں سے بعض کی کتابیں یہ ہیں: سنن ابو الولید (۱۵۰ھ) جامع سفیان ثوری (۱۶۱ھ) مصنف ابی سلمہ (۱۶۷ھ) مصنف ابی سفیان (۱۹۰ھ) جامع سفیان بن عیینہ (۱۹۸ھ) اور تیسری صدی کے جن مصنفین نے حدیث کی کتابیں تصنیف کی ہیں ان میں سے بعض حضرات کی کتابیں یہ ہیں: کتاب الام للشافعی (۲۰۴ھ) مسند احمد بن حنبل (۲۴۱ھ) الجامع الصحیح للبخاری (۲۵۶ھ) الجامع الصحیح لمسلم (۲۶۱ھ) سنن ابو داؤد (۲۷۵ھ) الجامع للترمذی (۲۷۹ھ) سنن ابن ماجہ (۲۷۳ھ)۔

مضبوط اور مستحکم حوالہ جات کی روشنی میں ہم نے آپ کے سامنے عہد رسالت سے لے کر صحاح ستہ کے مصنفین تک تدوین حدیث کا ایک مربوط جائزہ پیش کر دیا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ زمانہ رسالت سے لے کر اتباع تبع تابعین تک ہر دور میں احادیث کو قلمبند کیا جاتا رہا اور سینوں سے لے کر صحیفوں تک ہر طرح سے حدیث کی حفاظت کی جاتی رہی، نیز ہر دور میں لوگوں نے اپنے زمانہ کے مخصوص تقاضوں اور تصنیف و تالیف کے رجحانات کو سامنے رکھ کر احادیث کی تدوین کی، یہاں تک کہ تیسری صدی میں مصنفین صحاح ستہ نے پہلے لوگوں کی خوبیوں کو نئے اضافوں کے ساتھ ختم کر کے ایک

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ص ۷۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

جامع اسلوب کے ساتھ اپنی تصانیف کو پیش کیا۔

کتب احادیث کے ان ادوار کو پیش کرنے کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند مشہور کتب احادیث کا اجمالی تعارف ذکر کر دیا جائے۔

## صحیح بخاری کی احادیث کا بیان

حافظ ابن صلاح لکھتے ہیں:

امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ نے سب سے پہلے احادیث صحیحہ کا مجموعہ تصنیف کیا اور ان کے بعد امام ابو الحسین مسلم بن حجاج قشیری نیشاپوری متوفی ۲۶۱ھ نے احادیث صحیحہ کا مجموعہ پیش کیا، صحیح بخاری اور صحیح مسلم، کتاب اللہ کے بعد کتابوں میں سب سے زیادہ صحیح ہیں اور ان دونوں میں صحیح بخاری زیادہ صحیح ہے، حافظ نیشاپوری اور بعض مغاربہ (علماء اندلس) نے صحیح مسلم کو صحیح بخاری پر ترجیح دی ہے، اس کا محمل یہ ہے کہ صحیح مسلم میں صرف احادیث صحیحہ ہیں جب کہ صحیح بخاری کے تراجم میں بعض غیر صحیح احادیث بھی موجود ہیں لیکن صحت اور قوت کے لحاظ سے صحیح بخاری کی احادیث صحیح مسلم پر راجح ہیں۔

امام بخاری اور امام مسلم نے اپنی کتابوں میں تمام احادیث صحیحہ کو منحصر کرنے کا التزام نہیں کیا، امام بخاری نے خود کہا ہے میں نے اپنی کتاب جامع میں صرف احادیث صحیحہ کو درج کیا ہے اور طوالت کی وجہ سے میں نے اکثر احادیث صحیحہ کو ترک کر دیا اور امام مسلم نے کہا ہے کہ میں نے اپنی صحیح میں صرف ان احادیث کو درج کیا ہے جن کی صحت پر اجماع ہے۔

حافظ ابو عبد اللہ بن اخرم نے کہا کہ امام بخاری اور امام مسلم سے جو احادیث رہ گئی ہیں ان کی تعداد بہت کم ہے، لیکن یہ قول صحیح نہیں، یہ متروکہ احادیث کم نہیں ہیں کیونکہ امام حاکم ابو عبد اللہ نیشاپوری کی مستدرک علی الصحیحین بہت بڑی کتاب ہے (یہ جہازی سائز کی چار ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے) اور اس میں ان احادیث صحیحہ کی بہت بڑی تعداد ہے، جو امام بخاری اور امام مسلم کی شرطوں کے موافق ہونے کے باوجود ان کی کتابوں میں نہیں ہے، اور خود امام بخاری نے کہا ہے کہ مجھے ایک لاکھ احادیث صحیحہ اور دو لاکھ احادیث غیر صحیحہ حفظ ہیں، رجب کہ ان کی کتاب صحیح بخاری میں درج کل احادیث صحیحہ کی تعداد سات ہزار دو سو پچھتر ہے اور ان میں سے احادیث مکررہ کو حذف کرنے کے بعد کل احادیث کی تعداد چار ہزار ہے۔ ہاں اگر آثار صحابہ اور تابعین کو بھی شمار کیا جائے تو یہ تعداد اس سے زیادہ ہے اور محدثین کی اصطلاح میں جو حدیث واحد دو سندوں سے روایت کی گئی ہو اس کو بھی دو حدیثیں قرار دیا جاتا ہے۔ (حافظ ابن حجر عسقلانی نے اس طرح کل احادیث کی تعداد نو ہزار بیاسی بتائی ہے اور حذف مکررات کے بعد کل احادیث مرفوعہ کی تعداد دو ہزار چھ سو تئیس بتائی ہے۔) [1]

## صحیح مسلم کی احادیث اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں تقابل کا بیان

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

بعض اہل مغرب نے صحیح مسلم کو صحیح بخاری پر ترجیح دی ہے حافظ ابو علی حسین بن علی نیشاپوری نے کہا ہے کہ آسمان کے نیچے امام مسلم کی کتاب سے زیادہ کوئی کتاب صحیح نہیں ہے، علامہ نووی نے کہا ہے کہ امام بخاری کی کتاب کے فوائد زیادہ ہیں اور اس کے معارف دقیق ہیں، جن راویوں سے روایت کرنے میں امام بخاری منفرد ہیں ان کی تعداد چار سو پینتیس ہے اور ان میں سے جن کو ضعیف کہا گیا ہے ان کی

---

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن ابراہیم شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ علوم الحدیث ص ۱۰-۱۲ ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

تعداد اسی ہے اور جن سے روایت کرنے میں امام مسلم منفرد ہیں ان کی تعداد چھ سو بیس (۶۲۰) ہے، ان میں سے ایک سو ساٹھ راویوں کو ضعیف کہا گیا ہے، نیز جن راویوں کو ضعیف کہا گیا ہے امام بخاری نے ان سے بہت کم روایت کی ہے اس کے برعکس امام مسلم نے ان سے زیادہ روایت کی ہے، اور جہاں تک اتصال کا تعلق ہے تو امام مسلم کے نزدیک اتصال کا معیار یہ ہے کہ راوی اور مروی عنہ کا زمانہ ایک ہو اور امام بخاری کے نزدیک یہ کافی نہیں بلکہ یہ ضروری ہے کہ ان کی ملاقات بھی ہوئی ہو خواہ ایک مرتبہ۔ امام مسلم کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ حدیث کے تمام طرق اور ان کی اسانید کو ایک جگہ جمع کر دیتے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ یہ دونوں کتابیں اصح کتب الحدیث ہیں اس کے باوجود یہ تمام احادیث صحیحہ کو محیط نہیں ہیں بلکہ ان کی اپنی شرائط کے مطابق جو حدیثیں ہیں وہ بھی ان میں تمام درج نہیں ہیں۔ [1]

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے کہا ہے کہ حذف مکررات کے بعد صحیح مسلم کی کل احادیث کی تعداد چار ہزار ہے اور ابوالفضل احمد نے بیان کیا ہے کہ بشمول مکررات صحیح مسلم کی کل احادیث کی تعداد بارہ ہزار ہے۔ [2]

## صحیحین کے علاوہ باقی کتب حدیث کی احادیث صحیحہ کا بیان

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

صحیحین کی تخریج میں بہ کثرت کتابیں ہیں، جن میں جید اسانید کے ساتھ احادیث کا اضافہ کیا گیا ہے مثلاً صحیح ابو عوانہ، صحیح ابو بکر اسماعیلی اور برقانی اور ابو نعیم اصبہانی کی اور دوسری کتابیں جن میں صحت کا التزام کیا گیا ہے مثلاً صحیح ابن خزیمہ، صحیح ابن حبان، اسی طرح مسند احمد میں بہ کثرت ایسی احادیث ہیں جو صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے ہم پلہ ہیں اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں نہیں ہیں اور نہ ہی ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ میں ہیں۔ اسی طرح طبرانی کی معجم کبیر، معجم اوسط اور معجم صغیر میں اور مسند ابویعلیٰ اور مسند بزار میں اور دیگر مسانید، معاجم فوائد اور اجزاء میں بکثرت ایسی حدیثیں ہیں جن کے رجال کی تحقیق کے بعد ان پر صحت کا حکم لگایا جاتا ہے، خواہ اس سے پہلے کسی حافظ نے ان کی صحت کی تصریح نہ کی ہو، جیسا کہ علامہ نووی کی تحقیق ہے اور حافظ ابن الصلاح کا اس میں اختلاف ہے اور اس بحث کا ذکر ان شاء اللہ آگے آئے گا۔ [3]

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے علاوہ دیگر ائمہ حدیث کی مصنفات میں بھی احادیث صحیحہ ہیں۔ مثلاً ابوداؤد سجستانی، امام ابوعیسیٰ ترمذی، امام ابو عبدالرحمان نسائی، امام ابوبکر بن خزیمہ، امام ابوالحسن دارقطنی وغیرہم، اور کسی حدیث کی صحت کے لیے یہ کافی نہیں ہے کہ وہ امام ابوداؤد، امام ترمذی، امام نسائی یا دوسرے کسی امام کی ایسی کتاب میں موجود ہو جس میں صحیح اور غیر صحیح ہر قسم کی حدیثیں درج ہوں، ہاں حدیث کے صحیح ہونے کے لیے یہ کافی ہے کہ وہ حدیث ایسی کتاب میں موجود ہو جس میں حدیث کو درج کرنے کے لیے صحت کی شرط لگائی گئی ہے جیسے صحیح ابن خزیمہ اور جن کتابوں میں صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی تخریج

---

[1] علامہ ابو عبداللہ محمد بن عبدالرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۳۳ - ۲۵ ملخصاً مطبوعہ دار الامام الطبری الطبعۃ الثالثۃ ۱۴۱۲ھ

[2] حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۲۷، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ۔

[3] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۲۳ - ۲۱، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

کی گئی ہے، جیسے ابو عوانہ اسفرائنی، ابوبکر اسماعیلی اور ابوبکر برقانی کی کتابیں اور جیسے ابو عبداللہ حمیدی کی کتاب الجمع بین الصحیحین ہے۔

## جامع ترمذی کی احادیث کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

امام ابو عیسیٰ ترمذی کی کتاب حدیث حسن کی معرفت میں اصل ہے انھوں نے اپنی جامع میں حدیث حسن کا بہ کثرت ذکر کیا ہے۔ ۱

امام حاکم ابو عبداللہ اور خطیب بغدادی امام ترمذی کی کتاب کو بھی الجامع الصحیح کہتے ہیں اور یہ ان کا تساہل ہے کیونکہ جامع ترمذی میں بہ کثرت احادیث منکرہ ہیں۔ ۲

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

علامہ ابوطاہر سلفی اور ان جیسے دوسرے علماء نے کتب سنن پر صحاح کا اطلاق کیا ہے، یہ ان کا تسامح ہے علامہ ابوطاہر سلفی نے کہا کتب خمسہ کی صحت پر علماء مشرق و مغرب کا اتفاق ہے اور امام ابو عبداللہ حاکم نے کتاب ترمذی پر الجامع الصحیح کا اطلاق کیا ہے، اسی طرح خطیب نے ترمذی اور نسائی پر صحیح کا اطلاق کیا۔

امام ترمذی حدیث واحد کو حسن صحیح کہہ دیتے ہیں حالانکہ حسن، صحیح سے کم درجہ کی ہوتی ہے، حافظ ابن الصلاح نے اس کا یہ جواب دیا ہے کہ حسن لغوی معنی میں ہے اور صحیح اصطلاحی معنی میں ہے، ابن دقیق العید نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ پھر موضوع کو بھی حسن کہا جانا چاہیے کیونکہ اس کے الفاظ حسن ہوتے ہیں، حافظ ابن الصلاح نے دوسرا جواب یہ دیا کہ اس حدیث کی دو سندیں ہیں ایک کے اعتبار سے وہ حسن ہے اور دوسری کے اعتبار سے وہ صحیح ہے، ابن دقیق العید نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ جس حدیث کی دو سندیں ہوں ان میں تو یہ جواب چل سکتا ہے لیکن امام ترمذی نے اس حدیث کو بھی حسن صحیح کہا ہے جو صرف ایک سند سے مروی ہو چنانچہ حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے جب نصف شعبان باقی رہ جائے تو روزے نہ رکھو امام ترمذی اس کے متعلق کہتے ہیں یہ حدیث حسن صحیح ہے ہم اس کو صرف اسی سند سے پہچانتے ہیں، ان دونوں جوابوں کو رد کرنے کے بعد ابن دقیق العید نے یہ جواب دیا ہے کہ حسن کا اصطلاحی معنی یہ ہے کہ وہ حدیث صحیح سے قاصر ہو، اور جب وہ کسی حدیث کو صرف حسن کہتے ہیں تو اس سے یہی اصطلاحی معنی مراد ہوتا ہے اور جب وہ حسن صحیح کہتے ہیں تو ان کی مراد یہ ہوتی ہے کہ وہ حدیث حسن سے ترقی کر کے صحیح ہو گئی ہے اس لیے وہ حدیث راوی کی صفات عالیہ یعنی حفظ اور اتقان کے اعتبار سے صحیح ہے، اور صفات دنیہ یعنی صدق کے اعتبار سے حسن ہے، اور اس اعتبار سے ہر صحیح حدیث حسن ہے اور متقدمین نے بھی احادیث صحیحہ کو حسن کہا ہے اور ابن المواق نے کہا ہے کہ ہر وہ حدیث جو امام ترمذی کے نزدیک صحیح ہے وہ حسن بھی ہے اور ہر وہ حدیث جو ان کے نزدیک حسن ہے وہ صحیح نہیں ہے۔ ۴

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

---

۱۔ حافظ ابو عمرو عثمان بن ابراہیم شہر زوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۱۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

۲۔ " " " " " " " " علوم الحدیث ص ۳۲

۳۔ حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۲۵، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

۴۔ حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التبصرۃ والتذکرۃ شرح الفیہ ج ۱ ص ۱۱۰-۱۱۲ ملخصاً، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

امام ترمذی سے پہلے ائمہ حدیث کے نزدیک حدیث کی صرف دو قسمیں معروف تھیں، صحیح اور ضعیف، اور ضعیف ان کے نزدیک وہ تھی جو صحیح کے درجہ سے کم ہو، پھر اگر ضعیف کا راوی متہم بالکذب یا کثیر الغلط ہو تو وہ ان کے نزدیک متروک ہوتی تھی اور اگر اس کا راوی متہم بالکذب نہ ہو تو وہ ان کے نزدیک حسن ہوتی تھی اور امام احمد نے جو یہ کہا ہے کہ حدیث ضعیف پر عمل کرنا قیاس سے اولیٰ ہے اس سے ان کی یہی مراد ہے۔

امام ترمذی کے نزدیک مستور کی حدیث بھی حسن ہے (جس راوی سے ایک سے زیادہ لوگوں نے روایت کی ہو اور اس کی توثیق نہ کی ہو وہ مستور ہے۔) اور جو راوی حافظہ کی خرابی کی وجہ سے ضعیف ہو اور جو حدیث میں غلطی اور خطاء کرنے کی وجہ سے ضعیف ہو اور اختلاط کے بعد مختلط کی حدیث اور عنعنہ کرنے والا مدلس اور جس کی سند میں انقطاع خفیف ہو، ان تمام راویوں کی حدیثیں امام ترمذی کے نزدیک حسن ہیں، بشرطیکہ (۱) ان میں کوئی راوی متہم بالکذب نہ ہو (۲) اس حدیث کا اسناد شاذ نہ ہو (۳) وہ حدیث بشلہٖ یا بنحوہٖ کسی اور سند سے یا کئی اور اسانید سے بھی مروی ہو۔ اور یہ تمام حدیثیں ایک مرتبہ کی نہیں ہیں بلکہ بعض، بعض سے قوی ہوتی ہیں، امام ترمذی نے اتصال سند کو اصل اور معیار نہیں قرار دیا اس وجہ سے وہ بہت سی احادیث منقطعہ کو بھی حدیث حسن کہتے ہیں۔ [۱]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

حافظ ابو طاہر سلفی نے جو یہ کہا ہے کہ مشرق اور مغرب کے علماء کا کتب خمسہ کی احادیث کی صحت پر اتفاق ہے اس کی توجیہ میں ابن سید الناس نے یہ لکھا ہے کہ اس سے مراد بقیہ تین کتابوں (ابو داؤد، ترمذی اور نسائی) کی وہ احادیث ہیں جن کے متعلق ان کے مصنفین نے ضعف کی تصریح نہیں کی اور ان پر سکوت کیا ایسی تمام احادیث صحیح ہیں، لیکن مطلقاً یہ قول درست نہیں ہے کیونکہ ان کتابوں میں ایسی احادیث بھی ہیں جن پر امام ترمذی اور امام ابو داؤد نے کلام نہیں کیا اور نہ کسی اور نے کلام کیا ہے اس کے باوجود وہ احادیث ضعیف ہیں۔ البتہ علامہ نووی کی توجیہ مستحسن ہے انھوں نے کہا ہے کہ بقیہ تین کتابوں کی اکثر احادیث لائق استدلال ہیں اور یہ توجیہ بھی ہو سکتی ہے کہ صحیح اور حسن کی بہ نسبت ان کتابوں میں ضعیف احادیث بہت کم ہیں اس لیے حافظ سلفی نے ان کا اعتبار نہیں کیا۔

حافظ ابو اسماعیل ہروی یہ کہتے ہیں کہ میرے نزدیک امام ترمذی کی کتاب امام بخاری اور امام مسلم کی کتابوں سے زیادہ نفع رساں ہے، کیونکہ ان کی کتابوں سے متبحر عالم کے سوا اور کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکتا اور جامع ترمذی سے ہر شخص فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ [۲]

جامع ترمذی کی کل احادیث مقصودہ کی تعداد ۳۸۰۵ ہے اور توابع اور شواہد کو ملا کر یہ تعداد ۳۹۵۶ ہے۔

## سنن ابو داؤد کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

امام ابو داؤد سجستانی کی سنن بھی حسن کے قبیل سے ہے، ہم نے امام ابو داؤد سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا میں نے اس کتاب میں صحیح اس کے مشابہ اور اس کے مقارب احادیث کو جمع کیا

---

[۱] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۳۸۷-۳۸۵ ملخصا مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی مدینہ منورہ، ۱۴۰۴ھ

[۲] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۱۰۳-۱۰۰ ملخصا مطبوعہ دار الامام الطبری، الطبعۃ الثانیہ ۱۴۱۲ھ

ہے اور ان سے یہ بھی روایت ہے کہ وہ ہر باب میں اس باب کی صحیح ترین حدیث کو ذکر کریں گے، اور امام ابو داؤد نے کہا میری کتاب کی جس حدیث میں شدید ضعف ہو میں اس کو بیان کر دیتا ہوں اور جس حدیث کے متعلق میں کچھ ذکر نہ کروں وہ استدلال کی صلاحیت رکھتی ہے اور بعض حدیثیں بعض سے زیادہ صحیح ہیں۔

(حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:) میں کہتا ہوں ہم نے یہ دیکھا کہ جس حدیث پر امام ابو داؤد نے سکوت کیا اور وہ حدیث بخاری اور مسلم میں نہیں ہے اور نہ کسی ماہر نقاد نے اس کی صحت کی تصریح کی ہے تو ہم نے اس حدیث کی یہ تعریف کی ہے کہ وہ امام ابو داؤد کے نزدیک حسن ہے، اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ وہ حدیث کسی اور امام کے نزدیک حسن نہیں ہوتی، اور نہ وہ ہماری بیان کردہ حسن کی تعریف کے مطابق ہوتی ہے (زیر تحریر مقدمہ میں حسن لذاتہ کی تعریف ص ۱۰۰ پر ملاحظہ فرمائیں ــــ سعیدی غفرلہ) حافظ ابو عبداللہ بن مندہ نے محمد بن سعد باوردی سے روایت کیا ہے کہ امام ابو عبدالرحمان نسائی کا مذہب یہ تھا کہ ہر وہ راوی جس کے ترک پر اجماع نہ ہو وہ اس کی حدیث روایت کر لیتے ہیں، امام ابن مندہ نے کہا اسی طرح امام ابو داؤد سجستانی کو جب کسی باب میں ضعیف راوی کے سوا اور کسی کی حدیث نہ ملے تو وہ سند ضعیف سے حدیث روایت کر لیتے ہیں کیونکہ امام ابو داؤد کے نزدیک حدیث ضعیف بھی لوگوں کی رائے سے قوی ہے۔[1]

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

میں کہتا ہوں کہ امام ابو داؤد سے یہ روایت ہے کہ جس حدیث پر انھوں نے سکوت کیا ہو وہ حسن ہے۔[2]

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

امام ابو عبداللہ محمد بن عمر نے حافظ ابن الصلاح پر یہ اعتراض کیا ہے کہ جس حدیث کے متعلق امام ابو داؤد نے صحت کی تصریح کی ہے نہ ضعف کی اس کو امام ابو داؤد کے نزدیک مطلقاً حسن قرار دینا صحیح نہیں ہے، کیونکہ امام ابو داؤد نے اس حدیث کے متعلق یہ کہا ہے کہ وہ احتجاج اور استدلال کی صلاحیت رکھتی ہے اور لائق استدلال حدیث صحیح بھی ہو سکتی ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ اگر امام ابو داؤد صحیح اور ضعیف کے درمیان حسن کے مرتبہ کے قائل تھے تو احتیاط اس میں ہے کہ اس کو حسن قرار دیا جائے اور اگر وہ متقدمین کی طرح حدیث کی صرف دو قسمیں صحیح اور ضعیف قرار دیتے تھے تو پھر بھی اس کو صحیح کہنے کی بجائے لائق استدلال کہنے میں احتیاط ہے۔

حافظ ابو الفتح یعمری نے یہ اعتراض کیا ہے کہ امام ابو داؤد نے حسن کی تعریف بالکل نہیں کی، بلکہ ان کا قول امام مسلم کے قول کی طرح ہے، امام ابو داؤد نے یہ کہا کہ انھوں نے احادیث صحیحہ اور ان کے مشابہ اور مقارب دونوں کا ذکر کیا ہے اور امام مسلم نے کہا ہے کہ احادیث صحیحہ صرف وہی نہیں ہیں جو مالک، شعبہ اور سفیان کے پاس ہیں (یہ طبقہ اولیٰ کے راوی ہیں یعنی کامل الضبط والاتقان اور کثیر الملازمۃ مع الشیخ) اس لیے ان سے کم درجہ کے لوگوں کی حدیث کی بھی ضرورت ہے، مثلاً لیث بن ابی سلیم، عطاء بن السائب اور یزید بن ابی زیاد (یہ طبقہ ثانیہ کے راوی ہیں

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبدالرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۳۸، مطبوعہ مکتبۃ الاسلامیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

[2] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۴۳، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

یعنی ناقص الضبط والاتقان اور کثیر الملازمۃ مع الشیخ) کیونکہ یہ بھی عادل اور صادق ہیں اگرچہ حفظ اور اتقان میں ان کا درجہ کم ہے اور ان دونوں کے طریقہ میں کوئی فرق نہیں ہے، البتہ امام مسلم نے صحیح کی شرط لگائی ہے اس لیے وہ طبقہ ثالثہ کی حدیثوں سے انتخاب کرتے ہیں اور امام ابوداؤد نے صحیح کی شرط نہیں لگائی اس لیے جس راوی میں شدید ضعف ہو وہ اس کی روایت بھی لے لیتے ہیں اور اس کے ضعف کا بیان کر دیتے ہیں، اور امام ابوداؤد نے جو کہا ہے کہ بعض حدیثیں بعض سے زیادہ صحیح ہیں اس کا تقاضا یہ ہے کہ انھوں نے احادیث صحیحہ روایت کی ہیں، اگرچہ وہ صحت میں مختلف درجات کی ہیں، اس کا جواب یہ ہے کہ امام مسلم اور امام ابوداؤد میں فرق یہ ہے کہ امام مسلم نے حدیث صحیح کی شرط لگائی ہے بلکہ اس صحیح کی جس کی صحت پر محدثین کا اجماع ہو اس لیے امام مسلم کی حدیث کو حسن نہیں کہا جا سکتا کیونکہ حسن وہ ہوتی ہے جو صحیح سے کم درجہ کی ہو۔ اور امام ابوداؤد نے یہ کہا ہے کہ جس حدیث سے میں نے سکوت کیا ہے وہ صالح الاحتجاج (لائق استدلال) ہے اور صالح صحیح بھی ہو سکتی ہے اور حسن بھی۔ [1]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

امام ابوداؤد نے یہ کہا ہے کہ "جس حدیث میں شدید ضعف ہو، اس کا میں بیان کر دیتا ہوں"، اس کا مفہوم مخالف یہ ہے کہ جس میں ضعف غیر شدید ہو اس کو وہ بیان نہیں کرتے، اور اس سے یہ معلوم ہوا کہ جن احادیث پر امام ابوداؤد نے سکوت کیا ہے وہ تمام کی تمام حدیثیں اصطلاحاً حسن نہیں ہیں بلکہ ان کی کئی اقسام ہیں: (۱) وہ بخاری اور مسلم کی حدیثیں ہیں یا صحت کی شرط پر ہیں، (۲) وہ حسن لذاتہ ہیں، (۳) اگر ان احادیث کی دیگر اسانید سے تقویت ہو جائے تو وہ حسن کے قبیل سے ہیں، جو مذکور دو قسمیں ان کی کتاب میں بہ کثرت ہیں، (۴) وہ حدیثیں ضعیف ہیں لیکن وہ ایسے راویوں کی حدیثیں ہیں جن کے ترک پر اجماع نہیں ہے اور یہ تمام اقسام احتجاج اور استدلال کی صلاحیت رکھتی ہیں جیسا کہ حافظ ابن مندہ نے امام ابوداؤد سے نقل کیا ہے کہ امام ابوداؤد حدیث ضعیف کو اس وقت روایت کرتے ہیں جب اس باب میں اس کے سوا اور کوئی روایت نہ ہو کیونکہ ان کے نزدیک حدیث ضعیف لوگوں (مجتہدین) کی رائے سے زیادہ قوی ہے، حافظ ابن عبدالبر نے بھی اسی طرح کہا ہے۔ [2]

نیز حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

امام ابوداؤد ضعفاء کی ایک جماعت سے استدلال کرتے ہیں اور ان پر سکوت کرتے ہیں مثلاً ابن لہیعہ، صالح مولی التوأمہ، عبداللہ بن محمد بن عقیل، موسیٰ بن وردان، سلمہ بن الفضل، دلہم بن صالح وغیرہم، اس لیے جن احادیث پر امام ابوداؤد نے سکوت کیا ہے ان میں امام ابوداؤد کی تقلید کر کے ان سے استدلال نہیں کرنا چاہیے بلکہ یہ دیکھنا چاہیے کہ اس حدیث کا کوئی متابع ہے جس سے اس کی تقویت ہو جائے یا وہ حدیث غریب ہے اور اس میں توقف کیا جائے، خصوصاً اس وقت جب اس حدیث میں کسی زیادہ ثقہ راوی کی مخالفت کی گئی ہو کیونکہ اس صورت میں وہ از قبیل منکر ہو جائے گی کیونکہ امام ابوداؤد نے ان سے بھی زیادہ ضعیف راویوں سے حدیث روایت کی ہے، مثلاً حارث بن وجیہ، صدقہ دقیقی، عثمان بن واقد عمری، محمد بن عبدالرحمان بیلمانی، ابوجناب کلبی، سلیمان بن ارقم، اسحاق بن عبداللہ بن ابی فروہ اور ان کی مثل متروک راوی ہیں۔

---

[1] حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۵۴-۵۳، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۹ھ

[2] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۴۳۷-۴۳۵، مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی مدینہ منورہ ۱۴۰۴ھ

اسی طرح جن پر امام ابو داؤد نے سکوت کیا ہے ان میں اسانید منقطع ہیں اور مدلسین کی عنعنہ کے ساتھ روایات ہیں اور بہت سے راویوں کے نام مبہم ہیں۔ اس لیے ایسی احادیث کو اس وجہ سے حسن قرار دینا کہ ان پر امام ابو داؤد نے سکوت کیا ہے صحیح نہیں ہے، کیونکہ امام ابو داؤد کبھی اس وجہ سے سکوت کرتے ہیں کہ وہ پہلے کسی باب میں اس راوی پر کلام کر چکے ہوتے ہیں، اور کبھی وہ اس کے ضعف کا ذکر کرنا بھول جاتے ہیں اور کبھی اس وجہ سے کہ اس راوی کا ضعف بہت شدید اور واضح ہوتا ہے اور اس کی روایت کو ترک کرنے پر ائمہ کا اتفاق ہوتا ہے جیسے ابو الحویرث، یحییٰ بن العلاء وغیرہما، اور کبھی سکوت کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ سنن ابو داؤد کے علاوہ کسی اور کتاب میں امام ابو داؤد اس راوی کا ضعف بیان کر چکے ہوتے ہیں، جیسے محمد بن ثابت العبدی، سنن ابو داؤد میں انہوں نے اس پر سکوت کیا ہے اور کتاب التفرد میں امام احمد سے نقل کیا ہے یہ منکر الحدیث ہے، اس لیے صحیح یہ ہے کہ امام ابو داؤد کے فقط سکوت پر اعتماد نہ کیا جائے کیونکہ ہم بیان کر چکے ہیں کہ امام ابو داؤد احادیث ضعیفہ سے بھی استدلال کرتے ہیں اور ان کو رائے پر مقدم رکھتے ہیں، علامہ نووی نے کہا ہے "سنن ابو داؤد میں ایسی احادیث ہیں جن کا ضعف ظاہر ہے اور اس کو امام ابو داؤد نے بیان نہیں کیا حالانکہ ان کا ضعف متفق علیہ ہے، اور تحقیق یہ ہے کہ جن احادیث کا ضعف امام ابو داؤد نے بیان نہیں کیا اور کسی معتمد نے اس کا صحیح یا حسن ہونا بیان نہیں کیا تو وہ حسن ہے اور اگر کسی معتمد نے اس کے ضعف کی تصریح کی ہے یا کسی عالم نے دیکھا کہ اس کی سند میں کوئی ضعف کا مقتضی ہے اور اس کی تلافی کرنے والا کوئی نہیں ہے تو اس حدیث پر ضعف کا حکم لگایا جائے گا اور امام ابو داؤد کے سکوت کی طرف التفات نہیں کیا جائے گا۔" علامہ نووی نے یہ جو کچھ لکھا ہے تحقیق یہی ہے ہر چند کہ شرح المہذب میں انہوں نے مجرد امام ابو داؤد کے سکوت سے بھی کسی حدیث کے حسن ہونے پر استدلال کیا ہے لیکن اس سے دھوکا نہیں کھانا چاہیے۔ [1]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ علم دین میں سنن ابو داؤد کی مثل کوئی کتاب تصنیف نہیں کی گئی اس میں صحیح بخاری اور صحیح مسلم سے زیادہ اور احسن فقہی احکام ہیں۔ [2]

سنن ابو داؤد کی کل احادیث کی تعداد بشمول مراسیل ۴۸۰۰ ہے اور مراسیل کی تعداد ۰۰ ۶ ہے۔

## سنن نسائی کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

حافظ ابو علی بن السکن اور خطیب بغدادی نے یہ کہا ہے کہ امام نسائی کی کتاب السنن صحیح ہے اور اس پر اعتراض ہے، امام نسائی نے رجال کے لیے جو شرائط عائد کی ہیں وہ امام مسلم کی شرائط سے زیادہ سخت ہیں، لیکن سنن نسائی میں مجہول اور مجروح راوی ہیں اور اس میں احادیث ضعیفہ، منکرہ اور معللہ ہیں۔ [3]

مرتبہ ۲/۴/۹۳

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۲۳۴۵ - ۴۴۳ ملخصاً مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی ۱۴۱۲ھ

[2] علامہ ابو عبداللہ محمد بن عبدالرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۸۱، مطبوعہ دار الامام الطبری الطبعۃ الثانیہ

[3] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۲۵، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

غالباً حافظ ابن کثیر کی اس جگہ سنن سے مراد سنن کبریٰ للنسائی ہے نہ کہ سنن مجتبیٰ اور ہمارے ہاں عام متداول کتاب سنن مجتبیٰ ہے جو سنن نسائی کے نام سے مشہور ہے۔

حافظ ابن الصلاح نے بھی لکھا ہے کہ خطیب نے سنن نسائی پر صحیح کا اطلاق کیا ہے۔ [1]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

میں کہتا ہوں کہ ابو علی نیشاپوری، ابو احمد بن عدی، ابو الحسن دار قطنی، ابن مندہ، عبد الغنی بن سعید اور ابو یعلی خلیلی وغیرہ نے بھی سنن نسائی پر صحیح کا اطلاق کیا ہے، اور حاکم نیشاپوری نے نسائی، ابو داؤد اور ترمذی تینوں پر صحیح کا اطلاق کیا ہے۔

ابو عبد اللہ ابن مندہ نے کہا ہے جن ائمہ نے حدیث صحیح کو روایت کیا ہے وہ چار ہیں: بخاری، مسلم، ابو داؤد اور نسائی، ابو علی ابن السکن نے بھی اسی کی طرف اشارہ کیا ہے اور حافظ ابن الصلاح نے جو باوردی سے نقل کیا ہے کہ امام نسائی ان سے روایت کرتے ہیں جن کے ترک پر اجماع نہ ہو، اس سے ان کی مراد خاص اجماع ہے۔

بہ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ رجال کے متعلق امام نسائی کا مذہب بہت وسیع ہے، لیکن فی الواقع اس طرح نہیں ہے، کیونکہ کتنے راوی ایسے ہیں جن سے امام ابو داؤد اور امام ترمذی روایت کرتے ہیں اور امام نسائی ان سے اجتناب کرتے ہیں بلکہ امام نسائی صحیحین کے بھی متعدد رجال سے اجتناب کرتے ہیں، ابو الفضل ابن طاہر کہتے ہیں میں نے سعد بن علی زنجانی سے ایک شخص کے متعلق سوال کیا انہوں نے کہا وہ ثقہ ہے میں نے کہا امام نسائی ان سے استدلال نہیں کرتے انہوں نے کہا اے بیٹے رجال میں امام نسائی کی شرط امام بخاری اور امام مسلم کی شرط سے زیادہ سخت ہے۔

حافظ ابو بکر برقانی نے اپنے ایک رسالہ میں ان راویوں کے نام لکھے ہیں جن سے امام بخاری اور امام مسلم نے احادیث روایت کی ہیں اور امام نسائی نے ان پر تنقید کی ہے۔ احمد بن محبوب رملی نے بیان کیا ہے کہ میں نے امام نسائی سے سنا ہے کہ جب میں نے سنن کو جمع کرنے کا ارادہ کیا تو جن شیوخ کے متعلق میرے دل میں تردد تھا ان کے بارے میں میں نے استخارہ کیا اور استخارہ کے بعد میرے دل میں یہ بات آئی کہ میں ان کو ترک کر دوں۔

محمد بن معاویہ احمر نے بیان کیا کہ امام نسائی کی کتاب السنن مکمل صحیح ہے، اور اس کی بعض احادیث معلول ہیں، مگر انہوں نے اس کی علت بیان نہیں کی، اور انہوں نے اس کا انتخاب کر کے جس مجموعہ کا نام مجتبیٰ رکھا ہے اس کی کل احادیث صحیح ہیں۔

(امام نسائی کی کتاب السنن، اب سنن کبریٰ کے نام سے چھ جلدوں میں چھپ گئی ہے، دار الکتب العلمیہ بیروت نے اس کو مخطوطہ سے منتقل کر کے طبع کیا ہے۔ اس کی پہلی اشاعت ۱۴۱۱ھ میں ہوئی اور بحمد اللہ یہ کتاب ہمارے پاس موجود ہے۔ —— سعیدی غفرلہ)

علامہ ابن رشید نے کہا کہ امام نسائی کی کتاب سنن میں تصنیف کے لحاظ سے زیادہ بدیع اور زیادہ حسین ہے اور ان کی کتاب امام بخاری اور امام مسلم کی کتابوں سے زیادہ جامع ہے اور اس میں بیان علل کا اضافہ ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے بعد جس کتاب میں ضعیف اور مجروح راوی سب سے کم ہیں وہ امام نسائی

---

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۳۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

کی کتاب ہے اور امام ابوداؤد اور امام ترمذی کی کتابیں اس کے قریب ہیں۔ [۱]

سنن نسائی کی کل احادیث کی تعداد ۵۷۶۱ ہے۔

## سنن ابن ماجہ کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

سنن ابن ماجہ صحت اور ثقاہت کے اعتبار سے کتب خمسہ کے برعکس ہے، جو رجال کذب، سرقہ احادیث اور تفرد سے متہم ہیں جیسے حبیب بن ابی حبیب کاتب مالک، علاء بن زید، داؤد بن محبر، عبد الوہاب بن ضحاک، اسماعیل بن زیاد سکونی اور عبد السلام بن ابی الجنوب وغیرہم، امام ابن ماجہ ان سے احادیث روایت کرنے میں منفرد ہیں، ابن طاہر نے یہ حکایت کی ہے کہ امام ابوزرعہ نے سنن ابن ماجہ کو دیکھا اور یہ کہا اس میں تیس حدیثیں بھی ضعیف نہیں ہیں، یہ حکایت صحیح نہیں ہے کیونکہ اس کی سند منقطع ہے، اور اگر یہ حکایت صحیح ہو تو اس کا محمل یہ ہے کہ جو غایت درجہ کی احادیث ساقطہ ہیں وہ تیس سے کم ہیں، یا انہوں نے پوری سنن ماجہ کا مطالعہ نہیں کیا بلکہ اس کے ایک حصہ کا مطالعہ کرکے یہ تبصرہ کیا ہے۔

امام ابن زرعہ نے سنن ابن ماجہ کی بکثرت احادیث پر باطلہ یا ساقطہ یا منکرہ کا حکم لگایا ہے، اس کا ذکر ابن ابی حاتم کی کتاب العلل میں ہے، اور حافظ صلاح الدین علائی یہ کہتے تھے کہ ان پانچ کتابوں کے بعد چھٹی کتاب سنن ابن ماجہ کی بجائے سنن دارمی کو ہونا چاہیے، کیونکہ اس میں ضعیف رجال کم ہیں اور احادیث منکرہ اور شاذہ نادر ہیں اور ہر چند کہ اس میں احادیث مرسلہ اور موقوفہ بھی ہیں لیکن اس کے باوجود وہ ابن ماجہ کی کتاب سے بہتر ہے۔

میں کہتا ہوں کہ بعض اہل علم مثلاً رزین سرقسطی اور مجد ابن الاثیر نے چھٹی کتاب موطا امام مالک ہی کو قرار دیا ہے جیسا کہ جامع الاصول میں ہے۔ ابن عساکر نے بیان کیا ہے کہ جس شخص نے سب سے پہلے سنن ابن ماجہ کو کتب اصول میں شامل کیا وہ ابوالفضل ابن طاہر صاحب شروط الائمۃ الستۃ متوفی ۵۰۷ھ ہیں، پھر حافظ عبد الغنی صاحب الکمال فی اسماء الرجال نے اس پر عمل کیا۔ ابن طاہر اور ان کے متبعین نے موطا امام مالک کی بجائے سنن ابن ماجہ کو کتب الاصول میں اس لیے شامل کیا کہ موطا امام مالک میں ایسی احادیث مرفوعہ بہت کم ہیں جو کتب خمسہ پر زائد ہوں، اس کے برعکس سنن ابن ماجہ میں موطا کی بہ نسبت کئی گنا زیادہ احادیث مرفوعہ ہیں جو کتب خمسہ پر زائد ہیں تو انہوں نے احادیث مرفوعہ کی کثرت کے حصول کے لیے سنن ابن ماجہ کو کتب اصول میں شامل کیا۔

ان ابحاث سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جن حضرات نے ان کتابوں کی اسانید حذف کرکے احکام سے متعلق احادیث جمع کی ہیں ان کا طریقہ ضعیف ہے مثلاً ابوالبرکات عبد السلام ابن تیمیہ حنبلی متوفی ۶۵۲ھ، ان کی کتاب ہے المنتقی من احادیث الاحکام (نیل الاوطار کا متن)، یہ لوگ ان کتابوں سے حدیث کی صحت یا ضعف بیان کیے بغیر احادیث کو نقل کرتے ہیں اور ان کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ عجیب بات یہ ہے کہ مثلاً ایک حدیث کو امام ترمذی روایت کرتے ہیں اور اس حدیث کی علت بھی بیان کرتے ہیں اور یہ لوگ اس علت سے اعراض کرکے صرف اس حدیث کو نقل کرکے لکھ دیتے ہیں اس کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے، چنانچہ حافظ عبد الحق متوفی ۵۸۱ھ نے ایک کتاب لکھی الاحکام الکبریٰ اس میں ایسا ہی کیا اور ابوالحسن ابن القطان متوفی ۶۲۸ھ

---

[۱] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۴۸۳-۴۸۴، مطبوعہ دار احیاء التراث الاسلامی مکہ مکرمہ ۱۴۰۲ھ

نے تتبع کرکے ان احادیث کی علل بیان کیں اور اس کتاب کا نام رکھا بیان الوھم والایھام الذی وقع علی الاحکام الکبریٰ۔

علامہ سخاوی نے بھی سنن ابن ماجہ کے متعلق بعینہٖ یہی تبصرہ کیا ہے۔ [۲]

سنن ابن ماجہ کی کل احادیث کی تعداد چار ہزار (۴۰۰۰) ہے۔

## مؤطا امام مالک کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

امام محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ میرے علم میں امام مالک کی کتاب سے زیادہ صحیح اور کوئی کتاب نہیں ہے، امام شافعی نے یہ بات اس وقت کہی تھی جب صحیح بخاری اور صحیح مسلم منصۂ شہود پر نہیں آئی تھیں، اس وقت کتب سنن بکثرت تصنیف کی جا چکی تھیں، مثلاً کتاب ابن جریج، کتاب ابن اسحاق، کتاب ابی قرۃ موسیٰ بن طارق زبیدی، اور مصنف عبدالرزاق بن ہمام وغیرہ۔

امام مالک کی کتاب مؤطا کا حجم ان سب سے زیادہ تھا اور اس میں ان سب سے زیادہ احادیث تھیں (بظاہر یہ صحیح نہیں ہے۔ سعیدی غفرلہٗ)۔

خلیفہ منصور نے امام مالک سے کہا کہ وہ تمام لوگوں کو اس کتاب پر جمع کریں تو امام مالک نے اس سے انکار کیا، اس سے ان کے علم کی وسعت اور ان کے انصاف کا کمال ظاہر ہوتا ہے، اور کہا لوگ جمع ہوئے اور ان چیزوں پر مطلع ہوئے جن پر ہم مطلع نہیں ہیں۔

علماء نے مؤطا پر کتابیں لکھیں اور تعلیقات تصنیف کیں، ان میں سب سے عمدہ کتاب حافظ ابن عبدالبر مالکی قرطبی کی تصنیف تمہید اور استذکار ہے، مؤطا میں احادیث متصلہ صحیحہ بھی ہیں اور مرسلہ منقطعہ بھی ہیں اور ایسی بلاغات بھی ہیں جن کا مسند ہونا بہت نادر ہے۔ [۳]

مؤطا امام مالک کی کل احادیث کی تعداد ۱۷۲۰ ہے۔

## کتب خمسہ کے ساتھ غیر الحاقی کتب احادیث کا بیان

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

جو کتب حدیث استدلال میں کتب خمسہ (صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابوداؤد، سنن نسائی اور جامع ترمذی) کے قائم مقام ہیں، مثلاً مسند ابوداؤد طیالسی، مسند عبید اللہ بن موسیٰ، مسند احمد بن حنبل، مسند اسحٰق بن راہویہ، مسند عبد بن حمید، مسند دارمی، مسند ابو یعلیٰ موصلی، مسند الحسن بن سفیان، مسند البزار اور ان کی امثال، ان کی عادت یہ ہے کہ وہ ہر صحابی کی مسند میں اس کی حدیث کو روایت کرتے ہیں اور یہ متعین نہیں کرتے کہ آیا یہ حدیث لائق استدلال ہے یا نہیں، اس وجہ سے ان کا مرتبہ متاخر ہے، اگرچہ ان کے مؤلفین کا مرتبہ کتب خمسہ کے مؤلفین سے بہت بڑا ہے۔ [۴]

## سنن دارمی کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

---

[۱] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۴۸۸۔ ۴۸۵، مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی مدینہ منورہ، ۱۴۰۴ھ

[۲] علامہ ابوعبداللہ محمد بن عبدالرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۱۰۲، مطبوعہ دارالامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

[۳] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۲۵۔ ۲۴، مطبوعہ دارالتراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

[۴] حافظ ابوعمر عثمان بن عبدالرحمن شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۳۷۔ ۳۶، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

حافظ ابن الصلاح کا دارمی کی کتاب کو مسند کہنا ان کا وہم ہے، یہ کتاب مسند نہیں ہے جس میں ہر صحابی کی مرویات کو الگ الگ روایت کیا جاتا ہے بلکہ یہ کتاب فقہی ابواب پر مرتب کی گئی ہے اور یہ اصطلاح محدثین میں سنن ہے، لیکن اس کتاب کا نام مسند دارمی مشہور ہو گیا، جیسے امام بخاری کی کتاب کا نام المسند الجامع الصحیح مشہور ہو گیا اگرچہ وہ بھی ابواب پر مرتب ہے، کیونکہ امام بخاری کی احادیث مسندہ ہیں (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک ان کی سند متصل ہے) اس کے برعکس مسند دارمی میں بہ کثرت احادیث مرسلہ، منقطعہ، معضلہ اور مقطوعہ ہیں۔ [1]

## مسند احمد کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

حافظ ابو موسیٰ محمد بن ابی بکر مدینی نے کہا ہے کہ مسند امام احمد صحیح ہے، یہ ضعیف قول ہے، کیونکہ اس میں احادیث ضعیفہ ہیں، بلکہ احادیث موضوعہ بھی ہیں جیسے مرو اور عسقلان کی فضیلت میں احادیث ہیں اور حمص کے نزدیک برص احمر کی فضیلت میں حدیث ہے اور ان کے علاوہ بھی موضوع احادیث ہیں جیسا کہ حفاظ میں ایک جماعت نے اس کی تصریح کی ہے مسانید میں سے اور کوئی مسند اس کے پائے کی نہیں ہے اس کے باوجود امام احمد سے بہ کثرت احادیث رہ گئی ہیں، بلکہ اس میں تقریباً ان دو سو صحابہ کی روایات نہیں ہیں جن کی روایات صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہیں۔ [2]

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

حافظ ابن الصلاح نے مسند احمد کا شمار صحیح میں کیا ہے، اور حافظ مدینی نے کہا امام احمد کی یہ شرط تھی کہ وہ اپنی مسند میں صرف حدیث صحیح کو درج کریں گے، اس کا جواب یہ ہے کہ ہم یہ تسلیم نہیں کرتے کہ امام احمد نے اپنی کتاب میں صحت کی شرط رکھی تھی، حافظ مدینی سے کسی حدیث کے متعلق سوال کیا گیا انہوں نے کہا دیکھو یہ مسند احمد میں ہے یا نہیں، اگر مسند احمد میں ہے تو یہ حجت ہے ورنہ نہیں، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ مسند احمد کی تمام احادیث حجت ہیں، اور مسند احمد کے سوا کوئی حدیث حجت نہیں ہے کیونکہ کتنی احادیث صحیحہ کتب صحیح میں ہیں اور وہ مسند احمد میں نہیں ہیں۔

مسند احمد میں حدیث ضعیف کا وجود محقق ہے بلکہ اس میں احادیث موضوعہ بھی ہیں میں نے ان کو ایک رسالہ میں جمع کیا ہے، امام احمد نے خود بعض احادیث کو ضعیف قرار دیا ہے ان میں سے ایک یہ حدیث ہے: حضرت عائشہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ میں نے عبد الرحمن بن عوف کو جنت میں سرین کے بل گھسٹتے ہوئے دیکھا، اور اس میں عمارہ بن زاذان کی سند ہے جس کی حدیث کے متعلق امام احمد نے کہا یہ کذب منکر ہے اور کہا عمارہ احادیث مناکیر کی روایت کرتا ہے اور ابن جوزی نے اس حدیث کو موضوعات میں درج کیا اور ابن الجوزی نے حضرت عمر کی اس حدیث کو بھی موضوعات میں درج کیا ہے "اس امت میں ولید نام کا ایک شخص ہوگا" اور حضرت انس کی اس حدیث کو "جو شخص اسلام میں چالیس سال کی عمر گزارتا ہے اللہ تعالیٰ اس سے کئی قسم کی بلائیں، جنون، جذام اور برص کو دور کر دیتا ہے" اور حضرت انس کی اس حدیث کو "عسقلان احد العروسین ہے اس میں سے قیامت کے دن ستر ہزار کو بعث کیا جائے گا جن پر کوئی حساب نہیں ہوگا" یہ تمام موضوع احادیث مسند احمد میں ہیں، اور اس میں احادیث منکرہ بھی ہیں مثلاً حضرت بریدہ کی یہ حدیث "تم خراسان کی جماعت میں رہو پھر مرو کے شہر جاؤ"

---

[1] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۵۶ مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۹ھ

[2] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۲۶-۲۵ مطبوعہ دار التراث القاہرہ ۱۳۹۹ھ

کیونکہ اس کو ذوالقرنین نے بنایا ہے اور عبد اللہ بن احمد نے مسند میں زیادات کی ہیں ان میں ضعیف اور موضوع احادیث ہیں اور موضوع حدیث یہ ہے: حضرت سعد بن مالک اور حضرت ابن عمر سے روایت ہے حضرت علی کے دروازے کے سوا سب دروازے بند کر دو ، ابن جوزی نے اس کو موضوعات میں درج کیا ہے اور کہا ہے کہ اس کو رافضیوں نے وضع کیا ہے۔ ؎۱

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

مسند احمد تمام مسانید میں سیاق وسباق کے لحاظ سے تمام مسانید میں اکبر اور احسن ہے اس مجموعہ کو انھوں نے ساٹھ سات لاکھ احادیث میں سے منتخب کیا ہے اور امام احمد سے منقول ہے کہ جس حدیث میں مسلمانوں کا اختلاف ہو اس کو مسند احمد میں تلاش کرو اگر اس میں مل جائے تو فبہا ورنہ وہ حجت نہیں ہے ، اور بعض نے مبالغہ کر کے اس کو صحیح قرار دیا اور تحقیق یہ ہے کہ اس میں بکثرت احادیث ضعیفہ ہیں ، اور بعض کا ضعف بعض سے زیادہ شدید ہے ، حتیٰ کہ ابن جوزی نے اس کی بہت سی احادیث کا موضوعات میں شمار کیا ہے لیکن حافظ عراقی نے بعض احادیث کو موضوع قرار دینے میں ابن جوزی سے اختلاف کیا ہے اور ابن جوزی کا رد کیا ہے ، اور حق یہ ہے کہ جن کتابوں میں صحت کا التزام نہیں کیا گیا ان میں مسند احمد سب سے عمدہ کتاب ہے۔ ؎۲

علامہ احمد محمد شاکر لکھتے ہیں:

حافظ ابن حجر عسقلانی نے ایک رسالہ لکھا ہے "القول المسدد فی الذب عن مسند الامام احمد" اس میں ان لوگوں کا رد کیا ہے جنھوں نے کہا ہے کہ مسند احمد میں موضوعات ہیں ، اور شیخ ابن تیمیہ نے التوسل والوسیلہ میں لکھا ہے: اگر موضوع سے یہ مراد ہے جس کی سند میں کذاب ہوں تو مسند احمد میں ایسا کوئی راوی نہیں ہے ، اور اگر اس سے مراد ایسی حدیث ہے جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا قول نہیں ہے خواہ وہ راوی کی غلطی کی وجہ سے ہو یا اس کے حافظہ کی خرابی کی وجہ سے تو مسند اور سنن میں ایسی بکثرت حدیثیں ہیں۔"

حافظ عراقی نے کہا ہے کہ اس میں تقریباً دو سو صحابہ کی روایات نہیں ہیں جو صحیحین میں ہیں ، یہ انتہائی غلو ہے ، بلکہ بہت کم صحیحین کی حدیثیں اس میں شامل ہونے سے رہ گئیں اور جو کسی معین صحابی کی حدیث اس میں رہ گئی ہے تو اس کی ہم معنی حدیث کسی اور صحابی کی روایت سے اس میں مذکور ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ مسند میں تمام سنت کو جمع کر لیا گیا ہے تو یہ صحت سے بعید نہیں ہے ، امام احمد نے اپنے بیٹے عبد اللہ بن احمد (جو مسند کے راوی ہیں) سے کہا: اس مسند کو حفظ کر لو ، کیونکہ عنقریب یہ لوگوں کا پیشوا ہو گی ، اور انھوں نے کہا اس کتاب میں میں نے ساڑھے سات لاکھ احادیث سے انتخاب کر کے حدیثیں جمع کی ہیں ، سو جب مسلمانوں کا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث کے متعلق اختلاف ہو تو اس کو مسند میں تلاش کرو اگر وہ حدیث اس کتاب میں مل گئی تو فبہا ورنہ وہ حدیث حجت نہیں ہے" حافظ ذہبی نے کہا اکثر اور غالب حدیثوں میں ایسا ہی ہے ورنہ صحیحین ، سنن اور اجزاء میں ایسی قوی احادیث ہیں جو مسند میں نہیں ہیں۔ ؎۳

---

؎۱ ۔ حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسن عراقی متوفی ۸۰۶ھ ، التقیید والایضاح ص ۵۰ ۔ ۵۶ ، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ ، ۱۳۸۹ھ

؎۲ ۔ علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۱۰۵ ۔ ۱۰۴ ، مطبوعہ دار الامام الطبری ، ۱۴۱۳ھ

؎۳ ۔ علامہ احمد محمد شاکر ، الباعث الحثیث ص ۲۲ ، مطبوعہ دار التراث القاہرہ ، ۱۳۹۹ھ

نیز علامہ احمد محمد شاکر لکھتے ہیں:

۱۳۱۳ھ مسند احمد مصر میں چھ ضخیم جلدوں میں شائع ہوئی، پھر مطبعہ حلبیہ سے شائع ہوئی جس میں ہر حدیث کی تخریج کی گئی اور اس کی صحت اور ضعف کا بیان کیا گیا، اس تحقیق کے ساتھ ابھی تک نو جلدوں میں مسند احمد شائع ہوئی ہے جو چھ جلدوں والی مسند کی ایک جلد اور دوسری کا ایک ثلث ہے اور یہ ان شاء اللہ تیس جلدوں میں مکمل ہوگی، ان نو جلدوں میں کل ۱۱۰۷۰ حدیثیں ہیں جن میں سے ۷۶۳۲ صحیح حدیثیں ہیں اور ۷۰۰ ضعیف حدیثیں ہیں اس طرح مسند احمد میں ضعیف احادیث کی تعداد بارہ فی صد سے بھی کم ہے اور یہ حافظ ابن کثیر کے اس قول پر شاہد عادل ہے کہ: مسند احمد میں سند اور متن کے لحاظ سے بہ کثرت ایسی حدیثیں ہیں جو صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے ہم پلہ ہیں بلکہ اس میں ایسی احادیث بھی ہیں جو صحاح ستہ میں نہیں ہیں (اختصار علوم الحدیث ص ۳۲) اور بے شک حافظ ابن کثیر دوسرے لوگوں کی بہ نسبت مسند احمد کے بہت زیادہ عالم تھے۔ [۱]

## مسند بزار کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

مسند بزار میں احادیث صحیحہ اور ضعیفہ کا مجملاً ذکر ہے، البتہ کہیں کہیں مصنف نے تفصیل کی ہے، اور جو راوی کسی حدیث میں متفرد ہو اس کا ذکر کرتے ہیں اور اگر اس کا کوئی متابع ہو تو اس کو بھی بیان کر دیتے ہیں۔ اور مسند دارمی میں بہ کثرت ضعیف اور مرسل روایات ہیں۔ [۲]

## مستدرک للحاکم کی فنی حیثیت کا بیان

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

جو حدیثیں، امام بخاری اور امام مسلم سے رہ گئی ہیں ان پر استدراک (اضافہ) کرنے کے لیے امام ابو عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ نے مستدرک لکھی جو چار کبیر اور ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے، امام حاکم نے امام بخاری اور امام مسلم کے راویوں سے حدیثیں روایت کیں یا ان دونوں کی یا ان میں سے کسی ایک کی شرط پر حدیثیں روایت کیں، اور جو حدیثیں ان کے اجتہاد کے مطابق صحیح تھیں خواہ وہ ان میں سے کسی ایک کی شرط کے مطابق نہ ہوں، حدیث کو صحیح قرار دینے میں وہ وسیع المشرب تھے اور صحت کا فیصلہ کرنے میں متساہل تھے، اس لیے اولیٰ یہی ہے کہ ہم متوسط قول اختیار کریں اور وہ یہ ہے کہ جس حدیث کو امام حاکم صحیح کہیں اور کسی اور امام نے اس حدیث کو صحیح نہ کہا ہو تو اگر وہ صحیح نہیں ہے تو کم از کم حسن ہے اس سے استدلال کیا جائے گا اور اس پر عمل کیا جائے گا بہ شرطیکہ اس میں کوئی علت نہ ہو جو اس کے ضعف کا موجب ہو۔ [۳]

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

قاضی القضاۃ بدر الدین بن جماعہ نے اس سے اختلاف کیا ہے کہ جب حاکم کسی حدیث کی تصحیح میں متفرد ہو تو اس کو حسن قرار دیا جائے گا وہ کہتے ہیں بلکہ تحقیق کی جائے گی اور اس حدیث کا صحیح حکم معلوم کیا جائے گا آیا وہ صحیح ہے، حسن ہے یا ضعیف ہے اور اس کے مطابق اس پر حکم لگایا جائے گا۔ [۴]

---

[۱] علامہ احمد محمد شاکر، الباعث الحثیث ص ۲۲، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

[۲] حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۵۸، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۹ھ

[۳] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبدالرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ علوم الحدیث ص ۱۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

[۴] حافظ زین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۳۰، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۹ھ

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

مستدرک میں امام حاکم کی اضافہ کی ہوئی احادیث کی حسب ذیل تین قسمیں ہیں:

۱۔ جس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اس کو انھوں نے صحیحین یا ان میں سے کسی ایک کے راویوں سے صورت احتجاج پر روایت کیا ہے جس سے امام بخاری اور مسلم دونوں یا کسی ایک نے استدلال کیا ہو اور وہ علل سے محفوظ ہے۔ اس قسم کی حدیث مستدرک میں بہت نادر ہے۔

۲۔ جس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اس کی اسناد سے امام بخاری اور امام مسلم نے بطور استدلال حدیث روایت نہیں کی بلکہ شواہد، متابعات، تعالیق وغیرہ میں اس سند کا ذکر کیا ہو، اس قسم کی احادیث، حدیث صحیح کے درجہ سے کم ہیں، بلکہ ان میں شاذ اور ضعیف بھی ہیں لیکن ایسی احادیث کی اکثریت حسن سے کم نہیں ہے اور ہر چند کہ امام حاکم متقدمین کی اتباع میں صحیح اور حسن میں فرق نہیں کرتے بلکہ امام ابن خزیمہ اور امام ابن حبان ایسے اپنے مشائخ کی اتباع میں ان کو احادیث صحیحہ قرار دیتے ہیں لیکن یہ چیز ان کے اس دعویٰ کے خلاف ہے کہ مستدرک میں شیخین یا ان میں سے کسی ایک کی شرط پر احادیث ہیں۔

۳۔ جس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اس کی اسناد سے امام بخاری اور امام مسلم نے بطور استدلال حدیث روایت کی ہو نہ بطور متابعات اس قسم کی احادیث مستدرک میں بہ کثرت ہیں، امام حاکم ایسے بہت لوگوں سے حدیث روایت کرتے ہیں جو صحیحین میں نہیں ہیں لیکن وہ یہ دعویٰ نہیں کرتے کہ یہ ان میں سے کسی ایک کی شرط پر ہیں، اور بعض اوقات وہم کے سبب سے ایسا دعویٰ کرتے ہیں، اور اس قسم میں مشکل سے کوئی ایسی حدیث ہوگی جو حدیث صحیح کے درجہ کو پہنچے، شیخین کی شرط پر ہونا تو بہت دور کی بات ہے۔

ہمارے بیان کردہ معیار کے اعتبار سے مستدرک میں جو احادیث شیخین یا ان میں سے کسی ایک شرط پر ہیں ان کی تعداد ایک ہزار سے بھی کم ہے۔ [۱]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

امام حاکم تصحیح حدیث میں متساہل ہیں، علامہ نووی نے شرح المہذب میں لکھا ہے کہ حفاظ کا اس پر اتفاق ہے کہ حاکم کے شاگرد بیہقی ان سے زیادہ تحقیق کرتے ہیں، حافظ ذہبی نے مستدرک کا خلاصہ کیا ہے اور مستدرک کی بہ کثرت احادیث کو ضعیف اور منکر قرار دیا ہے اور ایک رسالہ میں مستدرک کی تقریباً ایک سو موضوع احادیث جمع کی ہیں۔

ابوسعید مالینی نے کہا میں نے مستدرک کا اول سے آخر تک مطالعہ کیا اس میں ایک حدیث بھی صحیحین کی شرط پر نہیں ہے، حافظ ذہبی نے کہا یہ انتہائی غلو ہے، ورنہ اس میں شیخین کی شرط پر یا ان میں سے کسی ایک کی شرط پر بکثرت احادیث ہیں اور شاید اس کا مجموعہ نصف کتاب کے برابر ہو اور چوتھائی مستدرک میں دیگر صحیح السند احادیث ہیں اور ان میں سے بعض میں ضعف یا علت ہے اور باقی چوتھائی میں ضعیف اور منکر روایات ہیں اور بعض موضوعات بھی ہیں۔

---

[۱] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج اص ۳۱۹-۳۱۴، مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی مدینہ منورہ ۱۴۰۴ھ

شیخ الاسلام (حافظ ابن حجر عسقلانی) نے کہا کہ امام حاکم کے تساہل کی وجہ یہ ہے کہ انھوں نے کتاب کا مسودہ تیار کیا اور اس پر نظر ثانی کرنے سے پہلے ان کو موت نے آلیا، (الی قولہ) علامہ نووی نے کہا ہے مستدرک کی جس حدیث کو متقدمین نے صحیح قرار دیا ہو نہ ضعیف، اگر اس میں ضعف کی کوئی وجہ نہ ہو تو ہم اس کو حسن قرار دیں گے۔[1]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

امام حاکم متساہل ہیں اور انھوں نے ضعیف احادیث تو الگ رہیں کئی موضوع احادیث کو بھی صحیح قرار دیا ہے اس کی وجہ یا تو تعصب ہے کیونکہ ان پر تشیع کی تہمت تھی، بلکہ اصل بات یہ ہے کہ انھوں نے اپنی عمر کے آخر میں مستدرک کو تصنیف کیا، اس وقت ان کے حافظہ میں تغیر ہو چکا تھا اور ان پر غفلت طاری تھی ان کو اس پر نظر ثانی کرنے کا موقع نہ مل سکا، (حافظ ابن حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ بعض راویوں کا حاکم نے کتاب الضعفاء میں ذکر کیا ہے اور ان سے روایت کرنے کو منع کیا ہے، پھر خود ان کی روایات کو مستدرک میں صحیح لکھا ہے، ان راویوں میں سے ایک راوی عبد الرحمن بن زید بن اسلم ہے۔ لسان المیزان ج ۵ ص ۲۳۳) اس کی دلیل یہ ہے کہ مستدرک کے پہلے پانچویں حصہ میں باقی کتاب کی بہ نسبت تساہل بہت کم ہے۔[2]

شرح صحیح مسلم جلد ثالث کے ضمیمہ اور جلد سادس میں ہم نے امام حاکم کے تساہل کے متعلق بہ کثرت علماء کی آراء ذکر کی ہیں۔

مشہور کتب حدیث کے تعارف کے بعد ہم ضروری سمجھتے ہیں کہ حدیث صحیح اور صحاح ستہ کے راویوں کی شرائط بیان کر دی جائیں۔

## حدیث صحیح کے راوی کی شرائط کا بیان

حافظ ابوبکر الحازمی لکھتے ہیں:

حدیث صحیح کے لیے چند شرائط ہیں:

۱۔ پہلی شرط اسلام ہے، کیونکہ مشرکین کی روایت کتاب، سنت اور اجماع سے مردود ہے، البتہ اگر کسی شخص نے حالت شرک میں کوئی روایت سنی پھر اس کو اسلام قبول کرنے کے بعد روایت کیا تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

۲۔ دوسری شرط عقل ہے، کیونکہ بچہ اور مجنون کی روایت مقبول ہوتی ہے نہ شہادت، کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تین شخص مرفوع القلم ہیں، سونے والا حتی کہ بیدار ہو جائے، بچہ حتی کہ بالغ ہو جائے اور مجنون حتی کہ اس کی عقل صحیح ہو جائے۔

۳۔ تیسری شرط صدق ہے کیونکہ جھوٹا شخص یا تو حدیث میں جھوٹ بولے گا تو اس کی حدیث مردود ہے خواہ وہ توبہ کر لے، اور یا وہ شخص لوگوں سے جھوٹ بولے گا اس کی حدیث بھی مردود ہے، اسی طرح جو شخص تلقین کو قبول کرنے میں مشہور ہو اور جس شخص کا روایت کرنے میں تساہل مشہور ہو اس کی حدیث بھی مردود ہے۔

۴۔ اس حدیث کا راوی مدلس نہیں ہونا چاہیے۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۰۶-۱۰۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۴۱-۴۲، مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

۵۔ اس حدیث کا راوی عادل ہونا چاہیے، عدالت سے یہ مراد ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے احکام پر عمل کرتا ہو اور ممنوعات سے اجتناب کرتا ہو اور صرف یہ کافی نہیں ہے کہ وہ کبائر سے مجتنب ہو بلکہ صغائر پر اصرار کرنے سے بھی مجتنب ہو، اور ثبوت عدالت کے بعد اس میں کوئی ایسی چیز نہ پائی جائے جو عدالت کے منافی ہو۔ ان شرائط کے پائے جانے کے بعد اس میں حسب ذیل شرائط کا مزید پایا جانا ضروری ہے:

۱۔ اہل علم میں اس شخص کی یہ شہرت ہو کہ وہ حدیث کا طالب ہے اور حدیث کے ساتھ مشغول رہتا ہے۔
۲۔ اس شخص نے علماء حدیث سے سن کر احادیث روایت کی ہوں کتابوں سے دیکھ کر نہیں۔
۳۔ سماع حدیث کے وقت سے اس کو وہ حدیث منضبط ہو اور اپنے شیخ سے اس روایت کی اس کو تحقیق ہو اور تدلیس نہ ہو۔
۴۔ وہ شخص حافظ دماغ اور بیدار مغز ہو اور اس پر غفلت طاری نہ ہوتی ہو۔
۵۔ اس شخص کو غلطی اور وہم بہت کم عارض ہوتا ہو، کیونکہ جو شخص کثیر الغلط اور وہمی ہوگا اس کی حدیث مردود ہوگی۔
۶۔ وہ شخص سنجیدہ اور باوقار ہو۔
۷۔ وہ شخص خود رائے نہ ہو اور بدعت سے مجتنب ہو، کیونکہ بدعتی کی وہ روایت مقبول نہیں ہوتی جو اس کی بدعت کی مؤید ہو۔

حدیث صحیح کے راوی کے یہ جامع اوصاف ہیں اور ان کے توابع اور لواحق ہیں جن کا پورا علم مہارت تامہ کے بعد ہی ممکن ہے۔

## ائمہ صحاح ستہ کی شرائط کا بیان

ائمہ خمسہ کا مخارج حدیث کے استنباط کی کیفیت میں الگ الگ مذہب ہے جو امام حدیث صحیح کو سند کے ساتھ روایت کرتا ہے وہ راوی کے مشائخ میں عدل کا اعتبار کرتا ہے اور جن ثقہ راویوں سے وہ مشائخ روایت کرتے ہیں ان میں سے اگر بعض راوی صحیح ہوں اور بعض میں ایسی صلاحیت نہ ہو تو ان کی حدیث کو صرف شواہد اور متابعات کے طور پر ذکر کیا جا سکتا ہے، اس کو ہم ایک مثال کے ساتھ واضح کرتے ہیں، مثلاً ہمیں معلوم ہے کہ اصحاب زہری کے پانچ طبقات ہیں اور ہر طبقہ کو اپنے بعد والے طبقہ پر ایک فوقیت حاصل ہے، پس جو طبقہ اولیٰ کے راوی ہیں وہ غایت صحت میں ہیں اور وہ امام بخاری کا غایت مقصود ہیں، اور طبقہ ثانیہ کے راوی عدالت میں تو طبقہ اولیٰ کے مساوی ہیں لیکن طبقہ اولیٰ کے راوی کامل الضبط والاتقان اور زہری کے ساتھ طویل الملازمۃ ہیں حتیٰ کہ وہ سفر اور حضر میں زہری کے ساتھ رہے ہیں اور طبقہ ثانیہ کے راوی زہری کے ساتھ تھوڑا عرصہ ملازم رہے ہیں اس لیے ان کو زہری کی احادیث کا اتنا تجربہ نہیں ہے اور وہ ضبط اور اتقان میں بھی پہلے مرتبہ سے کم ہیں اور یہ راوی امام مسلم کی شرط ہیں۔ اور طبقہ ثالثہ میں وہ راوی ہیں جو زہری کے ساتھ کثیر الملازمۃ ہیں لیکن وہ شدید جرح سے محفوظ نہیں ہیں اس لیے وہ رد اور قبول کے درمیان ہیں، اور یہ امام ابوداؤد اور نسائی کی شرط ہیں، اور طبقہ رابعہ جو جرح اور تعدیل میں طبقہ ثالثہ کے مساوی ہیں لیکن یہ زہری کے ساتھ بہت کم عرصہ رہے ہیں اس لیے ان کو زہری کی حدیث کا بہت کم تجربہ ہے اور یہ امام ترمذی کی شرط ہے، درحقیقت امام ترمذی کی شرط امام ابوداؤد کی شرط سے زیادہ بلیغ ہے کیونکہ جب حدیث ضعیف ہو یا اس کا مخرج طبقہ رابعہ ہو تو امام ترمذی اس حدیث کا ضعف بیان کرتے ہیں اور وجہ ضعف پر متنبہ کرتے ہیں اور ان کی حدیث شواہد اور متابعت کے باب سے ہوتی ہے اور طبقہ خامسہ، ضعفاء اور مجہولین کی جماعت

ہے ان احادیث کو ترجمۃ الباب کے اثبات کے لیے روایت کرنا جائز نہیں ہے۔ طبقہ امام ابوداؤد ان کی احادیث کو بطور اعتبار اور استشہاد روایت کرتے ہیں اور امام بخاری اور مسلم ان سے بالکل روایت نہیں کرتے، (امام ابن ماجہ اس طبقہ کی روایات کا استیعاب کرتے ہیں)۔

## اصحاب زہری کے طبقات خمسہ کا بیان

طبقہ اولیٰ: مثلاً، مالک، ابن عیینہ، عبیداللہ بن عمر، یونس و عقیل، شعیب بن ابی حمزہ وغیرہم۔

طبقہ ثانیہ: مثلاً عبدالرحمٰن بن عمر اوزاعی، لیث بن سعد، نعمان بن راشد، عبدالرحمان بن خالد بن مسافر وغیرہم۔

طبقہ ثالثہ: سفیان بن حسین سلمی، جعفر بن برقان، عبداللہ بن عمر بن حفص العمری، زمعہ بن صالح المکی وغیرہم۔

طبقہ رابعہ: اسحاق بن یحییٰ کلبی، معاویہ بن یحییٰ الصدفی، اسحاق بن عبداللہ بن ابی فروہ مدنی، ابراہیم بن یزید مکی، مثنیٰ بن الصباح وغیرہم۔

طبقہ خامسہ: بحر بن کنیز السقا، حکم بن عبداللہ ایلی، عبدالقدوس بن حبیب الدمشقی، محمد بن سعید مصلوب وغیرہم۔

امام بخاری طبقہ اولیٰ سے استیعاب کرتے ہیں اور طبقہ ثانیہ سے انتخاب کرتے ہیں اور امام مسلم طبقہ اولیٰ اور طبقہ ثانیہ سے استیعاب کرتے ہیں اور طبقہ ثالثہ سے انتخاب کرتے ہیں اور امام ابوداؤد اور امام نسائی پہلے تین طبقوں سے استیعاب کرتے ہیں اور طبقہ رابعہ سے انتخاب کرتے ہیں اور امام ترمذی پہلے چار طبقوں سے استیعاب کرتے ہیں اور طبقہ خامسہ سے انتخاب کرتے ہیں۔ (اور امام ابن ماجہ پانچویں طبقہ سے بھی استیعاب کرتے ہیں۔)[1]

## متاخرین کے لیے سند حدیث کی تصحیح، تحسین اور تضعیف کرنے کی تحقیق

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

جب ہم مختلف رسائل میں ایسی صحیح الاسناد حدیثوں کو دیکھتے ہیں جو صحیحین میں درج نہیں ہیں اور نہ دیگر مستند ائمہ حدیث نے ان احادیث کے متعلق اپنی تصنیفات میں صحت کی تصریح کی ہے تو ہم ان احادیث پر وثوق کے ساتھ صحت کا حکم لگانے کی جرأت نہیں کرتے، کیونکہ اس زمانہ کے لوگوں کو محض اسانید کے اعتبار سے حدیث کی صحت کا ادراک نہیں ہے، کیونکہ ہر سند میں ایسے رجال مل جاتے ہیں جن کی روایت پر محض لوگوں نے اعتماد کیا ہوتا ہے حالانکہ وہ حفظ، ضبط اور اتقان سے عاری ہوتے ہیں جو کہ حدیث صحیح کے لیے شرط ہے، اس لیے بالآخر حدیث صحیح اور حسن کی معرفت کا امر ائمہ حدیث کی طرف رجوع کرنے کا ہے جنہوں نے اپنی معتمد مستند اور مشہور تصانیف میں احادیث کے صحیح یا حسن ہونے کی تصریح کی ہے۔[2]

علامہ نووی لکھتے ہیں:

جس شخص کی معرفت قوی ہو اور وہ کسی حدیث کو صحیح یا حسن قرار دینے پر قادر ہو میرے نزدیک زیادہ ظاہر یہ ہے کہ اس کے لیے یہ امر جائز ہے۔[3]

---

[1] حافظ ابوبکر محمد بن موسیٰ حازمی متوفی ۵۸۴ھ، شروط الائمۃ الخمسۃ ص مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی، ۱۴۰۲ھ

[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبدالرحمٰن شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۱۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۱۴۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے حافظ ابن الصلاح کی مخالفت کی ہے اور انھوں نے اس کو جائز کہا ہے اور جس کو علامہ نووی نے ترجیح دی ہے اس پر محدثین کا عمل ہے، کیونکہ متاخرین کی ایک جماعت نے ان احادیث کو صحیح قرار دیا ہے جن کی صحت کے متعلق متقدمین کی تصریح نہیں ہے، حافظ ابن الصلاح کے معاصر حافظ ابن القطان حنفی کی کتاب بیان الوہم والایہام متوفی ۶۲۸ھ نے متعدد احادیث کو صحیح قرار دیا ہے، ان میں سے مسند بزار کی یہ حدیث ہے "حضرت ابن عمر وضو کرتے اور ان کی نعلین کجاوہ میں ہوتیں جن پر وہ مسح کرتے اور وہ کہتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اسی طرح کرتے تھے" حافظ ابن القطان نے کہا یہ حدیث صحیح ہے، اور حافظ ابن الصلاح کے ایک اور معاصر حافظ ضیاء الدین مقدسی متوفی ۶۴۳ھ نے احادیث کا ایک مجموعہ مرتب کیا جس میں احادیث صحیحہ درج کرنے کا التزام کیا، اسی طرح حافظ زکی الدین منذری متوفی ۶۵۶ھ نے ایک رسالہ لکھا اور اس میں غفر لہ ما تقدم من ذنبہ وما تاخر کے متعلق تمام حدیثیں درج کیں پھر اس طبقہ کے بعد کے حفاظ نے بھی تصحیح کی ان میں سے حافظ شرف الدین عبد المومن بن خلف دمیاطی ہیں جنھوں نے زمزم کے پانی سے متعلق حضرت جابر کی مرفوع حدیث کو صحیح قرار دیا اور ایک رسالہ میں اس سے متعلق احادیث کو درج کیا، پھر اس طبقہ کے قریب شیخ تقی الدین سبکی ہیں جنھوں نے شفاء السقام نام سے ایک رسالہ لکھا جس میں زیارت قبر انور سے متعلق احادیث جمع کیں۔ ۱؎

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جب کوئی محدث کسی حدیث کو روایت کرے اور اس کی اسناد میں شروط صحت پائی جائیں اور محدث اس حدیث میں کسی علت پر مطلع نہ ہو تو اس حدیث پر صحت کا حکم لگانے سے کیا چیز مانع ہے، خواہ متقدمین سے کسی نے اس حدیث کی صحت کی تصریح نہ کی ہو اور بکثرت ایسی حدیثیں ہیں جن کے راوی حدیث صحیح کے راوی ہیں اور جس شخص کو بھی اس فن کا ذوق ہو گا وہ اس میں مناقشہ نہیں کرے گا۔ ۲؎

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حافظ ابن حجر عسقلانی نے کہا ہے کہ حافظ ابن الصلاح کی دلیل یہ ہے کہ "حدیث صحیح میں جس درجہ کا ضبط مطلوب ہوتا ہے وہ اسانید میں نہیں ہے" اگر اس سے ان کی مراد یہ ہے کہ تمام اسانید میں یہ شرط نہیں پائی جاتی تو یہ ممنوع ہے، کیونکہ بعض اسانید میں رجال صحیح ہوتے ہیں اور اگر ان کی مراد یہ ہے کہ بعض اسانید ایسی ہیں تو اس سے یہ استدلال نہیں کیا جا سکتا کہ چونکہ کوئی سند صحیح نہیں ہے اس لیے اب کسی حدیث کو صحیح نہیں کہا جا سکتا۔ حدیث کی جو کتابیں مشہور ہیں ان میں یہ ضرورت نہیں ہے کہ ہم اس کتاب تک اپنی اسناد ثابت کریں، پھر حدیث کو روایت کریں، جیسے مسانید اور سنن ہیں، جب ان میں سے کوئی مصنف کسی حدیث کو روایت کرے اور اس حدیث میں صحت کی تمام شرائط پائی جائیں اور ماہر محدث اس میں کسی علت پر مطلع نہ ہو تو اس محدث کے لیے اس حدیث پر صحت کا حکم لگانا ممنوع نہیں ہو گا خواہ متقدمین میں سے کسی نے اس حدیث کے متعلق صحت کی تصریح نہ کی ہو۔

---

۱؎ حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح ص ۲۳-۲۲، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۹ھ

۲؎ حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۲۷۲، مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی مدینہ منورہ، ۱۴۰۴ھ

حافظ ابن حجر عسقلانی نے کہا کہ حافظ ابن الصلاح کے کلام کا تقاضا یہ ہے کہ متقدمین کی تصحیح مقبول ہے اور متاخرین کی تصحیح مردود ہے اور اس سے یہ لازم آئے گا کہ صحیح حدیث مردود ہو جائے اور غیر صحیح حدیث مقبول ہو جائے، کیونکہ کئی ایسی احادیث ہیں جن پر امام متقدم نے صحت کا حکم لگایا اور متاخر اس کی کسی ایسی علت قادحہ پر مطلع ہوا جو صحت کے حکم سے مانع تھی، خصوصاً ایسی صورت میں جب کہ وہ متقدم ان ائمہ میں سے ہو جو صحیح اور حسن میں فرق نہیں کرتے جیسے امام ابن خزیمہ اور امام ابن حبان وغیرہ اس لیے وہ حدیث مردود ہوگی اور حافظ ابن الصلاح کے ذکر کردہ اعتقاد سے اس کا مقبول ہونا لازم آئے گا۔

حافظ عسقلانی نے کہا تعجب ہے کہ ابن الصلاح تمام اسانید متاخرہ میں عام خلل کا دعویٰ کرتے ہیں اور متقدمین کی تصحیح کو قبول کرتے ہیں اور متقدمین کی یہ تصحیح بھی متاخرین کے لیے اسی اسناد کے ساتھ متصل ہے جس میں وہ خلل کا دعویٰ کرتے ہیں اور اگر یہ خلل صحت اسناد کا حکم لگانے سے مانع ہے تو وہ اس تصحیح کو قبول کرنے کے حکم سے بھی مانع ہوگا۔[1]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

حافظ ابن الصلاح کے معاصرین کی ایک جماعت نے متاخرین کے لیے حدیث کی تصحیح، تحسین اور تضعیف کو جائز قرار دیا ہے، ان میں حافظ ابو الحسن قطان، حافظ ضیاء الدین مقدسی، حافظ زکی الدین منذری اور حافظ دمیاطی ہیں پھر اس کے بعد طبقہ بہ طبقہ حتیٰ کہ ہمارے شیخ تک تمام علماء حدیث، حدیث کی تصحیح، تحسین اور تضعیف کرتے رہے ہیں اور علامہ نووی نے یہ تصریح کی ہے کہ جو شخص اس پر قادر ہو اور اس کو اس کی قوی معرفت ہو اس کے لیے یہ امر جائز ہے۔[2]

میں کہتا ہوں کہ علامہ نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ نے شرح مسلم اور شرح المہذب میں، اور علامہ ابن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ نے مغنی میں، امام ابن الجوزی حنبلی متوفی ۵۹۷ھ نے کتاب الموضوعات اور العلل المتناہیہ میں، حافظ ذہبی متوفی ۷۴۸ھ نے میزان الاعتدال میں حافظ زیلعی حنفی متوفی ۷۶۲ھ نے نصب الرایہ میں، حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ نے فتح الباری، درایہ اور مطالب عالیہ میں، حافظ الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ نے مجمع الزوائد، کشف الاستار اور زوائد ابن حبان میں، حافظ بدر الدین عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ نے عمدۃ القاری میں، علامہ سخاوی متوفی ۹۰۲ھ نے المقاصد الحسنہ میں، علامہ سیوطی متوفی ۹۱۱ھ نے اللآلی المصنوعہ میں اور ملا علی قاری حنفی متوفی ۱۰۱۴ھ نے موضوعات کبیر میں بہ کثرت احادیث کی تخریج اور تحقیق کی ہے اور کتنی احادیث کو صحیح، حسن، ضعیف اور موضوع قرار دیا ہے اور اسانید کی تحقیق کا یہ عمل مسلسل جاری ہے اور مصنف نے بھی شرح صحیح مسلم میں بہت سی احادیث کی تخریج اور تحقیق کی ہے اور ان کی اسناد کا صحیح، حسن، ضعیف یا موضوع ہونا بیان کیا ہے، اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ تخریج اور تحقیق کا یہ عمل کبھی جامد نہیں ہوا بلکہ مسلسل جاری و ساری ہے۔

## چند ضروری اصطلاحات کا بیان

حدیث کی چند کتابوں کا تعارف کرانے کے بعد ہم علم حدیث کی چند اہم اور ضروری اصطلاحات کا بیان کر رہے ہیں فنقول و باللہ التوفیق و بہ الاستعانۃ یلیق۔

### حدیث

حدیث کا لغوی معنی قدیم کی ضد ہے اور اصطلاحی تعریف یہ ہے:

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۴۷-۱۴۶، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۵۱، مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

نقل ما اضیف الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم من قول او فعل او تقریر او وصف ۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف جس قول، فعل، تقریر یا وصف کی نسبت کی گئی ہے اس کے بیان کو حدیث کہتے ہیں۔

ملا علی قاری نے حدیث کی یہ تعریف کی ہے۔

نقل ما صدر و ظہر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قولا او فعلا او تقریرا او وصفا خلقیا او نعتا خلقیا [1]

نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے جو قول، عمل یا تقریر صادر ہو یا جو آپ کا خلقی وصف ظاہر ہو یا آپ کی خلقی نعت ظاہر ہو اس کے بیان کو حدیث کہتے ہیں۔

**سنت** لغت میں سنت کا معنی ہے طریقہ اور سیرت، بعض علماء نے کہا سنت حدیث کے مترادف ہے اور علامہ ابن اثیر نے سنت کی یہ تعریف کی ہے:

ما امر بہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم و نھی عنہ وندب الیہ قولا او فعلا مما لم ینطق بہ الکتاب العزیز [2]

جس چیز کا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا اور جس چیز سے منع فرمایا اور جس چیز کو قول اور فعل سے پسندیدہ قرار دیا، بہ شرطیکہ ان امور کا قرآن مجید میں ذکر نہ ہو تو وہ امور سنت ہیں۔

**خبر** خبر اور حدیث مترادف ہے اور ایک قول یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم، صحابی اور تابعی کی طرف جو قول منسوب ہو وہ حدیث ہے اور خبر عام ہے خواہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب ہو یا کسی اور کی طرف، اسی وجہ سے جو حدیث میں مشغول ہو اس کو محدث اور جو تاریخ میں مشغول ہو اس کو اخباری کہتے ہیں۔

**اثر** یہ حدیث کا مترادف ہے اور ایک قول یہ ہے کہ صحابہ اور تابعین کے اقوال اور افعال کو اثر کہتے ہیں۔

**اسناد، سند** رجال (راویوں) کا وہ سلسلہ جو متن حدیث تک پہنچائے۔

**متن** جس کلام تک پہنچ کر سند ختم ہو جائے، یعنی حدیث کی عبارت۔

## کتب احادیث کے اسماء

**مسند** (۱) وہ کتاب جس میں ہر صحابی کی مرویات الگ الگ جمع ہوں (۲) وہ حدیث مرفوع جس کی سند رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو۔

**صحیح** جس کتاب کے مصنف نے صرف احادیث صحیحہ کا التزام کیا ہو جیسے صحیح بخاری و صحیح مسلم وغیرہ۔

**جامع** جس کتاب میں آٹھ عنوانوں کے تحت احادیث لائی جائیں اور وہ یہ ہیں۔ سیر، آداب، تفسیر، عقائد، فتن، احکام، اشراط، مناقب، جیسے صحیح بخاری اور جامع ترمذی وغیرہ۔

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۶، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

[2] علامہ مجدالدین محمد جزری المعروف بابن الاثیر متوفی ۶۰۶ھ، النہایہ ج ۲ ص ۴۰۹، مطبوعہ موسسۃ مطبوعاتی اسماعیلیان ایران الطبعۃ الرابع، ۱۳۶۴ھ

**سنن** جس کتاب میں فقط احکام سے متعلق احادیث ہوں جیسے سنن ابی داؤد، نسائی

**معجم** جس کتاب میں ترتیب شیوخ سے احادیث لائی جائیں جیسے معجم طبرانی۔

**مستخرج** جس کتاب میں کسی اور کتاب کی احادیث کو ثابت کرنے کے لیے ان احادیث کو مصنف کتاب کے شیخ یا شیخ الشیخ کی دیگر اسناد سے وارد کیا جائے۔ جیسے مستخرج لابی نعیم علی البخاری۔

**مستدرک** جس کتاب میں مختلف ابواب کے تحت ان احادیث کو لایا جائے جو ان ابواب میں کسی اور مصنف سے رہ گئی ہوں جیسے حاکم کی مستدرک علی الصحیحین۔

**رسالہ** جس کتاب میں جامع کے آٹھ عنوانوں میں سے کسی ایک عنوان کے تحت احادیث ہوں جیسے امام احمد کی کتاب الزہد آداب میں اور ابن جریر طبری کی کتاب تفسیر بیان۔

**جزء** جس کتاب میں صرف ایک موضوع پر احادیث ہوں جیسے امام بخاری کی جزء القراءۃ خلف الامام۔

**اربعین** جس کتاب میں چالیس احادیث ہوں جیسے اربعین نووی۔

**امالی** جس کتاب میں شیخ کے املاء کراتے ہوئے فوائد حدیث ہوں جیسے امالی امام محمد۔

**اطراف** جس کتاب میں حدیث کا صرف وہ حصہ ذکر کیا جائے جو بقیہ پر دلالت کرے اور پھر اس حدیث کے تمام طرق اور اسانید بیان کر دیے جائیں یا بعض کتب مخصوصہ کی اسانید بیان کی جائیں۔ جیسے اطراف الکتب الخمسہ لابی العباس اور اطراف المزی۔

**مصنف** جس کتاب کی ترتیب فقہی ابواب پر ہو اور اس میں آثار صحابہ اور اقوال تابعین و تبع تابعین بہ کثرت ہوں۔

## تعداد احادیث کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

امام ابو جعفر محمد بن حسین بغدادی نے کتاب التمییز میں لکھا ہے کہ ثوری، شعبہ، یحییٰ بن سعید القطان، ابن مہدی اور امام احمد بن حنبل سے مروی ہے کہ بلا تکرار احادیث صحیحہ جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مسند مروی ہیں ان کی کل تعداد چار ہزار چار سو ہے، یہ وہ احادیث ہیں جو بالخصوص احکام سے متعلق ہیں۔

امام اسحاق بن راہویہ سے روایت ہے کہ ان کی تعداد سات ہزار سے زیادہ ہے۔

امام احمد بن حنبل نے کہا میں نے ابن مہدی سے سنا کہ حلال اور حرام سے متعلق آٹھ سو احادیث ہیں۔ امام اسحاق بن راہویہ نے بھی یحییٰ بن سعید سے اسی طرح نقل کیا ہے۔

قاضی ابو بکر ابن العربی نے ذکر کیا ہے کہ صحیحین میں احکام سے متعلق تقریباً دو ہزار حدیثیں ہیں۔

امام ابو داؤد نے امام ابن المبارک سے نقل کیا ہے کہ حلال اور حرام سے متعلق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کل اقوال کی تعداد نو سو ہے۔ ان مختلف اقوال کی توجیہ یہ ہے کہ ہر ایک نے ان احادیث کا شمار کیا ہے جو اس تک پہنچی ہیں

اس وجہ سے ان کی تعداد میں اختلاف ہے۔ [1]

امام حاکم نیشاپوری لکھتے ہیں

یہ قول کس طرح صحیح ہو سکتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا عدد دس ہزار تک بھی نہیں پہنچتا! جب کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے چار ہزار مردوں اور عورتوں نے احادیث کو روایت کیا ہے جو بیس سال سے زیادہ مکہ اور مدینہ میں آپ کی صحبت میں رہے اور انھوں نے آپ کے اقوال اور افعال کو محفوظ رکھا، اور آپ کی نیند اور آپ کی بیداری، آپ کی حرکات اور سکنات، آپ کے قیام اور قعود، عبادت میں آپ کا مجاہدہ، آپ کی سیرت، آپ کے سرایا اور مغازی، آپ کا مزاح اور آپ کا جھڑکنا، آپ کا خطبہ اور آپ کا کھانا پینا، آپ کا چلنا اور آپ کا خاموش رہنا، آپ کی گھر والوں کے ساتھ خوش طبعی اور آپ کا گھوڑے کو سدھانا، مشرکین اور مسلمین کو خطوط لکھنا اور آپ کے عہود اور مواثیق، غرضیکہ صحابہ کرام نے ہر لحظہ اور ہر منٹ کے احوال کو یاد رکھا۔ اور یہ تمام امور عبادات اور حلال اور حرام سے متعلق ان احکام شریعت کے علاوہ ہیں جن کو انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سیکھا اور یاد رکھا اور ان تمام قضایا اور فیصلوں کے ماسوا ہیں جن کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ حیثیت امیر اور حاکم کے فیصلہ سنایا۔ کیا ان حالات میں ذرا دیر کے لیے بھی یہ تصور کیا جا سکتا ہے کہ وہ ہزاروں صحابہ جو میدان جہاد میں صف در صف نکل آتے ہیں وہ کوئی حدیث بیان کیے بغیر اللہ تعالیٰ کے گھر سدھار گئے، فتح مکہ کے سال جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ پہنچے تو آپ کے ساتھ پندرہ ہزار صحابہ تھے۔

امام احمد بن حنبل نے کہا احادیث صحیحہ کی تعداد سات لاکھ ہے، امام اسحق بن راہویہ اپنے حافظہ سے ستر ہزار احادیث لکھوا دیتے تھے، حافظ ابوکریب نے کوفہ میں تین لاکھ احادیث بیان کیں، محدث ابوبکر بن ابی دارم کہتے ہیں کہ میں نے اپنی انگلیوں سے شمار کر کے ابو جعفر حضرمی سے ایک لاکھ حدیثیں لکھی ہیں، محمد بن مسیب کا بیان ہے کہ جب میں مصر میں سفر کر رہا تھا تو میرے پاس ایک ہزار جزو تھے اور ہر جزو میں ایک ہزار حدیثیں تھیں (گویا کل دس لاکھ حدیثیں تھیں) [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے کہا ہے کہ کتب خمسہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابی داؤد، سنن ترمذی اور سنن نسائی میں تقریباً کل احادیث موجود ہیں اور ان کے علاوہ بہت کم حدیثیں رہ جاتی ہیں، حافظ عراقی نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ امام بخاری نے کہا مجھے ایک لاکھ صحیح اور دو لاکھ غیر صحیح احادیث یاد ہیں، اور ہو سکتا ہے کہ امام بخاری کی یہ مراد ہو کہ وہ احادیث مکررۃ الاسانید ہیں اور ان میں موقوفات (اقاویل صحابہ) بھی ہیں۔ کیونکہ اگر ایک حدیث دو سندوں سے مروی ہو تو وہ محدثین کے نزدیک دو حدیثیں ہیں، اور ابن جماعہ نے المنہل الروی میں یہ لکھا ہے یا امام بخاری کی مراد کثرت میں مبالغہ ہے لیکن پہلی توجیہ زیادہ قوی ہے۔ اور اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ اگر تمام مسانید، جوامع، سنن اور اجزاء وغیرہ کا تتبع کیا جائے تو بلا تکرار احادیث صحیحہ اور غیر صحیحہ کی کل تعداد ایک لاکھ کو بھی نہیں پہنچتی، بلکہ پچاس ہزار کو بھی نہیں پہنچتی اور یہ بات بہت بعید ہے

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۳۰۰-۲۹۹، مطبوعہ احیاء التراث الاسلامی ۱۴۰۴ھ

[2] امام حاکم ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ، المدخل فی اصول الحدیث ص ۱۱-۹، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی ۱۴۱۲ھ

کہ ایک شخص کو اتنی حدیثیں یاد ہوں جو پوری امت میں سے کسی کو بھی یاد نہ ہوں، اس کو صرف اتنی ہی حدیثیں یاد ہوں گی جو اس نے اپنے وقت کے مشائخ سے روایت کی ہوں گی۔

امام ابن جوزی نے کہا ہے کہ تمام احادیث کو حصر کرنے کا امکان بہت بعید ہے البتہ ایک جماعت نے ان کے حصر اور تتبع میں مبالغہ کیا ہے۔ امام احمد نے کہا سات لاکھ سے زیادہ صحیح احادیث ہیں اور میں نے مسند میں سات لاکھ پچاس ہزار حدیثوں سے منتخب کر کے حدیثیں لکھی ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی نے کہا ہے کہ اگر کوئی شخص پہلے ان حدیثوں کا شمار کرے جو اس کو مل گئی ہیں پھر ان حدیثوں کا شمار کرے جو اس سے رہ گئی ہیں تو احادیث کا شمار سہل ہے۔

میں کہتا ہوں کہ متاخرین نے اس پر کام کیا ہے کیونکہ حافظ ابن حجر عسقلانی کے بعد معاصرین نے ان احادیث کو جمع کیا جو کتب خمسہ پر زائد ہیں، اور حافظ ابوالحسن ہیثمی نے مسند احمد کی ان حدیثوں کو دو جلدوں میں جمع کیا جو صحاح ستہ پر زائد ہیں اور مسند بزار کی زائد حدیثوں کو ایک جلد میں جمع کیا، اور طبرانی کی معجم کبیر کی زائد حدیثوں کو تین جلدوں میں جمع کیا اور معجم اوسط اور معجم صغیر کی زائد حدیثوں کو دو جلدوں میں جمع کیا، اور ابو یعلیٰ کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا اور ان تمام زوائد کو بلا اسانید حذف کر کے ایک کتاب میں جمع کیا اور اس کا نام مجمع الزوائد رکھا اور احادیث کی فنی حیثیت پر کلام کیا اور اس میں بہ کثرت صحیح حدیثیں ہیں، اور ابونعیم کی حلیہ کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا، اور ابن حبان کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا اور اس کا نام موارد الظمآن رکھا، اور حافظ ابن حجر عسقلانی نے اسحاق، ابن ابی عمر، مسدد، ابن ابی شیبہ، حمیدی، عبد بن حمید، احمد بن منیع، اور طیالسی کی زوائد کو دو جلدوں میں جمع کیا اور مسند الفردوس کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا، اور ہمارے صاحب شیخ زین الدین قاسم بن قطلوبغا حنفی نے سنن دارقطنی کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا اور میں نے امام بیہقی کی شعب الایمان کی زوائد کو ایک جلد میں جمع کیا، ان کے علاوہ اور بھی بہ کثرت کتب حدیث موجود ہیں اور ان میں بہ کثرت زوائد ہیں، اس لیے ان سب کے مجموعہ کا عدد اگر اس عدد (ساڑھے سات لاکھ) کو پہنچ جائے تو کچھ بعید نہیں ہے۔[1]

میں کہتا ہوں کہ ان اقوال کا حاصل یہ ہے کہ حلال اور حرام اور احکام شرعیہ سے متعلق کل احادیث کی تعداد سات ہزار ہے، جیسا کہ امام اسحٰق بن راہویہ نے بیان کیا اور یہ احادیث مکررۃ الاسانید ہیں اور ان کی تعداد بلا تکرار نو سو ہے جیسا کہ امام ابن ابجر نے بیان کیا ہے، اور کل احادیث صحیحہ وغیر صحیحہ کی مجموعی تعداد سات لاکھ پچاس ہزار ہے جیسا کہ امام احمد بن حنبل نے بیان کیا، اور یہ احادیث مکررۃ الاسانید ہیں اور بلا تکرار کل احادیث کی تعداد تقریباً پچاس ہزار ہے جیسا کہ ابن جماعہ نے بیان کیا ہے۔

واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

## علم الحدیث روایۃً اور علم الحدیث درایۃً کی تعریفات

علامہ جلال الدین سیوطی لکھتے ہیں: علامہ ابن الاکفانی نے کہا ہے کہ علم حدیث کی دو قسمیں ہیں (۱) علم الحدیث روایۃً اور علم الحدیث درایۃً۔

علم الحدیث روایۃً کی تعریف یہ ہے:

ھو علم یشتمل علی اقوال النبی صلی اللہ　　یہ وہ علم ہے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال افعال

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۰۱-۹۹ مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

علیہ وسلم وافعالہ وروایتھا وضبطھا و تحریر الفاظھا۔[1]

ان اقوال اور افعال کی روایت، ان کے ضبط اور ان کے الفاظ کی تحریر پر مشتمل ہو۔

اور علم الحدیث درایۃ کی تعریف یہ ہے:

ھو علم یعرف منہ حقیقۃ الروایۃ و شروطھا وانواعھا واحکامھا وحال الرواۃ وشروطھم واصناف المرویات وما یتعلق بھا۔[2]

یہ وہ علم ہے جس سے روایت کی حقیقت، اس کی شرائط، اس کی اقسام، اس کے احکام، راویوں کے احوال اور ان کی شرائط، مرویات کی اقسام اور ان کے متعلقات کی معرفت ہو۔

روایت کا معنی یہ ہے کہ سنت یا اثر کو نقل کیا جائے اور حدثنا یا اخبرنا کے الفاظ سے ان کی نسبت ان کے بیان کرنے والے کی طرف کی جائے، اس کی شرائط میں سے بعض یہ ہیں کہ اس روایت کے راوی نے اس روایت کو اپنے شیخ سے سنا ہو یا اس کو وہ روایت سنائی ہو، یا شیخ نے اپنی روایات کا مجموعہ اس کو دے کر اسے نقل کرنے کی اجازت دی ہو، روایت کی بعض اقسام یہ ہیں: مثلاً روایت کا متصل الاسناد ہونا یا منقطع ہونا، اور اس کے احکام یہ ہیں، قبول کرنا، یا مسترد کرنا، اور راویوں کے احوال یہ ہیں: عدالت اور جرح، اور روایت کرنے اور اس کو بیان کرنے کی شرائط کا ذکر آئندہ آئے گا اور مرویات کی اقسام سے مراد کتب احادیث کی اقسام ہیں مثلاً مسند، معجم اور جزء وغیرہ، اور متعلقات سے مراد محدثین کی دیگر اصطلاحات ہیں۔

اور شیخ عزالدین ابن جماعہ نے یہ تعریف کی ہے:

علم الحدیث علم بقوانین یعرف بھا احوال السند والمتن وموضوعہ السند والمتن وغایتہ معرفۃ الصحیح من غیرہ۔

علم الحدیث ان قوانین کی معرفت کو کہتے ہیں جن سے سند اور متن کے احوال کا علم ہوتا ہے، اور اس کا موضوع سند اور متن ہے اور اس کی غرض حدیث صحیح اور غیر صحیح کی معرفت ہے۔

اور شیخ الاسلام ابوالفضل ابن حجر عسقلانی نے یہ تعریف کی ہے:

معرفۃ قواعد المعرفۃ بحال الراوی و المروی۔

راوی اور مروی کے احوال کی معرفت کے قواعد کا علم۔

علامہ کرمانی نے کہا ہے کہ علم الحدیث روایۃ کا موضوع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارکہ ہے بہ حیثیت رسول اللہ، اور اس کی تعریف یہ ہے:

علم یعرف بہ اقوال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وافعالہ واحوالہ۔

علم الحدیث وہ علم ہے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال، افعال اور احوال کی معرفت حاصل ہو۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۴۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، الطبعۃ الثانیۃ ۱۳۹۲ھ

[2] ″ ″ ″ ″ ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۴۰، ″ ″ ″ ″ ″

**حدیث، متن اور سند کا معنی** متن کے طرق کی حکایت کو سند کہتے ہیں اور متن حدیث کے ان الفاظ کو کہتے ہیں جن کے ساتھ معانی قائم ہوں، حدیث کا معنی قدیم کی ضد ہے یعنی حادث، اور علامہ ابن حجر نے بیان کیا ہے کہ حدیث کا اصطلاحی معنی یہ ہے:

ما یضاف الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ جس چیز کی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف نسبت کی جائے وہ حدیث ہے۔

گویا کہ یہ قرآن مجید کے مقابلہ میں ہے، کیونکہ کلام اللہ قدیم ہے اور کلام رسول حدیث (حادث) ہے، علامہ طیبی نے کہا نبی صلے اللہ علیہ وسلم، صحابی اور تابعی کے قول، فعل اور تقریر پر حدیث کا اطلاق ہوتا ہے، اور کبھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے قول کو حدیث اور صحابی کے قول کو اثر کہتے ہیں اور کبھی اول الذکر کو حدیث مرفوع اور ثانی الذکر کو حدیث موقوف کہتے ہیں۔

**محدث اور حافظ کی تعریف** شیخ فتح الدین نے یہ کہا ہے کہ ہمارے زمانہ میں محدث وہ شخص ہے جو علم الحدیث روایۃ و درایۃ کا ماہر ہو اور بہ کثرت راویوں اور مرویات پر مطلع ہو۔

حافظ الحدیث کو کس قدر احادیث یاد ہونی چاہئیں؟ اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ امام احمد بن حنبل نے کہا میں نے مسند کو ساڑھے سات لاکھ احادیث میں سے منتخب کیا ہے، اور امام ابوزرعہ نے کہا امام احمد کو دس لاکھ احادیث حفظ تھیں، اور یحیٰی بن معین نے کہا میں نے دس لاکھ احادیث اپنے ہاتھ سے لکھی ہیں، امام بخاری نے کہا مجھے ایک لاکھ احادیث صحیحہ اور دو لاکھ احادیث غیر صحیحہ حفظ تھیں، امام مسلم نے کہا میں نے اپنی مسند صحیح کو ان تین لاکھ احادیث سے منتخب کیا ہے جو میں نے خود سنی تھیں، حاکم نے مدخل میں لکھا ہے کہ کسی ایک حافظ حدیث کو پانچ لاکھ احادیث حفظ ہوتی تھیں، اور امام احمد کہتے تھے کہ سات لاکھ احادیث صحیح ہیں، اور ابوزرعہ کو سات لاکھ احادیث حفظ تھیں، ان میں آثار صحابہ اور اقوال تابعین بھی شامل ہیں۔[1]

ان اہم اصطلاحات کو بیان کرنے کے بعد اب ہم اقسام حدیث کو بیان کرتے ہیں:

**تعدد اور تفرد کے اعتبار سے حدیث کی تقسیم** ہم تک حدیث پہنچنے کے اعتبار سے حدیث کی دو قسمیں ہیں، خبر متواتر اور خبر واحد۔

**خبر متواتر کی تعریف اور شرائط** تواتر کا لغوی معنی ہے کسی چیز کا یکے بعد دیگرے اور لگاتار آنا جب لگاتار بارش ہو تو عرب کہتے ہیں تواتر المطر، اور اصطلاحی معنی ہے:

مارواہ عدد کثیر تحیل العادۃ تواطئھم علی الکذب۔ کسی چیز کو اس قدر زیادہ لوگ بیان کرنے والے ہوں کہ عقل کے نزدیک ان کا جھوٹ پر متفق ہونا محال ہو۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۴۸-۴۹، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، الطبعۃ الثانیہ ۱۳۹۲ھ

خبر متواتر کی حسب ذیل شرائط ہیں:

(ا) ۔ خبر متواتر کو روایت کرنے والے عدد کثیر ہوں۔

علامہ سیوطی نے لکھا ہے کہ علامہ اصطخری نے کہا ہے کہ مختار یہ ہے کہ کم از کم دس افراد ہوں کیونکہ یہ جمع کثرت ہے، بعض نے کہا چالیس ہوں، بعض نے کہا ستر ہوں، بعض نے کہا تین سو تیرہ ہوں۔ [۱]

حافظ ابن حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ عدد کثیر کو کسی خاص عدد میں منضبط کرنا صحیح نہیں ہے بلکہ یہ اتنے لوگوں کا عدد ہونا چاہیے جن کا عادتاً کذب پر متفق ہونا محال ہو۔ [۲]

علامہ عبد اللہ بن حسین شاذلی لکھتے ہیں:

علامہ اصبلی نے لکھا ہے کہ تواتر کا مدار علم (یقین) کے حصول پر ہے، جب ایک جماعت کسی چیز کی خبر دے اور اس سے یقین حاصل ہو جائے تو وہ تواتر ہے، علامہ ابن حجر نے کہا کہ متواتر وہ خبر ہے جو بنفسہ مفید علم ہو نہ کہ قرائن سے علم کا فائدہ پہنچائے۔ [۳]

(ب)۔ یہ کثرت سند کے تمام طبقات میں پائی جائے، یعنی ابتداء سے انتہا تک راوی کثیر ہوں۔

(ج)۔ یہ کثرت اس درجہ کی ہو کہ ان کا عادتاً کذب پر متفق ہونا محال ہو۔

(د)۔ اس خبر کی سند کی انتہاء احساس اور مشاہدہ پر ہو، مثلاً وہ کہیں ہم نے سنا، ہم نے دیکھا، ہم نے مس کیا، یا ہم نے سونگھا، اور اگر ان کا استناد عقل پر ہو مثلاً حدوث عالم تو یہ خبر متواتر نہیں ہے۔

**خبر متواتر کا حکم**

خبر متواتر علم ضروری (علم بدیہی) کا فائدہ دیتی ہے جس کی سننے والا غیر اختیاری طور پر تصدیق کرتا ہے گویا کہ اس نے اس کا خود مشاہدہ کر لیا ہو۔ یہی وجہ ہے کہ خبر متواتر کے تمام افراد مقبول ہیں۔

**خبر متواتر کی اقسام**

خبر متواتر کی دو قسمیں ہیں لفظی اور معنوی۔ متواتر لفظی وہ ہے جس کے الفاظ اور معانی دونوں متواتر ہوں، اور متواتر معنوی وہ ہے جس کے صرف معانی متواتر ہوں الفاظ متواتر نہ ہوں۔

خبر متواتر لفظی کی مثال صرف یہ ایک حدیث ہے جس کو بہت سے محدثین نے بکثرت صحابہ سے روایت کیا ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من تعمد علی کذبا فلیتبوا مقعدہ من النار۔ [۴]

حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے عمداً مجھ پر جھوٹ باندھا وہ اپنے بیٹھنے کا ٹھکانا دوزخ میں بنالے۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

---

[۱] ۔ علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۱۷۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، الطبعۃ الثانیہ، ۱۳۹۲ھ

[۲] ۔ حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۸، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[۳] ۔ 〃 〃 〃 〃 ، شرح نخبۃ الفکر ص ۸، 〃 〃

[۴] ۔ امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

اس حدیث کو صحابہ کرام کے ایک جم غفیر نے روایت کیا ہے، صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں بھی یہ حدیث صحابہ کی ایک جماعت سے مروی ہے، حافظ ابوبکر بزار نے اپنی مسند میں لکھا ہے کہ اس حدیث کو چالیس صحابہ نے روایت کیا ہے، اور بعض حفاظ نے لکھا ہے اس کو ستر سے زیادہ صحابہ نے روایت کیا ہے جن میں عشرہ مبشرہ بھی شامل ہیں اور اس حدیث کے علاوہ دنیا میں اور کوئی حدیث نہیں ہے جس کو تمام عشرہ مبشرہ نے روایت کیا ہو، اور اس ایک حدیث کے علاوہ کوئی اور حدیث ایسی نہیں ہے جس کو ساٹھ صحابہ سے زیادہ نے روایت کیا ہو۔ (حافظ ابن صلاح لکھتے ہیں) میں کہتا ہوں کہ بعض محدثین نے اس کا عدد اس سے بھی زیادہ بیان کیا ہے اور دن بدن اس کے راوی بڑھ رہے ہیں۔ [1]

خبر متواتر کی دوسری قسم تواتر معنوی ہے اس کے متعلق علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

معنی متواتر احادیث بہ کثرت ہیں ان میں سے حوض کے متعلق حدیث ہے جو پچاس سے زیادہ صحابہ سے مروی ہے، موزوں پر مسح کی حدیث ستر صحابہ سے مروی ہے، نماز میں رفع یدین کرنے کی حدیث پچاس صحابہ سے مروی ہے نضر اللہ امرا سمع مقالتی "اللہ اس کو تر و تازہ رکھے جس نے میری حدیث سنی" یہ تقریباً تیس صحابہ سے مروی ہے اور قرآن مجید سات حرفوں پر نازل ہوا" یہ حدیث ستائیس صحابہ سے مروی ہے، جس نے اللہ کے لیے مسجد بنائی، اللہ اس کے لیے جنت میں گھر بنائے گا، یہ حدیث بیس صحابہ سے مروی ہے، اسی طرح "ہر نشہ آور چیز حرام ہے" "اسلام ابتداء میں اجنبی تھا" "منکر و نکیر کا سوال" اور بہت سی احادیث معنی متواتر ہیں۔ [2]

## خبر الاحاد کا لغوی اور اصطلاحی معنی اور اس کی اقسام

احاد، احد بمعنی واحد کی جمع ہے، از روئے لغت خبر واحد وہ حدیث ہے جس کو ایک شخص روایت کرے۔ خبر واحد کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

هو ما لم یجمع شروط المتواتر۔

جس حدیث میں خبر متواتر کی کوئی ایک شرط نہ ہو وہ خبر واحد ہے۔

خبر واحد کی تین قسمیں ہیں، مشہور، عزیز اور غریب۔

## حدیث مشہور کی تعریف

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

المشهور هو المستفیض علی رأی ومنهم من غایر بین المستفیض والمشهور بان المستفیض یکون فی ابتدائه وانتهائه سواء والمشهور اعم من ذلك۔ [3]

حدیث مشہور ایک رائے کے مطابق حدیث مستفیض ہے اور بعض ائمہ نے فرق کیا ہے کہ مستفیض وہ حدیث ہے جس کی ابتداء اور انتہاء میں کثرت طرق برابر ہوں اور حدیث مشہور اس سے عام ہے۔

---

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۲۴۳-۲۴۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

[2] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۱۸۰-۱۷۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[3] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۱۳، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

المشهور ماله طرق محصورة بأكثر من اثنتين ولم يبلغ حد التواتر۔

مشہور وہ حدیث ہے جو دو سے زائد سندوں سے مروی ہو اور حد تواتر سے کم ہو۔

کبھی اس حدیث کو بھی مشہور کہا جاتا ہے جو لوگوں کی زبانوں پر مشہور ہو خواہ اس کی ایک سند ہو یا ایک سند بھی نہ ہو، یہ لغوی مشہور ہے اور اصطلاحی حدیث مشہور کی مثال یہ ہے "اللہ تعالیٰ بندوں کے سینوں سے نکال کر علم کو نہیں اٹھائے گا" اور یہ حدیث: "جو شخص جمعہ کے لیے آئے وہ غسل کرے" اور حاکم اور ابن صلاح نے اس کی یہ مثال دی ہے: "اعمال کا مدار نیات پر ہے"۔ یہ تینوں صحیح حدیثیں ہیں، اور "علم کا طلب کرنا ہر مسلم پر فرض ہے" یہ حدیث حسن ہے اور "کان سر سے ہیں" یہ حدیث ضعیف ہے۔ [1]

## حدیث عزیز کی تعریف

عزیز کا لغوی معنی ہے کمیاب، حدیث عزیز کو عزیز اس لیے کہتے ہیں کہ اس کا وجود نادر ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے حدیث عزیز کی یہ تعریف کی ہے:

العزیز وھو ان لا یرویہ اقل من اثنین عن اثنین۔ [2]

حدیث عزیز وہ ہے جس میں سند کے کسی طبقہ میں دو سے کم راوی نہ ہوں۔

اس کی مثال یہ حدیث ہے جس کو امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ اور حضرت انس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک اس کے نزدیک میں اس کے والد اور اولاد سے زیادہ محبوب نہ ہوں، اس حدیث کو حضرت انس سے قتادہ اور عبدالعزیز بن صہیب نے روایت کیا ہے اور قتادہ سے شعبہ اور سعید نے روایت کیا ہے اور عبدالعزیز سے اسماعیل بن علیہ اور عبدالوارث نے روایت کیا ہے اور اسی طرح ہر راوی سے ایک جماعت نے اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ [3]

## حدیث غریب کی تعریف اور اس کی اقسام

غریب کا لغوی معنی ہے، منفرد، مسافر یا اجنبی۔ اور اس کا اصطلاحی معنی یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

الغریب ھو ما یتفرد بروایتہ شخص واحد فی ای موضع وقع التفرد بہ من السند۔ [4]

غریب اس حدیث کو کہتے ہیں جس کی سند میں کسی جگہ بھی راوی اس روایت میں منفرد ہو۔

ملا علی قاری لکھتے ہیں: غریب کی دو قسمیں ہیں، فرد مطلق اور فرد نسبی۔ اگر اصل سند میں تفرد ہو تو اس کو فرد مطلق کہتے

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۱۷۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۱۴، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[3] ″ ″ ″ ″ شرح نخبۃ الفکر ص ۱۶،

[4] ″ ″ ″ ″ شرح نخبۃ الفکر ص ۱۶،

ہیں، اصل سند سے مراد یہ ہے کہ سند کے اول میں تفرد ہو، مثلاً الصحابی سے صرف ایک تابعی روایت کرے، اس کی مثال یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ولاء کی بیع اور ہبہ سے منع فرمایا ہے، اس کو حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے روایت کیا ہے اور ان سے اس کی روایت میں عبد اللہ بن دینار متفرد ہے، اور کبھی اس متفرد سے پھر ایک راوی متفرد ہوتا ہے مثلاً حضرت ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ ایمان کے ستر سے زیادہ حصے ہیں اور افضل حصہ لا الہ الا اللہ کہنا ہے الحدیث، اس میں حضرت ابو ہریرہ سے ابو صالح تابعی متفرد ہے اور ابو صالح سے عبد اللہ بن دینار متفرد ہے اور کبھی یہ تفرد تمام راویوں میں مستمر رہتا ہے، مسند بزار اور طبرانی کے معجم اوسط میں اس کی بہت مثالیں ہیں۔

غریب کی دوسری قسم فرد نسبی ہے، اس میں اثناء سند میں تفرد ہوتا ہے، اس کو غریب نسبی اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں شخص واحد کے اعتبار سے تفرد ہوتا ہے اگرچہ وہ حدیث فی نفسہ مشہور ہوتی ہے مثلاً امام مالک از نافع از ابن عمر ایک حدیث روایت کرتے ہیں، پھر کوئی راوی امام مالک سے اس حدیث کو روایت کرتا ہے اور امام مالک سے روایت والے راوی کی کوئی اور راوی کی متابعت نہیں کرتا اور نافع سے راویوں کی ایک جماعت روایت کرتی ہے تو یہ حدیث امام مالک سے روایت کے اعتبار سے فرد ہے اگرچہ فی نفسہ مشہور ہے۔

فرد کا اکثر اطلاق فرد مطلق پر ہوتا ہے اور غریب کا اکثر اطلاق فرد نسبی پر ہوتا ہے۔[1]

## قوت اور ضعف کے اعتبار سے حدیث کی تقسیم

خبر الآحاد یعنی مشہور، عزیز اور غریب کی قوت اور ضعف کے اعتبار سے دو قسمیں ہیں:

(ا)۔ مقبول: یہ وہ قسم ہے جس میں خبر کا صدق راجح ہوتا ہے اس کا حکم یہ ہے کہ اس سے استدلال کرنا جائز ہے، اور اس کے مقتضیٰ پر عمل کرنا واجب ہے۔

(ب)۔ مردود: یہ وہ قسم ہے جن میں خبر کا صدق راجح نہیں ہوتا، اس کا حکم یہ ہے کہ اس سے استدلال کرنا جائز نہیں ہے اور نہ اس کے مقتضیٰ پر عمل کرنا واجب ہے، مقبول اور مردود میں سے ہر ایک کی متعدد اقسام ہیں جن کا ذکر اب آرہا ہے۔

## حدیث مقبول کا بیان

حدیث مقبول کی حسب ذیل اقسام ہیں:

(۱) صحیح لذاتہ (۲) صحیح لغیرہ (۳) حسن لذاتہ (۴) حسن لغیرہ۔

## حدیث صحیح کی تعریف

لغت میں صحیح تندرست یعنی بیمار کی ضد کو کہتے ہیں اور اس کا اصطلاحی معنی حسب ذیل ہے علامہ نووی نے حدیث صحیح لذاتہ کی یہ تعریف کی ہے:

هو ما اتصل سنده بالعدول الضابطين من غير شذوذ ولا علة۔[2]

جس حدیث کی سند متصل ہو اور اس کے راوی عادل اور تام الضبط ہوں، وہ حدیث غیر شاذ اور غیر معلل ہو۔

صحیح حدیث کی تعریف میں مندرجہ ذیل امور کا اعتبار ہے:

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد قاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۵۰-۴۹، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۶۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

**اتصالِ سند**:۔ اس کا معنی یہ ہے کہ سندِ حدیث کے ہر راوی نے اس حدیث کو اپنے شیخ سے بلا واسطہ حاصل کیا ہو اور ابتداء سے انتہاء تک درمیان میں کوئی راوی چھوٹا ہوا نہ ہو۔

**عدالتِ رواۃ**:۔ یعنی سندِ حدیث کا ہر راوی مسلم بالغ عاقل، صادق صالح غیر مبتدع اور غیر فاسق ہو۔

**ضبطِ رواۃ**:۔ یعنی سندِ حدیث کے ہر راوی کو کامل ضبطِ صدر یا کامل ضبطِ کتاب حاصل ہو، جس وقت وہ حدیث کو سنے یا حدیث کو بیان کرے تو اس میں تساہل اور غفلت نہ کرے۔

**عدمِ شذوذ**:۔ یعنی اس کی روایت شاذ نہ ہو، اور شذوذ یہ ہے کہ ثقہ راوی اپنے سے زیادہ ثقہ راوی کی مخالفت کرے، مثلاً ثقہ کی حدیث میں اوثق کی حدیث سے کوئی لفظ زیادہ ہو تو اس زیادتی کو شاذ کہیں گے اور اس کی روایت بھی شاذ کہلائے گی۔

**عدمِ علّت**:۔ یعنی اس حدیث میں علتِ خفیہ قادحہ نہ ہو مثلاً ثور بن یزید کے تمام شاگردوں نے کاتب مغیرہ بن شعبہ سے اس حدیث کو مرسلاً بیان کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے موزوں کے اوپر اور نیچے دونوں حصوں پر مسح کیا اور ولید بن مسلم نے اس کو ثور بن یزید سے متصلاً بیان کیا۔ (جامع ترمذی ص ۲۰) اس لیے یہ حدیث در اصل مرسل ہے متصل نہیں ہے لیکن اس غلطی کو وہی شخص پکڑ سکتا ہے جس کو ثور بن یزید سے اس حدیث کے روایت کرنے والے تمام راویوں کی روایت پر اطلاع ہو، اس لیے اس کو علتِ خفیہ کہتے ہیں۔

## حدیثِ صحیح کے مراتب

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

(۱) جس حدیث پر صحیح بخاری و صحیح مسلم متفق ہوں (یہ اعلیٰ درجہ کی صحیح حدیث ہے)

(۲)۔ جس کو صرف امام بخاری نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہو (اس سے تعلیقات خارج ہیں کیونکہ ان کا امام بخاری ذکر کرتے ہیں، سند کے ساتھ روایت نہیں کرتے۔)

(۳)۔ جس حدیث کو صرف امام مسلم نے روایت کیا ہو۔

(۴)۔ جو حدیث امام بخاری اور امام مسلم کی شرط پر ہو لیکن انھوں نے اس کو روایت نہ کیا ہو۔

(۵)۔ جو حدیث صرف امام بخاری کی شرط پر ہو اور انھوں نے اس کا اخراج نہ کیا ہو۔

(۶)۔ جو حدیث صرف امام مسلم کی شرط پر ہو اور انھوں نے اس کا اخراج نہ کیا ہو۔

(۷)۔ جو حدیث امام بخاری اور امام مسلم کی شرط پر تو صحیح نہ ہو لیکن دوسرے ائمہ حدیث مثلاً امام ابن حبان اور امام ابن خزیمہ کے نزدیک صحیح ہو۔ [۱]

## حدیثِ صحیح لغیرہ کی تعریف

اگر حدیث صحیح لذاتہ کی صفات میں سے ضبطِ روایت میں کچھ کمی ہو لیکن اس کمی کی تلافی تعددِ اسانید سے ہو جائے تو پھر اس کو صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔

اس کی مثال یہ ہے: امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن محمد بن عمرو عن ابی سلمۃ عن ... محمد بن عمرو از ابی سلمہ از ابی ہریرہ روایت کرتے

---

[۱] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۲۴-۲۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لولا اشق علی امتی لامرتھم بالسواک عند کل صلوۃ۔[1]

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر میرے نزدیک امت پر یہ دشوار نہ ہوتا تو میں ان کو ہر نماز کے وضو کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیتا۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

جب حدیث کا راوی اہل حفظ اور اتقان کے درجہ سے متاخر ہو لیکن وہ صدق اور ستر (عدالت) میں مشہور ہو اور اس کے باوجود اس کی حدیث متعدد اسانید سے مروی ہو تو اس کو دو وجہوں سے تقویت حاصل ہو جاتی ہے اور وہ حسن کے درجہ سے ترقی کر کے صحیح کے ساتھ لاحق ہو جاتی ہے۔ اس کی مثال یہ ہے کہ محمد بن عمرو نے ابی سلمہ سے اور انھوں نے حضرت ابوہریرہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر میرے نزدیک امت پر یہ دشوار نہ ہوتا تو میں انھیں ہر نماز کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیتا۔ اس کی سند میں محمد بن عمرو بن علقمہ صدق اور صفت میں مشہور ہے لیکن یہ اہل ضبط و اتقان میں سے نہیں ہے حتیٰ کہ بعض نے اس کو اس کے بدحافظہ کی وجہ سے ضعیف قرار دیا ہے اور بعض ائمہ نے اس کے صدق اور اس کی جلالت کی وجہ سے اس کی توثیق کی ہے، پس اس وجہ سے اس کی حدیث حسن ہے اور جب اس کے ساتھ یہ وجہ بھی لاحق ہو گئی کہ یہ حدیث ایک اور سند سے بھی مروی ہے تو اس کے بدحافظہ ہونے کی وجہ سے ہم کو اس حدیث کی صحت پر جو خدشہ تھا وہ زائل ہو گیا اور اس نقصان کی تلافی ہو گئی اور یہ سند صحیح ہو گئی اور صحیح کے ساتھ لاحق ہو گئی۔[2]

اس حدیث کی دوسری سندوں کے متعلق امام ترمذی لکھتے ہیں:

یہ حدیث از محمد بن اسحاق از محمد بن ابراہیم از ابی سلمہ از زید بن خالد از نبی صلے اللہ علیہ وسلم بھی روایت کی گئی ہے ابو سلمہ نے حضرت ابوہریرہ اور حضرت زید بن خالد دونوں سے اس حدیث کو روایت کیا ہے اور میرے نزدیک یہ دونوں حدیثیں صحیح ہیں کیونکہ یہ دونوں حدیثیں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے متعدد اسانید کے ساتھ روایت کی گئی ہیں البتہ امام بخاری نے از ابی سلمہ از زید بن خالد کی روایت کو زیادہ صحیح قرار دے کر اپنی صحیح میں درج کیا ہے۔[3]

امام بخاری نے از محمد بن عمرو از ابی سلمہ از ابوہریرہ کی روایت کو اپنی صحیح میں اس لیے درج نہیں کیا کہ محمد بن عمرو کامل الضبط والاتقان نہیں ہے اور وہ کامل الضبط والاتقان کی روایت کو درج کرتے ہیں۔ (ہم عنقریب ان شاء اللہ ائمہ صحاح ستہ کی شرائط کو دوبارہ تفصیل سے بیان کریں گے۔)

حدیث صحیح کی دونوں قسموں سے استدلال کرنا جائز ہے۔

## حدیث حسن لذاتہ کی تعریف

حسن کا لغوی معنی ہے جمال، اور اس کی اصطلاحی تعریف میں متعدد اقوال ہیں:

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۰-۲۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمن المعروف بابن الصلاح شہرزوری متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۳۲، ۳۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

[3] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۰، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

الحدیث الذی لا یخلو رجال اسنادہ من مستور لم تتحقق اھلیتہ غیر انہ لیس مغفلا کثیر الخطأ فیما یرویہ ولا ھو متھم بالکذب فی الحدیث ای لم یظھر منہ تعمد الکذب فی الحدیث ولا سبب آخر مفسق ویکون متن الحدیث مع ذلک قد عرف بان روی مثلہ او نحوہ من وجہ آخر او اکثر حتی اعتضد بمتابعۃ من تابع راویہ علی مثلہ او بمالہ من شاھد وھو ورود حدیث آخر بنحوہ فیخرج بذلک عن ان یکون شاذا ومنکرا۔ [1]

جس حدیث کی سند میں راوی مستور ہوں، ان کی اہلیت متحقق نہ ہو، البتہ وہ اپنی روایت میں مغفل اور کثیر الخطاء نہ ہو، یعنی حدیث میں اس کا عمداً جھوٹ بولنا ظاہر نہ ہو اور نہ کسی وجہ اس میں فسق ہو، اس کے باوجود اس حدیث کا متن معروف ہو، بایں طور کہ وہ حدیث انہی الفاظ کے ساتھ یا اس کے ہم معنی دوسرے الفاظ کے ساتھ کسی اور سند یا اسانید کے ساتھ بھی مروی ہو، حتی کہ اس حدیث کی اس کے متابع یا اس کے شاہد کے ساتھ اس کی تقویت ہو، حتی کہ وہ حدیث شاذ یا منکر ہونے سے خارج ہو جائے۔

امام ترمذی لکھتے ہیں:

کل حدیث یروی لا یکون فی اسنادہ من یتھم بالکذب ولا یکون الحدیث شاذا ویروی من غیر وجہ نحو ذاک فھو عندنا حدیث حسن [2]

ہر وہ حدیث جس کی سند میں ایسا راوی نہ ہو جو متہم بالکذب ہو اور نہ وہ حدیث شاذ ہو، اور وہ حدیث متعدد اسانید سے مروی ہو تو وہ حدیث ہمارے نزدیک حسن ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

الحسن: قال الخطابی ھو ما عرف مخرجہ واشتھر رجالہ۔ [3]

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ حدیث حسن وہ ہے جس کا مخرج معروف ہو اور جس کی سند مشہور ہو۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

وقال الطیبی لو قیل الحسن مسند من قرب درجتہ الثقۃ او مرسل ثقۃ وروی کلاھما من غیر وجہ وسلم من شذوذ وعلۃ لکان اجمع الحدود [4]

علامہ طیبی نے کہا کہ جس راوی کا درجہ ثقہ کے قریب ہو اس کی متصل حدیث ہو، یا ثقہ راوی کی مرسل حدیث ہو اور یہ دونوں متعدد اسانید سے مروی ہوں اور غیر شاذ اور غیر معلل ہوں تو یہ حدیث حسن ہے۔ اور یہ جامع اور منضبط تعریف ہے۔

وقال شیخنا الامام تقی الدین الشمنی

ہمارے شیخ امام تقی الدین شمنی نے کہا ہے کہ حسن

---

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۲۵، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۷۴۵، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۱۵۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

[4] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۵۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

الحسن خبر متصل قل ضبط راویہ العدل وارتفع عن حال من یعد تفردہ منکرا و لیس بشاذ ولا معلل۔ [1]

وہ حدیث متصل ہے جس کے عادل راوی کا ضبط کم ہو اور وہ منکر الحدیث ہونے سے بری ہو اور اس کی حدیث شاذ اور معلل نہ ہو۔

قال البلقینی الحسن لما توسط بین الصحیح والضعیف۔ [2]

بلقینی نے کہا حسن وہ حدیث ہے جو صحیح اور ضعیف کے درمیان متوسط ہو۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

فان خف الضبط والمراد مع بقیۃ الشروط المتقدمۃ فی حد الصحیح فھو الحسن لذاتہ لالشئ خارج [3]

اگر حدیث صحیح کی تمام شرائط پائی جائیں صرف راوی کے ضبط میں کمی ہو تو وہ حدیث حسن لذاتہ ہے کیونکہ اس کا حسن کسی خارجی امر یعنی تعدد طرق روایت کی وجہ سے نہیں ہے۔

## حدیث حسن لغیرہ کی تعریف

حدیث حسن لغیرہ در اصل حدیث ضعیف ہے جب وہ حدیث متعدد سندوں سے مروی ہو۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

وھو الذی یکون حسنہ بسبب الاعتضاد نحو حدیث المستور اذا تعددت طرقہ۔ [4]

حدیث حسن لغیرہ وہ حدیث ہے جس کا حسن تقویت کی وجہ سے ہو مثلاً مستور الحال کی حدیث جب اس کی متعدد اسانید ہوں۔

اس کی مثال یہ ہے: امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عاصم بن عبید اللہ قال سمعت عبد اللہ بن عامر بن ربیعۃ عن ابیہ ان امراۃ من بنی فزارۃ تزوجت علی نعلین فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارضیت من نفسک ومالک بنعلین قالت نعم قال فاجازہ وفی الباب عن عمر وابی ھریرۃ وسھل بن سعد وابی سعید وانس وعائشۃ وجابر وابی حدرد الاسلمی حدیث عامر بن

عاصم بن عبید اللہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عبد اللہ بن عامر بن ربیعہ سے سنا وہ اپنے والد عامر بن ربیعہ سے روایت کرتے ہیں کہ بنو فزارہ کی ایک عورت نے دو جوتوں کے عوض نکاح کر لیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عورت سے پوچھا کیا تم اپنے نفس اور مال کے بدلہ میں دو جوتوں کے معاوضہ پر راضی ہو؟ اس نے کہا ہاں! تو آپ نے اس نکاح کی اجازت دے دی۔ اس باب میں حضرت عمر، حضرت ابو ہریرہ، حضرت سہل بن سعد

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۶۰ - ۱۵۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] " " " " " " " تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۶۰،

[3] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۳۲، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[4] " " " " " " " شرح نخبۃ الفکر ص ۳۴،

ربيعة حديث حسن صحيح .[1]

حضرت ابو سعید، حضرت انس، حضرت عائشہ، حضرت جابر اور حضرت ابو حدرد اسلمی سے بھی حدیث مروی ہے۔ اور عامر بن ربیعہ کی حدیث حسن صحیح ہے۔

یہ حدیث چونکہ متعدد صحابہ کرام سے مروی ہے اس لیے حسن لغیرہ ہے۔
امام ترمذی جب کسی حدیث کو حسن صحیح کہتے ہیں تو اس کی متعدد توجیہات ہیں۔

(۱) یہ حدیث حسن لذاتہ اور صحیح لغیرہ ہے۔
(۲) یہ حدیث بعض سندوں کے اعتبار سے حسن اور بعض سندوں کے اعتبار سے صحیح ہے۔
(۳) مصنف کو اس کے صحیح یا حسن ہونے میں تردد ہے۔

اس کی مزید توجیہات ہم نے تذکرۃ المحدثین میں بیان کی ہیں، اس مقدمہ میں جامع ترمذی کی فنی حیثیت میں ان کا ذکر کیا ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

حدیث حسن جواز استدلال میں بمنزلہ صحیح ہے، اگرچہ یہ قوت میں اس سے کم ہے، اسی وجہ سے ایک جماعت نے اس کو صحیح کی قسم میں درج کیا ہے، اور جب محدثین یہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن الاسناد ہے یا صحیح الاسناد ہے تو ان کا یہ قول اس قول سے کم مرتبہ کا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے یا حسن ہے، کیونکہ کبھی سند صحیح یا حسن ہوتی ہے اور متن اس طرح نہیں ہوتا کیونکہ اس میں کوئی شذوذ یا علت ہوتی ہے، اور جب کوئی مستند حافظ اس پر اقتصار کرے تو اس کا مطلب ہے کہ وہ متن کی تصحیح یا تحسین کر رہا ہے۔ اور امام ترمذی جو یہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے تو اس کا مطلب ہے اس کی دو سندیں ہیں ایک کا تقاضا صحت ہے اور دوسری کا حسن۔[2]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جب امام ترمذی یہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن غریب ہے اس وقت یہ اشکال ہوتا ہے کہ حدیث حسن وہ ہوتی ہے جو کئی سندوں سے مروی ہو اور غریب کی صرف ایک سند ہوتی ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ امام ترمذی کے نزدیک حدیث حسن کئی سندوں سے مروی ہوتی ہے اور جمہور کے نزدیک یہ شرط نہیں ہے اور جب امام ترمذی کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن غریب ہے تو یہاں ان کا حسن کہنا جمہور کی اصطلاح پر ہے۔[3]

خلاصہ یہ ہے کہ اگر حدیث صحیح کی صفات میں سے صرف راوی کے ضبط میں کمی ہو اور اس کمی کی تلافی تعدد طرق روایات سے ہو جائے تو وہ حدیث صحیح لغیرہ ہے اور اگر تعدد طرق روایت سے اس کمی کی تلافی نہ ہو تو وہ حدیث حسن لذاتہ ہے اور اگر راوی میں ضبط کے علاوہ عدالت میں بھی کمی ہو اور اس کی تلافی تعدد اسانید سے ہو جائے تو یہ حدیث حسن لغیرہ

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۱۶۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۱۶۱-۱۶۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ
[3] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۷-۴۶، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

ہے اور اگر یہ کمی تعدد اسانید سے دور نہ ہو تو پھر یہ حدیث ضعیف ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی کے کلام سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ حدیث حسن لذاتہ میں تعدد طرق روایت کی قید نہیں ہے لیکن حافظ ابن الصلاح اور امام ترمذی وغیرہ سے جو حدیث حسن کی تعریف منقول ہے اس میں یہ قید ہے۔

ملا علی قاری شرح نخبۃ الفکر کی شرح میں لکھتے ہیں:

فکل من الحسن لا لذاتہ والصحیح لا لذاتہ انما یحصل بکثرۃ الطرق الا ان الراوی الصحیح ظاہر العدالۃ وراوی الحسن مستور العدالۃ [1]

حدیث حسن لغیرہ اور حدیث صحیح لغیرہ دونوں کا حصول کثرۃ طرق اور اسانید سے ہوتا ہے، مگر صحیح لغیرہ کے راوی کی عدالت ظاہر ہوتی ہے اور حدیث حسن لغیرہ کی عدالت مستور ہوتی ہے۔

اس کا مطلب یہ ہے کہ حدیث حسن لذاتہ کی عدالت ظاہر ہوتی ہے اس کے صرف ضبط میں کمی ہوتی ہے اور تعدد طرق سے اس کی تلافی نہیں ہوتی، حافظ ابن حجر عسقلانی نے اپنی کتاب میں اسی کی تصریح کی ہے، اور حدیث حسن لغیرہ میں ضبط میں کمی اور عدالت مستور ہوتی ہے اور اس کی تلافی تعدد طرق سے ہو جاتی ہے۔

## حدیث مردود کا بیان

حدیث مردود وہ حدیث ہے جس میں خبر کا صدق راجح نہ ہو، اور اس کی وجہ خبر مقبول کی ایک یا ایک سے زائد شرائط کا فقدان ہے۔ علماء اصول حدیث نے خبر مردود کی چالیس سے زیادہ اقسام بیان کی ہیں اور ان میں سے اکثر کا مستقل نام رکھا ہے، اور بعض اقسام کا کوئی مستقل نام نہیں ہے ان کو وہ صرف ایک عام نام "ضعیف" کے ساتھ موسوم کرتے ہیں۔

حدیث کے مردود ہونے کے اسباب تو بہت ہیں لیکن عام سبب دو ہیں (ا) سند سے کسی راوی کا سقوط (ب) راوی میں طعن، اور ان دو سببوں کے تحت متعدد اقسام ہیں، ہم ان شاء اللہ عنقریب ان پر تفصیلی بحث کریں گے اور سب سے پہلے ہم حدیث ضعیف سے ابتداء کرتے ہیں، فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق۔

## حدیث ضعیف کی تعریف

لغت کے اعتبار سے ضعیف قوی کی ضد ہے، اور ضعف حسی بھی ہوتا ہے اور معنوی بھی ہوتا ہے اور یہاں ضعف سے مراد معنوی ہے۔ اور حدیث ضعیف کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن الصلاح کہتے ہیں:

ہر وہ حدیث جس میں حدیث صحیح اور حدیث حسن کی ایک یا ایک سے زائد صفات نہ ہوں وہ حدیث ضعیف ہے، علامہ ابو حاتم بن حبان بستی نے اس کی انچاس اقسام بیان کی ہیں۔ (الی قولہ) حدیث ضعیف کی اقسام میں سے جو مشہور ہیں اور ان کا معروف نام ہے وہ یہ ہیں: موضوع، مقلوب، شاذ، معلل، مضطرب، مرسل، منقطع اور معضل۔ [2]

حدیث ضعیف کی مثال یہ حدیث ہے:

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۷۱، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمن شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ علوم الحدیث ص ۳۸، ۳۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

عن ابی هریرة عن النبی صلی الله علیه وسلم قال من اتی حائضا او امراة فی دبرها او کاهنا فقد کفر بما انزل علی محمد [1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں: جس شخص نے حائضہ سے وطی کی، یا کسی عورت کی دبر میں وطی کی یا جو شخص کسی کاہن کے پاس گیا اس نے (سیدنا) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر نازل شدہ (دین) کا انکار کیا۔

امام ترمذی اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں:

وضعف محمد هذا الحدیث من قبل اسناده۔

امام بخاری نے سند کے اعتبار سے اس حدیث کو ضعیف قرار دیا ہے۔

پہلے ہم حدیث ضعیف کی وہ اقسام بیان کریں گے جو سند میں راوی کے سقوط کے اعتبار سے ہیں، پھر وہ اقسام بیان کریں گے جو راوی میں طعن کے اعتبار سے ہیں۔

## سقوط راوی کے اعتبار سے حدیث ضعیف کی اقسام

اس سے مراد یہ ہے کہ راوی نے سلسلہ سند میں سے ایک یا ایک سے زیادہ راویوں کو عمداً یا غیر عمداً ساقط کر دیا ہو، سند کے اول سے، آخر سے یا اثناء سند سے خواہ یہ سقوط ظاہر ہو یا مخفی۔ ظہور اور خفاء کے اعتبار سے سلسلہ سند سے راویوں کے سقوط کی دو قسمیں ہیں:

(ا) ۔ سقوط ظاہر: سقوط کی اس قسم کی معرفت میں ائمہ حدیث اور عام علماء حدیث دونوں مشترک ہیں، یہ سقوط راوی اور اس کے شیخ کے درمیان ملاقات نہ ہونے سے پہچانا جاتا ہے، اس کا ایک سبب یہ ہے کہ راوی نے اپنے شیخ کا زمانہ نہیں پایا، دوسرا سبب یہ ہے کہ راوی نے اپنے شیخ کا زمانہ تو پایا لیکن اس سے ملاقات نہیں کی (اور نہ راوی کو شیخ سے اجازت حاصل ہے، بایں طور کہ شیخ نے کہا ہو کہ میں نے اپنی روایات کی اپنے زمانہ والوں کو روایت کرنے کی اجازت دی، اور نہ اس کو شیخ سے وجادت حاصل ہو بایں طور کہ راوی اپنے شیخ کے خط کو پہچانتا ہو اور اسے اس خط میں شیخ کی مرویات مل گئی ہوں) اس کو جاننے کے لیے راوی کی تاریخ جاننے کی ضرورت پیش آئے گی، جس سے اس کے پیدا ہونے، فوت ہونے، طلب علم کے اوقات اور سفر طلب علم کے اوقات کا پتا چلے گا۔

علماء حدیث نے سقوط ظاہر کے اعتبار سے حدیث کی چار قسمیں کی ہیں، (۱) معلق (۲) مرسل (۳) معضل (۴) منقطع۔

(ب) سقوط خفی: یہ وہ قسم ہے کہ سوا ان ماہر ائمہ کے جو طرق حدیث اور علل حدیث پر مطلع ہوتے ہیں اور کوئی ان کی معرفت حاصل نہیں کر سکتا، اس کی دو قسمیں ہیں مدلس اور مرسل خفی۔

## حدیث معلق کی تعریف اور اس کا حکم

تعلیق کا لغوی معنی ہے کسی چیز کو کسی چیز کے ساتھ لٹکانا اور حدیث معلق چونکہ عالی جہت سے منقطع اور سافل جہت سے متصل ہوتی ہے تو یہ اس

---

[1] ۔ امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۲، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

چیز کی طرح ہوگئی جو چھت سے لٹکی ہوئی ہو، اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اذا كان السقط من مبادی السند من تصرف المصنف فهو المعلق.

جب مصنف کے تصرف سے سند کے اول سے راوی کو ساقط کر دیا جائے تو وہ حدیث معلق ہے۔

حدیث معلق کی ایک صورت یہ ہے کہ پوری سند کو ساقط کر دیا جائے مثلاً کہا جائے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، یا صحابی کے سوا تمام سند کو حذف کر دیا جائے مثلاً حضرت ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا تابعی اور صحابی کے سوا تمام سند کو حذف کر دیا جائے مثلاً نافع حضرت ابن عمر سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ [1]

اس کی مثال یہ ہے: امام بخاری فرماتے ہیں:

قال النبي صلى الله عليه وسلم احب الدين الى الله الحنيفية السمحة [2]

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ دین وہ ہے جس میں شرک سے اعراض ہو اور سہل ہو۔

قال انس حسر النبي صلى الله عليه وسلم عن فخذه [3]

حضرت انس نے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی ران سے کپڑا ہٹایا۔

ويروى عن ابن عباس وجرهد ومحمد بن جحش عن النبي صلى الله عليه وسلم الفخذ عورة [4]

حضرت ابن عباس، حضرت جرہد اور حضرت محمد بن جحش رضی اللہ عنہم نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ ران عورت (واجب الستر) ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

حدیث معلق کو مردود کی اقسام میں اس لیے ذکر کیا گیا ہے کہ جس راوی کو حذف کیا گیا ہے اس کا حال معلوم نہیں ہے اور اگر اس راوی کا کسی اور سند میں مذکور ہونا معلوم ہو جائے (اور وہ ثقہ ہو) تو اس حدیث پر صحت کا حکم لگایا جاتا ہے اور اگر مصنف یہ کہے کہ میں نے جن تمام راویوں کو حذف کیا ہے وہ سب ثقہ ہیں تو یہ تعدیل علی الابہام ہے۔ اور جمہور کے نزدیک یہ حدیث اس وقت تک مقبول نہیں ہے جب تک کہ اس راوی کا ذکر نہ کیا جائے۔ لیکن حافظ ابن الصلاح نے یہ کہا ہے کہ اگر وہ کسی ایسی کتاب کی حدیث کی سند میں محذوف ہو جس کے مصنف نے صحت کا التزام کر لیا ہو، جیسے امام بخاری اور امام مسلم تو اس حدیث کو مصنف جب جزم کے ساتھ ذکر کرے گا (مثلاً ذکر ابن عباس، یا روی فلاں، یا قال النبی صلے اللہ علیہ وسلم)

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۰-۴۹، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[3] " " " " " " " صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۳،

[4] " " " " " " " صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۳،

تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس حدیث کی سند اس کے نزدیک ثابت ہے، اور اس نے کسی غرض (مثلاً اختصار یا تکرار سے بچنے کے لیے) کی وجہ سے سند کو حذف کر دیا ہے اور جس حدیث کو بغیر جزم کے ذکر کیا ہے (مثلاً صیغہ مجہول کے ساتھ یذکر یا یروی لکھا ہے) تو اس میں بحث کی گنجائش ہے۔[1]

تحقیق یہ ہے کہ صحیح بخاری کی تعلیقات میں احادیث ضعیفہ بھی ہیں اور بعض احادیث بہت شدید ضعیف ہیں۔

## حدیث مرسل کی تعریف اور اس کا حکم

لغت میں ارسل کا معنی ہے اطلاق، یعنی کسی چیز کو بغیر قید کے بیان کرنا۔ اور اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جس حدیث کی سند کے آخر میں تابعی کے بعد راوی (صحابی) کو حذف کر دیا جائے وہ مرسل ہے اس کی صورت یہ ہے کہ تابعی کہے عام ازیں کہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا یہ کام کیا، یا آپ کے سامنے یہ کام کیا گیا۔[2]

اس کی مثال یہ ہے: امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن سعید بن المسیب ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نھی عن المزابنۃ[3]

سعید بن المسیب (یہ تابعی ہیں) بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مزابنہ سے منع فرمایا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

حدیث مرسل کو مردود کی اقسام میں اس لیے ذکر کیا گیا ہے کہ جو راوی محذوف ہے اس کے حال کا علم نہیں ہے، کیونکہ ہو سکتا ہے کہ وہ ضعیف ہو اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ ثقہ ہو، پھر یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس محذوف تابعی نے صحابی سے وہ حدیث سنی ہو یا کسی اور تابعی سے سنی ہو اور اس تابعی میں پھر ضعف اور ثقاہت کے دونوں احتمال ہیں اور دوسرے محذوف تابعی نے ہو سکتا ہے کسی اور تیسرے تابعی سے سنا ہو اور اس نے چوتھے تابعی سے سنا ہو عقلاً تو تابعین کا سلسلہ ختم نہیں ہوگا، لیکن استقراء سے یہ صورت چھ یا سات تابعین تک پائی گئی ہے۔[4]

## حدیث مرسل کو قبول کرنے میں مذاہب ائمہ

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اگر کسی تابعی کی یہ عادت معروف ہو کہ وہ صرف ثقہ راوی کو چھوڑتا ہو تو جمہور محدثین پھر بھی توقف کرتے ہیں (کیونکہ یہ ہو سکتا ہے کہ وہ راوی اس کے نزدیک ثقہ ہو اور فی نفسہٖ ثقہ نہ ہو۔) امام احمد کا بھی ایک قول یہی ہے۔ فقہاء مالکیہ، فقہاء احناف اور امام احمد کا دوسرا قول یہ ہے کہ حدیث مرسل مطلقاً مقبول ہوتی ہے۔ اور امام شافعی یہ کہتے ہیں کہ اگر کسی اور سند سے اس کی تائید ہو جائے تو وہ مقبول ہے ورنہ نہیں، خواہ وہ سند

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱-۵۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] 〃 〃 〃 〃 〃 شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱

[3] امام ابوالحسین مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[4] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱، مطبوعہ رحیم اکیڈمی ملتان

متصل ہو یا مرسل۔ اور امام ابوبکر رازی حنفی اور امام ابوالولید باجی مالکی یہ کہتے ہیں کہ اگر راوی ثقہ و غیر ثقہ دونوں کو چھوڑتا ہو تو اس کی حدیث اتفاقاً مقبول نہیں ہے۔ [1]

## حدیث مرسل کی فنی حیثیت

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ جو حدیث قرون ثلثہ کی مرسل ہو وہ فقہاء احناف کے نزدیک مقبول ہے ورنہ نہیں، کیونکہ حدیث میں ہے "پھر کذب عام ہو جائے گا"، اس حدیث کو امام نسائی نے صحیح قرار دیا ہے۔ اور امام ابن جریر نے یہ کہا ہے کہ تمام تابعین کا اس پر اجماع ہے کہ حدیث مرسل مقبول ہوتی ہے اور ان میں سے کسی کا اس سے انکار منقول نہیں ہے، اور ان کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی کا انکار منقول نہیں ہے، حافظ ابن عبدالبر نے یہ کہا کہ امام شافعی پہلے وہ شخص ہیں جنہوں نے حدیث مرسل کو مسترد کیا ہے، اور بعض ائمہ نے تو حدیث مرسل کو مسند (متصل) پر بھی ترجیح دی ہے انہوں نے کہا جب کوئی راوی پوری حدیث بیان کر دیتا ہے تو وہ اس کی تحقیق کو تم پر چھوڑ دیتا ہے اور جب وہ حدیث کے کسی راوی کو چھوڑ دیتا ہے تو وہ اس کی صحت اور ثقاہت کا ضامن ہو جاتا ہے (یعنی اس کی تحقیق کی ضرورت نہیں ہے اس کا میں ضامن ہوں اور سند میں باقی جو راوی میں نے ذکر کیے ہیں ان کی چھان بین تم خود کر لو۔) [2]

نیز علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

امام حاکم نے علوم الحدیث میں لکھا ہے کہ اہل مدینہ سعید بن مسیب سے مراسیل کی روایت کرتے ہیں اور اہل مکہ عطا بن ابی رباح سے مراسیل کی روایت کرتے ہیں اور اہل بصرہ حسن بصری سے اور اہل کوفہ ابراہیم بن یزید نخعی سے اور اہل مصر سعید بن ابی ہلال سے اور اہل شام مکحول سے، ان میں سے زیادہ صحیح مراسیل ابن المسیب کی ہیں، ابن معین نے بھی یہی کہا ہے کیونکہ وہ اولاد صحابہ میں سے ہیں اور انہوں نے عشرہ مبشرہ کو پایا ہے اور وہ اہل حجاز کے فقیہ اور مفتی تھے، اور وہ ان سات فقہاء میں سب سے پہلے ہیں جن کے اجماع کو امام مالک نے تمام لوگوں کا اجماع قرار دیا ہے، ائمہ متقدمین نے سعید بن مسیب کی مراسیل کی چھان بین کی تو ان سب کی سند صحیح تھی اور دوسروں کی مراسیل میں یہ شرائط نہیں پائی جاتیں، کتاب اور سنت میں حدیث مرسل کی عدم حجیت پر دلیل نہیں ہے۔

امام حاکم نے صرف ابن مسیب کی مرسلات سے بحث کی ہے ہم باقی مرسلات پر بھی گفتگو کرتے ہیں، عطا بن ابی رباح کی مرسلات کے متعلق ابن مدینی نے کہا ہے کہ عطاء ہر قسم کی روایات لے لیتے ہیں اور مجاہد کی مرسلات میرے نزدیک ان سے کئی درجہ بہتر ہیں، امام احمد بن حنبل نے کہا کہ سعید بن مسیب کی مرسلات سب سے بہتر ہیں، اور ابراہیم نخعی کی مرسلات میں بھی کوئی حرج نہیں ہے اور حسن بصری اور عطا بن ابی رباح کی مرسلات سب سے زیادہ ضعیف ہیں کیونکہ وہ ہر ایک سے روایات لے لیتے ہیں اور ابن مدینی نے کہا ہے کہ حسن بصری کی مرسلات جو ثقات سے مروی ہیں وہ صحیح ہیں، ان میں سے بہت کم کوئی روایت ساقط کی گئی ہے، امام ابوزرعہ نے کہا ہر جس روایت میں حسن بصری نے کہا رسول اللہ صلی اللہ

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۲، مطبوعہ رحیم اکیڈمی ملتان

[2] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۹۸، مطبوعہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

علیہ وسلم نے فرمایا ہے، مجھے اس کی کسی نہ کسی اصل کا ثبوت مل گیا ماسوا چار روایتوں کے، اور یحییٰ بن سعید قطان نے کہا ایک دو حدیثوں کے سوا جس حدیث میں حسن بصری نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کی مجھے اصل مل گئی۔

شیخ الاسلام نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ جس حدیث کے متعلق حسن نے صیغہ جزم استعمال کیا ہو، ایک شخص نے حسن سے کہا: آپ ہم سے حدیث بیان کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کاش آپ ہمیں حدیث کے راوی بیان کر کے حدیث کو متصل بیان کر دیا کریں؟ حسن نے کہا ہم جھوٹ بولتے ہیں اور نہ ہم سے کوئی جھوٹ بولتا ہے ہم نے خراسان میں جہاد کیا اور ہمارے ساتھ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے تین سو اصحاب تھے، اور یونس بن عبید نے حسن سے کہا آپ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حالانکہ آپ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو نہیں پایا؟ حسن نے کہا اے بھتیجے! تم کو معلوم ہے کہ یہ کون سا زمانہ ہے (یہ حجاج کا زمانہ تھا) ہر وہ حدیث جس میں تم نے مجھ سے سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، وہ حدیث دراصل حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، لیکن میں اس دور میں جس میں حضرت علی کا نام لینے کی ہمت نہیں کرتا، اور محمد بن سعید نے کہا حسن کی ہر مسند (جس میں راوی سے سماع کی تصریح ہو) حجت ہے، اور مرسل حدیث حجت نہیں ہے۔

ابراہیم نخعی کی مراسیل کے متعلق ابن معین نے کہا ان کی مراسیل مجھے شعبہ سے زیادہ پسند ہیں، اور ابن معین نے یہ بھی کہا کہ ابراہیم کی مراسیل مجھے سالم بن عبداللہ، قاسم اور سعید بن مسیب سے زیادہ پسند ہیں، امام احمد نے کہا ان میں کوئی حرج نہیں، اعمش نے کہا میں نے ابراہیم سے کہا مجھے حضرت ابن مسعود سے روایت کی سند بیان کریں تو انھوں نے کہا جب میں تم سے یہ کہوں کہ فلاں شخص حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت کرتا ہے تو وہ صرف میں نے ان سے خود سنی ہوتی ہے، اور جب میں تم سے کہوں حضرت عبداللہ نے فرمایا ہے تو اس کا مطلب ہے اس حدیث کو بہت سے لوگوں نے حضرت عبداللہ سے روایت کیا ہے۔ [1]

نیز علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

یہ تمام بحث مرسل صحابی کے غیر میں ہے، لیکن جو حدیث مرسل صحابی ہے مثلاً صحابی نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کسی ایسے قول یا فعل کی خبر دی ہے جس کے بارے میں یہ متحقق ہو چکا ہے کہ وہ صحابی اپنے صغر سن یا تاخر اسلام کی وجہ سے اس وقت حاضر نہیں تھا تب بھی مذہب صحیح کی بنا پر اس حدیث کی صحت کا حکم لگایا جائے گا اس پر تمام ائمہ اور محدثین کا قطعی اتفاق ہے خصوصاً ان کا بھی جو حدیث مرسل کو قبول نہیں کرتے، صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ایسی بکثرت احادیث ہیں کیونکہ وہ صحابہ دوسرے صحابہ سے روایت کرتے ہیں اور تمام صحابہ عادل ہیں، اور ایسا بہت کم ہے کہ انھوں نے غیر صحابی سے روایت کی ہو، اور جب وہ غیر صحابہ سے روایت کرتے ہیں تو اس کا بیان کر دیتے ہیں، اور صحابہ نے جو تابعین سے احادیث روایت کی ہیں تو وہ ان کا بیان کر دیتے ہیں اور وہ احادیث مرفوعہ نہیں ہیں بلکہ اسرائیلیات یا حکایات ہیں یا موقوفات ہیں۔ [2]

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج اص ۲۰۵-۲۰۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] ″ ″ ″ ″ ″ ″ تدریب الراوی ج اص ۲۰۷ ″ ″ ″ ″ ″

## حدیث مرسل کے مقبول ہونے پر فقہاء احناف کے دلائل

ملا علی قاری حنفی لکھتے ہیں:

امام ابن جریر نے یہ تصریح کی ہے کہ حدیث مرسل کے قبول کرنے پر تمام تابعین کا اجماع ہے اور کسی تابعی سے اس کا انکار منقول نہیں ہے، اور نہ اس کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی نے اس کا انکار کیا اور یہی وہ قرون فاضلہ ہیں جن کے خیر پر برقرار رہنے کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شہادت دی ہے، اور بعض علماء نے تو حدیث مرسل کو حدیث مسند (جس کی پوری سند مذکور ہو) پر ترجیح دی ہے اور اس کی یہ دلیل دی ہے کہ جس شخص نے پوری سند ذکر کر دی اس نے اس کی تحقیق تمہارے حوالے کر دی اور جس نے حدیث مرسل ذکر کی وہ اس چھوڑے ہوئے راوی کی تحقیق کا خود ضامن ہو گیا۔ [1]

علامہ سندی لکھتے ہیں:

شرح نخبۃ الفکر میں علامہ عسقلانی کی عبارت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ امام مالک، فقہاء احناف اور امام احمد کے ایک قول کے مطابق حدیث مرسل مقبول ہے اور یہ تابعی کی مرسل ہے، اور فی الواقع احناف کے نزدیک اس طرح نہیں ہے، کیونکہ توضیح میں لکھا ہے کہ صحابہ کی مرسل حدیث بالاجماع مقبول ہے اور اس کو سماع پر محمول کیا جائے گا، اور قرن ثانی اور قرن ثالث کی مراسیل کو امام شافعی رحمہ اللہ قبول نہیں کرتے، الا یہ کہ کسی دوسری سند سے اس کا اتصال ثابت ہو جائے، جیسے سعید بن مسیب کی مراسیل ہیں، امام شافعی نے کہا میں نے ان مراسیل کی ایسی مکمل اسانید دیکھی ہیں جن میں راوی کی صفات مجہول تھیں، اور اس سبب سے ان کی روایت صحیح ہے، اور ہمارے اور امام مالک کے نزدیک حدیث مرسل مقبول ہے اور وہ مسند پر مقدم ہے کیونکہ راوی نے صحابہ کو چھوڑتا ہے اور معروف یہ ہے کہ جب محدث کے نزدیک معاملہ واضح ہوتا ہے تو وہ سند کو حذف کر دیتا ہے اور جب اس کے نزدیک معاملہ واضح نہیں ہوتا تو وہ اس کو دوسروں کے اوپر چھوڑ دیتا ہے، اور راوی کے مجہول ہونے میں کوئی منافقہ نہیں ہے کیونکہ جب مرسل ثقہ ہے تو وہ اس سے سکوت کرنے والے کی غفلت سے متہم نہیں ہو گا کیا تم نہیں دیکھتے کہ اگر محدث یہ کہے کہ مجھے ثقہ نے حدیث بیان کی ہے تو اس کی حدیث جہل کے باوجود مقبول ہوتی ہے تو اگر محدث کسی راوی کو ترک کر دے تو اس کی حدیث کیوں قبول نہیں ہو گی! [2]

## حدیث مرسل کی حجیت پر قرآن مجید سے استدلال

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

فلولا نفر من کل فرقۃ منہم طائفۃ لیتفقہوا فی الدین ولینذروا قومہم اذا رجعوا الیہم لعلہم یحذرون۔ (توبہ: ۱۲۲)

تو دین کی سمجھ حاصل کرنے کے لیے اور واپس آ کر اپنی قوم کو ڈرانے کے لیے ان کے ہر گروہ سے ایک جماعت کیوں نہ نکلی تاکہ (ان کی قوم کے لوگ) گناہوں سے بچتے رہتے۔

اس آیت سے وجہ استدلال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس دینی طائفہ پر یہ واجب کر دیا ہے کہ جب وہ اپنی قوم

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۱۲، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۰ھ

[2] قاضی محمد اکرم سندھی من اعلام القرن الثانی عشر، امعان النظر ص ۱۰۲-۱۰۴، مطبوعہ شاہ ولی اللہ اکیڈمی حیدر آباد سندھ

کی طرف واپس جائیں تو ان کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے احکام پہنچائیں اور عمل نہ کرنے پر عذاب آخرت کی وعیدوں سے ڈرائیں اور اس آیت میں یہ فرق نہیں کیا گیا کہ وہ حدیث مسند سے ڈرائیں اور حدیث مرسل سے نہ ڈرائیں اور نہ اس میں یہ فرق کیا گیا ہے کہ صحابہ تو حدیث مرسل پہنچائیں اور تابعین اور بعد کے لوگ حدیث مرسل نہ پہنچائیں، اس لیے اس آیت کے عموم کا تقاضا یہ ہے کہ جس طرح حدیث مسند کو پہنچانا ضروری ہے اسی طرح حدیث مرسل کو بھی پہنچانا ضروری ہے، اس دلیل پر مخالفین نے یہ اعتراض کیا ہے کہ اس آیت میں حدیث موضوع، متروک، مجہول اور ضعیف کی دیگر اقسام کی بھی تخصیص نہیں کی گئی تو کیا اس آیت کے عموم کے لحاظ سے ان احادیث کی تبلیغ بھی واجب ہوگی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

يا ايها الذين أمنوا ان جاءكم فاسق بنبأ فتبينوا۔ (حجرات: ۶)

اے ایمان والو! اگر فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لائے تو اس کی تحقیق کر لو۔

حدیث مردود کی تمام اقسام فاسق کی خبریں ہیں اور ان کے متعلق قرآن مجید نے حکم دیا ہے کہ بلا تحقیق ان کی خبر کو قبول نہ کیا جائے اس کے برعکس ہمارا کلام ثقات کی مراسیل میں ہے اور اس آیت کا مفہوم مخالف یہ ہے کہ جب ثقہ مسلمان کوئی خبر دے تو اس کو بلا تحقیق و تجسس قبول کرنا واجب ہے، تو ان دونوں آیتوں سے ثابت ہوا کہ ثقہ راوی کی مرسل حدیث کو قبول کرنا واجب ہے۔ علاوہ ازیں مجہول کی حدیث سے معارضہ کرنا اس لیے صحیح نہیں ہے کہ اس کے قبول نہ کرنے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، جب کہ فریق مخالف کے نزدیک یہ مسلّم ہے کہ جب ثقہ راوی کسی مجہول سے روایت کرے تو وہ حدیث مقبول ہے تو پھر ثقہ کی مرسل کیوں مقبول نہیں ہوگی۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

ان الذين يكتمون ما انزلنا من البينت والهدى من بعد ما بينا ه للناس فى الكتاب اولئك يلعنهم الله ويلعنهم اللعنون۔ (بقرۃ: ۱۵۹)

بے شک جو لوگ ہماری اُتاری ہوئی روشن دلیلوں اور ہدایت کو چھپاتے ہیں بعد اس کے کہ ہم نے اسے لوگوں کے لیے کتاب میں بیان فرما دیا، یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ لعنت فرماتا ہے اور سب لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں۔

اس آیت میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسند اور مرسل کا فرق کیے بغیر بہ طریق عموم کتمان علم سے منع فرمایا ہے اور علم اور ہدایت کا پہنچانا واجب قرار دیا ہے اور اس کا تقاضا ہے کہ ثقہ کی مرسل واجب القبول ہو۔

## حدیث مرسل کی حجیت پر احادیث سے استدلال

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد الله بن عمرو ان النبى صلى الله عليه وسلم قال بلغوا عنى ولو اية[1]

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ سے روایت کر کے پہنچا دو۔ خواہ ایک آیت ہو۔

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۹۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

قاضی بیضاوی نے کہا آپ نے قرآن مجید کی آیت کو پہنچانے کا حکم دیا ہے، حدیث کا نہیں فرمایا، اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن مجید کی حفاظت کا اللہ تعالیٰ ضامن ہے۔ تو جب اس کے باوجود آپ نے قرآن مجید کی آیت پہنچانے کا حکم دیا ہے تو حدیث کا پہنچانا بطریق اولیٰ واجب ہے۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی بکرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ لیبلغ الشاھد الغائب[1]

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، شاہد غائب کو حدیث پہنچا دے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن زید بن ثابت قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرأً سمع منا حدیثا فحفظہ حتی یبلغہ غیرہ فرب حامل فقہ الی من ھو افقہ منہ[2]

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اللہ تعالیٰ اس شخص کو تر و تازہ (خوش و خرم) رکھے، جس نے ہم سے ایک حدیث کو سنا اس کو یاد کیا اور اس کو دوسرے شخص تک پہنچا دیا ربسا اوقات ایک فقہ کا حامل اپنے سے زیادہ فقیہ تک پہنچاتا ہے۔

---

عن عبد اللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرأً سمع منا شیئا فبلغہ کما سمعہ فرب مبلغ اوعی من سامع[3]

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اللہ تعالیٰ اس شخص کو تر و تازہ رکھے جس نے ہم سے کوئی بات سنی اور اس کو جس طرح سنا تھا اسی طرح اس کو پہنچا دیا، کیونکہ بعض وہ لوگ جن کو حدیث پہنچا دی جائے سننے والے سے زیادہ یاد رکھنے والے ہوتے ہیں۔

---

ان احادیث میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مسند اور مرسل کا فرق کیے بغیر احادیث کے پہنچانے کا حکم دیا ہے اس لیے یہ احادیث بھی اپنے عموم کے اعتبار سے ثقات کی مراسیل پر حجت ہیں۔

## حدیث مرسل کی حجیت پر عقلی دلائل

حدیث مرسل کی حجیت پر ہمارے علماء نے سات دلائل قائم کیے ہیں:

(۱) جب راوی کسی حدیث کو مرسلاً روایت کرتا ہے تو وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی اس خبر پر قطعی شہادت دیتا ہے اور بعد میں آنے والوں کو راوی کے متعلق بحث اور تفتیش

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ جامع ترمذی ص ۳۸۰، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] " " " " ، جامع ترمذی ص ۳۸۱، "

سے مستغنی کر دیتا ہے اور جب وہ کسی حدیث کی پوری سند بیان کرتا ہے تو وہ بعد والوں کو اس واسطے کے حوالے کر دیتا ہے اور خود بری الذمہ ہو جاتا ہے، تو جب راوی حدیث کو مرسلاً بیان کرے اس پر اعتماد اور وثوق کرے تو یہ حدیث کو مسنداً بیان کرنے سے اولیٰ ہے اور اس سے زیادہ قوی ہے اور وہ اس کے مساوی ہونے سے بہر حال کم نہیں ہے اور اگر بالفرض کم بھی ہو تو لائق استدلال ہونے سے بہر طور کم نہیں ہے۔

(۴) مرسل کے راوی کا عادل، امین اور ثقہ ہونا اس بات کے منافی ہے کہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث کی شہادت دے اور اس کا راوی ثقہ اور حجت نہ ہو، اس لیے وہ حدیث پر اسی وقت اعتماد اور وثوق کرے گا جب اس کے نزدیک وہ حدیث صحیح ہوگی، اور جس راوی کو اس نے چھوڑ دیا ہے وہ فاسق اور مردود الروایت نہیں ہو سکتا کیونکہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے اس حدیث کو وثوق کے ساتھ روایت کر رہا ہے، اور نہ یہ ممکن ہے کہ اس کو اس راوی کی عدالت کے متعلق غلبہ ظن ہو، اور مرسل کی روایت کو رد کرنے سے اس راوی پر طعن لازم آتا ہے اور یہ باطل ہے، کیونکہ اگر ارسال مرسل میں طعن کا موجب ہوتا تو اتمہ حدیث مرسل کی کسی مسند روایت کو ہرگز قبول نہ کرتے کیونکہ وہ مراسیل کو روایت کرتا ہے، خصوصاً وہ مرسل جس کی بہ کثرت مرسل روایات ہوں، حالانکہ بہت سے ایسے راوی ہیں جن کی روایات قبول کرنے پر تمام امت کا اجماع ہے اور ان راویوں نے بہ کثرت مرسل روایات بیان کی ہیں اور یہ امر ان کی مرسل روایات کے قبول کرنے کو بھی مستلزم ہے۔

حافظ ابن عبد البر لکھتے ہیں:

ثقہ راوی کسی حدیث کو اسی وقت مرسلاً روایت کرتا ہے جب اس کے نزدیک اس حدیث کی صحت ثابت ہوتی ہے، کیونکہ اعمش بیان کرتے ہیں میں نے ابراہیم نخعی سے کہا جب آپ مجھے حدیث بیان کریں تو اس کی سند ذکر کریں، تو ابراہیم نخعی نے کہا جب میں تم سے کہتا ہوں عبد اللہ نے کہا تو مجھے ایک جماعت نے ان سے حدیث بیان کی ہوئی ہوتی ہے، اور جب میں کہتا ہوں مجھے فلاں نے عبد اللہ سے حدیث بیان کی ہے تو مجھے صرف اسی نے وہ حدیث بیان کی ہوتی ہے۔ [1]

ابراہیم نخعی کے اس قول سے یہ واضح ہو گیا کہ جب بہ کثرت لوگ کسی شخص سے روایت کریں اور راوی کو ان کی کثرت کی وجہ سے اس روایت کی صحت کا یقین ہو جائے تو وہ ان کو ترک کر دیتا ہے اور جب صرف ایک شخص اس حدیث کو بیان کرے اور راوی کو اس پر اطمینان نہ ہو تو وہ اس کا ذکر کر کے اس حدیث کو مسنداً روایت کرتا ہے۔

حافظ صلاح الدین علائی لکھتے ہیں:

حسن بصری نے کہا جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چار صحابہ کسی حدیث کو روایت کریں تو میں ان صحابہ کو ترک کر کے اس کا اسناد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف کر دیتا ہوں، یہ تو حسن بصری کی مراسیل ہیں جو فریق مخالف کے نزدیک ضعیف ترین مراسیل ہیں، تو پھر کبار تابعین مثلاً سعید بن مسیب کی مراسیل کا کیا شان ہوگی! عروہ بن زبیر نے عمر بن عبد العزیز کے سامنے ایک حدیث مرسل بیان کی کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے بنجر زمین کو آباد کیا وہ اس کا مالک ہو

---

[1] حافظ ابو عمرو بن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، تمہید ج ۱ ص ۳۸-۳۷، مطبوعہ مکتبۃ القدوسیہ، ۱۴۰۴ھ

جائے گا اور اس حدیث کو بطور مسند ذکر نہیں کیا، عمر بن عبد العزیز نے عروہ سے کہا تم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر اس کی شہادت دیتے ہو؟ عروہ نے کہا، ہاں مجھے ایک عادل اور امین شخص نے اس حدیث کی خبر دی ہے جس کا میں نے نام نہیں لیا، عمر بن عبد العزیز اس کو کافی سمجھا اور اس حدیث کو قبول کر لیا، اس قسم کے بہت شواہد ہیں۔ [۵]

(۳) حدیث مرسل کے ——— جس راوی کا ذکر نہیں وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور تابعی کے درمیان واسطہ ہے وہ راوی یا تو صحابی ہوگا یا ثقہ تابعی ہوگا یا مجروح متہم ہوگا یا مجہول الحال ہوگا، مرسل کے نزدیک وہ راوی ان چاروں میں سے کوئی نہ کوئی ایک ہوگا، اول الذکر دو صورتوں میں اس کی روایت کا قبول کرنا واجب ہے، اور ثانی الذکر دو صورتوں میں اس کی روایت قبول نہیں ہوگی، لیکن ہم یہ کہتے ہیں کہ ثانی الذکر صورتوں کا تابعین میں تحقق بہت زیادہ بعید ہے، کیونکہ اس صورت میں وہ واسطہ کذب کے ساتھ متہم ہوگا، حالانکہ نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم نے تابعین کے عصر کی تعریف فرمائی ہے، اور آپ نے قرن صحابہ کے بعد قرن تابعین کو خیر قرن قرار دیا ہے، اس لیے تابعین کے قرن میں کسی شخص کا مجروح اور متہم بالکذب ہونا بہت نادر ہے، اس کے برعکس بعد کے قرون کا یہ درجہ نہیں ہے، اسی طرح یہ بھی بہت بعید ہے کہ وہ راوی مجہول الحال ہو اور اس سے روایت کرنے والے تابعی پر اس کا حال مخفی رہا ہو اور وہ قطعی طور پر اس کی روایت کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اسناد کر دے جب کہ وہ اس کی ثقاہت اور عدالت پر مطلع نہ ہو اور جب یہ واضح ہو گیا کہ ثانی الذکر دونوں احتمال اول الذکر احتمالوں کی بہ نسبت مرجوح ہیں تو اول الذکر صورتوں کا تحقق متعین ہو گیا کیونکہ وہی اغلب الظن ہیں پس بہرطور مرسل کو حجت ماننا ہوگا۔

(۴) اگر حدیث مرسل کو حجت نہ مانا جائے تو پھر حدیث معنعن کو بھی حجت نہیں ماننا چاہیے کیونکہ اس میں بھی عنعنہ کی وجہ سے معنعن کسی راوی کو چھوڑ دیتا ہے اور اپنے سے اوپر والے راوی سے سماع کی تصریح نہیں کرتا، اور جو احتمال تم خبر مرسل میں نکالتے ہو وہ بعینہٖ خبر معنعن میں بھی قائم ہے اور یہ احتمال پیش کرنا کہ معنعن نے اپنے شیخ سے ملاقات کی ہوگی اور اس سے سماع کیا ہوگا، اس احتمال سے کم نہیں ہے کہ مرسل نے جس واسطہ کو ترک کر دیا ہے وہ اس کے نزدیک ثقہ اور عادل ہے۔

(۵) جب مستفتی پر واجب ہے کہ مفتی اس کے سامنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی جو روایت بیان کرتا ہے وہ اس کے ظاہر علم اور عدالت کی بنا پر اس کو قبول کر لے، اسی طرح عالم پر واجب ہے کہ جب مرسل اس کے سامنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی روایت بیان کرے تو وہ اس کے ظاہر علم اور عدالت کی بنا پر اس کو قبول کر لے۔

(۶) حاکم جب دو عادل گواہوں کی بنیاد پر فیصلہ کر دے اور مہر لگا دے اور گواہوں کا نام نہ لے تو کسی کو اس کے فیصلہ پر یہ اعتراض کرنے کا حق نہیں ہے کہ اس نے گواہوں کا نام نہیں لیا، اسی طرح یہاں بھی مرسل پر کوئی اعتراض نہیں ہے کہ اس نے اپنے شیخ کا نام کیوں نہیں لیا۔

(۷) حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمام مسلمان عادل ہیں ماسوا ان کے جن پر حد جاری ہوئی یا جن کے

---

[۵] حافظ صلاح الدین ابو سعید بن خلیل علائی متوفی ۷۶۱ھ، جامع التحصیل فی احکام المراسیل ص ۴۲، مطبوعہ عالم الکتب بیروت

متعلق یہ معلوم ہو گیا کہ وہ جھوٹی گواہی دیتے ہیں، اس سے ظاہر ہو گیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صرف ظاہر اسلام کا اعتبار کیا تھا الا یہ کہ جس کے متعلق عدالت کے خلاف کوئی بات ثابت ہو گئی ہو، مرسل نے جس راوی کو ترک کر دیا ہے وہ بھی اس کی عدالت ظاہرہ کی بناء پر ترک کیا ہے ورنہ وہ اس کو ذکر کر دیتا، اور جو شخص بہ ظاہر عادل ہو تو اصل یہ ہے کہ اس کی حدیث قبول کی جائے الا یہ کہ اس کے رد کا کوئی مقتضی پایا جائے، اور یہ چیز تابعین کے زمانہ میں نمایاں تھی کیونکہ وہ عصر صحابہ کے بعد خیر القرون تھا اور ان میں کوئی شخص جھوٹا مشہور نہیں تھا، ہاں یہ الگ بات ہے کہ کوئی شخص اس قدر جھوٹا مشہور ہو کہ اس کا جھوٹا ہونا بحث سے مستغنی ہو، اور یہ واضح بات ہے کہ ائمہ تابعین اس سے روایت کرنے والے نہ تھے اور اس طرح کے مشہور کذاب شیعہ ہی تھے۔

جامع التحصیل کے باب اول میں احکام المراسیل میں لکھا ہے کہ امام حاکم نے کہا ہے کہ تابعین اور اتباع تابعین کی تمام مرسلات کو ابل کوفہ قبول کرتے ہیں اور ان سے استدلال کرتے ہیں، نیز جامع التحصیل کی فصل ثانی میں لکھا ہے کہ عیسیٰ بن ابان اور ابو بکر رازی کا مختار یہ ہے کہ قرن ثانی، قرن ثالث اور بعد کے قرون کی مرسلات مقبول ہیں بہ شرطیکہ وہ ائمہ نقل کی مرسل ہو۔

علامہ نووی نے شرح المہذب میں لکھا ہے کہ بہ کثرت علماء حدیث مرسل پر عمل کرتے ہیں اور امام غزالی نے اس کو جمہور سے نقل کیا ہے، اور امام ابوداؤد نے اپنے رسالہ میں لکھا ہے کہ ماضی میں اکثر علماء مثلاً سفیان ثوری مالک اور اوزاعی مرسل سے استدلال کرتے تھے، حتیٰ کہ امام شافعی کا زمانہ آیا اور انھوں نے اس پر اعتراض کیا۔

حافظ سیوطی نے نظم الدرر میں لکھا ہے کہ محمد بن جریر طبری نے کہا ہے کہ تمام تابعین کا حدیث مرسل کے قبول پر اجماع ہے اور ان کے بعد دو سو سال تک ائمہ میں سے کسی نے حدیث مرسل کا انکار نہیں کیا۔

## حدیث معضل کی تعریف اور اس کا حکم

لغت میں سخت مشکل اور تھکا دینے والے کلام کو معضل کہتے ہیں، حافظ ابن الصلاح نے لکھا ہے کہ اس کے اصطلاحی معنی کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں ہے۔

اس کا اصطلاحی معنی یہ ہے:

ما سقط من اسنادہ اثنان فاکثر علی التوالی۔

جس حدیث کی سند میں دو یا دو سے زیادہ راوی متواتر ساقط ہوں۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

اس کی مثال یہ ہے کہ تبع تابعی یہ کہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس طرح فرمایا یا اس سے بھی نچلے درجے کا تابعی یہ کہے کہ از رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یا از حضرت ابو بکر یا از حضرت عمر۔[1]

امام حاکم نے اس کی یہ مثال دی ہے:

عن مالک انہ بلغہ ان ابا ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم للمملوک

امام مالک سے روایت ہے کہ ان کو حضرت ابو ہریرہ سے یہ روایت پہنچی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ علوم الحدیث ص ۴۵ مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

طعامه وکسوته بالمعروف ولا یکلف من العمل الا ما یطیق قال الحاکم هذا معضل عن مالک اعضله فی الموطا۔ (معرفۃ علوم الحدیث ص۳۶)

فرمایا غلام کو دستور کے مطابق کھانا اور کپڑے دیے جائیں اور اس کو اس کی برداشت سے زیادہ کام کا مکلف نہ کیا جائے، یہ حدیث امام مالک نے معضلاً روایت کی ہے۔

یہ حدیث اس لیے معضل ہے کہ امام مالک اور حضرت ابوہریرہ کے درمیان دو متواتر راوی متروک ہیں: محمد بن عجلان اور عجلان۔ معضل حدیث ضعیف ہے اور مرسل اور منقطع سے کم درجہ کی ہے کیونکہ اس میں بہ کثرت راوی حذف ہوتے ہیں، اس حکم پر تمام علماء کا اتفاق ہے۔

## حدیث معضل اور حدیث معلق کے مابین عموم و خصوص من وجہ کی نسبت کا بیان

حدیث معضل اور حدیث معلق کے درمیان عموم و خصوص من وجہ کی نسبت ہے، ان دونوں کی ایک اجتماعی اور دو افتراقی صورتیں ہیں۔

(الف) جب حدیث کی سند کی ابتداء سے دو متواتر راوی محذوف ہوں تو یہ اجتماعی مادہ ہے اور یہ حدیث بیک وقت معضل بھی ہے اور معلق بھی۔

(ب) جب سند کے وسط سے دو متواتر راوی محذوف ہوں تو یہ معضل ہے اور معلق نہیں ہے۔

(ج) جب ابتداء سند سے صرف ایک راوی محذوف ہو تو معلق ہے اور معضل نہیں ہے۔

## حدیث منقطع کی تعریف اور اس کا حکم

منقطع، انقطاع سے ماخوذ ہے اور انقطاع اتصال کی ضد ہے۔ اس کا اصطلاحی معنی یہ ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

ان المنقطع ما لم یتصل اسناده علی ای وجه کان انقطاعه واکثر ما یستعمل فی روایة من دون التابعی عن الصحابی کمالک عن ابن عمر۔[1]

منقطع وہ حدیث ہے جس میں کسی وجہ سے بھی عدم اتصال ہو اور اس کا اکثر اطلاق اس حدیث پر ہوتا ہے جس میں تابعی سے نیچے درجہ کا کوئی شخص صحابی سے روایت کرے مثلاً امام مالک کی حضرت ابن عمر سے روایت ہو۔

یعنی سند میں کسی وجہ سے بھی انقطاع ہو خواہ اوّل میں، وسط میں یا آخر میں۔ اس اعتبار سے مرسل، معلق اور معضل بھی اس کی تعریف میں شامل ہیں لیکن اس کی مخصوص اور منفرد صورت وہ ہے جس میں تابعی سے نچلے درجے کا راوی صحابی سے روایت کرے جیسے امام مالک حضرت ابن عمر سے روایت کریں۔ خطیب بغدادی، ابن عبدالبر اور دیگر فقہاء اور محدثین کے نزدیک یہی صحیح ہے۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النووی مع التدریب ج ۱ ص ۲۰۸-۲۰۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

امام حاکم نے "معرفۃ انواع علوم الحدیث" میں لکھا ہے کہ منقطع کی دو قسمیں ہیں:

(ا)۔ تابعی سے نچلے راوی نے اپنے اوپر کے راوی سے سماع نہ کیا ہو اور جو راوی ساقط کیا ہے اس کا ذکر نہ کیا ہو معیناً نہ مبہماً۔

اس کی مثال یہ ہے امام عبدالرزاق نے از سفیان ثوری، از ابواسحاق، از زید بن یثیع از حضرت حذیفہ روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم ابوبکر کو خلیفہ بناؤ گے تو وہ قوی اور امین ہے الحدیث، اس حدیث میں دو وجہ سے انقطاع ہے، امام عبدالرزاق کا ثوری سے سماع نہیں ہے انھوں نے اس حدیث کو نعمان بن ابی شیبہ جندی سے اور انھوں نے اس کو ثوری سے سنا، اور ثوری نے بھی اس کو براہ راست ابواسحاق سے نہیں سُنا۔ ثوری نے اس حدیث کو شریک سے سُنا ہے اور انھوں نے اس کو ابواسحاق سے سُنا ہے۔

(ب) جس سند میں بعض راویوں کا لفظ مبہم کے ساتھ ذکر کیا جائے مثلاً ایک آدمی سے روایت ہے، ایک شیخ سے روایت ہے۔

اس کی مثال یہ ہے، حاکم علاء بن عبداللہ بن شخیر سے، دو آدمیوں سے، شداد بن اوس سے اور وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے نماز میں دعا کی: اللھم انی اسئلک الثبات فی الامر۔ "اے اللہ! میں تجھ سے معاملات میں ثابت قدمی کی دعا کرتا ہوں"۔ لہ

حدیث منقطع کا حکم یہ ہے کہ علماء کے نزدیک یہ حدیث بالاتفاق ضعیف ہے کیونکہ جس راوی کو حذف کیا گیا ہے اس کا حال مجہول ہے۔

## حدیث مدلس کی تعریف اور اس کا حکم

مدلس تدلیس کا اسم مفعول ہے اور تدلیس کا لغوی معنی ہے گاہک سے سودے کے عیب کو چھپانا، یہ لفظ اصل میں دلس سے ماخوذ ہے اس کا معنی ہے اندھیرے کا اجالے سے مختلط اور مشتبہ ہونا، اور مدلس حدیث کی واقفیت حاصل کرنے والے پر پردہ ڈال دیتا ہے اس لیے اس کی روایت مدلس کہلاتی ہے۔ اس کا اصطلاحی معنی یہ ہے:

اخفاء عیب فی الاسناد وتحسین لظاھرہ۔

سند میں کسی عیب کو چھپانا اور اس کے ظاہر کی تحسین کرنا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

التدلیس ھو قسمان الاول تدلیس الاسناد بان یروی عمن عاصرہ ما لم یسمعہ منہ موھما سماعہ قائلا قال فلان اوعن فلان ونحوہ وربما لم یسقط

تدلیس کی دو قسمیں ہیں، پہلی قسم تدلیس الاسناد ہے اس کی تعریف یہ ہے کہ راوی اپنے معاصر سے ایسی حدیث کو روایت کرے جس کو اس سے سنا نہ ہو، اور اس سے سماع کا وہم ڈالے اور یہ کہے کہ فلاں نے کہا، یا فلاں سے

لہ۔ حافظ ابو عمرو عثمان بن عبدالرحمٰن شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۴۵۔ مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۸۶ھ

شیخه او اسقط غیره ضعیفا او صغیرا تحسینا للحدیث الثانی تدلیس الشیوخ بان یسمی شیخه او یکنیه او ینسبه او یصفه بما لا یعرف اما الاول فمکروه جدا واما الثانی فکراهته اخف۔ [1]

روایت ہے اور بعض اوقات وہ تحسین حدیث کے لیے اپنے شیخ کو ساقط نہیں کرتا بلکہ شیخ الشیخ یا اس سے اوپر کے شیخ کو ساقط کر دیتا ہے کیونکہ وہ شیخ الشیخ ضعیف یا کم عمر ہوتا ہے اور تدلیس کی دوسری قسم تدلیس الشیوخ ہے اور اس کی تعریف یہ ہے کہ وہ اپنے شیخ کا ایسا نام یا صفت یا کنیت یا نسبت بیان کرے جو غیر معروف ہے۔ تدلیس کی پہلی قسم بہت زیادہ مکروہ ہے اور دوسری اس سے کم درجہ کی مکروہ ہے۔

حافظ صلاح الدین علائی لکھتے ہیں:

تدلیس الاسناد کو تدلیس السماع بھی کہتے ہیں مثلاً ایک راوی اپنے شیخ سے ایسی حدیث کو روایت کرے جس کو اس سے سنا نہ ہو اور یوں کہے اس نے کہا ہے یا اس سے روایت ہے جس سے اتصال کا وہم ہو اور حدثنا، اخبرنا یا سمعت کی تصریح نہ کرے، اس کی مثال یہ ہے: ابن خشرم سے روایت ہے کہ ہم سفیان بن عیینہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے تو زہری نے کہا...، اس سے پوچھا گیا کیا تم کو زہری نے خود یہ حدیث بیان کی تھی؟ اس نے کہا میں نے اس کو زہری سے نہیں سنا، اور نہ اس سے سنا ہے جس نے زہری سے سنا تھا، مجھے عبد الرزاق نے از معمر از زہری یہ حدیث بیان کی ہے۔ [2]

تدلیس کی قسم ثانی - تدلیس الشیوخ کے متعلق علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

تدلیس الشیوخ کا سبب، اس شیخ کی معرفت کو مشکل بناتا ہے، جیسے ابوبکر بن مجاہد نے کہا ہم سے عبد اللہ بن ابی عبید اللہ نے حدیث بیان کی، اس سے ان کی مراد ابوبکر بن ابی داؤد بحستانی ہے اور ابوبکر بن مجاہد نے ان کا غیر معروف نام ذکر کیا، اس کی کراہت راوی کی اغراض کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہے، اگر وہ شیخ کے ضعیف ہونے کی وجہ سے اس کا نام بدلتا ہے تو یہ بدترین قسم ہے، ابن الصباغ نے کہا جس راوی نے یہ اس لیے کیا کہ اس کا شیخ لوگوں کے نزدیک غیر ثقہ تھا اور اس نے اس کا نام بدلا تاکہ اس کی حدیث قبول کر لی جائے تو اس کی حدیث کو قبول نہ کرنا واجب ہے خواہ راوی اس شیخ کو ثقہ اعتقاد کرتا ہو کیونکہ یہ ہو سکتا ہے کہ دوسروں کو اس کے متعلق ایسی جرح کا علم ہو جس کا اسے علم نہ ہو، آمدی نے کہا اگر راوی نے یہ فعل اپنے شیخ کے ضعف کی وجہ سے کیا ہے تو وہ حدیث مجروح ہے یا اس وجہ سے کہ اس کی نسبت ضعیف ہے یا اس کی روایت قبول کرنے میں اختلاف ہے تو پھر اس کی حدیث مجروح نہیں ہے، ابن سمعانی نے کہا اگر وہ راوی ایسا ہے کہ اس سے اس کے شیخ کے متعلق سوال کیا جائے اور وہ پھر بھی اس کا اصل نام بیان نہ کرے تو اس کی روایت مجروح ہے ورنہ نہیں، امام بیہقی نے محمد بن رافع سے نقل کیا ہے کہ جب کوئی شخص نام سے معروف

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۲۲۳۔۲۲۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ صلاح الدین ابو سعید بن خلیل علائی متوفی ۷۶۱ھ، جامع التحصیل فی احکام المراسیل ص ۹۸۔۹۹، مطبوعہ عالم الکتب بیروت

ہو اور اس کی کنیت ذکر کی جائے ، یا وہ کنیت سے مشہور ہو اور اس کا نام ذکر کیا جائے تو یہ تدلیس نہیں ہے۔ اور اگر اس کا شیخ کم عمر ہو یا بعد میں فوت ہوا ہو اور اس سے کم عمر کے لوگ اس کی روایت میں شریک ہوں ، تو اس میں معاملہ آسان ہے ، یا اس نے اس شیخ سے متعدد حدیثیں سنی ہوں اور وہ بار بار ایک ہی نام کے تکرار کو ناپسند کرتا ہو اور اس کا نام اس لیے بدلے کہ لوگوں کو اس کے کثرت شیوخ کا وہم ہو یا عبارت میں تفنن کے لیے ایسا کرے تو اس میں بھی معاملہ سہل ہے۔ [1]

## حدیث مرسل خفی کی تعریف اور اس کا حکم

لغت میں ارسال کا معنی اطلاق ہے ، اور خفی جلی کی ضد ہے اور مرسل کی یہ قسم چونکہ ظاہر نہیں ہوتی اس لیے اس کی مستقل بحث ہے ، اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے ، حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں :

المرسل الخفي اذا صدر من معاصر لم يلق من حدث عنه بل بينه وبينه واسطة [2]

جو حدیث راوی کے ایسے معاصر سے صادر ہوئی ہو جس نے اس شخص سے ملاقات نہ کی ہو جس نے اس کو وہ حدیث بیان کی ہو ، بلکہ اس معاصر اور حدیث بیان کرنے والے کے درمیان واسطہ ہو۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں :

مدلس اور مرسل خفی کے درمیان ایک باریک فرق ہے اور وہ یہ ہے کہ تدلیس اس کو کہتے ہیں کہ راوی اس شیخ سے حدیث کو روایت کرے جس سے اس کی ملاقات معروف ہو ، اور اگر وہ اپنے کسی ایسے معاصر سے حدیث روایت کرے جس سے اس کی ملاقات معروف نہ ہو تو وہ مرسل خفی ہے ،

مرسل خفی کے ثبوت پر دلیل یہ ہے کہ مخضرمین (جنھوں نے زمانہ جاہلیت اور زمانہ اسلام پایا ہو اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت نہ کی ہو) ، مثلاً ابو عثمان نہدی ، اور قیس بن ابی حازم نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے احادیث روایت کرتے ہیں اور ان کی روایات مرسل خفی ہیں مدلس نہیں ہیں ، تو اگر مدلس کی تعریف میں محض معاصرت کا اعتبار ہوتا تو مخضرمین کی روایات مدلس ہوتیں ، کیونکہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا ہے اور یہ معروف نہیں ہے کہ انھوں نے آپ سے ملاقات بھی کی۔ [3]

مرسل خفی کی مثال یہ ہے ، امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں :

عن عمر بن عبد العزيز عن عقبة بن عامر الجهني قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رحم الله حارس الحرس [4]

عمر بن عبد العزیز عقبہ بن عامر سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالےٰ لشکر کے محافظ پر رحم فرماتے۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ ھ ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۳۱ - ۲۳۰ ، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ، ۱۳۹۲ ھ

[2] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ ھ ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۵ ، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[3] " " " " ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۵ - ۵۴ ، " "

[4] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ ھ ، سنن ابن ماجہ ص ۱۹۹ ، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

علامہ مزنی نے تحفۃ الاشراف میں لکھا ہے کہ عمر بن عبد العزیز کی عقبہ سے ملاقات نہیں ہوئی۔
مرسل خفی کا علم تین باتوں میں سے کسی ایک سے ہو جاتا ہے:

(الف) بعض ائمہ سے تصریح منقول ہوتی ہے، فلاں راوی کی اپنے مروی عنہ سے ملاقات نہیں ہے یا اس نے اس مروی عنہ سے مطلقاً سماع نہیں کیا۔

(ب) وہ راوی خود یہ بیان کر دیتا ہے کہ جس سے وہ حدیث روایت کر رہا ہے اس سے اس کی ملاقات نہیں ہوئی یا اس نے اس سے سماع نہیں کیا۔

(ج) کسی اور سند سے وہ حدیث مروی ہوتی ہے جس میں اس راوی اور مروی عنہ کے درمیان کوئی اور شخص زائد ہوتا ہے۔
اس حدیث کا حکم یہ ہے کہ یہ ضعیف ہے کیونکہ یہ منقطع کی قسم ہے۔

## حدیث معنعن اور مؤنن

معنعن، عنعنہ سے مشتق ہے، اور اصطلاح میں وہ حدیث ہے جس میں راوی عن فلان عن فلان کہے۔

اس کی مثال یہ حدیث ہے،
امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

حدثنا عثمان بن ابی شیبۃ ثنا معاویۃ بن ھشام ثنا سفیان عن اسامۃ بن زید عن عثمان بن عروۃ عن عروۃ عن عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ وملئکتہ یصلون علی میامن الصفوف۔ [۱]

از عثمان بن عروہ از عروہ از حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے دائیں صفوں پر رحمت بھیجتے ہیں۔

حدیث معنعن کے متعلق علماء کے دو قول ہیں، ایک یہ ہے کہ جب تک اس حدیث کا اتصال ظاہر نہ ہو یہ منقطع ہے دوسرا قول صحیح ہے جس پر تمام محدثین اور فقہاء متفق ہیں کہ یہ حدیث چند شرائط کے ساتھ متصل ہے۔

(۱)۔ معنعن مدلس نہ ہو۔ (۲) راوی کی مروی عنہ سے ملاقات ممکن ہو، یعنی دونوں ایک زمانہ میں مجتمع ہوں، ان دو شرطوں پر جمہور محدثین متفق ہیں، اور امام مسلم کا بھی یہی مذہب ہے۔ بعض ائمہ محدثین نے مزید شرائط عائد کی ہیں:

(۱) امام بخاری اور علی بن مدینی کا مذہب یہ ہے کہ راوی کی مروی عنہ سے ملاقات ثابت ہو۔

(۲)۔ ابوالمظفر سمعانی کا مذہب یہ ہے کہ ان کے درمیان طول صحبت ثابت ہو۔

(۳)۔ ابوعمرو الدانی کا مذہب یہ ہے کہ راوی کو مروی عنہ سے روایت کی معرفت ہو۔

مؤنن وہ حدیث ہے جس میں راوی کہے حدثنا فلان ان فلانا قال... امام احمد اور ایک جماعت کے نزدیک یہ حدیث منقطع ہے جب تک کہ اس کا اتصال ظاہر نہ ہو، اور جمہور کے نزدیک یہ حدیث متصل ہے اور سماع پر محمول بشرطیکہ شرائط سابقہ پائی جائیں۔

---

[۱] امام ابوعبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ سنن ابن ماجہ ص ۷۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

## راوی میں طعن کے اعتبار سے حدیث مردود کا بیان

راوی میں طعن کا مطلب یہ ہے کہ راوی پر زبان سے جرح کی جائے اور اس کی عدالت اور دین داری اور اس کے ضبط حفظ اور بیدار مغزی سے بحث کی جائے۔ راوی میں طعن کے دس اسباب ہیں، پانچ کا تعلق عدالت سے ہے اور پانچ کا تعلق ضبط سے ہے۔ عدالت کے اعتبار سے طعن کی یہ وجوہات ہیں: (۱) کذب (۲) کذب کی تہمت (۳) فسق (۴) بدعت (۵) جہالت۔ اور ضبط کے اعتبار سے طعن کی یہ پانچ قسمیں ہیں: (۱) فحش غلطی کرنا۔ (۲) بد حافظہ ہونا (۳) غفلت۔ (۴) کثرت اوہام۔ (۵) مخالفت ثقات۔

## حدیث موضوع کی تحقیق

جب راوی میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ باندھنے کا طعن ہو تو اس کی حدیث موضوع کہلاتی ہے، لغت میں وضع کا معنی ہے کسی چیز کو پست کرنا، اس کا مرتبہ کم کرنا اور چونکہ اس حدیث کا مرتبہ کم ہوتا ہے اس لیے اس کو موضوع کہتے ہیں، اور اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

الموضوع هو الحديث الذي فيه الطعن بكذب الراوي۔[۱]

موضوع وہ حدیث ہے جس میں کذب راوی کی وجہ سے طعن ہو۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

الموضوع المختلق المصنوع۔[۲]

جو جھوٹی بات گھڑ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر دی گئی ہو اس کو حدیث موضوع کہتے ہیں۔

## حدیث موضوع کے تحقق پر دلائل

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

کسی حدیث کے موضوع ہونے کا حکم ظن غالب سے لگایا جاتا ہے اور قطعیت کے ساتھ کسی حدیث کو موضوع نہیں کہا جاتا، کیونکہ کبھی جھوٹا آدمی بھی سچی بات کہتا ہے لیکن علماء حدیث کو ایسا قوی ملکہ حاصل ہوتا ہے جس سے وہ حدیث موضوع کو غیر موضوع سے متمیز کر لیتے ہیں، اور یہ ملکہ اسی شخص کو حاصل ہوتا ہے جس کو علم حدیث کی کامل اطلاع ہو اور اس کا ذہن روشن ہو اور اس کی فہم قوی ہو اور وہ حدیث موضوع کے قرائن سے اس کی معرفت حاصل کر لے، اور کبھی حدیث کے موضوع ہونے کا اس کے واضع کے اقرار سے علم ہو جاتا ہے، ابن دقیق العید نے کہا لیکن یہ بات قطعی نہیں ہے، کیونکہ یہ بھی احتمال ہے کہ وہ اپنے اقرار میں بھی جھوٹا ہو۔ اس قول سے بعض لوگوں نے یہ سمجھا کہ واضع کے اقرار پر بالکل عمل نہیں کیا جائے گا، حالانکہ ابن دقیق العید کی یہ مراد نہیں ہے انھوں نے صرف قطعیت کی نفی کی ہے، اور کسی حدیث پر قطعیت کے ساتھ موضوع ہونے کا حکم نہ لگانے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس پر ظن غالب سے بھی موضوع ہونے کا حکم نہ لگایا جائے، اور یہاں معاملہ اسی طرح ہے اور اگر یہ جائز نہ ہوتا تو قاتل کے اقرار سے اس کو قتل کرنا اور زنا کے معترف کو رجم کرنا بھی جائز نہ ہوتا، کیونکہ یہاں بھی یہ احتمال ہے کہ وہ دونوں اپنے اعتراف میں جھوٹے ہوں

## حدیث موضوع کی معرفت کے قرائن اور اس کا حکم

جن قرائن سے حدیث کے موضوع ہونے کا علم ہوتا ہے ان میں سے ایک قرینہ راوی کا حال ہے، ایک مرتبہ

---

[۱] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر، ص ۱۲۳، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[۲] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۸۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

مامون بن احمد کے سامنے یہ ذکر ہوا کہ آیا حسن بصری کا حضرت ابوہریرہ سے سماع ہے یا نہیں، تو ایک شخص نے اسی وقت نبی صلے اللہ علیہ وسلم تک سند بنا کر ایک حدیث سنا دی اور اس نے کہا حسن نے حضرت ابوہریرہ سے یہ حدیث سنی ہے۔ اسی طرح غیاث بن ابراہیم مہدی کے پاس گیا تو وہ کبوتروں سے کھیل رہا تھا اس نے اسی وقت نبی صلے اللہ علیہ وسلم تک ایک سند بنا کر کہا تیر اندازی، شتر سواری، گھوڑے سواری اور پرندوں کے سوا اور کسی چیز میں مقابلہ کرنا جائز نہیں ہے، اس نے پرندوں کا لفظ اپنی طرف سے بڑھا دیا خلیفہ مہدی تاڑ گیا کہ اس نے اس کا قرب حاصل کرنے کے لیے جھوٹ بولا ہے، اس نے اسی وقت اس کبوتر کو ذبح کرنے کا حکم دیا۔ دوسرا قرینہ یہ ہے کہ وہ حدیث نص قرآن مجید یا سنت متواترہ یا اجماع قطعی یا عقل صریح کے خلاف ہو اور اس میں کسی طرح کی تاویل نہ ہو سکے، واضع کبھی تو حدیث کو خود بناتا ہے اور کبھی کسی اور کے کلام کو بطور حدیث پیش کرتا ہے، مثلاً بعض سلف صالحین، یا قدماء حکماء کے کلام کو یا اسرائیلیات کو یا کسی ضعیف حدیث کی ایک صحیح سند بنا لیتا ہے تاکہ اس حدیث کی شہرت ہو، حدیث گھڑنے کا محرک اور باعث یا تو بے دینی ہے جیسے زندیق لوگ، یا غلبہ جہل، جیسے جاہل صوفیاء، یا فرط تعصب جیسے بعض مقلدین، یا بعض لوگ کسی کی خواہش پوری کرنے کے لیے یا کوئی انوکھی بات بیان کرنے کے شوق میں یا شہرت حاصل کرنے کے لیے اور یہ تمام امور بالاجماع حرام ہیں اور اس پر اتفاق ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر عمداً جھوٹ بولنا گناہ کبیرہ ہے اور ابو محمد جوینی نے کہا وہ شخص کافر ہے جو نبی صلے اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم پر عمداً جھوٹ باندھے، اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ موضوع روایت کو بیان کرنا حرام ہے، ہاں یہ کہہ کر بیان کر سکتا ہے کہ یہ حدیث موضوع ہے کیونکہ امام مسلم نے روایت کیا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے میری حدیث بیان کی حالانکہ اس کو علم تھا کہ یہ جھوٹ ہے وہ بھی جھوٹوں میں سے ایک جھوٹا ہے۔ [1]

## وضاعین اور ان کی بنائی ہوئی حدیثوں کا بیان

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

نوح بن ابراہیم سے کہا گیا کہ تم نے قرآن مجید کی سورتوں کے فضائل میں از عکرمہ از ابن عباس کئی حدیثیں بیان کی ہیں، تم نے عکرمہ سے سماع کیسے کیا؟ اس نے کہا میں نے دیکھا کہ لوگ قرآن کو چھوڑ کر ابوحنیفہ کی فقہ اور محمد بن اسحاق کی مغازی میں مشغول ہو گئے ہیں تو میں نے ان احادیث کو وضع کیا، اسی طرح حضرت ابی بن کعب کی روایت سے قرآن مجید کی ہر سورت کی فضیلت میں ایک حدیث بیان کی جاتی ہے اس کے متعلق بھی تحقیق سے معلوم ہوا کہ ایک جماعت نے ان حدیثوں کو وضع کیا تھا۔ [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

امام ابن حبان نے کتاب الضعفاء میں ابن مہدی سے روایت کیا ہے کہ میں نے میسرہ بن عبد ربہ سے پوچھا تم نے یہ احادیث کہاں سے روایت کی ہیں کہ جس شخص نے فلاں سورت کو پڑھا تو اس کو اتنا ثواب ملے گا؟ اس نے کہا میں نے لوگوں کو راغب کرنے کے لیے یہ احادیث گھڑ لی ہیں، یہ ایک زاہد نوجوان تھا اس نے زیادہ

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر، ص ۷۰-۷۵، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی
[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن ابراہیم شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۹۰-۹۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

لذتوں کو ترک کر دیا تھا، جس دن یہ فوت ہوا اس دن بغداد کے بازار بند ہو گئے تھے، حالانکہ یہ احادیث گھڑتا تھا اس سے موت کے وقت پوچھا گیا تمہیں اپنے متعلق حسن ظن ہے؟ اس نے کہا کیسے نہیں ہو گا میں نے حضرت علی کی فضیلت کے متعلق ستر حدیثیں گھڑی ہیں۔

ابوداؤد نخعی صائم النہار اور قائم اللیل تھے اس کے باوجود وہ حدیثیں گھڑتے تھے اور ابوبشر احمد بن محمد فقیہ مروزی سنت کے زبردست حامی اور بدعت کے سخت مخالف تھے اور حدیثیں گھڑتے تھے، ابن عدی نے کہا کہ وہب بن حفص صالحین میں سے تھے انھوں نے بیس سال تک کسی سے کلام نہیں کیا اور فحش جھوٹ بولتے تھے۔[له]

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

عقیلی نے بیان کیا ہے کہ وضاعین نے چودہ ہزار احادیث گھڑی ہیں، مہدی نے کہا میرے سامنے ایک زندیق نے اقرار کیا کہ اس نے سو حدیثیں گھڑی ہیں، ابن عدی نے کہا جب عبدالکریم بن ابوعوجاء کو پکڑ کر لایا گیا اور اس کی گردن اڑانے کا حکم دیا گیا تو اس نے کہا میں نے تم میں چار ہزار حدیثیں گھڑ کر پھیلا دی ہیں، جن میں، میں نے حرام کو حلال، اور حلال کو حرام کر دیا ہے، انھی وضاعین میں سے حارث کذاب تھا جس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا اور ہزاروں حدیثیں گھڑ لی تھیں، جب ابن مبارک سے ان احادیث موضوعہ کے متعلق تشویش کا اظہار کیا گیا تو انھوں نے کہا ان کے لیے ناقدین اور ماہرین حدیث موجود ہیں، اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحفظون۔ ہم نے ہی اس قرآن کو نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

ان کی مراد یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ قرآن مجید کے الفاظ اور معانی دونوں کا محافظ ہے اور احادیث نبویہ قرآن کے معانی ہیں جن سے قرآن مجید کے الفاظ کی وضاحت ہوتی ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لتبین للناس ما نزل الیہم۔ (نحل: ۴۴) تاکہ آپ لوگوں کو بیان کریں کہ ان کی طرف کیا نازل کیا گیا ہے۔

اس لیے درحقیقت کتاب اور سنت کا اللہ تعالیٰ ہی محافظ ہے اور وہ اپنے بندوں میں سے ہر قرن بلکہ ہر زمانہ میں ایسے عالم کو پیدا کرتا ہے جو دین کے امور کی تجدید کرتا ہے، حدیث موضوع کی پرکھ اور پہچان کے متعلق امام ابن عدی نے کتاب الضعفاء لکھی، خود میں نے لکھی، اور امام ابن جوزی نے موضوعات لکھی، لیکن اس پر علماء نے اعتراضات کیے ہیں کیونکہ ان میں غیر موضوع احادیث کو بھی درج کر دیا ہے، علامہ سیوطی نے اس موضوع پر اللآلی المصنوعہ لکھی ہے۔[٢ه]

نیز ملا علی قاری لکھتے ہیں:

شعبی بیان کرتے ہیں کہ میں ایک مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا، اور میرے پاس ایک لمبی داڑھی والا شخص بیٹھا وعظ کر رہا تھا اور اس کے گرد لوگوں کا ایک بڑا حلقہ تھا، اس نے بیان کیا کہ فلاں نے فلاں سے اور فلاں نے فلاں

---

له۔ علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۸۴ مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

٢ه۔ ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۲۷۔۱۲۶ مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

سے اور اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث بیان کی کہ اللہ تعالیٰ نے دو صور بنائے ہیں اور ہر صور سے دو مرتبہ صور پھونکا جائے گا ایک بار پھونکنے سے لوگ بے ہوش ہوں گے اور دوسری بار قیامت کے لیے پھونکا جائے گا، شعبی کہتے ہیں میں اپنے نفس کو ضبط نہ کر سکا میں جلدی سے نماز ختم کر کے ان کی طرف مڑا اور ان سے کہا اے شیخ! خدا سے ڈرو اور غلط نہ بیان کرو، اللہ تعالیٰ نے صرف ایک صور پیدا کیا ہے اور اسی کو دو بار پھونکا جائے گا، اس شیخ نے کہا اے فاجر! مجھ سے فلاں' فلاں نے یہ حدیث بیان کی ہے اور تو مجھ پر رد کرتا ہے پھر اس نے اپنی جوتی اٹھا کر مجھے پیٹنا شروع کر دیا اور اس کی پیروی میں اس کے تمام مریدوں نے مجھے اپنے جوتوں سے مارنا شروع کر دیا اور بہ خدا ان لوگوں نے مجھ کو اس وقت تک نہیں چھوڑا جب تک کہ انھوں نے مجھ سے یہ نہیں کہلوا لیا کہ اللہ تعالیٰ نے تین صور پیدا کیے ہیں! [1]

حافظ ابن عساکر بیان کرتے ہیں کہ رشید کے پاس ایک زندیق کو لایا گیا، خلیفہ نے اس کو قتل کرنے کا حکم دیا، اس زندیق نے کہا تم مجھ کو تو قتل کر دو گے لیکن چار ہزار حدیثوں کا کیا کرو گے جن کو وضع کر کے میں نے لوگوں میں پھیلا دیا ہے اور ان میں حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دیا ہے اور ان میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمایا ہوا ایک حرف بھی نہیں ہے؛ رشید نے کہا اے زندیق! تو عبد اللہ بن مبارک اور ابن اسحاق فزاری کو کیا سمجھتا ہے۔ ان کی تنقید کی چھلنی سے تیری وضع کی ہوئی حدیثوں کا ایک ایک حرف نکل جائے گا۔ [2]

## حدیث موضوع کی معرفت کے قواعد اور ضوابط

(ملا علی قاری' ابن قیم جوزیہ سے نقل کر کے لکھتے ہیں (ہم نے ان قواعد اور احادیث کا ذکر نہیں کیا جس سے ملا علی قاری نے اختلاف کیا ہے۔ سعیدی غفرلہٗ)

ہم ایسے چند قواعد کلیہ بیان کرتے ہیں جن سے کسی حدیث کا موضوع ہونا معلوم ہو سکے گا!

(۱)۔ کسی حدیث میں ایسی بے تکی اور بے اصول باتیں ہوں جن کا کہنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے متصور نہیں ہے اور اس کی حدیث موضوع میں بہت مثالیں ہیں، ایک مثال یہ ہے:

جس شخص نے لا الہ الا اللہ کہا اللہ تعالیٰ اس کلمہ سے ایک پرندہ پیدا کرے گا جس کی ستر ہزار زبانیں ہوں گی اور ہر زبان کی ستر ہزار لغات ہوں گی اور وہ پرندے اس شخص کے لیے اللہ تعالیٰ سے استغفار کریں گے اور جس شخص نے فلاں فلاں کام کیا اس کو جنت میں ستر ہزار شہر ملیں گے اور ہر شہر میں ستر ہزار محل ہوں گے اور ہر محل میں ستر ہزار حوریں ہوں گی، اور اس جیسی حدیثیں، ان کو بنانے والا انتہائی جاہل اور احمق تھا اور یا وہ زندیق شخص تھا وہ اس قسم کی احادیث گھڑ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تنقیص کرنا چاہتا تھا۔

(۲)۔ ایسی حدیث جس کی حس اور مشاہدہ تکذیب کرتا ہو جیسے یہ حدیث کہ: بینگن کھانا ہر بیماری سے شفاء ہے، اسی طرح یہ حدیث کہ اگر کسی حدیث کو بیان کرتے وقت اس کو چھینک آئے تو وہ اس کی صداقت کی دلیل ہے، حالانکہ کئی مرتبہ جھوٹ بولتے وقت لوگوں کو چھینک آجاتی ہے، اور کوئی شخص حدیث بیان کرے اور اس کو ایک

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، موضوعات کبیر ص ۱۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

[2] حافظ ابو القاسم علی بن الحسن المعروف بابن عساکر متوفی ۵۷۱ھ، مختصر تاریخ دمشق ج ۴ ص ۱۱۵، مطبوعہ دار الفکر دمشق، ۱۴۰۴ھ

لاکھ مزید بھی چھینکیں آجائیں تو اس سے اس حدیث کی صحت کا حکم نہیں لگایا جائے گا۔

(۳) وہ حدیث جو کسی مضحکہ خیز بات پر مشتمل ہو، مثلاً یہ حدیث کہ اگر چاول آدمی ہوتا تو حلیم الطبع ہوتا جو بھوکا شخص چاول کھاتا ہے وہ سیر ہو جاتا ہے۔ یہ بات کسی عام فاضل شخص سے بھی متصور نہیں ہے چہ جائیکہ سید الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام سے۔ اسی طرح یہ حدیث کہ اخروٹ کھانا بزدلی کی دوا ہے اور جب یہ پیٹ میں جاتا ہے تو شفاء بن جاتا ہے۔

(۴)۔ وہ حدیث جو کسی صریح سنت کے خلاف ہو اور اس میں واضح تضاد ہو۔ سو ہر وہ حدیث جو کسی فساد، ظلم، عبث، باطل کی مدح یا حق کی مذمت پر مشتمل ہو تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس سے بری ہیں، ایسی ہی یہ حدیث ہے جس کا نام محمد یا احمد ہو یا جو کسی شخص کا نام محمد یا احمد رکھے جہنم میں داخل نہیں ہوگا، کیونکہ ہم کو دین سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص محض اسماء اور القاب کی بناء پر دوزخ سے نجات نہیں پائے گا نجات تو صرف ایمان اور اعمال صالحہ کی وجہ سے ہوگی۔

(۵)۔ جس حدیث میں یہ دعویٰ کیا جائے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام صحابہ کے سامنے علی الاعلان کوئی کام کیا اور وہ سب صحابہ اس کے چھپانے پر متفق ہو گئے اور کسی نے اس کو ظاہر نہیں کیا جیسا کہ بعض کذابین نے بیان کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع سے واپسی پر تمام صحابہ کے سامنے حضرت علی کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا اور سب صحابہ نے اس کو پہچان لیا، کہ یہ میرا وصی اور میرا بھائی اور میرے بعد خلیفہ ہے، اس کے احکام سننا اور اس کی اطاعت کرنا، پھر صحابہ اس کو چھپانے اور اس کو متغیر کرنے پر متفق ہو گئے۔

(۶)۔ ایسی حدیث جو فی نفسہ باطل ہو اور اس کا نفس مضمون اس پر دلالت کرتا ہو کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام نہیں ہو سکتا جیسے یہ احادیث ہیں (ا) جب رب غضب میں ہوتا ہے تو فارسی میں کلام کرتا ہے اور جب راضی ہوتا ہے تو عربی میں کلام کرتا ہے۔ (ب) چھ چیزیں نسیان کو پیدا کرتی ہیں، چوہے کا جھوٹا، جوں کو آگ میں ڈالنا، ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنا، دھنیا چبانا، کھٹا سیب کھانا، گدی کی رگ میں فصد لگواتے ہوئے باتیں کرنا۔ (ج) اے حمیرا! دھوپ میں گرم پانی سے غسل نہ کرنا اس سے برص پیدا ہوتا ہے (د) جس شخص کے پاس صدقہ کے لیے مال نہ ہو وہ یہود و نصاریٰ پر لعنت کرے، کیونکہ لعنت بھی بھی صدقہ کا بدل نہیں ہے (ھ) میں نے قسم کھائی ہے کہ جس کا نام محمد یا احمد ہوگا اس کو دوزخ میں داخل نہیں کروں گا۔

(۷)۔ جو حدیث کلام انبیاء کے مشابہ نہ ہو جیسے یہ حدیث: (ا) تم ملیح چہرے اور سیاہ آنکھوں کو دیکھا کرو، کیونکہ اللہ تعالیٰ کسی ملیح کو دوزخ میں ڈالنے سے حیا فرماتا ہے (ب) جو لوگ سر منڈاتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کو گناہوں سے پاک کر دیتا ہے اور حضرت علی ان کے پیشوا ہیں۔

(۸)۔ ہر وہ حدیث جس میں حسین چہرے والوں کی مدح و ثناء ہو اور انھیں دیکھنے اور ان سے اپنی حاجتیں طلب کرنے کا حکم ہو اور یہ کہ آگ ان کو نہیں چھوئے گی یہ سب جھوٹی اور من گھڑت حدیثیں ہیں، البتہ یہ حدیث کہ حسین چہرے والوں سے خیر طلب کرو، اس کو امام بخاری نے اپنی تاریخ میں روایت کیا ہے اور امام طبرانی، امام ابو یعلیٰ، امام بیہقی، امام ابن عساکر وغیرہ نے مختلف الفاظ سے روایت کیا ہے، یہ موضوع نہیں ہے حسن یا ضعیف ہے۔

(مصنف کہتا ہے کہ بعض کتابوں میں اس کو بطور حدیث لکھا۔

اذا تحیرتم فی الامور فاستعینوا من اھل القبور۔ جب تم معاملات میں حیران ہو تو قبر والوں سے مدد طلب کرو۔

ملا علی قاری نے اس کو لا اقیل سے تعبیر کیا ہے یعنی یہ ایک قول ہے۔ شرح مسند ابی حنیفہ ص ۲۲۷، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ، اور علامہ اسماعیل بن محمد عجلونی متوفی ۱۱۶۲ نے لکھا ہے، یہ ابن کمال پاشا کی اربعین میں مذکور ہے۔ کشف الخفاء ومزیل الالباس ج ۱ ص ۸۵، مطبوعہ مکتبہ غزالی دمشق)

(۹) جس حدیث میں تاریخ معین بیان کی ہو کہ جب فلاں سن یا فلاں مہینہ ہو گا تو فلاں واقعہ ہوگا، جیسا کہ اس حدیث میں ہے: جب محرم میں چاند گرہن ہو گا تو مہنگائی ہوگی، جنگ ہوگی اور سلطان مشغول ہوگا اور جب صفر میں چاند گرہن ہوگا تو اس طرح ہوگا، اس طرح بارہ مہینوں کے متعلق حدیثیں ہیں اور یہ سب بناوٹی اور جھوٹی حدیثیں ہیں۔

(۱۰) جس حدیث میں طب کے اوصاف بیان کیے گئے ہوں مثلاً یہ حدیثیں: (۱) ہریسہ کمر مضبوط کرتا ہے (ب) مچھلی کھانے سے ذہانت چلی جاتی ہے (ج) ایک شخص نے آپ سے قلت اولاد کی شکایت کی تو آپ نے اس کو پیاز اور انڈے کھانے کا حکم دیا۔

(۱۱) وہ احادیث جن میں ایسی چیزیں بیان کی گئی ہوں جن کے بطلان پر شواہد صحیحہ قائم ہوں، جیسے عوج بن عنق کی طوالت کی حدیث ہے، اس حدیث میں ہے کہ عوج بن عنق کا قد تین ہزار تین سو تینتیس ہاتھ لمبا تھا، طوفان نوح صرف اس کے ٹخنوں تک پہنچ سکا وہ سمندر سے مچھلی نکالتا اور سورج سے لگا کر بھون لیتا، یہ حدیث اپنی تمام تفصیلات کے ساتھ مصنوع اور جھوٹی ہے۔

(۱۲) جو حدیث صریح قرآن کے مخالف ہے، جیسا کہ ایک حدیث میں ہے دنیا کی مقدار سات ہزار سال ہے اور ہم ساتویں ہزار میں ہیں۔ اس حدیث کا جھوٹا ہونا بالکل ظاہر ہے، کیونکہ اگر یہ حدیث صحیح ہوتی تو ہر شخص کو علم ہو جاتا کہ اب قیامت کے آنے میں کتنا وقت باقی رہ گیا ہے۔ قرآن مجید میں ہے:

لا تاتیکم الا بغتۃ۔ (اعراف: ۱۸۷) قیامت تم پر اچانک ہی آئے گی۔

(۱۳) اسی طرح مخصوص دنوں اور راتوں کی نمازوں کے متعلق احادیث ہیں جیسے اتوار کی نماز اور پیر کی نماز حتیٰ کہ ہفتہ کے ہر دن کے متعلق نماز ہے۔ اور یہ حدیث ہے: جس نے رجب کی پہلی تاریخ کو مغرب کے بعد بیس رکعت نماز پڑھی وہ پل صراط سے بغیر حساب کے گزر جائے گا، اور یہ حدیث ہے: جس نے رجب میں کسی دن روزہ رکھا اور اس طرح دو رکعت نماز پڑھی کہ ہر رکعت میں سو بار آیت الکرسی پڑھی اور دوسری رکعت میں سو بار سورۂ اخلاص پڑھی وہ جنت میں اپنا ٹھکانا دیکھنے سے پہلے نہیں مرے گا، یہ سب موضوع حدیثیں ہیں۔

(۱۴) شعبان کی پندرھویں شب کے متعلق بھی موضوع حدیثیں ہیں: (۱) اے علی! جس شخص نے شعبان کی پندرھویں شب کو اس طرح سو رکعت نماز پڑھی کہ ہر رکعت میں ہزار مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھا تو وہ اس رات اللہ تعالیٰ سے جس حاجت کو طلب کرے گا اللہ اس کی اس حاجت کو پورا کر دے گا اور اس کو ستر ہزار حوریں دے گا، ہر حور کے ستر ہزار غلام ہوں گے اور ستر ہزار بچے ہوں گے اور اس کے آخر میں ہے اس کے ماں باپ میں سے ہر ایک ستر ہزار کی

شفاعت کرے گا جس شخص کو سنت کا ذرا سا بھی علم ہو گا وہ اس قسم کی حدیثوں سے دھوکا نہیں کھائے گا۔ اسی طرح ایک حدیث میں ہے جس شخص نے اس رات میں ایک ہزار مرتبہ قل ھو اللہ احد پڑھا اللہ تعالیٰ اس کے پاس بشارت دینے کے لیے ایک لاکھ فرشتے بھیجے گا۔

(۱۵)۔ جس حدیث کے الفاظ ایسے رکیک ہوں جن سے سماعت اور طبع متنفر ہو، جیسے یہ حدیث ہے:

ان للّٰہ ملکا من حجارۃ یقال لہ عمارۃ ینزل علی حمار من حجارۃ کل یوم فیسعر۔

اللہ کے لیے پتھر کا ایک فرشتہ ہے جس کو عمارہ کہتے ہیں وہ ہر روز پتھر کے گدھے پر نازل ہوتا ہے اور اس کو جلاتا ہے۔

(۱۶)۔ جو احادیث کالوں اور سیاہ فاموں کی مذمت میں ہیں، جیسے یہ حدیث ہے: حبشی کا جب پیٹ بھر جاتا ہے تو وہ زنا کرتا ہے اور جب بھوکا ہوتا ہے تو چوری کرتا ہے (اسی طرح جلاہوں کی مذمت میں بھی احادیث وضع کی گئی ہیں)

(۱۷)۔ ترک، حبشیوں اور غلاموں کی مذمت میں احادیث وضع کی گئی ہیں اور غلاموں کی مذمت میں بھی احادیث ہیں، مثلاً یہ حدیث ہے، اگر اللہ کے علم میں حبشیوں میں کوئی خیر ہوتی تو وہ ان پشت سے ایسی اولاد نکالتا جو اللہ کی عبادت گذار ہوتی۔

(۱۸) جس حدیث کے موضوع ہونے پر اسی حدیث میں قرائن قائم ہوں، مثلاً ایک حدیث میں ہے کہ اہل خیبر سے جزیہ معاف کر دیا گیا، یہ حدیث ان وجوہ سے موضوع ہے۔ (ا) اس حدیث میں حضرت سعد بن معاذ کی شہادت کا ذکر ہے اور وہ غزوہ خندق سے پہلے فوت ہو گئے تھے۔ (ب) اس حدیث میں ذکر ہے کہ حضرت معاویہ بن ابی سفیان نے اس طرح لکھا تھا اور حضرت معاویہ فتح مکہ کے زمانہ میں اسلام لائے تھے، (ج) اس وقت تک جزیہ کے احکام نازل نہیں ہوئے تھے اور نہ پہلے صحابہ اور عرب میں یہ طریقہ معروف تھا جزیہ کے احکام غزوہ تبوک کے سال نازل ہوئے ہیں، اس وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نجران کے عیسائیوں اور یمن کے یہودیوں پر جزیہ مقرر کیا اور مدینہ کے یہودیوں سے جزیہ نہیں لیا کیونکہ ان سے پہلے معاہدہ ہو چکا تھا، پھر جب انھوں نے عہد شکنی کی تو ان میں سے بعض کو قتل کر دیا اور بعض کو جلا وطن کر دیا اور آپ نے اہل خیبر سے فرضیت جزیہ سے پہلے صلح کر لی تھی (د) نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان پر لازماً جزیہ مقرر نہیں کیا تھا بلکہ فرمایا تھا ہم جب تک چاہیں گے تم کو مدینہ میں رکھیں گے (ہ) اس قسم کا واقعہ اگر ہوتا تو اس کی بہ کثرت روایات ہوتیں، (و) اہل خیبر نے پہلے ایسا کوئی احسان نہیں کیا تھا کہ ان سے جزیہ معاف کر دیا جاتا انھوں نے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے جنگ کی، اور کئی صحابہ کو شہید اور زخمی کیا، ان کے علاوہ اور بہت دلائل ہیں۔

(۱۹)۔ اولاد کی مذمت میں تمام احادیث موضوع ہیں، مثلاً یہ حدیث موضوع ہے: اگر تم میں سے کوئی شخص ایک سو سال ڈھکتے کے پلے پالے تو وہ ایک بچہ کو پالنے سے بہتر ہے۔

(۲۰)۔ مستقبل کی تاریخوں کے متعلق احادیث موضوع ہیں مثلاً جب ۲۳۵ سال گذر جائیں گے تو حضرت سلیمان نے جن قیدیوں کو قید کیا تھا وہ سب نکل آئیں گے، اور فلاں سن میں یہ ہو گا اور فلاں سن میں یہ ہو گا۔

(۲۱)۔ قرآن مجید کی سورتوں اور ان کے پڑھنے کے ثواب کے متعلق احادیث موضوع ہیں کہ جس نے فلاں سورت پڑھی تو

اس کو فلاں اجر ہوگا، ثعلبی اور واحدی نے ہر سورت کے شروع میں اس قسم کی احادیث ذکر کی ہیں اور بیضاوی اور زمخشری نے ہر سورت کے آخر میں ذکر کی ہیں، اور شیخ ابو السعود نے بھی ان کی اتباع کی ہے اور زندیقوں نے ان حدیثوں کے وضع کرنے کا اعتراف کیا ہے۔ (اس کے حوالے گذر چکے ہیں)۔

(۲۲)۔ حضرت ابوبکر صدیق کی فضیلت میں یہ احادیث موضوع ہیں (ا) قیامت کے دن اللہ تعالیٰ لوگوں کے لیے عام تجلی فرمائے گا اور ابوبکر کے لیے خاص تجلی فرمائے گا۔ (ب) جو کچھ اللہ نے میرے سینہ میں ڈالا وہ میں نے ابوبکر کے سینہ میں ڈال دیا۔ (ج) جب اللہ تعالیٰ نے روحوں کو پسند کیا تو ابوبکر کی روح کو پسند کیا۔

(۲۳)۔ حضرت علی کی فضیلت میں احادیث موضوع ہیں، حافظ ابو یعلیٰ نے کہا کہ رافضیوں نے حضرت علی اور اہل بیت کی فضیلت میں تین لاکھ سے زیادہ احادیث وضع کی ہیں۔

(۲۴)۔ امام شافعی اور امام ابو حنیفہ کے ناموں کے ساتھ ان کی فضیلت میں حدیثیں وضع کی گئی ہیں۔

(۲۵)۔ حضرت امیر معاویہ، حضرت عمرو بن العاص اور بنو امیہ کی مذمت میں احادیث گھڑی گئی ہیں۔

(۲۶)۔ منصور اور سفاح کی مدح میں حدیثیں بنائی گئی ہیں۔

(۲۷)۔ یزید، ولید اور مروان بن الحکم کی مذمت میں حدیثیں وضع کی گئی ہیں۔

(۲۸)۔ بغداد، بصرہ، کوفہ، مرو، قزوین، عسقلان اور اسکندریہ کی مذمت میں احادیث وضع کی گئی ہیں۔

(۲۹)۔ اولاد عباس پر دوزخ حرام ہونے اور اولاد عباس کے لیے خلافت کے متعلق احادیث وضع کی گئی ہیں۔

(۳۰)۔ حضرت ابو موسیٰ کی مذمت میں جھوٹی احادیث بنائی گئی ہیں۔

(۳۱)۔ جس حدیث میں ہے کہ فلاں شہر جنت کے شہروں میں سے ہے اور فلاں شہر دوزخ کے شہروں میں سے ہے۔

(۳۲)۔ ایمان میں کمی بیشی کی نفی اور اثبات میں احادیث وضع کی گئی ہیں۔

(۳۳)۔ پھولوں کی فضیلت میں احادیث وضع کی گئی ہیں مثلاً نرگس اور گلاب کے بارے میں اور یہ سب جھوٹ ہیں۔

(۳۴)۔ ایک حدیث میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک سماع کی محفل میں آئے اور آپ نے رقص کیا حتیٰ کہ آپ کی قمیص پھٹ گئی، اللہ تعالیٰ اس کے واضع پر لعنت کرے، اس نے کیسی جرأت کی ہے، جاہل صوفیاء کی اس طرح کی بنائی ہوئی احادیث موضوع ہیں۔

(۳۵)۔ جس شخص نے کسی بخشے ہوئے آدمی کے ساتھ کھانا کھایا وہ بھی بخشا جائے گا، اس طرح کی احادیث موضوع ہیں۔

(۳۶)۔ جب تم میں سے کسی کو ماں نماز میں بلائے تو اس کے بلانے پر جائے اور جب باپ بلائے تو نہ جائے، اس کو عبدالعزیز بن ابان قرشی اموی نے روایت کیا ہے، یہ شخص کذاب تھا اور احادیث گھڑتا تھا۔[1] (نفل نماز میں مسئلہ اسی طرح ہے، البتہ فرض نماز میں ماں کے بلانے پر بھی نہ جائے۔ شرح صحیح مسلم جلد سابع میں اس کی تفصیل ہے)

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

کبھی کوئی حدیث مغالطہ کی وجہ سے بھی موضوع ہو جاتی ہے، اس کی مثال یہ حدیث ہے:

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، موضوعات کبیر ص ۹۲–۱۲۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن اسمٰعیل بن محمد الطلحی عن ثابت بن موسی الزاهد عن شريك عن الاعمش عن ابی سفیان عن جابر مرفوعا من كثرت صلاته بالليل حسن وجهه بالنهار۔

اسماعیل بن محمد از ثابت بن موسیٰ زاہد از شریک از اعمش از ابو سفیان از حضرت جابر روایت ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص رات کو بہ کثرت نماز پڑھے صبح اس کا چہرہ حسین ہوتا ہے۔

(سنن ابن ماجہ ص ۹۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی)

اس حدیث میں مغالطہ کا حاکم نے ذکر کیا ہے کہ ثابت بن موسیٰ، قاضی شریک بن عبد اللہ کے پاس گئے اور حدیث لکھنے والا ان کے اور شریک کے درمیان بیٹھا تھا، شریک نے اس کو لکھوانے کے لیے کہا از اعمش از ابو سفیان از جابر روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (ابھی حدیث کا متن نہیں لکھوایا تھا) کہ اچانک ان کی ثابت بن موسیٰ کی طرف نظر پڑی تو کہنے لگے: جو شخص رات کو بہ کثرت نماز پڑھے صبح اس کا چہرہ حسین ہوتا ہے، اور ان کی اس سے مراد ثابت تھے، کیونکہ وہ بہت زاہد اور متقی تھے، ادھر ثابت نے یہ گمان کیا کہ اعمش نے اسی سند کے ساتھ یہ حدیث مرفوعاً روایت کی ہے، تو ثابت اس حدیث کو شریک سے روایت کرنے لگے۔ [۱]

حافظ عراقی نے اس کا ذکر شرح الفیہ میں بھی کیا ہے۔ [۲]

حافظ زکریا انصاری نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ [۳]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

ومن جملة القرائن الدالة على الوضع الافراط بالوعيد الشديد على الامر اليسير او بالوعد العظيم على الفعل اليسير وهذا كثير موجود فى حديث القصاص و الطرقية۔ [۴]

حدیث کے موضوع ہونے پر ایک قرینہ یہ ہے کہ کسی تھوڑی سی بات پر بہت سخت عذاب کی وعید ہو یا کسی تھوڑے سے کام پر بہت عظیم ثواب کی بشارت ہو اور یہ چیز بازاری لوگوں اور قصے اور روایات بیان کرنے والوں میں بکثرت موجود ہے۔

اس کی مثال یہ ہے، ملا علی قاری لکھتے ہیں:

امام احمد اور یحییٰ بن معین نے مسجد رصافہ میں نماز پڑھی ان کے سامنے ایک قصہ گو کھڑا ہوا اور اس نے حدیث بیان کی از احمد بن حنبل و یحییٰ بن معین از عبد الرزاق از معمر از قتادہ از انس روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے لا الہ الا اللہ کہا، اللہ تعالیٰ اس کے ہر کلمہ سے ایک پرندہ پیدا کرتا ہے جس کی چونچ سونے کی ہوتی ہے اور

---

[۱] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التقیید والایضاح شرح مقدمہ ابن الصلاح ص ۱۳۲، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ

[۲] " " " " ، التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۱ ص ۲۷۸، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

[۳] حافظ زکریا بن محمد انصاری شافعی متوفی ۹۲۶ھ، فتح الباقی علی الفیۃ العراقی ج ۱ ص ۲۷۸،

[۴] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۲ ص ۸۴۲-۸۴۳، مطبوعہ دار احیاء التراث الاسلامی ۱۴۰۴ھ

پڑ مرجھا گئے، اور اس نے بیس ورق کا ایک طویل قصہ بیان کیا، امام احمد بن حنبل حیرت سے یحییٰ بن معین کی طرف دیکھ رہے تھے اور یحییٰ، امام احمد کی طرف دیکھ رہے تھے اور ایک دوسرے سے پوچھا کیا آپ نے یہ حدیث بیان کی ہے؟ ہر ایک نے کہا ہرگز نہیں، جب وہ قصہ سے فارغ ہو گیا تو انھوں نے اس کو بلایا اور اس سے پوچھا تم نے یہ حدیث کس سے روایت کی ہے؟ اس نے کہا احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین سے، یحییٰ بن معین نے کہا میں یحییٰ بن معین ہوں اور یہ احمد بن حنبل ہیں، ہم نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث ہرگز نہیں سنی، تم کیوں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ باندھتے ہو؟ اس نے کہا میں ایک عرصہ سے سن رہا تھا کہ یحییٰ بن معین احمق آدمی ہے، آج مجھے اس کی تصدیق ہو گئی، یحییٰ نے پوچھا کیسے؟ اس نے کہا تم یہ سمجھتے ہو کہ دنیا میں صرف تمہی یحییٰ بن معین اور احمد بن حنبل ہو میں سترہ ایسے آدمیوں سے حدیث روایت کرتا ہوں جن کا نام احمد بن حنبل اور یحییٰ بن معین ہے اور ان کا مذاق اڑا کر چل دیا۔[1]

## حدیث متروک کا بیان

حدیث متروک کی تعریف یہ ہے:

هو الحديث الذي في اسناده راو متهم بالكذب۔[2]

یہ وہ حدیث ہے جس کی سند میں کوئی ایسا راوی ہو جس پر کذب کی تہمت ہو۔

کذب کی تہمت دو وجہوں سے ہوتی ہے (۱) وہ حدیث صرف اسی راوی سے مروی ہو اور وہ قواعد معلومہ کے خلاف ہو۔ (ب) اس شخص کا عادۃً جھوٹ بولنا مشہور ہو لیکن حدیث نبوی میں اس کا جھوٹ بولنا ظاہر نہ ہوا ہو۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

جس حدیث میں کسی ثقہ راوی کی مخالفت نہ ہو اور اس کا راوی کذب کے ساتھ متہم ہو، اور وہ حدیث صرف اسی شخص سے مروی ہو اور وہ قواعد معلومہ کے خلاف ہو یا وہ راوی حدیث نبوی کے ماسوا میں جھوٹ بولنے میں مشہور ہو یا وہ بہت غلطیاں کرتا ہو یا فاسق ہو یا غافل ہو تو اس کی حدیث متروک ہے اور یہ ایک مستقل قسم ہے جس کا علامہ ابن حجر نے ذکر کیا ہے جیسے انفرد بہ از عمرو ازلی کر آنے کے صدقہ کی حدیث ہے، اور از عمرو بن شمر از جابر الجعفی از حارث از علی ایک حدیث مروی ہے۔[3]

موخر الذکر سند سے جو حدیث مروی ہے اس کا حافظ ذہبی نے ذکر کیا ہے:

عن عمرو بن شمر عن جابر عن ابي الطفيل عن علي وعمار قالا كان النبي صلى الله عليه وسلم يقنت في الفجر ويكبر يوم عرفة من صلوة الغداة ويقطع صلوة العصر آخر ايام

عمرو بن شمر از جابر از ابی الطفیل از حضرت علی و حضرت عمار، یہ دونوں بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم فجر کی نماز میں قنوت کرتے تھے اور یوم عرفہ کو صبح کی نماز سے تکبیرات تشریق شروع کرتے اور آخر

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، موضوعات کبیر ص ۱۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ہند

[2] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۶۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[3] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۹۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

التشریق (الی قولہ) وقال النسائی والدارقطنی و غیرھما عمرو بن شمر متروک الحدیث۔[1]

ایام تشریق میں عصر کی نماز میں تکبیرات ختم کرتے، امام نسائی اور دارقطنی وغیرہ نے کہا کہ عمرو بن شمر متروک الحدیث ہے۔

حدیث متروک کی ایک اور مثال یہ ہے:

امام ابن جوزی روایت کرتے ہیں:

حدثنا عبد اللہ بن محمد بن یحیی بن عروۃ عن ھشام بن عروۃ عن ابی صالح السمان عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال سیلیکم بعدی ولاۃ فیلیکم البر ببرہ والفاجر بفجورہ فاسمعوا لھم واطیعوا فیما وافق الحق وصلوا وراءھم فان احسنوا فلکم ولھم وان اساءوا فلکم وعلیھم۔[2]

عبد اللہ بن محمد بن یحیی بن عمرو از ہشام بن عروہ از ابی الصالح السمان از حضرت ابی ہریرہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے بعد حاکم ہوں گے، ان میں نیکی کرنے والے نیک حاکم ہوں گے، اور برائی کرنے والے برے بھی ہوں گے، تم ان کے احکام سننا، اور جو احکام حق ہوں ان میں ان کی اطاعت کرنا اور ان کے پیچھے نماز پڑھنا، اگر انہوں نے اچھے حکم دیے تو ان کے لیے اور تمہارے لیے اجر ہے اور اگر انہوں نے برے حکم دیے تو تم کو اجر ملے گا، اور ان پر وبال ہوگا۔

امام ابن جوزی اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں:

اما حدیث ابی ھریرۃ ففی طریقہ الاول عبد اللہ بن محمد بن یحیی قال ابو حاتم الرازی متروک الحدیث۔[3]

رہی حضرت ابو ہریرہ سے روایت تو اس کی پہلی سند میں عبد اللہ بن محمد بن یحیی ہے، ابو حاتم نے کہا وہ متروک الحدیث ہے۔

## حدیث منکر کا بیان

منکر انکار کا اسم مفعول ہے اور انکار، اقرار کی ضد ہے اگر راوی میں فحش غلطی یا کثرت غفلت یا فسق کا طعن ہو تو اس کی حدیث کو منکر کہتے ہیں:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

فمن فحش غلطہ او کثرت غفلتہ او ظھر فسقہ فحدیثہ منکر۔[4]

جو روایت میں سنگین غلطی کرتا ہو، یا بہت غفلت کرتا ہو یا اس کا فسق ظاہر ہو اس کی حدیث منکر ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

---

[1] حافظ شمس الدین ذہبی متوفی ۷۴۸ھ، میزان الاعتدال ج ۲ ص ۲۶۲، مطبوعہ مطبع محمدی لکھنؤ

[2] امام ابو الفرج عبد الرحمان بن علی الجوزی متوفی ۵۹۷ھ، العلل المتناھیہ ج ۱ ص ۴۲۴، مطبوعہ مطبعہ اثریہ فیصل آباد، ۱۴۰۱ھ

[3] ،، ،، ،، ،، ،، العلل المتناھیہ ج ۱ ص ۴۲۷، ،، ،، ،، ،،

[4] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۶، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی۔

قال الحافظ البرديجي هو الفرد الذي لا يعرف متنه عن غير راويه وكذا اطلقه كثيرون والصواب فيه التفصيل الذي في الشاذ۔[1]

حافظ بردیجی نے کہا کہ منکر اس فرد حدیث کو کہتے ہیں جس کا متن اس راوی کے علاوہ اور کسی راوی سے معروف نہ ہو، اکثر علماء نے منکر کو اسی طرح مطلقاً بیان کیا ہے اور صحیح یہ ہے کہ اس میں بھی شاذ والی تفصیل ہے۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حدیث منکر کی دو تعریفیں ہیں ایک وہ تعریف ہے جو حافظ بردیجی سے منقول ہے اور دوسری تعریف یہ ہے کہ وہ فرد حدیث ہے جس کے راویوں میں کوئی ثقہ اور صاحب اتقان راوی نہ ہو جو اس تفرد کا حامل ہو[2] اول الذکر تعریف کے اعتبار سے اس کی مثال یہ حدیث ہے:

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن همام عن ابن جريج عن الزهري عن انس قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا دخل الخلاء وضع خاتمه قال ابوداؤد هذا حديث منكر وانما يعرف عن ابن جريج عن زياد بن سعد عن الزهري عن انس قال ان النبي صلى الله عليه وسلم اتخذ خاتما من ورق ثم القاه والوهم فيه من همام ولم يروه الا همام[3]

از ہمام از ابن جریج از زہری از حضرت انس روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء میں داخل ہوتے تو اپنی انگوٹھی اتار دیتے، امام ابوداؤد نے کہا یہ حدیث منکر ہے اس کے مقابلہ میں معروف حدیث یہ ہے از ابن جریج از زیاد بن سعد از زہری از حضرت انس روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے چاندی کی ایک انگوٹھی بنائی پھر اس کو پھینک دیا اس (منکر) حدیث میں ہمام کو وہم ہوا ہے، اور ہمام کے سوا کسی نے اس حدیث کو روایت نہیں کیا۔

ثانی الذکر تعریف (جس کا راوی غیر ثقہ ہو اور اس متن کے ساتھ متفرد ہو) کے اعتبار سے منکر کی مثال یہ حدیث ہے:

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن يحيى بن محمد بن قيس المدني ثنا هشام بن عروة عن ابيه عن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم كلوا البلح بالتمر كلوا الخلق بالجديد فان الشيطان يغضب ويقول بقي ابن آدم

از یحیی بن محمد بن قیس مدنی از ہشام بن عروہ از عروہ از حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کچی کھجور کو چھوہارے کے ساتھ ملا کر کھاؤ، اور پرانی کھجور کو نئی کھجور کے ساتھ ملا کر کھاؤ، کیونکہ شیطان غضب ناک ہوتا ہے اور کہتا ہے

---

[1] علامہ یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۲۳۹-۲۳۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

[2] علامہ جلال سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۳۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

[3] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابی داؤد ج ۱ ص ۴، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ۱۴۰۵ھ

حتی اکل الخلق بالجدید.[1]

کہ ابن آدم اتنا عرصہ زندہ رہا کہ پرانی کھجور نئی کھجور کے ساتھ کھا رہا ہے۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

امام نسائی نے کہا کہ یہ حدیث منکر ہے، اس کی روایت میں ابو زکیر (یحیی بن محمد بن قیس) متفرد ہے اور وہ شیخ صالح ہے، امام مسلم نے اس کی متابعات کو روایت کیا ہے البتہ وہ اس مرتبہ کا نہیں ہے کہ اس کے تفرد کو قبول کر لیا جائے، بلکہ ائمہ حدیث نے اس کے ضعف کی تصریح کی ہے، ابن معین نے کہا وہ ضعیف ہے، ابن حبان نے کہا اس کی روایات سے استدلال نہیں کیا جاتا۔ عقیلی نے کہا اس کی حدیث کا کوئی متابع نہیں ہے، ابن عدی نے اس کی چار منکر روایات بیان کی ہیں۔[2]

اس کے علاوہ اس حدیث میں معنوی رکاکت بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ شیطان مومن کی محض طبعی حیات سے غضب ناک نہیں ہوتا بلکہ اس کی اطاعت اور عبادت سے اور توبہ اور استغفار سے غضب ناک ہوتا ہے۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

صحیح یہ ہے کہ منکر اس حدیث کو کہتے ہیں جس میں غیر ثقہ راوی، ثقہ راوی کی مخالفت کرے اس کی مثال یہ ہے:

مالک عن الزهری عن علی بن حسین عن عمر بن عثمان عن اسامة بن زید عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لا یرث المسلم الکافر ولا الکافر المسلم۔

مالک از زہری از علی بن حسین از عمر بن عثمان از اسامہ بن زید از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، آپ نے فرمایا مسلمان کافر کا، اور کافر مسلمان کا وارث نہیں ہوتا۔

اس میں مالک نے ثقہ راویوں کی مخالفت کی ہے انھوں نے عمر بن عثمان کہا ہے اور امام مسلم نے کتاب التمییز میں لکھا ہے زہری کے اصحاب میں سے جس نے بھی اس کو روایت کیا ہے اس نے عمرو بن عثمان کہا ہے، اور وہ روایت کے وقت عمر بن عثمان کے گھر کی طرف اشارہ بھی کرتا تھا کیونکہ دوسرے راوی اس کی مخالفت کرتے ہیں اور عمر اور عمرو دونوں عثمان کے بیٹے ہیں اور اس روایت کا راوی عمرو ہے۔[3]

## منکر کی مقابل "معروف" کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

ان وقعت المخالفة مع الضعف فالراجح یقال له المعروف ومقابله یقال له المنکر۔[4]

اگر ضعیف راوی ثقہ کی مخالفت کرے تو ضعیف کی روایت کو منکر اور ثقہ کی روایت کو معروف کہتے ہیں۔

اس کی مثال ابن ابی حاتم کی یہ روایت ہے:

حبیب بن حبیب عن ابی اسحق عن العیزار

حبیب بن حبیب از ابی اسحق از عیزار بن حریث

[1] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۲۳۹-۲۳۸، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۴۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ء

[3] حافظ ابو عمرو عثمان بن ابراہیم شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۷۲-۷۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ء

[4] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۱، مطبوعہ رحیم اکیڈمی، کراچی

بن حريث عن ابن عباس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال من اقام الصلوٰة وأتى الزكوٰة وحج البيت وصام وقرى الضيف دخل الجنة۔

از ابن عباس از نبی صلے اللہ علیہ وسلم روایت ہے آپ نے فرمایا جس شخص نے نماز پڑھی، زکوٰۃ دی، روزہ رکھا، مہمان نوازی کی وہ جنت میں داخل ہو جائے گا۔

امام ابوحاتم نے کہا یہ حدیث منکر ہے کیونکہ حبیب بن حبیب کے علاوہ دوسرے ثقہ راویوں نے اس حدیث کو ابواسحاق سے موقوفاً روایت کیا ہے اور یہی حدیث معروف ہے[1]۔

## شاذ اور محفوظ کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

فان خولف بارجح منه لمزيد ضبط او كثرة عدد او غير ذلك من وجوه الترجيحات يقال له المحفوظ ومقابله وهو المرجوح يقال له الشاذ[2]

جو راوی ضبط کی زیادتی، کثرت عدد یا دوسری وجوہ ترجیح (مثلاً راوی کی فقاہت، علو سند، یا اس کی روایت کا اس کتاب میں ہونا جو امت کے نزدیک مقبول ہو) سے راجح ہو اس کی روایت کو محفوظ اور جو اس راجح راوی کی مخالفت کرے اور وہ اس کی بہ نسبت مرجوح ہو تو اس کی روایت کو شاذ کہتے ہیں۔

اس کی مثال یہ حدیث ہے: امام ترمذی، امام نسائی اور امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

ابن عيينة عن عمرو بن دينار عن عوسجة عن ابن عباس ان رجلا توفى على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم ولم يدع وارثا الا مولى هو اعتقه الحديث۔

ابن عیینہ از عمرو بن دینار از عوسجہ از ابن عباس روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وعلی آلہ وصحبہ وسلم کے عہد میں فوت ہو گیا اور اس نے وارث میں صرف ایک غلام چھوڑا جس کو وہ آزاد کر چکا تھا۔

اس حدیث کے اتصال میں ابن عیینہ کی ابن جریج وغیرہ نے متابعت کی ہے، اور حماد بن زید نے ابن عیینہ کی مخالفت کی۔ اس نے اس حدیث کو از عمرو بن دینار، از عوسجہ مرسلاً روایت کیا اور حضرت ابن عباس کا ذکر نہیں کیا۔ ابوحاتم نے کہا ابن عیینہ کی حدیث محفوظ ہے۔

حماد بن زید بھی اہل عدالت اور ضبط میں سے ہے اس کے باوجود ابن حاتم نے ابن عیینہ کی روایت کو ترجیح دی ہے، کیونکہ متعدد سندوں سے یہ حدیث موصولاً مروی ہے اور صرف حماد نے اس کو مرسلاً روایت کیا ہے۔ اس تقریر سے یہ معلوم ہوا کہ شاذ وہ حدیث ہے جس کو مقبول راوی روایت کرتا ہے لیکن وہ اپنے سے زیادہ اولی اور راجح راوی کی مخالفت کرتا ہے، اور شاذ کی تعریف میں یہی اصطلاح معتمد ہے۔

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۱، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] 〃 〃 〃 〃 〃 〃 〃 شرح نخبۃ الفکر ص ۴۰

شاذ اور منکر میں عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہے کیونکہ ان دونوں روایتوں میں کسی کی مخالفت ہوتی ہے یہ مادہ اجتماعی ہے لیکن شاذ ثقہ اور صدوق کی روایت ہوتی ہے اور منکر ضعیف کی روایت ہوتی ہے اور جس شخص نے ان دونوں کو برابر قرار دیا وہ غافل ہے۔ [1]

## حدیث معلل کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

ان اطلع على الوهم بالقرائن الدالة على وهم داويه من وصل مرسل اومنقطع او ادخال حديث في حديث اونحو ذلك من الاشياء القادحة ويحصل معرفة ذلك بكثرة التتبع وجمع الطرق فهذا هو المعلل۔

اگر قرائن سے راوی کے اس وہم پر اطلاع ہو جائے کہ وہ مرسل یا منقطع کو موصول قرار دیتا ہے یا ایک حدیث کو دوسری حدیث میں داخل کر دیتا ہے یا اور اسی قسم کے اوہام (مثلاً موصول کو مرسل قرار دینا، یا مرفوع کو موقوف قرار دینا یا بالعکس، یا ضعیف راوی کو ثقہ سے بدل دینا یا بالعکس) جو حدیث میں طعن کا موجب ہیں، اور اس کی معرفت تب ہوتی ہے جب اسی حدیث کی تمام سندوں پر عبور حاصل کر لیا جائے تو یہ حدیث معلل ہے۔

حدیث معلل کی معرفت علم حدیث میں انتہائی غامض اور دقیق ہے، جب تک کسی شخص کو علم حدیث میں قوی ملکہ حاصل نہ ہو اس کو حدیث معلل کی پہچان نہیں ہو سکتی، اسی وجہ سے بہت کم ائمہ نے حدیث معلل کی تحقیق کی ہے، مثلاً امام علی بن مدینی، امام احمد بن حنبل، امام بخاری، امام یعقوب بن ابی شیبہ، امام ابوحاتم، امام ابوزرعہ اور امام دارقطنی۔ [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

کبھی علت صرف سند میں ہوتی ہے اور متن حدیث معروف اور صحیح ہوتا ہے، مثلاً یہ حدیث:

عن يعلى بن عبيد عن سفيان الثورى عن عمرو بن دينار عن ابن عمر عن النبى صلى الله عليه وسلم قال البيعان بالخيار۔

از یعلی بن عبید، از ثوری، از عمرو بن دینار از ابن عمر از نبی صلے اللہ علیہ وسلم روایت ہے۔ آپ نے فرمایا بائع اور مشتری کو اختیار ہے۔

اس سند میں یعلی بن عبید نے یہ غلطی کی کہ عمرو بن دینار کہا حالانکہ سفیان ثوری عمرو بن دینار سے نہیں عبداللہ بن دینار سے روایت کرتے ہیں، سفیان کے باقی تمام شاگرد، مثلاً ابونعیم فضل بن دکین، محمد بن یوسف فریابی اور مخلد بن یزید وغیرہم سب سفیان کی روایت عبداللہ بن دینار سے کرتے ہیں۔ [3]

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

---

[1] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۲-۴۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] " " " " ، شرح نخبۃ الفکر ص ۶۱

[3] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۵۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

علامہ سخاوی نے کہا کبھی علت ضعیف راوی کو ثقہ کے ساتھ بدل دینے سے ہوتی ہے جیسے ابن مردویہ کی یہ حدیث ہے:

موسی بن عقبۃ عن عبد اللہ بن دینار عن ابن عمر عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ اذھب عنکم عبیۃ الجاھلیۃ۔

موسیٰ بن عقبہ از عبد اللہ بن دینار از ابن عمر از نبی صلی اللہ علیہ وسلم روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے تم سے جاہلیت کی برائیوں کو دور کر دیا۔

اس حدیث میں ابن مردویہ کی غلطی یہ ہے کہ اس نے موسیٰ بن عقبہ کہا حالانکہ یہ موسیٰ بن عبیدہ ہے اور یہ ثقہ راوی ہے اور ابن عقبہ ضعیف ہے۔ [۱]

حدیث مرسل کو موصولاً روایت کرنے کی وجہ سے علت کی مثال یہ حدیث ہے:

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

حدثنا ولید بن مسلم اخبرنی ثور بن یزید عن رجاء بن حیوۃ عن کاتب المغیرۃ عن المغیرۃ بن شعبۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم مسح اعلی الخف واسفلہ۔

ولید بن مسلم از ثور بن یزید از رجاء بن حیوۃ از کاتب مغیرہ از مغیرہ بن شعبہ روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے موزے پر اوپر اور نیچے مسح کیا۔

امام ترمذی اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں:

یہ حدیث معلول ہے: ثور بن یزید کے شاگردوں میں سے ولید بن مسلم کے سوا کسی نے اس کو موصولاً روایت نہیں کیا، میں نے امام ابو زرعہ اور امام بخاری سے اس حدیث کے متعلق سوال کیا تو انھوں نے کہا یہ حدیث صحیح نہیں ہے، کیونکہ امام ابن المبارک نے اس کو از ثور از رجاء روایت کیا ہے، مجھے از کاتب مغیرہ از نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہ حدیث مرسلاً بیان کی گئی ہے اور اس میں حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا ذکر نہیں ہے۔ [۲]

علامہ نووی لکھتے ہیں:

حدیث معلل کا اطلاق کبھی اس تعریف مذکور کے غیر پر بھی کیا جاتا ہے، مثلاً راوی کے کذب، اس کی غفلت اس کے بدحافظہ وغیرہ پر جو ضعف حدیث کے اسباب ہیں، اور امام ترمذی نے نسخ کو بھی علت لکھا ہے اور بعض ائمہ نے ایسی مخالفت پر بھی علت کا اطلاق کیا ہے جو وجہ طعن نہیں ہے، مثلاً ثقہ اور ضابطہ راوی جس حدیث کو موصولاً بیان کرے اس کو مرسلاً بیان کرنا حتی کہ بعض نے کہا بعض صحیح حدیث معلل ہیں جیسا کہ کہا جاتا ہے بعض صحیح حدیث شاذ ہیں۔ [۳]

ہم نے اس سے پہلے حدیث معلل کی جو مثالیں ذکر کی ہیں ان میں سند میں علت خفیہ تھی بعض اوقات متن میں بھی

---

[۱] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۳۱، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ
[۲] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲۱-۲۰، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[۳] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۵۸-۲۵۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

بھی علت خفیہ ہوتی ہے۔ اس کی مثال دیتے ہوئے ملا علی قاری لکھتے ہیں:

امام مسلم اپنی صحیح میں روایت کرتے ہیں:

عن الولید بن مسلم حدثنا الاوزاعی عن قتادۃ انہ کتب الیہ یخبرہ عن انس بن مالک انہ حدثہ قال صلیت خلف النبی صلی اللہ علیہ وسلم و ابی بکر وعمر وعثمان رضی اللہ تعالی عنہم وکانوا یستفتحون بالحمد للہ رب العلمین لا یذکرون بسم اللہ الرحمن الرحیم فی اول قراۃ ولا فی اٰخرہا۔

ولید بن مسلم از اوزاعی از قتادہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت انس بن مالک بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر، حضرت عمر، اور حضرت عثمان کی اقتداء میں نماز پڑھی وہ سب الحمد للہ رب العالمین سے نماز شروع کرتے تھے، بسم اللہ الرحمن الرحیم کا قرأت کے شروع میں ذکر کرتے نہ آخر میں،

اس حدیث کو حمید نے حضرت انس سے روایت کیا ہے اس میں یہ ذکر نہیں ہے کہ حضرت انس نے یہ کہا کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نماز پڑھی بلکہ صرف یہ ہے کہ میں نے حضرت ابوبکر حضرت عمر اور حضرت عثمان کے پیچھے نماز پڑھی، اور ولید بن مسلم نے جو روایت میں یہ ذکر کیا ہے "کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی، امام ابن عبد البر نے کہا یہ ان کے نزدیک خطاء ہے، امام بیہقی نے کتاب الاٰثار میں ذکر کیا ہے کہ امام شافعی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث کو معلول قرار دیا ہے۔ [1]

## حدیث مدرج کا بیان

مدرج، ادراج کا اسم مفعول ہے، کسی چیز کو کسی چیز میں داخل کرنا یا کسی چیز کو کسی چیز کے ضمن میں کرنا یہ ادراج کا لغوی معنی ہے۔

مدرج کی دو قسمیں ہیں، مدرج الاسناد اور مدرج المتن، مدرج الاسناد کی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

مایقع فیہ المخالفۃ للثقات بسبب تغییر سیاق الاسناد فہو مدرج الاسناد۔

جس حدیث کی سند میں تغییر کی وجہ سے ثقات کی مخالفت ہو وہ مدرج الاسناد ہے۔

مدرج الاسناد کی حسب ذیل اقسام ہیں:

۱۔ ایک جماعت ایک حدیث کو مختلف سندوں کے ساتھ بیان کرے اور کوئی راوی ان تمام مختلف سندوں کو ایک سند بنا کر حدیث روایت کرے اور ان کا اختلاف نہ بیان کرے۔

۲۔ ایک راوی ایک متن کو ایک سند کے ساتھ روایت کرتا ہو اور اس متن کے بعض حصہ کو دوسری سند سے روایت کرتا ہو اور یہ مخالفت کرکے پورے متن کو پہلی سند کے ساتھ بیان کردے۔

(۲-ب) ایک راوی ایک حدیث کو ایک شیخ سے سنتا ہے اور اس کے بعض حصے کو اس شیخ کے شیخ سے کسی واسطے سے سنتا ہے اور یہ شخص اس پوری روایت کو شیخ الشیخ سے روایت کرے اور اس واسطے کو حذف کردے۔

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۳۱، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

۳- ایک راوی دو مختلف حدیثوں کو دو مختلف سندوں کے ساتھ بیان کرتا ہو اور یہ مخالف ان دونوں حدیثوں کو ملا کر کسی ایک سند کے ساتھ روایت کرے یا ایک حدیث کو اس کی سند کے ساتھ بیان کرے لیکن اس میں دوسری حدیث کے الفاظ شامل کر دے، جو اس میں نہیں ہیں۔

۴- شیخ کوئی سند یا حدیث بیان کرے، پھر کسی عارضہ کی بناء پر وہ خود کوئی بات کہے اور سننے والا یہ گمان کرے کہ یہ بات اس سند سے مروی ہے اور اس کی اسی طرح روایت کر دے۔

یہ مدرج الاسناد کی اقسام تھیں، اور مدرج المتن وہ حدیث ہے کہ متن حدیث میں ایسا کلام داخل کیا جائے جو حدیث کا حصہ نہ ہو، کبھی یہ ادراج حدیث کے اول میں ہوتا ہے، کبھی وسط میں اور کبھی آخر میں اور یہ اکثر ہوتا ہے یا یہ مخالفت اس طرح ہوتی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے کلام میں صحابہ یا بعد کے لوگوں کا کلام داخل کر دیا جاتا ہے، اور یہ حدیث مدرج المتن ہوتی ہے۔

اور اس ادراج کا ادراک دوسری مفصل روایت کے وارد ہونے سے ہوتا ہے جس سے پتا چلتا ہے کہ حدیث میں اتنا حصہ مدرج ہے یا راوی خود اس کی تصریح کرتا ہے کہ اصل حدیث میں اتنا حصہ مدرج ہے، یا بعض ائمہ جو اس ادراج پر مطلع ہوتے ہیں وہ اس کی تصریح کر دیتے ہیں یا وہ الفاظ ایسے ہوتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وعلی آلہ وصحبہ وسلم سے ان کا صدور محال ہوتا ہے۔ [1]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حدیث کے اول میں ادراج کی مثال یہ ہے: خطیب نے ابو قطن اور شبابہ سے روایت کیا ہے:

عن شعبة عن محمد بن زياد عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اسبغوا الوضوء ...... ويل للاعقاب من النار۔

از شعبہ از محمد بن زیاد از ابو ہریرہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وضو مکمل کیا کرو، کیونکہ خشک ایڑیوں کے لیے دوزخ کا عذاب ہے۔

اس حدیث میں اسبغوا الوضوء کا جملہ حضرت ابو ہریرہ کا قول ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نہیں ہے، کیونکہ امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن آدم عن شعبة عن محمد حدثنا زياد قال سمعت ابا هريرة وكان يمر بنا والناس يتوضؤون من المطهرة فقال اسبغوا الوضوء فان ابا القاسم صلى الله عليه وسلم قال ويل للاعقاب من النار۔

(صحیح بخاری ج ۱ص ۲۸)

آدم از شعبہ از محمد بن زیاد بیان کرتے ہیں کہ لوگ پانی کے برتن سے وضو کر رہے تھے، حضرت ابو ہریرہ ہمارے پاس سے گذرے تو میں نے سنا وہ کہہ رہے تھے وضو پورا کرو، کیونکہ میں نے ابو القاسم صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا خشک ایڑیوں کے لیے آگ کا عذاب ہے۔

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۶۲ - ۶۲، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

خطیب نے کہا ہے کہ ابو قطن اور شبابہ کو شعبہ سے اس روایت میں وہم ہوا ہے کیونکہ ایک جم غفیر نے اس حدیث کو آدم کی طرح روایت کیا ہے۔ [1] کبھی راوی کسی حکم کو مستنبط کر کے از خود اس کو حدیث کے وسط میں درج کر دیتا ہے اس کی مثال یہ ہے:

امام دار قطنی روایت کرتے ہیں:

حدثنا عبد الحمید بن جعفر عن هشام بن عروة عن ابیه عن بسرة بنت صفوان قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول، من مس ذكره او انثيه او رفغيه فليتوضأ۔

عبد الحمید بن جعفر، از ہشام بن عروہ از عروہ از بسرہ بنت صفوان روایت کرتے ہیں، وہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس آدمی نے اپنے ذکر، خصیوں یا جوڑوں کو چھوا وہ وضو کرے۔

امام دار قطنی اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں:

عبد الحمید بن جعفر نے ہشام سے اس حدیث کو اسی طرح روایت کیا ہے اور انثیین اور رفغ کو ذکر کیا ہے اس کو وہم ہوا ہے، اور یہ حدیث مدرج ہے اور محفوظ یہ ہے کہ یہ عروہ کا قول ہے جو غیر مرفوع ہے، ایوب سختیانی، حماد بن زید اور دوسرے ثقات نے ہشام سے اسی طرح روایت کیا ہے، صحیح مرفوع روایت ابوالاشعث کی ہے انھوں نے از یزید بن زریع از ایوب، از ہشام بن عروہ از بسرہ روایت کیا ہے: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے اپنے ذکر کو چھوا وہ وضو کرے۔ [2]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صرف مس ذکر کا حکم بیان کیا تھا، عبد الحمید بن جعفر نے اس پر خصیوں اور جوڑوں کو قیاس کر کے ان کا بھی حدیث میں ذکر کر دیا۔ اور کبھی بعض مشکل الفاظ کی تفسیر کو راوی حدیث کے وسط میں ذکر کر دیتا ہے، اس کی مثال یہ حدیث ہے:

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابن شهاب عن عروة بن الزبير عن عائشة ام المؤمنين رضي الله عنها اول ما بدئ به رسول الله صلى الله عليه وسلم من الوحي الرؤيا الصالحة في النوم فكان لا يرى رؤيا الا جاء مثل فلق الصبح ثم حبب اليه الخلاء وكان يخلو بغار حراء فيتحنث فيه وهو التعبد الليالي ذوات العدد [3]

از ابن شہاب زہری از عروہ بن زبیر از حضرت عائشہ ام المومنین رضی اللہ عنہا روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر وحی کی ابتداء نیک خوابوں سے کی گئی، آپ جو خواب بھی دیکھتے روشن صبح کی طرح اس کی تعبیر آجاتی، پھر آپ کے دل میں خلوت گزینی کی محبت پیدا کی گئی، آپ غار حرا میں تنہائی میں بیٹھتے اور اس میں تحنث کرتے اور وہ (اس کا معنی) کئی کئی راتوں تک عبادت

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۷۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۱۴۸، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[3] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

کرنا ہے۔

حدیث میں تحنث کا معنی زہری نے اپنی طرف سے درج کیا ہے اور اس کی احادیث میں بہت مثالیں ہیں:

## حدیث مقلوب کا بیان

مقلوب، قلب کا اسم مفعول ہے، اور قلب کا معنی ہے کسی شے کو الٹا کرنا، الٹ پلٹ کرنا، اور اصطلاح میں حدیث مقلوب اس حدیث کو کہتے ہیں جس کی سند یا متن میں کسی لفظ کو بدل دیا جائے یا مقدم کو موخر اور موخر کو مقدم کر دیا جائے۔ اس کی دو قسمیں ہیں مقلوب السند اور مقلوب المتن۔

مقلوب السند وہ حدیث ہے جس کی سند میں تبدیلی واقع ہو اور اس کی دو صورتیں ہیں:

(۱)۔ کسی راوی کے نسب میں تقدیم یا تاخیر کر دی جائے مثلاً حدیث کعب بن مرہ سے مروی ہے اور راوی اس کو مرہ بن کعب بیان کرے۔

(۲)۔ راوی کا نام بدل دیا جائے، مثلاً کوئی حدیث سالم سے مروی ہو اور سالم کی جگہ نافع کا ذکر کیا جائے۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حماد بن عمرو النصیبی، ابو اسماعیل ابراہیم بن ابی حیۃ الیسع اور بہلول بن عبید کندی سند میں راویوں کے نام بدل دیا کرتے تھے، ابن دقیق العید نے کہا ہے کہ اس قسم کے راویوں کے متعلق کہا جاتا ہے کہ یہ سارق الحدیث ہیں، عراقی نے اس کی یہ مثال بیان کی ہے:

عمرو بن خالد الحرانی عن حماد النصیبی عن الاعمش عن ابی صالح عن ابی ھریرۃ مرفوعاً اذا لقیتم المشرکین فی طریق فلا تبدؤھم بالسلام الحدیث۔

عمرو بن خالد الحرانی از حماد النصیبی از اعمش از ابی صالح از ابو ہریرہ روایت ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم مشرکین سے راستہ میں ملاقات کرو تو ان کو سلام میں پہل نہ کرو۔

یہ حدیث مقلوب ہے، حماد نے اس کو مقلوب کر دیا اور اس کو اعمش سے روایت کیا حالانکہ یہ حدیث از سہیل بن ابی صالح از ابی صالح معروف ہے، امام مسلم نے اس حدیث کو شعبہ، ثوری، جریر بن عبد الحمید اور عبد العزیز دراوردی سے روایت کیا ہے، اور یہ سب از سہیل روایت کرتے ہیں۔

علامہ بلقینی نے کہا ہے کہ حدیث مقلوب المتن کی مثال یہ ہے کہ خبیب بن عبد الرحمن نے اپنی پھوپھی سے مرفوعاً روایت کیا ہے:

اذا اذن ابن ام مکتوم فکلوا واشربوا و اذا اذن بلال فلا تاکلوا ولا تشربوا الحدیث۔

جب ابن ام مکتوم اذان دے تو کھاؤ اور پیو، اور جب بلال اذان کہے تو نہ کھاؤ اور نہ پیو۔

اس حدیث کو امام احمد، امام ابن خزیمہ اور امام ابن حبان نے روایت کیا ہے، اور حضرت ابن عمر اور حضرت عائشہ سے مشہور روایت یہ ہے:

ان بلالا یؤذن بلیل فکلوا واشربوا حتی یؤذن ابن ام مکتوم

بے شک بلال رات کو اذان دیتے ہیں تم کھاتے پیتے رہو حتی کہ ابن ام مکتوم اذان دیں۔

علامہ بلقینی نے کہا جو روایت اس کے خلاف ہے وہ مقلوب ہے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی نے مقلوب المتن کی مثال میں یہ حدیث ذکر کی ہے، امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی هریرة السبعة الذین یظلهم الله فی ظله ففیه ورجل تصدق بصدقة اخفاها حتی لاتعلم یمینه ما تنفق شماله۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سات آدمی اللہ تعالیٰ کے سائے میں ہوں گے اور اس میں ہے کہ جس آدمی نے چھپا کر صدقہ دیا حتی کہ دائیں ہاتھ کو علم نہیں ہوا کہ بائیں ہاتھ نے کیا خرچ کیا۔

اس میں ایک راوی نے متن مقلوب کر دیا ہے اصل میں ہے حتی کہ بائیں ہاتھ کو پتا نہ چلے کہ دائیں ہاتھ نے کیا خرچ کیا ہے، بخاری اور مسلم میں ایک اور جگہ اسی طرح ہے۔

اسی طرح امام طبرانی نے ایک مقلوب حدیث روایت کی ہے:

عن ابی هریرة اذا امرتکم بشیء فأتوه واذا نهیتکم عن شیء فاجتنبوه ما استطعتم۔

حضرت ابوہریرہ بیان کرتے ہیں "جب میں تم کو کسی چیز کا حکم دوں تو اس کو کرو، اور جب تم کو کسی چیز سے روکوں تو بہ قدر استطاعت اس سے بچو۔

اصل میں یہ حدیث اس طرح ہے:

ما نهیتکم عنه فاجتنبوه وما امرتکم به فافعلوا منه ما استطعتم۔

جب میں تم کو کسی چیز سے منع کروں تو اس سے اجتناب کرو اور جب میں تم کو کسی چیز کا حکم دوں تو اس کو بہ قدر استطاعت کرو۔

صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں یہ حدیث اسی طرح ہے۔ [1]

## حدیث المزید فی متصل الاسانید کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی اس کی تعریف میں لکھتے ہیں:

یہ وہ حدیث ہے جس میں راوی اثنائے سند میں زیادہ ثقہ راویوں کی مخالفت کرے بایں طور کہ وہ وہم اور غلطی سے اثنائے سند میں ایک یا ایک سے زائد آدمیوں کا ان ثقات کی بہ نسبت زیادہ ذکر کرے، اور اس کی شرط یہ ہے کہ زیادتی کی جگہ پر ان ثقات نے اپنے سماع کی تصریح کی ہو ورنہ اگر ان کی حدیث معنعن ہوئی تو پھر اس کی زیادتی کو ترجیح ہوگی کیونکہ ثقہ کی زیادتی مقبول ہوتی ہے۔ [2]

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

عن ابن المبارك قال حدثنا سفیان عن عبد الرحمٰن بن یزید حدثنی بسر بن عبد الله قال سمعت ابا ادریس قال

از ابن المبارک از سفیان، از عبد الرحمٰن بن یزید از بسر بن عبید اللہ از ابی ادریس از واثلہ از ابو مرثد

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۹۳-۲۹۲، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۶۵، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

سمعت واثلۃ یقول سمعت ابا مرثد یقول سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول لا تجلسوا علی القبور ولا تصلوا الیہا۔

روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قبروں پر بیٹھو نہ ان کی طرف نماز پڑھو۔

اس حدیث میں دو جگہ زیادتی کی گئی ہے پہلی جگہ میں لفظ سفیان ہے اور دوسری جگہ میں لفظ ابوادریس ہے اور یہ زیادتی کا سبب راوی کا وہم ہے لفظ سفیان کو زیادہ ذکر کرنے کی وجہ ابن مبارک سے سننے والے کا وہم ہے کیونکہ ثقہ راویوں کی ایک جماعت نے اس حدیث کو ابن المبارک سے از عبد الرحمان بن یزید روایت کیا ہے اور بعض نے یہ تصریح بھی کی ہے کہ ابن المبارک نے عبد الرحمان بن یزید سے سنا ہے، لہٰذا متعین ہو گیا کہ درمیان میں سفیان کا لفظ زائد ہے۔ اور لفظ ابوادریس کی زیادتی یہ ابن المبارک کا وہم ہے کیونکہ ثقہ راویوں کی ایک جماعت نے اس حدیث کو عبد الرحمان بن یزید سے روایت کیا ہے اور ابوادریس کا ذکر نہیں کیا اور بعض ثقہ راویوں نے یہ تصریح کی ہے کہ بسر بن عبید اللہ نے واثلہ سے سماع کیا ہے، پس ظاہر ہو گیا کہ درمیان میں ابوادریس کا ذکر زائد ہے۔

اس کا منشاء وہم یہ ہے کہ ابوحاتم رازی نے بیان کیا ہے کہ اکثر بسر بن عبید اللہ، ابوادریس سے روایت کرتے ہیں اس لیے ابن المبارک کو وہم ہوا اور انہوں نے یہ گمان کیا کہ بسر نے اس کو بھی ابوادریس سے روایت کیا ہے حالانکہ یہاں بسر نے واثلہ سے سماع کیا تھا۔ [1]

## حدیث مضطرب کا بیان

لغت میں اضطراب کا معنی ہے کسی نظام کا فساد اور کسی امر کا اختلال، جب سمندر کی موجیں ایک دوسرے سے ٹکراتی ہیں تو اس کو اضطراب کہتے ہیں، اور اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

مضطرب وہ حدیث ہے جو مختلف سندوں سے مروی ہو یا ان کی روایت مختلف ہو اور وہ سندیں مساوی قوت کی ہوں اگر وہ سندیں مساوی نہ ہوں، مثلاً کسی سند کے راوی کا حافظہ زیادہ قوی ہو یا وہ اپنے شیخ کے ساتھ زیادہ عرصہ رہا ہو یا کوئی اور وجہ ترجیح ہو، تو راجح اور مرجوح میں سے کوئی بھی مضطرب نہیں ہوگی، راجح حدیث کو صحیح قرار دیا جائے گا اور مرجوح شاذ یا منکر قرار پائے گی۔

پھر اضطراب کبھی متن حدیث میں ہوتا ہے اور کبھی اسناد میں، اور اضطراب کبھی ایک راوی سے ہوتا ہے اور کبھی کئی راویوں سے، اور اضطراب حدیث میں ضعف کا موجب ہے کیونکہ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ راوی نے حدیث کو ضبط نہیں کیا۔ [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حدیث مضطرب السند کی مثال یہ حدیث ہے:

عن ابی بکر انہ قال یا رسول اللہ اراک

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۱۳۹، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۸۵-۸۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

شیبتنی ھود واخواتھا۔ | نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں آپ میں بڑھاپے کے آثار دیکھ رہا ہوں؟ آپ نے فرمایا مجھے سورۂ ھود اور اس جیسی سورتوں نے بوڑھا کر دیا۔

(جامع ترمذی ص ۴۰۳)

امام دار قطنی نے کہا یہ حدیث مضطرب ہے، کیونکہ یہ صرف ابو اسحٰق کی سند سے مروی ہے، اور ابو اسحٰق سے اس حدیث کو دس مختلف سندوں کے ساتھ روایت کیا گیا ہے، بعض نے اس کو مرسلاً روایت کیا، بعض نے موصولاً (مسند) کیا، بعض نے اس کو حضرت ابوبکر سے مسنداً (متصلاً) روایت کیا، بعض نے اس کو حضرت سعد سے مسنداً روایت کیا، بعض نے اس کو حضرت عائشہ سے مسنداً روایت کیا اس کے علاوہ اور بھی سندیں ہیں، اور سب کے راوی ثقہ ہیں، اور ان میں سے بعض کو بعض پر ترجیح دینا ممکن نہیں ہے اور ان میں تطبیق مشکل ہے۔

اور حدیث مضطرب المتن کی مثال میں عراقی نے یہ حدیث ذکر کی ہے:

عن فاطمۃ بنت قیس قالت سئل النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن الزکوٰۃ فقال ان فی المال لحقا سوی الزکوٰۃ۔ | حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے زکوٰۃ کے متعلق سوال کیا گیا، آپ نے فرمایا مال میں زکوٰۃ کے علاوہ اور بھی حق ہے۔

(جامع ترمذی ص ۱۱۹)

امام ترمذی نے اس حدیث کو اس سند سے روایت کیا ہے از شریک از ابی حمزہ، از شعبی از فاطمہ اور امام ابن ماجہ نے بھی اس سند کے ساتھ روایت کیا ہے، اور اس میں یہ الفاظ ہیں:

لیس فی المال حق سوی الزکوٰۃ۔ | مال میں زکوٰۃ کے سوا اور کوئی حق نہیں ہے۔

(سنن ابن ماجہ ص ۱۲۸)

اور یہ ایسا اضطراب ہے جو کسی تاویل کی گنجائش نہیں رکھتا۔[1]

## حدیث مصحّف کا بیان

مصحف، تصحیف سے مشتق ہے، اس کا معنی ہے صحیفہ کو پڑھنے میں غلطی کرنا، اس کا اصطلاحی معنی یہ ہے:

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

ما یکون مخالفۃ الثقات فیہ بتغییر حرف او حروف مع بقاء صورۃ الخط فی السیاق فان کان ذلک بالنسبۃ الی النقط فالمصحف وان کان بالنسبۃ الی الشکل فالمحرف[2] | جس حدیث میں ثقہ راویوں کی مخالفت کسی حرف یا حروف کے تغیر سے کی گئی اور لکھنے کی صورت باقی ہو، اگر صرف نقطوں میں مخالفت کی ہو تو اس کو مصحّف کہتے ہیں اگر شکل میں مخالفت ہو تو اس کو محرّف کہتے ہیں۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ا ص ۲۶۶۔ ۲۶۵، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۶۷۔ ۱۶۶، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

ملا علی قاری اس کی مثالوں کے بیان میں لکھتے ہیں:

تصحیف کبھی سند میں ہوتی ہے اور کبھی متن میں، اور کبھی اس کا سبب شیخ سے لفظ کو سننے میں خطاء ہوتا ہے اور کبھی صحیفہ سے حدیث کو پڑھنے میں خطاء کرنا، اس کا سبب ہوتا ہے، جیسا کہ حسب ذیل مثالوں سے ظاہر ہے۔

تصحیف فی الاسناد: شعبہ کی حدیث ہے عن العوام بن مراجم اس میں ابن معین نے تصحیف کی اور کہا عن العوام بن مزاحم۔

تصحیف فی المتن: حضرت زید بن ثابت روایت کرتے ہیں:

ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم احتجر فی المسجد۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں حجرہ بنایا۔

ابن لھیعہ نے اس میں یوں تصحیف کی:

ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم احتجم فی المسجد۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں فصد لگوائی۔

سماع کے سبب سے تصحیف، ایک حدیث عاصم احول سے مروی ہے، سننے والے نے اس کو غلطی سے واصل احدب سنا۔

بصر کے سبب سے تصحیف، اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ لکھنے والا بد خط ہوتا ہے اور کچھ کا کچھ پڑھا جاتا ہے یا لکھنے والا نقطے نہیں لگاتا مثلاً حدیث میں ہے:

من صام رمضان واتبعہ ستا من شوال۔ جس نے رمضان کے روزے رکھے اور اس کے متصل شوال کے چھ روزے رکھے۔

پڑھنے والے نے اس کو یوں پڑھا:

من صام رمضان واتبعہ شیئا من شوال۔ جس نے رمضان کے روزے رکھے اور اس کے متصل شوال کے کچھ روزے رکھے۔

تصحیف فی المعنی: حدیث صحیح میں ہے:

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی الی عنزۃ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نیزہ (نصب کر کے اس) کی طرف نماز پڑھی۔

اس میں ابو موسیٰ عنزی نے یوں تصحیف کر دی، کہ ہم کو یہ شرف حاصل ہے کہ ہم قبیلہ عنزہ سے ہیں کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عنزہ کی طرف نماز پڑھی ہے، حالانکہ حدیث میں عنزہ سے مراد نصب شدہ نیزہ ہے قبیلہ عنزہ نہیں ہے۔ [۱]

## مجہول راوی کی حدیث کا بیان

مجہول اس راوی کو کہتے ہیں جس کی ذات اور شخصیت کا پتا نہ چلے یا ذات اور شخصیت کا پتا ہو لیکن اس کی صفت کا پتا نہ ہو آیا وہ عادل ہے یا غیر عادل۔

---

[۱] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۴۴۳، مطبوعہ مکتبۃ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

علامہ نووی لکھتے ہیں:

جس شخص کی شخصیت معلوم ہو لیکن اس کی عدالت ظاہراً اور باطناً مجہول ہو اس کی روایت قبول نہیں کی جاتی، اور جس شخص کی شخصیت معلوم ہو اور اس کی عدالت مستور ہو یعنی وہ بظاہر عادل ہو اور اس کے باطن کا پتا نہ ہو اس کی روایت قبول کی جاتی ہے، حافظ ابن الصلاح نے لکھا ہے اکثر کتب حدیث میں اسی پر عمل کیا جاتا ہے، اس کو مجہول الحال کہتے ہیں، مجہول کی تیسری قسم مجہول العین ہے، اس کی روایت قبول کرنے میں اختلاف ہے، پھر اگر اس سے دو عادل راوی روایت کریں تو اس کی جہالت جاتی رہتی ہے، محدثین کے نزدیک مجہول العین وہ شخص ہے جس کو علماء نہ پہچانتے ہوں اور وہ خود طلب علم میں مشہور نہ ہو اور اس کی حدیث صرف ایک راوی کی جہت سے معروف ہو، حافظ ابن الصلاح نے لکھا ہے جس شخص سے صرف ایک آدمی روایت کرے وہ مجہول ہے یہ قاعدہ صحابہ کے ماسوا میں ہے، کیونکہ امام بخاری نے اپنی صحیح میں حضرت مرداس بن مالک اسلمی سے روایت کی ہے اور امام مسلم نے اپنی صحیح میں حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی سے روایت کی ہے اور اول الذکر سے صرف قیس بن ابی حازم نے روایت کی ہے اور ثانی الذکر سے صرف ابوسلمہ بن عبدالرحمان نے روایت کی ہے، کیونکہ یہ دونوں مشہور صحابی ہیں اور تمام صحابہ روایت کرنے میں عادل ہیں۔ [1]

مجہول کی روایت کا کوئی مستقل نام نہیں ہے اور اس کی روایت کو حدیث ضعیف کی اقسام میں شمار کیا جاتا ہے۔

## مبہم راوی کی حدیث کا بیان

مبہم راوی کی روایت کو بھی مجہول کی اقسام میں شمار کیا جاسکتا ہے، یہ بھی حدیث ضعیف کی قسم ہے اور اس کا کوئی مستقل نام نہیں ہے۔

اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

هو من لم يصرح باسمه في الحديث۔ جس حدیث کے راوی کے نام کی تصریح نہ کی جائے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

جو غلام یا عورت معروف ہو اس کی تعدیل قبول کی جاتی ہے، اور جس شخص کی شخصیت اور عدالت معروف ہو اور اس کا نام مجہول ہو اس کی حدیث سے استدلال کیا جاتا ہے۔ جب راوی یہ کہے کہ مجھے فلاں یا فلاں نے خبر دی اور وہ عادل ہیں تو اس روایت سے استدلال کیا جائے گا، اگر وہ اس کی عدالت سے لاعلم ہو یا کہے کہ فلاں نے کہا ہے یا اس کے غیر نے تو اس کی روایت سے استدلال نہیں کیا جائے گا۔ [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ایسی بہت حدیثیں ہیں۔ اس کی مثال یہ ہے کہ ثمامہ بن حزن قشیری کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نبیذ کے متعلق سوال کیا تو انھوں نے ایک حبشیہ خاتون کے متعلق فرمایا یہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خادمہ ہے اس سے پوچھو۔

اور دوسری صورت کی مثال یہ ہے:

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۳۱۸ - ۳۱۶، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۳۲۲ - ۳۲۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ ھ

عن شعبة عن سلمة بن كهيل عن ابي الزعراء او عن زيد بن وهب ان سويد بن غفلة دخل على على بن ابي طالب فقال يا امير المؤمنين انى مررت بقوم يذكرون ابا بكر وعمر الحديث۔

از شعبہ از سلمہ بن کہیل از ابی الزعراء یا از زید بن وہب روایت ہے کہ سوید بن غفلہ حضرت علی بن ابی طالب کے پاس گئے اور کہا اے امیر المومنین میں ایسے لوگوں کے پاس سے گذرا جو حضرت ابوبکر اور عمر کا برائی کے ساتھ ذکر کر رہے تھے۔ (الحدیث)

صحیح مسلم میں ایسی احادیث ہیں جن کے بعض رجال مبہم ہیں: مثلاً کتاب الصلوۃ میں ایک حدیث کی سند اس طرح ذکر کی ہے:

حدثنا صاحب لنا عن اسماعيل بن ذكريا عن الاعمش۔

ہمارے ایک صاحب نے اسماعیل بن زکریا سے اس نے اعمش سے روایت کی۔

اور کتاب الجنائز میں ایک سند ذکر کی ہے:

حدثني من سمع حجاجا الاعور بحديث خروجه صلى الله عليه وسلم الى البقيع۔

جس شخص نے کہا نے حجاج سے حدیث سنی ہے اس نے مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بقیع کی طرف جانے کی حدیث بیان کی۔

اور باب الاحتکار میں ایک حدیث کی یہ سند ہے:

حدثني بعض اصحابنا عمرو بن عون ثنا خالد بن عبد الله۔

ہمارے بعض اصحاب نے مجھ سے حدیث بیان کی انھوں نے کہا ہم کو عمرو بن عون نے حدیث بیان کی انھوں نے کہا ہم کو خالد بن عبد اللہ نے حدیث بیان کی۔

اور کتاب الجنائز میں زہری سے روایت کیا ہے:

حدثني رجال عن ابي هريرة بمثل حديث من شهد الجنازة۔ [1]

مجھے کئی آدمیوں نے حضرت ابوہریرہ کی وہ حدیث بیان کی ہے جو اس حدیث کی مثل ہے کہ جو جنازہ میں حاضر ہوا۔

## بدعتی راوی کی حدیث کا بیان

بدعتی کی روایت کردہ حدیث کا کوئی مستقل نام نہیں ہے تاہم اس کو حدیث مردود کی اقسام میں شمار کیا جاتا ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

بدعت کی دو قسمیں ہیں، ایک بدعت مکفرہ ہے اور ایک دوسری بدعت مفسقہ ہے۔ بدعت مکفرہ کے مرتکب کی حدیث کو جمہور محدثین قبول نہیں کرتے، اور ایک قول یہ ہے کہ اس روایت مطلقاً مقبول

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۳۴۳-۳۲۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

ہے اور ایک قول یہ ہے کہ اگر وہ اپنے مذہب کی تائید کے لیے کذب کو جائز نہیں اعتقاد کرتا تو اس کی روایت مقبول ہے ورنہ نہیں، اور تحقیق یہ ہے کہ ہر بدعت مکفرہ کے مرتکب کی حدیث مردود نہیں ہوتی، کیونکہ ہر گروہ یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اس کا مخالف بدعتی ہے اور کبھی مبالغہ کر کے اپنے مخالف کی تکفیر کرتا ہے، اگر اس قول کا مطلقاً اعتبار کر لیا جائے تو تمام فرقوں کی تکفیر لازم آئے گی، اس لیے معتمد بات یہ ہے کہ جو شخص کسی ایسے امر متواتر کا انکار کرے جس کا دین سے ہونا بداہۃً معلوم ہو (جیسے پانچ نمازیں اور ماہ رمضان کے روزے) اس کی روایت مردود ہوگی، اسی طرح اس کی روایت مردود ہوگی جو کسی ایسے امر کا اعتقاد رکھے جس کے متعلق بداہۃً معلوم ہو کہ یہ دین کے مخالف ہے، (جیسے بت پرستی) اور جو اس طرح نہ ہو اور اس کا حفظ اور ضبط تام ہو اور اس کے ساتھ ساتھ وہ متقی اور پرہیزگار بھی ہو اس کی حدیث قبول کرنے سے کوئی مانع نہیں ہے۔

بدعت مفسقہ وہ ہے جس کے ارتکاب پر مطلقاً تکفیر نہیں کی جاتی، اس کے رد اور قبول میں بھی اختلاف ہے، ایک قول یہ ہے کہ اس کی روایت مطلقاً مردود ہے اور یہ بہت بعید ہے، اس پر یہ دلیل دی جاتی ہے کہ اس کی روایت کو قبول کرنے سے اس کے طریقہ کی ترویج ہوگی اور اس کی تعظیم ہوگی، اس دلیل پر یہ اعتراض ہے کہ پھر بدعتی کی اس روایت کو بھی نہیں قبول کرنا چاہیے جس کو روایت کرنے میں کوئی غیر بدعتی بھی شریک ہے اور ایک قول یہ ہے کہ اگر وہ کذب کے حلال ہونے کا اعتقاد نہیں رکھتا تو اس کی روایت مطلقاً قبول ہے اور ایک قول یہ ہے کہ اگر اس کی روایت اس کی بدعت کی تائید نہیں کرتی تو اس کی روایت مقبول ہوگی، کیونکہ اپنی بدعت کو مزین کرنے کے لیے ہو سکتا ہے وہ روایات میں تحریف کرے۔ اور یہی زیادہ صحیح قول ہے اور اکثر ائمہ کا یہی قول ہے اور جو روایت اس کے مذہب کو تقویت پہنچاتی ہو اس کو مذہب مختار پر مسترد کر دیا جائے گا۔ امام ابوداؤد کے شیخ حافظ ابواسحاق ابراہیم بن یعقوب جوزجانی اور امام نسائی نے اس کی تصریح کی ہے۔[۱]

## بدعت مکفرہ کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے شرح المہذب میں لکھا ہے، اللہ تعالیٰ کو مجسم ماننا، یا اللہ تعالیٰ کے علم بالجزئیات کا انکار کرنا یا قرآن مجید کو مخلوق ماننا کفر ہے۔[۲] میں کہتا ہوں کہ قرآن مجید کو محرف ماننا، حضرت عائشہ پر تہمت لگانا، حضرت ابوبکر کی صحابیت کا انکار کرنا، چار کے سوا باقی تمام صحابہ کو مرتد ماننا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی ظلی یا امتی نبی کی بعثت کا قائل ہونا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت کرنا اور شریعت اسلامیہ کا مذاق اڑانا مثلاً اسلامی حدود پر پھبتیاں کسنا بھی صریح اور غیر مؤول کفر ہے۔

## روافض کی روایت کا بیان

صحیح یہ ہے کہ رافضیوں اور سلف پر سب و شتم کرنے والوں کی روایت مقبول نہیں ہے، کیونکہ مسلمان کو سب و شتم کرنا فسق ہے تو صحابہ کو سب و شتم کرنا بطریق اولیٰ فسق ہے، علامہ ذہبی نے میزان میں لکھا ہے بدعت کی دو قسمیں ہیں، بدعت صغریٰ مثلاً تشیع بلا غلو ہو

---

[۱] حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۷۲-۷۲، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[۲] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۳۲۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

یا غلو کے ساتھ ہو، مثلاً جو شخص حضرت علی کے خلاف جنگ کرنے والوں کے حق میں کلام کرے، اور یہ تشیع باوجود تقویٰ اور پرہیزگاری کے بکثرت تابعین اور تبع تابعین میں تھا، اور اس میں غلو کرنا اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کا تبرّا کرنا اور اس کی طرف دعوت دینا سو ایسے لوگوں کی روایت قبول نہیں ہے، اس قسم کے لوگوں میں کوئی صادق اور امین نہیں ہے بلکہ ان کا شعار کذب اور تقیہ ہے اور ان کی علامت نفاق ہے، اور ایک دوسرے مقام پر علامہ ذہبی نے لکھا ہے روافض کی روایت کے متعلق تین قول ہیں (۱) مطلقاً منع ہے (۲) کذاب اور وضاع کے علاوہ مطلقاً رخصت ہے (۳) جو حدیث کی معرفت رکھتا ہو اس کے لیے جائز ہے۔ امام مالک نے کہا روافض سے کلام کرو نہ ان کی روایت قبول کرو، امام شافعی نے کہا میں نے روافض سے زیادہ کسی کو جھوٹ کی گواہی دیتے ہوئے نہیں دیکھا، یزید بن ہارون نے کہا رافضیوں کے سوا ہر بدعتی کی روایت لکھی جاتی ہے۔ [1]

## فسق سے تائب کی روایت کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث میں وضاع کے علاوہ ہر فسق سے توبہ کرنے والے کی روایت مقبول ہے، امام احمد بن حنبل، امام حمیدی اور شیخ بخاری کا یہی قول ہے صیرفی نے کہا جس شخص کی حدیث کو کذب کی وجہ سے ساقط کر دیں ہم اس کی توبہ قبول نہیں کرتے اور جس کو ہم ضعیف قرار دے دیں اس کو قوی نہیں کہتے بر خلاف شہادت کے، سمعانی نے کہا جس کو ہم ایک حدیث میں کاذب قرار دے دیں اس کی اس سے پہلے کی تمام روایات کو ساقط کرنا واجب ہے، میں کہتا ہوں کہ یہ قول ہمارے اور دیگر ائمہ مذاہب کے قاعدہ کے خلاف ہے۔ [2]

## روایت اور شہادت کا فرق

علامہ سیوطی نے روایت اور شہادت میں حسب ذیل وجوہ سے فرق بیان کیے ہیں:

۱۔ روایت میں عدد کی شرط نہیں ہے، اور شہادت میں عدد کی شرط ہے۔
۲۔ روایت میں مطلقاً مرد ہونے کی شرط نہیں ہے، اور بعض جگہ شہادت میں مرد ہونے کی شرط ہے (مثلاً حد وغیرہ میں)
۳۔ روایت میں آزاد ہونے کی شرط نہیں ہے اور شہادت میں مطلقاً یہ شرط ہے۔
۴۔ روایت میں بلوغ کی شرط نہیں ہے اور شہادت میں یہ شرط ہے۔
۵۔ جو بدعت کا داعی ہو اس کی شہادت مقبول ہے روایت مقبول نہیں ہے۔
۶۔ وضع سے تائب کی شہادت مقبول ہے روایت مقبول نہیں ہے۔
۷۔ جو ایک حدیث میں جھوٹ بولے اس کی پہلی تمام روایات مردود ہو جاتی ہیں، اور جو ایک مرتبہ جھوٹی گواہی دے اس کی پچھلی تمام گواہیاں رد نہیں ہوتیں۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ص ۳۲۴-۳۲۶، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ
[2] علامہ یحییٰ بن شرف نواوی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ص ۳۲۹-۳۳۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

۸۔ جو اپنے نفع کے لیے یا اپنے ضرر کو دفع کرنے کے لیے شہادت دے اس کی شہادت مقبول نہیں ہے اس کے برخلاف ایسی روایت مقبول ہے۔

۹۔ اصل، فروع اور غلام کی شہادت مقبول نہیں ہوتی اور ان کی روایت مقبول ہوتی ہے۔

۱۰۔ روایت میں ایک آدمی کی جرح اور تعدیل بھی صحیح ہے اور شہادت میں صحیح نہیں ہے۔

۱۱۔ روایت کی اجرت لینا جائز ہے اور شہادت کی اجرت لینا جائز نہیں ہے، (البتہ سواری کی اجرت لے سکتا ہے)۔

۱۲۔ جب تک اصل شہادت ممکن ہو شہادت علی الشہادت جائز نہیں ہے اور روایت میں یہ جائز ہے [۱]

## حدیث پر اجرت لینے والے کی روایت کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں:

امام احمد، اسحاق، اور ابوحاتم کے نزدیک حدیث بیان کرنے کی اجرت لینے والے کی روایت مقبول نہیں ہے، اور امام ابونعیم فضل، علی بن عبدالعزیز اور دوسرے ائمہ کے نزدیک اس کی روایت مقبول ہے، اور شیخ ابواسحاق شیرازی کا فتویٰ یہ ہے کہ جو شخص حدیث میں مشغولیت کی وجہ سے اپنے عیال کے لیے کسب نہ کر سکے اس کے لیے حدیث کی اجرت لینا جائز ہے۔ [۲]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

ظاہر قرآن میں اس کی شہادت ہے کیونکہ وصی کو جب حاجت ہو یا یتیم کے مال کی حفاظت کی وجہ سے وہ کسب نہ کر سکے تو وہ یتیم کے مال سے اجرت لے سکتا ہے۔ [۳]

## بد حافظہ کی روایت کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

بد حافظہ سے مراد وہ شخص ہے جس کی صحت، خطاء پر راجح نہ ہو، ایک وہ ہے کہ اس کا بد حافظہ ہونا تمام حالات میں اس کو لازم ہو اس کی حدیث شاذ ہوتی ہے، دوسری قسم یہ ہے کہ حافظہ کی خرابی اس کو بعد میں عارض ہوئی ہو، اس کے بوڑھے ہونے کے بعد یا اس کی بینائی چلی جانے کے بعد یا اس کی کتابیں جل جانے کے بعد کیونکہ وہ ان کتابوں پر اعتماد کرتا تھا اور پھر اپنے حافظہ پر اعتماد کرنے لگا، اس راوی کو مختلط کہتے ہیں، اس کا حکم یہ ہے کہ اگر یہ تمیز ہو جائے کہ فلاں روایت اس کے اختلاط سے پہلے کی ہے تو وہ مقبول ہوگی اور اگر تمیز نہ ہو سکے تو اس کی روایت موقوف ہوگی، اسی طرح جس کا معاملہ مشتبہ ہو اس کی روایت بھی موقوف ہوگی، جب بد حافظہ، مختلط غیر تمیز، مستور اور مدلس کی روایت کا کوئی معتبر متابع مل جائے تو متابع اور متابع کے مجموعہ سے وہ حدیث حسن لغیرہ ہو جاتی ہے۔ کیونکہ بد حافظہ اور مختلط وغیرہ میں سے ہر ایک کی روایت صواب اور غیر صواب کا احتمال رکھتی ہے اور جب معتبرین میں سے کوئی روایت ان کے موافق مل جائے تو اس کے صواب کی جانب کو ترجیح ہو جاتی ہے اور یہ اس پر دلیل ہے کہ وہ

---

[۱] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۳۳۳۔۳۳۲، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[۲] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۳۳۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[۳] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۳۳۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

حدیث محفوظ ہے اور وہ توقف کے درجہ سے ترقی کر کے قبولیت کے درجہ کو پہنچ جاتی ہے، اس کے باوجود وہ حدیث حسن لذاتہ کے درجہ سے کم ہوتی ہے۔ [۱]

علامہ نووی لکھتے ہیں:

جس راوی کے متعلق یہ مشہور ہو کہ وہ حدیث سننے یا سنانے کے وقت تساہل کرتا ہے مثلاً نیند کے عالم میں حدیث سنتا ہے یا اپنی صحت شدہ اصل کے بغیر حدیث بیان کرتا ہے یا اس کے متعلق مشہور ہو کہ اس کی حدیث میں جس لفظ کی تلقین کی جائے وہ قبول کر لیتا ہے یا اس کو روایت کرنے میں بکثرت سہو ہوتا ہے یا اس کی روایت میں بہت شاذ اور منکر حدیثیں ہیں تو ایسے تمام راویوں کی حدیثیں قبول نہیں کی جاتیں، امام ابن المبارک، امام حمیدی اور امام احمد وغیرہ نے کہا ہے کہ جس شخص کو حدیث میں غلطی بتائی جائے اور وہ پھر بھی اپنی روایت پر مصر رہے اس کی تمام روایات ساقط ہو جاتی ہیں بشرطیکہ وہ عناداً اصرار کرے۔ [۲]

## جرح اور تعدیل کے الفاظ کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں:

الفاظ تعدیل کے کئی مراتب ہیں، پہلا مرتبہ: ثقہ، متقن، ثبت یا حجت، عدل حافظ یا ضابط۔ دوسرا مرتبہ: صدوق، لا باس بہ۔ تیسرا مرتبہ: یہ بزرگ ہے، اس کی حدیث لکھی جائے گی، اور غور کیا جائے گا، چوتھا مرتبہ: صالح الحدیث، اس کی حدیث اعتبار کے لیے لکھی جائے گی۔

الفاظ جرح کے بھی کئی مراتب ہیں: "یہ قوی نہیں ہے"، اس کی حدیث لکھی جاتی ہے، اور یہ "لین" سے کم مرتبہ کا ہے اور جب وہ کہیں "ضعیف الحدیث" تو یہ "قوی نہیں ہے" سے کم مرتبہ کا ہے، "اس کو پھینکا نہیں جائے گا بلکہ اس کا اعتبار کیا جائے گا" اور جب وہ کہیں متروک الحدیث یا واہی یا کذاب تو یہ ساقط ہے اس کی حدیث لکھی نہیں جائے گی، نیز ان کے الفاظ ہیں، فلاں شخص سے لوگ روایت کرتے ہیں، وسط ہے، متقارب الحدیث ہے، مضطرب ہے، اس سے استدلال نہیں کیا جاتا، مجہول ہے، لاشئی ہے، لیس بذالک، لیس بذالک القوی، اس کی حدیث میں ضعف ہے وغیرہ۔ [۳]

## حدیث ضعیف کے مراتب

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

حدیث ضعیف کی بدترین قسم موضوع ہے، اور اس پر سب کا اتفاق ہے، پھر اس کے بعد متروک ہے، پھر منکر ہے، پھر معلل ہے، پھر مدرج ہے، پھر مقلوب ہے، پھر مضطرب ہے، یہ حافظ ابن حجر عسقلانی کی بیان کردہ ترتیب ہے، اور علامہ خطابی نے کہا بدترین ضعیف موضوع ہے، پھر مقلوب ہے، پھر مجہول ہے، اور علامہ زرکشی نے کہا بدترین موضوع ہے، پھر مدرج ہے پھر متروک ہے، پھر مقلوب ہے، پھر منکر ہے، پھر شاذ ہے، پھر مضطرب ہے، میں کہتا ہوں یہ بہت عمدہ ترتیب ہے لیکن متروک کو مدرج

---

[۱] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۵۱-۵۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[۲] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی ج ۱ ص ۳۴۰-۳۳۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[۳] 〃 〃 〃 〃، تقریب النواوی ج ۱ ص ۳۴۸-۳۴۲

سے پہلے رکھنا چاہیے اور سند کے اعتبار سے حدیث ضعیف کی اقسام کی ترتیب اس طرح ہے، بدترین ضعیف معضل ہے، پھر منقطع ہے پھر مدلس ہے، پھر مرسل ہے اور یہ بالکل واضح ہے۔ [1]

## حدیث ضعیف پر عمل کرنے کی تحقیق

علامہ خطیب بغدادی لکھتے ہیں:

بے شمار علماء سلف سے مروی ہے کہ جو احادیث حلال اور حرام کرنے سے متعلق ہوں ان میں صرف ان لوگوں کی روایت جائز ہے جو تہمت سے بری ہوں اور بدگمانی سے دور ہوں اور جو احادیث ترغیب اور مواعظ سے متعلق ہوں ان کو تمام مشائخ سے لکھنا جائز ہے، سفیان ثوری کہتے تھے کہ حلال اور حرام میں اس علم کو صرف ان لوگوں سے حاصل کرو جو اس فن کے رئیس ہیں اور علم میں مشہور ہیں جو کمی اور زیادتی کی معرفت رکھتے ہیں اور اس کے ماسوا میں باقی مشائخ سے روایت کرلینے میں کوئی حرج نہیں ہے امام احمد بن حنبل فرماتے تھے کہ جب ہم حلال، حرام، سنن اور احکام میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث روایت کرتے ہیں تو اسانید میں سخت قیود لگاتے ہیں اور جب ہم فضائل اعمال میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ایسی احادیث روایت کرتے ہیں جن سے کوئی حکم لاگو ہوتا ہے نہ ساقط ہوتا ہے تو پھر ہم اسانید میں تساہل کرتے ہیں۔ ابوزکریا عنبری نے کہا جب کسی چیز کو حلال یا حرام کرنے یا اور کسی حکم کے متعلق حدیث وارد نہ ہو اور ترغیب یا ترہیب یا تشدید یا ترخیص ہو تو اس سے اغماض کرنا اور اس کے راویوں کے احوال سے تساہل کرنا واجب ہے [2] (یا جائز ہے؟)

سعیدی غفرلہ

حافظ ابوعمرو بن صلاح لکھتے ہیں:

محدثین وغیرہم (یعنی فقہاء) کے نزدیک موضوع حدیث کے علاوہ احادیث ضعیفہ کو بغیر بیان ضعف کے روایت کرنا جائز ہے، بشرطیکہ وہ احادیث اللہ تعالیٰ کی صفات اور حلال اور حرام اور دیگر احکام شرعیت سے متعلق نہ ہوں مثلاً مواعظ، قصص، فضائل اعمال اور ترغیب و ترہیب کے دیگر فنون سے متعلق ہوں، جن کا احکام اور عقائد سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، اور جن ائمہ نے اس میں تساہل کی تصریح کی ہے ان میں عبدالرحمٰن بن مہدی اور امام احمد بن حنبل شامل ہیں۔ [3]

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

محدثین وغیرہم کے نزدیک موضوع حدیث کے علاوہ حدیث ضعیف کی سند میں روایت کے وقت تساہل کرنا جائز ہے اور اس پر عمل کرنا بھی جائز ہے، بشرطیکہ اس حدیث کا تعلق اللہ تعالیٰ کی صفات اور احکام شرعیہ مثلاً حلال اور حرام سے نہ ہو اور اس حدیث کا عقائد اور احکام سے کوئی تعلق نہ ہو۔ [4]

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۹۵، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابوبکر احمد بن علی بن ثابت خطیب بغدادی متوفی ۴۶۳ھ، الکفایۃ فی علم الروایۃ ص ۱۳۴-۱۳۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ

[3] حافظ ابوعمرو عثمان بن عبدالرحمٰن شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۹۳-۹۲، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ

[4] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۹۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

علامہ سیوطی اس عبارت کی شرح میں لکھتے ہیں:

شیخ الاسلام (حافظ ابن حجر عسقلانی) نے فضائل اعمال وغیرہ سے متعلق ضعیف حدیث پر عمل کرنے کی تین شرائط ذکر کی ہیں:

(۱)۔ اس حدیث میں شدید ضعف نہ ہو، سو جس حدیث کی روایت میں کوئی کاذب راوی یا متہم بالکذب راوی منفرد ہو وہ اس قاعدہ سے خارج ہے، اسی طرح جو راوی فحش غلطی کرتا ہو، اس کی روایت بھی خارج ہے، علامہ علائی نے اس شرط پر اتفاق نقل کیا ہے۔

(۲)۔ وہ حدیث کسی معمول بہ قاعدہ کے تحت مندرج ہو۔

(۳)۔ اس حدیث پر عمل کرتے وقت اس حدیث کے ثبوت کا اعتقاد نہ کرے بلکہ احتیاط کا اعتقاد رکھے۔ [1]

ڈاکٹر محمود طحان نے بھی ان تین شرائط کو حافظ ابن حجر عسقلانی کے حوالے سے بیان کیا ہے۔ [2]

صحیح مسلم کے مقدمہ کی شرح میں علامہ نووی نے اس مسئلہ پر محققانہ گفتگو کی ہے کہ حلال اور حرام ایسے احکام شرعیہ میں حدیث ضعیف سے استدلال کرنا مطلقاً جائز نہیں ہے، لکھتے ہیں:

بسا اوقات محدثین ضعیف راویوں سے ترغیب، ترہیب، فضائل اعمال اور قصص کی احادیث اور زہد اور مکارم اخلاق وغیرہ کی احادیث روایت کرتے ہیں جن کا حلال اور حرام اور دیگر احکام شرعیہ سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، اس قسم کی احادیث میں محدثین وغیرہم کے نزدیک تساہل جائز ہے اور غیر موضوع کی روایت بھی جائز ہے اور اس پر عمل کرنا بھی جائز ہے، کیونکہ اس کے قواعد صحیح شریعت میں مقرر اور علماء کے نزدیک معروف ہیں، بہر حال جب ضعیف راوی احکام سے متعلق حدیث کی روایت میں منفرد ہوں تو ائمہ اس حدیث سے استدلال نہیں کرتے کیونکہ یہ ایسا فعل ہے جس کو ائمہ حدیث میں سے کسی امام نے اور محققین علماء میں سے کسی عالم نے نہیں کیا، اور اکثر فقہاء نے جو ضعیف راویوں پر اعتماد کیا ہے وہ صحیح نہیں ہے بلکہ بہت قبیح ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر اس راوی کا ضعف معلوم ہے تو ان کے لیے اس سے استدلال کرنا جائز نہیں ہے، کیونکہ فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ ضعیف حدیث سے احکام میں استدلال نہیں کیا جاتا اور اگر اس کا ضعف معلوم نہیں ہے تب بھی بحث اور تفتیش یا اہل علم سے سوال کیے بغیر اس حدیث سے استدلال کرنا جائز نہیں ہے۔ [3]

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

موضوع کے ماسوا احادیث کو ترغیب، ترہیب، قصص، مواعظ اور ایسے دیگر امور میں بیان کرنا جائز ہے البتہ اللہ تعالیٰ کی صفات اور حلال اور حرام میں ان کو بیان کرنا جائز نہیں ہے، ابن مہدی اور امام احمد بن حنبل نے حدیث ضعیف السند کو روایت کرنے کی اجازت دی ہے، اور جب تم بغیر سند کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کسی حدیث

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۹۹-۲۹۸، مطبوعہ مطبعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] ڈاکٹر محمود طحان، تیسیر مصطلح الحدیث ص ۶۵-۶۴، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

کو منسوب کرو تو یہ نہ کہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح فرمایا ہے یا اسی طرح کے دیگر الفاظ جازمہ استعمال نہ کرو بلکہ تمریض کے صیغہ کو استعمال کرو، (مثلاً روایت ہے) اسی طرح جس حدیث کی صحت میں شک ہو اس کا بھی یہی حکم ہے۔ ؎۱

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

حدیث ضعیف کو بغیر بیان کے ذکر کرنا جائز ہے جب کہ اس سے احکام اور عقائد کو ثابت نہ کیا جائے، بلکہ مواعظ اور قصص میں ترغیب اور ترہیب کے لیے اور فضائل اعمال وغیرہ میں اس کا بیان کرنا جائز ہے اور حلال اور حرام سے متعلق احکام شرعیہ میں، اور اللہ تعالیٰ کی صفات اور دیگر عقائد کے اثبات میں حدیث ضعیف کو ذکر کرنا جائز نہیں ہے، امام عبدالرحمان بن مہدی، امام احمد بن حنبل اور امام عبد اللہ بن المبارک نے اس کی تصریح کی ہے۔ ؎۲

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

حافظ ابن عبدالبر نے کہا ہے کہ فضائل میں حدیث ضعیف پر عمل کرنا جائز ہے، اور علامہ نووی نے کہا ہے کہ احتیاط کے مواضع میں بھی حدیث ضعیف پر عمل کرنا جائز ہے، مثلاً بیع یا نکاح سے متعلق کسی معاملہ میں حدیث ضعیف السند سے کراہت ثابت ہو تو اس سے بچنا مستحب ہے لیکن واجب نہیں ہے، اور قاضی ابوبکر ابن العربی مالکی نے کہا ہے کہ حدیث ضعیف پر عمل کرنا مطلقاً ممنوع ہے، لیکن علامہ نووی نے اپنی کئی کتابوں میں لکھا ہے کہ محدثین کا اجماع ہے کہ فضائل وغیرہ میں حدیث ضعیف پر عمل کرنا جائز ہے، اور اس کی حسب ذیل شرائط ہیں:

(۱)۔ اس حدیث کی سند میں ضعف شدید نہ ہو۔

(۲)۔ وہ حدیث کسی ایسے عام قاعدہ کے تحت مندرج ہو جس سے کسی کا استثناء نہ کیا گیا ہو۔

(۳) اس پر عمل کے وقت اس کے ثبوت کا اعتقاد نہ رکھا جائے بلکہ احتیاط کا اعتقاد رکھا جائے۔ ؎۳

احمد محمد شاکر نے بھی ان شرائط کا ذکر کیا ہے۔ ؎۴

## تعدد اسانید سے حدیث ضعیف کی تقویت کی تحقیق

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

ہو سکتا ہے کہ کوئی شخص یہ کہے کہ بہت سی احادیث کو ضعیف قرار دیا جاتا ہے، حالانکہ وہ متعدد اسانید سے مروی ہوتی ہیں مثلاً الاذنان من الراس "دونوں کان سر سے ملحق ہیں"، جب یہ حدیث متعدد اسانید سے مروی ہے تو اس کو حسن کیوں نہیں قرار دیا گیا

؎۱۔ حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث ص ۶۷ - ۶۵، مطبوعہ دار احیاء التراث القاہرہ ۱۳۹۹ھ

؎۲۔ حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التبصرہ والتذکرہ ج ۱ ص ۲۹۱، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع، مکہ مکرمہ

؎۳۔ علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبدالرحمان سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث ج ۱ ص ۳۳۲ - ۳۳۳ ملخصا، مطبوعہ دار الامام الطبری ۱۴۱۲ھ

؎۴۔ احمد محمد شاکر، الباعث الحثیث ص ۶۷، مطبوعہ دار التراث القاہرہ، ۱۳۹۹ھ

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ قاعدہ کلیہ نہیں ہے کہ تعدد اسانید سے کسی حدیث کا ضعف جاتا رہتا ہے بلکہ اس حکم میں تفصیل ہے، اگر کسی راوی کے حافظہ کی کمزوری کی وجہ سے حدیث کو ضعیف قرار دیا گیا ہو اور وہ راوی صادق اور عادل ہو، پھر وہ حدیث کسی اور سند سے بھی مروی ہو تو یہ معلوم ہو جائے گا کہ یہ حدیث محفوظ ہے اور اس کے ضبط میں خلل نہیں ہے، اسی طرح کسی حدیث میں ضعف ارسال کی وجہ سے ہو اور ارسال کرنے والا امام حافظ ہو تو اس میں ضعف قلیل ہے اور جب وہ حدیث کسی اور سند سے مروی ہو تو اس کا ضعف زائل ہو جائے گا، اور ایک ضعف وہ ہے جو بہت شدید ہوتا ہے اور یہ ضعف تعدد اسانید سے زائل نہیں ہوتا، اس ضعف کا سبب راوی کا متہم بالکذب ہونا یا اس حدیث کا شذوذ ہے۔[1]

حافظ عراقی نے بھی حافظ ابن الصلاح کی اس عبارت کو نقل کیا ہے۔[2]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

اگر کسی حدیث ضعیف میں راوی کے حافظہ میں خرابی یا کسی راوی کے ارسال کی وجہ سے ضعف ہو اور اس حدیث کا کوئی راوی کذب سے متہم نہ ہو اور نہ وہ حدیث شاذ ہو تو پھر تعدد طرق سے وہ حدیث حسن ہو جاتی ہے، لیکن اگر اس میں اتہام کذب یا شذوذ کی وجہ سے ضعف ہو تو پھر وہ کثرت طرق کے باوجود حسن نہیں ہوتی، مثلاً یہ حدیث:

من حفظ علی امتی اربعین حدیثا۔ جس نے میری امت کے لیے چالیس حدیثیں حفظ کیں۔

علامہ نووی نے نقل کیا ہے کہ تمام حفاظ کا اس پر اتفاق ہے کہ یہ حدیث کثرت اسانید کے باوجود ضعیف ہے لیکن ایسی حدیث جس کا ضعف کثرت اسانید سے زائل نہ ہو اس حدیث موجود منکر سے بہر حال اعلیٰ ہوتی ہے جس کے تقاضے پر عمل کرنا کسی حال میں جائز نہیں ہے اور ایسی حدیث سے فضائل میں عمل کیا جا سکتا ہے۔[3]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

حافظ ابوالحسن ابن القطان مغربی نے تصریح کی ہے کہ حدیث حسن لغیرہ سے ہر جگہ استدلال نہیں ہوتا بلکہ اس پر صرف فضائل اعمال میں عمل کیا جاتا ہے اور فرض، وجوب اور حرمت کے احکام میں اس پر عمل نہیں کیا جاتا، ہاں اگر اس کی اسانید متعدد ہوں، یا اتصال عمل کے ساتھ اس کی تقویت ہو یا کوئی شاہد صحیح اس کے موافق ہو یا ظاہر قرآن میں اس کی تائید ہو تو پھر ہو سکتا ہے۔

یہ قول انصاف کے مطابق ہے، اور اس کی دلیل یہ ہے کہ امام ترمذی جس حدیث کو حسن کہیں ان کے نزدیک اس سے استدلال لازم نہیں ہے، کیونکہ انہوں نے ایک حدیث از خیثمہ بصری از عمران بن حصین رضی اللہ عنہ روایت

---

۱۳۸۶ھ

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۳۱-۳۰ مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ،

[2] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۱ ص ۹۲-۹۱، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع

[3] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث ج ۱ ص ۸۳-۸۲، مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

اور کہا یہ حدیث حسن ہے اور اس کا اسناد اس پائے کا نہیں، اور کتاب العلم میں تفضیلت علم میں ایک حدیث روایت کی اور کہا یہ حدیث حسن ہے اور ہم نے اس کو صحیح اس لیے نہیں کہا کہ اس میں اعمش نے تدلیس کی ہے۔ [۱]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

جس ضعیف حدیث میں راوی کے فسق کی وجہ سے ضعف ہو وہ تعدد اسانید کی وجہ سے لائق استدلال نہیں بنتی اور اگر راوی میں فسق نہ ہو بلکہ وہ صادق اور عادل ہو لیکن اس کے حفظ میں خرابی ہو تو اس کی حدیث تعدد اسانید کی بناء پر لائق استدلال ہو جاتی ہے۔ [۲]

نیز علامہ نووی لکھتے ہیں:

قال العلماء من المحدثين والفقهاء وغيرهم يجوز ويستحب العمل في الفضائل والترغيب والترهيب بالحديث الضعيف ما لم يكن موضوعا واما الاحكام كالحلال والحرام والبيع والنكاح والطلاق وغير ذلك فلا يعمل فيها الا بالحديث الصحيح او الحسن الا ان يكون في احتياط في شئ كما اذا ورد حديث ضعيف بكراهة بعض البيوع او الانكحة [۳]

حضرات محدثین، فقہاء اور دیگر علماء کرام فرماتے ہیں کہ فضائل اعمال اور ترغیب و ترہیب میں حدیث ضعیف پر عمل کرنا مستحب ہے جبکہ وہ موضوع نہ ہو لیکن حلال اور حرام کے احکام مثلاً بیع، نکاح اور طلاق وغیرہ میں حدیث صحیح یا حسن کے سوا اور کسی پر عمل درست نہیں، الا یہ کہ اس میں احتیاط ہو مثلاً بیع یا نکاح کی کراہت میں کوئی حدیث ضعیف وارد ہو۔

علامہ ابن حجر ہیتمی مکی لکھتے ہیں:

الذي اطبق عليه ائمتنا الفقهاء والاصوليون والحفاظ ان الحديث الضعيف حجة في المناقب كما انه بإجماع من يعتد به حجة في فضائل الاعمال [۴]

ہمارے ائمہ فقہاء، اصولیین اور حفاظ کا اس پر اتفاق ہے کہ مناقب میں بھی حدیث ضعیف حجت ہوتی ہے، جس طرح قابل شمار علماء کا اس پر اجماع ہے کہ فضائل اعمال میں حدیث ضعیف حجت ہوتی ہے۔

## حدیث ضعیف کی تقویت کی وجوہ

مذکور الصدر حوالہ جات سے معلوم ہو گیا کہ وجوب اور حرمت کے اثبات میں احادیث ضعیفہ کا اعتبار نہیں ہوتا، لیکن فضائل اعمال اور مناقب میں احادیث ضعیفہ کا اعتبار کیا جاتا ہے اس لیے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر ان بعض قرائن کا ذکر کر دیا جائے جن کی بناء پر حدیث ضعیف قوی ہو جاتی ہے اور اس کا ضعف جاتا رہتا ہے، پہلی صورت یہ ہے کہ جب حدیث ضعیف متعدد اسانید سے مروی ہو تو وہ حسن لغیرہ ہو جاتی ہے چنانچہ تمام مستند اصول حدیث کی کتابوں میں یہ مسئلہ مرقوم ہے۔

---

مدینہ منورہ، ۱۴۰۲ھ

[۱] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۴۰۳-۴۰۴، مطبوعہ دار احیاء التراث الاسلامی

[۲] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، التحریر مع التقریر والتحبیر ج ۲ ص ۲۲۹، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[۳] ابو زکریا یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، کتاب الاذکار ص ۷-۸، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[۴] علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی ۹۷۴ھ، تطہیر الجنان واللسان ص ۱۳، مطبوعہ مکتبۃ القاہرہ، ۱۳۸۵ھ

## مجتہد کے استدلال سے حدیث ضعیف کی تقویت کی تحقیق

علامہ ابن عابدین شامی لکھتے ہیں:

ان المجتھد اذا استدل بحدیث کان تصحیحا لہ کما فی التحریر وغیرہ۔[1]

مجتہد جب کسی حدیث سے استدلال کرے تو اس کا استدلال بھی حدیث کے صحیح ہونے کی دلیل ہے جس طرح تحریر میں امام ابن ہمام نے تحقیق فرمائی ہے۔

علامہ ابن ہمام کی تحقیق کا ہم عنقریب ذکر کر رہے ہیں:

امام عبدالوہاب شعرانی شافعی لکھتے ہیں:

ان قیل بضعف شیٔ من ادلۃ مذھبہ فذلک الضعف انما ھو بالنظر للرواۃ النازلین عن سندہ بعد موتہ (الی قولہ) ویکفینا صحۃ الحدیث استدلال مجتھد بہ۔[2]

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ امام ابوحنیفہ کے دلائل میں سے کوئی حدیث ضعیف ہے تو یہ ضعف امام اعظم کی سند میں ان پیچھے کے راویوں کی وجہ سے ہے جنہوں نے امام اعظم کی موت کے بعد اس حدیث کو روایت کیا ہے اور ہمیں اس حدیث کی صحت کے لیے یہ کافی ہے کہ ایک امام مجتہد نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے۔

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

ویثبت التعدیل بحکم القاضی العدل وعمل المجتھد الشارطین لا ان لم یعلم سوی کونہ علی وفقہ۔[3]

شاہد کی عدالت، اس قاضی عادل کے فیصلہ اور راوی کی عدالت، اس مجتہد کے عمل سے ثابت ہوجائیگی جو شاہد اور راوی میں عدالت کی شرط لگاتے ہوں، اور اگر اس کے سوا اور کوئی چیز معلوم نہ ہو کہ وہ روایت اس مجتہد کے موافق ہے تو پھر عدالت ثابت نہیں ہوگی۔

علامہ ابن امیر الحاج اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

جو حاکم شاہد میں عدالت کی شرط لگاتا ہو اور وہ غیر عادل کی شہادت پر فیصلہ کر دے تو وہ حاکم فاسق ہو جائیگا اسی طرح جو مجتہد راوی میں عدالت کی شرط لگاتا ہو اور وہ غیر عادل کی روایت سے اجتہاد کرے تو وہ مجتہد بھی فاسق ہو جائے گا۔ اور مفروض یہ ہے کہ حاکم اور مجتہد عادل ہیں اس لیے ان کا کسی شاہد اور راوی کی شہادت اور روایت پر عمل کرنا اس راوی کی تعدیل کے قائم مقام ہے، پھر اس راوی کی روایت پر عمل کرنا دو شرطوں کے ساتھ مشروط ہے، پہلی شرط یہ ہے کہ یہ معلوم ہو کہ اس روایت کے سوا مجتہد کے پاس اور کوئی دلیل نہیں ہے، دوسری شرط یہ ہے کہ یہ معلوم ہو کہ اس مجتہد کا اس روایت

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، ردالمحتار ج ۲ ص ۱، مطبوعہ مکتبہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] علامہ عبدالوہاب شعرانی متوفی ۹۷۳ھ، میزان الشریعۃ الکبری ج ۱ ص ۶۵، مطبوعہ مطبعہ ازہریہ مصر، ۱۳۵۱ھ

[3] علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی متوفی ۸۶۱ھ، التحریر مع التقریر والتحبیر ج ۲ ص ۲۴۹-۲۴۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ بیروت

پر عمل کرنا احتیاط فی الدین پر مبنی نہیں ہے، آخری قید سے علامہ ابن ہمام نے ان دو شرطوں کی طرف اشارہ کیا ہے۔

دوسری بحث یہ ہے کہ اگر کوئی عادل راوی کسی (ضعیف) راوی کی حدیث کو روایت کرے تو وہ اس کی تعدیل ہے یا نہیں، ایک قول یہ ہے کہ یہ مطلقاً تعدیل ہے، دوسرا قول یہ ہے کہ یہ مطلقاً تعدیل نہیں ہے، اور یہ قول حافظ ابن الصلاح نے اکثر ائمہ حدیث کی طرف منسوب کیا ہے اور کہا ہے کہ یہی صحیح ہے اور آمدی اور ابن حاجب کے نزدیک بھی یہی مختار ہے اور اس قول کی تفصیل یہ ہے کہ اگر یہ معلوم ہو کہ وہ راوی صرف عادل سے روایت کرتا ہے تو اس کا کسی راوی سے روایت کرنا اس کی تعدیل ہے کیونکہ اصل یہ ہے کہ انسان اپنی عادت کے مطابق عمل کرتا ہے، اور اگر یہ امر معلوم نہ ہو تو پھر اس کا کسی سے روایت کرنا اس کی تعدیل نہیں ہے۔ [1]

## اہل علم کے عمل کی وجہ سے حدیث ضعیف کی تقویت کی تحقیق

بعض اوقات علماء اور صلحاء کے عمل کی وجہ سے بھی حدیث کی صحت پر استدلال کیا جاتا ہے۔

امام حاکم نیشاپوری صلوٰۃ التسبیح کی صحت پر استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وعما یستدل بہ علی صحۃ ھذا الحدیث استعمال الائمۃ من اتباع التابعین الی عصرنا ھذا ایاہ ومواظبتھم علیہ وتعلیمھن الناس منھم عبد اللہ بن المبارک رحمۃ اللہ علیہ۔ [2]

جس چیز سے اس حدیث کی صحت پر استدلال کیا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ اتباع تابعین سے لے کر ہمارے اس دور تک تمام ائمہ اس پر دوام کے ساتھ عمل کرتے رہے ہیں اور لوگوں کو اس کی تعلیم دیتے رہے ہیں ان ائمہ میں سے عبد اللہ بن مبارک بھی ہیں۔

مولانا عبد الحئی لکھنوی متوفی ۱۳۰۴ھ نے لکھا ہے کہ امام بیہقی نے بیان کیا ہے کہ عبد اللہ بن مبارک صلوٰۃ التسبیح پڑھتے تھے اور بعد کے تمام علماء اس کو ایک دوسرے سے نقل کرکے پڑھتے رہے اور اس عمل میں اس حدیث مرفوع کی تقویت ہے۔ (الآثار المرفوعۃ ص ۲۳)

لیکن میں نے امام بیہقی کی سنن کبریٰ، معرفۃ السنن والآثار اور شعب الایمان میں دیکھا ان کتابوں میں یہ عبارت نہیں ہے، واللہ تعالیٰ اعلم۔

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

امام ترمذی نے یہ حدیث روایت کی:

عن علی ومعاذ بن جبل رضی اللہ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتی احدکم الصلوٰۃ والامام علی حال فلیصنع

حضرت علی اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھنے آئے تو امام

---

[1] امام ابن امیر الحاج متوفی ۸۷۹ھ، التقریر والتحبیر ج ۲ ص ۲۴۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ بیروت

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ، المستدرک ج ۱ ص ۳۱۹، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

كما يصنع الامام وقال هذا حديث غريب لا نعرف احدا اسنده الا ماروى من هذا الوجه قال والعمل على هذا عند اهل العلم۔

جس حال میں ہو یعنی رکوع میں ہو یا سجدہ میں ہو تو اسی طرح کرے جس طرح امام کر رہا ہے، اور امام ترمذی نے کہا یہ حدیث غریب ہے اس سند کے علاوہ یہ کسی اور سند سے مسند اً مروی نہیں ہے، اور اہل علم کا اس حدیث پر عمل ہے۔

اس کے بعد ملا علی قاری لکھتے ہیں:

قال النووي واسناده ضعيف نقله ميرك فكان الترمذي يريد تقوية الحديث بعمل اهل العلم۔[1]

علامہ نووی نے میرک سے نقل کیا ہے کہ اس حدیث کی سند ضعیف ہے اور امام ترمذی اہل علم کے عمل سے اس حدیث کی تقویت کا ارادہ کر رہے ہیں۔

## کشف اور تجربہ سے حدیث ضعیف کی تقویت

ملا علی قاری لکھتے ہیں

شیخ محی الدین ابن عربی نے کہا ہے مجھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ روایت پہنچی کہ جس شخص نے ستر ہزار مرتبہ لا الٰہ الا اللہ کہا اس کی مغفرت کر دی جائے گی اور جس کو اس کا ثواب بخش دیا گیا اس کی بھی مغفرت کر دی جائے گی میں نے ستر ہزار مرتبہ لا الٰہ الا اللہ پڑھ لیا اور میں نے بالخصوص کسی شخص کے لیے اس کو بخشنے کی نیت نہیں کی، پھر اتفاق سے میں بعض اصحاب کی ایک دعوت میں شریک ہوا، ان میں ایک نوجوان تھا جس کے متعلق یہ مشہور تھا کہ اس کو کشف ہوتا ہے، اچانک وہ کھانے کے دوران رونے لگا، میں نے اس کے رونے کا سبب پوچھا، اس نے کہا میں نے اپنی ماں کو عذاب میں مبتلا دیکھا ہے، میں نے دل ہی دل میں اسی ستر ہزار بار پڑھے ہوئے لا الٰہ الا اللہ کا ثواب اس کی ماں کو بخش دیا پھر وہ نوجوان ہنسنے لگا، اور کہا اب میں اپنی ماں کو اچھے حال میں دیکھ رہا ہوں، شیخ ابن عربی نے کہا میں نے اس حدیث کی صحت کو اس جوان کے کشف سے جان لیا اور اس جوان کے کشف کی صحت کو اس حدیث کی صحت سے جان لیا۔[2]

## اہل علم کے اتفاق سے حدیث ضعیف کی تقویت کی تحقیق

جس حدیث کے مدلول پر علماء کا اتفاق ہو سو ایسی حدیث بھی مقبول ہے اور اس کے مقتضیٰ پر عمل کرنا واجب ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

من جملة صفات القبول التي لم يتعرض لها شيخنا ان يتفق العلماء على العمل بمدلول حديث، فانه يقبل حتى يجب العمل

من جملہ ان صفات کے جن کی وجہ سے حدیث قبول کی جاتی ہے یہ صفت ہے جس کو ہمارے شیخ نے ذکر نہیں کیا، اور وہ یہ ہے کہ جس حدیث

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۲ ص ۹۸، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] " " " " " مرقات ج ۲ ص ۹۹، ۹۸ " " " "

بہ و قد صرح بذالک جماعۃ من ائمۃ الاصول ومن امثلتہ قول الشافعی رضی اللہ عنہ وما قلت من انہ اذا غیر طعم الماء وریحہ ولونہ یروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم من وجہ لا یثبت اہل الحدیث مثلہ ولکنہ قول العامۃ لا اعلم بینہم فیہ خلافا و قال فی حدیث لا وصیۃ لوارث لا یثبتہ اہل العلم بالحدیث ولکن العامۃ تلقتہ بالقبول وعملوا بہ حتی جعلوہ ناسخا لآیۃ الوصیۃ للوارث۔ [1]

کے مدلول پر علماء متفق ہوں وہ حدیث مقبول ہوتی ہے اور اس کے تقاضے پر عمل کرنا واجب ہے، ائمہ اصول کی ایک جماعت نے اس کی تصریح کی ہے، اور اس کی مثالوں میں سے امام شافعی رضی اللہ عنہ کی یہ عبارت ہے: اور میں نے جو یہ کہا ہے کہ جب پانی کا ذائقہ، بو اور اس کا رنگ تبدیل ہو جائے .... اس کے متعلق نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث ایسی سند کے ساتھ مروی ہے جو محدثین کے نزدیک ثابت نہیں ہے، لیکن عام علماء کا یہی قول ہے اور میرے علم کے مطابق اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، اور ایک حدیث ہے "وارث کے لیے وصیت نہیں ہے" اس کے متعلق امام شافعی نے کہا اہل علم کے نزدیک یہ حدیث ثابت نہیں ہے، لیکن عام علماء نے اس حدیث کو قبول کیا ہے اور اس کے تقاضے پر عمل کیا ہے حتی کہ جس آیت میں وارث کے لیے وصیت کا ذکر ہے اس حدیث کو اس آیت کے لیے ناسخ قرار دیا ہے۔

## امت کی تلقی بالقبول سے حدیث ضعیف کی تقویت کی تحقیق

جس حدیث کو امت نے قبول کر لیا ہو وہ بھی حجت ہے، خواہ اس کی سند ضعیف ہو۔

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

ہم نے اپنے شیخ علامہ ابن تیمیہ کی ایک عبارت دیکھی جس کا مضمون یہ ہے: جو حدیث جماعات ائمہ سے منقول ہو اور امت نے اسے قبول کر لیا ہو، وہ حدیث بھی قطعی ہے، ان ائمہ میں سے قاضی عبدالوہاب مالکی، شیخ ابو حامد اسفرائنی، قاضی ابو الطیب الطبری، شیخ ابو اسحاق شیرازی شافعی، ابن حامد، ابو یعلی بن فراء، ابو الخطاب، ابن الزاغونی، اور ان کی امثال حنابلہ میں سے اور شمس الائمہ سرخسی حنفی ہیں، علامہ ابن تیمیہ نے کہا امام اشعری، ابو اسحاق اسفرائنی اور ابن فورک وغیرہ اکثر اہل کلام کا یہی قول ہے اور یہی تمام محدثین کا مذہب ہے اور عامہ سلف کا بھی یہی مذہب ہے اور حافظ ابن الصلاح نے بھی استنباط کر کے یہی لکھا ہے۔ [2]

الاسلامی مدینہ منورہ ۱۴۰۴ھ

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۴۹۵-۴۹۴، مطبوعہ احیاء التراث

[2] حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، اختصار علوم الحدیث مع الباعث الحثیث ص ۳۰، ۲۹، مطبوعہ دار التراث قاہرہ ۱۳۹۹ھ

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

شیخ تقی الدین ابن تیمیہ متوفی ۷۲۸ھ کی اس عبارت پر بعض علماء نے یہ اعتراض کیا ہے کہ صرف خبر واحد علم قطعی کا فائدہ نہیں دیتی اور جب امت اس خبر پر عمل کرے گی تو وہ ظن کی بناء پر ہوگا اور اس سے اس خبر کے صدق پر امت کی تطبیق ممکن نہیں کیونکہ یہ جزم بلا علم ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ امت باطن میں خطاء سے معصوم ہے اور کسی خبر کی تصدیق پر ان کا اجماع اس طرح ہے جیسے کسی عمل کے وجوب پر ان کا اجماع ہو اور ہر چند کہ انفرادی طور پر ان میں سے کسی کا کاذب ہونا یا غلط ہونا ممکن ہے لیکن امت کا مجموعہ کذب اور غلطی سے معصوم ہے، جیسے اہل التواتر میں سے کسی ایک کا کذب یا خطا ممکن ہے لیکن تمام اہل تواتر سے کذب اور خطاء منتفی ہے۔ ؂۱

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

وكذا اذا تلقت الامة الضعيف بالقبول يعمل به على الصحيح حتى انه ينزل منزلة المتواتر فى انه ينسخ المقطوع به ولهذا قال الشافعى رحمه الله فى حديث لا وصية لوارث انه لا يثبته اهل الحديث ولكن العامة تلقته بالقبول وعملوا به حتى جعلوه ناسخا لاية الوصية ؂۲

جب امت کسی حدیث ضعیف کو قبول کرلے تو صحیح مذہب کے مطابق اس پر عمل کیا جائے گا اور وہ حدیث بمنزلہ حدیث متواتر ہوگی، اور اس سے کسی قطعی حکم کو منسوخ کر دیا جائے گا جیسا کہ امام شافعی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ جس حدیث میں ہے وارث کے لیے وصیت نہیں ہے یہ حدیث ائمہ حدیث کے نزدیک ثابت نہیں ہے، لیکن اس حدیث پر سب نے عمل کیا ہے حتیٰ کہ اس حدیث سے آیت وصیت کو منسوخ قرار دیا ہے۔

علامہ سخاوی نے امام شافعی کی جس عبارت کا حوالہ دیا ہے وہ یہ ہے:

امام شافعی لکھتے ہیں:

قال وروى بعض الشاميين حديثا ليس مما يثبته اهل الحديث فيه: ان بعض رجاله مجهولون فرويناه عن النبى صلى الله عليه وسلم منقطعا وانما قبلناه بما وصفت من نقل اهل المغازى واجماع العامة عليه وان كنا قد ذكرنا الحديث فيه واعتمدنا على حديث اهل المغازى

بعض شامیوں نے ایک ایسی حدیث روایت کی ہے جو ائمہ حدیث کے نزدیک ثابت نہیں ہے اس کی سند میں بعض راوی مجہول ہیں، ہم نے اس کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے منقطعاً روایت کیا ہے (یعنی حجازیوں نے اس کو منقطعاً روایت کیا ہے، اور شامیوں نے اس کو متصلاً روایت کیا ہے مگر اس کی سند میں مجہول راوی ہیں) ہم نے اس صفت کے ساتھ اس حدیث کو قبول کر

---

؂۱ حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، النکت علی کتاب ابن الصلاح ج ۱ ص ۳۷۷، ۳۷۶، مطبوعہ دار احیاء التراث الاسلامی، ۱۴۰۴ھ

؂۲ امام ابوعبداللہ محمد بن عبدالرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۳۳۳، مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

عاما واجماع الناس اخبرنا سفیان عن سلیمان الاحول عن مجاھد ان رسول اللہ قال: لا وصیۃ لوارث فاستدللنا بما وصفت، من نقل عامۃ اھل المغازی عن النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) ان لا وصیۃ لوارث: علی ان المواریث ناسخۃ للوصیۃ للوالدین والزوجۃ مع الخبر المنقطع عن النبی و اجماع العامۃ علی القول بہ [1]

لیا ہے کیونکہ اس کو اہل مغازی نے نقل کیا ہے اور اس پر عام علماء کا اجماع ہے، بے شک ہم نے اس حدیث کی صفت (انقطاع اور جہل) کو بیان کر دیا ہے اور ہم نے عام اہل مغازی اور لوگوں کے اجماع پر اعتماد کیا ہے: سفیان از سلیمان احول از مجاہد روایت ہے: بے شک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وارث کے لیے وصیت (کرنا جائز) نہیں ہے، ہم نے عام مغازی کی اس روایت سے استدلال کیا ہے کہ وارث کے لیے وصیت جائز نہیں ہے، علاوہ ازیں وراثت کی آیات بھی والدین اور زوجہ کے لیے وصیت کی ناسخ ہیں اور یہ حدیث منقطع بھی وصیت کے لیے ناسخ ہے اور عام علماء کا اس قول پر اجماع ہے۔

## جب کسی مسئلہ پر صرف حدیث ضعیف میسر ہو تو اس سے استدلال کی تحقیق

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

جب کسی باب میں حدیث ضعیف کے علاوہ اور کوئی حدیث نہ ہو تو امام اسحاق رحمہ اللہ نے حدیث ضعیف سے استدلال کیا ہے، امام ابو داؤد نے بھی اس کی اتباع کی ہے اور ان دونوں نے اس کو رائے اور قیاس پر مقدم رکھا ہے اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے بھی اسی طرح منقول ہے، اور امام شافعی کو جب کسی مسئلہ میں حدیث مرسل کے علاوہ اور کوئی حدیث نہ ملے تو وہ حدیث مرسل سے استدلال کرتے ہیں۔ [2]

میں کہتا ہوں کہ صرف امام اسحق اور امام ابو داؤد کی بات نہیں ہے بلکہ جب کسی مسئلہ پر حدیث صحیح نہ ملے تو امام بخاری اور امام ترمذی بھی حدیث ضعیف سے استدلال کرتے ہیں:

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

ویذکر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قضی بالدین قبل الوصیۃ [3]

اور مذکور ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے وصیت سے پہلے قرض ادا کرنے کا فیصلہ کیا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

ھذا طرف من حدیث اخرجہ احمد و

یہ اس پوری حدیث کا ایک جملہ ہے جس کو امام

---

[1] امام محمد بن ادریس شافعی متوفی ۲۰۴ھ، الرسالہ ص ۱۴۲-۱۳۹، مطبوعہ مکتبہ دار التراث قاہرہ، الطبعۃ الثانیہ ۱۳۹۹ھ،

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۱ ص ۲۴۲-۳۴۲ مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

[3] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۸۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

الترمذی وغیرهما من طریق الحارث و هو الاعور عن علی بن ابی طالب قال قضی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان الدین قبل الوصیۃ وانتم تقرؤن الوصیۃ قبل الدین لفظ احمد وهو اسناد ضعیف لکن قال الترمذی: ان العمل علیہ عند اھل العلم وکان البخاری اعتمد علیہ لاعتضادہ بالاتفاق علی مقتضاہ والا فلم تجر عادتہ ان یورد الضعیف فی مقام الاحتجاج بہ۔[1]

احمد اور امام ترمذی نے از حارث اعور از حضرت علی روایت کیا ہے، امام احمد کے الفاظ یہ ہیں (سیدنا) محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فیصلہ کیا کہ قرض وصیت سے پہلے ادا کیا جائے اور تم قرآن مجید میں "وصیت کو قرض سے پہلے" پڑھتے ہو، اس حدیث کی سند ضعیف ہے، لیکن امام ترمذی نے کہا اس حدیث پر اہل علم کا عمل ہے، اور امام بخاری نے بھی اسی پر اعتماد کیا ہے کیونکہ اس حدیث کو اس امر سے تقویت ہے کہ اس کے مقتضیٰ پر سب کا اتفاق ہے، ورنہ امام بخاری کی یہ عادت نہیں ہے کہ وہ مقام استدلال میں کسی ضعیف حدیث کو وارد کریں۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن الحارث عن علی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قضی بالدین قبل الوصیۃ وانتم تقرءون الوصیۃ قبل الدین والعمل علی هذا عند عامۃ اهل العلم انہ یبدء بالدین قبل الوصیۃ۔[2]

از حارث از حضرت علی رضی اللہ عنہ روایت ہے: نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فیصلہ کیا کہ قرض وصیت پر مقدم ہے اور تم قرآن مجید میں وصیت کو قرض پر مقدم پڑھتے ہو اور عام اہل علم کا اس حدیث پر عمل ہے کہ قرض کو وصیت پر مقدم کیا جائے گا۔

اس حدیث کو امام ابن ماجہ[3] اور امام احمد[4] نے بھی روایت کیا ہے۔

اسی طرح امام بخاری نے یہ حدیث بیان کی ہے:

ویذکر عن ابی هریرۃ رفعہ لا یتطوع الامام فی مکانہ ولم یصح۔[5]

اور ذکر کیا جاتا ہے از حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: امام اپنی جگہ نفل (سنت وغیرہ) نہ پڑھے اور یہ حدیث صحیح نہیں ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۵ ص ۳۷۷، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۰۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۱۹۵، " " "

[4] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۱۴۴، ۱۳۱، ۷۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[5] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۱۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

وذلك لضعف اسناده واضطرابه تفرد به ليث بن ابی سليم وهو ضعيف، واختلف عليه فيه، وقد ذكر البخاری الاختلاف فيه في تاريخه وقال لم يثبت هذا الحديث - (الی قوله) ويؤخذ من مجموع الادلة ان للامام احوالا لان الصلوٰة اما ان تكون مما يتطوع بعدها ولا يتطوع الاول اختلف فيه هل يتشاغل قبل التطوع بالذكر الماثور ثم يتطوع، وهذا الذی عليه عمل الاكثر وعند الحنفية يبدا بالتطوع وحجة الجمهور حديث معاوية ويمكن ان يقال لايتعين الفصل بين الفريضة والنافلة بالذكر بل اذا تنحی من مكانه كفی به ويترجح تقديم الذكر الماثور بتقييده فی الاخبار الصحيحة بدبر الصلوٰة واما الصلوٰة التی لا يتطوع بعدها فيتشاغل الامام ومن معه بالذكر الماثور ولا يتعين له مكان بل ان شاؤا انصرفوا وذكروا وان شاؤا مكثوا وذكروا - [1]

عدم صحت کی وجہ یہ ہے کہ اس حدیث کی سند ضعیف ہے اور یہ حدیث مضطرب ہے، اس کی روایت میں لیث بن ابی سلیم متفرد ہے اور وہ ضعیف ہے، اس میں اختلاف ہے، امام بخاری نے اپنی تاریخ میں اس اختلاف کو بیان کیا ہے اور کہا ہے یہ حدیث ثابت نہیں ہے، اس مسئلہ میں جو دلائل ہیں ان کا حاصل یہ ہے کہ امام کی کئی حالتیں ہوتی ہیں کیونکہ کبھی نماز کے بعد سنتیں پڑھی جاتی ہیں اور کبھی نہیں، پہلی صورت میں یہ اختلاف ہے کہ آیا سنتیں پڑھنے سے پہلے ماثور ذکر کرے اور بعد میں سنتیں پڑھے یا پہلے سنتیں پڑھے، جمہور کے نزدیک ذکر کے بعد سنتیں پڑھے اور احناف کے نزدیک پہلے سنتیں پڑھے جمہور کی دلیل حضرت معاویہ کی حدیث ہے (امام مسلم نے حضرت معاویہ سے مرفوعاً روایت کیا: جب تم جمعہ پڑھ لو تو کوئی بات کرنے یا وہاں سے نکلنے سے پہلے نماز نہ پڑھو) اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ فرض اور نفل میں فصل کرنا ذکر کرنے میں منحصر نہیں ہے، بلکہ جگہ بدلنے سے بھی فصل ہو جاتا ہے، البتہ چونکہ احادیث صحیحہ میں فرض نماز کے بعد ذکر کرنے کا بیان ہے اس لیے ذکر کے ذریعہ فصل کرنے کو ترجیح ہے اور جن نماز کے بعد سنتیں نہیں پڑھی جاتیں (مثلاً فجر اور عصر) ان میں امام اور مقتدی ماثور ذکر کے ساتھ مشغول ہوں، اور یہ ضروری نہیں ہے کہ اسی جگہ بیٹھے رہیں، خواہ اسی جگہ بیٹھیں یا جگہ تبدیل کر لیں۔

نیز حافظ ابن حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ امام ابوبکر بن ابی شیبہ نے سند حسن کے ساتھ حضرت علی سے روایت کیا ہے۔

من السنة ان لا يتطوع الامام حتی 　　سنت یہ ہے کہ امام جب تک جگہ تبدیل نہ کر لے

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۲ ص ۳۳۵ ملخصاً مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

یتحول من مکانہ۔ سنتیں نہ پڑھے۔

امام احمد نے کہا حضرت علی کے علاوہ اور کسی سے میں اس حدیث کو نہیں پہچانتا گویا ان کے نزدیک حضرت ابوہریرہ کی مذکور الصدر روایت ثابت نہیں ہے۔ ۱

غرض یہ کہ امام بخاری نے حضرت ابوہریرہ کی اس ضعیف حدیث کو اپنی کتاب میں اس لیے درج کیا کہ ان کو اس مسئلہ میں صحیح حدیث نہیں ملی، ہر چند کہ اس باب میں حدیث حسن بھی موجود تھی ہو سکتا ہے امام بخاری کے نزدیک امام ابن ابی شیبہ کی روایت حضرت ابوہریرہ کی روایت سے فروتر ہو۔

## حدیث ضعیف کہنے کی بجائے سند ضعیف کہنے کا بیان

حافظ زین الدین عراقی لکھتے ہیں:

جب تمہیں کوئی حدیث سند ضعیف کے ساتھ ملے تو تمہیں یہ کہنا چاہیے کہ یہ حدیث ضعیف الاسناد ہے اور اس کو مطلقاً ضعیف نہیں کہنا چاہیے بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ وہ حدیث اس سند سے ضعیف ہے، کیونکہ ہو سکتا ہے کہ اس حدیث کی کوئی اور سند صحیح ہو اور اس سند سے وہ حدیث ثابت ہو، بلکہ جب تک ائمہ حدیث میں سے کسی امام کی یہ صراحت نہ ملے کہ اس حدیث کی کوئی ایسی سند نہیں ہے جس سے وہ حدیث ثابت ہو اور اس کے ساتھ ساتھ اس امام نے اس کی وجہ ضعف بھی تفصیلاً بیان کی ہو تو اس پر ضعیف کا اطلاق کرنے سے توقف کرنا چاہیے۔ اور جب تم کسی حدیث ضعیف کو نقل کرنے کا ارادہ کرو، یا جس کی صحت اور ضعف میں تردد ہو، بلکہ بصیغہ تمریض (مثلاً روایت ہے، وارد ہے، حدیث میں آیا ہے، ہمیں یہ بات پہنچی ہے) کے ساتھ ذکر کرو، اور موضوع حدیث کا ذکر اس وقت تک جائز نہیں، جب تک کہ اس کے موضوع ہونے کا بیان نہ کیا جائے۔ ۲

## امام اعظم کے دلائل کے بالعموم احادیث ضعیفہ پر مبنی ہونے کی تحقیق

علامہ عبدالوہاب شعرانی لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ تم یہ کہتے ہو کہ امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے مذہب کے دلائل میں کوئی حدیث ضعیف نہیں ہے کیونکہ امام اعظم اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان جو راوی ہیں وہ صحابہ اور تابعین ہیں اور وہ جرح سے محفوظ ہیں، تو پھر کیا وجہ ہے کہ بعض حفاظ نے امام اعظم کے بعض دلائل کو ضعیف احادیث پر مبنی قرار دیا ہے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ جن بعض راویوں کو ضعیف کہا گیا ہے وہ امام اعظم کی وفات کے بعد ان کی سند کے نچلے درجہ کے راوی ہیں، اور انہوں نے اس حدیث کو امام اعظم کی سند کے علاوہ کسی اور سند سے روایت کیا ہے کیونکہ امام اعظم کی مسانید ثلاثہ میں جس قدر احادیث ہیں وہ سب صحیح ہیں، کیونکہ اگر وہ حدیث صحیح نہ ہوتی تو امام اعظم اس سے کبھی استدلال نہ کرتے، اور امام اعظم کی سند کے نچلے راویوں میں سے کوئی راوی کذاب یا متہم

---

۱۔ حافظ ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۲ ص ۳۳۵، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

۲۔ حافظ زین الدین عبدالرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التبصرہ والتذکرہ ج ۱ ص ۲۹۱ - ۲۰۹، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

بالکذب ہو تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے اور ہمارے نزدیک اس حدیث کی صحت کے لیے یہ بات کافی ہے کہ اس حدیث سے مجتہد نے استدلال کیا ہے، اس لیے ہم پر واجب ہے کہ ہم اس حدیث پر عمل کریں خواہ اس کو کسی اور نے روایت نہ کیا ہو، اور جب تک امام اعظم کی مسانید ثلثہ میں ان کے مذہب کی دلیل کو دیکھ نہ لیا جائے اور یہ یقین نہ ہو جائے کہ اس کی دلیل ان مسانید میں موجود نہیں ہے، اس وقت ان کے مذہب کی کسی دلیل کو ضعیف نہ کہا جائے اور یہ ہو سکتا ہے کہ بعد کے علماءِ احناف نے امام اعظم کے مذہب پر جو دلائل قائم کیے ہیں ان میں سے کوئی دلیل کسی ضعیف حدیث پر مبنی ہو لیکن امام اعظم کا دامن اس سے بری ہے۔ [1]

میں کہتا ہوں کہ یہ بات دلائل سے بیان کی جا چکی ہے کہ مطلقاً کسی حدیث کا ضعف مضر نہیں ہے جب کہ بہت سے مسائل میں احادیث ضعیفہ کا اعتبار کیا جاتا ہے اور ہم متعدد حوالوں سے یہ بیان کر چکے ہیں کہ اثبات عقائد اور فرضیت اور حرمت کے بیان میں ضعاف کا اعتبار نہیں کیا جاتا اور فضائل و مناقب، ترغیب و ترہیب اور استحباب اور کراہت کے بیان میں احادیث ضعیفہ کا بالاتفاق اعتبار کیا جاتا ہے اور بعد کے علماء احناف کی اگر کوئی دلیل کسی حدیث ضعیف پر مبنی ہے تو وہ اسی قبیل سے ہے، حیرت یہ ہے کہ امام بخاری، امام ابوداؤد، امام ترمذی اور امام شافعی کسی مسئلہ میں حدیث ضعیف سے استدلال کریں تو ان کی صحت اور ثقاہت میں کوئی فرق نہیں پڑتا اور اگر کوئی حنفی فقیہ کسی مسئلہ میں حدیث ضعیف سے استدلال کرے تو اس کو اعتراضات کا نشانہ بنا لیا جاتا ہے۔

## روایت قبول کرنے کے لیے راوی کی شرائط

علامہ نووی لکھتے ہیں:
راوی کی روایت قبول کرنے کے لیے حسب ذیل شروط ہیں:

(۱)۔ جمہور ائمہ حدیث اور ائمہ فقہ کا اس پر اجماع ہے کہ راوی عادل اور ضابط ہونا چاہیے یعنی مسلمان، بالغ، عاقل ہو اور وہ اسباب فسق اور ناپسندیدہ عادتوں سے محفوظ ہو اور بیدار مغز ہو، اگر وہ اپنے حافظہ سے حدیث بیان کرتا ہو تو اس کا حافظہ قوی ہو، اور اگر وہ اپنی اصل سے حدیث بیان کرتا ہو تو اس کے پاس حدیث لکھی ہوئی منضبط ہو، اور اگر وہ روایت بالمعنی کرتا ہو تو حدیث کا ماہر عالم ہو۔

(۲) اس کی عدالت دو عادل شخصوں کی تصریح سے ثابت ہو گی یا اہل علم کے درمیان اس کی عدالت مشہور ہو اور ان کا اس کی تعریف کرنا کافی ہے، جیسے امام مالک، سفیان ثوری، اوزاعی، امام شافعی، امام احمد، لیث، شعبہ، ابن المبارک، وکیع، ابن معین، ابن مدینی اور اس قسم کے کئی ائمہ ہیں سے اگر کوئی اس راوی کی تعریف میں کوئی کلمہ کہے تو یہ کافی ہے۔

(۳)۔ ثقات متقنین کی بکثرت موافقت کی وجہ سے اس راوی کا ضبط معروف ہو اور اگر وہ نادراً ان کی مخالفت کرتا ہو تو یہ مضر نہیں ہے اور اگر وہ ان کی زیادہ مخالفت کرے تو اس کی روایت سے استدلال نہیں کیا جائے گا۔ [2]

---

[1] علامہ عبدالوہاب شعرانی متوفی ۹۷۳ھ، میزان الشریعۃ الکبریٰ ج ۱ ص ۶۵، مطبوعہ مطبعہ ازہریہ مصر، ۱۳۵۱ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۳۰۰-۳۰۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

## ائمہ صحاح ستہ کی شرائط

ائمہ ستہ حدیث صحیح کو روایت کرتے ہیں یعنی جس کی سند متصل ہو اس کا راوی مسلم بالغ عاقل ہو اور وہ اسباب فسق اور ناپسندیدہ عادتوں سے محفوظ ہو، اس کا حافظہ صحیح ہو اس کے پاس وہ حدیث لکھی ہوئی محفوظ ہو اور وہ حدیث غیر شاذ اور غیر معلل ہو، باقی ضبط اور اتصال میں ان ائمہ کے مختلف معیار ہیں۔

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

علامہ حازمی نے شروط الائمہ میں لکھا ہے کہ امام بخاری کی شرط یہ ہے کہ وہ اس حدیث کی روایت کرتے ہیں جس کی سند متصل ہو، اس کے تمام راوی ثقات اور کامل الضبط والاتقان ہوں، سفر اور حضر میں طویل الملازمۃ مع الشیخ ہوں اور کبھی وہ اس طبقہ سے کم درجہ کے راوی سے بھی روایت قبول کر لیتے ہیں جو قلیل الملازمۃ مع الشیخ ہوتے ہیں۔ اور امام مسلم ان دونوں طبقوں کے علاوہ کبھی ان کی حدیث بھی قبول کر لیتے ہیں جو جرح سے محفوظ نہ ہوں بشرطیکہ وہ طویل الملازمۃ مع الشیخ ہوں جیسے حماد بن سلمہ، ثابت البنانی اور ایوب وغیرہ۔[1]

ائمہ ستہ کی شرائط کا خلاصہ یہ ہے:

(۱)۔ امام بخاری کامل الضبط والاتقان اور کثیر الملازمۃ مع الشیخ کی روایات کا استیعاب کرتے ہیں اور کامل الضبط والاتقان اور قلیل الملازمۃ مع الشیخ کی روایات سے انتخاب کرتے ہیں۔

(۲)۔ امام مسلم کامل الضبط اور کثیر الملازمۃ اور کامل الضبط اور قلیل الملازمۃ سے استیعاب کرتے ہیں اور ناقص الضبط اور کثیر الملازمۃ سے انتخاب کرتے ہیں۔

(۳)۔ امام ابوداؤد کامل الضبط اور کثیر الملازمۃ، کامل الضبط اور قلیل الملازمۃ، ناقص الضبط اور کثیر الملازمۃ، ان تین طبقوں کی روایات سے استیعاب کرتے ہیں اور ناقص الضبط اور قلیل الملازمۃ اس چوتھے طبقہ کی روایات سے انتخاب کرتے ہیں۔

(۴)۔ امام ترمذی ان چاروں طبقوں کی روایات سے استیعاب کرتے ہیں اور پانچواں طبقہ یعنی ناقص الضبط وقلیل الملازمۃ مع غوائل الجرح سے انتخاب کرتے ہیں۔

(۵)۔ امام نسائی بھی پہلے تین طبقوں کی روایات سے استیعاب کرتے ہیں اور چوتھے طبقہ سے انتخاب کرتے ہیں اور پانچویں طبقہ سے اصلاً روایت نہیں کرتے، ان کی شرائط امام ابوداؤد کی طرح ہیں۔

(۶)۔ امام ابن ماجہ ان پانچوں طبقوں سے استیعاب کر لیتے ہیں۔

## انتہاء اسناد کے اعتبار سے حدیث کی اقسام

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اسناد یا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر صراحۃً یا حکماً ختم ہوگا یا صحابی پر یا تابعی پر، اول الذکر حدیث مرفوع ہے اور ثانی الذکر حدیث موقوف ہے اور ثالث الذکر حدیث مقطوع ہے۔ پھر اس سند کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا قول بیان کیا جائے گا یا آپ کا فعل بیان کیا جائے گا یا آپ کی تقریر

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح شرح نخبۃ الفکر ص ۷۸، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ ۱۳۹۶ھ

بیان کی جائے گی، تقریر سے مراد یہ ہے کہ آپ کے سامنے کوئی کام کیا گیا اور آپ نے اس کو مقرر رکھا اور اس کو رد نہیں فرمایا۔ حدیث موقوف اور مقطوع کی بھی اسی طرح تین قسمیں ہیں۔

## حدیث مرفوع قولاً، فعلاً، تقریراً، صراحۃً اور حکماً کا بیان

حدیث مرفوع قولی صراحۃً کی مثال یہ ہے کہ صحابی یہ کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا۔

حدیث مرفوع فعلی صراحۃً کی مثال یہ ہے کہ صحابی یہ کہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ کام کرتے ہوئے دیکھا۔

حدیث مرفوع تقریری صراحۃً کی مثال یہ ہے کہ صحابی یہ کہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے یہ کام کیا اور اس پر آپ کا انکار نقل نہ کرے۔ یہ تینوں اقسام مرفوع صریح کی ہیں اور مرفوع قولی حکماً کی مثال یہ ہے:

جو صحابی اسرائیلیات کو نقل نہیں کرتا وہ ایسی حدیث بیان کرے جس میں اجتہاد کی گنجائش نہ ہو اور نہ اس کا بیان لغت سے تعلق رکھتا ہو مثلاً وہ بدء خلق سے متعلق گزشتہ امور کی خبریں بیان کرے، اور انبیاء علیہم السلام کے واقعات بیان کرے یا مستقبل کے واقعات مثلاً قرب قیامت کے فتنے اور احوال قیامت بیان کرے، یا کسی کام کے مخصوص ثواب یا مخصوص عذاب کو بیان کرے تو یہ حدیث حکماً مرفوع ہے، کیونکہ جن چیزوں میں اجتہاد کی گنجائش نہ ہو ان کا جاننا صرف شارع کے ذریعہ ہو سکتا ہے اور صحابہ کرام کا صرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سننا متصور ہے، کیونکہ یہ فرض کیا گیا ہے کہ وہ صحابی اسرائیلیات کو نقل نہیں کرتا، اس لیے یہ صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے خواہ اس صحابی نے حضور سے براہ راست سنا ہو یا بالواسطہ۔

مرفوع فعلی حکماً کی مثال یہ ہے کہ صحابی ایسا کام کرے جس میں اجتہاد کا دخل نہ ہو تو وہ اس پر محمول کیا جائے گا کہ صحابی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طرح کرتے ہوئے دیکھا ہے جیسے امام شافعی نے کہا ہے کہ حضرت علی نماز کسوف کی ہر رکعت میں دو سے زیادہ رکوع کرتے تھے۔

مرفوع تقریری حکماً کی مثال یہ ہے کہ صحابہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایسا کام کرتے تھے، اور یہ اسی لیے حجت ہے کہ ان کے کام پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم مطلع ہوتے تھے، کیونکہ کسی کام کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھنے کے لیے ان کے پاس متعدد مواقع تھے اور وہ زمانہ نزول وحی کا زمانہ تھا، اس لیے صحابہ کسی ایسے فعل کو دوام نہیں کر سکتے جس سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا ہو اور حضرت جابر بن عبداللہ اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہم نے جواز عزل پر اس لیے استدلال کیا ہے کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عزل کرتے تھے درآں حالیکہ قرآن نازل ہوتا تھا، اگر یہ ممنوع ہوتا تو اس سے قرآن مجید منع فرما دیتا۔

مرفوع قولی حکماً میں وہ حدیث بھی داخل ہے جو صریح صیغہ کی بجائے صیغہ کنایہ سے مروی ہو، مثلاً تابعی کہے فلاں صحابی اس حدیث کو مرفوعاً بیان کرتے ہیں یا اس حدیث کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں یا آپ کی طرف منسوب کرتے ہیں یا آپ کی طرف پہنچاتے ہیں اور کبھی صرف قول پر اقتصار کرتے ہیں اور قائل کو حذف کر

دیتے ہیں، مثلاً ابن سیرین، حضرت ابوہریرہ سے روایت کرتے انھوں نے کہا آپ نے فرمایا تم ایک قوم سے قتال کرو گے الحدیث، خطابی نے کہا ہے کہ یہ اہل بصرہ کی خاص اصطلاح ہے، انہی صیغوں میں سے صحابی کا یہ قول ہے من السنۃ کذا، اور اکثر کا اس پر اتفاق ہے کہ یہ بھی مرفوع ہے۔ ابن عبدالبر نے یہ کہا ہے کہ جب غیر صحابی یہ کہے پھر بھی حدیث مرفوع ہے الا یہ کہ وہ کسی کی سنت کی طرف اضافت کرے، مثلاً یہ سنت العمرین ہے، خلاصہ یہ ہے کہ جب مطلقاً سنت کا لفظ بولا جائے تو اس سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی سنت مراد ہوتی ہے، اسی قبیل سے صحابی کا یہ قول ہے امرنا بکذا او نہینا بکذا" ہم کو اس چیز کا حکم دیا گیا ہم کو اس چیز سے روکا گیا، کیونکہ مطلق امر اور نہی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف راجع ہے اور انہی صیغوں میں سے یہ صیغہ ہے کنا نفعل کذا" ہم اس طرح کرتے تھے" اور اسی قبیل سے کسی فعل پر صحابی کا یہ حکم لگانا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اطاعت ہے یا یہ اللہ اور اس کے رسول کی معصیت ہے، مثلاً حضرت عمار نے یہ کہا جس نے یوم شک کو روزہ رکھا اس نے ابوالقاسم صلے اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کی، یہ حدیث بھی حکماً مرفوع ہے، کیونکہ ظاہر ہے کہ حضرت عمار نے اس حکم کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے حاصل کیا تھا۔

## صحابی کی تعریف کی تحقیق

حافظ ابن حجر عسقلانی صحابی کی تعریف میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ھو من لقی النبی صلی اللہ علیہ وسلم مومنا بہ ومات علی الاسلام ولو تخللت ردۃ فی الاصح۔ | صحابی وہ شخص ہے جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی ہو درآں حالیکہ وہ آپ پر ایمان لایا ہو اور وہ اسلام پر فوت ہوا ہو خواہ درمیان میں وہ مرتد ہو گیا ہو یہی زیادہ صحیح ہے۔ |

ملاقات سے مراد عام ہے خواہ وہ شخص آپ کے ساتھ بیٹھا ہو، آپ کے ساتھ چلا ہو، یا آپ تک پہنچا ہو، خواہ آپ کے ساتھ کلام نہ کیا ہو، اور اس میں آپ کو دیکھنا بھی داخل ہے خواہ قصداً آپ کو دیکھا ہو یا اتفاقاً۔ بعض لوگوں نے صحابی کی تعریف میں کہا جس نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہو، لیکن اس تعریف پر یہ اعتراض ہے کہ اس تعریف سے نابینا صحابہ صحابیت سے خارج ہو جائیں گے، حالانکہ وہ بلا تردد صحابہ ہیں، اس لیے تعریف میں ملاقات کا لفظ اولیٰ ہے۔ اس تعریف میں ایمان کی قید سے وہ لوگ نکل گئے جنھوں نے حالت کفر میں آپ سے ملاقات کی اور چونکہ آپ پر ایمان لانے کی قید لگائی ہے اس لیے وہ لوگ نکل گئے جو صرف انبیاء سابقین پر ایمان لائے تھے، لیکن جن لوگوں نے آپ سے ملاقات کی درآں حالیکہ ان کا ایمان تھا کہ آپ کی بعثت ہو گی لیکن انھوں نے بعثت کا زمانہ نہیں پایا، آیا وہ صحابی ہیں یا نہیں، یہ بحث غور طلب ہے۔ اس تعریف میں یہ قید ہے کہ ان کی موت اسلام پر ہوئی ہو، اس لیے وہ لوگ صحابی کی تعریف سے نکل گئے جنھوں نے ایمان کی حالت میں آپ سے ملاقات کی اور بعد میں (العیاذ باللہ) مرتد ہو کر مرے، مثلاً عبیداللہ بن جحش اور ابن خطل، اور تعریف میں یہ قید بھی ہے کہ خواہ درمیانی عرصہ میں وہ مرتد ہو چکے ہوں، یعنی پہلے ایمان کی حالت میں آپ سے ملاقات کی پھر مرتد ہو گئے، پھر دوبارہ اسلام لائے اور اسلام پر خاتمہ ہوا تو وہ بھی صحابی ہیں، خواہ انھوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی حیات مبارکہ میں اسلام قبول کیا ہو یا آپ کی وفات کے بعد، اور خواہ انھوں نے دوبارہ آپ سے ملاقات کی ہو یا نہ کی ہو۔ اور تعریف میں آخری قید ہے کہ یہی زیادہ صحیح ہے، اس میں اشارہ ہے کہ اس مسئلہ میں اختلاف ہے اور راجح یہی ہے اور وجہ ترجیح یہ ہے کہ اشعث بن قیس مرتد ہو گئے تھے، پھر ان کو قید کر کے

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس لایا گیا، انھوں نے پھر اسلام قبول کر لیا، حضرت ابوبکر نے ان کا اسلام قبول کر لیا اور اپنی بہن سے ان کا نکاح کر دیا اور ان کا شمار صحابہ میں ہوتا ہے اور اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، اسی طرح ان کی روایات کو مسانید میں ذکر کرنے میں بھی کسی کا اختلاف نہیں ہے۔ [1]

اس مسئلہ میں فقہاء احناف اور فقہاء مالکیہ کا اختلاف ہے، جس کی تفصیل ان شاء اللہ عنقریب آئے گی۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

صحابی کی تعریف میں اختلاف ہے، محدثین کے نزدیک معروف تعریف یہ ہے: ہر وہ مسلمان جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا وہ صحابی ہے، اور اصحاب الاصول کے نزدیک یہ تعریف ہے: جس نے بطریق متابعت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طویل مجلس حاصل کی، اور سعید بن مسیب سے یہ تعریف منقول ہے کہ صحابی صرف وہ مسلمان ہے جو آپ کے ساتھ ایک یا دو سال رہا ہو یا جس نے آپ کے ساتھ ایک یا دو غزووں میں شرکت کی، یہ تعریف ضعیف ہے کیونکہ اس کے اعتبار سے حضرت جریر بن عبد اللہ بجلی اور حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہما صحابی نہیں ہیں اور ان کے صحابی ہونے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے۔ [2]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

علامہ نووی، حافظ ابن الصلاح اور امام بخاری نے صحابی کی یہ تعریف کی ہے: "ہر وہ مسلمان جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہو" اس تعریف پر یہ اعتراض ہے کہ حضرت عبد اللہ ابن ام مکتوم نابینا تھے، انھوں نے آپ کو نہیں دیکھا حالانکہ وہ بالاتفاق صحابی ہیں، اور جس شخص نے آپ کو کفر کی حالت میں دیکھا اور وہ آپ کی وفات کے بعد اسلام لایا جیسے قیصر کا ایلچی اس تعریف کے مطابق وہ صحابی ہے حالانکہ وہ صحابی نہیں ہے اور جس شخص نے آپ کو وفات کے بعد دفن سے پہلے دیکھا جیسے ابو ذویب خویلد بن خالد ہذلی، اس پر بھی یہ تعریف صادق آتی ہے، حالانکہ وہ صحابی نہیں ہے، اور اگر یہ تعریف کی جائے کہ جس مسلمان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا وہ صحابی ہے تو اس تعریف میں تمام امت داخل ہو جائے گی، کیونکہ شب معراج نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام امت کو دیکھا تھا، نیز یہ تعریف اس پر بھی صادق آئے گی جو آپ کی صحبت میں رہا پھر مرتد ہو گیا، مثلاً ابن خطل وغیرہ، اس لیے اولیٰ تعریف یہ ہے: "جس شخص نے ایمان کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی اور اسلام پر فوت ہوا" یہ تعریف اس شخص پر بھی صادق آئے گی جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد مرتد ہو گیا پھر مسلمان ہوا اور اسلام پر مرا، عراقی نے کہا اس پر صحابی کی تعریف صادق آنے پر اعتراض ہے، کیونکہ امام شافعی اور امام ابوحنیفہ نے یہ تصریح کی ہے کہ مرتد ہونے سے اعمال باطل ہو جاتے ہیں اور ظاہر یہ ہے کہ ارتداد سے اس کی صحابیت بھی باطل ہو گئی، جیسے قرۃ بن ہبیرہ اور اشعث بن قیس، اور جن لوگوں نے مرتد ہونے کے بعد آپ کی حیات میں اسلام کی طرف رجوع کر لیا جیسے عبد اللہ بن ابی سرح تو ان پر صحابی کی تعریف صادق آنے سے کوئی مانع نہیں ہے، اور حافظ ابن حجر عسقلانی نے وثوق سے کہا ہے کہ یہ اور اس سے پہلی قسم، دونوں صحابی ہیں۔ [3]

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۸۴-۸۳، مطبوعہ رحیمیہ اکیڈمی کراچی۔

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۲۱۲-۲۰۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[3] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۰۹، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

## جو مسلمان آپ سے ملاقات کے بعد مرتد ہو گیا، پھر آپ کی وفات کے بعد مسلمان ہوا، اس کے صحابی ہونے یا نہ ہونے میں مذاہب ائمہ

علامہ محمد اکرم سندھی لکھتے ہیں:

امام شافعی اور ان کے متبعین کے مذہب کا تقاضا یہ ہے کہ ارتداد سے اعمال اس وقت باطل ہوتے ہیں جب کفر پر موت ہو اور ہمارے مذہب میں یہ مقرر ہے کہ ارتداد سے تمام اعمال کا ثواب باطل ہو جاتا ہے، اور اگر وہ پھر اسلام قبول کرے تو اس پر حج کا اعادہ کرنا واجب ہو گا کیونکہ یہ عمر میں فرض ہوتا ہے، اس لیے جس شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایمان کی حالت میں دیکھا اور پھر مرتد ہو گیا تو اس کی صحابیت باطل ہو گی، اب اگر وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد پھر اسلام لایا تو وہ صحابی نہیں ہو گا، ہاں جو آپ کی حیات مبارکہ میں دوبارہ اسلام لے آیا تو وہ صحابی ہو گا، امام مالک کا بھی یہی مذہب ہے۔ [۱]

حافظ عسقلانی نے اپنے مختار پر یہ دلیل دی تھی کہ اشعث بن قیس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مرتد ہو گئے تھے، اور انھوں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عہد میں اسلام قبول کیا اور ان کا سب نے صحابہ میں شمار کیا ہے اور ان کی احادیث کو مسند کہا ہے۔

علامہ سندھی اس کے جواب میں لکھتے ہیں:

جن لوگوں نے اشعث بن قیس کا ذکر صحابہ میں کیا ہے انھوں نے غفلت سے اس کا شمار صحابہ میں کیا، یا اس کا صحابہ میں شمار اس وجہ سے کیا کہ وہ صحابہ کے دور میں تھا، اور جن لوگوں نے اس کی احادیث کو مسند کہا ہے، انھوں نے ملاوی کے حال سے جہالت کی وجہ سے ایسا کیا، یا اس نے دوسرے صحابہ سے جو حدیث روایت کی تھی اس کو مسند کہا یا یہ تخریج اس قول پر ہے کہ کفر کی حالت میں حدیث سننا اور اس کو اسلام میں ادا کرنا جائز ہے ورنہ فقہاء احناف کی کتاب دلوالجیہ کی کتاب الشہادت میں لکھا ہے کہ مرتد نے جو حدیث روایت کی وہ باطل ہے اور مرتد ہونے کے بعد اس کی احادیث کو سننے والے کے لیے روایت کرنا جائز نہیں ہے۔

علامہ حلبی نے قاضی عیاض کی شفاء کے حاشیہ میں لکھا ہے کہ ائمہ ستہ اور امام احمد نے اپنی مسند میں اشعث کی روایت ذکر کی ہے اور یہ تصریح کی ہے کہ وہ صحابی ہے اور اس کا صحابی ہونا اسی قول پر متصور ہے کہ جب ارتداد پر موت ہو تب عمل باطل ہوتا ہے، جیسا کہ امام شافعی کا قول ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ نفس ارتداد سے عمل باطل ہو جاتا ہے خواہ وہ موت سے پہلے اسلام قبول کر لے، جیسا کہ امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا مذہب ہے تو پھر اشعث کا صحابہ میں شمار کرنا صحیح نہیں ہے۔ [۲]

---

[۱] علامہ محمد اکرم سندھی　　حق علیٰ قرن السادی عشر امعان النظر ص ۲۰۷، مطبوعہ شاہ ولی اللہ اکیڈمی حیدر آباد سندھ

[۲] 〃　〃　〃　〃　امعان النظر ص ۲۰۷　〃　〃　〃　〃

امام ابوحنیفہ قرآن مجید کی اس آیت سے استدلال کرتے ہیں:

ومن یکفر بالایمان فقد حبط عملہ۔ (مائدہ ۵:۵)

اور جس نے ایمان لانے کے بعد کفر کیا تو اس کا عمل ضائع ہو گیا۔

اور امام شافعی قرآن مجید اس آیت سے استدلال کرتے ہیں:

ومن یرتدد منکم عن دینہ فیمت وھو کافر فاولئک حبطت اعمالھم فی الدنیا والاخرۃ واولئک اصحب النار ھم فیھا خلدون۔ (بقرۃ ۲۱۷)

اور تم میں سے جو اپنے دین سے مرتد ہو جائے پھر وہ کافر ہونے کی حالت میں مرے، تو ان لوگوں کے (نیک) عمل دنیا اور آخرت میں ضائع ہو گئے اور وہ دوزخی ہیں جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔

امام شافعی کہتے ہیں کہ اس آیت میں اعمال کا ضائع ہونا موت علی الکفر پر معلق کیا گیا ہے، اور امام ابوحنیفہ یہ فرماتے ہیں کہ اس آیت میں دو جرم اور ان کی دو سزائیں بیان کی گئی ہیں، پہلا جرم ہے مرتد ہونا اور دوسرا جرم ہے اس کفر کو قائم رکھنا حتیٰ کہ کفر پر مرنا۔ اور پہلی سزا ہے دنیا اور آخرت میں اعمال کا ضائع ہونا اور دوسری سزا ہے ہمیشہ دوزخ میں رہنا، اور پہلی سزا پہلے جرم سے متعلق ہے اور دوسری سزا دوسرے جرم سے متعلق ہے۔ یعنی صرف مرتد ہونے سے اعمال ضائع ہو جائیں گے، اور اگر اس نے اس کفر کو قائم رکھا حتیٰ کہ کفر پر مرا تو آخرت میں ہمیشہ کے لیے دوزخی ہو گا۔

اس لیے صحیح یہی ہے کہ جو شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر ایمان لایا اور اس نے آپ سے ملاقات کی پھر مرتد ہو گیا اور آپ کی وفات کے بعد مسلمان ہوا، اس کی صحابیت زائل ہو گئی، اب وہ تابعی ہے صحابی نہیں ہے۔

## صحابی کی معرفت کے ذرائع

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

صحابی کی معرفت کے حسب ذیل طرق اور ذرائع ہیں:

۱۔ **تواتر**: جیسے حضرت ابوبکر اور عمر اور باقی عشرہ مبشرہ کے متعلق تواتر سے معلوم ہے کہ وہ صحابی ہیں۔

۲۔ **شہرت**: تواتر سے کم درجہ کی شہرت سے معلوم ہو جاتا ہے کہ فلاں صحابی ہے، جیسے حضرت ضمام بن ثعلبہ اور حضرت عکاشہ۔

۳۔ **قول صحابی**: کوئی صحابی یہ شہادت دے کہ فلاں شخص صحابی ہے، جیسے حضرت حممہ بن ابی حممہ دوسی، اصفہان میں پیٹ کی بیماری میں فوت ہوئے، تو حضرت ابوموسیٰ اشعری نے شہادت دی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا یہ شہید ہوں گے۔

۴۔ کوئی تابعی یہ کہے کہ فلاں شخص صحابی ہے۔

۵۔ کوئی عادل شخص خود یہ دعویٰ کرے کہ میں صحابی ہوں، بہ شرطیکہ اس کا ثبوت ممکن ہو۔ کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات کے ایک سو سال بعد کسی کی صحابیت کا دعویٰ مقبول نہیں ہے، خواہ وہ اس سے پہلے عادل ہو، کیونکہ صحیح بخاری میں ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے بتاؤ یہ کون سی رات ہے؟ کیونکہ اس کے ایک سو سال بعد روئے زمین پر کوئی شخص زندہ نہیں رہے گا، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد آپ کی وفات کے سال تھا۔

اصولیین نے یہ شرط عائد کی ہے کہ کسی شخص کی صحابیت کا دعویٰ تب مقبول ہو گا جب اس کے معاصر اس کی تصدیق کریں۔
علامہ ذہبی نے میزان الاعتدال میں لکھا ہے کہ چھ سو سال بعد رتن ہندی نے صحابیت کا دعویٰ کیا، یہ شخص بوڑھا دجال تھا، اس نے صحابیت کا دعویٰ کر کے اللہ اور اس کے رسول پر جرأت کی۔ [1]

## تمام صحابہ کے عادل ہونے کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:
قابل شمار علماء کا اس پر اجماع ہے کہ تمام صحابہ عادل (نیک) ہیں خواہ وہ باہمی جنگوں میں مبتلا ہوئے یا نہیں؟ کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وکذٰلک جعلنٰکم امۃ وسطا۔ (بقرہ: ۱۴۳)　　اور اسی طرح ہم نے تمہیں بہترین امت بنایا۔
کنتم خیر امۃ اخرجت للناس۔ (آل عمران: ۱۱۰)　　ان سب امتوں میں جو لوگوں کے لیے ظاہر کی گئی ہیں تم بہترین امت ہو۔

ان آیتوں میں خطاب ان مسلمانوں سے ہے جو ان آیات کے نزول کے وقت موجود تھے اور وہ حضرات صحابہ کرام ہیں، اور امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے " خیر القرون قرنی " سب سے بہتر قرن میرا قرن ہے، اور ان کی عدالت پر واضح دلیل یہ ہے کہ وہ حاملین شریعت ہیں، اگر ان کی روایت مشکوک ہو تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت حضرت آپ کی حیات مبارکہ تک منحصر رہے گی اور قیامت تک کے تمام زمانوں پر محیط نہیں رہے گی۔ [2]

## کثیر الروایت صحابہ کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:
حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے سب سے زیادہ احادیث روایت کی ہیں، ان کی تعداد ۵۳۷۴ ہے، اس کے بعد حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ہیں ان کی احادیث کی تعداد ۲۶۳۰ ہے، پھر حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما ہیں، ان کی احادیث کی تعداد ۱۵۴۰ ہے، پھر حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ ہیں، ان کی احادیث کی تعداد ۲۲۸۶ ہے، پھر حضرت ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا ہیں، ان کی احادیث کی تعداد ۲۲۱۰ ہے، پھر حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ ہیں، ان کی احادیث کی تعداد ۱۱۷۰ ہے، ان کے علاوہ اور کسی صحابی کی احادیث کی تعداد دو ہزار سے زائد نہیں ہے۔
حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی احادیث کی تعداد ۱۴۲ ہے، اور ان کی روایات کے کم ہونے کی وجہ یہ ہے کہ احادیث کی نشر و اشاعت، لوگوں کے احادیث سننے اس کو یاد کرنے اور روایت کرنے کے عموم اور شیوع سے پہلے ان کی وفات ہو گئی۔ [3]

## فقہاء صحابہ کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں:
سب سے زیادہ فتاویٰ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہیں، مسروق سے

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۱۲-۲۱۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ ھ
[2] 〃 〃 〃 〃، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۱۴، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ ھ
[3] 〃 〃 〃 〃، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۱۸، 〃 〃 〃

روایت ہے کہ تمام صحابہ کا علم چھ افراد پر منتہی ہوتا ہے، حضرت عمر، حضرت علی، حضرت ابی بن کعب، حضرت زید بن ثابت، حضرت ابو الدرداء اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہم، پھر ان چھ کا علم حضرت علی اور حضرت ابن مسعود پر ختم ہوتا ہے، اور صحابہ میں سے عبادلہ ہیں (یعنی عبد اللہ نام کے) وہ ابن عمر، ابن عباس، ابن الزبیر اور ابن عمرو بن العاص ہیں، ابن مسعود ان میں نہیں ہیں (علامہ سیوطی نے کہا ہے یہ امام احمد کا قول ہے، امام بیہقی نے کہا حضرت ابن مسعود کی پہلے وفات ہو گئی تھی، اور یہ لوگ بعد تک زندہ رہے اور ان کے علم کی ضرورت پیش آئی اور جب یہ چاروں کسی بات پر متفق ہو جائیں تو کہا جاتا ہے یہ عبادلہ کا قول ہے، بعض نے کہا عبادلہ تین ہیں اور ان میں سے حضرت ابن الزبیر کو ساقط کر دیا، جوہری نے صحاح میں اسی پر اقتصار کیا ہے۔ علامہ نووی نے تہذیب الصحاح میں اور علامہ رافعی نے دیات میں لکھا ہے کہ عبادلہ چار ہیں اور ان میں حضرت ابن عمرو بن العاص کی جگہ حضرت ابن مسعود کا ذکر کیا ہے اور زمخشری نے مفصل میں لکھا ہے عبادلہ حضرت ابن مسعود، حضرت ابن عمر، اور حضرت ابن عباس ہیں۔ یہ ان کا وہم ہے اور اصطلاح میں غلطی ہے) اور ایک سو میں صحابہ کا نام عبد اللہ ہے۔ [1]

میں کہتا ہوں صحیح اصطلاح وہی ہے جس کو علامہ زمخشری نے بیان کیا ہے، عبد اللہ نام کے تمام صحابہ میں علم اور تفقہ کے اعتبار سے کوئی صحابی حضرت ابن مسعود کے پائے کا نہیں ہے۔

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

ہم نے علی بن عبد اللہ مدینی سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے ان تین کے پائے کا کوئی نہیں تھا حضرت عبد اللہ بن مسعود، حضرت زید بن ثابت اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم، ان میں سے ہر ایک کے بہت شاگرد تھے جو ان کے قول پر لوگوں کو فتوے دیتے تھے۔ اس کے بعد انھوں نے مسروق کی مذکور الصدر روایت بیان کی ہے، پھر شعبی سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے چھ سے علم حاصل کیا جاتا تھا حضرت عمر، حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت زید بن ثابت، اور ان کا علم ایک دوسرے کے مشابہ تھا، اور حضرت علی، حضرت اشعری اور حضرت ابی ان کا علم آپس میں مشابہ تھا، اور امام شافعی نے کہا یہ علم، اجتہاد، تقویٰ اور عقل میں ہم سے بہت بلند تھے۔ [2]

## احادیث روایت کرنے والے صحابہ کی تعداد

حافظ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

امام ابو زرعہ رازی سے سوال کیا گیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرنے والے کتنے صحابہ ہیں؟ انھوں نے کہا ان کو کون ضبط کر سکتا ہے؟ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حجۃ الوداع میں چالیس ہزار صحابہ تھے، اور غزوہ تبوک میں آپ کے ساتھ ستر ہزار صحابہ تھے، امام ابو زرعہ سے کہا گیا کیا یہ نہیں کہا جاتا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی کل چار ہزار احادیث ہیں، انھوں نے کہا یہ کس کا قول ہے! رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا کون شمار کر سکتا ہے؟ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو ایک لاکھ چودہ ہزار صحابہ تھے جن سے حدیثیں روایت کی جاتی تھیں اور ان سے سنی جاتی تھیں، ان سے پوچھا گیا اے ابو زرعہ! یہ لوگ کہاں

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۲۲۰۔ ۲۱۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہر زوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۲۶۷۔ ۲۶۶، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۶ھ

بھئے اور انھوں نے کہا اسے کیا انھوں نے کہا یہ لوگ اہل مکہ اور اہل مدینہ تھے اور ان کے درمیان رہنے والے تھے اور اعراب (دیہاتی) تھے اور جو صحابہ آپ کے ساتھ حجۃ الوداع میں تھے۔ سب نے آپ کو میدان عرفات میں دیکھا اور آپ سے سماع کیا۔ [1]

## طبقات صحابہ کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

طبقات صحابہ میں اختلاف ہے، امام ابو عبد اللہ حاکم نیشاپوری نے صحابہ کے بارہ طبقات مقرر کیے ہیں:

۱۔ جو صحابہ مکہ میں اسلام لائے مثلاً خلفاء راشدین۔ ۲۔ اصحاب دار الندوہ۔ ۳۔ مہاجرین حبشہ۔ ۴۔ اصحاب عقبہ اولیٰ۔ ۵۔ اصحاب عقبہ ثانیہ (یہ اکثر انصار ہیں)۔ ۶۔ مہاجرین اولین جو مدینہ منورہ میں داخل ہونے سے پہلے قبا میں پہنچے۔ ۷۔ اہل بدر۔ ۸۔ بدر اور حدیبیہ کے درمیانی عرصہ میں ہجرت کرنے والے صحابہ۔ ۹۔ اہل بیعت رضوان۔ ۱۰۔ حدیبیہ اور فتح مکہ کے درمیانی عرصہ میں ہجرت کرنے والے صحابہ، مثلاً حضرت خالد بن ولید اور حضرت عمرو بن العاص۔ ۱۱۔ فتح مکہ کے بعد مسلمان ہونے والے صحابہ۔ ۱۲۔ وہ بچے جنھوں نے فتح مکہ اور حجۃ الوداع کے موقع پر آپ کو دیکھا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں۔

صحابہ میں افضل علی الاطلاق حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہیں، اس پر اہل سنت کا اجماع ہے، پھر حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہما ہیں، یہ جمہور اہل سنت کا قول ہے، علامہ خطابی نے کہا حضرت علی حضرت عثمان سے افضل ہیں ابوبکر بن خزیمہ کا بھی یہی قول ہے، (امام مالک، قاضی عیاض، علامہ قرطبی اور امام الحرمین نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے۔ تدریب) ابو منصور بغدادی نے کہا اس پر اجماع ہے کہ خلفاء اربعہ سب سے افضل ہیں، پھر عشرہ بشرہ ہیں، پھر اہل بدر ہیں، پھر اہل احد ہیں، پھر اصحاب بیعت رضوان ہیں، پھر انصار میں سابقین اولین ہیں یہ وہ ہیں جنھوں نے قبلتین کی طرف نماز پڑھی، سب سے پہلے حضرت ابوبکر اسلام لائے اور سب سے آخر میں حضرت ابو الطفیل عامر بن واثلہ لیثی سنہ ۱۰۰ھ میں فوت ہوئے، ایک قول ۱۰۲ھ کا اور ایک قول ۱۱۰ھ کا ہے، اور ان سے پہلے حضرت انس رضی اللہ عنہ ۹۳ھ میں فوت ہوئے۔ [2]

## تابعین کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں:

جس نے صحابی سے ملاقات کی وہ تابعی ہے، حاکم نے کہا ان کے پندرہ طبقات ہیں، پہلا طبقہ وہ ہے جس نے عشرہ بشرہ کو پایا، ان میں قیس بن ابی حازم اور ابن المسیب وغیرہ ہیں اور اس پہلے طبقہ کے قریب وہ ہیں جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حیات میں اولاد صحابہ سے پیدا ہوئے، جیسے عبد اللہ بن ابی طلحہ، ابی امامہ، سعد بن سہل بن حنیف، ابی ادریس خولانی وغیرہ)۔ [3]

---

[1] حافظ ابو عمرو عثمان بن عبد الرحمان شہرزوری المعروف بابن الصلاح متوفی ۶۴۳ھ، علوم الحدیث ص ۲۶۸-۲۶۷، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۸۷ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۲۲۹-۲۲۲، ملخصاً، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[3] تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۲۳۵-۲۳۴ ، ، ، ، ، ،

## مخضرمین کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

مخضرمین وہ لوگ ہیں جنہوں نے جاہلیت کا زمانہ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا اور آپ کو نہیں دیکھا، اور نہ ان کو صحبت حاصل ہوئی، یہ علماء حدیث کی اصطلاح ہے، امام مسلم نے بشیر بن عمرو کا مخضرمین میں ذکر کیا ہے اور وہ ہجرت کے بعد پیدا ہوئے تھے۔ اہل لغت کی اصطلاح میں مخضرمین ان لوگوں کو کہتے ہیں، جن کی آدھی عمر جاہلیت میں اور آدھی عمر اسلام میں گذری خواہ انھوں نے صحابہ کو پایا ہو یا نہیں، ان دونوں اصطلاحوں کے درمیان عموم وخصوص من وجہ ہے، لہذا حکیم بن حزام لغوی اعتبار سے مخضرم ہیں، امام مسلم نے بیس مخضرمین کا بیان کیا ہے اور ان کی تعداد اس سے بھی زیادہ ہے۔ [۱]

## اکابر اور افضل تابعین کا بیان

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

اکابر تابعین میں اہل مدینہ میں سے سات فقہاء ہیں: (۱) سعید بن المسیب (۲) قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیق (۳) عروہ بن زبیر (۴) خارجہ بن زید بن ثابت (۵) ابو سلمہ بن عبدالرحمن بن عوف (۶) عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ بن مسعود (۷) سلیمان بن یسار الہلالی ابوایوب ابن المبارک نے ابوسلمہ کی جگہ سالم بن عبداللہ بن عمر اور ابوالزناد نے ان کی جگہ ابوبکر بن عبدالرحمن کا شمار کیا ہے۔

امام ابن المدینی نے بارہ فقہاء تابعین کا ذکر کیا ہے: (۱) ابن المسیب (۲) ابو سلمہ (۳) قاسم (۴) خارجہ (۵) اس کا بھائی اسماعیل (۶) سالم (۷) حمزہ (۸) زید (۹) عبیداللہ (۱۰) بلال، موخر الذکر پانچوں حضرت ابن عمر کے بیٹے ہیں (۱۱) ابان بن عثمان (۱۲) قبیصہ بن ذویب۔

امام احمد نے کہا افضل التابعین سعید بن مسیب ہیں، ان سے کہا گیا اور علقمہ اور اسود تو انھوں نے کہا وہ بھی ہیں، ان سے ایک روایت یہ ہے کہ ابو عثمان نہدی اور قیس بن ابی حازم سے افضل کوئی نہیں ہے اور علقمہ اور مسروق بھی بلند درجہ تابعی ہیں۔

ابو عبداللہ بن خفیف نے کہا اہل مدینہ سعید بن مسیب کو افضل التابعین کہتے ہیں، اہل کوفہ اویس قرنی کو اور اہل بصرہ حسن بصری کو افضل التابعین کہتے ہیں، امام احمد نے کہا عطا مکہ کے مفتی تھے اور حسن بصری بصرہ کے مفتی تھے۔

بلقینی نے کہا تابعین میں سے سب سے پہلے ابوزید معمر بن زید کی وفات ہوئی، یہ ۳۰ھ میں خراسان یا آذربائیجان میں قتل کر دیے گئے تھے، اور سب سے آخر میں خلف بن خلیفہ کی وفات ہوئی یہ ۱۸۰ھ میں فوت ہوئے۔ [۲]

## حدیث مسند کی تعریف

مسند، اسند کا اسم مفعول ہے جس کا معنی ہے اضافت کرنا اور نسبت کرنا۔ اور اس کی اصطلاحی تعریف یہ ہے:

ما اتصل سندہ مرفوعا الی النبی صلی اللہ — جس حدیث مرفوع کی نبی صلے اللہ علیہ وسلم تک

---

[۱] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۳۹-۲۳۸، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[۲] 〃 〃 〃، تدریب الراوی ج ۲ ص ۲۴۳-۲۴۰، 〃 〃 〃

علیہ وسلم۔ | سند متصل ہو۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| هو موقوع صحابی بسند ظاهره الاتصال۔ | یہ صحابی کی روایت کردہ حدیث ہے جس کی سند بظاہر متصل ہو۔ |

صحابی کی قید سے تابعی کی روایت نکل گئی کیونکہ وہ مرسل ہے اسی طرح تبع تابعی یا اس سے نیچے درجہ کی روایت نکل گئی کیونکہ وہ معضل یا معلق ہے، اور بہ ظاہر اتصال کی قید سے وہ حدیث نکل گئی جو بہ ظاہر منقطع ہے، اور جو حدیث حقیقۃً متصل ہو وہ اس میں بہ طریق اولیٰ داخل ہو گی، اور بہ ظاہر کی قید کا یہ فائدہ ہے کہ انقطاع خفی، مثلاً مدلس کی معنعن حدیث یا جن معاصر کی مروی عنہ سے ملاقات ثابت نہیں وہ بھی مسند کی تعریف میں داخل ہو گی کیونکہ ائمہ کا اس کے مسند ہونے پر اتفاق ہے۔[1]

اس کی مثال یہ حدیث ہے، امام بخاری روایت کرتے ہیں:

| | |
|---|---|
| حدثنا محمد بن المثنی قال ثنا عبد الوهاب ثقفی قال ثنا ایوب عن ابی قلابة عن انس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یؤمن احدکم حتی اکون احب الیه من والده وولده والناس اجمعین[2] | محمد بن المثنی، عبد الوہاب ثقفی، ایوب از ابی قلابہ، از حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو گا جب تک اس کے نزدیک میں اس کے والد اس کی اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ |

## حدیث متصل کی تعریف

از روئے لغت اتصال، انقطاع کی ضد ہے اور اس کی اصطلاحی تعریف کے متعلق علامہ نووی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| هو ما اتصل اسناده مرفوعا کان او موقوفا علی من کان ویسمی الموصول[3] | جس حدیث کی سند متصل ہو خواہ وہ مرفوع ہو یا کسی پر بھی موقوف ہو، اس کو موصول بھی کہتے ہیں |

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے جو یہ لکھا ہے کہ خواہ کسی پر موقوف ہو، اس کے اعتبار سے یہ تعریف اقوال تابعین کو بھی شامل ہے، اور حافظ ابن الصلاح نے اس کو صرف مرفوع اور موقوف میں منحصر رکھا ہے۔ موقوف کی مثال ہے جیسے مالک از نافع از ابن عمر از عمر رضی اللہ عنہ۔ عراقی نے یہ کہا ہے کہ جب اقوال تابعین کی اسانید متصل ہوں تو ان کو مطلقاً متصل نہیں کہتے، البتہ تقیید کے ساتھ ان کو متصل کہنا نہ صرف جائز ہے بلکہ ان کے کلام میں واقع ہے جیسے کہتے ہیں یہ سعید بن مسیب تک متصل ہے یا زہری تک متصل ہے یا مالک تک متصل ہے اور اس میں نکتہ یہ ہے کہ اقوال تابعین کو حدیث مقطوع کہتے ہیں۔ اب اگر اس کو متصل بھی کہیں تو ایک چیز کا دو متضاد صفتوں سے اتصاف لازم آئے گا۔[4]

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۰۰۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] علامہ یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۱۸۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[4] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۱۸۳، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

اس کی مثال یہ حدیث ہے:

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

حدثنی یعقوب بن ابراهیم الدورقی وحجاج بن الشاعر جمیعا عن ابی عاصم قال حجاج نا ابو عاصم انا عزرة بن ثابت انا علباء بن احمر حدثنی ابو زید قال صلی بنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الفجر وصعد المنبر فخطبنا حتی حضرت الظهر فنزل فصلی ثم صعد المنبر فخطبنا حتی حضرت العصر ثم نزل فصلی ثم صعد المنبر فخطبنا حتی غربت الشمس فاخبرنا بما کان وبما هو کائن فنا علمنا احفظنا۔ ؎۱

یعقوب بن ابراہیم الدورقی، حجاج بن شاعر، ابو عاصم، عزرہ بن ثابت، علباء بن احمر از ابو زید روایت ہے: حضرت ابو زید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو فجر کی نماز پڑھائی اور منبر پر چڑھ کر ہمیں خطبہ دیا حتیٰ کہ ظہر کا وقت آگیا آپ نے منبر سے اتر کر ظہر کی نماز پڑھائی، پھر منبر پر چڑھ کر ہمیں خطبہ دیا، حتیٰ کہ عصر کا وقت آگیا، آپ نے منبر سے اتر کر ہمیں نماز پڑھائی پھر منبر پر چڑھ کر ہمیں خطبہ دیا حتیٰ کہ سورج غروب ہو گیا سو آپ نے ہمیں ماکان ومایکون کی خبر دی دیں پس جو ہم میں زیادہ حافظہ والا تھا وہ زیادہ عالم تھا۔

## مختلف الحدیث کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اگر حدیث مقبول کے معارض کوئی حدیث نہ ہو تو اس کو محکم کہتے ہیں اور صحاح کی کتابوں میں اس کی بہت مثالیں ہیں، اور اگر حدیث مقبول کے معارض کوئی حدیث ہو تو یا تو وہ بھی اس کی مثل مقبول ہوگی یا مردود ہوگی، اگر وہ مردود ہے تو تعارض نہیں ہے کیونکہ حدیث قوی پر ضعیف کی مخالفت سے کوئی اثر نہیں پڑتا، اور اگر وہ معارض حدیث اس کی مثل مقبول ہے تو اگر ان میں تطبیق ممکن ہے تو اس کو مختلف الحدیث کہتے ہیں اور اگر تطبیق ممکن نہیں تو اگر ان میں کسی کا مقدم ہونا اور دوسری کا مؤخر ہونا معلوم ہو جائے تو وہ منسوخ اور ناسخ ہیں اور اگر یہ بھی معلوم نہ ہو سکے تو پھر ان حدیثوں میں توقف کیا جائے گا اور وہ حدیث متوقف کہلائے گی۔

مختلف الحدیث کی مثال یہ ہے "لا عدوی ولا طیرة" (کوئی مرض متعدی نہیں ہوتا ہے نہ بدفال ہے) اور یہ بھی حدیث میں ہے:

فر من المجذوم فرارك من الاسد۔

جذام کے مریض سے اس طرح بھاگو جس طرح شیر سے بھاگتے ہیں۔

یہ دونوں صحیح حدیثیں ہیں اور بہ ظاہر متعارض ہیں، حافظ ابن الصلاح نے ان میں اس طرح تطبیق دی ہے کہ یہ امراض خود بخود متعدی نہیں ہوتے لیکن اللہ سبحانہ نے مریض کے تندرست کے ساتھ اختلاط کو مرض کے متعدی ہونے کا سبب بنا دیا ہے اور کبھی اس سبب کا تخلف بھی ہو جاتا ہے جیسا کہ دوسرے اسباب میں ہوتا ہے۔ ؎۲

؎۱۔ امام ابوالحسین مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۳۹۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

؎۲۔ حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۶ - ۴۵، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

خلاصہ یہ ہے کہ جس حدیث میں ہے کوئی مرض متعدی نہیں ہوتا اس کا محمل یہ ہے کہ مرض خود بخود متعدی نہیں ہوتا، اور جس حدیث میں ہے جذام کے مریض سے بھاگو، اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مرض متعدی ہوتا ہے اس کا محمل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مریض کے ساتھ اختلاط کو مرض کے متعدی ہونے کا سبب بنا دیا ہے جیسے اور اسباب بناتے ہیں لیکن کبھی اس میں تخلف بھی ہو جاتا ہے اور اختلاط کے باوجود مرض متعدی نہیں ہوتا۔

## حدیث ناسخ اور منسوخ کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اگر دو حدیثیں متعارض ہوں اور یہ معلوم ہو جائے کہ فلاں حدیث مؤخر ہے اور فلاں مقدم ہے تو مؤخر کو ناسخ اور مقدم کو منسوخ کہتے ہیں، نسخ کا علم کئی ذرائع سے ہوتا ہے اور سب سے صریح یہ ہے کہ خود حدیث میں یہ تصریح ہو جیسے امام مسلم نے حضرت بریدہ سے روایت کیا ہے:

كنت نهيتكم عن زيارة القبور فزوروها۔

میں نے تم کو زیارت قبور سے منع کیا تھا اب تم قبروں کی زیارت کیا کرو۔

دوسری قسم یہ ہے کہ کسی صحابی نے تصریح کی ہو کہ یہ حدیث متاخر ہے۔ جیسا کہ امام ترمذی نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے:

كان اخر الامرين من رسول الله صلى الله عليه وسلم ترك الوضوء مما مسته النار۔ [1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری فعل یہ تھا کہ آپ نے آگ پر پکی ہوئی چیز کے چھونے سے وضو کرنے کو ترک فرما دیا تھا۔

تیسری صورت یہ ہے کہ مؤخر اور ناسخ حدیث کی معرفت تاریخ سے حاصل ہو، علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

امام ابو داؤد اور نسائی نے حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے:

افطر الحاجم والمحجوم۔

فصد لگانے والے اور فصد لگوانے والے دونوں کا روزہ ٹوٹ گیا۔

امام شافعی نے فرمایا یہ حدیث امام مسلم کی اس روایت سے منسوخ ہے۔

عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم احتجم وهو محرم صائم۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے روزے میں فصد لگوائی درآں حالیکہ آپ محرم تھے۔

کیونکہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سنہ ۱۰ھ کو حجۃ الوداع کے موقع پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ محرم تھے اور حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ نے سنہ ۸ھ کو فتح مکہ کے زمانہ میں روایت کی تھی۔

اور چوتھی صورت یہ ہے کہ اجماع کی دلالت سے کسی حدیث کو منسوخ قرار دیا جائے، مثلاً امام ابو داؤد اور امام ترمذی نے حضرت معاویہ سے روایت کیا ہے جو شخص چوتھی بار شراب پیئے اس کو قتل کر دو، اور اس پر اجماع ہے کہ شرابی کو قتل نہیں کیا جاتا، اجماع حدیث کا ناسخ نہیں ہے، لیکن وہ نسخ پر دلالت کرتا ہے اور زیر بحث صورت

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۷ - ۴۶، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

میں اس کی تائید سنت میں بھی موجود ہے کیونکہ امام ترمذی نے حضرت جابر سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک شخص کو لایا گیا جس نے چوتھی بار شراب پی تھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو کوڑے لگائے اور قتل نہیں کیا، اسی طرح زہری نے قبیصہ بن ذؤیب سے روایت کیا ہے۔ [1]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جو صحابی بعد میں اسلام لایا ہو اگر اس کی روایت اس صحابی کے معارض ہو جو اس سے پہلے اسلام لایا تھا تو متاخر کی روایت کو ناسخ نہیں قرار دیا جائے گا کیونکہ ہو سکتا ہے متاخر نے اس حدیث کو اس متقدم سے پہلے یا اس کے سابق اسلام لانے والے صحابی سے سنا ہو اور اس کو مرسلاً روایت کر دیا ہو۔ ہاں اگر وہ متاخر الاسلام صحابی یہ تصریح کرے کہ اس نے اس حدیث کو خود نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے تو اس کی حدیث کو ناسخ قرار دیا جائے گا۔ [2]

علامہ سندھی لکھتے ہیں:

امام بغوی نے کہا ہے کہ طلق بن علی کی حسب ذیل روایت حضرت ابوہریرہ کی روایت سے منسوخ ہے:

عن طلق بن علی انہ قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن مس الرجل ذکرہ بعد ما یتوضأ قال ھل ھو الا بضعۃ منک۔

طلق بن علی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ کسی شخص نے وضو کے بعد ذکر کو مس کیا تو اس کا کیا حکم ہے؟ آپ نے فرمایا وہ تمہارے جسم کا ایک عضو ہی تو ہے!

اور اس کی ناسخ، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی یہ روایت ہے جس کو امام دارقطنی نے روایت کیا ہے:

عن ابی ھریرۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا افضی احدکم بیدہ الی ذکرہ لیس بینہ و بینھا شئ فلیتوضأ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص بلا حجاب اپنے ذکر کو پکڑے تو وہ وضو کرے۔

امام بغوی نے کہا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، طلق بن علی کے آنے کے بعد اسلام لائے تھے، اس لیے حضرت ابوہریرہ کی روایت متاخر ہے اور طلق بن علی کی روایت کے لیے ناسخ ہے۔ لیکن حافظ ابن حجر عسقلانی نے جو قاعدہ بیان کیا ہے اس کے مطابق حضرت ابوہریرہ کی روایت کو ناسخ قرار دینا صحیح نہیں ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہ نے اپنے خود سننے کی تصریح نہیں کی، علاوہ ازیں حضرت ابوہریرہ کی روایت میں ضعف ہے کیونکہ اس کی سند میں یزید بن عبد الملک ضعیف راوی ہے۔ [3]

میں کہتا ہوں کہ اس کی نظیر حضرت جریر کی حدیث ہے، کیونکہ ہر چند کہ وضو پہلے سے فرض تھا لیکن اس کی

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تدریب الراوی ج ۲ ص ۱۹۲-۱۹۱، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ شرح نخبۃ الفکر ص ۴۸، مطبوعہ رحیم اکیڈمی ملتان

[3] علامہ محمد اکرم سندھی من علماء قرن الحادی عشر، امعان النظر ص ۹۳-۹۴، مطبوعہ شاہ ولی اللہ اکیڈمی حیدرآباد سندھ

فرضیت کا بیان سورۂ مائدہ کی آیت وضو میں نازل ہوا، اور حضرت جریر سورۂ مائدہ کے نزول کے بعد اسلام لائے اور انھوں نے موزوں پر مسح کرنے کی حدیث بیان کی، اس لیے معلوم ہوا کہ جب موزے پہنے ہوئے ہوں تو پیر دھونے کی فرضیت منسوخ ہو گئی اور اس کی ناسخ حضرت جریر کی حدیث ہے جو سورۂ مائدہ کے نزول کے بعد اسلام لائے ہیں۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن همام بن الحارث قال بال جرير بن عبد الله ثم توضأ ومسح على خفيه قيل له اتفعل هذا؟ قال وما يمنعني وقد رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم يفعله وكان يعجبهم حديث جرير لان اسلامه كان بعد نزول المائدة۔[1]

ہمام بن حارث روایت کرتے ہیں کہ حضرت جریر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ نے پیشاب کیا، پھر وضو کیا اور موزوں پر مسح کیا، ان سے کہا گیا آپ اس طرح کرتے ہیں؟ انھوں نے کہا مجھ کو اس چیز سے کیا مانع ہے، جب کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اس طرح کرتے ہوئے دیکھا ہے، اور ان کو حضرت جریر کی حدیث پسند تھی کیونکہ وہ سورۂ مائدہ کے نزول کے بعد اسلام لائے تھے۔

نیز امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن شهر بن حوشب قال رأيت جرير بن عبد الله توضأ ومسح على خفيه فقلت له في ذلك فقال رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم توضأ ومسح على خفيه فقلت له اقبل المائدة او بعد المائدة؟ فقال ما اسلمت الا بعد المائدة۔[2]

شہر بن حوشب بیان کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا حضرت جریر بن عبد اللہ نے وضو کیا اور موزوں پر مسح کیا، میں نے ان سے اس کے متعلق پوچھا تو انھوں نے کہا میں نے دیکھا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا اور موزوں پر مسح کیا، میں نے پوچھا سورہ مائدہ کے نزول سے پہلے یا بعد؟ انھوں نے کہا میں سورہ مائدہ کے نزول کے بعد ہی تو مسلمان ہوا ہوں۔

لہٰذا حضرت جریر کے اسلام لانے کی تاریخ سے موزوں کے مسح کی مشروعیت پر استدلال کیا گیا ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

اگر دو حدیثیں متعارض ہوں اور تاریخ کا پتا نہ چل سکے، اور سند یا متن کے لحاظ سے ایک حدیث کو کسی وجہ سے دوسری حدیث پر ترجیح دینا ممکن ہو تو ایک حدیث کو راجح اور دوسری کو مرجوح قرار دیا جائے گا ورنہ دونوں احادیث میں سے کسی ایک پر بھی عمل نہیں ہو سکے گا اور ان پر توقف کیا جائے گا۔[3]

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۰، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] " " " " ، جامع ترمذی ص ۴۰،

[3] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۹ - ۴۸، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

## اعتبار، متابع اور شاہد کا بیان

اگر سند حدیث میں کوئی راوی اپنے شیخ سے اس حدیث کی روایت میں منفرد ہو اور اس تفرد کی وجہ سے اس حدیث کو غریب قرار دیا جا رہا ہو، پھر بعد میں تتبع اور تفحص سے یہ معلوم ہو کہ جس راوی کو اس کے شیخ سے روایت کرنے میں منفرد سمجھا رہا تھا اس کی متابعت ایک اور راوی بھی کر رہا ہے تو وہ حدیث غرابت سے نکل جاتی ہے اور اس منفرد راوی کو متابع اور اس کی متابعت کرنے والے راوی کو متابِع اور اس کے شیخ کو متابَع علیہ کہتے ہیں اور اس عمل کو اعتبار اور متابعت کہتے ہیں، نیز اگر دوسرا راوی منفرد کے شیخ سے روایت کرے تو اس کو متابعت تام کہتے ہیں، اور اگر دوسرا الراوی منفرد کے شیخ الشیخ سے اس حدیث کو روایت کرے تو اس کو متابعت قاصرہ کہتے ہیں، نیز اگر وہ دوسرا راوی اسی حدیث کو بلفظہ روایت کرے تو اس حدیث کو متابع کہتے ہیں اور اس کے لیے مثلہ کا لفظ ذکر کرتے ہیں اور اگر وہ دوسرا راوی اس حدیث کے ہم معنی حدیث روایت کرے تو اس حدیث کو شاہد کہتے ہیں اور اس کے لیے نحوہ کا لفظ لاتے ہیں۔ حافظ ابن حجر نے یہ کہا ہے کہ متابعت میں اسی صحابی سے روایت ہوتی ہے اور شاہد میں کسی اور صحابی سے وہ حدیث مروی ہوتی ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے شرح نخبۃ الفکر میں ان تمام امور کی مثالیں دی ہیں، جن کو ہم ان کے حوالے سے ذکر کر رہے ہیں:

متابع تام کی مثال: امام شافعی نے کتاب الام میں یہ حدیث روایت کی ہے:

| | |
|---|---|
| عن مالك عن عبد الله بن دينار عن ابن عمر رضي الله عنهما ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الشهر تسع وعشرون فلا تصوموا حتى تروا الهلال ولا تفطروا حتى تروه فان غم عليكم فاكملوا العدة ثلاثين۔ | از مالک از عبد اللہ بن دینار از حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مہینہ انتیس دن کا (بھی) ہوتا ہے تم جب تک چاند نہ دیکھو روزے نہ رکھو اور جب تک چاند نہ دیکھو عید نہ کرو اگر تم پر چاند مخفی رہے تو تیس دنوں کی گنتی پوری کرو۔ |

لوگوں نے یہ گمان کیا کہ ان الفاظ کے ساتھ امام مالک سے روایت کرنے میں امام شافعی منفرد ہیں اور ان کی اس حدیث کو غریب قرار دیا، کیونکہ امام مالک کے دوسرے اصحاب (شاگردوں) نے اسی سند سے ان الفاظ کے ساتھ حدیث روایت کی ہے:

| | |
|---|---|
| فان غم عليكم فاقدروا له۔ | اگر چاند تم پر مخفی رہے تو اس کا اندازہ کرو۔ |

لیکن ہم کو امام شافعی کی روایت کا ایک متابع مل گیا کیونکہ عبد اللہ بن مسلمہ القعنبی نے بھی اس حدیث کو امام مالک سے انہی الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے اور یہ متابعت تامہ ہے: اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے:

حدثنا عبد الله بن مسلمة ثنا مالك عن عبد الله بن عمر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الشهر تسع وعشرون الحديث۔ (صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵۶، مطبوعہ اصح المطابع کراچی)

اس سند میں امام شافعی متابَع ہیں، عبد اللہ بن مسلمہ متابِع ہیں، اور امام مالک متابع علیہ ہیں اور یہ متابعت تامہ ہے۔

امام شافعی کا ایک متابع قاصر بھی ہے کیونکہ عاصم بن محمد نے اس حدیث کو امام شافعی کے شیخ الشیخ یعنی حضرت ابن عمر سے اکملوا ثلثین کے الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے، اس حدیث کو امام ابن خزیمہ نے روایت کیا ہے اور اس کی سند یہ ہے:

عن عاصم بن محمد عن ابیہ عن محمد بن زید عن جدہ عبد اللہ بن عمر۔

(صحیح ابن خزیمہ اب چھپ گئی ہے اور اس میں حضرت ابن عمر کی یہ روایت ہے فان غم علیکم فاکملوا ثلاثین مگر حدیث کا ابتدائی متن اور اس کی سند حافظ ابن حجر کے بیان کردہ سند اور متن سے مختلف ہے۔ صحیح ابن خزیمہ ج ۳ ص ۲۰۲، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ۱۳۹۵ھ، سعیدی غفرلہ)

اور صحیح مسلم میں یہ حدیث اس طرح ہے:

عبید اللہ عن نافع عن ابن عمر .... فان اغمی علیکم فاقدروا لہ ثلاثین یوما (صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۴۷، مطبوعہ اصح المطابع کراچی)

یہ حدیث اسی صحابی سے مروی ہے اور یہ لفظاً متابعت نہیں ہے معنیً ہے کیونکہ اس میں اکملوا کا لفظ نہیں ہے۔ اور اگر اس حدیث کا متن کسی اور صحابی سے مروی ہو اور اس کے لفظاً اور معنیً مشابہ ہو تو اس کو شاہد کہتے ہیں اور اس کی مثال یہ ہے:

امام نسائی روایت کرتے ہیں:

عن عمرو بن دینار عن محمد بن حنین عن ابن عباس ... فان غم علیکم فاکملوا العدۃ ثلاثین (نسائی ج ۱ ص ۲۱۵، مطبوعہ کراچی)

اور شاہد بالمعنی کی مثال یہ ہے: امام بخاری روایت کرتے ہیں:

محمد بن زیاد عن ابی ھریرۃ ..... فان اغمی علیکم فاکملوا عدۃ شعبان ثلاثین (صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵۶)

بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ متابعت وہ ہے جو لفظاً مشابہ ہو، عام ازیں کہ اسی صحابی سے روایت ہو یا کسی اور سے اور شاہد وہ ہے جو معنیً مشابہ ہو، عام ازیں کہ اسی صحابی سے ہو یا کسی اور سے، اور کبھی متابع اور شاہد کا ایک دوسرے پر اطلاق ہو جاتا ہے۔ [۱]

## زیادات ثقات کا بیان

علامہ نووی لکھتے ہیں:

ثقہ راویوں کا حدیث میں کسی لفظ کو زیادہ روایت کرنا یہ بھی ایک لطیف فن ہے، جمہور فقہاء اور محدثین کا مذہب یہ ہے کہ ثقہ راویوں کی زیادتی کو مطلقاً قبول کیا جاتا ہے، دوسرا قول یہ ہے کہ زیادات ثقات مطلقاً نامقبول ہیں، تیسرا قول یہ ہے کہ جس نے اس حدیث کو ناقص روایت کیا ہے اگر اس کے غیر نے اس کو زیادہ روایت کیا ہے تو مقبول ہے اور اگر ناقص روایت کرنے والے نے ہی دوبارہ زیادہ الفاظ روایت کیے ہوں تو پھر وہ مقبول نہیں ہے، اور شیخ (ابن الصلاح) نے زیادتی کی کئی قسمیں بیان کی ہیں:

۱۔ وہ زیادتی جس میں ثقہ راویوں کی مخالفت ہو وہ مردود ہے۔

---

۱۔ حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۴۲-۴۴، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

۲۔ جس زیادتی میں کسی ثقہ راوی کی مخالفت نہ ہو مثلاً کوئی ثقہ راوی حدیث کے کسی جملہ کے ساتھ منفرد ہو تو وہ مقبول ہے، خطیب نے کہا اس پر تمام علماء کا اتفاق ہے۔

۳۔ حدیث میں کسی ایسے لفظ کی زیادتی جس کو باقی تمام راوی ذکر نہ کرتے ہوں، جیسے حدیث میں ہے: جعلت لی الارض مسجدا و طھورا۔ "تمام زمین میرے لیے مسجد اور تیمم (کا آلہ) بنا دی گئی ہے" ابو مالک اشجعی اس حدیث میں اس لفظ کی زیادتی کے ساتھ منفرد ہے، و تربتها طھورا "اور اس کی مٹی پاک کرنے والی ہے"، شیخ ابن الصلاح نے کہا ہے کہ یہ قسم پہلی قسم کے مشابہ ہے یعنی ثقہ راویوں کی مخالفت کی وجہ سے مردود ہے، اور دوسری قسم کے مشابہ ہے کیونکہ یہ زیادتی ثقہ راویوں کی روایت کے منافی نہیں ہے، اس لیے مقبول ہے، اور صحیح قول دوسرا قول ہے، یعنی یہ زیادتی مقبول ہے۔[1]

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

زیادات الثقات کی حسب ذیل مثالیں ہیں:

۱۔ امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے:

عن ابن مسعود قال، سالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ای العمل افضل؟ قال الصلوٰۃ لوقتها۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ کون سا عمل افضل ہے؟ آپ نے فرمایا نماز کو اپنے وقت میں پڑھنا۔

حسن بن مکرم اور بندار نے اپنی روایتوں میں یہ زیادتی کی فی اول وقتها "یعنی نماز کو اس کے اول وقت میں پڑھنا" حاکم اور ابن حبان نے اس زیادتی کو صحیح قرار دیا۔

۲۔ امام بخاری اور امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن انس: امر بلال ان یشفع الاذان و یوتر الاقامۃ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت بلال کو حکم دیا گیا کہ اذان کے کلمات دو دو بار اور اقامت کے کلمات ایک ایک بار پڑھیں۔

سماک بن عطیہ نے اس میں یہ زیادتی کی الا الاقامۃ "حاکم اور ابن حبان نے کہا یہ زیادتی صحیح ہے۔

۳۔ عن علی ان السَّہ وکاء العین۔

سرین کا حلقہ آنکھ کا سر بند ہے (یہ مضروب المثل ہے، یعنی آنکھ سرین کا سر بند ہے، کیونکہ جب تک آدمی جاگتا رہتا ہے سرین کو کھینچ کر رکھتا ہے اور ہوا خارج ہونے نہیں دیتا اور جب آدمی سو جاتا ہے تو سرین کا حلقہ کھل جاتا ہے اور ہوا خارج ہو جاتی ہے)

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۱ ص ۲۴۷-۲۴۵، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

ابراہیم بن موسیٰ نے اس میں یہ زیادتی کی ہے ضمن نام فلیتوضأ "پس جو آدمی سو جائے وہ وضو کرے"۔[1]

## تحمل حدیث کے طرق

اساتذہ سے تحمل اور اخذ حدیث کے آٹھ طریقے ہیں: سماع، قرأۃ، اجازۃ، مناولہ، مکاتبہ، اعلام، وصیت اور وجادۃ ۔ ان کی تعریف اور تفصیل حسب ذیل ہے:

## سماع:

خطیب بغدادی لکھتے ہیں:

محدثین کے نزدیک سماع سے یہ مراد ہے کہ شاگرد استاذ کے الفاظ سنے، خواہ استاذ کسی کتاب سے یہ الفاظ پڑھ کر سنا رہا ہو یا اپنے حافظہ سے خواہ وہ اپنے شاگرد کو لکھوائے یا نہیں۔ حدیث کا راوی جب حدثنا، اخبرنا، انبانا، ذکر لنا یا قال لنا کہتا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ میرے استاذ نے مجھے یہ حدیث سنائی، امام احمد نے فرمایا حدثنا اور اخبرنا میں کوئی فرق نہیں ہے۔ البتہ بعض متاخرین نے یہ کہا جب استاذ خود بیان کرے تو شاگرد حدثنا کہے اور جب شاگرد نے خود حدیث پڑھی ہو تو قرأت کہے اور جب شاگرد کے کسی اور ساتھی نے استاذ کو حدیث پڑھ کر سنائی ہو تو قرئ علیہ وانا اسمع کہے اور یہ بھی اصطلاح ہے کہ جب اکیلا استاذ کو پڑھ کر سنائے تو اخبرنی کہے اور کسی ساتھی نے پڑھ کر سنائی ہو تو اخبرنا کہے۔[2]

## قرأت

علامہ نووی لکھتے ہیں:

قرأت سے مراد ہے شیخ کے سامنے پڑھنا، اکثر محدثین اس کو عرض بھی کہتے ہیں، خواہ تم نے خود پڑھا ہو یا تمہارے غیر نے پڑھا ہو، اور تم کسی کتاب سے یا اپنے حافظہ سے سن رہے ہو، جب کہ شیخ نے اپنی اصل کے سامنے رکھا ہو یا اس کے کسی معتمد نے خواہ شیخ کو وہ روایت محفوظ ہو یا نہ ہو، امام مالک اور ان کے اصحاب اور اشیاخ کے نزدیک قرأت، سماع کے مساوی ہے، اور جمہور اہل مشرق کے نزدیک سماع قرأت پر راجح ہے اور امام ابوحنیفہ اور ابن ابی ذئب وغیرہ اور ایک روایت کے مطابق امام مالک کے نزدیک قرأت سماع پر راجح ہے، اس میں محتاط طریقہ یہ ہے کہ راوی یوں کہے قرأت علی فلان یا قرئ علیہ وانا اسمع فاقربہ۔[3]

## اجازۃ

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اجازۃ کی سات اقسام ہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(ا)۔ ایک معین استاذ (مثلاً امام بخاری) معین شاگرد (مثلاً امام مسلم) کو اجازت دے اور کہے میں تم کو صحیح بخاری کی یا اپنی ان مرویات کو روایت کرنے کی اجازت دیتا ہوں۔ جمہور کے نزدیک اس طریقہ سے حدیث کو روایت کرنا جائز ہے، بعض ظاہریہ نے اس کو ناجائز کہا ہے لیکن ان کا قول باطل ہے۔

(ب) ایک شخص کسی غیر معین چیز کی اپنے غیر کو اجازت دے مثلاً کہے میں اپنی تمام مسموعات کی اجازت دیتا ہوں، اس میں بھی اختلاف ہے، لیکن جمہور نے اس کو جائز کہا ہے۔

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ ھ، تدریب الراوی ج ۱ ص ۲۳۸-۲۴۰، مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] حافظ ابوبکر احمد بن علی المعروف بالخطیب البغدادی متوفی ۴۶۳ھ، الکفایہ فی علم الروایۃ ص ۲۹۶-۲۹۴ ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۱۶-۱۲، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

(ج)۔ کسی غیر معین کو عام وصف کے ساتھ اجازت دے مثلاً کہے میں نے مسلمانوں کو اجازت دی یا ہر ایک کو اجازت دی یا اپنے زمانہ والوں کو اجازت دی، اس میں متاخرین کا اختلاف ہے، قاضی ابوالطیب اور خطیب وغیرہ نے اس کو جائز کہا ہے۔

(د)۔ کسی مجہول چیز کی اجازت دے، یا مثلاً وہ سنن کی کئی کتابوں کی روایت کرتا ہو اور کہے میں نے تم کو سنن کی اجازت دی، یا کہے میں نے محمد بن خالد دمشقی کو اجازت دی اور وہاں اس نام کے کئی آدمی ہوں، اس کے جواز میں بھی اختلاف ہے۔

(ھ)۔ کسی معدوم شخص کو اجازت دے، مثلاً فلاں کے ہاں جو بیٹا پیدا ہو گا اس کو اجازت دی، اس کے جواز میں بھی اختلاف ہے صحیح یہ ہے کہ یہ باطل ہے۔

(و) مجیز نے کسی حدیث کو حاصل نہ کیا ہو اور وہ یہ اجازت دے کہ جب وہ اس کو حاصل کرلے تو مجاز اس کی روایت کرے۔ اس میں بھی اختلاف ہے۔

(ز)۔ ایک شخص کو جن مرویات کی اجازت ملی ہو اس کی اجازت دے، مثلاً کہے میں تم کو اپنی مجازات کی اجازت دیتا ہوں، بعض لوگوں نے کہا یہ ناجائز ہے، اور جمہور کے نزدیک یہ جائز ہے، امام دارقطنی، امام ابن عقدہ، امام ابونعیم، امام ابوالفتح نصر المقدسی وغیرہم نے اس پر اعتماد کیا ہے۔ [1]

**مناولہ**

علامہ نووی لکھتے ہیں:

مناولہ کی دو قسمیں ہیں: مناولہ مجردہ اور مناولہ مقرونہ بالاجازۃ۔ مناولہ مقرونہ، انواع اجازت کی سب سے اعلیٰ قسم ہے، اس کی متعدد صورتیں ہیں:

(الف)۔ شیخ، طالب کو اپنے سماع کی اصل یا نقل دے اور کہے میں نے فلاں شخص سے ان احادیث کو روایت کیا ہے اب تم ان کو روایت کرو، یا کہے میں نے تم کو اپنی طرف سے ان کو روایت کرنے کی اجازت دی پھر اس تحریر کو اس کی ملک کر دے تاکہ وہ اس کو لکھ لے۔

(ب) طالب نے شیخ سے سن کر جو احادیث لکھی ہیں وہ اپنی مسموعات شیخ کو دے، شیخ ان کا مطالعہ کرے دراں حالیکہ وہ حافظ و عارف ہو، پھر وہ اس کو لوٹا کر کہے یہ میری حدیثیں یا میری روایات ہیں ان کو مجھ سے روایت کرو، یا کہے میں نے تمہیں ان کو روایت کرنے کی اجازت دی، بہ کثرت ائمہ حدیث نے ان کا نام عرض رکھا ہے اور چونکہ قرأت کو بھی عرض کہتے ہیں، اس لیے اس کو عرض المناولہ کہنا چاہیے اور اُس کو عرض القراۃ۔ زہری، ربیعہ، یحییٰ بن سعید انصاری، مجاہد، شعبی، علقمہ، ابراہیم، ابوالعالیہ، ابوالزبیر، ابوالمتوکل، مالک، ابن وہب، ابن القاسم اور دیگر ائمہ کے نزدیک یہ مناولہ بمنزلہ سماع ہے، لیکن تحقیق یہ ہے کہ یہ سماع اور قرأت سے کم درجہ کا ہے۔ ثوری، اوزاعی، ابن المبارک، امام ابوحنیفہ، امام شافعی، بویطی، مزنی، امام احمد، اسحاق، یحییٰ بن یحییٰ اور دیگر ائمہ کا یہی قول ہے۔

(ج)۔ شیخ، طالب کو اپنی مسموعات دے اور ان کو روایت کرنے کی اجازت دے، پھر شیخ اس کو ان کا مالک بنا دے

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۳۰-۴۹، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ ۱۳۹۲ھ

یہ پہلی صورت سے کم درجہ ہے، اور طالب کے لیے ان احادیث کو شیخ سے روایت کرنا جائز ہے۔
مناولہ مجردہ یہ ہے کہ شیخ طالب کو اپنی مسموعات کی اصل یا نقل دے اور صرف اتنا کہے کہ یہ میری مسموعات ہیں، فقہاء اور اصحاب الاصول کا مذہب یہ ہے کہ اس میں اس شیخ سے روایت کرنا جائز نہیں ہے۔ [1]

**مکاتبہ**

علامہ نووی لکھتے ہیں:
کتابت کی تعریف یہ ہے کہ شیخ اپنی مسموعات کسی حاضر شخص کو خود لکھ کر دے یا کسی سے لکھوا کر دے، یا کسی غائب شخص کو خود لکھ کر یا لکھوا کر دے اس کی دو قسمیں ہیں، ایک مجردہ عن الاجازۃ اور دوسری کتابت مقرونہ بالاجازۃ، مقرونہ یہ ہے کہ شیخ نے جو کچھ لکھا ہے اس کی تم کو اجازت دی، یہ صحت اور قوت میں مناولہ مقرونہ کی مثل ہے۔ اور کتابت مجردہ یہ ہے کہ اس کو صرف لکھ کر دے، قاضی ماوردی شافعی نے کتابت مجردہ میں روایت کرنے سے منع کیا ہے اور اکثر متقدمین اور متاخرین نے اس کی اجازت دی ہے، اور محدثین میں یہی مشہور ہے اور ان کی تصنیفات میں یہ عبارت پائی جاتی ہے: میری طرف فلاں نے لکھا اس نے کہا مجھ سے فلاں نے حدیث بیان کی اس سے یہی صورت مراد ہوتی ہے، سمعانی نے کہا یہ اجازۃ سے زیادہ قوی ہے، اور اس میں راوی کے لیے کاتب کے خط کو پہچاننا کافی ہے۔ [2]

**اعلام**

علامہ نووی لکھتے ہیں:
اعلام یہ ہے کہ شیخ، طالب سے صرف اتنا کہے کہ یہ حدیث میری سنی ہوئی ہے یا اس کتاب میں میری سنی ہوئی حدیثیں ہیں (اور اس کو روایت کرنے کی اجازت نہ دے) کثیر اصحاب الحدیث، فقہاء اور اصولیین کے نزدیک طالب کے لیے اس کو روایت کرنا جائز ہے۔ ابن جریج، ابن الصباغ الشافعی، ابو العباس الغمری المالکی وغیرہ نے اس کے جواز کی تصریح کی ہے اور بہ کثرت محدثین نے یہ تصریح کی ہے کہ اس کی روایت جائز نہیں ہے، لیکن اگر اس کی سند صحیح ہو تو اس کے تقاضے پر عمل کرنا واجب ہے۔ [3]

**وصیت**

علامہ نووی لکھتے ہیں:
وصیت یہ ہے کہ ایک شخص موت کے وقت یا سفر کے وقت یہ وصیت کرے کہ وہ اس کتاب سے روایت کرتا ہے، بعض متقدمین نے کہا جس کے لیے وہ وصیت کرے اس کو اس کتاب سے احادیث روایت کرنا جائز ہے، اور صحیح یہ ہے کہ جائز نہیں ہے۔

**وجادۃ**

یہ وجد کا مصدر ہے، عرب میں یہ مسموع نہیں ہے، اس کی تعریف یہ ہے کہ ایک شخص کسی راوی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی احادیث پر مطلع ہو اور وہ ان احادیث کو اس شخص سے سن کر یا اجازت سے روایت نہ کرتا ہو تو اس کے لیے یہ کہنا جائز ہے کہ میں نے فلاں شخص کی لکھی ہوئی احادیث پڑھیں یا پائیں یا اس کی کتاب

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۵۰-۴۴، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

[2] " " " تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۵۷-۵۵، " " "

[3] " " " تقریب النواوی مع التدریب ج ۲ ص ۵۹-۵۸، " " "

ہیں اس کے ہاتھ سے لکھا ہوا تھا حدثنا فلاں، پھر پوری سند اور متن بیان کرے، یا یہ کہے کہ میں نے فلاں شخص کی فلاں سے روایت پڑھی۔ اس پر شروع سے لے کر اب تک عمل ہو رہا ہے، بعض لوگوں نے بے تکلے پن سے اس میں حدثنا و اخبرنا بھی کہا اور ان پر انکار کیا گیا۔ ؎

## اسناد عالی اور اسناد نازل اور ان کی اقسام کا بیان

اسناد عالی و اسناد نازل: ایک حدیث دو سندوں سے مروی ہو ایک سند میں رجال کم ہوں اور دوسری میں زیادہ ہوں تو جس سند میں کم رجال ہوں اس کو اسناد عالی اور جس سند میں زیادہ رجال ہو اس کو اسناد نازل کہتے ہیں۔

اسناد عالی کی پانچ قسمیں ہیں، ایک قسم علو مطلق ہے باقی علو نسبی ہیں:

(۱)۔ سند صحیح نظیف کے ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا قرب، یہ علو مطلق ہے۔

(۲)۔ ائمہ حدیث میں سے کسی امام کا قرب خواہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تک رجال زیادہ ہوں مثلاً سند صحیح کے ساتھ اعمش، ابن جریج یا مالک کا قرب۔

(۳)۔ صحاح ستہ یا دیگر کتب معتمدہ کے رجال میں سے کسی راوی کے ساتھ سند صحیح سے قرب۔

(۴)۔ راوی کی وفات مقدم ہونے کی وجہ سے علو، از بیہقی، از حاکم یہ سند اس سند سے عالی ہے، از ابی بکر بن خلف از حاکم، کیونکہ بیہقی کی وفات ابو بکر بن خلف سے پہلے ہے، اس صورت میں ہر چند کہ عدد برابر ہیں کیونکہ دونوں میں دو راوی ہیں لیکن علو تقدم وفات کی وجہ سے ہے۔

(۵)۔ تقدم سماع کی وجہ سے علو مثلاً ایک شیخ سے دو راویوں نے سماع کیا ایک نے اس وقت سماع کیا جب شیخ کی عمر چالیس سال تھی اور دوسرے نے اس وقت سماع کیا جب شیخ کی عمر ساٹھ سال تھی تو خواہ سند میں رجال کے عدد برابر ہوں لیکن جس نے شیخ سے پہلے سماع کیا ہے اس کی سند عالی ہے اور یہ علو اس وقت اور بھی مؤکد ہو جاتا ہے جب آخر عمر میں شیخ کا حافظہ کمزور ہو یا مختل ہو گیا ہو۔

دوسری قسم ائمہ حدیث میں سے کسی کا قرب ہوتا ہے اس کی چار قسمیں ہیں، موافقت، بدل، مساوات، مصافحہ۔

موافقت: موافقت کا مطلب یہ ہے کہ حدیث کی کسی کتاب کے مؤلف کے شیخ تک کسی دوسری سند سے پہنچ جائیں جس میں اس سے کم رجال ہوں مثلاً امام بخاری ایک حدیث از قتیبہ از مالک روایت کرتے ہیں، اب کوئی دوسرا شیخ کسی اور سند سے یہی روایت قتیبہ سے روایت کرے اور اس سند میں امام بخاری کی بہ نسبت کم رجال ہوں۔

بدل: اگر کوئی شخص مؤلف کتاب کے شیخ الشیخ تک کسی اور سند سے پہنچ جائے اور اس کی سند میں رجال کم ہوں تو اس کو بدل کہتے ہیں مثلاً مذکور الصدر سند میں کوئی شخص قعنبی از مالک روایت کرے تو اس صورت میں قعنبی

---

؎۔ علامہ یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، تقریب النواوی ج ۲ ص ۶۱۔۶۰، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ، ۱۳۹۲ھ

قتیبہ کا بدل ہوگا۔

**مساوات:** مؤلف کتاب نے ایک حدیث کو ایک خاص سند سے روایت کیا ہو اور ایک دوسرا شخص کسی اور سند سے اس حدیث کو روایت کرے اور دونوں میں راویوں کی تعداد برابر ہو مثلاً امام نسائی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کریں اور ان کی سند میں گیارہ رجال ہوں اور ایک دوسرا شخص اسی حدیث کو ایک اور سند سے روایت کرے اور اس کی سند میں بھی گیارہ رجال ہوں تو اس کی سند امام نسائی کے مساوی ہوگی۔

**مصافحہ:** مصنف کتاب کے تلمیذ کے ساتھ مساوات کو مصافحہ کہتے ہیں:

اسناد نازل کی بھی پانچ اقسام ہیں اور چونکہ اسناد نازل، اسناد عالی کی مقابل اور ضد ہے اس لیے عالی کی تعریف اور مثال سے نازل کی تعریف اور مثال بھی معلوم ہوگئی۔ [1]

## حدیث مسلسل کا بیان

جس حدیث کی سند کے رجال میں سے ہر راوی تسلسل سے کسی ایک حالت کو نقل کرے عام ازیں کہ ہر راوی کسی ایک قول کو تسلسل سے نقل کرے یا کسی ایک فعل کو نقل کرے۔ یا قول اور فعل کو نقل کرے یا صیغہ اداکو نقل کرے۔ [2]

اس کی مثال یہ ہے امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن عبد الرحمن بن الحبلی عن الصنابحی عن معاذ بن جبل ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اخذ بیدہ و قال یا معاذ و اللہ انی لاحبک فقال اوصیک یا معاذ لا تدعن فی دبر کل صلوۃ تقول اللھم اعنی علی ذکرک وشکرک وحسن عبادتک واوصی بذلک معاذ الصنابحی واوصی بہ الصنابحی ابا عبد الرحمن۔ [3]

از عبد الرحمن حبلی از صنابحی از حضرت معاذ بن جبل روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا: اے معاذ بخدا میں تم سے محبت کرتا ہوں، اے معاذ! میں تم کو وصیت کرتا ہوں کہ تم ہر نماز کے بعد اس دعا کو نہ چھوڑنا "اے اللہ! تو اپنے ذکر اور شکر میں اور اچھی طرح اپنی عبادت کرنے میں میری مدد فرما، پھر حضرت معاذ نے صنابحی کو اس دعا کی وصیت کی اور صنابحی نے ابو عبد الرحمن کو اس کی وصیت کی۔

اس حدیث میں تسلسل یہ ہے کہ ہر راوی عنہ نے اپنے راوی کو ـــــ اس دعا کی وصیت کی ہے۔

حدیث مسلسل کی دوسری مثال یہ ہے کہ سلسلہ سند کے تمام رجال کسی ایک فعل کو تسلسل سے نقل کریں، حافظ عراقی لکھتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ قال شبک بیدی ابو

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں

بقیہ حاشیہ

[1] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، تذکرہ و تبصرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۲۶۵ - ۲۵۱ ملخصاً مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع

[2] " " " " تذکرہ و تبصرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۲۸۴

[3] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۲۱۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

القاسم صلی اللہ علیہ وسلم وقال خلق اللہ الارض یوم السبت الحدیث فقد تسلسل لنا تشبیک کل واحد من رواتہ بید من رواہ عنہ ۔[1]

کہ ابو القاسم صلے اللہ علیہ وسلم نے میرے ہاتھ میں ہاتھ ڈالا اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے ہفتہ کے دن زمین کو پیدا کیا الحدیث، پھر ہر مروی عنہ نے اپنے راوی کے ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر یہ حدیث روایت کی۔

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

فعل کے تسلسل کی دیگر مثالیں یہ ہیں، سر پر ہاتھ رکھنا، طالب کا ہاتھ پکڑنا، درود شریف پڑھتے وقت ہاتھ کی پانچ انگلیوں سے گننا، مصافحہ کرنا، نماز میں رفع یدین کرنا، ٹیک لگا کر بیٹھنا، کھلانا پلانا، کھجور اور پانی سے دعوت کرنا۔[2]

قول اور فعل دونوں کے تسلسل کے متعلق حافظ عراقی نے یہ مثال دی ہے:

حدثنا محمد بن اسمٰعیل بن ابراھیم انصاری قال انا والدی ویحیی بن علی بن محمد القلانسی قالا انا علی بن محمد ابی الحسن قال ثنا یحیی بن محمود الثقفی ثنا اسماعیل بن محمد بن الفضل ثنا احمد بن علی بن خلف ثنا محمد بن عبد اللہ الحاکم ثنا الزبیر بن عبد الواحد ثنا یوسف بن عبد الاحد الشافعی ثنا سلیمان بن شعیب الکسانی ثنا سعید الادم ثنا شہاب بن خراش قال سمعت یزید الرقاشی یحدث عن انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یجد العبد حلاوۃ الایمان حتی یومن بالقدر خیرہ وشرہ حلوہ ومرہ قال وقبض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی لحیتہ وقال امنت بالقدر خیرہ وشرہ حلوہ ومرہ۔

محمد بن اسماعیل بن ابراہیم انصاری، اپنے والد اور یحیی بن علی بن محمد قلانسی علی بن محمد ابی الحسن، یحیی بن محمود ثقفی، اسماعیل بن محمد بن الفضل، احمد بن علی بن خلف محمد بن عبد اللہ الحاکم، زبیر بن عبد الواحد، یوسف بن عبد الاحد شافعی، سلیمان بن شعیب کیسانی، سعید الادم، شہاب بن خراش، یزید بن رقاشی، وہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس وقت تک بندہ ایمان کی مٹھاس کو نہیں پا سکتا جب تک کہ اچھی اور بری، میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان نہ لائے۔ حضرت انس نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی داڑھی کو مٹھی میں پکڑا اور فرمایا میں اچھی اور بری، میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لایا۔

پھر حضرت انس نے اپنی داڑھی کو مٹھی میں پکڑ کر کہا میں اچھی اور بری، میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لایا، پھر یزید نے اپنی داڑھی کو پکڑا اور کہا میں اچھی اور بری میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لایا، اور شہاب نے اپنی داڑھی کو مٹھی میں پکڑ کر کہا میں اچھی اور بری میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لایا، پھر سعید نے، پھر سلیمان نے، پھر یوسف نے، پھر زبیر نے پھر حاکم نے پھر ابن خلف نے اور اسماعیل نے اور یحیی ثقفی نے اور علی بن محمد نے اور یحیی بن علی قلانسی اور محمد

[1] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ، التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۲۸۵ مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمٰن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۳ ص ۴۸، مطبوعہ دار الامام الطبری، ۱۴۱۲ھ

شیخ محمد بن اسماعیل نے اپنی ڈاڑھی کو مٹھی میں پکڑ کر کہا میں اچھی اور بری میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لایا۔
اس حدیث کو حافظ ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔ (مختصر تاریخ دمشق ج ۳ ص ۳۳۹، مطبوعہ دمشق)
مصنف نے جب اس حدیث کو لکھا تو مصنف نے بھی اپنی ڈاڑھی کو مٹھی میں پکڑ کر کہا: امنت بالقدر خیرہ وشرہ حلوہ ومرہ۔ اور قارئین سے بھی التماس ہے کہ جب وہ ان سطور کو پڑھیں تو اپنی ڈاڑھی کو مٹھی میں پکڑ کر کہیں امنت بالقدر خیرہ وشرہ حلوہ ومرہ۔ تاکہ سلسلہ رجال کے قول اور فعل کے تسلسل کے ساتھ ان کا قول اور فعل بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قول اور فعل کے ساتھ منسلک ہو جائے۔ اور صیغہ اداء میں تسلسل کی مثال میں حافظ عراقی نے لکھا ہے:
مثلاً ہر راوی یہ کہے سمعت فلانا "میں نے فلاں سے سنا ہے" پھر وہ کہے سمعت فلانا، اسی طرح تمام رجال کہیں، یا ہر راوی حدثنا کہے یا ہر راوی اخبرنا کہے تو یہ صیغہ ادا میں تسلسل ہے۔ [۲]

## روایت بالمعنی کی تحقیق

حافظ عراقی لکھتے ہیں:
جو شخص الفاظ کے مدلول، معانی اور مقاصد کو نہ جانتا ہو، اس کے لیے بالاتفاق روایت بالمعنی کرنا جائز نہیں ہے اور اس پر واجب ہے کہ وہ اپنے شیخ کے الفاظ کو نقل کرے اور اکثر محدثین، فقہاء اور اصولیین نے یہ کہا ہے کہ اگر وہ الفاظ کے معانی اور مقاصد کا عالم ہے تو اس کے لیے روایت بالمعنی کرنا جائز ہے اور بعض نے یہ کہا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث میں روایت بالمعنی کرنا جائز نہیں ہے اور دیگر خبروں میں جائز ہے اور پہلا قول ہی صحیح ہے، کیونکہ متعدد صحابہ سے اس کے جواز کی تصریح منقول ہے اور اس کی دلیل یہ ہے کہ صحابہ کرام نے قصہ واحدہ کو متعدد الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے اور حافظ ابن مندہ نے حضرت عبد اللہ بن سلیمان بن اکیمہ لیثی سے روایت کیا ہے انہوں نے کہا یا رسول اللہ! میں آپ سے حدیث سنتا ہوں اور میں اس کی استطاعت نہیں رکھتا کہ میں اس حدیث کو بعینہٖ اس طرح ادا کروں جس طرح آپ سے سنا اس میں کوئی حرف زیادہ ہوگا یا کم ہوگا، آپ نے فرمایا جب تم کسی حرام کو حلال نہ کرو، اور کسی حلال کو حرام نہ کرو اور صحیح معنی برقرار رکھو تو کوئی حرج نہیں ہے۔
حافظ ابن الصلاح نے کہا ہماری رائے میں یہ اختلاف کتب احادیث سے حدیث کو نقل کرنے میں جاری نہیں ہے اور نہ ہمارے علم کے مطابق کسی نے اس کو کتب حدیث میں جاری کیا ہے، اس لیے کسی شخص کے لیے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ کسی مصنف کی کتاب سے کسی حدیث کو نقل کرے اور اس میں الفاظ کو تبدیل کر دے، کیونکہ جنہوں نے روایت بالمعنی کی رخصت دی ہے اس کی وجہ یہ تھی کہ الفاظ کو ضبط کرنے اور اس پر جمود برقرار رکھنے میں مشقت تھی اور کتابوں کے اوراق سے احادیث کے نقل کرنے میں یہ مشقت نہیں ہے، نیز ہر چند کہ اس کو الفاظ تبدیل کرنے کا اختیار ہے لیکن کسی کی تصنیف کو تبدیل کرنے کا اختیار نہیں ہے۔ [۳]

---

[۱] حافظ زین الدین عبد الرحیم بن حسین عراقی متوفی ۸۰۶ھ التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۲۸۰ - ۲۸۲، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ
[۲] " " " " التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۲۸۷، " " "
[۳] " " " التبصرہ والتذکرہ شرح الفیہ ج ۲ ص ۱۶۹ - ۱۶۸، " " "

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

روایت بالمعنی میں اختلاف مشہور ہے اور اکثر کے نزدیک جائز ہے اور اس کی قوی ترین دلیل یہ ہے کہ اس پر اجماع ہے کہ عجمیوں میں سے جو شخص عربی زبان کا عالم ہو اس کے لیے شریعت کا اپنی زبان میں ترجمہ کرنا جائز ہے اور جب ایک عربی لفظ کو دوسری لغت کے لفظ کے ساتھ تبدیل کرنا جائز ہے تو عربی لفظ کے ساتھ تبدیل کرنا بہ طریق اولیٰ جائز ہوگا، ایک قول یہ ہے کہ یہ مفردات میں جائز ہے (مثلاً لیث کی جگہ اسد کہنا) اور مرکبات میں جائز نہیں ہے، ایک قول یہ ہے کہ جس شخص کو لفظ مستحضر ہو اور وہ اس میں تصرف پر قادر ہو اس کے لیے جائز ہے اور ایک قول یہ ہے کہ یہ اس کے لیے جائز ہے جس کو حدیث حفظ ہو اور وہ اس کے الفاظ بھول گیا ہو اور اس کا معنی اس کے ذہن میں مرتسم ہو اس کے لیے روایت بالمعنی جائز ہے تاکہ وہ حکم حاصل ہو سکے، اور تمام بحث جواز اور عدم جواز میں ہے ورنہ اس میں کوئی شک نہیں کہ حدیث کو اس کے اصل الفاظ کے ساتھ بیان کرنا اولیٰ ہے قاضی عیاض نے کہا کہ روایت بالمعنی کا دروازہ بند کرنا چاہیے تاکہ وہ شخص روایت بالمعنی کی جرأت نہ کرے جس کو الفاظ عربیہ اور ان کے متبادل الفاظ لانے کا ملکہ نہیں ہے۔ [1]

علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

حضرت حذیفہ نے کہا ہم عرب لوگ حدیث بیان کرتے ہیں تقدیم اور تاخیر کر دیتے ہیں (مدخل للبیہقی و تاریخ ابن عساکر) ابن سیرین نے کہا میں دس صحابہ سے حدیث سنتا تھا ان کا معنی ایک ہوتا تھا اور الفاظ مختلف ہوتے تھے۔ (کفایہ ص ۲۰۶ والمحدث الفاصل ص ۵۳۳)۔ حسن، شعبی اور نخعی روایت بالمعنی کرتے تھے، حافظ ابن الصلاح نے کہا صحابہ اور متقدمین کے احوال اس کی شہادت دیتے ہیں کہ ان میں سے کتنے لوگ ایک معاملہ میں ایک معنی کو مختلف الفاظ سے نقل کرتے ہیں اور اس کی وجہ یہی ہے کہ ان کا اعتماد فقط معنی پر ہوتا تھا الفاظ پر نہیں ہوتا تھا۔ [2] (علوم الحدیث: ۹۱)۔

نیز علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

حماد بن سلمہ نے روایت بالمعنی پر اس سے استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے دشمن فرعون کے ایک واقعہ کی مختلف الفاظ سے خبر دی ہے جس کا معنی واحد ہے، مثلاً شہاب قبس فرمایا، قبس فرمایا یا جذوۃ من النار فرمایا، اسی طرح قرآن مجید میں باقی انبیاء علیہم السلام کے قصص ہیں ان انبیاء علیہم السلام نے اپنی قوموں کو مختلف زبانوں میں خطاب کیا اور قرآن مجید نے ان کے خطابات کو بالمعنی نقل کیا، اسی طرح احادیث میں انبیاء سابقین اور ان کی قوموں کے خطابات اور اقوال کو بالمعنی نقل کیا گیا، اسی طرح قرآن اور حدیث میں تورات کے اقتباسات کو بالمعنی نقل کیا گیا ہے۔ [3]

---

[1] حافظ ابو الفضل احمد بن علی بن محمد عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، شرح نخبۃ الفکر ص ۷۹-۸۰، مطبوعہ رحیم اکیڈمی کراچی

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن عبد الرحمن سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۳ ص ۱۳۹-۱۳۸، مطبوعہ دار الامام الطبری ۱۴۱۲ھ

[3] " " " " ، فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث ج ۳ ص ۱۴۴، " " "

وَالْأَخْبَارِ عَنْ سُوءِ رَوِيَّتِهِ أَنَّ كُلَّ إِسْنَادٍ لِحَدِيثٍ فِيهِ فُلَانٌ عَنْ فُلَانٍ وَقَدْ أَحَاطَ الْعِلْمُ بِأَنَّهُمَا قَدْ كَانَا فِي عَصْرٍ وَاحِدٍ وَجَائِزٌ أَنْ يَكُونَ الْحَدِيثُ الَّذِي رَوَى الرَّاوِي عَمَّنْ رَوَى عَنْهُ قَدْ سَمِعَهُ مِنْهُ وَشَافَهَهُ بِهِ غَيْرَ أَنَّهُ لَا نَعْلَمُ لَهُ مِنْهُ سَمَاعًا وَلَمْ نَجِدْ فِي شَيْءٍ مِنَ الرِّوَايَاتِ أَنَّهُمَا الْتَقَيَا قَطُّ أَوْ تَشَافَهَا بِحَدِيثٍ أَنَّ الْحُجَّةَ لَا تَقُومُ عِنْدَهُ بِكُلِّ خَبَرٍ جَاءَ هَذَا الْمَجِيءَ حَتَّى يَكُونَ عِنْدَهُ الْعِلْمُ بِأَنَّهُمَا قَدِ اجْتَمَعَا مِنْ دَهْرِهِمَا مَرَّةً فَصَاعِدًا أَوْ تَشَافَهَا بِالْحَدِيثِ بَيْنَهُمَا أَوْ يَرِدَ خَبَرٌ فِيهِ بَيَانُ اجْتِمَاعِهِمَا وَتَلَاقِيهِمَا مَرَّةً مِنْ دَهْرِهِمَا فَمَا فَوْقَهَا فَإِنْ لَمْ يَكُنْ عِنْدَهُ عِلْمُ ذَلِكَ وَلَمْ تَأْتِ رِوَايَةٌ تُخْبِرُ أَنَّ هَذَا الرَّاوِيَ عَنْ صَاحِبِهِ قَدْ لَقِيَهُ مَرَّةً وَسَمِعَ مِنْهُ شَيْئًا لَمْ يَكُنْ فِي نَقْلِهِ الْخَبَرَ عَمَّنْ رَوَى عَنْهُ عِلْمُ ذَلِكَ وَالْأَمْرُ كَمَا وَصَفْنَا حُجَّةٌ وَكَانَ الْخَبَرُ عِنْدَهُ مَوْقُوفًا حَتَّى يَرِدَ عَلَيْهِ سَمَاعُهُ مِنْهُ لِشَيْءٍ مِنَ الْحَدِيثِ قَلَّ أَوْ كَثُرَ فِي رِوَايَةٍ مِثْلِ مَا وَرَدَ وَهَذَا الْقَوْلُ يَرْحَمُكَ اللَّهُ فِي الطَّعْنِ فِي الْأَسَانِيدِ قَوْلٌ مُخْتَرَعٌ مُسْتَحْدَثٌ غَيْرُ مَسْبُوقٍ صَاحِبُهُ إِلَيْهِ وَلَا مُسَاعِدَ لَهُ مِنْ أَهْلِ الْعِلْمِ عَلَيْهِ وَذَلِكَ أَنَّ الْقَوْلَ الشَّائِعَ الْمُتَّفَقَ عَلَيْهِ بَيْنَ أَهْلِ الْعِلْمِ بِالْأَخْبَارِ وَالرِّوَايَاتِ قَدِيمًا وَحَدِيثًا أَنَّ كُلَّ رَجُلٍ ثِقَةٍ رَوَى عَنْ مِثْلِهِ حَدِيثًا وَجَائِزٌ مُمْكِنٌ لَهُ لِقَاؤُهُ وَالسَّمَاعُ مِنْهُ لِكَوْنِهِمَا جَمِيعًا كَانَا فِي عَصْرٍ وَاحِدٍ وَإِنْ لَمْ يَأْتِ فِي خَبَرٍ قَطُّ أَنَّهُمَا اجْتَمَعَا وَلَا تَشَافَهَا بِكَلَامٍ فَالرِّوَايَةُ ثَابِتَةٌ وَالْحُجَّةُ بِهَا لَازِمَةٌ إِلَّا أَنْ يَكُونَ هُنَاكَ دَلَالَةٌ

لیے ممکن ہے کہ راوی نے مروی عنہ سے ملاقات کی ہو اور اس سے اس حدیث کا سماع کیا ہو البتہ ہمارے پاس کوئی دلیل یا روایت نہ ہو جس سے قطعی طور پر یہ ثابت ہو کہ ان دونوں نے ایک دوسرے سے ملاقات کی ہے اور ایک نے دوسرے سے بالمشافہ حدیث سنی ہے تو ایسی حدیث ان لوگوں کے نزدیک قابل قبول نہیں ہے ان کے نزدیک اس قسم کی جو بھی حدیث ہوگی وہ اس وقت تک قابل اعتبار نہیں ہوگی جب تک انہیں اس بات کا یقین نہ ہو جائے کہ وہ زندگی میں کم از کم ایک بار آپس میں ملے ہیں یا ان میں سے ایک شخص نے دوسرے سے بالمشافہ حدیث سنی ہے یا کوئی ایسی روایت ہو جس سے یہ ثابت ہو کہ یہ دونوں زندگی میں کم از کم ایک بار ملے ہیں اور اگر ان کو نہ تو کسی دلیل سے ان کی ملاقات کا یقین ہو نہ کسی روایت سے ان کی ملاقات اور سماع ثابت ہو تو ان کے نزدیک اس روایت کا قبول کرنا اس وقت تک موقوف رہے گا جب تک کہ کسی روایت سے ان کی ملاقات اور سماع ثابت نہ ہو جائے خواہ ایسی روایات قلیل ہوں یا کثیر۔

ان معاصرین کی یہ شرط بالکل نئی اور اختراعی ہے پیشرو علماء حدیث میں سے کسی شخص نے یہ شرط عائد نہیں کی اور نہ موجودہ اہل علم میں سے کسی شخص نے اس شرط کی موافقت کی ہے۔ کیونکہ موجودہ اور سابقین تمام علماء حدیث اسباب فن اور اہل علم کا اس بات پر اتفاق ہے کہ جب ایک ثقہ اور عادل شخص اپنے ایسے معاصر ثقہ اور عادل شخص سے کوئی حدیث روایت کرے جس سے اس کی ملاقات اور سماع ممکن ہو تو اس کی یہ روایت قابل قبول اور حجت ہے خواہ ہمارے پاس ان کی باہمی ملاقات اور بالمشافہ حدیث سننے پر نہ کوئی دلیل ہو اور نہ کسی اور روایت سے یہ چیز ثابت ہو البتہ اگر کسی دلیل یا روایت سے یہ بات یقینی طور پر ثابت ہو جائے کہ ان دونوں کی

بَيِّنَةٌ أَنَّ هٰذَا الرَّاوِيَ لَمْ يَلْقَ مَنْ رَوَى عَنْهُ أَوْ
لَمْ يَسْمَعْ مِنْهُ شَيْئًا فَأَمَّا وَالْأَمْرُ مُبْهَمٌ عَلَى
الْإِمْكَانِ الَّذِي فَسَّرْنَا فَالرِّوَايَةُ عَلَى السَّمَاعِ
أَبَدًا حَتّٰى تَكُوْنَ الدَّلَالَةُ الَّتِي بَيَّنَّا فَيُقَالُ لِمُخْتَرِعِ
هٰذَا الْقَوْلِ الَّذِي وَصَفْنَا مَقَالَتَهُ وَلِلذَّابِّ عَنْهُ
قَدْ أَعْطَيْتَ فِي جُمْلَةِ قَوْلِكَ أَنَّ خَبَرَ الْوَاحِدِ
الثِّقَةِ عَنِ الْوَاحِدِ الثِّقَةِ حُجَّةٌ يَلْزَمُ بِهِ الْعَمَلُ
ثُمَّ أَدْخَلْتَ فِيْهِ الشَّرْطَ بَعْدُ فَقُلْتَ حَتّٰى يُعْلَمَ
أَنَّهُمَا قَدْ كَانَا الْتَقَيَا مَرَّةً فَصَاعِدًا أَوْ سَمِعَ مِنْهُ
شَيْئًا فَهَلْ تَجِدُ هٰذَا الشَّرْطَ الَّذِي اشْتَرَطْتَهُ
عَنْ أَحَدٍ يَلْزَمُ قَوْلُهُ وَإِلَّا فَهَلُمَّ دَلِيْلًا عَلٰى مَا
زَعَمْتَ فَإِنِ ادَّعٰى قَوْلَ أَحَدٍ مِنْ عُلَمَاءِ السَّلَفِ
بِمَا زَعَمَ مِنْ إِدْخَالِ الشَّرِيْطَةِ فِي تَثْبِيْتِ
الْخَبَرِ طُوْلِبَ بِهِ وَلَنْ يَجِدَ هُوَ وَلَا غَيْرُهُ
إِلٰى إِيْجَادِهِ سَبِيْلًا وَإِنْ هُوَ ادَّعٰى فِيْمَا زَعَمَ
دَلِيْلًا يَحْتَجُّ بِهِ قِيْلَ لَهُ وَمَا ذٰلِكَ الدَّلِيْلُ
فَإِنْ قَالَ قُلْتُهُ لِأَنِّي وَجَدْتُ رُوَاةَ الْأَخْبَارِ
قَدِيْمًا وَحَدِيْثًا يَرْوِي أَحَدُهُمْ عَنِ الْآخَرِ الْحَدِيْثَ
وَلَمْ يُعَايِنْهُ وَلَا سَمِعَ مِنْهُ شَيْئًا قَطُّ فَلَمَّا رَأَيْتُهُمُ
اسْتَجَازُوْا رِوَايَةَ الْحَدِيْثِ بَيْنَهُمْ هٰكَذَا عَلَى
الْإِرْسَالِ مِنْ غَيْرِ سَمَاعٍ وَالْمُرْسَلُ مِنَ الرِّوَايَاتِ
فِي أَصْلِ قَوْلِنَا وَقَوْلِ أَهْلِ الْعِلْمِ بِالْأَخْبَارِ لَيْسَ
بِحُجَّةٍ احْتَجْتُ لِمَا وَصَفْتُ مِنَ الْعِلَّةِ إِلَى
الْبَحْثِ عَنْ سَمَاعِ الرَّاوِي كُلَّ خَبَرٍ عَنْ رَاوِيْهِ
فَإِذَا أَنَا هَجَمْتُ عَلٰى سَمَاعِهِ مِنْهُ لِأَدْنٰى شَيْءٍ
ثَبَتَ عِنْدِي بِذٰلِكَ جَمِيْعُ مَا يَرْوِي عَنْهُ بَعْدُ
فَإِنْ عَزَبَ عَنِّي مَعْرِفَةُ ذٰلِكَ أَوْقَفْتُ الْخَبَرَ وَلَمْ
يَكُنْ عِنْدِي مَوْضِعَ حُجَّةٍ لِإِمْكَانِ الْإِرْسَالِ فِيْهِ
فَيُقَالُ لَهُ فَإِنْ كَانَتِ الْعِلَّةُ فِي تَضْعِيْفِكَ الْخَبَرَ

آپس میں ملاقات نہیں ہوئی ہے یا ملاقات تو ہوئی ہے
لیکن انھوں نے ایک دوسرے سے گفتگو نہیں کی تھی ایسی
شکل میں یقیناً یہ روایت غیر معتبر ہوگی اور جب تک یہ
ثابت نہ ہو اور صرف ابہام ہو تو یہ روایت یقیناً مقبول
ہوگی۔

ہم ان لوگوں سے پوچھتے ہیں کہ یہ تو تم بھی تسلیم
کرتے ہو کہ ایک ثقہ راوی کی دوسرے ثقہ راوی سے
روایت حجت ہوتی ہے اور اس کے مقتضیٰ پر عمل لازم
ہوتا ہے اب تم نے اس میں ایک مزید شرط کا اضافہ
کر دیا کہ ان دونوں کی ملاقات بھی ضروری ہے اب یہ بتاؤ
کہ یہ نئی شرط فن حدیث کے علماء سابقین اور اسلاف نے
بھی عائد کی تھی یا صرف تم نے کسی دلیل کی بناء پر یہ نئی اختراعی
اور من گھڑت شرط عائد کی ہے۔ پہلی صورت تو یقیناً باطل
ہے کیونکہ اسلاف سے ایسی کوئی شرط منقول نہیں ہے
اور دوسری صورت بھی باطل ہے کیونکہ اس شرط کے
اضافہ پر کوئی دلیل نہیں ہے۔ اگر یہ لوگ اپنی اختراعی شرط
کے ثبوت میں یہ کہیں کہ ہم نے زمانہ حال اور ماضی میں بہت
سے ایسے راویان حدیث دیکھے ہیں جو ایک دوسرے
سے روایت کرتے ہیں حالانکہ ان راویوں نے نہ ایک
دوسرے کو دیکھا ہوتا ہے اور نہ کوئی حدیث سنی ہوتی ہے
اس قسم کی حدیث مرسل کہلاتی ہے اور جمہور اہل علم کے
نزدیک حدیث مرسل مقبول نہیں ہوتی۔ اس لیے ہم نے
سند حدیث میں راوی کے سماع کی شرط عائد کر دی ہے
اب اگر ہمیں کسی قرینہ یا دلیل یا کسی حبر اور روایت سے
یہ معلوم ہو جائے کہ راوی نے مروی عنہ سے حدیث سنی
ہے تو اس کی کل روایات مقبول ہوں گی اور اگر ہم کو کسی
قرینہ یا روایت سے سماع کا ثبوت نہ مل سکا تو ہمارے
نزدیک یہ حدیث موقوف ہوگی کیونکہ اس حدیث کے مرسل
ہونے کا احتمال موجود ہے۔

وَتَرْكِكَ الْاِحْتِجَاجَ بِهِ إِمْكَانَ الْإِرْسَالِ فِيهِ
لَزِمَكَ أَنْ لَا تُثْبِتَ إِسْنَادًا مُعَنْعَنًا حَتَّى تَرَى
فِيهِ السَّمَاعَ مِنْ أَوَّلِهِ إِلَى آخِرِهِ وَذَلِكَ أَنَّ
الْحَدِيثَ الْوَارِدَ عَلَيْنَا بِإِسْنَادِ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ
عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ فَبِيَقِينٍ نَعْلَمُ أَنَّ هِشَامًا
قَدْ سَمِعَ مِنْ أَبِيهِ وَأَنَّ أَبَاهُ قَدْ سَمِعَ مِنْ عَائِشَةَ
كَمَا نَعْلَمُ أَنَّ عَائِشَةَ قَدْ سَمِعَتْ مِنَ النَّبِيِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَدْ يَجُوزُ إِذَا لَمْ يَقُلْ
هِشَامٌ فِي رِوَايَةٍ يَرْوِيهَا عَنْ أَبِيهِ سَمِعْتُ أَوْ
أَخْبَرَنِي أَنْ يَكُونَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ أَبِيهِ فِي تِلْكَ
الرِّوَايَةِ إِنْسَانٌ آخَرُ أَخْبَرَهُ بِهَا عَنْ أَبِيهِ وَلَمْ
يَسْمَعْهَا هُوَ مِنْ أَبِيهِ لَمَّا أَحَبَّ أَنْ يَرْوِيَهَا
مُرْسَلًا وَلَا يُسْنِدَهَا إِلَى مَنْ سَمِعَهَا مِنْهُ وَكَمَا
يُمْكِنُ ذَلِكَ فِي هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ فَهُوَ أَيْضًا
مُمْكِنٌ فِي أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ وَكَذَلِكَ كُلُّ إِسْنَادٍ
لِحَدِيثٍ لَيْسَ فِيهِ ذِكْرُ سَمَاعِ بَعْضِهِمْ مِنْ
بَعْضٍ وَإِنْ كَانَ قَدْ عُرِفَ فِي الْجُمْلَةِ أَنَّ كُلَّ
وَاحِدٍ مِنْهُمْ قَدْ سَمِعَ مِنْ صَاحِبِهِ سَمَاعًا
كَثِيرًا فَجَائِزٌ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ أَنْ يَنْزِلَ
فِي بَعْضِ الرِّوَايَةِ فَيَسْمَعَ مِنْ غَيْرِهِ عَنْهُ
بَعْضَ أَحَادِيثِهِ ثُمَّ يُرْسِلَهُ عَنْهُ أَحْيَانًا وَلَا
يُسَمِّيَ مَنْ سَمِعَ مِنْهُ وَيَنْشَطَ أَحْيَانًا فَيُسَمِّيَ
الرَّجُلَ الَّذِي حَمَلَ عَنْهُ الْحَدِيثَ وَيَتْرُكَ
الْإِرْسَالَ وَمَا قُلْنَا مِنْ هَذَا مَوْجُودٌ
فِي الْحَدِيثِ مُسْتَفِيضٌ مِنْ فِعْلِ ثِقَاتِ
الْمُحَدِّثِينَ وَأَئِمَّةِ أَهْلِ الْعِلْمِ وَسَنَذْكُرُ
مِنْ رِوَايَاتِهِمْ عَلَى الْجِهَةِ الَّتِي ذَكَرْنَا
عَدَدًا يُسْتَدَلُّ بِهَا عَلَى أَكْثَرَ مِنْهَا إِنْ
شَاءَ اللّٰهُ تَعَالَى فَمِنْ ذَلِكَ أَنَّ أَيُّوبَ

ان لوگوں کی یہ دلیل اس لیے غلط ہے کہ ان کے بنائے
ہوئے قاعدہ کی بناء پر یہ لازم آتا ہے کہ حدیث معنعن (یعنی
جس حدیث کی سند یوں ہو کہ فلاں شخص نے فلاں سے
روایت کیا) اس وقت تک مقبول نہ ہو جب تک کہ یہ ثابت
نہ ہو جائے کہ سند میں مذکور ہر راوی نے اپنے مروی عنہ
سے سماع بھی کیا ہے فرض کرو ایک حدیث اس سند سے
مروی ہوتی ہے از ہشام بن عروہ از والد خود (یعنی عروہ)
از عائشہ اور ہم کو یقیناً معلوم ہے کہ ہشام نے اپنے والد
سے اور ان کے والد یعنی عروہ نے حضرت عائشہ سے سماع کیا ہے جیسا
کہ ہم کو یہ بھی قطعی طور پر معلوم ہے کہ حضرت عائشہ نے حضور صلی اللہ علیہ
وسلم سے سماع کیا ہے اور یہ سند بالاتفاق مقبول ہے لیکن تمہارے قاعدہ کی بناء
پر لازم آئے گا کہ یہ غیر مقبول ہو کیونکہ یہ ممکن ہے کہ ہشام
جس شخص کو یہ حدیث بیان کریں اس شخص سے یہ نہ کہیں کہ
یہ حدیث میں نے اپنے والد عروہ سے سنی ہے (یعنی
سمعت یا اخبرنی کا صیغہ استعمال نہ کریں) اور یہ بھی ممکن ہے
کہ وہ حدیث ہشام نے براہ راست اپنے والد سے نہ سنی
ہو بلکہ ان دونوں کے درمیان کوئی تیسرا شخص واسطہ ہو جس
کا ذکر ہشام نے نہ کیا ہو اور بطور راست اپنے والد سے
حدیث روایت کر دی ہو اس طرح یہ بھی ممکن ہے کہ ہشام
کے والد عروہ نے براہ راست حضرت عائشہ سے حدیث
نہ سنی ہو اور ان دونوں کے درمیان کوئی تیسرا شخص ہو جس
کا ذکر عروہ نے نہ کیا ہو اور براہ راست حضرت عائشہ سے
روایت کر دی ہو خلاصہ یہ ہے کہ ہر وہ حدیث جس کا راوی
مروی عنہ سے حدیث سننے کی تصریح نہ کرے اس میں
یہ ممکن ہے کہ راوی نے مروی عنہ سے براہ راست
حدیث نہ سنی ہو اور درمیانی شخص کا ذکر نہ کر کے براہ راست
مروی عنہ سے روایت کر دی ہو۔

ہر چند کہ ہمیں یہ معلوم ہو کہ فلاں راوی کا فلاں مروی
عنہ سے حدیث میں سماع ثابت ہے لیکن جب تک اس

السَّخْتِيَانِيِّ وَابْنِ الْمُبَارَكِ وَوَكِيعًا وَابْنِ نُمَيْرٍ وَجَمَاعَةٍ غَيْرِهِمْ رَوَوْا عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ كُنْتُ أُطَيِّبُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِحِلِّهِ وَلِحُرْمِهِ بِأَطْيَبِ مَا أَجِدُ فَرَوَى هٰذِهِ الرِّوَايَةَ بِعَيْنِهَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ وَدَاوُدُ الْعَطَّارُ وَحُمَيْدُ بْنُ الْأَسْوَدِ وَوُهَيْبُ بْنُ خَالِدٍ وَأَبُو أُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عُثْمَانُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

خاص حدیث میں جس کو وہ بیان کر رہا ہے اپنے مروی عنہ سے سماع کی تصریح نہ کرے اس حدیث میں مرسل ہونے کا احتمال موجود ہے۔ لہٰذا آپ کے قاعدہ کے مطابق یہ تمام احادیث غیر مقبول ہونی چاہئیں۔

بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ ایک شخص نے اپنے شیخ سے متعدد احادیث سنی ہوتی ہیں لیکن کبھی تو وہ سند میں اپنے شیخ سے روایت کا ذکر کرتا ہے اور کبھی شیخ الشیخ سے روایت کا ذکر کرتا ہے اور شیخ کا درمیان میں ذکر نہیں کرتا۔ ہم نے جو سند بیان کرنے کا یہ طریقہ ذکر کیا ہے یہ ثقہ اہل علم اور ائمہ محدثین کے نزدیک مشہور معروف ہے مثلاً ایوب سختیانی، ابن مبارک، وکیع، ابن نمیر اور ان کے علاوہ محدثین کی ایک کثیر جماعت نے سند مذکور ذیل کے ساتھ ایک حدیث روایت کی ہے: از ہشام بن عروہ از والد خود (یعنی عروہ) از عائشہ: فرماتی ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے احرام باندھنے اور کھولنے دونوں مواقع پر حضور کو وہ خوشبو لگایا کرتی تھیں جو میرے پاس بہتر سے بہتر موجود ہوتی۔ لیکن اسی حدیث کو لیث بن سعد داؤد، عطاء، حمید بن اسود، وہیب بن خالد اور ابو اسامہ نے ہشام سے اس سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ ہشام بیان کرتے ہیں کہ مجھے عثمان بن عروہ نے حدیث بیان کی ہے از عروہ از عائشہ از نبی صلے اللہ علیہ وسلم۔

نوٹ: امام مسلم یہ بتلانا چاہتے ہیں کہ دراصل ہشام نے یہ حدیث اپنے بھائی عثمان سے سنی تھی لیکن پہلی بیان کردہ سند میں اس کا ذکر نہیں اور دوسری میں اس کا ذکر کر دیا ہے۔

وَرَوَى هِشَامٌ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اعْتَكَفَ يُدْنِي إِلَيَّ رَأْسَهُ فَأُرَجِّلُهُ وَأَنَا حَائِضٌ فَرَوَاهَا بِعَيْنِهَا مَالِكُ بْنُ أَنَسٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ

دوسری مثال یہ ہے کہ از ہشام از والد خود از عائشہ: وہ فرماتی ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم حالت اعتکاف میں اپنا سر میرے قریب کر دیتے اور میں آپ کے سر اقدس میں کنگھی کرتی حالانکہ میں اس وقت حالت حیض (ایام ماہواری) میں ہوتی تھی۔ اور بعینہٖ اسی روایت کو مالک بن انس نے اس سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔ از زہری از عروہ،

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

از عمرہ از عائشہ از نبی صلے اللہ علیہ وسلم۔

نوٹ :۔ امام مسلم کا مقصد یہ ہے کہ یہ حدیث عروہ نے براہِ راست حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نہیں سنی بلکہ عمرہ کے واسطہ سے سنی تھی لیکن پہلی سند میں عمرہ کے واسطے کا ذکر نہیں کیا اور دوسری میں اس کا ذکر کر دیا ہے۔

وَرَوَى الزُّهْرِيُّ وَصَالِحُ بْنُ أَبِي حَسَّانَ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ عَائِشَةَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ فَقَالَ يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ فِي هٰذَا الْخَبَرِ فِي الْقُبْلَةِ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ أَنَّ عُمَرَ بْنَ عَبْدِ الْعَزِيزِ أَخْبَرَهُ أَنَّ عُرْوَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ عَائِشَةَ أَخْبَرَتْهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُقَبِّلُهَا وَهُوَ صَائِمٌ۔

تیسری مثال یہ ہے کہ زہری اور صالح بن ابی حسان از ابو سلمہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم روزے کی حالت میں انہیں بوسہ دیتے تھے اور یحییٰ بن ابی کثیر نے اس حدیث کو اس سند کے ساتھ بیان کیا ہے کہ ابو سلمہ نے ان کو یہ حدیث بیان کر کے کہا کہ مجھے یہ حدیث عمر بن عبد العزیز نے بیان کی ان کو عروہ نے بیان کی اور ان سے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انھیں روزے کی حالت میں بوسہ دیا کرتے تھے۔

نوٹ :۔ امام مسلم کا مطلب یہ ہے کہ یہ حدیث دراصل ابو سلمہ نے عمر بن عبد العزیز اور عروہ کے واسطہ سے سنی تھی لیکن جب زہری اور صالح بن ابی حسان کو یہ حدیث بیان کی تو ان واسطوں کا ذکر نہیں کیا۔

وَرَوَى ابْنُ عُيَيْنَةَ وَغَيْرُهُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ جَابِرٍ قَالَ أَطْعَمَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لُحُومَ الْخَيْلِ وَنَهَانَا عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ فَرَوَاهُ حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَمْرٍو عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

چوتھی مثال یہ ہے کہ عمرو بن دینار حضرت جابر سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں گھوڑوں کا گوشت کھلایا اور پالتو گدھوں کے گوشت کھانے سے منع کر دیا اور اسی حدیث کو حماد بن زید نے عمرو سے انھوں نے محمد بن علی سے انھوں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے اور انھوں نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

نوٹ : امام مسلم کا مقصد یہ ہے کہ عمرو بن دینار کی سند میں محمد بن علی بھی ہیں۔ لیکن پہلی سند میں انھوں نے اس کا ذکر نہیں کیا۔

وَهٰذَا النَّحْوُ فِي الرِّوَايَاتِ كَثِيرٌ يَكْثُرُ تَعْدَادُهُ وَفِيمَا ذَكَرْنَا مِنْهَا كِفَايَةٌ لِذَوِي الْفَهْمِ فَإِذَا كَانَتِ الْعِلَّةُ عِنْدَ مَنْ وَصَفْنَا قَوْلَهُ مِنْ قَبْلُ فِي فَسَادِ الْحَدِيثِ وَتَوْهِينِهِ إِذَا لَمْ يُعْلَمْ أَنَّ الرَّاوِيَ قَدْ سَمِعَ مِمَّنْ رَوَى عَنْهُ شَيْئًا لِإِمْكَانِ الْإِرْسَالِ فِيهِ لَزِمَهُ تَرْكُ الْاِحْتِجَاجِ فِي قِيَادِ قَوْلِهِ بِرِوَايَةِ

اس قسم کی روایات کی تعداد بہت زیادہ ہے لیکن عقل مند شخص کے لیے اس مسئلہ کو سمجھنے کے لیے یہ چند مثالیں بھی کافی ہیں کہ جن لوگوں کے نزدیک حدیث کے غیر معتبر ہونے کی وجہ یہ ہے کہ کسی حدیث کی سند میں مذکور راویوں میں سے کسی ایک کا دوسرے سے سماع معلوم نہ ہو کیونکہ ممکن ہے کہ وہ حدیث مرسل ہو ان لوگوں پر لازم

مَنْ يَعْلَمُ اَنَّهُ قَدْ سَمِعَ مِمَّنْ رَوٰى عَنْهُ اِلَّا فِيْ نَفْسِ الْخَبَرِ الَّذِيْ فِيْهِ ذِكْرُ السَّمَاعِ لِمَا بَيَّنَّا مِنْ قَبْلُ عَنِ الْاَئِمَّةِ الَّذِيْنَ نَقَلُوا الْاَخْبَارَ اَنَّهُ كَانَتْ لَهُمْ تَارَاتٌ يُرْسِلُوْنَ فِيْهَا الْحَدِيْثَ اِرْسَالًا وَّلَا يَذْكُرُوْنَ مَنْ سَمِعُوْهُ مِنْهُ وَتَارَاتٌ يَنْشَطُوْنَ فِيْهَا وَيُسْنِدُوْنَ الْخَبَرَ عَلٰى هَيْئَةِ مَا سَمِعُوْا فَيُخْبِرُوْنَ بِالنُّزُوْلِ فِيْهِ اِنْ نَزَلُوْا وَبِالصُّعُوْدِ فِيْهِ اِنْ صَعِدُوْا كَمَا شَرَحْنَا ذٰلِكَ عَنْهُمْ۔

آئے گا کہ وہ ایسی تمام روایات کو ترک کر دیں جن میں راوی کی مروی عنہ سے سماع کی تصریح نہ ہو۔ حالانکہ جیسا کہ ہم ابھی ان مثالوں سے واضح کر چکے ہیں کہ کبھی تو ائمہ حدیث کی سند میں سے بعض راویوں کے ذکر کو چھوڑ دیتے ہیں اور حدیث کو بہ طور مرسل بیان کرتے ہیں اور کبھی ان کا دل چاہتا ہے تو حدیث کی مکمل سند اسی طرح بیان کر دیتے ہیں جس طرح انھوں نے اپنے شیخ سے سنی ہوتی ہے۔ اور اگر کسی سند نے انھوں نے کم واسطوں سے شیخ کی موجودگی میں شیخ الشیخ سے روایت حدیث کی ہو یا زیادہ واسطوں سے روایت کی ہو بایں طور کہ شیخ الشیخ سے روایت کی ہو تو اس تمام تفصیل کا ذکر کر دیتے ہیں۔ (پہلی صورت اصطلاح حدیث میں صعود اور دوسری نزول کہلاتی ہے۔ سعیدی) جیسا کہ ہم انھی مثالوں سے واضح کر چکے ہیں۔

وَمَا عَلِمْنَا اَحَدًا مِّنْ اَئِمَّةِ السَّلَفِ مِمَّنْ يَسْتَعْمِلُ الْاَخْبَارَ وَيَتَفَقَّدُ صِحَّةَ الْاَسَانِيْدِ وَسُقْمَهَا مِثْلَ اَيُّوْبَ السَّخْتِيَانِيِّ وَابْنِ عَوْنٍ وَّمَالِكِ بْنِ اَنَسٍ وَّشُعْبَةَ بْنِ الْحَجَّاجِ وَيَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ الْقَطَّانِ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ مَهْدِيٍّ وَّمَنْ بَعْدَهُمْ مِّنْ اَهْلِ الْحَدِيْثِ فَتَّشُوْا عَنْ مَوْضِعِ السَّمَاعِ فِي الْاَسَانِيْدِ كَمَا ادَّعَاهُ الَّذِيْ وَصَفْنَا قَوْلَهُ مِنْ قَبْلُ وَاِنَّمَا كَانَ تَفَقُّدُ مَنْ تَفَقَّدَ مِنْهُمْ سَمَاعَ رُوَاةِ الْحَدِيْثِ مِمَّنْ رَوٰى عَنْهُمْ اِذَا كَانَ

متقدمین میں سے ائمہ حدیث مثلاً ایوب سختیانی، ابن عون، مالک بن انس، شعبہ بن حجاج، یحییٰ بن سعید قطان، عبدالرحمٰن بن مہدی اور بعد کے تمام محدثین کا طریقہ یہ تھا کہ وہ جو حدیث بیان کرتے اس کی سند کی خوب چھان بین کرتے لیکن ہمارے علم میں ان میں سے کسی محدث نے بھی حدیث کے قبول کرنے کے لیے راوی کے مروی عنہ سے سماع کی قید نہیں لگائی جس طرح ان لوگوں نے یہ باطل شرط عائد کی ہے۔ البتہ جو راوی تدلیس[1] کرنے میں مشہور ہو اس کے بارے میں محدثین یہ تحقیق ضرور کرتے ہیں کہ وہ جس شیخ کی طرف روایت کی نسبت کر رہا ہے فی الواقع اس

---

[1] تدلیس کا معنی ہے شبہ پیدا کرنا۔ فن حدیث کی اصطلاح میں تدلیس اس فعل کو کہتے ہیں کہ راوی نے اپنے جس شیخ سے حدیث سنی ہو وہ اچھی شہرت نہ رکھتا ہو مثلاً متہم بالکذب ہو اس لیے وہ اپنی روایت کو مقبول بنانے کے لیے اپنے شیخ کے شیخ کی طرف حدیث کی نسبت کر دیتا ہے جس کی اچھی شہرت ہوتی ہے تاکہ لوگوں کو اس سے یہ شبہ ہو کہ راوی نے اس شیخ سے براہ راست حدیث سنی ہے۔ حالانکہ اس نے اس سے وہ حدیث نہیں سنی ہوتی ایسے راوی کو مدلس اور اس کی حدیث کو مدلس کہتے ہیں۔ سعیدی

الرَّاوِي مِمَّنْ عُرِفَ بِالتَّدْلِيسِ فِي الْحَدِيثِ وَشُهِرَ بِهِ فَحِينَئِذٍ يَبْحَثُونَ عَنْ سَمَاعِهِ فِي رِوَايَتِهِ وَيَتَفَقَّدُونَ ذَلِكَ مِنْهُ كَيْ يَنْزَاحَ عَنْهُمْ عِلَّةُ التَّدْلِيسِ فَمَا ابْتَغَى ذَلِكَ مِنْ غَيْرِ مُدَلِّسٍ عَلَى الْوَجْهِ الَّذِي زَعَمَ مَنْ حَكَيْنَا قَوْلَهُ فَمَا سَمِعْنَا ذَلِكَ عَنْ أَحَدٍ مِمَّنْ سَمَّيْنَا وَلَمْ نُسَمِّ مِنَ الْأَئِمَّةِ۔

شخص سے اس نے حدیث سنی ہے یا اس کی طرف تدلیساً نسبت کر دی ہے اور اصل میں کسی اور شخص سے حدیث سنی ہے۔ تاکہ حدیث کی مکمل تحقیق ہو جائے اور اگر فی الواقع راوی نے سند میں تدلیس کی ہو تو اس سند کا عیب ظاہر ہو جائے لیکن جس شخص پر تدلیس کی تہمت نہ ہو اس کی سند اور روایت کے بارے میں اس قسم کی تحقیق نہیں کیا کرتے کہ راوی نے مروی عنہ سے سماع کیا ہے یا نہیں۔ حدیث کو قبول کرنے کے لیے ان لوگوں نے جو یہ باطل شرط عائد کی ہے اس کا ذکر ہم نے فن حدیث کے کسی امام سے نہیں سنا خواہ وہ ائمہ حدیث ہوں جن کا ذکر ہم پہلے کر چکے ہیں یا ان کے علاوہ۔

فَمِنْ ذَلِكَ أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ يَزِيدَ الْأَنْصَارِيَّ وَقَدْ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ رَوَى عَنْ حُذَيْفَةَ وَعَنْ أَبِي مَسْعُودٍ الْأَنْصَارِيِّ وَعَنْ كُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا حَدِيثًا يُسْنِدُهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَيْسَ فِي رِوَايَتِهِ عَنْهُمَا ذِكْرُ السَّمَاعِ مِنْهُمَا وَلَا حَفِظْنَا فِي شَيْءٍ مِنَ الرِّوَايَاتِ أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ يَزِيدَ شَافَهَ حُذَيْفَةَ وَأَبَا مَسْعُودٍ بِحَدِيثٍ قَطُّ وَلَا وَجَدْنَا ذِكْرَ رُؤْيَتِهِ إِيَّاهُمَا فِي رِوَايَةٍ بِعَيْنِهَا وَلَمْ نَسْمَعْ عَنْ أَحَدٍ مِنْ أَهْلِ الْعِلْمِ مِمَّنْ مَضَى وَلَا مِمَّنْ أَدْرَكْنَا أَنَّهُ طَعَنَ فِي هَذَيْنِ الْخَبَرَيْنِ اللَّذَيْنِ رَوَاهُمَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَزِيدَ عَنْ حُذَيْفَةَ وَأَبِي مَسْعُودٍ بِضَعْفٍ فِيهِمَا بَلْ هُمَا وَمَا أَشْبَهَهُمَا عِنْدَ مَنْ لَاقَيْنَا مِنْ أَهْلِ الْعِلْمِ بِالْحَدِيثِ مِنْ صِحَاحِ الْأَسَانِيدِ وَقَوِيِّهَا يَرَوْنَ اسْتِعْمَالَ مَا نُقِلَ بِهَا وَالِاحْتِجَاجَ بِمَا أَتَتْ مِنْ سُنَنٍ وَآثَارٍ وَهِيَ فِي زَعْمِ مَنْ حَكَيْنَا قَوْلَهُ مِنْ قَبْلُ وَاهِيَةٌ مُهْمَلَةٌ حَتَّى يُصِيبَ سَمَاعَ الرَّاوِي عَمَّنْ رَوَى وَلَوْ ذَهَبْنَا نُعَدِّدُ الْأَخْبَارَ

اس کی ایک مثال یہ ہے کہ عبداللہ بن یزید انصاری کم سن صحابی ہیں وہ حضرت حذیفہ اور ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہما سے حدیث روایت کرتے ہیں، اس کے باوجود وہ اپنی کسی روایت میں ان سے سماع کا ذکر نہیں کرتے اور نہ ہی کسی روایت سے یہ ثابت ہے کہ حضرت عبداللہ بن یزید نے ان دونوں صحابیوں سے ملاقات کی ہو اور اہل علم میں سے کسی شخص نے بھی عبداللہ بن یزید کی روایت پر اس وجہ سے اعتراض نہیں کیا کہ ان کی حذیفہ اور ابو مسعود سے ملاقات اور سماع ثابت نہیں ہے اس وجہ سے ان کی روایات ضعیف اور غیر معتبر ہیں اس کے برخلاف ہمارے علم میں جس قدر اہل علم ہیں وہ سب ان کی سند کو قوی ترین اسانید میں سے شمار کرتے ہیں، ان کی روایات سے استدلال کرتے ہیں اور ان کے مقتضیٰ پر عمل کرتے ہیں۔ حالانکہ ان لوگوں (امام بخاری اور علی بن مدینی) کے مخترع قاعدہ کے مطابق یہ تمام روایات ضعیف اور غیر معتبر ہیں۔ اگر ہم ان تمام احادیث کا شمار کرنا شروع کر دیں، جن کو تمام اہل علم نے صحیح قرار دیا ہے اور وہ ان لوگوں کی مزعوم شرط پر پوری نہیں اترتیں تو اس کے لیے ایک ضخیم کتاب درکار ہوگی۔

الصحاح عند أهل العلم ممن يهن بزعم هذا القائل ونحصيها لعجزنا عن تقصي ذكرها وإحصائها كلها ولكنا أحببنا أن ننصب منها عددا يكون سمة لما سكتنا عنه منها.

وهذا أبو عثمان النهدي وأبو رافع الصائغ وهما ممن أدرك الجاهلية وصحبا أصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم من البدريين هلم جرا ونقلا عنهم الأخبار حتى نزلا إلى مثل أبي هريرة وابن عمر وذويهما قد أسند كل واحد منهما عن أبي بن كعب عن النبي صلى الله عليه وسلم حديثا ولم نسمع في رواية بعينها أنهما عاينا أبيا أو سمعا منه شيئا.

وأسند أبو عمرو الشيباني وهو ممن أدرك الجاهلية وكان في زمن النبي صلى الله عليه وسلم رجلا وأبو معمر عبد الله بن سخبرة كل واحد منهما عن أبي مسعود الأنصاري عن النبي صلى الله عليه وسلم خبرين.

وأسند عبيد بن عمير عن أم سلمة زوج النبي صلى الله عليه وسلم حديثا وعبيد بن عمير ولد في زمن النبي صلى الله عليه وسلم.

وأسند قيس بن أبي حازم وقد أدرك زمن النبي صلى الله عليه وسلم عن أبي مسعود الأنصاري عن النبي صلى الله عليه وسلم ثلاثة أخبار.

وأسند عبد الرحمن بن أبي ليلى وقد حفظ عن عمر بن الخطاب وصحب عليا عن أنس بن مالك عن النبي صلى الله عليه وسلم

جس کا یہ مقدمہ متحمل نہیں ہے اس کے باوجود ہم یہ چاہتے ہیں کہ بطور نمونہ کے ایسی متفق علیہ احادیث کی چند مثالیں پیش کریں جو تمام اہل علم کے نزدیک صحیح ہیں لیکن ان لوگوں کی شرط کے مطابق وہ ضعیف اور غیر معتبر قرار پاتی ہیں۔

ابو عثمان نہدی اور ابو رافع صائغ ہیں انھوں نے جاہلیت کا زمانہ پایا اور صحابہ کرام میں سے بہت سے بدری صحابہ کی مجلس میں رہے اور ان سے احادیث روایت کیں حتیٰ کہ حضرت ابو ہریرہ اور حضرت عبداللہ بن عمر سے بھی احادیث روایت کیں اور انھوں نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی وساطت سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی احادیث روایت کی ہیں حالانکہ کسی روایت سے ہمیں اس بات کا ثبوت نہیں مل سکا کہ انھوں نے ابی بن کعب سے سماع کیا ہو یا ان سے ملاقات کی ہو۔

دوسری مثال ابو عمرو شیبانی کی ہے۔ انھوں نے جاہلیت اور اسلام دونوں زمانے پائے اور ابو معمر عبداللہ بن سخبرہ ان دونوں میں سے ہر شخص نے حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دو حدیثیں روایت کی ہیں۔

تیسری مثال یہ ہے کہ عبید بن عمیر نے جو زمانہ رسالت میں پیدا ہوئے تھے۔ ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے۔

چوتھی مثال یہ ہے کہ قیس بن ابی حازم نے جنھوں نے زمانہ رسالت پایا، ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے تین حدیثیں روایت کی ہیں۔

پانچویں مثال یہ ہے کہ عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ جنھوں نے عمر بن الخطاب اور حضرت علی کا زمانہ پایا۔ حضرت انس بن مالک کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک

حَدِيثًا.

وَأَسْنَدَ رِبْعِيُّ بْنُ حِرَاشٍ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثَيْنِ وَعَنْ أَبِي بَكْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثًا وَقَدْ سَمِعَ رِبْعِيٌّ مِنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ وَرَوَى عَنْهُ.

وَأَسْنَدَ نَافِعُ بْنُ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِي شُرَيْحٍ الْخُزَاعِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثًا.

وَأَسْنَدَ النُّعْمَانُ بْنُ أَبِي عَيَّاشٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ ثَلَاثَةَ أَحَادِيثَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

وَأَسْنَدَ عَطَاءُ بْنُ يَزِيدَ اللَّيْثِيُّ عَنْ تَمِيمٍ الدَّارِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثًا.

وَأَسْنَدَ سُلَيْمَانُ بْنُ يَسَارٍ عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيجٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثًا.

وَأَسْنَدَ حُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحِمْيَرِيُّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ——— عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَحَادِيثَ.

فَكُلُّ هٰؤُلَاءِ التَّابِعِينَ الَّذِينَ نَصَبْنَا رِوَايَتَهُمْ عَنِ الصَّحَابَةِ الَّذِينَ سَمَّيْنَاهُمْ لَمْ يُحْفَظْ عَنْهُمْ سَمَاعٌ عَلِمْنَاهُ مِنْهُمْ فِي رِوَايَةٍ بِعَيْنِهَا

حدیث روایت کی ہے۔

چھٹی مثال یہ ہے کہ ربعی بن حراش[1] نے عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے دو حدیثیں روایت کی ہیں اور ابوبکرہ رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے اور ربعی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سماع بھی کیا ہے اور ان سے احادیث روایت کی ہیں۔

ساتویں مثال یہ ہے کہ نافع بن جبیر بن مطعم نے ابوشریح خزاعی کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے۔

آٹھویں مثال یہ ہے کہ نعمان بن ابی عیاش نے ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے تین احادیث روایت کی ہیں۔

نویں مثال یہ ہے کہ عطاء بن یزید لیثی نے حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے۔

دسویں مثال یہ ہے کہ سلیمان بن یسار نے حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث روایت کی ہے۔

گیارہویں مثال یہ ہے کہ حمید بن عبدالرحمان حمیری نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے کئی احادیث روایت کی ہیں۔

مذکورۃ الصدر سطور میں ہم نے جس قدر تابعین کی صحابہ کرام سے روایات کا ذکر کیا ہے اور ان کے نام بھی بتلائے ہیں ان میں سے کسی تابعی کے بارے میں ہمیں

---

[1] امام نووی فرماتے ہیں کہ ربعی بن حراش متوفی ۱۰۱ھ اور ان کے بھائی دونوں عظیم تابعی تھے، انھوں نے ساری عمر جھوٹ نہیں بولا اور قسم کھائی کہ ہم اس وقت تک نہیں ہنسیں گے کہ جب تک ہمیں اپنی عاقبت کا علم نہ ہو جائے، موت کے بعد جیسے ہی ان کو غسل دینے کے لیے لایا گیا انھوں نے مسکرانا شروع کر دیا اور ان کے بھائی مسعود نے موت کے بعد لوگوں سے گفتگو کی۔ (شرح مسلم للنووی ج ۱ ص ۲)

وَلَا أَنَّهُمْ لَقُوهُمْ فِي نَفْسِ خَبَرٍ بِعَيْنِهِ وَهِيَ أَسَانِيدُ عِنْدَ ذَوِي الْمَعْرِفَةِ بِالْأَخْبَارِ وَالرِّوَايَاتِ مِنْ صِحَاحِ الْأَسَانِيدِ لَا نَعْلَمُهُمْ وَهَّنُوا مِنْهَا شَيْئًا قَطُّ وَلَا الْتَمَسُوا فِيهَا سَمَاعَ بَعْضِهِمْ مِنْ بَعْضٍ إِذِ السَّمَاعُ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ مُمْكِنٌ مِنْ صَاحِبِهِ غَيْرُ مُسْتَنْكَرٍ لِكَوْنِهِمْ جَمِيعًا كَانُوا فِي الْعَصْرِ الَّذِي اتَّفَقُوا فِيهِ وَكَانَ هَذَا الْقَوْلُ الَّذِي أَحْدَثَهُ الْقَائِلُ الَّذِي حَكَيْنَاهُ فِي تَوْهِينِ الْحَدِيثِ بِالْعِلَّةِ الَّتِي وَصَفَ أَقَلَّ مِنْ أَنْ يُعَرَّجَ عَلَيْهِ وَيُثَارَ ذِكْرُهُ إِذْ كَانَ قَوْلًا مُحْدَثًا وَكَلَامًا خَلْفًا لَمْ يَقُلْهُ أَحَدٌ مِنْ أَهْلِ الْعِلْمِ سَلَفَ وَيَسْتَنْكِرُهُ مَنْ بَعْدَهُمْ خَلَفَ فَلَا حَاجَةَ بِنَا فِي رَدِّهِ بِأَكْثَرَ مِمَّا شَرَحْنَا إِذْ كَانَ قَدْرُ الْمَقَالَةِ وَقَائِلِهَا الْقَدْرَ الَّذِي وَصَفْنَاهُ وَاللهُ الْمُسْتَعَانُ عَلَى دَفْعِ مَا خَالَفَ مَذْهَبَ الْعُلَمَاءِ وَعَلَيْهِ التُّكْلَانُ۔

یہ ثابت نہیں ہو سکا کہ انھوں نے ان صحابہ کرام سے سماع کیا ہے جن کی روایات بیان کی ہیں اور نہ ہی کسی روایت سے یہ ثابت ہو سکا کہ ان تابعین کی ان صحابہ کرام سے ملاقات ہوئی ہے۔ اور یہ اسانید جن کا ہم نے سطور بالا میں ذکر کیا ہے وہ اسانید ہیں جن کو صحیح اسانید قرار دیا گیا ہے اور ہمارے علم میں ایسا کوئی شخص نہیں ہے جس نے ان اسانید کو ضعیف قرار دیا ہو اور نہ ہی ہمارے علم میں کوئی ایسا شخص ہے جس نے اسانید میں اس بات کی چھان پھٹک کرنے کی کوشش کی ہو کہ آیا جو تابعین جن صحابہ کرام سے روایت کر رہے ہیں انھوں نے ان صحابہ سے احادیث سنی بھی تھیں یا نہیں کیونکہ تابعین میں سے ہر تابعی کا صحابہ کرام سے حدیث سننا ممکن تھا یہ لوگ ایک دوسرے کے معاصرین اور ہم زمانہ تھے اور جن لوگوں نے اپنی اختراعی اور باطل شرط کے پیش نظر احادیث صحیحہ کو ضعیف قرار دیا ہے ان کی شرط اس قابل نہیں ہے کہ اس کی طرف زیادہ التفات کیا جائے، کیونکہ یہ بعد کے لوگوں کا نیا قول اور باطل شرط ہے۔ متقدمین اہل علم اور اسلاف میں سے کسی محدث نے یہ بات نہیں کہی اور بعد والے لوگوں نے بھی اس شرط کو رد کر دیا ہے اور جب اہل علم میں سے اسلاف اور معاصرین نے اس شرط کو رد کر دیا تو اس سے بڑھ کر اس باطل شرط کو رد کرنے کے لیے اور کیا دلیل پیش کی جا سکتی ہے۔ کیونکہ اب اس شرط اور شرط عائد کرنے والے دونوں کی قدر و منزلت سب پر واضح ہو گئی۔ جو لوگ اہل علم کے خلاف کسی مسلک کو اختراع کرتے ہیں ان کا رد کرنے کے لیے ہم اللہ تعالیٰ سے ہی مدد کے طالب ہیں اور اسی کی مدد پر بھروسہ کرتے ہیں۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَحْدَهُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَآلِهِ وَصَحْبِهِ وَسَلَّمَ۔

تمام حمد و ثنا کا اللہ تعالیٰ ہی مستحق ہے اور اللہ تعالیٰ کی عظیم رحمتیں سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وبارک وسلم ہی کے شایان شان ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم

# کتاب الایمان

## ایمان کے لغوی معنی کی تفصیل اور تحقیق

علامہ راغب اصفہانی لکھتے ہیں:

ایمان امن سے ماخوذ ہے اور امن کا معنی ہے نفس کا مطمئن ہونا، اور خوف کا زائل ہونا، امن، امانت اور امان اصل میں مصادر ہیں، امان انسان کی حالت امن کو کہتے ہیں، انسان کے پاس جو چیز حفاظت کے لیے رکھی جائے اس کو امانت کہتے ہیں، قرآن مجید میں ہے:

یا ایھا الذین امنوا لا تخونوا اللہ و الرسول و تخونوا امنتکم۔ (انفال: ۲۷)

اے ایمان والو اللہ اور رسول سے خیانت نہ کرو اور نہ اپنی امانتوں میں خیانت کرو۔

نیز قرآن مجید میں ہے:

انا عرضنا الامانۃ علی السموت والارض والجبال۔ (احزاب: ۷۲)

بے شک ہم نے آسمانوں، زمینوں اور پہاڑوں پر اپنی امانت پیش کی۔

اور قرآن مجید میں ہے:

ومن دخلہ کان امنا (آل عمران: ۹۷)

اور جو حرم میں داخل ہوا وہ بے خوف ہو گیا۔

یعنی وہ دوزخ سے بے خوف ہو گیا، یا وہ دنیا کی مصیبتوں سے بے خوف ہو گیا، اس کا معنی ہے کہ حرم میں اس سے قصاص لیا جائے گا نہ اس کو قتل کیا جائے گا۔

ایمان کا استعمال کبھی اس شریعت کو ماننے کے لیے کیا جاتا ہے جس کو حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وبارک وسلم، اللہ کے پاس سے لے کر آئے، اس استعمال کے مطابق قرآن مجید کی یہ آیت ہے:

ان الذین امنوا والذین ھادوا والنصاری والصابین۔ (بقرہ: ۶۲)

بے شک اسلام قبول کرنے والے، یہودی، عیسائی اور ستارہ پرست۔

ایمان کے ساتھ ہر اس شخص کو متصف کیا جاتا ہے جو حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت میں داخل ہو وراں حالیکہ وہ اللہ تعالیٰ کا اور آپ کی نبوت کا اقرار کرتا ہو۔

اور کبھی ایمان کا استعمال بر سبیل مدح کیا جاتا ہے اور اس سے مراد ذہن کا بہ طور تصدیق حق کو ماننا اور قبول کرنا ہے اور

اس کا تحقق دل کے ماننے، زبان سے اقرار کرنے اور اعضاء کے عمل کرنے سے ہوتا ہے۔ اس اعتبار سے ایمان کا اطلاق قرآن مجید کی اس آیت میں ہے:

والذین اٰمنوا باللہ ورسلہ اولٰئک ہم الصدیقون والشہداء عند ربہم لہم اجرہم ونورہم۔ (حدید: ۱۹)

اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں پر (کامل) ایمان لائے وہی اپنے رب کی بارگاہ میں صدیق اور شہید ہیں' ان کے لیے ان کا اجر اور نور ہے۔

تصدیق بالقلب، اقرار باللسان اور عمل بالارکان میں سے ہر ایک پر ایمان کا اطلاق کیا جاتا ہے۔ تصدیق بالقلب پر ایمان کا اطلاق، قرآن مجید کی اس آیت میں ہے:

اولٰئک کتب فی قلوبہم الایمان۔ (مجادلہ: ۲۲)

وہ لوگ جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان ثبت فرما دیا۔

دل میں صرف تصدیق ہوتی ہے اس لیے اس آیت میں ایمان سے مراد صرف تصدیق ہے۔ قرآن مجید کی اس آیت میں بھی ایمان کا اطلاق تصدیق پر کیا گیا ہے:

وما انت بمؤمن لنا ولو کنا صادقین۔ (یوسف: ۱۷)

اور آپ ہماری بات کی تصدیق کرنے والے نہیں ہیں خواہ ہم سچے ہوں۔

اور اعمال صالحہ پر ایمان کا اطلاق قرآن مجید کی اس آیت میں ہے:

وما کان اللہ لیضیع ایمانکم۔ (بقرہ: ۱۴۳)

اور اللہ تعالیٰ کی یہ شان نہیں ہے کہ وہ (تحویل قبلہ سے پہلے تمہاری پڑھی ہوئی) نمازوں کو ضائع کر دے۔

جب جبرائیل علیہ السلام نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے ایمان کے متعلق سوال کیا تو آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اس کے فرشتوں، اس کے صحیفوں، اس کے رسولوں، قیامت اور ہر اچھی اور بری چیز کو تقدیر کے ساتھ وابستہ ماننا ایمان ہے، اس حدیث میں چھ چیزوں کے ماننے پر ایمان کا اطلاق کیا گیا ہے، یہ حدیث صحیح بخاری، صحیح مسلم اور حدیث کی دوسری مشہور کتابوں میں ہے۔ [۱]

علامہ زبیدی لکھتے ہیں:

ایمان تصدیق ہے، علامہ زمخشری نے اساس میں اسی پر اعتماد کیا ہے، اور اہل علم میں سے اہل لغت وغیرہ کا اسی پر اتفاق ہے، علامہ سعد الدین تفتازانی نے کہا ہے کہ ایمان کا حقیقی معنی تصدیق ہے، اور کشاف میں لکھا ہے کہ کسی شخص پر ایمان لانے کا معنی یہ ہے کہ اس کو تکذیب سے مامون اور محفوظ رکھا جائے، بعض محققین نے کہا ہے کہ ایمان کا معنی تصدیق ہو تو یہ بنفسہ متعدی ہوتا ہے، اور جب اس کا معنی اذعان (ماننا اور قبول کرنا) ہو تو لام کے ساتھ متعدی ہوتا ہے اور جب اس کا معنی اعتراف ہو تب بھی لام کے ساتھ متعدی ہوتا ہے، ازہری نے کہا ہے اللہ تعالیٰ نے بندے کو جس امانت پر امین بنایا ہے اس پر صدق کے ساتھ داخل ہونا ایمان ہے، اگر بندہ جس طرح زبان سے تصدیق کرتا ہے اسی طرح دل

---

[۱] علامہ حسین بن راغب محمد اصفہانی متوفی ۵۰۲ھ المفردات ص ۲۶-۲۵، مطبوعہ المکتبۃ المرتضویۃ ایران، ۱۳۴۲ھ۔

سے بھی تصدیق کرے تو وہ مومن ہے اور جو صرف زبانی اقرار کرے اور دل سے تصدیق نہ کرے وہ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی امانت کو ادا نہیں کر رہا، وہ منافق ہے اور جس کا یہ زعم ہے کہ تصدیق بالقلب کے بغیر صرف زبان سے اظہار کرنا ایمان ہے وہ یا منافق ہوگا یا جاہل۔ (علامہ زبیدی کہتے ہیں) میں کہتا ہوں کہ کبھی صرف زبانی اقرار پر بھی ایمان کا اطلاق کیا جاتا ہے، جیسا کہ قرآن مجید کی اس آیت میں ہے:

ذٰلک بانھم امنوا ثم کفروا فطبع علی قلوبھم۔ (منافقون: ۳)

یہ اس وجہ سے ہے کہ وہ (زبان سے) ایمان لائے پھر انھوں نے (دل کا) کفر (ظاہر) کیا تو ان کے دلوں پر مہر کر دی گئی۔

اور اس آیت میں بھی زبانی اظہار پر ایمان کا اطلاق ہے۔

ان الذین امنوا ثم کفروا ثم امنوا ثم کفروا ثم ازدادوا کفرا۔ (نساء: ۱۳۷)

بے شک جو لوگ زبان سے ایمان لائے پھر دل سے کافر ہوگئے، پھر (زبان سے) ایمان لائے، پھر کافر ہوگئے پھر وہ کفر میں اور بڑھ گئے۔

زجاج نے کہا ہے کبھی ایمان کا اطلاق اظہار خشوع پر کیا جاتا ہے اور کبھی شریعت کے قبول کرنے پر اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم جو دین لے کر آئے ہیں اس پر اعتقاد رکھنے اور دل سے اس کی تصدیق کرنے پر ایمان کا اطلاق کیا جاتا ہے، امام راغب نے کہا ہے کہ ایمان نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی شریعت کا نام ہے، اور کبھی بطور مدح حق کی تصدیق کرنے اور ماننے کو ایمان کہتے ہیں، ایمان تصدیق، اقرار اور عمل سے متحقق ہوتا ہے اور ان میں سے ہر ایک پر الگ الگ بھی ایمان کا اطلاق کیا جاتا ہے، مومن اللہ تعالیٰ کی صفت ہے، جس کا معنیٰ ہے مخلوق کو ظلم سے امن دینے والا، یا اپنے اولیاء کو عذاب سے امن میں رکھنے والا، منذری نے ابو العباس سے روایت کیا ہے کہ جب قیامت کے دن اللہ تعالیٰ امتوں سے اپنے رسولوں کی تبلیغ کے متعلق سوال کرے گا اور وہ امتیں انبیاء کی تکذیب کریں گی اور اللہ تعالیٰ کے مسلمان بندے انبیاء کی تصدیق کریں گے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو لایا جائے گا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنی امت کی تصدیق کریں گے اور اس وقت اللہ تعالیٰ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی امت کی تصدیق کرے گا اور اسی تصدیق کی وجہ سے اللہ کا نام مومن ہے، ایک قول یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں سے کیے ہوئے وعدہ کو پورا کرتا ہے اور وہ اس اعتبار سے مومن ہے، ایک قول یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اپنے بندوں کو عذاب سے امان میں رکھے گا اس وجہ سے وہ مومن ہے، یہ علامہ ابن اثیر کا قول ہے۔ [۱]

## ایمان کے شرعی معنی کی تفصیل اور تحقیق

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

ایمان کے شرعی معنی میں اہل قبلہ کے چار قول ہیں، ایک قول یہ ہے کہ ایمان قلب کا فعل ہے اور اس میں پھر دو نظریے ہیں، محققین، امام اشعری، قاضی عبد الجبار، استاذ ابو اسحٰق اسفرائنی، حسین بن فضل اور دیگر ائمہ کا یہ مسلک ہے کہ ایمان صرف تصدیق بالقلب کا نام ہے، یعنی ہر وہ چیز جس کے متعلق بداہتہً علم

---

[۱] ۔ سید محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، تاج العروس ج ۹ ص ۱۲۵، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر، ۱۳۰۶ھ

ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کو اللہ کے پاس سے لائے ہیں اس کی تصدیق کرنا ایمان ہے۔ دوسرا نظریہ جہم بن صفوان کا ہے کہ ایمان فقط دل سے اللہ تعالیٰ کی معرفت کا نام ہے اور زبان سے اقرار کرنا اس کے لیے شرط یا رکن نہیں ہے حتیٰ کہ جس شخص کو دل سے اللہ تعالیٰ کی معرفت ہو خواہ وہ زبان سے اقرار نہ کرے اور اسی حال پر مر جائے وہ بھی مومن کامل ہے۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ایمان زبان سے اقرار کا نام ہے، اس میں بھی دو نظریے ہیں، غیلان بن مسلم دمشقی اور فضل رقاشی کا یہ نظریہ ہے کہ ایمان زبان سے اقرار کا نام ہے لیکن اس کی شرط معرفت بالقلب ہے، اور کرامیہ کا قول یہ ہے کہ فقط زبان سے اقرار کرنا ایمان ہے، ان کا زعم یہ ہے کہ منافق بظاہر مومن ہے اور بہ باطن کافر ہے، دنیا میں منافق مومنوں کے حکم میں ہے اور آخرت میں کافروں کے حکم میں ہے۔

تیسرا قول یہ ہے کہ ایمان اقرار باللسان اور معرفت بالقلب کا مجموعہ ہے اس قول میں بھی متعدد نظریات ہیں:

(۱)۔ ——— امام ابوحنیفہ، عامۃ الفقہاء اور بعض متکلمین کے نزدیک ایمان اقرار باللسان اور معرفۃ بالقلب کا مجموعہ ہے۔

(۲)۔ بشر المریسی اور ابوالحسن اشعری کا نظریہ ہے کہ ایمان زبان اور دل دونوں سے تصدیق کرنے کا نام ہے۔

(۳)۔ زبان سے اقرار اور دل کے اخلاص کا نام ایمان ہے۔

امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے قول پر معرفت بالقلب کا کیا معنی ہے؟ اس کی دو تفسیریں ہیں:

(ا)۔ معرفت بالقلب سے مراد اعتقاد جازم ہے عام ازیں کہ وہ اعتقاد تقلید سے حاصل ہو یا استدلال سے، اکثر علماء نے اسی تفسیر کو اختیار کیا ہے، اور یہی زیادہ صحیح ہے، اسی لیے وہ کہتے ہیں کہ مقلد کا ایمان صحیح ہے۔

(ب)۔ معرفت بالقلب سے مراد وہ اعتقاد ہے جو دلیل سے حاصل ہو، اس تفسیر کے مطابق مقلد کا ایمان صحیح نہیں ہے۔

اس قول کے قائلین میں یہ اختلاف بھی ہے کہ اقرار باللسان ایمان کا جز ہے یا ایمان کی شرط ہے، امام ابوحنیفہ، امام ابومنصور ماتریدی کا مذہب اور امام ابوالحسن اشعری کا ایک قول یہ ہے کہ اقرار باللسان ایمان کی شرط ہے حتیٰ کہ جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی تمام چیزوں کی تصدیق کی وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک مومن ہوگا، خواہ اس نے زبان سے اقرار نہ کیا ہو، اور بعض علماء نے یہ کہا کہ اقرار ایمان کی جز ہے مگر یہ اصلی جز نہیں ہے، زائد جز ہے حتیٰ کہ حالت اکراہ میں اقرار ساقط ہو جاتا ہے۔

چوتھا قول یہ ہے کہ ایمان تصدیق، اقرار اور اعمال کے مجموعہ کا نام ہے، یہ امام مالک، امام شافعی، امام احمد، امام اوزاعی اور محدثین کا قول ہے، معتزلہ، خوارج اور زیدیہ کا بھی یہی قول ہے، محدثین کے اس قول میں تین نظریات ہیں:

(۱)۔ عبداللہ بن سعید کا قول یہ ہے کہ معرفت ایمان کامل ہے اور یہ اصل ہے، پھر ہر طاعت الگ الگ ایمان ہے اور جحود اور دل سے انکار کرنا کفر ہے، پھر اس کی ہر معصیت الگ الگ کفر ہے اور بغیر معرفت کے کوئی طاعت ایمان نہیں ہے اور بغیر انکار کے کوئی معصیت کفر نہیں ہے۔

(۲)۔ فرائض اور نوافل تمام عبادات کے مجموعہ کا نام ایمان ہے جس نے کسی ایک فرض کو ترک کیا اس کا ایمان ناقص ہوگیا اور جس نے نفل کو ترک کیا اس کے ایمان میں کمی نہیں ہوئی۔

(۳)۔ ایمان فرائض کے مجموعہ کا نام ہے نہ کہ نوافل کا۔

معتزلہ کے بھی اس قول میں متعدد نظریات ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:

(۱)۔ واصل بن عطاء، ابوالہذیل اور قاضی عبدالجبار کا مسلک یہ ہے کہ ایمان تمام عبادات کے مجموعہ کا نام ہے خواہ وہ واجب ہوں یا مستحب۔

(۲)۔ ابوعلی جبائی اور ابوہاشم کا یہ مسلک ہے کہ ایمان فقط عبادات واجبہ کا نام ہے نہ کہ مستحبہ کا۔

(۳)۔ نظام معتزلی کا مذہب یہ ہے کہ ہر وہ کام جس پر وعید ہے اس کے ترک کا نام ایمان ہے۔

خوارج کا اس پر اتفاق ہے کہ اللہ تعالیٰ کی معرفت، اس کے تمام احکام کی اطاعت اور تمام معاصی سے اجتناب خواہ صغائر ہوں یا کبائر، اس کے مجموعہ کا نام ایمان ہے، ان کا مذہب معتزلہ اور سلف صالحین کے قریب ہے، مگر ان مذاہب میں یہ فرق ہے کہ معصیت کبیرہ کے ارتکاب سے معتزلہ کے نزدیک انسان ایمان سے خارج ہو جاتا ہے لیکن کفر میں داخل نہیں ہوتا، اور خوارج کے نزدیک ارتکاب معصیت سے انسان کفر میں داخل ہو جاتا ہے، اور سلف کے نزدیک ارتکاب معصیت سے انسان فاسق ہو جاتا ہے ایمان سے خارج نہیں ہوتا۔ [۱]

## نفس ایمان اور ایمان کامل کا بیان

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں:

امام شافعی سے منقول ہے کہ ایمان تصدیق، اقرار اور عمل کا نام ہے جس کی تصدیق میں خلل ہو وہ منافق ہے، جس کے اقرار میں خلل ہو وہ کافر ہے اور جس کے عمل میں خلل ہو وہ فاسق ہے، وہ دوزخ کے دائمی عذاب سے نجات پالے گا، اور جنت میں داخل ہو جائے گا، امام رازی نے کہا اس مسلک پر یہ قوی اشکال ہے کہ جب اعمال ایمان کی جز ہیں اور جز کی نفی سے کل کی نفی ہو جاتی ہے تو بے عمل شخص مومن کیسے ہوگا؟ اور وہ کیسے دوزخ سے خارج اور جنت میں داخل ہوگا؟ اس اشکال کا یہ جواب ہے کہ شارع کے کلام میں ایمان کبھی اصل ایمان کے معنی میں ہوتا ہے اور اصل ایمان میں اعمال کا اعتبار نہیں ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

الایمان ان تؤمن باللہ وملئکتہ و بلقآئہ ورسلہ وتؤمن بالبعث والاسلام ان تعبد اللہ ولا تشرک بہ وتقیم الصلوٰۃ و تؤتی الزکوٰۃ المفروضۃ وتصوم رمضان۔

(صحیح مسلم)

ایمان یہ ہے کہ تم اللہ پر، اس کے فرشتوں پر، اس سے ملاقات پر، اس کے رسولوں پر اور مرنے کے بعد اٹھنے پر ایمان لاؤ، اور اسلام یہ ہے کہ تم اللہ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو، اور نماز قائم کرو اور فرض زکوٰۃ ادا کرو اور رمضان کے روزے رکھو۔

اور کبھی شارع کے کلام میں ایمان، ایمان کامل کے معنی میں ہوتا ہے جس میں اعمال داخل ہوتے ہیں جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفد عبدالقیس سے فرمایا:

اتدرون ما الایمان باللہ وحدہ؟ قالوا اللہ ورسولہ اعلم قال شہادۃ ان لا الہ الا اللہ

کیا تم جانتے ہو کہ اللہ وحدہ پر ایمان لانا کیا ہے؟ انہوں نے کہا اللہ اور اس کا رسول زیادہ جانتا ہے آپ

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج اص ۱۰۲، ملخصاً، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

وان محمدا رسول اللّٰہ واقام الصلوٰۃ وایتاء الزکوٰۃ وصیام رمضان وان تعطوا من المغنم الخمس۔ (صحیح مسلم)

نے فرمایا: اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں، محمد اللہ کے رسول ہیں، اور نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، رمضان کے روزے رکھنا اور مال غنیمت سے خمس ادا کرنا۔

پہلی حدیث میں ایمان اصل ایمان یا نفس ایمان کے معنی میں ہے اور اس دوسری حدیث میں ایمان، ایمان کامل کے معنی میں ہے، اور جن احادیث میں اعمال کی نفی سے ایمان کی نفی کی گئی ہے ان میں ایمان سے مراد ایمان کامل ہے اور جن احادیث میں عمل کی نفی کے باوجود ایمان کا اطلاق کیا گیا ہے اور جنت کی بشارت دی گئی ہے ان میں ایمان سے مراد نفس ایمان ہے۔ اس کی مثال یہ ہے:

لایزنی الزانی حین یزنی وھو مومن۔ (صحیح مسلم)

جس وقت زانی زنا کرتا ہے اس وقت وہ مومن نہیں ہوتا۔

اس حدیث میں ایمان کامل کی نفی ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

مامن عبد قال لا الٰہ الا اللّٰہ ثم مات علی ذلک الا دخل الجنۃ قلت ان زنی وان سرق قال وان زنی وان سرق۔ (صحیح مسلم)

جس شخص نے بھی لا الٰہ الا اللہ کہا پھر اسی پر مر گیا وہ جنت میں داخل ہو جائے گا، میں نے کہا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو؟ آپ نے فرمایا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو۔

اس حدیث میں نفس ایمان مراد ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اس مسئلہ میں اختلاف لفظی ہے کیونکہ اس کا رجوع ایمان کی تفسیر کی طرف ہے اور ایمان کا کون سا معنی منقول شرعی ہے اور کون سا معنی مجاز ہے اس میں اختلاف ہے، اور اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ جس ایمان کی وجہ سے دوزخ میں دخول سے نجات ملتی ہے وہ ایمان کامل ہے اس پر تمام مسلمانوں کا اتفاق ہے اور جس ایمان کی وجہ سے دوزخ کے خلود سے نجات ملتی ہے وہ نفس ایمان ہے، اس میں اہل سنت کا اتفاق ہے اور خوارج اور معتزلہ کا اس میں اختلاف ہے۔

حاصل بحث یہ ہے کہ سلف اور امام شافعی نے جو اعمال کو ایمان کی جزء کہا ہے اس ایمان سے ان کی مراد ایمان کامل ہے نہ کہ نفس ایمان یا اصل ایمان مراد ہے اور جب وہ کسی بے عمل یا بدعمل شخص پر مومن کا اطلاق کرتے ہیں تو اس سے ان کی مراد نفس ایمان ہوتی ہے نہ کہ ایمان کامل، وہ کہتے ہیں کہ اس شخص میں ہر چند کہ ایمان کامل نہیں ہے لیکن وہ نفس ایمان کی وجہ سے نجات پا جائے گا۔ [1]

## مومن ہونے کے لیے فقط جاننا کافی نہیں ہے بلکہ ماننا ضروری ہے

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں: ایمان کی تعریف میں جو تصدیق

---

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۰۴، ملخصاً، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

بالقلب معتبر ہے اس سے مراد علم، معرفت اور جاننا نہیں ہے بلکہ اس سے مراد اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کو تسلیم کرنا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دعویٰ نبوت کی تصدیق کرنا اور آپ کو مخبر صادق ماننا ہے، کیونکہ بعض کفار بھی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کو جانتے تھے لیکن وہ مومن نہیں تھے، قرآن مجید میں ہے:

الذین اتینھم الکتاب یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم۔

(بقرہ: ۱۴۶)

جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے وہ اس نبی کو ایسے پہچانتے ہیں جیسے اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں۔

نیز اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے حکایت کی ہے، انھوں نے فرعون سے فرمایا:

قال لقد علمت ما انزل ھؤلاء الا رب السموت والارض بصائر وانی لاظنک یا فرعون مثبورا۔

(بنی اسرائیل: ۱۰۲)

موسیٰ نے فرمایا: یقیناً تو جانتا ہے کہ ان (چمکتی ہوئی نشانیوں) کو آسمانوں اور زمینوں کے رب نے ہی اتارا ہے جو آنکھیں کھولنے والی ہیں، اور اے فرعون میں گمان کرتا ہوں کہ تو ہلاک ہونے والا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی رسالت کا کفار اور فرعون کو علم تھا، اس کے باوجود وہ کافر تھے اور وہ مومن نہیں تھے، نیز اس سے واضح ہوا کہ ایمان کے تحقق کے لیے صرف جاننا کافی نہیں ہے ماننا ضروری ہے، یعنی اپنے قصد اور اختیار سے مخبر کی طرف صدق کو منسوب کرے اور اس سے اس کی دی ہوئی خبروں میں صادق قرار دے۔ [1]

## ایمان کی حقیقت میں فقط تصدیق کے معتبر ہونے پر قرآن مجید سے استشہاد

ہم نے ابتداء میں ذکر کیا تھا کہ محققین کا مذہب یہ ہے کہ ایمان کی حقیقت فقط تصدیق بالقلب ہے اس پر محققین نے حسب ذیل دلائل پیش کیے ہیں: قرآن مجید میں ہے:

اولئک کتب فی قلوبھم الایمان۔

(مجادلہ: ۲۲)

یہ وہ لوگ ہیں جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان ثبت فرما دیا۔

قالوا امنا بافواھھم ولم تؤمن قلوبھم۔

(مائدہ: ۴۱)

انھوں نے اپنے منہ سے کہا ہم ایمان لائے ہیں، حالانکہ ان کے دل مومن نہیں۔

قالت الاعراب امنا قل لم تؤمنوا ولکن قولوا اسلمنا ولما یدخل الایمان فی قلوبکم۔

(حجرات: ۱۴)

دیہات کے لوگوں نے کہا ہم ایمان لائے، آپ فرمائیں تم ایمان نہیں لائے بلکہ یہ کہو ہم نے اطاعت کی ہے، اور ابھی تک ایمان تمہارے دلوں میں داخل نہیں ہوا۔

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ا ص ۱۰۵-۱۰۴، ملخصاً مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

ان آیات میں ایمان کا محل قلب کو قرار دیا ہے اور قلب میں تصدیق ہوتی ہے، اقرار کا محل زبان اور اعمال کا تعلق باقی اعضاء سے ہوتا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ ایمان صرف تصدیق بالقلب کا نام ہے۔

## ایمان کی حقیقت میں فقط اقرار کے غیر معتبر ہونے پر قرآن مجید سے استشہاد

صرف اقرار باللسان کے ایمان نہ ہونے پر قرآن مجید کی یہ آیت دلیل ہے:

ومن الناس من یقول اٰمنا باللہ وبالیوم الاٰخر وما ھم بمؤمنین۔ (بقرۃ: ۸)

بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہم اللہ پر اور یوم آخرت پر ایمان لے آئے، حالانکہ وہ مومن نہیں ہیں۔

زبان سے اقرار کے باوجود ان لوگوں کو اس لیے مومن نہیں قرار دیا گیا کہ انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دعویٰ نبوت کی تصدیق نہیں کی تھی، نیز قرآن مجید میں ہے:

اذا جاءک المنافقون قالوا نشھد انک لرسول اللہ واللہ یعلم انک لرسولہٗ واللہ یشھد ان المنافقین لکذبون۔ (منافقون: ۱)

جب منافق آپ کے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ بے شک آپ — اللہ کے رسول ہیں اور اللہ جانتا ہے کہ یقیناً ضرور آپ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ بے شک منافق ضرور جھوٹے ہیں۔

## ایمان کی حقیقت میں اعمال کے غیر معتبر ہونے پر قرآن مجید سے استشہاد

اعمال ایمان میں داخل نہیں ہیں، اس پر قرآن مجید کی حسب ذیل آیات دلیل ہیں:

ان الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت کانت لھم جنّٰت الفردوس نزلا۔ (کہف: ۱۰۷)

بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کیے ان کے لیے جنت الفردوس کی مہمانی ہے۔

اس آیت میں اعمال کا ایمان پر عطف کیا گیا ہے اور عطف میں اصل تغایر ہے اس سے معلوم ہوا کہ اعمال ایمان کا غیر ہیں اور ایمان میں داخل نہیں ہیں، اور قرآن مجید میں ایسی بہت آیات ہیں۔

من عمل صالحا من ذکر او انثٰی وھو مؤمن فلنحیینہ حیٰوۃ طیبۃ۔ (نحل: ۹۷)

جس نے نیک عمل کیے خواہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ وہ مومن ہو تو ہم اس کو ضرور پاکیزہ زندگی کے ساتھ زندہ رکھیں گے۔

اس آیت میں اعمال کو مشروط اور ایمان کو شرط قرار دیا ہے اور مشروط شرط سے خارج ہوتا ہے اس سے واضح ہوگیا کہ اعمال ایمان سے خارج ہیں، اور اسی نہج پر یہ آیات ہیں:

ومن یعمل من الصّٰلحٰت من ذکر او انثٰی وھو مؤمن فاولٰئک یدخلون الجنۃ۔ (نساء: ۱۲۴)

اور جس نے نیک کام کیے خواہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ وہ مومن ہو تو وہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔

ومن یعمل من الصّٰلحٰت وھو مؤمن فلا یخف

اور جس نے نیک کام کیے بشرطیکہ وہ مومن ہو

ظلما ولا ھضما۔ (طٰہٰ: ۱۱۲)
تو اس کو ظلم کا خوف ہوگا نہ کسی نقصان کا۔

واصلحوا ذات بینکم واطیعوا اللہ ورسولہ ان کنتم مؤمنین۔ (انفال: ۱)
اور اپنے باہمی معاملات درست رکھو، اور اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانو، بہ شرطیکہ تم مومن ہو۔

قرآن مجید میں مرتکب کبیرہ پر بھی مومن کا اطلاق کیا گیا ہے اگر نیک اعمال ایمان کی جز ہوتے تو معصیت کبیرہ کرنے والے پر مومن کا اطلاق نہ کیا جاتا۔

یاایھا الذین امنوا کتب علیکم القصاص فی القتلی۔ (بقرہ: ۱۷۸)
اے ایمان والو! تم پر ان کا بدلہ فرض کیا گیا ہے جن کو ناحق قتل کیا گیا ہے۔

قصاص قاتل پر فرض کیا جاتا ہے اور اس آیت میں قاتل پر مومن کا اطلاق کیا گیا ہے، اور قتل کرنا گناہ کبیرہ ہے۔

وان طائفتان من المؤمنین اقتتلوا فاصلحوا بینھما۔ (حجرات: ۹)
اگر ایمان والوں کی دو جماعتیں آپس میں قتال کریں تو ان میں صلح کرا دو۔

جب دو جماعتیں قتال کریں گی تو ان میں سے ایک حق پر اور دوسری باطل پر ہوگی اور اس آیت میں دونوں جماعتوں پر مومنوں کا اطلاق کیا گیا ہے۔

وتوبوا الی اللہ جمیعا ایہ المؤمنون۔ (نور: ۳۱)
اے مومنو! تم سب اللہ کی طرف توبہ کرو۔

توبہ معصیت پر واجب ہوتی ہے۔ اس آیت میں مومنین کو توبہ کا حکم دیا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ معصیت ایمان کے منافی نہیں ہے اور اسی نہج پر یہ آیت ہے:

یاایھا الذین امنوا توبوا الی اللہ توبۃ نصوحا۔ (تحریم: ۸)
اے ایمان والو! اللہ کی طرف خالص توبہ کرو۔

## ایمان میں کمی اور زیادتی کے ثبوت پر قرآن مجید سے استشہاد

ائمہ ثلاثہ اور محدثین اور دیگر اسلاف جو یہ کہتے ہیں کہ اعمال ایمان میں داخل ہیں اور ایمان میں کمی اور زیادتی ہوتی ہے وہ قرآن مجید کی ان آیات سے استدلال کرتے ہیں:

واذا تلیت علیھم ایاتہ زادتھم ایمانا۔ (انفال: ۲)
اور جب ان پر اللہ کی آیات پڑھی جائیں تو وہ ان کے ایمان کو اور زیادہ کر دیں۔

واذا ما انزلت سورۃ فمنھم من یقول ایکم زادتہ ھذہ ایمانا فاما الذین امنوا فزادتھم ایمانا وھم یستبشرون۔ (توبہ: ۱۲۴)
اور جب کوئی سورت نازل ہوتی ہے تو ان میں سے بعض لوگ کہتے ہیں کہ اس سورت نے تم میں سے کس کے ایمان کو زیادہ کر دیا! سو جو ایمان والے ہیں تو اسی سورت نے ان کے ایمان کو زیادہ کر دیا ہے اور وہ خوش ہوتے ہیں۔

الذین قال لھم الناس ان الناس قد جمعوا لکم فاخشوھم فزادھم ایمانا۔ (آل عمران: ۱۷۳)
لوگوں نے ان سے کہا بے شک لوگوں نے (تم سے مقابلہ کے لیے بڑے لشکر) جمع کر لیے ہیں سو تم ان سے ڈرو، تو ان کا ایمان اور زیادہ ہوگیا۔

ولما رأ المؤمنون الاحزاب قالوا هذا ما وعدنا الله ورسوله وصدق الله ورسوله وما زادھم الا ایماناً وتسلیماً۔
(احزاب: ۲۲)

اور جب مسلمانوں نے (کافروں کے) لشکر دیکھے (تو) کہنے لگے یہ وہ ہے جس کا اللہ اور اس کے رسول نے ہم سے وعدہ فرمایا تھا اور اللہ اور اس کے رسول نے سچ فرمایا تھا، اور اس سے ان کا ایمان اور اسلام اور زیادہ ہی ہوا۔

والذین اھتدوا زادھم ھدیً۔
(محمد: ۱۷)

اور جن لوگوں نے ہدایت کو قبول کیا اللہ نے ان کی ہدایت کو اور زیادہ کر دیا۔

انھم فتیۃ اٰمنوا بربھم وزدنٰھم ھدیً
(کھف: ۱۳)

بے شک کچھ جوان اپنے رب پر ایمان لائے اور ہم نے ان کی ہدایت کو زیادہ کر دیا۔

ویزید اللہ الذین اھتدوا ھدی۔
(مریم: ۷۶)

اور جن لوگوں نے ہدایت پائی، اللہ ان کی ہدایت کو زیادہ کر دیتا ہے۔

وما جعلنا عدتھم الا فتنۃ للذین کفروا لیستیقن الذین اوتوا الکتاب ویزداد الذین اٰمنوا ایماناً۔
(مدثر: ۳۱)

اور ہم نے (دوزخ کے) فرشتوں کی تعداد صرف اس لیے مقرر کی ہے کہ کافروں کی آزمائش ہو، اہل کتاب یقین کر لیں اور ایمان والوں کا ایمان اور زیادہ ہو جائے۔

ھو الذی انزل السکینۃ فی قلوب المؤمنین لیزدادوا ایماناً مع ایمانھم۔
(فتح: ۴)

وہی ذات ہے جس نے ایمان والوں کے دلوں میں سکون نازل فرمایا تاکہ ان کے ایمان میں اور ایمان کی زیادتی ہو۔

## ایمان میں کمی اور زیادتی کے ثبوت پر احادیث سے استشہاد

ائمہ ثلاثہ، محدثین اور دیگر اسلاف جن کے نزدیک اعمال ایمان میں داخل ہیں اور ایمان میں کمی اور زیادتی ہوتی ہے، انھوں نے بکثرت احادیث سے استدلال کیا ہے، جن میں سے بعض احادیث یہ ہیں:

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الایمان بضع وستون شعبۃ والحیاء شعبۃ من الایمان۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایمان کے ساٹھ اور کچھ حصے ہیں، اور حیاء بھی ایمان کا ایک حصہ ہے۔

عن عبداللہ بن عمرو عن النبی صلی اللہ

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۶ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

علیہ وسلم قال المسلم من سلم المسلمون من لسانہ ویدہ والمھاجر من ھجر ما نھی اللہ عنہ [1]

ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ (کے ضرر) سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں اور مہاجر وہ ہے جو اللہ کے منع کیے ہوئے کاموں کو ترک کر دے

عن ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال امرت ان اقاتل الناس حتی یشھدوا ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ ویقیموا الصلوۃ ویؤتوا الزکوۃ فاذا فعلوا ذلک عصموا منی دماءھم واموالھم الا بحق الاسلام وحسابھم علی اللہ [2]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے لوگوں سے قتال کرنے کا حکم دیا گیا ہے حتیٰ کہ وہ شہادت دیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور محمد اللہ کے رسول ہیں اور نماز کو قائم کریں اور زکوٰۃ کو ادا کریں، اور جب وہ یہ کریں گے تو مجھ سے اپنی جانوں اور مالوں کو محفوظ کر لیں گے ماسوا اس کے جو اسلام کا حق ہو اور ان کا حساب اللہ پر ہے۔

عن ابن عباس رضی اللہ عنھما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتدرون ما الایمان باللہ وحدہ قالوا اللہ ورسولہ اعلم قال شھادۃ ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ واقام الصلوۃ وایتاء الزکوۃ وصیام رمضان وان تعطوا من المغنم الخمس [3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم اللہ وحدہ پر ایمان لانے کا معنی جانتے ہو؟ صحابہ نے کہا اللہ اور اس کا رسول زیادہ جانتا ہے، آپ نے فرمایا یہ شہادت دینا کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور نماز قائم کرنا اور زکوٰۃ ادا کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا اور مال غنیمت میں سے خمس ادا کرنا۔

ان احادیث میں ایمان کے متعدد اجزاء بیان کیے گئے ہیں اور جو شخص ان میں سے کسی جزء پر عمل ترک کرے گا اس کا ایمان اس شخص سے کم ہو گا جو ان تمام اجزاء پر عمل کرے گا

## ایمان میں کمی اور زیادتی کے دلائل کا جواب

مذکور الصدر آیات اور احادیث سے ائمہ ثلاثہ اور محدثین نے اس پر استدلال کیا ہے کہ اعمال ایمان کا جزء ہیں اور ایمان میں کمی اور زیادتی ہوتی ہے اگر اعمال کم ہوں گے تو ایمان کم ہو گا اور اگر اعمال زیادہ ہوں گے تو ایمان زیادہ ہو گا، ان تمام آیات اور احادیث کا جواب یہ ہے کہ یہ سب ایمان کامل پر محمول ہیں اور ایمان کامل میں اعمال داخل ہیں اور نفس ایمان میں اعمال داخل نہیں ہیں اور یہاں بالاتفاق مراد نہیں ہے۔

امام رازی نے کہا یہ بحث لفظی ہے کیونکہ اگر ایمان سے مراد نفس تصدیق ہو تو وہ کمی اور زیادتی کو قبول کرتا اور اگر اس سے مراد عبادات ہوں تو وہ کمی اور زیادتی کو قبول کرتا ہے، اہم امام نے کہا عبادات تصدیق کی تکمیل کرتی ہیں، اور جن دلائل کا یہ تقاضا ہے کہ ایمان کی کمی اور زیادتی کو قبول نہیں کرتا ان سے مراد اصل ایمان اور نفس ایمان ہے اور جن

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] 〃 〃 〃 صحیح بخاری ج ۱ ص ۸، 〃 〃 〃

[3] 〃 〃 〃 صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۳، 〃 〃 〃

دلائل کا یہ تقاضا ہے کہ ایمان کمی اور زیادتی کو قبول کرتا ہے۔ ان سے مراد ایمان کامل ہے جس میں اعمال داخل ہیں۔

بعض متاخرین نے یہ کہا ہے کہ حق یہ ہے کہ ایمان کمی اور زیادتی کو قبول کرتا ہے، خواہ ایمان تصدیق اور اعمال کا مجموعہ ہو یا فقط تصدیق کا نام ہو، کیونکہ تصدیق بالقلب وہ اعتقاد جازم ہے جو قوت اور ضعف کو قبول کرتا ہے، کیونکہ جس شخص کو ہم قریب سے دیکھتے ہیں اس کی ہمیں اس سے زیادہ تصدیق ہوتی ہے جس کو ہم دور سے دیکھتے ہیں۔

بعض محققین نے یہ کہا کہ حق یہ ہے کہ تصدیق دو وجہوں سے کمی اور زیادتی کو قبول کرتی ہے، پہلی وجہ تو یہ ہے کہ تصدیق کیفیت نفسانیہ ہے، جیسے خوشی، غم اور غصہ وغیرہ کیفیات نفسانیہ ہیں اور ان میں قوت، ضعف اور کمی اور زیادتی ہوتی ہے، اسی طرح تصدیق میں بھی کمی اور زیادتی ہوتی ہے، اور اگر ایسا نہ ہو تو لازم آئے گا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور عام افراد امت کا ایمان برابر ہو اور یہ اجماعاً باطل ہے اور دوسری وجہ ہے تصدیق تفصیلی، کیونکہ انسان کو جس جس چیز کے متعلق علم ہوتا جائے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اس کو لے کر آئے ہیں، اس کا ایمان اس کے ساتھ متعلق ہوتا جائیگا اور ایمان زیادہ ہوتا جائے گا۔

بعض علماء نے اس کی تفصیل میں یہ کہا ہے کہ پہلے انسان اجمالی طور پر تمام شریعت پر ایمان لاتا ہے، پھر جیسے جیسے اس کو احکام شرعیہ کی تفصیل کا علم ہوتا جاتا ہے وہ ان سب پر ایمان لاتا جاتا ہے اور یوں اس کا ایمان زیادہ ہوتا ہے، اور بعض محققین نے یہ کہا ہے کہ زیادہ غور و فکر کرنے اور کثرت دلائل سے ایمان زیادہ ہوتا ہے، یہی وجہ ہے کہ صدیقین اور علماء راسخین کا ایمان دوسروں کی بہ نسبت زیادہ قوی ہوتا ہے، یہی وجہ ہے کہ تشکیک اور مغالطہ آفرینی سے ان کا ایمان متزلزل نہیں ہوتا۔ [1]

## ایمان کی تعریف میں معتزلہ کے دلائل کے جوابات

معتزلہ کا یہ مذہب ہے کہ معصیت کے ارتکاب سے انسان ایمان سے نکل جاتا ہے لیکن کفر میں داخل نہیں ہوتا اور ان کے نزدیک اس کو دائماً دوزخ میں عذاب ہوتا ہے۔

وہ قرآن مجید کی ان آیات سے استدلال کرتے ہیں:

ومن یقتل مؤمنا متعمدا فجزاءہ جھنم خالدا فیھا وغضب اللہ علیہ ولعنہ واعد لہ عذابا عظیما (نساء: ۹۳)

جو شخص کسی مومن کو عمداً قتل کرے تو وہ دوزخ میں ہمیشہ رہنے کا مستحق ہے، اللہ تعالیٰ اس پر غضب ناک ہوگا اور اس کو اپنی رحمت سے دور کر دے گا، اور اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے عذاب عظیم تیار کر رکھا ہے۔

معتزلہ یہ کہتے ہیں کہ قتل کرنا گناہ کبیرہ ہے اور اللہ تعالیٰ نے قتل کے ارتکاب پر دوزخ کے دائمی عذاب کی وعید سنائی ہے، اس سے معلوم ہوا کہ گناہ کبیرہ کے ارتکاب سے انسان ایمان سے نکل جاتا ہے، اس دلیل کے حسب ذیل جوابات ہیں:

(۱) یہ آیت ایک شخص مقیس بن ضبابہ کنانی کے متعلق نازل ہوئی ہے جو اسلام کے بعد مرتد ہو گیا اور اس نے بنو فہر کے

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۰۹-۱۰۸، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

ایک مسلمان شخص کو قتل کر دیا تھا۔ (روح المعانی ج ۵ ص ۱۱۵)

(۲)۔ یہ آیت عام مخصوص عنہ البعض ہے۔ یعنی اگر کسی کافر نے مسلمان کو قتل کر دیا تو اس کی سزا دوزخ میں دائمی عذاب، اللہ کا غضب، اس کی لعنت اور عذاب عظیم ہے۔

(۳)۔ جب مشتق پر حکم لگایا جائے تو اس کا مبدء اشتقاق اس حکم کی علت ہوتا ہے، یعنی جس نے کسی مومن کو قتل کیا اور قتل کی علت مومن کا ایمان تھی، اور اس نے اس کے مسلمان اور مومن ہونے کے سبب سے اس کو قتل کیا اور جو اس وجہ سے کسی مومن کو قتل کرے گا تو وہ کافر ہو جائے گا اور اس کی سزا دائمی عذاب ہی ہے۔

(۴)۔ اگر کسی مسلمان نے مومن کو قتل کیا ہے تو وہ بھی دائمی عذاب کا مستحق ہے، لیکن اللہ تعالیٰ اس کو معاف فرما کر اس کی سزا کم کر دے گا یا بالکل ساقط کر دے گا۔

(۵)۔ متعمداً کا معنی ہے مستحلاً یعنی جس شخص نے حلال سمجھ کر کسی مسلمان کو قتل کیا، اس کی سزا دائمی عذاب ہے کیونکہ حرام کو حلال سمجھنے سے وہ کافر ہو جائے گا۔

(۶)۔ خلود سے مراد مکث طویل ہے، یعنی وہ زیادہ عرصہ تک جہنم میں رہے گا۔

(۷)۔ یہ آیت انشاد تخویف پر محمول ہے، یعنی زجر و توبیخ اور ڈرانے کے لیے اس طرح فرمایا ہے۔

(۸)۔ اس آیت کے بعد ایک قید محذوف ہے، یعنی اگر میں اس قاتل کو معاف نہ کروں تو اس کو دائمی عذاب دوں گا اسی کو خلف وعید کے جواز سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

شرح صحیح مسلم جلد سابع کے آخر میں ہم نے اس آیت کی زیادہ تفصیل اور تحقیق کی ہے۔

معتزلہ کی دوسری دلیل یہ آیت ہے:

ومن یعص اللّٰہ ورسولہ ویتعد حدودہ یدخلہ نارا خالدا فیھا ولہ عذاب مھین۔ (نساء: ۱۴)

جو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے اور اس کی (تمام) حدود سے تجاوز کرے، اللہ تعالیٰ اس کو دوزخ میں داخل کرے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اس کے لیے ذلت کا عذاب ہے۔

اس آیت سے استدلال کا جواب یہ ہے کہ اس آیت میں اس شخص کو دائمی عذاب کی وعید سنائی گئی ہے جو جمیع حدود سے تجاوز کرے اور جمیع حدود میں اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نبوت اور رسالت بھی داخل ہے اور جو اس حد سے تجاوز کرے گا، وہ کافر ہو جائے گا۔ اور دائمی عذاب کا مستحق ہوگا۔

پہلی آیت سے استدلال کے جواب میں جو جوابات دیے گئے ہیں وہ بھی اس آیت کے جواب میں جاری ہو جائیں گے۔

معتزلہ کی تیسری دلیل یہ آیت ہے:

بلی من کسب سیئۃ واحاطت بہ خطیئتہ فاولئک اصحب النار ھم فیھا خلدون۔ (بقرۃ: ۸۱)

کیوں نہیں، جس نے برائی کی، اور اس کو اس کے گناہوں نے گھیر لیا تو وہی لوگ دوزخی ہیں اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

اس آیت سے استدلال کے حسب ذیل جوابات ہیں:

(۱)۔ یہ آیت یہودیوں کے رد میں نازل ہوئی ہے جو یہ کہتے تھے کہ ہم کو صرف چند روز دوزخ کا عذاب ہوگا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے متعلق فرمایا وہ جہنمی ہیں اور اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

(۲)۔ اس آیت میں احاطہ سے یہ مراد ہے کہ برائی اس کے ظاہر اور باطن کا مکمل احاطہ کرلے، حتیٰ کہ اس کے دل میں تصدیق رہے نہ زبان پر اقرار رہے، تو ایسا شخص کافر ہو جائے گا اور اس کو جہنم میں دائمی عذاب ہوگا۔ اس آیت سے استدلال کے جواب میں پہلی آیت کے جوابات بھی جاری ہوں گے۔

ان تینوں آیات سے استدلال کے جواب میں یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ یہ آیات، ان آیات سے معارض ہیں جن میں مومنین کو جنت میں دائمی ثواب کی بشارت دی گئی ہے اور رفع تعارض کے لیے یہ کہا جائے گا کہ آیات وعید میں خلود بمعنی مکث طویل ہے۔

دائمی ثواب کی بشارت کی بعض آیات یہ ہیں:

وعد اللّٰہ المؤمنین والمؤمنات جنّٰت تجری من تحتھا الانھٰر خالدین فیھا و مسٰکن طیبۃ فی جنٰت عدن۔ (توبہ: ۷۲)

اللہ تعالیٰ نے مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں سے جنتوں کا وعدہ فرمایا ہے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں وہ ہمیشہ ان میں رہیں گے اور دائمی رہائش کے باغوں میں پاکیزہ رہائش گاہوں کا وعدہ فرمایا ہے)۔

ان الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت کانت لھم جنّٰت الفردوس نزلا ۝ خالدین فیھا لا یبغون عنھا حولا۔ (کہف: ۱۰۷-۱۰۸)

بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک اعمال کیے ان کے لیے فردوس کے باغات کی مہمانی ہے، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے، ان سے اپنی جگہ بدلنا نہ چاہیں گے۔

اس طرح کی اور بہت سی آیات ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے مومنین کو جنت میں دوام کی بشارت دی ہے اور اگر صاحب کبیرہ مومن کو دائمی عذاب دیا جائے تو ان آیات میں تعارض لازم آئے گا اس لیے تعارض دور کرنے کے لیے یہ کہا جائے گا کہ جن آیات میں صاحب کبیرہ کو دائمی عذاب کی وعید سنائی گئی ہے وہ انشاء تخویف پر محمول ہیں، تاکہ ان آیات میں تطبیق ہو، اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ تعارض دور کرنے کی یہ صورت بھی ہو سکتی ہے کہ جن آیات میں مومنین کو دائمی ثواب کی بشارت دی گئی ہے ان کو انشاء ترغیب پر محمول کر دیا جائے اور جن آیات میں صاحب کبیرہ کو دائمی عذاب کی وعید سنائی گئی ہے ان کو اپنے ظاہر پر برقرار رکھا جائے اس طرح تطبیق بھی ہو جائے گی اور معتزلہ کا مذہب بھی ثابت رہے گا، اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کریم ہے اور کریم جب انعام کا وعدہ کرے تو اس کے خلاف نہیں کرتا اور جب سزا کی وعید سنائے تو معاف کر دیتا ہے اس لیے اللہ تعالیٰ کی شان کے لائق یہی ہے کہ وعد کی آیات کو پورا کرے اور گنہ گاروں کو معاف کر کے وعید کی آیات کا بہ ظاہر خلاف کرے۔ ہماری تقریر کی تائید ان احادیث سے ہوتی ہے:

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن عثمان قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم من مات وھو یعلم انہ لا الٰہ الا اللّٰہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص اس حال میں مرا کہ

دخل الجنة ۔[1]

اس کو لا الہ الا اللہ پر یقین تھا وہ جنت میں داخل ہوگا۔

عن عبادة بن الصامت قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من شهد ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ حرم اللہ علیہ النار [2]

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس شخص نے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی گواہی دی، اللہ تعالیٰ اس پر دوزخ کو حرام کر دے گا۔

عن ابی ذر قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وھو نائم علیہ ثوب ابیض ثم اتیتہ فاذا ھو نائم ثم اتیتہ وقد استیقظ فجلست الیہ فقال ما من عبد قال لا الہ الا اللہ ثم مات علی ذلک الا دخل الجنة قلت وان زنی وان سرق قال وان زنی وان سرق قلت وان زنی وان سرق قال وان زنی وان سرق ثلاثا ثم قال فی الرابعة علی رغم انف ابی ذر فخرج ابو ذر وھو یقول وان رغم انف ابی ذر [3]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اس وقت آپ سفید کپڑا اوڑھے ہوئے سو رہے تھے میں دوبارہ حاضر ہوا، اس وقت بھی آپ سو رہے تھے، جب میں سہ بارہ آیا تو آپ بیدار ہو چکے تھے، میں آپ کے پاس بیٹھ گیا آپ نے فرمایا جس شخص نے بھی لا الہ الا اللہ کہا پھر اسی پر مر گیا وہ جنت میں داخل ہو جائے گا میں نے کہا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو؟ آپ نے فرمایا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو، میں نے پھر کہا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو؟ آپ نے فرمایا خواہ اس نے زنا کیا ہو اور چوری کی ہو۔ یہ مکالمہ تین بار ہوا اور چوتھی بار آپ نے فرمایا: ابوذر کی ناک خاک آلود کرتے ہوئے (وہ جنت میں جائے گا) پھر حضرت ابوذر یہ کہتے ہوئے نکلے، خواہ ابوذر کی ناک خاک آلود ہو!

اس حدیث کو امام بخاری نے بھی روایت کیا ہے۔[4]

قرآن مجید کی آیات اور احادیث صحیحہ سے یہ واضح ہو گیا کہ مسلمان صاحب کبیرہ ایمان سے خارج نہیں ہے تاوہ لائق مغفرت ہے اور اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کر دے گا، اور معتزلہ کا یہ مذہب صحیح نہیں ہے کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب ایمان

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] " " " " " صحیح مسلم ج ۱ ص ۴۳

[3] " " " " " صحیح مسلم ج ۱ ص ۶۶

[4] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۸۶۷-۸۶۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

سے خارج ہو جاتا ہے اور وہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا۔

## ایمان کی تعریف میں خوارج کے دلائل کے جوابات

خوارج کا مذہب یہ ہے کہ جس شخص نے گناہ کا ارتکاب کیا وہ کافر ہے خواہ وہ گناہ صغیرہ ہو یا کبیرہ، ان کا استدلال قرآن مجید کی اس آیت سے ہے:

ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الکافرون۔ (مائدہ ۴۴:۵)

اور جو اللہ کی نازل کی ہوئی شریعت کے مطابق حکم نہ کرے تو وہی لوگ کافر ہیں۔

اس دلیل کے جوابات حسب ذیل ہیں:

(۱)۔ اس آیت میں حکم نہ کرنے سے مراد تصدیق نہ کرنا ہے، یعنی جو اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ شریعت کی تصدیق نہ کرے وہ کافر ہے۔

(۲)۔ جو بطور استہانت اور توہین اللہ کی نازل کردہ شریعت کے مطابق حکم نہ کرے وہ کافر ہے۔

(۳)۔ جو شخص اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ شریعت کے کسی حکم پر عمل نہ کرے، حتیٰ کہ اس پر ایمان بھی نہ لائے وہ بلاشبہ کافر ہے۔

(۴)۔ یہ آیت یہود کے متعلق نازل ہوئی ہے اور ما انزل اللہ سے مراد تورات ہے، اور سیاق کا تقاضہ یہ ہے کہ جس شخص نے تورات کے حکم کے مطابق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق نہیں کی اور زانی کو رجم کرنے سے انکار کیا وہ کافر ہے۔

خوارج نے حسب ذیل احادیث سے بھی استدلال کیا ہے:

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی ذر رضی اللہ عنہ انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول لیس من رجل ادعی لغیر ابیہ وھو یعلمہ الا کفر ومن ادعی ما لیس لہ فلیس منا ولیتبوأ مقعدہ من النار ومن دعا رجلا بالکفر اوقال عدو اللہ ولیس کذلک الا حار علیہ۔[۱]

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا، جس شخص نے علم کے باوجود کسی غیر کی طرف اپنا نسب منسوب کیا وہ کافر ہو جائے گا، اور جس شخص نے غیر کے مال کا دعویٰ کیا وہ ہم میں سے نہیں ہے، اور وہ دوزخ میں اپنا ٹھکانا بنالے اور جس شخص نے کسی دوسرے شخص کو کافر یا دشمن خدا کہا جب کہ وہ ایسا نہ ہو تو وہ کفر اس کی طرف لوٹ آئیگا۔

عن جابر بن عبد اللہ یقول سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول بین الرجل وبین الشرک والکفر ترک الصلوٰۃ۔[۲]

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انسان اور شرک اور کفر کے درمیان نماز کے ترک کا فرق ہے۔

---

۱؎ امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۵۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲؎ صحیح مسلم ج ۱ ص ۶۱

ان احادیث میں معصیت کے ارتکاب پر کفر کا اطلاق کیا گیا ہے، اور ان کے چند جوابات ہیں:

(۱)۔ جو شخص نماز کی فرضیت کا انکار کرتے ہوئے نماز کو ترک کرے، یا اپنا نسب غیر کی طرف جائز سمجھ کر منسوب کرے وہ کافر ہے۔

(۲)۔ جو شخص بہ طور استہانت معصیت کا ارتکاب کرے۔

(۳)۔ ان احادیث میں کفر سے مراد کفران نعمت ہے، وہ کفر نہیں ہے جو ایمان کے مقابلہ میں ہے۔

(۴)۔ مرتکب معصیت کو بہ طور تغلیظ اور تہدید کافر کہا گیا ہے۔

(۵)۔ ایسا شخص کفر کے قریب ہے۔

علماء اہل سنت جو یہ کہتے ہیں کہ مومن کی معصیت صغیرہ ہو یا کبیرہ وہ معصیت کی وجہ سے ایمان سے خارج ہوتا ہے، نہ کفر میں داخل ہوتا ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے شرک کے سوا ہر معصیت لائق معافی ہے۔:

ان اللہ لایغفر ان یشرک بہ ویغفر ما دون ذلک لمن یشاء۔

(نساء: ۱۱۶)

بے شک اللہ تعالیٰ اس کو معاف نہیں فرماتا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے، اور جو اس سے کم ہو اس کو معاف کر دیتا ہے جس کے لیے چاہے۔

اس آیت کی تائید اس حدیث میں ہے، امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومعاذ بن جبل ردیفہ علی الرحل فقال یا معاذ قال لبیک یا رسول اللہ وسعدیک قال یا معاذ قال لبیک یا رسول اللہ وسعدیک قال یا معاذ قال لبیک یا رسول اللہ وسعدیک قال ما من عبد یشہد ان لا الٰہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ الا حرمہ اللہ علی النار قال یا رسول اللہ افلا اخبر بہا فیستبشروا قال اذن یتکلوا فاخبر بہا معاذ عند موتہ تاثما۔[1]

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک کجاوے میں تشریف فرما تھے اور حضرت معاذ بن جبل ان کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے، آپ نے فرمایا اے معاذ! انہوں نے کہا لبیک یا رسول اللہ! میں حاضر ہوں، آپ نے فرمایا: اے معاذ! انہوں نے کہا لبیک یا رسول اللہ! میں حاضر ہوں! آپ نے فرمایا اے معاذ! انہوں نے کہا لبیک یا رسول اللہ میں حاضر ہوں۔ آپ نے فرمایا: جو شخص بھی یہ گواہی دے گا کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور محمد اللہ کے بندے اور رسول ہیں، اللہ تعالیٰ اس پر دوزخ حرام کر دے گا، انہوں نے کہا یا رسول اللہ! کیا میں لوگوں کو اس کی خبر نہ دوں جس سے وہ خوش ہوں؟ آپ نے فرمایا پھر لوگ اسی پر اعتماد کر لیں گے! پھر حضرت معاذ نے (علم کو چھپانے کے) گناہ سے بچنے کے لیے موت سے

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۴۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

پہلے اس کی خبر دے دی۔

## ایمان کی تعریف میں مرجئہ کے دلائل کے جوابات

مرجئہ کا یہ نظریہ ہے کہ ایمان لانے کے بعد معصیت سے کوئی ضرر نہیں ہوتا اور ہر مومن بغیر عذاب کے جنت میں جائے گا، خواہ اس نے کتنے ہی گناہ کیے ہوں، ان کی دلیل یہ ہے کہ دوزخ میں دخول ذلت کا موجب ہے، اور مومن کو اللہ تعالیٰ ذلیل نہیں کرے گا، اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ مومن کو دوزخ میں داخل نہیں کرے گا، دوزخ میں دخول ذلت کا موجب ہے، اس پر دلیل یہ آیت ہے:

ربنا انک من تدخل النار فقد اخزیتہ۔ (آل عمران: ۱۹۲)

اے ہمارے رب! تو نے جس کو دوزخ میں ڈال دیا تو تو نے اس کو ضرور رسوا کر دیا۔

اور مومن کو اللہ تعالیٰ رسوا نہیں کرے گا، اس پر دلیل یہ آیت ہے:

یوم لا یخزی اللہ النبی والذین امنوا معہ۔ (تحریم: ۸)

جس دن اللہ تعالیٰ اپنے نبی کو رسوا کرے گا، ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ ایمان لائے تھے۔

اس استدلال کا جواب یہ ہے کہ مطلقاً دوزخ میں داخل ہونا ذلت اور رسوائی کا سبب نہیں ہے، بلکہ دائمی دخول ذلت کا سبب ہے اور گناہ گار مومنوں کا دوزخ میں عارضی دخول ہوگا اور وہ بھی تطہیر کے لیے ہوگا تاکہ وہ جنت میں جانے کے اہل ہو جائیں، ان کے لیے دوزخ میں دخول ذلت اس وقت ہوتا جب ان کو معاف نہ کیا جاتا اور دوزخ سے نکالا نہ جاتا اور جس آیت میں فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ مومنوں کو رسوا نہیں کرے گا، وہاں یہ قید ہے کہ اللہ تعالیٰ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ساتھ ایمان لانے والوں کو رسوا نہیں کرے گا، مطلقاً مومنوں کے لیے یہ نہیں فرمایا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایمان لانے والے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں تو دوزخ کے عذاب سے بالکلیہ محفوظ رہنے کی نوید حضرات صحابہ کرام کے لیے ہے عام مسلمانوں کے لیے نہیں ہے۔

عام مسلمانوں کو معصیت سے ضرر ہوگا، اس پر دلیل قرآن مجید کی یہ آیات ہیں:

ما سلککم فی سقر ٥ قالوا لم نک من المصلین ٥ ولم نک نطعم المسکین ٥ (مدثر: ۴۳-۴۲)

تمہیں کون سی چیز دوزخ میں لے گئی؟، وہ کہیں گے ہم نماز پڑھنے والوں میں سے نہ تھے اور نہ مسکین کو کھانا کھلاتے تھے۔

ویل لکل ھمزۃ لمزۃ ٥ الذی جمع مالا وعددہ ٥ یحسب ان مالہ اخلدہ ٥ کلا لینبذن فی الحطمۃ ٥ وما ادرٰک ما الحطمۃ ٥ نار اللہ الموقدۃ ٥ التی تطلع علی الافئدۃ ٥ انھا علیھم موصدۃ ٥ فی عمد ممددۃ ٥ (سورۃ الھمزۃ)

ہر طعنہ دینے والے اور غیبت کرنے والے کے لیے تباہی ہے، جس نے مال جمع کیا اور اس کو گن گن کر رکھا، وہ گمان کرتا ہے کہ اس کا مال (دنیا میں) اسے ہمیشہ (زندہ) رکھے گا، ہرگز نہیں! وہ ضرور چورا چورا کر دینے والی میں پھینک دیا جائے گا! اور آپ کیا سمجھے، چورا چورا کر دینے والی کیا چیز ہے؟ یہ اللہ کی آگ ہے، بھڑکائی ہوئی جو دلوں پر چڑھ جائے گی

بے شک وہ ان پر (ہر طرف سے) بند کی ہوئی ہوں گی (بھڑکتے ہوئے شعلوں کے) لمبے لمبے ستونوں میں۔

نیز حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنا خواب بیان فرمایا: ایک رات حضرت جبرائیل اور حضرت میکائیل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو لے گئے اور برزخ میں مختلف لوگوں پر عذاب ہوتا ہوا دکھایا۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

قالا نعم اما الذی رایتہ یشق شدقہ فکذاب یحدث بالکذبۃ فتحمل عنہ حتی تبلغ الافاق فیصنع بہ الی یوم القیامۃ والذی رایتہ یشدخ راسہ فرجل علمہ القرآن فنام عنہ باللیل ولم یعمل فیہ بالنہار یفعل بہ الی یوم القیامۃ والذی رایتہ فی النقب فہم الزناۃ والذی رایتہ فی النہر آکلوا الربا۔ [1]

حضرت جبرائیل اور حضرت میکائیل نے کہا: آپ نے جس شخص کے جبڑوں کو چیرا جاتے ہوئے دیکھا وہ جھوٹا شخص تھا یہ جھوٹ بولتا اور اس کا جھوٹ ساری دنیا میں پھیل جاتا، اس کو قیامت تک یونہی عذاب دیا جاتا رہے گا، اور آپ نے جس شخص کے سر کو پتھر سے کوٹا جاتے ہوئے دیکھا یہ وہ شخص تھا جس کو قرآن کا علم دیا گیا، یہ رات کو اس سے اعراض کر کے سو جاتا تھا اور دن کو اس پر عمل نہیں کرتا تھا، اس کے ساتھ قیامت تک یونہی ہوتا رہے گا، اور آپ نے آگ کے تنور میں جن لوگوں کو جلتے ہوئے دیکھا یہ زناکار تھے اور آپ نے خون کے دریا میں جن لوگوں کو دیکھا یہ سود خور تھے۔

قرآن مجید کی آیات اور احادیث صحیحہ سے یہ ثابت ہے کہ بعض گنہگار مسلمانوں کو قبر میں اور آخرت میں عذاب ہوگا، اس لیے مرجئہ کا یہ قول صحیح نہیں ہے کہ ایمان لانے کے بعد اعمال کی کوئی ضرورت نہیں اور کسی مسلمان کو کسی قسم کا عذاب نہیں ہوگا خواہ وہ عمل کرے یا نہ کرے۔

## ایمان کی تعریف میں اہل قبلہ کے مذاہب کا خلاصہ

ایمان کی تعریف میں ہم نے اہل قبلہ کے جو مذاہب تفصیلی دلائل کے ساتھ بیان کیے ہیں ان کا خلاصہ یہ ہے:

(۱) جمہور متکلمین اور محققین کے نزدیک صرف تصدیق بالقلب کا نام ایمان ہے۔

(۲) امام ابو منصور ماتریدی کا مذہب ہے کہ ایمان تصدیق بالقلب کا نام ہے اور اقرار اجرائے احکام مسلمین کے لیے شرط ہے۔

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۸۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

(۳)۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک ایمان کے دو جز ہیں، اقرار اور تصدیق، لیکن اکراہ کے وقت اقرار ساقط ہو سکتا ہے۔

(۴)۔ ائمہ ثلاثہ اور محدثین کے نزدیک ایمان کے تین جز ہیں، تصدیق، اقرار اور اعمال صالحہ، لیکن اعمال کے ترک کرنے سے انسان ایمان سے خارج ہوتا ہے اور نہ کفر میں داخل ہوتا ہے، بلکہ فاسق ہو جاتا ہے۔

(۵)۔ معتزلہ میں سے واصل بن عطاء، ابوالہذیل اور قاضی عبدالجبار کا یہ نظریہ ہے کہ تصدیق، اقرار اور اعمال کے مجموعہ کا نام ایمان ہے اور اعمال میں واجب اور مستحب سب داخل ہیں اور عمل کے ترک کرنے سے انسان ایمان سے نکل جاتا ہے لیکن کفر میں داخل نہیں ہوتا، عمل کی نفی سے وہ ایمان سے خارج ہو گیا اور تکذیب نہ کرنے کی وجہ سے وہ کفر میں داخل نہیں ہوا۔

(۶)۔ ابو علی جبائی معتزلی اور ابو ہاشم معتزلی کا یہ مسلک ہے کہ فقط اعمال واجبہ کا نام ایمان ہے، باقی تفصیل حسب سابق ہے۔

(۷)۔ نظام معتزلی کا مذہب ہے جس کام پر وعید ہے اس کے ترک کرنے کا نام ایمان ہے۔

(۸)۔ خوارج کا مذہب ہے تصدیق، اقرار اور اعمال کے مجموعہ کا نام ایمان ہے اور انسان معصیت کے ارتکاب سے کافر ہو جاتا ہے خواہ معصیت صغیرہ ہو یا کبیرہ۔

(۹)۔ کرامیہ کا یہ قول ہے کہ فقط زبان سے اقرار کرنا ایمان ہے۔

(۱۰)۔ غیلان بن مسلم دمشقی اور فضل رقاشی کا یہ نظریہ ہے کہ اقرار بہ شرط معرفت کا نام ایمان ہے۔

(۱۱)۔ جہم بن صفوان کا یہ نظریہ ہے کہ فقط معرفت بالقلب کا نام ایمان ہے۔

(۱۲)۔ مرجئہ کے نزدیک ایمان صرف تصدیق کا نام ہے اور اعمال کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

## آیا اسلام اور ایمان متغایر ہیں یا متحد

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں:
ایک بحث یہ ہے کہ آیا اسلام اور ایمان متغایر ہیں یا متحد ہیں پس ہم کہتے ہیں کہ لغت میں اسلام کا معنی ہے انقیاد (اطاعت) اور اذعان (ماننا اور تسلیم کرنا) اور اسلام کا شرعی معنی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مان کر اللہ کی اطاعت کرنا، کلمہ شہادت پڑھنا، واجبات پر عمل کرنا اور ممنوعات کو ترک کرنا جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت جبرائیل علیہ السلام نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اسلام کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا: اسلام یہ ہے کہ تم اللہ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو، نماز قائم کرو، زکوٰۃ مفروضہ ادا کرو اور رمضان کے روزے رکھو اور اسلام کا اطلاق دین محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر بھی کیا جاتا ہے جیسے کہتے ہیں دین یہودیت، دین نصرانیت، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ان الدین عند اللہ الاسلام (آل عمران: ۱۹)
اللہ تعالیٰ کے نزدیک دین اسلام ہے۔

اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ذاق طعم الاسلام من رضی باللہ ربا و بالاسلام دینا
جس شخص نے اللہ کو رب مان لیا اور اسلام کو دین مان لیا، اس نے اسلام کا ذائقہ چکھ لیا۔

پھر اس میں علماء کا اختلاف ہے، محققین کا مذہب یہ ہے کہ ایمان اور اسلام متغائر ہیں اور یہی صحیح ہے، اور بعض محدثین، متکلمین اور جمہور معتزلہ کا مذہب یہ ہے کہ ایمان اور اسلام شرعاً مترادف ہیں، علامہ خطابی نے کہا ایمان اور اسلام مطلقاً متحد یا متغائر نہیں ہیں، کیونکہ مسلم بعض اوقات مسلم ہوتا ہے، اور بعض اوقات مسلم نہیں ہوتا (یعنی بعض اوقات اسلام کے احکام کی پیروی کرتا ہے اور بعض اوقات نہیں کرتا) اور مومن ہر وقت مومن ہوتا ہے، (یعنی ہر وقت انقیاد باطن کرتا ہے) لہٰذا ہر مسلم مومن ہوتا ہے اور ہر مومن مسلم نہیں ہوتا۔

ایمان کی اصل تصدیق ہے ——————— اور اسلام کی اصل استسلام اور انقیاد (اطاعت) ہے بسا اوقات انسان ظاہر میں اطاعت گذار ہوتا ہے اور باطن میں اطاعت گذار نہیں ہوتا اور کبھی باطن میں صادق ہوتا ہے اور ظاہر میں اطاعت گذار نہیں ہوتا، میں کہتا ہوں کہ اس کلام سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اسلام اور ایمان میں عموم، خصوص مطلق کی نسبت ہے، جیسا کہ بعض فضلاء نے اس کی تصریح کی ہے، اور تحقیق یہ ہے کہ ان میں عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہے، کیونکہ کبھی ایمان بغیر اسلام کے ہوتا ہے، مثلاً کوئی شخص کسی پہاڑ کی چوٹی پر اپنی عقل سے اللہ کی معرفت حاصل کرے اور کسی نبی کی دعوت پہنچنے سے پہلے اللہ کی وجود، اس کی وحدت اور اس کی تمام صفات کی تصدیق کرے اسی طرح کوئی شخص تمام ضروریات دین پر ایمان لے آئے اور اقرار اور عمل کرنے سے پہلے اچانک مرجائے تو یہ مومن ہے اور مسلم نہیں ہے، کیونکہ اس نے باطنی اطاعت کی اور ظاہری اطاعت نہیں کی، اور منافقین ظاہری اطاعت کرتے تھے اور باطنی اطاعت نہیں کرتے تھے تو وہ مسلم تھے مومن نہیں تھے اور صحابہ کرام، تابعین اور بعد کے مسلمان مومن بھی ہیں اور مسلم بھی ہیں، لہٰذا ایمان اور اسلام میں ایک مادہ اجتماعی اور دو مادے افتراقی ہیں۔[1]

علامہ عینی کا ایمان اور اسلام کو متغائر قرار دینا صحیح نہیں ہے تحقیق یہ ہے کہ ایمان اور اسلام مفہوماً متغائر اور مصداقاً متحد ہیں۔

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

ایمان اور اسلام واحد ہیں، کیونکہ اسلام خضوع اور انقیاد ہے، یعنی احکام کو قبول کرنا اور ماننا، اور یہی ایمان کی حقیقت ہے، اور اس کی تائید قرآن مجید کی اس آیت سے ہوتی ہے:

فاخرجنا من کان فیھا من المؤمنین ٭ فما وجدنا فیھا غیر بیت من المسلمین۔ اس بستی میں جو مومنین تھے ہم نے ان سب کو نکال لیا تو ہم نے اس میں مسلمین کے ایک گھر کے سوا اور کوئی گھر نہ پایا۔

(ذاریات ۳۶،۳۵)

اگر اسلام ایمان کا غیر ہو تو اس آیت میں مومنین سے مسلمین کا استثناء صحیح نہیں ہوگا۔ خلاصہ یہ ہے کہ شریعت میں یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ فلاں شخص مومن ہے اور مسلم نہیں ہے یا مسلم ہے اور مومن نہیں ہے، ایمان اور اسلام کے اتحاد سے ہماری یہی مراد ہے (یعنی ان دونوں کا مصداق واحد ہے خواہ مفہوم متغائر ہو) اور مشائخ کے کلام سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ وہ ایمان اور اسلام کو مصداق کے لحاظ سے واحد اور مفہوم کے لحاظ

---

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۰۹، ملخصاً مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

سے مغائر مانتے ہیں، جیسا کہ کفایہ میں مذکور ہے کہ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی خبروں اس کے اوامر اور نواہی کی تصدیق کرنے کا نام ایمان ہے اور انقیاد اور خضوع (اطاعت) کا نام اسلام ہے، اور جب تک انسان اللہ تعالیٰ کے اوامر اور نواہی کی تصدیق نہیں کرے گا، انقیاد متحقق نہیں ہوگا، اس لیے ایمان اسلام سے مصداق کے لحاظ سے الگ نہیں رہتا۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ قرآن مجید میں ہے:

قالت الاعراب اٰمنا قل لم تؤمنوا ولکن قولوا اسلمنا۔ (حجرات ۱۴)

دیہاتیوں نے کہا ہم ایمان لائے آپ فرمائیں تم ایمان نہیں لائے، ہاں یہ کہو کہ ہم اسلام لائے (مطیع ہوئے ہیں)۔

اس آیت میں ایمان کے بغیر اسلام کے تحقق کی تصریح ہے، ہم اس کے جواب میں یہ کہیں گے کہ شریعت میں جو اسلام معتبر ہے وہ ایمان کے بغیر متحقق نہیں ہوتا، اور اس آیت میں اسلام کا شرعی معنی مراد نہیں ہے بلکہ لغوی معنی مراد ہے یعنی تم ظاہری اطاعت کر رہے ہو باطنی اطاعت نہیں کر رہے، جیسے کوئی شخص بغیر تصدیق کے کلمہ شہادت پڑھ لے۔

اگر کوئی شخص یہ اعتراض کرے کہ جب حضرت جبرائیل علیہ السلام نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اسلام کے متعلق سوال کیا تو آپ نے فرمایا:

الاسلام ان تشهد ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله وتقيم الصلوٰة وتؤتی الزکوٰة وتصوم رمضان وتحج البيت ان استطعت اليه سبيلا۔ (بخاری ومسلم)

اسلام یہ ہے کہ تم یہ گواہی دو کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ (حضرت) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو اور رمضان کے روزے رکھو اور اگر تم کو استطاعت ہو تو بیت اللہ کا حج کرو۔

اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ اسلام اعمال کا نام ہے نہ کہ تصدیق قلبی کا، اس کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں اسلام سے مراد اسلام کے ثمرات اور اس کی علامات ہیں، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ عبدالقیس کے وفد سے فرمایا:

اتدرون ما الايمان بالله وحده قالوا الله ورسوله اعلم قال شهادة ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله واقام الصلوٰة وايتاء الزکوٰة وصيام رمضان وان تعطوا من المغنم الخمس۔ (بخاری)

کیا تم جانتے ہو کہ فقط اللہ پر ایمان لانے کا کیا معنی ہے؟ انھوں نے کہا اللہ اور اس کے رسول کو زیادہ علم ہے، آپ نے فرمایا، یہ گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور (حضرت) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں اور نماز قائم کرنا اور زکوٰۃ ادا کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا اور مال غنیمت میں سے خمس ادا کرنا۔

اس حدیث میں بھی ایمان سے مراد ایمان کی علامات اور اس کے ثمرات ہیں اور جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

الایمان بضع وسبعون شعبۃ اعلاھا قول لا الہ الا اللہ وادناھا اماطۃ الاذی عن الطریق ۔ (بخاری ومسلم)

ایمان کے ستر اور کچھ حصے ہیں، سب سے اعلیٰ درجہ لا الہ الا اللہ کہنا ہے۔ اور ادنیٰ درجہ راستہ سے تکلیف دہ چیز کو ہٹانا ہے۔

اس حدیث میں بھی ایمان سے مراد ایمان کی علامات اور اس کے ثمرات ہیں [1]

نیز علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

حشویہ اور بعض معتزلہ کا مذہب یہ ہے کہ ایمان اور اسلام میں تغایر ہے کیونکہ ایمان کا معنی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرنا اور اسلام کا معنی ہے تسلیم کرنا اور اطاعت کرنا، اور تصدیق کا متعلق ہے خبر دینا اور اسلام کا متعلق ہے اوامر اور نواہی کو تسلیم کرنا، ان کی ایک دلیل تو سورۂ حجرات کی آیت نمبر ۱۴ ہے جس کا جواب ہم ذکر کر چکے ہیں اور دوسری دلیل یہ ہے:

ان المسلمین والمسلمت والمؤمنین والمؤمنت ۔ (احزاب: ۳۵)

بے شک مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں اور ایمان والے مرد اور ایمان والی عورتیں۔

اس آیت میں ایمان کا اسلام پر عطف کیا گیا ہے اور عطف تغایر کو چاہتا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ عطف کے لیے تغایر بالمفہوم کافی ہے اور ہم بھی کہتے ہیں کہ ایمان اور اسلام مفہوماً متغایر اور مصداقاً متحد ہیں، اور تحقیق یہ ہے کہ اسلام اور ایمان دونوں کا مرجع اذعان اور قبول ہے اور تصدیق کا تعلق جس طرح خبر دینے سے ہے اسی طرح اس کا تعلق اوامر اور نواہی سے بھی ہے بایں طور کہ تمام اوامر اور نواہی حق ہیں۔

علامہ تفتازانی نے ایمان اور اسلام کے اتحاد پر اس سے استدلال کیا ہے کہ قرآن مجید میں ایمان کی جگہ اسلام اور اسلام کی جگہ ایمان کا استعمال کیا ہے:

یمنون علیک ان اسلموا قل لا تمنوا علی اسلامکم بل اللہ یمن علیکم ان ھدکم للایمان ۔ (حجرات: ۱۷)

یہ لوگ آپ پر اپنے اسلام لانے کا احسان جتاتے ہیں، آپ فرمائیں مجھ پر اپنے اسلام کا احسان نہ رکھو بلکہ یہ اللہ تعالیٰ کا تم پر احسان ہے کہ اس نے تم کو ایمان کی ہدایت دی۔

سیاق کلام میں اسلام کا ذکر تھا، لیکن اللہ تعالیٰ نے آخر میں اسلام کی جگہ ایمان کا ذکر کیا اس سے معلوم ہوا کہ اسلام اور ایمان واحد ہیں۔

ان تسمع الا من یؤمن بایتنا فھم مسلمون ۔ (نمل: ۸۱)

آپ صرف ان ہی کو سناتے ہیں جو ہماری آیات پر ایمان لاتے ہیں تو وہی مسلمان ہیں۔

یا یھا الذین امنوا اتقوا اللہ حق تقاتہ ولا تموتن الا وانتم مسلمون ۔ (بقرہ: ۱۰۲)

اے ایمان والو، اللہ سے ڈرو، جس طرح اس سے ڈرنے کا حق ہے، اور تم کو صرف حالت

---

[1] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۹۲-۹۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

اسلام میں بھی مرتد ہوئے۔

ان آیات میں اسلام کی جگہ ایمان کا، اور ایمان کی جگہ اسلام کا اطلاق کیا گیا ہے، جس سے واضح ہوتا ہے کہ ایمان اور اسلام واحد ہیں ان آیات کے علاوہ اور بھی بہت آیات ہیں: [۱]

علامہ ابن ہمام لکھتے ہیں:

قد اتفق اهل الحق وهم فريقا الاشاعرة والحنفية على انه لا ايمان بلا اسلام وعكسه۔[۲]

اہل حق یعنی اشاعرہ اور حنفیہ کا اس پر اتفاق ہے کہ ایمان اسلام کے بغیر اور اسلام ایمان کے بغیر معتبر نہیں ہے۔

اس عبارت کی شرح میں علامہ کمال بن ابی شریف لکھتے ہیں:

ای لا اسلام يعتبر بدون ايمان فلا ينفك احدهما عن الأخر[۳]

یعنی ایمان کے بغیر اسلام معتبر نہیں ہے ان میں سے کوئی دوسرے کے بغیر متحقق نہیں ہوتا۔

علامہ میر سید شریف لکھتے ہیں:

واما ان الاسلام هو الايمان فلان الايمان لو كان غير الاسلام لما قبل من يبتغيه لقوله تعالى ومن يبتغ غير الاسلام دينا فلن يقبل منه[۴]

اسلام اور ایمان واحد ہیں اس کی دلیل یہ ہے کہ اگر ایمان، اسلام کا غیر ہوتا تو پھر ایمان لانے والے کا ایمان مقبول نہ ہوتا، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے جس نے اسلام کے سوا کوئی اور دین قبول کیا تو وہ ہرگز قبول نہیں ہوگا۔

علماء متکلمین کے ان دلائل اور تصریحات سے واضح ہوگیا کہ ایمان اور اسلام واحد ہیں یہ مفہوماً متغایر ہیں اور مصداقاً متحد ہیں، اور جن لوگوں نے ان میں تغایر کا قول کیا ہے، ان کا قول صحیح نہیں ہے۔

## مومن اور مسلمان کی تعریف

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

الايمان فى الشرع هو التصديق بما جاء به من عند الله تعالى اى تصديق النبى بالقلب فى جميع ما علم بالضرورة مجيئه به من عند الله تعالى اجمالا فانه كاف فى الخروج عن عهدة الايمان[۵]

شریعت میں ایمان کا معنی یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پاس سے جو کچھ (احکام اور خبریں) لے کر آئے ہیں ان سب کی تصدیق کی جائے، یعنی جن چیزوں کے متعلق بداہتہ کے ساتھ یہ اجمالاً معلوم ہو کہ آپ ان کو اللہ کے پاس سے لے کر آئے ہیں ان کو

---

[۱] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح مقاصد ج ۲ ص ۲۶۱ - ۲۶۰، مطبوعہ دارالمعارف النعمانیہ، ۱۴۰۱ھ

[۲] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، مسایرہ مع المسامرہ ج ۲ ص ۳۱۰، مطبوعہ دارالمعارف الاسلامیہ مکران بلوچستان

[۳] علامہ کمال بن ابی شریف متوفی ۹۰۵ھ، مسامرہ ج ۲ ص ۳۱۱ - ۳۱۰

[۴] میر سید شریف علی بن محمد جرجانی متوفی ۸۱۶ھ، شرح مواقف ص ۷۲۰، مطبوعہ مطبع منشی نولکشور لکھنؤ

[۵] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد ص ۹۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

دل سے مان لینا مومن ہونے کے لیے کافی ہے۔

مسلمان ہونے کے لیے ضروری ہے کہ انسان پہلے ادیان باطلہ سے برأت کا اظہار کرے، پھر اللہ تعالیٰ کی وحدانیت، اس کی ذات اور تمام صفات پر ایمان لائے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری نبی اور آخری رسول ہونے پر ایمان لائے، قرآن مجید پر اور تمام سابقہ آسمانی کتابوں پر ایمان لائے، تمام نبیوں پر، تمام فرشتوں پر، تقدیر پر، قیامت پر، مرنے کے بعد اٹھنے پر اور جزاء اور سزا پر ایمان لائے، دن اور رات میں پانچ وقت کی نمازیں پڑھنے، رمضان کے روزے رکھنے، نصاب کے مطابق زکوٰۃ ادا کرنے اور بہ شرط استطاعت حج کرنے کا اقرار کرے، جھوٹ، قتل، زنا، پاکدامن کو تہمت لگانے، شراب نوشی، چوری، ڈاکہ اور دیگر تمام محرمات سے مجتنب رہنے کا اقرار کرے۔ اور اجمالاً یہ مانے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پاس سے جو خبریں لے کر آئے ہیں وہ سب سچی ہیں اور آپ جو احکام لے کر آئے ہیں وہ سب برحق ہیں، جن کاموں کا آپ نے حکم دیا ہے ان پر وہ عمل کرے گا اور جن کاموں سے آپ نے منع فرمایا ہے ان سے اجتناب کرے گا، اس عہد کو ماننے اور اس کی تصدیق کرنے سے انسان مسلمان ہو جاتا ہے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پاس سے جو کچھ لے کر آئے اس کی تفصیل قرآن مجید اور آپ کی احادیث میں ہے، ہم آپ کی احادیث کے ایک مجموعہ صحیح مسلم کی شرح لکھ رہے ہیں اور اگر اللہ تعالیٰ نے توفیق اور استطاعت دی تو ان شاء اللہ قرآن مجید کی تفسیر بھی لکھیں گے تاکہ اسلام کو ہم تفصیلی طور پر خود جانیں اور سمجھیں اور جو کچھ ہم نے سمجھا ہے وہ لوگوں کو بھی سمجھا سکیں، الٰہ العالمین ہمیں اس شرح میں صراط مستقیم پر قائم رکھ اور خطأ اور زلل سے محفوظ رکھ، نفس کے شر سے بچا اور حق و صواب لکھنے اور بیان کرنے کی توفیق عطا فرما! فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ایمان کا بیان

قَالَ اَبُو الْحُسَيْنِ مُسْلِمُ بْنُ الْحَجَّاجِ الْقُشَيْرِيُّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ بِعَوْنِ اللّٰهِ نَبْتَدِئُ وَاِيَّاهُ نَسْتَكْفِيْ وَمَا تَوْفِيْقُنَا اِلَّا بِاللّٰهِ جَلَّ جَلَالُهُ۔

۱۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ خَيْثَمَةَ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ كَهْمَسٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ ح وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ وَهٰذَا حَدِيْثُهُ حَدَّثَنَا اَبِيْ حَدَّثَنَا كَهْمَسٌ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ قَالَ كَانَ اَوَّلَ مَنْ قَالَ فِي الْقَدَرِ بِالْبَصْرَةِ مَعْبَدٌ الْجُهَنِيُّ فَانْطَلَقْتُ اَنَا وَحُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحِمْيَرِيُّ حَاجَّيْنِ اَوْ مُعْتَمِرَيْنِ فَقُلْنَا لَوْ لَقِيْنَا اَحَدًا مِّنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَاَلْنَاهُ عَمَّا يَقُوْلُ هٰؤُلَاءِ فِي الْقَدَرِ فَوُفِّقَ لَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ دَاخِلَ الْمَسْجِدِ فَاكْتَنَفْتُهُ اَنَا وَصَاحِبِيْ اَحَدُنَا عَنْ يَمِيْنِهِ وَالْاٰخَرُ عَنْ شِمَالِهِ فَظَنَنْتُ اَنَّ صَاحِبِيْ سَيَكِلُ الْكَلَامَ اِلَيَّ فَقُلْتُ يَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اِنَّهُ قَدْ ظَهَرَ قِبَلَنَا نَاسٌ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ وَيَتَقَفَّرُوْنَ الْعِلْمَ وَذَكَرَ مِنْ شَاْنِهِمْ وَاَنَّهُمْ يَزْعُمُوْنَ اَنْ لَّا قَدَرَ وَاَنَّ الْاَمْرَ

امام ابو الحسین مسلم بن الحجاج رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم اللہ تعالیٰ کی مدد سے ابتداء کرتے ہیں اور اسی کو کافی سمجھتے ہیں اور ہماری توفیق صرف اللہ عزّ وجل کی مدد سے ہے۔

امام مسلم اپنی مکمل سند کے ساتھ یحییٰ بن یعمر سے روایت کرتے ہیں کہ یحییٰ نے بیان کیا کہ جس شخص نے سب سے پہلے تقدیر کا انکار کیا وہ معبد جہنی نام کا ایک شخص تھا جو بصرہ میں رہتا تھا۔ یحییٰ بن یعمر کہتے ہیں کہ میں اور حمید بن عبد الرحمان حمیری حج یا عمرہ کی غرض سے گئے اور ہم نے آپس میں کہا کاش ہماری ملاقات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے کسی صحابی سے ہو جاتی اور ہم ان سے تقدیر کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔ اتفاقاً ہماری ملاقات حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے اس وقت ہوئی، جس وقت وہ مسجد کے اندر موجود تھے۔ میں اور میرے ساتھی ہم دونوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو اپنے حلقہ میں لے لیا، ایک نے دائیں جانب سے اور دوسرے نے بائیں جانب سے۔ میرا خیال تھا کہ میرا ساتھی مجھے بات کرنے کا موقع دے گا، لہٰذا میں نے کہا اے ابو عبد الرحمان! ہمارے ہاں کچھ ایسے لوگ ظاہر ہوئے ہیں جو قرآن پڑھتے ہیں اور علمی بحثیں کرتے ہیں (راوی نے ان کی علمی تفصیلات بیان کی) اور ان کا اعتقاد یہ ہے کہ تقدیر کوئی چیز نہیں ہے اور جو کچھ بھی دنیا میں وقوع پذیر ہوتا ہے وہ اللہ تعالیٰ

أُنُفٌ فَقَالَ إِذَا لَقِيتَ أُولَٰئِكَ فَأَخْبِرْهُمْ أَنِّي بَرِيءٌ مِنْهُمْ وَأَنَّهُمْ بُرَآءُ مِنِّي وَالَّذِي يَحْلِفُ بِهِ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ لَوْ أَنَّ لِأَحَدِهِمْ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا فَأَنْفَقَهُ مَا قَبِلَ اللَّهُ مِنْهُ حَتَّى يُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ ثُمَّ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ إِذْ طَلَعَ عَلَيْنَا رَجُلٌ شَدِيدُ بَيَاضِ الثِّيَابِ شَدِيدُ سَوَادِ الشَّعَرِ لَا يُرَى عَلَيْهِ أَثَرُ السَّفَرِ وَلَا يَعْرِفُهُ مِنَّا أَحَدٌ حَتَّى جَلَسَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَسْنَدَ رُكْبَتَيْهِ إِلَى رُكْبَتَيْهِ وَوَضَعَ كَفَّيْهِ عَلَى فَخِذَيْهِ وَقَالَ يَا مُحَمَّدُ أَخْبِرْنِي عَنِ الْإِسْلَامِ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِسْلَامُ أَنْ تَشْهَدَ أَنْ لَا إِلَٰهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ وَتُقِيمَ الصَّلَاةَ وَتُؤْتِيَ الزَّكَاةَ وَتَصُومَ رَمَضَانَ وَتَحُجَّ الْبَيْتَ إِنِ اسْتَطَعْتَ إِلَيْهِ سَبِيلًا قَالَ صَدَقْتَ قَالَ فَعَجِبْنَا لَهُ يَسْأَلُهُ وَيُصَدِّقُهُ قَالَ فَأَخْبِرْنِي عَنِ الْإِيمَانِ قَالَ أَنْ تُؤْمِنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَتُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ خَيْرِهِ وَشَرِّهِ قَالَ صَدَقْتَ قَالَ فَأَخْبِرْنِي عَنِ الْإِحْسَانِ قَالَ أَنْ تَعْبُدَ اللَّهَ كَأَنَّكَ تَرَاهُ فَإِنْ لَمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَإِنَّهُ يَرَاكَ قَالَ فَأَخْبِرْنِي عَنِ السَّاعَةِ قَالَ مَا الْمَسْئُولُ عَنْهَا بِأَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ قَالَ فَأَخْبِرْنِي عَنْ أَمَارَتِهَا قَالَ

کے علم سابق کے بغیر ابتداءً ظہور میں آتا ہے، حضرت عبداللہ ابن عمر نے فرمایا جب تم ان لوگوں سے ملو ———

تو ان سے کہنا کہ میں ان سے لاتعلق ہوں اور وہ مجھ سے اور عبداللہ بن عمر حلفیہ کہتا ہے کہ اگر ان لوگوں میں سے کوئی شخص احد پہاڑ جتنا سونا بھی خیرات کر دے تو اللہ تعالیٰ اس کے اس عمل کو اس وقت تک قبول نہیں کریگا، جب تک کہ وہ تقدیر پر ایمان نہ لے آئے، پھر حضرت عبداللہ بن عمر نے کہا میرے والد حضرت عمر بن الخطاب نے فرمایا ایک دن ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے، اچانک ایک شخص آیا جس کا لباس انتہائی سفید اور بال گہرے سیاہ تھے۔ اس شخص کی حالت سے آثار سفر ظاہر نہیں ہوتے تھے، اور ہم میں سے ہر شخص کے لیے وہ اجنبی تھا وہ آکر حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے دوزانو بیٹھ گیا۔ اس نے اپنے گھٹنوں کو حضور کے گھٹنوں کے ساتھ ملایا اور اپنی ہتھیلیاں اپنی رانوں پر رکھ لیں (یعنی حضور کے سامنے اس طرح بیٹھا جیسے شاگرد اپنے استاد کے سامنے باادب بیٹھتا ہے) اور کہنے لگا یا محمد (اے محمد) مجھ کو اسلام کے بارے میں بتلائیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسلام یہ ہے کہ تم اللہ کی توحید اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے رسول ہونے کی گواہی دو، نماز پڑھو، زکوٰۃ ادا کرو، رمضان شریف کے روزے رکھو اور اگر توفیق ہو تو حج کرو، اس اجنبی نے کہا آپ نے سچ فرمایا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ہمیں تعجب ہوا کہ یہ شخص پوچھتا بھی ہے اور بعد میں اس کی تصدیق بھی کرتا ہے، اس شخص نے حضور سے کہا مجھے ایمان کے بارے میں بتلائیے، حضور نے فرمایا تم اللہ تعالیٰ اس کے فرشتوں، اس کے صحیفوں، اس کے رسولوں، قیامت اور ہر خیر وشر کو اللہ تعالیٰ کی تقدیر سے وابستہ مانو، اس شخص نے کہا آپ نے سچ فرمایا ہے، اب مجھے (بقیہ)

أَنْ تَلِدَ الْأَمَةُ رَبَّتَهَا وَأَنْ تَرَى الْحُفَاةَ الْعُرَاةَ الْعَالَةَ رِعَاءَ الشَّاءِ يَتَطَاوَلُونَ فِي الْبُنْيَانِ قَالَ ثُمَّ انْطَلَقَ فَلَبِثْتُ مَلِيًّا ثُمَّ قَالَ لِي يَا عُمَرُ أَتَدْرِي مَنِ السَّائِلُ قُلْتُ اللهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّهُ جِبْرِيلُ أَتَاكُمْ يُعَلِّمُكُمْ دِينَكُمْ .

احسان کے بارے میں بتلایئے۔ حضور نے فرمایا تم اللہ تعالیٰ کی عبادت اس حال میں کرو گویا کہ تم اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہے ہو اور اگر تم اس حال کو نہ پا سکو تو اللہ تعالیٰ تو تم کو یقیناً دیکھ رہا ہے، اس نے کہا مجھے قیامت کے بارے میں بتلایئے، آپ نے فرمایا اس کے بارے میں جواب دینے والا سوال کرنے والے سے زیادہ جاننے والا نہیں ہے۔ اس شخص نے کہا پھر مجھے قیامت کی علامتیں بتلایئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب باندیوں سے ان کے آقا پیدا ہوں، اور جب تم دیکھو کہ برہنہ تن، برہنہ پا، تنگ دست چرواہے بڑی بڑی عمارتیں بنانے لگیں۔ حضرت عمر نے کہا پھر وہ شخص چلا گیا، حضرت عمر کہتے ہیں میں تھوڑی دیر تک بیٹھا رہا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمر! کیا تم جانتے ہو یہ شخص کون تھا، میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی بہتر جانتا ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ جبرائیل تھا جو تمہیں دین سکھانے کے لیے تمہارے پاس آیا تھا۔

---

۲ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ الْغُبَرِيُّ وَأَبُو كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ وَأَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ قَالُوا حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ مَطَرٍ الْوَرَّاقِ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ قَالَ لَمَّا تَكَلَّمَ مَعْبَدٌ بِمَا تَكَلَّمَ بِهِ فِي شَأْنِ الْقَدَرِ أَنْكَرْنَا ذَلِكَ قَالَ فَحَجَجْتُ أَنَا وَحُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحِمْيَرِيُّ حَجَّةً وَسَاقُوا الْحَدِيثَ بِمَعْنَى حَدِيثِ كَهْمَسٍ وَإِسْنَادِهِ وَفِيهِ بَعْضُ زِيَادَةٍ وَنُقْصَانُ أَحْرُفٍ .

یحییٰ بن یعمر کہتے ہیں کہ جب معبد نے تقدیر کا انکار کیا تو ہم کو اس مسئلہ میں تردد ہوا۔ اتفاق سے میں اور حمید بن عبد الرحمان حمیری حج کے لیے گئے، امام مسلم فرماتے ہیں اس کے بعد یحییٰ بن یعمر نے بعض لفظی فرق کے ساتھ وہی حدیث بیان کی ہے جو گزر چکی ہے اور اس میں کچھ زیادتی اور کمی ہے۔

---

۳ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ الْقَطَّانِ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ غِيَاثٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ وَحُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَا لَقِينَا عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ فَذَكَرْنَا الْقَدَرَ وَمَا يَقُولُونَ فِيهِ فَاقْتَصَّ

یحییٰ بن یعمر اور حمید بن عبد الرحمان بیان کرتے ہیں کہ ہماری ملاقات حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے ہوئی۔ ہم نے ان سے منکرین تقدیر کا سارا ماجرا ذکر کیا، اس کے بعد انہوں نے وہی تمام قصہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی روایت بیان کی مگر اس روایت کے بعض

الحديث بنحو حديثهم عن عمر عن النبي صلى الله عليه وسلم وفيه شيء من زيادة وقد نقص منه شيئا۔

الفاظ میں کمی بیشی ہے۔

٤ - وحدثني حجاج بن الشاعر حدثنا يونس بن محمد حدثنا المعتمر عن ابيه عن يحيى بن يعمر عن ابن عمر عن عمر عن النبي صلى الله عليه وسلم بنحو حديثهم۔

یحییٰ بن یعمر حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے اور وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اسی حدیث کو بیان کرتے ہیں جو تفصیل سے گذر چکی ہے۔

٥ - وحدثنا ابو بكر بن ابي شيبة وزهير بن حرب جميعا عن ابن علية قال زهير حدثنا اسمعيل بن ابراهيم عن ابي حيان عن ابي زرعة بن عمرو بن جرير عن ابي هريرة قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يوما بارزا للناس فاتاه رجل فقال يا رسول الله ما الايمان قال ان تؤمن بالله وملئكته وكتبه ولقائه ورسله وتؤمن بالبعث الآخر قال يا رسول الله ما الاسلام قال الاسلام ان تعبد الله ولا تشرك به شيئا وتقيم الصلوة المكتوبة وتؤدي الزكوة المفروضة وتصوم رمضان قال يا رسول الله ما الاحسان قال ان تعبد الله كانك تراه فانك ان لا تراه فانه يراك قال يا رسول الله متى الساعة قال ما المسئول عنها باعلم من السائل ولكن ساحدثك عن اشراطها اذا ولدت الامة ربها فذاك من اشراطها واذا كانت العراة الحفاة رءوس الناس فذاك من اشراطها واذا تطاول رعاء البهم في البنيان فذاك من اشراطها في خمس لا يعلمهن الا الله عز وجل ثم تلا رسول الله صلى الله عليه

امام مسلم اپنی سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مجلس صحابہ میں بیٹھے ہوئے تھے، ناگاہ ایک شخص آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ ایمان کی کیا تعریف ہے؟ آپ نے فرمایا یہ کہ تم اللہ تعالیٰ، اس کے تمام فرشتوں، اس کی تمام کتابوں، اس سے ملاقات کرنے، اس کے تمام رسولوں اور مرنے کے بعد دوبارہ زندہ کیے جانے کو مان لو۔ اس نے کہا یا رسول اللہ! اسلام کی کیا تعریف ہے؟ آپ نے فرمایا تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ، فرض نماز ادا کرو، فرض زکوٰۃ ادا کرو اور رمضان کے روزے رکھو، اس نے کہا یا رسول اللہ! احسان کی تعریف کیجیے، آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی اس حال میں عبادت کرو گویا تم اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہے ہو، اور اگر اس کیفیت کو نہ پاسکو تو وہ تم کو ہر حال دیکھ رہا ہے، اس نے کہا یا رسول اللہ! قیامت کب واقع ہوگی؟ آپ نے فرمایا اس بارے میں جواب دینے والا سوال کرنے والے سے زیادہ جاننے والا نہیں ہے لیکن میں تم کو قیامت کی نشانیاں بتاتا ہوں جب برہنہ تن، برہنہ پا لوگوں کے سردار بن جائیں تو یہ قیامت کی علامت ہے، اور جب چرواہے بڑی بڑی عمارتیں بنانے لگیں تو یہ قیامت کی علامت ہے۔ اور یہ علم ان پانچ چیزوں میں سے ہے جن کو اللہ تعالیٰ کے سوا (بذات خود) کوئی نہیں جانتا۔ پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

وَسَلَّمَ إِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ
الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ وَمَا تَدْرِيْ
نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِيْ نَفْسٌ
بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوْتُ إِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ قَالَ
ثُمَّ أَدْبَرَ الرَّجُلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُدُّوْا عَلَيَّ الرَّجُلَ فَأَخَذُوْا
لِيَرُدُّوْهُ فَلَمْ يَرَوْا شَيْئًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا جِبْرِيْلُ جَاءَ
لِيُعَلِّمَ النَّاسَ دِيْنَهُمْ۔

۶۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا
مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ حَدَّثَنَا أَبُوْ حَيَّانَ التَّيْمِيُّ بِهٰذَا
الْإِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَيْرَ أَنَّ فِيْ رِوَايَتِهٖ إِذَا وَلَدَتِ الْأَمَةُ
بَعْلَهَا يَعْنِي السَّرَارِيَّ۔

۷۔ حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ
عَنْ عُمَارَةَ وَهُوَ ابْنُ الْقَعْقَاعِ عَنْ أَبِيْ زُرْعَةَ
عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَلُوْنِيْ
فَهَابُوْهُ أَنْ يَسْأَلُوْهُ قَالَ فَجَاءَ رَجُلٌ فَجَلَسَ
عِنْدَ رُكْبَتَيْهِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْإِسْلَامُ
قَالَ لَا تُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا وَتُقِيْمُ الصَّلٰوةَ
وَتُؤْتِي الزَّكٰوةَ وَتَصُوْمُ رَمَضَانَ قَالَ
صَدَقْتَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْإِيْمَانُ قَالَ أَنْ تُؤْمِنَ
بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَلِقَائِهٖ وَرُسُلِهٖ وَتُؤْمِنَ
بِالْبَعْثِ وَتُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ كُلِّهٖ قَالَ
صَدَقْتَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْإِحْسَانُ
قَالَ أَنْ تَخْشَى اللّٰهَ كَأَنَّكَ تَرَاهُ فَإِنَّكَ
إِنْ لَا تَكُنْ تَرَاهُ فَإِنَّهٗ يَرَاكَ قَالَ
صَدَقْتَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَتٰى تَقُوْمُ
السَّاعَةُ قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ عَنْهَا بِأَعْلَمَ

نے اس آیت کو تلاوت فرمایا: (ترجمہ:) "قیامت کا علم اللہ تعالیٰ
ہی کے پاس ہے وہی بارش برساتا ہے وہی جانتا ہے
کہ ماں کے پیٹ میں کیا ہے اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ
وہ کل کیا کرے گا اور نہ کوئی شخص یہ جانتا ہے کہ وہ کہاں
فوت ہوگا بے شک اللہ تعالیٰ جاننے والا خبر دینے والا ہے۔"

پھر وہ شخص واپس چلا گیا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا اس کو واپس بلاؤ صحابہ بلانے گئے تو انھیں کچھ
نظر نہ آیا، تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلایا یہ جبرائیل
تھے جو لوگوں کو ان کے دین کی تعلیم دینے آئے تھے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک فرق کے
ساتھ یہی روایت منقول ہے، فرق یہ ہے کہ اس میں
باندی سے اس کا مالک پیدا ہوگا کی جگہ یہ ہے کہ جب
باندی سے اس کا شوہر پیدا ہوگا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام سے فرمایا: مجھ سے سوالات
کیا کرو لیکن صحابہ سوال کرنے سے جھجکتے تھے، حضرت ابوہریرہ
کہتے ہیں، پھر ایک دن ایک شخص آیا اور رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی خدمت میں دو زانو ہو کر بیٹھ گیا اور کہنے لگا یا
رسول اللہ! اسلام کی تعریف کیجیے، آپ نے فرمایا اللہ
تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو، نماز پڑھو، زکوٰۃ ادا
کرو، رمضان کے روزے رکھو، اس شخص نے کہا آپ
نے سچ فرمایا پھر کہا یا رسول اللہ ایمان کی تعریف کیجیے آپ
نے فرمایا اللہ تعالیٰ، اس کے تمام فرشتوں، اس کی تمام
کتابوں، اس سے ملاقات، اس کے تمام رسولوں، مرنے
کے بعد دوبارہ اٹھنے اور تمام امور کے تقدیر سے
وابستہ ہونے پر ایمان لاؤ، اس نے کہا آپ نے سچ
فرمایا پھر کہا یا رسول اللہ احسان کی تعریف کیجیے، فرمایا تم
اللہ تعالیٰ سے اس طرح ڈرو جیسے اس کو دیکھ رہے ہو
اور اگر یہ نہ کر سکو تو وہ ہر حال میں تم کو دیکھ رہا ہے اس

مِنَ السَّائِلِ وَسَأُحَدِّثُكَ عَنْ أَشْرَاطِهَا إِذَا رَأَيْتَ الْمَرْأَةَ تَلِدُ رَبَّهَا فَذَاكَ مِنْ أَشْرَاطِهَا وَإِذَا رَأَيْتَ الْحُفَاةَ الْعُرَاةَ الصُّمَّ الْبُكْمَ مُلُوكَ الْأَرْضِ فَذَاكَ مِنْ أَشْرَاطِهَا وَإِذَا رَأَيْتَ رِعَاءَ الْبَهْمِ يَتَطَاوَلُونَ فِي الْبُنْيَانِ فَذَاكَ مِنْ أَشْرَاطِهَا فِي خَمْسٍ مِنَ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهُنَّ إِلَّا اللّٰهُ ثُمَّ قَرَأَ الْآيَةَ إِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ إِلَى آخِرِ السُّورَةِ قَالَ ثُمَّ قَامَ الرَّجُلُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُدُّوهُ عَلَيَّ فَالْتُمِسَ فَلَمْ يَجِدُوهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذَا جِبْرِيلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ أَرَادَ أَنْ تَعَلَّمُوا إِذْ لَمْ تَسْأَلُوا۔

شخص نے کہا آپ نے سچ فرمایا پھر کہا یا رسول اللہ! قیامت کب واقع ہوگی؟ آپ نے فرمایا اس بارے میں جواب دینے والا سوال کرنے والے سے زیادہ نہیں جانتا، لیکن میں تم کو قیامت کی علامات بتاتا ہوں، جب تم دیکھو کہ باندیوں سے ان کے آقا پیدا ہوں تو یہ قیامت کی علامت ہے، جب تم دیکھو کہ برہنہ تن، برہنہ پا، بہرے گونگے علاقوں کے سردار بن جائیں تو یہ قیامت کی علامت ہے اور جب تم دیکھو کہ چرواہے عظیم الشان عمارات بنانے لگیں تو یہ قیامت کی علامت ہے اور وقوعِ قیامت کا علم اس غیب سے متعلق ہے جس کو اللہ تعالیٰ کے سوا (بذاتِ خود) کوئی نہیں جانتا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی: (ترجمہ) قیامت کا علم اللہ تعالیٰ ہی کے پاس ہے، وہی بارش برساتا ہے، وہی جانتا ہے کہ ماں کے پیٹ میں کیا ہے، اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کرے گا اور نہ کوئی شخص یہ جانتا ہے کہ وہ کہاں فوت ہوگا۔ (سورت کے آخر تک)۔

پھر وہ شخص چلا گیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو بلاؤ، اس کو ڈھونڈا گیا، صحابہ کرام نے نہ پایا اس کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ جبرائیل تھے انھوں نے چاہا کہ تم یہ باتیں جان لو کیونکہ تم نے ان کے بارے میں سوال نہیں کیا تھا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تمام علماء اور صالحین کے لیے رضی اللہ عنہ کہنے اور لکھنے کا جواز

اس کتاب کے مرتب نے لکھا: امام ابوالحسین مسلم بن الحجاج القشیری رضی اللہ عنہ نے کہا:
امام مسلم کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ لکھنے سے یہ معلوم ہوا کہ یہ دعائیہ جملہ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ خاص نہیں ہے بلکہ تمام علماء ربانیین اور صلحاء اور متقین کے نام کے ساتھ یہ دعائیہ جملہ استعمال کیا جا سکتا ہے، البتہ ہر آدمی اور ہر کس کے لیے ان تعظیمی کلمات کو استعمال نہیں کرنا چاہیے، اس کی دلیل قرآن مجید کی ان آیات میں ہے:

رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ ذٰلک لمن خشی ربہ۔ (البینۃ: ۸)

اللہ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے اور یہ رضامندی ان لوگوں کے لیے ہے جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہیں۔

نیز قرآن کریم میں ہے:

والسابقون الاولون من المہاجرین والانصار والذین اتبعوہم باحسان رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ۔ (توبہ: ۱۰۰)

مہاجرین اور انصار میں سے (نیکی میں) سبقت کرنے والے، سب سے پہلے ایمان لانے والے اور جو مسلمان ان کی اتباع بالاحسان کریں ان سب سے اللہ تعالیٰ راضی ہو گیا، اور وہ اللہ تعالیٰ سے راضی ہو گئے۔

پہلی آیت میں رضی اللہ عنہ کی بشارت، اللہ سے ہر ڈرنے والے مسلمان کے لیے ہے جس کو عرف میں متقی کہا جاتا ہے اور دوسری آیت میں یہ بشارت مہاجرین اور انصار صحابہ کی اتباع بالاحسان کرنے والوں کے لیے ہے، قیامت تک جو مسلمان صحابہ کرام کی حسن و خوبی کے ساتھ اتباع اور پیروی کریں گے اور ان کا حسن و خوبی کے ساتھ ذکر کریں گے ان کو رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ کی بشارت شامل ہوگی۔

علامہ نووی فرماتے ہیں:

یترضی و یترحم علی سائر العلماء و الاخیار و یکتب کل ھذا۔[1]

تمام علماء دین اور صالحین کے لیے رضی اللہ عنہ اور رحمہ اللہ کہنا اور لکھنا چاہیے۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

امام رازی کا طریقہ یہ ہے کہ جہاں بھی ائمہ مجتہدین کا ذکر کرتے ہیں ان کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ لکھتے ہیں:
امام رازی لکھتے ہیں:

قال ابوحنیفة رضی اللہ عنه اذا مات فی الماء دابة لیس لها نفس سائلة لم یفسد الماء و للشافعی رضی اللہ عنه قولان فی الماء القلیل۔[1]

امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب پانی میں ایسا جانور مر جائے جس کا بہنے والا خون نہ ہو تو وہ پانی کو نجس نہیں کرتا، اور امام شافعی رضی اللہ عنہ کے کم پانی میں دو قول ہیں۔

نیز امام رازی لکھتے ہیں:

قال ابوحنیفة واصحابه رضی اللہ عنهم اعضاء المحدث نجسة بنجاسة حکمیة۔[2]

امام ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں کہ بے وضو کے اعضاء حکمی طور پر نجس ہیں۔

## اللہ تعالیٰ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے نام لکھنے کے آداب

علامہ نووی لکھتے ہیں:

یستحب لکاتب الحدیث اذا مر بذکر اللہ عزوجل ان یکتب عزوجل او تعالیٰ او سبحانه وتعالیٰ او تبارک وتعالیٰ او جل ذکره او تبارک اسمه او جلت عظمته او ما اشبه ذلک وکذلک یکتب عند ذکر النبی صلی اللہ علیه وسلم بکمالها لا رامزا الیهما ولا مقتصرا علی احدهما وکذلک یقول فی صحابی رضی اللہ عنه فان کان صحابیا ابن صحابی قال رضی اللہ تعالیٰ عنهما۔[3]

حدیث لکھنے والے کے لیے مستحب یہ ہے کہ جب وہ اللہ تعالیٰ کا نام لکھے تو اس کے ساتھ عزوجل یا تعالیٰ یا سبحانہ وتعالیٰ یا تبارک وتعالیٰ یا جل ذکرہ، یا تبارک اسمہ یا جلت عظمتہ یا اس کے مشابہ کلمات لکھے، اس طرح جب لفظ نبی لکھے تو اس کے ساتھ صلے اللہ علیہ وسلم مکمل لکھے اس کو مخفف کر کے صلعم یا ص نہ لکھے (صلوٰۃ اور سلام میں سے کسی ایک پر اختصار کرے (نبی علیہ السلام یا نبی علیہ الصلوٰۃ نہ لکھے بلکہ مکمل علیہ الصلوٰۃ والسلام لکھے) اسی طرح صحابی کے ساتھ رضی اللہ عنہ لکھے اور اگر صحابی ابن صحابی ہو تو رضی اللہ عنہما لکھے۔

آج کل عام لکھنے والوں میں یہ روش ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نبی صلعم یا نبیؐ لکھتے ہیں، اسی طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ابوبکرؓ لکھتے ہیں، یہ طریقہ صحیح نہیں ہے مکمل صلے اللہ علیہ وسلم یا علیہ الصلوٰۃ والسلام اور صحابہ کے ساتھ رضی اللہ عنہ لکھنا چاہیے، جیسا کہ علامہ نووی نے اس پر تنبیہ فرمایا ہے۔

علامہ طحطاوی لکھتے ہیں:

---

[1] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۲ ص ۸۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] ″ ″ ″ ″ ، تفسیر کبیر ج ۳ ص ۱۰۸، ″ ″ ″

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

وفی بعض الکتب اذا کتب اسم اللہ تعالٰی اتبع بالتعظیم بنحو عزوجل وکذا یحافظ علی کتب الصلوٰۃ والسلام علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولا یسأم من تکرارہ وان لم یکن فی الاصل ویصلی بلسانہ ایضا وکذا الرضی والترحم علی الصحابۃ والعلماء ویکرہ الاقتصار علی الصلوٰۃ دون السلام وبالعکس وفی حاشیۃ مسکین عدم کراھۃ الافراد اقول لعل المنفیۃ التحریمۃ والمثبتۃ التنزیھیۃ فیحصل التوفیق ویکرہ الرمز بالصلوٰۃ والترضی بالکتابۃ بل یکتب ذلک کلہ بکمالہ وفی بعض المواضع عن التتارخانیۃ من کتب علیہ السلام بالھمزۃ والمیم یکفر لانہ تخفیف وتخفیف الانبیاء کفر بلا شک ولعلہ ان صح النقل فھو مقید بقصدہ والا فالظاھر انہ لیس بکفر وکون لازم الکفر کفرا بعد تسلیم کونہ مذھبا مختارا محلہ اذا کان اللزوم بینا نعم الاحتیاط فی الاحتراز والشبھۃ۔[۱]

بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ جب اللہ کا نام لکھا جائے تو تعظیم سے عزوجل لکھا جائے اسی طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ علیہ الصلوٰۃ والسلام لکھا جائے اور بار بار لکھنے سے اکتاہٹ نہ کی جائے، خواہ اصل کتاب میں صلوٰۃ وسلام نہ لکھا ہو، اور زبان سے بھی صلوٰۃ وسلام کہے، اسی طرح صحابہ کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ لکھے اور علماء کے نام کے ساتھ رحمہ اللہ لکھے، صلوٰۃ وسلام میں سے کسی ایک پر اقتصار کر کے دوسرے کو نہ لکھنا مکروہ ہے، ملا مسکین نے اپنے حاشیہ میں لکھا ہے کہ یہ اقتصار مکروہ نہیں ہے لیکن ان کی مراد یہ ہے کہ مکروہ تحریمی نہیں ہے، اور جنھوں نے مکروہ کہا ہے ان کی مراد یہ ہے کہ یہ مکروہ تنزیہی ہے، اور صلے اللہ علیہ وسلم اور رضی اللہ عنہ کو مخفف کر کے لکھنا مکروہ تحریمی ہے، بلکہ ان کو پورا پورا اور مکمل لکھنا چاہیے، فتاوی تاتارخانیہ کے بعض مقامات میں لکھا ہے کہ جس نے علیہ السلام کو مخفف کر کے "م" لکھا وہ کافر ہو جائے گا کیونکہ یہ تخفیف ہے اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تخفیف بلاشبہ کفر ہے، اور اگر یہ نقل صحیح ہو تو اس میں یہ قید ہے کہ جو شخص انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تخفیف کے قصد سے علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مختصر کر کے "م" لکھے تو وہ کافر ہو جائے گا، ورنہ بظاہر یہ کفر نہیں ہے اور لازم کفر کا کفر ہونا اگر تسلیم کر لیا جائے تو وہ لازم بین پر محمول ہے، ہاں کفر کے شبہ سے احتراز کرنا، اور احتیاط کرنا لازم ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اسم گرامی یا آپ کی صفت کے ساتھ پورا صلوٰۃ وسلام لکھنا واجب ہے، اور ص یا صلعم لکھنا مکروہ تحریمی ہے، بلکہ بعض فقہاء نے اس کو کفر کہا ہے، اس لیے اس سے اجتناب لازم ہے، ہم نے اس پر زیادہ تفصیلی گفتگو اس لیے کی ہے کہ اس دور میں عام اردو میں لکھنے والے مصنفین اس آفت میں مبتلا

---

[۱] علامہ احمد بن محمد الطحطاوی متوفی ۱۲۳۱ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی الدر المختار ج ۱ ص ۶، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت، ۱۳۹۵ھ

ہیں۔ واللہ الموفق!

## قضاء وقدر کے لغوی معنی کی تحقیق

حدیث نمبر ایک میں مذکور ہے: جس شخص نے سب سے پہلے تقدیر کا انکار کیا وہ معبد جہنی نام کا ایک شخص تھا جو بصرہ میں رہتا تھا۔

قضاء کے معنی ہیں حکم، اللہ تعالیٰ کی قضاء یعنی اللہ تعالیٰ کا حکم، اور قدر کے معنی ہیں اندازہ، اللہ تعالیٰ کی قدر، یعنی کسی چیز کے متعلق اللہ تعالیٰ کا پیشگی اندازہ جو اللہ تعالیٰ کے علم ازلی سے عبارت ہے اور اس کے اندازے میں غلطی، اور اس کے علم میں تغیر اور تبدل محال ہے۔

علامہ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں:

القدر القضاء الموفق يقال قدر الاله كذا تقديرا، واذا وافق الشيء الشيء قلت جاء قدره، ابن سيده: القدر والقدر القضاء والحكم وهو ما يقدره الله عز وجل من القضاء ويحكم به من الامور[1]

قدر کا معنی ہے جس قضا کی توفیق دی گئی، کہا جاتا ہے اللہ تعالیٰ نے فلاں چیز کو مقدر کر دیا، اور جب ایک چیز کسی چیز کے موافق ہو تو تم کہتے ہو اس کی تقدیر ہو گئی، ابن سیدہ نے کہا قدر اور قدَر کا معنی ہے: قضاء اور حکم، یہ وہ چیزیں ہیں جن کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے اور ان کا اندازہ کیا ہے۔

نیز علامہ ابن منظور لکھتے ہیں:

والتقدير على وجوه من المعانى: احدها التروية والتفكير فى تسوية امر وتهيئة والثانى تقديره بعلامات يقطعه عليها، والثالث ان تنوى امرا بعقدك تقول: قدرت امر كذا وكذا اى نويته وعقدت عليه ويقال قدرت لامر كذا اقدر له واقدر قدرا اذا نظرت فيه ودبرته وقايسته ومنه قول عائشة رضوان الله عليها فاقدروا اقدر الجارية الحديثة السن اى قدروا وقايسوا وانظروا وافكروا فيه، شمر يقال قدرت اى هيأت وقدرت اى اطقت وقدرت اى ملكت وقدرت اى وقّتُّ، قال ابو عبيد: اقدر بذرعك بيننا اى ابصر واعرف قدرك (الى قوله) وقدره اى ضيقه، قال الفراء فى قوله

تقدیر کے کئی معانی ہیں۔ (۱) کسی چیز کو بنانے میں غور و فکر کرنا، (۲) ایک چیز کو نشانیوں سے دوسری چیز کے مطابق کرنا، (۳) کسی چیز کی نیت کرنا، کسی چیز کا عزم بالجزم کرنا، (۴) کسی چیز کے متعلق غور و فکر کرنا، قیاس اور اندازہ کرنا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ایک کم سن لڑکی کے متعلق تدبر (اندازہ) کرو، شمر نے کہا تقدیر کے معنی ہیں بنانا، طاقت رکھنا، مالک ہونا اور کسی چیز کا وقت مقرر کرنا، ابو عبید نے کہا اس کا معنی ہے کسی چیز کا مرتبہ۔ نیز تقدیر کا معنی ہے تنگی کرنا، قرآن مجید میں ہے، حضرت یونس علیہ السلام جب (اپنی قوم سے) ناراض ہو کر اللہ تعالیٰ سے اجازت لیے بغیر چلے گئے تو انھوں نے یہ گمان کیا کہ ہم ان پر تنگی نہیں کریں گے، اس آیت میں نقدر، تنگی کے معنی میں ہے اور

[1] علامہ جمال الدین محمد بن مکرم بن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۵ ص ۷۴، مطبوعہ نشر ادب الحوزۃ، قم، ایران، ۱۴۰۵ھ

عزوجل وذاالنون اذ ذھب مغاضبا فظن ان لن نقدر علیہ من العقوبۃ ما قدرنا فاما من اعتقد ان یونس علیہ السلام ظن ان لن یقدر اللہ علیہ فھو کافر لان من ظن ذلک غیر مؤمن و یونس علیہ السلام رسول لایجوز ذلک الظن علیہ (الی قولہ) فاما یکون قولہ ان لن نقدر علیہ من القدرۃ فلا یجوز، لان من ظن ھذا کفر۔[1]

جس نے اس کو قدرت کے معنی میں بیا یعنی حضرت یونس علیہ السلام نے یہ گمان کیا کہ ہم ان پر قدرت نہیں پائیں گے وہ کافر ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کے متعلق قادر نہ ہونے کا گمان کرنا کفر ہے، اور حضرت یونس علیہ السلام اللہ کے رسول ہیں اور ان کا اللہ تعالیٰ کے متعلق یہ گمان کرنا ممکن نہیں ہے، لہذا اس آیت میں نقدر کے لفظ کو قدرت کے معنی میں لینا جائز نہیں ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کے متعلق قادر نہ ہونے کا گمان کرنا کفر ہے۔

علامہ زبیدی لکھتے ہیں:

علامہ ازہری نے لیث سے نقل کیا ہے کہ القدر کا معنی ہے، القضاء اور الحکم، اس کا معنی ہے، اللہ تعالیٰ جو قضاء مقدر کرتا ہے اور جن چیزوں کا حکم دیتا ہے، نیز قدر کا معنی ہے کسی چیز کا مبلغ کو پہنچنا مثلاً مقدار، اور قدر کا معنی ہے، طاقت، اور منکرین تقدیر کو قدریہ کہتے ہیں، اہل سنت کا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ازل میں علم تھا کہ انسانوں میں سے کون ایمان لائے گا اور کون کفر کرے گا، اللہ تعالیٰ نے اپنے اس علم سابق کو ثبت کر دیا اور لکھ دیا، اسی کو تقدیر کہتے ہیں، قدر کا معنی تنگی بھی ہے، حضرت یونس علیہ السلام کے متعلق جو قرآن مجید میں فظن ان لن نقدر علیہ (انبیاء: ۸۷) اس کا معنی ہے انہوں نے یہ گمان کیا کہ ہم ان پر ہرگز تنگی نہیں کریں گے، اس آیت میں نقدر کو قدرت سے تعبیر کرنا کفر ہے۔[2]

## قضاء وقدر کے اصطلاحی معنی کی تحقیق

علامہ تفتازانی قضاء کا معنی لکھتے ہیں:

ھو عبارۃ عن الفعل مع زیادۃ الاحکام[3]

قضاء مضبوط کام کو کہتے ہیں:

علامہ خیالی لکھتے ہیں:

یؤیدہ قولہ تعالی فقضاھن سبع سموت فھو من الصفات الفعلیۃ وفی شرح المواقف ان قضاء اللہ تعالی ھو ارادتہ الازلیۃ بالاشیاء علی ما ھی علیہ فیما لا یزال فھو من الصفات

قضاء کی فعل کے ساتھ تعبیر کرنے کی تائید اس آیت میں ہے: (ترجمہ:) تو انہیں مکمل سات آسمان بنا دیا (حٰم السجدۃ: ۱۲) لہذا قضاء صفات فعلیہ میں سے ہے، اور شرح المواقف میں ہے کہ ازل میں اللہ تعالیٰ نے اشیاء کا جیسی وہ ہیں، ارادہ کیا تھا اس

---

[1] علامہ جمال الدین محمد بن مکرم بن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۵ ص ۷۷ - ۷۶، مطبوعہ نشر ادب الحوزۃ قم ایران، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ سید محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، تاج العروس ج ۳ ص ۴۸۲ - ۴۸۱، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر، ۱۳۰۶ھ

[3] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۹۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۲۷ھ

الذاتیۃ ۔ [1]

ارادہ کا نام قضاء ہے، اس اعتبار سے قضاء صفات ذاتیہ میں سے ہے۔

فاضل عبدالحکیم سیالکوٹی اس کے حاشیہ میں لکھتے ہیں:

قال الشارح فی التلویح التحقیق ان القضاء اتمام الشیء اما قولا کما فی قولہ تعالیٰ وقضی ربک الا تعبدوا الا ایاہ ای حکم او فعلا کما فی قولہ تعالیٰ فقضاھن سبع سموات۔ [2]

علامہ تفتازانی نے تلویح میں لکھا ہے کہ تحقیق یہ ہے کہ قضا کا معنی حکم اور فعل ہے، حکم کے معنی میں یہ آیت ہے: اور آپ کے رب نے حکم فرمایا کہ اس (اللہ تعالیٰ) کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو (اسراء: ۲۳) اور فعل کے معنی میں یہ آیت ہے: تو انھیں مکمل سات آسمان بنا دیا (حٰم السجدۃ: ۱۲)

نیز فاضل سیالکوٹی لکھتے ہیں:

قضا کے تین معنی ہیں، ایک لغوی معنی ہے یعنی حکم اور فعل، دوسرا معنی اشاعرہ کی اصطلاح ہے یعنی اشیاء جس طرح نفس الامر اور واقع میں ہیں ان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا جو ارادہ ازل میں متعلق تھا اس کا خلاصہ ہے ارادہ ازلیہ اور تیسرا معنی فلاسفہ کی اصطلاح ہے یعنی موجودات جس طرح احسن نظام اور اکمل انتظام پر ہیں ان کا ازل میں اللہ تعالیٰ کو جو علم تھا وہ قضاء ہے اور یہی علم تمام موجودات کے لیے مبداء فیضان ہے، اس علم کو حکماء تمام اشیاء کے وجود اجمالی، وجود ظلی، لوح محفوظ اور جوہر عقلی سے بھی تعبیر کرتے ہیں، محقق طوسی نے اشارات میں لکھا ہے عالم عقلی میں تمام موجودات کا بطور تخلیق مجتمع ہونا قضاء ہے اور تمام موجودات کا خارج میں اپنے اپنے مواقع پر تفصیلاً ایک کے بعد دوسرے کا واقع ہونا قدر ہے، جیسا کہ قرآن میں ہے:

وان من شیء الا عندنا خزائنہ وما ننزلہ الا بقدر معلوم۔ (حجر: ۲۱)

اور ہر چیز ہمارے خزانوں میں ہے (یعنی ہمیں اس کا علم ہے) اور ہم ہر چیز کو ایک معلوم اور معین انداز ے کے مطابق نازل کرتے ہیں (یعنی اپنے علم اجمالی کے مطابق ہر چیز کو اپنے وقت پر تفصیلی وجود میں لاتے ہیں۔)

علامہ تفتازانی نے بھی تلویح میں لکھا ہے کہ حکماء وجود مخلوقات کو قضاء سے تعبیر کرتے ہیں۔ [3]

نوٹ: اللہ تعالیٰ کو ازل میں تمام ممکنات کا جو علم تھا اس کو علم اجمالی — اس اعتبار سے کہتے ہیں کہ ذات واحد تمام ممکنات کے لیے مبداء انکشاف ہے، علم اجمالی سے یہ وہم نہ کیا جائے کہ العیاذ باللہ اس کا کشف ناقص ہے،

---

[1] علامہ شمس الدین احمد بن موسیٰ خیالی متوفی ۸۷۰ھ، حاشیۃ الخیالی ص ۱۰۲، مطبوعہ مطبع یوسفی لکھنؤ

[2] علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی متوفی ۱۰۶۷ھ، حاشیۃ عبدالحکیم علی الخیالی مع الحواشی البہیۃ ص ۲۸۸، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ ۱۳۹۷ھ

[3] ؍ ؍ ؍ ، حاشیۃ عبدالحکیم علی الخیالی مع الحواشی البہیۃ ص ۲۸۸، ؍ ؍ ؍ ؍ ؍

بلکہ اس کا کشف تام اور محیط ہے۔

علامہ میر سید شریف نے بھی قضاء و قدر کے یہی معنی اشاعرہ اور فلاسفہ کے حوالے سے بیان کیے ہیں۔ [1]

علامہ کمال بن ابی شریف نے بھی قضاء و قدر کے یہی معنی ذکر کیے ہیں۔ [2]

علامہ تفتازانی قضاء و قدر کی مزید وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

فلاسفہ نے کہا ہے کہ تمام موجودات کلیہ اور جزئیہ کی تمام صور تخلیق اول سے عالم عقلی میں معقول تھیں اور جود الہی کا یہ تقاضا ہوا کہ ان تمام صورتوں کو حکمت کے ساتھ اپنے اپنے زمانے میں قوت سے فعل کی طرف لایا جائے، اور خارج میں موجود کیا جائے، پس تمام موجودات کا عالم عقلی میں اجمالاً، اجتماعاً اور ابداعاً وجود قضاء ہے اور ان تمام موجودات کا خارج اور واقع میں تفصیلاً یکے بعد دیگرے واقع ہونا قدر ہے۔ نیز حکماء نے کہا کہ شر قضاء الٰہی میں بالتبع داخل ہے کیونکہ بعض چیزیں محض خیر ہیں جیسے افلاک اور فرشتے اور بعض چیزوں میں شر ہے لیکن ان پر خیر غالب ہے، جیسے اس جہان کی چیزیں، مثلاً مرض شر ہے لیکن صحت خیر ہے اور مرض سے زیادہ ہے یا مثلاً بارش کی وجہ سے بعض چیزوں کو نقصان پہنچتا ہے لیکن اس کی خیر غالب ہے اور حکیم شر قلیل کی وجہ سے خیر کثیر کو ترک نہیں کرتا۔ [3]

## تقدیر کی تعریف

علامہ تفتازانی تقدیر کا شرعی معنی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

تقدیرہ وھو تحدید کل مخلوق بحدہ الذی یوجد من حسن وقبح ونفع وضر وما یحویہ من زمان او مکان وما یترتب علیہ من ثواب وعقاب۔ [4]

ہر مخلوق کی اس کے حسن، قبح نفع ضرر، اس کے زمانہ (مدت حیات) اس کے رہنے کی جگہ اور اس کے ثواب اور عذاب کی مقرر کردہ حد کا نام اس کی تقدیر ہے۔

علامہ میر سید شریف نے بھی تقدیر کی یہی تعریف کی ہے۔ [5]

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ تقدیر کو ماننے سے یہ لازم آئے گا کہ کافر اپنے کفر میں اور فاسق اپنے فسق میں مجبور ہو پھر ان کو ایمان اور اطاعت کے ساتھ مکلف کرنا صحیح نہیں ہوگا، اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے اختیار سے ان کے کفر اور فسق کا ارادہ کیا، لہٰذا یہ جبر نہیں ہے اور کیونکہ اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ یہ اپنے اختیار سے کفر اور فسق کریں گے اس لیے محال کا مکلف کرنا لازم نہیں آیا۔ [6]

---

[1] علامہ میر سید شریف علی بن محمد جرجانی متوفی ۸۱۶ھ، شرح مواقف ص ۴۴۳، مطبوعہ مطبع منشی نولکشور لکھنؤ

[2] علامہ کمال الدین محمد بن محمد المعروف بابن ابی شریف متوفی ۹۰۶ھ، مسامرہ ج ۱ ص ۱۴۳، ۱۴۲، مطبوعہ دارالمعارف الاسلامیہ مکران بلوچستان

[3] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح المقاصد ج ۲ ص ۱۴۳-۱۴۲، مطبوعہ دارالمعارف النعمانیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[4] " " " ، شرح عقائد نسفی، ص ۶۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

[5] میر سید شریف علی بن محمد جرجانی متوفی ۸۱۶ھ، کتاب التعریفات ص ۲۹، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر ۱۳۰۶ھ

[6] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۶۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

## معتزلہ اور جبریہ کے نظریہ کا بطلان اور افعال کے خلق اور کسب کا بیان

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں: معتزلہ یہ کہتے ہیں کہ بندہ اپنے افعال کا خود خالق ہے، اور اہل سنت کا عقیدہ یہ ہے کہ انسان کے افعال کا خالق اللہ تعالیٰ ہے، کیونکہ قرآن مجید میں ہے:

واللہ خلقکم وما تعملون ۔ (الصّٰفّٰت: ۹۶)

تمہیں اور تمہارے سب کاموں کو اللہ تعالیٰ نے ہی پیدا کیا ہے۔

معتزلہ کی دلیل یہ ہے کہ ہم از خود چلنے والے اور رعشہ والے کی حرکت میں بداہۃً فرق دیکھتے ہیں کہ پہلی حرکت اختیاری اور دوسری اضطراری ہے، نیز اگر انسان کے افعال کا اللہ تعالیٰ خالق ہو تو انسان کو مکلف کرنا اس کے اچھے کاموں پر مدح اور ثواب اور برے کاموں کی مذمت اور ان پر عذاب دینا باطل ہو جائے گا، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ الزام جبریہ کی طرف متوجہ ہوگا جو انسان کے کسب اور اختیار کی بالکلیہ نفی کرتے ہیں، اور ہم بہر حال کسب اور اختیار کے قائل ہیں، جیسا کہ ہم عنقریب اس کی تحقیق کریں گے۔

انسان کے افعال اختیاری ہوتے ہیں وہ اگر نیک کام کرے تو اس کو ثواب ملتا ہے اور اگر برے کام کرے تو اس کو عذاب ملتا ہے، اس کے برخلاف جبریہ، یہ کہتے ہیں کہ بندہ کا بالکل اختیار نہیں ہوتا اور اس کی حرکات جمادات کی حرکت کی طرح ہیں اسے ان پر بالکل قدرت نہیں ہوتی، اور نہ اس کا کوئی قصد اور اختیار ہوتا ہے، اور یہ باطل ہے کیونکہ ہم کسی چیز کو قدرت کے ساتھ پکڑنے اور رعشہ کی حرکت میں بداہۃً فرق کرتے ہیں کہ پہلی حرکت اختیاری ہے اور دوسری اضطراری ہے، اور اگر بندے کا بالکل کوئی فعل نہ ہوتا تو اس کو مکلف کرنا صحیح نہیں ہوتا اور نہ اس کے افعال پر ثواب اور عذاب کا استحقاق مرتب ہوتا اور انسان کی طرف اس کے افعال کی نسبت صحیح نہ ہوتی، حالانکہ قرآن مجید کی نصوص قطعیہ اس کی نفی کرتی ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فلا تعلم نفس ما اخفی لهم من قرة اعین جزاء بما كانوا يعملون ○ (سجدہ: ۱۷)

تو کسی کو (وہ) آنکھوں کی ٹھنڈک معلوم نہیں، جو ان کے لیے پوشیدہ رکھی گئی ہے (یہ انعام ہے) ان (نیک) کاموں کے بدلہ میں جو وہ کرتے تھے۔

اما الذين امنوا وعملوا الصّٰلحٰت فلهم جنّٰت المأوٰى نزلا بما كانوا يعملون ۔ (سجدہ: ۱۹)

بہر حال جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کیے ان کے لیے رہنے کے باغات ہیں، یہ مہمانی ہے ان (نیک) کاموں کے بدلہ میں جو وہ کرتے تھے۔

هل يجزون الا ما كانوا يعملون ۔ (اعراف: ۱۴۷)

انھیں وہی بدلہ ملے گا جو کچھ وہ عمل کرتے تھے۔

انهم رجس وماوٰهم جهنم جزاء بما

بے شک وہ (منافق) ناپاک ہیں، اور ان کا ٹھکانا

کانوا یکسبون ۔ (توبہ : ۹۵) جہنم ہے، یہ اس کسب کی سزا ہے جو وہ کرتے تھے۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ بندہ کے فاعل بالاختیار ہونے کا صرف یہ معنی ہے کہ وہ قصد اور ارادہ کے ساتھ اپنے افعال کا موجد ہو، اور تم پہلے یہ کہہ چکے ہو کہ بندہ کے افعال کا اللہ تعالیٰ موجد ہے اور مقدور واحد دو مستقل قدرتوں کے تحت داخل نہیں ہو سکتا، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بات دلیل سے ثابت ہو چکی ہے کہ خالق صرف اللہ تعالیٰ ہے اور یہ بھی بداہت سے معلوم ہے کہ بعض افعال میں بندہ کا دخل ہوتا ہے اور بعض میں نہیں ہوتا مثلاً کسی چیز کو قوت سے پکڑنے میں اس کا دخل ہے اور رعشہ کی حرکت میں اس کا دخل نہیں ہے اس لیے یہ کہنا پڑے گا کہ اللہ تعالیٰ خالق ہے اور بندہ کاسب ہے اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ بندہ کا اپنی قدرت اور ارادہ کو صرف کرنا کسب ہے اور بندہ کے ارادہ کے بعد اس پر فعل پیدا کرنا خلق ہے، اور فعل کے ساتھ بندہ کی قدرت بہ حیثیت کسب متعلق ہے اور اللہ تعالیٰ کی قدرت بہ حیثیت خلق متعلق ہے۔ [۱]

## تقدیر کے متعلق اہل سنت اور اہل بدعت کے نظریات

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اہل حق کا مذہب یہ ہے کہ تقدیر ثابت ہے اور تقدیر کا معنی یہ ہے کہ ازل میں اللہ سبحانہ نے اشیاء کو مقدر کیا (ان کا اندازہ کیا) اور اللہ تبارک وتعالیٰ نے یہ جان لیا کہ یہ اشیاء ان اوقات میں اس طرح واقع ہوں گی جن کا اللہ سبحانہ کو علم ہے تو یہ اشیاء ان اوقات میں ان صفات کے مطابق واقع ہوتی ہیں جن کا اللہ سبحانہ کو ازل میں علم تھا، قدریہ (منکرین تقدیر) نے ان کا انکار کیا اور ان کا یہ زعم تھا کہ اللہ سبحانہ نے ان اشیاء کو پہلے مقدر نہیں کیا، اور نہ پہلے اللہ تعالیٰ کو ان کا علم تھا، ان اشیاء کے واقع ہونے کے بعد اللہ سبحانہ کو ان کا علم ہوتا ہے، اس فرقہ کو قدریہ اس لیے کہتے ہیں کہ یہ فرقہ تقدیر کا انکار کرتا ہے، متکلمین نے کہا کہ یہ فرقہ اب ختم ہو چکا ہے اور اب اہل قبلہ میں سے کسی کا یہ مذہب نہیں ہے، البتہ بعد میں قدریہ ان لوگوں کو کہا جاتا ہے جو تقدیر کے معتقد ہیں لیکن وہ کہتے ہیں کہ خیر اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے اور شر اس کے غیر کی جانب سے ہے، اہل حق تمام امور کو اللہ تعالیٰ کی طرف مفوض کرتے ہیں اور تقدیر اور تمام افعال کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرتے ہیں اور قدریہ افعال کو اپنی طرف منسوب کرتے ہیں، امام الحرمین نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "قدریہ اس امت کے مجوس ہیں!" آپ نے یہ تشبیہ اس لیے دی ہے کہ مجوس دو خدا مانتے ہیں یزدان خالق خیر اور اہرمن خالق شر اسی طرح قدریہ بھی خیر کا خالق اللہ تعالیٰ کو اور شر کا خالق اپنے آپ کو قرار دیتے ہیں، یہ امام الحرمین اور امام ابن قتیبہ کا کلام ہے۔ امام الحرمین نے جس حدیث کا حوالہ دیا ہے اس کو امام ابو داؤد نے اپنی سنن میں اور حاکم نے مستدرک میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے۔

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ بہت لوگوں کا یہ گمان ہے کہ قضا اور قدر کا یہ معنی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بندوں کو اپنے علم اور اپنے حکم کے مطابق عمل کرنے پر مجبور کر دیا ہے حالانکہ اس طرح معاملہ نہیں ہے، تقدیر کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے علم ازلی سے پہلے ہی یہ خبر دے دی ہے کہ بندہ اپنے اختیار اور ارادہ سے کیا

---

[۱] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ ھ، شرح عقائد نسفی ص ۶۶ ۔ ۶۰ ملخصاً وموضحاً مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

کام کرے گا اور کیا کام نہیں کرے گا اور اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے خیر اور شر میں سے کیا کیا پیدا کیا ہے۔ [1]

قرآن مجید میں ہے:

وکل شیء فعلوہ فی الزبر ٭ وکل صغیر وکبیر مستطر۔ (قمر: ۵۳-۵۲)

اور انھوں نے جو کچھ کیا وہ سب نوشتوں میں موجود ہے اور ہر چھوٹا اور بڑا کام لکھا ہوا ہے۔

اس آیت میں یہ نہیں فرمایا کہ جو کچھ نوشتوں میں موجود تھا انھوں نے وہی کیا بلکہ جو کچھ انھوں نے کیا ہے وہ پہلے سے موجود تھا اور ہر چھوٹا اور بڑا کام لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے، یعنی علم معلوم کے تابع ہے، معلوم علم کے تابع نہیں ہے۔

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں:

یعنی ان سے پہلی امتوں نے جو کچھ اچھے اور برے کام کیے تھے وہ سب لکھے ہوئے تھے، اس آیت میں قرآن مجید کی اس آیت کا بیان ہے:

انا کل شیء خلقنٰہ بقدر۔ (قمر: ۴۹)

بے شک ہم نے ہر چیز (ایک خاص) اندازے سے بنائی ہے۔

اور زبر سے مراد لوح محفوظ ہے، یعنی انسانوں نے جو کچھ اپنے قصد اور اختیار سے کیا ہے وہ سب پہلے سے لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے، ایک قول یہ ہے کہ کراماً کاتبین نے ان کے کاموں کو اعمال ناموں میں لکھ کر محفوظ کیا ہوا ہے اور انسان کا ہر گناہ چھوٹا ہو یا بڑا وہ اس کے کرنے سے پہلے لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے اور یہی اللہ تعالیٰ کا علم سابق اور علم ازلی ہے اور اسی کو تقدیر کہتے ہیں۔ [2]

نیز علامہ قرطبی لکھتے ہیں:

اہل سنت و جماعت کا مذہب یہ ہے کہ اللہ سبحانہ نے اشیاء کو مقدر کیا، یعنی چیزوں کو پیدا کرنے سے پہلے وہ ان کی مقادیر، ان کے احوال اور ان کے زمانوں کو جانتا تھا پھر اس نے ان چیزوں کو اپنے علم سابق کے مطابق پیدا کیا، لہٰذا عالم سفلی ہو یا علوی اس میں جو چیز بھی صادر ہوتی ہے، وہ اللہ تعالیٰ کے علم، اس کی قدرت اور اس کے ارادہ سے صادر ہوتی ہے اس میں مخلوق کا کوئی دخل نہیں ہوتا، البتہ مخلوق کا ایک قسم کا کسب ہوتا ہے اور ان کی طرف افعال کی نسبت اور اضافت ہوتی ہے اور یہ کسب اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی قدرت اس کی تیسیر، اس کی توفیق اور اس کے الہام سے ہوتا ہے اور خالق صرف اللہ سبحانہ ہے، اس کے برعکس قدریہ نے یہ کہا کہ اعمال ہم پیدا کرتے ہیں اور ان کی مدت اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے، حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں نجران کا وفد آیا اور انھوں نے کہا عمل ہمارے قبضہ میں ہے اور اجل ہمارے غیر کے قبضہ میں ہے تو یہ آیت نازل ہوئی:

انا کل شیء خلقنٰہ بقدر۔ (قمر: ۴۹)

بے شک ہم نے ہر چیز (ایک خاص) اندازے سے بنائی ہے۔

انھوں نے کہا: یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمارے لیے گناہ لکھ دیا جاتا ہے، پھر ہمیں اس پر عذاب دیا جاتا

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۷ ص ۱۴۹، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران ۱۳۸۷ھ

ہے ؟ آپ نے فرمایا تم قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے جھگڑو گے ! ۔

امام ابن ماجہ نے اپنی سند کے ساتھ ابو الزبیر سے روایت کیا ہے کہ حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : اللہ کی تقدیر کا انکار کرنے والے اس امت کے مجوس ہیں ــــــ وہ اگر بیمار ہوں تو ان کی عیادت نہ کرو ، وہ اگر مر جائیں تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ ، اور اگر ان سے ملاقات ہو تو ان کو سلام نہ کرو ، نیز امام ابن ماجہ نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابن عباس اور حضرت جابر رضی اللہ عنہم سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں دو گروہ ایسے ہیں جن کا اسلام میں کوئی حصہ نہیں ہے ، مرجئہ اور قدریہ اور امام نحاس نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا کہ قدریہ کہتے ہیں کہ خیر اور شر ہمارے قبضہ میں ہے ، ان کے لیے میری شفاعت سے کوئی حصہ نہیں ہے ، میں ان سے ہوں نہ وہ مجھ سے ہیں ، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : تقدیر پر ایمان لانا فکر اور غم کو دور کر دیتا ہے اور صحیح مسلم میں ہے کہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے قسم کھا کر فرمایا : اگر کوئی شخص احد پہاڑ کے برابر سونا خدا کی راہ میں خیرات کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس وقت تک قبول نہیں فرمائے گا جب تک کہ وہ تقدیر پر ایمان نہ لے آئے ، نیز حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا منکرین تقدیر سے کہہ دو کہ میں ان سے بری ہوں اور وہ مجھ سے بری ہیں ۔ [1]

اللہ تعالیٰ کو اس کائنات کے پیدا کرنے سے پہلے اس کا علم تھا اللہ تعالیٰ کے اسی علم سابق کو تقدیر کہتے ہیں ۔ بلا تشبیہ و تمثیل جس طرح ایک انجینئر ڈیم بنانے سے پہلے اس کی تمام تفصیلات پر غور کرتا ہے اس میں استعمال ہونے والے میٹریل اور اس کی صلاحیت کا جائزہ لیتا ہے ۔ اور ڈیم بنانے سے پہلے اس کا ایک تفصیلی نقشہ تیار کرتا ہے پھر اس کو بنانے سے پہلے اس کے میٹریل کی استعداد اور اس کی کارکردگی کی عمر کا اندازہ کر کے پیش گوئی کر دیتا ہے کہ مثلاً یہ ڈیم سو سال تک کار آمد رہ سکتا ہے ، لیکن انجینئر کا علم چونکہ ناقص ہوتا ہے اس لیے اس کا اندازہ غلط بھی ہو سکتا ہے ۔ اس کے برخلاف اللہ تعالیٰ کا علم کامل اور صحیح ہے اس لیے اس کے اندازہ میں کسی غلطی کا کوئی امکان نہیں ہے ، اللہ تعالیٰ نے اس کائنات کو پیدا کیا اور اسے اس کائنات کی تمام حقیقتوں کا پیدا کرنے سے پہلے علم تھا کہ بعد میں پیدا ہونے والی یہ تمام مخلوق کس نہج پر کام کرے گی ، کتنا عرصہ کام کرے گی اور اس کے کیے ہوئے کاموں میں سے کتنے کام قابلِ ستائش ہوں گے اور کتنے لائق مذمت ، اللہ تعالیٰ کے اسی ازلی علم کا نام تقدیر ہے ۔

## تقدیر کے متعلق قرآن مجید کی آیات

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :

اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ۔

بے شک اللہ تعالیٰ اپنا کام پورا کرنے والا ہے ، تحقیق یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کے لیے ایک

[1] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۷ ص ۱۴۸ مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران ، ۱۳۸۷ھ

(طلاق: ٣)

نحن قدرنا بينكم الموت (الواقعہ: ٦٠)

وما تحمل من انثى ولا تضع الا بعلمه ط وما يعمر من معمر ولا ينقص من عمره الا فى كتاب - (فاطر: ١١)

ما اصاب من مصيبة فى الارض ولا فى انفسكم الا فى كتب من قبل ان نبراها ط ان ذلك على الله يسير ه لكيلا تاسوا على ما فاتكم ولا تفرحوا بما اتكم ط والله لا يحب كل مختال فخور۔

(حدید: ٢٣-٢٢)

قل لن يصيبنا الا ما كتب الله لنا ج هو مولنا وعلى الله فليتوكل المؤمنون۔

(توبہ: ٥١)

يقولون لو كان لنا من الامر شيء ما قتلنا ههنا ط قل لو كنتم فى بيوتكم لبرز الذين كتب عليهم القتل الى مضاجعهم ج (آل عمران: ١٥٤)

ولكل امة اجل ج فاذا جاء اجلهم لا يستاخرون ساعة ولا يستقدمون۔

(اعراف: ٣٤)

اين ما تكونوا يدرككم الموت ولو كنتم فى بروج مشيدة ط وان تصبهم حسنة يقولوا هذه من عند الله ج وان تصبهم سيئة يقولوا هذه من عندك ط قل كل من عند الله فمال هؤلاء القوم

اندازہ مقرر کیا ہے۔

ہم نے ہی تمہارے درمیان موت کو مقدر فرمایا۔

اللہ کے علم سے ہی ہر مادہ حاملہ ہوتی ہے اور وضع حمل کرتی ہے، اور جس معمر شخص کو عمر دی جاتی ہے یا اس کی عمر کم کی جاتی ہے، وہ سب "لوح محفوظ" میں ہے۔

زمین میں یا تمہارے نفسوں میں تم کو جو بھی مصیبت پہنچتی ہے، اس سے پہلے کہ ہم اس مصیبت کو پیدا کریں وہ ایک کتاب میں لکھی ہوئی ہے، بے شک یہ اللہ پر بہت ہی آسان ہے، یہ اس لیے ہے کہ اگر کوئی چیز تمہارے ہاتھ سے جاتی رہے تو تم اس پر افسوس نہ کرو، اور جو کچھ اللہ نے تمہیں دیا ہے اس پر اترایا نہ کرو، اور اللہ کسی اترانے والے متکبر کو پسند نہیں کرتا۔

آپ فرما دیجئے، ہمیں وہی (مصیبت) پہنچتی ہے جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دی ہے، وہی ہمارا مالک ہے اور ایمان والوں کو اللہ تعالیٰ پر ہی بھروسہ کرنا چاہیے۔

منافق کہتے ہیں اگر ہماری بات مان لی جاتی تو ہم یہاں قتل نہ کیے جاتے، آپ کہیے اگر تم اپنے گھروں میں بھی ہوتے تو جن کے لیے یہاں مرنا مقدر ہو چکا تھا وہ از خود نکل کر اپنے مقتل میں چلے آتے۔

اور ہر قوم کی ایک میعاد ہے، اور جب ان کی میعاد آجائے گی تو وہ ایک پل (ساعت) مؤخر ہو سکیں گے نہ مقدم۔

تم جہاں کہیں بھی ہو گے تم کو موت آ پکڑے گی خواہ تم مضبوط قلعوں میں ہو اور اگر انہیں کچھ بھلائی پہنچتی ہے تو کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے اور اگر انہیں کچھ برائی پہنچتی ہے تو کہتے ہیں (اے رسول) یہ آپ کی طرف سے ہے، آپ فرما دیجئے!

لا یکادون یفقھون حدیثا۔ (نساء: ۷۸)

کہ سب اللہ کی طرف سے ہے اس قوم کو کیا ہو گیا ہے؟ یہ کسی بات کو سمجھنے کے قریب بھی نہیں آتے۔

## انسان کے لیے آزادی عمل اور کسب اور اختیار کا بیان

مسئلہ تقدیر میں ایک قوم نے غلو کیا اور یہ کہا کہ انسان مجبور محض ہے، اس کو کسی چیز کا اختیار نہیں ہے، یہ نظریہ بھی باطل ہے، یہ درست ہے کہ انسان کے عمل اور ارادہ ہر چیز کا خالق اللہ تعالیٰ ہے، لیکن اللہ تعالیٰ نے انسان کو ایک نوع کا اختیار دیا ہے۔ خلق اللہ کی جانب سے ہے اور کسب بندہ کی جانب سے ہے، اگر انسان کاسب اور مختار نہ ہوتا، تو انبیاء علیہم السلام کو نیکی کی تبلیغ کے لیے مبعوث فرمانا، انسان کو احکام کا مکلف کرنا، اور اس کو اس کے اعمال پر جزا اور سزا دینا بے معنی اور عبث ہوتا، اور اللہ تعالیٰ کا کوئی کام عبث نہیں ہے، اللہ تعالیٰ نے خیر اور شر دونوں کو پیدا کیا ہے، شر کی طرف ترغیب کے لیے شیطان کو پیدا کیا اور خیر کی طرف رہنمائی کے لیے انبیاء علیہم السلام کو مبعوث فرمایا اور انسان کو عقل و شعور دے کر یہ اختیار دیا کہ وہ ان میں جس راستے کو چاہے اختیار کرلے، پھر وہ جس کام کا اختیار کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی قدرت اس میں پیدا کر دیتا ہے اور وہ کام اس کے لیے آسان کر دیتا ہے، خواہ نیکی ہو یا بدی اور اسی اختیار کے اعتبار سے وہ جزاء اور سزا کا مستحق قرار پاتا ہے۔

## انسان کے کسب اور اختیار کے متعلق قرآن مجید کی آیات

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

الم نجعل لہ عینین ○ ولسانا و شفتین ○ وھدینہ النجدین ○ فلا اقتحم العقبۃ ○ (بلد: ۱۱-۸)

کیا ہم نے انسان کی دو آنکھیں نہیں بنائیں، اور (اس کی) زبان اور دو ہونٹ (نہیں بنائے) اور ہم نے اسے (نیکی اور بدی کے) دونوں واضح راستے دکھا دیے تو وہ (عمل کی) دشوار گھاٹی میں سے کیوں نہیں گذرا!۔

ان سعیکم لشتی ○ فاما من اعطی واتقی ○ وصدق بالحسنی ○ فسنیسرہ للیسری ○ واما من بخل واستغنی ○ وکذب بالحسنی ○ فسنیسرہ للعسری ○ (اللیل: ۱۰-۴)

بلاشبہ تمہاری کوششیں مختلف نوع کی ہیں، تو جس نے (راہ حق میں) دیا اور اللہ سے ڈرا، اور اچھی بات کو سچ مانا تو عنقریب ہم اس کے لیے سہولت کا راستا آسان کر دیں گے، اور جس نے (راہ حق میں) بخل کیا اور بے پروا رہا اور نیک بات کو جھٹلایا تو ہم بہت جلد اس کے لیے دشواری کا راستہ مہیا کر دیں گے۔

والذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا۔ (عنکبوت: ۶۹)

اور جن لوگوں نے ہماری راہ میں کوشش کی ہم ان کو ضرور اپنی راہیں دکھائیں گے۔

وان لیس للانسان الا ما سعی ○ وان سعیہ سوف یری ○ ثم یجزئہ الجزاء الاوفی ○ (نجم: ۴۱-۳۹)

انسان کو وہی اجر ملے گا جس کی وہ سعی کرتا ہے، اور عنقریب اس کی سعی دیکھی جائے گی، پھر اس کو پورا پورا بدلہ دیا جائے گا۔

فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ○ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ ○ (زلزال : ۸-۷)

تو جس نے ذرہ برابر نیکی کی وہ اس کی (جزا) دیکھے گا اور جس نے ذرہ برابر برائی کی وہ اس کی (سزا) دیکھے گا۔

## انسان کا امور سماویہ میں مجبور اور احکام شرعیہ میں مختار ہونا

اس بات پر بھی غور کرنا چاہیے کہ انسان کن امور میں مجبور ہے، انسان امور سماویہ یا امور تکوینیہ میں مجبور ہے اور احکام شرعیہ میں مختار ہے، مثلاً موت اور حیات، صحت اور مرض، حوادث اور مصائب، رزق کی تنگی اور دیگر سماوی اور تکوینی امور میں انسان مجبور ہے، اور ایمان اور کفر، نیک عمل اور بد عمل کرنے میں انسان مختار ہے اور اسی کے اختیار سے انسان جزاء اور سزا کا مستحق ہوتا ہے، ہم نے تقدیر کے ثبوت میں جو قرآن مجید سے آیات پیش کی ہیں، ان کا تعلق آسمانی اور تکوینی امور سے تھا جن میں انسان مجبور ہے اور احکام شرعیہ میں انسان مختار ہے اس کے ثبوت میں قرآن مجید کی یہ آیات ہیں:

فمن شاء فلیؤمن ومن شاء فلیکفر (کہف : ۲۹)

تو جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے کفر کرے۔

من عمل صالحا فلنفسہ ومن اساء فعلیہا وما ربک بظلام للعبید۔ (حم السجدۃ : ۴۶)

جس نے نیک کام کیا تو اپنے نفع کے لیے اور جس نے برا کام کیا تو اپنے ضرر کے لیے اور آپ کا رب بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں ہے۔

لہا ما کسبت وعلیہا ما اکتسبت۔ (بقرۃ : ۲۸۶)

نفس نے جو (نیک کام) کیا تو اس کا فائدہ اسی کے لیے ہے، اور اس نے جو (برا کام) کیا تو اس کا ضرر (بھی) اسی کے اوپر ہے۔

## بعض کفار کے دلوں پر مہر لگا دینا ان کے اختیار کے منافی نہیں ہے

ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ بعض دلوں پر مہر لگا دیتا ہے، پھر اگر وہ ایمان نہ لائیں تو اس میں ان کا کیا قصور ہے، کیونکہ قرآن مجید میں ہے:

ختم اللہ علی قلوبہم وعلی سمعہم۔ (بقرۃ : ۷)

اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں اور کانوں پر مہر ثبت کر دی۔

اس کا جواب یہ ہے کہ ان کافروں نے اپنے قصد اور اختیار سے بہت سخت جرم کیے اور اللہ تعالیٰ کے نبی کی ایسی شدید گستاخی کی جو ناقابل معافی تھی تو اللہ تعالیٰ نے بطور سزا ان کے دلوں پر مہر لگا دی کہ اب ان کے لیے ایمان لانا ممکن ہی نہیں رہا، قرآن مجید میں ہے:

فبما نقضہم میثاقہم وکفرہم بایت اللہ وقتلہم الانبیاء بغیر حق وقولہم قلوبنا غلف ط بل طبع اللہ علیہا بکفرہم فلا یؤمنون الا قلیلا۔

پھر ان کی عہد شکنی کے باعث، اور اس وجہ سے کہ انھوں نے اللہ تعالیٰ کی آیات کا انکار کیا اور انبیاء کو ناحق قتل کیا اور انھوں نے کہا کہ ہمارے دلوں پر غلاف ہیں، (غلاف نہیں ہیں) بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے کفر کی وجہ سے

(نساء : ۱۵۵)

ان کے دلوں پر مہر لگا دی ہے تو وہ ایمان نہیں لائیں گے مگر تھوڑے۔

اتخذوا ایمانهم جنة فصدوا عن سبیل الله انهم ساء ما کانوا یعملون ○ ذلك بانهم امنوا ثم کفروا فطبع علی قلوبهم فهم لا یفقهون ○

(منافقون : ۳-۲)

منافقوں نے اپنی قسموں کو ڈھال بنالیا، پھر (لوگوں کو) اللہ کی راہ سے روکا، بے شک وہ بہت ہی برے کام کر رہے ہیں، اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ (زبان سے) ایمان لائے پھر انھوں نے (دل کا) کفر ظاہر کیا تو ان کے دلوں پر مہر لگا دی گئی سو وہ (کچھ) نہیں سمجھتے۔

اذا تتلی علیه ایتنا قال اساطیر الاولین ○ کلا بل ران علی قلوبهم ما کانوا یکسبون ○

(تطفیف : ۱۴-۱۳)

جب اس پر ہماری آیات تلاوت کی جاتی ہیں، کہتا ہے (یہ) پہلے لوگوں کی جھوٹی کہانیاں ہیں! ہرگز نہیں! بلکہ ان کے کاموں نے ان کے دلوں پر زنگ چڑھا دیا ہے۔

## تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے متعلق قرآن مجید کی آیات اور احادیث

تقدیر کی دو قسمیں ہیں تقدیر معلق اور تقدیر مبرم، تقدیر معلق بدلتی رہتی ہے اور تقدیر مبرم اٹل اور محکم ہے اس میں تبدیلی محال ہے کیونکہ تقدیر مبرم اللہ تعالیٰ کے علم ازلی سے عبارت ہے اور اللہ تعالیٰ کے علم میں تبدیلی جہل کو مستلزم ہے نہ اس کا علم بدل سکتا ہے نہ تقدیر مبرم بدل سکتی ہے۔ تقدیر معلق یہ ہے کہ مثلاً لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے کہ فلاں شخص شقی ہے یا سعید ہے، یا فلاں کی عمر اتنی ہے پھر اگر وہ کوئی نیک کام کرے یا کوئی نیک شخص اس کے حق میں دعا کرے تو اس کی شقاوت، سعادت سے بدل جاتی ہے یا اس کی عمر بڑھ جاتی ہے اور اگر وہ نیک کام نہ کرے یا کوئی نیک شخص اس کے حق میں دعا نہ کرے تو وہ بدستور شقی رہتا ہے اور اس کی عمر اتنی ہی رہتی ہے اس کو محو اور اثبات سے تعبیر کرتے ہیں، لیکن اللہ تعالیٰ کے علم ازل میں یہ مقرر ہوتا ہے کہ وہ بالآخر شقی ہو گا یا نہیں ہو گا اور اس کی عمر بڑھے گی یا نہیں اور یہی تقدیر مبرم ہے اس کو ام الکتاب سے بھی تعبیر کرتے ہیں مفسرین نے اس آیت سے تقدیر معلق اور تقدیر مبرم کا استنباط کیا ہے:

یمحوا الله ما یشاء ویثبت وعنده ام الکتاب۔

(رعد : ۳۹)

اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جو چاہتا ہے ثابت رکھتا ہے اور اسی کے پاس اصل کتاب ہے۔

اس آیت میں محو اور اثبات سے مراد قضاء معلق ہے اور ام الکتاب سے مراد قضاء مبرم ہے۔

قضاء معلق کا ذکر ان احادیث میں ہے:

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن سلمان قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یرد القضاء الا الدعاء ولا یزید فی العمر الا البر هذا حدیث حسن

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تقدیر کو صرف دعا ٹال سکتی ہے اور عمر صرف نیکی سے زیادہ ہوتی ہے یہ حدیث حسن

غریب۔ [1]

غریب ہے۔

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یزید فی العمر الا البر ولا یرد القدر الا الدعاء وان الرجل لیحرم الرزق بخطیئۃ۔ [2]

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عمر صرف نیکی سے زیادہ ہوتی ہے اور تقدیر صرف دعا سے ٹلتی ہے اور انسان اپنے گناہ کی وجہ سے رزق سے محروم ہو جاتا ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من سرہ ان یبسط لہ رزقہ او ینسأ فی اثرہ فلیصل رحمہ۔ [3]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے جس کو رزق کی کشادگی یا عمر میں زیادتی سے خوشی ہو وہ رشتہ داروں سے تعلق جوڑے۔

اس حدیث کو امام مسلم نے بھی روایت کیا ہے۔ [4]

اور قضاء مبرم کے متعلق یہ احادیث ہیں:

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

قال ابو ھریرۃ قال لی النبی صلی اللہ علیہ وسلم جف القلم بما انت لاق۔ [5]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے ساتھ جو کچھ ہونے والا ہے اس کے متعلق قلم خشک ہو چکا ہے۔

عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حدثنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو الصادق المصدوق فواللہ ان احدکم لیعمل بعمل اھل النار حتی ما یکون بینہ وبینھا غیر ذراع فیسبق علیہ الکتاب فیعمل بعمل اھل الجنۃ فیدخلھا وان الرجل لیعمل بعمل اھل

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہم سے ارشاد فرمایا اور آپ بہت سچے ہیں، بخدا تم میں سے کوئی شخص دوزخ کے سے عمل کرتا رہتا ہے حتیٰ کہ اس کے اور دوزخ کے درمیان صرف ایک گز کا فاصلہ رہ جاتا ہے پھر اس پر تقدیر غالب آتی ہے اور وہ جنتیوں کے عمل کرتا ہے اور جنت

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ ھ، جامع ترمذی ص ۳۱۲، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ ھ، سنن ابن ماجہ ص ۱۰ 〃 〃

[3] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۷۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[4] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۳۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[5] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۷۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ ھ

الجنة حتی ما یکون بینه و بینها غیر ذراع فیسبق علیه الکتاب فیعمل بعمل اهل النار فیدخلها۔ [1]

میں داخل ہو جاتا ہے، اور کوئی شخص جنتیوں کے سے عمل کرتا رہتا ہے حتیٰ کہ اس کے اور جنت کے درمیان صرف ایک گز کا فاصلہ رہ جاتا ہے، پھر اس پر تقدیر غالب آتی ہے اور وہ دوزخیوں کے عمل کرتا ہے اور دوزخ میں داخل ہو جاتا ہے۔

## تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے متعلق مفسرین کی آراء

قضاء معلق اور قضاء مبرم کے متعلق مفسرین کی تصریحات حسب ذیل ہیں:

امام رازی یمحوا اللّٰہ ما یشاء و یثبت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ اہل سنت کا یہ عقیدہ ہے کہ جو کچھ ہونا ہے اس کے متعلق قلم خشک ہو چکا ہے تو پھر لوح میں کسی چیز کے مٹانے اور اس کو ثابت رکھنے کا کیا مطلب ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ اس محو اور اثبات کے متعلق بھی قلم خشک ہو چکا ہے، اللہ تعالیٰ کے علم ازلی اور اس کی قضاء میں یہ پہلے سے تھا کہ کس چیز کو مٹانا ہے اور کس چیز کو باقی رکھنا ہے، اور اس آیت میں ام الکتاب سے مراد اللہ تعالیٰ کا علم ہے۔ [2]

علامہ قرطبی لکھتے ہیں:

عقیدہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی قضاء میں کوئی تبدیلی نہیں ہے اور یہ محو اور اثبات قضاء میں پہلے سے تھا، اور جو کچھ قضاء میں مقرر ہو چکا ہے وہ حتمی طور پر واقع ہوتا ہے، حضرت ابن عباس سے ام الکتاب کے متعلق سوال کیا گیا تو انہوں نے کہا اس سے مراد اللہ تعالیٰ کا علم ہے۔ [3]

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

بعض اہل علم نے تقدیر کے مسئلہ میں یہ لکھا ہے کہ ہر چیز میں تغیر اور تبدل ممکن ہے حتیٰ کہ قضاء ازلی میں بھی تغیر اور تبدل ممکن ہے، ان کے بعض دلائل یہ ہیں:

حدیث صحیح میں ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قنوت میں دعا کی:

وقنی شر ما قضیت۔ تو نے جو قضا کی ہے اس کے شر سے مجھے محفوظ رکھ۔

اس دعا میں قضاء ازلی کے شر سے محفوظ رہنے کی طلب ہے اور اگر قضاء ازلی میں تغیر ممکن نہ ہوتا تو اس سے محفوظ رہنے کی طلب صحیح نہیں تھی، نیز جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح کے لیے نہ آنے کا عذر بیان کیا تو فرمایا:

خشیت ان تفرض علیکم فتعجزوا مجھے یہ خدشہ ہے کہ تراویح تم پر فرض کر دی جائیگی

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۷۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۵ ص ۲۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[3] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۹ ص ۳۳۳-۳۳۲، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

عنها۔ اور تم اس کے پڑھنے سے عاجز ہو جاؤ گے!

کیونکہ اگر قضاء ازلی میں اس کا فرض ہونا تھا تو یہ ہر حال میں فرض ہوتی اور اگر قضاء سابق میں اس کی فرضیت نہیں تھی تو اگر آپ تراویح پڑھاتے رہتے تب بھی اس کا فرض ہونا محال تھا، اس لیے آپ کو تراویح کی فرضیت کا جو خدشہ تھا وہ اسی وقت صحیح ہو سکتا ہے جب قضاء سابق میں تغیر ممکن ہو، نیز شب معراج آپ کو معلوم ہو چکا تھا کہ صرف پانچ نمازیں فرض ہوں گی اور ان کے علاوہ نماز فرض نہیں ہوگی، اس کے باوجود آپ کو یہ خدشہ تھا کہ تراویح فرض نہ ہو جائے اور یہ خدشہ بھی صحیح ہو سکتا ہے جب قضاء سابق میں تغیر ممکن ہو، نیز جب سخت آندھی آتی تو آپ کو یہ خوف ہوتا کہ کہیں قیامت نہ آگئی ہو، حالانکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو خبر دی تھی کہ قیامت آنے سے پہلے مہدی کا ظہور ہوگا، یاجوج ماجوج اور دابۃ الارض کا خروج ہوگا، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا، اور سورج مغرب سے طلوع ہوگا، اور ان علامتوں کے ظہور سے پہلے آپ کو قیامت کے آنے کا خوف دامن گیر ہونا اسی وقت درست ہو سکتا ہے جب آپ کے نزدیک قضاء سابق میں تغیر ممکن ہو، اسی طرح جن صحابہ کو آپ نے جنت کی بشارت دے دی تھی، وہ بھی دوزخ سے بہت ڈرتے تھے، حتیٰ کہ بعض یہ کہتے تھے کہ "کاش میری ماں نے مجھ کو جنا نہ ہوتا" حضرت عمر یہ فرماتے تھے کہ اگر یہ اعلان کر دیا جائے کہ ایک شخص کے سوا سب جنت میں چلے جائیں گے تو مجھے یہ گمان ہوگا کہ وہ ایک میں ہوں" اور جب مخبر صادق ان کے جنتی ہونے کی خبر دے چکے ہیں تو ان کے گمان کی صرف یہ وجہ ہے کہ قضاء میں تغیر ممکن ہے، نیز اگر قضاء میں تغیر ممکن نہ ہو تو پھر دعا کرنا لغو اور عبث ہوگا، کیونکہ اگر وہ کام ہونا ہے تو دعا کرے یا نہ کرے وہ کام ہو جائے گا اور اگر نہیں ہونا تو دعا بے سود ہے اور اس کام کو طلب کرنا محال کو طلب کرنا ہے، حالانکہ دعا کرنے کا حکم ہے، اور اس کا یہ جواب صحیح نہیں ہے کہ محض عبودیت کے اظہار اور اللہ کی طرف احتیاج کو بیان کرنے کے لیے دعا کی جاتی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ادعونی استجب لکم۔ تم مجھ سے دعا کرو میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

نیز امام حاکم نے صحیح سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے:

لاینفع الحذر من القدر ولکن اللہ تعالیٰ یمحو بالدعاء مایشاء من القدر۔ تقدیر سے ڈرنے سے فائدہ نہیں ہوگا لیکن اللہ تعالیٰ دعاء کے سبب جو چاہتا ہے تقدیر سے مٹا دیتا ہے۔

امام ابن مردویہ اور امام ابن عساکر نے حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس آیت (یمحو اللہ مایشاء) کے متعلق سوال کیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لاقرن عینك بتفسیرها ولاقرن عین امتی بعدی بتفسیرها الصدقة علی وجهها و بر الوالدین و اصطناع المعروف محول الشقاء سعادة و یزید فی العمر و یقی مصارع السوء۔ میں اس آیت کی تفسیر کر کے تمہاری آنکھیں ٹھنڈی کروں گا اور میرے بعد میری امت کی آنکھیں تم ٹھنڈی کرنا، صحیح طریقہ سے صدقہ کرنا، ماں باپ سے حسن سلوک کرنا اور نیکی کے کام کرنا، شقاوت کو سعادت سے بدل دیتا ہے، عمر زیادہ کرتا ہے اور ناگہانی آفتوں سے محفوظ رکھتا ہے۔

اس حدیث کا معنی اسی وقت درست ہوگا جب قضاء میں تغیر ممکن ہو، اور تقدیر میں تغیر اور تبدل کے متعلق اس قدر زیادہ احادیث اور آثار ہیں جو شمار سے باہر ہیں، لیکن اس کے جواب میں یہی کہا جائے گا کہ قضاء میں تغیر اور تبدل کے متعلق جس قدر احادیث اور آثار ہیں ان سب کا رجوع قضاء معلق کی طرف ہے اور قضاء میں تغیر اور تبدل کے بعد جو کچھ ہوتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کو پہلے سے معلوم ہے اور وہی تقدیر مبرم ہے اور وہی اللہ تعالیٰ کا علم ہے اور اللہ تعالیٰ کے علم میں تغیر اور تبدل ممکن نہیں ہے، ورنہ اللہ تعالیٰ کا جہل لازم آئے گا تعالی الله عن ذلك علوا كبيرا۔ [۱]

## تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے متعلق محدثین کی آراء

قضاء مبرم اور قضاء معلق کے متعلق محدثین کی آراء حسب ذیل ہیں:

علامہ نووی لکھتے ہیں:

بعض احادیث میں جو نیک اعمال کی وجہ سے رزق اور عمر میں زیادتی کا ذکر ہے، یہ فرشتوں اور لوح محفوظ کے اعتبار سے ہے، مثلاً فرشتوں کے لیے یہ ظاہر کیا جاتا ہے کہ فلاں شخص کی عمر ساٹھ سال ہے، البتہ اگر اس نے صلہ رحمی کی تو اس کی عمر چالیس سال زیادہ کر دی جائے گی، اور اللہ سبحانہ کو علم ہوتا ہے کہ واقع میں اس کی عمر کتنی ہوگی، اور قرآن مجید کی آیت يمحو الله ما يشاء و يثبت سے یہی مراد ہے۔ لہذا اللہ تعالیٰ کے علم ازلی اور تقدیر مبرم کے اعتبار سے اس کی عمر میں کوئی زیادتی نہیں ہے بلکہ زیادتی محال ہے اور مخلوق پر جو لوح محفوظ سے ظاہر کیا جاتا ہے اس کے اعتبار سے زیادتی ہے اور یہی حدیث میں مراد ہے۔ [۲]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جو چیز اللہ تعالیٰ کے علم سابق میں ہے اس میں کوئی تغیر اور تبدل نہیں ہوتا، اور جو چیز مخلوق کے علم میں ہے اس کے اعتبار سے تغیر اور تبدل جائز ہے، اس علم کا تعلق کراماً کاتبین اور دیگر ان فرشتوں سے ہوتا ہے جو انسانوں کے ساتھ موکل رہتے ہیں، اور اسی علم میں محو اور اثبات واقع ہوتا ہے، مثلاً علم کا زیادہ اور کم ہونا اور جو چیز اللہ کے علم میں ہے اس میں کوئی محو اور اثبات نہیں ہے اور حقیقی علم اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ [۳]

حافظ بدر الدین عینی حنفی اس مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

حافظ ابو موسیٰ مدینی اپنی سند کے ساتھ حضرت عبد الرحمن بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے آج رات ایک عجیب خواب دیکھا میری امت میں سے ایک شخص کے پاس ملک الموت علیہ السلام روح قبض کرنے کے لیے آیا تو اس کے پاس اس کے باپ کی نیکی آئی اور اس نے ملک الموت کو واپس کر دیا۔ انھوں نے کہا یہ حدیث بہت حسن ہے۔ نیز انھوں نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابو ہریرہ اور حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ابن آدم! اپنے رب سے

---

[۱] علامہ ابو الفضل سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۳ ص ۱۷۱-۱۷۰، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[۲] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۲ ص ۳۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۳] علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱۱ ص ۴۸۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت، ۱۴۰۱ھ

ڈر اور اپنے ماں باپ کے ساتھ نیکی کر، اور اپنے رشتہ داروں سے صلہ رحمی کر، اس سے تیری عمر میں اضافہ ہوگا، تیری آسانیاں (مزید) آسان ہوں گی، تیری مشکلات دور ہوں گی اور تیرا رزق آسان ہوگا، اور انھوں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صلہ رحمی عمر کو زیادہ کرتی ہے، اور حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عمر میں زیادتی صرف ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنے سے ہوتی ہے اور رزق میں زیادتی صرف صلہ رحمی سے ہوتی ہے، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کے متعلق پوچھا:

یمحوا اللہ ما یشاء و یثبت۔ اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جو چاہتا ہے ثابت رکھتا ہے۔

آپ نے فرمایا: صحیح طریقہ سے صدقہ دینا، ماں باپ سے حسن سلوک کرنا، نیک کام کرنا، اور صلہ رحمی کرنا، بری تقدیر کو اچھی تقدیر سے بدل دیتا ہے عمر زیادہ کرتا ہے اور ناگہانی آفات سے محفوظ رکھتا ہے۔ بعض روایات میں یہ اضافہ بھی ہے کہ جس شخص نے ان میں سے ایک نیکی بھی کر لی، اللہ تعالیٰ اس کو تینوں درجے عطا کرتا ہے۔ اور حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک انسان صلہ رحمی کرتا رہتا ہے اور اس کی (مقرر کردہ) عمر میں سے صرف تین دن باقی ہوتے ہیں تو اللہ تعالیٰ اس کی عمر میں تیس سال زیادہ کر دیتا ہے، اور ایک آدمی قطع رحمی (رشتہ داروں سے تعلق منقطع) کرتا رہتا ہے اور ابھی اس کی (مقرر کردہ) عمر میں تیس سال باقی ہوتے ہیں تو اللہ تعالیٰ اس کی عمر کم کر دیتا ہے حتیٰ کہ اس کی عمر میں صرف تین دن باقی رہ جاتے ہیں پھر کہا یہ حدیث حسن غریب ہے اور انھوں نے داؤد بن عیسیٰ سے روایت کیا کہ تورات میں لکھا ہے کہ صلہ رحمی حسن اخلاق اور رشتہ داروں سے نیکی کرنا گھروں کو آباد رکھتا ہے، مال میں اضافہ کرتا ہے اور عمر زیادہ کرتا ہے خواہ لوگ کافر ہوں، پھر کہا یہ حدیث حسن غریب ہے اور حضرت ابو سعید خدری نے اس حدیث کو تورات سے مرفوعاً روایت کیا ہے۔ (یہ تمام احادیث حافظ ابو محمد منذری نے الترغیب والترہیب میں اپنی اسانید کے ساتھ روایت کی ہیں۔)

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ رزق اور عمر تقدیر میں مقدر اور مقرر ہو چکا ہے پھر اس میں کمی اور زیادتی کس طرح متصور ہوگی؟ علامہ ابو الفرج نے اس کے پانچ جواب دیئے ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱)۔ رزق میں زیادتی سے مراد رزق کی وسعت اور عمر میں زیادتی سے مراد صحت بدن ہے کیونکہ غنیٰ کو حیات اور فقر کو موت کہا جاتا ہے۔

(۲)۔ انسان کی زندگی سو سال لکھی گئی، اور اس کی نیکی کی زندگی کے اسی سال لکھے گئے اور جب اس نے صلہ رحمی کی تو اللہ تعالیٰ نے اس کی نیکی میں بیس سال بڑھا دیئے۔ یہ دونوں جواب علامہ ابن قتیبہ نے دیئے ہیں۔

(۳)۔ عمر میں یہ زیادتی بھی ازل میں مقرر تھی، لیکن اس اضافہ کو بہ طور انعام کے صلہ رحمی پر موقوف کیا گیا تھا گویا یوں لکھا گیا تھا کہ فلاں شخص پچاس سال زندہ رہے گا اور اگر اس نے صلہ رحمی کی تو ساٹھ سال زندہ رہے گا۔

(۴)۔ یہ زیادتی لوح محفوظ میں لکھی گئی ہے (یعنی لوح میں پچاس سال مٹا کر ساٹھ سال لکھ دیا گیا) اور یہ اللہ تعالیٰ کا علم لوح محفوظ کے منافی ہے اور اللہ تعالیٰ کو جو انسان کی عمر کی انتہا معلوم ہے، اس میں کوئی تغیر نہیں ہے اور

لوح محفوظ میں لکھی ہوئی عمر کو کبھی مٹا کر بڑھا دیا جاتا ہے اور کبھی اس کو برقرار رکھا جاتا ہے، اور اللہ تعالیٰ کو انجام کار اس کی عمر کا جو علم ہے وہ حتمی اور قطعی ہے، اس میں کوئی کمی بیشی اور تغیر اور تبدل نہیں ہے، اگر یہ اشکال ہو کہ جب انسان کی حتمی عمر میں کوئی کمی بیشی نہیں ہوتی تو لوح محفوظ میں لکھی ہوئی عمر میں کمی اور بیشی کا کیا فائدہ ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ معاملات ظواہر پر مبنی ہیں اور معلوم باطن (اللہ تعالیٰ کا ازلی علم) مخفی ہے اس پر کوئی حکم معلق نہیں ہے پس یہ جائز ہے کہ لوح محفوظ کے لکھے گئے میں زیادتی اور کمی اور محو اور اثبات ہوتا کہ یہ کمی بیشی شارع علیہ السلام کی ترجمانی سے انسانوں تک پہنچے اور اس سے ماں باپ کے ساتھ نیکی کی فضیلت اور سعادت اور ماں باپ کی نافرمانی کی مذمت اور نحوست کا علم ہو، اور یہ بھی جائز ہے کہ اس زیادتی اور کمی کا ملائکہ علیہم السلام کے ساتھ تعلق ہو اور انہیں انسان کی عمر کو برقرار رکھنے اور اس میں تبدیلی کرنے کا حکم دیا جائے اور حتمی اور قطعی حکم پر ملائکہ علیہم السلام کو اطلاع نہ ہو۔

(۵)۔ عمر میں زیادتی سے مراد عمر میں برکت، نیک کاموں کی توفیق دینا اور کم عمر میں اپنی ان مہمات اور مقاصد کو انجام تک پہنچانا ہے جن کو دوسرے زیادہ عمر میں بہ مشکل پہنچا سکتے ہیں، اور قاضی عیاض نے یہ کہا اس سے مراد یہ ہے کہ انسان کی موت کے بعد اس کا ذکر خیر لوگوں کی زبانوں پر جاری رہے گا گویا کہ وہ مرا نہیں زندہ ہے اور حکیم ترمذی نے کہا اس سے مراد برزخ میں کم عرصہ کا قیام ہے۔ [۱]

## تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے متعلق متکلمین کی آراء

جن احادیث میں نیکی سے عمر میں اضافہ کا ذکر ہے، ان کے متعلق علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ اگر انسان نے مثلاً یہ نیکی نہیں کی تو اس کی عمر چالیس سال ہوگی، لیکن اللہ تعالیٰ کو علم تھا کہ انسان وہ نیکی کرے گا اور اس کی عمر ستر سال ہو جائے گی تو اللہ تعالیٰ کے علم کی بناء پر اس اضافہ کی نسبت اس نیکی کی طرف کر دی گئی۔ [۲]

علامہ شمس الدین خیالی لکھتے ہیں:

بلکہ صحیح جواب یہ ہے کہ یہ تمام احادیث اخبار احاد ہیں اور جن آیات قطعیہ سے تقدیر مبرم ثابت ہے یہ ان سے معارضہ کی صلاحیت نہیں رکھتیں یا پھر عمر میں اضافہ سے مراد خیر اور برکت میں اضافہ ہے۔ [۳]

علامہ عبد العزیز پرہاروی اس بحث میں لکھتے ہیں:

بعض احادیث میں مذکور ہے کہ عبادت سے عمر زیادہ ہو جاتی ہے اور دعا تقدیر کو بدل دیتی ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ جس طرح مسبب مقدر ہے اسی طرح سبب بھی مقدر ہے اور یہ جواب مشکوٰۃ نبوت سے مستفاد ہے، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کیا گیا کہ کیا دم اور دعا تقدیر کو بدل دیتی ہیں، تو آپ نے فرمایا دم اور دعا کو بھی اللہ نے مقدر کیا ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ قرآن مجید میں ہے:

---

[۱] ۔ علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۸۲۔۱۸۱، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[۲] ۔ علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۷۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

[۳] ۔ علامہ شمس الدین احمد بن موسیٰ خیالی متوفی ۸۷۰ھ، حاشیۃ الخیالی ص ۱۱۳، مطبوعہ مطبع یوسفی لکھنؤ

یمحوا اللہ ما یشاء و یثبت ۖ و عندہ ام الکتاب۔ (الرعد: ۳۹)

اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جو چاہتا ہے ثابت رکھتا ہے اور اسی کے پاس اصل کتاب ہے۔

اور بعض مفسرین نے ذکر کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے پاس دو کتابیں ہیں، ایک کتاب المحو والاثبات ہے، جس میں تغیر اور تبدل ہوتا ہے اور ایک ام الکتاب ہے جس میں کوئی تغیر اور تبدل نہیں ہوتا۔

نیز علامہ پرہاروی لکھتے ہیں:

مسئلہ تقدیر میں لوگوں کی بعض خرافات ہیں، ان میں سے ایک قول یہ ہے کہ قضاء کی دو قسمیں ہیں ایک مبرم ہے جس میں تغیر نہیں ہوتا اور ایک قضاء معلق ہے جس میں دعاء اور دواء سے تغیر ہو جاتا ہے اور تحقیق یہ ہے کہ کل قضاء مبرم ہیں ورنہ اللہ تعالیٰ کا علم جہل سے منقلب ہو جائے گا۔ تعالی اللہ عن ذلک۔

انہی خرافات میں سے بعض شارحین بیضاوی کا یہ قول ہے کہ قضاء مبرم میں بھی تغیر ہو جاتا ہے کیونکہ ایک حدیث میں ہے کہ ایک بچہ کے قرآن مجید پڑھنے سے جنتی عذاب اٹھ جاتا ہے اور تم کو معلوم ہے کہ یہ حدیث موضوع ہے، اسی طرح بعض صوفیا کا یہ قول ہے کہ قضاء مبرم میں صرف شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز تصرف کرتے ہیں، اور انہی خرافات میں سے یہ قول ہے کہ بعض مشائخ سے دعا کا سوال کیا گیا، انھوں نے کہا قضاء الٰہی میں اس کے خلاف مقرر ہو چکا ہے، پھر انھوں نے دعا کی اور ان کی دعا قبول ہو گئی، اس قسم کے تمام اقوال باطل ہیں۔[1]

میں کہتا ہوں کہ جن مشائخ اور اکابر صوفیہ کی عبارات میں یہ مذکور ہے کہ ان کی دعا سے قضاء مبرم ٹل جاتی ہے اس کی یہ تاویل ہو سکتی ہے کہ اس سے مراد مبرم اضافی ہے حقیقی مبرم نہیں ہے، مبرم اضافی سے یہ مراد ہے کہ حقیقت میں قضاء معلق ہے لیکن ان سے کم درجہ کے مشائخ کی دعاء سے وہ قضاء نہیں ٹل سکتی تھی، اس لیے ان کے اعتبار سے وہ مبرم تھی، اور جو قضاء حقیقۃً مبرم ہو وہ اٹل ہے اس کو کوئی نہیں ٹال سکتا، اور وہی اللہ تعالیٰ کا علم ازلی ہے، باقی علامہ پرہاروی کا قضاء معلق کو خرافات میں شمار کرنا صحیح نہیں ہے۔

تقدیر کا موضوع بہت وسعت کو چاہتا ہے، ہم نے یہاں مختصراً گفتگو کی ہے، تقدیر کے بعض پہلوؤں پر ہم نے ایک مفصل مقالہ لکھا ہے، جو مقالات سعیدی میں شامل ہے، اور اس کے بعض دوسرے پہلوؤں پر ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع میں بحث کی ہے، جو حضرات اس موضوع کو تفصیل سے پڑھنا چاہیں وہ ان مقامات کا بھی مطالعہ کریں۔

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں سے تعلقات رکھنے کی تحقیق

اس حدیث میں ہے: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: جب تم ان لوگوں (منکرین تقدیر) سے ملو تو ان سے کہنا کہ میں ان سے لاتعلق ہوں، اور وہ مجھ سے اور عبداللہ بن عمر حلفیہ کہتا ہے کہ اگر ان لوگوں میں سے کوئی شخص احد پہاڑ جتنا سونا بھی خیرات کر دے، تو اللہ تعالیٰ اس کے اس عمل کو اس وقت تک قبول نہیں کرے گا جب تک کہ وہ تقدیر پر ایمان نہ لے آئے۔

---

[1] علامہ عبدالعزیز پرہاروی، نبراس ص ۲۹۸ - ۲۹۷ ملخصاً، مطبوعہ مکتبہ قادریہ رضویہ لاہور، ۱۳۹۷ھ

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کفار اور بدعقیدہ لوگوں میں میل جول اور دوستی رکھنا حرام ہے، البتہ محبت اور دلی تعلق کے بغیر ان سے محض معاملہ اور کاروبار کرنا جائز ہے، کفار اور بدعقیدہ لوگوں سے محبت اور دوستی کی ممانعت قرآن مجید کی حسب ذیل آیات سے ثابت ہے۔

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں سے محبت رکھنے اور دوستی کرنے کی ممانعت کے متعلق قرآن مجید کی آیات

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

یاایها الذین امنوا لاتتخذوا عدوی و عدوکم اولیاء تلقون الیهم بالمودة وقد کفروا بما جاءکم من الحق۔ (ممتحنة: ۱)

اے ایمان والو! میرے اور اپنے دشمنوں کو دوست نہ بناؤ، تم ان کو دوستی کا پیغام بھیجتے ہو، حالانکہ انھوں نے اس حق کا انکار کیا ہے جو تمہارے پاس آیا ہے۔

یاایها الذین امنوا لاتتولوا قوما غضب الله علیهم قد یئسوا من الاخرة کما یئس الکفار من اصحاب القبور۔ (ممتحنة: ۱۳)

اے ایمان والو! ایسے لوگوں سے دوستی نہ کرو جن پر اللہ نے غضب فرمایا، بے شک وہ آخرت سے مایوس ہو چکے، جیسے کفار قبر والوں سے مایوس ہو چکے ہیں۔

لاتجد قوما یؤمنون بالله والیوم الاخر یوادون من حاد الله ورسوله ولو کانوا اباءهم او ابناءهم او اخوانهم او عشیرتهم۔ (مجادلة: ۲۲)

(اے محبوب!) جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں، آپ انھیں اس حال پر نہ پائیں گے کہ وہ ان لوگوں سے محبت کریں جو اللہ اور اس کے رسول سے عداوت رکھتے ہوں، خواہ وہ ان کے باپ ہوں، یا ان کے بیٹے یا ان کے بھائی یا ان کے قریبی رشتہ دار!

لایتخذ المؤمنون الکفرین اولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من الله فی شیء الا ان تتقوا منهم تقة ویحذرکم الله نفسه والی الله المصیر۔ (آل عمران: ۲۸)

ایمان والے مؤمنوں کے سوا کافروں کو دوست نہ بنائیں، اور جو ایسا کرے، اس کا اللہ سے کوئی تعلق نہیں، البتہ اگر تم ان سے جان بچانا چاہو، تو دوستی کے اظہار میں حرج نہیں) اور اللہ تمہیں اپنے (غضب) سے ڈراتا ہے، اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار۔ (هود: ۱۱۳)

اور جن لوگوں نے ظلم کیا ہے ان کی طرف مائل نہ ہو ورنہ تمہیں دوزخ کی آگ پہنچے گی۔

يا يها الذين امنوا لا تتخذوا بطانة من دونكم لا يالونكم خبالا۔ (آل عمران: ۱۱۸)

اے ایمان والو! غیروں کو اپنا راز دار نہ بناؤ، وہ تمہاری تباہی میں کمی نہیں کریں گے۔

واذا رايت الذين يخوضون فی اياتنا فاعرض عنهم حتی يخوضوا فی حديث غيره واما ينسينك الشيطان فلا تقعد بعد الذكری مع القوم الظلمين۔ (انعام: ۶۸)

(اور اے مخاطب) جب تو ان لوگوں کو دیکھے جو ہماری آیتوں میں کج بحثی کرتے ہیں تو ان سے منہ پھیر لے، حتی کہ وہ کسی اور بات میں بحث کرنے لگیں، اور اگر تجھے شیطان بھلا دے تو یاد آنے کے بعد ظلم کرنے والی قوم کے ساتھ نہ بیٹھ۔

اذا سمعتم ايت الله يكفر بها ويستهزا بها فلا تقعدوا معهم حتی يخوضوا فی حديث غيره انكم اذا مثلهم۔ (نساء: ۱۴۰)

جب تم سنو کہ اللہ کی آیات کا انکار کیا جا رہا ہے اور ان کا استہزاء کیا جا رہا ہے تو ان کے ساتھ نہ بیٹھو حتی کہ وہ کسی دوسری بات میں مشغول ہو جائیں (ورنہ) بلاشبہ اس وقت تم (بھی) انہی کی مثل ہو جاؤ گے۔

آخر الذکر دو آیتوں سے معلوم ہوا کہ کفار اور بدعقیدہ لوگوں کے پاس اس وقت بیٹھنا منع ہے جب وہ دین اسلام کے خلاف باتیں کر رہے ہوں، ان کی مجلس میں مطلقاً بیٹھنا منع نہیں ہے، البتہ کفار اور بدعقیدہ لوگوں سے محبت اور دوستی رکھنا مطلقاً حرام اور ممنوع ہے، جیسا کہ باقی ذکر کردہ آیات سے واضح ہو گیا۔

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں سے محبت رکھنے اور دوستی کرنے کی ممانعت کے متعلق احادیث اور آثار

امام مسلم اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن ابی هريرة عن رسول الله صلی الله عليه وسلم انه قال سيكون فی اخر امتی اناس يحدثونكم بما لم تسمعوا انتم ولا اباءكم فاياكم واياهم۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے آخر میں کچھ لوگ ظاہر ہوں گے جو تمہارے سامنے ایسی حدیثیں بیان کریں گے جن کو تم نے سنا ہو گا نہ تمہارے باپ دادا نے، تم ان سے دور رہنا وہ تم سے دور رہیں۔

عن ابی هريرة يقول قال رسول الله صلی الله عليه وسلم يكون فی اخر الزمان دجالون كذابون ياتونكم من الاحاديث بما لم تسمعوا انتم ولا اباءكم فاياكم واياهم لا يضلونكم

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آخر زمانہ میں دجال اور کذاب ہوں گے جو تمہارے پاس ایسی احادیث لائیں گے جن کو تم نے سنا ہو گا نہ تمہارے باپ دادا

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، مقدمہ صحیح مسلم ج ۱ ص ۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ولا یفتنونکم۔ [۱]

نے، تم ان سے دور رہنا وہ تم سے دور رہیں کہیں وہ تم کو گمراہ نہ کریں اور تم کو فتنہ میں نہ ڈال دیں۔

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم فاذا رايتم الذين يتبعون ما تشابه منه فاولئك الذين سمى الله فاحذروهم۔ [۲]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو آیات متشابہات کی تاویل کرتے ہیں، تو یہی وہ لوگ ہیں جن کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا ان کے دلوں میں کجی ہے، ان سے اجتناب کرو۔

عن ابن عمر عن النبى صلى الله عليه وسلم قال القدرية مجوس هذه الامة ان مرضوا فلا تعودوهم و ان ماتوا فلا تشهدوهم۔ [۳]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قدریہ اس امت کے مجوس ہیں، وہ اگر بیمار ہوں تو ان کی عیادت نہ کرو، اور اگر وہ مر جائیں تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ۔

عن حذيفة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لكل امة مجوس و مجوس هذه الامة الذين يقولون لا قدر من مات منهم فلا تشهدوا جنازته ومن مرض منهم فلا تعودوهم۔ [۴]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر امت کے مجوس ہیں، اور اس امت کے مجوس وہ لوگ ہیں جو منکر تقدیر ہیں وہ اگر مر جائیں تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ اور اگر وہ بیمار ہوں تو ان کی عیادت نہ کرو۔

عن عمر بن الخطاب ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لا تجالسوا اهل القدر ولا تفاتحوهم۔ [۵]

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: منکرین تقدیر کے ساتھ نہ بیٹھو اور نہ ان سے بحث کرو۔

حافظ الہیثمی ذکر کرتے ہیں:

عن عمر بن الخطاب ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لعائشة يا عائشة ان

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ سے

---

[۱] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، مقدمہ صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۲] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۲۸۱ ـ ۲۷۵، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[۳] ″ ″ ″ ″ سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۲۸۸، ″ ″ ″ ″

[۴] ″ ″ ″ ″ سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۲۸۸، ″ ″ ″ ″

[۵] ″ ″ ″ ″ سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۲۹۳، ″ ″ ″ ″

الذین فرقوا دینہم وکانوا شیعا ھم اصحاب البدع واصحاب الاھواء لیس لھم توبۃ انا منھم بری وھم منی براء رواہ الطبرانی فی الصغیر وفیہ بقیۃ ومجالد بن سعید وکلاھما ضعیف[1]

فرمایا: "جن لوگوں نے دین میں تفریق کی وہ ایک گروہ تھا" اس سے مراد بدعتی اور گمراہ لوگ ہیں، ان کی توبہ نہیں ہے میں ان سے بری ہوں اور وہ مجھ سے بری ہیں، اس حدیث کو امام طبرانی نے معجم صغیر میں روایت کیا ہے اور اس میں بقیہ اور مجالد بن سعید دو ضعیف راوی ہیں۔

علامہ ابن حجر ہیتمی مکی لکھتے ہیں:

والعقیلی فی الضعفاء عن انس ان اللہ اختارنی واختار لی اصحابا واصہارا وسیاتی قوم یسبونھم وینتقصونھم فلا تجالسوھم ولا تشاربوھم ولا تواکلوھم ولا تناکحوھم[2]

امام عقیلی نے کتاب الضعفاء میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے منتخب فرما لیا اور میرے لیے اصحاب اور سسرال کو منتخب فرمایا، عنقریب ایسے لوگ آئیں گے جو میرے اصحاب اور سسرال والوں کو برا کہیں گے اور ان کے عیب نکالیں گے، تم ان کے ساتھ مت بیٹھنا، ان کے ساتھ پینا نہ کھانا، اور نہ ان کے ساتھ نکاح کرنا۔

---

امام دارمی روایت کرتے ہیں:

عن ایوب قال ابو قلابۃ لا تجالسوا اھل الاھواء ولا تجادلوھم فانی لا امن ان یغمسوکم فی ضلالتھم او یلبسوا علیکم ما کنتم تعرفون۔[3]

ایوب بیان کرتے ہیں کہ ابو قلابہ نے کہا گمراہ فرقوں کے پاس نہ بیٹھو، نہ ان سے بحث کرو کیونکہ مجھے یہ خدشہ ہے کہ وہ اپنی گمراہی میں تم کو مبتلا کر دیں گے، یا تمہارے عقائد کو تم پر مشتبہ کر دیں گے۔

اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی روایت کیا ہے[4]

نیز امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن ابی جعفر قال لا تجالسوا اھل الاھواء فانھم الذین یخوضون فی آیات اللہ[5]

ابو جعفر کہتے ہیں کہ گمراہ فرقوں کے ساتھ نہ بیٹھو، کیونکہ یہی وہ لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کی آیات میں کج بحثی

---

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۱ ص ۱۸۸، مطبوعہ دار الکتاب العربی، ۱۴۰۲ھ

[2] علامہ احمد بن حجر مکی شافعی متوفی ۹۷۴ھ، الصواعق المحرقۃ ص ۱۴، مطبوعہ مکتبۃ القاہرہ، ۱۳۸۵ھ

[3] امام عبد اللہ بن عبد الرحمان دارمی متوفی ۲۵۵ھ، سنن دارمی ج ۱ ص ۹۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[4] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، شعب الایمان ج ۷ ص ۶۰، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت، ۱۴۱۰ھ

[5] شعب الایمان ج ۷ ص ۶۰

کرتے ہیں۔

عن الوضين بن عطاء قال اوحى الله عز و جل الى يوشع بن نون انى مهلك من قومك مائة الف واربعين الفا من خيارهم وستين الفا من شرارهم قال: يارب تهلك شرارهم فما بال خيارهم؟ قال: انهم يدخلون على الاشرار فيؤاكلونهم ويشاربونهم ولا يغضبون غضبي۔[1]

وضین بن عطاء بیان کرتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے حضرت یوشع بن نون کی طرف وحی کی کہ میں تمہاری قوم میں سے ایک لاکھ چالیس ہزار نیکوکاروں کو اور ساٹھ ہزار بدکاروں کو ہلاک کرنے والا ہوں! حضرت یوشع نے عرض کیا اے میرے رب! تو بدکاروں کو تو ہلاک فرمائے گا، نیکوکاروں کو کیوں ہلاک فرمائے گا؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا وہ بدکاروں کے پاس جاتے تھے، ان کے ساتھ کھاتے اور پیتے تھے، اور اللہ تعالیٰ کے غضب کی وجہ سے ان پر غضب ناک نہیں ہوتے تھے۔

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ معاشرتی معاملات اور نیکی کرنے پر قرآن مجید سے استدلال

کفار، مشرکین اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ دوستی اور محبت رکھنا تو مطلقاً حرام اور ممنوع ہے، البتہ غیر حربی کافروں اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی کرنا اور معاشرتی معاملات قائم رکھنا جائز ہے اور مرتدین کے ساتھ ہر قسم کا معاملہ کرنا ناجائز اور حرام ہے۔

غیر حربی کافروں اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی، صلہ رحمی اور معاشرتی معاملات کے جواز پر قرآن مجید کی یہ آیت دلیل ہے:

لا ينهكم الله عن الذين لم يقاتلوكم فى الدين ولم يخرجوكم من دياركم ان تبروهم وتقسطوا اليهم ان الله يحب المقسطين۔ (ممتحنة: ۸)

اللہ تعالیٰ تمہیں ان لوگوں کے ساتھ عدل اور نیکی کرنے سے نہیں روکتا، جنہوں نے دین میں تم سے جنگ نہیں کی اور تمہیں تمہارے گھروں سے نہیں نکالا، بے شک اللہ تعالیٰ انصاف کرنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ معاشرتی معاملات اور نیکی کرنے پر احادیث سے استدلال

[1] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، شعب الایمان ج ۷، ص ۵۳، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت، ۱۴۱۰ھ

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

قال ابو ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ھاجر ابراھیم بسارۃ فدخل قریۃ فیھا ملک او جبار فقال اعطوھا اٰجر واھدیت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم شاۃ فیھا سم وقال ابو حمید واھدی ملک ایلۃ للنبی صلی اللہ علیہ وسلم بغلۃ بیضاء فکساہ بردا وکتب لھم ببحرھم۔ [1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ کے ساتھ ہجرت کی وہ ایک بستی میں گئے جس میں ایک ظالم بادشاہ تھا، اس ظالم بادشاہ نے کہا حضرت سارہ کو ہاجرہ ہدیہ میں دے دو، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک یہودی عورت کی طرف سے ایک زہر آلود بکری دی گئی، اور ایلہ کے بادشاہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک سفید خچر ہدیہ کیا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس بادشاہ کو ایک چادر پہنائی اور اس کے لیے اس علاقے کی حکومت لکھ دی۔

---

عن انس ان اکیدر دومۃ اھدی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ [2]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اکیدر دومہ (تبوک کے قریب ایک بستی کا عیسائی سردار) نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ہدیہ بھیجا۔

صحیح مسلم میں ہے اس نے آپ کو ایک ریشمی کپڑا ہدیہ کیا تھا۔ [3]

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد الرحمٰن بن ابی بکر قال کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثلٰثین ومائۃ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ھل مع احد منکم طعام فاذا مع رجل صاع من طعام اونحوہ فعجن ثم جاء رجل مشرک مشعان طویل بغنم یسوقھا فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم بیعا ام عطیۃ او قال ام ھبۃ قال لا بل بیع فاشتری منہ شاۃ۔ [4]

حضرت عبد الرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں ہم ایک سو تیس نفر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم میں سے کسی ایک شخص کے پاس طعام ہے؟ اس وقت کسی ایک شخص کے پاس ایک صاع یا اس کے قریب طعام تھا اس کو گوندھا گیا، پھر ایک دراز قد مشرک آدمی آیا جس کے بال بکھرے ہوئے تھے، وہ بکریاں ہنکاتا ہوا لا رہا تھا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بکریاں بیچو گے یا ہبہ کرو گے؟ اس نے کہا نہیں بلکہ

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۵۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] 〃 〃 〃 ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۵۶ 〃

[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۱۹۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[4] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۵۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

میں بیچوں گا، آپ نے اس سے ایک بکری خرید لی۔

عن اسماء بنت ابی بکر قال قدمت علی امی وھی مشرکۃ فی عھد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاستفتیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قلت وھی راغبۃ افاصل امی قال نعم صلی امک۔ [1]

حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے عہد میں میری والدہ میرے پاس آئیں وہ اس وقت مشرکہ تھیں، میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا میں نے کہا وہ اسلام سے اعراض کرتی ہیں، کیا میں ان سے صلہ رحمی کروں؟ آپ نے فرمایا ان اپنی ماں سے صلہ رحمی کرو۔

امام ابن عدی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن ابی سعید الخدری قال اھدی ملک الروم الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ھدایا فیھا جرۃ زنجبیل فقسمھا بین اصحابہ فاعطی کل انسان قطعۃ واعطانی قطعۃ۔ [2]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ روم کے بادشاہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کچھ ہدیے بھیجے، جن میں ایک سونٹھ کا گھڑا تھا، آپ نے اس کو اپنے اصحاب میں تقسیم کر دیا، آپ نے ہر انسان کو ایک ٹکڑا دیا اور مجھے بھی ایک ٹکڑا دیا۔

عن انس ان اکیدر دومۃ الجندل اھدی الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جرۃ من من فاعطی اصحابہ قطعۃ قطعۃ۔ [3]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ دومۃ الجندل کے ایک عیسائی سردار نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو گزند کا ایک گھڑا ہدیہ کیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کو اس کا ایک ایک ٹکڑا عطا فرمایا۔

عن جابر قال: اھدی النجاشی لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قارورۃ من غالیۃ واسلم۔ [4]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نجاشی نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مشک، عنبر اور کافور سے مرکب خوشبو کی ایک شیشی ہدیہ کی اور مسلمان ہو گیا۔

حافظ الہیثمی ذکر کرتے ہیں:

عن عبداللہ بن الزبیر قال قدمت قبیلۃ ابنۃ عبدالعزی بن اسعد بن ملک بن حسل علی بنتھا

حضرت عبداللہ بن الزبیر بیان کرتے ہیں کہ قتیلہ بنت عبد العزی (حضرت ابوبکر کی زوجہ جو مشرکہ تھیں)

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۵۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام حافظ ابو احمد عبداللہ بن عدی جرجانی متوفی ۳۶۵ھ، الکامل فی ضعفاء الرجال ج ۵ ص ۱۷۸۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[3] " " " " ، الکامل فی ضعفاء الرجال ج ۵ ص ۱۷۸۴، " " "

[4] " " " " ، الکامل فی ضعفاء الرجال ج ۶ ص ۲۱۱۴، " " "

اسماء بنت ابی بکر بهدایا ضباب واقط وسمن فابت اسماء ان تقبل هدیتها وتدخلها بیتها فسألت عائشة النبی صلی اللہ علیہ وسلم فانزل اللہ عز وجل لا ینهاکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین، الی اخر الایة فامرها ان تقبل هدیتها و تدخلها بیتها۔ رواہ احمد والطبرانی فی الکبیر وجودہ۔ وفیہ مصعب بن ثابت ضعفہ احمد و غیرہ ووثقہ ابن حبان [۱]

اپنی بیٹی اسماء بنت ابی بکر کے پاس گوہ، تر مٹی (ایک قسم کی سبزی) اور گھی کا ہدیہ لے کر آئی، حضرت اسماء نے اس کا ہدیہ لینے سے انکار کیا اور اس کو اپنے گھر آنے سے بھی منع کر دیا، حضرت عائشہ نے اس کے متعلق نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا، تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: (ترجمہ): "اللہ تعالیٰ تمہیں ان لوگوں کے ساتھ عدل اور نیکی کرنے سے نہیں روکتا جنہوں نے دین میں تم سے جنگ نہیں کی" آپ نے اس کا ہدیہ قبول کرنے اور اس کو گھر میں آنے کی اجازت دینے کا حکم دیا، اس حدیث کو امام احمد اور امام طبرانی نے معجم کبیر میں روایت کیا ہے اور اس کی سند کو عمدہ قرار دیا ہے، اس کی سند میں مصعب بن ثابت ہے۔ امام احمد نے اس کو ضعیف کہا ہے اور امام ابن حبان نے اس کو ثقہ کہا ہے۔

عن بریدة قال اهدی المقوقس القبطی لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جاریتین احداهما ام ابراهیم بن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والاخری وهبها رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لحسان بن ثابت و اهدی لہ بغلة فقبل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذلک۔ رواہ البزار والطبرانی فی الاوسط ورجال البزار رجال الصحیح [۲]

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مقوقس قبطی نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دو کنیزیں ہدیہ کیں، ان میں سے ایک ابراہیم بن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی والدہ تھیں (حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا) اور دوسری کنیز آپ نے حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو ہبہ کر دی، اس نے آپ کو ایک خچر بھی ہبہ کیا تھا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو قبول کر لیا تھا۔ اس حدیث کو امام بزار نے اور امام طبرانی نے معجم اوسط میں روایت کیا ہے، امام بزار کی سند صحیح ہے۔

عن عائشة قالت اهدی المقوقس صاحب الاسکندریة الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکحلة عیدان شامیة و مراة ومشطا رواہ الطبرانی فی الاوسط

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ اسکندریہ کے بادشاہ مقوقس نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک شامی لکڑی کی سرمہ دانی، ایک آئینہ اور ایک کنگھا ہدیہ کیا، اس حدیث کو امام طبرانی نے اوسط میں

[۱] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۴ ص ۱۵۲، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

[۲] ، ، ، ، ، ، ، مجمع الزوائد ج ۴ ص ۱۵۲

ورجالہ ثقات [1]

روایت کیا ہے اور اس کے راوی ثقہ ہیں۔

## کفار اور بد عقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی کرنے کے متعلق علماء شافعیہ کا نظریہ

امام رازی شافعی لکھتے ہیں:

زیر بحث آیت کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ تم کو مشرکین کے ساتھ نیکی کرنے سے منع نہیں کرتا، البتہ تم کو ان لوگوں کے ساتھ دوستی رکھنے سے منع فرماتا ہے، اور یہ مشرکین کی شدت عداوت کے باوجود ان پر رحمت ہے، اہل تاویل نے کہا یہ آیت مشرکین اور مومنین کے درمیان نیکی کے جواز پر دلالت کرتی ہے، اگرچہ مشرکین کے ساتھ دوستی اور موالات منقطع ہے، حضرت ابن عباس نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مشرکین کے ساتھ صلہ رحمی کرنے اور نیکی کرنے کو پسندیدہ قرار دیا ہے، مقاتل نے کہا اس آیت کا معنی یہ ہے کہ ان کے ساتھ کیے ہوئے عہد پورے کرو اور عدل و انصاف کرو۔ [2]

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

امام موسیٰ بن عقبہ نے مغازی میں عبدالرحمن بن کعب بن مالک سے روایت کیا ہے کہ عامر بن مالک مشرک نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک ہدیہ دیا تو آپ نے فرمایا میں مشرکین کا ہدیہ قبول نہیں کرتا، اور امام ابو داؤد اور امام ترمذی نے روایت کیا ہے، کہ عیاض بن حماد نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک اونٹنی ہدیہ کی، آپ نے اس سے پوچھا تم مسلمان ہو چکے ہو؟ اس نے کہا نہیں، آپ نے فرمایا مجھے مشرکین کا ہدیہ قبول کرنے سے منع کیا گیا ہے۔

امام بخاری نے مشرکین سے ہدیہ قبول کرنے کے باب میں متعدد احادیث روایت کی ہیں جن میں یہ تصریح ہے کہ آپ نے مشرکین سے ہدیہ قبول کیا ہے، اور اس سے امام بخاری کا ارادہ یہ ہے کہ مشرک کا ہدیہ مسترد کرنے کے سلسلہ میں جو احادیث مروی ہیں وہ سب ضعیف ہیں۔

علامہ طبری نے ان احادیث میں تطبیق دی ہے کہ جس نے خصوصیت سے آپ کو ہدیہ دیا وہ آپ نے مسترد کر دیا اور جس نے عام مسلمانوں کے لیے ہدیہ دیا اس کو آپ نے قبول فرمالیا، یہ جواب صحیح نہیں ہے کیونکہ صحیح بخاری میں ایسی احادیث بھی ہیں جن میں یہ تصریح ہے کہ خصوصیت کے ساتھ آپ کو ہدیہ دیا گیا اور آپ نے اس کو قبول فرمایا، بعض علماء نے یہ جواب دیا ہے کہ جس نے محبت اور دوستی کے اظہار کے لیے ہدیہ دیا اس کو آپ نے مسترد کر دیا، اور جس کے اسلام کی آپ کو توقع تھی اس کو آپ نے قبول کر لیا، یہ پہلے جواب سے قوی ہے، ایک قول یہ ہے کہ اہل کتاب کے ہدیے آپ نے قبول کر لیے، اور بت پرستوں کے ہدیے رد کر دیے، ایک قول یہ ہے کہ مشرکین سے ہدیہ قبول کرنا آپ کی خصوصیت ہے اور امراء کے لیے ممنوع ہے، بعض نے کہا ممانعت کی احادیث قبول کرنے کی احادیث سے منسوخ ہیں، بعض نے اس کے برعکس کہا، یہ تینوں جواب ضعیف ہیں کیونکہ نسخ احتمال سے ثابت

---

[1] حافظ نورالدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۴ ص ۱۵۲، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

[2] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۸ ص ۱۳۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

ہوتا ہے یہ تخصیص ہے۔ [1]

مشرکین کو ہدیہ دینے کے متعلق جو امام بخاری نے احادیث ذکر کی ہیں ان کی تشریح میں علامہ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ جس طرح مسلمان ماں کے ساتھ مال سے صلہ رحمی کی جاتی ہے اسی طرح مشرک ماں سے بھی مال کے ساتھ صلہ رحمی کی جائے گی، اس سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ اگر اولاد مسلمان ہو اور ماں باپ مشرک ہوں تو اولاد پر ان کا نفقہ واجب ہے، نیز ان احادیث سے معلوم ہوا کہ حربی مشرکوں سے کیا ہوا عہد پورا کیا جائے گا اور امن کے زمانہ میں ان سے معاملات کرنا جائز ہیں۔ [2]

بعض علماء نے یہ کہا قرآن مجید کی یہ آیت "اللہ تعالیٰ تمہیں ان لوگوں کے ساتھ عدل اور نیکی کرنے سے نہیں روکتا جنھوں نے دین میں تم سے جنگ نہیں کی" (ممتحنہ: ۸) سورہ توبہ کی اس آیت سے منسوخ ہو گئی اور تم مشرکین کو جہاں پاؤ قتل کر دو، یہ قول صحیح نہیں ہے کیونکہ سورہ توبہ کی یہ آیت حربی کافروں سے متعلق ہے اور یہ حکم ذمیوں کو شامل نہیں ہے اور سورہ ممتحنہ میں جو مشرکین کے ساتھ نیکی کا حکم دیا ہے یہ ذمی کافروں کے ساتھ مخصوص ہے۔

## کفار اور بد عقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی کرنے کے متعلق علماء مالکیہ کا نظریہ

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں:

اکثر علماء تاویل نے یہ کہا ہے کہ یہ آیت محکم ہے، ان کی دلیل یہ ہے کہ امام بخاری اور امام مسلم نے یہ روایت کیا ہے کہ حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ ان کی مشرک ماں جب ان کے پاس آئیں تو آیا وہ ان کے ساتھ صلہ رحمی کریں؟ آپ نے فرمایا ہاں۔ اور اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی: "اللہ تعالیٰ تمہیں ان لوگوں کے ساتھ عدل اور نیکی کرنے سے نہیں روکتا جنھوں نے دین میں تم سے جنگ نہیں کی" (ممتحنہ: ۸) ایک قول یہ ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے زمانہ جاہلیت میں اپنی بیوی قتیلہ (قتیلہ) کو طلاق دے دی تھی، وہ صلح کے ایام میں اپنی بیٹی حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے لیے ہدیے لے کر آئی انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت کے بغیر اس سے ملنے اور ہدیے لینے سے انکار کر دیا جب آپ سے پوچھا تو یہ آیت نازل ہوئی۔ [3]

## کفار اور بد عقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی کرنے کے متعلق علماء حنبلیہ کا نظریہ

حافظ ابن کثیر حنبلی لکھتے ہیں:

"اللہ تعالیٰ ان کافروں کے ساتھ احسان کرنے سے منع نہیں فرماتا جو مسلمانوں سے دین میں جنگ نہیں کرتے"، پھر حافظ ابن کثیر نے امام احمد اور امام ابن جریر کے حوالوں سے اول الذکر دو قول حدیثیں بیان کی ہیں۔ [4]

---

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۵ ص ۲۳۰، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[2] " " " فتح الباری ج ۵ ص ۲۳۴

[3] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۸ ص ۵۹، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

[4] حافظ ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر حنبلی متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۶ ص ۶۲۸، مطبوعہ دار الاندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

## کفار اور بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی اور صلہ رحمی کرنے کے متعلق علماء احناف کا نظریہ!

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

اکثر مفسرین کا یہ مختار ہے کہ یہ آیت ان کافروں کے متعلق نازل ہوئی ہے، جو صلہ رحمی کے مستحق ہیں اور اس آیت میں یہ دلیل ہے کہ ذمیوں پر صدقہ کرنا جائز ہے اور اگر کسی کا باپ ذمی ہو تو اس کا نفقہ واجب ہے، اور اگر اس کا باپ حربی ہو تو پھر اس کا نفقہ دینا واجب نہیں ہے، کیونکہ اس کو قتل کرنا واجب ہے، علامہ عز بن عبدالسلام نے فتاویٰ کبریٰ کے باب الیسر میں لکھا ہے کہ کافر کے لیے قیام نہ کیا جائے، کیونکہ ہم کو ان کی اہانت کا حکم دیا گیا ہے ہاں اگر کافر سے کسی بڑے نقصان کا اندیشہ ہو تو پھر اس کے لیے قیام جائز ہے۔ [۱]

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

ویجوز ان یوصی المسلم للکافر والکافر للمسلم فالاول لقولہ تعالٰی لاینھاکم اللہ عن الذین لم یقاتلوکم فی الدین الآیۃ والثانی لانھم بعھد الذمۃ ساووا المسلمین فی المعاملات ولھذا اجاز التبرع من الجانبین فی الحیوۃ فکذا بعد المماۃ وفی الجامع الصغیر الوصیۃ لاھل الحرب باطلۃ لقولہ تعالٰی انما ینھاکم اللہ عن الذین قاتلوکم فی الدین۔ [۲]

مسلمان کا کافر کے لیے وصیت کرنا جائز ہے اور کافر کا مسلمان کے لیے وصیت کرنا جائز ہے، اول الذکر کے جواز کی یہ دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: اللہ تعالیٰ تمہیں ان لوگوں کے ساتھ عدل اور نیکی کرنے سے نہیں روکتا جنہوں نے دین میں تم سے جنگ نہیں کی، اور ثانی الذکر کے جواز کی دلیل یہ ہے کہ جب کافروں سے ذمہ (جزیہ) کا معاہدہ ہو گیا تو وہ معاملات میں مسلمانوں کے مساوی ہو گئے، اس لیے دونوں کا ایک دوسرے کے ساتھ نیکی اور احسان کرنا جائز ہے اور جب زندگی میں جائز ہے تو موت کے بعد بھی جائز ہے، جامع صغیر میں ہے کہ حربی کافروں کے لیے وصیت کرنا باطل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ تمہیں ان سے منع کرتا ہے جو دین میں تم سے جنگ کرتے ہیں۔

پاکستان کی اسلامی حکومت نے اپنے آئین کے ذریعہ تمام شہریوں کی جان اور مال کی حفاظت کا ذمہ لیا ہے، اس لیے پاکستان میں رہنے والے تمام کافر غیر حربی ہیں اور ذمیوں کے حکم میں ہیں، اسی لیے پاکستان میں رہنے والے تمام کافر یا بدعقیدہ لوگوں کے ساتھ نیکی کرنا اور دیگر معاشرتی معاملات استوار کرنا جائز ہے، البتہ ان کے ساتھ محبت اور دوستی

---

[۱] علامہ شہاب الدین سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ روح المعانی ج ۲۸ ص ۷۵، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[۲] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اخیرین ص ۶۵۷، مطبوعہ مکتبہ شرکت علمیہ ملتان

کے تعلقات قائم کرنا جائز نہیں ہے، اور مرتدین کے ساتھ کسی قسم کا کوئی معاملہ کرنا جائز نہیں ہے، اور یہ واضح رہے کہ مرتدین کی اولاد کافر ہوتی ہے مرتد نہیں ہوتی۔ مثلاً غلام احمد قادیانی کی دعوت پر جن لوگوں نے العیاذ باللہ اسلام کو ترک کر کے قادیانیت کو اختیار کیا وہ مرتد ہیں، لیکن ان کی اولاد جو جدا تو قادیانیت پر ہے وہ مرتد نہیں کافر ہے ورنہ دنیا میں کوئی کافر نہیں رہے گا سب مرتد ہوں گے، کیونکہ جس قدر کفار ہیں وہ کسی نہ کسی مرتد کی اولاد ہیں۔

## نداء یا محمد کا جواز اور بحث و نظر

اس حدیث میں ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب نے بیان کیا کہ ایک دن ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے اچانک ایک ایسا شخص آیا جس کا لباس انتہائی سفید اور بال گہرے سیاہ تھے۔

یہ آنے والے شخص حضرت جبرائیل تھے جو بشکل انسانی میں آئے تھے، اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرشتے جس شکل میں چاہیں متشکل ہو سکتے ہیں، فرشتوں کی حقیقت اور انسان اور فرشتہ میں باعتبار حقیقت کون افضل ہے، ان تمام امور پر ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع (۷) میں مفصل بحث کی ہے۔

اس آنے والے نے کہا یا محمد مجھ کو اسلام کے متعلق بتلائیے!

اس حدیث میں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا اور خطاب کیا۔ بعض علماء یہ کہتے ہیں کہ فرشتوں کے لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا اور خطاب کرنا جائز ہے اور آپ کی امت کے لیے ناجائز ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کا نام لے کر آپ کو بلانا امت پر حرام کر دیا ہے، اس لیے یا محمد کہنا ناجائز ہے، البتہ یا رسول اللہ، یا نبی اللہ کہنا چاہیے، ان کا استدلال قرآن مجید کی اس آیت سے ہے:

لا تجعلوا دعاء الرسول بینکم کدعاء بعضکم بعضا۔ (النور: ۶۳)
اپنے درمیان رسول کو بلانے کو ایسا نہ بناؤ جیسے تم ایک دوسرے کو بلاتے ہو۔

مانعین کا استدلال اس وقت صحیح ہوگا جب دعا کا معنی بلانا اور پکارنا ہو اور دعا کی رسول کی طرف اضافت اضافت الی المفعول ہو، یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اس طرح نہ بلاؤ جیسے ایک دوسرے کو بلاتے ہو، اور اس آیت میں زیادہ ظاہر اور نظم قرآن مجید کے قریب ـــــ یہ ترکیب ہے کہ یہ اضافت الی الفاعل ہے، یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بلانے کو ایسا نہ قرار دو جیسے تم ایک دوسرے کو بلاتے ہو یا دعا کا معنی اللہ سے دعا کرنا ہے یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ناراض نہ کرو، اور اپنے خلاف آپ کی دعا کو اپنی دعاؤں کی طرح نہ قرار دو، کیونکہ آپ کی دعا حتماً قبول ہوتی ہے۔

امام رازی لکھتے ہیں:

اس آیت میں کئی ترکیبیں ہیں:

(۱)۔ مبرد اور قفال نے کہا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم تم کو جو حکم دیتے ہیں اور تم کو بلاتے ہیں، اس کو تم آپس میں بلانے کی طرح نہ قرار دو، کیونکہ آپ کا حکم ماننا فرض اور لازم ہے، اور اس پر دلیل یہ ہے کہ اس آیت کے بعد یہ ارشاد ہے:

فلیحذر الذین یخالفون عن امرہ ان جو لوگ رسول کے حکم کی مخالفت کرتے ہیں وہ

تصیبهم فتنة او یصیبهم عذاب الیم۔ (نور: ۶۳)

اس سے ڈریں کہ انھیں کوئی آفت پہنچے، یا ان کو دردناک عذاب پہنچ جائے۔

(۲)۔ سعید بن جبیر نے یہ تفسیر کی ہے کہ جس طرح تم (عامیانہ انداز سے) ایک دوسرے کو ندا کرتے ہو اس طرح آپ کو ندا نہ کرو، بلکہ آپ کو تعظیم سے پکارو (یا محمد، یا ابا القاسم نہ کہو، بلکہ یا رسول اللہ، یا نبی اللہ کہو۔

(۳)۔ آپ کو بلند آواز سے نہ بلاؤ، کیونکہ قرآن مجید میں ان لوگوں کی مدح کی ہے جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے آواز پست رکھتے ہیں۔

(۴)۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ناراض کر کے اپنے خلاف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی دعا (ضرر) سے ڈرو، کیونکہ آپ کی دعا، عام لوگوں کی طرح نہیں ہے، اس کی قبولیت متحقق ہے۔ لہ

بعض علماء نے سعید بن جبیر کی تفسیر کے حوالے سے یہ لکھا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کہہ کر ندا کرنا منع ہے اور یا رسول اللہ کہہ کر ندا کرنا جائز ہے۔ اس کے چند محمل ہیں:

(الف)۔ آپ کو یا محمد کے ساتھ ندا کرنا اس صورت میں منع ہے جب اس ندا سے آپ کو بلانا مقصود ہو، جیسے ہم نام لے کر ایک دوسرے کو بلاتے ہیں۔ مطلقاً یا محمد کہنا منع نہیں ہے۔

(ب)۔ لفظ محمد کے دو اعتبار ہیں، ایک لحاظ سے یہ آپ کا نام اور علم ہے جب اس لفظ سے آپ کا شخص کریم مراد ہو، اور ایک اعتبار سے یہ آپ کی صفت ہے اور سعید بن جبیر کی تفسیر کے مطابق لفظ محمد سے آپ کا علم اور نام مراد لے کر یا محمد کہنا منع ہے، اور بہ حیثیت صفت کے یا محمد کہنا جائز ہے اور حضرت جبرائیل کا آپ کو یا محمد کہنا اسی صورت پر محمول ہے۔

علامہ ابن قیم جوزیہ لکھتے ہیں:

ویقال: حمد فهو محمد كما يقال: علم فهو معلم وهذا علم وصفة اجتمع فيه الامران فی حقه صلی الله علیه وسلم۔ ؎۲

کہا جاتا ہے اس کی حمد کی گئی تو وہ محمد ہے، جس طرح کہا جاتا ہے اس نے تعلیم دی تو وہ معلم ہے لہٰذا یہ (لفظ محمد) علم (نام) بھی ہے اور صفت بھی اور آپ کے حق میں یہ دونوں چیزیں جمع ہیں۔

نیز علامہ ابن قیم لکھتے ہیں:

والوصفية فيهما لاتنافی العلمية وان معناهما مقصود۔ ؎۳

محمد اور احمد میں وصفیت علمیت (نام ہونے) کے منافی نہیں ہے اور ان دونوں معنوں کا قصد کیا جاتا ہے۔

---

لہ۔ امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ تفسیر کبیر ج ۶ ص ۱۰۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

؎۲۔ علامہ شمس الدین محمد بن ابی بکر المعروف بابن القیم جوزیہ متوفی ۷۵۱ھ، جلاء الافہام ص ۹۲، مطبوعہ المکتبۃ النوریۃ الرضویۃ فیصل آباد

؎۳۔ ″ ″ ″ ″ ″ ، جلاء الافہام ص ۱۱۳ ″ ″

ملا علی قاری رحمہ الباری لکھتے ہیں:

او قصد به المعنی الوصفی دون المعنی العلمی۔ [1]

جب حضرت جبرائیل نے آپ کو یا محمد کہا تو اس سے لفظ محمد کے وصفی معنی کا ارادہ کیا اور علمی (نام کے) معنی کا ارادہ نہیں کیا۔

شیخ شبیر احمد عثمانی نے بھی ملا علی قاری کے حوالے سے اس جواب کا ذکر کیا ہے۔ [2]

(ج) لفظ محمد سے آپ کا علم اور نام ہی مقصود ہو، لیکن آپ کو بلانا مقصود نہ ہو صرف اظہار محبت اور ذوق و شوق سے محض آپ کے نام کا نعرہ لگانا مقصود ہو، جیسا کہ اس حدیث میں ہے:

امام مسلم حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فصعد الرجال والنساء فوق البیوت وتفرق الغلمان والخدم فی الطریق ینادون یا محمد یا رسول اللہ یا محمد یا رسول اللہ۔ [3]

(جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو) مرد اور عورتیں گھروں کی چھتوں پر چڑھ گئے اور بچے اور خدام راستوں میں پھیل گئے اور وہ نعرے لگا رہے تھے یا محمد، یا رسول اللہ، یا محمد یا رسول اللہ۔

حافظ ابن کثیر، حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کے احوال میں لکھتے ہیں:

وکان شعارهم یومئذ یا محمداہ۔ [4]

اس زمانہ میں مسلمانوں کا شعار یا محمداہ کہنا تھا۔

حافظ ابن اثیر نے بھی اسی طرح لکھا ہے۔ [5]

(د) لفظ یا محمد کہہ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرنا اور آپ کو یاد کرنا مقصود ہو پھر بھی یا محمد کہنا جائز ہے۔ امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد الرحمٰن بن سعد قال: خدرت رجل ابن عمر فقال له رجل: اذکر احب الناس الیک فقال یا محمد۔ [6]

عبد الرحمٰن بن سعد بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عمر کا پیر سُن ہو گیا، ایک شخص نے کہا اس کو یاد کرو، جو تم کو سب سے زیادہ محبوب ہو حضرت ابن عمر نے کہا یا محمد۔

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۵۱، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۱ ص ۱۲۲، مطبوعہ مدینہ پریس بجنور

[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۴۱۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[4] حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۶ ص ۳۲۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۳ھ

[5] علامہ ابو الحسن علی بن ابی الکرم الشیبانی المعروف بابن الاثیر متوفی ۶۳۰ھ، الکامل فی التاریخ ج ۲ ص ۲۴۶، مطبوعہ دار الکتب العربیہ بیروت، ۱۴۰۰ھ

[6] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، الادب المفرد ص ۲۵۰، مطبوعہ المطبعۃ الاثریہ سانگلہ ہل

یا محمد کہنے کے جواز پر سب سے واضح اور صریح دلیل یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک نابینا کو دعا تعلیم فرمائی اس میں یہ الفاظ ہیں:

اللھم انی اسئلک واتوجہ الیک بمحمد نبی الرحمۃ یا محمد انی قد توجھت بک الی ربی فی حاجتی ھذہ لتقضی اللھم فشفعہ فی ۔ لہ

اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور تیری طرف محمد نبی رحمت (صلے اللہ علیہ وسلم) کے وسیلہ سے متوجہ ہوتا ہوں، یا محمد! میں آپ کے وسیلہ سے اپنی اس حاجت میں اپنے رب کی طرف متوجہ ہوتا ہے تاکہ یہ حاجت پوری ہو، اے اللہ! حضور کی شفاعت کو میرے حق میں قبول فرما۔

حافظ ابن تیمیہ نے اس حدیث کو جامع ترمذی، سنن نسائی اور متعدد کتب حدیث کے حوالوں سے نقل کیا ہے اور اس میں یا محمد کے الفاظ ہیں۔ ۲ہ

غیر مقلدین کے مشہور عالم شیخ عبد الرحمن مبارک پوری نے اس حدیث کو امام ابن ماجہ، امام ابن خزیمہ، امام حاکم اور امام طبرانی کے حوالوں سے نقل کیا ہے اور اس حدیث کو صحیح کہا ہے اور اس میں یا محمد کے الفاظ ہیں۔ ۳ہ

اور امام ابو یعلی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول والذی نفس ابی القاسم بیدہ لینزلن عیسی بن مریم اماما مقسطا وحکما عدلا فلیکسرن الصلیب ولیقتلن الخنزیر ولیصلحن ذات البین ولیذھبن الشحنا ولیعرضن علیہ المال فلا یقبلہ ثم لئن قام علی قبری فقال یا محمد لاجبتہ ۔ ۴ہ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں ابو القاسم کی جان ہے عیسی بن مریم ضرور نازل ہوں گے، وہ منصف امام اور عادل حاکم ہوں گے، وہ صلیب کو توڑ دیں گے خنزیر کو قتل کریں گے، لوگوں کی صلح کرائیں گے، بغض کو دور کریں گے، ان پر مال پیش کیا جائے گا وہ اس کو قبول نہیں کریں گے، پھر بخدا اگر وہ میری قبر پر کھڑے ہو کر یا محمد کہیں تو میں ان کو ضرور جواب دوں گا۔

اس حدیث کا حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی ذکر کیا ہے، اور اس حدیث سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی قبر میں حیات پر استدلال کیا ہے۔ ۵ہ

---

لہ امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۹۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

۲ہ شیخ تقی الدین ابو العباس احمد بن تیمیہ متوفی ۷۲۸ھ، مجموعۃ الفتاوی ج ۱ ص ۲۷۶، مطبوعہ سعودی عربیہ

۳ہ شیخ عبد الرحمن مبارک پوری متوفی ۱۳۲۵ھ، تحفۃ الاحوذی ج ۴ ص ۲۸۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۴ہ حافظ احمد بن علی مثنی تمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابو یعلی ج ۶ ص ۱۰۱، مطبوعہ دار المامون تراث بیروت، ۱۴۰۴ھ

۵ہ حافظ احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، المطالب العالیۃ ج ۴ ص ۳۴۹، ۲۳، مطبوعہ مکہ مکرمہ

## اللہ تعالیٰ کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو "یا محمد" کے ساتھ ندا اور خطاب کرنا

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز تحریر فرماتے ہیں:

بیہقی، امام علقمہ و امام اسود اور ابونعیم، امام حسن بصری و امام سعید بن جبیر سے تفسیر کریمہ مذکورہ میں راوی "لا تقولوا یا محمد ولکن قولوا یا رسول اللہ یا نبی اللہ" یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یا محمد نہ کہو یا نبی اللہ، یا رسول اللہ کہو۔" اسی طرح امام قتادہ تلمیذ انس بن مالک سے روایت کی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ولہذا علماء تصریح فرماتے ہیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو نام لے کر ندا کرنی حرام ہے اور واقعی محل انصاف ہے جسے اس کا مالک و مولیٰ تبارک وتعالیٰ نام لے کر نہ پکارے غلام کی کیا مجال کہ راہ ادب سے تجاوز کرے۔ [1]

ہوسکتا ہے کہ اعلیٰ حضرت رحمہ اللہ کی مراد یہ ہو کہ اللہ تعالیٰ جل مجدہ نے قرآن مجید میں سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نام لے کر نہیں پکارا، ورنہ احادیث قدسیہ میں اللہ تعالیٰ نے آپ کو بکثرت یا محمد کے ساتھ خطاب کیا ہے اور ندا کی ہے۔ اور ہمارے نزدیک احادیث بھی حجت ہیں۔

امام بخاری حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے معراج کی ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فقال الجبار یا محمد قال لبیک و سعدیک قال انہ لا یبدل القول لدی کما فرضت علیک فی ام الکتاب فکل حسنۃ بعشر امثالہا فہی خمسون فی ام الکتاب و ہی خمس علیک [2]

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یا محمد! آپ نے کہا میں حاضر ہوں! اللہ تعالیٰ نے فرمایا میرے قول میں تبدیلی نہیں ہوتی، میں نے جس طرح آپ پر ام الکتاب میں (نمازیں) فرض کی ہیں، تو ہر نیکی دس کی ہے، لہذا ام الکتاب میں پچاس نمازیں ہیں اور آپ پر پانچ نمازیں (فرض) ہیں۔

امام مسلم حضرت انس رضی اللہ عنہ سے حدیث معراج روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فلم ارجع بین ربی و بین موسیٰ علیہ السلام حتی قال یا محمد انہن خمس صلوات کل یوم و لیلۃ [3]

میں اپنے رب اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے درمیان مسلسل آتا جاتا رہا حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یا محمد! ہر دن اور رات میں پانچ نمازیں (فرض) ہیں۔

امام ترمذی، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فاذا بربی تبارک و تعالیٰ فی احسن صورۃ فقال یا محمد قلت ربی لبیک قال فیم یختصم

اچانک میں نے اپنے رب تبارک وتعالیٰ کو بہترین صورت میں دیکھا، اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یا محمد! میں

---

[1] اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی متوفی ۱۳۴۰ھ، تجلی الیقین ص ۲۶، مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی لاہور، ۱۴۰۱ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۹۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

الملأ الاعلیٰ الحدیث قال ابو عیسیٰ ھذا حدیث صحیح سالت محمد بن اسماعیل عن ھذا الحدیث فقال ھذا صحیح۔[1]

نے کہا اے میرے رب میں حاضر ہوں! اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ملاء اعلیٰ کس چیز میں بحث کر رہے ہیں؟ الحدیث۔ امام ترمذی کہتے ہیں یہ حدیث صحیح ہے، میں نے امام بخاری سے اس حدیث کے متعلق سوال کیا تو انھوں نے کہا یہ حدیث صحیح ہے۔

نیز امام ترمذی حضرت ابن عباس سے اس حدیث کو روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

قال اتانی ربی فی احسن صورۃ فقال یا محمد قلت لبیک ربی وسعدیک ۔۔۔ الحدیث۔[2]

میں نے (خواب میں) اپنے رب کو حسین ترین صورت میں دیکھا میرے رب نے کہا یا محمد! میں نے کہا اے میرے رب میں حاضر ہوں۔

یہ دونوں حدیثیں جامع ترمذی کے قدیم نسخوں کے متن میں درج ہیں، نور محمد نے اپنے ایڈیشن میں ان حدیثوں کو حاشیہ میں نسخہ کے عنوان سے درج کیا ہے۔ تحفۃ الاحوذی میں بھی یہ حدیثیں ترمذی کے متن میں درج ہیں۔

امام احمد نے اس حدیث کو حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے، اس میں ہے:

اتانی ربی عزوجل اللیلۃ فی احسن صورۃ احسبہ یعنی فی النوم فقال یا محمد تدری فیما یختصم الملاء الاعلیٰ۔ الحدیث۔[3]

ایک رات کو یعنی خواب میں میرے پاس میرا رب عزوجل حسین ترین صورت میں آیا اور فرمایا یا محمد! کیا آپ (از خود) جانتے ہیں کہ ملاء اعلیٰ کس چیز میں بحث کر رہے ہیں؟

امام احمد عبدالرحمن بن عائش کی سند کے ساتھ اس حدیث کو روایت کرتے ہیں، اس میں ہے:

اتانی ربی عزوجل اللیلۃ فی احسن صورۃ قال یا محمد۔[4]

آج رات میرے پاس میرا رب عزوجل بہترین صورت میں آیا اور فرمایا: یا محمد۔

امام ابن جوزی نے اس حدیث کو حضرت ابوعبیدہ بن جراح کی سند کے ساتھ روایت کیا ہے اس میں ہے:

رایت ربی تعالیٰ فی احسن صورۃ فقال یا محمد۔[5]

میں نے اپنے رب کو بہترین صورت میں دیکھا اس نے فرمایا یا محمد۔

امام ابن جوزی نے اس حدیث کو عبدالرحمن بن عائش کی سند کے ساتھ روایت کیا ہے اس میں ہے:

---

[1] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۶۶، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[2] 〃 〃 〃 〃 ، جامع ترمذی ص ۴۶۶، 〃 〃 〃
[3] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۳۶۸، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ۱۳۹۸ھ
[4] 〃 〃 〃 〃 ، مسند احمد ج ۴ ص ۶۶، 〃 〃 〃
[5] امام ابوالفرج عبدالرحمان بن علی الجوزی متوفی ۵۹۷ھ، العلل المتناہیہ ج ۱ ص ۱۶، مطبوعہ مکتبہ اثریہ فیصل آباد، ۱۴۰۱ھ

یا محمد! فیما یختصم الملأ الاعلی؟ (الی ان قال:) یا محمد! اذا صلیت فقل اللهم انی اسئلك الطیبات وترك المنكرات وحب المساكین وان تتوب علی واذا اردت فتنة فی الناس فتوفنی غیر مفتون۔ [1]

یا محمد! ملاء اعلیٰ کس چیز میں بحث کر رہے ہیں؟ (اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا:) یا محمد! جب آپ نماز پڑھیں تو یہ دعا کریں: اے اللہ! میں تجھ سے اچھی چیزوں کے حصول اور بُری چیزوں کے ترک کا سوال کرتا ہوں، اور مسکینوں سے محبت کا اور میری توبہ کی قبولیت کا اور جب تو لوگوں کو فتنہ میں مبتلا کرنے کا ارادہ کرے تو مجھے بغیر فتنہ کے اٹھا لینا۔

امام ابن جوزی حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے اس حدیث کو روایت کرتے ہیں، اس میں ہے:

فاذا انا بربی عز وجل فی احسن صورة فقال یا محمد اتدری فیما یختصم الملأ الاعلی؟ [2]

پس اچانک میرے سامنے میرا رب عزوجل حسین ترین صورت میں تھا اس نے فرمایا یا محمد! کیا آپ جانتے ہیں ملاء اعلیٰ کس بات میں جھگڑ رہے ہیں؟

امام ابن جوزی نے دیگر اسانید سے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ [3]

علامہ زبیدی نے اس حدیث کو امام ترمذی، امام طبرانی اور امام حاکم کے حوالوں سے بیان کیا ہے۔ [4]

امام بخاری، حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے شفاعت کی ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فیقال یا محمد ارفع راسك وقل یسمع لك وسل تعطه واشفع تشفع۔ [5]

پھر کہا جائے گا یا محمد! اپنا سر اٹھائیے، کہیے آپ کی بات سنی جائے گی اور مانگیے آپ کو دیا جائے گا اور شفاعت کیجئے آپ کی شفاعت قبول کی جائے گی۔

اس حدیث کو امام مسلم [6] اور امام ابن ماجہ [7] اور امام احمد [8] نے بھی روایت کیا ہے۔

نیز امام بخاری حضرت انس سے حدیث شفاعت روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

---

[1] امام ابوالفرج عبدالرحمن بن علی الجوزی متوفی ۵۹۷ھ، العلل المتناہیہ ج ۱ ص ۱۹ - ۱۸، مطبوعہ مکتبہ اثریہ فیصل آباد، ۱۴۰۱ھ

[2] 〃 〃 〃 〃، العلل المتناہیہ ج ۱ ص ۱۹، 〃 〃 〃

[3] 〃 〃 〃 〃، العلل المتناہیہ ج ۱ ص ۲۱ - ۲۰، 〃 〃 〃

[4] علامہ سید محمد بن محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، اتحاف السادۃ المتقین ج ۵ ص ۸۰ - ۷۹، مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر ۱۳۱۱ھ

[5] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۱۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[6] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۰۹، 〃 〃 ۱۳۷۵ھ

[7] امام ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۳۲۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[8] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۱۹۸، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

فاذا رایتہ وقعت ساجدا فیدعنی ماشاء اللہ ان یدعنی ثم یقول ارفع محمد وقل تسمع واشفع تشفع وسل تعطہ[1]

پھر میں دیکھوں گا کہ میں سجدہ میں گر جاؤں گا، پھر جب تک اللہ تعالیٰ چاہے گا مجھے سجدہ میں رہنے دیگا، پھر فرمائے گا یا محمد! کہیے آپ کی بات سنی جائے گی شفاعت کیجئے آپ کی شفاعت قبول کی جائے گی اور مانگیے آپ کو دیا جائے گا۔

اس حدیث میں نحوی قواعد کے مطابق یا محذوف ہے۔

امام ابوعوانہ، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے اس حدیث کو روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

فیقول اللہ یا محمد ارفع راسک وقل تسمع واشفع تشفع[2]

اللہ تعالیٰ فرمائے گا یا محمد! اپنا سر اٹھائیے، کہیے آپ کی بات سنی جائے گی اور شفاعت کیجئے آپ کی شفاعت قبول کی جائے گی۔

امام ابویعلی حضرت انس بن مالک سے اس حدیث کو روایت کرتے ہیں، اس میں ہے:

فیدعنی ماشاء اللہ ثم قال لی: ارفع راسک یا محمد قل تسمع واشفع تشفع وسل تعطہ[3]

پھر اللہ تعالیٰ جب تک چاہے گا مجھے سجدہ میں رہنے دے گا، پھر مجھ سے فرمائے گا: یا محمد! اپنا سر اٹھائیے کہیے آپ کی بات سنی جائے گی اور شفاعت کیجئے، آپ کی شفاعت قبول کی جائے گی اور مانگیے آپ کو دیا جائے گا۔

امام ابویعلی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال: ما زلت اشفع الی ربی ویشفعنی حتی اقول: رب شفعنی فیمن قال لا الہ الا اللہ، قال فیقول: لیست ھذہ لک یا محمد انما ھی لی اما وعزتی وحلمی ورحمتی لا ادع فی النار احدا او قال عبدا قال: لا الہ الا اللہ[4]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اپنے رب کی طرف مسلسل شفاعت کرتا رہوں گا اور میری شفاعت قبول کی جاتی رہے گی، حتیٰ کہ میں کہوں گا اے میرے رب جنھوں نے لا الہ الا اللہ کہا ہے ان کے لیے میری شفاعت قبول فرما، اللہ تعالیٰ فرمائے گا، یا محمد! ان کی مغفرت کرانا تمہارا منصب نہیں ہے، (ان کی بلاواسطہ) مغفرت کرنا صرف میری خصوصیت ہے،

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۰۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوعوانہ یعقوب بن اسحاق اسفرائنی متوفی ۳۱۶ھ، مسند ابوعوانہ ج ۱ ص ۱۷۷، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

[3] حافظ احمد بن علی المثنی التمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابویعلیٰ الموصلی ج ۳ ص ۲۷۹، مطبوعہ دار المامون تراث بیروت، ۱۴۰۴ھ

[4] حافظ احمد بن علی المثنی التمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابویعلیٰ الموصلی ج ۳ ص ۱۰۸، مطبوعہ دار المامون تراث بیروت، ۱۴۰۴ھ

مجھے اپنی عزت، اپنے علم اور اپنی رحمت کی قسم ہے دوزخ میں کسی ایسے شخص کو نہیں رہنے دوں گا جس نے لا الٰہ الا اللہ کہا ہو۔

---

امام عبدالرزاق روایت کرتے ہیں:

عن الحسن ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتخذ عسیبا یسکت بہ الناس فاوحی اللہ الیہ یا محمد لا تکسر قرون امتک فما رئی العسیب معہ بعد۔[1]

حسن بصری بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شاخ رکھی جس سے لوگوں کو خاموش کرتے تھے، اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف وحی کی یا محمد! اپنی امت کے سروں کو نہ توڑیں، اس کے بعد آپ کے پاس وہ شاخ نہیں دیکھی گئی۔

علامہ علی المتقی ہندی، ترمذی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

عن علی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن الروح الامین جبرائیل عن اللہ عزوجل قال: یا محمد اکثر من صنائع المعروف فانھا تقی مصارع السوء الحدیث۔[2]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان کیا کہ جبرائیل علیہ السلام بیان کرتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے فرمایا: یا محمد! بہ کثرت نیک کام کیا کریں، کیونکہ نیکیاں ناگہانی آفات سے بچاتی ہیں۔

امام بخاری نے کہا اس حدیث کی سند میں ایک راوی نصر بن باب ہے جس پر لوگ جھوٹ کی تہمت لگاتے ہیں، یعنی یہ حدیث ضعیف ہے، لیکن فضائل اعمال میں حدیث ضعیف معتبر ہوتی ہے۔

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن عیاض بن حمار المجاشعی ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ذات یوم فی خطبتہ الا ان ربی امرنی ان اعلمکم ما جھلتم مما علمنی یومی ھذا فذکر الحدیث قال فقال یا محمد انما بعثتک لابتلیک وابتلی بک وانزلت علیک کتابا لا یغسلہ الماء

عیاض بن حمار مجاشعی بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک دن دوران خطبہ فرمایا: سنو میرے رب نے مجھے یہ حکم دیا ہے کہ جو چیزیں تم کو نہیں معلوم وہ تم کو بتلاؤں جن کا اللہ تعالیٰ نے مجھے آج علم دیا ہے، پھر فرمایا یا محمد! میں نے تم کو امتحان میں ڈالنے کے لیے مبعوث کیا ہے اور میں تمہاری وجہ سے (بھی) امتحان لوں گا، اور میں نے تم پر

---

[1] امام عبدالرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۳ ص ۱۸۵، مطبوعہ مطبع مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[2] علامہ علی متقی بن حسام الدین ہندی برہان پوری متوفی ۹۷۵ھ، کنز العمال ج ۲ ص ۹۷، مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت، ۱۴۰۵ھ

تقرأه نائما ویقظان الحدیث ۱؎

ایسی کتاب نازل کی ہے جس کو پانی نہیں دھو سکتا تم اس کو نیند اور بیداری میں پڑھتے ہو الحدیث۔

نیز امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن ثوبان رضی اللہ عنہ ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ عزوجل زوی لی الارض حتی رایت مشارقها ومغاربها واعطانی الکنزین الاحمر والابیض فان ملک امتی سیبلغ ما زوی لی منها وانی سالت ربی عزوجل ان لا یهلکهم بسنة عامة وان لا یسلط علیهم عدوا من غیرهم فیهلکهم وان لا یلبسهم شیعا ویذیق بعضهم بأس بعض فقال یا محمد انی اذا اعطیت عطاء فلا مرد له انی اعطیتک لامتک ان لا یهلکوا بسنة عامة وان لا اسلط علیهم عدوا من غیرهم فیستبیحهم ولو اجتمع علیهم من اقطارها الحدیث ۲؎

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل نے میرے لیے تمام روئے زمین کو سمیٹ دیا ہے حتیٰ کہ میں نے اس کے تمام مشارق اور مغارب کو دیکھ لیا، اور مجھے سرخ اور سفید دو خزانے دیے، پس میری امت کی حکومت اس جگہ تک پہنچے گی جو مجھے دکھائی گئی، اور میں نے اپنے رب عزوجل سے یہ سوال کیا ہے کہ وہ میری امت کو عام قحط میں مبتلا نہ کرے اور ان کے اوپر کوئی ایسا دشمن مسلط نہ کرے جو ان کو ہلاک کر دے اور ان کو مختلف ٹکڑوں میں تقسیم نہ کرے کہ وہ ایک دوسرے سے لڑتے رہیں، اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یا محمد! جب میں کوئی چیز دیتا ہوں تو اس کو کوئی واپس لینے والا نہیں ہے میں نے آپ کی امت کے لیے یہ دعا قبول کر لی ہے کہ وہ عام قحط سے ہلاک نہیں ہوں گے اور میں ان پر کوئی دشمن جو ان کا غیر ہو مسلط نہیں کروں گا جو ان سب کو ہلاک کر دے، خواہ وہ تمام روئے زمین سے جمع ہوں۔ الحدیث۔

علامہ زبیدی، امام ابونعیم اور امام ابن عساکر کے حوالے سے لکھتے ہیں:

عن علی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لی جبرائیل قال اللہ عزوجل یا محمد من لم یؤمن بی ولم یؤمن بالقدر خیره وشره فلیلتمس ربا غیری۔ ۳؎

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ سے حضرت جبرائیل نے کہا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یا محمد! جو شخص مجھ پر ایمان لایا ہو اور اچھی اور بری تقدیر پر ایمان نہ لایا ہو وہ میرے علاوہ کوئی اور رب تلاش کر لے۔

---

۱؎ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۹ ص ۲۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۲؎ " " " " سنن کبریٰ ج ۹ ص ۱۸۱

۳؎ علامہ سید محمد بن محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، اتحاف السادۃ المتقین ج ۹ ص ۱۵۱ مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر ۱۳۱۱ھ

یہ بیس احادیث قدسیہ ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا اور خطاب کیا ہے۔

## انبیاء علیہم السلام کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا اور خطاب کرنا

امام بخاری حدیث معراج میں روایت کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا:

یا محمد واللہ قد راودت بنی اسرائیل قومی علی ادنی من ھذا فضعفوا وترکوہ [1]

یا محمد! بہ خدا میں نے اپنی قوم بنو اسرائیل کا اس سے کم نمازوں میں تجربہ کیا ہے، وہ کمزور ہو گئے اور انہوں نے ان نمازوں کو ترک کر دیا۔

علامہ علی متقی، امام ابونعیم اور امام ابن النجار کے حوالوں سے حدیث معراج میں بیان کرتے ہیں:

فقال ابراھیم یا محمد مر امتک فلیکثروا من غراس الجنۃ فان ارضھا واسعۃ وتربتہ طیبۃ فقال محمد لابراھیم وما غراس الجنۃ فقال ابراھیم: لاحول ولا قوۃ الا باللہ [2]

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کہا یا محمد! اپنی امت کو حکم دیں کہ جنت کے درختوں میں اضافہ کریں، کیونکہ اس کی زمین وسیع ہے اور اس کی مٹی پاکیزہ ہے، حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے فرمایا: جنت کے درخت کیا چیز ہیں؟ حضرت ابراہیم نے فرمایا: لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔

حافظ ابن حجر عسقلانی، امام ابویعلیٰ کے حوالے سے حضرت ابوہریرہ کی روایت ذکر کرتے ہیں:

ولئن قام علی قبری فقال: یا محمد لاجیبنہ [3]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام میری قبر پر کھڑے ہو کر ندا کریں "یا محمد" تو میں اس کا جواب دوں گا۔

امام ابویعلیٰ کی وہ روایت یہ ہے:

عن ابی ھریرۃ یقول سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول والذی نفس ابی القاسم بیدہ لینزلن عیسی ابن مریم اماما مقسطا وحکما عدلا فلیکسرن الصلیب ولیقتلن الخنزیر ولیصلحن ذات البین

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ و قدرت میں ابوالقاسم کی جان ہے حضرت عیسیٰ ابن مریم ضرور نازل ہوں گے وہ انصاف کرنے والے امام اور عدل کرنے والے حاکم ہوں گے وہ ضرور صلیب کو توڑیں گے اور خنزیر کو قتل

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] علامہ علی متقی بن حسام الدین ہندی برہان پوری متوفی ۹۷۵ھ، کنز العمال ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت، ۱۴۰۵ھ

[3] حافظ احمد بن علی ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، المطالب العالیہ ج ۴ ص ۳۴۹، ۳۲۳، مطبوعہ مکہ مکرمہ

ولیذھبن الشحناء ولیعرضن علیہ المال فلا یقبلہ ثم لئن قام علی قبری فقال یا محمد لاجیبنہ۔ [1]

کریں گے اور لڑنے والوں میں صلح کرائیں گے اور بغض کو دور کریں گے ان پر مال ضرور پیش کیا جائے گا اور وہ اس کو قبول نہیں کریں گے، پھر اگر وہ میری قبر پر کھڑے ہوکر کہیں "یا محمد" تو میں ان کو ضرور جواب دوں گا۔

ہم نے بیس مستند احادیث بیان کی ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو "یا محمد" کے ساتھ ندا کی ہے، اور پانچ احادیث بیان کی ہیں جن میں انبیاء علیہم السلام نے آپ کو یا محمد کے ساتھ ندا کی ہے اور صحابہ کرام اور عام مسلمانوں کے یا محمد کے ساتھ ندا کے حوالے ہم کہ پہلے بیان کر دیے ہیں۔ اب ہم خود اعلیٰ حضرت احمد رضا رحمہ اللہ کی کتاب مذکور کے حوالہ سے بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو یا محمد کے ساتھ ندا کی ہے:

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی تحریر فرماتے ہیں:

ابن مردویہ اپنی تفسیر میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

ماحلف اللہ بحیوۃ احد قط الا بحیوۃ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال تعالیٰ لعمرک انھم لفی سکرتھم یعمھون وحیاتک یا محمد۔

اللہ تعالیٰ نے کبھی کسی کی زندگی کی قسم یاد نہ فرمائی، سوائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ آیہ لعمرک میں فرمایا مجھے تیری جان کی قسم اے محمد۔ [2]

اس کتاب کے صفحہ ۲۶ پر اعلیٰ حضرت نے لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا کرنا حرام ہے جب اس کا مالک و مولیٰ تبارک و تعالیٰ نام لے کر نہ پکارے غلام کی کیا مجال کہ راہ ادب سے تجاوز کرے۔ اور صفحہ ۲۸ پر یہ روایت استدلال میں پیش کی ہے جس میں مذکور ہے اللہ تعالیٰ نے آپ کو یا محمد کے ساتھ ندا کی ہے۔

ہم اس تعارض اور تناقض سے صرف نظر کرتے ہوئے صرف یہ بیان کرنا چاہتے ہیں کہ احادیث اور آثار کی روشنی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو "یا محمد" کے ساتھ ندا کرنا جائز ہے، اور یہ ندا ادب اور احترام کے خلاف نہیں ہے، اگر ندا کرنا ادب اور احترام کے خلاف ہوتا تو یا اللہ کہنا بھی حرام ہوتا، ندا کا معنی ہے منادیٰ کو اپنی طرف متوجہ کرنا، ہم یا محمد کہہ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی طرف متوجہ کرتے ہیں، ادب کے خلاف یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نام سے پکار کر بلایا جائے جیسے زید، عمرو کو نام لے کر بلاتے ہیں اور ایک تفسیر کے مطابق اسی کی قرآن مجید میں ممانعت ہے نیز "محمد" آپ کا نام بھی ہے اور آپ کی صفت بھی سو اگر اس لفظ سے آپ کی صفت کا قصد کر کے ندا کی جائے تو کوئی اشکال ہی نہیں ہے اور کبھی ندا کسی کو یاد کرنے کے لیے بھی کی جاتی ہے لہٰذا یا محمد اگر بہ طور ذکر کہا جائے یا اظہارِ مسرت کے لیے نعرہ لگاتے ہوئے یا محمد کہا جائے تو یہ بھی جائز ہے اور صحابہ کرام نے جو یا محمد کے ساتھ ندا کی ہے وہ اسی معنی پر محمول ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام نے جو یا محمد کہا تھا وہ سورہ نور کی آیت لا تجعلوا دعاء الرسول الخ (۶۳) سے منسوخ ہو گیا یہ جواب صحیح نہیں ہے کیونکہ اگر یا محمد کہنے میں بے ادبی تھی تو کیا اس آیت کے نازل ہونے سے

[1] حافظ احمد بن علی المثنی التمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابو یعلی الموصلی ج ۶ ص ۱۰۱، مطبوعہ دار المامون تراث بیروت، ۱۴۰۴ھ

[2] اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی متوفی ۱۳۴۰ھ، تجلی الیقین ص ۲۸، مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی لاہور

پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بے ادبی العیاذ باللہ جائز تھی ؛ جبکہ اس آیت کے نزول کے بعد بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد بھی صحابہ کرام اور تابعین عظام یا محمد کے ساتھ ندا کرتے رہے ہیں، اس مسئلہ پر مزید دلائل اور سیر حاصل بحث ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع کے شروع اور آخر میں کی ہے اس بحث کو وہاں بھی دیکھ لیا جائے۔ ہم نے اس مسئلہ میں زیادہ تفصیل اور تحقیق اس لیے کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یا محمد کے ساتھ ندا کرنے کو مسلمان حرام سمجھنے سے باز رہیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اطاعت، صحابہ کرام، تابعین عظام، سلف صالحین اور اخیار امت کی اتباع کے دامن کو ہاتھ سے نہ چھوڑیں۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین وعلی الہ واصحابہ وازواجہ اجمعین

### ارکانِ اسلام میں جہاد کو ذکر نہ کرنے کی وجہ

اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارکان اسلام میں توحید و رسالت کی گواہی، نماز، زکوٰۃ، روزہ اور حج کا ذکر فرمایا، اس پر یہ اشکال ہے کہ آپ نے ارکانِ اسلام میں جہاد کا ذکر نہیں فرمایا، اس کا جواب یہ ہے کہ آپ نے ان ارکان کا بیان فرمایا ہے جو ہر حال میں فرض عین ہیں اور جہاد بعض احوال میں فرض عین ہے اور بعض احوال میں فرض کفایہ ہے، تبلیغ اسلام کے لیے جہاد کرنا فرض کفایہ ہے اور جب کفار کسی مسلمان ملک کی سرحدوں پر حملہ کر دیں تو اس ملک کی سرحدوں کی حفاظت کے لیے ہر اس مسلمان پر جہاد کرنا فرض عین ہے جس کو مسلمانوں کا امیر جہاد کے لیے بلائے۔

اس کے بعد حضرت جبرائیل نے ایمان کے متعلق سوال کیا تو آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ، اس کے فرشتوں، اس کے صحیفوں، اس کے رسولوں، قیامت اور خیر وشر کو اللہ تعالیٰ کی تقدیر سے وابستہ مانو۔ اسلام اور ایمان کا لغوی اور اصطلاحی معنی اور ان کے باہمی مفہوموں میں فرق کی تفصیل اور تحقیق ہم کتاب الایمان کے شروع میں بیان کر چکے ہیں۔

اس حدیث میں ہے، حضرت جبرائیل نے کہا مجھے (مرتبہ) احسان کے متعلق بتائیے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم اللہ تعالیٰ کی عبادت اس حال میں کرو گویا کہ تم اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہے ہو اور اگر تم اس حال کو نہ پا سکو تو اللہ تعالیٰ تو تم کو یقیناً دیکھ رہا ہے۔

### مرتبۂ احسان کی تفصیل اور تحقیق

علامہ نووی نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مرتبہ احسان کے دو مرتبے بیان کیے ہیں ان دو قولوں کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر بالفرض کوئی شخص اس بات پر قادر ہو کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضر ہو اور اس کو دیکھ رہا ہو تو وہ عبادت کو پورے کمال کے ساتھ انجام دے گا اور اس کے ظاہری ارکان و آداب اور باطنی خضوع و خشوع میں سے کسی چیز میں کمی نہیں کرے گا، اور انتہائی احسن اور اکمل طریقہ سے عبادات کو انجام دے گا۔ پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا منشاء یہ ہے کہ ہر حال میں عبادت اس طرح کرو کہ گویا کہ تم خدا کے سامنے کھڑے ہو یا خدا تم کو دیکھ رہا ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے بیان فرمایا ہے کہ احسان کے پہلے مرتبہ کا مطلب یہ ہے کہ مسلمان کے دل پر معرفت الٰہیہ کا اس قدر غلبہ ہو کہ وہ مشاہدۂ حق میں اس طرح کھو جائے گویا کہ اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہا ہے اور دوسرا مرتبہ یہ ہے کہ وہ معرفت الٰہیہ کے اس مقام پر تو اگرچہ نہ ہو لیکن اس کے ذہن میں ہر وقت یہ بات حاضر ہے کہ اللہ تعالیٰ

اس کو دیکھ رہا ہے، ملا علی قاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ احسان کا پہلا مرتبہ عارف کے احوال اور اس کی واردات قلبیہ کی طرف اشارہ ہے یعنی سالک پر ایسا حال طاری ہو جائے کہ گویا وہ اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہا ہے اور احسان کے دوسرے مرتبہ میں عابد کے علم کی طرف اشارہ ہے یعنی جس وقت کوئی مسلمان عبادت کرے تو اس علم کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے کہ اللہ تعالیٰ اسے دیکھ رہا ہے اور جب کسی مزدور کو یہ علم ہو کہ مالک اس کو کام کرتے ہوئے دیکھ رہا ہے تو وہ کام میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کرتا ــــ پس عابد بھی علم کی اسی کیفیت سے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے۔

احسان کا پہلا مرتبہ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس حال میں کرے کہ گویا اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہا ہے۔ یہ کاملین کا حصہ ہے، کیونکہ ان لوگوں کی شان یہ ہوتی ہے کہ نعمت ملنے کے وقت ان کی نظر نعمت پر نہیں منعم کی طرف ہوتی ہے، اسی طرح مصیبت کے حال میں ان کی توجہ مصیبت پر نہیں ہوتی اور نہ اس کے اثرات یعنی رنج وملال ان کی طبیعت پر مرتب ہوتے ہیں بلکہ ان کی نظر مصیبت ڈالنے والے کی طرف ہوتی ہے اور جن لوگوں کا یہ حال ہو وہ ہر وقت اللہ تعالیٰ کی معرفت میں مستغرق رہتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ ایک مرتبہ امام اعظم ابوحنیفہ مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے اچانک چھت سے سانپ گر پڑا تمام لوگ مسجد سے نمازیں توڑ کر بھاگ گئے لیکن امام اعظم کو پتا بھی نہ چلا۔ (تفسیر کبیر ج ا ص ۱۲۹، مطبوعہ دارالفکر بیروت)

اسی طرح عروہ بن مسعود کے جسم کے کسی عضو میں زخم تھا لوگ اس عضو کو کاٹنا چاہتے تھے۔ نماز کی حالت میں ان کا عضو کاٹ ڈالا گیا۔ اور ان کو اس کا مطلقاً احساس نہیں ہوا۔ (تفسیر کبیر ج ا ص ۱۲۹، مطبوعہ دارالفکر بیروت)۔

ایک مرتبہ امام بخاری نماز پڑھ رہے تھے، نماز کے بعد انھوں نے قمیص کا دامن اٹھایا اور ایک شاگرد سے کہا ذرا دیکھنا میری قمیص کے نیچے کیا ہے شاگرد نے دیکھا قمیص کے نیچے زنبور (بھڑ) تھی جس نے ان کے بدن پر سولہ ڈنک لگائے تھے جن کی وجہ سے ان کا جسم جگہ جگہ سے سوج گیا تھا، شاگرد نے پوچھا جب زنبور نے پہلی مرتبہ کاٹا تو آپ نے اس وقت نماز کیوں نہیں توڑ دی، فرمایا میں قرآن کریم کی جس آیت کی تلاوت کر رہا تھا اس کے ذوق میں اتنا مدہوش تھا کہ اس تکلیف کی طرف متوجہ ہی نہ ہو سکا۔ (ہدی الساری ج ۲ ص ۲۵۳، مطبوعہ مصر)۔

بہرحال یہ نفوس قدسیہ مشاہدہ جمال ذات اور معرفت میں اس قدر منہمک اور مستغرق ہوتے ہیں کہ نماز کی حالت میں دنیا کی کسی بات یا جسمانی تکلیف کی طرف ان کی توجہ نہیں ہوتی، بھلا جب مخلوق کے حسن وجمال میں محویت کا یہ عالم تھا کہ مصر کی عورتوں نے جلوہ یوسف دیکھنے کے بعد لیموں کی جگہ اپنی انگلیاں کاٹ ڈالیں تو جن نفوس قدسیہ کے سامنے تجلیاتِ خالق بے حجاب ہوتی ہوں انھیں اپنا یا اپنے گردوپیش کا کب احساس ہو سکتا ہے۔

اور احسان کا دوسرا مرتبہ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ عبادت کرنے والا یہ یقین رکھے کہ خدا اس کو دیکھ رہا ہے یہ متوسطین حضرات کا مرتبہ ہے جن کی صفت یہ ہے کہ اگر مشاہدہ ذات اور معرفت حق کے اس مرتبہ کو نہیں پا سکے تو کم از کم خضوع وخشوع اور اخلاص اور للٰہیت کا یہ مرتبہ تو ہاتھ سے نہیں جانے دیتے کہ عین عبادت کے عالم میں یہ ذہن میں رکھیں کہ خود معبود ہماری طرف دیکھ رہا ہے۔

ملا علی قاری فرماتے ہیں کہ عابدین کے باعتبار ایمان کے تین مراتب ہیں، ایک وہ شخص ہے جو عذاب کے خوف اور ثواب کی طمع سے اطاعت کرتا ہے اس کا ایمان علم الیقین کے مرتبہ میں ہے اور اس کی اطاعت کو

عبادت کہتے ہیں دوسرا وہ شخص ہے جو اللہ تعالیٰ کے احکام کی تعمیل اطاعت کے شوق سے کرتا ہے اس کا ایمان عین الیقین کے مرتبہ میں ہے اور اس کی اطاعت کو عبودیت کہتے ہیں تیسرا وہ شخص ہے جو اللہ تعالیٰ کی عبادت محض اس نیت سے کرتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا بندہ ہے اور بندہ کا یہی کام ہے کہ وہ اپنے مولیٰ کی اطاعت کرے اس شخص کا ایمان حق الیقین کے مرتبہ میں ہے اور اس کی اطاعت کو عبودۃ کہتے ہیں اور احسان کے پہلے مرتبہ سے مراد اصحاب حق الیقین ہیں اور احسان کے دوسرے مرتبہ سے مراد اصحاب عین الیقین ہیں رہے ہم لوگ تو وہ ایمان کے تیسرے درجہ میں آتے ہیں جن کا ایمان علم الیقین کے درجہ کا ہے اور جن کی اطاعت عبادت سے آگے نہیں بڑھتی، ہم وہ لوگ ہیں جو مرتبہ احسان کی دونوں قسموں سے عاری ہیں، اللہ تعالیٰ ہماری اصلاح فرمائے اور ہمیں مرتبہ احسان سے حظ وافر عطا فرمائے (آمین)

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علوم خمسہ حاصل ہونے کے متعلق علماء اسلام کی تصریحات

اس حدیث میں ہے سائل نے کہا مجھے قیامت کے متعلق بتلائیے! آپ نے فرمایا: اس کے متعلق جواب دینے والا سوال کرنے والے سے زیادہ جاننے والا نہیں ہے۔

قیامت کب واقع ہوگی، بارش کب ہوگی، ماں کے پیٹ میں کیا ہے، انسان کل کیا کرے گا اور کون شخص کس جگہ مرے گا، یہ وہ امور خمسہ ہیں جن کا ذاتی علم اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے، بحث اس میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کسی مخلوق کو ان پانچ چیزوں کا علم عطا فرمایا ہے یا نہیں، بعض علماء سلف نے نیک نیتی کے ساتھ یہ کہا یہ علوم اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہیں اور اس نے مخلوق میں سے کسی کو ان پانچ چیزوں پر مطلع نہیں فرمایا، اور اکثر اہل اسلام نے یہ کہا کہ اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام کو عموماً اور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خصوصاً ان پانچ چیزوں کے علوم میں سے بھی حظ وافر عطا فرمایا ہے۔ اب ہم ذیل میں ان علماء اسلام کی عبارات پیش کر رہے ہیں جنھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان علوم کے عطا کیے جانے کی تصریح کی ہے۔

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

قال القرطبی فمن ادعی علم شیء منها غیر مسند الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان کاذبا فی دعواہ[1]

علامہ قرطبی نے کہا جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وساطت کے بغیر ان پانچ چیزوں کے جاننے کا دعویٰ کرے وہ اس دعویٰ میں جھوٹا ہے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی[2]، علامہ احمد قسطلانی[3]، ملا علی قاری[4] اور شیخ عثمانی[5] نے بھی اپنی شروح میں علامہ قرطبی

---

1. علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۲۹۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ
2. علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۱۲۴، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ
3. علامہ احمد قسطلانی شافعی متوفی ۹۱۱ھ، ارشاد الساری ج ۱ ص ۱۳۸، مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر، ۱۳۰۶ھ
4. ملا علی بن سلطان محمد القاری حنفی متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۶۵، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ
5. شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۱ ص ۱۷۲، مطبوعہ مکتبۃ الحجاز کراچی

کی اس عبارت کو نقل کیا ہے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

قال بعضهم ليس في الأية دليل على ان الله لم يطلع نبيه على حقيقة الروح بل يحتمل ان يكون اطلعه ولم يامره ان يطلعهم وقد قالوا في علم الساعة نحو هذا والله اعلم۔[1]

بعض علماء نے کہا ہے کہ (سورۂ بنی اسرائیل کی) آیت میں یہ دلیل نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو روح کی حقیقت پر مطلع نہیں کیا، بلکہ احتمال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو روح کی حقیقت پر مطلع کیا ہو، اور آپ کو اس کی اطلاع دینے کا حکم نہ دیا ہو، قیامت کے علم کے متعلق بھی علماء نے اسی طرح کہا ہے۔ واللہ اعلم۔

علامہ احمد قسطلانی نے بھی یہ عبارت نقل کی ہے۔[2]

علامہ زرقانی المواہب کی شرح میں لکھتے ہیں:

(وقد قالوا في علم الساعة) وباقي الخمس المذكورة في أية ان الله عنده علم الساعة (نحو هذا) يعني انه علمها ثم امر بكتمها۔[3]

علم قیامت اور باقی ان پانچ چیزوں کے متعلق جن کا سورہ لقمان کی آخری آیت میں ذکر ہے علماء نے یہی کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان پانچ چیزوں کا علم عطا فرمایا اور آپ کو انہیں مخفی رکھنے کا حکم دیا۔

علامہ جلال الدین سیوطی لکھتے ہیں:

ذهب بعضهم الى انه صلى الله عليه وسلم اوتي علم الخمس ايضا وعلم وقت الساعة والروح وانه امر بكتم ذلك۔[4]

اور بعض علماء نے یہ بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو امور خمسہ کا بھی علم دیا گیا ہے اور وقوع قیامت کا اور روح کا بھی علم دیا گیا ہے اور آپ کو ان کے مخفی رکھنے کا حکم دیا گیا ہے۔

علامہ صاوی مالکی لکھتے ہیں:

قال العلماء الحق انه لم يخرج نبينا من

علماء کرام نے فرمایا کہ حق بات یہ ہے کہ رسول

---

[1] علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۸ ص ۴۰۳، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[2] علامہ احمد قسطلانی شافعی متوفی ۹۱۱ھ، ارشاد الساری ج ۷ ص ۲۰۳، مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر ۱۳۰۷ھ

ایضاً علامہ احمد قسطلانی شافعی متوفی ۹۱۱ھ، المواہب اللدنیہ مع الزرقانی ج ۱ ص ۲۶۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۲ھ

[3] علامہ محمد عبد الباقی زرقانی مالکی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح المواہب اللدنیہ ج ۱ ص ۲۶۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۳ھ

[4] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، الخصائص الکبریٰ ج ۲ ص ۱۹۵، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

ایضاً علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، شرح الصدور ص ۱۳۳، مطبوعہ دار الکتب العربیہ مصر

الدنیا حتی اطلعہ اللہ علی تلک الخمس ولکنہ امرہ بکتمہا[1]

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا سے اس وقت تک وفات نہیں پائی، جب تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان پانچ چیزوں کے علوم پر مطلع نہیں فرما دیا لیکن آپ کو ان علوم کے مخفی رکھنے کا حکم فرمایا۔

اور علامہ آلوسی فرماتے ہیں:

لم یقبض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی علم کل شیء یمکن العلم بہ[2]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وقت تک وفات نہیں پائی جب تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ہر اس چیز کا علم نہیں دے دیا جس کا علم دینا ممکن تھا۔

نیز علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

ویجوز ان یکون اللہ تعالیٰ قد اطلع حبیبہ علیہ الصلوٰۃ والسلام علی وقت قیامہا علی وجہ کامل لکن لا علی وجہ یحاکی علمہ تعالیٰ بہ الا انہ سبحانہ اوجب علیہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کتمہ لحکمۃ ویکون ذلک من خواصہ علیہ الصلوٰۃ والسلام ولیس عندی ما یفید الجزم بذلک[3]

اور یہ بات جائز ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو وقوع وقت قیامت پر مکمل اطلاع دی ہو مگر اس طریقہ پر نہیں کہ اس سے علم الٰہی کا اشتباہ ہو الا یہ کہ اللہ تعالیٰ نے کسی حکمت کی وجہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اس کا اخفاء واجب کر دیا ہو اور یہ علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خواص میں سے ہو، لیکن مجھے اس پر کوئی قطعی دلیل حاصل نہیں ہوئی۔

امام رازی لکھتے ہیں:

عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ المخصوص وھو قیام القیامۃ احدا ثم قال بعدہ لکن من ارتضی من رسول[4]

اللہ تعالیٰ عالم الغیب ہے وہ اپنے مخصوص غیب یعنی قیامت قائم ہونے کے وقت پر کسی کو مطلع نہیں فرماتا، البتہ ان کو مطلع فرماتا ہے جن سے وہ راضی ہوتا ہے اور وہ اللہ کے رسول ہیں۔

---

[1] علامہ احمد صاوی مالکی، تفسیر صاوی ج ۳ ص ۲۱۵، مطبوعہ دار احیاء الکتب العربیہ مصر

[2] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۵، ص ۱۵۴، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[3] علامہ ابو الفضل سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۱ ص ۱۳۱، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[4] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۸، ص ۲۳۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

علامہ علاؤالدین خازن نے بھی یہی تفسیر کی ہے۔ [۱]

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

والجواب ان الغیب ھھنا لیس للعموم بل مطلق او معین ھو وقت وقوع القیمة بقرینة السیاق ولا یبعد ان یطلع علیه بعض الرسل من الملٰئکة او البشر۔ [۲]

اور جواب یہ ہے کہ یہاں غیب عموم کے لیے نہیں ہے بلکہ مطلق ہے یا اس سے غیب خاص مراد ہے یعنی وقت وقوع قیامت اور آیات کے سلسلہ ربط سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے اور یہ بات مستبعد نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ بعض رسولوں کو وقت وقوع قیامت پر مطلع فرمائے خواہ وہ رسل ملائکہ ہوں یا رسل بشر۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

وحق آنست کہ در آیت دلیلے نیست برآنکہ حق تعالیٰ مطلع نگردانیدہ است حبیب خود را صلی اللہ علیہ وسلم بر ماہیت روح بلکہ احتمال دارد کہ مطلع گردانیدہ باشد و امر نکردہ کہ مطلع گرداند ایں قوم را و بعضی از علماء در علم ساعت نیز ایں معنی گفتہ اند الی ان قال وے گوید بندہ مسکین خصہ اللہ بنور العلم والیقین وچگونہ جرأت کند مومن عارف کہ نفی علم بحقیقت روح سید مرسلین و امام العارفین صلی اللہ علیہ وسلم کند و دادہ است او را حق سبحانہ علم ذات و صفات خود و فتح کردہ بروے فتح مبین از علوم اولین و آخرین روح انسانی چہ باشد کہ در جنب حقیقت جامعہ وی قطرہ ایست از دریائے از بیضائے فافہم وباللہ التوفیق۔ [۳]

حق یہ ہے کہ قرآن کی آیت میں اس بات پر کوئی دلیل نہیں ہے کہ حق تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو روح کی حقیقت پر مطلع نہیں کیا بلکہ جائز ہے کہ مطلع کیا ہو اور لوگوں کو بتلانے کا حکم آپ کو نہ دیا ہو۔ اور بعض علماء نے علم قیامت کے بارے میں بھی یہی قول کیا ہے اور بندہ مسکین (اللہ اس کو نور علم اور یقین کے ساتھ خاص فرمائے) یہ کہتا ہے کہ کوئی مومن عارف حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روح کے علم کی کیسے نفی کر سکتا ہے۔ وہ جو سید مرسلین اور امام العارفین ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات اور صفات کا علم عطا فرمایا ہے اور تمام اولین اور آخرین کے علوم آپ کو عطا کیے ہیں ان کے سامنے روح کے علم کی کیا حیثیت ہے۔ آپ کے علم کے سمندر کے سامنے روح کے علم کی ایک قطرہ سے زیادہ کیا حقیقت ہے۔

سید عبدالعزیز دباغ عارف کامل فرماتے ہیں:

وکیف یخفی امر الخمس علیه صلی اللہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان پانچ چیزوں

---

۱۔ علامہ علی بن محمد خازن شافعی متوفی ۷۲۵ھ، تفسیر خازن ج ۴ ص ۳۱۹، مطبوعہ دار الکتب العربیہ پشاور

۲۔ علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح المقاصد ج ۲ ص ۲۰۵، مطبوعہ دار المعارف النعمانیہ ۱۴۰۱ھ

۳۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مدارج النبوت ج ۲ ص ۴۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

علیہ وسلم والواحد من اهل التصرف من امة الشریفة لا یمکنہ التصرف الا بمعرفة هذه الخمس۔[1]

کا علم کیسے مخفی ہو گا، حالانکہ آپ کی امت شریفہ میں سے کوئی شخص اس وقت تک صاحب تصرف نہیں ہو سکتا جب کہ اس کو ان پانچ چیزوں کی معرفت نہ ہو۔

## اللہ تعالیٰ کی ذات میں علوم خمسہ کے انحصار کی خصوصیت کا سبب

سورہ لقمان کی اس آخری آیت میں یہ فرمایا گیا ہے:

ان اللہ عندہ علم الساعة وینزل الغیث ویعلم ما فی الارحام وما تدری نفس ماذا تکسب غدا وما تدری نفس بای ارض تموت ان اللہ علیم خبیر۔ (لقمان: ۳۴)

بے شک اللہ ہی کے پاس ہے قیامت کا علم اور وہی بارش نازل کرتا ہے، اور وہی جانتا ہے جو رحموں میں ہے، اور کوئی نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کرے گا، اور کوئی نہیں جانتا کہ وہ کہاں مرے گا، بے شک اللہ ہی جاننے والا (اور جسے چاہے) خبر دینے والا ہے۔

اس آیت میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ ان پانچ چیزوں کا ذاتی علم صرف اللہ تعالیٰ ہی کو ہے، اس پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ ہر چیز کا ذاتی علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے، پھر ان پانچ چیزوں کی تخصیص کی کیا وجہ ہے؟ اس کے دو جواب ہیں، ایک یہ کہ مشرکین ان چیزوں کے متعلق سوال کرتے تھے اس لیے بتایا گیا کہ ان چیزوں کا علم صرف اللہ تعالیٰ ہی کو ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ مشرکین کا اعتقاد یہ تھا کہ ان کے کاہنوں اور نجومیوں کو ان کا علم ہے اس لیے بتایا گیا کہ ان کا علم صرف اللہ تعالیٰ ہی کے پاس ہے۔

علامہ اسماعیل حقی لکھتے ہیں:

اس آیت میں ان پانچ چیزوں کا شمار کیا گیا ہے، حالانکہ تمام مغیبات کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ لوگ ان چیزوں کے متعلق سوال کرتے تھے روایت ہے کہ دیہاتیوں میں سے حارث بن عمرو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور آپ سے قیامت کے وقت کے متعلق سوال کیا، اور یہ کہ ہماری زمین خشک ہے میں نے اس میں بیج ڈالے ہیں، بارش کب ہو گی؟ اور میری عورت حاملہ ہے، اس کے پیٹ میں مذکر ہے یا مونث، اور مجھے گذشتہ کل کا تو علم ہے لیکن آئندہ کل میں کیا کروں گا؟ اور مجھے یہ علم تو ہے کہ میں کس جگہ پیدا ہوا، لیکن میں کہاں مروں گا؟ اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی۔

نیز اہل جاہلیت نجومیوں کے پاس جا کر سوال کرتے تھے اور ان کا یہ زعم تھا کہ نجومیوں کو ان چیزوں کا علم ہوتا ہے اور اگر کاہن غیب کی کوئی خبر دے اور کوئی شخص اس کی تصدیق کرے تو یہ کفر ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کاہن کے پاس گیا اور اس کے قول کی تصدیق کی تو اس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل شدہ دین کا کفر کیا۔

[1] سید احمد بن عبد المبارک الابریز من کلام سیدی عبد العزیز دباغ ص ۲۸۳، مطبوعہ مطبعہ مصطفیٰ البابی واولادہ مصر، ۱۳۸۰ھ

اور یہ جو بعض روایت میں ہے کہ انبیاء علیہم السلام اور اولیاء کرام غیب کی خبریں دیتے ہیں تو ان کا یہ خبر دینا، وحی، الہام اور کشف کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی تعلیم دینے سے ہوتا ہے، لہٰذا ان پانچ چیزوں کے علم کا اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہونا اس بات کے منافی نہیں ہے کہ ان غیوب پر انبیاء، اولیاء اور ملائکہ کے سوا اور کوئی مطلع نہیں ہے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدًا○ الا من ارتضی من رسول۔ (جن: ۲۷-۲۶)

(اللہ) غیب جاننے والا ہے تو اپنے غیب پر کسی کو (کامل) اطلاع نہیں دیتا مگر جن کو اس نے پسند فرما لیا جو اس کے (سب) رسول ہیں۔

اور بعض غیوب وہ ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کے ساتھ خاص کر لیا، جن کی اطلاع کسی مقرب فرشتے کو ہے اور نہ کسی نبی مرسل کو جیسا کہ اس آیت میں اشارہ ہے:

عندہ مفاتح الغیب لا یعلمہا الا ھو۔ (انعام: ۵۹)

اور اسی کے پاس غیب کی چابیاں ہیں، اس کے سوا (بذات خود) انھیں کوئی نہیں جانتا۔

قیامت کا علم بھی انہی امور میں سے ہے، اللہ تعالیٰ نے وقوع قیامت کے علم کو مخفی رکھا، لیکن صاحب شرع کی زبان سے اس کی علامتوں کو ظاہر فرما دیا، مثلاً خروج دجال، نزول عیسیٰ اور سورج کا مغرب سے طلوع ہونا، اسی طرح بعض اولیاء نے الہام صحیح سے بارش ہونے کی خبر دی اور یہ بھی بتایا کہ ماں کے پیٹ میں کیا ہے، اسی طرح ابو العزم اصفہانی شیراز میں بیمار ہو گئے انھوں نے کہا میں نے اللہ تعالیٰ سے طرطوس میں موت کی دعا کی ہے اگر بالفرض میں شیراز میں مر گیا تو مجھے یہودیوں کے قبرستان میں دفن کر دینا، (یعنی ان کو یقین تھا کہ ان کی موت طرطوس میں آئے گی) وہ تندرست ہو گئے اور بعد میں طرطوس میں ان کی وفات ہوئی، اور میرے شیخ نے بیس سال پہلے اپنی موت کا وقت بتا دیا تھا، اور وہ اپنے بتائے ہوئے وقت پر ہی فوت ہو گئے۔[1]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیامت کی علامات کو بیان فرمانے اور سن بیان نہ فرمانے کا سبب

اس حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی علامتیں بتلائیں، جب باندیوں سے ان کے آقا پیدا ہوں، اور جب تم دیکھو کہ برہنہ تن، برہنہ پا، تنگ دست چرواہے بڑی بڑی عمارتیں بنانے لگیں۔

چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وقت وقوع قیامت کا علم تھا لیکن اس علم کو عام لوگوں سے مخفی رکھنا

[1] علامہ اسماعیل حقی حنفی متوفی ۱۱۳۷ھ، روح البیان ج ۷، ص ۱۰۳-۱۰۵، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ

مقصود تھا، اس لیے سائل نے جب وقت وقوع قیامت کے بارے میں استفسار کیا تو حضور نے یہ نہیں فرمایا کہ میں وقت قیامت کو نہیں جانتا بلکہ یہ فرما کر بات ٹال دی کہ اس بات کے بارے میں میں سائل سے زیادہ نہیں جانتا۔

باندیوں سے آقا پیدا ہونے کے شارحین نے بہت سے مطالب بیان کیے ہیں لیکن زیادہ قرین قیاس یہ ہے کہ قرب قیامت میں اولاد اپنی ماں کی نافرمانی کرے گی، اس سے توہین آمیز سلوک کرے گی اور ماں پر اپنا حکم چلائے گی اور اولاد کے سامنے مائیں یوں معلوم ہوں گی جیسے آقاؤں کے سامنے ان کی باندیاں ہوں۔

قیامت کی علامتوں میں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں صرف دو علامتیں بیان فرمائی ہیں۔ ایک باندیوں سے آقا کا پیدا ہونا، دوسری چرواہوں کا امیر وکبیر ہو جانا، دیگر احادیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور بھی متعدد علامتیں بیان فرمائی ہیں مثلاً یاجوج ماجوج اور دابۃ الارض کا خروج اور حضرت عیسیٰ اور مہدی کا ظہور، عورتوں کا عریاں لباس پہننا، نااہل لوگوں کا منصب امارت پر فائز ہونا، ان کے علاوہ حضور نے مہینہ اور تاریخ بھی بتلائی کہ محرم کا مہینہ اور دس تاریخ ہوگی دن بھی بتلایا کہ جمعہ کا دن ہوگا صرف سن نہیں بتلایا، کیونکہ اگر سن بھی بتلا دیتے تو آج ایک بچہ بھی حساب لگا کر جان لیتا کہ قیامت آنے میں کتنے سال رہ گئے ہیں حالانکہ قرآن کریم میں ہے:

لا تاتیکم الا بغتۃ (اعراف: ۱۸۷) تم پر قیامت اچانک ہی آئے گی۔

اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقوع قیامت کا سن بھی بتلا دیتے تو قیامت کا آنا اچانک نہ رہتا اور قرآن جھوٹا ہو جاتا۔ حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآن کے مکذب نہیں مصدق بن کر آئے ہیں۔ پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن کریم کی تصدیق کے لیے سن نہیں بتلایا اور اپنا علم ظاہر کرنے کے لیے آپ نے عام علامتوں سے لے کر دن اور تاریخ تک سب کچھ بتلا دیا۔

جامع ترمذی اور سنن ابوداؤد کی روایت میں یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو تین دن بعد بتلایا کہ وہ اجنبی شخص حضرت جبرائیل علیہ السلام تھے اور حضرت ابوہریرہ کی روایت میں جس کا ذکر امام مسلم اسی باب کی پانچویں اور چھٹی حدیث میں کریں گے، مذکور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس اجنبی شخص کے جاتے ہی فرمایا اس کو واپس بلاؤ، صحابہ کرام فوراً مجلس سے اٹھ کر گئے لیکن انہیں وہاں کچھ نظر نہ آیا۔ تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بتلایا کہ وہ آنے والا شخص جبرئیل تھا، علامہ نووی فرماتے ہیں کہ حضرت عمر کو جو تین دن بعد معلوم ہوا، اس کی وجہ یہ ہوگی کہ وہ مجلس سے اٹھ کر چلے گئے ہوں گے اور پھر تین دن بعد ان کو حضور سے پوچھنے پر معلوم ہوا ہو گا کہ وہ شخص جبرئیل تھے۔ [1]

☆

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## بَابُ بَيَانِ الصَّلَوَاتِ الَّتِي هِيَ أَحَدُ أَرْكَانِ الْإِسْلَامِ

٨ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدِ بْنِ جَمِيلِ بْنِ طَرِيفِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الثَّقَفِيُّ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ فِيمَا قُرِئَ عَلَيْهِ عَنْ أَبِي سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ سَمِعَ طَلْحَةَ بْنَ عُبَيْدِ اللهِ يَقُولُ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ أَهْلِ نَجْدٍ ثَائِرُ الرَّأْسِ نَسْمَعُ دَوِيَّ صَوْتِهِ وَلَا نَفْقَهُ مَا يَقُولُ حَتَّى دَنَا مِنْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا هُوَ يَسْأَلُ عَنِ الْإِسْلَامِ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَمْسُ صَلَوَاتٍ فِي الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ فَقَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُنَّ قَالَ لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ وَصِيَامُ شَهْرِ رَمَضَانَ فَقَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُ فَقَالَ لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ وَذَكَرَ لَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الزَّكَاةَ فَقَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهَا قَالَ لَا إِلَّا أَنْ تَطَوَّعَ قَالَ فَأَدْبَرَ الرَّجُلُ وَهُوَ يَقُولُ وَاللهِ لَا أَزِيدُ عَلَى هَذَا وَلَا أَنْقُصُ مِنْهُ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَفْلَحَ إِنْ صَدَقَ۔

٩ - حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ أَبِي سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهَذَا الْحَدِيثِ نَحْوَ حَدِيثِ مَالِكٍ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَفْلَحَ وَأَبِيهِ إِنْ صَدَقَ أَوْ دَخَلَ الْجَنَّةَ وَأَبِيهِ إِنْ صَدَقَ۔

## نمازوں کا بیان جو ارکان اسلام میں سے ایک رکن ہیں

حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اہل نجد سے ایک شخص حاضر ہوا جس کے بال بکھرے ہوئے تھے ہم اس آواز کی گنگناہٹ سن رہے تھے اور ہماری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کیا کہہ رہا ہے حتیٰ کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قریب پہنچا تب معلوم ہوا کہ وہ پوچھ رہا ہے کہ اسلام کیا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دن اور رات میں پانچ نمازیں پڑھنا اس شخص نے پوچھا کیا ان کے علاوہ اور کوئی نماز بھی فرض ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں البتہ تم نفلی نمازیں پڑھ سکتے ہو اور ماہ رمضان کے روزے، اس شخص نے پوچھا کیا ان کے علاوہ اور روزے بھی فرض ہیں آپ نے فرمایا نہیں البتہ تم نفلی روزے رکھ سکتے ہو پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے زکوٰۃ کا ذکر کیا، اس نے پوچھا کیا اس کے علاوہ اور کوئی صدقہ بھی فرض ہے آپ نے فرمایا نہیں البتہ تم نفلی صدقہ کر سکتے ہو، حضرت طلحہ بیان کرتے ہیں کہ وہ شخص واپس چلا گیا اور جاتے ہوئے کہہ رہا تھا بخدا میں ان احکام پر زیادتی کروں گا اور نہ کمی۔ رسول اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ سچا ہے تو کامیاب ہو گیا۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ اسی حدیث کو حضرت طلحہ بن عبید اللہ سے روایت کیا اور اس میں یہ اضافہ ہے کہ آخر میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کے باپ کی قسم اگر یہ شخص سچا ہے تو کامیاب ہو گیا یا فرمایا اس کے باپ کی قسم اگر یہ شخص سچا ہے تو جنت میں داخل ہو گیا۔

## نفلی عبادات کو پورا کرنے کے وجوب پر فقہاء احناف کے دلائل

حدیث نمبر ۸ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دن اور رات میں پانچ نمازیں (فرض) ہیں، اس شخص نے پوچھا کیا ان کے علاوہ اور کوئی نماز بھی فرض ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں مگر یہ کہ تم نفلی نمازیں پڑھو۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

ہمارے اصحاب شافعیہ نے یہ کہا ہے کہ یہ جملہ استثناء منقطع ہے، اور اس کا معنی یہ ہے لیکن تمہارے لیے نفل پڑھنا مستحب ہے، بعض علماء نے اس کو استثناء متصل قرار دیا اور اس سے یہ استدلال کیا کہ جس آدمی نے نفلی روزہ یا نفلی نماز شروع کی، اس پر اس کو پورا کرنا واجب ہے، اور ہمارا مذہب یہ ہے کہ نفل شروع کرنے کے بعد اس کو پورا کرنا مستحب ہے، واجب نہیں ہے۔ [1]

فقہاء احناف یہ کہتے ہیں کہ نفلی عبادات مثلاً نماز یا روزے کو شروع کرنے کے بعد پورا کرنا واجب ہے، اور ان کی دلیل یہ ہے کہ اگر کسی نے نفل شروع کر کے اس کو توڑ دیا اور بعد میں اس کو قضاء نہیں کیا تو اس کا وہ عمل باطل ہو جائے گا، اور قرآن مجید میں ہے:

ولا تبطلوا اعمالکم۔ (محمد: ۳۳) اور اپنے اعمال کو باطل نہ کرو۔

اس لیے نفلی نماز اور نفلی روزے کو توڑنے کے بعد اس کی قضاء کرنا واجب ہے، نیز نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نفلی روزہ توڑنے پر اس کی قضاء کرنے کا حکم دیا ہے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عائشۃ قالت کنت انا وحفصۃ صائمتین فعرض لنا طعام اشتہیناہ فاکلنا منہ قال اقضیا یوما اخر مکانہ۔ [2]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں اور حضرت حفصہ (نفلی) روزے سے تھیں، ہمارے پاس ایسا کھانا آیا جسے کھانے کو ہمارا دل چاہتا تھا، ہم نے اس سے کچھ کھا لیا، آپ نے فرمایا: اس کے بدلے دوسرا روزہ قضاء کرنا۔

اس حدیث کو امام مالک [3] اور امام احمد [4] نے بھی روایت کیا ہے۔

قرآن مجید کی آیت کریمہ اور ان متعدد احادیث سے یہ واضح ہو گیا کہ نفلی نماز اور روزے کو توڑنے کے بعد اس کی قضاء کرنا واجب ہے اور اس معاملہ میں فقہاء احناف کثرہم اللہ کا مذہب بھی قرآن اور حدیث

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۱۲۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] امام مالک بن انس متوفی ۱۷۹ھ، موطا امام مالک ص ۲۴۸، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان، لاہور

[4] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۶ ص ۲۶۳، ۲۶۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

## ...نے کی توجیہ

اس حدیث میں ہے وہ شخص واپس چلا گیا اور جاتے ہوئے یہ کہہ رہا تھا بہ خدا میں ان احکام میں زیادتی کروں گا نہ کمی، رسول ...ریا: اگر یہ شخص سچا ہے تو کامیاب ہو گیا۔

...ا فرماتے ہیں:

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو کامیابی کی جو بشارت دی ہے وہ اس شخص کے اس قول کی وجہ سے ہے "میں ان احکام میں کوئی زیادتی کروں گا اور نہ کمی" اگر اس پر یہ اشکال ہو کہ اگر کسی شخص نے نفلی عبادات زیادہ کیں تو کیا وہ کامیاب نہیں ہو گا، اس کا جواب یہ ہے کہ جب صرف فرض اور واجب کی ادائیگی سے فلاح حاصل ہو جائے گی تو ان کے ساتھ مستحبات ادا کرنے سے بطریقہ اولیٰ فلاح حاصل ہو گی۔

اگر یہ اعتراض ہو کہ اس شخص نے یہ کیوں کہا کہ میں ان عبادات پر کوئی اضافہ نہیں کروں گا، حالانکہ اس حدیث میں تمام واجبات کا ذکر ہے نہ تمام منہیات کا اور مستحبات کا، اس کا جواب یہ ہے کہ صحیح بخاری کی روایت میں زیادہ وضاحت ہے، اس میں مذکور ہے اس شخص نے کہا: بہ خدا اللہ تعالیٰ نے مجھ پر جو کچھ فرض کیا ہے اس میں میں کوئی اضافہ کروں گا نہ کمی، باقی رہے نوافل تو ہو سکتا ہے کہ یہ حدیث نوافل کی مشروعیت سے پہلے کی ہو، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ فرض میں اضافہ کرنے سے اس کی مراد یہ ہو کہ مثلاً وہ ظہر کے فرض چار رکعت ہی پڑھے گا، پانچ رکعت نہیں پڑھے گا یا اس کی مراد یہ ہو کہ وہ دن رات میں پانچ فرض نمازیں پڑھے گا چھ فرض نہیں پڑھے گا، اور یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ اگر کوئی شخص صرف فرائض اور واجبات ادا کرے اور سنن اور نوافل اور مستحبات کو ترک کر دے، تب بھی اس کو نفس فلاح اور نجات حاصل ہو جائے گی اگرچہ فلاح کامل کے لیے سنن اور نوافل کو ادا کرنا بھی ضروری ہے۔ بعض روایات میں حج کا ذکر نہیں ہے، بعض میں روزے کا اور بعض میں صلہ رحمی کا، اس اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ بعض راویوں سے بعض چیزوں کا ذکر چھوٹ گیا، ورنہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام فرائض اور واجبات بیان فرما دیے تھے۔[1]

## غیر اللہ کی قسم کھانے کا شرعی حکم

حدیث نمبر ۹ میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کے باپ کی قسم! اگر یہ شخص سچا ہے تو کامیاب ہو گیا!

علامہ نووی لکھتے ہیں: اس حدیث پر یہ اشکال ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے قسم کھانی ہے وہ صرف اللہ کی قسم کھائے اور اللہ تعالیٰ نے تم کو تمہارے باپ دادا کی قسم کھانے سے منع فرمایا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو فرمایا "اس کے باپ کی قسم" یہ اہل عرب کے کلام اور ان کے عرف اور عادت کے مطابق ہے کہ وہ قسم کا ارادہ کیے بغیر اس قسم کے کلمات کہتے تھے اور آپ کا منع فرمانا قصد اور ارادہ سے غیر اللہ کی قسم کھانے پر محمول ہے یا جب کوئی شخص کسی آدمی کی تعظیم کو اللہ تعالیٰ کی تعظیم کے ساتھ مشابہ کر

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

کے اس کی قسم کھائے، یا آپ کا یہ قسم کھانا پہلے کا واقعہ اور غیر اللہ کی قسم کھانے کی ممانعت اس کے بعد کی ہے، ان کا ایک یہ جواب بھی ہے کہ حالت ہونے کے قصد سے غیر اللہ کی قسم کھانا ممنوع ہے اور اس کے بغیر جائز ہے۔ (سعیدی غفرلہٗ)۔

## تہجد کی فرضیت کے منسوخ ہونے کا بیان

اس حدیث سے جو مسائل مستنبط ہوتے ہیں ان میں سے ایک مسئلہ یہ ہے کہ نماز اسلام کا رکن ہے اور جیسا کہ دیگر احادیث میں بیان کیا گیا ہے، دن اور رات میں ہر مکلف پر پانچ نمازیں فرض کی گئی ہیں مکلف کی قید اس لیے ہے کہ حیض اور نفاس والی عورت حیض اور نفاس کی مدت میں نماز کی مکلف نہیں ہے اور باقی احکام شرعیہ کی مکلف ہے، نیز اس حدیث سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ امت کے حق میں تہجد کی نماز کی فرضیت منسوخ ہو چکی ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں تہجد کی نماز کی فرضیت کے منسوخ ہونے میں اختلاف ہے، امام شافعی کا صحیح قول یہ ہے کہ آپ کے حق میں بھی تہجد کی نماز کی فرضیت منسوخ ہو گئی۔[1]

## وتر کی نماز کے وجوب میں اختلاف فقہاء اور فقہاء احناف کے موقف پر دلیل

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے یہ مسئلہ بھی معلوم ہوا کہ وتر کی نماز واجب نہیں ہے اور عید کی نماز بھی واجب نہیں ہے اور یہی جمہور علماء کا مذہب ہے، اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ اور بعض فقہاء کا مذہب یہ ہے کہ وتر کی نماز واجب ہے اور علامہ ابو سعید اصطخری شافعی کا مذہب یہ ہے کہ عید کی نماز فرض کفایہ ہے۔[2]

علامہ نووی کا یہ لکھنا صحیح نہیں ہے کہ اس حدیث سے وتر کے وجوب کی نفی ہوتی ہے، اس حدیث میں فرض نماز کا ذکر ہے اور اس شخص نے یہ کہا کہ میں فرض نمازوں پر زیادتی یا کمی نہیں کروں گا، سو اس حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وتر کی نماز فرض نہیں ہے، اس سے وتر کے وجوب کی نفی نہیں ہوتی، امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک وتر کی نماز فرض نہیں واجب ہے اور وتر کے وجوب کی یہ دلیل ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وتر فوت ہو جانے کی صورت میں اس کی قضا کرنے کا حکم دیا ہے اور قضا واجب کی ہوتی ہے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من نام عن الوتر او نسیہ فلیصل اذا ذکر واذا استیقظ۔[3]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص وتر کی نماز پڑھے بغیر سو گیا یا اس کو بھول گیا تو اس کو وتر کی نماز جب یاد آئے یا بیدار ہو تو وہ اس کو پڑھے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج ١ ص ٣٠، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

[2] 〃 〃 〃 〃 ، شرح مسلم ج ١ ص ١٣٠، 〃 〃 〃 〃

[3] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ٢٧٩ھ، جامع ترمذی ص ١٩٣، 〃 〃 〃 〃

نیز امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ ابن زید ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من نام عن وترہ فلیصل اذا اصبح۔ [۱]

حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص وتر کی نماز پڑھے بغیر سو جائے تو جب صبح ہو وتر پڑھ لے۔

## رمضان کے روزوں اور زکوٰۃ کے علاوہ دیگر روزوں اور صدقات کے فرض نہ ہونے کی تحقیق

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ عاشوراء کا روزہ واجب نہیں ہے، نہ رمضان کے علاوہ اور کوئی روزہ واجب ہے، اور یہ اجماعی امر ہے، اس میں علماء کا اختلاف ہے کہ رمضان کے روزوں کی فرضیت سے پہلے عاشوراء کا روزہ واجب تھا یا فرض، امام شافعی کے اس میں دو قول ہیں، اظہر قول یہ ہے کہ عاشوراء کا روزہ واجب نہیں تھا، اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک واجب تھا۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جو مسلمان صاحب نصاب ہو اس کے مال میں زکوٰۃ کے سوا اور کوئی حق واجب نہیں ہے۔ [۲]

قضاء رمضان، کفارۂ ظہار، کفارۂ قتل اور کفارۂ قسم کے روزے بھی فرض ہیں، قصداً رمضان کا روزہ توڑنے سے کفارے کے روزے بھی فرض ہیں، احرام میں ممنوعہ کام کرنے سے بھی روزے فرض ہیں، اور نذر کے روزے واجب ہیں، مالی صدقات میں روزہ کا فدیہ واجب ہے اور صاحب نصاب پر قربانی کرنا واجب ہے، اور اگر کسی صدقہ کی نذر مان لی تو اس کو پورا کرنا واجب ہے۔ اس لیے علامہ نووی کا علی الاطلاق یہ لکھنا صحیح نہیں ہے کہ رمضان کے روزوں کے علاوہ اور کوئی روزہ واجب ہے نہ زکوٰۃ کے سوا اور کوئی مالی صدقہ واجب ہے۔

## بَابُ السُّؤَالِ عَنْ اَرْكَانِ الْاِسْلَامِ — ارکان اسلام سے متعلق سوال

۱۰ - حَدَّثَنِيْ عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ بُكَيْرٍ النَّاقِدُ حَدَّثَنَا هَاشِمُ بْنُ الْقَاسِمِ اَبُو النَّضْرِ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيْرَةِ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ قَالَ نُهِيْنَا اَنْ نَسْاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کرنے سے روک دیا گیا، اس لیے ہماری خواہش ہوتی کہ کوئی سمجھدار دیہاتی آئے اور حضور سے سوالات کرے اور ہم حضور

[۱] - امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۹۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۲] - علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

وَسَلَّمَ عَنْ شَيْءٍ فَكَانَ يُعْجِبُنَا أَنْ يَجِيءَ الرَّجُلُ مِنْ أَهْلِ الْبَادِيَةِ الْعَاقِلُ فَيَسْأَلَهُ وَنَحْنُ نَسْمَعُ فَجَاءَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْبَادِيَةِ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ أَتَانَا رَسُولُكَ فَزَعَمَ لَنَا أَنَّكَ تَزْعُمُ أَنَّ اللَّهَ أَرْسَلَكَ قَالَ صَدَقَ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ السَّمَاءَ قَالَ اللَّهُ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ الْأَرْضَ قَالَ اللَّهُ تَعَالَى قَالَ فَمَنْ نَصَبَ هَذِهِ الْجِبَالَ وَجَعَلَ فِيهَا مَا جَعَلَ قَالَ اللَّهُ قَالَ فَبِالَّذِي خَلَقَ السَّمَاءَ وَخَلَقَ الْأَرْضَ وَنَصَبَ هَذِهِ الْجِبَالَ آللَّهُ أَرْسَلَكَ قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُولُكَ أَنَّ عَلَيْنَا خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِي يَوْمِنَا وَلَيْلَتِنَا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِي أَرْسَلَكَ آللَّهُ أَمَرَكَ بِهَذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُولُكَ أَنَّ عَلَيْنَا زَكَاةً فِي أَمْوَالِنَا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِي أَرْسَلَكَ آللَّهُ أَمَرَكَ بِهَذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُولُكَ أَنَّ عَلَيْنَا صَوْمَ شَهْرِ رَمَضَانَ فِي سَنَتِنَا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِي أَرْسَلَكَ آللَّهُ أَمَرَكَ بِهَذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَزَعَمَ رَسُولُكَ أَنَّ عَلَيْنَا حَجَّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا قَالَ صَدَقَ قَالَ ثُمَّ وَلَّى قَالَ وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ لَا أَزِيدُ عَلَيْهِنَّ وَلَا أَنْقُصُ مِنْهُنَّ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَئِنْ صَدَقَ لَيَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ۔

کے جوابات سنیں ایک دن ایک دیہاتی آیا اور کہنے لگا کہ اے محمد (صلے اللہ علیک وسلم) آپ کا قاصد ہمارے پاس آیا ہے اور کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو رسول بنا کر بھیجا ہے۔ آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا ہے، اس نے پوچھا آسمان کو کس نے پیدا کیا؟ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔ اس نے پوچھا زمین کو کس نے پیدا کیا؟ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے، اس نے پوچھا زمین پر پہاڑوں کو کس نے نصب کیا اور باقی چیزیں جو ان میں ہیں کس نے پیدا کیں؟ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔ اس نے کہا قسم ہے اس ذات کی جس نے آسمان کو پیدا کیا، جس نے زمین کو پیدا کیا اور پہاڑوں کو اس میں نصب کیا کیا اللہ تعالیٰ نے ہی آپ کو رسول بنایا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں! اس نے کہا آپ کا قاصد کہتا ہے کہ ہم پر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض ہیں؟ آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا ہے اس نے کہا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو رسول بنایا ہے، کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان نمازوں کا حکم دیا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں، اس نے کہا آپ کا قاصد کہتا ہے کہ ہم پر ہمارے اموال میں زکوٰۃ بھی فرض ہے آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا اس نے پوچھا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو رسول بنایا کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس بات کا حکم دیا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں، اس نے کہا آپ کا قاصد کہتا ہے ہم پر سال میں ایک بار ماہ رمضان کے روزے فرض ہیں آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا اس نے کہا میں آپ کو اس ذات کی قسم دیتا ہوں جس نے آپ کو رسول بنایا ہے کیا آپ کو اللہ تعالیٰ نے اس بات کا حکم دیا ہے آپ نے فرمایا ہاں اس نے کہا آپ کا قاصد کہتا ہے کہ ہم میں سے جو شخص حج کرنے کی طاقت رکھتا ہو اس پر حج فرض ہے

آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا، حضرت انس کہتے ہیں کہ وہ دیہاتی چلاگیا اور جاتے وقت کہہ رہا تھا کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے نہ میں ان احکام میں اپنی طرف سے کچھ زیادتی کروں گا اور نہ کمی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ سچا ہے تو ضرور جنت میں داخل ہو گا۔

١١- حَدَّثَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ هَاشِمٍ الْعَبْدِيُّ حَدَّثَنَا بَهْزٌ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيْرَةِ عَنْ ثَابِتٍ قَالَ قَالَ اَنَسٌ كُنَّا نُهِيْنَا فِي الْقُرْاٰنِ اَنْ نَسْاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ شَيْءٍ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمِثْلِهِ۔

امام مسلم ایک اور سند کے ساتھ بیان کرتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: قرآن کریم میں ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوالات کرنے سے روک دیا گیا تھا اور باقی حدیث حسب سابق بیان کی۔

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوالات کو منع کرنے کی وجوہات

اس باب کی حدیث نمبر: ا میں ہے ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کرنے سے روک دیا گیا تھا۔

قرآن مجید کی اس آیت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کرنے سے روک دیا گیا ہے:

یا یہا الذین امنوا لا تسئلوا عن اشیاء ان تبد لکم تسؤکم۔ (مائدہ: ۱۰۱)

اے ایمان والو! ایسی چیزوں کے متعلق سوال مت کرو جو اگر تم کو بتا دی جائیں تو تم کو ناگوار ہو۔

حافظ ابن کثیر اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو بارگاہ نبوت کے آداب بتلائے ہیں کہ آپ سے غیر متعلق اور بے فائدہ چیزوں کے متعلق سوالات مت کرو، اور ان کی تحقیق کے درپے نہ ہو، کیونکہ اگر تم پر وہ امور ظاہر کر دیے گئے تو بعض اوقات وہ تم پر گراں گزریں گے، امام ابن جریر نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن آپ سے بکثرت سوالات کیے گئے تو آپ نے منبر پر رونق افروز ہو کر فرمایا "تم آج مجھ سے جس چیز کے متعلق بھی سوال کرو گے میں تم کو اس کی خبر دوں گا" یہ سن کر صحابہ خوف زدہ ہو گئے اور ہر شخص اپنے کپڑے میں منہ چھپا کر رونے لگا، پھر ایک شخص اٹھا جس کے نسب میں طعن کیا جاتا تھا، اس نے پوچھا: اے اللہ کے نبی! میرا باپ کون ہے؟ آپ نے فرمایا تمہارا باپ حذافہ ہے! پھر حضرت عمر کھڑے ہو کر عرض کرنے لگے: ہم اللہ کو رب مان کر راضی ہیں، اور دین اسلام پر راضی ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے رسول ہونے پر راضی ہیں۔ نیز امام ابن جریر نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے حالانکہ آپ کا چہرہ غصہ سے سرخ تھا جب آپ منبر پر بیٹھ گئے تو ایک شخص نے سوال کیا میرا باپ کہاں ہے؟ آپ نے فرمایا دوزخ میں! اس

کے بعد حسب سابق حدیث ہے۔

امام بخاری نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ بعض لوگ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے استہزاءً سوال کرتے تھے کوئی کہتا تھا میرا باپ کون ہے؟ کوئی کہتا تھا میری اونٹنی کہاں گم ہو گئی ہے تو یہ آیت نازل ہوئی۔ اور امام احمد نے اپنی سند کے ساتھ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی:

وللہ علی الناس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا۔ (آل عمران: ۹۷) لوگوں پر اللہ کا یہ حق ہے کہ وہ حج بیت اللہ کریں جو اس کے راستہ کی طاقت رکھتا ہو۔

تو صحابہ کرام نے کہا: یا رسول اللہ! کیا ہر سال میں حج ہے؟ آپ خاموش رہے، انھوں نے پھر کہا: کیا ہر سال میں حج ہے؟ آپ پھر خاموش رہے، انھوں نے پھر کہا کیا ہر سال میں حج ہے، تب آپ نے فرمایا نہیں! اور اگر میں ہاں کہہ دیتا تو ہر سال حج فرض ہو جاتا اور اگر یہ ہر سال فرض ہو جاتا تو تم اس کو ادا کرنے کی طاقت نہ رکھتے، اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی: اے ایمان والو! ایسی چیزوں کے متعلق سوال مت کرو جو اگر تم کو بتا دی جائیں تو تم کو ناگوار ہوں۔

## انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹنے کی تحقیق

اس حدیث میں ہے: آپ کا قاصد کہتا ہے کہ ہم پر ہر سال میں ایک بار ماہ رمضان کے روزے فرض ہیں، آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا۔

اس حدیث میں روزوں کا ذکر کیا گیا ہے، ہمارے زمانہ میں انجیکشن ایک تازہ ایجاد ہے، انجیکشن دوا کا بھی لگایا جاتا ہے اور گلوکوز کی صورت میں غذا کا بھی انجیکشن لگایا جاتا ہے، اکثر علماء کی رائے یہ ہے کہ خواہ کسی قسم کا انجیکشن لگایا جائے، وہ دوا کا انجیکشن ہو، جسمانی طاقت کا، یا جنسی طاقت کا، یا گلوکوز کی ڈرپ لگائی جائے یا کسی دوا کی ڈرپ لگائی جائے، کسی طریقہ سے بھی روزہ نہیں ٹوٹتا، کیونکہ ان کے نزدیک جب تک دوا یا غذا جوف معدہ یا جوف دماغ میں نہ پہنچے (ان کا کہنا ہے کہ دماغ اور معدہ کے درمیان ایک منفذ (نالی) ہے جس کے ذریعہ دماغ سے معدہ میں غذا یا دوا منتقل ہوتی ہے) روزہ نہیں ٹوٹتا۔

اس مسئلہ میں ہماری رائے یہ ہے کہ دوا یا گلوکوز کا انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے کیونکہ غذا ہضم کے مراحل طے کرنے کے بعد گلوکوز بن جاتی ہے، اور اسی سے ہمارے جسم کو توانائی حاصل ہوتی ہے لہٰذا جب منہ کے ذریعہ غذا گلوکوز بن کر ہمارے جسم میں پہنچ جائے اور اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے تو اگر براہِ راست گلوکوز انجیکشن یا ڈرپ کے ذریعہ ہمارے جسم میں پہنچا دیا جائے تو اس سے بھی روزہ ٹوٹ جائیگا اسی طرح جب منہ سے دوا کھائی جائے تو وہ ہضم کے بعد ہمارے خون میں شامل ہو جاتی ہے اور اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے تو اگر انجیکشن کے ذریعہ وہ دوا براہِ راست خون میں پہنچا دی جائے تو اس سے بھی روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ انجیکشن کے ذریعہ دوا خون میں پہنچانے سے بھی وہی فائدہ زیادہ سرعت اور زیادہ اثر انگیزی سے

لہ۔ حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۲ ص ۶۶-۴۵۹، مطبوعہ ادارہ اندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

حاصل ہوتا ہے، لہٰذا انجکشن سے بطریق اولیٰ روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اگر کوئی روزہ دار شخص روزے کی حالت میں کسی اچانک تکلیف یا بیماری کا شکار ہو جائے تو اس کے لیے اسلام میں روزہ توڑنے کی رخصت ہے بلکہ اس حالت میں اس پر روزہ توڑنا واجب ہے، کیونکہ اس کے پاس یہ جسم اللہ تعالیٰ کی امانت ہے اور وہ اس جسم کو کسی طور سے بھی نقصان پہنچانے کا مجاز نہیں ہے، لہٰذا ڈاکٹر اس کے لیے انجکشن لگانا تجویز کرے یا منہ سے کھانے کی دوا، اس پر لازم ہے کہ وہ ڈاکٹر کی ہدایت کے مطابق علاج کرے اور اس صورت میں تندرست ہونے کے بعد اس پر اس روزے کی صرف قضاء لازم ہوگی، کفارہ لازم نہیں ہوگا، ان تمام امور پر ہم آگے چل کر تفصیل سے شرعی دلائل بیان کریں گے۔

اس سلسلہ میں ہم پہلے روزے کا لغوی اور شرعی معنی بیان کریں گے، پھر روزے کے مفسدات بیان کریں گے (وہ امور جن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے)، پھر عقل، مشاہدہ اور تجربہ کی رو سے یہ استدلال کریں گے کہ انجکشن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، پھر احادیث صحیحہ سے استشہاد کریں گے اور اس کے بعد فقہاء کے ذکر کردہ جزئیات سے اس پر استدلال کریں گے، پھر جوف معدہ اور دماغ کی قید اور منافذ اصلیہ کی شرط پر گفتگو کریں گے، پھر انجکشن لگوانے سے روزہ نہ ٹوٹنے کی دلیل کا تجزیہ کریں گے، اور اخیر میں یہ بیان کریں گے کہ اگر کسی روزہ دار کو روزے کی حالت میں اچانک کوئی تکلیف یا بیماری لاحق ہو جائے تو اس پر اس کا علاج کرانے کے لیے روزہ توڑ دینا واجب ہے، خواہ اس علاج میں منہ سے کھانے والی دوا کھانی پڑے یا انجکشن لگوانا پڑے اور اس کا روزہ نہ توڑنا کوئی تقویٰ یا پرہیزگاری نہیں ہے بلکہ شدید گناہ ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقہ مبارک اور آپ کے احکام کی سخت خلاف ورزی ہے، اور اس عذر کی بناء پر روزہ توڑنے سے اس پر کفارہ لازم نہیں ہوگا بلکہ تندرست ہونے کے بعد صرف قضاء لازم ہوگی۔

**روزہ کے لغوی اور شرعی معنی** علامہ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں:

الصوم ترك الطعام والشراب والنكاح والكلام۔ [1]

کھانے پینے، جماع اور کلام کے ترک کرنے کا نام روزہ ہے۔

عالمگیری میں ہے:

اما تفسيره فهو عبارة عن ترك الاكل والشرب والجماع من الصبح الى غروب الشمس بنية التقرب من الاهل كذا في الكافي۔ [2]

روزہ کا شرعی معنی یہ ہے کہ جو شخص روزہ رکھنے کا اہل ہو وہ طلوع فجر سے لے کر غروب آفتاب تک عبادت کی نیت سے، کھانے پینے اور جماع کو ترک کر دے۔

[1] علامہ جمال الدین محمد بن مکرم ابن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۱۲ ص ۳۵۰، مطبوعہ نشر ادب الحوزہ قم ایران ۱۴۰۵ھ

[2] ملا نظام الدین حنفی متوفی ۱۱۶۱ھ، فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۱۹۴، مطبوعہ مطبعہ کبریٰ بولاق مصر، ۱۳۱۰ھ

علامہ حصکفی حنفی نے لکھا ہے کہ روزہ کی اہلیت کے لیے مسلمان اور حیض و نفاس سے پاک ہونا ضروری ہے، عقل، بلوغ اور صحت روزے کی اہلیت کے لیے شرط نہیں ہیں، کیونکہ بچہ، مجنون اور بیمار کا روزہ بھی صحیح ہے۔[1]

## روزے کے مفطرات اور مفسدات کا بیان

بعض چیزوں سے روزہ توڑنے پر صرف قضا لازم ہے اور بعض چیزوں سے روزہ توڑنے پر قضا اور کفارہ دونوں لازم ہیں، اس سلسلہ میں قاعدہ یہ ہے کہ جو چیز صورۃً اور معنیً دونوں طرح مفطر ہو مثلاً منہ کے ذریعہ جسم میں دوا یا غذا پہنچانا، یا کسی عورت سے جماع کرنا اس سے قضاء اور کفارہ دونوں لازم ہیں، اور جو چیز صرف صورۃً مفطر ہو معنیً نہ ہو، مثلاً کاغذ، مٹی، کنکر، لوہے کا ٹکڑا یا پلاسٹک کا بٹن کھا لینا اس سے صرف قضاء ہے کفارہ نہیں ہے، اور جو چیز صرف معنیً مفطر ہو صورۃً مفطر نہ ہو مثلاً کان میں تیل یا دوا ڈالنا کیونکہ اس سے اصلاح بدن حاصل ہوتی ہے یا استمناء بالید کرنا کیونکہ اس سے معنیً شہوت پوری ہو جاتی ہے، اس سے بھی صرف روزے کی قضاء لازم ہے کفارہ لازم نہیں ہے۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

فاما صوم رمضان فیتعلق بفساده حكمان احدهما وجوب القضاء والثانی وجوب الكفارة اما وجوب القضاء فانه يثبت بمطلق الافساد سواء كان صورة ومعنى او صورة لا معنى او معنى لا صورة وسواء كان عمدا او خطأ وسواء كان بعذر او بغير عذر لان القضاء يجب جبرا للفائت فيستدعی فوات الصوم لا غير والفوات يحصل بمطلق الافساد فتقع الحاجة الى الجبر بالقضاء ليقوم مقام الفائت فيجبر الفوات معنى واما وجوب الكفارة فيتعلق بافساد مخصوص وهو الافطار الكامل بوجود الاكل او الشرب او الجماع صورة ومعنى متعمدا من غير عذر مبيح ولا مرخص ولا شبهة الاباحة ونعنی بصورة الاكل و الشرب ومعناهما ايصال ما يقصد به التغذی او التداوی الى جوفه من الفم لان به يحصل

روزہ توڑنے کے ساتھ دو حکم متعلق ہوتے ہیں، ایک قضاء کا وجوب اور دوسرا کفارہ کا وجوب، روزہ توڑنے سے قضاء تو مطلقاً واجب ہے، خواہ صورۃً اور معنیً روزہ توڑے، یا صرف صورۃً یا صرف معنیً، عام ازیں کہ عمداً روزہ توڑے یا خطاءً، عذر کی وجہ سے روزہ توڑے یا بغیر عذر کے، کیونکہ قضاء کسی فوت شدہ چیز کی تلافی کے لیے واجب ہوتی ہے، اس وجہ سے قضاء کے لیے صرف روزہ کا فوت ہونا کافی ہے، اور روزہ کا فوت ہونا اس کو مطلقاً توڑنے سے حاصل ہو جائے گا، اور کفارہ کا وجوب روزے کو مخصوص طریقہ سے توڑنے پر ہوگا اور وہ افطار کامل سے ہوگا، یعنی کھانا یا پینا یا جماع کرنا صورۃً اور معنیً دونوں طرح سے ہو اور عمداً اور بلا عذر، ہو اس میں روزہ توڑنے کی رخصت کا کوئی عذر (سفر یا مرض) ہو نہ اس کا شبہ ہو، صورۃً اور معنیً مفطر ہونے سے ہماری مراد یہ ہے کہ منہ کے

---

[1] علامہ علاؤ الدین محمد بن علی بن محمد حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، درمختار علی ہامش رد المحتار ج ۲ ص ۱۱۰، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

قضاء شهوة البطن على سبيل الكمال و نفى بصورة الجماع و معناه ايلاج الفرج فى القبل لان كمال قضاء شهوة الفرج لا يحصل الا به ولا خلاف فى وجوب الكفارة على الرجل بالجماع۔ [۱]

راستے پیٹ میں اس چیز کو پہنچانا جس سے دوا یا غذا کا قصد کیا جاتا ہو، کیونکہ اس سے مکمل طور پر پیٹ کی خواہش پوری ہو جاتی ہے اور صورۃً اور معنیً جماع سے مراد یہ ہے کہ مرد اپنے آلہ کو عورت کے اندام نہانی میں داخل کرے، کیونکہ اسی سے فرج کی شہوت کا تقاضا مکمل طور پر پورا ہوتا ہے اور اس پر کفارہ کے واجب ہونے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے (مرد اور عورت دونوں پر کفارہ واجب ہے)

علامہ المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

ولو اقطر فى اذنيه الماء او دخلهما لايفسد صومه لانعدام المعنى والصورة بخلاف ما اذا ادخله الدهن۔ [۲]

اگر روزہ دار نے اپنے کان میں پانی ٹپکایا یا پانی خود چلا گیا تو اس کا روزہ نہیں فاسد ہو گا، کیونکہ یہ صورۃً مفطر نہیں ہے (کیونکہ منہ سے نہیں پیا) اور نہ معنیً مفطر ہے (کیونکہ پانی کے چند قطروں سے اصلاح بدن نہیں ہوتی) اس کے برخلاف کان میں تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جائے گا۔

علامہ بدرالدین عینی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

يعنى افطر اذا ادخل فى اذنيه الدهن لوجود صلاح البدن۔ [۳]

یعنی روزہ دار اگر کان میں تیل ڈالے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ اس سے صلاح (منفعت) بدن حاصل ہوتی ہے۔

نیز علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

ومن ابتلع الحصاة او الحديد افطر لوجود صورة الفطر ولا كفارة عليه لعدم المعنى۔ [۴]

جس شخص نے لوہے یا کنکر کا ٹکڑا نگل لیا اس کا روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ یہ عمل صورۃً مفطر ہے اور اس پر کفارہ نہیں ہے، کیونکہ یہ عمل معنیً مفطر نہیں ہے (کیونکہ یہ چیزیں دوا یا غذا نہیں ہیں)

---

[۱] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی حنفی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۸۔۹۷، مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی، ۱۴۰۰ھ

[۲] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۰۰، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

[۳] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، بنایہ ج ۲ ص ۳۹۰، ۱۳۲۹ھ، مطبوعہ ملک سنز فیصل آباد

[۴] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۱۹۹، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

ولو انزل فیما دون الفرج فعلیہ القضاء ولا کفارۃ علیہ لقصورہ فی الجماع لوجودہ معنی ولا صورۃ۔[۱]

اگر کسی شخص نے عورت کے اندام نہانی کے بغیر اپنی منی خارج کی، تو اس پر روزے کی قضاء ہے اور کفارہ نہیں ہے، کیونکہ یہ ناقص جماع ہے، معنیً جماع ہے اور صورۃً نہیں ہے

## انجکشن سے روزہ ٹوٹنے پر عقل اور مشاہدہ سے استدلال

ہم منہ کے ذریعہ اناج، سبزیاں، پھلوں، لحمیات اور چکنائی پر مشتمل جو غذا کھاتے ہیں اس میں مختلف حیاتین (VITAMINS) اور معدنی نمکیات (MINERALS) ہوتے ہیں۔ وٹامنز کے ذریعہ غذا مکمل طور پر ہضم ہوتی ہے اور جزو بدن بنتی ہے، اس لیے انسان کی نشو ونما اور جسمانی ساخت کی خوب صورتی اور بقاء کے لیے وٹامنز ایک اہم رول ادا کرتے ہیں، اسی طرح معدنی نمکیات بھی انسان کی صحت اور بقاء کے لیے بہت ضروری ہیں، خون کی کمی دور کرنے کے لیے فولاد (IRON) کی ضرورت ہوتی ہے، ہڈیوں اور اعصاب کی کمزوری دور کرنے کے لیے اور فولاد کو جسم میں جذب کرنے کے لیے کیلشیم کی ضرورت ہوتی ہے اور بلڈ پریشر کو متوازن رکھنے کے لیے سوڈیم کی ایک خاص مقدار کی ضرورت ہوتی ہے۔

پال۔ جے۔ فرائیڈمین۔ ایم۔ ڈی (Paul Jay Friedman. M.D) لکھتے ہیں:

(۱)۔ وٹامن۔ اے (V.A) قوت بینائی میں مدد دیتا ہے اور جلد کی خوبصورتی برقرار رکھتا ہے۔[۲]

(۲)۔ وٹامن۔ بی۔ کمپلکس (V.B. Complex) جسم کی نشو ونما کے لیے بے حد ضروری ہے، اس کی کمی سے اعصابی، جلدی اور ہاضمہ کا نظام صحیح طور پر کام نہیں کر پاتا، نیز اس کی کمی سے خون کی کمی (ANEMIA) ہو جاتی ہے۔[۳]

(۳)۔ وٹامن۔ سی۔ (ASCORBIC ACID) جسم میں فولاد کو جذب کرنے میں معاون ہے، اس کی کمی سے مسوڑھوں کی بیماری ہو جاتی ہے۔[۴]

(۴)۔ وٹامن۔ ڈی۔ (V.D) جسم میں کیلشیم کو جذب کرنے میں معاون ہے۔[۵]

---

[۱]۔ علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی حنفی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۱۰۰، مطبوعہ ایچ۔ ایم سعید اینڈ کمپنی، ۱۴۰۰ھ

[۲]۔ پال۔ جے۔ فرائیڈمین۔ ایم۔ ڈی۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۶، مطبوعہ نیوزی لینڈ، بار سوم

[۳]۔ 〃 〃 〃 ۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۲-۴۷، 〃 〃

[۴]۔ 〃 〃 〃 ۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۵ 〃 〃

[۵]۔ 〃 〃 〃 ۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۸-۵۷، 〃 〃

(۵)۔ وٹامن۔ای (V.E) جسم میں چربی کے انہضام میں معاون ہے، اس کی کمی سے خون میں سرخ خلیے ٹوٹنے لگتے ہیں، اعصابی کمزوری ہوتی ہے اور مادہ تولید میں کمی ہوتی ہے۔ [1]

(۶)۔ وٹامن۔ کے (V.K) اس کی کمی سے خون میں جمنے کی صلاحیت کم ہو جاتی ہے۔ [2]

یہ تمام وٹامنز اور معدنی نمکیات مختلف سبزیوں، پھلوں، چکنائی اور لحمیات میں ہوتے ہیں، بعض اوقات غذا مکمل طور پر ہضم نہیں ہوتی جس کی وجہ سے یہ وٹامنز جسم میں بالکل تیار ہی نہیں ہوتے یا پھر بہت کم مقدار میں تیار ہوتے ہیں، اور ان کی کمی کی وجہ سے انسان مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے، قدیم زمانہ میں اس مسئلہ کا کوئی حل نہیں تھا، لیکن اب کیمیائی طریقہ سے ان تمام وٹامنز اور معدنی نمکیات کو تیار کر لیا گیا ہے اور جس شخص کو ان وٹامنز یا معدنی نمکیات کی ضرورت ہو اس کی روزمرہ کی غذا میں یہ کیمیائی وٹامنز اور معدنی نمکیات اضافی طور پر شامل کیے جاتے ہیں اور اگر اس کے معدہ کی کارکردگی بہت سست ہو یا اس کے جسم کو ان کی فوری ضرورت ہو تو یہ وٹامنز اور معدنی نمکیات انجکشن اور ڈرپ کے ذریعہ اس کے خون میں داخل کر دیئے جاتے ہیں۔

یہی حال منہ سے کھانے والی دواؤں کا ہے، جب کسی مرض کے تقاضے سے دوا کا فوری اثر مطلوب ہو اور انسان کا معدہ بہت کمزور ہو اور نظام ہضم بہت خراب ہو اور منہ کے ذریعہ دوا کھا کر اور معدہ کے عمل ہضم سے گزرنے کے بعد اس دوا کے خون میں شامل ہونے اور بیماری کے خلاف مؤثر ہونے تک یا تو مرض خطرناک حد تک بڑھ جاتا ہے یا مریض مر جاتا ہے، انجکشن کی ایجاد سے پہلے اس مسئلہ کا کوئی حل نہیں تھا، لیکن اب مرض کی شدت اور فوری علاج کے حصول کے لیے منہ سے کھانے والی دوا کے طریقہ کار کو ترک کر کے انجکشن کے ذریعہ وہ دوا براہ راست خون میں پہنچا دی جاتی ہے۔

یہی حال غذا کا ہے ہم جو کچھ بھی غذا کھاتے ہیں وہ ہضم کے مراحل سے گزرنے کے بعد مآل کار گلوکوز بن جاتی ہے تو اگر انجکشن یا ڈرپ کے ذریعہ خود گلوکوز کو براہ راست جسم میں پہنچا دیا جائے تو گلوکوز کی ضرورت پوری ہو جاتی ہے، یہ درست ہے کہ ______ گلوکوز عام معتاد اور معروف غذا نہیں ہے، لیکن یہ کسی نہ کسی درجہ میں غذا کا متبادل ضرور ہے، جب کسی انسان کے پتہ کا آپریشن کرنا ہو یا گردی اور پیٹ کا بڑا آپریشن کرنا ہو تو اس کے معدہ کو خالی کر لیا جاتا ہے، اور بعض اوقات دس پندرہ دن تک اس کا آپریشن نہیں ہوتا، اس عرصہ میں اس کا معدہ غذا سے خالی رکھا جاتا ہے اور صرف گلوکوز کی ڈرپ کے ذریعہ اس کو غذا ملتی ہے۔

ڈاکٹر رچرڈ۔ اے۔ ہاروے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی (RICHARD-A-HARVEY, PH.D.) لکھتے ہیں:

ایک گرام گلوکوز سے ۳،۷۴ کیلوریز (حرارے) حاصل ہوتی ہیں۔

This is equivalent to 3.74 Kcal/G of glucose. [3]

---

[1] پال رجے۔ فرائیڈمین۔ ایم۔ ڈی۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۸، مطبوعہ نیوزی لینڈ بار سوم

[2] " " " " " " بائیو کیمسٹری ص ۵۹، " " "

[3] RICHARD-A-HARVEY, PH.D. LIPPINCOTTS PAGE 96-London/New York Sydney

خلاصہ یہ ہے کہ انجکشن کے ذریعہ جسم میں دوا یا غذا (گلوکوز) داخل کی جاتی ہے خواہ وہ انجکشن رگ میں لگایا جائے یا مسلز میں لگایا جائے اور اس سے انسان کے بدن کو صلاح اور منفعت حاصل ہوتی ہے اور ہر وہ چیز جس کے دخول سے انسان کے بدن کو صلاح یا منفعت حاصل ہو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا، البتہ انجکشن یا ڈرپ کے ذریعہ دوا یا گلوکوز کے دخول سے روزہ دار پر صرف قضاء لازم ہوگی، کفارہ لازم نہیں ہوگا، قدیم فقہاء کے زمانہ میں میڈیکل سائنس نے اتنی ترقی نہیں کی تھی اور ان کے زمانہ میں انجکشن یا ڈرپ کے ذریعہ انسان کے جسم میں دوا یا گلوکوز پہنچانے کا کوئی تصور نہیں تھا، ان کے زمانہ میں صرف منہ یا ناک کے ذریعہ جسم میں دوا یا غذا پہنچائی جا سکتی تھی، اس لیے انھوں نے صرف اسی معروف طریقہ سے جسم میں دوا یا غذا پہنچانے کو روزہ ٹوٹنے کا سبب قرار دیا ہے، اور دوا یا غذا کے جوف معدہ میں پہنچنے کی قید انھوں نے اپنے اجتہاد سے اس لیے لگائی تھی کہ جب تک غذا یا دوا معدہ کے عمل ہضم سے گذر کر خون میں نہ پہنچ جائے اس وقت تک اس سے منفعت اور صلاح حاصل نہیں ہوتی، اور جب یہ دوا یا غذا (گلوکوز) معدہ کی وساطت کے بغیر انجکشن کے ذریعہ براہ راست خون میں پہنچ جائے تو پھر بہ طریق اولیٰ روزہ ٹوٹ جائے گا۔

## روزے میں انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹنے پر احادیث اور آثار سے استدلال

یہ بات بھی ملحوظ رہنی چاہیے کہ غذا یا دوا کے لیے جوف معدہ یا جوف دماغ میں پہنچنے کی قید فقہاء نے اپنے اجتہاد سے لگائی ہے احادیث اور آثار میں بغیر کسی قید کے مطلقاً یہ حکم ہے کہ الفطر مما دخل ''کسی چیز کے داخل ہونے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے''۔ حاصل ازیں کہ وہ چیز جسم کے کسی حصہ میں بھی داخل ہو، ما سوا جسم کے ان حصوں کے جن کا شارع علیہ السلام نے خود استثناء کر دیا ہے مثلاً آنکھ میں سرمہ ڈالنے کی اجازت دی ہے یا مسواک کرنے، کلی کرنے، ناک میں پانی ڈالنے کی اجازت ہے، ان حصوں اور ان چیزوں کے سوا جسم کے جس حصہ میں کسی طریقہ سے بھی دوا یا غذا پہنچائی گئی تو ان احادیث اور آثار کے مطابق روزہ ٹوٹ جائے گا وہ احادیث اور آثار یہ ہیں:

حافظ الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن عائشة قالت دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يا عائشة هل من كسرة فاتيته بقرص فوضعه على فيه وقال يا عائشة هل دخل بطني منه شيء كذلك قبلة الصائم انما الافطار مما دخل وليس مما خرج رواه ابو يعلى [1]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا: اے عائشہ! کیا روٹی کا کوئی ٹکڑا ہے؟ میں آپ کے پاس روٹی کا ایک ٹکڑا لے کر آئی، آپ نے اسے منہ پر رکھ کر فرمایا: اے عائشہ! بتاؤ اس سے کوئی چیز میرے پیٹ میں گئی؟ یہی معاملہ روزہ دار کے بوسہ دینے کا ہے، روزہ صرف کسی چیز کے داخل ہونے سے

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۳ ص ۱۶۷، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

(۵)۔ وٹامن ای (V.E) جسم میں چربی کے انہضام میں معاون ہے، اس کی کمی سے خون میں سرخ خلیے ٹوٹنے لگتے ہیں، اعصابی کمزوری ہوتی ہے اور مادہ تولید میں کمی ہوتی ہے۔ ۱

(۶)۔ وٹامن کے (V.K) اس کی کمی سے خون میں جمنے کی صلاحیت کم ہو جاتی ہے۔ ۲

یہ تمام وٹامنز اور معدنی نمکیات مختلف سبزیوں، پھلوں، چکنائی اور لحمیات میں ہوتے ہیں، بعض اوقات غذا مکمل طور پر ہضم نہیں ہوتی جس کی وجہ سے یہ وٹامنز جسم میں بالکل تیار ہی نہیں ہوتے یا پھر بہت کم مقدار میں تیار ہوتے ہیں، اور ان کی کمی کی وجہ سے انسان مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے، قدیم زمانہ میں اس مسئلہ کا کوئی حل نہیں تھا، لیکن اب کیمیائی طریقہ سے ان تمام وٹامنز اور معدنی نمکیات کو تیار کر لیا گیا ہے اور جس شخص کو ان وٹامنز یا معدنی نمکیات کی ضرورت ہو اس کی روزمرہ کی غذا میں یہ کیمیائی وٹامنز اور معدنی نمکیات اضافی طریقہ شامل کیے جاتے ہیں اور اگر اس کے معدہ کی کارکردگی بہت سست ہو یا اس کے جسم کو ان کی فوری ضرورت ہو تو یہ وٹامنز اور معدنی نمکیات انجکشن اور ڈرپ کے ذریعہ اس کے خون میں داخل کر دیے جاتے ہیں۔

یہی حال منہ سے کھانے والی دواؤں کا ہے، جب کسی مرض کے تقاضے سے دوا کا فوری اثر مطلوب ہو اور انسان کا معدہ بہت کم زور ہو اور نظام ہضم بہت خراب ہو اور منہ کے ذریعہ دوا کھا کر اور معدہ کے عمل ہضم سے گذرنے کے بعد اس دوا کے خون میں شامل ہونے اور بیماری کے خلاف مؤثر ہونے تک یا تو مرض خطرناک حد تک بڑھ جاتا ہے یا مریض مر جاتا ہے، انجکشن کی ایجاد سے پہلے اس مسئلہ کا کوئی حل نہیں تھا، لیکن اب مرض کی شدت اور فوری علاج کے حصول کے لیے منہ سے کھانے والی دوا کے طریقہ کار کو ترک کر کے انجکشن کے ذریعہ وہ دوا براہ راست خون میں پہنچا دی جاتی ہے۔

یہی حال غذا کا ہے ہم جو کچھ بھی غذا کھاتے ہیں وہ ہضم کے مراحل سے گذرنے کے بعد بالآخر گلوکوز بن جاتی ہے تو اگر انجکشن یا ڈرپ کے ذریعہ خود گلوکوز کو براہ راست جسم میں پہنچا دیا جائے تو گلوکوز کی ضرورت پوری ہو جاتی ہے، یہ درست ہے کہ ______ گلوکوز عام معتاد اور معروف غذا نہیں ہے، لیکن یہ کسی نہ کسی درجہ میں غذا کا متبادل ضرور ہے، جب کسی انسان کے پتہ کا آپریشن کرنا ہو یا کوئی اور پیٹ کا بڑا آپریشن کرنا ہو تو اس کے معدہ کو خالی کر لیا جاتا ہے، اور بعض اوقات دس پندرہ دن تک اس کا آپریشن نہیں ہوتا، اس عرصہ میں اس کا معدہ غذا سے خالی رکھا جاتا ہے اور صرف گلوکوز کی ڈرپ کے ذریعہ اس کو غذا ملتی ہے۔

ڈاکٹر رچرڈ۔ اے۔ ہاروے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی (RICHARD-A-HARVEY, PH.D) لکھتے ہیں:

ایک گرام گلوکوز سے ۳،۷۴ کیلوریز (حرارے) حاصل ہوتی ہیں۔ This is equivalent to 3.74 Kcal/G of glucose. ۳

---

۱۔ پال۔ جے۔ فرانیڈ مین۔ ایم۔ ڈی۔ بائیو کیمسٹری ص ۵۸، مطبوعہ نیوزی لینڈ، بار سوم

۲۔ " " " " بائیو کیمسٹری ص ۵۹ " " " Sydney

۳ RICHARD. A. HARVEY, PH.D. LIPPINCOTTS PAGE 96. London/new York

اسی طرح اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو چیز جسم سے خارج ہو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا لیکن عمداً منہ بھر کر قے کرنا اور حیض اور نفاس کا خروج اس کلیہ سے مستثنیٰ ہے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من ذرعہ القی فلیس علیہ قضاء ومن استقاء عمدا فلیقض [1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کو از خود قے آجائے اس پر قضاء نہیں ہے اور جو عمداً قے کرے اس پر قضاء لازم ہے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عائشۃ قالت کنا نحیض عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثم نطھر فیامر بقضاء الصیام ولا یامرنا بقضاء الصلوٰۃ [2]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے عہد میں ہمیں حیض آتا تھا، پھر ہم حیض سے پاک ہوجاتے، آپ ہمیں روزوں کی قضاء کا حکم دیتے تھے اور نماز کی قضاء کا حکم نہیں دیتے تھے۔

نفاس بھی شرعاً حیض کے حکم میں ہے اس طرح اب یہ کلیہ ہے کہ عمداً منہ بھر کر قے کرنے، حیض اور نفاس کے علاوہ جو چیز بھی جسم سے خارج ہو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا، اور سرمہ لگانے اور ناک میں پانی ڈالنے اور کلی کرنے کے سوا جو چیز بھی جسم میں داخل ہو اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اس حدیث میں دونوں جگہ لفظ "ما" عام ہے، اور جب عام سے معلوم اور متعین افراد مستثنیٰ ہوں تو وہ باقی افراد کو قطعی طور پر شامل ہوتا ہے اور باقی افراد میں اس کا عموم قطعی ہوتا ہے۔

اس حدیث کے قاعدہ کلیہ ہونے کی مزید وضاحت یہ ہے کہ فقہاء کرام نے اسی حدیث سے حقنہ (انیما) کرانے، ناک میں دوا ڈالنے اور کان میں دوا ڈالنے سے روزہ ٹوٹنے پر استدلال کیا ہے۔

علامہ زین الدین ابن نجیم لکھتے ہیں:

واذا احتقن او استعط او اقطر فی اذنیہ افطر لقولہ علیہ السلام الفطر مما دخل ولیس مما خرج [3]

جب روزہ دار نے حقنہ کرایا یا ناک میں دوا ڈلوائی یا کان میں دوا ڈلوائی تو اس کا روزہ ٹوٹ جائیگا کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے، کسی چیز کے داخل ہونے سے روزہ ٹوٹتا ہے، کسی چیز کے خارج ہونے سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔

---

[1] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲۷۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[2] ″ ″ ″ ″ ، جامع ترمذی ص ۱۳۶، ″ ″ ″

[3] علامہ زین الدین ابن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۲ ص ۲۷۸، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

علیٰ ہذا القیاس جب انجکشن یا ڈرپ کے ذریعہ کسی روزہ دار کے جسم میں دوا یا گلوکوز پہنچایا جائے گا تو اس کا روزہ ٹوٹ جائے گا، اور اس پر اس روزہ کی صرف قضاء لازم ہوگی۔

اور عمداً منہ بھر کر قے کرنے کے متعلق علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

فان استقاء عمداً ملأ فیہ فعلیہ القضاء لما رویناہ والقیاس متروک بہ ولا کفارۃ لعدم الصورۃ۔[1]

اگر کسی شخص نے عمداً منہ بھر کر قے کی تو اس پر قضاء ہے، اس کی وجہ وہ حدیث ہے جس کو ہم روایت کر چکے ہیں اور اس حدیث کی وجہ سے قیاس کو ترک کر دیا جائیگا اور چونکہ یہ عمل صورۃً مفطر نہیں ہے اس لیے اس پر کفارہ نہیں ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ متعدد اسانید صحیحہ سے یہ حدیث وارد ہے کہ کسی چیز کے داخل ہونے سے روزہ ٹوٹ جائے گا اور جوف معدہ یا جوف دماغ تک پہنچنے کی قید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں لگائی، یہ قید فقہاء نے اپنے اجتہاد سے لگائی تھی کیونکہ دوا یا گلوکوز کے خون میں شامل ہونے کا انحصار صرف معدہ کے عمل ہضم پر تھا، اور اب چونکہ انجکشن اور ڈرپ کے ذریعہ دوا اور گلوکوز کو معدہ کے عمل کی وساطت کے بغیر براہ راست خون میں داخل کیا جا سکتا ہے اس لیے اس سے بھی روزہ ٹوٹ جائے گا، البتہ اس سے صرف قضاء لازم ہوگی، کفارہ لازم نہیں ہوگا۔

جو لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ انجکشن سے روزہ نہیں ٹوٹتا، ان کے نزدیک کسی بھی انجکشن سے روزہ نہیں ٹوٹتا خواہ جسمانی طاقت کا انجکشن ہو، جنسی طاقت کا انجکشن ہو، دوا کا انجکشن ہو، گلوکوز کی ڈرپ ہو یا دوا کی، کسی چیز سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔

اب دیکھیے اللہ تعالیٰ نے تو روزے میں کھانا پینا بند کر کے انسان کو بھوک اور پیاس میں مبتلا کیا ہے اور اس کی حیوانی طاقت کو کم کیا ہے، اب ایک شخص روزہ رکھ کر گلوکوز کی ڈرپ لگوا کر تر و تازگی اور توانائی کو روزے میں بحال رکھ سکتا ہے تو کیا یہ شخص اللہ تعالیٰ کے بنائے ہوئے شرعی نظام کو ناکام کرنے کی سعی نہیں کر رہا!۔

امام بخاری اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ فقال عبد اللہ کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم شبابا لا نجد شیئا فقال لنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا معشر الشباب من استطاع منکم الباءۃ فلیتزوج فانہ اغض للبصر واحسن للفرج ومن لم یستطع فعلیہ بالصوم

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جوانی میں تھے، اور ہمارے پاس بالکل مال نہیں تھا، ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے جوانو! تم میں سے جو شخص شادی کرنے کی وسعت رکھتا ہو وہ شادی کرلے، کیونکہ اس سے نظر نیچی رہتی ہے

[1] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۱۹۸، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

فانہ لہ وجاء۔[1]

اور آدمی پاک دامن رہتا ہے اور جو شادی کرنے کی وسعت نہ رکھتا ہو وہ روزے رکھے، کیونکہ روزہ اس کی جنسی طاقت کم کرے گا۔

اس حدیث میں یہ تصریح ہے کہ روزوں سے جنسی طاقت کم ہوتی ہے اب فرض کیجئے ایک شخص روزہ رکھتا ہے اور روزوں میں جنسی طاقت کے انجیکشن لگواتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی فرمائی ہوئی بات غلط ہو گئی، میں نے روزے رکھے اور میری جنسی طاقت میں کمی نہیں ہوئی۔ یہ نہایت قوی اشکال ہے اور اس کا صحیح جواب اسی وقت ہو سکتا ہے کہ جب یہ مان لیا جائے کہ انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور اس شخص سے کہا جائے کہ تم نے روزے رکھے ہی نہیں، کیونکہ انجیکشن لگوانے سے تمہارا روزہ جاتا رہا۔ اس لیے اگر زبانِ رسالت کی تصدیق کرنی ہے تو یہ ماننا ہو گا کہ انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

## روزے میں انجیکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹنے پر فقہی جزئیات سے استدلال

ہمارے قدیم فقہاء اور ائمہ مجتہدین نے اگر انجیکشن لگوانے کو روزہ ٹوٹنے کا سبب قرار نہیں دیا تو وہ اس میں معذور تھے، کیونکہ ان کے زمانہ میں انجکشن ایجاد نہیں ہوا تھا تاہم ان کے بیان کردہ بعض اصولوں سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ روزے میں انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، کیونکہ ہمارے فقہاء نے یہ تصریح کی ہے کہ کھانا پینا صورۃً ہو یا معنیً اس سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ انجکشن کے ذریعہ سے غذا یا گلوکوز حاصل ہوتا ہے۔

ملک العلماء علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

لان انتقاض الشیء عند فوات رکنہ امر ضروری وذلک بالاکل والشرب والجماع سواء کان صورۃ ومعنیً او صورۃ لا معنیً او معنیً لا صورۃ الخ۔[2]

کسی چیز کے رکن کے فوت ہو جانے سے اس چیز کا ٹوٹ جانا بدیہی امر ہے اور یہ (یعنی روزہ ٹوٹنا) کھانے اور پینے اور جماع سے ہوتا ہے، خواہ یہ صورۃً اور معنیً ہو یا صرف صورۃً ہو معنیً نہ ہو یا صرف معنیً ہو صورۃً نہ ہو۔

نیز فقہاء کے نزدیک یہ ثابت ہے کہ جب منہ کے علاوہ کسی اور راستہ سے کوئی چیز جسم میں داخل ہو تو اس سے روزہ اس وقت ٹوٹے گا جب اس سے اصلاح بدن حاصل ہو کیونکہ فقہاء کے نزدیک کان میں پانی جانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ پانی سے اصلاح بدن حاصل نہیں ہوتی اور تیل سے حاصل ہوتی ہے۔

علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۷۵۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی حنفی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۰ مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

ولو اقطر فی اذنیہ الماء او دخلہما لا یفسد صومہ لانعدام المعنی والصورۃ بخلاف ما اذا ادخلہ الدہن۔ [1]

اگر روزہ دار نے اپنے کانوں میں پانی ٹپکایا یا خود پانی چلا گیا تو اس کا روزہ نہیں ٹوٹے گا کیونکہ یہ صورۃً مفطر ہے (منہ سے کھانا پینا) اور نہ معنیً (صلاح بدن) اس کے برخلاف کان میں تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جائے گا۔

علامہ بدرالدین عینی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

یعنی افطر اذا ادخل فی اذنیہ الدہن لوجود صلاح البدن۔ [2]

یعنی روزہ دار اگر کان میں تیل ڈالے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ اس سے صلاح بدن حاصل ہو جاتی ہے۔

جدید طبی تحقیق سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ کان کے پردہ میں کوئی سوراخ نہیں ہے اور کان کا معدہ یا دماغ کی طرف کوئی منفذ نہیں ہے، اور جب کان میں تیل یا دوا ڈالی جائے تو وہ معدہ یا دماغ کی طرف نہیں پہنچتی، اس کے باوجود تمام فقہاء اس پر متفق ہیں کہ کان میں تیل یا دوا ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور یہ جزئیہ بعینہٖ انجکشن سے روزہ ٹوٹنے پر دلیل ہے کہ جب انجکشن کے ذریعہ جسم میں دوا یا گلوکوز پہنچا دیا جائے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا، خواہ وہ دوا معدہ یا دماغ تک نہ پہنچے۔

نیز ہمارے فقہاء نے یہ بیان کیا ہے کہ اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے پیٹ پر آلہ تناسل رگڑے اور اس کو انزال ہو جائے یا اس کو بوسہ دے یا اس کو آغوش میں لے اور اس کو انزال ہو جائے تو اس کا روزہ ٹوٹ جائے گا لیکن اس پر کفارہ نہیں ہے صرف قضاء ہے، کیونکہ اس کا یہ فعل معنیً جماع ہے، اس لیے کہ اس فعل سے قضاء شہوت ہو جاتی ہے (اگرچہ یہ فعل صورۃً جماع نہیں ہے اسی لیے اس پر کفارہ نہیں ہے) اسی اصول کے مطابق ہم کہتے ہیں کہ انجکشن لگوانے سے خون میں دوا یا غذا پہنچ جاتی ہے اور منہ کے ذریعہ معدہ میں دوا یا غذا پہنچانے سے بھی یہی مقصد ہوتا ہے کہ خون میں دوا یا گلوکوز پہنچے، اس لیے دوا یا غذا کھانے کا مقصد انجکشن لگوانے سے بدرجہ اتم پورا ہو جاتا ہے اس لیے انجکشن لگوانے سے بھی روزہ ٹوٹ جائے گا لیکن چونکہ یہ صرف معنیً مفطر ہے صورۃً مفطر نہیں ہے اس لیے اس میں بھی صرف قضاء ہے کفارہ نہیں ہے، ہم نے فقہاء کے بیان کردہ جس مسئلہ پر قیاس کیا ہے اس کی عبارت یہ ہے:

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

ولو جامع امرأتہ فیما دون الفرج فانزل او باشرہا او قبلہا او لمسہا بشہوۃ فانزل

اگر کسی شخص نے اپنی بیوی سے فرج کے ماسوا میں جماع کیا اور اس کو انزال ہو گیا یا اس کو لپٹایا یا اس

۱۔ علامہ علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۰۰، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

۲۔ علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، بنایہ ج ۲ ص ۳۹ ۱۴۳۹، مطبوعہ ملک اینڈ سنز فیصل آباد

یفسد صومہ وعلیہ القضاء ولا کفارۃ علیہ وکذا اذا فعل ذلک فانزلت المرأۃ لوجود الجماع من حیث المعنی وھو قضاء الشھوۃ بفعلہ وھو المس۔[1]

کو بوسہ دیا یا اس کو شہوت سے چھوا اور اس کو انزال ہو گیا تو اس پر قضاء ہے اور کفارہ نہیں ہے، اسی طرح اس صورت میں اگر عورت کو انزال ہو گیا تو اس پر بھی قضاء ہے اور کفارہ نہیں ہے) کیونکہ یہ من حیث المعنی جماع ہے کیونکہ اس کے چھونے سے اس کی شہوت پوری ہو گئی اور یہی جماع کا مقصد ہے۔

## منافذ اصلیہ کے اشکال کا جواب

باقی رہا یہ اشکال کہ ہمارے فقہاء نے معنیً کھانا پینا اس کو قرار دیا ہے کہ انسان کے جسم میں منافذ اصلیہ (مثلاً منہ، ناک، کان اور دُبر) سے کوئی چیز اس کے جوف معدہ یا جوف دماغ میں پہنچ جائے اور اگر کسی مصنوعی سوراخ سے کوئی دوا یا غذا معدہ اور دماغ کے سوا جسم کے کسی حصہ میں پہنچ جائے تو یہ ان کے نزدیک معنیً کھانا پینا نہیں ہے اور نہ اس سے ان کے نزدیک روزہ ٹوٹتا ہے۔

اس کا اولاً جواب تو یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک اگر کسی مصنوعی سوراخ سے بھی جوف معدہ یا جوف دماغ میں دوا پہنچ جائے تو روزہ ٹوٹ جاتا ہے، اس لیے یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ جسم میں دوا یا غذا پہنچنے کے لیے منفذ اصلی ضروری اور شرط ہے۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

واما ما وصل الی الجوف او الی الدماغ عن غیر المخارق الاصلیۃ بان داوی الجائفۃ والآمۃ فان داواھا بدواء یابس لا یفسد لانہ لم یصل الی الجوف ولا الی الدماغ ولو علم انہ وصل یفسد فی قول ابی حنیفۃ وان داواھا بدواء رطب یفسد عند ابی حنیفۃ وعندھما لا یفسد ھما اعتبرا المخارق الاصلیۃ لان الوصول الی الجوف من المخارق الاصلیۃ متیقن بہ ومن غیرھا مشکوک فیہ فلا تحکم بالفساد مع الشک ولابی حنیفۃ ان الدواء اذا کان رطبا فالظاھر ھو الوصول لوجود المنفذ الی الجوف فیبنی الحکم

جو چیز پیٹ یا دماغ میں منفذ اصلی کے بغیر (مصنوعی سوراخ کرنے سے) پہنچے بایں طور کہ پیٹ یا دماغ کے زخم پر دوائی لگائی جائے، تو اگر خشک دوا لگائی گئی ہے تو روزہ فاسد نہیں ہو گا، کیونکہ وہ پیٹ تک پہنچی ہے نہ دماغ تک، اور اگر یہ یقین ہو جائے کہ وہ دوا پیٹ یا دماغ تک پہنچ گئی ہے تو امام ابوحنیفہ کے قول کے مطابق روزہ ٹوٹ جائے گا اور اگر تر دوا لگائی ہے تو امام ابوحنیفہ کے نزدیک بہرحال روزہ ٹوٹ جائے گا اور صاحبین کے نزدیک روزہ نہیں ٹوٹے گا، صاحبین منافذ اصلیہ کا اعتبار کرتے ہیں کیونکہ منافذ اصلیہ سے پیٹ تک پہنچنا یقینی ہے اور غیر منافذ اصلیہ سے پیٹ تک پہنچنا مشکوک ہے،

---

[1] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۳، مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

علی الظاہر[۱]

اس لیے شک کے ساتھ روزے کے فساد کا حکم نہیں لگایا جائے گا، اور امام ابوحنیفہ کی دلیل یہ ہے کہ جو دوا تر ہے اس کا پیٹ تک پہنچنا ظاہر ہے کیونکہ زخم کی وجہ سے پیٹ تک منفذ ہے اس لیے ظاہر حال کے اعتبار سے حکم لگا دیا جائے گا۔

علامہ کاسانی کی اس عبارت سے ظاہر ہو گیا کہ روزہ ٹوٹنے کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ دوا یا گلوکوز کو منفذ اصلی سے جسم میں پہنچایا جائے بلکہ اگر کسی مصنوعی سوراخ کے ذریعہ بھی دوا یا گلوکوز جسم میں پہنچ جائے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا، اور اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ فقہاء کے نزدیک دوا یا غذا کا مطلقاً جسم میں پہنچنا مفسد صوم نہیں ہے، بلکہ روزہ ٹوٹنے کے لیے دوا یا غذا کا جوف معدہ یا جوف دماغ میں پہنچنا ضروری ہے، تو اس کے متعدد جواب ہیں:

(ا)۔ کان میں تیل یا دوا ڈالنے سے فقہاء کے نزدیک روزہ ٹوٹ جاتا ہے، حالانکہ اب یہ بات تحقیق سے ثابت ہو چکی ہے کہ کان کے پردہ میں کوئی ایسا سوراخ یا منفذ نہیں ہے جس سے تیل یا دوا معدہ یا دماغ تک پہنچ جائے۔ اول الذکر فقہی جزئیہ سے معلوم ہوا کہ فساد صوم میں دوا یا غذا جسم میں پہنچانے کے لیے منفذ اصلی ضروری نہیں ہے اور ثانی الذکر فقہی جزئیہ سے معلوم ہوا کہ فساد صوم کے لیے دوا یا غذا کا معدہ یا دماغ تک پہنچنا ضروری نہیں ہے، صرف اصلاح بدن ضروری ہے اور ان دونوں جزئیوں سے یہ معلوم ہوا کہ انجکشن کے ذریعہ دوا یا گلوکوز کو جسم میں پہنچا دیا جائے خواہ وہ معدہ یا دماغ تک نہ پہنچے تب بھی اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا۔

(ب)۔ فقہاء نے دوا یا غذا کے معدہ میں پہنچنے کی شرط اس لیے لگائی تھی کہ جب تک معدہ کے عمل ہضم کا مرحلہ طے ہو اس وقت تک غذا گلوکوز بن کر خون میں شامل نہیں ہوتی، اور نہ ہی دوا خون میں شامل ہوتی ہے اسی چیز کو فقہاء وصول کامل سے تعبیر کرتے ہیں، اور اس زمانہ میں میڈیکل سائنس نے اتنی ترقی نہیں کی تھی، اور انجکشن کا طریقہ دریافت نہیں ہوا تھا جس سے معدہ کی وساطت کے بغیر دوا یا گلوکوز کو براہ راست خون میں پہنچا دیا جائے، اگر قدیم فقہاء کے زمانہ میں انجکشن کے ذریعہ دوا یا گلوکوز کو خون میں پہنچانے کا طریقہ دریافت ہو گیا ہوتا تو وہ یقیناً اس سے روزہ ٹوٹنے کا حکم لگا دیتے۔

(ج)۔ انسانی جسم اور اس کے تمام اعضاء اور ان کی ساخت اور ان کے باہمی ارتباط کے بارے میں قدیم زمانہ میں اتنی معلومات نہیں ہوئی تھیں، اب تو پوسٹ مارٹم کے ذریعہ انسانی جسم کے ایک ایک عضو اور ایک ایک رگ و ریشہ کے متعلق صحیح معلومات مہیا ہو گئی ہیں جو مشاہدہ اور مطالعہ پر مبنی ہیں اور انسانی جسم کی ساخت کے متعلق قدیم فقہاء کے بعض نظریات کا غلط ہونا واضح ہو گیا ہے اس لیے روزے کے جو احکام انسان کے بدن کی تشریح کے متعلق ہیں ان کو اب بھی قدیم فقہاء کی آراء کے مطابق قرار دینا صحیح نہیں ہے۔

---

[۱] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۳، مطبوعہ ایچ ایم سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

اس کی تفصیل ہم بیان کر رہے ہیں:

## انسانی بدن کی تشریح کے مطابق قدیم فقہاء کی بعض آراء کا غلط ہونا

قدیم زمانہ میں فقہاء نے جو کچھ کہا وہ ان کے ظن اور تخمین پر مبنی تھا وہ ان کے محض قیاس اور اندازے تھے (اور وہ اس میں معذور تھے) اور موجودہ علم اور تحقیق سے ان کی کئی باتیں غلط ثابت ہو گئی ہیں، اس لیے اب علم اور تحقیق سے حقائق سامنے آنے کے باوجود اسی پرانی لکیر کو پیٹے جانا کوئی دانش مندی کی بات نہیں ہے، مثلاً قدیم فقہاء نے کہا کہ دماغ اور معدہ کے درمیان ایک منفذ ہے اور دماغ سے چیز معدہ میں پہنچ جاتی ہے۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

اما اذا وصل الی الجوف فلاشک فیہ لوجود الاکل من حیث الصورۃ وکذا اذا وصل الی الدماغ لانہ لہ منفذا الی الجوف فکان بمنزلۃ زاویۃ من زوایا الجوف۔[1]

جب دوا یا غذا پیٹ میں پہنچ جائے تو فساد صوم میں کوئی شک نہیں کیونکہ صورۃ افطار پایا گیا، اسی طرح جب کوئی چیز دماغ میں پہنچ جائے (تو روزہ فاسد ہوگا) کیونکہ دماغ کا پیٹ کی طرف منفذ ہے اور دماغ پیٹ کے زاویوں (گوشوں، کونوں) میں سے ایک زاویہ (گوشہ، کونہ) ہے۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

وفی التحقیق ان بین الجوفین منفذا اصلیا فما وصل الی جوف الراس یصل الی جوف البطن کذا فی النہایۃ والبدائع۔[2]

تحقیق یہ ہے کہ جوف دماغ اور جوف معدہ کے درمیان منفذ اصلی (نالی) ہے تو جو چیز جوف دماغ میں پہنچتی ہے وہ پیٹ کے جوف میں پہنچ جاتی ہے اسی طرح نہایہ اور بدائع میں لکھا ہے۔

یہ بات تازہ ترین علم اور تحقیق کے خلاف ہے دماغ اور پیٹ کے درمیان کوئی منفذ نہیں ہے اور نہ دماغ پیٹ کا زاویہ ہے۔

اسی طرح قدیم فقہاء نے یہ کہا ہے کہ کان اور پیٹ کے درمیان منفذ ہے اور کان سے کوئی چیز ڈالی جائے تو وہ پیٹ میں پہنچ جاتی ہے، اسی طرح کان اور دماغ میں منفذ ہے اور کان میں پانی ڈالنے سے دماغ میں چلا جاتا ہے۔

علامہ ابن ہمام لکھتے ہیں:

اذا خاض الماء فدخل اذنہ لایفسد

جب کسی شخص نے پانی میں غوطہ لگایا اور پانی اس

---

[1] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی حنفی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۳، مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

[2] علامہ زین الدین ابن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۲ ص ۲۷۹، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

صومہ وان صب الماء فیہا اختلفوا فیہ و الصحیح ھو الفساد لانہ موصل الی الجوف بفعلہ۔[۱]

کے کان میں داخل ہو گیا تو اس کا روزہ فاسد نہیں ہوگا اور اگر اس نے خود کان میں پانی ڈالا تو اس میں اختلاف ہے اور صحیح یہ ہے کہ روزہ فاسد ہو جائے گا، کیونکہ وہ اپنے فعل سے پانی کو پیٹ تک پہنچا رہا ہے۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

فلو دخل الماء فی الغسل انفہ او اذنہ ووصل الی الدماغ لاشیء علیہ۔[۲]

اگر غسل کرتے وقت پانی، ناک یا کان میں چلا گیا اور دماغ میں پہنچ گیا تو کوئی حرج نہیں ہے۔

اور یہ بات بھی تازہ ترین علم اور تحقیق کے خلاف ہے، کان میں ایک پردہ ہے اور اس میں کوئی سوراخ نہیں ہے، نہ کوئی منفذ ہے، جو چیز کان میں ڈالی جائے وہ کان ہی میں رہتی ہے، کان سے پیٹ میں جاتی ہے، نہ دماغ میں پہنچتی ہے۔

اسی طرح امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف میں یہ اختلاف ہے کہ پیشاب کی نالی اور پیٹ کے درمیان کوئی منفذ ہے یا نہیں؟۔

علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

وقع عند ابی یوسف ان بینہ و بین الجوف منفذا ولھذا یخرج منہ البول و وقع عند ابی حنیفۃ رحمہ اللہ ان المثانۃ بینھما حائل و البول یترشح منہ۔[۳]

امام ابو یوسف کے نزدیک مثانہ اور پیٹ کے درمیان ایک منفذ (نالی) ہے، اسی لیے مثانہ سے پیشاب خارج ہوتا ہے۔ اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک پیشاب کی نالی اور پیٹ کے درمیان مثانہ حائل ہے جس سے پیشاب مترشح ہو کر پیشاب کی نالی سے خارج ہوتا ہے۔

امام ابوحنیفہ اور امام ابو یوسف کے اس اختلاف سے یہ معلوم ہو گیا کہ تشریح الابدان کے متعلق فقہاء کا علم صرف ظن، تخمین، قیاس اور اندازے پر مبنی تھا انہوں نے اعضاء بدن کا مشاہدہ نہیں کیا تھا، اس لیے ان امور میں صحیح فیصلہ صحیح معلومات کی بنیاد پر ہی کیا جا سکتا ہے۔

علامہ خوارزمی لکھتے ہیں:

وھذا لیس من باب الفقہ ای فقہ الشریعۃ بل یرجع الی معرفۃ فقہ الطب۔[۴]

اس چیز کا تعلق شریعت کی فقہ سے نہیں ہے، بلکہ طب کی فقہ سے ہے۔

---

[۱] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۲ ص ۲۶۷، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

[۲] علامہ زین الدین ابن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۲ ص ۲۷۹، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

[۳] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۰، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

[۴] علامہ جلال الدین خوارزمی، کفایہ علی الہدایہ مع فتح القدیر ج ۲ ص ۲۶۷، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

کیونکہ پیٹ سے مثانہ کی طرف پیشاب کا منتقل ہونا کسی فقیہ کے اجتہاد پر موقوف نہیں ہے اور یہ واقع میں ایک طریقہ ہے، اور اس کی معرفت علم طب کے ذریعہ ہی ممکن ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ روزہ ٹوٹنے کے لیے دوا یا غذا کے جوف معدہ یا جوف دماغ میں پہنچنے کی شرط، قرآن مجید اور حدیث شریف میں مذکور نہیں ہے، یہ شرط قدیم فقہاء نے صرف اپنے اجتہاد سے لگائی ہے، اور اس شرط کا تعلق انسان کے اعضاء اور تشریحات بدن سے ہے اور تشریحات بدن کے متعلق صحیح علم حاصل کرنے کے ذرائع اس دور میں میسر نہیں تھے، اس لیے اس سلسلہ میں ان کا اس وقت کا اجتہاد غیر معتبر اور غیر مستند ہے، نیز ہمارے نزدیک اس کی توجیہ یہ ہے کہ چونکہ معدہ کے عمل ہضم کے بعد ہی دوا خون میں شامل ہوتی ہے اور معدہ میں ہضم ہونے کے بعد ہی غذا گلوکوز بن کر خون میں داخل ہوتا ہے، اس لیے قدیم فقہاء نے معدہ میں پہنچنے کی قید لگائی اور اب جب کہ دوا یا گلوکوز کو معدہ کی وساطت کے بغیر انجیکشن کے ذریعہ براہ راست خون میں پہنچا دیا جاتا ہے تو اس سے بطریق اولیٰ روزہ ٹوٹ جائے گا اور اس سے اس روزہ کی صرف قضا لازم ہوگی اور اگر قدیم فقہاء کے زمانہ میں انجیکشن ایجاد ہو گیا ہوتا تو وہ بھی یہی حکم دیتے، کیونکہ شریعت کی منشاء اور اس کا صحیح ادراک اور معرفت ہماری بہ نسبت ان میں بہت زیادہ تھا۔

## انجیکشن سے روزہ نہ ٹوٹنے کی دلیل کا تجزیہ

انجیکشن سے روزہ نہ ٹوٹنے پر بعض علماء نے یہ دلیل قائم کی ہے کہ مچھر، شہد کی مکھی، یا بھڑ کے ڈنک مارنے یا کسی بھی زہریلے کیڑے کے کاٹنے سے روزہ فاسد نہیں ہوتا، حالانکہ ان تمام جانوروں کے کاٹنے سے جسم کے اندر زہریلا مادہ اسی انداز سے داخل ہوتا ہے جس انداز سے انجیکشن لگانے سے داخل ہوتا ہے۔ اس پر یہ بھی قیاس کیا جا سکتا ہے کہ انجیکشن بھی مفسد صوم نہیں ہے۔

یہ دلیل حسب ذیل وجوہ سے صحیح نہیں ہے:

(۱) شہد کی مکھی، بھڑ یا کسی بھی زہریلے جانور کے ڈنک سے اپنے آپ کو محفوظ رکھنا اور اس سے احتراز کرنا انسان کے لیے ممکن نہیں ہے اور جس سے احتراز کرنا ممکن نہ ہو (اس کو عموم بلویٰ سے تعبیر کیا جاتا ہے) اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

ولو دخل الذباب حلقه لم يفطر لانه لا يمكنه الاحتراز عنه۔ [1]

اگر روزہ دار کے حلق میں مکھی چلی جائے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹے گا، کیونکہ اس سے احتراز کرنا ممکن نہیں ہے۔

عالم گیری میں ہے:

وما ليس بمقصود بالاكل ولا يمكن

جس کا کھانا مقصود نہ ہو اور جس سے احتراز

[1] علامہ ابو بکر بن مسعود کاسانی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۲ ص ۹۰، مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی کراچی

الاحتراز عنه کالذباب اذا وصل الی جوف الصائم لم یفطره۔ [1]

ممکن نہ ہو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا، مثلاً مکھی روزہ دار کے پیٹ میں چلی جائے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹے گا۔

(ب)۔ جس چیز کا دخول انسان کے علم اور قصد کے بغیر بے خبری سے ہو، اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا، مثلاً سگریٹ کا دھواں اس کے علم اور قصد کے بغیر ناک یا حلق میں چلا جائے تو روزہ نہیں ٹوٹے گا اور اگر سگریٹ کا دھواں خود کشید کرے گا تو روزہ ٹوٹ جائے گا۔

عالمگیری میں ہے:

ولو دخل حلقه غبار الطاحونة او طعم الادوية او الدخان واشباه ذلك لم يفطره۔ [2]

اگر روزہ دار کے حلق میں چکی کے آٹے کا غبار، دواؤں کا ذائقہ یا دھواں یا اسی جیسی چیزیں (مثلاً مٹی کا غبار) چلی جائیں تو روزہ نہیں ٹوٹے گا۔

(ج)۔ جب منہ کے علاوہ کسی اور راستہ سے کوئی چیز جسم میں داخل ہو تو روزہ اس وقت ٹوٹے گا جب اس سے اصلاح بدن حاصل ہو، کیونکہ فقہاء کے نزدیک کان میں پانی چلے جانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، کیونکہ پانی سے اصلاح بدن حاصل نہیں ہوتی اور تیل سے اصلاح بدن حاصل ہوتی ہے۔

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

يعني افطر اذا دخل في اذنيه الدهن لوجود صلاح البدن۔ [3]

یعنی روزہ دار اگر کان میں تیل ڈالے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا، کیونکہ اس سے اصلاح بدن حاصل ہوتی ہے۔

علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

ولو اقطر في اذنيه الماء او دخلهما لا يفسد صومه لانعدام المعنى والصورة۔ [4]

اگر روزہ دار نے اپنے کانوں میں پانی ٹپکایا یا از خود پانی چلا گیا تو اس کا روزہ نہیں ٹوٹے گا کیونکہ یہ صورۃً مفطر ہے (منہ سے کھانا پینا) اور نہ معنیً مفطر ہے (کیونکہ اس سے اصلاح بدن حاصل نہیں ہوتی)

---

[1] ملا نظام الدین متوفی ۱۱۶۱ھ، فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۲۰۳، مطبوعہ مطبعہ امیریہ کبریٰ بولاق مصر، ۱۳۱۰ھ

[2] ″ ″ ″ ، فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۲۰۳، ″ ″ ″

[3] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، بنایہ ج ۲ ص ۱۳۳۹، مطبوعہ ملک اینڈ سنز فیصل آباد

[4] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۰۰، مطبوعہ مکتبہ کارخانہ محمد علی کراچی

اس کے برخلاف بھڑ یا کسی بھی زہریلے کیڑے کے کاٹنے سے بہ طور انجکشن جو زہریلا مادہ جسم میں داخل ہوتا ہے اس سے اصلاح بدن حاصل نہیں ہوتی بلکہ اضرار بدن ہوتا ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ بھڑ وغیرہ کے ڈنک لگانے اور دوا، یا طاقت کے انجکشن لگنے میں تین وجہ سے فرق ہے، بھڑ وغیرہ کا کاٹنا علم اور ارادہ کے بغیر ہوتا ہے، اس سے احتراز ممکن نہیں اور اس میں اضرار بدن ہے، اور دوا، یا طاقت کے انجکشن علم اور ارادہ سے لگائے جاتے ہیں، ان سے احتراز ممکن ہے اور اس میں بدن کی اصلاح اور تقویت ہے، اس لیے بھڑ وغیرہ کے ڈنک لگانے پر انجکشن کو قیاس کرنا درست نہیں ہے۔

---

## آیا روزہ دار مریض انجکشن لگوائے یا نہیں؟

اس چیز کی وضاحت کے بعد کہ انجکشن یا ڈرپ لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، ہم یہ بیان کرنا چاہتے ہیں کہ اگر کسی روزہ دار مریض کو اچانک روزے میں کوئی تکلیف لاحق ہو جائے اور ڈاکٹر اس کے لیے منہ سے کھانے کی دوا یا انجکشن تجویز کرے تو اس کو ڈاکٹر کی ہدایت کے مطابق فوری علاج کرانا چاہیے، اور علاج نہ کرا کر بیماری کو برقرار رکھنا یا بیماری بڑھانا کوئی تقوی اور پرہیزگاری نہیں ہے بلکہ گناہ ہے کیونکہ ہم جسم کے مالک نہیں ہیں اور اس کو ہلاک کرنے کا ہمیں اختیار ہے نہ اجازت، اس لیے روزہ میں لاحق ہونے والے مرض کا علاج کرانا لازم ہے اور اس روزے کی صرف قضاء لازم ہوگی، کفارہ نہیں ہوگا۔

---

اللہ تعالی نے اصل حکم (عزیمت) بھی مشروع فرمایا ہے، اور عذر کے وقت رخصت بھی مشروع فرمائی ہے کیونکہ اسلام دین فطرت اور دین یسر ہے، اور جس طرح بلا عذر اصل حکم پر عمل نہ کرنا گناہ ہے، اسی طرح عذر کے وقت رخصت پر عمل نہ کرنا بھی گناہ ہے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں

عن جابر بن عبد اللہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیکم برخصۃ اللہ الذی رخص لکم۔[1]

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے لیے اللہ کی ان دی ہوئی رخصتوں پر عمل کرنا واجب ہے جو اس نے تم کو دی ہیں۔

امام احمد بن حنبل روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن عمر قال قال رسول اللہ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۵۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

صلی اللہ علیہ وسلم من لم یقبل رخصۃ اللہ کان علیہ من الاثم مثل جبال عرفۃ۔[1]

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اللہ کی دی ہوئی رخصت کو قبول نہیں کیا اس کو عرفات کے پہاڑوں جتنا گناہ ہوگا۔

نیز امام احمد روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یحب ان تؤتی رخصہ کما یکرہ ان تؤتی معصیتہ۔[2]

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اپنی دی ہوئی رخصتوں پر عمل کو اسی طرح پسند کرتا ہے جس طرح اپنی نافرمانی کو ناپسند کرتا ہے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن جابر بن عبد اللہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرج عام الفتح الی مکۃ فی رمضان فصام حتی بلغ کراع الغمیم فصام الناس ثم دعا بقدح من ماء فرفعہ حتی نظر الناس الیہ ثم شرب فقیل لہ بعد ذلک ان بعض الناس قد صام فقال اولئک العصاۃ اولئک العصاۃ۔[3]

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ فتح مکہ کے سال رمضان میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مکہ روانہ ہوئے، آپ نے روزہ رکھ لیا جب آپ کراع الغمیم پر پہنچے تو آپ نے پانی کا پیالہ منگوا کر اسے اوپر اٹھایا حتی کہ لوگوں نے اسے دیکھ لیا، پھر آپ نے وہ پانی پی لیا، آپ کو بتایا گیا کہ بعض لوگ اپنے روزے پر برقرار ہیں، آپ نے فرمایا وہ نافرمان ہیں! وہ نافرمان ہیں!!

علامہ نووی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

ھذا محمول علی من تضرر بالصوم۔[4]

سفر میں روزہ رکھنا اس وقت گناہ ہے جب سفر میں روزہ رکھنے سے ضرر ہو۔

علامہ المرغینانی لکھتے ہیں:

ومن کان مریضا فی رمضان فخاف

جو شخص رمضان میں بیمار ہو، اور روزہ پر برقرار

---

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۲ ص ۷۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت
[2] " " " ، مسند احمد ج ۲ ص ۱۰۸،
[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۵۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی
[4] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۵۶، " "

ان صام ازداد مرضہ افطر وقضی (الی قولہ) لان زیادۃ المرض وامتدادہ قد تفضی الی الھلاک فیجب الاحتراز عنہ۔[۱]

روزہ رکھنا مرض میں اضافہ کا سبب ہو تو روزہ افطار کر لے اور اس روزے کی قضا کرے، کیونکہ مرض کا بڑھنا بعض اوقات ہلاکت کا سبب ہوتا ہے، اس لیے اس سے احتراز کرنا واجب ہے۔

ان احادیث اور عبارات فقہاء سے یہ معلوم ہوا کہ جب مریض کے لیے روزہ پر برقرار رہنا مرض میں اضافہ، درد اور تکلیف میں شدت کا سبب ہو تو اب روزہ کو توڑنا واجب ہے اور روزے کو برقرار رکھنا گناہ ہے، اس لیے ایک معقول اور مخلص ڈاکٹر مریض کو یہ بتائے کہ تم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے زیادہ متقی نہیں ہو، آپ نے سفر میں ضرر کی وجہ سے روزہ افطار کر لیا تھا۔ اس لیے تم بھی افطار کرو، اللہ کی دی ہوئی رخصت پر عمل کرو، اور یہ کہ رخصت پر عمل کرنا کار ثواب ہے اور عمل نہ کرنا گناہ ہے، اسلام دین فطرت اور دین یسر ہے اس نے ہر مشکل کا حل رکھا ہے اور انسان کو اس کی طاقت سے زیادہ مکلف نہیں کیا، اس لیے ضرورت مند مریض روزے میں انجکشن ہرگز نہ لگوائے، بلکہ کھانے کی دوا بھی کھائے اور اس ایک روزہ کی قضا کرے۔ اور یہ اس سے کہیں آسان ہے کہ انجکشن لگا کر بدن کی اصلاح بھی حاصل کرے، اور اپنے نفس کو یہ فریب دے کہ وہ بدستور روزہ دار ہے اور روزے کی قضا سے جان چھڑاتا ہے۔

## انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹنے اور نہ ٹوٹنے کا ثمرہ اختلاف اور بہ سبیل تنزل احتیاط

جو علماء اس بات کے قائل ہیں کہ انجکشن لگوانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا، ان کے اور ہمارے اختلاف کا ثمرہ یہ ہے کہ اگر کسی بیمار آدمی نے روزے میں انجکشن لگوایا تو ان کے نزدیک اس روزے کی قضا لازم نہیں ہے اور ہمارے نزدیک اس روزے کی قضا لازم ہے، اب دیکھیے شرعی تقاضے کو پورا کرنے، خوف خدا اور احتیاط کے اعتبار سے کون سا نظریہ زیادہ صحیح ہے آیا اس روزہ کی قضا کرنا یا قضا نہ کرنا، اگر بالفرض دوسروں کی رائے درست ہوئی اور پھر بھی اس روزے کی قضا کر لی گئی تو آخرت میں اس شخص کو ایک زائد روزہ رکھنے کا ثواب مل جائے گا، اور اگر واقع میں ہماری رائے درست ہوئی اور روزہ دار نے روزے میں انجکشن لگا کر اس روزہ کی قضا نہ کی تو اس سے اس روزے کا مواخذہ ہوگا اور اگر اس نے اس روزہ کی قضا کر لی تو وہ بار عبادت سے بری الذمہ ہوگا، اس لیے بہر تقدیر پاخروی فلاح ہمارے ہی نظریہ کے مطابق عمل کرنے پر موقوف ہے اور انجکشن لگا کر روزہ کی قضا نہ کرنے والا اخروی مواخذہ کے خطرہ سے بہر حال دوچار رہے گا۔!

## روزے میں انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹنے کے سلسلہ میں حرف آخر

الفتاوی الاسلامیہ (ج ۱ ص ۸۹ / ج ۵ ص ۱۸۷۵، مطبوعہ مصر) یسئلونک فی الدین والحیاۃ (ج ۱ ص ۴۴۲، مطبوعہ بیروت)۔ الفقہ الاسلامی وادلتہ (ج ۲ ص ۶۵۰،

---

[۱] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۰۱، مطبوعہ کراچی

مطبوعہ بیروت) اور فتاویٰ نوریہ (ج ۲ ص ۱۴۳ - ۱۰۲، مطبوعہ لاہور) میں یہ مسئلہ بیان کیا گیا ہے اور لکھا ہے کہ روزے میں انجکشن لگوانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا اور دلیل یہ قائم کی ہے کہ ہمارے فقہاء کے نزدیک منافذ اصلیہ کے علاوہ کسی اور سوراخ سے معدہ اور دماغ کے علاوہ جسم کے کسی حصہ میں دوا یا غذا پہنچ جائے تو اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا لیکن جیسا کہ ہم نے پہلے ذکر کیا قدیم فقہاء کے زمانہ میں گلوکوز کے خون میں شامل ہونے یا حیاتین اور معدنیات یا دوا کے خون میں شامل ہونے کا معروف اور عام طریقہ صرف معدہ کا عمل ہضم تھا اس لیے انہوں نے غذا یا دوا کے لیے معدہ میں پہنچنے کی قید لگائی اگر ان کے زمانہ میں کیمیائی طریقوں سے معدہ کی وساطت کے بغیر بلاواسطہ گلوکوز کے خون میں شامل ہونے یا حیاتین اور ادویات کے بلاواسطہ خون میں شامل ہونے کا معروف اور عام طریقہ ہوتا تو وہ اس سے روزہ ٹوٹنے کا حکم بطریق اولیٰ لگاتے، اس کی نظیر یہ ہے کہ پہلے صرف ہوا کی وساطت سے سامع تک آواز پہنچانے کا ذریعہ تھا، اور جب لاؤڈ اسپیکر ایجاد ہوا تو، بجلی کی وساطت سے دور تک آواز پہنچانے کا ذریعہ دریافت ہو گیا اس لیے متقدمین فقہاء کی تصانیف میں لاؤڈ اسپیکر پر نماز پڑھانے اور پڑھنے کا ذکر نہیں ہے، لیکن متاخرین نے اس کو اشتراک علت کی وجہ سے جائز قرار دیا، اسی طرح پہلے نظر کی عینک لگا کر قرآن مجید پڑھنے کا تصور نہیں تھا، دوربین سے چاند دیکھنے کا تصور نہیں تھا لیکن جب یہ آلات ایجاد ہو گئے تو اشتراک علت کی بناء پر احکام شرعیہ میں ان سے استفادہ کیا جانے لگا، قدیم فقہاء کے زمانہ میں اونٹوں اور بیل گاڑیوں پر سفر کیا جاتا تھا، اور اسی کے لحاظ سے مسافت قصر کے شرعی احکام مرتب ہوتے تھے، اب ریل اور ہوائی جہاز سے مسافت قصر کے احکام مرتب ہوتے ہیں، کیونکہ مسافت قصر کی علت ان تمام سواریوں میں مشترک ہے اسی طرح معدہ میں غذا یا دوا جانے کے بعد کھانے پینے کا مقصد تب پورا ہوتا ہے جب گلوکوز اور دوا خون میں شامل ہو جائے اور یہ مقصد انجکشن کے ذریعہ بدرجہ اتم پورا ہوتا ہے اور جب مقصد دونوں میں مشترک ہے تو دونوں سے روزہ ٹوٹ جائے گا البتہ روزے میں انجکشن لگوانے سے صرف روزہ کی قضاء لازم ہوگی، کفارہ لازم نہیں ہوگا، میں نے کافی غور و فکر کرنے کے بعد یہ مسئلہ اسی طرح سمجھا ہے، اگر یہ حق و صواب ہے تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی جانب سے ہے ورنہ میری فکر کی غلطی ہے اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول صلے اللہ علیہ وسلم اس سے بری ہیں، وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین قائد المرسلین اکرم الاولین والاخرین وعلی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الکاملین وازواجہ امہات المؤمنین واولیاء امتہ وعلماء ملتہ وامتہ اجمعین۔

## بَابُ ۳ بَيَانِ الْإِيمَانِ الَّذِي يُدْخَلُ بِهِ الْجَنَّةَ وَأَنَّ مَنْ تَمَسَّكَ بِمَا أُمِرَ بِهِ دَخَلَ الْجَنَّةَ

ایمان کے جس درجہ کی وجہ سے جنت کے دخول کا استحقاق ہے اور جس نے احکام پر عمل کیا وہ جنت میں داخل ہو جائے گا۔

١٢ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ

حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے

حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ طَلْحَةَ حَدَّثَنِي أَبُو أَيُّوبَ أَنَّ أَعْرَابِيًّا عَرَضَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِي سَفَرٍ فَأَخَذَ بِخِطَامِ نَاقَتِهِ أَوْ بِزِمَامِهَا ثُمَّ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَوْ يَا مُحَمَّدُ أَخْبِرْنِي بِمَا يُقَرِّبُنِي مِنَ الْجَنَّةِ وَمَا يُبَاعِدُنِي مِنَ النَّارِ قَالَ فَكَفَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ نَظَرَ فِي أَصْحَابِهِ ثُمَّ قَالَ لَقَدْ وُفِّقَ أَوْ لَقَدْ هُدِيَ قَالَ كَيْفَ قُلْتَ قَالَ فَأَعَادَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَعْبُدُ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا وَتُقِيمُ الصَّلٰوةَ وَتُؤْتِي الزَّكٰوةَ وَتَصِلُ الرَّحِمَ دَعِ النَّاقَةَ۔

بیان کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک سفر میں تشریف لے جا رہے تھے، اچانک ایک دیہاتی آیا اور آپ کی اونٹنی کی نکیل پکڑ کر کہنے لگا یا رسول اللہ وہ چیز بتلایئے جو مجھ کو جنت سے قریب اور دوزخ سے دور کر دے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یہ بات سن کر رک گئے اور اپنے اصحاب کی طرف دیکھ کر فرمایا اس شخص کو اس سوال کی من جانب اللہ توفیق ملی ہے، اس کے بعد آپ نے اس شخص کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا تم نے کیا کہا تھا، اس شخص نے اپنا سوال دہرایا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ، نماز قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرو، اور صلہ رحم کرو۔ (اب) اونٹنی کی نکیل چھوڑ دو۔

١٣- حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ بِشْرٍ قَالَا حَدَّثَنَا بَهْزٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَوْهَبٍ وَأَبُوهُ عُثْمَانُ أَنَّهُمَا سَمِعَا مُوسَى بْنَ طَلْحَةَ يُحَدِّثُ عَنْ أَبِي أَيُّوبَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ هٰذَا الْحَدِيثِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابو ایوب انصاری کی بعینہٖ یہی روایت ذکر فرمائی ہے۔

١٤- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ مُوسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ أَبِي أَيُّوبَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ دُلَّنِي عَلَى عَمَلٍ أَعْمَلُهُ يُدْنِينِي مِنَ الْجَنَّةِ وَيُبَاعِدُنِي مِنَ النَّارِ قَالَ تَعْبُدُ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا وَتُقِيمُ الصَّلٰوةَ وَتُؤْتِي الزَّكٰوةَ وَتَصِلُ ذَا رَحِمِكَ فَلَمَّا أَدْبَرَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنْ تَمَسَّكَ بِمَا أُمِرَ بِهِ دَخَلَ الْجَنَّةَ وَفِي رِوَايَةِ ابْنِ أَبِي شَيْبَةَ إِنْ تَمَسَّكَ بِهِ۔

---

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا یا رسول اللہ مجھے کوئی ایسا عمل بتایئے جو مجھ کو جنت سے قریب اور جہنم سے دور کر دے آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ، نماز قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرو، اپنے رشتہ داروں سے حسن سلوک کرو۔ جب وہ شخص چلا گیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر اس شخص نے ان باتوں پر عمل کیا تو جنت میں جائے گا۔

---

۱۵۔ حَدَّثَنِیْ اَبُوْبَکْرِ بْنُ اِسْحٰقَ حَدَّثَنَا عَفَّانُ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِیْ زُرْعَةَ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ اَعْرَابِيًّا جَاءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ دُلَّنِیْ عَلٰى عَمَلٍ اِذَا عَمِلْتُهٗ دَخَلْتُ الْجَنَّةَ قَالَ تَعْبُدُ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا وَتُقِيْمُ الصَّلٰوةَ الْمَكْتُوْبَةَ وَتُؤَدِّی الزَّكٰوةَ الْمَفْرُوْضَةَ وَتَصُوْمُ رَمَضَانَ قَالَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ لَا اَزِيْدُ عَلٰى هٰذَا شَيْئًا اَبَدًا وَلَا اَنْقُصُ مِنْهُ فَلَمَّا وَلّٰى قَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَرَّهٗ اَنْ يَّنْظُرَ اِلٰى رَجُلٍ مِّنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَلْيَنْظُرْ اِلٰى هٰذَا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک دیہاتی آیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ مجھے ایسا عمل بتلائیے جس کو اختیار کرنے سے میں جنت میں چلا جاؤں۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ، فرض نماز ادا کرو، فرض زکوٰۃ دو، رمضان کے روزے رکھو، دیہاتی نے کہا قسم اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے میں ان احکام میں نہ کچھ زیادتی کروں گا اور نہ کمی، جب وہ شخص چلا گیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کسی جنتی کے دیکھنے سے خوش ہوتا ہے وہ اس شخص کو دیکھ لے۔

۱۶۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لِاَبِیْ كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ قَالَ اَتَى النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النُّعْمَانُ بْنُ قَوْقَلٍ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِذَا صَلَّيْتُ الْمَكْتُوْبَةَ وَحَرَّمْتُ الْحَرَامَ وَاَحْلَلْتُ الْحَلَالَ اَاَدْخُلُ الْجَنَّةَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس نعمان بن قوقل آئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ مجھے یہ بتلائیے کہ اگر میں فرض نمازیں پڑھتا رہوں، حرام سے بچتا رہوں اور حلال کام کرتا رہوں تو کیا میں جنت میں چلا جاؤں گا۔ آپ نے فرمایا ہاں۔

۱۷۔ وَحَدَّثَنِیْ حَجَّاجُ بْنُ الشَّاعِرِ وَالْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّاءَ قَالَا حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى عَنْ شَيْبَانَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ وَاَبِیْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ النُّعْمَانُ ابْنُ قَوْقَلٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِمِثْلِهٖ وَزَادَ فِيْهِ وَلَمْ اَزِدْ عَلٰى ذٰلِكَ شَيْئًا۔

امام مسلم ایک اور سند سے ساتھ حضرت جابر کی یہی روایت ذکر کرتے ہیں اس میں یہ اضافہ ہے کہ نعمان بن قوقل نے کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں ان احکام پر کچھ زیادتی نہ کروں گا۔

۱۸۔ وَحَدَّثَنِیْ سَلَمَةُ بْنُ شَبِيْبٍ حَدَّثَنَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

الْحَسَنُ بْنُ اَعْيَنَ حَدَّثَنَا مَعْقِلٌ وَّهُوَ ابْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ رَجُلًا سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَرَاَيْتَ اِذَا صَلَّيْتُ الصَّلَوٰتِ الْمَكْتُوْبَاتِ وَصُمْتُ رَمَضَانَ وَاَحْلَلْتُ الْحَلَالَ وَحَرَّمْتُ الْحَرَامَ وَلَمْ اَزِدْ عَلٰى ذٰلِكَ شَيْئًا اَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَالَ نَعَمْ قَالَ وَاللّٰهِ لَا اَزِيْدُ عَلٰى ذٰلِكَ شَيْئًا۔

ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا مجھے یہ بتلایئے کہ اگر میں فرض نماز پڑھتا رہوں، رمضان کے روزے رکھوں، حلال کام کروں حرام سے بچوں اور ان کاموں پر کوئی اضافہ نہ کروں تو کیا میں جنت میں چلا جاؤں گا؟ آپ نے فرمایا ہاں اس شخص نے کہا بہ خدا! میں ان احکام پر کوئی اضافہ نہ کروں گا۔

**توفیق کا معنی اور شرک کی تعریف**

حدیث نمبر ۱۲ میں مذکور ہے: اس شخص کو من جانب اللہ توفیق ملی ہے۔ علامہ نووی لکھتے ہیں توفیق کا معنی ہے اطاعت کی قدرت کو پیدا کرنا اور خذلان کا معنی ہے معصیت کی قدرت کو پیدا کرنا۔ اسی حدیث میں ہے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ۔

اللہ کے شریک بنانے کا یہ معنی ہے کسی کو اللہ کے مساوی ماننا، یعنی کسی شخص کو واجب الوجود یا اس کی صفات کو مستقل اور قدیم اور اس کو عبادت کا مستحق ماننا۔

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

الاشراك هو اثبات الشريك فى الالوهية بمعنى وجوب الوجود كما للمجوس او بمعنى استحقاق العبادة كما لعبدة الاصنام۔[1]

شرک کرنا یہ ہے کہ کسی شریک کو واجب الوجود اور الٰہ مانا جائے جیسے مجوسی مانتے ہیں یا کسی کو عبادت کا مستحق مانا جائے جیسے بت پرست مانتے ہیں۔

حدیث نمبر ۱۵ میں ہے: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کسی جنتی کو دیکھ کر خوش ہوتا ہو وہ اس شخص کو دیکھ لے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

ظاہر یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو علم تھا کہ یہ شخص ان احکام پر عمل کرے گا اور ان کو ہمیشہ کریگا، اور جنت میں داخل ہوگا۔[2]

## بَابُ بَيَانِ اَرْكَانِ الْاِسْلَامِ وَدَعَائِمِهِ الْعِظَامِ — اسلام کے ارکان اور عظیم ستونوں کا بیان

[1] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۶۱، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

۱۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ الْهَمْدَانِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ يَعْنِي سُلَيْمَانَ بْنَ حَيَّانَ الْأَحْمَرَ عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْجَعِيِّ عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسَةٍ عَلَى أَنْ يُوَحَّدَ اللّٰهُ وَإِقَامِ الصَّلٰوةِ وَإِيتَاءِ الزَّكٰوةِ وَصِيَامِ رَمَضَانَ وَالْحَجِّ فَقَالَ رَجُلٌ الْحَجِّ وَصِيَامِ رَمَضَانَ قَالَ لَا صِيَامِ رَمَضَانَ وَالْحَجِّ هٰكَذَا سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے: اللہ تعالیٰ کو ایک ماننا، نماز پڑھنا، زکوٰۃ ادا کرنا، رمضان کے روزے رکھنا اور حج کرنا، ایک شخص نے حضرت عبداللہ بن عمر سے کہا حج اور رمضان کے روزے؟ فرمایا نہیں رمضان کے روزے اور حج میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یونہی سنا ہے۔

---

۲۰۔ حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ عُثْمَانَ الْعَسْكَرِيُّ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا حَدَّثَنَا سَعْدُ بْنُ عُبَيْدَةَ السُّلَمِيُّ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسٍ عَلَى أَنْ يُعْبَدَ اللّٰهُ وَيُكْفَرَ بِمَا دُونَهُ وَإِقَامِ الصَّلٰوةِ وَإِيتَاءِ الزَّكٰوةِ وَحَجِّ الْبَيْتِ وَصَوْمِ رَمَضَانَ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے، اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا اور اس کے سوا سب کی عبادت کا انکار کرنا، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، بیت اللہ کا حج کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا۔

---

۲۱۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا عَاصِمٌ وَهُوَ ابْنُ مُحَمَّدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسٍ شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ وَإِقَامِ الصَّلٰوةِ وَإِيتَاءِ الزَّكٰوةِ وَحَجِّ الْبَيْتِ وَصَوْمِ رَمَضَانَ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے اللہ تعالیٰ کے ایک ہونے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہونے کی گواہی دینا، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، بیت اللہ کا حج کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا۔

۲۲۔ وَحَدَّثَنِي ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا حَنْظَلَةُ قَالَ سَمِعْتُ عِكْرِمَةَ بْنَ خَالِدٍ يُحَدِّثُ طَاوُسًا أَنَّ رَجُلًا قَالَ لِعَبْدِ اللّٰهِ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے ایک شخص نے سوال کیا آپ جہاد کیوں نہیں کرتے؟ آپ نے کہا، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے،

ابْنَ عُمَرَ اَلَا تَغْزُوْ فَقَالَ اِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ الْاِسْلَامَ بُنِیَ عَلٰی خَمْسَةٍ شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ وَصِيَامِ رَمَضَانَ وَحَجِّ الْبَيْتِ۔

آپ فرما رہے تھے اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے اللہ تعالیٰ کی توحید کی گواہی دینا، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، رمضان کے روزے رکھنا اور بیت اللہ کا حج کرنا۔

## الفاظ حدیث میں ردو بدل کرنے کی ممانعت

رمضان کے روزے ۲ھ کو فرض ہوئے ہیں اور حج ۹ھ کو فرض ہوا۔

حدیث نمبر ۱۹ میں ہے: حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اسلام کی پانچ بنیادیں بیان کرتے ہوئے رمضان کے روزے اور حج کا ذکر کیا اور جب ایک شخص نے حضرت عبد اللہ بن عمر سے کہا حج اور رمضان کے روزے؟ تو فرمایا نہیں، رمضان کے روزے اور حج، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سنا ہے، اور حدیث نمبر ۲۱ میں حضرت عبد اللہ بن عمر نے خود ان پانچ چیزوں کے بیان میں پہلے حج اور پھر رمضان کے روزوں کا ذکر کیا۔

علامہ نووی اس کی تشریح میں لکھتے ہیں:

علماء کا اس کی توجیہ میں اختلاف ہے کہ حضرت ابن عمر نے حج کو رمضان سے مقدم کرنے پر کیوں انکار کیا جب کہ حضرت ابن عمر سے بھی اسی ترتیب سے روایت ہے، زیادہ ظاہر یہ ہے کہ حضرت ابن عمر نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دو مرتبہ یہ حدیث سنی تھی، ایک بار آپ نے رمضان کو حج پر مقدم فرمایا اور دوسری بار حج کو رمضان پر، اور اسی طرح حضرت ابن عمر نے ان دو حدیثوں کو دو مختلف وقتوں میں روایت کیا، اور جب اس شخص نے اس حدیث کو دہرایا اور حج کا ذکر مقدم کیا تو حضرت ابن عمر نے فرمایا تم بغیر علم کے اس روایت کی ترتیب نہ بدلو اور اس پر اعتراض نہ کرو، کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سنا ہے، اور اس میں دوسری روایت کی نفی نہیں ہے، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس وقت حضرت ابن عمر کو وہ دوسری روایت یاد نہ رہی ہو۔[1]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے جو اس شخص کو ٹوکا اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جس طرح حدیث سنی ہو اسی طرح روایت کرنا چاہیے۔ ... نہیں کرنا اور حدیث کے الفاظ کی ترتیب بدلنا جائز نہیں ہے۔

## بَابُ الْاَمْرِ بِالْاِيْمَانِ بِاللّٰهِ تَعَالٰى وَرَسُوْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَشَرَائِعِ الدِّيْنِ وَالدُّعَاءِ اِلَيْهِ وَالسُّؤَالِ عَنْهُ وَحِفْظِهٖ وَتَبْلِيْغِهٖ مَنْ لَّمْ يَبْلُغْهُ

اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے احکام شریعت پر عمل کرنے ان کو یاد رکھنے اور ان کی دعوت دینے اور تبلیغ کرنے کا حکم

۲۳- حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ا ص ۳۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

زَيْدٍ عَنْ أَبِي جَمْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَاللَّفْظُ لَهُ أَخْبَرَنَا عَبَّادُ بْنُ عَبَّادٍ عَنْ أَبِي جَمْرَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَدِمَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّا هَذَا الْحَيَّ مِنْ رَبِيعَةَ وَقَدْ حَالَتْ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ كُفَّارُ مُضَرَ وَلَا نَخْلُصُ إِلَيْكَ إِلَّا فِي شَهْرِ الْحَرَامِ فَمُرْنَا بِأَمْرٍ نَعْمَلُ بِهِ وَنَدْعُو إِلَيْهِ مَنْ وَرَاءَنَا قَالَ آمُرُكُمْ بِأَرْبَعٍ وَأَنْهَاكُمْ عَنْ أَرْبَعٍ الْإِيمَانِ بِاللَّهِ ثُمَّ فَسَّرَهَا لَهُمْ فَقَالَ شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ وَإِقَامِ الصَّلَاةِ وَإِيتَاءِ الزَّكَاةِ وَأَنْ تُؤَدُّوا خُمُسَ مَا غَنِمْتُمْ وَأَنْهَاكُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالنَّقِيرِ وَالْمُقَيَّرِ وَزَادَ خَلَفٌ فِي رِوَايَتِهِ شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَعَقَدَ وَاحِدَةً.

---

٢٤ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَأَلْفَاظُهُمْ مُتَقَارِبَةٌ قَالَ أَبُو بَكْرٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ وَقَالَ الْآخَرَانِ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي جَمْرَةَ قَالَ كُنْتُ أُتَرْجِمُ بَيْنَ يَدَيِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَبَيْنَ النَّاسِ فَأَتَتْهُ امْرَأَةٌ تَسْأَلُهُ عَنْ نَبِيذِ الْجَرِّ فَقَالَ إِنَّ وَفْدَ عَبْدِ الْقَيْسِ أَتَوْا رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ الْوَفْدُ أَوْ مَنِ الْقَوْمُ قَالُوا رَبِيعَةُ قَالَ مَرْحَبًا بِالْقَوْمِ أَوْ بِالْوَفْدِ غَيْرَ خَزَايَا وَلَا النَّدَامَى قَالَ

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عبد القیس کا وفد حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ! ہمارے اور آپ کے درمیان قبیلہ مضر کے کفار حائل ہیں اور ہم صرف حرمت والے مہینوں میں آپ کی خدمت میں حاضر ہو سکتے ہیں لہذا آپ ہمیں کسی ایسی چیز کا حکم دیجئے جس پر ہم خود بھی عمل کریں اور اپنے قبیلہ کے لوگوں کو بھی اس پر عمل کرنے کی دعوت دیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تم کو چار چیزوں کا حکم دیتا ہوں، اور چار چیزوں سے روکتا ہوں، اللہ پر ایمان لانا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کی تفسیر کی اور فرمایا اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ تعالٰے کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ محمد اللہ کے رسول ہیں، اور نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، مال غنیمت میں سے پانچواں حصہ ادا کرنا، اور میں تم کو خشک کدو کے برتن، سبز گھڑے، لکڑی کے برتن اور اس برتن کے استعمال سے منع کرتا ہوں جس پر روغن قار (رال) ملا ہوا ہو، خلف بن ہشام نے اپنی روایت میں یہ اضافہ بھی کیا کہ جب آپ نے اللہ تعالٰی کی وحدانیت کا ذکر فرمایا تو اپنی انگلی سے اشارہ فرمایا۔

ابو جمرہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور دوسرے لوگوں کے درمیان ترجمانی کیا کرتا تھا، ایک دفعہ ایک عورت آئی اور اس نے حضرت ابن عباس سے گھڑے میں بنائے ہوئے نبیذ کے بارے میں سوال کیا، حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عبد القیس کا وفد حاضر ہوا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کون لوگ ہیں؟ ان لوگوں نے کہا ربیعہ، آپ نے فرمایا ان لوگوں کو خوش آمدید ہو یہ لوگ یہاں شرمندہ اور نادم نہیں ہوں گے، ان لوگوں نے عرض کیا کہ ہم لوگ آپ کی خدمت میں بہت دور سے آئے ہیں۔ حضور ہمارے اور آپ کے درمیان قبیلہ

فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا نَأْتِيْكَ مِنْ شُقَّةٍ بَعِيْدَةٍ وَاِنَّ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ هٰذَا الْحَيَّ مِنْ كُفَّارِ مُضَرَ وَاِنَّا لَا نَسْتَطِيْعُ اَنْ نَأْتِيَكَ اِلَّا فِيْ شَهْرِ الْحَرَامِ فَمُرْنَا بِاَمْرٍ فَصْلٍ نُخْبِرُ بِهٖ مَنْ وَّرَاءَنَا وَنَدْخُلُ بِهِ الْجَنَّةَ قَالَ فَاَمَرَهُمْ عَنْ اَرْبَعٍ وَّنَهَاهُمْ عَنْ اَرْبَعٍ قَالَ وَاَمَرَهُمْ بِالْاِيْمَانِ بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ وَقَالَ هَلْ تَدْرُوْنَ مَا الْاِيْمَانُ بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ شَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَاِقَامُ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءُ الزَّكٰوةِ وَصَوْمُ رَمَضَانَ وَاَنْ تُؤَدُّوْا خُمُسًا مِّنَ الْمَغْنَمِ وَنَهَاهُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ قَالَ شُعْبَةُ وَرُبَّمَا قَالَ النَّقِيْرِ قَالَ وَرُبَّمَا قَالَ الْمُقَيَّرِ قَالَ احْفَظُوْهُ وَاَخْبِرُوْا بِهٖ مِنْ وَّرَاءَكُمْ وَقَالَ اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ فِيْ رِوَايَتِهٖ مَنْ وَّرَاءَكُمْ وَلَيْسَ فِيْ رِوَايَتِهِ الْمُقَيَّرِ۔

مضر کے کفار حائل ہیں اس لیے ہم حرمت والے مہینوں کے علاوہ اور کسی مہینہ میں آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ہو سکتے لہذا آپ ہمیں کوئی فیصلہ کن بات بتا دیجئے جس کی تبلیغ ہم اپنے قبیلہ کے لوگوں کو بھی کریں اور ہم جنت میں داخل ہو جائیں، حضرت ابن عباس نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں چار باتوں کا حکم دیا اور چار سے روکا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو خدائے واحد پر ایمان لانے کا حکم دیا اور فرمایا کیا تمہیں خدائے واحد پر ایمان لانے کا مطلب معلوم ہے؟ انھوں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی زیادہ جاننے والے ہیں، آپ نے فرمایا اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ محمد اللہ کے رسول ہیں، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، رمضان کے روزے رکھنا اور مال غنیمت سے پانچواں حصہ ادا کرنا اور ان کو خشک کدو سے بنائے ہوئے برتن، سبز گھڑے اور روغن تار ملے ہوئے برتن کے استعمال سے روکا، شعبہ نے لکڑی کے برتن کا بھی ذکر کیا، حضور نے فرمایا ان باتوں کو خود بھی یاد رکھو اور اپنے قبیلہ کے لوگوں تک پہنچا دو، ابوبکر بن ابی شیبہ نے اپنی روایت میں لکڑی کے برتن کا ذکر نہیں کیا۔

٢٥- وَحَدَّثَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ حَدَّثَنَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ قَالَ اَنَا اَبِيْ قَالَا جَمِيْعًا حَدَّثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ عَنْ اَبِيْ جَمْرَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ نَحْوَ حَدِيْثِ شُعْبَةَ وَقَالَ اَنْهَاكُمْ عَمَّا يُنْبَذُ فِي الدُّبَّاءِ وَالنَّقِيْرِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَزَادَ ابْنُ مُعَاذٍ فِيْ حَدِيْثِهٖ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ وَقَالَ رَسُوْلُ

امام مسلم اسی حدیث کو ایک اور سند کے ساتھ بیان کر کے یہ اضافہ ذکر کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تم کو اس نبیذ سے منع کرتا ہوں جو کدو اور لکڑی کے برتن میں اور سبز گھڑے اور روغن تار ملے ہوئے برتن میں بنایا جاتا ہے، اور معاذ نے اپنی روایت میں یہ الفاظ زیادہ کیے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے وفد عبدالقیس کے سردار سے کہا تم میں دو خصلتیں ایسی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ پسند

اللہِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِلْاَشَجِّ اَشَجِّ عَبْدِ الْقَيْسِ اِنَّ فِيْكَ لَخَصْلَتَيْنِ يُحِبُّهُمَا اللّٰهُ الْحِلْمُ وَالْاَنَاةُ۔

۲۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُلَيَّةَ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ اَبِيْ عَرُوْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَنْ لَقِيَ الْوَفْدَ الَّذِيْنَ قَدِمُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ عَبْدِ الْقَيْسِ قَالَ سَعِيْدٌ وَذَكَرَ قَتَادَةُ اَبَا نَضْرَةَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ فِيْ حَدِيْثِهِ هٰذَا اَنَّ اُنَاسًا مِّنْ عَبْدِ الْقَيْسِ قَدِمُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا حَيٌّ مِّنْ رَّبِيْعَةَ وَبَيْنَنَا وَبَيْنَكَ كُفَّارُ مُضَرَ وَلَا نَقْدِرُ عَلَيْكَ اِلَّا فِيْ اَشْهُرِ الْحُرُمِ فَمُرْنَا بِاَمْرٍ نَاْمُرُ بِهٖ مَنْ وَّرَاءَنَا وَنَدْخُلُ بِهِ الْجَنَّةَ اِذَا نَحْنُ اَخَذْنَا بِهٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اٰمُرُكُمْ بِاَرْبَعٍ وَّاَنْهَاكُمْ عَنْ اَرْبَعٍ اُعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَصُوْمُوْا رَمَضَانَ وَاَعْطُوا الْخُمُسَ مِنَ الْغَنَائِمِ وَاَنْهَاكُمْ عَنْ اَرْبَعٍ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَالْمُزَفَّتِ وَالنَّقِيْرِ قَالُوْا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ مَا عِلْمُكَ بِالنَّقِيْرِ قَالَ بَلٰى جِذْعٌ تَنْقُرُوْنَهٗ فَتَقْذِفُوْنَ فِيْهِ مِنَ الْقُطَيْعَاءِ قَالَ سَعِيْدٌ اَوْ قَالَ مِنَ التَّمْرِ ثُمَّ تَصُبُّوْنَ فِيْهِ مِنَ الْمَاءِ حَتّٰى اِذَا سَكَنَ غَلَيَانُهٗ شَرِبْتُمُوْهُ حَتّٰى اِنَّ اَحَدَكُمْ اَوْ اِنَّ اَحَدَهُمْ لَيَضْرِبُ ابْنَ عَمِّهٖ بِالسَّيْفِ قَالَ وَفِي الْقَوْمِ رَجُلٌ اَصَابَتْهُ جِرَاحَةٌ كَذٰلِكَ قَالَ وَكُنْتُ اَخْبَاهَا حَيَاءً مِّنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

فرماتا ہے: سمجھ اور بردباری۔

---

قتادہ کہتے ہیں میں نے اس شخص سے حدیث سنی ہے جس نے اس وفد سے ملاقات کی تھی جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تھا۔ سعید بن ابی عروبہ کہتے ہیں کہ قتادہ نے بیان کیا کہ انھوں نے ابو نضرہ کے واسطہ سے حضرت ابو سعید خدری سے روایت بیان کی کہ عبد القیس کے کچھ لوگ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ! ہم قبیلہ ربیعہ سے ہیں اور ہمارے اور آپ کے درمیان قبیلہ مضر کے کفار حائل ہیں اس لیے حرمت والے مہینوں کے علاوہ اور کسی مہینہ میں حاضری ہمارے لیے ممکن نہیں ہے لہٰذا آپ ہم کو ایسا حکم دیجئے جو ہم اپنے قبیلہ تک پہنچائیں اور ہم خود بھی اس پر عمل کر کے جنت میں داخل ہوں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تم کو چار چیزوں کا حکم دیتا ہوں، اور چار چیزوں سے روکتا ہوں، اللہ تعالےٰ کی عبادت کرو اور کسی کو اس کا شریک مت بناؤ، نماز قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرو، رمضان کے روزے رکھو، مال غنیمت سے پانچواں حصہ ادا کرو، اور چار چیزوں سے تم کو روکتا ہوں، ان کا استعمال مت کرو، خشک کدوؤں سے بنائے ہوئے برتن، سبز گھڑے، لکڑی کے برتن اور روغن قار ملے ہوئے برتن۔ ان لوگوں نے عرض کیا حضور! آپ کو معلوم ہے لکڑی کا برتن کیسا ہوتا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیوں نہیں! تم لکڑی کو کھوکھلا کر کے اس میں کھجوریں جھگو دیتے ہو (راوی کو شک ہے کھجوریں فرمایا یا چھوارے) اور جب اس کا کچا پانی جوش کھا کر ٹھہر جاتا ہے تو پھر

فقلت ففيم نشرب يا رسول الله قال في أسقية الأدم التي يلاث على أفواهها فقالوا يا نبي الله إن أرضنا كثيرة الجرذان ولا تبقى بها أسقية الأدم فقال نبي الله صلى الله عليه وسلم وإن أكلتها الجرذان وإن أكلتها الجرذان وإن أكلتها الجرذان قال فقال نبي الله صلى الله عليه وسلم لأشج عبد القيس إن فيك لخصلتين يحبهما الله الحلم والأناة -

تم اس کو پیتے ہو جس کے نشہ کا یہ اثر ہوتا ہے) یہاں تک کہ تم میں سے ایک شخص اپنے چچا زاد کو تلوار سے قتل کر ڈالتا ہے۔ وفد میں سے ایک شخص تھا جس کو اسی وجہ سے زخم لگا تھا اور اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شرم کی وجہ سے اپنا زخم چھپایا ہوا تھا اس نے کہا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ پھر ہم کس قسم کے برتنوں میں پیا کریں؟ آپ نے فرمایا چمڑے کی ان مشکوں میں پیو جن کے منہ بندھے ہوتے ہوں۔ اہل وفد نے عرض کیا یا نبی اللہ! ہمارے علاقہ میں چوہے بکثرت ہیں وہاں چمڑے کے مشکیزہ وغیرہ نہیں رہ سکتے، یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان ہی برتنوں میں پیو اگرچہ چوہے کاٹ ڈالیں، اگرچہ چوہے کاٹ ڈالیں، اگرچہ چوہے کاٹ ڈالیں، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبد القیس کے سردار سے فرمایا تمہارے اندر دو ایسی خصلتیں ہیں جن کو اللہ تعالیٰ پسند فرماتا ہے: سمجھ اور تحمل و بادری۔

۲۷ - حدثنا محمد بن المثنى وابن بشار قالا حدثنا ابن أبي عدي عن سعيد عن قتادة قال حدثني غير واحد لقي ذلك الوفد وذكر أبا نضرة عن أبي سعيد الخدري أن وفد عبد القيس لما قدموا على رسول الله صلى الله عليه وسلم بمثل حديث ابن علية غير أن فيه وتذيفون فيه من القطيعاء والتمر والماء ولم يقل قال سعيد أو قال من التمر -

امام مسلم نے قتادہ کی اسی حدیث کو ایک اور سند کے ساتھ بیان کیا جس میں کچھ لفظی تغیر ہے کھجوروں کو پانی میں ڈالنے کے لیے تقذفون کی جگہ تذیفون کا لفظ ہے اور اس میں راوی سعید کا یہ قول بھی نہیں کہ "اس کو شک ہے کہ حضور نے کھجوروں کا ذکر کیا تھا یا چھواروں کا!"

۲۸ - حدثني محمد بن بكار البصري حدثنا أبو عاصم عن ابن جريج ح وحدثني محمد بن رافع واللفظ له حدثنا عبد الرزاق أخبرنا ابن جريج قال أخبرني أبو قزعة

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب وفد عبد القیس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ ہمیں آپ پر فدا کرے کس قسم کے برتنوں میں پینا

اَنَّ اَبَا نَضْرَةَ اَخْبَرَهٗ وَحَسَنًا اَخْبَرَهُمَا اَنَّ اَبَا سَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ اَخْبَرَهٗ اَنَّ وَفْدَ عَبْدِ الْقَيْسِ لَمَّا اَتَوْا نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالُوْا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ جَعَلَنَا اللّٰهُ فِدَاكَ مَاذَا يَصْلُحُ لَنَا مِنَ الْاَشْرِبَةِ فَقَالَ لَا تَشْرَبُوْا فِي النَّقِيْرِ قَالُوْا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ جَعَلَنَا اللّٰهُ فِدَاكَ اَوَتَدْرِيْ مَا النَّقِيْرُ قَالَ نَعَمْ اَلْجِذْعُ يُنْقَرُ وَسْطُهٗ وَلَا فِي الدُّبَّآءِ وَلَا فِي الْحَنْتَمَةِ وَعَلَيْكُمْ بِالْمُوْكَا۔

ہمارے لیے جائز ہے، آپ نے فرمایا لکڑی کے برتنوں میں مت پیا کرو۔ اہل وفد نے عرض کیا یا نبی اللہ! اللہ تعالیٰ ہمیں آپ پر فدا کرے آپ کو معلوم ہے لکڑی کا برتن کیسا ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں لکڑی کو اندر سے کھود لیتے ہیں پھر فرمایا کدو کے برتن کو استعمال کرو نہ سبز گھڑے کو ان کی بجائے چمڑے کی ان مشکوں سے پیا کرو جن کا منہ بندھا ہوا ہو۔

## حرمت والے مہینوں میں جہاد کرنے کی تحقیق

حدیث نمبر ۲۳ میں ہے: وفد عبد القیس نے کہا ہم صرف حرمت والے مہینوں میں آپ کی خدمت میں آ سکتے ہیں۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

حرمت والے مہینے چار ہیں، جیسا کہ قرآن مجید میں اس کی تصریح ہے، اور وہ یہ ہیں ذوالقعدہ، ذوالحجہ، محرم اور رجب، تمام علماء کا اس پر اجماع ہے کہ یہ حرمت والے مہینے ہیں۔ [۱]

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

اہل عرب میں حضرت ابراہیم کے وقت سے یہ قاعدہ چلا آرہا تھا کہ انھوں نے ذوالقعدہ، ذوالحجہ اور محرم کے مہینے حج کے لیے مخاص کر لیے تھے اور رجب کا مہینہ عمرہ کے لیے مقرر کیا گیا تھا۔ ان چار مہینوں میں جنگ، قتل اور سفارت گری ممنوع تھی تاکہ زائرین کعبہ امن وامان سے بیت اللہ تک جائیں اور حج یا عمرہ کر کے اپنے اپنے گھروں کو واپس ہو سکیں، اس بناء پر ان مہینوں کو حرمت والے مہینوں کے نام سے موسوم کیا جاتا تھا۔

وفد عبد القیس کا مطلب بھی یہ تھا کہ چونکہ ان کی مضر کے کافروں سے آویزش رہتی ہے اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلامتی کے ساتھ حاضر ہونے کے لیے حرمت والے مہینوں کا وقت ہی مناسب تھا جب کافر بھی جنگ سے اپنے ہاتھ روک لیتے تھے۔

ان حرمت والے مہینوں میں مسلمانوں کو کفار سے ابتداءً جنگ کرنے سے روک دیا گیا تھا جیسا کہ اس آیت سے ظاہر ہے:

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ۔ (مائدہ: ۲)

اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کی بے حرمتی نہ کرو اور نہ حرمت والے مہینوں میں جنگ کرو۔

اب یہ سوال رہ جاتا ہے کہ کیا ان مہینوں میں اب بھی کفار سے جہاد کرنا جائز ہے؟ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے تابعین میں عطاء کا مسلک یہ ہے کہ یہ حکم ابھی باقی ہے اور مسلمان ان مہینوں میں کفار پر حملہ آور نہیں ہو سکتے الآیہ کہ ان

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

مہینوں میں کفار مسلمانوں پر حملہ کریں اور ان سے مدافعت میں جنگ کی جائے۔ اور تابعین میں سے دوسرے بزرگ حضرت سعید بن مسیب فرماتے ہیں کہ یہ حکم اب باقی نہیں ہے، کیونکہ اسلام کی سرحدیں اب سرزمین عرب تک محدود نہیں رہیں بلکہ شرق و غرب میں پھیل چکی ہیں اور سرزمین عرب کے علاوہ دوسرے علاقوں میں جہاد کرنے کے لیے ان مہینوں کی حرمت مانع نہیں ہے کیونکہ جس وجہ سے ان مہینوں میں جنگ وجدال سے منع کیا تھا وہ وجہ غیر عرب علاقوں میں نہیں پائی جاتی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عیینہ بن حصین فزاری کو محرم ۹ھ میں بنو تمیم پر حملہ کے لیے بھیجا اور سند صحیح سے ثابت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی محرم کو طائف کا محاصرہ کیا۔ اور محرم حرمت والے مہینوں میں سے ہے نیز علامہ آلوسی نے بیان کیا ہے کہ حرمت والے مہینوں میں جنگ کے جواز پر اجماع ہو چکا ہے[1]

عنوان باب کی مطابقت حدیث شریف کے اسی جملہ سے ہے جس میں وفد عبد القیس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے درخواست کی کہ حضور ان کو احکام بیان فرمائیں تاکہ وہ ان احکام کی اپنے قبیلہ میں تبلیغ کریں۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ زمانہ رسالت میں احادیث کو یاد کرنے اور انہیں دوسروں تک پہنچانے کا رواج تھا اور یہ حجیت حدیث کی دلیل ہے، نیز اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ خبر واحد حجت ہوتی ہے۔

## ایک اشکال کا جواب

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ میں تم کو چار چیزوں کا حکم دیتا ہوں لیکن پانچ چیزیں فرمائیں (۱) ایمان (۲) توحید اللہ کی گواہی (۳) نماز (۴) زکوٰۃ (۵) مال غنیمت کا پانچواں حصہ ادا کرنا۔ اس سوال کے کئی جواب دیے گئے ہیں جن میں سے زیادہ معقول جواب یہ ہے کہ مال غنیمت کا پانچواں حصہ ادا کرنا کوئی علیحدہ حکم نہیں ہے بلکہ زکوٰۃ ہی کا ایک حصہ ہے۔

## چار قسم کے برتنوں کے استعمال کی ممانعت کی وضاحت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان چار قسم کے برتنوں میں نبیذ بنا کر پینے سے اس لیے منع فرمایا تھا کہ پہلے ان برتنوں میں شراب بنائی جاتی تھی اس میں اختلاف ہے کہ یہ حکم اب بھی باقی ہے یا منسوخ ہو گیا، جمہور کی رائے یہ ہے کہ یہ حکم اب منسوخ ہو چکا ہے کیونکہ امام مسلم نے اپنی صحیح میں حضرت بریدہ سے روایت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے تم کو مشکیزوں میں نبیذ بنانے سے منع کیا تھا اب ہر برتن میں نبیذ بنا سکتے ہو لیکن اس کو نشہ آور کر کے نہ پینا۔ اس کے برخلاف صحابہ میں حضرت عمر اور حضرت ابن عباس اور ائمہ میں سے امام مالک اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک حرمت کا یہ حکم اب بھی باقی ہے۔

## نبیذ کا معنی

انگور، جَو یا کھجوروں کو اتنی دیر تک پانی میں رکھا جائے کہ اس میں کچھ مٹھاس پیدا ہو جائے یا ان چیزوں کو پانی میں ڈال کر معمولی جوش دیا جائے تو اس سے نبیذ بن جاتا ہے اس کا پینا جائز ہے۔ صحابہ کرام بالعموم نبیذ پیتے تھے لیکن اگر ان چیزوں کو پانی میں زیادہ دیر رکھا جائے حتی کہ پانی گاڑھا ہو کر جھاگ چھوڑنے لگے تو پھر یہ نشہ آور ہو جاتا ہے اور یہ شراب خالص ہے اس کا پینا حرام ہے اور یہ ناپاک ہے۔ خمر اور دیگر نشہ آور شرابوں کی کی تعریف اور ان کے احکام شرح صحیح مسلم جلد رابع اور جلد سادس میں ملاحظہ فرمائیں۔

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۰ ص ۵۰، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

ف: حافظ ابن کثیر نے لکھا ہے کہ وفد عبد القیس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رجب ۹ھ میں حاضر ہوا تھا۔ لہ

## بَابُ الدُّعَاءِ اِلَى الشَّهَادَتَيْنِ وَ شَرَائِعِ الْاِسْلَامِ

## توحید و رسالت کی گواہی اور احکام شرعیہ کی دعوت دینا

۲۹ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ وَاِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ جَمِيْعًا عَنْ وَكِيْعٍ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ زَكَرِيَّاءَ ابْنِ اِسْحَاقَ قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ صَيْفِيٍّ عَنْ اَبِيْ مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ رُبَّمَا قَالَ وَكِيْعٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ مُعَاذًا قَالَ بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّكَ تَاْتِيْ قَوْمًا مِّنْ اَهْلِ الْكِتَابِ فَادْعُهُمْ اِلٰى شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَائِهِمْ فَتُرَدُّ فِيْ فُقَرَائِهِمْ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاِيَّاكَ وَكَرَائِمَ اَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ فَاِنَّهٗ لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللّٰهِ حِجَابٌ۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کا حاکم بنا کر بھیجا اور فرمایا تم بعض اہل کتاب کے پاس جا رہے ہو تو پہلے ان کو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور میری رسالت کی شہادت دینے کی دعوت دینا جب وہ اس کو مان لیں تو انہیں بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں جب وہ ان کو تسلیم کر لیں تو ان کو بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر زکوٰۃ بھی فرض کی ہے جو ان کے دولت مند لوگوں سے لے کر ان کے فقراء میں تقسیم کی جائے گی جب وہ اس کو قبول کر لیں تو تم زکوٰۃ میں ان کا بہترین مال ہرگز نہ لینا اور مظلوم کی بد دعا سے بچنا کیونکہ مظلوم کی بد دعا اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی حجاب نہیں ہوتا۔

۳۰ - حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ عُمَرَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ السَّرِيِّ حَدَّثَنَا زَكَرِيَّاءُ بْنُ اِسْحٰقَ ح وَحَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ عَنْ زَكَرِيَّاءَ ابْنِ اِسْحٰقَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ صَيْفِيٍّ عَنْ اَبِيْ مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ مُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ اِنَّكَ سَتَاْتِيْ قَوْمًا بِمِثْلِ حَدِيْثِ وَكِيْعٍ۔

امام مسلم ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابن عباس سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا اور وہی ہدایات بیان کیں جو پہلی حدیث میں گزر چکی ہیں۔

لہ حافظ ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۵ ص ۴۶، مطبوعہ دار الفکر بیروت

۳۱ - حَدَّثَنَا أُمَيَّةُ بْنُ بِسْطَامٍ الْعَيْشِيُّ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ حَدَّثَنَا رَوْحٌ وَهُوَ ابْنُ الْقَاسِمِ عَنْ إِسْمَعِيلَ بْنِ أُمَيَّةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ صَيْفِيٍّ عَنْ أَبِي مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمَّا بَعَثَ مُعَاذًا إِلَى الْيَمَنِ قَالَ إِنَّكَ تَقْدَمُ عَلَى قَوْمٍ أَهْلِ كِتٰبٍ فَلْيَكُنْ أَوَّلَ مَا تَدْعُوهُمْ إِلَيْهِ عِبَادَةُ اللّٰهِ فَإِذَا عَرَفُوا اللّٰهَ فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّ اللّٰهَ قَدْ فَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِي يَوْمِهِمْ وَلَيْلَتِهِمْ فَإِذَا فَعَلُوا فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ قَدْ فَرَضَ عَلَيْهِمْ زَكٰوةً تُؤْخَذُ مِنْ أَمْوَالِهِمْ فَتُرَدُّ عَلَى فُقَرَائِهِمْ فَإِذَا أَطَاعُوا بِهَا فَخُذْ مِنْهُمْ وَتَوَقَّ كَرَائِمَ أَمْوَالِهِمْ -

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو فرمایا تم اہل کتاب کے پاس جاؤ گے سب سے پہلے انھیں اللہ تعالیٰ کی عبادت کی دعوت دینا، جب وہ اس کو قبول کر لیں تو ان کو بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں جب وہ اس حکم کی تعمیل کر لیں تو انھیں بتلانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے اموال سے لے کر انھی کے فقراء میں تقسیم کر دی جائے گی، جب وہ اس کو مان لیں تو ان سے زکوٰۃ لینا لیکن ان کے بہترین مال سے تعرض نہ کرنا۔

## باب مذکور کی حدیث سے استنباط شدہ مسائل

اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

(۱) خبر واحد کو قبول کرنا صحیح ہے اور اس کے مقتضی پر عمل کرنا واجب ہے۔

(۲)۔ علامہ نووی نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وتر واجب نہیں ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ کو اپنی وفات سے بہت کم عرصہ پہلے یمن بھیجا تھا اور اس حدیث میں صرف دن اور رات میں پانچ نمازوں کی فرضیت کا ذکر ہے۔" علامہ نووی کا یہ استدلال صحیح نہیں ہے کیونکہ وتر فرض نہیں ہے واجب ہے اور اس کے وجوب پر دلیل ہم باب: ا میں بیان کر چکے ہیں۔

(۳)۔ سنت یہ ہے کہ کفار سے جدال کرنے سے پہلے انھیں اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانے کی دعوت دی جانی چاہیے۔

(۴)۔ جب تک کوئی شخص کلمہ شہادت نہ پڑھے اس پر اسلام کے احکام جاری نہیں ہوں گے۔

(۵)۔ دن اور رات میں پانچ نمازوں کا پڑھنا فرض ہے۔

(۶)۔ ظلم بہت شدید حرام ہے اور امام پر لازم ہے کہ وہ اپنے حکام کو نصیحت کرے، ان کو اللہ سے ڈرائے اور شدت کے ساتھ ظلم کرنے سے روکے اور ظلم پر آخرت کے عذاب کو بیان کرے۔

(۷)۔ زکوٰۃ وصول کرنے والے عاملین پر زکوٰۃ دینے والوں کے بہترین مال کو لینا حرام ہے، اسی طرح زکوٰۃ دینے والے پر خراب مال دینا حرام ہے بلکہ متوسط مال دینا اور لینا چاہیے۔

(۸)۔ کافر کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں ہے اسی طرح غنی (مالک نصاب) کو زکوٰۃ دینا بھی جائز نہیں ہے۔

(۹)۔ علامہ خطابی مالکی نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ ایک شہر کی زکوٰۃ کو دوسرے شہر والوں پر خرچ کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کے اغنیاء سے مال لے کر ان کے فقراء میں تقسیم کر دیا جائے، لیکن یہ استدلال ضعیف ہے، کیونکہ ان کے فقراء کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ مسلمانوں کے فقراء میں مال تقسیم کر دیا جائے، اور یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ اس شہر کے فقراء میں مال تقسیم کر دیا جائے، اور جب دونوں احتمال ہیں تو استدلال صحیح نہیں ہے۔

(۱۰)۔ بعض علماء نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ کفار نماز، روزہ اور زکوٰۃ کی فرضیت اور قتل اور زنا کی حرمت ایسے احکام شرعیہ فرعیہ کے مخاطب نہیں ہے، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پہلے ان کو اللہ کی توحید اور میری رسالت کی گواہی دینے کی دعوت دینا سو اگر وہ اس کو مان لیں تو ان کو بتلانا کہ اللہ نے ان پر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں، اس سے معلوم ہوا کہ اگر وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم پر ایمان نہ لائیں تو ان پر پانچ نمازیں پڑھنا واجب نہیں ہے، یہ استدلال ضعیف ہے کیونکہ اس حدیث سے مراد یہ ہے کہ ان کو یہ بتلایا جائے کہ دنیا میں ان سے نماز پڑھنے اور دیگر احکام شرعیہ پر عمل کرنے کا مطالبہ ہے، اور دنیا میں یہ مطالبہ اسلام قبول کرنے کے بعد ہی ہوگا۔ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ احکام شرعیہ کے مخاطب نہ ہوں تاکہ ان احکام پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے آخرت میں ان پر عذاب زیادہ کیا جائے، نیز نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دعوت دینے میں اہمیت کے اعتبار سے تدریج کو اختیار فرمایا، کیا تم نہیں دیکھتے کہ آپ نے فرمایا پہلے ان کو نماز کی دعوت دو جب اس کو مان لیں تو ان کو یہ بتاؤ کہ ان پر زکوٰۃ بھی فرض ہے اور اس کا کوئی بھی قائل نہیں ہے کہ انسان صرف فرضیت نماز کا مخاطب ہے اور زکوٰۃ کا مخاطب نہیں ہے۔

## آیا کفار احکام شرعیہ فرعیہ کے مخاطب ہیں یا نہیں؟

علامہ نووی نے کہا ہے کہ محققین اور اکثرین کا قول یہ ہے کہ کفار تمام احکام شرعیہ فرعیہ کے مخاطب ہیں، عام ازیں کہ وہ احکام مامورات ہوں یا منہیات، اور ایک قول یہ ہے کہ وہ احکام فرعیہ کے مطلقاً مخاطب نہیں ہیں اور ایک قول یہ ہے کہ مامورات کے مخاطب ہیں اور منہیات کے مخاطب نہیں ہیں۔ [۱]

قرآن مجید میں ہے:

یا یھا الناس اعبدوا ربکم الذی خلقکم والذین من قبلکم لعلکم تتقون۔

(بقرہ: ۲۱)

اے لوگو! اپنے رب کی عبادت کرو جس نے تم کو اور تم سے پہلے لوگوں کو پیدا کیا اس امید سے کہ تم کو تقویٰ ملے

قاضی بیضاوی شافعی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اس آیت میں اگرچہ کفار کو عبادت کرنے کا حکم دیا ہے لیکن یہ حکم کفار کے ساتھ خاص نہیں ہے کیونکہ عبادت کرنے کا حکم، عبادت کی ابتداء کرنے اور عبادت میں زیادتی اور دوام کرنے میں مشترک ہے، پس کفار سے مطلوب یہ ہے

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

کہ وہ اللہ پر ایمان لاکر عبادت کو شروع کریں کیونکہ عبادت کی صحت ایمان لانے پر موقوف ہے، اور جب کسی چیز کو واجب کیا جائے تو اس کا مقدمہ اور موقوف علیہ بھی واجب ہوتا ہے اور جس طرح کسی شخص کا بے وضو ہونا اس پر نماز کے وجوب کے منافی نہیں، اسی طرح کسی شخص کا کفر اس پر عبادت کے وجوب پر منافی نہیں ہے بلکہ اس پر واجب ہے کہ وہ ایمان لاکر عبادت کو شروع کرے، اور مومنین سے مطلوب یہ ہے کہ وہ عبادت کرنے پر ثابت قدم رہیں اور اس عبادت میں اور زیادتی کریں۔ [1]

علامہ محی الدین قوجوی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

یا ایھا الناس میں تین فرقوں سے خطاب کر کے ان کو عبادت کرنے کا حکم دیا ہے۔ (ا) مومن مخلص (ب) کافر ظاہر (ج) منافق سو اس، کافر ظاہر کو جو عبادت کرنے کا حکم دیا ہے اس سے مطلوب یہ ہے کہ پہلے تصدیق بالقلب اور اقرار باللسان کریں اور پھر عبادت کریں کیونکہ عبادت کی شرط ایمان ہے اور کسی کام کا حکم اس کام کی شرط کے حکم کو بھی مستلزم ہوتا ہے جیسے بے وضو مسلمان کو نماز کا حکم نماز سے پہلے وضو کے حکم کو مستلزم ہوتا ہے اور مسلمان کو عبادت کے حکم سے مطلوب یہ ہے کہ وہ عبادت پر برقرار رہے اور زیادہ عبادت کرے اور منافق کو عبادت کے حکم سے مطلوب یہ ہے کہ وہ ظاہری ایمان میں اخلاص سے کام لے۔ لفظ عبادت ان تینوں معانی میں مشترک ہے اگر یہ اعتراض ہو کہ ائمہ حنفیہ کے نزدیک لفظ مشترک سے بیک وقت متعدد معانی کا ارادہ کرنا جائز نہیں ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ ائمہ حنفیہ کے نزدیک بھی اشتراک معنوی جائز ہے یعنی لفظ مشترک سے ایک عام معنی مراد لیا جائے اور تمام مختلف معانی اس کے افراد بن جائیں، سو یہاں مراد ہے عبادت کرو، عام ازیں کہ شرائط عبادت کے بعد ابتداءً عبادت کرو یا عبادت میں برقرار رہو، یا عبادت میں اخلاص لاؤ۔ [2]

علامہ شہاب الدین خفاجی حنفی لکھتے ہیں:

یہ اس بحث کی طرف اشارہ ہے جس کی تفصیل اصول فقہ میں بیان کی گئی ہے کہ آیا کفار احکام فرعیہ کے مخاطب ہیں یا نہیں، علامہ ابن ہمام نے "تحریر" میں لکھا ہے کہ محل نزاع یہ ہے کہ جن احکام کے لیے ایمان شرط ہے آیا بغیر ایمان کے ان احکام کا مکلف کرنا صحیح ہے یا نہیں، مشائخ سمرقند نے یہ کہا ہے کہ جن احکام کے لیے ایمان شرط ہے بغیر ایمان کے ان کا مکلف کرنا صحیح نہیں ہے، ایمان تمام عبادات میں اعظم اور تمام طاعات میں اصل ہے، لہٰذا اس سے کم درجہ کی طاعات میں ایمان کو شرط اور تابع قرار دے کر اس کا مکلف نہیں کیا جائے گا اور مشائخ سمرقند کے علاوہ باقی تمام مشائخ اس بات پر متفق ہیں کہ احکام فرعیہ کا مکلف کرنا صحیح ہے اور ان کا اختلاف اس میں ہے کہ حق اعتقاد اور حق ادا دونوں اعتبار سے ایمان کا مکلف کرنا صحیح ہے یا احکام فرعیہ کا صرف اعتقاد کے اعتبار سے مکلف کیا جائے گا۔ فقہاء احناف میں سے اہل عراق کا اور فقہاء شافعیہ کا یہ نظریہ ہے کہ کفار کو احکام فرعیہ کے اعتقاد اور ان کے ادا کرنے دونوں کا مکلف کیا جائے گا، ان کے نزدیک کفار کو احکام فرعیہ پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے بھی گناہ ہوگا اور فقہاء بخارا کا نظریہ یہ ہے کہ انہیں صرف احکام فرعیہ پر اعتقاد نہ رکھنے کی وجہ سے گناہ ہوگا، امام

---

[1] قاضی ابوالخیر عبداللہ بن عمر بیضاوی شافعی متوفی ۶۸۵ھ، انوار التنزیل علی ہامش الخفاجی ج ۲ ص ۷۰، مطبوعہ دار صادر بیروت

[2] علامہ محی الدین محمد بن مصطفیٰ قوجوی متوفی ۹۵۱ھ، حاشیہ شیخ زادہ علی البیضاوی ص ۱۶۹-۱۷۰، مطبوعہ مکتبہ یوسفی دیوبند ہند

ابو حنیفہ اور ان کے اصحاب نے ان میں سے کسی چیز کی تصریح نہیں کی ہے، البتہ امام محمد کے قول میں فقہاء شافعیہ کے مختار پر دلالت ہے اور قرآن مجید کی اس آیت سے بھی بہ ظاہر اسی کی تائید ہے:

| | |
|---|---|
| وویل للمشرکین ○ الذین لا یؤتون الزکوۃ وھم بالاخرۃ ھم کافرون ○ (حٰم السجدۃ: ۷-۶) | اور ہلاکت ہے مشرکین کے لیے جو زکوٰۃ نہیں دیتے اور وہی آخرت کے منکر ہیں۔ |

البتہ اس پر اتفاق ہے کہ کفار عذاب اور معاملات کے مخاطب ہیں۔ [1]

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

کفار بھی عبادت کرنے کے حکم میں داخل ہیں اور ان کو جس طرح احکام فرعیہ پر اعتقاد رکھنے کا حکم دیا گیا ہے اسی طرح ان کو ادا کرنے کا بھی حکم دیا گیا ہے، اور کسی چیز کا حکم اس کے مقدمہ اور موقوف علیہ کا بھی حکم ہوتا ہے، اور یہ کہنا باطل ہے کہ ایمان عبادات کی اصل ہے، اگر احکام فرعیہ کے سبب سے ایمان واجب ہو تو جو اصل تھا وہ بالتبع ہو جائے گا کیونکہ یہ تب ہوتا جب ایمان اصالۃً اور استقلالاً واجب نہ ہوتا، اور تعجب ہے کہ مشائخ سمرقند پر یہ نکتہ کیسے مخفی رہا، فقہاء عراق اور فقہاء شافعیہ کے مذہب پر یہ آیات دلیل ہیں:

| | |
|---|---|
| وویل للمشرکین ○ الذین لا یؤتون الزکوۃ۔ (حٰم السجدۃ: ۷-۶) | اور ہلاکت ہے مشرکین کے لیے جو زکوٰۃ نہیں دیتے۔ |
| ما سلککم فی سقر ○ قالوا لم نک من المصلین ○ ولم نک نطعم المسکین ○ (مدثر: ۴۴-۴۲) | (جنتی مجرموں سے پوچھیں گے) تمہیں کون سی چیز دوزخ میں لے گئی، وہ کہیں گے ہم نماز پڑھنے والوں میں سے نہ تھے اور ہم مسکین کو کھانا نہ کھلاتے تھے۔ |

فقہاء بخارا کا مذہب یہ ہے کہ کفار احکام فرعیہ پر صرف اعتقاد رکھنے کے مکلف ہیں، اور امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ نے اس مسئلہ میں کسی جانب تصریح نہیں کی، لیکن امام محمد کے کلام میں اس پر دلالت ہے، امام اعظم نے اس لیے تصریح نہیں کی کہ دنیا میں اس اختلاف کا کوئی ثمرہ نہیں، کیونکہ جب وہ کافر ہیں تو ان کا احکام فرعیہ پر عمل کرنا محال ہے اور ایمان لانے کے بعد ان سے ان احکام کی قضاء کا مطالبہ نہیں ہوگا، اس اختلاف کا ثمرہ صرف آخرت میں ہوگا جن کے نزدیک وہ احکام فرعیہ کے مخاطب ہیں ان کے نزدیک آخرت میں کفار کو ان احکام پر اعتقاد نہ رکھنے اور عمل نہ کرنے دونوں وجہوں سے عذاب ہوگا، اور جن کے نزدیک وہ احکام فرعیہ کے مخاطب نہیں ہیں، صرف ان پر اعتقاد رکھنے کے مخاطب ہیں ان کے نزدیک کفار کو آخرت میں احکام فرعیہ پر صرف اعتقاد نہ رکھنے کی وجہ سے عذاب ہوگا۔ [2]

## باب الامر بقتال الناس حتی یقولوا لا الٰہ الا اللّٰہ
## جب تک لوگ لا الٰہ الا اللّٰہ نہ کہیں ان سے قتال کرنے کا حکم

---

[1] علامہ احمد شہاب الدین خفاجی حنفی، متوفی ۱۰۶۹ھ، عنایۃ القاضی ج ۲ ص ۷، مطبوعہ دار صادر بیروت، ۱۲۸۳ھ

[2] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱ ص ۱۹۷، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

٣٢ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا تُوُفِّيَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاسْتُخْلِفَ أَبُو بَكْرٍ الصِّدِّيقُ بَعْدَهُ وَكَفَرَ مَنْ كَفَرَ مِنَ الْعَرَبِ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ لِأَبِي بَكْرٍ كَيْفَ تُقَاتِلُ النَّاسَ وَقَدْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتَّى يَقُولُوا لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ فَمَنْ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ فَقَدْ عَصَمَ مِنِّي مَالَهُ وَنَفْسَهُ إِلَّا بِحَقِّهِ وَحِسَابُهُ عَلَى اللَّهِ فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ وَاللَّهِ لَأُقَاتِلَنَّ مَنْ فَرَّقَ بَيْنَ الصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ فَإِنَّ الزَّكٰوةَ حَقُّ الْمَالِ وَاللَّهِ لَوْ مَنَعُونِي عِقَالًا كَانُوا يُؤَدُّونَهُ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَاتَلْتُهُمْ عَلَى مَنْعِهِ فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَوَاللَّهِ مَا هُوَ إِلَّا أَنْ رَأَيْتُ اللَّهَ قَدْ شَرَحَ صَدْرَ أَبِي بَكْرٍ لِلْقِتَالِ فَعَرَفْتُ أَنَّهُ الْحَقُّ -

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا وصال ہو گیا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر ہوئے اور عرب کے بعض قبائل مرتد ہو گئے (اور حضرت ابوبکر نے مانعین زکوٰۃ کے خلاف جنگ کا ارادہ کیا) تو حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت صدیق اکبر سے عرض کیا آپ ان لوگوں سے کس طرح جنگ کر سکتے ہیں جب کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک کہ وہ لا الٰہ الا اللہ نہ کہہ لیں اور لا الٰہ الا اللہ کہنے کے بعد میری طرف سے ان کی جان و مال محفوظ ہے البتہ جس شخص نے احکام اسلامیہ کی خلاف ورزی کی اس سے مواخذہ ہوگا۔ اور اس کے باطن کا حال اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔ حضرت ابوبکر نے اس کے جواب میں فرمایا بخدا میں اس شخص سے ضرور جنگ کروں گا جو نماز اور زکوٰۃ کی ادائیگی میں فرق کرے گا، کیونکہ مال زکوٰۃ میں اللہ کا حق ہے۔ بخدا اگر یہ لوگ رسی کے اس ٹکڑے کو دینے سے بھی انکار کریں جس کو وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں دیا کرتے تھے تو میں ان سے جنگ کروں گا۔ حضرت عمر فرماتے ہیں کہ بخدا میں نے سمجھ لیا کہ اللہ تعالیٰ نے اس معاملہ میں حضرت ابوبکر کا سینہ کھول دیا ہے، اور مجھے بھی یقین ہو گیا کہ صحیح بات یہی ہے۔

٣٣ - وَحَدَّثَنَا أَبُو الطَّاهِرِ وَحَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى وَأَحْمَدُ بْنُ عِيسَى قَالَ أَحْمَدُ حَدَّثَنَا وَقَالَ الْآخَرَانِ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتَّى يَقُولُوا لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ فَمَنْ قَالَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا ہے جب تک وہ لا الٰہ الا اللہ نہ پڑھ لیں، اور لا الٰہ الا اللہ کہنے کے بعد میری طرف سے ان کی جان اور مال محفوظ ہے اور اس کے باطن کا حال اللہ کے سپرد ہے، البتہ اگر کسی شخص نے اسلامی احکام کی خلاف ورزی کی تو اس سے مواخذہ ہوگا۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عَصَمَ مِنِّیْ مَالَہٗ وَنَفْسَہٗ اِلَّا بِحَقِّہٖ وَحِسَابُہٗ عَلَی اللّٰہِ۔

۳۴۔ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَۃَ الضَّبِّیُّ اَخْبَرَنَا عَبْدُ الْعَزِیْزِ یَعْنِی الدَّرَاوَرْدِیَّ عَنِ الْعَلَاءِ ح وَحَدَّثَنَا اُمَیَّۃُ بْنُ بِسْطَامٍ وَاللَّفْظُ لَہٗ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ بْنُ زُرَیْعٍ حَدَّثَنَا رَوْحٌ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ یَعْقُوْبَ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَیُؤْمِنُوْا بِیْ وَبِمَا جِئْتُ بِہٖ فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِکَ عَصَمُوْا مِنِّیْ دِمَاءَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَی اللّٰہِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک کہ وہ لا الٰہ الا اللہ کی گواہی نہ دیں اور میری رسالت کا اقرار نہ کرلیں اس کے بعد میری طرف سے ان کی جان اور مال محفوظ ہے اور ان کے باطن کا حال اللہ کے سپرد ہے، البتہ اسلامی احکام کی خلاف ورزی پر ان سے مواخذہ ہوگا۔

۳۵۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِیَاثٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ سُفْیَانَ عَنْ جَابِرٍ وَعَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ بِمِثْلِ حَدِیْثِ ابْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے حضرت ابوہریرہ کی یہی روایت بیان کی ہے۔

۳۶۔ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ حَدَّثَنَا وَکِیْعٌ ح وَحَدَّثَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ یَعْنِی ابْنَ مَهْدِیٍّ قَالَا جَمِیْعًا حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ اَبِی الزُّبَیْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَقُوْلُوْا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ فَاِذَا قَالُوْا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عَصَمُوْا مِنِّیْ دِمَاءَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَی اللّٰہِ ثُمَّ قَرَاَ اِنَّمَا اَنْتَ مُذَکِّرٌ لَسْتَ عَلَیْهِمْ بِمُسَیْطِرٍ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک وہ لا الٰہ الا اللہ نہ کہہ لیں اور لا الٰہ الا اللہ کہنے کے بعد میری طرف سے ان کی جان اور مال محفوظ ہے، البتہ اسلامی احکام کی خلاف ورزی پر ان سے مواخذہ ہوگا اور ان کے باطن کا حال اللہ کے سپرد ہے پھر آپ نے ایک آیت تلاوت فرمائی (جس کا ترجمہ یہ ہے) آپ محض لوگوں کو نصیحت کرنے والے ہیں ان پر جبر کرنے والے نہیں ہیں۔

۳۷۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ غَسَّانَ الْمِسْمَعِیُّ مَالِکُ بْنُ عَبْدِ الْوَاحِدِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِکِ بْنُ الصَّبَّاحِ عَنْ شُعْبَۃَ عَنْ وَاقِدِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ زَیْدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے اس وقت تک لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا گیا ہے

ابْنِ عُمَرَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتَّى يَشْهَدُوا أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ وَيُقِيمُوا الصَّلَاةَ وَيُؤْتُوا الزَّكَاةَ فَإِذَا فَعَلُوهُ عَصَمُوا مِنِّي دِمَاءَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ إِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللَّهِ.

جب تک کہ وہ اللہ تعالیٰ کی توحید اور محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی گواہی نہ دیں اور نماز اور زکوٰۃ کو ادا نہ کریں اس کے بعد میری طرف سے ان کی جانیں اور اموال محفوظ ہیں البتہ اسلامی احکام کی خلاف ورزی پر ان سے مواخذہ ہوگا اور ان کے باطن کا حال اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔

۳۸ - وَحَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ وَابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَا حَدَّثَنَا مَرْوَانُ يَعْنِيَانِ الْفَزَارِيَّ عَنْ أَبِي مَالِكٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَكَفَرَ بِمَا يُعْبَدُ مِنْ دُونِ اللَّهِ حَرُمَ مَالُهُ وَدَمُهُ وَحِسَابُهُ عَلَى اللَّهِ.

ابو مالک کے والد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے کلمہ پڑھا اور تمام باطل خداؤں کا انکار کیا اس کی جان اور مال محترم اور محفوظ ہے اور اس کے باطن کا حال اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔

۳۹ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ ح وَحَدَّثَنِيهِ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي مَالِكٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ وَحَّدَ اللَّهَ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِهِ.

ابو مالک کے والد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اللہ تعالیٰ کو ایک مانا . . . . . . اس کے بعد مذکور بالا حدیث بیان کی۔

## حضرت ابوبکر کے عہد میں مرتدین اور مانعین زکوٰۃ کا بیان

حدیث نمبر ۳۲ میں ہے: جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوگیا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوگئے اور عرب کے بعض قبائل کافر ہوگئے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ مرتدین عرب کی دو قسمیں تھیں، ایک وہ لوگ تھے جو دین اسلام سے بالکلیہ مرتد ہوکر اپنے پہلے کفر کی طرف لوٹ گئے تھے، انہی کے متعلق حضرت ابوہریرہ نے یہ کہا ہے کہ عرب کے بعض قبائل کافر ہوگئے تھے، ان لوگوں میں دو گروہ تھے، ایک بنو حنیفہ میں سے مسیلمہ کذاب کے پیروکار تھے جنہوں نے اس کے دعویٰ نبوت کی تصدیق کی، اسی طرح یمن کے لوگ اسود عنسی کے ساتھی اور اس کے پیروکار تھے، یہ لوگ ہمارے نبی سیدنا محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نبوت کے مطلقاً منکر تھے، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان سب سے قتال کیا، حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے مسیلمہ کو یمامہ میں ہلاک کر دیا اور عنسی کو صنعاء میں ہلاک کر دیا، ان کی جمعیت ٹوٹ گئی اور اکثر لوگ مارے گئے، دوسرا گروہ ان لوگوں کا تھا جنہوں نے شریعت کا مطلقاً انکار کیا، نماز، زکوٰۃ

اور دیگر احکام شرعیہ کو ترک کر دیا اور زمانہ جاہلیت کے پچھلے طریقہ کی طرف لوٹ گئے، اس وقت روئے زمین پر صرف تین مسجدوں میں اللہ تعالیٰ کو سجدہ کیا جاتا تھا، مسجد حرام، مسجد نبوی اور مسجد عبدالقیس جو بحرین میں قریہ جواثا میں تھی۔

مرتدین عرب کی دوسری قسم وہ تھی جنھوں نے نماز اور زکوٰۃ میں فرق کیا تھا، انھوں نے نماز کی فرضیت کا اقرار کیا اور زکوٰۃ کی فرضیت اور امام کو زکوٰۃ ادا کرنے کے وجوب کا انکار کیا، یہ لوگ درحقیقت باغی تھے، اس زمانہ میں ان لوگوں کو باغی نہیں کہا گیا تھا اور ان کو مرتدین کی سلک میں منسلک کر دیا گیا تھا کیونکہ باغیوں کی اصطلاح حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے دور میں شروع ہوئی تھی، ان میں سے بعض لوگ زکوٰۃ دینا چاہتے تھے، مگر ان کے سرداروں نے انھیں روک دیا، یہ بنو یربوع کے لوگ تھے، انھوں نے اپنے صدقات جمع کر کے حضرت ابوبکر کو دینا چاہا، لیکن مالک بن نویرہ نے ان کو منع کر دیا اور ان کے صدقات کو انھی میں تقسیم کر دیا، انھی لوگوں کے معاملہ میں حضرت عمر کو شبہ لاحق ہوا تھا اور حضرت عمر اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہما میں اختلاف ہوا اور بحث ہوئی، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس حدیث سے استدلال کیا: مجھے اس وقت تک لوگوں سے قتال کرنے کا حکم دیا گیا ہے جب تک کہ وہ لا الٰہ الا اللہ نہ کہہ لیں اور جس نے لا الٰہ الا اللہ کہہ لیا اس نے اپنی جان اور مال کو محفوظ کر لیا، حضرت عمر نے اس حدیث کی ظاہری عبارت سے استدلال کیا تھا اور اس کے معانی اور شرائط پر غور نہیں کیا تھا، حضرت ابوبکر نے فرمایا زکوٰۃ مال کا حق ہے اور کلمہ پڑھنے والے کی جان اور مال اس وقت محفوظ رہے گی جب وہ ان کے تقاضوں کو پورا کرے گا اور تمام احکام شرعیہ کو تسلیم کرے گا، کیا جس شخص نے نماز کا انکار کیا اس سے قتال واجب نہیں؟ اسی طرح زکوٰۃ کا انکار کرنے والے سے بھی قتال واجب ہے، حضرت عمر نے حدیث کی ظاہر عبارت سے استدلال کیا تھا اور حضرت ابوبکر نے قیاس سے استدلال کیا تھا، انھوں نے زکوٰۃ کو نماز پر قیاس کیا تھا۔

## مانعین زکوٰۃ کا شبہ

مانعین زکوٰۃ میں سے بعض مرتدین تھے جنھوں نے زکوٰۃ کی فرضیت کا انکار کر دیا تھا اور بعض اصل دین پر قائم تھے، زکوٰۃ کی فرضیت مانتے تھے، لیکن امام کو زکوٰۃ دینے سے انکار کرتے تھے، وہ کہتے تھے کہ زکوٰۃ وصول کرنا صرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت تھی ان کا استدلال اس آیت کریمہ سے تھا:

خذ من اموالھم صدقۃ تطھرھم وتزکیھم بھا وصل علیھم ط ان صلوتک سکن لھم۔ (توبہ: ۱۰۳)

ان کے مالوں سے زکوٰۃ لیجیے جس کے ذریعہ آپ انھیں پاک اور بابرکت کر دیں اور ان کے لیے دعا کیجیے بے شک آپ کی دعا ان کے لیے باعث تسکین ہے

## مانعین زکوٰۃ کو مرتدین میں شمار کرنے کی توجیہ اور ان کے شبہ کا جواب

یہ لوگ دراصل باغی تھے، لیکن ان کو بھی اس دور میں مرتد کہا گیا، اس کی وجہ یا تو یہ تھی کہ دین کے بعض احکام پر عمل نہ کرنے اور اس پر اصرار کرنے میں یہ مرتدین کے ساتھ تھے یا ان پر مرتد کا اطلاق لغوی معنی کے اعتبار سے کیا گیا، کیونکہ یہ ادائیگی زکوٰۃ کے طریقہ سابقہ سے پھر گئے تھے، اور اس اعتبار سے یہ بھی مرتد تھے، باقی رہا ان کا یہ کہنا کہ زکوٰۃ وصول کرنے کا حکم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص تھا،

یہ صحیح نہیں ہے، کیونکہ قرآن مجید کے خطابات کئی قسم کے ہیں (۱) خطاب عام (ب) وہ خطاب جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص ہو اور دوسرا اس میں شریک نہ ہو، (ج) وہ آیت جس میں خطاب آپ کو ہے اور امت بھی اس میں آپ کے ساتھ شریک ہے، (د) وہ آیت جس میں خطاب آپ کو ہے اور مراد آپ کا غیر ہے، ان کی مثالیں حسب ذیل ہیں

## قرآن مجید کے خطاب کرنے کی اقسام

خطاب عام کی مثال یہ ہے:

یا یھا الذین امنوا کتب علیکم الصیام (بقرۃ: ۱۸۳)

اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کیے گئے ہیں۔

یا یھا الذین امنوا اذا تداینتم بدین الی اجل مسمی فاکتبوہ۔ (بقرۃ: ۲۸۲)

اے ایمان والو! جب تم ایک مدت مقررہ تک قرض کا معاملہ کرو تو اس کو لکھ لو۔

اور جو خطاب نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص ہو اور اس خطاب میں آپ کی امت شریک نہ ہو اس کی یہ مثال ہے:

ومن اللیل فتھجد بہ نافلۃ لک۔ (بنو اسرائیل: ۷۹)

رات کے کچھ حصے میں تہجد کی نماز پڑھیں جو خاص آپ کے لیے زیادہ ہے۔

وامراۃ مؤمنۃ ان وھبت نفسھا للنبی ان اراد النبی ان یستنکحھا خالصۃ لک من دون المؤمنین۔ (احزاب: ۵۰)

اور مسلمان عورت اگر (بلا مہر) اپنے آپ کو نبی کے لیے ہبہ کر دے سو اگر نبی اس سے نکاح کرنا چاہیں (تو یہ جائز ہے) یہ حکم آپ کے ساتھ مخصوص ہے بغیر دوسرے مسلمانوں کے۔

جو خطاب آپ کے ساتھ مخصوص ہو اس میں اس قسم کی خصوصیت کی علامات ضرور ہی ہیں جیسی مذکور الصدر آیات میں ہیں اور جس آیت میں خطاب آپ کو ہو اور آپ کی امت بھی اس حکم میں شریک ہو اس کی مثال یہ ہے:

اقم الصلوۃ لدلوک الشمس الی غسق اللیل۔ (بنی اسرائیل: ۷۸)

آپ نماز قائم کریں سورج ڈھلنے کے وقت (ظہر) سے رات کی تاریکی تک (مغرب اور عشاء)

فاذا قرأت القرآن فاستعذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ (نحل: ۹۸)

جب آپ قرآن مجید پڑھنے لگیں تو شیطان مردود سے اللہ کی پناہ طلب کریں۔

ہر چند کہ ان آیات میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو خطاب ہے، لیکن اس کا حکم آپ، اور آپ کی امت دونوں کو شامل ہے، اسی طرح خذ من اموالھم صدقۃ میں بھی خطاب اگرچہ آپ کو ہے لیکن اس کے حکم میں آپ اور آپ کی امت دونوں شامل ہیں، کیونکہ اس آیت میں آپ کے ساتھ اس حکم کی خصوصیت کی کوئی علامت نہیں ہے، اور جب یہ حکم دونوں کو شامل ہے تو آپ کو خطاب کرنے کی کیا حکمت ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ چونکہ آپ احکام شرعیہ کے حامل ہیں اور آیات قرآن کے معانی اور مراد بیان کرنے والے ہیں، اس لیے اللہ تعالیٰ نے بعض مواقع پر صرف آپ کو خطاب کیا اور بعض مواضع پر پہلے آپ کو خطاب کیا اور پھر آپ کی امت کو خطاب کیا، تاکہ اس حکم پر عمل کرنے میں امت آپ کے عمل سے راہنمائی حاصل کرے، اس نہج پر قرآن مجید کی یہ آیت ہے:

یا یھا النبی اذا طلقتم النساء فطلقوھن لعدتھن۔
(طلاق: ۱)

اے نبی! جب تم لوگ اپنی عورتوں کو طلاق دو تو ان کی عدت کے وقت (سے پہلے طہر میں) انھیں طلاق دو۔

اور کبھی آیت میں خطاب نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ہوتا ہے اور اس سے مراد آپ کا غیر ہوتا ہے، اس کی مثال یہ ہے:

فان کنت فی شک مما انزلنا الیک فاسئل الذین یقرءون الکتاب من قبلک۔
(یونس: ۹۴)

تو (بالفرض) اگر آپ کو اس کلام میں شک ہو جو ہم نے آپ پر نازل کیا ہے، تو آپ ان لوگوں سے پوچھیں، جو آپ سے پہلے کتاب پڑھتے ہیں۔

یہ ممکن نہیں ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو قرآن مجید کے اللہ کے کلام ہونے میں شک ہو، اس لیے لامحالہ اس خطاب میں آپ سے مراد آپ کا غیر ہے۔

لئن اشرکت لیحبطن عملک ولتکونن من الخاسرین۔ (زمر: ۶۵)

اگر (بالفرض) آپ نے شرک کیا تو آپ کے سب عمل ضرور ضائع ہو جائیں گے اور ضرور آپ نقصان اٹھانے والوں میں سے ہوں گے۔

ولئن اتبعت اھواءھم من بعد ما جاءک من العلم انک اذا لمن الظالمین۔
(بقرہ: ۱۴۵)

اور اگر (بالفرض) علم آنے کے بعد آپ نے ان (کافروں) کی پیروی کی تو بے شک اس وقت ضرور آپ ظلم کرنے والوں میں سے ہوں گے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا شرک کرنا اور کافروں کی اتباع کرنا دونوں امر محال ہیں اس لیے لامحالہ ان آیات میں اگرچہ خطاب آپ کو ہے لیکن مراد آپ کے غیر ہیں۔

اس تفصیل سے یہ واضح ہوگیا کہ کسی آیت میں آپ کو خطاب ہونے (مثلاً خذ من اموالھم صدقۃ) سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ حکم آپ کے ساتھ مخصوص ہو، بلکہ یہ بھی لازم نہیں ہے کہ اس خطاب سے آپ ہی کی ذات مقدسہ مراد ہو کیونکہ بعض اوقات اس خطاب سے آپ کا غیر مراد ہوتا ہے، اور بعض اوقات اس خطاب میں امت بھی شریک ہوتی ہے وہ حکم آپ کے ساتھ اس وقت مخصوص ہوتا ہے جب کہ اس کی خصوصیت پر قرآن اور علامات ہوں جیسے ہم اس کی مثال بیان کر چکے ہیں، اس لیے مسلمانوں کے اموال سے زکوٰۃ وصول کرنے کا حکم قیامت تک کے تمام ائمہ مسلمین کو ہے اور ائمہ اور عاملین زکوٰۃ کے لیے مستحب ہے کہ وہ صدقہ دینے والے کے لیے حصول برکت کی دعا کریں اور اللہ تعالیٰ سے یہ امید رکھیں کہ وہ ان کی دعا قبول فرمائے گا۔

**ضروریات دین کا انکار کفر ہے**

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ جن لوگوں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو زکوٰۃ دینے سے انکار کیا ان کو تم نے باغی قرار دیا ہے تو اگر آج کوئی گروہ زکوٰۃ کی فرضیت اور امام کو ادائیگی کا انکار کر دے تو آیا اس کو باغی قرار دیا جائے گا یا مرتد؟ اس کا جواب یہ ہے کہ جس شخص نے اب زکوٰۃ کی فرضیت کا انکار کیا وہ اجماع مسلمین سے کافر ہے، اس زمانہ کے

لوگوں میں اور اب کے لوگوں میں فرق ہے، وہ لوگ نزول شریعت کے زمانہ کے قریب تھے جب احکام منسوخ ہوتے رہتے تھے، نیز وہ لوگ نئے نئے اسلام میں داخل ہونے تھے، ان کو احکام اسلام کا پورا پورا علم نہیں تھا اس لیے وہ لوگ ان شبہات کی وجہ سے معذور تھے، لیکن اب دین اسلام کی مکمل اشاعت ہو چکی ہے، اور ہر خاص و عام کو زکوٰۃ کی فرضیت قطعیہ کا علم ہو چکا ہے، اس میں عالم اور جاہل کا کوئی فرق نہیں ہے، اس لیے اب جس شخص نے زکوٰۃ کی فرضیت کا انکار کیا اس کے لیے کسی عذر کی گنجائش نہیں ہے اور اس کو لامحالہ کافر قرار دیا جائے گا، اسی طرح پانچ نمازیں، رمضان کے روزے، حج، غسل جنابت کی فرضیت، زنا، شراب، قتل اور محارم سے نکاح کی حرمت وغیرہ یہ امور ضروریات دین میں سے ہیں اور ان کے دین ہونے پر تمام امت کا اجماع ہے اور ان کا علم شائع ہو چکا ہے، لہٰذا جس شخص نے ان میں سے کسی کا بھی انکار کیا وہ کافر ہو جائے گا۔

## حدیث مذکور کی تفصیل میں دیگر احادیث

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس حدیث کو جس طرح روایت کیا ہے اس میں کافی عبارت اور حدیث کے الفاظ محذوف ہیں اور ان الفاظ کے ذکر نہ ہونے کی وجہ سے حضرت عمر کو یہ شبہ لاحق ہوا، ورنہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت میں تمام الفاظ حدیث موجود ہیں جس کی وجہ سے کوئی شبہ نہیں ہوتا، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے لوگوں سے قتال کرنے کا حکم دیا گیا ہے حتیٰ کہ وہ یہ شہادت دے دیں کہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور نماز پڑھیں اور زکوٰۃ ادا کریں، اور جب وہ یہ کریں گے، تو وہ اپنی جانوں اور مالوں کو مجھ سے محفوظ کر لیں گے، البتہ جو اسلام کا حق ہوگا وہ لیا جائے گا اور ان کا حساب اللہ کے ذمہ ہے، اور حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، مجھے لوگوں سے قتال کا حکم دیا گیا ہے حتیٰ کہ وہ یہ شہادت دے دیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں، اور وہ ہمارے قبلہ کی طرف منہ کریں اور ہمارا ذبیحہ کھائیں اور ہماری نماز پڑھیں، جب وہ ایسا کر لیں گے تو ان کا خون اور ان کا مال ہم پر حرام ہے، الا جان اور مال کا حق ان سے وصول کیا جائے گا اور ان کے لیے وہی حقوق اور فرائض ہوں گے جو مسلمانوں کے حقوق اور فرائض ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو حضرت انس اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم کی پوری روایت مستحضر نہیں تھی ورنہ حضرت عمر کے اس اشکال کا جواب اسی حدیث میں صراحۃً موجود ہے، اور حضرت ابوبکر کو بھی قیاس سے استدلال کرنے کی ضرورت نہ پڑتی کیونکہ اس حدیث میں مذکور ہے جو زکوٰۃ نہیں دے گا اس سے جنگ کی جائے گی۔

## باب مذکور کی حدیث سے استنباط شدہ دیگر مسائل

اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

(۱)۔ اس حدیث میں جن سے قتال کا حکم ہے وہ کفار اور مشرکین ہیں۔

(۲)۔ "جان اور مال کا حق وصول کیا جائے گا" اس سے مراد یہ ہے کہ اگر اس نے اسلام لانے کے بعد کسی کا ظلماً ہاتھ کاٹا تو اس کے بدلہ میں ہاتھ کاٹ دیا جائے گا، اگر کسی کو قتل کیا تو بدلہ میں قتل کر دیا جائے گا اور مال کے بدلہ میں مال وصول کیا جائے گا۔

(۳)۔ "ان کا حساب اللہ پر ہے" اس کا مطلب یہ ہے کہ انھوں نے اگر کسی کا حق مار لیا اور اس کا پتا نہیں چلا تو اس کا حساب اللہ پر ہے، اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جس شخص نے اسلام کو ظاہر کیا اور دل میں کفر رکھا تو اس کا اسلام قبول کیا جائے گا اور اس کا حساب اللہ پر ہے، اکثر علماء کا یہی قول ہے اور امام مالک کا مذہب یہ ہے کہ زندیق کی توبہ قبول نہیں ہوتی، امام احمد کا بھی ایک قول یہی ہے، صحیح یہ ہے کہ اس کی توبہ قبول ہوگی۔

(۴)۔ حضرت ابوبکر نے فرمایا "اگر کسی شخص نے وہ عقال نہیں دی جس کو وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے عہد میں دیتا تھا تو میں اس سے قتال کر دوں گا" اس حدیث میں عقال کا کیا معنی ہے، بعض علماء نے کہا عقال سے مراد سالانہ زکوٰۃ ہے، بعض علماء نے کہا اونٹ کے گلے کی رسی مراد ہے یعنی اگر زکوٰۃ میں ایک اونٹ دینا ہے تو اس کے گلے کی رسی بھی دینی ہوگی، بعض علماء نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ جو شخص رسیوں کی تجارت کرتا ہو تو زکوٰۃ کے حساب سے جو رسی نکلے وہ دینی ہوگی، بعض علماء نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ اگر ایک رسی کے ٹکڑے کے برابر بھی زکوٰۃ نکلتی ہو تو دینا ہوگی۔

(۵)۔ حضرت عمر نے بحث کے بعد حضرت ابوبکر کے قول کی طرف رجوع کر لیا یہ ان کی اہلیت کی علامت ہے۔

(۶)۔ اس حدیث میں ہے کہ جس نے لا الہ الا اللہ پڑھ لیا اس سے قتال نہیں کیا جائے گا، اس سے معلوم ہوا کہ جب کوئی شخص دین اسلام پر ایمان لے آئے اور کلمہ پڑھ لے تو یہ اس کے مسلمان ہونے کے لیے کافی ہے اور اس پر متکلمین کے دلائل کو جاننا ضروری نہیں ہے۔

(۷)۔ اس حدیث میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی شجاعت پر دلیل ہے کیونکہ وہ کفار اور مرتدین کے خلاف جنگ کرنے میں ثابت قدم رہے، انھوں نے مدینہ منورہ سے باہر دشمنان اسلام سے بھی جنگ کی اور مدینہ منورہ کے اندر جو داخلی فتنے اٹھے ان کا بھی جرأت سے مقابلہ کیا، اس حدیث میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے علم پر بھی دلیل ہے انھوں نے دقت نظر اور صحیح فکر و فراست سے وہ مسائل مستنبط کیے ہیں جن میں کسی کو ان پر سبقت نہیں ہے اسی وجہ سے اہل حق کا اجماع ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں سب سے افضل ہیں۔

(۸)۔ اس حدیث میں اہل علم کے مباحثہ اور حق کی طرف رجوع کرنے کا بیان ہے۔

(۹)۔ اس حدیث میں یہ بیان ہے کہ احکام اسلام جاری کرنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ زبان سے کلمہ پڑھا جائے۔

(۱۰)۔ اس حدیث میں جہاد کے وجوب کا بیان ہے۔

(۱۱)۔ جو شخص کلمہ پڑھ لے اس کی جان اور مال محفوظ ہے۔

(۱۲)۔ احکام شرعیہ انسان کے ظاہر حال کے مطابق جاری ہوتے ہیں اور دل کے حال کا اللہ مالک ہے۔

(۱۳)۔ اس حدیث میں قیاس سے استدلال کرنے اور اس پر عمل کرنے کا بیان ہے۔

(۱۴)۔ نماز، زکوٰۃ اور دیگر احکام شرعیہ میں سے اگر کوئی شخص کسی حکم پر تھوڑا سا عمل کرنے سے بھی انکار کرے تو اس سے جہاد کرنا واجب ہے، کیونکہ حضرت ابوبکر نے فرمایا اگر یہ زکوٰۃ میں سے ایک بکری کا بچہ یا رسی کا ٹکڑا بھی نہ دیں تو میں ان سے جہاد کروں گا۔

(۱۵) اس حدیث میں عموم سے استدلال کرنے کا بیان ہے، کیونکہ حضرت ابوبکر نے فرمایا زکوٰۃ مال کا حق ہے۔

(۱۶)۔ باغیوں سے قتال کرنا واجب ہے۔

(۱۷)۔ پیش آمدہ مسائل میں علماء کو غور و فکر کرنا اور بحث مباحثہ کرنا چاہیے اور حق واضح ہونے کے بعد اپنے ساتھی کی بات مان لینی چاہیے۔

(۱۸)۔ مسائل فرعیہ میں جب مجتہدین کا اختلاف ہو تو ایک دوسرے کو غلط نہیں کہنا چاہیے، کیونکہ حضرت ابوبکر نے حضرت عمر سے یہ نہیں کہا تم غلط کہتے ہو۔

(۱۹)۔ اگر مجتہدین میں سے ایک کا بھی اختلاف ہو تو اجماع منعقد نہیں ہوگا۔

(۲۰)۔ اس حدیث میں لا الٰہ الا اللہ پڑھنے پر ترک قتال کا بیان ہے، اس سے مراد لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پورا کلمہ ہے اور یہاں جز کا اطلاق کل پر کیا گیا ہے، یا اس لیے کہ لا الٰہ الا اللہ پورے کلمہ طیبہ کا علم (نام) ہے، جیسے کہتے ہیں الحمد شریف پڑھ لو، یعنی سورہ فاتحہ پڑھ لو، یہ واضح رہے کہ حضرت ابن عمر اور حضرت انس رضی اللہ عنہم کی مفصل روایات میں پورے کلمہ طیبہ کا ذکر ہے، یہ اختصار صرف حضرت ابوہریرہ نے کیا ہے۔[۱]

## بَابُ الدَّلِيلِ عَلَى صِحَّةِ إِسْلَامِ مَنْ حَضَرَهُ الْمَوْتُ مَا لَمْ يَشْرَعْ فِي النَّزْعِ وَهُوَ الْغَرْغَرَةُ وَنَسْخِ جَوَازِ الْاِسْتِغْفَارِ لِلْمُشْرِكِينَ وَالدَّلِيلِ عَلَى أَنَّ مَنْ مَاتَ عَلَى الشِّرْكِ فَهُوَ مِنْ أَصْحَابِ الْجَحِيمِ وَلَا يُنْقِذُهُ مِنْ ذٰلِكَ شَيْءٌ مِنَ الْوَسَائِلِ.

## موت کے وقت غرغرہ موت سے پہلے ایمان لانے کی صحت، مشرکین کے لیے استغفار کا منسوخ ہونا اور اس پر دلیل کہ شرک پر مرنے والا جہنمی ہے

۴۰۔ حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى التُّجِيبِيُّ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ لَمَّا حَضَرَتْ أَبَا طَالِبٍ الْوَفَاةُ جَاءَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَجَدَ عِنْدَهُ أَبَا جَهْلٍ وَعَبْدَ اللّٰهِ بْنَ أَبِي أُمَيَّةَ ابْنِ الْمُغِيرَةِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

سعید بن مسیب کے والد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب ابوطالب کی وفات کا وقت قریب آ پہنچا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لے گئے، اس وقت ابوطالب کے پاس ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بھی موجود تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے چچا ایک بار لا الٰہ الا اللہ کہو تو میں تمہارے حق میں اسلام کی گواہی دوں گا۔ ابوجہل اور

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۳۰۔ ۳۸، ملخصاً و موضحاً مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۷۵ھ

يَا عَمِّ قُلْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ كَلِمَةً أَشْهَدُ لَكَ بِهَا عِنْدَ اللّٰهِ فَقَالَ أَبُو جَهْلٍ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِي أُمَيَّةَ يَا أَبَا طَالِبٍ أَتَرْغَبُ عَنْ مِلَّةِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ فَلَمْ يَزَلْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْرِضُهَا عَلَيْهِ وَيُعِيدُ لَهُ تِلْكَ الْمَقَالَةَ حَتّٰى قَالَ أَبُو طَالِبٍ آخِرَ مَا كَلَّمَهُمْ هُوَ عَلٰى مِلَّةِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ وَأَبٰى أَنْ يَقُولَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَا وَاللّٰهِ لَأَسْتَغْفِرَنَّ لَكَ مَا لَمْ أُنْهَ عَنْكَ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَنْ يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا أُولِي قُرْبٰى مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُمْ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ وَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فِي أَبِي طَالِبٍ فَقَالَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّكَ لَا تَهْدِي مَنْ أَحْبَبْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ ۔

عبداللہ بن ابی امیہ کہنے لگے اے ابوطالب کیا تم اپنے باپ عبدالمطلب کی ملت کو چھوڑ رہے ہو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسلسل ابوطالب کو کلمہ پڑھنے کی تلقین کرتے رہے، بہرحال ابوطالب نے جو آخری الفاظ کہے وہ یہ تھے میں اپنے باپ عبدالمطلب کی ملت پر ہوں اور لاالٰہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بخدا میں اس وقت تک تمہارے لیے مغفرت کی دعا کرتا رہوں گا جب تک اللہ تعالیٰ اس سے روک نہ دے، اس لیے اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: (ترجمہ) نبی اور مسلمانوں کے لیے مشرکین کی مغفرت کی دعا کرنا جائز نہیں خواہ وہ ان کے رشتہ دار کیوں نہ ہوں جب کہ ان کا جہنمی ہونا معلوم ہو چکا ہو۔ اور ابوطالب کے بارے میں یہ آیت بھی نازل فرمائی: (ترجمہ) ہر وہ شخص جس کو آپ چاہیں آپ اس میں ہدایت جاری نہیں کر سکتے۔ البتہ اللہ تعالیٰ جس کے حق میں چاہتا ہے ہدایت پیدا فرما دیتا ہے اور وہ ہدایت پانے والوں سے بخوبی واقف ہے۔

۴۱ - وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا أَخْبَرَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ ح وَحَدَّثَنَا حَسَنٌ الْحُلْوَانِيُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ ابْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ صَالِحٍ كِلَاهُمَا عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّ حَدِيثَ صَالِحٍ انْتَهٰى عِنْدَ قَوْلِهِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ فِيهِ وَلَمْ يَذْكُرِ الْآيَتَيْنِ وَقَالَ فِي حَدِيثِهِ وَيَعُودَانِ بِتِلْكَ الْمَقَالَةِ وَفِي حَدِيثِ مَعْمَرٍ مَكَانَ هٰذِهِ الْمَقَالَةِ فَلَمْ يَزَالَا بِهِ ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہی حدیث روایت کی مگر اس میں ان دو آیتوں کا ذکر نہیں ہے۔

۴۲ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ وَابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَا حَدَّثَنَا مَرْوَانُ عَنْ يَزِيدَ وَهُوَ ابْنُ كَيْسَانَ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا (ابوطالب) کی موت کے وقت فرمایا آپ لاالٰہ الا اللہ پڑھ لیں میں قیامت کے

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَمِّهِ عِنْدَ الْمَوْتِ قُلْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ لَكَ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَاَبٰى قَالَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ اِنَّكَ لَا تَهْدِىْ مَنْ اَحْبَبْتَ الْاٰيَةَ۔

دن آپ کے اسلام کی گواہی دوں گا لیکن ابوطالب نے انکار کر دیا۔ اس وقت یہ آیت نازل ہوئی: انک لاتھدی من احببت۔

---

۴۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ مَيْمُوْنٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ كَيْسَانَ عَنْ اَبِىْ حَازِمٍ الْاَشْجَعِىِّ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَمِّهِ قُلْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ لَكَ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قَالَ لَوْلَا اَنْ تُعَيِّرَنِىْ قُرَيْشٌ يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا حَمَلَهٗ عَلٰى ذٰلِكَ الْجَزَعُ لَاَقْرَرْتُ بِهَا عَيْنَيْكَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِنَّكَ لَا تَهْدِىْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِىْ مَنْ يَّشَآءُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا (ابوطالب) سے فرمایا آپ کلمہ پڑھ لیجیے میں قیامت کے دن آپ کے اسلام کی گواہی دوں گا، ابوطالب نے کہا اگر مجھے قریش کی ان باتوں سے عار نہ ہوتا کہ "ابوطالب موت سے ڈر کر مسلمان ہو گیا"، تو میں کلمہ پڑھ کر تمہاری آنکھیں ٹھنڈی کر دیتا اس وقت اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: انک لا تھدی من احببت ولکن اللہ یھدی من یشاء۔

---

## غرغرہ موت کے وقت ایمان نامقبول ہونے پر دلیل اور ابوطالب کے ایمان نہ لانے کی بحث

حدیث نمبر ۴۰ میں ہے جب ابوطالب کی وفات کا وقت قریب آ پہنچا، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لے گئے اور اس کو دعوت اسلام دی۔

غرغرہ موت اس وقت کو کہتے ہیں جب انسان کے بدن سے روح نکالی جاتی ہے، جب انسان اخروی معاملات کو دیکھ لیتا ہے، اس وقت ایمان لانا مقبول نہیں ہوتا، قرآن مجید میں ہے:

ولیست التوبۃ للذین یعملون السیات حتی اذا حضر احدھم الموت قال انی تبت الان ولا الذین یموتون وھم کفار۔ (نساء: ۱۸)

اور ان لوگوں کی توبہ (مقبول) نہیں جو (مسلسل) گناہ کرتے رہتے ہیں یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کو موت آ گئے تو کہتے ہیں نے اب توبہ کی، اور نہ ان کی (توبہ مقبول ہے) جو کفر پر مرتے ہیں۔

جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوطالب کو دعوت اسلام دی تھی تو اس پر یہ وقت ابھی نہیں آیا تھا کیونکہ ابوطالب نے اس وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور کفار قریش سے کافی باتیں کی تھیں۔

ابوطالب کی وفات ہجرت سے تین سال پہلے مکہ میں ہوئی، ابن فارس نے کہا ہے کہ جس وقت ابوطالب کی وفات ہوئی اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر ۴۹ سال آٹھ ماہ گیارہ دن تھی، ابوطالب کی وفات کے تین دن بعد حضرت ام المومنین خدیجہ رضی اللہ عنہا کی وفات ہو گئی [1]

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ شرح مسلم ج ۱ ص ۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

جب ابوطالب پر موت کی علامات ظاہر ہونے لگیں تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس گئے اور ابوطالب کو اسلام کی دعوت دی، علامہ خطابی نے کہا، ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حمل میں تھے کہ آپ کے والد فوت ہو گئے پھر آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب نے آپ کی کفالت کی، اور جب وہ فوت ہو گئے تو آپ کے چچا ابوطالب نے آپ کی کفالت کی، ابوطالب آپ سے محبت کرتے تھے اور آپ کی حفاظت کرتے تھے اور قریش میں سے جو لوگ آپ کو ایذاء پہنچانے کی کوشش کرتے ان سے مدافعت کرتے تھے، قریش نے یہ مطالبہ کیا کہ وہ آپ کو ان کے حوالے کر دیں، مگر ابوطالب نے انکار کر دیا، پھر قریش اور کفار مکہ نے یہ قسم کھائی کہ وہ بنو ہاشم کا بائیکاٹ کریں گے، ان سے خرید و فروخت کا کوئی معاملہ کریں گے نہ نکاح کریں گے پھر شعب ابی طالب میں ابوطالب اور بنو ہاشم تین سال تک سخت تنگی میں محصور رہے، حتی کہ اللہ تعالی نے اس اعلان کے صحیفہ کو ختم کر دیا۔

اس باب کی احادیث میں یہ تصریح ہے کہ ابوطالب کا خاتمہ شرک پر ہوا، سہیلی نے کہا ہے کہ میں نے مسعودی کی بعض کتابوں میں دیکھا ہے کہ ابوطالب کی موت ایمان پر ہوئی لیکن یہ قرآن مجید کی ان آیات اور احادیث کی وجہ سے صحیح نہیں ہے جو اس باب میں مذکور ہیں، اور بعض سیرت کی کتابوں میں لکھا ہے کہ عباس نے کہا میرے بھائی نے وہ کلمہ پڑھ لیا جس کا آپ نے حکم دیا، اس سے استدلال کرنا صحیح نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے نہیں سنا، اور عباس اس وقت مسلمان نہیں ہوئے تھے، اس لیے ان کی شہادت معتبر نہیں ہے، اور یہ شیعہ کی روایت ہے، امام بیہقی نے کہا اس کی سند منقطع ہے، نیز صحیح بخاری و مسلم میں ہے کہ اسلام لانے کے بعد حضرت عباس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ابوطالب کے متعلق سوال کیا تو آپ نے فرمایا وہ ٹخنوں تک آگ میں ہے اور اگر میں نہ ہوتا تو وہ دوزخ کے آخری طبقہ میں ہوتا (دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۶)۔ سہیلی غفر لہ، اگر یہ کہا جائے کہ ابوطالب دل سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مصدق تھا تو کیا اس وجہ سے اس کو مومن کہا جائے گا، اس کا جواب یہ ہے کہ اس نے ایمان کو یہ کہہ کر مسترد کر دیا کہ وہ عبدالمطلب کی ملت پر ہے۔ ؎

## ابوطالب کے ایمان نہ لانے کے متعلق قرآن مجید کی آیات اور ان کی تفسیر میں مذاہب اربعہ کے مفسرین کی تصریحات

حدیث نمبر ۴۰ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے موت سے کچھ وقت پہلے ابوطالب کو اسلام قبول کرنے کی تلقین کی لیکن ابوطالب نے لا الہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بخدا میں تمہارے لیے اس وقت تک مغفرت کرتا رہوں گا جب تک مجھے اللہ تعالی اس سے روک نہ دے، اس لیے یہ آیت نازل ہوئی:

ما کان للنبی والذین امنوا ان یستغفروا — نبی اور ایمان والوں کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ

بیروت

؎ ۔ علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۱۱۱، ۱۱۰ ملخصاً، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ

للمشرکین ولو کانوا اولی قربیٰ من بعد ما تبین لهم انهم اصحاب الجحیم۔ (توبہ: ۱۱۳)

مشرکین کے لیے مغفرت کی دعا کریں، خواہ وہ ان کے قرابت دار ہوں، جب ان پر ظاہر ہو چکا کہ وہ دوزخی ہیں۔

علامہ آلوسی حنفی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں،

صحیح یہ ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے، کیونکہ امام احمد، امام ابن ابی شیبہ، امام بخاری، امام مسلم، امام نسائی، امام ابن جریر، امام ابن منذر اور امام بیہقی نے مسیب بن حزن سے روایت کیا ہے کہ جب ابوطالب کی وفات کا وقت آیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لے گئے اس وقت اس کے پاس ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ بیٹھے ہوئے تھے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا: اے چچا! لا الٰہ الا اللہ کہو، میں اللہ کے نزدیک اس کلمہ سے حجت پکڑوں گا، ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ نے کہا: اے ابوطالب! کیا تم عبدالمطلب کی ملت سے اعراض کر رہے ہو؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر لا الٰہ الا اللہ پیش کرتے رہے، اور ابوجہل اور عبداللہ اس کو اس کلمہ کے خلاف بھڑکاتے رہے، آخر میں ابوطالب نے کہا کہ وہ عبدالمطلب کی ملت پر ہے اور لا الٰہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا، پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں تمہارے لیے اس وقت تک مغفرت کی دعا کرتا رہوں گا جب تک مجھے اس سے منع نہ کیا جائے، اس لیے یہ آیت نازل ہوئی۔

حسین بن فضل نے یہ کہا ہے کہ ابوطالب کی موت ہجرت سے تین سال پہلے ہوئی ہے، اور یہ سورت مدینہ میں آخر میں نازل ہوئی ہے، اس لیے اس حدیث کو اس آیت کا شان نزول قرار دینا مستبعد ہے، علامہ آلوسی نے کہا یہ استبعاد خود مستبعد ہے، یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ابوطالب کی موت کے بعد اس کے لیے مسلسل استغفار کرتے رہے ہوں، حتیٰ کہ مدینہ منورہ میں یہ آیت نازل ہو گئی کیونکہ کفار کے ساتھ سختی کرنے کی آیات مدینہ منورہ میں ہی نازل ہوئی ہیں، اس تاویل کی بناء پر حدیث کا معنی یہ ہوگا اس لیے اللہ نے یہ آیت نازل کی، یہ معنی نہیں ہوگا، اس کے بعد یہ آیت نازل کی اور فانزل میں فا سببیت کے لیے ہوگی نہ کہ تعقیب کے لیے، اکثر علماء نے اس توجیہ کو پسند کیا ہے اور یہ بہت عمدہ توجیہ ہے۔ لیکن اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ امام ابن سعد اور امام ابن عساکر نے حضرت علی سے روایت کیا ہے کہ ابوطالب کی موت کے بعد کئی دن تک نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کے لیے استغفار کرتے رہے، حتیٰ کہ جبرائیل اس آیت کو لے کر نازل ہوئے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ ہو سکتا ہے کہ سورہ توبہ کی یہ آیت مکہ میں پہلے نازل ہوئی ہو اور باقی آیات بعد میں مدینہ میں نازل ہوئی ہوں اور اس سورت کو باعتبار غالب کے مدنی کہا جاتا ہو، بہرحال یہ آیت اس پر دلیل ہے کہ ابوطالب کفر پر مرا اور یہی اہل سنت و جماعت کا معروف مذہب ہے۔

امام ابن اسحاق نے اپنی سیرت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک طویل حدیث روایت کی ہے جس میں یہ ہے کہ ابوطالب کے مرض الموت میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہا کہ اے چچا آپ لا الٰہ الا اللہ کہیں تاکہ قیامت کے دن آپ کے لیے میری شفاعت جائز ہو، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بہ اصرار ترغیب دی، ابوطالب نے کہا بخدا! اے بھتیجے اگر مجھے یہ خطرہ نہ ہوتا کہ میرے بعد قریش تم پر اور تمہارے باپ کی اولاد پر

ملامت کریں گے اور قریش یہ کہیں گے کہ اس نے موت کے ڈر سے کلمہ پڑھ لیا تو میں یہ کلمہ پڑھ لیتا اور میں صرف تمہاری خوشی کے لیے یہ کلمہ پڑھتا، جب ابوطالب پر موت کا وقت قریب آیا تو عباس نے اس کی طرف دیکھا تو اس کے ہونٹ ہل رہے تھے، انھوں نے کان لگا کر سنا اور حضور سے کہا اے بھتیجے! تم نے اسے جس کلمہ کو پڑھنے کے لیے کہا تھا اس نے وہ کلمہ پڑھ لیا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے نہیں سنا (سیرۃ ابن ہشام ج ۲ ص ۲۷، البدایہ والنہایہ ج ۳ ص ۱۲۳) اس روایت سے اور ابوطالب کے جو اشعار حضور کی مدح میں مشہور ہیں، ان سے علماء شیعہ نے یہ استدلال کیا ہے کہ ابوطالب مومن تھا اس کا جواب یہ ہے کہ ان اشعار کی سند منقطع ہے، علاوہ ازیں ان اشعار میں ابوطالب کے ایمان لانے کی تصریح نہیں ہے، رہی یہ روایت تو یہ شیعہ کی روایت ہے اس سے استدلال صحیح نہیں ہے علاوہ ازیں اس روایت میں بھی یہ ہے کہ آپ نے فرمایا "میں نے نہیں سنا" باقی ابوطالب نے جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی مدد اور نصرت کی تو وہ دین اسلام کی محبت میں نہیں کی بلکہ نسب اور قرابت کی محبت کی وجہ سے کی، اور اعتبار دینی محبت کا ہے نسبی محبت کا نہیں ہے، علاوہ ازیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے شدید اصرار کے بعد بھی ابوطالب نے ایمان نہ لا کر آپ کو سخت اذیت بھی تو پہنچائی ہے، تاہم ابوطالب کے کفر کے باوجود اس کی اس طرح مذمت نہ کی جائے جس طرح ابوجہل اور دیگر کفار کی مذمت کی جاتی ہے۔ [۱]

امام رازی شافعی نے بھی اس آیت کی تفسیر میں یہی لکھا ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے لیے استغفار کی ممانعت میں نازل ہوئی ہے، کیونکہ وہ مشرک تھا۔ [۲]

حافظ ابن کثیر حنبلی نے اس آیت کی تفسیر میں احادیث کے حوالے سے ابوطالب کے ایمان نہ لانے کو بیان کیا ہے۔ [۳]

علامہ قرطبی مالکی نے بھی اس آیت کی تفسیر میں یہی لکھا ہے۔ [۴]

---

۱۔ علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۱ ص ۳۳-۳۲، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

۲۔ امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۴ ص ۵۱۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۳۹۸ھ

۳۔ حافظ ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۳ ص ۳۷۰، مطبوعہ ادارہ اندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

۴۔ علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد قرطبی مالکی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۸ ص ۲۷۳-۲۷۲، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

۵۔ امام بیہقی نے اس روایت کو نقل کرنے کے بعد لکھا ہے کہ اس کی سند منقطع ہے، اور حضرت عباس جو اس حدیث کے راوی ہیں اس وقت مسلمان نہیں ہوئے تھے، اور مسلمان ہونے کے بعد انھوں نے خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ابوطالب کی عاقبت کے متعلق سوال کیا کہ آپ نے ابوطالب کو کیا نفع پہنچایا! وہ آپ کی حفاظت کرتا تھا! آپ نے فرمایا ہاں! وہ ٹخنوں تک آگ میں ہے اور اگر میں نہ ہوتا تو وہ دوزخ کے آخری طبقہ میں ہوتا، اس حدیث کو امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے، اور وہ ضعیف روایت اس صحیح حدیث سے تصادم کی قوت نہیں رکھتی۔ (دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۶)

نیز قرآن مجید میں ہے:

انک لا تھدی من احببت ولکن اللہ یھدی من یشاء۔ (قصص: ۵۶)

بے شک آپ جسے چاہیں اس کو ہدایت یافتہ نہیں کرتے، لیکن اللہ جسے چاہے اس کو ہدایت یافتہ کرتا ہے۔ (آپ بظاہر ہدایت دیتے ہیں، حقیقۃً ہدایت نہیں دیتے، حقیقۃً ہدایت اللہ تعالیٰ دیتا ہے، یعنی ہدایت کو پیدا کرتا ہے۔)

حافظ ابن کثیر حنبلی نے بھی اس آیت کی تفسیر میں بکثرت احادیث کے حوالوں سے ابو طالب کا ایمان نہ لانا بیان کیا ہے۔ [1]

علامہ قرطبی مالکی نے بھی یہی لکھا ہے۔ [2]

امام رازی شافعی لکھتے ہیں:

بظاہر اس آیت کی ابو طالب کے کفر پر دلالت نہیں ہے۔ زجاج نے کہا مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ یہ آیت ابو طالب کے متعلق نازل ہوئی ہے، کیونکہ ابو طالب نے اپنی موت کے وقت کہا: اے بنو عبد مناف کی جماعت! محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی اطاعت کرو، اور ان کی تصدیق کرو، تم ہدایت اور فلاح پاؤ گے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے چچا آپ ان کو تو نصیحت کر رہے ہیں خود اس نصیحت پر عمل کیوں نہیں کرتے، ابو طالب نے کہا تم کیا چاہتے ہو؟ آپ نے فرمایا آج آپ کا دنیا میں آخری دن ہے، میں چاہتا ہوں کہ آپ لا الٰہ الا اللہ کہیں تاکہ میں اللہ کے سامنے آپ کے ایمان کی گواہی دوں! ابو طالب نے کہا اے بھتیجے میں جانتا ہوں کہ تم صادق ہو لیکن میں اس بات کو ناپسند کرتا ہوں کہ یہ کہا جائے کہ ابو طالب موت سے ڈر گیا، اگر یہ بات نہ ہوتی تو میں یہ کلمہ پڑھ کر تمہاری آنکھوں کو ٹھنڈا کرتا، کیونکہ میں دیکھتا ہوں کہ تم بہت نصیحت کرتے ہو، اور بہت غم کھاتے ہو، لیکن میں عنقریب عبد المطلب، ہاشم اور عبد مناف کی ملت پر جان دوں گا۔ [3]

علامہ آلوسی حنفی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

امام عبد بن حمید، امام مسلم، امام ترمذی، امام ابن ابی حاتم، امام ابن مردویہ، اور امام بیہقی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب ابو طالب پر موت آنے لگی، تو اس کے پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے اور فرمایا: اے چچا لا الٰہ الا اللہ کہیے، میں قیامت کے دن اللہ کے سامنے آپ کے حق میں گواہی دوں گا، ابو طالب نے کہا اگر مجھے قریش کی ملامت کا خدشہ نہ ہوتا کہ وہ کہیں گے کہ اس نے موت کے ڈر سے کلمہ پڑھا ہے تو میں تمہاری آنکھیں ٹھنڈی کر دیتا، اس وقت یہ آیت نازل ہوئی:

---

[1] حافظ ابو الفداء عماد الدین ابن کثیر حنبلی متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۵ ص ۲۹۲-۲۹۰، مطبوعہ ادارہ اندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۳ ص ۲۹۹، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

[3] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۶ ص ۴۹۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

انك لا تهدی من احببت ولکن اللہ یھدی من یشاء۔ بے شک آپ جسے چاہیں اس کو ہدایت یافتہ نہیں کر سکتے لیکن اللہ جسے چاہے اس کو ہدایت یافتہ کرتا ہے۔

امام بخاری، امام مسلم، امام احمد، امام نسائی، اور دیگر ائمہ حدیث نے حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے، جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ابوطالب سے اسلام لانے کے لیے شدید اصرار کیا، امام ابن مردویہ نے بھی اس روایت کو حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے، علامہ نووی شافعی نے لکھا ہے کہ تمام مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے۔ (شرح مسلم ج ۱ ص ۴۱)۔

ابوطالب کے اسلام کا مسئلہ مختلف فیہ ہے، اور یہ کہنا کہ تمام مسلمانوں کا، یا تمام مفسرین کا اس پر اجماع ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے صحیح نہیں ہے، کیونکہ علماء شیعہ اور ان کے اکثر مفسرین کا یہ نظریہ ہے کہ ابوطالب اسلام لے آئے تھے، اور ان کا دعویٰ ہے کہ ائمہ اہل بیت کا بھی اس پر اجماع ہے، اور ابوطالب کے اکثر قصائد اس پر شاہد ہیں، اور جن کا یہ دعویٰ ہے کہ تمام مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے، وہ علماء شیعہ کے اختلاف اور ان کی روایات کا اعتبار نہیں کرتے، تاہم ابوطالب کے اسلام نہ لانے کے قول کے باوجود ابوطالب کو برا نہیں کہنا چاہیے اور نہ اس کے حق میں یاوہ گوئی کرنی چاہیے، کیونکہ اس سے علویین کو ایذاء پہنچتی ہے اور یہ بعید نہیں ہے کہ اس سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی ایذاء پہنچے۔ [1]

قرآن مجید میں ہے:

وھو ینھون عنہ وینئون عنہ۔ (انعام: ۲۶) اور وہ لوگوں کو (انھیں ایذاء پہنچانے سے) روکتے ہیں اور خود (ان سے) دور رہتے ہیں۔

علامہ قرطبی مالکی نے اس آیت سے ابوطالب کا ایمان نہ لانا ثابت کیا ہے اور قرآن اور حدیث سے بکثرت دلائل پیش کیے ہیں۔ [2]

حافظ ابن کثیر حنبلی نے بھی اس آیت کی تفسیر میں ابوطالب کا ایمان نہ لانا بیان کیا ہے۔ [3]

اور امام رازی شافعی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اس آیت کی تفسیر میں دو قول ہیں: بعض علماء نے کہا کہ کفار لوگوں کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرنے اور آپ کی رسالت کا اقرار کرنے سے روکتے ہیں اور خود بھی آپ سے دور رہتے ہیں اور عطاء اور مقاتل نے یہ کہا کہ یہ آیت ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی ہے، کیونکہ ابوطالب نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ایذاء پہنچانے سے قریش کو منع کرتا تھا اور خود بھی آپ سے دور رہتا تھا اور آپ کے دین کی اتباع نہیں کرتا تھا لیکن قول اول حق کے زیادہ مشابہ ہے۔ [4]

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۰ ص ۹۶-۹۷، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی، بیروت

[2] علامہ ابو عبداللہ محمد بن احمد انصاری قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۶ ص ۴۰۸-۴۰۵، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

[3] حافظ عماد الدین ابن کثیر حنبلی متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۳ ص ۱۲۴، مطبوعہ ادارہ اندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

[4] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۴ ص ۲۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

علامہ سید آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

امام ابن ابی شیبہ، امام ابن حمید، امام ابن جریر اور امام ابن المنذر وغیرہم نے مجاہد سے اس آیت کی تفسیر نقل کی ہے کہ کفار لوگوں کو قرآن سننے سے روکتے ہیں اور خود بھی قرآن سے دور بھاگتے ہیں، اور امام ابن جریر، امام ابن منذر، امام ابی حاتم، امام ابن مردویہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ تفسیر نقل کی ہے کہ کفار لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے سے روکتے ہیں اور خود بھی آپ سے دور رہتے ہیں، اور ایک قول یہ ہے کہ یہ آیت ابوطالب اور ان کے اتباع کے متعلق نازل ہوئی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذاء پہنچانے سے لوگوں کو روکتے ہیں، اور اس کے باوجود خود آپ سے دور رہتے ہیں اور آپ پر ایمان نہیں لاتے۔

اس روایت کی بناء پر بعض علماء نے اس آیت سے ابو طالب کے ایمان نہ لانے پر استدلال کیا ہے لیکن امام رازی نے اس تفسیر کو رد کر دیا ہے کیونکہ تمام آیات متقدمہ مشرکین کی مذمت میں ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذاء رسانی سے روکنا مذموم نہیں ہے۔ [1]

امام رازی کے اعتراض کے جواب میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ مذمت آپ کو ایذاء رسانی سے منع کرنے کی نہیں ہے بلکہ مذمت اس بات کی ہے کہ خود ایمان نہیں لاتے اور ایمان لانے سے دور بھاگتے ہیں، جیسے قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کی مذمت کی جو دوسروں کو نیکی کا حکم دیتے ہیں اور خود نیکی نہیں کرتے۔

اتأمرون الناس بالبر وتنسون انفسکم وانتم تتلون الکتاب افلا تعقلون۔ (بقرہ: ۴۴)

کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو؟ اور اپنے آپ کو بھول جاتے ہو حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو تو کیا تم عقل نہیں رکھتے؟

اس آیت میں بھی نیکی کا حکم دینے کی مذمت نہیں کی گئی بلکہ نیکی کا حکم دینے کے باوجود نیکی پر عمل نہ کرنے کی مذمت کی گئی ہے، اسی طرح زیر بحث آیت میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذاء پہنچانے کی ممانعت کی مذمت نہیں کی گئی بلکہ مذمت اس بات کی ہے کہ آپ کو ایذاء رسانی سے منع کرنے کے باوجود یہ لوگ آپ پر ایمان نہیں لاتے اور آپ سے دور بھاگتے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ سورۂ توبہ، سورۂ قصص اور سورۂ انعام کی ان تینوں آیتوں میں ابوطالب کے ایمان نہ لانے کو بیان کیا گیا ہے اور یہی اہل سنت وجماعت کا مسلک ہے، البتہ جب کوئی مسئلہ پوچھے تو صرف اتنا کہنا چاہیے کہ ابوطالب کا ایمان قرآن اور حدیث سے ثابت نہیں ہے، اور یہی اہل سنت وجماعت کا مختار ہے، بلا ضرورت اور بلا وجہ ابوطالب کو کافر کہنے کی رٹ لگانا چاہیے اور نہ دیگر کفار قریش کی طرح ابوطالب کو برا کہنا چاہیے کیونکہ بہرحال ابوطالب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش، آپ کی حفاظت اور آپ کی مدافعت کی ہے اور نسبی قرابت اور ابوطالب کی خدمات کی وجہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ابوطالب سے بہت محبت تھی، آپ آخر وقت تک ابوطالب کو مسلمان کرنے کی کوشش فرماتے رہے لیکن تقدیر کا لکھا پورا ہو کر رہتا ہے، اب ہم ابوطالب کے

[1] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۷، ص ۱۲۷-۱۲۶، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

ایمان نہ لانے کے متعلق احادیث بیان کر رہے ہیں:

## ابو طالب کے ایمان نہ لانے کے متعلق احادیث

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

نا سعید بن المسیب عن ابیہ انہ اخبرہ انہ لما حضرت ابا طالب الوفاۃ جاءہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوجد عندہ ابا جہل بن ہشام وعبد اللہ بن ابی امیۃ بن المغیرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لابی طالب ای عم قل لا الہ الا اللہ کلمۃ اشہد لک بہا عند اللہ فقال ابو جہل و عبد اللہ بن ابی امیۃ یا ابا طالب اترغب عن ملۃ عبد المطلب فلم یزل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعرضہا علیہ ویعودان بتلک المقالۃ حتی قال ابو طالب اخر ما کلمہم بہ ہو علی ملۃ عبد المطلب وابی ان یقول لا الہ الا اللہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اما واللہ لاستغفرن لک ما لم انہ عنہ فانزل اللہ فیہ ما کان للنبی الآیۃ [۱]

سعید بن مسیب اپنے والد رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب ابو طالب کو موت آنے لگی تو اس کے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے، آپ نے وہاں ابو جہل بن ہشام اور عبد اللہ بن ابی امیہ کو بیٹھے ہوئے دیکھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو طالب سے کہا: اے چچا! کلمہ لا الہ الا اللہ پڑھیے میں قیامت کے دن اس کلمہ کی آپ کے لیے شہادت دوں گا، ابو جہل اور عبد اللہ بن ابی امیہ نے کہا: اے ابو طالب کیا تم عبد المطلب کی ملت سے اعراض کر رہے ہو؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسلسل ابو طالب پر کلمہ پیش کرتے رہے اور وہ دونوں اپنی بات دہراتے رہے حتی کہ ابو طالب نے آخر میں یہ کہا کہ وہ عبد المطلب [*] کی ملت پر ہے، اور لا الہ الا اللہ کہنے سے انکار کر دیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بخدا! میں آپ کے لیے اس وقت تک استغفار کرتا رہوں گا جب تک مجھے اس سے روک نہ دیا جائے اس وجہ سے اللہ تعالی نے یہ آیت نازل کی: نبی اور مومنین کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ مشرکین کے لیے استغفار کریں۔

اس حدیث کو امام مسلم [۲] امام نسائی [۳] نے بھی روایت کیا ہے۔

---

[۱] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۴۸ - ۱۸۱، ج ۲ ص ۶۷۵، ۷۰۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[۲] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۳] امام احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۲۰۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کراچی

[*] حضرت عبد المطلب عہد فترت میں تھے، یہ نصوص قطعیہ سے ثابت ہے، ثانیاً بعض روایات صحیحہ سے حضرت عبد المطلب اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سلسلہ نسب میں تمام آباء کا موحد اور مومن ہونا ثابت ہے، شرح صحیح مسلم جلد ثانی میں ہم نے اس پر دلائل پیش کیے ہیں اس لیے ابو طالب کا اپنے دین کو حضرت عبد المطلب کی ملت قرار دینا صحیح نہیں ہے۔

نیز یہ حدیث مسند[1] احمد اور دلائل النبوۃ[2] میں بھی موجود ہے۔

نیز امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لعمه قل لا اله الا الله اشهد لك بها یوم القیامة قال لولا ان تعیرنی قریش یقولون انما حمله علی ذلك الجزع لاقررت بها عینك فانزل الله تعالیٰ انك لا تهدی من احببت ولكن الله یهدی من یشاء[3]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا سے فرمایا لا الٰہ الا اللہ پڑھیں، میں قیامت کے دن آپ کے حق میں اس کی گواہی دوں گا، ابوطالب نے کہا اگر مجھے قریش کے عار دلانے کا خوف نہ ہوتا کہ وہ کہیں گے کہ یہ بے صبری کی وجہ سے مسلمان ہو گیا تو میں کلمہ پڑھ کر تمہاری آنکھ ٹھنڈی کر دیتا، تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: بے شک آپ جس کو چاہیں ہدایت یافتہ نہیں کرتے لیکن اللہ تعالیٰ جس کو چاہتا ہے ہدایت یافتہ کرتا ہے۔

اس حدیث کو امام ترمذی[4] اور امام احمد[5] نے بھی روایت کیا ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

حدثنا العباس بن عبد المطلب قال للنبی صلی الله علیه وسلم ما اغنیت عن عمك فانه كان یحوطك ویغضب لك قال هو فی ضحضاح من نار ولولا انا لكان فی الدرك الاسفل من النار[6]

حضرت عباس بن عبد المطلب نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: آپ نے اپنے چچا سے کس عذاب کو دور کیا؟ وہ آپ کی طرف سے مدافعت کرتے تھے آپ کی خاطر غضب ناک ہوتے تھے! آپ نے فرمایا: وہ ٹخنوں تک آگ میں ہے، اور اگر میں نہ ہوتا تو وہ آگ کے آخری طبقہ میں ہوتا۔

---

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۵ ص ۴۳۳، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۳-۳۴۴، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[4] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۵۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[5] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۲ ص ۴۳۴-۴۴۱، ج ۵ ص ۴۳۴، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[6] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۴۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

اس حدیث کو امام مسلم[1]، امام احمد[2]، امام ابو یعلیٰ[3] اور امام بیہقی[4] نے بھی روایت کیا ہے۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی سعید الخدری انه سمع النبی صلی الله علیه وسلم وذکر عنده عمه فقال لعله تنفعه شفاعتی یوم القیامة فیجعل فی ضحضاح من النار یبلغ کعبیه یغلی منه دماغه[5]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے سنا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے ابو طالب کا ذکر کیا گیا، آپ نے فرمایا قیامت کے دن میری شفاعت سے اس کو نفع پہنچے گا، اس کو تھوڑی سی آگ میں ڈالا جائے گا جو اس کے ٹخنوں تک پہنچے گی، جس سے اس کا دماغ کھول رہا ہو گا۔

اس حدیث کو امام مسلم[6]، امام احمد[7] اور امام بیہقی[8] نے بھی روایت کیا ہے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال اهون اهل النار عذابا ابو طالب وهو منتعل بنعلین یغلی منهما دماغه[9]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے کم دوزخ کا عذاب ابو طالب کو ہو گا اس کو آگ کی دو جوتیاں پہنائی جائیں گی جن سے اس کا دماغ کھول رہا ہو گا۔

اس حدیث کو امام احمد[10] اور امام بیہقی[11] نے بھی روایت کیا ہے۔

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ
[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۲۰۷، ج ۳ ص ۵۵، ۵۰، ۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ ھ
[3] حافظ احمد بن علی المثنی التمیمی متوفی ۳۰۷، مسند ابو یعلیٰ موصلی ج ۲ ص ۳۹۹ - ۱۲۵، مطبوعہ دار المامون تراث بیروت ۱۴۰۴ ھ
[4] حافظ ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۶، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت
[5] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۴۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ ھ
[6] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ
[7] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۵۵، ۵۰، ۹، مطبوعہ مکتبہ اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ ھ
[8] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت
[9] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ
[10] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۲۹۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ ھ
[11] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۸، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

امام بخاری روایت کرتے ہیں :

عن النعمان بن بشير قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم ان اهون اهل النار عذابا يوم القيمة رجل اخمص قدميه جمرتان يغلي منهما دماغه كما يغلي المرجل بالقمقم [1]

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا قیامت کے دن دوزخ میں سب سے کم عذاب والا وہ شخص ہوگا جس کے پیروں کے تلووں میں دو انگارے ہوں گے جن سے اس کا دماغ اس طرح کھول رہا ہوگا جس طرح پیتل کی دیگچی میں پانی کھولتا ہے ۔

اس حدیث کو امام مسلم [2] امام ترمذی [3] اور امام دارمی [4] نے بھی روایت کیا ہے ۔

امام احمد نے اس حدیث کو حضرت ابو ہریرہ [5] ، حضرت ابو سعید خدری [6] اور حضرت نعمان بن بشیر [7] رضی اللہ عنہم سے روایت کیا ہے ۔

امام نسائی روایت کرتے ہیں :

عن علي قال قلت للنبي صلى الله عليه وسلم ان عمك الشيخ الضال قد مات فمن يواريه قال اذهب فوار اباك [8]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا آپ کا بڑا چچا گمراہ چچا فوت ہوگیا اس کو زمین میں کون دفن کرے گا ؟ آپ نے فرمایا جاؤ اپنے باپ کو زمین میں دفن کردو ۔

اس حدیث کو امام ابو داؤد [9] امام ابن ابی شیبہ [10] اور امام بیہقی [11] نے بھی روایت کیا ہے ۔

امام احمد بن حنبل روایت کرتے ہیں :

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ٢٥٦ ، صحیح بخاری ج ٢ ص ٩٧١ ، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ، ١٣٨١ ھ

[2] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ٢٦١ ھ ، صحیح مسلم ج ١ ص ١١٥ ، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ، ١٣٧٥ ھ

[3] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ٢٧٩ ھ ، جامع ترمذی ص ٣٤٣ ، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[4] امام عبداللہ بن عبدالرحمن دارمی متوفی ٢٥٥ ھ ، مسند دارمی ج ٢ ص ٢٢٦ ، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[5] امام احمد بن حنبل متوفی ٢٤١ ھ ، مسند احمد ج ٢ ص ٤٣٩ ، ٤٣٢ ، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ، ١٣٩٨ ھ

[6] " " " " " ، مسند احمد ج ٣ ص ٧٨ ، ١٣

[7] " " " " " ، مسند احمد ج ٤ ص ٢٧٤ ، ٢٧١

[8] امام احمد بن شعیب نسائی متوفی ٣٠٣ ھ ، سنن نسائی ج ١ ص ٣٠٣ ، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[9] امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث متوفی ٢٧٥ ھ ، سنن ابو داؤد ج ٢ ص ١٠٣ ، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ، ١٤٠٥ ھ

[10] امام ابو بکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ٢٣٥ ھ ، المصنف ج ٣ ص ٣٤٧ ، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی ، ١٤٠٦ ھ

[11] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ٤٥٨ ھ ، دلائل النبوۃ ج ٢ ص ٣٤٩ ، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

عن علی رضی اللہ عنہ انہ اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ان ابا طالب مات فقال لہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذہب فوارہ فقال انہ مات مشرکا فقال اذہب فوارہ فلما واریتہ رجعت الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال لی اغتسل۔[1]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ ابوطالب فوت ہوگیا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جاکر اس کو دفن کردو، میں نے عرض کیا وہ مشرک ہونے کی حالت میں فوت ہوا ہے، آپ نے فرمایا جاکر اس کو دفن کردو، جب میں دفن کرکے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس واپس آیا تو آپ نے فرمایا غسل کرلو۔

اس حدیث کو امام بیہقی[2] نے بھی روایت کیا ہے۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن الشعبی قال لما مات ابو طالب جاء علی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ان عمک الشیخ الکافر قد مات الحدیث۔[3]

شعبی بیان کرتے ہیں کہ جب ابوطالب فوت ہوا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس جاکر کہا آپ کا بوڑھا چچا جو کافر تھا وہ فوت ہوگیا۔

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس فی قول اللہ عز وجل: (وھم ینھون عنہ وینئون عنہ) قال نزلت فی ابی طالب کان ینھی المشرکین ان یؤذوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ویتباعد عما جاء بہ۔[4]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا قرآن مجید کی آیت: "اور وہ لوگوں کو انھیں ایذاء پہنچانے سے منع کرتے ہیں اور خود ان سے دور رہتے ہیں" ابوطالب کے متعلق نازل ہوئی تھی، وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایذاء پہنچانے سے مشرکین کو منع کرتا تھا، اور آپ کے لائے ہوئے دین سے دور رہتا تھا۔

## ابوطالب کے ایمان نہ لانے کی بحث میں مصنف کا موقف

قرآن مجید کی اول الذکر آیات اور ثانی الذکر احادیث صحیحہ

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۱۳۱، ۱۳۰، ۱۰۳، ۹۷، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۸، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، مصنف ج ۳ ص ۳۴۸، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[4] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۴۱، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

کی روشنی میں مذاہب اربعہ کے معروف علماء، فقہاء، مفسرین اور جمہور اہل سنت کا یہ موقف ہے کہ ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں ہے، ہم نے عمداً ان تمام تصریحات کا ذکر نہیں کیا، کیونکہ ہمارے لیے یہ کوئی خوشگوار موضوع نہیں ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بڑی خواہش تھی کہ ابو طالب ایمان لے آتے، لیکن تقدیر کا لکھا پورا ہو کر رہا، یہ بہت نازک مقام ہے، جو لوگ اس مسئلہ میں شدت کرتے ہیں اور ابو طالب کی ابولہب اور ابوجہل کی طرح مذمت کرتے ہیں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دل آزاری کے خطرہ میں ہیں، ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اہل بیت کی دل آزاری سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں، ہم اس بحث میں صرف اتنا کہنا چاہتے ہیں کہ قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سے ابو طالب کا ایمان ثابت نہیں ہے اور یہ چیز ہم پر بھی اتنی ہی گراں اور باعث رنج ہے جتنی اہل بیت کے لیے ہے، اس سے زیادہ ہم اس بحث میں کچھ لکھنا چاہتے ہیں اور نہ اس مسئلہ کی باریکیوں میں الجھنا چاہتے ہیں، بعض علماء اہل سنت نے ابو طالب کے ایمان کو ثابت کیا ہے، ہر چند کہ یہ رائے تحقیق اور جمہور کے موقف کے خلاف ہے، لیکن ان کی نیت محبت اہل بیت ہے، اس لیے ان پر طعن نہیں کرنا چاہیے۔

## بَابُ الدَّلِيلِ عَلَى أَنَّ مَنْ مَاتَ عَلَى التَّوْحِيدِ دَخَلَ الْجَنَّةَ

## جس شخص کا توحید پر خاتمہ ہوا وہ جنت میں قطعی طور پر داخل ہو گا

۴۴- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ كِلَاهُمَا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ حَدَّثَنَا ابْنُ عُلَيَّةَ عَنْ خَالِدٍ قَالَ حَدَّثَنِي الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ حُمْرَانَ عَنْ عُثْمَانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَاتَ وَهُوَ يَعْلَمُ أَنَّهُ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ.

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص اس ایمان پر مرا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں ہے وہ جنت میں داخل ہو گا۔

۴۵- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي بَكْرٍ الْمُقَدَّمِيُّ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ حَدَّثَنَا خَالِدٌ الْحَذَّاءُ عَنِ الْوَلِيدِ أَبِي بِشْرٍ قَالَ سَمِعْتُ حُمْرَانَ يَقُولُ سَمِعْتُ عُثْمَانَ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ سَوَاءً.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت عثمان کی یہی روایت بیان کی ہے۔

۴۶- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ النَّضْرِ بْنِ أَبِي النَّضْرِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبُو النَّضْرِ هَاشِمُ بْنُ الْقَاسِمِ حَدَّثَنَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک سفر

عُبَيْدُ اللّٰهِ الْأَشْجَعِيُّ عَنْ مَالِكِ بْنِ مِغْوَلٍ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ مُصَرِّفٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَسِيرٍ قَالَ فَنَفِدَتْ أَزْوَادُ الْقَوْمِ قَالَ حَتَّى هَمَّ بِنَحْرِ بَعْضِ حَمَائِلِهِمْ قَالَ فَقَالَ عُمَرُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ لَوْ جَمَعْتَ مَا بَقِيَ مِنْ أَزْوَادِ الْقَوْمِ فَدَعَوْتَ اللّٰهَ عَلَيْهَا قَالَ فَفَعَلَ قَالَ فَجَاءَ ذُو الْبُرِّ بِبُرِّهِ وَذُو التَّمْرِ بِتَمْرِهِ قَالَ وَقَالَ مُجَاهِدٌ وَذُو النَّوَاةِ بِنَوَاهُ قُلْتُ وَمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ بِالنَّوَى قَالَ كَانُوا يَمُصُّونَهُ وَيَشْرَبُونَ عَلَيْهِ الْمَاءَ قَالَ فَدَعَا عَلَيْهَا قَالَ حَتَّى مَلَأَ الْقَوْمُ أَزْوِدَتَهُمْ قَالَ فَقَالَ عِنْدَ ذٰلِكَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللّٰهِ لَا يَلْقَى اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ بِهِمَا عَبْدٌ غَيْرَ شَاكٍّ فِيهِمَا إِلَّا دَخَلَ الْجَنَّةَ ـ

۴۷ ـ وَحَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ عُثْمَانَ وَأَبُو كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ جَمِيعًا عَنْ أَبِي مُعَاوِيَةَ قَالَ أَبُو كُرَيْبٍ حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَوْ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ شَكَّ الْأَعْمَشُ قَالَ لَمَّا كَانَ يَوْمُ غَزْوَةِ تَبُوكَ أَصَابَ النَّاسَ مَجَاعَةٌ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ لَوْ أَذِنْتَ لَنَا فَنَحَرْنَا نَوَاضِحَنَا فَأَكَلْنَا وَادَّهَنَّا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ افْعَلُوا قَالَ فَجَاءَ عُمَرُ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنْ فَعَلْتَ قَلَّ الظَّهْرُ وَلٰكِنِ ادْعُهُمْ بِفَضْلِ أَزْوَادِهِمْ ثُمَّ ادْعُ اللّٰهَ لَهُمْ عَلَيْهَا بِالْبَرَكَةِ لَعَلَّ اللّٰهَ

(غزوہ تبوک) میں جا رہے تھے کہ زادِ راہ ختم ہو گیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا خیال تھا کہ بعض اونٹ ذبح کر دیے جائیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ کاش آپ لوگوں کے بچے کھچے کھانے کو جمع کر کے اس پر برکت کی دعا فرمائیں! حضور نے ایسا ہی کیا۔ پھر جس شخص کے پاس گندم تھا وہ گندم لے آیا اور جس کے پاس کھجوریں تھیں وہ کھجوریں لے آیا۔ مجاہد نے کہا اور جس کے پاس گٹھلیاں تھیں، وہ گٹھلیاں لے آیا۔ راوی نے کہا میں نے مجاہد سے پوچھا کہ گٹھلیوں کا وہ لوگ کیا کرتے تھے؟ مجاہد نے کہا ان کو چوس کر پانی پی لیتے تھے، حضرت ابوہریرہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان تمام چیزوں کو اکٹھا کر کے دعا فرمائی جس کی برکت سے وہ کھانا اس قدر زیادہ ہو گیا کہ تمام لوگوں نے اپنے برتنوں کو بھر لیا۔ یہ دیکھ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ میں اللہ کا رسول ہوں جو شخص توحید و رسالت پر ایمان کی حالت میں اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا وہ جنتی ہو گا۔

حضرت ابوہریرہ یا حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہما نے بیان فرمایا کہ غزوہ تبوک کے سفر میں لوگوں کو سخت بھوک لگی ہوئی تھی، صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ اگر آپ ہمیں اجازت دیں تو ہم پانی لانے والے اونٹوں کو ذبح کر کے کھائیں اور چربی کا تیل بنائیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اجازت دے دی، اتنے میں حضرت عمر آ گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر آپ نے ایسا کیا تو سواریاں کم ہو جائیں گی، البتہ آپ لوگوں کا بچا ہوا کھانا منگا لیجئے اور اس پر برکت کی دعا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ وہ برکت عطا فرمائے گا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

أَنْ يَجْعَلَ فِي ذَلِكَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ قَالَ فَدَعَا بِنِطَعٍ فَبَسَطَهُ ثُمَّ دَعَا بِفَضْلِ أَزْوَادِهِمْ قَالَ فَجَاءَ الرَّجُلُ يَجِيءُ بِكَفِّ ذُرَةٍ قَالَ وَجَعَلَ يَجِيءُ الْآخَرُ بِكَفِّ تَمْرٍ قَالَ وَيَجِيءُ الْآخَرُ بِكَسْرَةٍ حَتَّى اجْتَمَعَ عَلَى النِّطَعِ مِنْ ذَلِكَ شَيْءٌ يَسِيرٌ قَالَ فَدَعَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ قَالَ لَهُمْ خُذُوا فِي أَوْعِيَتِكُمْ قَالَ فَأَخَذُوا فِي أَوْعِيَتِهِمْ حَتَّى مَا تَرَكُوا فِي الْعَسْكَرِ وِعَاءً إِلَّا مَلَئُوهُ قَالَ فَأَكَلُوا حَتَّى شَبِعُوا وَفَضَلَتْ فَضْلَةٌ فَقَالَ لَهُمْ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللَّهِ لَا يَلْقَى اللَّهَ بِهِمَا عَبْدٌ غَيْرَ شَاكٍّ فَيُحْجَبَ عَنِ الْجَنَّةِ.

۳۸ - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ رُشَيْدٍ حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ يَعْنِي ابْنَ مُسْلِمٍ عَنِ ابْنِ جَابِرٍ قَالَ حَدَّثَنِي عُمَيْرُ بْنُ هَانِئٍ قَالَ حَدَّثَنِي جُنَادَةُ بْنُ أَبِي أُمَيَّةَ حَدَّثَنَا عُبَادَةُ بْنُ الصَّامِتِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ وَأَنَّ عِيسَى عَبْدُ اللَّهِ وَابْنُ أَمَتِهِ وَكَلِمَتُهُ أَلْقَاهَا إِلَى مَرْيَمَ وَرُوحٌ مِنْهُ وَأَنَّ الْجَنَّةَ حَقٌّ وَأَنَّ النَّارَ حَقٌّ أَدْخَلَهُ اللَّهُ مِنْ أَيِّ أَبْوَابِ الْجَنَّةِ الثَّمَانِيَةِ شَاءَ.

۳۹ - وَحَدَّثَنِي أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ حَدَّثَنَا مُبَشِّرُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ عَنْ عُمَيْرِ بْنِ هَانِئٍ فِي هَذَا الْإِسْنَادِ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ أَدْخَلَهُ اللَّهُ الْجَنَّةَ عَلَى مَا كَانَ مِنْ

نے فرمایا ٹھیک ہے۔ اور ایک چمڑے کا دسترخوان بچھا دیا۔ پھر لوگوں کا بچا ہوا کھانا منگوایا کوئی شخص اپنی ہتھیلی میں جوار اور کوئی کھجوریں اور کوئی روٹی کے ٹکڑے لیے چلا آرہا تھا، یہ سب چیزیں مل کر بہت تھوڑی مقدار میں جمع ہوئیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے برکت کی دعا فرمائی پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سب اپنے اپنے برتنوں میں کھانا بھر لیں۔ چنانچہ تمام لوگوں نے اپنے اپنے برتن بھر لیے یہاں تک کہ لشکر کے تمام برتن بھر گئے اور سب نے مل کر کھانا کھایا اور سیر ہو گئے اور کھانا پھر بھی بچ گیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ دیکھ کر فرمایا! میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ میں اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں اور جو شخص بھی اس کلمہ پر یقین کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا، وہ شخص جنتی ہوگا۔

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کلمہ شہادت پڑھے اور اس بات کی گواہی دے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے بندے، اس کی بندی مریم کے بیٹے ہیں اور اس کا وہ کلمہ ہیں جس کو اس نے حضرت مریم کی طرف القا کیا تھا۔ اور اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ روح ہیں، اور یہ کہ جنت حق ہے اور دوزخ حق ہے۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت کے آٹھ دروازوں میں سے جس دروازے سے وہ چاہے گا اس کو جنت میں داخل کر دے گا۔

---

امام مسلم نے یہی حدیث ایک اور سند سے بھی ذکر کی ہے جس کے اخیر میں یہ ہے کہ اس کے عمل جیسے بھی ہوں اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل کر دیگا، اور اس روایت میں آٹھ دروازوں میں سے جس سے چاہے۔

عَمَلٍ وَلَمْ يَذْكُرْ مِنْ أَيِّ أَبْوَابِ الْجَنَّةِ الثَّمَانِيَةِ شَاءَ.

کا ذکر نہیں ہے۔

٥٠ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى ابْنِ حَبَّانَ عَنِ ابْنِ مُحَيْرِيزٍ عَنِ الصُّنَابِحِيِّ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ أَنَّهُ قَالَ دَخَلْتُ عَلَيْهِ وَهُوَ فِي الْمَوْتِ فَبَكَيْتُ فَقَالَ مَهْلًا لِمَ تَبْكِي فَوَاللَّهِ لَئِنِ اسْتُشْهِدْتُ لَأَشْهَدَنَّ لَكَ وَلَئِنْ شُفِّعْتُ لَأَشْفَعَنَّ لَكَ وَلَئِنِ اسْتَطَعْتُ لَأَنْفَعَنَّكَ ثُمَّ قَالَ وَاللَّهِ مَا مِنْ حَدِيثٍ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَكُمْ فِيهِ خَيْرٌ إِلَّا حَدَّثْتُكُمُوهُ إِلَّا حَدِيثًا وَاحِدًا وَسَوْفَ أُحَدِّثُكُمُوهُ الْيَوْمَ وَقَدْ أُحِيطَ بِنَفْسِي سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ شَهِدَ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ حَرَّمَ اللَّهُ عَلَيْهِ النَّارَ.

صنابحی بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عبادہ بن صامت کی عیادت کے لیے گیا، حضرت عبادہ نزع کی حالت میں تھے، میں انھیں دیکھ کر رونے لگا، انھوں نے فرمایا: رُکو کیوں روتا ہے؟ بہ خدا اگر مجھے گواہ بنایا گیا تو میں تمہارے حق میں گواہی دوں گا، اور اگر مجھے شفیع بنایا گیا تو میں تمہارے حق میں شفاعت کروں گا، اور اگر مجھے قدرت ہوئی تو تم کو ضرور نفع پہنچاؤں گا، اس کے بعد فرمایا میں نے ایک حدیث کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہوئی تمام احادیث تم کو سنا دیں اور وہ حدیث بھی آج تم کو سنا دیتا ہوں، کیونکہ یہ میرا آخری وقت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ جس شخص نے لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی گواہی دی، اللہ تعالیٰ اس پر جہنم کی آگ حرام کر دے گا۔

٥١ - حَدَّثَنَا هَدَّابُ بْنُ خَالِدٍ الْأَزْدِيُّ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ إِلَّا مُؤْخِرَةُ الرَّحْلِ فَقَالَ يَا مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ قُلْتُ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ وَسَعْدَيْكَ ثُمَّ سَارَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ يَا مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ قُلْتُ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ وَسَعْدَيْكَ ثُمَّ سَارَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ يَا مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ قُلْتُ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ وَسَعْدَيْكَ قَالَ هَلْ تَدْرِي مَا حَقُّ اللَّهِ عَلَى الْعِبَادِ قُلْتُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّ حَقَّ اللَّهِ عَلَى الْعِبَادِ أَنْ يَعْبُدُوهُ وَلَا يُشْرِكُوا

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں ایک سفر میں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سواری پر آپ کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا، میرے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان کجاوے کی درمیانی لکڑی حائل تھی، اچانک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے معاذ بن جبل! میں نے عرض کیا لبیک یارسول اللہ، کچھ دور چلنے کے بعد پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے معاذ بن جبل! میں نے عرض کیا لبیک یارسول اللہ! پھر کچھ دور چلنے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے معاذ بن جبل! میں نے عرض کیا میں آپ کی فرمانبرداری کے لیے تیار ہوں، آپ نے فرمایا کیا تم جانتے ہو بندوں پر اللہ

بِهٖ شَيْئًا ثُمَّ سَارَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ يَا مُعَاذُ بْنَ جَبَلٍ قُلْتُ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَسَعْدَيْكَ قَالَ هَلْ تَدْرِيْ مَا حَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ إِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ قُلْتُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ أَعْلَمُ قَالَ أَنْ لَّا يُعَذِّبَهُمْ۔

تعالیٰ کا کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ہی خوب جاننے والا ہے آپ نے فرمایا بندوں پر اللہ تعالیٰ کا حق یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں۔ اس کے بعد حضور کچھ دیر تک سفر کرتے رہے پھر فرمایا اے معاذ بن جبل میں نے عرض کیا لبیک میں آپ کے احکام کی اطاعت کے لیے حاضر ہوں، یا رسول اللہ! فرمایا تمہیں معلوم ہے جب بندے یہ احکام بجا لائیں تو ان کا اللہ تعالیٰ پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی خوب جانتا ہے، فرمایا بندوں کا اللہ تعالیٰ پر حق یہ ہے کہ اللہ انہیں عذاب نہ دے

۵۲- حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ سَلَّامُ بْنُ سُلَيْمٍ عَنْ أَبِيْ إِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُوْنٍ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى حِمَارٍ يُقَالُ لَهٗ عُفَيْرٌ قَالَ فَقَالَ يَا مُعَاذُ أَتَدْرِيْ مَا حَقُّ اللّٰهِ عَلَى الْعِبَادِ وَمَا حَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ قَالَ قُلْتُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّ حَقَّ اللّٰهِ عَلَى الْعِبَادِ أَنْ يَّعْبُدُوْهُ وَلَا يُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَحَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ أَنْ لَّا يُعَذِّبَ مَنْ لَّا يُشْرِكُ بِهٖ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَفَلَا أُبَشِّرُ النَّاسَ قَالَ لَا تُبَشِّرْهُمْ فَيَتَّكِلُوْا۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں عفیر نامی دراز گوش پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار تھا۔ حضور نے فرمایا اے معاذ کیا تم جانتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کا بندوں پر اور بندوں کا اللہ تعالیٰ پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی خوب جاننے والا ہے، فرمایا اللہ تعالیٰ کا بندوں پر حق یہ ہے کہ وہ اس کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں اور اللہ تعالیٰ پر بندوں کا حق یہ ہے کہ وہ ان کو عذاب نہ دے، جنہوں نے کسی کو اس کا شریک نہیں ٹھہرایا۔ حضرت معاذ کہتے ہیں میں نے عرض کیا حضور میں لوگوں کو یہ خوشخبری نہ سناؤں؟ فرمایا نہیں ورنہ وہ اسی پر توکل کر کے بیٹھ جائیں گے۔

۵۳- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے

قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي حَصِيْنٍ وَالْأَشْعَثِ بْنِ سُلَيْمٍ أَنَّهُمَا سَمِعَا الْأَسْوَدَ بْنَ هِلَالٍ يُحَدِّثُ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا مُعَاذُ أَتَدْرِيْ مَا حَقُّ اللّٰهِ عَلَى الْعِبَادِ قَالَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَعْلَمُ قَالَ أَنْ يُعْبَدَ اللّٰهُ وَلَا يُشْرَكَ بِهٖ شَيْءٌ قَالَ أَتَدْرِيْ مَا حَقُّهُمْ عَلَيْهِ إِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ قُلْتُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَعْلَمُ قَالَ أَنْ لَا يُعَذِّبَهُمْ۔

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے معاذ کیا تم جانتے ہو اللہ کا بندوں پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی خوب جانتا ہے۔ آپ نے فرمایا یہ کہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں اور کسی چیز کو اس کا شریک نہ قرار دیں۔ پھر فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ جب بندے یہ احکام بجا لائیں تو ان کا اللہ تعالیٰ پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی خوب جاننے والا ہے۔ فرمایا یہ کہ اللہ تعالیٰ ان کو عذاب نہ دے۔

---

۵۴۔ حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّاءَ حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ أَبِي حَصِيْنٍ عَنِ الْأَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاذًا يَقُوْلُ دَعَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَجَبْتُهُ فَقَالَ هَلْ تَدْرِيْ مَا حَقُّ اللّٰهِ عَلَى النَّاسِ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث روایت کی ہے اس میں یہ تغیر ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے معاذ بن جبل کو بلایا اور پھر یہ مکالمہ ہوا۔

---

۵۵۔ حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ يُوْنُسَ الْحَنَفِيُّ حَدَّثَنَا عِكْرِمَةُ بْنُ عَمَّارٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَبُوْ كَثِيْرٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَبُوْ هُرَيْرَةَ قَالَ كُنَّا قُعُوْدًا حَوْلَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَنَا أَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ فِيْ نَفَرٍ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ بَيْنِ أَظْهُرِنَا فَأَبْطَأَ عَلَيْنَا وَخَشِيْنَا أَنْ يُقْتَطَعَ دُوْنَنَا وَفَزِعْنَا فَقُمْنَا فَكُنْتُ أَوَّلَ مَنْ فَزِعَ فَخَرَجْتُ أَبْتَغِيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى أَتَيْتُ حَائِطًا لِلْأَنْصَارِ لِبَنِي النَّجَّارِ فَدُرْتُ بِهٖ هَلْ أَجِدُ لَهٗ بَابًا فَلَمْ أَجِدْ فَإِذَا رَبِيْعٌ يَدْخُلُ فِيْ جَوْفِ حَائِطٍ مِنْ بِئْرٍ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے اور ہمارے ساتھ دیگر صحابہ کے علاوہ حضرت ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما بھی بیٹھے ہوئے تھے، اچانک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اٹھ کر چلے گئے اور کافی دیر تک تشریف نہ لائے تو ہمیں خوف ہوا کہ کہیں خدانخواستہ آپ کو کوئی تکلیف نہ پہنچی ہو، اس خیال سے ہم سب کھڑے ہو گئے سب سے پہلے میں گھبرا کر آپ کی تلاش میں نکلا اور انصار بنی نجار کے باغ تک پہنچ گیا، میں باغ کے چاروں طرف گھومتا رہا لیکن مجھے اندر جانے کے لیے کوئی دروازہ نہ ملا۔ اتفاقاً ایک نالہ دکھائی دیا

خارجة والربيع الجدول فاحتفزت كما يحتفز الثعلب فدخلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ابوهريرة فقلت نعم يا رسول الله قال ما شانك قال قلت كنت بين اظهرنا فقمت فابطات علينا فخشينا ان يقتطع دوننا ففزعنا فكنت اول من فزع فاتيت هذا الحائط فاحتفزت كما يحتفز الثعلب وهؤلاء الناس ورائي فقال يا ابا هريرة واعطاني نعليه فقال اذهب بنعلي هاتين فمن لقيت من وراء هذا الحائط يشهد ان لا اله الا الله مستيقنا بها قلبه فبشره بالجنة فكان اول من لقيت عمر بن الخطاب فقال ما هاتان النعلان يا ابا هريرة قلت هاتان نعلا رسول الله صلى الله عليه وسلم بعثني بهما من لقيت يشهد ان لا اله الا الله مطمئنا بها قلبه بشرته بالجنة قال فضرب عمر بيده بين ثديي فخررت لاستي فقال ارجع يا ابا هريرة فرجعت الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فاجهشت بكاء وركبني عمر فاذا هو على اثري فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما لك يا ابا هريرة قلت لقيت عمر فاخبرته بالذي بعثتني به فضرب بين ثديي ضربة خررت لاستي فقال ارجع فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم يا عمر ما حملك على ما فعلت قال يا رسول الله بابي انت وامي ابعثت ابا هريرة بنعليك من لقي يشهد

جو باہر کے کنوئیں سے باغ کے اندر کی طرف جا رہا تھا، میں لومڑی کی طرح گھسٹ کر اس نالہ کے راستہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تک پہنچا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ابوہریرہ! میں نے عرض کیا جی یا رسول اللہ! حضور نے فرمایا کیا بات ہے؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ ہمارے درمیان تشریف فرما تھے۔ پھر آپ اچانک اٹھ کر تشریف لے گئے آپ کی واپسی میں دیر ہو گئی، اس وجہ سے ہمیں خوف دامن گیر ہوا کہ کہیں دشمن آپ کو تنہا دیکھ کر پریشان نہ کریں، ہم سب گھبرا کر اٹھ کھڑے ہوئے اور سب سے پہلے میں آپ کی تلاش میں نکلا۔ پس میں اس باغ تک پہنچا اور لومڑی کی طرح گھسٹ کر باغ کے اندر آگیا، باقی صحابہ میرے پیچھے آ رہے ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی نعلین مبارک مجھے عطا فرمائیں اور فرمایا اے ابوہریرہ! میری یہ دونوں جوتیاں لے کر چلے جاؤ اور باغ کے باہر جو شخص تم کو کلمہ طیبہ کی دلی یقین سے شہادت دیتا ہوا ملے اس کو جنت کی بشارت دے دو۔ حضرت ابوہریرہ کہتے ہیں کہ باغ کے باہر سب سے پہلے میری ملاقات حضرت عمر سے ہوئی۔ انھوں نے پوچھا اے ابوہریرہ یہ جوتیاں کیسی ہیں؟ میں نے کہا یہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی جوتیاں ہیں جو حضور نے مجھے اس لیے دی ہیں کہ جو شخص بھی مجھے یقین کے ساتھ کلمہ طیبہ کی گواہی دیتا ہوا ملے اس کو میں جنت کی بشارت دے دوں۔ یہ سن کر حضرت عمر نے میرے سینہ پر ایک تھپڑ مارا جس کی وجہ سے میں پیٹھ کے بل گر پڑا، پھر حضرت عمر نے مجھ سے کہا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں واپس جاؤ، پس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پہنچ کر

أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُسْتَيْقِنًا بِهَا قَلْبُهُ بَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ. قَالَ نَعَمْ قَالَ فَلَا تَفْعَلْ فَإِنِّي أَخْشَى أَنْ يَّتَّكِلَ النَّاسُ فَخَلِّهِمْ يَعْمَلُوْنَ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَخَلِّهِمْ.

رونے لگا ساتھ ہی حضرت عمر بھی آ پہنچ گئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پوچھا اے ابوہریرہ کیا ہوا؟ میں نے عرض کیا سب سے پہلے میری ملاقات حضرت عمر سے ہوئی میں نے ان کو آپ کا پیغام پہنچایا انھوں نے میرے سینہ پر تھپیڑ مار کر مجھے پیٹھ کے بل گرا دیا اور کہا واپس چلے جاؤ۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر سے پوچھا تم نے ایسا کیوں کیا حضرت عمر نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا واقعی آپ نے ابوہریرہ کو اپنی جوتیاں دے کر بھیجا تھا کہ جو شخص اسے یقین قلب کے ساتھ کلمہ طیبہ کی گواہی دیتا ہوا ملے اس کو یہ جنت کی بشارت دے دے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں حضرت عمر نے عرض کیا حضور ایسا نہ کریں کیونکہ مجھے اندیشہ ہے کہ لوگ پھر کلمہ پر ہی بھروسہ کر کے بیٹھ جائیں گے ان کو عمل کرنے دیجیے۔ آپ نے فرمایا اچھا پھر انھیں عمل کرنے دو۔

۵۶ - حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ أَخْبَرَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَبِيْ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَمُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ رَدِيْفُهُ عَلَى الرَّحْلِ فَقَالَ يَا مُعَاذُ قَالَ لَبَّيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَسَعْدَيْكَ قَالَ يَا مُعَاذُ قَالَ لَبَّيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَسَعْدَيْكَ قَالَ يَا مُعَاذُ قَالَ لَبَّيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَسَعْدَيْكَ قَالَ مَا مِنْ عَبْدٍ يَّشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ إِلَّا حَرَّمَهُ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَفَلَا أُخْبِرُ بِهَا النَّاسَ فَيَسْتَبْشِرُوْا قَالَ إِذًا يَّتَّكِلُوْا فَأَخْبَرَ بِهَا مُعَاذٌ عِنْدَ مَوْتِهٖ تَأَثُّمًا.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ علیہ وسلم ایک سواری پر سوار تھے اور حضرت معاذ بن جبل آپ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے۔ حضور نے فرمایا یا معاذ! حضرت معاذ نے کہا لبیک یا رسول اللہ! آپ نے پھر فرمایا یا معاذ! حضرت معاذ نے کہا لبیک یا رسول! آپ نے پھر فرمایا اے معاذ! حضرت معاذ بن جبل نے کہا لبیک یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا جو شخص اس بات کی گواہی دے کہ اللہ تعالے کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور یہ کہ محمد اللہ کے بندے اور رسول ہیں، اللہ تعالے اس شخص کو دوزخ پر حرام کر دے گا۔ حضرت معاذ نے عرض کیا کہ حضور! میں لوگوں کو یہ خوشخبری نہ سنا دوں۔ آپ نے فرمایا پھر لوگ اس پر اعتماد کر کے بیٹھ

٥٧ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ يَعْنِي ابْنَ الْمُغِيرَةِ قَالَ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ حَدَّثَنِي مَحْمُودُ بْنُ الرَّبِيعِ عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَدِمْتُ الْمَدِينَةَ فَلَقِيتُ عِتْبَانَ فَقُلْتُ حَدِيثٌ بَلَغَنِي عَنْكَ قَالَ أَصَابَنِي فِي بَصَرِي بَعْضُ الشَّيْءِ فَبَعَثْتُ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنِّي أُحِبُّ أَنْ تَأْتِيَنِي تُصَلِّيَ فِي مَنْزِلِي فَأَتَّخِذَهُ مُصَلًّى قَالَ فَأَتَى النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَمَنْ شَاءَ اللَّهُ مِنْ أَصْحَابِهِ فَدَخَلَ وَهُوَ يُصَلِّي فِي مَنْزِلِي وَأَصْحَابُهُ يَتَحَدَّثُونَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ أَسْنَدُوا عُظْمَ ذَلِكَ وَكِبْرَهُ إِلَى مَالِكِ بْنِ دُخْشُمٍ قَالُوا وَدُّوا أَنَّهُ دَعَا عَلَيْهِ فَهَلَكَ وَوَدُّوا أَنَّهُ أَصَابَهُ شَيْءٌ فَقَضَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ الصَّلَاةَ وَقَالَ أَلَيْسَ يَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللَّهِ قَالُوا إِنَّهُ يَقُولُ ذَلِكَ وَمَا هُوَ فِي قَلْبِهِ قَالَ لَا يَشْهَدُ أَحَدٌ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللَّهِ فَيَدْخُلَ النَّارَ أَوْ تَطْعَمَهُ قَالَ أَنَسٌ فَأَعْجَبَنِي هَذَا الْحَدِيثُ فَقُلْتُ لِابْنِي اكْتُبْهُ فَكَتَبَهُ.

٥٨ - حَدَّثَنِي أَبُو بَكْرِ بْنُ نَافِعٍ الْعَبْدِيُّ حَدَّثَنَا بَهْزٌ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسٍ

جائیں گے، پھر حضرت معاذ نے موت کے وقت گناہ سے بچنے کے لیے یہ حدیث بیان کر دی۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے محمود بن ربیع نے کہا کہ مدینہ میں میری ملاقات عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ سے ہوئی میں نے کہا میں نے آپ کی روایت کردہ ایک حدیث سنی ہے وہ مجھے براہ راست سنائیے۔ حضرت عتبان نے کہا میری آنکھوں میں کچھ تکلیف واقع ہو گئی تھی، اس لیے میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیغام بھیجا کہ حضور میری تمنا ہے کہ آپ میرے گھر تشریف لا کر کسی جگہ نماز پڑھ لیں تاکہ میں اس جگہ کو نماز پڑھنے کے لیے متعین کر لوں، حضرت عتبان نے کہا پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم چند صحابہ کے ساتھ میرے گھر تشریف لائے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں مشغول ہو گئے اور صحابہ آپس میں باتیں کرنے لگے، دوران گفتگو مالک بن دخشم کا بھی ذکر کیا گیا، لوگوں نے اُسے مغرور اور متکبر کہا اور یہ خواہش ظاہر کی کہ حضور اس کے حق میں ہلاکت کی دعا فرمائیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز سے فارغ ہو کر ان سے پوچھا کہ کیا مالک بن دخشم اس بات کی گواہی نہیں دیتا کہ اللہ تعالے کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور میں اللہ تعالی کا رسول ہوں، صحابہ نے کہا وہ زبانی تو کہتا ہے لیکن دل سے نہیں کہتا، آپ نے فرمایا جو شخص بھی اس بات کی گواہی دیگا کہ اللہ تعالے کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں، وہ دوزخ میں داخل ہو گا نہ دوزخ اسے کھائے گی، حضرت انس کہتے ہیں کہ یہ حدیث مجھے بہت اچھی معلوم ہوئی، میں نے اپنے بیٹے سے کہا اس کو لکھ لو، تو انھوں نے اس حدیث کو لکھ لیا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں مجھے عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ نے بتایا کہ وہ نابینا ہو گئے

حَدَّثَنِیْ عِتْبَانُ بْنُ مَالِكٍ اَنَّهٗ عَمِیَ فَاَرْسَلَ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ تَعَالَ فَخُطَّ لِیْ مَسْجِدًا فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَجَآءَ قَوْمُهٗ فَتَغَيَّبَ رَجُلٌ مِّنْهُمْ يُقَالُ لَهٗ مَالِكُ بْنُ الدُّخْشُمِ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ ابْنِ الْمُغِيْرَةِ۔

تھے اس وجہ سے انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیغام بھیجا کہ میرے مکان پر تشریف لاکر نماز پڑھنے کے لیے ایک جگہ متعین کر دیجئے، جب حضور تشریف لائے تو حضرت عتبان بن مالک کے خاندان کے لوگ آئے، لیکن مالک بن دخشم نہیں آئے باقی حدیث حسب سابق ہے۔

## آیا مرتکب کبیرہ کی بغیر عذاب کے نجات ہوسکتی ہے یا نہیں

حدیث نمبر ۴۴ میں ہے جو شخص توحید پر مرا وہ جنت میں داخل ہوگا۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اہل سنت وجماعت کا مسلک یہ ہے کہ جو شخص بھی توحید و رسالت کے عقیدہ پر فوت ہوا وہ ہر حال میں جنت میں داخل ہوگا، اگر وہ گناہوں سے بالکل محفوظ تھا مثلاً نابالغ بچہ، وہ شخص جو بلوغت کی ابتداء سے مجنون تھا اور اسی جنون پر فوت ہوا، جس شخص نے تمام گناہوں سے توبہ کرلی اور بعد میں کوئی گناہ نہیں کیا، اور وہ شخص جس نے اللہ تعالیٰ کی توفیق سے زندگی میں کوئی گناہ نہیں کیا، یہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور دوزخ میں بالکل داخل نہیں ہوں گے، البتہ ان کا ورود جہنم کو عبور کرنے کے لیے جہنم سے گزر ہوگا اور اس میں بھی اختلاف ہے کہ وہ جہنم سے گزریں گے یا جہنم کے اوپر رکھے ہوئے پل صراط سے گزریں گے، اور صحیح قول یہ ہے کہ ان کا پل صراط سے ہی گزر ہوگا (اللہ تعالیٰ ہمیں دوزخ اور تمام ضرر دینے والی چیزوں سے اپنی پناہ میں رکھے۔) اور جس شخص نے گناہ کبیرہ کیے ہوں اور توبہ کیے بغیر مر گیا ہو، وہ اللہ تعالیٰ کی مشیت میں ہے وہ چاہے تو اس کو معاف کر دے اور اس کو ابتداءً جنت میں داخل کر دے اور اگر وہ چاہے تو اس کے گناہوں کے حساب سے اس کو عذاب دے اور پھر جنت میں داخل کر دے، لہٰذا جو شخص بھی عقیدہ توحید پر فوت ہوا اس کو دوزخ میں دائمی عذاب نہیں ہوگا، خواہ اس نے گناہ کبیرہ کیے ہوں، جس طرح وہ شخص ہرگز جنت میں داخل نہیں ہوگا جس کا کفر پر خاتمہ ہوا ہو، خواہ اس نے کتنی ہی نیکیاں کی ہوں، یہ اس مسئلہ میں اہل حق کے موقف کا مختصر بیان ہے اور قرآن وسنت اور اجماع سے اس موقف پر بہ کثرت دلائل قائم ہیں، اور اس موقف پر نصوص متواترہ قائم ہیں جن سے علم قطعی حاصل ہوتا ہے اور احادیث سے بھی اس کی تائید اور تقویت ہوتی ہے اور جو حدیث بظاہر اس موقف کے خلاف ہو اس کی تاویل اور توجیہ کرنا واجب ہے۔

قاضی عیاض نے کہا ہے کہ جو مسلمان گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرے، اس کے متعلق اختلاف ہے، مرجیہ نے کہا کہ ایمان کے بعد معصیت سے کوئی ضرر نہیں ہوتا، خوارج نے کہا کہ معصیت کے ارتکاب سے مسلمان کافر ہوجاتا ہے، معتزلہ نے کہا معصیت کبیرہ سے اس کو دوزخ میں دائمی عذاب ہوگا، اور اس پر مومن کا اطلاق ہوگا نہ کافر کا، اور وہ فاسق ہے، اشاعرہ نے کہا بلکہ وہ مومن ہے اور اگر اس کی مغفرت نہ ہو اور اس کو عذاب ہو تو بہر حال اس کو دوزخ سے نکال کر جنت میں داخل کیا جائے گا اور اس باب کی حدیثیں خوارج اور معتزلہ پر حجت ہیں، مرجیہ

اس باب کی احادیث سے استدلال کر سکتے ہیں، ہم کہتے ہیں کہ مرتکب کبیرہ کی مغفرت کر دی جائے گی اس لیے وہ جنت میں جائے گا، یا اپنے گناہوں کی سزا پانے کے بعد جنت میں جائے گا یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کی وجہ سے اس کو جنت میں داخل کیا جائے گا یہ تاویل کرنا اس لیے ضروری ہے کہ بعض احادیث میں گناہوں پر سزا دینے کا بیان ہے اگر ان احادیث میں تاویل نہ کی جائے تو پھر احادیث میں تعارض لازم آئے گا۔ لہ

## کلمہ گو کے لیے جنت کی بشارت کا حکم دینا پھر اس حکم کو منسوخ کرنے کی وجہ اور دیگر مسائل

حدیث نمبر ۵۵ میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے درمیان بیٹھے ہوئے تھے، پھر آپ اٹھ کر چلے گئے اور واپس آنے میں دیر ہو گئی، حضرت ابوہریرہ آپ کو تلاش کرتے ہوئے بنو نجار کے باغ میں پہنچے آپ نے کلمہ پڑھنے والے کو جنت کی بشارت دینے کا حکم دیا، پھر حضرت عمر کے مشورہ سے اس حکم کو منسوخ کر دیا۔

اس حدیث سے مستنبط ہونے والے مسائل حسب ذیل ہیں:

(۱)۔ عالم کو اپنے اصحاب اور عام سائلین کے ساتھ بیٹھنا چاہیے تاکہ ان کو اپنے علم سے فائدہ پہنچائے۔

(۲)۔ صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حد درجہ تعظیم اور آپ سے محبت کرتے تھے اور اگر آپ کو ذرا دیر ہو جاتی تو متفکر ہو جاتے۔

(۳)۔ بنو نجار کے باغ کے چاروں طرف چار دیواری تھی، اور سب دروازے بند تھے، اس کے باوجود حضرت ابوہریرہ کو یقین تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس باغ میں موجود ہیں، اس کا سبب یہ تھا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ مشام نبوت اور خوشبوئے رسالت سے آشنا تھے۔ انھیں باغ کے اندر سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو آ رہی تھی، اس لیے انھوں نے جان لیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس باغ میں موجود ہیں، نیز باغ میں جس قسم کے پھول یا پھل ہوں ان پھولوں اور پھلوں کی خوشبو دور دور تک پھیلتی ہے لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو اس باغ کے پھولوں کی خوشبو پر غالب تھی اور باغ کے پھولوں کی خوشبو مغلوب تھی۔

(۴)۔ جب انسان کو یہ معلوم ہو کہ مالک کو اس کے آنے سے اعتراض نہیں ہو گا تو مالک کی اجازت کے بغیر بھی اس کی ملک میں داخل ہونا جائز ہے۔

کیونکہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اس باغ میں بغیر اجازت کے داخل ہوئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو برقرار رکھا، اور یہ اجازت صرف کسی کے گھر جانے کے ساتھ خاص نہیں ہے، بلکہ اس کی چیزوں کو استعمال کرنے، اس کے طعام کو کھانے، اس کے طعام کو اٹھا کر اپنے گھر لے جانے، اس کی سواری پر سوار ہونے اور اس

لہ۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۲-۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

قسم کے دیگر تصرفات کو بھی شامل ہے، جمہور سلف اور خلف کے نزدیک یہی صحیح مذہب ہے، البتہ قدر معروف سے زیادہ کھانا اور ساتھ کر لے جانا جائز نہیں ہے، اور اس کی اصل قرآن مجید کی یہ آیت ہے:

لیس علی الاعمی حرج ولا علی الاعرج حرج ولا علی المریض حرج ولا علی انفسکم ان تاکلوا من بیوتکم او بیوت اٰبائکم او بیوت امھٰتکم او بیوت اخوانکم او بیوت اخوٰتکم او بیوت اعمامکم او بیوت عمٰتکم او بیوت اخوالکم او بیوت خٰلٰتکم او ما ملکتم مفاتحہ او صدیقکم لیس علیکم جناح ان تاکلوا جمیعا او اشتاتا۔

(النور: ۶۱)

اندھے پر کچھ تنگی نہیں اور نہ لنگڑے پر کوئی مضائقہ ہے اور نہ بیمار پر کوئی روک، اور نہ تمہاری جانوں پر (کوئی رکاوٹ) کہ کھاؤ اپنے (اور اپنی اولاد کے) گھروں سے یا اپنے باپ دادا کے گھروں سے یا اپنی ماؤں کے گھروں سے یا اپنے بھائیوں کے گھروں سے یا اپنی بہنوں کے گھروں سے یا اپنے چچاؤں کے گھروں سے یا اپنی پھوپھیوں کے گھروں سے یا اپنے ماموؤں کے گھروں سے یا اپنی خالاؤں کے گھروں سے یا جس جگہ کی کنجیاں تمہارے قبضہ میں ہوں یا اپنے دوست کے گھر سے تم پر کوئی حرج نہیں ہے کہ مل کر کھاؤ یا الگ الگ۔

۵۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال کو جو اپنی نعلین دے کر بھیجا اس سے معلوم ہوا کہ جب امام قوم کی طرف کسی کو اپنا پیغام دے کر بھیجے تو ایسی علامت دے کر بھیجے جس کو وہ پہچانتے ہوں تاکہ وہ مطمئن ہوں۔

۶۔ اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ جس ایمان کی وجہ سے انسان دوزخ کے دائمی عذاب سے محفوظ رہتا ہے اس کا زبان سے اظہار کرنا ضروری ہے۔

۷۔ حضرت عمر نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو تھپڑ مارا جس سے وہ گر گئے اور بعد میں پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا واقعی آپ نے ابوہریرہ کو اپنی نعلین دے کر بھیجا تھا کہ جو شخص بھی یقین سے لا الٰہ الا اللہ کی گواہی دے اس کو جنت کی بشارت دے دو! اس سے حضرت عمر کا مقصد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر اعتراض کرنا یا آپ کے حکم کو مسترد کرنا نہ تھا، کیونکہ اس پیغام سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا مقصد صرف امت کی دلداری اور ان کو بشارت دینا تھا، حضرت عمر کی یہ رائے تھی کہ اس بشارت کو مخفی رکھنا بہتر ہے تاکہ لوگ صرف کلمہ پڑھ لینے پر ہی تکیہ نہ کر لیں اور اعمال سے غافل ہو جائیں، اور جب حضرت عمر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے یہ رائے پیش کی تو آپ نے اس کو صحیح قرار دیا۔ اس حدیث میں اکابر کا اصاغر کی رائے سے موافقت کرنے کا بیان ہے۔

۸۔ اس حدیث میں یہ بیان ہے کہ اگر اصاغر کی رائے میں کوئی مصلحت ہو تو اکابر کو ان کی رائے کی طرف رجوع کر لینا چاہیے۔

.......

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اجتہاد کا بیان

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو جو یہ حکم دیا تھا کہ وہ کلمہ شہادت پڑھنے والوں کو نجات کی عام بشارت دے دیں اور پھر آپ نے اس سے منع فرما دیا تو وہ اس پر مبنی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اجتہاد متغیر ہو گیا تھا اور محققین کے نزدیک نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اجتہاد کرنا جائز ہے بلکہ واقع ہے اور آپ کو تمام مجتہدین پر یہ فوقیت حاصل ہے کہ آپ اجتہاد میں خطا پر برقرار نہیں رہتے، اور جو علماء آپ کے اجتہاد کی نفی کرتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ امور دینیہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم وحی کے بغیر کچھ نہیں فرماتے، ان کے طور پر بھی یہ ہو سکتا ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عمر سے گفتگو فرما رہے تھے اس وقت آپ پر وحی نازل ہوئی ہو جس کی وجہ سے آپ نے اپنے سابق قول کو منسوخ کر دیا ہو۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اجتہاد میں تفصیل مشہور ہے، دنیاوی امور میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اجتہاد کے جواز اور وقوع پر تمام علماء کا اتفاق ہے، اور احکام دینیہ میں اکثر علماء کا یہ نظریہ ہے کہ آپ کے لیے اجتہاد کرنا جائز ہے، کیونکہ جب دوسروں کے لیے اجتہاد کرنا جائز ہے تو آپ کے لیے بطریق اولیٰ اجتہاد جائز ہوگا، اور بعض علماء نے کہا آپ کے لیے اجتہاد جائز نہیں ہے کیونکہ آپ کو وحی کے ذریعہ یقینی حکم حاصل کرنے پر قدرت ہے۔ بعض علماء نے کہا جنگی معاملات میں اجتہاد کرنا جائز ہے اور باقی معاملات میں جائز نہیں ہے، اور بعض علماء نے اس مسئلہ میں توقف کیا، پھر جمہور علماء جن کے نزدیک آپ کا اجتہاد کرنا جائز ہے، ان میں یہ اختلاف ہے کہ اجتہاد واقع ہے یا نہیں، ان میں سے اکثر نے کہا کہ آپ نے اجتہاد کیا ہے اور دوسروں نے کہا آپ نے اجتہاد نہیں کیا، اور بعض نے توقف کیا، پھر وہ اکثر علماء جنہوں نے کہا آپ کا اجتہاد جائز ہے اور آپ نے اجتہاد کیا ہے ان کا اس میں اختلاف ہے کہ آپ کی اجتہادی خطاء جائز ہے یا نہیں، محققین نے کہا آپ کی اجتہادی خطاء جائز نہیں ہے اور اکثر علماء نے یہ کہا کہ آپ کی اجتہادی خطاء جائز ہے لیکن آپ اس پر برقرار نہیں رہتے۔[1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اجتہاد کے متعلق پوری تفصیل ہم نے شرح صحیح مسلم جلد ثالث میں بیان کر دی ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منع کرنے کے باوجود حضرت معاذ نے حدیث نجات کیوں بیان کی؟

حدیث نمبر ۵۶ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص لا الٰہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ کی شہادت دیتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر دوزخ کو حرام کر دیتا ہے، حضرت معاذ نے پوچھا میں لوگوں کو اس کی بشارت دے دوں؟ آپ نے فرمایا پھر لوگ اسی پر اعتماد کر لیں گے، پھر حضرت معاذ نے گناہ سے بچنے کے لیے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

موت سے پہلے یہ حدیث بیان کر دی۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

حضرت معاذ علم کی حفاظت کرتے تھے اور ان کو یہ خدشہ تھا کہ ان کی موت سے یہ علم رخصت ہو جائے گا اور ان کا شمار علم کے چھپانے والوں میں ہوگا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو اپنی احادیث کی تبلیغ کا حکم دیا ہے اس پر ان سے عمل نہیں ہو سکے گا، اس لیے انھوں نے احتیاط پر عمل کیا اور موت سے پہلے یہ حدیث بیان کر دی، اور ان کا یہ خیال تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث کو بیان کرنے سے تحریماً منع نہیں فرمایا، یا ان کا خیال تھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث کو عام لوگوں کے سامنے بیان کرنے سے منع فرمایا تھا، کیونکہ ہو سکتا تھا جن لوگوں کی فہم و فراست کم ہو وہ اس حدیث کو سن کر غلط فہمی میں مبتلا ہوں اور صرف کلمہ پڑھ لینے کو ہی نجات کے لیے کافی سمجھیں اور اعمال کو ترک کر دیں، اس لیے حضرت معاذ نے موت سے پہلے خواص اور اہل علم کو اس حدیث کی اطلاع دے دی۔ [1]

## حضرت عتبان بن مالک انصاری کی روایت سے استنباط شدہ مسائل

حدیث نمبر ۵۸ میں ہے:

حضرت عتبان بن مالک انصاری رضی اللہ عنہ نابینا ہو گئے اور انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں یہ پیغام بھیجا کہ آپ میرے گھر تشریف لا کر کسی جگہ نماز پڑھیں تاکہ میں اس کو مصلیٰ بنا لوں!

اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

۱۔ جب کوئی شخص مسجد میں جانے سے معذور ہو تو گھر کی کسی جگہ کو نماز کے لیے مخصوص کر دینا مستحب ہے۔
۲۔ نوافل کی جماعت جائز ہے۔
۳۔ رئیس کا اپنے ماننے والوں کے گھر جانا جائز ہے۔
۴۔ اس حدیث میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حسن خلق اور تواضع کا بیان ہے۔
۵۔ نابینا شخص کی امامت جائز ہے۔
۶۔ بارش، اندھیرے یا جان کے خوف کے عذر کی وجہ سے جماعت سے نماز پڑھنے کو ترک کرنا جائز ہے۔
۷۔ کسی شخص کا اپنی بیماری یا اور کسی مصیبت کی خبر دینا، شکایت نہیں ہے نہ صبر کے خلاف ہے۔
۸۔ اس حدیث میں یہ بیان ہے کہ مہمان گھر والوں کو نماز کی امامت کرا سکتا ہے، بعض علماء نے کہا کہ صاحب خانہ مہمان کی بہ نسبت امامت کرانے کا زیادہ حقدار ہے، اور بعض اہل علم نے یہ کہا ہے کہ صاحب خانہ کی اجازت سے مہمان جماعت کرا سکتا ہے، امام مالک نے کہا ہے کہ صاحب خانہ کے لیے مستحب یہ ہے کہ جب اس سے افضل شخص اس کے گھر آئے تو اس کو نماز کے لیے مقدم کرے اور اکثر علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ صاحب خانہ کی اجازت سے مہمان کا نماز پڑھانا جائز ہے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۹۔ مکان میں جس جگہ کو مسجد بنایا جائے وہ مالک مکان کی ملکیت سے خارج نہیں ہوتی، اس کے برخلاف محلہ میں جو مسجد بنائی جائے وہ بنانے والے کی ملکیت سے خارج ہو جاتی ہے۔
۱۰۔ نیک لوگوں کے نماز پڑھنے اور فاضل لوگوں کے سجدہ کرنے کی جگہ سے تبرک حاصل کرنا جائز ہے۔
۱۱۔ جب کسی نیک شخص کو کوئی آدمی اس سے تبرک حاصل کرنے کے لیے بلائے تو اس کو جانا چاہیے، بہ شرطیکہ اس سے تکبر پیدا نہ ہو۔
۱۲۔ جب کہیں جانے کا وعدہ کیا جائے تو اس کو پورا کرے۔
۱۳۔ دن میں نوافل کی جماعت جائز ہے۔
۱۴۔ علماء کی ضیافت کر کے ان کی تعظیم کرنا چاہیے۔
۱۵۔ امام کو فساق اور منافقوں پر متنبہ کرنا جائز ہے۔
۱۶۔ اگر لوگ کسی شخص پر فسق کی تہمت لگائیں اور وہ فاسق نہ ہو تو امام پر لازم ہے کہ اس کی برأت بیان کرے۔
۱۷۔ اگر کوئی شخص بغیر عذر کے جماعت میں شریک نہ ہو تو وہ بدگمانی کے محل میں ہے۔
۱۸۔ دن کے نوافل دو، دو کر کے پڑھنے چاہئیں۔
۱۹۔ اگر کسی شخص کو دعوت دی ہو پھر بھی اس کو میزبان کے گھر میں داخل ہونے سے پہلے اجازت طلب کرنی چاہیے۔
۲۰۔ جب کوئی نیک شخص کسی کے گھر جائے تو اہل محلہ کو بھی اس کی زیارت اور اس سے استفادہ کے لیے جانا چاہیے۔
۲۱۔ جو شخص توحید پر مرے اس کو دوزخ میں دائمی عذاب نہیں ہوگا۔
۲۲۔ بعض صحابہ نے حضرت مالک بن دخشم کے متعلق یہ گمان کیا تھا کہ وہ دل سے کلمہ نہیں پڑھتا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا رد کیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دلوں کے حال پر مطلع ہیں۔
۲۳۔ اس حدیث کے آخر میں ہے حضرت انس نے اپنے بیٹے سے کہا اس حدیث کو لکھو لو، اس میں احادیث کے لکھنے کا ثبوت ہے۔ اور جس حدیث میں حدیث کو لکھنے کی ممانعت ہے وہ ابتداء امر پر محمول ہے، اس کی تفصیل شرح صحیح مسلم جلد سابع میں ہے۔
۲۴۔ اس حدیث میں ہے پہلے آپ نے نماز پڑھائی اور پھر کھانا کھایا، کیونکہ حضرت عتبان نے آپ کو نماز پڑھنے کے لیے بلایا تھا، اور حضرت ام سلیم کی حدیث میں ہے پہلے آپ نے کھانا کھایا پھر آپ نے نماز پڑھائی، کیونکہ انہوں نے آپ کو کھانا کھانے کے لیے بلایا تھا، خلاصہ یہ ہے کہ دونوں جگہ آپ نے تقاضائے حال کے لحاظ سے ترتیب رکھی۔
۲۵۔ اگر نمازی بیٹھے ہوئے لوگوں کی باتیں نماز میں سن لے تو اس سے نماز کے خشوع میں فرق نہیں آتا کیونکہ حضور نے صحابہ کی باتیں سنیں اور ان پر تبصرہ فرمایا۔

نوٹ: یہ حدیث صحیح بخاری اور دیگر کتب حدیث میں زیادہ تفصیل سے آئی ہے اور یہ فوائد اس حدیث کی تمام روایات کے اعتبار سے ہیں۔

## بَابُ الدَّلِيْلِ عَلَى أَنَّ مَنْ رَضِيَ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْإِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَسُوْلًا فَهُوَ مُؤْمِنٌ وَّإِنِ ارْتَكَبَ الْمَعَاصِيَ الْكَبَائِرَ

## جو شخص اللہ تعالیٰ کو رب، اسلام کو دین اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نبی مان کر راضی ہو وہ مومن ہے خواہ وہ گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرے

۵۹- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ أَبِي عُمَرَ الْمَكِّيُّ وَبِشْرُ بْنُ الْحَكَمِ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ وَهُوَ ابْنُ مُحَمَّدٍ الدَّرَاوَرْدِيُّ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ الْهَادِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ ذَاقَ طَعْمَ الْإِيْمَانِ مَنْ رَضِيَ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْإِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَسُوْلًا۔

حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ کو رب، اسلام کو دین، اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول مان کر راضی ہو گیا اس نے ایمان کا ذائقہ چکھ لیا۔

---

ف: اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ جس شخص نے اللہ کے سوا اور کسی چیز کو اپنا مطلوب نہیں بنایا، اسلام کے سوا اور کسی طریقہ کو نہیں اپنایا اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا اور کسی کی شریعت کو نہیں اپنایا، اس کے ظاہر اور باطن میں اسلام سرایت کر جائے گا۔

## بَابُ بَيَانِ عَدَدِ شُعَبِ الْإِيْمَانِ وَأَفْضَلِهَا وَأَدْنَاهَا وَفَضِيْلَةِ الْحَيَاءِ وَكَوْنِهٖ مِنَ الْإِيْمَانِ

## ایمان کی شاخوں کی تعداد ایمان کے اعلیٰ اور ادنیٰ درجہ کا بیان اور حیاء بھی ایمان کا ایک حصہ ہے

۶۰- حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعِيْدٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا حَدَّثَنَا أَبُوْ عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْإِيْمَانُ بِضْعٌ وَّسَبْعُوْنَ شُعْبَةً وَّالْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِّنَ الْإِيْمَانِ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایمان کی ستر (۷۰) سے زیادہ شاخیں ہیں اور حیاء بھی ایمان کی ایک شاخ ہے۔

۶۱ - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِينَارٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِيمَانُ بِضْعٌ وَسَبْعُونَ أَوْ بِضْعٌ وَسِتُّونَ شُعْبَةً فَأَفْضَلُهَا قَوْلُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَدْنَاهَا إِمَاطَةُ الْأَذَى عَنِ الطَّرِيقِ وَالْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الْإِيمَانِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایمان کا ستر یا ساٹھ سے زیادہ شاخیں ہیں جن میں سب سے افضل شاخ کلمہ طیبہ کا اعتقاد ہے اور سب سے ادنیٰ شاخ راستہ میں سے کسی تکلیف دہ چیز کو دور کر دینا ہے اور حیاء بھی ایمان کی ایک شاخ ہے۔

۶۲ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا يَعِظُ أَخَاهُ فِي الْحَيَاءِ فَقَالَ الْحَيَاءُ مِنَ الْإِيمَانِ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دیکھا کہ ایک شخص اپنے بھائی کو حیاء کرنے سے منع کر رہا ہے یہ سن کر آپ نے فرمایا حیاء ایمان کی ایک فضل ہے۔

---

۶۳ - حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ مَرَّ بِرَجُلٍ مِنَ الْأَنْصَارِ يَعِظُ أَخَاهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے اسی حدیث کو روایت کیا جس میں یہ بیان ہے کہ حیاء سے روکنے والا شخص ایک انصاری صحابی تھا۔

۶۴ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ الْمُثَنَّى قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا السَّوَّارِ يُحَدِّثُ أَنَّهُ سَمِعَ عِمْرَانَ بْنَ حُصَيْنٍ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْحَيَاءُ لَا يَأْتِي إِلَّا بِخَيْرٍ فَقَالَ بُشَيْرُ بْنُ كَعْبٍ إِنَّهُ مَكْتُوبٌ فِي الْحِكْمَةِ أَنَّ مِنْهُ وَقَارًا وَمِنْهُ سَكِينَةً فَقَالَ عِمْرَانُ أُحَدِّثُكَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَتُحَدِّثُنِي عَنْ صُحُفِكَ۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حیاء سے بھلائی ہی حاصل ہوتی ہے یہ سن کر بشیر بن کعب نے کہا کہ حکمت کی کتابوں میں لکھا ہوا ہے کہ حیاء سے وقار اور اطمینان حاصل ہوتا ہے، حضرت عمران نے اس کے جواب میں کہا میں تم کو حدیث رسول سنا رہا ہوں اور تم اس کے مقابلہ میں اپنی کتابوں کی باتیں پیش کر رہے ہو۔

---

۶۵ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيبٍ الْحَارِثِيُّ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ إِسْحَاقَ وَهُوَ ابْنُ سُوَيْدٍ أَنَّ أَبَا قَتَادَةَ حَدَّثَ قَالَ كُنَّا عِنْدَ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ فِي رَهْطٍ مِنَّا وَفِينَا بُشَيْرُ بْنُ كَعْبٍ فَحَدَّثَنَا

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک دن ہم اپنے ساتھیوں کے ساتھ حضرت عمران بن حصین کے پاس بیٹھے ہوئے تھے اور ہم میں بشیر بن کعب بھی موجود تھے، حضرت عمران نے ایک حدیث

عِمْرَانُ يَوْمَئِذٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ الْحَيَاءُ خَيْرٌ كُلُّهٗ قَالَ أَوْ قَالَ الْحَيَاءُ كُلُّهٗ خَيْرٌ فَقَالَ بُشَيْرُ بْنُ كَعْبٍ إِنَّا لَنَجِدُ فِي بَعْضِ الْكُتُبِ أَوِ الْحِكْمَةِ أَنَّ مِنْهُ سَكِينَةً وَّوَقَارًا لِلّٰهِ تَعَالٰى وَمِنْهُ ضَعْفٌ قَالَ فَغَضِبَ عِمْرَانُ حَتّٰى احْمَرَّتَا عَيْنَاهُ وَقَالَ أَلَا أَرَانِي أُحَدِّثُكَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَتُعَارِضُ فِيهِ قَالَ فَأَعَادَ عِمْرَانُ الْحَدِيثَ قَالَ فَأَعَادَ بُشَيْرٌ فَغَضِبَ عِمْرَانُ قَالَ فَمَا زِلْنَا نَقُولُ إِنَّهٗ مِنَّا يَا أَبَا نُجَيْدٍ إِنَّهٗ لَا بَأْسَ بِهٖ.

بیان کی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حیاء پوری کی پوری خیر ہے یا آپ نے فرمایا حیاء مکمل خیر ہے، بشیر بن کعب نے کہا ہم نے بعض کتابوں میں یہ پڑھا ہے کہ بعض دفعہ حیاء سے وقار اور اطمینان حاصل ہوتا ہے اور بعض دفعہ اس سے کمزوری پیدا ہوتی ہے۔ یہ سن کر حضرت عمران کی آنکھیں غصہ سے سرخ ہوگئیں اور فرمانے لگے میں تم کو حدیث رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سناتا ہوں اور تم اس کے خلاف باتیں کہتے ہو۔　　یہ کہہ کر حضرت عمران نے دوبارہ یہی حدیث بیان کی اور ہم ان کا غصہ ٹھنڈا کرنے کے لیے کہنے لگے اے ابو نجید! بشیر ہم ہی میں سے ہیں اور انھوں نے یہ بات کسی بدنیتی سے نہیں کہی۔

۶۶۔ حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ أَخْبَرَنَا النَّضْرُ حَدَّثَنَا أَبُو نَعَامَةَ الْعَدَوِيُّ قَالَ سَمِعْتُ حُجَيْرَ بْنَ الرَّبِيعِ الْعَدَوِيَّ يَقُولُ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ نَحْوَ حَدِيثِ حَمَّادِ بْنِ زَيْدٍ.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ بھی روایت بعینہٖ اسی طرح ذکر کی ہے۔

---

## ایمان کی شاخوں کی تعداد میں مختلف روایات میں راجح روایت کا بیان

علامہ یحیی بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام بخاری، امام مسلم، امام ابو داؤد اور امام ترمذی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا

ہے کہ ایمان کی ستر اور کچھ شاخیں ہیں اور امام بخاری نے بعض اسانید سے ساٹھ اور کچھ شاخوں کی حدیث روایت کی ہے اور اس میں علماء کا اختلاف ہے کہ کون سی روایت راجح ہے، قاضی عیاض نے کہا ستر شاخوں والی روایت صحیح ہے، امام بیہقی نے بھی اسی کو ترجیح دی ہے، اور بعض علماء نے ساٹھ شاخوں والی روایت کو ترجیح دی ہے، پھر ان ساٹھ شاخوں کی تعیین میں بھی تفصیل ہے، امام ابوعبداللہ حلیمی شافعی نے اس موضوع پر ایک کتاب لکھی ہے، اور اسی کی طرز کی ایک کتاب امام بیہقی نے لکھی ہے جس کا نام انھوں نے شعب الایمان رکھا ہے۔ [1] (یہ کتاب پہلے نایاب تھی، اب الحمد للہ بیروت میں چھپ گئی ہے اور ہمیں دستیاب بھی ہے، اس موضوع پر اور بھی کتابیں ہیں، سعیدی غفرلہ)

## ایمان کی شاخوں کی تفصیل اور تعیین

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں:

"ایمان کی ستر سے زیادہ شاخیں ہیں" ان کی تفصیل اور تعیین میں بہت کچھ کہا گیا ہے، خلاصہ یہ ہے کہ ایمان کی اصل تین چیزیں ہیں، تصدیق بالقلب، اقرار باللسان اور عمل بالارکان، تصدیق کے لحاظ سے ایمان کی اکتیس شاخیں ہیں، اقرار کے لحاظ سے سات اور عمل کے لحاظ سے چالیس شاخیں ہیں اور یہ کل اٹھتر شاخیں ہیں۔

تصدیق بالقلب کے لحاظ سے ایمان کی شاخیں:

(۱) اللہ تعالیٰ کی ذات، صفات اور وحدانیت پر ایمان لانا بایں طور کہ اس کی کوئی مثل نہیں ہے (۲) اللہ تعالیٰ کے ماسوا ہر چیز کے حادث ہونے پر ایمان لانا (۳) فرشتوں پر ایمان لانا (۴) اللہ کی تمام کتابوں پر ایمان لانا (۵) اللہ تعالیٰ کے تمام رسولوں پر ایمان لانا (۶) ہر خیر اور ہر شر کو اللہ تعالیٰ کی تقدیر کے ساتھ وابستہ ماننا۔ (۷) قیامت پر ایمان لانا، اس میں قبر کے سوال اور عذاب، مرنے کے بعد اٹھنا، حساب، میزان اور پل صراط پر ایمان لانا داخل ہے (۸) جنت کے وعدہ اور اس کے دوام پر ایمان لانا (۹) دوزخ کی وعید، اس کے عذاب اور اس کے غیر فانی ہونے پر ایمان لانا۔ (۱۰) اللہ تعالیٰ کی محبت پر ایمان لانا۔ (۱۱) اللہ کے لیے محبت اور اللہ کے لیے بغض مثلاً مہاجرین اور انصار تمام صحابہ سے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی آل سے محبت کرنا اور کافروں سے بغض رکھنا (۱۲) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنا، آپ پر درود پڑھنا اور آپ کی سنتوں کی اتباع کرنا (۱۳) اخلاص، اس میں ریاء اور نفاق کو ترک کرنا داخل ہے۔ (۱۴) توبہ کرنا اور نادم ہونا۔ (۱۵) خدا سے ڈرنا (۱۶) خدا سے امید رکھنا۔ (۱۷) ناامیدی کو ترک کرنا (۱۸) شکر کرنا (۱۹) عہد پورا کرنا (۲۰) صبر کرنا (۲۱) تواضع کرنا اور بڑوں کی تعظیم کرنا۔ (۲۲) رحمت کرنا اور چھوٹوں پر شفقت کرنا (۲۳) قضاء و قدر پر راضی رہنا (۲۴) توکل کرنا (۲۵) تکبر کو ترک کرنا، اس میں خود ستائی اور خود پسندی کو ترک کرنا بھی داخل ہے (۲۶) حسد کو ترک کرنا (۲۷) کینہ اور بغض کو ترک کرنا (۲۸) غیظ و غضب کو ترک کرنا (۲۹) دھوکا دہی کو ترک کرنا، بدگمانی اور مکر و فریب کو ترک کرنا بھی اس میں داخل ہے (۳۰) دنیا یعنی مال اور جاہ کی محبت کو ترک کرنا۔ (۳۱) حیاء کرنا، یعنی خوف خدا سے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

گناہوں اور بری باتوں کو ترک کرنا۔

## اقرار باللسان کے لحاظ سے ایمان کی شاخیں

(۱)۔ توحید و رسالت کا اقرار کرنا (۲) قرآن کی تلاوت کرنا (۳) علم دین حاصل کرنا (۴) علم دین پڑھانا۔ (۵) دعا کرنا (۶) ذکر کرنا، اس میں استغفار کرنا بھی داخل ہے (۷) فضول باتوں سے اجتناب کرنا۔

عمل بالارکان یعنی بدن کے اعمال کے اعتبار سے ایمان کی شاخیں:

(۱)۔ پاکیزگی حاصل کرنا، یعنی بدن، کپڑے اور جگہ کو پاک کرنا اس میں وضو اور غسل جنابت اور حیض و نفاس کے انقطاع کے بعد غسل کرنا داخل ہے۔ (۲) نماز پڑھنا اس میں فرائض، نوافل اور قضاء نمازوں کا پڑھنا داخل ہے (۳) زکوٰۃ ادا کرنا، اس میں صدقہ فطر اور دیگر صدقات داخل ہیں، مہمانوں کی ضیافت کرنا اور کھانا کھلانا بھی اس میں داخل ہے۔ (۴) روزہ رکھنا خواہ فرض ہو یا نفل (۵) حج اور عمرہ کرنا (۶) اعتکاف کرنا اور لیلۃ القدر کو تلاش کرنا (۷) دین کو بچانے کے لیے جنگل کی طرف بھاگنا اور دار الکفر سے ہجرت کرنا (۸) نذر پوری کرنا (۹) قسم پوری کرنا (۱۰) کفارہ ادا کرنا (۱۱) شرمگاہ کی حفاظت کرنا خواہ نماز کی حالت ہو یا غیر حالت نماز (۱۲) قربانی کرنا (۱۳) نماز جنازہ پڑھنا (۱۴) قرض ادا کرنا (۱۵) معاملات میں صدق اور اخلاص سے کام لینا اور ریاء سے احتراز کرنا (۱۶) سچی گواہی دینا اور گواہی چھپانے سے احتراز کرنا (۱۷) نکاح کے ذریعہ پاکیزگی حاصل کرنا (۱۸) اہل و عیال اور خدام کے حقوق ادا کرنا (۱۹) ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنا اور ان کی نافرمانی سے اجتناب کرنا (۲۰) اولاد کی تعلیم و تربیت کرنا (۲۱) رشتہ داروں سے حسن سلوک کرنا (۲۲) مالک کی اطاعت کرنا (۲۳) لوگوں کے درمیان صلح کرانا اور خارجیوں اور باغیوں سے جنگ کرنا (۲۴) عدل سے حکومت کرنا۔ (۲۵) جماعت کی پیروی کرنا (۲۶) حکام کی اطاعت کرنا (۲۷) نیکی میں تعاون کرنا (۲۸) نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا (۲۹) حدود قائم کرنا (۳۰) جہاد کرنا اور سرحدوں کی حفاظت کرنا (۳۱) قرض کو وقت پر ادا کرنا (۳۲) پڑوسی کے حقوق ادا کرنا (۳۳) حسن معاشرت سے کام لینا (۳۴) مال کو صحیح طریقہ سے خرچ کرنا اور بخل اور اسراف سے اجتناب کرنا (۳۵) سلام کا جواب دینا (۳۶) چھینک کا جواب دینا۔ (۳۷) لوگوں کو اپنے ضرر سے محفوظ رکھنا (۳۸) لہو و لعب سے اجتناب کرنا۔ (۳۹) راستہ سے تکلیف دہ چیز کو ہٹانا۔

ایمان کی یہ انہتر شاخیں ہیں۔ [۱]

### حیاء کا لغوی اور اصطلاحی معنی

اس حدیث میں ہے حیاء ایمان کی ایک شاخ ہے۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

بعض روایات میں ہے حیاء جزو ایمان ہے، بعض روایات میں ہے حیاء سے صرف خیر حاصل ہوتی ہے بعض میں ہے حیاء پوری کی پوری خیر ہے۔

---

[۱] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۲۹-۱۲۸، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

امام واحدی نے کہا اہل لغت کے نزدیک حیاء، حیات سے ماخوذ ہے، کیونکہ حیات کے سبب سے علم حاصل ہوتا ہے اور جب انسان کو عیب لگنے کے کاموں کا علم ہو تو وہ ان سے احتراز کرتا ہے اور یہی حیا ہے، لہٰذا حیاء حیات اور حس کی قوت اور لطف سے حاصل ہوتی ہے، استاذ ابوالقاسم قشیری نے سید جنید رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انسان جب اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمتوں کو اور اپنی تقصیر کو دیکھتا ہے تو اس سے جو حالت پیدا ہوتی ہے وہ حیاء ہے۔ قاضی عیاض اور دیگر شراح نے بیان کیا ہے کہ حیا انسان کی ایک جبلی اور فطری صفت ہے جو اس کے اختیار میں نہیں ہے اس کے باوجود حیاء کو ایمان کا جزء قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ بسا اوقات انسان اور دیگر نیک کاموں کی طرح حیاء کا بھی اکتساب کرتا ہے اور اس کو اپنے قصد اور اختیار سے حاصل کرتا ہے، حیاء انسان کا وہ وصف ہے جو اس کو نیک کاموں پر برانگیختہ کرتا ہے اور بُرے کاموں سے روکتا ہے، اسی اعتبار سے حیاء ایمان کا جزء ہے، بعض لوگوں نے یہ اعتراض کیا کہ بعض اوقات انسان شدت حیاء کی وجہ سے کسی شخص کے سامنے حق بات کہہ نہیں سکتا اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو ترک کر دیتا ہے اور بعض اوقات حیا کی وجہ سے انسان بعض حقوق کی ادائیگی نہیں کر پاتا، پھر حیاء پوری کی پوری خیر کس طرح ہوگی؟ علامہ ابوعمرو بن الصلاح نے اس کے جواب میں یہ کہا ہے کہ یہ وصف حیاء نہیں ہے جس کی وجہ سے انسان حق بات نہ کہہ سکے اور حق کام نہ کر سکے بلکہ یہ عجز، کم ہمتی اور بزدلی ہے، اس کو عرف میں مجازاً حیاء کہتے ہیں، حقیقت میں یہ حیاء نہیں ہے، حیاء کی تعریف یہ ہے:

الحیاء خلق یبعث علی ترك القبیح ویمنع من التقصیر فی حق ذی الحق۔[1]

حیاء وہ وصف ہے جو بُرے کام کے ترک پر برانگیختہ کرتا ہے اور حقدار کے حق کی ادائیگی میں تقصیر سے منع کرتا ہے۔

## حیاء کا شرعی معنی

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں:

سب سے زیادہ جس سے حیاء کرنی چاہیے وہ اللہ تعالیٰ ہے، اور اللہ تعالیٰ سے حیاء کرنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ تم کو وہ کام کرتے ہوئے نہ دیکھے جس کام سے اللہ تعالیٰ نے تم کو منع کیا ہے، جیسا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تم اس طرح اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو گویا کہ تم اللہ تعالیٰ کو دیکھ رہے ہو، اور اگر تم اللہ تعالیٰ کو نہ دیکھ پاؤ تو یہ یقین رکھو کہ وہ تم کو دیکھ رہا ہے" اور امام ترمذی نے اپنی سند کے ساتھ یہ روایت بیان کی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ سے حیاء کرو جو حیاء کرنے کا حق ہے، صحابہ کرام نے کہا: الحمد للہ ہم حیاء کرتے ہیں، آپ نے فرمایا یہ حیاء نہیں ہے، اللہ تعالیٰ سے اس طرح حیاء کرنا جو حیاء کا حق ہے، وہ یہ ہے کہ سر اور اس کے نیچے کے اعضاء اور پیٹ اور اس کے نیچے والے اعضاء کی (ارتکاب معصیت سے) حفاظت کرو، اور موت کو اور جسم کے بوسیدہ ہونے کو یاد رکھو سو جس نے ایسا کر لیا اس نے اللہ تعالیٰ سے اس طرح حیاء کی جو حیاء کرنے کا حق ہے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ایک سوال یہ ہے کہ تمام شاخوں میں سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حیاء کا خصوصیت کے ساتھ کیوں ذکر فرمایا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ حیاء تمام شاخوں کو شامل ہے، کیونکہ گناہ اور بے حیائی کے کام کرنے سے دنیا اور آخرت میں رسوائی ہوتی ہے اور حیاء دار آدمی رسوائی سے ڈرتا ہے اس لیے وہ گناہوں سے باز رہے گا اور تمام احکام شرعیہ پر عمل کرے گا، علامہ طیبی نے کہا کہ حیاء کو خصوصیت سے الگ ذکر کرنے کی یہ وجہ ہے کہ یہ ایمان کی ستر سے زیادہ شاخوں میں سے ایک شاخ ہے گیا انسان نے اس کو مکمل طور پر حاصل کر لیا ہے! اس پر قیاس کر کے سوچئے کہ ایمان کی تمام شاخوں کو حاصل کرنا کس قدر مشکل ہے!

نیز علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

ان الحیاء تغیر وانکسار عند خوف ما یعاب او یذم.

کسی کام کے ارتکاب کے وقت مذمت اور ملامت کے خوف سے انسان کی ہیئت کا متغیر ہونا حیاء ہے۔

اللہ تعالیٰ کے لیے جب یہ لفظ استعمال ہو تو اس سے مراد صرف ترک کرنا ہے جیسا کہ اس حدیث میں ہے:

ان اللہ حیی کریم یستحی اذا رفع الیہ العبد یدیہ ان یردھما صفرا حتی یضع فیھما خیرا.

اللہ تعالیٰ حیاء دار کریم ہے، جب بندہ اس کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے تو وہ ان کو خالی لوٹانے سے حیاء فرماتا ہے، حتیٰ کہ ان ہاتھوں میں خیر رکھ دیتا ہے۔

اس حدیث میں حیاء کا معنی ترک کرنا ہے، اسی طرح قرآن مجید اور دیگر احادیث میں جہاں اللہ تعالیٰ کے لیے حیا کا لفظ استعمال ہوا ہے اس کا معنی ترک کرنا ہے۔[1]

ایک سوال یہ ہے کہ اس حدیث کا معنی ہے، حیاء ایمان کی جز ہے، اس سے معلوم ہوا کہ ایمان ذو اجزاء ہے اور مرکب ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ حیاء ایمان کامل کی جز ہے اور وہ ذو اجزاء ہے۔

## بَابُ ۱۲ جَامِعِ أَوْصَافِ الْإِسْلَامِ

## اسلام کے جامع اوصاف

۶۷- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ ح وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَإِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ جَمِيعًا عَنْ جَرِيرٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ حَدَّثَنَا أَبُو أُسَامَةَ كُلُّهُمْ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ سُفْيَانَ ابْنِ عَبْدِ اللَّهِ الثَّقَفِيِّ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ قُلْ لِي فِي الْإِسْلَامِ قَوْلًا لَا أَسْأَلُ عَنْهُ أَحَدًا بَعْدَكَ وَفِي حَدِيثِ أَبِي أُسَامَةَ غَيْرَكَ قَالَ قُلْ آمَنْتُ بِاللَّهِ ثُمَّ اسْتَقِمْ.

حضرت سفیان بن عبد اللہ ثقفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اسلام کے متعلق مجھے کوئی ایسا ارشاد فرمائیے کہ پھر میں آپ کے بعد کسی اور سے سوال نہ کروں، ابو اسامہ کی روایت میں ہے، میں آپ کے غیر سے سوال نہ کروں، آپ نے فرمایا: کہو میں اللہ پر ایمان لایا پھر اسی پر مستقیم رہو۔

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۰۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

## استقامت کا بیان

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:
قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ یہ حدیث نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے جوامع کلمات میں سے ہے اور یہ حدیث قرآن مجید کی اس آیت کے مطابق ہے:

ان الذین قالوا ربنا اللہ ثم استقاموا تتنزل علیھم الملئکۃ الا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون۔
(حٰمٓ السجدۃ: ۳۰)

بے شک جن لوگوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر وہ (اس پر مضبوطی سے) قائم رہے ان پر فرشتے اترتے ہیں کہ نہ خوف کرو اور نہ غمگین ہو اور اس جنت کے ساتھ خوش ہو جاؤ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بیان کیا ہے کہ پورے قرآن میں جو آیت نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر سب سے زیادہ دشوار اور شاق تھی وہ یہ تھی:

فاستقم کما امرت۔
(ھود: ۱۱۲)

جیسا آپ کو حکم دیا گیا ہے آپ اس کے مطابق قائم رہیں۔

اس لیے جب صحابہ کرام نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا آپ پر بڑھاپے کے آثار بہت جلد نمودار ہو گئے، تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھ کو سورہ ہود اور اس جیسی سورتوں نے بوڑھا کر دیا۔ استاذ ابو القاسم قشیری نے اپنے رسالہ میں لکھا ہے کہ استقامت وہ درجہ ہے جس سے تمام امور کامل ہوتے ہیں، کیونکہ تمام نیکیاں اسی سے حاصل ہوتی ہیں، اور جو شخص استقامت پر نہ ہو اس کی جد و جہد ضائع اور بے کار جاتی ہے، ایک قول یہ ہے کہ اکابر کے سوا استقامت کی کوئی طاقت نہیں رکھتا، کیونکہ استقامت کا مطلب یہ ہے کہ انسان اپنے معمولات اور رسم و رواج کو ترک کر کے اپنے آپ کو اللہ تعالےٰ کے احکام کے مطابق کرے، یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "استقامت پر رہو اور تم اس کا ہرگز احاطہ نہیں کر سکو گے" علامہ واسطی نے کہا استقامت وہ وصف ہے جس کی وجہ سے نیکیوں میں حسن پیدا ہوتا ہے اور جس کے نہ ہونے کی وجہ سے نیکیاں قبیح ہو جاتی ہیں، امام ترمذی نے اس حدیث کو روایت کیا ہے اور اس میں یہ اضافہ ہے: یارسول اللہ! آپ کو میرے متعلق کس چیز کا زیادہ خوف ہے؟ آپ نے اپنی زبان پکڑ کر فرمایا: اس کا۔ [1]

"جن لوگوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر وہ اس پر مضبوطی سے قائم رہے" اس کی تفسیر میں میں نے لکھا تھا: یعنی اس اقرار کے بعد اس سے انحراف نہیں کیا اور زندگی بھر اللہ تعالےٰ کے تمام احکام کی اطاعت کا التزام کرتے رہے اور کسی آن اور کسی لحظہ بھی اس کی یاد سے غافل اور اس کی اطاعت سے باہر نہیں رہے کڑے سے کڑے امتحان اور مشکل سے مشکل مرحلہ میں حرص و ہوس کی آندھیوں میں اور خوف و خطر کے طوفانوں میں، خلوت، جلوت، سفر و حضر ہر موقع اور ہر جگہ پر اللہ تعالیٰ کو یاد رکھنا اور اس کے حکم کی تعمیل کے مقابلہ میں کسی چیز کو خاطر میں نہ لانا

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

یہی استقامت ہے اور یہ بہت بڑا مرتبہ ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی اس کا حکم دیا گیا، فاستقم کما امرت۔ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کی طرف اشارہ کر کے فرمایا: سورۂ ہود نے مجھے بوڑھا کر دیا۔ یہ مرتبہ کاملین کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہوتا، اللہ تعالےٰ ہم کو اس مرتبہ سے حظ وافر عطا فرمائے (آمین)

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے وصیت کیجئے! آپ نے فرمایا کہو میرا رب اللہ ہے پھر اس پر مستقیم رہو! حضرت علی نے کہا میرا رب اللہ ہے اور صرف اللہ کی مدد سے مجھے توفیق ہے، میں نے صرف اسی پر توکل کیا اور میں اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں، آپ نے فرمایا: اے ابوالحسن! تم کو یہ علم مبارک ہو، یہ حدیث توحید الٰہی اور اللہ تعالیٰ کی اطاعت کو شامل ہے، جب بندہ نے یہ کہا میرا رب اللہ ہے تو یہ توحید کو ماننا ہے اور جب اس پر وہ مستقیم ہو گیا تو یہ تمام طاعات کو شامل ہے، کیونکہ استقامت کا مطلب ہے، اللہ تعالیٰ کے ہر حکم کو ماننا اور اس پر عمل کرنا اور ہر اس چیز سے اجتناب کرنا جس سے اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہے، اس میں قلب اور بدن کے تمام اعمال آ گئے، کیونکہ اگر ذرا سی بھی کجی اور ناہمواری ہو تو استقامت متحقق نہیں ہوگی، اسی لیے صوفیہ نے کہا ہے کہ ہزار ہا کرامتوں سے استقامت بہتر ہے۔

امام رازی نے کہا ہے کہ استقامت بہت مشکل چیز ہے کیونکہ یہ تمام عقائد صحیحہ اور اعمال حسنہ کو شامل ہے بایں طور کہ تمام باطل عقائد سے اجتناب کرے اور تمام برے اخلاق سے احتراز کرے اور ہر معاملہ میں افراط اور تفریط سے بچے اور طریق متوسط پر گامزن رہے۔

امام غزالی نے کہا ہے کہ دنیا میں استقامت پر قائم رہنا سخت مشکل ہے یہ اسی طرح مشکل ہے جس طرح پل صراط سے گذرنا جو بال سے زیادہ باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہے۔

استقامت اعوجاج (ٹیڑھا ہونا) کی ضد ہے اور یہ اعمال کی استقامت اور قلب کی استقامت دونوں کو شامل ہے، اعمال کی استقامت یہ ہے کہ اعمال متوسط ہوں، سنت سے متجاوز نہ ہوں، اخلاص سے خارج نہ ہوں، ان میں ریا ہو نہ کسی سے عوض کی طلب ہو اور نہ کوئی غرض ہو، اور قلب کی استقامت یہ ہے کہ وہ صحیح چیز پر ثابت ہو اور اس کو سیر الی اللہ کے بعد سیر فی اللہ کا مرتبہ حاصل ہو، سیر الی اللہ کا مطلب ہے صفات الٰہیہ کا مشاہدہ کرنا، اور سیر فی اللہ کا مطلب ہے صفات الٰہیہ سے متصف ہونا، فاستقم کما امرت میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو سیر فی اللہ میں استقامت کا حکم دیا گیا تھا۔

بعض عارفین نے کہا ہے کہ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جب تم توحید سے واقف ہو جاؤ اور جلال ذات کا مشاہدہ کر لو تو ہر حال میں حق کے تابع رہو اور مقام رضا کی بلندی کو چھوڑ کر نفس اور خواہش کی پستی میں نہ گرو، امام غزالی نے کہا استقامت کی اہمیت کی وجہ سے ہر روز پانچ نمازوں میں استقامت کو طلب کرنے کی دعا کا حکم دیا ہے، ہم اللہ تعالیٰ سے استقامت کی اور حسن خاتمہ کی دعا کرتے ہیں۔ (آمین) [1]

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ا ص ۸۵ ـ ۸۴، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

کفر، فسق، جہل، بدعت اور خواہش نفس کے جہنم کی پشت پر بندے اور اللہ سبحانہ کے درمیان ایک پل بچھا ہوا ہے اور یہ علم، عمل، خلق اور حال کے اعتبار سے شریعت پر استقامت کا پل ہے اور آخرت میں یہی پل نار جہنم کی پشت پر رکھ دیا جائے گا، شریعت پر استقامت کا پل بھی بال سے زیادہ باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہے جو دنیا میں اس پل سے آسانی سے گزر گیا وہ آخرت میں پل صراط سے بھی آسانی سے گزر جائے گا۔ اللہ تعالیٰ ہم کو دنیا میں شریعت پر استقامت نصیب فرمائے اور آخرت میں پل صراط سے آسانی اور سہولت سے گزار دے۔ [1] (آمین)

## بَابُ ۱۳ بَيَانِ تَفَاضُلِ الْإِسْلَامِ وَأَيِّ أُمُوْرِهٖ أَفْضَلُ

## احکام اسلام میں سے بعض کی بعض پر فضیلت

۶۸ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا لَيْثٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحِ بْنِ الْمُهَاجِرِ أَخْبَرَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ أَبِي الْخَيْرِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْإِسْلَامِ خَيْرٌ قَالَ تُطْعِمُ الطَّعَامَ وَتَقْرَأُ السَّلَامَ عَلٰى مَنْ عَرَفْتَ وَمَنْ لَّمْ تَعْرِفْ۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اسلام کا کون سا حکم بہتر ہے؟ آپ نے فرمایا لوگوں کو کھانا کھلانا اور ہر مسلمان کو سلام کرنا، خواہ وہ شخص تمہارا جانا پہچانا ہو یا اجنبی۔

---

۶۹ وَحَدَّثَنَا أَبُو الطَّاهِرِ أَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ سَرْحٍ الْمِصْرِيُّ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبٍ عَنْ أَبِي الْخَيْرِ أَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَ اللّٰهِ ابْنَ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ يَقُوْلُ إِنَّ رَجُلًا سَأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَيُّ الْمُسْلِمِيْنَ خَيْرٌ قَالَ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کون سا مسلمان بہتر ہے؟ آپ نے فرمایا جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

---

۷۰ - وَحَدَّثَنَا الْحَسَنُ الْحُلْوَانِيُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ جَمِيْعًا عَنْ أَبِيْ عَاصِمٍ قَالَ عَبْدٌ أَنْبَأَنَا أَبُوْ عَاصِمٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ أَنَّهٗ سَمِعَ أَبَا الزُّبَيْرِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُوْلُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کامل مسلمان وہ شخص ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱ ص ۹۳ - ۹۲، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

۷۱- وَحَدَّثَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدِ الْاُمَوِيُّ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبِيْ حَدَّثَنَا اَبُوْ بُرْدَةَ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ اَبِيْ بُرْدَةَ بْنِ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيُّ الْاِسْلَامِ اَفْضَلُ قَالَ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ۔

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یارسول اللہ اسلام کا کون سا عمل افضل ہے؟ فرمایا مسلمان کے جس عمل کے سبب سے اس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

۷۲- وَحَدَّثَنِيْهِ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعِيْدِ الْجَوْهَرِيُّ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ قَالَ حَدَّثَنِيْ بُرَيْدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ قَالَ سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَيُّ الْمُسْلِمِيْنَ اَفْضَلُ فَذَكَرَ مِثْلَهٗ۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابوموسیٰ سے یہی روایت ذکر کی ہے اور اس میں یہ الفاظ ہیں کون سا مسلمان افضل ہے۔

## افضل اعمال کے اعتبار سے احادیث میں تعارض کا جواب

حدیث نمبر ۶۸ میں ہے اسلام کا سب سے افضل حکم لوگوں کو کھانا کھلانا اور ہر مسلمان کو سلام کرنا ہے، اور حدیث نمبر ۶۹ میں ہے سب سے افضل مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔

ان حدیثوں پر یہ اعتراض ہے کہ افضل عمل تو ایک ہی ہو سکتا ہے اور یہاں ایک حدیث میں لوگوں کو کھانا کھلانا افضل عمل بتلایا ہے اور دوسری حدیث میں زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمانوں کو محفوظ رکھنے کو افضل عمل فرمایا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ حصول منفعت کے اعتبار سے لوگوں کو کھانا کھلانا افضل عمل ہے اور دفع ضرر کے اعتبار سے زبان اور ہاتھ سے لوگوں کو محفوظ رکھنا افضل عمل ہے، یا یہ جواب سائلین اور حاضرین کے اختلاف کی وجہ سے مختلف ہے، جس موقع پر حاضرین میں کھانا کھلانے اور سلام کرنے کی کمی تھی وہاں اس کو افضل عمل فرمایا اور جس موقع پر حاضرین میں ایذاء رسانی سے احتراز میں کمی تھی وہاں اس کو افضل عمل فرمایا۔ زبان کا ذکر اس لیے مقدم کیا ہے کہ زبان کا ضرر ہاتھ سے زیادہ ہوتا ہے اور حاضر و غائب سب کو شامل ہوتا ہے۔

## بَابُ خِصَالٍ مَنِ اتَّصَفَ بِهِنَّ وَجَدَ حَلَاوَةَ الْاِيْمَانِ

## ان خصائل کا بیان جن کے ساتھ متصف ہونے سے ایمان کی حلاوت حاصل ہوتی ہے

۷۳- حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَمُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ عُمَرَ وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ جَمِيْعًا عَنِ الثَّقَفِيِّ قَالَ ابْنُ اَبِيْ عُمَرَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں تین خصلتیں ہوں گی، وہ ایمان کی مٹھاس کو پالے گا۔
(۱)۔ اللہ اور اس کا رسول اس کو باقی تمام چیزوں

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ بِهِنَّ حَلَاوَةَ الْاِيْمَانِ مَنْ كَانَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَاَنْ يُّحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ وَاَنْ يَكْرَهَ اَنْ يَعُوْدَ فِي الْكُفْرِ بَعْدَ اَنْ اَنْقَذَهُ اللّٰهُ مِنْهُ كَمَا يَكْرَهُ اَنْ يُّقْذَفَ فِي النَّارِ۔

۷۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ثَلٰثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ طَعْمَ الْاِيْمَانِ مَنْ كَانَ يُحِبُّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ وَمَنْ كَانَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَاَنْ يُّلْقٰى فِي النَّارِ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ اَنْ يَّرْجِعَ فِي الْكُفْرِ بَعْدَ اَنْ اَنْقَذَهُ اللّٰهُ مِنْهُ۔

۷۵۔ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ اَنْبَاَنَا النَّضْرُ ابْنُ شُمَيْلٍ اَنْبَاَنَا حَمَّادٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ مِنْ اَنْ يَّرْجِعَ يَهُوْدِيًّا اَوْ نَصْرَانِيًّا۔

سے زیادہ محبوب ہوں جس شخص سے بھی اس کو محبت ہو وہ محض اللہ تعالیٰ کی وجہ سے ہو (۳) کفر سے نجات پانے کے بعد دوبارہ کفر میں لوٹنے کو اس طرح ناپسند کرتا ہو جیسے آگ میں پھینکے جانے کو ناپسند کرتا ہو۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں تین خصلتیں ہوں وہ ایمان کا مزہ پالے گا۔ (۱) جس شخص سے محبت کرے محض اللہ کے لیے کرے (۲) اللہ اور اس کا رسول اس کو سب سے زیادہ محبوب ہوں (۳) کفر سے نجات پانے کے بعد دوبارہ کفر میں لوٹنا اس کو آگ میں ڈالے جانے سے زیادہ ناپسند ہو۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے بھی یہ روایت ذکر کی ہے جس میں یہ تغیر ہے دوبارہ یہودی یا نصرانی ہو جانے سے آگ میں ڈالے جانے کو زیادہ بہتر سمجھے۔

## حلاوت ایمان کا معنی

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

ایمان کی حلاوت کا معنی یہ ہے کہ انسان کو عبادت کرنے اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا کی خاطر مشقت برداشت کرنے میں لذت حاصل ہو، اللہ تعالیٰ کی اطاعت بجا لائے اور اس کی مخالفت کو ترک کرے، اللہ اور اس کے رسول کی محبت کو دنیا اور دنیا والوں کی محبت پر ترجیح دے، قاضی عیاض نے کہا ہے کہ انسان کے دل میں اللہ کی محبت اور کفر سے نفرت اسی وقت متحقق ہوگی، جب اس کا ایمان قوی ہوگا، اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھنے میں اس کو شرح صدر ہوگا اور اس کا نفس مطمئن ہوگا اور یہ ایمان اس کے رگ و ریشہ میں سرایت کر جائے گا اس وقت انسان کو ایمان کی حلاوت محسوس ہوگی۔

## اللہ اور اس کے رسول کے سب سے زیادہ محبوب ہونے کی وجہ

بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ اللہ سے محبت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کی رضا پر اس کا دل راضی ہو، انسان اسی چیز کو پسند کرے جو اللہ کو پسند ہو اور جو چیز اللہ کو

ناپسند ہو وہ اس کو ناپسند ہو، بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ انسان اس چیز سے محبت کرتا ہے جس سے اس کے حواس کو لذت حاصل ہوتی ہے، مثلاً حسین و جمیل صورتیں، اچھی آوازیں، مزے دار کھانے، اور کبھی ان چیزوں سے محبت کرتا ہے جن سے اس کی عقل کو لذت حاصل ہوتی ہو، مثلاً علم و حکمت کی باتیں، تقویٰ اور طہارت، علماء اور متقی لوگ، اور کبھی وہ اس شخص سے محبت کرتا ہے جو اس کے ساتھ حسن سلوک کرے اور اس سے شر اور ضرر کو دور کرے، محبت کے یہ تمام اسباب نبی صلے اللہ علیہ وسلم میں موجود ہیں، حواس کی محبت کا سبب آپ کا سب سے زیادہ حسن و جمال ہے، عقل کی محبت کا سبب آپ کا سب سے زیادہ علم اور آپ کا سب سے زیادہ زہد و تقویٰ ہے اور اگر حسن سلوک اور دفع شر کی وجہ سے محبت ہو تو آپ محسن انسانیت ہیں آپ نے صراط مستقیم اور دوام نعیم کی ہدایت دی ہے اور جہنم کے عذاب سے بچایا ہے اور ان تمام محاسن اور فضائل کا مبداء اللہ عزوجل کی ذات ہے، اس لیے سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت ہونی چاہیے۔ [1]

## بَابُ ۱۵ وُجُوْبِ مَحَبَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْثَرَ مِنَ الْاَهْلِ وَالْوَلَدِ وَالْوَالِدِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ وَاِطْلَاقِ عَدَمِ الْاِيْمَانِ عَلٰى مَنْ لَّمْ يُحِبَّهٗ هٰذِهِ الْمَحَبَّةَ

## اپنے والد، اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کا وجوب

۷۶- وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ ابْنُ عُلَيَّةَ ح وَحَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ كِلَاهُمَا عَنْ عَبْدِ الْعَزِيْزِ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ وَفِيْ حَدِيْثِ عَبْدِ الْوَارِثِ الرَّجُلُ حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے اہل، اس کے مال اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔

۷۷- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کی اولاد، اس کے والد اور تمام

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۴۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

أَحَدُكُمْ حَتّٰى أَكُوْنَ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ وَّلَدِهٖ وَوَالِدِهٖ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ ۔

لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کا وجوب

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قل ان کان اباؤکم وابناءکم واخوانکم وازواجکم وعشیرتکم واموال اقترفتموها وتجارة تخشون کسادها ومساکن ترضونها احب الیکم من الله ورسوله وجهاد فی سبیله فتربصوا حتی یاتی الله بامره والله لا یهدی القوم الفسقین۔

(توبہ: ۲۴)

"آپ فرما دیجئے کہ اگر تمہارے ماں باپ، اولاد، بھائی، بیویاں، دیگر رشتہ دار، کمایا ہوا مال، وہ تجارت جس میں نقصان سے تم ڈرتے ہو اور تمہارے پسندیدہ مکان تم کو اللہ اور اس کے رسول اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ محبوب ہوں تو اللہ تعالیٰ کے حکم کا انتظار کرو، اور اللہ تعالیٰ فاسقوں کو ہدایت نہیں دیتا۔"

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کے ساتھ مکلف کرنے کی توجیہ

ایک سوال یہ ہے کہ محبت ایک غیر اختیاری چیز ہے اور غیر اختیاری چیز کا انسان مکلف نہیں ہوتا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کا مکلف کرنا کس طرح صحیح ہوگا، اس کا جواب یہ ہے کہ محبت کی دو قسمیں ہیں، ایک "محبت طبعی" اور دوسری "محبت عقلی" محبت طبعی غیر اختیاری ہوتی ہے جیسے ماں باپ، اولاد اور مال و دولت کی محبت، اور "محبت عقلی" اختیاری ہوتی ہے، محبت عقلی سے مراد یہ ہے کہ عقل محبوب چیز کو دوسری چیزوں پر ترجیح دے اور یہ انسان کے اختیار میں ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اسی قسم کی محبت کرنا فرض ہے، یعنی ایمان کا تقاضا یہ ہے کہ انسان اپنی ذات، اپنے ماں باپ، دیگر اقرباء اور مال و دولت کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم پر قربان کر دے، جیسا کہ جنگ بدر میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے بیٹے، اور حضرت ابو حذیفہ بن عتبہ نے اپنے باپ کے خلاف مبارزت کی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں کو قتل کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خاطر صحابہ کرام اپنے وطن، اقرباء، مکانوں اور مال و دولت کو چھوڑ کر بے سر و سامانی کی حالت میں ہجرت کرکے مدینہ آ گئے، غزوہ تبوک کے موقع پر حضرت ابوبکر نے سارا مال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قدموں میں لا کر رکھ دیا، اور جب یہ آیت نازل ہوئی:

ولو انا کتبنا علیهم ان اقتلوا انفسکم۔ (نساء: ۶۶) اور اگر ہم ان پر یہ فرض کر دیتے کہ اپنے آپ کو قتل کرو

تو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فوراً کہا حضور اگر حکم دیں تو میں ابھی اپنی گردن کاٹ دوں۔

---

بعض علماء نے بیان کیا ہے کہ ایمان کامل کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت فرض ہے، لیکن تحقیق یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت مطلقاً فرض ہے جس شخص میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت مطلقاً نہ ہو وہ مطلقاً مومن نہ ہوگا اور جس شخص میں کمال محبت نہ ہو وہ مومن کامل نہیں ہوگا۔

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے محبوب ہونے کی وجوہات

(۱) انسان حسن و جمال سے محبت کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کائنات میں

سب سے زیادہ حسن اور جمال عطا فرمایا ہے۔ امام بخاری اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن البراء کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احسن الناس وجھا۔[1]

حضرت براء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا چہرہ تمام لوگوں سے زیادہ حسین تھا۔

عن کعب بن مالک یحدث حین تخلف عن تبوک فلما سلمت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو یبرق وجھہ من السرور وکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سر استنار وجھہ حتی کانہ قطعۃ قمر۔[2]

حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ غزوہ تبوک سے تخلف کی حدیث بیان کرتے ہیں انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا اس وقت آپ کا چہرہ خوشی سے چمک رہا تھا اور جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کسی بات سے خوش ہوتے تو آپ کا چہرہ اس طرح روشن ہو جاتا جیسے وہ چاند کا ٹکڑا ہے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن جابر بن سمرۃ قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی لیلۃ اضحیان وعلیہ حلۃ حمراء فجعلت انظر الیہ والی القمر فلھو عندی احسن من القمر۔[3]

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک رات دیکھا جب بادل نہیں تھے، آپ نے سرخ حلّہ پہنا ہوا تھا، میں کبھی آپ کی طرف دیکھتا اور کبھی چاند کی طرف، بلاشبہ آپ میرے نزدیک چاند سے زیادہ حسین تھے۔

(۲)۔ انسان علم و حکمت سے محبت کرتا ہے، اور اللہ تعالیٰ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کائنات میں سب سے زیادہ علم عطا فرمایا ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوق کو جو علم دیا اس کے متعلق فرمایا:

وما اوتیتم من العلم الا قلیلا۔ (بنواسرائیل: ۸۵)

اور تمہیں جو علم دیا گیا ہے وہ تھوڑا ہی ہے۔

اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو جو علم عطا کیا ہے اس کے متعلق فرمایا:

وعلمک ما لم تکن تعلم وکان فضل اللہ علیک عظیما۔ (نساء: ۱۱۳)

اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان تمام چیزوں کا علم دے دیا جن کو آپ (پہلے) نہیں جانتے تھے، اور اللہ کا آپ پر

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۰۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] " " " " ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۰۲، " " "

[3] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۶۸، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

فضل عظیم ہے

غور کیجئے! اللہ تعالیٰ تمام مخلوقات کے علم کو تھوڑا فرما رہا ہے تو جس کے علم کو وہ عظیم فرما دے، اس کی وسعتوں اور عظمتوں کا کون اندازہ کر سکتا ہے!

(۳)۔ بعض لوگ داد و دہش اور جود و سخا سے محبت کرتے ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قدر سخاوت کی کہ اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا:

ولا تبسطها كل البسط۔

اور نہ آپ اپنے ہاتھ کو پوری طرح کھول دیں!

(بنی اسرائیل: ۲۹)

(۴)۔ انسان زہد و تقویٰ اور عبادت و ریاضت سے محبت کرتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قدر عبادت کی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

يا ايها المزمل قم الليل الا قليلا۔

اے چادر لپیٹنے والے (محبوب)! رات کو (نماز میں) تھوڑا قیام کیا کریں۔

(مزمل: ۲۔۱)

(۵)۔ انسان اس شخص سے محبت کرتا ہے جو نرم دل اور رحم کرنے والا ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ نرم دل اور رحیم تھے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فبما رحمة من الله لنت لهم ولو كنت فظا غليظ القلب لانفضوا من حولك۔

تو اللہ کی کیسی (بے پایاں) رحمت سے آپ ان (مسلمانوں) کے لیے نرم دل ہوئے، اور اگر آپ تند خو اور سخت دل ہوتے تو وہ ضرور آپ کے گرد و پیش سے بھاگ جاتے۔

(آل عمران: ۱۵۹)

لقد جاءكم رسول من انفسكم عزيز عليه ما عنتم حريص عليكم بالمؤمنين رءوف رحيم۔

(التوبہ: ۱۲۸)

بے شک تمہارے پاس تم میں سے ایک عظمت والے رسول تشریف لائے ان پر تمہارا مشقت میں پڑنا سخت گراں ہے، وہ تمہاری بھلائی بہت چاہنے والے ہیں اور مومنوں پر بہت شفیق اور بہت رحیم ہیں۔

(۶)۔ انسان اس سے محبت کرتا ہے جس کے اخلاق اچھے ہوں اور بد خلق سے متنفر ہوتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق سب سے اچھے تھے۔ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

وانك لعلى خلق عظيم۔

اور بلاشبہ آپ عظیم خلق پر فائز ہیں۔

(قلم: ۴)

(۷)۔ انسان کو جس سے علم اور ادب حاصل ہو اس سے محبت کرتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مومنوں کو تعلیم دیتے تھے اور ان کا تزکیہ کرتے تھے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لقد من الله على المؤمنين اذ بعث فيهم

بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے مومنین پر بہت بڑا احسان

رسولا من انفسهم یتلوا علیہم ایاتہ ویزکیہم ویعلمہم الکتاب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین۔

(آل عمران: ۱۶۴)

کیا جب ان ہی ان ہی میں سے ایک عظیم رسول بھیجا، جو ان پر اس کی آیتیں تلاوت کرتا ہے انہیں پاک کرتا ہے اور ان کو کتاب اور حکمت کی تعلیم دیتا ہے اور بے شک وہ اس سے پہلے ضرور کھلی گمراہی میں تھے۔

ھوالذی بعث فی الامیین رسولا منہم یتلوا علیہم ایتہ ویزکیہم ویعلمہم الکتب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلل مبین ؐ واخرین منہم لما یلحقوا بہم وھو العزیز الحکیم۔

(جمعہ: ۲-۳)

وہی ہے جس نے ان پڑھ لوگوں میں انہی میں سے ایک عظیم رسول بھیجا، وہ ان پر اس کی آیتیں تلاوت کرتے ہیں، انہیں پاک کرتے ہیں، اور انہیں کتاب اور حکمت کی تعلیم دیتے ہیں اور بے شک وہ لوگ پہلے کھلی گمراہی میں تھے، اور ان میں سے دوسروں کو بھی (کتاب و حکمت کی تعلیم دیتے ہیں اور پاک کرتے ہیں) جو ابھی ان (پہلے لوگوں) سے نہیں ملے، اور وہ غالب حکمت والا ہے۔

کما ارسلنا فیکم رسولا منکم یتلوا علیکم ایتنا ویزکیکم ویعلمکم الکتاب والحکمۃ ویعلمکم مالم تکونوا تعلمون۔

(بقرہ: ۱۵۱)

جس طرح ہم نے تم میں ایک عظیم رسول بھیجا جو تم پر ہماری آیات تلاوت کرتے ہیں اور تمہیں پاک کرتے ہیں اور تمہیں کتاب اور حکمت کی تعلیم دیتے ہیں، اور تم کو ان تمام چیزوں کی تعلیم دیتے ہیں جن کو پہلے تم نہیں جانتے تھے۔

(۸) انسان اس سے محبت کرتا ہے جس کی وجہ سے اس کو دنیا کی کسی مصیبت اور عذاب سے نجات ملے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے آسمانی عذاب بھیجنے کا سلسلہ بند کر دیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وما کان اللہ لیعذبہم وانت فیہم۔

(انفال: ۳۳)

اور اللہ کی شان نہیں کہ لوگوں کو عذاب دے درآں حالیکہ (اے محبوب) آپ ان میں موجود ہیں۔

(۹) جس کی وجہ سے دنیا کی مصیبت سے نجات ملے جب انسان اس سے محبت کرتا ہے تو اس سے محبت کرنا زیادہ لائق ہے جس کی وجہ سے اس کو آخرت کی مصیبت اور عذاب سے نجات ملے اور آخرت میں جب ہیبت الٰہی سے تمام انبیاء اور رسل خوف زدہ ہوں گے، جب کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا سب نفسی نفسی کہہ رہے ہوں گے اس وقت صرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم کام آئیں گے اور اللہ تعالیٰ سے شفاعت کر کے لوگوں کو مصیبت سے چھڑائیں گے اور جنت میں داخل کریں گے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يجمع الله الناس يوم القيامة فيقولون لو استشفعنا على ربنا حتى يريحنا من مكاننا فيأتون آدم فيقولون انت الذي خلقك الله بيده ونفخ فيك من روحه وامر الملائكة فسجدوا لك فاشفع لنا عند ربنا فيقول لست هناكم ويذكر خطيئته ايتوا نوحا اول رسول بعثه الله فيأتونه فيقول لست هناكم ويذكر خطيئته ايتوا ابراهيم الذي اتخذه الله خليلا فيأتونه فيقول لست هناكم فيذكر خطيئته ايتوا موسى الذي كلمه الله فيأتونه فيقول لست هناكم فيذكر خطيئته ايتوا عيسى فيأتونه فيقول لست هناكم ايتوا محمدا صلى الله عليه وسلم فقد غفر له ما تقدم من ذنبه وما تأخر فيأتوني فاستأذن على ربي فاذا رأيته وقعت ساجدا فيدعني ما شاء الله ثم يقال لي ارفع رأسك سل تعطه وقل تسمع واشفع تشفع فارفع رأسي فاحمد ربي بتحميد يعلمني ثم اشفع فيحد لي حدا ثم اخرجهم من النار فادخلهم الجنة ثم اعود فاقع ساجدا مثله في الثالثة او الرابعة حتى ما بقي في النار الا من حبسه القرآن وكان قتادة يقول عند هذا اي وجب عليه الخلود۔ [1]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن لوگوں کو جمع فرمائے گا، لوگ کہیں گے کہ کاش ہم اپنے رب کے حضور کسی کی شفاعت طلب کریں جو ہم کو اس جگہ سے راحت دلائے، پھر وہ حضرت آدم کے پاس آئیں گے اور کہیں گے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے اپنے دست قدرت سے پیدا کیا ہے اور آپ میں اپنی پسندیدہ روح پھونکی اور فرشتوں کو حکم دیا کہ وہ آپ کو سجدہ کریں، آپ ہمارے رب کے حضور شفاعت کیجئے، حضرت آدم کہیں گے میں تمہارا کام نہیں کر سکتا اور اپنی (اجتہادی) خطاء یاد کریں گے، تم نوح کے پاس جاؤ، وہ پہلے رسول ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے شریعت کے ساتھ بھیجا، لوگ ان کے پاس جائیں گے، وہ کہیں گے میں تمہارا کام نہیں کر سکتا اور اپنی اجتہادی خطاء یاد کریں گے، تم ابراہیم کے پاس جاؤ جن کو اللہ نے اپنا خلیل بنایا تھا، لوگ ان کے پاس جائیں گے وہ بھی کہیں گے میں تمہارا کام نہیں کر سکتا اور اپنی (اجتہادی) خطاء یاد کریں گے، تم موسیٰ کے پاس جاؤ جن سے اللہ تعالیٰ ہم کلام ہوا، لوگ ان کے پاس جائیں گے وہ کہیں گے میں تمہارا کام نہیں کر سکتا اور اپنی اجتہادی خطا کو یاد کریں گے، تم عیسیٰ کے پاس جاؤ، وہ ان کے پاس جائیں گے وہ کہیں گے میں تمہارا کام نہیں کر سکتا، تم (حضرت) محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ جن کی اگلی اور پچھلی سب (بظاہر) یا اجتہادی خطائیں معاف کر دی گئی ہیں پھر لوگ میرے پاس آئیں گے میں اللہ تعالیٰ سے اجازت طلب کروں گا، میں سجدہ میں گر جاؤں گا پھر جب تک اللہ تعالیٰ چاہے گا مجھے سجدہ میں رہنے دے گا پھر مجھ سے کہا جائے گا اپنا سر اٹھاؤ، اٹھو تم کو دیا جائے گا کہو تمہاری بات سنی جائے گی، شفاعت کرو قبول کی جائے گی، پھر میں

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۷۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

اپنا سر اٹھاؤں گا پھر میں اپنے رب کی ان کلمات کے ساتھ
حمد کروں گا جو وہ مجھے تعلیم دیگا پھر میں شفاعت کرونگا پھر میرے لیے
ایک حد مقرر کی جائیگی میں اسی حد کے مطابق لوگوں کو جہنم سے نکال کر
جنت میں داخل کرونگا پھر میں دوبارہ سجدہ کرونگا پھر تیسری بار یا چوتھی بار
فرمایا، حتیٰ کہ جہنم میں صرف وہ لوگ رہ جائیں گے جن کا جہنم
سے نکلنا از روئے قرآن منع ہے۔ یعنی جن لوگوں
کے لیے جہنم میں خلود ہے، (اور یہ کفار ہیں)۔

---

اللہ اکبر! وہ عجیب منظر ہوگا، لوگ حیران ہوں گے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سجدہ کرتے ہی کیسا انقلاب آگیا وہ نعلے تہار جو کسی کے منانے مان نہیں رہا تھا کسی سے راضی نہیں ہو رہا تھا وہ اب مصطفیٰ علیہ الثناء کو راضی کر رہا ہے!۔

(۱۰) ۔ انسان اس سے محبت کرتا ہے جو اس پر احسان کرے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو نوع انسانیت پر عموماً اور مسلمانوں پر خصوصاً احسان کیے ہیں ان کو کون شمار کر سکتا ہے! لوگ بے تحاشا جہنم کی طرف بھاگ رہے تھے آپ ان کو پکڑ پکڑ کر جہنم سے جنت کی طرف لائے، پتھر کھا کر، گالیاں سن کر ان جفا کیشوں کو دائمی نعمتوں کی طرف بلاتے رہے، دنیا میں نیکی کے ساتھ جینے اور حق کی راہ میں مرنے کا چلن سکھاتے رہے۔ جن کی تعلیم و تربیت نے کایا پلٹ دی، بت پرستوں کو بت شکن، رہزنوں کو راہنما اور عصیاں شعاروں کو رشک قدسیاں بنا دیا!

تو اگر تم جمال سے محبت کرتے ہو تو ان جیسا کوئی جمیل نہیں اور اگر کمال سے محبت کرتے ہو تو ان جیسا کسی میں کمال نہیں، وہ ایسے باکمال ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سلسلہ تخلیق نبوت کو ان پر ختم کر دیا، اور اگر احسان کرنے والے سے محبت کرتے ہو تو وہ محسن اعظم ہیں دنیا کی نعمت ہو یا آخرت کی نعمت ہو، ہر نعمت ان کے طفیل اور ان کے وسیلہ سے ملتی ہے تو ایسے منعم اور محسن سے ایسے حسین و جمیل اور صاحب کمال سے جتنی محبت کی جائے وہ کم ہے اور حق یہ ہے کہ ان کو اپنے آپ سے زیادہ چاہا جائے، بلکہ اپنے ماں باپ اور اولاد سے اور تمام لوگوں سے زیادہ چاہا جائے!

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم اور محبت کے چند مظاہر

قاضی عیاض مالکی لکھتے ہیں: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھ سے بہت زیادہ محبت کرنے والے لوگ میرے بعد ہوں گے ان کی یہ تمنا ہوگی کہ کاش ان کے تمام اہل اور مال کو لے لیا جائے اور اس کے بعد ان کو میری زیارت حاصل ہو جائے۔

(صحیح مسلم ج ۲ ص ۳۷۹)

۔۔۔۔۔۔

امام ابن عساکر نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث کیا ہے اگر میرے باپ ابوقحافہ کی بجائے ابوطالب ایمان لے آتے تو اس سے میری آنکھوں کو زیادہ ٹھنڈک پہنچتی کیونکہ ابوطالب کا اسلام لانا آپ کی آنکھوں کی ٹھنڈک تھا۔

امام بیہقی اور امام بزار نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے کہا: آپ کا اسلام لانا میرے نزدیک (میرے باپ) خطاب کے اسلام لانے سے زیادہ محبوب ہے، کیونکہ آپ کا اسلام لانا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو زیادہ محبوب تھا۔

ان حدیثوں میں یہ بیان ہے کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما نے اپنی محبت پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کو ترجیح دی۔ (نسیم الریاض ج ۳ ص ۳۵۳)

امام ابن اسحاق نے اپنی سیرت میں لکھا ہے اور امام بیہقی نے اسماعیل بن محمد بن سعد بن ابی وقاص سے مرسلاً روایت کیا ہے کہ انصار کی ایک خاتون کا باپ، بھائی اور شوہر جنگ احد میں شہید ہو گئے، یہ تینوں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غزوہ احد میں گئے تھے، اس نے پوچھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا کیا حال ہے؟ صحابہ نے کہا الحمد للہ جس طرح تمہاری تمنا تھی آپ خیریت سے ہیں، اس نے کہا مجھے دکھاؤ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کہاں ہیں حتیٰ کہ میں آپ کو دیکھ لوں! جب اس نے آپ کی زیارت کی تو کہنے لگی (آپ کو سلامت دیکھنے کے بعد ہر مصیبت آسان ہے (اور اب مجھے کسی چیز کی پرواہ نہیں ہے۔)

امام بیہقی نے عروہ سے روایت کیا ہے کہ جب اہل مکہ حضرت زید بن دثنہ رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے کے لیے حرم سے باہر لے جانے لگے تو ابوسفیان نے کہا اے ابو زید! میں تم کو اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں یہ بتاؤ کیا تم یہ پسند کرتے ہو کہ اس وقت ہمارے پاس تمہاری جگہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہوتے اور تمہارے بجائے ان کی گردن ماری جاتی؟ حضرت زید نے کہا خدا کی قسم مجھے تو یہ بھی گوارہ نہیں ہے کہ میں اپنے اہل میں عافیت سے ہوں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پیر میں کانٹا چبھ جائے، ابوسفیان نے کہا خدا کی قسم! میں نے کسی شخص کو کسی سے اتنی محبت کرتے ہوئے نہیں دیکھا جتنی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اصحاب کو محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے محبت کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ [۱]

اور امام بخاری روایت کرتے ہیں:

صلح حدیبیہ کے موقع پر عروہ نے کنکھیوں سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا اس نے کہا خدا کی قسم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب بھی تھوکتے تو صحابہ میں سے کوئی نہ کوئی آپ کے لعاب کو اپنے ہاتھوں پر لے لیتا اور اس کو اپنے چہرے اور جسم پر ملتا، اور جب آپ انہیں کسی چیز کا حکم دیتے تو اس پر عمل کرنے کے لیے سب جھپٹ پڑتے، اور جب آپ وضو کرتے تو آپ کے جسم سے لگ کر گرنے والے پانی کو لینے کے لیے

---

[۱] - قاضی ابوالفضل عیاض بن موسیٰ مالکی اندلسی متوفی ۵۴۴ھ، شفاء ج ۲ ص ۱۹-۲۰، مطبوعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان

وہ ٹوٹ پڑتے اور یوں لگتا تھا اس پانی کو حاصل کرنے کے لیے وہ ایک دوسرے کو قتل کر دیں گے، جب آپ گفتگو کرتے تو وہ سب خاموش ہو جاتے اور تعظیم کی وجہ سے آپ کی طرف نظر نہیں اٹھاتے تھے، جب عروہ اپنے ساتھیوں (کفار مکہ) کی طرف لوٹا تو اس نے کہا خدا کی قسم میں بڑے بڑے بادشاہوں کے دربار میں گیا ہوں، میں قیصر، کسریٰ اور نجاشی کے ہاں گیا ہوں، خدا کی قسم میں نے کسی بادشاہ کے درباریوں کو اس بادشاہ کی اس قدر تعظیم کرتے ہوئے نہیں دیکھا جس طرح محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اصحاب کو محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تعظیم کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ [1]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامات

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کی بہت سی علامتیں ہیں، ہم یہاں پر ان میں سے بعض علامتوں کا بیان کر رہے ہیں:

### اطاعت رسول

جس شخص سے محبت ہوتی ہے انسان اس کی اطاعت اور اتباع کرتا ہے، سو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامت یہ ہے کہ آپ کے احکام پر عمل کیا جائے اور آپ کے نقش قدم پر چلا جائے۔

قرآن مجید میں ہے:

وما اتکم الرسول فخذوہ وما نھکم عنہ فانتھوا۔ (حشر: ۷)

اور رسول تمہیں جو (حکم) دیں، اس کو لے لو، اور جس چیز سے روکیں اس سے رک جاؤ۔

قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ ویغفر لکم ذنوبکم۔ (آل عمران: ۳۱)

آپ فرما دیجئے اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری پیروی کرو، اللہ تمہیں اپنا محبوب بنالے گا اور تمہارے گناہ بخش دے گا۔

قل اطیعوا اللہ والرسول فان تولوا فان اللہ لا یحب الکافرین۔ (آل عمران: ۳۲)

آپ فرما دیجئے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو، پھر اگر وہ روگردانی کریں تو بے شک اللہ کافروں کو پسند نہیں فرماتا۔

اس لیے آپ سے محبت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ کے احکام پر عمل کیا جائے اور جن کاموں سے آپ نے منع کیا ہے ان سے اجتناب کیا جائے، خواہ تکلیف ہو یا راحت، خوشی ہو یا رنج، ہر حال میں آپ کے افعال کی اتباع اور آپ کی سنتوں کی اقتداء کی جائے اور اپنے نفس کی خواہشوں اور تقاضوں پر آپ کی سنت کو ترجیح دی جائے۔

حافظ ابن عساکر روایت کرتے ہیں:

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۷۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

.... .... ....

من احب سنتی فقد احبنی [1]

جس نے میری سنت سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا بنی ان قدرت ان تصبح و تمسی لیس فی قلبک غش لاحد فافعل ثم قال لی یا بنی وذلک من سنتی ومن احیا سنتی فقد احیانی ومن احیانی کان معی فی الجنۃ۔ [2]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے بیٹے اگر تم اس پر قادر ہو کہ اس حال میں صبح اور شام کرو کہ تمہارے دل میں کسی کے خلاف کھوٹ نہ ہو تو ایسا کرلو، پھر فرمایا: اے بیٹے یہ میری سنت ہے جس نے میری سنت کو زندہ کیا اس نے مجھے زندہ کیا اور جس نے مجھے زندہ کیا وہ میرے ساتھ جنت میں ہوگا۔

قاضی عیاض نے اس حدیث کو ان الفاظ کے ساتھ ذکر کیا ہے جس نے میری سنت سے محبت کی، اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی وہ میرے ساتھ جنت میں ہوگا [3]، (اس روایت کی اصل امام ابن عساکر کی روایت ہے)

خلاصہ یہ ہے کہ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اطاعت اور اتباع کرتا ہے اس کو آپ سے کامل محبت ہے اور جس کی اطاعت اور اتباع میں کمی ہے اس کی محبت میں کمی ہے لیکن وہ محبت سے خالی نہیں ہے، اس کی دلیل یہ حدیث ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عمر بن الخطاب ان رجلا علی عہد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اسمہ عبد اللہ وکان یلقب حمارا وکان یضحک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قد جلدہ فی الشراب فاتی بہ یوما فامر بہ فجلد فقال رجل من القوم اللہم العنہ ما اکثر ما یؤتی بہ فقال النبی

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں عبد اللہ نام کا ایک شخص تھا، اس کو حمار کا لقب دیا گیا تھا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہنسایا کرتا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو شراب نوشی پر کوڑے لگائے تھے، اس کو ایک دن پھر لایا گیا اور آپ نے اس کو کوڑے مارنے کا حکم دیا، لوگوں میں سے ایک

[1] حافظ ابو القاسم علی بن حسین المعروف با بن عساکر متوفی ۵۷۱ھ، تہذیب تاریخ دمشق ج ۳ ص ۱۲۵، مطبوعہ بیروت

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۸۲، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی اندلسی متوفی ۵۴۴ھ، شفاء ج ۲ ص ۲۰، مطبوعہ عبد التواب اکیڈمی ملتان

صلی اللہ علیہ وسلم لا تلعنوہ فواللہ ما علمت انہ یحب اللہ ورسولہ۔ ؎

شخص نے کہا اے اللہ! اس پر لعنت کر، اس کو کتنی دفعہ کوڑے لگائے گئے ہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو لعنت نہ کرو، بہ خدا تم کو نہیں معلوم! یہ شخص اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے۔

## اتباعِ رسول کی حلاوت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کی چاشنی اور آپ کی اتباع کی حلاوت یہ ہے کہ آپ کی مطلقاً اتباع کی جائے، خواہ کسی کام کی حکمت عقل میں آئے یا نہ آئے اور کسی فعل کا فائدہ سمجھ میں آئے یا نہ آئے جو کام آپ نے کیا ہو اس کام کو صرف اس نیت سے کیا جائے کہ چونکہ آپ نے یہ کام کیا ہے اس لیے ہم کر رہے ہیں۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن زید بن اسلم عن ابیہ قال رایت عمر بن الخطاب قبل الحجر وقال لولا انی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبلک ما قبلتک۔ ؎

زید بن اسلم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضرت عمر بن الخطاب نے حجر اسود کو بوسہ دیا اور کہا اگر میں نے یہ نہ دیکھا ہوتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تجھے بوسہ دیا ہے تو میں تجھے بوسہ نہ دیتا۔

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن امیۃ بن عبد اللہ بن خالد انہ قال لعبد اللہ بن عمر انا نجد صلوۃ الحضر وصلوۃ الخوف فی القرآن ولا نجد صلوۃ السفر فقال لہ عبد اللہ ان اللہ بعث الینا محمدا صلی اللہ علیہ وسلم ولا نعلم شیئا فانما نفعل ما رأینا محمدا صلی اللہ علیہ وسلم یفعل۔ ؎

امیہ بن عبد اللہ بن خالد کہتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ وطن میں اور حالت جنگ میں نماز پڑھنے کا طریقہ تو قرآن میں مذکور ہے لیکن سفر میں نماز پڑھنے کا طریقہ (یعنی قصر کرنا) ہمیں قرآن میں نہیں ملا۔ حضرت عبد اللہ بن عمر نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ہماری طرف مبعوث کیا۔ ہمیں کسی چیز کا علم نہیں، ہم وہی کرتے ہیں جو ہم نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

علامہ خفاجی مسند بزار اور مسند احمد کے حوالے سے بیان کرتے ہیں:

---

؎ ۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۰۰۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

؎ ۔ صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۱۸، " " " " "

؎ ۔ امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۷۷، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

عن عبد اللہ بن عمر یدیر ناقتہ فی مکان وسئل فقال لا ادری الا انی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یفعلہ ففعلتہ۔ ۱؎

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ایک مقام پر اونٹنی پر سوار ہو کر دائرہ بنا رہے تھے (یعنی گول چکر لگا رہے تھے) ان سے پوچھا گیا اس طرح گول چکر لگانے کی کیا حکمت ہے؟ انھوں نے کہا مجھے کچھ پتا نہیں، میں نے اس مقام پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چکر لگاتے دیکھا تھا سو میں اسی طرح چکر لگا رہا ہوں۔!

---

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبید بن جریج انہ قال لعبد اللہ بن عمر یا ابا عبد الرحمن رایتک تصنع اربعا لم ار احدا من اصحابک یصنعھا قال وما ھی یا ابن جریج قال رایتک لا تمس من الارکان الا الیمانیین ورایتک تلبس النعال السبتیۃ ورایتک تصبغ بالصفرۃ ورایتک اذا کنت بمکۃ اھل الناس اذا راوا الھلال ولم تھل انت حتی کان یوم الترویۃ قال عبد اللہ اما الارکان فانی لم ار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یمس الا الیمانیین واما النعال السبتیۃ فانی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یلبس النعال التی لیس فیھا شعر ویتوضا فیھا فانا احب ان البسھا واما الصفرۃ فانی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصبغ بھا فانی احب ان اصبغ بھا واما الاھلال فانی لم ار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یھل

عبید بن جریج کہتے ہیں کہ انھوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر سے پوچھا، اے ابو عبد الرحمان میں نے آپ کو چار ایسے کام کرتے دیکھا ہے جو آپ کے اصحاب میں سے اور کوئی نہیں کرتا، حضرت ابن عمر نے پوچھا وہ کیا کام ہیں؟ انھوں نے کہا میں نے دیکھا ہے کہ آپ کعبہ کے چار کونوں میں سے صرف دو کونوں کو مس کرتے ہیں (حجر اسود اور رکن یمانی) اور میں نے آپ کو بغیر بالوں کی کھال کی جوتی پہنے ہوئے دیکھا ہے اور میں نے آپ کو زرد رنگ کا خضاب لگاتے ہوئے دیکھا ہے اور میں نے دیکھا آپ مکہ میں تھے لوگوں نے چاند دیکھتے ہی احرام باندھ لیا اور آپ نے یوم ترویہ (آٹھ ذوالحجہ) سے پہلے احرام نہیں باندھا، حضرت عبد اللہ بن عمر نے کہا: ارکان کی وجہ یہ ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف دو رکنوں (حجر اسود اور رکن یمانی) کو مس کرتے ہوئے دیکھا ہے اور رہی بغیر بالوں کے کھال کی جوتی تو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس چمڑے کی جوتی پہنتے تھے جس میں بال نہیں ہوتے تھے، اور اسی میں وضو کرتے تھے تو میں

---

۱؎ علامہ احمد شہاب الدین خفاجی حنفی متوفی ۱۰۶۹ھ، نسیم الریاض ج ۳ ص ۳۳۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت

حتی تنبعث بہ راحلتہ۔ [1]

بھی ایسے چمڑے کی جوتی پہننا پسند کرتا ہوں اور رہا زرد رنگ کا خضاب تو اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو زرد رنگ کا خضاب لگاتے ہوئے دیکھا ہے تو مجھے بھی زرد رنگ کا خضاب لگانے سے محبت ہے اور رہا آٹھ ذوالحجہ کو احرام باندھنا تو میں نے آپ کو اسی دن احرام باندھتے ہوئے دیکھا ہے جب آپ کی اونٹنی آپ کو لے کر روانہ ہوتی۔

ویسے تو اس حدیث میں مذکور چاروں امور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی اتباع رسول پر دلالت کرتے ہیں، لیکن خصوصیت کے ساتھ پہلا امر قابل غور ہے کیونکہ کعبہ کے چاروں کونے عقلی اعتبار سے تعظیم کیے جانے میں مساوی ہیں اور رکن یمانی والے کونوں کی عقلاً کوئی وجہ ترجیح نہیں ہے لیکن حضرت ابن عمر نے چونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو صرف ارکان یمانیہ ہی کو مس کرتے ہوئے دیکھا تھا اسی لیے وہ صرف انہی کو مس کرتے تھے۔

اسی طرح جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحابہ کرام عمرہ حدیبیہ کرنے گئے تو کفار مکہ نے صحابہ کرام کو دیکھ کر کہا یثرب کے بخار نے ان کو کمزور کر دیا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ سن کر صحابہ سے فرمایا کہ وہ طواف میں رمل کریں، یعنی پہلوانوں کی طرح اکڑ اکڑ کر طواف کریں تاکہ کفار مکہ کو پتہ چلے کہ یہ کمزور نہیں توانا ہیں، لیکن جب مکہ فتح ہوگیا اور تمام سرزمین عرب میں اسلام پھیل گیا تو اب عقلاً طواف میں رمل کی کوئی وجہ نہیں تھی لیکن چونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے طواف میں رمل کیا تھا اس لیے اصحاب رسول بعد میں بھی طواف میں رمل کرتے رہے اور آج تک اس پر عمل ہو رہا ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن زید بن اسلم عن ابیہ ان عمر بن الخطاب قال للرکن اما واللہ انی لاعلم انک حجر لا تضر ولا تنفع ولو لا انی رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استلمک ما استلمتک فاستلمہ ثم قال وما لنا وللرمل انما کنا رأینا بہ المشرکین وقد اھلکھم اللہ ثم قال شیء صنعہ رسول اللہ

زید بن اسلم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب نے حجر اسود کو مخاطب ہو کر کہا: خدا کی قسم مجھے یقیناً علم ہے کہ تو محض ایک پتھر ہے نفع دیتا ہے نہ نقصان! اور اگر میں نے یہ نہ دیکھا ہوتا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تجھے بوسہ دیا ہے تو میں تجھے بوسہ نہ دیتا، پھر حضرت عمر نے حجر اسود کو بوسہ دیا، پھر فرمایا: اب ہمیں رمل کرنے کی کیا ضرورت ہے، ہم تو مشرکین کو (اپنی قوت) دکھانے

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

صلی اللہ علیہ وسلم فلا نحب ان نترکہ [1]

کے لیے رمل کرتے تھے، اور اب اللہ تعالیٰ نے مشرکین کو ختم کر دیا ہے، پھر فرمایا: رمل وہ کام ہے جس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کیا ہے اور جس کام کو آپ نے کیا ہو ہم اس کو ترک کرنا ناپسند کرتے ہیں۔

ہم نے بعض احادیث بیان کی ہیں ورنہ احادیث اور آثار میں ایسی بہت مثالیں ہیں کہ صحابہ کرام رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اتباع میں ہر اس کام کو کرتے تھے جس کو آپ نے کیا ہو خواہ اس کام کی کوئی حکمت اور عقلی توجیہ ہو یا نہ ہو اور اسی میں اتباع رسول کا معیار ہے اور یہی آپ کی محبت کی علامت ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بے عیب ہونا

محبت کی دوسری علامت یہ ہے کہ جس شخص کو کسی سے محبت ہوگی ہے وہ اپنے محبوب کا کوئی عیب دیکھ سکتا ہے نہ اس کا عیب سن سکتا ہے:

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن ابی الدرداء عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال حبک الشی یعمی و یصم۔ [2]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی شے کی محبت تم کو (اس کا عیب دیکھنے سے) اندھا کر دیتی ہے اور (اس کا عیب سننے سے) بہرا کر دیتی ہے۔

اس حدیث کو امام احمد نے بھی روایت کیا ہے: [3]

ایک مرتبہ کسی مجلس میں ایک شخص کے شیخ طریقت کا ذکر ہو رہا تھا، ان کی خشخشی ڈاڑھی تھی، کسی نے کہا پیر صاحب کامل بزرگ ہیں لیکن ان کی ڈاڑھی چھوٹی ہے، اس شخص نے کہا نہیں نہیں، ان کی ڈاڑھی پوری ہے یہ ہماری نظروں کا نقص ہے کہ ان کی ڈاڑھی پوری نظر نہیں آتی، ہماری نظر میں کمی ہے، ان کی ڈاڑھی میں کوئی کمی نہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ اگر فی الواقع محبوب میں کوئی عیب ہو تو محب کو وہ عیب نظر نہیں آتا، اور نہ وہ اس عیب کو سن سکتا ہے فوراً اس کا رد کر دے گا تو جس ذات کریم کو اللہ تعالیٰ نے بنایا ہی بے عیب ہو جو شخص اس میں عیب نکالے یا کوئی شخص ان کا عیب نکالے اور وہ سن کر خاموش رہے اور عیب نکالنے والے کا رد نہ کرے وہ ان کا محب نہیں ہو سکتا۔

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری، ج ۱ ص ۲۱۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۳۴۳، مطبوعہ مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[3] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۵ ص ۱۹۴، ج ۶ ص ۴۵۰، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بے عیب ہونے پر دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو "محمد" فرمایا ہے اور محمد کا معنی ہے جس کی حمد اور تعریف کی گئی ہو جس کو سراہا گیا ہو، اور جس میں عیب ہو اس کی مذمت کی جاتی ہے حمد نہیں کی جاتی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے مطلقاً "محمد" فرمایا ہے، اگر آپ میں کسی وجہ سے بھی کوئی عیب ہوتا تو آپ مطلقاً محمد نہ ہوتے۔

ایک مرتبہ ایک علمی مجلس میں، میں نے یہ دلیل بیان کی تو ایک عالم نے یہ اعتراض کیا کہ احتیاج الی الغیر عیب ہے یا حسن، اگر یہ عیب ہے تو آپ میں عیب ثابت ہو گیا اور اگر یہ حسن ہے تو تمام محاسن کا جامع اللہ تعالیٰ ہے تو پھر اللہ تعالیٰ کو بھی غیر کا محتاج ہونا چاہیے، میں نے کہا نماز پڑھنا، روزہ رکھنا اور حج کرنا یہ افعال قبیح ہیں یا حسن ہیں، اگر یہ قبیح ہوں تو لازم آئے گا کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا لائق مذمت ہو، اور اگر یہ حسن ہوں تو آپ کی دلیل کے اعتبار سے چاہیے کہ پھر اللہ تعالیٰ بھی نماز پڑھے، روزہ رکھے، حج کرے اور کسی کی عبادت کرے کیونکہ وہ تمام محاسن کا جامع ہے، اور اس کا حل یہ ہے کہ یہ افعال حسن لذاتہ اور قبیح لغیرہ ہیں، بندہ کے اعتبار سے یہ افعال حسن ہیں کیونکہ بندہ کا حسن یہ ہے کہ وہ مولیٰ کی عبادت کرے اور اللہ تعالیٰ کے اعتبار سے قبیح ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ کسی کی عبادت کرے اسی طرح نبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے ہیں اور بندہ کا کمال یہ ہے کہ وہ اپنے مولیٰ کا محتاج ہو، اور اللہ تعالیٰ کے اعتبار سے غیر کا محتاج ہونا قبیح ہے اور اس کی شان کے لائق نہیں ہے، لہٰذا احتیاج الی الغیر حسن لذاتہ اور قبیح لغیرہ ہے، بندہ کے اعتبار سے حسن ہے اور اللہ تعالیٰ کے اعتبار سے قبیح ہے، لہٰذا یہ واضح ہو گیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں کسی اعتبار سے کوئی عیب نہیں ہے اور آپ کا محمد ہونا آپ کے بے عیب ہونے پر دلیل ہے، اور جو شخص آپ میں عیب نکالے وہ سب کچھ ہو سکتا ہے آپ کا محب نہیں ہو سکتا، یہ نکتہ کفار مکہ کو بھی معلوم تھا اس لیے وہ آپ کو محمد کہہ کر برا نہیں کہتے تھے، کیونکہ محمد تو برا ہو ہی نہیں سکتا، اس لیے انھوں نے آپ کا نام اپنے طور پر مذمم رکھ دیا اور اب وہ محمد کی بجائے مذمم کی برائی کرتے تھے، اور رسول اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان کی مذمت سے بری کر دیا!

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا تعجبون کیف یصرف اللہ عنی شتم قریش ولعنھم یشتمون مذمما ویلعنون مذمما وانا محمد۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم کو تعجب نہیں ہوتا، اللہ تعالیٰ نے قریش کے سب وشتم کو مجھ سے کیسے دور کر دیا وہ مذمم کو برا کہتے ہیں اور مذمم کو لعنت کرتے ہیں اور میں محمد ہوں۔

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۰۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

دوسری چیز یہ ہے کہ محب محبوب کے متعلق کوئی عیب سن نہیں سکتا اگر کوئی عیب بیان کرے تو محب فوراً اس کا رد کرتا ہے، ولید بن مغیرہ نے آپ کو مجنون کہا تو اللہ تعالیٰ نے اس کے متعلق یہ آیات نازل کیں:

ن والقلم وما یسطرون ○ ما انت بنعمة ربك بمجنون ○ وان لك لاجرا غیر ممنون ○ وانك لعلی خلق عظیم ○ فستبصر ویبصرون ○ بایکم المفتون ○ ان ربك هو اعلم بمن ضل عن سبیله وهو اعلم بالمهتدین ○ فلا تطع المکذبین ○ ودوا لو تدهن فیدهنون ○ ولا تطع کل حلاف مهین ○ هماز مشاء بنمیم ○ مناع للخیر معتد اثیم ○ عتل بعد ذلك زنیم ○

(قلم: ۱-۱۳)

ن (قسم قلم کی اور اس کی جو (فرشتے) لکھتے ہیں! (اے محبوب) آپ اپنے رب کے فضل سے مجنون نہیں ہیں، اور یقیناً آپ کے لیے کبھی ختم نہ ہونے والا اجر و ثواب ہے، اور بے شک آپ بہت عظیم خلق پر فائز ہیں، اور عنقریب آپ دیکھیں گے اور وہ بھی دیکھ لیں گے کہ تم میں سے کون مجنون تھا بے شک آپ کا رب ہی اس کو خوب جانتا ہے جو راہ سے بھٹکا ہوا ہے، اور وہ ہدایت یافتہ لوگوں کو بھی خوب جانتا ہے، تو آپ مکذبین کی بات سے متاثر نہ ہوں، انھوں نے یہی چاہا کہ آپ ان سے (ایسی) نرمی کریں تو وہ بھی آپ کے ساتھ نرمی کریں، اور آپ کسی ایسے شخص کی بات سے متاثر نہ ہوں جو بہت قسمیں کھانے والا انتہائی ذلیل ہے، بڑا طعنہ زن، بہت چلتا پھرتا چغل خور، نیکی سے منع کرنے والا، حد سے بڑھنے والا، سخت گنہ گار، نہایت بدخو، اور اس کے علاوہ ولد الحرام ہے۔

اسی طرح جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے حضرت ابراہیم کا وصال ہو گیا تو عاص بن وائل نے آپ کو ابتر (مقطوع النسل) کہا تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیات نازل فرمائیں:

انا اعطینك الكوثر ○ فصل لربك وانحر ○ ان شانئك هو الابتر ○

(کوثر: ۱-۳)

(اے محبوب) بے شک ہم نے آپ کو خیر کثیر عطا فرمائی، تو آپ اپنے رب کے لیے نماز پڑھیں اور قربانی کریں، بے شک آپ کا دشمن ہی (ہر خیر سے محروم اور) مقطوع النسل ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ محبت کی علامت یہ ہے کہ محب محبوب میں کوئی عیب دیکھ سکتا ہے اور نہ اس کے متعلق کوئی عیب سننا گوارا کر سکتا ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بہ کثرت ذکر کرنا

محبت کی تیسری علامت یہ ہے کہ محب محبوب کا بہ کثرت ذکر کرتا ہے۔

علامہ علی متقی ہندی امام دیلمی کی مسند الفردوس کے حوالے سے بیان کرتے ہیں:

عن عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من احب شیئا اکثر ذکرہ[1]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص جس چیز سے محبت کرتا ہے اس کا بہ کثرت ذکر کرتا ہے۔

علامہ زبیدی نے بھی اس حدیث کا امام دیلمی کی مسند الفردوس اور امام ابو نعیم اصفہانی کی حلیۃ الاولیاء کے حوالے سے ذکر کیا ہے۔[2]

اللہ تعالیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا محب ہے اور اس نے قرآن مجید میں آپ کا بہ کثرت ذکر کیا ہے اور فرمایا:

ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی۔ (احزاب: ۵۶)

اللہ اور اس کے سارے فرشتے اس نبی پر صلوٰۃ پڑھتے رہتے ہیں (درود بھیجتے رہتے ہیں)

یہ جملہ اسمیہ ہے اور اس کی خبر فعل مضارع ہے اور اس قسم کا جملہ دوام تجددی پر دلالت کرتا ہے، یعنی اللہ تعالیٰ اور اس کے سارے فرشتے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ہمیشہ ہمیشہ صلوٰۃ پڑھتے رہتے ہیں، فرشتے اللہ تعالیٰ سے آپ کے لیے رحمت طلب کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ آپ پر رحمت نازل کرتا رہتا ہے۔

نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ورفعنا لک ذکرک۔ (انشراح: ۴)

اور ہم نے آپ کے لیے آپ کا ذکر بلند کر دیا۔

دنیا میں کسی نہ کسی جگہ ہر وقت آفتاب غروب ہو رہا ہے اور جہاں آفتاب غروب ہو رہا ہے وہاں اذان میں اشھد ان محمدا رسول اللہ پڑھا جا رہا ہے، اسی طرح دنیا میں ہر وقت کسی نہ کسی جگہ طلوع فجر کا وقت ہے اور فجر کی اذان ہو رہی ہے اور بہ آواز بلند آپ کا نام پڑھا جا رہا ہے، خلاصہ یہ ہے کہ ہر لحظہ روئے زمین آپ کا ذکر بلند ہو رہا ہے اور قیامت تک آپ کا ذکر یونہی بلند ہوتا رہے گا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بہ کثرت صلوٰۃ وسلام پڑھنا، محافل میلاد اور مجالس سیرت منعقد کرنا اور آپ کی عظمت اور شان پر مشتمل نعتیں پڑھنا یہ تمام امور آپ کی محبت کی علامت ہیں۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان سے خوش ہونا

محبت کی چوتھی علامت یہ ہے کہ محبوب کا ذکر سننے سے محب خوش ہوتا ہے تو جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت پڑھی جا رہی ہو اور آپ کے فضائل و کمالات بیان کیے جا رہے ہوں تو جن چہروں پر خوشی اور مسرت کے آثار ہوں، جو چہرے پھول کی طرح کھل جائیں جو لوگ آپ کی تعریف سن کر وجد میں آنے لگیں اور مسرت سے نعرے لگائیں وہ آپ کے محب ہیں اور جن لوگوں کے چہرے آپ کے فضائل

---

[1] علامہ علی متقی بن حسام الدین ہندی متوفی ۹۷۵ھ، کنز العمال ج ۱ ص ۴۲۵، مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ سید محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، اتحاف السادۃ المتقین ج ۵ ص ۲۰۰، ج ۹ ص ۶۲۱، مطبوعہ مطبعہ میمنیہ

وکمالات سن کر مرجھا جائیں، جو لوگ آپ کے محامد اور محاسن سن کر غیظ و غضب میں آجائیں، جو لوگ آپ کا ذکر کرنے اور آپ پر صلوٰۃ و سلام پڑھنے سے روکیں اور منع کریں وہ آپ کے محب نہیں ہیں۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان بیان کرنے میں غلو سے احتراز کرنا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان بیان کرنے اور آپ کی نعت میں یہ ادب ملحوظ رہنا چاہیے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ کے برابر بیان کیا جائے نہ آپ کو اللہ تعالیٰ سے بڑھایا جائے مثلاً یوں نہ کہا جائے: خدا کا ذکر مٹ جائے گا اور مصطفےٰ کا ذکر جاری رہے گا یا خدا کی دید میں آنکھ میں اتنی روشنی نہیں تھی جتنی مصطفےٰ کی دید میں آنکھ میں روشنی تھی، اسی طرح یہ شعر بھی غلط ہے:

> خدا جس کو پکڑے چھڑائے محمد۔ محمد کا پکڑا چھڑا کوئی نہیں سکتا۔

یہ شعر بھی غلط ہے:

> بجا تھے تھے جو دنیا میں انی عبدہ کی بشری بار دم۔ وہ محشر میں انی انا اللہ کہہ کے نکلیں گے۔

بعض واعظین کلمہ میں اللہ کے ذکر کے مقدم ہونے کی یہ وجہ بیان کرتے ہیں کہ پہلے لا الہ الا اللہ کہنے سے زبان پاک ہو جائے، پھر محمد رسول اللہ پڑھا جائے۔

بعض واعظین جوش خطابت میں یا نعرہ لگوانے اور داد حاصل کرنے کے شوق میں اس قسم کی باتیں کہہ جاتے ہیں ان سب سے احتراز لازم ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کی مخلوق اور اس کے بندے ہیں، خدا ہیں نہ خدا سے بڑھ کر ہیں، نہ اس میں آپ کی کوئی فضیلت ہے نہ آپ ایسی تعریف سے خوش ہوتے ہیں، آپ اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہیں، سب سے اعلیٰ اور افضل ہیں اور یہ آپ کی بہت بڑی فضیلت ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم و توقیر کرنا

محبت کی پانچویں علامت یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر کے وقت آپ کی تعظیم و توقیر کرنا، اور آپ کا اسم مبارک سننے پر اظہار خضوع اور خشوع کرنا آپ سے محبت کی علامت ہے۔

شیخ عبد الحق محدث دہلوی لکھتے ہیں کہ:

ابو ابراہیم یحییٰ فرماتے ہیں کہ ہر مسلمان پر لازم ہے کہ جب اس کے سامنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جائے تو وہ ادب اور احترام سے بیٹھے بدن کو جنبش تک نہ دے اور خود پر اس طرح ہیبت جلال طاری کرے گویا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑا ہے، حضرت ابو ایوب سختیانی کے سامنے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جاتا تو اس قدر روتے کہ لوگوں کو ان کے حال پر رحم آجاتا، جعفر بن محمد کثیر المزاح اور ہنس مکھ شخص تھے مگر جب ان کے سامنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جاتا تو فوراً ان کا رنگ زرد پڑ جاتا، عامر بن عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم کے سامنے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جاتا تو رونے لگتے حتیٰ کہ ان کی آنکھوں کے آنسو خشک نہ رہتے، زہری بڑے با اخلاق اور مجلسی آدمی تھے لیکن جب ان کے سامنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جاتا تو اس طرح گم سم ہو جاتے کہ گویا وہ کسی کو

جلتے تھے یہی نہ کوئی ان کو جانتا ہے، عبدالرحمان بن مہدی کے سامنے جب حدیث پڑھی جاتی تو لوگوں کو خاموش ہونے کا حکم دیتے اور کہتے:

یا ایھا الذین امنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی۔ (حجرات: ۲)

اے ایمان والو! اس نبی کی آواز پر اپنی آواز اونچی نہ کرو۔

وہ کہتے تھے جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کے دوران خاموش رہنا ضروری ہے اسی طرح آپ کی حدیث سننے کے وقت بھی خاموش رہنا ضروری ہے کیونکہ حدیث بھی آپ کا کلام ہے۔ [1]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھنا

محبت کی چھٹی علامت یہ ہے کہ محبوب کا ذکر سننے کے بعد محبوب کے حق میں دعا کرے، اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامت یہ ہے کہ جب کوئی مسلمان آپ کا نام لے یا اس کے سامنے آپ کا نام لیا جائے تو وہ آپ پر صلوٰۃ وسلام (درود شریف) پڑھے۔

علامہ ابن قیم جوزیہ کہتے ہیں:

امام ابوجعفر طحاوی اور علامہ ابو عبداللہ حلیمی کا مسلک یہ ہے کہ جب بھی کوئی شخص آپ کا ذکر کرے تو اس پر آپ کے ذکر کے ساتھ درود شریف پڑھنا فرض ہے اور نہیں پڑھے گا تو گنہگار ہوگا، ان کے دلائل یہ ہیں:

امام ترمذی نے سند حسن اور امام حاکم نے سند صحیح کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ شخص بخیل ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہیں پڑھا۔

امام نسائی نے سند صحیح کے ساتھ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ شخص بخیل ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہیں پڑھا۔

نیز انھوں نے کہا کہ جس شخص نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا یا اس کے سامنے آپ کا ذکر کیا گیا اور اس نے آپ پر درود نہیں پڑھا اس نے آپ سے بے وفائی کی اور کسی مسلمان کے لیے آپ سے بے وفائی کرنا جائز نہیں ہے، کیونکہ امام عبدالرزاق نے قتادہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

من الجفاء ان اذکر عند الرجل فلا یصلی علی صلی اللہ علیہ وسلم۔

بے وفائیوں میں سے یہ ہے کہ کسی شخص کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے، صلی اللہ علیہ وسلم۔

اور حدیث صحیح میں ہے کہ کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک اپنی اولاد، ماں باپ اور تمام لوگوں سے زیادہ آپ سے محبت نہ کرے، اس لیے مومن کے نزدیک آپ کا سب سے زیادہ محبوب ہونا

[1] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مدارج النبوت ج ا ص ۳۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

فرض ہے اور اس کو یہ لازم ہے کہ وہ آپ کی تنظیم و توقیر کرے، اور تعظیم و توقیر کو یہ لازم ہے کہ جب آپ کا ذکر کرے یا آپ کا ذکر سنے تو آپ پر درود شریف پڑھے اور جمہور علماء کے نزدیک یہ مستحب ہے۔ [1]

نیز علامہ ابن قیم جوزیہ اپنی سند کے ساتھ بیان کرتے ہیں:

ابو بکر محمد بن علی نے کہا کہ میں ابو بکر بن مجاہد کے پاس بیٹھا ہوا تھا، اچانک شبلی آگئے تو ابو بکر بن مجاہد ان کے لیے کھڑے ہو گئے اور ان سے معانقہ کیا اور ان کی آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا، میں نے کہا یا سیدی! تمام بغداد کے لوگ تو شبلی کو دیوانہ کہتے ہیں اور آپ نے اس کی اس قدر تعظیم کی! انھوں نے کہا میں نے اس کے ساتھ وہی کیا ہے جو میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اس کے ساتھ کرتے ہوئے دیکھا ہے، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نے ایک دن خواب میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی، شبلی آئے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس کے لیے کھڑے ہو گئے اور اس کی آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا، میں نے کہا یا رسول اللہ! آپ شبلی کی اس قدر عزت افزائی کر رہے ہیں! آپ نے فرمایا یہ شخص ہر نماز کے بعد یہ آیت پڑھتا ہے:

لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمؤمنین رءوف رحیم۔ (توبہ: ۱۲۸)

بے شک تمہارے پاس تم ہی سے ایک عظیم رسول تشریف لائے، ان پر تمہارا مشقت میں پڑنا سخت گراں ہے، وہ تمہاری بھلائی بہت چاہنے والے ہیں اور مومنوں پر نہایت رحیم اور بے حد مہربان ہیں۔

اس آیت کے بعد تین بار مجھ پر درود پڑھتا ہے اور کہتا ہے صلے اللہ علیک یا محمد، پھر جب میرے پاس شبلی آئے تو میں نے ان سے پوچھا آپ ہر نماز کے بعد کیا پڑھتے ہیں تو انھوں نے اسی طرح بیان کیا۔ [2]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کا شوق ہونا

محبت کی ساتویں علامت محبوب سے ملاقات کا شوق ہے، ہر طالب اور محب اپنے مطلوب اور محبوب سے ملاقات کا متمنی رہتا ہے، اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامت یہ ہے کہ مسلمان کے دل میں آپ کی زیارت اور آپ سے ملاقات کا شوق ہو۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من اشد امتی الی حبا ناس یکونون بعدی یود احدھم لو رانی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں مجھ سے سب سے زیادہ محبت کرنے والے لوگ میرے بعد ہوں گے، ان میں سے کسی ایک شخص

---

[1] علامہ شمس الدین محمد بن ابو بکر المعروف بابن القیم الجوزیہ متوفی ۷۵۱ھ، جلاء الافہام ص ۲۲۷-۲۲۹، ملخصاً مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

[2] ،، ،، ،، ،، ،، ،، جلاء الافہام ص ۲۵۸ ،، ،، ،،

باھلہ ومالہ۔ [1]

کی یہ تمنا ہوگی کہ کاش اس کے تمام اہل اور مال کے بدلہ میں اس کو میری زیارت ہوجائے۔

اس حدیث کو امام احمد نے بھی روایت کیا ہے [2]

امام دیلمی روایت کرتے ہیں:

عن ابن عمر قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من حج البیت ولم یزرنی فقد جفانی۔ [3]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے بیت اللہ کا حج کیا اور میری زیارت نہیں کی اس نے مجھ سے بے وفائی کی۔

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے محبوبوں سے محبت کرنا

محبت کی آٹھویں علامت یہ ہے کہ انسان محبوب کے محبوبوں سے بھی محبت کرتا ہے اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کا تقاضا یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب، اہل بیت اور ازواج مطہرات سے مکمل محبت ہو۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن مغفل قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ اللہ فی اصحابی لا تتخذوھم غرضا بعدی فمن احبھم فبحبی احبھم ومن ابغضھم فببغضی ابغضھم ومن اذاھم فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللہ ومن اذی اللہ یوشک ان یاخذہ ھذا حدیث غریب لانعرفہ الا من ھذا الوجہ۔ [4]

حضرت عبد اللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے صحابہ کرام کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو میرے بعد انھیں اعتراضات کا نشانہ نہ بنانا جس نے ان سے محبت کی اس نے میری محبت کی وجہ سے محبت کی اور جس نے ان سے بغض رکھا اس نے میرے ساتھ بغض کی وجہ سے ان سے بغض رکھا جس نے انھیں اذیت پہنچائی اس نے مجھے اذیت پہنچائی اور جس نے مجھ کو اذیت پہنچائی، اس نے اللہ تعالیٰ کو اذیت دی (ناراض کیا) اور جس نے اللہ تعالیٰ کو اذیت پہنچائی قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے پکڑ لے یہ حدیث غریب ہے۔

عن البراء بن عازب انہ سمع النبی

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۳۷۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۵ ص ۱۵۶، ۱۷۰، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ۱۳۹۸ھ

[3] حافظ شیرویہ بن شہردار دیلمی متوفی ۵۰۹ھ، فردوس الاخبار ج ۴ ص ۱۷، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت

[4] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۴۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

صلی اللہ علیہ وسلم او قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الانصار لا یحبھم الا مؤمن ولا یبغضھم الا منافق ——— من احبھم فاحبہ اللہ ومن ابغضھم فابغضہ اللہ فقلنا لہ انت سمعتہ من البراء فقال ایای حدث هذا حدیث صحیح۔[1]

عن عمرو بن العاص ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استعملہ علی جیش ذات السلاسل قال فاتیتہ فقلت یارسول اللہ ای الناس احب الیک قال عائشۃ قلت من الرجال قال ابوھا هذا حدیث حسن صحیح۔[2]

عن المسور بن مخرمۃ قال سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول وھو علی المنبر ان بنی ھشام بن المغیرۃ استاذنونی فی ان ینکحوا ابنتھم علی بن ابی طالب فلا اذن ثم لا اذن الا ان یرید ابن ابی طالب ——— ان یطلق ابنتی وینکح ابنتھم فانھا بضعۃ منی یریبنی ما رابھا ویؤذینی ما اذاھا هذا حدیث حسن صحیح۔[3]

ہیں کہ انھوں نے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا یا حضور نے انصار کے بارے میں فرمایا ان سے مومن ہی محبت رکھتا ہے اور منافق ہی بغض رکھتا ہے جو ان سے محبت کرے اللہ تعالیٰ اس سے محبت کرتا ہے اور جو ان سے عداوت رکھے وہ اللہ تعالیٰ کا مبغوض ہے۔ راوی کہتے ہیں ہم نے عدی بن ثابت سے پوچھا کیا آپ نے حضرت براء سے سنا فرمایا انھوں نے مجھ ہی سے تو بیان کیا۔ یہ حدیث صحیح ہے

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے انہیں جنگ ذات السلاسل کا سردار مقرر فرمایا، فرماتے ہیں میں نے حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کو لوگوں میں سب سے کون زیادہ محبوب ہے؟ آپ نے فرمایا "عائشہ" عرض کیا مردوں میں سے؟ فرمایا ان کے والد (حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ) یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کو منبر پر فرماتے ہوئے سنا کہ بنی ہشام بن مغیرہ نے مجھ سے اجازت مانگی کہ وہ اپنی لڑکی، حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے نکاح میں دیں، میں انھیں اجازت نہیں دیتا پھر میں انھیں اجازت نہیں دیتا، ——— مگر یہ کہ علی بن ابی طالب میری صاحبزادی کو طلاق دے کر ان کی لڑکی سے نکاح کریں، فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہیں اس کی تکلیف میری تکلیف ہے جو چیز اسے اذیت دے میرے لیے بھی اذیت ناک ہے۔ یہ حدیث

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۵۳، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی۔
[2] 〃 〃 〃 ، جامع ترمذی ص ۵۵۱، 〃 〃 〃 〃
[3] 〃 〃 〃 ، جامع ترمذی ص ۵۴۹، 〃 〃 〃 〃

حسن صحیح ہے۔

عن ابن بریدة عن ابیه قال كان احب النساء الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فاطمة ومن الرجال على قال ابراهيم يعنى من اهل بيته هذا حديث غريب[1]

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو عورتوں میں سب سے زیادہ محبت حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا سے تھی اور مردوں میں سے حضرت علی مرتضےٰ رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ محبوب تھے۔ ابراہیم کہتے ہیں "یعنی اہل بیت میں سے"۔ یہ حدیث حسن غریب ہے۔

عن زيد بن ارقم ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لعلى وفاطمة والحسن والحسين انا حرب لمن حاربتم وسلم لمن سالمتم هذا حديث غريب[2]

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی فاطمہ حسن اور حسین رضی اللہ عنہم سے فرمایا جن سے تم لڑو گے میں بھی ان سے لڑوں گا اور جس سے تمہاری صلح ان سے میری بھی صلح ہے۔ یہ حدیث غریب ہے[2]۔

عن المساور الحميرى عن امه قالت دخلت على ام سلمة فسمعتها تقول كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا يحب عليا منافق ولا يبغضه مؤمن وفى الباب عن على هذا حديث حسن غريب من هذا الوجه[3]

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کسی منافق کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت نہیں ہو سکتی اور کوئی مومن آپ سے بغض نہیں رکھتا۔ اس باب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی روایت مذکور ہے۔ یہ حدیث حسن غریب ہے۔

عن يعلى بن مرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم حسين منى وانا من حسين احب الله من احب حسينا[4]

حضرت یعلی بن مرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسین مجھ سے ہیں اور میں حسین سے ہوں۔ اللہ اس سے محبت رکھے جو حسین سے محبت رکھتا ہے۔

عن البراء ان رسول الله صلى الله عليه وسلم ابصر حسنا وحسينا فقال اللهم

حضرت براء رضی اللہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کو

---

[1] امام ابو عیسٰی محمد بن عیسٰی ترمذی متوفی ۲۷۹ ھ، جامع ترمذی ص ۵۴۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] " " " " " ، جامع ترمذی ص ۵۵۰، " " " "

[3] " " " " " ، جامع ترمذی ص ۵۴۳، " " " "

[4] " " " " " ، جامع ترمذی ص ۵۴۰، " " " "

انی احبھما فاحبھما ھذا حدیث حسن صحیح [1]

دیکھا تو فرمایا، یا اللہ! میں ان سے محبت کرتا ہوں تو بھی انہیں محبوب رکھ، یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

محمد بن بکر عن ابن جریج عن زید بن اسلم عن ابیہ عن عمر انہ فرض لاسامۃ فی ثلاثۃ آلاف وخمس مائۃ وفرض لعبد اللہ بن عمر فی ثلاثۃ آلاف فقال عبد اللہ بن عمر لابیہ لم فضلت اسامۃ علی واللہ ما سبقنی الی مشھد قال لان زیدا کان احب الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ابیک وکان اسامۃ احب الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منک فآثرت حب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی حبی ھذا حدیث حسن غریب [2]

زید بن اسلم سے روایت ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کا وظیفہ ساڑھے تین ہزار اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا وظیفہ تین ہزار مقرر فرمایا۔ حضرت عبد اللہ بن عمر نے اپنے والد سے پوچھا آپ نے حضرت اسامہ کو مجھ پر کیوں فضیلت دی؟ وہ کسی جنگ میں مجھ پر سبقت نہیں لے گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو حضرت زید، تمہارے باپ سے اور حضرت اسامہ تم سے زیادہ محبوب تھے۔ تو میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے محبوب کو اپنے محبوب پر ترجیح دی ہے۔ یہ حدیث حسن غریب ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبتوں سے محبت کرنا

محبت کی قریبی علامت یہ ہے کہ جس کو کسی شخص سے محبت ہو وہ اس کی نسبتوں سے بھی محبت کرتا ہے، سو جس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے وہ قرآن مجید سے محبت کرے گا کہ یہ کلام آپ پر نازل ہوا ہے، وہ مکہ مکرمہ سے محبت کرے گا کہ یہ آپ کا مولد ہے اور مدینہ منورہ سے محبت کرے گا کہ یہ آپ کا مسکن ہے، وہ کعبہ سے محبت کرے گا کہ آپ اس کا طواف کرتے تھے، وہ غار حرا سے محبت کرے گا کہ اس میں آپ پر پہلی وحی نازل ہوئی تھی، وہ غار ثور سے محبت کرے گا کہ ہجرت کے موقع پر تین دن آپ اس غار میں مستور رہے، وہ احد پہاڑ سے محبت کرے گا کہ آپ نے فرمایا "احد پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے، ہم اس سے محبت کرتے ہیں" وہ وادی بدر سے محبت کرے گا کہ یہاں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اسلام کے دفاع میں کفار سے پہلا مقابلہ کیا تھا، وہ مکہ اور مدینہ کے سنگ ریزوں سے محبت کرے گا کہ ان کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کف پا سے نسبت ہے، آخر اللہ تعالیٰ نے یونہی تو نہیں فرمایا تھا!

لا اقسم بھذا البلد ○ وانت حل بھذا البلد ○ (بلد: ۱-۲)

میں اس شہر کی قسم صرف اس وجہ سے کھاتا ہوں کہ (اے محبوب) اس شہر میں آپ جلوہ فرما ہیں۔

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۴۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب، کراچی

[2] " " " " " ، جامع ترمذی ص ۵۴۳ ، " "

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ابی طالوت قال دخلت علی انس بن مالك وهو يأكل القرع وهو يقول يالك شجرة ما احبك الی لحب رسول الله صلی الله عليه وسلم اياك هذا حديث غريب [۱]

ابوطالوت کہتے ہیں کہ میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کے پاس گیا درآں حالیکہ وہ کدو (لوکی) کھا رہے تھے، اور فرما رہے تھے اے کدو! تیری کیا شان ہے میں تجھ سے کس قدر محبت کرتا ہوں کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجھ سے محبت کرتے تھے۔ یہ حدیث غریب ہے۔

عن انس بن مالك قال رايت رسول الله صلی الله عليه وسلم يتتبع فی الصحفة يعنی الدباء فلا ازال احبه هذا حديث حسن صحيح [۲]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیالہ میں کدو تلاش کر رہے ہیں میں اس وقت سے کدو سے محبت کرتا ہوں۔ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عائشة قالت قال رسول الله صلی الله عليه وسلم اللهم حبب الينا المدينة كحبنا مكة او اشد الحديث [۳]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی اے اللہ ہمیں مدینہ مکہ کی طرح محبوب کر دے بلکہ اس سے بھی زیادہ۔

عن عمر قال اللهم ارزقنی شهادة فی سبيلك واجعل موتی ببلد رسولك [۴]

حضرت عمر نے دعا کی اے اللہ مجھے اپنے راستہ میں شہادت عطا فرما، اور اپنے رسول کے شہر میں مجھے موت عطا فرما۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اعداء سے عداوت رکھنا

محبت کی دسویں علامت یہ ہے کہ محب، محبوب کے اعداء سے عداوت رکھتا ہے، اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ کے اعداء سے عداوت رکھی جائے اور جو آپ کے دین کے مخالف ہوں ان کی مخالفت کی جائے اور ان سے محبت نہ رکھی جائے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

لا تجد قوما يؤمنون بالله واليوم

(اے محبوب!) جو لوگ اللہ پر اور روزِ قیامت

---

[۱] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲۷۷، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[۲] 〃 〃 〃 جامع ترمذی ص ۲۷۷، 〃 〃 〃 〃

[۳] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[۴] 〃 〃 〃 صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵۲-۲۵۳، 〃 〃 〃 〃

الآخر یوادون من حاد اللہ ورسولہ ولو کان آباءھم او ابناءھم او اخوانھم او عشیرتھم۔ (مجادلہ: ۲۲)

پر ایمان رکھتے ہیں آپ ان کو اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ عداوت رکھنے والوں کے ساتھ محبت کرنے والا نہ پائیں گے، خواہ وہ ان کے باپ ہوں یا بیٹے، یا بھائی یا قریبی رشتہ دار۔

حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن ابی بن سلول رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ (عبداللہ بن ابی) کے خلاف اس وقت تلوار کھینچ لی تھی جب اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں ایک گستاخانہ کلمہ کہا اور اس وقت تک تلوار میان میں نہیں رکھی جب تک کہ اس نے اس گستاخانہ کلمہ کو واپس نہیں لے لیا۔

علامہ سید محمود آلوسی لکھتے ہیں:

غزوہ بنو عبدالمصطلق میں رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی ابن سلول نے ایک گستاخانہ کلمہ کہا جس کا قرآن مجید میں ذکر ہے:

یقولون لئن رجعنا الی المدینۃ لیخرجن الاعز منھا الاذل۔ (منافقون: ۸)

وہ منافقین یہ کہتے ہیں کہ اگر اب ہم مدینہ کی طرف لوٹ کر گئے تو عزت والے ذلت والے کو نکال دے گا۔

متعدد اسانید سے روایت ہے کہ عبداللہ بن ابی ابن سلول کے بیٹے حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن ابی رضی اللہ عنہ مخلص صحابی تھے ان کو جب یہ علم ہوا کہ عبداللہ بن ابی نے یہ گستاخانہ کلمہ کہا ہے تو انہوں نے مدینہ کے قریب پہنچ کر اپنے باپ پر تلوار سونت لی، اور کہا خدا کی قسم میں اس تلوار کو اس وقت تک میان میں نہیں ڈالوں گا جب تک تم یہ نہیں کہو گے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) عزت والے اور میں ذلت والا ہوں اور جب تک عبداللہ بن ابی نے یہ نہیں کہا انہوں نے اس کو نہیں چھوڑا۔ اور ایک روایت میں یہ ہے کہ انہوں نے اپنے باپ عبداللہ بن ابی کو مدینہ میں داخل ہونے سے روک دیا اور کہا جب تک تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مدینہ میں داخل ہونے کی اجازت حاصل نہیں کر لو گے میں تم کو مدینہ جانے نہیں دوں گا، تاکہ تم کو یہ معلوم ہو جائے کہ آج عزت والا کون ہے اور ذلت والا کون ہے حتیٰ کہ اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت حاصل کی، تب حضرت عبداللہ بن ابی نے اس کو مدینہ میں داخل ہونے دیا۔

امام بخاری، امام مسلم اور امام ترمذی نے روایت کیا ہے کہ جب عبداللہ بن ابی نے یہ گستاخانہ کلمہ کہا تو حضرت عمر نے کہا یا رسول اللہ! مجھے اجازت دیں میں اس منافق کی گردن اڑا دوں! تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا چھوڑو، لوگ یہ نہ کہیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنے اصحاب کو قتل کر رہے ہیں۔ ؎۵

حافظ ابوعمر ابن عبدالبر مالکی لکھتے ہیں:

امام ابن اسحاق نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ کعب بن اشرف

---

؎۵۔ علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۸ ص ۱۱۶ - ۱۱۵ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

ایک یہودی تاجر تھا جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سخت ایذاء پہنچاتا تھا اور عربوں کو مسلمانوں کے خلاف جنگ پر بھڑکاتا تھا جب وہ قتل کر دیا گیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو یہودی تم لوگوں کے ہاتھ لگے اس کو قتل کر دو، تو حضرت محیصہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ابن سنینہ نام کے ایک یہودی تاجر کو قتل کر دیا، حضرت محیصہ کے بڑے بھائی حویصہ بن مسعود اس وقت تک اسلام نہیں لائے تھے، جب حضرت محیصہ نے اس کو قتل کر دیا تو حویصہ حضرت محیصہ کو مارنے لگے اور کہنے لگے اے دشمن خدا! تم نے اس کو قتل کر دیا خدا کی قسم! اس کے مال کی چربی تو ابھی تک تمہارے پیٹ میں موجود ہے! حضرت محیصہ نے ان سے کہا خدا کی قسم! جس ذات نے مجھے اس کو قتل کرنے کا حکم دیا تھا پھر تو الگ رہا، اگر وہ مجھے تمہیں قتل کرنے کا حکم دیتے تو میں تمہاری گردن بھی تن سے جدا کر دیتا! حویصہ نے کہا: کیا واقعی اگر وہ میرے قتل کرنے کا حکم دیتے تو تم مجھے قتل کر دیتے؟ حضرت محیصہ نے کہا: ہاں خدا کی قسم اگر وہ مجھے تمہیں قتل کرنے کا حکم دیتے تو میں تم کو قتل کر دیتا، حویصہ نے کہا: خدا کی قسم یہ دین تمہارے رگ و پے میں سرایت کر چکا ہے اور یہ بڑے تعجب کی بات ہے! پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت اور دین اسلام کی اس اطاعت کے جذبہ سے متاثر ہو کر حویصہ نے بھی اسلام قبول کر لیا! رضی اللہ عنہما۔ [1]

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

جنگ بدر میں حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ کو قتل کر دیا، حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی کو قتل کر دیا اور حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں عاص کو قتل کر دیا، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے کئی رشتہ داروں کو قتل کر دیا، اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے کو مقابلہ کے لیے للکارا۔ [2]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی علامات محبت میں حرف آخر

قاضی عیاض مالکی لکھتے ہیں:

سہل بن عبد اللہ نے کہا ہے کہ اللہ سے محبت کی علامت قرآن سے محبت کرنا ہے اور قرآن مجید سے محبت کی علامت نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامت آپ کی سنت سے محبت کرنا ہے اور سنت سے محبت کی علامت آخرت سے محبت کرنا ہے اور آخرت سے محبت کی علامت دنیا سے بغض رکھنا ہے اور دنیا سے بغض رکھنے کی علامت یہ ہے کہ قدر ضرورت کے علاوہ دنیا کے مال کو ذخیرہ نہ کیا جائے۔ اور حضرت ابن مسعود نے کہا جو شخص قرآن مجید سے محبت رکھتا ہے وہ اللہ اور اس کے رسول سے محبت رکھتا ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کی علامتوں سے یہ بھی ہے کہ آپ کی امت پر شفقت کی جائے

---

[1] حافظ ابو عمر یوسف بن عبد اللہ بن محمد بن عبد البر متوفی ۴۶۳ھ، الاستیعاب علی ہامش الاصابہ ج ۳ ص ۵۰۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح الشفاء ج ۳ ص ۲۶۸، مطبوعہ دار الفکر بیروت

اور اس کی خیر خواہی کی جائے، اس کے لیے بھلائیوں کے حصول کی کوشش کی جائے اور اس سے برائیوں کو دور کرنے کی سعی کی جائے، جس طرح نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنی امت پر شفقت اور مہربانی فرماتے تھے، نیز آپ کی محبت کی علامتوں سے یہ بھی ہے کہ دنیا سے بے رغبتی کی جائے اور آخرت کو ترجیح دی جائے، اور مال و دولت کے مقابلہ میں فقر کو اختیار کیا جائے، جس طرح نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس پہاڑوں کا فرشتہ آیا اور کہا اگر آپ چاہیں تو اللہ تعالیٰ آپ کے لیے سونے کا پہاڑ بنا دے تو آپ نے انکار کر دیا، ایک اور حدیث میں ہے کہ آپ کو یہ پیشکش کی گئی کہ مکہ کی وادی کو سونے کا بنا دیا جائے تو آپ نے فرمایا نہیں، اے رب! میں ایک دن سیر ہو کر کھاؤں گا اور ایک دن بھوکا رہوں گا، جب میں بھوکا ہوں گا تو تجھ سے فریاد کروں گا اور جب سیر ہو کر کھاؤں گا تو تیرا شکر ادا کروں گا۔ شرح الشفا للعلی قاری[1]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے فرمایا، تم میں سے جو شخص مجھ سے محبت کرے گا اس کی طرف فقر ایسی تیزی اور سرعت کے ساتھ آئے گا جیسے تیزی کے ساتھ وادی کی اوپر والی جانب سے پانی نیچے کی طرف آتا ہے، حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا میں آپ سے محبت کرتا ہوں! آپ نے فرمایا سوچ! تم کیا کہہ رہے ہو! اس نے تین بار کہا میں آپ سے محبت کرتا ہوں، آپ نے فرمایا تو پھر فقر کی تیاری کر و بلہ

میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت کے بیان میں بہت دماغ سوزی اور محنت کی ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کی دس وجوہات اور آپ سے محبت کی دس علامتیں بیان کی ہیں، اللہ تعالیٰ میری اس محنت کو قبول فرمائے اور میری اس کاوش کو میرے لیے توشۂ آخرت کر دے اور میرے اور میرے قارئین کے دل میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی کامل محبت پیدا کر دے اور دنیا اور آخرت میں ہمیں آپ کی زیارت اور شفاعت سے بہرہ مند فرمائے، دنیا اور آخرت کے ہر رنج، بلا اور عذاب سے محفوظ اور مامون رکھے اور آخرت کی ہر نعمت، جنت الفردوس اور اپنا دیدار عطا فرمائے، آمین یا رب العالمین بجاہ حبیبک رحمۃ للعلمین واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین افضل الانبیاء والمرسلین قائد الغر المحجلین وعلی آلہ الطیبین الطاھرین و اصحابہ الراشدین المھدیین و ازواجہ الطاھرات امھات المؤمنین وعلی اولیاء امتہ وعلماء ملتہ من المحدثین والمفسرین والفقہاء والمجتہدین اجمعین۔

## بَابُ الدَّلِيْلِ عَلَى اَنَّ مِنْ خِصَالِ الْاِيْمَانِ اَنْ يُّحِبَّ لِاَخِيْهِ الْمُسْلِمِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهٖ مِنَ الْخَيْرِ

## ایمان کا تقاضا یہ ہے کہ جو اچھی چیز اپنے لیے پسند کرے وہی اپنے مسلمان بھائی کے لیے بھی پسند کرے

---

[1] قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی اندلسی متوفی ۵۴۴ھ، شفاء ج ۲ ص ۲۲، مطبوعہ عبد التواب اکیڈمی ملتان

۷۸ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتّٰى يُحِبَّ لِأَخِيهِ أَوْ قَالَ لِجَارِهٖ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهٖ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوگا جب تک کہ اپنے بھائی یا پڑوسی کے لیے ایسی چیز پسند نہ کرے جس کو خود اپنے لیے پسند کرتا ہو۔

۷۹ - وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ حُسَيْنٍ الْمُعَلِّمِ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهٖ لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتّٰى يُحِبَّ لِجَارِهٖ أَوْ قَالَ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهٖ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم اس ذات کی جس کے دست قدرت میں میری جان ہے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوگا جب تک اپنے پڑوسی یا بھائی کے لیے اس چیز کو پسند نہ کرے جسے وہ خود اپنے لیے پسند کرتا ہو۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ اس وقت تک ایمان کامل حاصل نہیں ہوگا، جب تک کہ اپنے بھائی کے لیے بھی ایسی چیز کو پسند نہ کرے جس کو اپنے لیے پسند کرتا ہے، اور اس چیز سے مراد عبادات ہیں یا اشیاء مباحہ، اور جس شخص کا ایمان کامل ہوگا وہ اپنے بھائی کے لیے بھی اسی نعمت کو پسند کرے گا جس کو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔[1]

## جو چیز لائق استفادہ اور قابل استعمال نہ ہو اس کا دوسرے مسلمانوں کو دینا جائز نہیں اور جو چیز پسندیدہ نہ ہو لیکن قابل استعمال ہو اس کا دینا جائز ہے۔

بعض دفعہ ایک چیز کسی کے مزاج کے موافق اور دوسرے کے مخالف ہوتی ہے مثلاً ذیابیطس کے مریض کے لیے میٹھی چیز اور بلند فشار دم کے مریض کے لیے نمکین اور کلسٹرول کی زیادتی اور یرقان کے مریض کے لیے چکنائی اور گوشت منع ہیں، ایسی اشیاء اس حدیث کے عموم میں داخل نہیں ہیں، نیز بعض اشیاء فی نفسہا مفید ہوتی ہیں لیکن اگر بعض اہل ثروت ان کو اپنے لحاظ سے لائق استعمال نہ سمجھیں اور وہ چیز اپنے نوکروں کو دے دیں، اور وہ چیزیں ان کے حق میں مفید ہوں تو وہ بھی اس حکم میں داخل نہیں ہیں، علاوہ ازیں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم دیا ہے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح صحیح مسلم ج ۱ ص ۵۰ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ان تنزل الناس منازلھم[1] — کہ ہر شخص سے اس کی حیثیت اور رتبہ کے لحاظ سے سلوک کرو۔

مثلاً اگر کسی شخص کے ہاں امیر تاجر مہمان ہو تو اس کی مہمان نوازی اس کے رتبہ کے لحاظ سے کی جائے اور اگر ایک عام مزدور مہمان ہو تو اس کی مہمان نوازی اس کی حیثیت سے کی جائے گی، اسی طرح رشتہ داروں کے قریب و بعید اور دوستوں کے ساتھ تعلقات کی ترتیب کے لحاظ سے بھی سلوک میں حسب مراتب فرق ہوگا۔

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جو چیز فی نفسہٖ اپنی افادیت کھو چکی ہو جیسے پھل گل سڑ جائیں یا جو کھانا خراب ہو چکا ہو تو وہ کسی کو نہ دیا جائے۔ یا کوئی چیز ہے تو عمدہ لیکن جس شخص کو دی جا رہی ہے اس کے رتبہ کے اعتبار سے وہ مناسب نہیں ہے جبکہ دینے والا اس کا ہم رتبہ ہو، یا اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ کوئی شخص اپنے لیے جس کام کو ناپسند کرتا ہو اس کا حکم دوسرے کو نہ دے لیکن یہاں بھی جانبین کے درمیان مساوات مرتبہ کی قید ملحوظ ہوگی۔

## بَابُ تَحْرِيمِ اِيْذَآءِ الْجَارِ — پڑوسی کو تکلیف پہنچانے کی ممانعت

۸۰۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى ابْنُ اَيُّوْبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ جَمِيْعًا عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ اَيُّوْبَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ اَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ لَّا يَاْمَنُ جَارُهٗ بَوَائِقَهٗ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کی ایذا رسانی سے اس کا پڑوسی محفوظ نہ ہو وہ جنت میں نہیں جائے گا۔

### پڑوسی کے حقوق کا بیان

جو شخص اس حکم شرعی کو جانتا ہو اور اس کو معمولی اور غیر اہم سمجھ کر پڑوسی کو تکلیف دے یا اس حکم شرعی کی مخالفت یا توہین کرنے کے لیے پڑوسی کو تکلیف دے وہ شخص کافر ہو جائے گا اور مطلقاً جنت میں نہیں جائے گا اور جس شخص کی نیت یہ نہ ہو بلکہ غفلت یا غلبہ معصیت سے مغلوب ہو کر پڑوسی کو ستائے گا اور اس کی تلافی کیے بغیر مر جائے تو وہ اولاً جنت میں نہیں جائے گا، بعد میں سزا بھگت کر بفضلِ الٰہی چلا جائے گا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت سے اس کی مغفرت ہو جائے گی۔

امام غزالی فرماتے ہیں کہ پڑوسی کے حقوق میں سے یہ ہے کہ اس کو ابتداءً سلام کرے اور اس سے زیادہ دیر گفتگو نہ کرے، اس کے خانگی معاملات کی تفتیش نہ کرے۔ بیماری میں اس کی عیادت کرے۔ مصیبت میں اظہار ہمدردی اور موت میں اس کی تعزیت کرے۔ اور تجہیز و تکفین میں شریک ہو، خوشی کے موقع

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، مقدمہ صحیح مسلم ج ۱ ص ۴ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

پر اس کو مبارک باد دے اور اس کی خوشیوں میں شریک ہو، اس کے عیوب معلوم کرنے کی کوشش نہ کرے۔ اس کے گھر میں نظر نہ ڈالے اور اگر اس کے گھر کا اندرونی منظر دکھائی دیتا ہو تو اس کو چھپانے کی کوشش کرے۔ اس کی غیر موجودگی میں اس کے گھر والوں کا خیال رکھے، اور اس کی خواتین سے گفتگو کرنی پڑے تو نظر نیچی رکھے، اس کے بچوں سے پیار کرے اور دین اور دنیا کی بھلائی سے جو باتیں اس کے بچے نہ جانتے ہوں ان کو بتلائے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر پڑوسی تم سے مدد طلب کرے تو مدد کرو، اگر قرض مانگے تو قرض دو۔ فقر اور مرض میں اس کی عیادت کرو۔ مر جائے تو جنازہ میں شریک ہو، خوشی میں مبارک باد دو، اس کی اجازت کے بغیر اس کے مکان کے سامنے اتنا اونچا مکان نہ بناؤ جس سے اس کی ہوا رک جائے (یا بے پردگی ہو، سعیدی) اس کو ایذا مت پہنچاؤ، اگر پھل خرید و تو اس کو ہدیہ دو اگر نہ دے سکو تو اپنے گھر میں چھپکے سے پھل لے جاؤ تاکہ اس کے بچوں کو پتا نہ چلے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم سالن پکاؤ تو اس میں شوربہ زیادہ کر دیا کرو۔ تاکہ بوقت ضرورت پڑوسی کو دے سکو۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پڑوسن اپنی پڑوسن کے تحفہ کو حقیر نہ سمجھے خواہ وہ اس کے پاس بکری کا ایک کھر ہی کیوں نہ بھیجے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کے باغ میں کوئی شریک یا اس کا پڑوسی ہو وہ اس کو باغ خریدنے کی پیشکش کیے بغیر نہ فروخت کرے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر پڑوسی تمہاری دیوار میں اپنا شہتیر رکھنا چاہے تو اس کو منع نہ کرو، حضرت عبداللہ بن عمر بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں پڑوسی کے بارے میں اس قدر احکامات دیے ہیں کہ ہمیں خوف تھا کہ کہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کو ہمارے اموال میں وارث نہ بنا دیں۔

نیز امام غزالی نے فرمایا پڑوسی تین قسم کے ہیں اول وہ جو پڑوسی بھی ہو اور رشتہ دار بھی، اس کا حق سب سے زیادہ ہے، دوسری قسم عام مسلمان پڑوسی ہے، اس کا حق دوسرے درجہ پر ہے، اور اس تفصیل میں تمام احکام اسی سے متعلق ہیں۔ اور تیسرا پڑوسی غیر مسلم شخص ہے اور جو احکام مسلمانوں کے ساتھ خاص نہیں ہیں، ان تمام احکام اور حقوق کا غیر مسلم پڑوسی بھی مستحق ہے۔ [۱]

## بَابُ الْحَثِّ عَلَى إِكْرَامِ الْجَارِ وَالضَّيْفِ وَلُزُومِ الصَّمْتِ إِلَّا عَنِ الْخَيْرِ وَكَوْنِ ذٰلِكَ كُلِّهِ مِنَ الْإِيمَانِ۔

## پڑوسی اور مہمان کی تکریم کرنا اور نیکی کی بات کے سوا خاموش رہنا علامات ایمان سے ہے

[۱] امام ابو حامد محمد بن محمد غزالی متوفی ۵۰۵ ھ، احیاء العلوم ج ۲ ص ۲۱۲ - ۲۱۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت

۸۱- حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى أَنْبَأَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيَقُلْ خَيْرًا أَوْ لِيَصْمُتْ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ جَارَهُ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو اس کو چاہیے کہ اچھی بات کہے یا پھر خاموش رہے، اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے پڑوسی کی عزت کرے، اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے مہمان کی عزت کرے۔

۸۲- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَبِي حَصِينٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلَا يُؤْذِ جَارَهُ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيَقُلْ خَيْرًا أَوْ لِيَسْكُتْ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے پڑوسی کو تکلیف نہ پہنچائے، اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے مہمان کی عزت کرے اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ یا تو اچھی بات کہے یا خاموش رہے۔

۸۳- وَحَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ أَخْبَرَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ أَبِي حَصِينٍ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ فَلْيُحْسِنْ إِلَى جَارِهِ.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت بیان کی جس میں یہ الفاظ ہیں کہ وہ اپنے پڑوسی کے ساتھ اچھا سلوک کرے۔

۸۴- حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ جَمِيعًا عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو أَنَّهُ سَمِعَ نَافِعَ بْنَ جُبَيْرٍ يُخْبِرُ عَنْ أَبِي شُرَيْحٍ الْخُزَاعِيِّ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُحْسِنْ إِلَى جَارِهِ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ وَمَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيَقُلْ خَيْرًا أَوْ لِيَسْكُتْ.

حضرت ابوشریح خزاعی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے پڑوسی کے ساتھ حسن سلوک کرے اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ اپنے مہمان کی عزت کرے اور جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو وہ یا تو اچھی بات کہے یا خاموش رہے۔

## افضلیت سکوت کے مواقع

ہر چند کہ سکوت بہتر ہے لیکن مطلقاً باتیں کرنا مباح ہے، بشرطیکہ وہ جھوٹ، غیبت، تہمت، چاپلوسی اور دیگر ممنوع اور حرام باتیں نہ ہوں، اور بعض دفعہ سکوت حرام ہوتا ہے جبکہ خاموشی سے کسی کو نقصان پہنچنا یقینی ہو، یا کوئی کلمہ حق کو چھپا رہا ہو۔

خلاصہ یہ ہے کہ اظہار حق، یا کسی کو یقینی ضرر سے بچانے کے لیے بولنا واجب ہے اور وعظ و نصیحت اور حکیمانہ باتوں کے لیے بولنا مستحب ہے اور عام دنیاوی باتیں کرنا مباح ہے لیکن اس کے مقابلہ میں سکوت افضل ہے۔

## مہمان کے حقوق اور میزبانی کے آداب

امام غزالی فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مہمان کو ناپسند نہ کرو، جو شخص مہمان کو ناپسند کرتا ہے اللہ تعالیٰ بھی اس شخص کو ناپسند کرتا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غلام ابو رافع بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک مہمان آیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک یہودی کے پاس اپنی زرہ رہن رکھ کر اس کی ضیافت کی، امام غزالی فرماتے ہیں کہ مہمانوں کی ضیافت سے شہرت اور فخر کا ارادہ نہ کرے بلکہ مہمان کو خوش کرنے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی سنت کو اپنانے کا ارادہ کرے۔

امام عبدالوہاب شعرانی فرماتے ہیں کہ جب کوئی مہمان تمہارے پاس آئے تو اس کی ضیافت کے وقت تمہارے دل میں یہ خیال نہیں آنا چاہیے کہ وہ اس دعوت کے عوض میں تمہیں کوئی چیز دے گا یا تم اس سے کوئی دنیوی مطلوب حاصل کر و گے، ورنہ اس دعوت سے اخلاص کی دولت نصیب ہوگی نہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت حاصل ہوگی۔ اصل طریقہ یہ ہے کہ مہمان کے ساتھ خود کھانا کھانا چاہیے۔

امام غزالی فرماتے ہیں کہ اگر ایک دو دن کے بعد مہمان رخصت ہونے کا ارادہ ظاہر کرے کہ میزبان کو چاہیے کہ وہ مہمان کو تنہا کھانا کھانے کا موقع دے ممکن ہے کہ میزبان کا ساتھ کھانا کھانا اس پر گراں گزرتا ہو۔

امام شعرانی لکھتے ہیں کہ حضرت سیدی علی خواص فرماتے ہیں کہ کوئی شخص اس وقت تک کامل نہیں ہوتا جب تک کہ وہ اپنے پاس آنے والے ہر مہمان کی تعظیم و تکریم نہ کرے اور یہ خیال نہ کرے کہ یہ لوگ اس کے پاس اللہ تعالیٰ نے بھیجے ہیں ان کے آنے سے خوش ہو اور سنت نبوی کے مطابق ان سے حسن سلوک اور ان کی خاطر تواضع کرے۔

نیز انہوں نے فرمایا اگر کسی دوسرے شیخ، استاذ یا کسی دوسرے صاحب منصب کے مریدین، تلامذہ اور متعلقین کسی شخص کے ہاں مہمان بن کر جائیں تو ان کے سامنے ان کے ممدوح کی شان میں کوئی کلمہ تنقیص نہ کہے اور نہ ان لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے کی کوشش کرے، جو ان کے ممدوحین سے منقطع ہونے کا سبب ہو بلکہ جس قدر ممکن ہو ان کے سامنے ان کے ممدوحین کی وہ خوبیاں بیان کرے جو درحقیقت ان میں موجود ہوں۔ [1]

[1] امام عبدالوہاب شعرانی المتوفی ۹۷۳ھ، لواقح الانوار القدسیہ ص ۴۴۴-۴۴۵ مطبوعہ مطبعہ مصطفی البابی واولادہ، بمصر ۱۳۸۱ھ

## بَابُ ۱۹ بَیَانِ کَوْنِ النَّهْیِ عَنِ الْمُنْکَرِ مِنَ الْاِیْمَانِ وَاَنَّ الْاِیْمَانَ یَزِیْدُ وَیَنْقُصُ

## برائی سے روکنا ایمان کی علامت ہے، اور ایمان میں زیادتی اور کمی ہوتی ہے۔

۸۵ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ حَدَّثَنَا وَکِیْعٌ عَنْ سُفْیَانَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ کِلَاهُمَا عَنْ قَیْسِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ طَارِقِ بْنِ شِهَابٍ وَهٰذَا حَدِیْثُ اَبِیْ بَکْرٍ قَالَ اَوَّلُ مَنْ بَدَاَ بِالْخُطْبَةِ یَوْمَ الْعِیْدِ قَبْلَ الصَّلٰوةِ مَرْوَانُ فَقَامَ اِلَیْهِ رَجُلٌ فَقَالَ الصَّلٰوةُ قَبْلَ الْخُطْبَةِ فَقَالَ قَدْ تُرِكَ مَا هُنَالِكَ فَقَالَ اَبُوْ سَعِیْدٍ اَمَّا هٰذَا فَقَدْ قَضٰی مَا عَلَیْهِ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَنْ رَاٰی مِنْکُمْ مُنْکَرًا فَلْیُغَیِّرْهُ بِیَدِهٖ فَاِنْ لَّمْ یَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِهٖ فَاِنْ لَّمْ یَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِهٖ وَذٰلِكَ اَضْعَفُ الْاِیْمَانِ۔

حضرت طارق بن شہاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ عید کے دن نماز سے پہلے جس شخص نے سب سے پہلے خطبہ دینا شروع کیا وہ مروان تھا، ایک شخص نے مروان کو ٹوکا اور کہا کہ نماز خطبہ سے پہلے ہوتی ہے، مروان نے جواب دیا کہ وہ دستور اب متروک ہو چکا ہے۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ نے کہا اس شخص پر شریعت کا جو حق تھا وہ اس نے ادا کر دیا۔ میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد سنا ہے کہ تم میں سے جو شخص خلاف شریعت کام دیکھے تو اپنے ہاتھوں سے اس کی اصلاح کرے اور اگر طاقت نہ رکھتا ہو تو زبان سے اس کا رد کرے اور اگر اس کی بھی طاقت نہ رکھتا ہو تو دل سے اس کو برا جانے اور یہ ایمان کا کمزور ترین درجہ ہے۔

۸۶ - حَدَّثَنَا اَبُوْ کُرَیْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِیَةَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ رَجَاءٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ وَعَنْ قَیْسِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ طَارِقِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ فِیْ قِصَّةِ مَرْوَانَ وَحَدِیْثُ اَبِیْ سَعِیْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِیْثِ شُعْبَةَ وَسُفْیَانَ۔

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند ذکر کی ہے۔

۸۷ - حَدَّثَنِیْ عَمْرٌو النَّاقِدُ وَاَبُوْ بَکْرِ بْنُ النَّضْرِ وَعَبْدُ بْنُ حُمَیْدٍ وَاللَّفْظُ لِعَبْدٍ قَالُوْا حَدَّثَنَا یَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ صَالِحِ ابْنِ کَیْسَانَ عَنِ الْحَارِثِ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ الْحَکَمِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے پہلے جس امت میں بھی جو نبی بھیجا اس نبی کے لیے اس کی امت میں سے کچھ مددگار اور اصحاب ہوتے تھے جو اپنے نبی کے طریقہ پر کاربند

بن المسور عن ابی رافع عن عبد الله بن مسعود ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم قال ما من نبی بعثه الله فی امة قبلی الا کان له من امته حواریون واصحاب یاخذون بسنته ویقتدون بامره ثم انها تخلف من بعدهم خلوف یقولون ما لا یفعلون ویفعلون ما لا یؤمرون فمن جاهدهم بیده فهو مؤمن ومن جاهدهم بقلبه فهو مؤمن ولیس وراء ذلک من الایمان حبة خردل قال ابو رافع فحدثته عبد الله بن عمر فانکره علی فقدم ابن مسعود فنزل بقناة فاستتبعنی الیه عبد الله بن عمر یعوده فانطلقت معه فلما جلسنا سالت ابن مسعود عن هذا الحدیث فحدثنیه کما حدثته ابن عمر قال صالح وقد تحدث بنحو ذلک عن ابی رافع۔

٨٨- وحدثنیه ابوبکر بن اسحق بن محمد اخبرنا ابن ابی مریم حدثنا عبد العزیز بن محمد قال اخبرنی الحارث بن الفضیل الخطمی عن جعفر بن عبد الله بن الحکم عن عبد الرحمن بن المسور بن مخرمة عن ابی رافع مولی النبی صلی الله علیه وسلم عن عبد الله بن مسعود ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ما من نبی الا وکان له حواریون یهتدون بهدیه ویستنون بسنته بمثل حدیث صالح ولم یذکر قدوم ابن مسعود واجتماع ابن عمر معه۔

رہے پھر ان صحابہ کے بعد کچھ نالائق لوگ پیدا ہوئے جنھوں نے اپنے فعل کے خلاف قول اور قول کے خلاف فعل کیا لہٰذا جس شخص نے ہاتھوں سے ان کے خلاف جہاد کیا وہ بھی مومن ہے اور جس نے دل سے ان کے خلاف جہاد کیا وہ بھی مومن ہے اور اس کے بعد رائی کے دانہ برابر بھی ایمان کا کوئی درجہ نہیں ہے، ابو رافع کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبد اللہ بن عمر کے سامنے یہ حدیث بیان کی تو انھوں نے اس کو نہیں مانا، اتفاق سے اس وقت حضرت عبد اللہ بن مسعود بھی آچکے تھے اور مدینہ کی ایک وادی قنات میں ٹھہرے ہوئے تھے، حضرت عبد اللہ بن عمر ان کی عیادت کے لیے گئے اور مجھے بھی ساتھ لے گئے، جب ہم سب وہاں جمع ہوئے تو میں نے حضرت عبد اللہ بن مسعود سے اس حدیث کے بارے میں پوچھا انھوں نے وہ حدیث پھر اسی طرح سنائی جس طرح میں حضرت عبد اللہ بن عمر کو سنا چکا تھا۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر نبی کے کچھ حواری (مددگار) ہوتے تھے جو اس نبی کے طریقہ پر کاربند رہتے تھے، باقی روایت اس سے پہلی حدیث کی طرح ہے مگر اس میں حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت عبد اللہ بن عمر کی ملاقات کا ذکر نہیں ہے۔

## خطبہ کو نماز عید پر مقدم کرنے کا پس منظر اور پیش منظر

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں :

مروان نے خطبہ کو عید کی نماز پر اس لیے مقدم کیا تھا کہ لوگ عید کی نماز پڑھ کر چلے جاتے تھے اور اس کا خطبہ سننے کے لیے کوئی نہیں بیٹھتا تھا، اور جو طریقہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم سے ثابت ہے وہ یہ ہے کہ پہلے عید کی نماز پڑھی جائے اور اس کے بعد خطبہ پڑھا جائے اور بنو امیہ کے بعض خلفاء کی مخالفت کا کوئی اعتبار نہیں ہے، تمام فقہاء کا اس پر اتفاق ہے اور اسی پر اجماع ہے اور جب مروان نے خطبہ کو نماز پر مقدم کیا تو اس کو ٹوکا گیا، اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا اس شخص پر جو فرض تھا وہ اس نے ادا کر دیا کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے جو شخص کسی بُرے کام کو دیکھے وہ اس کو اپنے ہاتھوں سے بدلے اور اگر اس کی طاقت نہ رکھے تو اپنی زبان سے ٹوکے اور اگر اس کی استطاعت بھی نہ رکھے تو اس کو اپنے دل سے بُرا جانے۔ اس حدیث میں یہ دلیل بھی ہے کہ مروان سے پہلے ________ اس بدعت کا کسی نے ارتکاب نہیں کیا تھا، اور قاضی عیاض وغیرہ نے جو یہ لکھا ہے کہ اس سے پہلے حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت معاویہ نے بھی خطبہ کو نماز پر مقدم کیا تھا وہ صحیح نہیں ہے۔

ایک سوال یہ ہے کہ حضرت ابوسعید نے خود مروان کو کیوں نہیں ٹوکا، اس کا جواب یہ ہے کہ ہو سکتا ہے کہ حضرت ابوسعید بعد میں آئے ہوں جس وقت وہ شخص ٹوک چکا تھا، دوسرا جواب یہ ہے کہ ہو سکتا ہے کہ حضرت ابوسعید کو اپنی جان پر خطرہ ہو اس لیے انھوں نے خود نہ ٹوکا ہو۔

صحیح مسلم اور صحیح بخاری کی باب صلوٰۃ العید میں یہ روایت ہے کہ جب نماز سے پہلے مروان خطبہ پڑھنے کے لیے منبر کی طرف جا رہا تھا تو حضرت ابوسعید نے مروان کا ہاتھ پکڑ کر کھینچا اور کہا پہلے نماز پڑھو، اس روایت سے معلوم ہوا کہ یہ دو واقعات ہیں۔

## امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی تفصیل اور تحقیق

برائی سے روکنا اور نیکی کا حکم دینا فرض کفایہ ہے، جب بعض لوگ اس فرض کو ادا کر لیں تو باقیوں سے اس کی فرضیت ساقط ہو جاتی ہے، اور جب تمام لوگ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو ترک کر دیں تو سب گنہگار ہوں گے، اور جس جگہ کوئی اور شخص بُرائی سے روکنے والا نہ ہو اور وہاں صرف ایک عالم ہو تو اس پر برائی سے روکنا فرض عین ہے۔ مثلاً کوئی شخص اپنی بیوی کو، اپنی اولاد کو یا اپنے نوکر کو کوئی بُرا کام کرتے دیکھے یا کسی نیکی میں تقصیر کرتا ہوا پائے تو اس کے لیے نہی عن المنکر فرض ہے۔

امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ شخص خود کامل ہو تمام احکام شرعیہ پر عامل اور تمام محرمات شرعیہ سے مجتنب ہو اور نہ ہی یہ حکام کے ساتھ خاص ہے اور نہ ہی علماء کے ساتھ مخصوص ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ جو احکام ظاہر اور مشہور ہیں مثلاً نماز، روزہ کی فرضیت، جھوٹ، قتل، زنا اور چوری وغیرہ کی حرمت ان کا علم ہر مسلمان کو ہے اور ہر مسلمان پر لازم ہے کہ وہ مثلاً نماز نہ پڑھنے اور جھوٹ بولنے پر ٹوکے اور نیکی کا حکم دے اور بُرائی سے روکے، اور جو احکام شرعیہ غامض اور دقیق ہیں یا جن کا تعلق اجتہاد سے ہے، عام لوگوں کا ان میں دخل نہیں ہے اور نہ وہ اس میں انکار کر سکتے ہیں (مثلاً

روزہ میں انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹتا ہے یا نہیں، ٹیلی فون پر نکاح ہوتا ہے یا نہیں، اعضاء اور قرنیہ کی پیوند کاری، انتقال خون وغیرہ) جو مسئلہ اجتہادی اور مختلف فیہ ہو، مثلاً کسی مجتہد کے نزدیک جائز اور کسی کے نزدیک ناجائز ہو اور عمل کرنے والا کسی مفتی کے فتویٰ کے مطابق عمل کر رہا ہو تو اس کو گناہ نہیں ہو گا خواہ وہ دوسرے مجتہد کے نزدیک ناجائز ہی کیوں نہ ہو، ایسی صورت میں بھی عالم کو چاہیے کہ اس کو نرمی سے سمجھائے تاکہ وہ ایسی صورت پر عمل کرے جس میں کسی مجتہد کا اختلاف نہ ہو، مثلاً بیمار روزہ دار، اگر روزہ میں انجکشن لگواتا ہے تو اس روزہ کی قضا کر لے۔

## امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے متعلق قرآن مجید کی آیات

ولتکن منکم امة یدعون الی الخیر و یامرون بالمعروف وینهون عن المنکر۔
(آل عمران: ۱۰۴)

اور تم میں سے ایک گروہ ایسے لوگوں کا ہونا چاہیے جو بھلائی کی طرف بلائیں، نیکی کا حکم دیں اور برائی سے روکیں۔

کنتم خیر امة اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنهون عن المنکر۔
(آل عمران: ۱۱۰)

ان سب امتوں میں جو لوگوں کے لیے ظاہر کی گئی ہیں تم بہترین امت ہو، تم نیکی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے روکتے ہو۔

یٰبنی اقم الصلوٰة وامر بالمعروف وانه عن المنکر۔ (لقمان: ۱۷)

اے میرے بیٹے نماز قائم رکھو، اور نیکی کا حکم دے اور برائی سے روک۔

وان طائفتان من المؤمنین اقتتلوا فاصلحوا بینهما فان بغت احدٰهما علی الاخرٰی فقاتلوا التی تبغی حتی تفیٓء الی امر الله۔
(حجرات: ۹)

اور اگر ایمان والوں کی دو جماعتیں آپس میں جنگ کریں تو ان میں صلح کرا دو، پھر اگر ان میں سے ایک جماعت دوسری پر زیادتی کرے تو اس جماعت سے جنگ کرو جو زیادتی کرے، حتیٰ کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے۔

لعن الذین کفروا من بنی اسرآءیل علی لسان داؤد وعیسی ابن مریم ذٰلک بما عصوا وکانوا یعتدون ٥ کانوا لا یتناهون عن منکر فعلوه لبئس ما کانوا یفعلون ٥
(مائدہ: ۷۸-۷۹)

بنو اسرائیل سے جنھوں نے کفر کیا، وہ داؤد اور عیسیٰ بن مریم کی زبان پر لعنت کیے گئے، اس کی وجہ یہ ہے کہ انھوں نے نافرمانی کی، اور وہ حد سے تجاوز کرتے تھے، وہ ایک دوسرے کو ان برے کاموں سے نہیں روکتے تھے جو انھوں نے کیے تھے۔ یقیناً وہ بہت ہی برے کام کرتے تھے۔

حضرت ابوبکر جصاص حنفی لکھتے ہیں:
ان آیات کا تقاضا یہ ہے کہ امر بالمعروف اور

## امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے متعلق احادیث

نہی عن المنکر واجب ہے، اور اس کے کئی مراتب ہیں، پہلا مرتبہ یہ ہے کہ اگر طاقت ہو تو برائی کو ہاتھ سے روک دے اور اگر برائی کو ہاتھ سے روکنے میں اس کی جان کو خطرہ ہو تو زبان سے برائی کا انکار کرے، اور اگر زبان سے برائی کو روکنے میں بھی جان کا خطرہ ہو تو دل سے اس برائی کا انکار کرے، اس باب کی احادیث میں بھی یہی بیان کیا گیا ہے۔ سعیدی غفرلہٗ) اور حضرت عبداللہ بن جریر بجلی اپنے والد سے روایت کرتے ہیں جس قوم میں کثرت سے گناہ کیا جائے اور ان کو گناہ سے روکا نہ جائے تو اللہ تعالیٰ ان سب پر عذاب نازل کرتا ہے، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بنو اسرائیل پر جو پہلا نقصان داخل ہوا وہ یہ تھا کہ ایک شخص کسی شخص سے ملاقات کر کے کہتا اے شخص! اللہ سے ڈرو اور اس کام کو چھوڑ دو، کیونکہ یہ کام تمہارے لیے جائز نہیں ہے، پھر اگلے دن جب اس سے ملتا تو اس کو منع نہ کرتا، اس کے ساتھ کھاتا پیتا اور اٹھتا بیٹھتا، جب انھوں نے اس طرح کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے دل ایک دوسرے کے موافق کر دیے، اور حضرت داؤد اور حضرت عیسیٰ کی زبانوں سے ان پر لعنت بھیجی، پھر فرمایا خدا کی قسم تم ضرور نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا اور ظلم کرنے والوں کے ہاتھ پکڑ لینا اور تم اس کو حق کی طرف موڑ دینا، اور اس کو حق پر مجبور کرنا، امام ابو داؤد نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے۔

اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ جب کوئی شخص کسی برائی سے روکے تو پھر برے کام کرنے والے کے ساتھ بیٹھے نہ کھائے اور نہ پیے۔

## کن حالات میں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو ترک کرنا جائز ہے

قرآن مجید میں ہے:

یا یھا الذین امنوا علیکم انفسکم لا یضرکم من ضل اذا اھتدیتم۔ (مائدہ ۱۰۵)

اے ایمان والو! تم اپنی جانوں کی فکر کرو جب تم ہدایت پر ہو تو کوئی گمراہ تم کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

حضرت ابوبکر نے ایک خطبہ میں اس آیت کی تلاوت کر کے فرمایا تم اس آیت کا غلط مطلب لیتے ہو، ہم نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب لوگ کسی ظلم کرنے والے کو دیکھیں اور اس کے ہاتھوں کو نہ پکڑیں، تو قریب ہے اللہ تعالیٰ ان سب پر عذاب نازل فرمائے، ابو امیہ شعبانی بیان کرتے ہیں کہ ہم نے ابو ثعلبہ خشنی سے اس آیت کے متعلق پوچھا انھوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کے متعلق سوال کیا تھا، آپ نے فرمایا تم نیکی کا حکم دیتے رہو اور برائی سے روکتے رہو حتیٰ کہ جب تم یہ دیکھو کہ بخل کی اطاعت کی جا رہی ہے اور خواہش کی پیروی کی جا رہی ہے، دنیا کو ترجیح دی جا رہی ہے اور ہر شخص اپنی رائے پر اترا رہا ہے، اس وقت تم صرف اپنی جان کی فکر کرو اور عوام کو چھوڑ دو، کیونکہ تمہارے بعد صبر کے ایام ہیں، ان ایام میں صبر کرنا انگارے پکڑنے کے مترادف ہے اس وقت میں ایک عمل کرنے والے کو پچاس عمل کرنے والوں کا اجر ملیگا۔

یہ حدیث اس چیز پر دلالت کرتی ہے کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے دو حال ہیں، ایک حال وہ ہے جس میں برائی کو بدلنا اور اس کو مٹانا ممکن ہو، اس حال میں جس شخص کے لیے برائی کو اپنے ہاتھوں سے مٹانا ممکن ہو اس پر اس برائی کو مٹانا فرض ہے، اور اس کی کئی صورتیں ہیں، ایک صورت یہ ہے کہ وہ برائی کو تلوار سے مٹائے مثلاً ایک شخص اس کو یا کسی اور شخص کو قتل کرنے کا قصد کرے، یا اس کا مال لوٹنے کا قصد کرے، یا اس کی بیوی سے

زنا کرنے کا قصد کرے، اور اس کو یقین ہو کہ زبانی منع کرنے سے وہ باز نہیں آئے گا یا بغیر ہتھیار کے اس سے جنگ کی (مثلاً تھپڑ یا مکہ مارا) تب بھی باز نہیں آئے گا تب اس پر لازم ہے کہ اس کو قتل کر دے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے "تم میں سے جو شخص برائی دیکھے اس کو اپنے ہاتھ سے مٹائے"، اور جو شخص برائی کر رہا ہے اگر اس کو قتل کیے بغیر اس برائی کو مٹانا ناممکن نہ ہو تو اس کو قتل کرنا اس پر فرض ہے، اور اگر اس کو ظن غالب ہو کہ بغیر ہتھیار کے بھی اس برائی کو مٹانا ممکن ہے (مثلاً تھپڑ اور مکے مارنے سے) تو پھر اس کو قتل کرنا جائز نہیں ہے، اور اگر اس کو یہ گمان ہو کہ اب اگر اس کو بغیر ہتھیار کے مارا یا زبان سے منع کیا تو یہ باز آجائے گا لیکن بعد میں انتہی سزا سے باز نہیں آئے گا اور اس کو قتل کیے بغیر یہ برائی نہیں مٹ سکے گی تو پھر اس کو قتل کرنا لازم ہے۔ ایک آدمی کے لیے ملکی قانون کو اپنے ہاتھ میں لینا جائز نہیں ہے، البتہ اگر کوئی شخص کسی مسلمان کی جان یا مال یا عزت پر حملہ آور ہو تو وہ اپنی یا دوسرے مسلمان کی جان، مال اور عزت بچانے کے لیے مزاحمت کرے اور اگر اس مزاحمت کے دوران وہ حملہ آور اس کے ہاتھوں مارا جائے تو اس سے شرعاً کوئی مواخذہ نہیں ہے۔ (سعیدی غفرلہٗ)۔

ابن رستم نے امام محمد سے نقل کیا ہے کہ ایک آدمی نے کسی کا سامان چھین لیا تو تمہارے لیے اس کو قتل کرنا جائز ہے حتیٰ کہ تم اس کا سامان چھڑا لو اور اس آدمی کو واپس کر دو، اسی طرح امام ابوحنیفہ نے فرمایا جو چور مکان میں نقب لگا رہا ہو تمہارے لیے اس کو قتل کرنا جائز ہے، اور جو آدمی تمہارا دانت توڑنا چاہتا ہو (مدافعت میں) تمہارا اس کو قتل کرنا جائز ہے، بشرطیکہ تم ایسی جگہ پر ہو جہاں لوگ تمہاری مدد کو نہ پہنچیں، اور ہم نے جو یہ ذکر کیا ہے اس کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

فقاتلوا التی تبغی حتی تفیٓئ الی امر اللہ (حجرات: ۹)

جو جماعت زیادتی کرے، اس سے اس وقت تک جنگ کرو حتیٰ کہ وہ اللہ کے امر کی طرف لوٹ آئے

اسی طرح حدیث میں ہے: "تم میں سے جو شخص کسی برائی کو دیکھے وہ اس کو اپنے ہاتھوں سے مٹائے" اس لیے جب کوئی شخص کسی برائی کو دیکھے تو اس کو ہاتھ سے مٹائے خواہ برائی کرنے والے کو قتل کرنا پڑے اور اگر وہ زبان سے منع کرنے سے باز آجائے تو اس کو زبان سے منع کرے، یہ حکم ہر اس برائی کے لیے ہے جو علی الاعلان کی جارہی ہو اور اس پر اصرار کیا جارہا ہو، مثلاً کوئی شخص بھتہ اور جبری ٹیکس وصول کرے اور جب ہاتھ سے برائی کو مٹانا اور زبان سے منع کرنا دونوں میں اس کی جان کو خطرہ ہو تو اس کے لیے سکوت جائز ہے اور اس وقت اس پر لازم ہے کہ اس برائی سے اور ان برائی کرنے والوں سے الگ ہو جائے۔

قرآن مجید میں ہے:

علیکم انفسکم لا یضرکم من ضل اذا اھتدیتم۔

تم اپنی جانوں کی فکر کرو جب تم ہدایت پر ہو تو کوئی گمراہ تم کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا: جب تک تمہاری بات کو قبول کیا جائے تم نیکی کا حکم دو اور برائی سے روکو، اور جب تمہاری بات کو قبول نہ کیا جائے تو پھر تم اپنی جان کی فکر کرو، اسی طرح حضرت ابوثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نیکی کا حکم دیتے رہو اور برائی سے روکتے

رہو حتیٰ کہ جب تم یہ دیکھو کہ بخل کی اطاعت کی جارہی ہے، خواہش کی پیروی کی جارہی ہے، دنیا کو ترجیح دی جارہی ہے اور ہر شخص اپنی رائے پر اترا رہا ہے تو پھر تم اپنی جان کی فکر کرو اور لوگوں کی فکر کرنا چھوڑ دو۔ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جب لوگ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو قبول نہ کریں اور اپنی خواہشات اور آراء کی پیروی کریں تو پھر تمہارے لیے ان کو چھوڑنے کی گنجائش ہے اور تم اپنی فکر کرو اور لوگوں کو ان کے حال پر چھوڑ دو اور جب لوگوں کا یہ حال ہو تو پھر آپ نے برائی پر ٹوکنے کو ترک کرنا مباح کر دیا۔

## امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے لیے خود نیک ہونا ضروری نہیں ہے۔

علامہ ابوبکر رازی فرماتے ہیں قرآن مجید اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث سے ہم نے یہ واضح کر دیا ہے کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر فرض کفایہ ہے اور جب بعض لوگ اس فرض کو ادا کرلیں تو پھر یہ باقیوں سے ساقط ہو جاتا ہے، اور اس فرض کی ادائیگی میں نیک اور بد کا کوئی فرق نہیں ہے کیونکہ اگر کوئی شخص کسی ایک فرض کو ترک کر دے تو اس کی وجہ سے باقی فرائض اس سے ساقط نہیں ہوتے، کیا تم نہیں دیکھتے کہ اگر کوئی شخص نماز نہ پڑھے تو اس سے روزہ اور دیگر عبادات کی فرضیت ساقط نہیں ہوتی، اسی طرح جو شخص تمام نیکیاں نہ کرے اور کسی برائی سے نہ رکے تو اس سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی فرضیت ساقط نہیں ہوتی، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں صحابہ کی ایک جماعت حاضر ہوئی۔ انھوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! یہ بتائیے کہ اگر ہم تمام نیکیوں پر عمل کرلیں حتیٰ کہ کوئی نیکی باقی نہ بچے مگر ہم نے اس پر عمل کر لیا ہو اور تمام ——— برائیوں سے بچیں حتیٰ کہ کوئی برائی نہ بچے مگر ہم اس سے رک چکے ہوں تو ——— کیا اس وقت ہمارے لیے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو ترک کرنے کی اجازت ہے؟ آپ نے فرمایا نیکیوں کا حکم دو، خواہ تم نے تمام نیکیوں پر عمل نہ کیا ہو اور برائی سے روکو خواہ تم برائی سے نہ رکتے ہو۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی ادائیگی کو باقی تمام فرائض کی ادائیگی کے مساوی قرار دیا ہے، جس طرح بعض واجبات میں تقصیر کے باوجود دیگر فرائض کا ادا کرنا ساقط نہیں ہوتا اسی طرح بعض واجبات میں تقصیر کے باوجود امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ ساقط نہیں ہوتا۔

## ہتھیاروں سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو فتنہ کہنے کا بطلان

علماء امت میں سے صرف ایک جاہل قوم نے یہ کہا ہے کہ باغی جماعت سے قتال نہ کیا جائے اور ہتھیاروں کے ساتھ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر نہ کیا جائے، انھوں نے کہا جب امر بالمعروف اور نہی المنکر میں ہتھیار اٹھانے کی ضرورت پڑے تو یہ فتنہ ہے، حالانکہ قرآن مجید میں ہے:

فقاتلوا التی تبغی حتی تفیٓء الی امر اللہ۔

جو جماعت بغاوت کرے اس سے جنگ کرو حتیٰ کہ وہ اللہ کے امر کی طرف لوٹ آئے۔

ان لوگوں نے یہ کہا کہ سلطان کے ظلم اور جور پر انکار نہ کیا جائے، البتہ سلطان کا غیر اگر برائی کرے تو اس کو قول سے منع کیا جائے اور بغیر ہتھیار کے ہاتھ سے منع کیا جائے یہ لوگ بدترین امت ہیں، امام ابوداؤد نے

اپنی سند کے ساتھ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سب سے افضل جہاد یہ ہے کہ ظالم سلطان یا ظالم امیر کے سامنے کلمۂ حق کہا جائے۔ اور حضرت ابو عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سید الشہداء حمزہ بن عبد المطلب ہیں اور وہ شخص جس نے ظالم حاکم کے سامنے کھڑے ہو کر اس کو نیکی کا حکم دیا اور برائی سے روکا اور اس کی پاداش میں اس کو قتل کر دیا گیا[1]

## کسی شخص سے محبت کی وجہ سے امر بالمعروف کو ترک نہ کیا جائے

کسی شخص سے دوستی اور محبت کی وجہ سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو ترک نہیں کرنا چاہیے، نہ کسی شخص کے نزدیک قدر و منزلت بڑھانے اور اس سے کوئی فائدہ طلب کرنے کے لیے مداہنت اپنے جائز ہے اور دنیاوی مفاد کے لیے نہی عن المنکر کو ترک کرنا کرنی چاہیے کیونکہ کسی شخص سے دوستی اور محبت کا تقاضا یہ ہے کہ اس کے ساتھ خیر خواہی کی جائے اور اس کی خیر خواہی یہ ہے کہ اس کو آخرت کی فلاح کی ہدایت دی جائے اور اس کو آخرت کے عذاب سے بچایا جائے اور کسی انسان کا سچا دوست وہی ہے جو اس کے لیے آخرت کی بھلائی کی سعی کرے، اور اگر وہ فرائض اور واجبات کی ادائیگی میں تقصیر کر رہا ہو تو اسے ان فرائض کی ادائیگی کا حکم دے اور اگر وہ کسی برائی کا ارتکاب کر رہا ہو تو اس کو برائی سے روکے۔

## امر بالمعروف میں ملائمت کو اختیار کیا جائے۔

امر بالمعروف اور نہی عن المنکر میں نرمی اور ملائمت کو اختیار کرنا چاہیے تاکہ وہ مؤثر ہو، امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا جس شخص نے اپنے مسلمان بھائی کو تنہائی میں نصیحت کی اس نے خیر خواہی کی اور جس نے کسی شخص کو لوگوں کے سامنے نصیحت کی اور ملامت کی اس نے اس کو شرمندہ اور رسوا کیا۔

اگر کسی برائی کو اپنے ہاتھوں سے مٹانے کی ملکی توانین کو اپنے ہاتھوں میں لینا لازم نہیں آتا تو اس برائی کو اپنے ہاتھوں سے مٹایا جائے ورنہ زبان سے اس کی اصلاح کی کوشش کی جائے، اور اگر اس پر بھی قادر نہ ہو تو پھر اس برائی کو دل سے ناپسند کرے۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ حکام اور ارباب اقتدار پر لازم ہے کہ وہ برائی کو اپنے ہاتھوں سے مٹائیں، مثلاً قاتل کو قصاص میں قتل کریں اور چور کا ہاتھ کاٹیں، زانی کو کوڑے لگائیں یا رجم کریں اسی طرح دیگر حدود اللہیہ جاری کریں۔ اور علماء پر لازم ہے کہ وہ زبان سے برائی کی مذمت کریں اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ انجام دیں، اور عوام کو چاہیے کہ وہ ہر برائی کو دل سے برا جانیں، لیکن صحیح یہ ہے کہ جس شخص کے سامنے ظلم اور زیادتی ہو وہ اس کو حسب مقدور مٹانے کی کوشش کرے جیسا کہ ہم نے اس سے پہلے تو ضیحین میں بیان کیا ہے۔

## خلوت کا معنی

اس حدیث میں ہے انبیاء کے حواریوں کے بعد خلوف آئے، جو ان کاموں کا حکم دیتے تھے جو خود نہیں کرتے تھے اور وہ کام کرتے تھے جن کو وہ کہتے نہیں تھے۔

---

[1] علامہ ابوبکر احمد بن علی رازی جصاص حنفی متوفی ٣٧٠ھ، احکام القرآن ج ٢ ص ٣٢، ٣٠ ملخصاً، مطبوعہ سہیل اکیڈمی لاہور ١٤٠٠ھ

علامہ نووی خلوف کا معنی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

خلوف، خلف کی جمع ہے اور خلف بعد میں آنے والے برے لوگوں کو کہتے ہیں اور خلف بعد میں آنے والے اچھے لوگوں کو کہتے ہیں[1]

علامہ ابن منظور نے بیان کیا ہے کہ خلف کی جمع اخلاف اور خلف کی جمع خلوف آتی ہے۔[2]

## بَابُ ٢٠ تَفَاضُلِ اَهْلِ الْاِيْمَانِ فِيْهِ وَرُجْحَانِ اَهْلِ الْيَمَنِ فِيْهِ

## اہل ایمان کی ایمان میں ایک دوسرے پر فضیلت اور اہل یمن کی ایمان میں ترجیح

۸۹ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ حَدَّثَنَا ابْنُ اِدْرِيْسَ كُلُّهُمْ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ ابْنِ اَبِيْ خَالِدٍ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبٍ الْحَارِثِيُّ وَاللَّفْظُ لَهٗ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ قَالَ سَمِعْتُ قَيْسًا يَرْوِيْ عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ قَالَ اَشَارَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهٖ نَحْوَ الْيَمَنِ فَقَالَ اَلَا اِنَّ الْاِيْمَانَ هٰهُنَا وَاِنَّ الْقَسْوَةَ وَغِلَظَ الْقُلُوْبِ فِي الْفَدَّادِيْنَ عِنْدَ اُصُوْلِ اَذْنَابِ الْاِبِلِ حَيْثُ يَطْلُعُ قَرْنَا الشَّيْطٰنِ فِيْ رَبِيْعَةَ وَمُضَرَ

حضرت ابو مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف اشارہ کر کے فرمایا سنو ایمان اس طرف ہے اور شقاوت اور سنگدلی (مدینہ کی شرقی جانب) ربیعہ اور مضر میں ہے جو بکثرت اونٹ پالتے ہیں اور اونٹوں کی دُموں کے پیچھے ہانکتے ہوئے جاتے ہیں۔ اس جگہ سے شیطان کے دو سینگ نکلیں گے۔

۹۰ - حَدَّثَنَا اَبُو الرَّبِيْعِ الزَّهْرَانِيُّ اَنْبَاَنَا حَمَّادٌ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ جَاءَ اَهْلُ الْيَمَنِ هُمْ اَرَقُّ اَفْئِدَةً اَلْاِيْمَانُ يَمَانٍ وَالْفِقْهُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَّةٌ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اہل یمن آئے ہیں ان کے دل سب سے زیادہ نرم ہیں اور فقہ اور حکمت دونوں یمنی ہیں۔

۹۱ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ ح وَحَدَّثَنِيْ عَمْرٌو النَّاقِدُ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ يُوْسُفَ الْاَزْرَقُ كِلَاهُمَا عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا کہ اس سے بھی اسی طرح روایت منقول ہے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۵۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ جمال الدین محمد بن مکرم ابن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۹ ص ۹۰، مطبوعہ نشر ادب الحوزہ ایران، ۱۴۰۵ھ

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ.

۹۲۔ وَحَدَّثَنِي عَمْرٌو النَّاقِدُ وَحَسَنٌ الْحُلْوَانِيُّ قَالَا حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ سَعْدٍ حَدَّثَنَا أَبِي عَنْ صَالِحٍ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَتَاكُمْ أَهْلُ الْيَمَنِ هُمْ أَضْعَفُ قُلُوبًا وَأَرَقُّ أَفْئِدَةً الْفِقْهُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَةٌ.

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے پاس اہل یمن آئے ہیں ان کے دل سب سے زیادہ نرم ہیں اور فقہ اور حکمت یمنی ہیں۔

۹۳۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رَأْسُ الْكُفْرِ نَحْوَ الْمَشْرِقِ وَالْفَخْرُ وَالْخُيَلَاءُ فِي أَهْلِ الْخَيْلِ وَالْإِبِلِ الْفَدَّادِينَ أَهْلِ الْوَبَرِ وَالسَّكِينَةُ فِي أَهْلِ الْغَنَمِ.

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کفر کا گڑھ (مدینہ کے) مشرق میں ہے اور فخر اور غرور، گھوڑے اور اونٹ رکھنے والوں میں ہے، اور تواضع اور کمزور لوگ بکریاں چرانے والوں میں ہے۔

---

۹۴۔ وَحَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ وَابْنُ حُجْرٍ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْإِيمَانُ يَمَانٍ وَالْكُفْرُ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالسَّكِينَةُ فِي أَهْلِ الْغَنَمِ وَالْفَخْرُ وَالرِّيَاءُ فِي الْفَدَّادِينَ أَهْلِ الْخَيْلِ وَالْوَبَرِ.

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایمان یمنی ہے اور کفر (مدینہ کے) مشرق میں ہے اور عاجزی بکریاں چرانے والوں میں اور غرور گھوڑے اور اونٹ رکھنے والوں میں ہے۔

۹۵۔ وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ الْفَخْرُ وَالْخُيَلَاءُ فِي الْفَدَّادِينَ أَهْلِ الْوَبَرِ وَالسَّكِينَةُ فِي أَهْلِ الْغَنَمِ.

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، غرور اور تکبر، اونٹ اور گھوڑے رکھنے والوں میں اور عاجزی بکریاں چرانے والوں میں ہے۔

۹۶۔ وَحَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الدَّارِمِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهَذَا

---

امام مسلم نے زہری سے ایسی ہی ایک سند بیان کر کے فرمایا کہ اس سند کے ساتھ روایت ہیں

الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَزَادَ الْإِيمَانُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَةٌ.

یہ اضافہ بھی ہے ایمان اور حکمت یمنی ہیں۔

٩٧ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْيَمَانِ عَنْ شُعَيْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ جَاءَ أَهْلُ الْيَمَنِ هُمْ أَرَقُّ أَفْئِدَةً وَأَضْعَفُ قُلُوبًا الْإِيمَانُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَةٌ وَالسَّكِينَةُ فِي أَهْلِ الْغَنَمِ وَالْفَخْرُ وَالْخُيَلَاءُ فِي الْفَدَّادِينَ أَهْلِ الْوَبَرِ قِبَلَ مَطْلِعِ الشَّمْسِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اہل یمن آئے ہیں ان کے دل سب سے زیادہ نرم ہیں، ایمان اور حکمت یمنی ہیں، عاجزی بکریاں چلانے والوں میں ہے اور فخر وسادہ اونٹ رکھنے والوں میں ہے جو کہ مشرق کی جانب رہتے ہیں۔

٩٨ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَتَاكُمْ أَهْلُ الْيَمَنِ هُمْ أَلْيَنُ قُلُوبًا وَأَرَقُّ أَفْئِدَةً الْإِيمَانُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَةٌ رَأْسُ الْكُفْرِ قِبَلَ الْمَشْرِقِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے پاس اہل یمن آئے ہیں ان کے دل سب سے زیادہ نرم ہیں، ایمان اور حکمت یمنی ہیں، اور کفر کا گڑھ مدینہ کے مشرق میں ہے۔

٩٩ - وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا جَرِيرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ رَأْسُ الْكُفْرِ قِبَلَ الْمَشْرِقِ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اس میں آخری جملہ نہیں ہے۔

١٠٠ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ ح وَحَدَّثَنِي بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ يَعْنِي ابْنَ جَعْفَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيثِ جَرِيرٍ وَزَادَ الْفَخْرُ وَالْخُيَلَاءُ فِي أَصْحَابِ الْإِبِلِ وَالسَّكِينَةُ وَالْوَقَارُ فِي أَصْحَابِ الشَّاءِ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور بتلایا کہ اس سند کے ساتھ روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں غرور اور تکبر اونٹ رکھنے والوں میں اور عاجزی اور وقار بکریاں رکھنے والوں میں ہے۔

١٠١ - وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ الْحَارِثِ الْمَخْزُومِيُّ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ شقاوت اور سنگ دلی مدینہ کے مشرق میں ہے، اور ایمان اہل حجاز میں ہے۔

يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ غِلَظُ الْقُلُوْبِ وَالْجَفَاءُ فِي الْمَشْرِقِ وَالْإِيْمَانُ فِي أَهْلِ الْحِجَازِ.

## یمن کی طرف ایمان کی نسبت کرنے کی توجیہ

حدیث نمبر ۹۸ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف اشارہ کرکے فرمایا: سنو ایمان اس طرف ہے۔

علامہ نووی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

بعض علماء نے اس حدیث کو ظاہر پر محمول نہیں کیا، کیونکہ ایمان کا مبداء تو مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ میں ہے اور اس حدیث کی حسب ذیل توجیہات ہیں:

(۱)۔ یمن سے مراد مکہ ہے کیونکہ مکہ تہامہ سے ہے اور تہامہ ارض یمن سے ہے۔

(۲)۔ یمن سے مراد مکہ اور مدینہ ہے کیونکہ جس وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم تبوک میں تھے اس وقت آپ نے یہ ارشاد فرمایا تھا، اس وقت مکہ اور مدینہ آپ کے اور یمن کے درمیان میں تھا تو آپ نے یمن کی جانب اشارہ کرکے فرمایا ایمان اس طرف ہے اور اس بات سے آپ کی مراد مکہ اور مدینہ تھی، جیسے کعبہ کے ان دو کونوں کو ارکان یمانیہ کہتے ہیں جو یمن کی جانب ہیں۔

(۳)۔ اہل یمن سے مراد انصار ہیں، کیونکہ وہ اصل میں یمن کے رہنے والے تھے اور چونکہ انہوں نے آپ کی نصرت کی تھی، اس لیے آپ نے ایمان کو ان کی طرف منسوب کیا۔

بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ یہ حدیث اپنے ظاہر پر محمول ہے اور یمن کی طرف ایمان کی نسبت کرنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ میں ایمان نہ ہو، اور یمن والوں سے مراد وہ لوگ ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں یمن میں رہتے تھے، تمام اہل یمن کے لوگ مراد نہیں ہیں۔[1]

## اونٹ پالنے والوں میں سنگدلی کی وجہ

اسی حدیث میں ہے شقاوت اور سنگدلی قبیلہ ربیعہ اور مضر میں ہے جو بہ کثرت اونٹ پالتے ہیں۔

علامہ ابی مالکی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

اونٹوں کا ذکر اونٹوں کی خصوصیت کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ ان سے مراد مال کی کثرت ہے کیونکہ لوگوں کو حقیر جاننے اور تکبر کرنے کا سبب مال کی کثرت ہے، اور اونٹوں کا ذکر اس لیے کیا گیا ہے کہ اس زمانہ میں عرب میں مال کی کثرت کی علامت اونٹوں کی کثرت تھی۔[2]

---

۱۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۵۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲۔ علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۱۵۸، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت

## شیطان کے دو سینگوں سے کیا مراد ہے؟

نیز اس حدیث میں ہے کہ (مدینہ کے) مشرق سے شیطان کے دو سینگ نکلیں گے۔

علامہ ابی مالکی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

مشرق سے مراد مدینہ کا مشرق ہے اور وہ نجد ہے، اسی طرح تبوک کے مشرق میں بھی نجد ہی ہے، نیز اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی کہ: اے اللہ! ہمارے یمن اور شام میں برکت دے، صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارے نجد میں؟ تیسری بار آپ نے فرمایا وہاں زلزلے اور طاعون ہوگا، اور شیطان کا سینگ وہیں سے نکلے گا، ایک اور حدیث میں ہے اے اللہ! مضر کو سختی سے کچل دے، اور مضر بھی نجد میں ہے۔ [1]

صوبہ نجد میں ایک مقام ہے عیینہ اسی جگہ مسیلمہ کذاب پیدا ہوا اور اسی جگہ محمد بن عبدالوہاب نجدی پیدا ہوا، اور ان کی وجہ سے لوگوں کے عقائد متزلزل ہوئے، اور بہت فتنے ظاہر ہوئے۔ ہو سکتا ہے کہ اس حدیث میں شیطان کے جن دو سینگوں کا ذکر کیا گیا ہے اس سے مراد یہی دو شخص ہوں۔

## فقہ اور حکمت کی تعریفات

حدیث نمبر ۹۷ میں ہے: ایمان اور حکمت یمنی ہے۔

علامہ ابی مالکی نے جو حدیث نقل کی ہے اس میں یہ الفاظ ہیں ایمان یمانی ہے، فقہ یمانی ہے اور حکمت یمانیہ ہے، نور محمد مدارس المطابع کے نسخہ میں فقہ کا لفظ نہیں ہے لیکن اس کے ساتھ جو علامہ نووی کی شرح ہے اس میں فقہ کا لفظ ہے۔

علامہ ابی مالکی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

فقہ کا لغوی معنی فہم، اور اصطلاحی معنی ہے: احکام شرعیہ فرعیہ جو دلائل تفصیلیہ سے حاصل کیے گئے ہوں، امام ابوحنیفہ نے فقہ کی تعریف کی: نفس کا اپنے نفع اور ضرر کو جان لینا، اور یہاں فقہ سے مراد دین کی فہم ہے اور حکمت کا لغوی معنی ہے: جو چیز جہل سے منع کرے، ابن درید نے کہا ہر وہ علم جو حسن اور کمال کی طرف پہنچائے اور نقص اور قبیح سے مانع ہو وہ حکمت ہے۔ [2]

## بَابُ بَيَانِ أَنَّهُ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ إِلَّا الْمُؤْمِنُونَ وَأَنَّ مَحَبَّةَ الْمُؤْمِنِينَ مِنَ الْإِيمَانِ وَأَنَّ إِفْشَاءَ السَّلَامِ سَبَبٌ لِحُصُولِهَا

## جنت میں صرف مومنین داخل ہوں گے مومنین سے محبت رکھنا ایمان کی علامت ہے اور زیادہ سلام کرنا محبت کا سبب ہے

۱۰۲۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

---

۱۔ علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۵۹، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

۲۔ " " " " اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۱۶۰

أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ حَتَّى تُؤْمِنُوا وَلَا تُؤْمِنُوا حَتَّى تَحَابُّوا أَوَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى شَيْءٍ إِذَا فَعَلْتُمُوهُ تَحَابَبْتُمْ أَفْشُوا السَّلَامَ بَيْنَكُمْ.

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تک ایمان نہیں لاؤ جنت میں داخل نہیں ہو گے اور تم اس وقت تک مومن (کامل) نہیں ہو گے۔ جب تک آپس میں محبت نہیں کرو گے کیا میں تم کو ایسی چیز نہ بتلاؤں کہ جس پر عمل کر کے تم ایک دوسرے سے محبت کرنے لگو؟ ایک دوسرے کو بہ کثرت، سلام کیا کرو۔

۱۰۳- وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ أَنْبَأَنَا جَرِيرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَا تَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ حَتَّى تُؤْمِنُوا بِمِثْلِ حَدِيثِ أَبِي مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٍ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان فرمائی، اور کہا یہ حدیث اس سند کے ساتھ کچھ تغیر کے ساتھ منقول ہے اس میں یوں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ وقدرت میں میری جان ہے، جب تک ایمان نہیں لاؤ گے جنت میں داخل نہیں ہو گے، بقیہ حدیث اسی طرح ہے۔

## مسلمانوں کے درمیان حسن معاشرت کا بیان

وہ افعال جن کی وجہ سے ایک مسلمان کو دوسرے مسلمان سے محبت ہو سکتی ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے متعدد احادیث میں بیان فرمائے ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ ملاقات کے وقت سلام کرنے میں پہل کرنا اگر وہ سلام کرے تو اس کے سلام کا جواب دینا، چھینک آنے پر جب وہ الحمد للہ کہے تو یرحمک اللہ کہنا، بیمار ہو تو اس کی عیادت کرنا، اور اس کے بال بچوں کی خبر گیری کرنا اور مدد کرنا، موت پر اس کے جنازہ میں شریک ہونا، موت کے بعد اس کے حق میں مغفرت کی دعا کرنا، اگر کوئی مسلمان قسم کھالے تو قسم پوری کرنے میں اس کی مدد کرنا ہر حال میں اس کی خیر خواہی چاہنا، اس کی غیر حاضری میں اس کے گھر کی حفاظت کرنا، آپس میں اگر ناچاقی ہو جائے تو تین دن سے زیادہ سلام وکلام نہ چھوڑنا، کسی زیادتی پر انتقام لینے کی بجائے معاف کر دینا، جو مسلمان کسی دینی یا دنیاوی معاملہ کا علم نہ رکھتا ہو، اس کو وہ علم سکھانا، چھوٹوں پر شفقت اور بڑوں کی تعظیم کرنا، اپنی ذات سے کسی مسلمان کو ضرر اور تکلیف نہ پہنچنے دینا، ہر مسلمان سے عاجزی اور انکساری سے پیش آنا، ہر مسلمان سے مسکراتے ہوئے خوشگوار حال میں ملنا، سچ بولے، وعدہ وفا کرے، امانت ادا کرے، اپنے لیے جو پسند کرتے وہی اپنے مسلمان بھائی کے لیے پسند کرے، اگر دو مسلمان آپس میں ناراض ہوں تو ان کی صلح کرا دے، کسی مسلمان کی غیبت کرے نہ چغلی کھائے نہ اس پر افترا باندھے، نہ اس کے بارے میں بدگمانی کرے، نہ اس کے شخصی احوال کی کھوج میں لگا رہے۔ اگر کسی مسلمان کے عیب پر مطلع ہو جائے تو اس کی پردہ پوشی کرے، بیماری، تنگ دستی یا کسی بھی ضرورت کے موقع پر اس کی مدد کرے، مسلمان سے محبت کا تقاضا یہ ہے کہ کسی مسلمان کو دشوار کام کے لیے نہ کہے بلکہ دشوار کاموں میں اس کی مدد کرے، اس سلسلہ میں اپنی جان اور مال سے دریغ نہ کرے، مال سے خدمت کرنے کے تین مراتب ہیں،

اول یہ کہ ایک مسلمان کو اپنے نوکر کے مرتبہ میں رکھے، اور اس کی ضرورت کے وقت اس کے سوال سے پہلے اپنا بچا ہوا مال اس کو دے دے اور یہ ادنیٰ درجہ ہے، دوسرا مرتبہ یہ ہے کہ اس کو اپنی ذات کے مرتبہ میں رکھے اور اس کی ضرورت کو اپنی ضرورت سمجھے اور اپنے مال کو اس میں شریک رکھے، تیسرا مرتبہ یہ ہے کہ ان کی ضرورت کو اپنی ضرورت پر مقدم رکھے، اور اپنے آپ پر ان کو ترجیح دے اسی طرح اپنی ذات سے بھی ان تین مراتب سے اس کی مدد کرے۔

## باب بیان ان الدین النصیحة

## دین خیر خواہی ہے

۱۰۴۔ حدثنا محمد بن عباد المکی حدثنا سفیان قال قلت لسهیل ان عمرا حدثنا عن القعقاع عن ابیك قال ورجوت ان یسقط عنی رجلا قال فقال سمعته من الذی سمعه منه ابی كان صدیقا له بالشام ثم حدثنا سفیان عن سهیل عن عطاء بن یزید عن تمیم الداری ان النبی صلی الله علیه وآله وسلم قال الدین النصیحة قلنا لمن قال لله ولكتابه ولرسوله ولائمة المسلمین وعامتهم۔

حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دین خیر خواہی (کا نام) ہے، ہم نے عرض کیا حضور کس کی خیر خواہی کریں؟ آپ نے فرمایا، اللہ کی، کتاب اللہ کی، رسول اللہ کی، ائمہ مسلمین کی اور عام مسلمانوں کی۔

۱۰۵۔ وحدثنی محمد بن حاتم حدثنا ابن مهدی حدثنا سفیان عن سهیل بن ابی صالح عن عطاء بن یزید اللیثی عن تمیم الداری عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم بمثله۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے۔

۱۰۶۔ وحدثنی امیة بن بسطام حدثنا یزید یعنی ابن زریع حدثنا روح وهو ابن القاسم حدثنا سهیل عن عطاء بن یزید سمعه وهو یحدث ابا صالح عن تمیم الداری عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم بمثله۔

امام مسلم نے تیسری سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ بھی حضرت تمیم داری سے یہ حدیث مروی ہے۔

۱۰۷۔ حدثنا ابو بكر بن ابی شیبة حدثنا عبد الله بن نمیر وابو اسامة عن اسماعیل بن ابی خالد عن قیس عن جریر قال بایعت رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم علی اقام الصلوة وایتاء الزكوة والنصح لكل مسلم۔

حضرت جریر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز پڑھنے، زکوٰۃ دینے اور ہر مسلمان کے ساتھ خیر خواہی کرنے پر بیعت کی ہے۔

۱۰۸ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَابْنُ نُمَيْرٍ قَالُوا حَدَّثَنَا عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ سَمِعَ عَنْ جَرِيرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ يَقُولُ بَايَعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَى النُّصْحِ لِكُلِّ مُسْلِمٍ.

حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہر مسلمان کی خیر خواہی کرنے پر بیعت کی۔

۱۰۹ - حَدَّثَنَا سُرَيْجُ بْنُ يُونُسَ وَيَعْقُوبُ الدَّوْرَقِيُّ قَالَا حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ سَيَّارٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ جَرِيرٍ قَالَ بَايَعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ عَلَى السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ فَلَقَّنَنِي فِيمَا اسْتَطَعْتَ وَالنُّصْحِ لِكُلِّ مُسْلِمٍ۔

حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کاموں کے کرنے کی بیعت کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر حکم دل سے سننا، ہر حکم پر عمل کرنا، ہر مسلمان کے ساتھ خیر خواہی کرنا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ان تمام چیزوں پر بقدر استطاعت عمل کرنے کی تلقین فرمائی۔

## اللہ تعالیٰ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور عام مسلمانوں کی خیر خواہی کی تفصیل

اللہ تعالیٰ کی خیر خواہی کا مطلب ہے اللہ تعالیٰ کی ذات اور اس کی تمام صفات پر ایمان لانا اس کے تمام احکامات پر عمل کرنا اور در حقیقت یہ اپنے آپ سے خیر خواہی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کسی خیر خواہی سے مستغنی ہے اور کتاب اللہ سے خیر خواہی کا مطلب ہے کہ اس پر ایمان لائے، اس کی تعظیم کرے اس کی تلاوت کرے، اس کی آیات میں تدبر کرے اور اس کے مقتضیٰ پر عمل کرے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خیر خواہی کا مطلب ہے آپ کی نبوت پر ایمان لائے آپ کی دی ہوئی خبروں کی تصدیق اور آپ کے دیے ہوئے احکام پر عمل کرے، آپ کی تعظیم و توقیر کرے۔ آپ کے دوستوں سے محبت اور آپ کے دشمنوں سے عداوت رکھے، ائمہ مسلمین سے مراد اگر حکام ہیں تو اس کا مطلب ہے نیکی میں ان کی اطاعت کرے، ان کے خلاف بغاوت نہ کرے اور اگر مجتہدین یا اصحاب فتاویٰ علماء مراد ہیں تو مطلب یہ ہے کہ ان کی تقلید کرے اور ان کے فتووں پر عمل کرے اور عام مسلمانوں کی خیر خواہی یہ ہے کہ دنیا اور آخرت میں ان کی خیر کی طرف رہنمائی کرے، ان کی مصیبت اور تکلیف کو دور کرے۔ ان کے عیوب کی پردہ پوشی کرے، ان کی جان و مال اور عزت کی حفاظت کرے اور ان کو فائدہ پہنچائے۔

## بَابُ بَيَانِ نُقْصَانِ الْإِيمَانِ بِالْمَعَاصِي وَنَفْيِهِ عَنِ الْمُتَلَبِّسِ بِالْمَعْصِيَةِ عَلَى إِرَادَةِ نَفْيِ كَمَالِهِ

## گناہوں سے ایمان کامل میں کمی اور گناہ کے ارتکاب کے وقت ایمان کامل کا منتفی ہونا

۱۱۰- حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عِمْرَانَ التُّجِيبِيُّ أَنْبَأَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمَنِ وَسَعِيدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ يَقُولَانِ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزْنِي الزَّانِي حِينَ يَزْنِي وَهُوَ مُؤْمِنٌ وَلَا يَسْرِقُ السَّارِقُ حِينَ يَسْرِقُ وَهُوَ مُؤْمِنٌ وَلَا يَشْرَبُ الْخَمْرَ حِينَ يَشْرَبُهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ فَأَخْبَرَنِي عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ أَنَّ أَبَا بَكْرٍ كَانَ يُحَدِّثُهُمْ هَؤُلَاءِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ثُمَّ يَقُولُ وَكَانَ أَبُو هُرَيْرَةَ يُلْحِقُ مَعَهُنَّ وَلَا يَنْتَهِبُ نُهْبَةً ذَاتَ شَرَفٍ يَرْفَعُ النَّاسُ إِلَيْهِ فِيهَا أَبْصَارَهُمْ حِينَ يَنْتَهِبُهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی شخص ایمان کی حالت میں زنا نہیں کرتا نہ کوئی شخص ایمان کی حالت میں چوری کرتا ہے اور نہ کوئی شخص ایمان کی حالت میں شراب پیتا ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اس میں یہ اضافہ بھی کرتے تھے کہ نہ کوئی شخص حالت ایمان میں کسی عمدہ چیز کو برسرِ عام لوگوں کے سامنے لوٹتا ہے۔

---

۱۱۱- وَحَدَّثَنِي عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي أَبُو بَكْرِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزْنِي الزَّانِي وَاقْتَصَّ الْحَدِيثَ بِمِثْلِهِ يَذْكُرُ مَعَ ذِكْرِ النُّهْبَةِ وَلَمْ يَذْكُرْ ذَاتَ شَرَفٍ قَالَ وَقَالَ ابْنُ شِهَابٍ حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَأَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ أَبِي بَكْرٍ هَذَا إِلَّا ذِكْرَ النُّهْبَةِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے کہا اس سند کے ساتھ روایت میں لوٹی ہوئی چیز کی عمدگی کا ذکر نہیں ہے، اور ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس روایت میں سرے سے لوٹ کا تذکرہ ہی نہیں ہے۔

---

۱۱۲- وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ مِهْرَانَ الرَّازِيُّ قَالَ أَخْبَرَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ قَالَ حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ وَأَبِي

امام مسلم ایک اور سند بیان کر کے فرماتے ہیں: اس روایت میں لوٹ کا ذکر ہے مگر لوٹی ہوئی چیز کے عمدہ ہونے کا بیان نہیں ہے۔

سَلَمَةَ وَاَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ وَذَكَرَ النُّهْبَةَ وَلَمْ يَقُلْ ذَاتَ شَرَفٍ۔

۱۱۳۔ وَحَدَّثَنِيْ حَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ الْمُطَّلِبِ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ سُلَيْمٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ مَوْلٰى مَيْمُوْنَةَ وَحُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی ہے یہ روایت بھی حضرت ابوہریرہ پر ختم ہوئی۔

۱۱۴۔ وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی ہے یہ روایت بھی حضرت ابوہریرہ پر ختم ہوتی ہے (بظاہر مقصد یہ ہے کہ یہ روایت ان دو سندوں سے بھی ثابت ہے۔)

۱۱۵۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ اَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ هٰؤُلَاءِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ غَيْرَ اَنَّ الْعَلَاءَ وَصَفْوَانَ بْنَ سُلَيْمٍ لَيْسَ فِي حَدِيْثِهِمَا يَرْفَعُ النَّاسُ اِلَيْهِ فِيْهَا اَبْصَارَهُمْ وَفِي حَدِيْثِ هَمَّامٍ يَرْفَعُ اِلَيْهِ الْمُؤْمِنُوْنَ اَعْيُنَهُمْ فِيْهَا وَهُوَ حِيْنَ يَنْتَهِبُهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ وَزَادَ وَلَا يَغُلُّ اَحَدُكُمْ حِيْنَ يَغُلُّ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاِيَّاكُمْ وَاِيَّاكُمْ۔

امام مسلم ایک سند بیان کر کے فرماتے ہیں صفوان کی روایت میں یہ الفاظ نہیں ہیں کہ وہ شخص لوگوں کے سامنے لوٹے اور ہمام کی روایت میں ہے کہ لوگوں کے سامنے لوٹے اور یہ اضافہ بھی ہے کہ کوئی شخص حالت ایمان میں کسی کے مال میں خیانت نہیں کرتا لہٰذا تم ان تمام کاموں سے احتراز کرو۔

۱۱۶۔ حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا ابْنُ اَبِي عَدِيٍّ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمٰنَ عَنْ ذَكْوَانَ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزْنِي الزَّانِي حِيْنَ يَزْنِي وَهُوَ مُؤْمِنٌ وَلَا يَسْرِقُ السَّارِقُ حِيْنَ يَسْرِقُ وَهُوَ مُؤْمِنٌ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی شخص حالت ایمان میں زنا نہیں کرتا اور نہ کوئی شخص حالت ایمان میں چوری کرتا ہے اور نہ کوئی شخص حالت ایمان میں شراب پیتا ہے لیکن ان افعال کے باوجود

وَلَا يَشْرَبُ الْخَمْرَ حِيْنَ يَشْرَبُهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ وَالتَّوْبَةُ مَعْرُوْضَةٌ بَعْدُ.

توبہ کی گنجائش رہتی ہے۔

۱۱۷- حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ ذَكْوَانَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَفَعَهُ قَالَ لَا يَزْنِي الزَّانِيْ حِيْنَ يَزْنِيْ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ شُعْبَةَ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث مروی ہے۔

## حدیث الباب کی تشریح

اس حدیث کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ان حرام افعال کے ارتکاب کے وقت وہ شخص قطعاً مومن نہیں ہوتا بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان حرام افعال کے ارتکاب کے وقت اس میں نورِ ایمان نہیں ہوتا یا اس میں ایمان کامل نہیں ہوتا البتہ اگر کوئی شخص ان افعال کو حلال سمجھ کر کرے تو وہ کافر ہو جائے گا، اور اس میں بالکل ایمان نہیں رہے گا یا اگر ان کاموں کو معمولی سمجھے یا حرمت شرعی کی توہین کرتے ہوئے یہ کام کرے تب بھی وہ العیاذ باللہ کافر ہو جائے گا لیکن یہ نیت مسلمان کے حال سے بہت بعید ہے۔

قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ یہ حدیث تمام قسم کے گناہوں کو شامل ہے، اس کی تفصیل یہ ہے کہ زنا تمام افعال شہوانیہ کو شامل ہے، چوری دنیا کی رغبت اور حرام کی حرص کو شامل ہے، شراب پینا ان تمام کاموں کو شامل ہے جو اللہ تعالیٰ کی یاد سے غافل کرتے ہیں اور لوٹ مار، حقوق العباد کی رعایت نہ کرنے کی تمام صورتوں کو شامل ہے۔

## بَابٌ ۲۴ بَيَانِ خِصَالِ الْمُنَافِقِ

## منافق کی صفات کا بیان

۱۱۸- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَ نَا الْاَعْمَشُ ح وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا وَكِيْعٌ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُرَّةَ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَرْبَعٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ كَانَ مُنَافِقًا خَالِصًا وَمَنْ كَانَتْ فِيْهِ خَلَّةٌ مِّنْهُنَّ كَانَ فِيْهِ خَلَّةٌ مِّنْ نِفَاقٍ حَتّٰى يَدَعَهَا اِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَاِذَا عَاهَدَ غَدَرَ وَاِذَا وَعَدَ اَخْلَفَ وَاِذَا خَاصَمَ فَجَرَ غَيْرَ اَنَّ فِيْ حَدِيْثِ سُفْيَانَ وَاِنْ كَانَتْ فِيْهِ خَصْلَةٌ مِّنْهُنَّ كَانَتْ فِيْهِ خَصْلَةٌ مِّنَ النِّفَاقِ.

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں چار عادتیں ہوں گی وہ خالص منافق ہوگا، اور جس شخص میں ان چار عادتوں میں سے کوئی ایک عادت ہوگی اس میں نفاق کی ایک عادت ہوگی، جب تک کہ وہ اس عادت کو نہ چھوڑ دے۔ ایک یہ کہ جب بات کرے تو جھوٹ بولے، دوسری یہ کہ جب کوئی عہد کرے تو اس کی خلاف ورزی کرے، تیسری یہ کہ جب کوئی وعدہ کرے تو اس کو پورا نہ کرے اور چوتھی یہ کہ جب کسی سے جھگڑا ہو تو بدکلامی کرے۔ امام مسلم فرماتے ہیں کہ سفیان کی سند کے ساتھ جو روایت ہے اس میں یوں ہے کہ جس شخص میں ان میں سے کوئی عادت ہوگی اس میں نفاق کی عادت ہوگی۔

۱۱۹- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَاللَّفْظُ لِيَحْيَى قَالَا حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سُهَيْلٍ نَافِعُ بْنُ مَالِكِ بْنِ أَبِي عَامِرٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ آيَةُ الْمُنَافِقِ ثَلَاثٌ إِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَإِذَا وَعَدَ أَخْلَفَ وَإِذَا اؤْتُمِنَ خَانَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا منافق کی تین نشانیاں ہیں جب بات کرے تو جھوٹ بولے، وعدہ کرے تو خلاف ورزی کرے اور اگر اس کے پاس امانت رکھی جائے تو اس میں خیانت کرے۔

۱۲۰- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ إِسْحَاقَ أَخْبَرَنَا ابْنُ أَبِي مَرْيَمَ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ يَعْقُوبَ مَوْلَى الْحُرَقَةِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ عَلَامَاتِ الْمُنَافِقِ ثَلَاثَةٌ إِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَإِذَا وَعَدَ أَخْلَفَ وَإِذَا اؤْتُمِنَ خَانَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا منافق کی تین علامات ہیں، جب بات کرے تو جھوٹ بولے، وعدہ کرے تو اس کے خلاف کرے اور اگر اس کے پاس امانت رکھی جائے تو اس میں خیانت کرے۔

۱۲۱- حَدَّثَنَا عُقْبَةُ بْنُ مُكْرَمٍ الْعَمِّيُّ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ قَيْسٍ أَبُو زُكَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ الْعَلَاءَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمَنِ يُحَدِّثُ بِهَذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ آيَةُ الْمُنَافِقِ ثَلَاثٌ وَإِنْ صَامَ وَصَلَّى وَزَعَمَ أَنَّهُ مُسْلِمٌ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا کہ اس سند کے ساتھ روایت میں یہ اضافہ ہے منافق کی تین نشانیاں ہیں اگرچہ وہ نماز پڑھتا ہو اور روزہ رکھتا ہو اور اپنے آپ کو مسلمان سمجھتا ہو۔

۱۲۲- وَحَدَّثَنِي أَبُو نَصْرٍ التَّمَّارُ وَعَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَا حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ دَاوُدَ بْنِ أَبِي هِنْدٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ يَحْيَى بْنِ مُحَمَّدٍ عَنِ الْعَلَاءِ وَذَكَرَ فِيهِ وَإِنْ صَامَ وَصَلَّى وَزَعَمَ أَنَّهُ مُسْلِمٌ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی جو ابوہریرہ پر ختم ہوتی ہے اس میں بھی یہ اضافہ ہے اگرچہ وہ نماز پڑھے، روزہ رکھے اور اپنے آپ کو مسلمان سمجھے۔

## تین خصلتوں میں منافق کی علامتوں کے انحصار کی وجہ

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:
منافق کی علامتوں کو تین میں منحصر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ ثواب اور عذاب کا مدار تین چیزوں پر ہے، نیت، قول اور فعل، اور منافق میں یہ تینوں چیزیں فاسد ہیں، نیت کا فساد اس میں ہے کہ جب منافق وعدہ کرتا ہے تو اس کے خلاف کرتا ہے، کیونکہ وعدہ کی خلاف ورزی اس وقت قابل مذمت ہے جب وعدہ کرتے ہی دل میں اس کے خلاف کرنے کی نیت کر لے، لیکن جب وعدہ کرتے ہی اس کے پورا کرنے کا عزم ہو، پھر کوئی مانع پیش آجائے یا کسی اور سبب سے اس کی رائے بدل جائے تو یہ

صفت نفاق نہیں ہے، کیونکہ طبرانی کی روایت میں اس طرح ہے:

اذا وعد وھو یحدث نفسہ انہ یخلف۔ وعدہ کرتے وقت اس کے دل میں یہ تھا کہ وہ اس کے خلاف کرے گا۔

علماء نے بیان کیا ہے کہ جب کوئی انسان وعدہ کرے تو مستحب یہ ہے کہ اس کو پورا کرے اور وعدہ کو پورا نہ کرنا مکروہ تنزیہی ہے، اور مستحب یہ ہے کہ جب وعدہ کرے تو اس کے ساتھ "ان شاء اللہ" کہہ لے تاکہ وعدہ پورا نہ کرنے کی صورت میں صورۃً کذب کا مرتکب نہ ہو اور جب کسی شخص کو سزا دینے کی دھمکی دی ہو، اور دھمکی پورا کرنے میں کوئی خرابی نہ ہو تو اس دھمکی کو پورا نہ کرنا افضل ہے اور قول کا فساد یہ ہے کہ جب منافق بات کرتا ہے تو جھوٹ بولتا ہے اور فعل کا فساد یہ ہے کہ منافق کے پاس جب امانت رکھوائی جاتی ہے تو وہ اس میں خیانت کرتا ہے خلاصہ یہ ہے کہ منافق کی نیت قول اور فعل تینوں میں فساد ہوتا ہے۔

## ان تین خصلتوں کے منافقوں کی علامت ہونے کی وجہ

علماء نے اس حدیث کو مشکل قرار دیا ہے کیونکہ جن تین چیزوں کو اس حدیث میں منافق کی علامتیں قرار دیا ہے یہ بااوقات اس مسلمان میں بھی پائی جاتی ہیں جو دل اور زبان سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرتا ہے، حالانکہ اس پر اجماع ہے کہ اس پر کفر کا حکم لگایا جائے گا نہ نفاق کا، اس وجہ سے علماء نے اس حدیث کی حسب ذیل توجیہات کی ہیں:

(۱)۔ یہ تین خصلتیں نفاق کی خصلتیں ہیں اور جس شخص میں یہ تین خصلتیں ہوں گی وہ منافق کے مشابہ ہوگا، اور ان کے اوصاف سے متصف ہوگا، کیونکہ نفاق باطن کے خلاف ظاہر کرنے کو کہتے ہیں اور ان تین خصلتوں میں باطن کے خلاف اظہار ہوتا ہے۔

(۲)۔ جس شخص میں اکثر و بیشتر یہ خصلتیں پائی جائیں وہ منافق ہوگا اور جس شخص میں کبھی کبھی یہ خصلتیں پائی جائیں وہ منافق نہیں ہوگا۔

(۳)۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان خصلتوں کو بیشتر کرنے اور عادت بنانے سے ڈرانے کے لیے یہ فرمایا ہے کہ یہ منافق کی علامات ہیں، جس طرح حدیث میں ہے:

التاجر فاجر و اکثر منافقی امتی قراؤھا۔ تاجر جھوٹ بولنے والا ہے اور میری امت کے اکثر قاری منافق ہیں۔

اس حدیث کا یہ مطلب نہیں ہے کہ تمام تاجر جھوٹ بولتے ہیں اور اکثر قاری دکھاوے کے لیے قرآن مجید پڑھتے ہیں، بلکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تحذیراً یہ ارشاد فرمایا ہے

(۴)۔ نفاق کی دو قسمیں ہیں نفاق اعتقادی یعنی انسان کے دل میں کفر ہو اور زبان سے ایمان کا اظہار کرے، اور نفاق عملی یعنی خلوت میں ارکان دین کی حفاظت نہ کرے اور لوگوں کے سامنے ارکان دین پابندی سے ادا کرے، یہ کم درجہ کا نفاق ہے۔ اور اس حدیث میں اس قسم کا نفاق مراد ہے۔

(۵)۔ یہ حدیث ایک خاص منافق کے متعلق ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ یہ تھا کہ آپ صراحۃً یہ نہیں فرماتے تھے کہ فلاں شخص منافق ہے بلکہ اشارہ اور کنایہ سے فرماتے تھے، اسی طرح یہاں بھی اس منافق کا ذکر اس میں پائی جانے والی علامتوں کے ساتھ فرمایا۔

(۱۰) اس سے مراد عہد رسالت کے وہ منافقین ہیں کہ جب وہ یہ کہتے کہ ہم ایمان لائے تو جھوٹ بولتے، ان کے پاس دین امانت رکھا جاتا تو وہ اس میں خیانت کرتے اور دین کی نصرت کا وعدہ کرتے اور اس کے خلاف کرتے۔

(۱۱) سعید بن جبیر کو اس حدیث میں اشکال ہوا، انھوں نے حضرت عبداللہ بن عمر اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم سے اس حدیث کے متعلق پوچھا، انھوں نے کہا ہم کو بھی اس حدیث میں اشکال ہوا تھا جب ہم نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کے متعلق سوال کیا تو آپ ہنسے اور آپ نے فرمایا: تمہارا اس حدیث سے کیا تعلق ہے، میں نے اس حدیث میں منافقین کی نشانیاں بیان کی ہیں میں نے جو یہ کہا ہے کہ جب وہ بات کرتا ہے تو جھوٹ بولتا ہے اس سے مراد یہ ہے:

اذا جاءك المنفقون قالوا نشهد انك لرسول الله والله يعلم انك لرسوله والله يشهد ان المنافقين لكاذبون۔ (منافقين: ۱)

جب منافق آپ کے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں ہم گواہی دیتے ہیں کہ بے شک ضرور آپ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ جانتا ہے کہ یقیناً ضرور آپ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ بیشک منافق ضرور جھوٹے ہیں۔

آپ نے فرمایا: بتاؤ کیا تم اس طرح ہو؟ ہم نے کہا نہیں! فرمایا پھر کوئی حرج نہیں تم اس سے بری ہو اور یہ جو میں نے کہا ہے کہ جب وہ وعدہ کرتا ہے تو اس کے خلاف کرتا ہے تو اس سے مراد یہ ہے:

ومنهم من عهد الله لئن اتنا من فضله لنصدقن ولنكونن من الصلحين○ فلما اتهم من فضله بخلوا به وتولوا وهم معرضون○ فاعقبهم نفاقا في قلوبهم الى يوم يلقونه بما اخلفوا الله ما وعدوه وبما كانوا يكذبون۔

(توبه: ۷۵ تا ۷۷)

اور ان میں سے بعض وہ ہیں جنھوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ اگر اللہ ہمیں اپنے فضل سے دے گا تو ہم ضرور صدقہ کریں گے، اور ہم ضرور نیکو کاروں میں سے ہو جائیں گے، تو جب اللہ نے ان کو اپنے فضل سے دے دیا تو وہ اس میں بخل کرنے لگے اور روگردانی کرتے ہوئے پلٹ گئے تو اس کے نتیجہ میں اللہ نے ان سے روز ملاقات تک ان کے دلوں میں نفاق رکھ دیا، کیونکہ انھوں نے اللہ سے اپنے وعدہ میں خلاف ورزی کی اور اس لیے کہ وہ جھوٹ بولتے تھے۔

آپ نے فرمایا بتاؤ کیا تم اس طرح ہو؟ ہم نے کہا نہیں! آپ نے فرمایا پھر کوئی حرج نہیں، تم اس سے بری ہو اور یہ جو میں نے کہا ہے کہ جب اس کے پاس امانت رکھی جاتی ہے تو وہ اس میں خیانت کرتا ہے، اس سے مراد اللہ تعالیٰ کی اس امانت میں خیانت ہے:

انا عرضنا الامانة على السموت والارض والجبال فابين ان يحملنها واشفقن

بے شک ہم نے آسمانوں، زمینوں اور پہاڑوں پر اپنی (اطاعت کی) امانت پیش کی، انھوں نے

ے زجاج نے کہا یحملنها کا معنی ہے یخنها، لسان العرب ج ۱ ص ۱۱۵، تاج العروس ج ۷، ص ۲۸۸
تفسیر مدارک میں بھی اسی طرح ہے اور اس حدیث سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے، اس آیت کے ترجمہ میں اکثر علماء نے غور نہیں کیا۔ منہ

منها وحملها الانسان ط انه کان ظلوما جهولا ○ (احزاب: ۷۲)

اس امانت میں خیانت سے انکار کیا اور خیانت کرنے سے ڈر گئے، اور انسان نے اس امانت میں خیانت کی، بے شک وہ بہت ظالم اور بڑا جاہل تھا۔

ہر انسان کے پاس اس کا دین بطور امانت رکھا گیا ہے مسلمان پوشیدہ اور ظاہر غسل جنابت کرتا ہے نماز پڑھتا ہے، اور روزہ رکھتا ہے، اور منافق صرف لوگوں کے سامنے احکام شرعیہ کی اطاعت کرتا ہے، آپ نے فرمایا کیا تم لوگ اس طرح ہو؟ ہم نے عرض کیا نہیں! آپ نے فرمایا پھر تم اس سے بری ہو۔

(۸)۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ منافق صرف عہد رسالت میں تھے، اب صرف اسلام ہے یا کفر ہے اور جو شخص دل میں کفر رکھے اور ظاہر اسلام کرے، وہ بظاہر مسلمان ہے اور حقیقت میں کافر ہے، خلاصہ یہ ہے کہ اس حدیث میں جو علامتیں بیان کی گئی ہیں وہ عہد رسالت کے منافقین کے ساتھ مخصوص ہیں۔

(۹)۔ اس حدیث سے مراد یہ ہے کہ جس شخص میں یہ صفات ہوں وہ منافقین کی صفات کے ساتھ مشابہ ہے۔

(۱۰)۔ اس حدیث میں نفاق عملی مراد ہے، کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا تھا: کیا تمہارے علم میں میرے اندر کوئی نفاق ہے؟

(۱۱)۔ المنافق میں الف لام اگر جنس کا ہو تو پھر اس سے حقیقت نفاق مراد نہیں ہے، بلکہ بطور تمثیل اور تشبیہ منافق کا اطلاق ہے، اور اگر اس میں الف لام عہد کا ہو تو کوئی خاص منافق مراد ہے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے منافقین مراد ہیں۔

بعض روایات میں منافق کی چار علامات بیان کی گئی ہیں لیکن یہ روایات اس حدیث کے معارض نہیں ہیں، کیونکہ نفاق کی متعدد علامات تھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی موقع پر تین علامتیں بیان فرمائیں اور کسی موقع پر چار، اور حصر کہیں نہیں فرمایا۔[1]

## بَابُ ۲۵ بَيَانِ حَالِ إِيمَانِ مَنْ قَالَ لِأَخِيهِ الْمُسْلِمِ يَا كَافِرُ

## مسلمان کو کافر کہنے والے کا حکم

۱۲۳ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ قَالَا حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَكْفَرَ الرَّجُلُ أَخَاهُ فَقَدْ بَاءَ بِهَا أَحَدُهُمَا.

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی شخص اپنے (دینی) بھائی کو کافر کہتا ہے تو دونوں میں سے کسی ایک شخص کی طرف کفر ضرور لوٹتا ہے۔

۱۲۴ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ وَيَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ يَحْيَى بْنُ يَحْيَى أَخْبَرَنَا

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اپنے کسی (دینی) بھائی سے کہا اے کافر

[1] علامہ بدر الدین ابو محمد محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ عمدۃ القاری ج ۱ ص ۲۲۲-۲۲۱ ملخصاً وموضحاً مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

اِسْمَاعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ اَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّمَا امْرِئٍ قَالَ لِاَخِيْهِ يَا كَافِرُ فَقَدْ بَاءَ بِهَا اَحَدُهُمَا اِنْ كَانَ كَمَا قَالَ وَاِلَّا رَجَعَتْ عَلَيْهِ۔

کفر دونوں میں سے ایک کی طرف ضرور لوٹے گا، اگر وہ شخص واقعی کافر ہو گیا تھا تو ٹھیک ہے ورنہ کفر کہنے والے کی طرف لوٹ آئے گا۔

---

۱۲۵۔ وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ عَبْدِ الْوَارِثِ حَدَّثَنَا اَبِيْ حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ الْمُعَلِّمُ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ يَحْيَى بْنِ يَعْمَرَ اَنَّ اَبَا الْاَسْوَدِ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَيْسَ مِنْ رَجُلٍ ادَّعٰى لِغَيْرِ اَبِيْهِ وَهُوَ يَعْلَمُهٗ اِلَّا كَفَرَ وَمَنِ ادَّعٰى مَا لَيْسَ لَهٗ فَلَيْسَ مِنَّا وَلْيَتَبَوَّاْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ وَمَنْ دَعَا رَجُلًا بِالْكُفْرِ اَوْ قَالَ عَدُوَّ اللّٰهِ وَلَيْسَ كَذٰلِكَ اِلَّا حَارَ عَلَيْهِ۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے علم کے باوجود اپنے نسب کے خلاف کسی اور سے نسب قائم کیا اس نے کفر کیا اور جس شخص نے دوسرے کی چیز پر دعوی کیا وہ ہم میں سے نہیں ہے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنا لے، اور جس نے کسی شخص کو کافر یا دشمن خدا کہہ کر پکارا حالانکہ وہ ایسا نہیں ہے تو یہ کفر اس کی طرف لوٹ آئے گا

---

## مسلمان کو کافر کہنے والے کی تکفیر کی توجیہات

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں[1]:
بعض علماء نے اس حدیث کو مشکل احادیث میں شمار کیا ہے کیونکہ اس حدیث کا ظاہر معنی مراد نہیں ہے، اس لیے اہل حق کا مذہب یہ ہے کہ قتل، زنا اور اسی طرح دوسرے کبیرہ گناہوں کی وجہ سے مسلمان کی تکفیر نہیں کی جاتی، اسی طرح اگر کوئی شخص اپنے مسلمان بھائی کو "اے کافر" کہے درآں حالیکہ اس کا یہ اعتقاد نہ ہو کہ دین اسلام باطل ہے تو اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی اس وجہ سے اس حدیث کی حسب ذیل توجیہات کی گئی ہیں:

(۱)۔ جو شخص جائز اور حلال سمجھ کر کسی مسلمان کو اسے کافر کہے وہ کافر ہو جائے گا۔

(۲)۔ جو شخص مسلمانوں کو بہ کثرت کافر کہے گا اس کی نحوست سے وہ خود مآل کار کافر ہو جائے گا۔

(۳)۔ جو شخص کسی مسلمان کو کافر کہہ رہا ہے وہ درحقیقت خود کو کافر کہہ رہا ہے کیونکہ جس کو کافر کہہ رہا ہے اس کے عقائد اسی کی مثل ہیں اور وہ اسی کی طرح مسلمان ہے۔

(۴)۔ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص کسی مسلمان کو کافر کہے گا تو اس کی تکفیر کا گناہ اس کی طرف لوٹے گا۔

(۵)۔ اگر کسی شخص نے مسلمان کو بطور سب و شتم کافر کہا تو یہ گناہ کبیرہ ہے اور اگر مسلمان کو اس کے اسلامی عقائد کی وجہ سے کافر کہا تو پھر یہ کفر اس کی طرف لوٹ جائے گا۔

(۶)۔ قاضی عیاض نے امام مالک بن انس سے نقل کیا ہے کہ یہ حدیث خوارج پر محمول ہے جو مسلمانوں کی تکفیر کرتے تھے، لیکن تحقیق یہ ہے کہ باقی اہل بدعت کی طرح خوارج کی بھی تکفیر نہیں کی جاتی۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۵۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

## مستندین اہل قبلہ کی تکفیر کے متعلق متکلمین کا نظریہ

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

والجمع بین قولھم لا یکفر احد من اھل القبلۃ وقولھم یکفر من قال بخلق القرآن اواستحالۃ الرویۃ اوسب الشیخین اولعنھما وامثال ذلک مشکل۔[۱]

متکلمین کا ایک قول ہے کہ اہل قبلہ میں سے کسی کی تکفیر نہیں کی جائے گی، اور ان کا دوسرا قول ہے کہ قرآن مجید کو مخلوق کہنا، رویت باری تعالیٰ کو محال کہنا، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو سب کرنا یا لعنت کرنا کفر ہے، ان دونوں قولوں میں تطبیق مشکل ہے۔

علامہ عبدالعزیز پرہاروی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

اس اشکال کے تین جواب دیئے گئے ہیں:

(۱)۔ تکفیر نہ کرنا شیخ اشعری اور ان کے موافق متکلمین کا مذہب ہے، ملتقی (منتقی؟) میں امام اعظم سے بھی یہی مذہب مروی ہے، اور تکفیر کرنا فقہاء کا مذہب ہے لہٰذا دونوں قولوں کے قائل الگ الگ ہیں۔

(۲)۔ کتاب وسنت کے دلائل قطعیہ اور اجماع سلف کی اس پر دلالت ہے کہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور رویت باری واقع ہے، اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کو شرف تعظیم حاصل ہے، سو جو شخص ان امور کا انکار کرے اس کو اہل قبلہ میں سے شمار نہیں کیا جائے گا۔

(۳)۔ جن علماء نے تکفیر کی ہے وہ تہدید اور تغلیظ پر محمول ہے اس کا ظاہری معنی مراد نہیں ہے۔[۲]

فاضل سیالکوٹی اس بحث میں لکھتے ہیں:

اس اشکال کا جواب یہ ہے کہ یہ قاعدہ کہ اہل قبلہ میں سے کسی کی تکفیر نہیں کی جائے گی شیخ اشعری نے بیان کیا ہے اور اکثر فقہاء نے اس کی موافقت کی ہے، ملتقی (منتقی؟) میں امام ابوحنیفہ سے بھی یہی مروی ہے، اور دوسرے فقہاء نے اس قاعدہ کی موافقت نہیں کی اور انہوں نے کہا کہ ہم شیعہ اور معتزلہ کی تکفیر کرتے ہیں چونکہ دونوں قولوں کا قائل ایک نہیں ہے، اس لیے ان میں تطبیق کی ضرورت نہیں ہے۔[۳]

علامہ ابن ہمام اس بحث میں لکھتے ہیں:

واعلم ان الحکم بکفر من ذکرنا من اھل الاھواء مع ما ثبت عن ابی حنیفۃ والشافعی

جان لو کہ ہم نے جو اہل اہواء (مثلاً حضرت ابوبکر کی امامت کے منکر اور ان سب کرنے والے)

---

[۱] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۱۲۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[۲] مولانا عبدالعزیز پرہاروی، نبراس ص ۵۷۲، مطبوعہ مکتبہ قادریہ لاہور، ۱۳۹۷ھ

[۳] مولانا عبدالحکیم سیالکوٹی متوفی ۱۰۶۷ھ، حاشیہ عبدالحکیم علی الخیالی ص ۲۴۳، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ، ۱۳۹۷ھ

رحمهما الله من عدم تكفير اهل القبلة من المبتدعة كلهم محمله ان ذلك المعتقد نفسه كفر فالقائل به قائل بما هو كفر وان لم يكفر بناء على كون قوله ذلك عن استفراغ وسعه مجتهدا فی طلب الحق لكن جزمهم ببطلان الصلاة خلفه لا يصح هذا الجمع اللهم الا ان يراد بعدم الجواز خلفه عدم الحل ای عدم حل ان يفعل وهو لا ينافی الصحة والا فهو مشكل والله سبحانه اعلم۔ ؎۱

پر کفر کا حکم لگایا ہے، حالانکہ امام ابوحنیفہ اور امام شافعی رحمہما اللہ سے یہ ثابت ہے کہ مبتدعین اہل قبلہ کی تکفیر نہیں کی جائے گی سو اس تکفیر کا محمل یہ ہے کہ فی نفسہٖ یہ معتقدات کفر ہیں اور جو ان کا قول کرے گا وہ کفر کا قول کرے گا، ہر چند کہ اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی، کیونکہ اس قول کے قائل نے حق کو طلب کرنے کے لیے حتی الوسع اجتہاد کر کے یہ قول کیا ہے، لیکن ان کی اقتداء میں نماز کے بطلان کا قول کرنا اس تطبیق کی تصحیح نہیں کرتا، اے اللہ! البتہ ان کی اقتداء میں نماز کے بطلان کے قول کو اس پر محمول کیا جائے، کہ ان کی اقتداء نہیں کرنی چاہیے اور یہ چیز صحت نماز کے منافی نہیں ہے، اور اگر یہ توجیہ نہ کی جائے تو پھر اہل قبلہ کی عدم تکفیر کے قاعدہ پر یقیناً اشکال واقع ہو گا، واللہ اعلم بالصواب۔

---

ملا علی قاری اس بحث میں لکھتے ہیں:

امام ابوحنیفہ نے اہل قبلہ کی تکفیر نہ کرنے پر تفصیل سے کلام کیا ہے خواہ وہ اہل معصیت ہوں یا اہل بدعت اور امام اعظم کا یہ قول اس پر دلالت کرتا ہے کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو سب کرنا کفر نہیں ہے، چنانچہ ابوشکور سالمی نے تمہید میں اسی قول کو صحیح قرار دیا ہے، کیونکہ اس تکفیر کا مبنی ثابت نہیں ہے، مسلمان کو سب کرنا فسق ہے، جیسا کہ حدیث میں ہے اور اس لحاظ سے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر اور دوسرے مسلمان مساوی ہیں بلکہ اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ کسی شخص نے حضرت ابوبکر اور عمر کو قتل کر دیا بلکہ حضرت عثمان اور حضرت علی کو بھی قتل کر دیا تب بھی وہ اہل سنت و جماعت کے نزدیک اسلام سے خارج نہیں ہو گا اور یہ مسلّم ہے کہ سب کرنا قتل کرنے سے کم درجہ کا گناہ ہے۔ ہاں اگر کوئی شخص حلال سمجھ کر قتل یا سب کرے تو وہ لامحالہ کافر ہو گا، (الی قولہ) شرح عقائد میں ہے "صحابہ کو سب کرنا اور ان پر طعن کرنا اگر ادلہ قطعیہ کے مخالف ہو تو کفر ہے جیسے حضرت عائشہ پر بہتان لگانا، ورنہ بدعت اور فسق ہے، اس عبارت میں یہ تصریح ہے کہ متکلمین کے نزدیک حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو سب کرنا کفر نہیں ہے۔ ؎۲

نیز ملا علی قاری لکھتے ہیں:

---

؎۱۔ علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۳۰۴، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

؎۲۔ ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح فقہ اکبر ص ۷۰۔ ۷۱، مطبوعہ مطبع مصطفی البابی و اولادہ مصر، ۱۳۷۵ھ

ولا یخفی انه یمکن ان یقال فی دفع الاشکال: ان جزمهم ببطلان الصلاة خلفهم احتیاطًا لا یستلزم جزمهم بکفرهم۔

(الی قوله) وان المراد بعدم تکفیر احد من اهل القبلة عند اهل السنة انه لا یکفر ما لم یوجد شیء من امارات الکفر وعلاماته ولم یصدر عنه شیء من موجباته۔

(الی قوله) واختلفوا ایضا هل یکفر المخالف للحق بذلك الاعتقاد والقول به علی وجه الاعتماد ام لا وذهب الاشعری واکثر اصحابه الی انه لیس بکافر، وبه یشعر ما قاله الشافعی رحمه الله: لا ارد شهادة اهل الاهواء الا الخطابیة لاستحلالهم الکذب۔ وفی المنتقی عن ابی حنیفة رحمه الله لم نکفر احدا من اهل القبلة وعلیه اکثر الفقهاء۔ ومن اصحابنا من قال بکفر المخالفین وقال قدماء المعتزلة بکفر القائل بالصفات القدیمة وبخلق الاعمال وقال الاستاذ ابو اسحاق نکفر من یکفرنا ومن لا فلا واختار الرازی ان لا یکفر احد من اهل القبلة وقد اجیب عن الاشکال بان عدم التکفیر مذهب المتکلمین والتکفیر مذهب الفقهاء فلا یتحد القائل بالنقیضین فلا محذور ولو سلم فیجوز ان یکون للتغلیظ فی رد ما ذهب الیه المخالفون والاول لاحترام۔

یہ بات مخفی نہ رہے کہ اس اشکال کو دور کرنے کے لیے یہ کہا جا سکتا ہے کہ روافض وغیرہ کی اقتداء میں نماز کے باطل ہونے کا حکم احتیاطًا ہے، اور یہ ان کے کفر کو مستلزم نہیں ہے۔

متکلمین نے جو یہ قاعدہ بیان کیا ہے کہ اہل سنت کے نزدیک اہل قبلہ میں سے کسی کی تکفیر نہیں کی جائیگی یہ اس وقت ہے کہ جب ان میں کفر کی کوئی علامت نہ پائی گئی ہو اور ان سے کوئی چیز موجب کفر صادر ہوئی ہو۔

اس میں اختلاف ہے کہ جو شخص اعتقاد حق کا مخالف ہو اور اس کا اعتماد سے قائل ہو آیا اس کی تکفیر کی جائے گی یا نہیں؟ امام اشعری اور ان کے اکثر اصحاب کا مذہب یہ ہے کہ وہ کافر نہیں ہے، امام شافعی کا یہ قول بھی اس کی تائید کرتا ہے کہ: میں خطابیہ کے علاوہ باقی اہل ہواء کی شہادت کو مسترد نہیں کرتا اور خطابیہ کی شہادت اس لیے مسترد کرتا ہوں کہ وہ جھوٹ کو حلال قرار دیتے ہیں، منتقی میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے یہ منقول ہے کہ ہم اہل قبلہ میں سے کسی کی تکفیر نہیں کرتے، اکثر فقہاء کا یہی مختار ہے اور ہمارے بعض اصحاب نے مخالفین کی تکفیر کی ہے اور قدیم معتزلہ ان کی تکفیر کرتے تھے جو اللہ تعالیٰ کی صفات کو قدیم مانتے تھے، اور استاذ ابو اسحاق نے کہا جو ہماری تکفیر کرے گا ہم اس کی تکفیر کریں گے، اور جو ہماری تکفیر نہیں کرے گا ہم اس کی تکفیر نہیں کریں گے، امام رازی کا مختار یہ ہے کہ اہل قبلہ میں سے کسی کی تکفیر نہ کی جائے، اور اس اشکال کا یہ جواب بھی ہے کہ روافض وغیرہ کی تکفیر نہ کرنا متکلمین کا مذہب ہے اور تکفیر کرنا فقہاء کا مذہب ہے، سو ان دو متنافی قولوں کا قائل ایک نہیں ہے، اور اگر قائل ایک ہو تو تکفیر

شان اهل القبلة فانهم فی الجملة معنا موافقون۔ ؎

مخالفین کے رد کی وجہ سے تغلیظ پر محمول ہے اور تکفیر نہ کرنا ان کے اہل قبلہ ہونے کے احترام کی وجہ سے ہے، کیونکہ یہ لوگ بعض امور میں بہرحال ہمارے موافق ہیں۔

حدیث نمبر ۱۲۵ میں ہے: جس نے غیر کے مال پر دعویٰ کیا وہ ہم میں سے نہیں ہے، اس کی تشریح یہ ہے:

## غیر کے مال پر دعویٰ کرنے کا حکم

جس نے غیر کے مال پر حلال سمجھ کر دعویٰ کیا تو ہم میں سے نہیں ہے کا مطلب ہے وہ ہمارے دین والوں میں سے نہیں ہے اور اگر حلال نہیں سمجھا تو مطلب یہ ہے وہ ہمارے طریقہ صحیحہ پر نہیں ہے یعنی خصال محمودہ کا حامل نہیں ہے یا وہ ہماری اچھی عادتیں رکھنے والا نہیں ہے۔

## باب ۲۶ بيان حال ايمان من رغب عن ابيه وهو يعلم

## جو شخص علم کے باوجود اپنے باپ کے نسب سے انکار کرے اس کے ایمان کا بیان

۱۲۶- حدثني هرون بن سعيد الايلي حدثنا ابن وهب قال اخبرني عمرو عن جعفر بن ربيعة عن عراك بن مالك انه سمع اباهريرة يقول ان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال لا ترغبوا عن اباءكم فمن رغب عن ابيه فقد كفر۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے آباء کے نسب کا انکار نہ کرو، جس شخص نے اپنے باپ کے نسب سے انکار کیا وہ کافر ہوگیا۔

۱۲۷- حدثني عمرو الناقد قال حدثنا هشيم بن بشير قال اخبرنا خالد عن ابي عثمان قال لما ادعي زياد لقيت ابا بكرة فقلت له ما هذا الذي صنعتم اني سمعت سعد بن ابي وقاص يقول سمع اذني من رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وهو يقول من ادعى ابا في الاسلام غير ابيه يعلم انه غير ابيه فالجنة عليه حرام فقال ابوبكرة وانا سمعته من رسول الله صلى الله

حضرت ابوعثمان بیان کرتے ہیں کہ جب زیاد کے بھائی ہونے کا دعویٰ کیا گیا تو میں نے ابوبکرہ سے ملاقات کی (زیاد ان کا ماں جایا بھائی تھا) اور ان سے کہا یہ تم نے کیا کیا؟ میں نے کہا میں نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ میں نے خود اپنے کانوں سے سنا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس مسلمان نے اپنا نسب اپنے باپ کے علاوہ کسی اور شخص سے منسوب کیا اس پر جنت حرام ہے، حضرت ابوبکرہ نے کہا میں نے بھی رسول اللہ

؎ ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح فقہ اکبر ص ۱۵۵-۱۵۴، مطبوعہ مطبع مصطفیٰ البابی واولادہ مصر، ۱۳۷۵ھ

عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ۔

۱۲۸- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ أَبِي زَائِدَةَ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ عُثْمَانَ عَنْ سَعْدٍ وَأَبِي بَكْرَةَ كِلَيْهِمَا يَقُوْلُ سَمِعَتْهُ أُذُنَايَ وَوَعَاهُ قَلْبِي أَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنِ ادَّعٰى إِلٰى غَيْرِ أَبِيهِ وَهُوَ يَعْلَمُ أَنَّهُ غَيْرُ أَبِيهِ فَالْجَنَّةُ عَلَيْهِ حَرَامٌ۔

صلے اللہ علیہ وسلم سے یہی سنا ہے۔

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے خود اپنے کانوں سے سنا اور میں نے دل میں یاد رکھا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اپنا باپ کسی اور شخص کو بنایا حالانکہ وہ جانتا تھا کہ یہ اس کا باپ نہیں ہے تو اس پر جنت حرام ہے۔

## استلحاق زیاد کا بیان

زیاد حضرت ابوبکرہ کے ماں جائے بھائی تھے ان کی والدہ زمانہ جاہلیت میں حارث بن کلدہ ثقیب کی باندی تھیں ان کا نام سمیہ تھا اسی کے پاس سمیہ کے بطن سے ابوبکرہ پیدا ہوئے، پھر حارث نے سمیہ کی شادی اپنے ایک آزاد کردہ غلام سے کر دی ابوسفیان اپنے کسی کام سے طائف گئے ہوئے تھے انہوں نے سمیہ سے اس طرح کا نکاح کیا جس طرح کے نکاح زمانہ جاہلیت میں رائج تھے اور اس سے مباشرت کی، اسی مباشرت کے نتیجہ میں زیاد پیدا ہوئے اور سمیہ نے زیاد کو ابوسفیان سے منسوب کیا، خود ابوسفیان نے بھی اس نسب کا اقرار کر لیا تھا مگر خفیہ طور پر۔

جب حضرت علی رضی اللہ عنہ شہید ہو گئے اور زیاد نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی تو زیاد نے مصلقہ بن ہبیرہ شیبانی کو مقرر کیا کہ وہ حضرت معاویہ کو ابوسفیان کے بارے میں بتائیں اور حضرت معاویہ کی رائے بھی یہی تھی کہ زیاد کو اپنے نسب کے ساتھ لاحق کر کے انہیں اپنی طرف مائل کریں، چنانچہ انہوں نے ایسے گواہ طلب کیے جو اس بات سے واقف ہوں کہ زیاد کا نسب ابوسفیان سے لاحق ہو چکا ہے، چنانچہ بصرہ کے باشندوں میں سے کچھ لوگوں نے اس بات کی گواہی دی لیکن اکثر شیعان علی کو یہ بات ناگوار تھی کہ ان کے بھائی ابوبکرہ بھی اس استلحاق کو ناپسند کرتے تھے۔[1]

علامہ ابن اثیر لکھتے ہیں:

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے زیاد کا استلحاق اس لیے کیا تھا کہ زمانہ جاہلیت میں نکاح کی بہت سی قسمیں تھیں ان سب قسموں کو ذکر کرنے کی ضرورت نہیں، البتہ ان میں سے ایک قسم یہ تھی کہ کسی عورت سے بہت سے لوگ مباشرت کرتے تھے پھر جب وہ حاملہ ہو کر بچہ جنتی تو اس بچہ کو جس کی طرف چاہتی منسوب کر دیتی سو وہ اس شخص کا بیٹا قرار پاجاتا۔ اسلام نے نکاح کے اس طریقہ کو حرام قرار دیا لیکن نکاح کے جاہلی طریقوں میں سے جس طریقہ سے بھی کوئی بچہ کسی باپ کی طرف منسوب ہوا ہو، اسلام کے بعد بھی اس کو اسی نسب پر برقرار رکھا گیا اور ثبوت نسب کے معاملہ میں کوئی تفریق نہیں کی گئی۔[2]

---

[1] علامہ عبدالرحمن بن خلدون متوفی ۸۰۸ھ، تاریخ ابن خلدون ج ۳ ص ۸، مطبوعہ مؤسسۃ الاعلمی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[2] علامہ ابن اثیر شیبانی متوفی ۶۳۰ھ، کامل ابن اثیر ج ۳ ص ۴۴۱، مطبوعہ دار الکتب العربیہ بیروت، ۱۴۰۰ھ

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

حضرت معاویہ نے ۴۴ھ میں زیاد کو اپنے نسب کے ساتھ لاحق کیا اور اس بات کی زیاد بن اسماء الحرمازی مالک بن ربیعہ سلولی اور منذر بن زبیر رضی اللہ عنہم نے شہادت دی تھی، مدائنی نے اس واقعہ کو اپنی مختلف سندوں سے روایت کیا ہے اور گواہوں میں مندرجہ ذیل ناموں کا اضافہ کیا:

جویریہ بنت ابی سفیان، مسور بن قدامہ الباہلی، ابن ابی نصر الثقفی، زید بن نفیل الازدی، شعبہ بن العلقم المازنی بنو عمرو بن شیبان کا ایک شخص اور بنو مصطلق کا ایک شخص، ان سب نے ابوسفیان کے بارے میں گواہی دی کہ زیاد ان کا بیٹا ہے۔[۱]

اس سلسلہ میں سب سے زیادہ مضبوط بات یہ ہے کہ ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اس استلحاق کو تسلیم کیا۔ آپ نے زیاد کے نام خط میں لکھا:

عن عائشۃ ام المؤمنین الی زیاد بن ابی سفیان[۲]

ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا کی طرف سے ابوسفیان کے بیٹے زیاد کے نام۔

صحابہ کرام میں سے جن بعض حضرات کو اس نسب کو قبول کرنے میں تامل تھا اس کی وجہ یہ تھی کہ ابوسفیان نے اس نسب کا اقرار برسرعام نہیں کیا تھا بلکہ خفیہ طور سے دس گواہوں کے سامنے بیان کیا (جن میں بعض صحابہ کرام بھی شامل ہیں) لیکن جب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک دس گواہوں سے یہ نسب ثابت ہو گیا اور ام المؤمنین نے اس کی تصدیق کر دی تو وہ اس معاملہ میں بالکل پاک دامن ہیں، جو لوگ اس معاملہ میں حضرت امیر معاویہ پر طعن کرتے ہیں انھیں خوف خدا کرنا چاہیے۔

## بَابُ بَيَانِ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سِبَابُ الْمُسْلِمِ فُسُوقٌ وَقِتَالُهُ كُفْرٌ

## اس کا بیان کہ مسلمان کو برا کہنا فسق ہے اور اس سے قتال کرنا کفر ہے

۱۲۹- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكَّارِ بْنِ الرَّيَّانِ وَعَوْنُ بْنُ سَلَّامٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ طَلْحَةَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ نَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ كُلُّهُمْ عَنْ زُبَيْدٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسلمان کو برا کہنا فسق ہے اور اس سے لڑنا کفر ہے راوی کہتا ہے کہ میں نے ابو وائل سے پوچھا کیا تم نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے خود سنا ہے کہ وہ اس حدیث کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت

۱۔ حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، الاصابہ ج ۱ ص ۵۸۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

۲۔ علامہ بدران عبد القادر متوفی ۱۳۴۶ھ، تہذیب تاریخ ابن عساکر ج ۵ ص ۴۱۱، مطبوعہ بیروت

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ سِبَابُ الْمُسْلِمِ فُسُوْقٌ وَ قِتَالُہٗ کُفْرٌ قَالَ زُبَیْدٌ فَقُلْتُ لِاَبِیْ وَائِلٍ اَنْتَ سَمِعْتَہٗ مِنْ عَبْدِ اللّٰہِ یَرْوِیْہِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ وَلَیْسَ فِیْ حَدِیْثِ شُعْبَۃَ قَوْلُ زُبَیْدٍ لِاَبِیْ وَائِلٍ۔

کرتے ہیں ابو وائل نے کہا ہاں۔

---

۱۳۰۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَمُحَمَّدُ بْنُ مُثَنّٰی عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَۃَ عَنْ مَنْصُوْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَیْرٍ قَالَ نَا عَفَّانُ قَالَ نَا شُعْبَۃُ عَنِ الْاَعْمَشِ کِلَاھُمَا عَنْ اَبِیْ وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِہٖ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کرکے یہ فرمایا اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

## فسق کا بیان

حدیث نمبر ۱۲۹ میں ہے: مسلمان کو بُرا کہنا فسق ہے۔
فسق کا لغوی معنی خروج یعنی نکلنا ہے اور اصطلاح شرع میں فاسق اس شخص کو کہتے ہیں جو گناہ کبیرہ کر کے اللہ تعالیٰ کی اطاعت سے باہر نکل آئے، گناہ کبیرہ فرض کے ترک اور حرام کے ارتکاب کو کہتے ہیں۔ فسق کے تین مراتب ہیں:

(۱)۔ **تغابی**: گناہ کبیرہ کو بُرا جانتے ہوئے کبھی کبھی شامت نفس سے گناہ کرے۔
(۲)۔ **انہماک**: گناہ کبیرہ میں لذت محسوس کرے اور اس کا عادی ہو جائے۔
(۳)۔ **جحود**: گناہ کو صحیح اور بہتر سمجھنے لگے اور اس کو صحیح سمجھ کر کرے، جب انسان فسق کے اس مرتبہ پر پہنچ جاتا ہے تو گمراہی میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اگر وہ گناہ حرام قطعی ہو تو اسلام سے خارج ہو کر کافر ہو جائے گا ورنہ گمراہی میں تو کوئی شبہ نہیں ہے، العیاذ باللہ!

مسلمان کو ناحق گالی دینا حرام ہے اسی طرح مسلمان کو ناحق قتل کرنا حرام ہے۔

## مسلمان سے قتال پر کفر کے اطلاق کی توجیہ

اس حدیث میں ہے کہ مسلمانوں سے جنگ کرنا کفر ہے، بہ ظاہر مسلمانوں سے جنگ کرنا حرام ہے۔ حدیث شریف میں جو اس کو کفر سے تعبیر کیا ہے یہ اس صورت پر محمول ہے جب کوئی شخص مسلمان کے قتل کو حلال سمجھ کر اس کو قتل کرے، یا مطلب یہ ہے کہ یہ کافروں کا فعل ہے یا یہ کہ ناحق لڑائی آل کار کفر تک پہنچا دیتی ہے۔ یا کفر بمعنی کفران نعمت ہے، یعنی اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو آپس میں بھائی بھائی بنا کر جو انعام کیا تھا یہ اس کی ناشکری کرنا ہے۔

## بَابُ ۲۸ بَيَانِ مَعْنَى قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَرْجِعُوا بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ

## اس حدیث کا بیان کہ میرے بعد ایک دوسرے کی گردنیں مار کر کافر نہ ہو جانا!

۱۳۱ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى وَابْنُ بَشَّارٍ جَمِيعًا عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ ح وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَلِيِّ بْنِ مُدْرِكٍ سَمِعَ أَبَا زُرْعَةَ يُحَدِّثُ عَنْ جَدِّهِ جَرِيرٍ أَنَّهُ قَالَ قَالَ لِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ اسْتَنْصِتِ النَّاسَ ثُمَّ قَالَ لَا تَرْجِعُوا بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ۔

حضرت جریر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حجۃ الوداع کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا لوگوں کو خاموش کرو، پھر فرمایا میرے بعد ایک دوسرے کو قتل کر کے کافر نہ ہو جانا۔

۱۳۲ - وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ وَاقِدِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

۱۳۳ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو بَكْرِ بْنُ خَلَّادٍ الْبَاهِلِيُّ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ وَاقِدِ بْنِ زَيْدٍ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَاهُ يُحَدِّثُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ وَيْحَكُمْ أَوْ قَالَ وَيْلَكُمْ لَا تَرْجِعُوا بَعْدِي كُفَّارًا يَضْرِبُ بَعْضُكُمْ رِقَابَ بَعْضٍ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع کے خطبہ میں فرمایا سنو! میرے بعد ایک دوسرے کو قتل کر کے کافر نہ ہو جانا۔

۱۳۴ - وَحَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي عُمَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ أَنَّ أَبَاهُ حَدَّثَهُ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ شُعْبَةَ عَنْ وَاقِدٍ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

### ایک دوسرے کے قتل پر کفر کے اطلاق کی توجیہات

حدیث نمبر ۱۳۱ میں ہے: میرے بعد ایک دوسرے کو قتل کر کے کافر نہ ہو جانا۔

اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ مسلمان کو قتل کرنا حرام اور گناہ کبیرہ ہے لیکن یہ کفر نہیں ہے اور اس حدیث

میں مسلمان کے قتل پر کفر کا اطلاق کیا ہے، علماء اسلام نے اس اطلاق کی متعدد توجیہات بیان کی ہیں۔

(۱)۔ جو شخص جائز اور حلال سمجھ کر مسلمان کو قتل کرے وہ کافر ہے۔

(۲)۔ مسلمان کو قتل کرنا کفران نعمت ہے، یعنی کفر ایمان کے مقابلہ میں نہیں شکر کے مقابلہ میں ہے۔

(۳)۔ مسلمان کو قتل کرنے کی شامت بسا اوقات کفر تک پہنچا دیتی ہے۔

(۴)۔ مسلمان کو قتل کرنا کفر کے مشابہ ہے کیونکہ یہ کافروں کا فعل ہے۔

(۵)۔ کفر نہ کرو اور ہمیشہ مسلمان رہو تاکہ تمہیں کفر کی وجہ سے قتل نہ کر دیا جائے۔

(۶)۔ کافر کا ایک معنی ہے متکفر بالسلاح، یعنی ہتھیاروں سے مسلح ہو کر ایک دوسرے سے جنگ نہ کرنا۔

(۷)۔ ایک دوسرے پر (بلاوجہ) کفر کے فتوے نہ لگاؤ تاکہ اس کے نتیجہ میں ایک دوسرے کو قتل کر دو۔[1]

## بَابُ[۲۹] اِطْلَاقِ اسْمِ الْكُفْرِ عَلَى الطَّعْنِ فِي النَّسَبِ وَالنِّيَاحَةِ

## نسب میں طعن کرنے اور نوحہ کرنے پر کفر کا اطلاق

۱۳۵۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ح وَابْنُ نُمَيْرٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا أَبِي وَمُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ كُلُّهُمْ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ اثْنَتَانِ فِي النَّاسِ هُمَا بِهِمْ كُفْرٌ الطَّعْنُ فِي النَّسَبِ وَالنِّيَاحَةُ عَلَى الْمَيِّتِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگوں میں دو خصلتیں ایسی ہیں جن کی وجہ سے کفر میں مبتلا ہیں، کسی کے نسب میں طعن کرنا اور میت پر نوحہ کرنا۔

---

## تعزیہ اور ماتم کے جواز پر علماء شیعہ کے دلائل اور ان کی تاریخ عہد بہ عہد

شیخ مرتضی احمد فاضل لکھتے ہیں۔

**تعزیہ**: لغت عربی میں اس کا مادہ "ع۔ ز۔ ی" ہے اور مجرد عزی یعزی عزآء مصیبت پر صبر کرنا، تعزیہ (تفعلہ) مزید، متعدی، تلقین صبر کرنا، تسلی دینا، پرسا دینا۔

قرآن مجید میں اس مادے کا استعمال بعض کے نزدیک سورۃ المعارج، آیت ۳۷ میں ہے: عن الیمین وعن الشمال عزین (از عزی فعل ماضی: شکیبائی کی)، فقہ و حدیث میں اس لفظ کا استعمال ابواب ذیل میں ملتا ہے: عبادات، جنائز، آداب تلقین صبر و تسلی۔ فارسی ادب و تاریخ میں لفظ "تعزیت" وارثان میت سے اظہار افسوس و اظہار ہمدردی کے لیے مستعمل ہوا ہے۔ مثنوی مولانا روم دفقیہ گب، ۵: ۱۳۷، شعر شمارہ ۲۱۰۲) میں ہے:

سر بسیہ چون نامہ ہای تعزیہ
پر معاصی متن آن باحاشیہ۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۵۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

اُردو میں تعزیہ کے معنی ہیں امام حسین علیہ السلام کی تربت، ضریح، عمارت روضہ کی شبیہ، جسے سونے چاندی، لکڑی، بانس، کپڑے، کاغذ وغیرہ سے بناتے ہیں، یہ شبیہ غم، سوگ اور علامت محرم کے طور پر کبھی جلوس کی شکل میں لے کر نکلتے ہیں، کبھی گھروں، امام باڑوں یا ان کشادہ و مخصوص چبوتروں پر رکھتے ہیں جنھیں امام صاحب کا چوک کہا جاتا ہے۔

حیدرآباد دکن میں تعزیہ تابوت اور ماتم و سینہ زنی کو کہتے ہیں۔ تعزیہ کرنا = ماتم کرنا؛ تعزیہ دار = ماتم دار، سینہ زنی کرنے والا، وہ شخص جس کے گھر میں تعزیہ رکھا جاتا ہو اور مجلس ہوتی ہو، محب حسینؑ، شیعہ، عزادار۔

تعزیہ اپنی بناوٹ اور ساخت کے لحاظ سے صنعت کا اچھا نمونہ ہوتا ہے اور تعزیہ بنانے والے اس کی شکل و صورت میں علاقائی خصوصیات اور کاریگری کے نمونے پیش کرتے ہیں، چنانچہ بعض تعزیے سال سال دو سال تک بنتے رہتے ہیں، ان کے نام بھی الگ الگ ہیں مثلاً:

(۱) ضریح اور اس کی قسمیں: ان میں متنازترین ضریح وہ ہے جو عمارت روضہ امام حسین علیہ السلام کی ہو بہو شبیہ ہو۔ ایسی ضریحیں نظام دکن، والی رامپور، راجہ محمود آباد اور کراچی کے بعض عزاخانوں میں ہیں۔ ایک موی ضریح حسین آباد لکھنؤ میں شاہی زمانے سے بنتی چلی آتی ہے۔

(۲)۔ بنگلہ: یہ تعزیہ محمل ناقہ یا عماری فیل سے مشابہ ہوتا ہے اور عموماً لکھنؤ میں یا مضافاتِ لکھنؤ میں بنتا ہے شاید یہ نقشہ اس محمل یا ڈولی یا پالکی وغیرہ کا ہوتا تھا جس میں تبرکات رکھ کر شاہجہان لال قلعے سے مسجد جامع لے جاتے تھے۔

(۳)۔ موم کے تعزیے: بانس کی تیلیوں پر ضریح یا بنگلہ یا کسی اور شکل کا ڈھانچا بنا کر اس پر موم چڑھایا اور کمالِ فن کا مظاہرہ کیا جاتا ہے۔

(۴)۔ جَو کے تعزیے: ڈھانچے پر مٹی کی ایک پتلی تہ جما کر گیہوں یا جَو کے دانے ترتیب سے چپکا دیتے ہیں، جن میں عاشورہ یا اربعین تک انکھوے نکل آتے ہیں اور سارا تعزیہ ایک رنگ ہو جاتا ہے اس تعزیے پر اثنائے جلوس میں مسلسل پانی چھڑکتے جاتے ہیں۔

تعزیے کے اجزائے ترکیبی یہ ہیں: تخت، حظیرہ، تربت، علم (ضریح میں گزری)۔ پاکستان، کشمیر، نیپال، ہندوستان، افریقہ میں عموماً ضریح اور تعزیے کا بیان کردہ فرق ملحوظ نہیں رکھا جاتا، لیکن موخرالذکر خصوصی نسبت کی بنا پر مذہبی اور روایتی نقطۂ نظر سے شیعوں، بعض سنیوں اور بہت سے ہندوؤں میں بھی یکساں قابلِ احترام ہیں۔ لکھنؤ وغیرہ میں "تخت" کے اوپر اور حظیرے کے درمیان دو تربتیں یا قبروں کی شبیہیں بھی ہوتی ہیں۔ سبز حضرت امام حسن علیہ السلام اور سرخ حضرت امام حسین علیہ السلام کے لیے۔ اس سے خیال ہوتا ہے کہ تعزیہ کسی ایسی عماری کی نقل ہے جس میں بعض مغل یا دوسرے سلاطین تربتیں رکھ کر جلوس کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جاتے ہوں گے۔

تعزیے عموماً ۲۹ ذی الحجۃ سے ۹ محرم تک آراستہ کر کے ایک خاص اور معین مقام پر رکھے جاتے ہیں جسے مختلف علاقوں میں مختلف ناموں سے موسوم کیا جاتا ہے، مثلاً عزاخانہ، تعزیہ خانہ، امام باڑہ، عاشور خانہ، امام خانہ، چبوترہ، چوک امام صاحب۔ جہاں تعزیہ رکھا جاتا ہے وہاں مجلس ماتم، سوز خوانی، مرثیہ خوانی، روضہ خوانی

واقعہ خوانی، شاعری اور مجلس وعظ منعقد ہوتی ہے اور واعظ قرآنی حقائق و بیان خصوصیات اسلام کے بعد فضائل اہل بیت، مصائب اور واقعات کربلا پر تقریر ختم کرتے ہیں، پھر بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر نوحہ خوانی و سینہ زنی یا ماتم بھی ہوتا ہے اہل سنت شہادت نامہ اور سندھ کربلا کتھا یا دوہے پڑھتے ہیں۔

اس سلسلے میں تعزیہ داری کے لیے حسب ذیل واقعات سے استناد کیا جاتا ہے۔

(۱)۔ جنگ اُحد (۳ھ) میں جب حضرت حمزہ بن عبدالمطلب اور دوسرے صحابہ شہید ہوئے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے شہیدوں پر رونے والوں کی آوازیں سن کر فرمایا" لیکن حمزہ پر رونے والا کوئی نہیں" یہ سن کر سعد بن معاذ و اُسید بن حضیر نے بنی عبدالاشہل کی عورتیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے یہاں بھیج دیں، جنھوں نے جناب حمزہ پر ماتم کیا (طبری طبع لائیڈن ۱: ۳: ۱۴۲۵؛ ابن سعد: کتاب الطبقات الکبیر لائیڈن، ص ۳۱)؛

(۲)۔ ایسے واقعات سے مثلاً ابن عباس کا حضور کو خواب میں سر برہنہ دیکھنا اس طرح کہ آپ کے ہاتھ میں شیشی ہے جس میں خون ہے یا آنحضرت کی وفات کے بعد بریدہ بن الحصیب کا (جو حضرت اسامہ والی مہم میں صاحب لواء تھے) لواء مذکور کو دروازہ مبارک پر نصب کرنا جو کتب ذیل میں مواضع مذکورہ پر درج ہیں: (الف) مشکوٰۃ، طبع دہلی ۱۹۳۲ء، ص ۲، ۵ (باب مناقب اہل البیت)؛ (ب) وہی کتاب، ص ۵۰۰، امام احمد بن حنبل: مسند، طبع قدیم مصر ۱: ۲۴۲، ص ۹، ترمذی لکھنؤ ۱۸۸۴ء، ۲: ص ۲۲۴؛ ینابیع المودۃ، بمبئی، باب ۶۰، ص ۳۶۵؛ (ج) بحار الانوار، طبع ایران ۱۲۷۰ھ، ص ۱۹۹ (باب اخبار اللہ انبیاء و نبینا بشہادتہ)؛ ابن الاثیر الکامل: طبع سوم، ۱۳۵۶ھ، ۳: ۳۰۳، مقتل ابن نما، ص ۶؛ (د) ابن ابی الحدید شرح نہج البلاغۃ مصر ۱: ۵۳؛

(۳)۔ شہادت امام حسین علیہ السلام کے بعد مدینے میں جناب اُم البنین مادر جناب عباس بن علی جنت البقیع کے قبرستان میں تشریف لے جاتی تھیں اور اپنے چار بیٹوں کا، جو شہدائے کربلا میں شامل تھے ذکر کر کے انتہائی غم و سوز سے رویا کرتی تھیں۔ لوگ جمع ہو جاتے تھے اور بعض سن سن کر روتے رہتے تھے (مقاتل الطالبین، مصر ۱۹۴۹ء، ص ۸۵)؛

(۴)۔ امام زین العابدین، امام محمد باقر، امام جعفر صادق، امام علی رضا اور دوسرے ائمہ محرم کا چاند دیکھ کر عزاداری و سوگواری کرتے تھے (بحار الانوار، ۱۰: ۲۶۸؛ امالی صدوق، م ۳۸۱ھ/ ۹۹۱ء)

(۵)۔ ابوالاسود دؤلی (م ۶۹ھ) سلیمان بن قتہ، کمیت، ابودھبل (الجمحی)، فرزدق، دعبل وغیرہ نے اجتماعات میں مرثیے پڑھے اور ائمہ اہل بیت نے انھیں صلے دیے اور ان کے مرثیوں کو سن کر گریہ فرمایا (امواج محرقۃ، ص ۱۱۵؛ تاریخ الشیعہ، طبع نجف، ص ۳۲)۔

عزاداری اور اظہار غم حسین پہلی اور دوسری صدی ہجری تک سادہ ہی جاری رہا ہے لیکن تیسری اور چوتھی صدی ہجری تک متعدد دوسرے واقعات کربلا عام اجتماعات میں رقت انگیز و جوش آفریں طریقوں سے بیان ہوئے، چنانچہ شیعہ اور غیر شیعہ اس حد تک متاثر ہوئے کہ سادات حسنی کے خروج مختار اور ابو مسلم خراسانی کی بغاوت میں اس تاثر کا اظہار کیا۔

۳۵۲ھ/۹۶۳ء میں بغداد پر دیلمیوں کا مکمل تسلط تھا۔ اس سال روز عاشورہ بغداد میں بازار دکانیں بند کر دیے گئے اور مردوں سے کہا گیا کہ نوحہ کریں نیز عورتوں کا جلوس عزا نکالا گیا۔ نیز جشن سرکاری طور پر غم منایا گیا (ابن اثیر کامل، بذیل حوادث ۳۵۲ھ؛ ابن کثیر: تاریخ، مصر، ۱۱: ۲۴۳ وغیرہ)۔

۳۶۶ھ/۹۷۷ء میں عزیز باللہ فاطمی نے مصر میں یوم حسین منایا (فرنچ انقلاب سے پہلے مشہد راس الحسین مصر میں اکابر علما و عوام حتیٰ کہ خود شاہ فاروق جلوس کے ساتھ سبز چادر مزار پر چڑھانے جاتے اور عزا مناتے تھے۔ (مجتبیٰ حسن وزیری: مصر کا محرم، ا۔ اس عہد کے لگ بھگ غوری آل شنسب عقیدت مندان اہل بیت میں شامل (فرشتہ: تاریخ، لکھنؤ ۱۲۸۱ھ/۱۸۶۴ء، ۱: ۵۴) اور سندھ کے مسلمان اسماعیلی مذہب سے وابستہ ہو چکے تھے، بلکہ بہت سے سادات ہجرت کر کے یہاں آ گئے تھے۔ دیلم و عراق میں شیعہ پھیل گئے تھے اس لیے ان علاقوں میں عزاداری ہونے لگی اور یہ مراسم اتنے عام ہو گئے کہ ادب میں اس کے استعارات و تشبیہات استعمال ہونے لگے (مثنوی رومی (تالیف قبل از ۶۷۲ھ) طبع لکھنؤ ۶: ۱۴۲؛ نیز حریری (م ۵۱۶ھ) مقامہ ۸؛ حمید الدین: مقامات حمیدی (تالیف ۵۵۱ھ)، مقامہ ۲۳ "روز الحسین")۔ اس شہرت و مقبولیت کے باعث ان مراسم میں مقامی خصوصیات اور نسلی و قومی روایات داخل ہوتے گئے۔

بدایونی کے بقول ہمایوں کے عہد میں ایک ایرانی شاعر وارد ہند نے تعزیت کے مضمون پر مشتمل "نقش" بنائے جو ایام عاشورا معارک میں پڑھے جاتے ہیں (منتخب التواریخ، کلکتہ ۱۸۶۸ء، ۱: ۴۸۱)۔ اکبر کے عہد میں بھی یہ سلسلہ باقی رہا، چنانچہ آگرے کے قلعے سے اب تک ایک تعزیہ برآمد ہوتا ہے جسے عہد اکبری سے منسوب کرتے اور "مثل تعزیہ" کہتے ہیں۔

(کہا جاتا ہے) کہ جہانگیر کے عہد میں سید معین الدین موسوی اجمیری کا عزا خانہ وجود میں آیا، چنانچہ یہ عزا خانہ مع وقف تاراگڑھ میں اب تک موجود ہے (عزاداری کی تاریخ)۔ عالمگیر کے عہد میں تعزیہ اور جلوس تعزیہ کا رواج تھا۔ عالمگیر ہی نے جلوس تعزیہ میں شمشیر زنی کو ممنوع قرار دیا۔ شاید اس کے بعد ان جلوسوں میں بانک بنوٹ کا رواج ہوا جو بعض غیر شیعہ تعزیوں کے ساتھ اب بھی ہوتا ہے (عبد الواحد فرنگی محلی: ازالۃ اوہام عزاداری کی تاریخ، ص ۳۵)۔

اس کے بعد شاہان دہلی مراسم عزا میں اس حد تک اہتمام کرنے لگے کہ ساتویں محرم سے دسویں تک باقاعدہ نذریں اور نیازیں ہوتیں اور بہشتی اور فقیر و قیدی بننے کی رسمیں ادا ہونے لگی تھیں (بزم آخر، لاہور ۱۹۴۵ء، ص ۵۶ ببعد؛ علم حیدری و شوکت حیدری، لکھنؤ ۱۳۰۰ھ؛ عزاداری کی تاریخ، ص ۴۴۔ تفصیلات کے لیے دیکھیے میرا مقالہ بہادر شاہ ظفر کی عزاداری، طبع اسد، لاہور، محرم ۱۳۰۸ھ)۔

دکنی ریاستیں عموماً شیعہ تھیں اس لیے یہاں عزاداری نے بہت فروغ پایا۔ مجلس ماتم، جلوس تعزیہ، امام باڑے قائم ہوئے، محرم میں سوگ منایا گیا (ابراہیم زبیری: تاریخ بیجاپور، ص ۳۳۰، ۳۳۲؛ نصیر الدین ہاشمی: دکن میں اردو، باب سوم، ص ۲۲۳؛ تاریخ بیجاپور، محی الدین زور: سلطان قلی قطب شاہ، شیعہ حیدرآباد کے محرم (لاے)؛ قطب شاہ، غواصی، نصرتی وغیرہ کے مراثی (یورپ میں دکھنی مخطوطات، طبع حیدرآباد) بھی ابتدائی عہد کی یادگار ہیں۔ حیدرآباد دکن اور راجپوتانے کی ریاستوں (خصوصاً جے پور) کے متعلق دیکھیے تحفۃ العالم (تصنیف ۱۲۱۶ھ/۱۸۰۱ء)، حیدرآباد ۱۲۹۴ھ، ص ۳۵۹ ببعد۔ تیرھویں صدی ہجری/اٹھارھویں صدی میلادی تک تمام ملک میں تعزیہ داری عام ہو چکی تھی۔ اودھ میں عزاداری کا فروغ اور تعزیے کا رواج بظاہر عہد آصف الدولہ (م ۱۲۱۲ھ/۱۷۹۷ء) سے ہوا (رک بہ تحفۃ العالم، ص ۳۴۸ و ۳۵۹)۔ لیکن بہرائچ میں سید سالار مسعود غازی کے مزار کا تعزیہ، سیتاپور میں "بادلان ڈنڈوں کا تعزیہ"، پانچویں اور ساتویں صدی ہجری سے منسوب ہیں (محمد اکبر سیتاپوری: سیتاپور کی عزاداری، در سرفراز، محرم نمبر ۱۹۵۲ء، ص ۹۴)۔

آصف الدولہ نواب وزیر اودھ نے شجاع الدولہ کے بعد ۱۱۸۹ھ/۱۷۷۵ء میں فیض آباد چھوڑ[۱]

---

[۱] بظاہر اکھاڑے مراد ہیں۔ RANKING نے ترجمہ بدایونی، کلکتہ ۱۸۹۸ء، ۱: ۶۴۳ میں اس کا ترجمہ ASSEMBLIES یعنی مجالس کیا ہے۔

اور لکھنؤ کو دار الحکومت بنایا۔ فیض آباد اور دہلی کے امراء، رؤسا اور شہزادے بھی یہاں آباد ہو گئے ہر ایک دہلی و فیض آباد میں تعزیہ دار تھا، لیکن آصف الدولہ حاکم مملکت ہونے کے باوجود عزاداری میں بہت زیادہ منہمک تھے، وہ جہاں تعزیہ دیکھتے سواری سے اترتے اور تعزیہ دار کو انعام دیتے تھے۔ ۱۱۹۹ھ / ۸۴-۱۷۸۳ء میں انہوں نے اپنا امام باڑہ بنوایا۔ اس کے ساتھ ساتھ شہزادگان دہلی اور دوسرے امراء نے بھی عزاخانے تیار کیے، یوں لکھنؤ تعزیہ داری کا مرکز بن گیا۔ غازی الدین حیدر و نصیر الدین حیدر کے عہد میں مزید ترقیاں ہوئیں، متعدد قیمتی ضریحیں یورپ سے فرمائش کر کے بنوائی گئیں اور فنی مہارتوں کے اظہار و تکلفات کا آغاز ہوا (عہد آصفی میں سرخ و طوری تعزیے پہلی مرتبہ یورپ سے تیار ہو کر آئے، سونے چاندی کی ضریحیں بنیں۔ امراء و عوام نے ندرتیں پیدا کیں اور ہنر دکھائے جن میں سے شاہ نجف و حسین آباد کے عزاخانوں میں سونے چاندی کی ضریحوں کے علاوہ مومی ضریح حیدری ہے جو ایک سال سے زیادہ مدت میں تیار ہو کر شاہی جلوس کے ساتھ برآمد ہوتی ہے)۔

مسلمانوں کے علاوہ ہندو ریاستوں اور ہندو آبادیوں میں لوگ باقاعدہ تعزیہ داری کرتے تھے۔ سر ٹامس براؤٹن (Letter written in a Mahratta camp during the years 1809-1992، Sir Thomas Broughton) نے اپنے خط عدد ۲ میں مرہٹوں اور محمد لطیف نے تاریخ لاہور (انگریزی، طبع جدید لاہور) میں سکھوں کے عہد کی عزاداری اور مہاراجہ شیر سنگھ کے تعزیے کا ذکر کیا ہے۔ محمد لطیف نے ص ۱۷۱ پر مہاراجہ شیر سنگھ کے تعزیے اور ذوالجناح کی تصویر بھی دی ہے، نیز دیکھئے ماہنامہ ماہ نو، استقلال نمبر ۱۹۵۳ء ص ۵۰ (عزاداری کی تاریخ، ص ۳۳)۔

شیعہ ریاستیں تو خیر مذہبی فرض سمجھتی تھیں، سنی نوابین بھی ثواب کی نیت سے تعزیہ رکھتے، امام باڑے بنواتے اور وقف کرتے تھے، جن میں نظام دکن خاص طور پر قابل ذکر ہیں، ان کے محل میں اب بھی تعزیہ و تعزیہ خانہ موجود ہے، غیر مسلم ریاستوں میں اندور، دھولپور، بڑودہ، کپور تھلہ کے علاوہ مہاراجہ گوالیار اور مہاراجہ جے پور کے تعزیے مشہور ہیں۔

ان ریاستوں میں تعزیہ داری کے لیے سرکاری اوقاف ہیں (مجلہ العرب، بمبئی، شمارہ محرم ۱۳۶۰ھ؛ عزاداری کی تاریخ، ص ۲۱)۔

ایران میں تعزیے کا رواج نہیں، وہاں شبیہ یا تمثیل رائج ہے۔ عراق میں علم اور ذوالجناح برآمد ہوتے ہیں، اور اس جلوس کو "موکب" کہتے ہیں۔ کشمیر، نیپال اور افریقہ میں تعزیہ داری ہوتی ہے اور بڑی حد تک وہی انداز ملحوظ رکھا جاتا ہے جو پاکستان میں رائج ہے۔

پاک و ہند میں تعزیے کا عام رواج ہے۔ جلوس تعزیہ جس میں تعزیہ دار کی مقامی روایتیں پیش نظر رکھی جاتی ہیں، مثلاً لکھنؤ، رام پور، جے پور وغیرہ میں تعزیے کا جلوس یوں نکلتا ہے جیسے ان کے گھر سے کسی معزز مرنے والے کا جنازہ نکلے، یعنی جلوس میں ماہی مراتب، ہاتھی، اونٹ، گھوڑے، فوجی باجے، ماتمی جھنڈیاں، باوردی سپاہی برقنداز، عصا بردار، پھر ماتم دار و تعزیہ دار سر برہنہ، ماتمی لباس پہنے، سروں پر خاک پڑی، سینوں پر ہاتھ اور آنکھوں پر رومال رکھے، اشک افشاں آہستہ آہستہ چلتے ہیں ان کے پیچھے ایک نقیب یہ آواز دیتا ہے:

سواری ہے شہ کرب و بلا کی
سواری ہے ہمارے بادشاہ کی

یا اس مضمون کو قطعے کی شکل میں بلند آواز سے پڑھتا، کوچ کا نقارہ بجاتا، محدود رفتار اور مجمع کو رلاتا جاتا ہے۔ بعض جلوسوں میں ماتمی باجے بجتے ہیں، ماتمی دستے سینہ زنی، تیغ زنی اور زنجیر زنی بھی کرتے ہیں، ایک وہ جلوس بالکل خاموش بھی رہتے ہیں۔ راجے، نواب، شہزادے عام شرکا کی طرح ادب سے پاپیادہ شریک جلوس ہوتے تھے۔ اس وقت ملازمین پر سے آداب و رسوم شاہی ساقط ہوتے تھے۔

عام تعزیوں کے اٹھانے کا طریقہ یہ ہے کہ تعزیہ دار تعزیہ ضریا کا ندھوں پر رکھے خاموشی سے کربلا جاتے ہیں، یا ماتمی دستے یا سوز خوان بھی ساتھ تابوت، ذوالجناح یا گہوارۂ علی اصغر کی شبیہیں لیے، آنسو بہاتے، سینہ زنی کرتے جاتے ہیں اور کربلا یا قبرستان پہنچ کر قابل دفن تعزیوں کو دفن کر دیتے ہیں ورنہ انھیں باقی تبرکات کے ساتھ محفوظ کر کے واپس لے آتے ہیں۔

تعزیہ داری کا سلسلہ ۲۸-۲۹ ذی الحجۃ سے ۸ ربیع الاول تک جاری رہتا ہے۔ پاکستان، کشمیر، نیپال اور افریقہ میں عموماً ۱۰ محرم (روز شہادت امام حسین) کو تعزیے دفن کر دیے جاتے ہیں، لیکن ہندوستان کے بعض مقامات پر خصوصاً لکھنؤ میں یہ سلسلہ ۸ ربیع الاول (روز شہادت امام حسن عسکری) کو ختم ہوتا ہے اور "چپ تعزیہ" (کیونکہ اس کے جلوس میں مکمل خاموشی رہتی ہے) آخری تعزیہ سمجھا جاتا ہے۔ اب پاکستان کے متعدد مقامات پر اسی طرح کے جلوس نکلنے لگے ہیں۔

تعزیہ روضۂ امام حسین کی نسبت سے اور ایک محترم علامت ہونے کے باعث اہل تشیع کے نزدیک غلاف خانۂ کعبہ اور محمل مصری کی طرح محترم سمجھا جاتا ہے مگر وہ اسے عقیدت، روایت اور تاریخی حیثیت سے بہت اہم سمجھنے کے باوجود مذہباً اس کی پرستش کو حرام سمجھتے ہیں۔ [۱]

ماتم کے متعلق ہم نے شیخ مرتضیٰ حسین فاضل کا مکمل مقالہ درج کر دیا ہے، لیکن اس طویل مضمون میں ماتم کے ثبوت کے متعلق تاریخ طبری اور طبقات ابن سعد کے حوالے سے صرف ایک حدیث بیان کی گئی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لیکن حمزہ پر رونے والیاں نہیں ہیں!" پھر بنو عبدالاشہل کی عورتیں حضرت حمزہ پر روئیں اور حضور نے اس پر انکار نہیں فرمایا۔ اس کے علاوہ جو کچھ ذکر کیا گیا ہے وہ سب بعد کے تاریخی واقعات ہیں۔

اس باب کی حدیث میں میت پر نوحہ کرنے کو کفر قرار دیا گیا ہے، اور اس کی توجیہ یہ ہے کہ حلال سمجھ کر میت پر نوحہ کرنا کفر ہے اور اگر اس کام کو برا سمجھ کر کیا جائے تو یہ حرام ہے۔ اسی طرح اپنے سینہ اور چہرے پر طمانچے لگانا، بال نوچنا، کپڑے پھاڑنا، ہائے ہائے کرنا اور چیخنا چلانا اور وہ تمام کام کرنا جو شیعوں کے ہاں ماتم حسین کے عنوان سے کیے جاتے ہیں، یہ سب کام حرام ہیں۔

ہم مروجہ ماتم کی حرمت اور ممانعت پر پہلے قرآن مجید سے استدلال کریں گے پھر احادیث بیان کریں گے پھر کتب شیعہ سے استدلال کریں گے اور آخر میں علماء شیعہ کے دلائل کا جواب ذکر کریں گے فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق۔

---

[۱] اردو دائرہ معارف اسلامیہ ج ۶ ص ۴۶۲-۴۵۵، مطبوعہ لاہور

## مروجہ ماتم کی حرمت پر قرآن مجید سے استدلال

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

یا یھا الذین اٰمنوا استعینوا بالصبر والصلوٰۃ ط ان اللہ مع الصٰبرین ۰ ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات ط بل احیاء ولکن لا تشعرون ۰ ولنبلونکم بشیء من الخوف والجوع ونقص من الاموال والانفس والثمرات و بشر الصٰبرین ۰ الذین اذا اصابتھم مصیبۃ قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون ۰ اولٰئک علیھم صلوات من ربھم ورحمۃ واولٰئک ھم المھتدون ۰

(بقرۃ: ۱۵۷ — ۱۵۳)

اے ایمان والو! صبر اور نماز سے مدد چاہو، بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے، اور جو لوگ اللہ کی راہ میں قتل کیے جاتے ہیں ان کو مردہ نہ کہو، بلکہ وہ زندہ ہیں مگر تمہیں شعور (احساس) نہیں، اور ہم ضرور تم کو کچھ خوف، بھوک اور تمہارے مال جان اور پھلوں کی کمی سے آزمائیں گے اور ان صبر کرنے والوں کو بشارت دیجیے جن کو جب کوئی مصیبت پہنچے تو وہ کہتے ہیں بیشک ہم اللہ ہی کے لیے ہیں اور بے شک ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں، یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ کی طرف سے بہ کثرت صلوٰۃ اور رحمت (نازل ہوتی ہیں) اور یہی لوگ ہدایت یافتہ ہیں۔

یا یھا الذین اٰمنوا اصبروا وصابروا۔

(آل عمران: ۲۰۰)

اے ایمان والو! صبر کرو اور ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کرو۔

ان آیات میں مصیبت کے وقت صبر کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور صرف انا للہ وانا الیہ راجعون کہنے کی اجازت ہے، اور مصیبت کے وقت آواز سے رونا اور چلانا، بال نوچنا، بالوں میں خاک ڈالنا، کپڑے پھاڑنا، ہائے وائے کرنا اور منہ، سینہ اور زانو پر طمانچے مارنا، یہ تمام کام صبر کے منافی ہیں اور اس کی ضد ہیں اور جب کسی چیز کو فرض قرار دیا جائے تو اس کی ضد حرام ہو جاتی ہے، ان آیات سے صبر کرنا فرض ہوا اور ماتم کرنا جو اس کی ضد ہے وہ حرام ہو گیا۔

نیز اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

ان الانسان خلق ھلوعا ۰ اذا مسہ الشر جزوعا ۰ واذا مسہ الخیر منوعا ۰ الا المصلین ۰ الذین ھم علی صلاتھم دائمون ۰

(معارج: ۲۳-۱۹)

بے شک انسان کم حوصلہ (بے صبرا) پیدا کیا گیا ہے جب اس پر مصیبت آتی ہے تو جزع فزع (بے صبری کا اظہار) کرتا ہے، اور جب اس کو نعمت ملے تو اس کو روک کر رکھنے لگتا ہے۔ مگر وہ لوگ جو نمازی ہیں جو اپنی نمازوں پر ہمیشگی کرتے ہیں۔

ان آیات میں بتایا گیا ہے کہ کسی مصیبت آنے پر بے صبری کا اظہار کرنا مسلمان نمازی کا کام نہیں ہے اس سے واضح ہوا کہ مصیبت کے وقت بے صبری کرنا حرام ہے اور مروجہ ماتم بے صبری کا اظہار ہے، اس لیے

مروجہ ماتم حرام ہے۔

نیز قرآن مجید میں ہے:

واصبر وما صبرك الا بالله ولا تحزن عليهم۔ (نحل: ۱۲۷)

اور آپ صبر کریں اور آپ کا صبر اللہ کی توفیق سے ہی حاصل ہوگا، اور آپ ان (شہداء احد) پر غمگین نہ ہوں۔

شیخ ابوجعفر محمد بن حسن طوسی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

وقيل المراد لا تحزن على قتلى احد لما اعطاهم الله من الخير[1]

ایک قول یہ ہے کہ اس آیت سے مراد یہ ہے کہ آپ شہداء احد پر غم نہ کریں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بہت ثواب عطا کیا ہے۔

شیخ فضل بن حسن طبرسی لکھتے ہیں:

وقيل معناه ولا تحزن على قتلى أحد فان الله تعالى قد نقلهم الى ثوابه وكرامته۔[2]

ایک قول کے مطابق اس کا معنی یہ ہے کہ آپ جنگ احد کے شہداء پر رنج نہ کریں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو ثواب اور درجات کی طرف منتقل کر دیا ہے۔

شیخ فتح اللہ کاشانی نے بھی یہی تفسیر کی ہے۔[3]

سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ جن کو احد میں مثلہ کیا گیا (ان کے جسم کے اعضاء کو کاٹا گیا) ـــــ اور دیگر صحابہ جن کے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ان کو شہید کیا گیا، ان کے متعلق آپ کو حکم دیا گیا کہ آپ صبر کریں اور ان کے بارے میں غم نہ کریں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بہت درجات عطا کیے ہیں، اسی طرح شہدائے کربلا جن کو ظلماً قتل کیا گیا، ان کے متعلق بھی صبر کرنا لازم ہے، ان پر ماتم کیا جائے نہ ان کا غم منایا جائے کیونکہ ان کو بھی اللہ تعالیٰ نے بہت ثواب عطا کیا ہے اور بڑے بڑے درجات دیے ہیں۔

قرآن مجید میں ہے:

ما اصاب من مصيبة فى الارض ولا فى انفسكم الا فى كتاب من قبل ان نبراها ان ذلك على الله يسير ۝ لكيلا تاسوا على ما فاتكم ولا تفرحوا بما اتكم۔

زمین میں کوئی مصیبت پہنچتی ہے نہ تمہاری جانوں میں مگر وہ ایک کتاب میں (لکھی ہوئی) ہے، اس سے پہلے کہ ہم اس (مصیبت) کو پیدا کریں، بے شک یہ اللہ پر بہت ہی آسان ہے یہ اس لیے کہ کوئی چیز

---

[1] شیخ ابوجعفر محمد بن حسن طوسی متوفی ۴۶۰ھ، تفسیر تبیان ج ۶ ص ۴۴۱، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] شیخ ابوعلی فضل بن حسن طبرسی متوفی ۵۴۸ھ، تفسیر مجمع البیان ج ۶ ص ۶۰۶، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۴۱۱ھ

[3] شیخ فتح اللہ کاشانی متوفی ۹۷۷ھ، تفسیر منہج الصادقین ج ۵ ص ۲۳۸، مطبوعہ خیابان ناصر خسرو ایران

(الحدید: ۲۳)

تمہارے ہاتھ سے جاتی رہے تو اس کا رنج نہ کیا کرو اور جو کچھ اللہ نے تمہیں دیا ہے اس پر اترایا نہ کرو۔

نیز اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

فَاَثَابَكُمْ غَمًّا بِغَمٍّ لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَآ اَصَابَكُمْ ۔ (آل عمران: ۱۵۳)

تو اللہ نے تمہیں غم پر غم دیا کہ جو (مال غنیمت تمہارے ہاتھ سے چلا گیا اور جو مصیبت) تمہیں پہنچی ہے، تم اس پر غمگین نہ ہو۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ کسی نعمت کے چھن جانے اور کسی مصیبت کے پیش آنے سے غمگین نہ ہونا چاہیے۔

شیخ قمی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

(فاثابکم غما بغم) فاما الغم الاول فالهزيمة والقتل واما الغم الاخر فاشراف خالد بن الوليد عليهم يقول (لكيلا تحزنوا على ما فاتكم) من الغنيمة (ولا ما اصابكم) يعني قتل اخوانهم۔[1]

(تمہیں ایک غم کے بعد دوسرا غم دیا) پہلا غم جنگ احد میں مسلمانوں کی شکست اور مسلمانوں کا قتل تھا اور دوسرا غم یہ کہ خالد بن ولید (جو ابھی اسلام نہیں لائے تھے) نے خالی درہ سے مسلمانوں پر حملہ کر دیا، (تاکہ جو تمہارے ہاتھ سے چلا گیا اس پر تم غم نہ کرو) یعنی مال غنیمت کے چلے جانے سے (اور نہ تم پر مصیبت کے پہنچنے سے) یعنی تمہارے مسلمان بھائیوں کے قتل ہونے سے۔

ان آیات سے واضح ہو گیا کہ کسی مصیبت کے آنے پر غم کرنا اور غم منانا اور سوگ کا اظہار کرنا اللہ تعالیٰ کے حکم کی صریح خلاف ورزی ہے اور مصیبت آنے پر ماتم نہ کرنا اور صبر کرنا فرض ہے اور ماتم کرنا اور غم کی مجلسیں قائم کرنا حرام ہے۔

## مروجہ ماتم کی حرمت پر احادیث سے استدلال

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد الله قال قال النبي صلى الله عليه وسلم ليس منا من لطم الخدود وشق الجيوب ودعا بدعوى الجاهلية۔[2]

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص منہ پر طمانچے مارے، گریبان چاک کرے اور زمانہ جاہلیت کی طرح چیخ و پکار کرے وہ ہمارے دین پر نہیں ہے۔

---

[1] شیخ ابو الحسن علی بن ابراہیم قمی متوفی ۳۰۷ھ، تفسیر قمی ج ۱ ص ۱۲۰، مطبوعہ مؤسسہ دار الکتاب للنشر قم ایران ۱۴۰۴ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۳-۱۷۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

اس حدیث کو امام مسلم[۱] امام ترمذی[۲] امام نسائی[۳] امام ابن ماجہ[۴] اور امام احمد بن حنبل[۵] نے بھی روایت کیا ہے۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

وقال عمر دعهن يبكين على ابى سليمن مالم يكن نقع او لقلقة.[۶]

حضرت عمر نے فرمایا ان عورتوں کو حضرت خالد بن ولید پر اس وقت تک رونے سے منع نہ کرو جب تک سر پر خاک نہ ڈالیں یا آواز نہ نکالیں۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابى مالك الاشعرى ان النبى صلى الله عليه وسلم قال اربع فى امتى من امر الجاهلية لا يتركونهن الفخر فى الاحساب والطعن فى الانساب والاستسقاء بالنجوم والنياحة وقال النائحة اذا لم تتب قبل موتها تقام يوم القيامة وعليها سربال من قطران و درع من جرب.[۷]

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں زمانہ جاہلیت کی چار عادتیں جن کو وہ ترک نہیں کرے گی، حسب (خاندانی شرف) پر فخر کرنا، نسب پر طعن کرنا، ستاروں سے بارش طلب کرنا اور نوحہ کرنا، اور فرمایا اگر نوحہ کرنے والی مرنے سے پہلے توبہ نہ کرے تو اسے پگھلے ہوئے تانبے اور خارش کی قمیص پہنائی جائے گی۔

اس حدیث کو امام ابن ماجہ[۸] اور امام احمد[۹] نے بھی روایت کیا ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ام عطية قالت بايعنا رسول الله صلى الله عليه وسلم فقرأ علينا ان لا يشركن بالله

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی آپ نے ہم پر یہ آیت تلاوت کی کہ وہ عورتیں اللہ تعالیٰ

---

۱۔ امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۔۔، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲۔ امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۱۶۳، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

۳۔ امام ابو عبد الرحمان احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۱۹۰، " " "

۴۔ امام محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۱۱۴، " " " "

۵۔ امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۴۶۵، ۴۴۲، ج ۲ ص ۲۵۶، ۴۴۲، ۳۸۶، ج ۴ ص ۱۳۱ مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

۶۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

۷۔ امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۰۳، " " " ، ۱۳۷۵ھ

۸۔ امام محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۱۱۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

۹۔ امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۵ ص ۳۴۳، ۳۴۴، ۳۴۲، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

شیئا و نہانا عن النیاحۃ [1] کے ساتھ بالکل شرک نہ کریں، اور ہم کو نوحہ کرنے سے منع فرمایا۔

اس حدیث کو امام ابو داؤد [2] اور امام احمد نے بھی روایت کیا ہے۔ [3]

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ام عطیۃ قالت اخذ علینا النبی صلی اللہ علیہ وسلم عند البیعۃ ان لا ننوح ——— الحدیث [4]

حضرت ام عطیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بیعت کرتے وقت ہم سے یہ عہد لیا کہ ہم نوحہ نہیں کریں گی۔

اس حدیث کو امام مسلم [5]، امام ابو داؤد [6]، امام نسائی [7] اور امام احمد [8] نے بھی روایت کیا ہے۔

امام ابو داؤد روایت کرتے ہیں:

عن ابی سعید الخدری قال لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم النائحۃ والمستمعۃ۔ [9]

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نوحہ کرنے والی اور سننے والی عورت پر لعنت فرمائی۔

اس حدیث کو امام احمد [10] نے بھی روایت کیا ہے۔

## مروجہ ماتم کی حرمت پر علماء شیعہ کی تفاسیر سے استدلال

قرآن مجید میں ہے:

یا یھا النبی اذا جاءك المؤمنات یبایعنك علی ان لا یشرکن باللہ شیئا ولا یسرقن ولا یزنین ولا یقتلن اولادھن ولا یاتین

اے نبی! جب آپ کے پاس ایمان والی عورتیں حاضر ہوں، وہ آپ سے اس پر بیعت کریں کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھہرائیں گی، نہ چوری

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۷۲۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابو داؤد ج ۲ ص ۹۰، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[3] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۵ ص ۸۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[4] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[5] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۳۰۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[6] امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابو داؤد ج ۲ ص ۹۰، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[7] امام احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۱۸۹، ج ۲ ص ۱۶۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[8] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۱۹۷، ج ۵ ص ۸۵-۸۴، ج ۶ ص ۴۰۸، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[9] امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابو داؤد ج ۲ ص ۹۰، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[10] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۶۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

ببھتان یفترینه بین ایدیھن وارجلھن ولایعصینك فی معروف فبایعھن واستغفر لھن اللہ ط ان اللہ غفور رحیم۔

(ممتحنہ : ۱۲)

کریں گی، نہ بدکاری کریں گی، نہ اپنی اولاد کو قتل کریں گی، کوئی خود ساختہ اور جھوٹا بہتان گھڑ کر لائیں گی، اور نہ کسی نیک کام میں آپ کی نافرمانی کریں گی، تو ان کو بیعت کر لیا کریں، اور ان کے لیے اللہ تعالیٰ سے استغفار کریں، بے شک اللہ بہت بخشنے والا بے حد رحم فرمانے والا ہے۔

اس آیت کی تفسیر میں شیخ علی بن ابراہیم قمی لکھتے ہیں:

فقامت ام حکیم بنت الحارث بن عبد المطلب فقالت یارسول اللہ ما ھذا المعروف الذی امرنا اللہ به ان لا نعصیك فیه؟ فقال ان لا تخمشن وجھا ولا تلطمن خدا ولا تنتفن شعرا ولا تمزقن جیبا ولا تسودن ثوبا ولا تدعون بالویل والثبور ولا تقمین عند قبر فبایعھن رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم علی ھذہ الشروط۔ [1]

حضرت ام حکیم بنت الحارث بن عبد المطلب نے کھڑے ہو کر کہا: یا رسول اللہ! وہ کون سی نیکی ہے جس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ہمیں حکم دیا ہے کہ ہم اس میں آپ کی نافرمانی نہ کریں؟ آپ نے فرمایا اپنے چہروں پر خراشیں نہ ڈالو، اپنے رخساروں پر تھپڑ نہ مارو، اپنے بال نہ نوچو، اپنے گریبان نہ پھاڑو، کالے کپڑے نہ پہنو، ہائے وہ مر گیا، ہائے وہ مر گیا نہ چلاؤ، اور قبر کے پاس نہ بیٹھو، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان شروط پر ان کو بیعت کر لیا۔

شیخ محمد بن حسن طوسی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

قال زید بن اسلم: فیما شرط الا یعصینه فیه ان لا یلطمن ولا یشققن جیبا ولا یدعون بالویل والثبور کفعل اھل الجاھلیة وقال ابن عباس فیما شرط ان لا یعصینه فیه النوح۔ [2]

زید بن اسلم نے کہا جس چیز میں نافرمانی نہ کرنے کی شرط ہے وہ یہ ہے کہ طمانچے نہ ماریں، گریبان نہ پھاڑیں، ہائے وہ مر گیا، ہائے وہ مر گیا نہ پکاریں جیسے زمانہ جاہلیت کے افعال ہیں۔ حضرت ابن عباس نے کہا جس چیز میں نافرمانی نہ کرنے کی شرط تھی وہ یہ ہے کہ نوحہ نہ کریں۔

شیخ ابو علی فضل بن حسن طبرسی لکھتے ہیں:

قیل عنی بالمعروف النھی عن النوح وتمزیق الثیاب وجز الشعر وشق الجیب

ایک قول یہ ہے کہ نیکی سے مراد یہ ہے کہ نوحہ نہ کریں، کپڑے نہ پھاڑیں، بال نہ نوچیں، گریبان

۱۴۰۴ھ

[1] شیخ ابو الحسن علی بن ابراہیم قمی متوفی ۳۰۷ھ، تفسیر قمی ج ۲ ص ۳۶۴، مطبوعہ موسسۃ دار الکتابۃ والنشر قم، ایران، الطبع الثالث،

[2] شیخ ابو جعفر محمد بن حسن طوسی متوفی ۴۶۰ھ، تفسیر تبیان ج ۹ ص ۵۸۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

وخمش الوجہ والدعاء بالویل [1]

نہ پھاڑیں، چہرے پر خراشیں نہ ڈالیں اور ہائے موت نہ پکاریں۔

شیخ فتح اللہ کاشانی لکھتے ہیں:

مفسران در تعریف تغییر معروف در این مقام خلاف کردہ اند (الی قولہ) ابن زید برانیست کہ نوحہ نکنند وجامہ ندرند وموے نکنند و روے نخراشند وسر نتراشند وسلیطہ نباشند وشعر نخوانند الخ [2]

مفسرین کا معروف کی تفسیر میں اختلاف ہے، ابن زید کی روایت یہ ہے کہ نوحہ نہ کریں، کپڑے نہ پھاڑیں، بال نہ نوچیں، چہرہ نہ نوچیں، بال نہ کاٹیں، زبان درازی نہ کریں، اشعار نہ پڑھیں۔

## مروجہ ماتم کی حرمت پر نہج البلاغۃ سے استدلال

علماء شیعہ کے نزدیک قرآن مجید کے بعد سب سے معتبر، مستند اور صحیح کتاب نہج البلاغۃ ہے اس میں لکھا ہے:

حضرت علی نے فرمایا:

وقال علیہ السلام ینزل الصبر علی قدر المصیبۃ ومن ضرب یدہ علی فخذہ عند مصیبتہ حبط عملہ [3]

(ملفوظ نمبر: ۱۴۴)

حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا: صبر بہ قدر مصیبت نازل کیا جاتا ہے، جس شخص نے مصیبت کے وقت اپنا ہاتھ اپنے زانو پر مارا اس کا عمل ضائع کر دیا جاتا ہے۔

شیخ ابن میثم بحرانی اسی ملفوظ کی شرح میں لکھتے ہیں:

ومن قصر فی الاستعداد لحصول ہذہ الفضیلۃ وارتکب ضدھا وھو الجزع حبط اجرہ وھو ثوابہ علی الصبر وکنی عن الجزع بما یلزمہ فی العادۃ من ضرب الیدین علی الفخذین وقیل بل یحبط ثوابہ السابق لان شدۃ الجزع یستلزم کراھیۃ قضاء اللہ وسخطہ وعدم الالتفات الی ما وعد بہ من ثواب الصابرین وھو معد لمحو الحسنات من لوح النفس وسقوط

جس شخص نے صبر کو حاصل کرنے کی صلاحیت میں کمی کی اور اس کی ضد یعنی بے صبری کو اختیار کیا تو اس کو صبر کرنے کا ثواب نہیں ملے گا، اس بے صبری کو زانوؤں پر ہاتھ مارنے سے تعبیر فرمایا، کیونکہ انسان کی عادت ہے وہ بے صبری کے وقت اپنے زانوؤں پر ہاتھ مارتا ہے اور ایک قول یہ ہے کہ بلکہ بے صبری کا اظہار کرنے سے اس کا پہلا ثواب بھی ضائع ہو جاتا ہے، کیونکہ زیادہ بے صبری کا اظہار کرنا، اللہ تعالیٰ کی قضا کو ناپسند کرنے

---

[1] شیخ ابوعلی فضل بن حسن طبرسی متوفی ۵۴۸ھ، تفسیر مجمع البیان ج ۹ ص ۴۱۴، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو، ایران

[2] شیخ فتح اللہ کاشانی متوفی ۹۷۷ھ، منہج الصادقین ج ۹ ص ۲۵۸، مطبوعہ خیابان ناصر خسرو ایران

[3] نہج البلاغۃ مع فارسی ترجمہ ص ۱۲۳۵، مطبوعہ انتشارات زرین ایران

مایلزمھا من ثواب الاخر۔[1]

اور اس پر ناراض ہونے کو مستلزم ہے اور اللہ تعالیٰ نے صبر کرنے والوں سے جس ثواب کا وعدہ کیا ہے اس کی طرف التفات نہ کرنے کو مستلزم ہے اور وہ نیکیوں کے مٹنے اور ان پر اخروی ثواب کے مٹنے کو مستلزم ہے۔

(ابن میثم کی ترتیب اور تعداد کے اعتبار سے یہ ملفوظ نمبر ۱۳۱ ہے۔)

نیز حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

ومن اصبح یشکو مصیبۃ نزلت بہ فقد اصبح یشکو ربہ۔[2]

(ملفوظ: ۲۱۳)

جس شخص پر کوئی مصیبت نازل ہوئی اور اس نے اس کی شکایت کی، اس نے اپنے رب کی شکایت کی۔

شیخ ابن میثم اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

شکوی المصیبۃ ویلزمھا الشکوی من اللہ لان اللہ تعالی ھو المبتلی بھا۔[3]

مصیبت کی شکایت کرنا اللہ تعالیٰ کی شکایت کرنے کو مستلزم ہے، کیونکہ اس مصیبت میں مبتلا کرنے والا اللہ تعالیٰ ہی ہے۔

## مروجہ ماتم کی حرمت پر علماء شیعہ کی احادیث سے استدلال

شیخ ابو جعفر کلینی روایت کرتے ہیں:

عن ابی جعفر علیہ السلام قال: قلت لہ ما الجزع قال اشد الجزع الصراخ بالویل والعویل ولطم الوجہ والصدر وجز الشعر من النواصی ومن اقام النواحۃ فقد ترک الصبر واخذ فی غیر طریقہ ومن صبر و استرجع وحمد اللہ عزوجل فقد رضی بما صنع اللہ ووقع اجرہ علی اللہ ومن لم یفعل ذلک جری علیہ القضاء وھو ذمیم واحبط اللہ تعالی اجرہ۔[4]

ابو جعفر علیہ السلام کہتے ہیں میں نے پوچھا: جزع (بے صبری) کیا ہے؟ فرمایا سب سے زیادہ بے صبری یہ ہے کہ آدمی چلائے ہائے وہ مر گیا، اور سینہ اور چہرے پر تھپڑ مارے اور پیشانی سے بال نوچے اور جس شخص نے نوحہ کیا اس نے صبر ترک کیا اور اس کے خلاف طریقہ کو اپنایا اور جس نے صبر کیا اور انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا، اللہ تعالیٰ کی حمد کی اور اللہ تعالیٰ کے کیے ہوئے کام پر راضی رہا اس کا اللہ تعالیٰ کے ذمہ اجر ثابت ہو گیا اور جس نے اس کے خلاف کیا اس کی تقدیر تو پوری ہو گی اور وہ مذموم

---

[1] شیخ کمال الدین میثم بن علی بن میثم البحرانی متوفی ۶۷۹ھ، شرح نہج البلاغہ ج ۵ ص ۳۲۰-۳۱۹، مطبوعہ موسسۃ النصر ایران، ۱۳۸۶ھ

[2] نہج البلاغہ (مع فارسی ترجمہ) ص ۱۲۵۴، مطبوعہ انتشارات زرین ایران

[3] شیخ کمال الدین میثم بن علی بن میثم البحرانی متوفی ۶۷۹ھ، شرح نہج البلاغہ ج ۵ ص ۳۵۷، مطبوعہ موسسۃ النصر ایران ۱۳۸۶ھ

[4] شیخ ابو جعفر محمد بن یعقوب کلینی متوفی ۳۲۹ھ، الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۳-۲۲۲، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران ۱۳۹۱ھ

ہو گا اور اللہ تعالیٰ اس کا اجر ضائع کر دے گا۔

علی اکبر غفاری نے اس حدیث کے حاشیہ میں لکھا ہے کہ حسین صلوات اللہ علیہ پر ماتم کرنا اس حدیث سے مستثنیٰ ہے۔ [1]

علی اکبر غفاری کا یہ دعویٰ مردود ہے کیونکہ اس حدیث میں کوئی استثناء نہیں ہے، نہ قرآن مجید اور نہج البلاغہ میں کوئی استثناء ہے نہ دیگر احادیث شیعہ میں کوئی استثناء ہے نیز علی اکبر غفاری نے اسی حاشیہ میں ملا مجلسی کے حوالے سے لکھا ہے کہ "ماتم کرنا صبر کامل کے منافی ہے اس سے ماتم کے جواز کی نفی نہیں ہوتی" علی اکبر کی یہ توجیہ بھی باطل ہے کیونکہ اس حدیث میں یہ تصریح ہے کہ ماتم کرنے سے اعمال ضائع ہو جاتے ہیں اور اعمال صرف کفر سے ضائع ہوتے ہیں نیز اس حدیث میں مذکور ہے کہ ماتم کرنا اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر ناراض ہونا ہے اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی بنائی ہوئی تقدیر پر ناراض ہو اس کے کفر میں کیا شبہ ہو سکتا ہے! اس پر مزید گفتگو ان شاء اللہ ہم اس بحث کے آخر میں کریں گے۔

نیز شیخ ابو جعفر کلینی روایت کرتے ہیں:

عن ابی عبداللہ علیہ السلام قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضرب المسلم یدہ علی فخذہ عند المصیبۃ احباط لاجرہ۔ [2]

ابو عبد اللہ علیہ السلام بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مصیبت کے وقت مسلمان کا اپنے ہاتھ کو اپنے زانو پر مارنا اس کے اجر کو ضائع کرتا ہے۔

عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال: لا ینبغی الصیاح علی المیت ولا شق الثیاب۔ [3]

ابو عبد اللہ علیہ السلام نے فرمایا مسلمان کو میت پر چلانا نہیں چاہیے اور نہ کپڑے پھاڑنا چاہیے۔

عن ابی الحسن الاول علیہ السلام قال: قال: ضرب الرجل یدہ علی فخذہ عند المصیبۃ احباط لاجرہ۔ [4]

ابو الحسن اول علیہ السلام نے فرمایا: مصیبت کے وقت کسی شخص کا اپنے زانو پر ہاتھ مارنا اس کے اجر کو ضائع کرنا ہے۔

عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال: لا یصلح الصیاح علی المیت ولا ینبغی ولکن الناس لا یعرفونہ والصبر خیر۔ [5]

ابو عبد اللہ علیہ السلام نے فرمایا میت پر چلانا نہیں چاہیے، لیکن لوگ اس مسئلہ کو نہیں جانتے اور صبر کرنے میں خیر ہے۔

---

[1] شیخ ابو جعفر محمد بن یعقوب کلینی متوفی ۳۲۹ھ الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۳، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران ۱۳۹۱ھ

[2] 〃 〃 〃 〃 الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۴، 〃 〃 〃 〃

[3] 〃 〃 〃 〃 الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۵، 〃 〃 〃 〃

[4] 〃 〃 〃 〃 الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۵، 〃 〃 〃 〃

[5] 〃 〃 〃 〃 الفروع من الکافی ج ۳ ص ۲۲۶، 〃 〃 〃 〃

ابوجعفر محمد بن علی قمی روایت کرتے ہیں:

وقال علیہ السلام ان البلاء والصبر یستبقان الی المؤمن فیأتیہ البلاء وھو صبور وان الجزع والبلاء یستبقان الی الکافر فیاتیہ البلاء وھو جزوع۔ [1]

صادق علیہ السلام نے فرمایا مصیبت اور صبر مومن کی طرف سبقت کرتے ہیں جب اس پر مصیبت آتی ہے تو وہ صابر ہوتا ہے اور مصیبت اور بے صبری کافر کی طرف سبقت کرتے ہیں، اس پر مصیبت آتی ہے درآں حالیکہ وہ بے صبری کر رہا ہوتا ہے۔

## مروجہ ماتم کی حرمت پر ملا باقر مجلسی کی نقل کردہ روایات سے استدلال

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

روایت کردہ است از امام محمد التقی (ع) کہ امیر المومنین (ع) فرمود روزے من و فاطمہ (ع) بخدمت حضرت رسول (ص) رفتیم وآنحضرت بسیار میگریست عرض کردم پدر و مادرم فدائے تو باد یا رسول اللہ چہ چیز سبب گریہ تو شدہ است؟ فرمود یا علی شبے کہ مرا بآسمان بردند زنے چند از امت خود را در عذاب شدید دیدم وگریہ من برائے ایشانست (الی قولہ) آنکہ بصورت سگ بود و آتش در دبرش مے کردند او خوانندہ و نوحہ کنندہ و حسود بودہ۔ [2]

امام محمد تقی علیہ السلام سے روایت ہے کہ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک روز میں اور فاطمہ علیہا السلام حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گئے اور آں حضرت بہت رو رہے تھے، میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں! آپ کے اس رونے کا کیا سبب ہے؟ آپ نے فرمایا اے علی! جس رات مجھے آسمان پر لے گئے میں نے اپنی امت کی چند عورتوں کو شدید عذاب میں مبتلا دیکھا اور میرا رونا انہی کی وجہ سے ہے (پھر آپ نے ان عورتوں کے بیان میں فرمایا:) جو عورت کتے کی صورت میں تھی اور اس کی دبر (پاخانے کی جگہ) میں آگ ڈال رہے تھے وہ چلّانے والی، نوحہ (ماتم) کرنے والی اور حسد کرنے والی تھی۔

نیز ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

ام حکیم دختر حارث بن ہشام کہ زن عکرمہ پسر ابوجہل بود گفت یا رسول اللہ آں کدام معروفست کہ خدا گفتہ است ما معصیت تو در آں نکنیم حضرت فرمود در

عکرمہ بن ابوجہل کی زوجہ ام حکیم بنت حارث بن ہشام نے پوچھا: یا رسول اللہ! وہ کون سی نیکی ہے جس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے یہ کہا ہے کہ ہم اس میں

[1] شیخ ابوجعفر محمد بن علی قمی متوفی ۳۸۱ ھ، من لایحضرہ الفقیہ ج ۱ ص ۱۱۳، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران، ایران

[2] ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ ھ، حیات القلوب ج ۲ ص ۲۹۳-۲۹۲، مطبوعہ کتاب فروشے اسلامیہ تہران ایران

مصیبتہا طپانچہ بر روئے خود مزنید و روئے خود را مخراشید و موئے خود را مکنید و گریبان خود را چاک مکنید و جامہ خود را سیاہ مکنید و واویلا مگوئید پس برایں شرطہا حضرت با ایشاں بیعت کردہ لے

آپ کی نافرمانی نہ کریں، حضرت نے فرمایا مصیبت میں اپنے چہرے پر طمانچے نہ مارو، چہرے کو نہ چھیلو، اپنے بال نہ نوچو، اپنے گریبان کو چاک نہ کرو، اپنے کپڑوں کو سیاہ نہ کرو، واویلا (ہائے وہ مر گیا) نہ کرو پس ان شرطوں پر آپ نے ان عورتوں سے بیعت لے لی۔

---

اور ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

ابن بابویہ بسند معتبر از امام جعفر صادق (ع) روایت کردہ است کہ حضرت رسول (ص) فرمود چہار خصلت بد ہمیشہ در امت من خواہد بود تا روز قیامت۔

اول: فخر کردن بحسبہائے خود، دوم طعن کردن نسبہا، سوم آمدن باراں را از اوضاع کواکب دانستن و اعتقاد بعلم نجوم داشتن، چہارم نوحہ کردن و بدرستیکہ اگر نوحہ کنندہ توبہ نکند پیش از مردنش چوں روز قیامت مبعوث شود جامہ از مس گداختہ و جامہ از جرب گرباو پوشانند۔

ابن بابویہ نے سند معتبر کے ساتھ امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کیا ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں چار بری عادتیں ہمیشہ قیامت تک رہیں گی۔

پہلی: اپنے حسب میں فخر کرنا، دوسری نسب میں طعن کرنا، تیسری: بارش آنے کا سبب ستاروں کو جاننا اور علم نجوم پر اعتقاد رکھنا، چوتھی: نوحہ (ماتم) کرنا اور اگر نوحہ کرنے والا مرنے سے پہلے توبہ نہ کرے تو جب اس کو قیامت کے روز اٹھایا جائے گا تو اس کو پگھلے ہوئے تانبے کا ——— اور خارش کا لباس پہنایا جائے گا۔

---

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

فرات بن ابراہیم بسند معتبر از جابر انصاری روایت کردہ است کہ رسول خدا (ص) در مرض آخر خود با حضرت فاطمہ (ع) گفت (الی قولہ) و بداں اے فاطمہ کہ برائے پیغمبر گریباں نمے باید درید و روئے باید خراشید و واویلا نمے باید گفت ولیکن بگو آنچہ پدر تو در وفات ابراہیم فرزند خود گفت کہ چشماں مے گرید و دل

فرات بن ابراہیم نے سند معتبر کے ساتھ حضرت جابر انصاری سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے آخری مرض میں حضرت فاطمہ علیہا السلام سے (چند نصیحت کے کلمات کے بعد) فرمایا: اے فاطمہ جان لو کہ پیغمبر کے لیے گریبان پھاڑنا نہیں چاہیے، اور چہرہ نہیں چھیلنا چاہیے اور

---

لہ ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، حیات القلوب ج ۲ ص ۳۶۰، مطبوعہ کتاب فروشے اسلامیہ تہران ایران

لہ " " " حیات القلوب ج ۲ ص ۶۷۷، " " " "

بدرد سے آید ۔[1]

وا ویلا نہیں کہنا چاہیے لیکن وہ کہو جو تمہارے والد نے اپنے فرزند ابراہیم کی وفات کے موقعہ پر کہا تھا کہ آنکھیں رو رہی ہیں اور دل میں درد ہے ۔

نیز ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

ابن بابویہ بسند معتبر از امام محمد باقر (ع) روایت کردہ است کہ حضرت رسول (ص) در ہنگام وفات خود بحضرت فاطمہ (ع) فرمود ای فاطمہ چوں بمیرم روئے خود را برائے من مخراشش وگیسوے خود را پریشان مکن و وا ویلا مگو و نوحہ گراں را مطلب ۔[2]

ابن بابویہ نے سند معتبر کے ساتھ امام محمد باقر علیہ السلام سے یہ روایت کیا ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی وفات کے وقت حضرت فاطمہ علیہا السلام سے فرمایا اے فاطمہ جب میں وفات پا جاؤں تو میرے لیے اپنے چہرے کو نہ چھیلنا، اپنے بالوں کو نہ بکھیرنا اور وا ویلا (ہائے موت) نہ کہنا اور نوحہ (ماتم) کرنے والوں کو نہ بلانا ۔

امام حسین رضی اللہ عنہ نے اہل بیت کو جو صبر و ضبط کی وصیت کی اس کے بیان میں ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

چون خروش لشکر مخالفان بلند شد زینب خاتون خواہر جناب امام حسین علیہ السلام بخدمت آن حضرت آمد دید کہ آن امام مظلوم سر بر زانوی اکبردہ گذاشتہ بخواب رفتہ است گفت ای برادر این صداہای اہل جور و جفا را نمیشنوی ؟ حضرت سر برداشت و فرمود کہ اے خواہر درانوقت بخواب دیدم جدم محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم و پدرم علی مرتضی و مادرم فاطمہ زہرا و برادرم حسن مجتبیٰ را کہ بنزد من آمدند و گفتند ای حسین تو در این زودی بنزد ما خواہی آمد چون زینب خاتون این خبر وحشت اثر را شنید طپانچہ بر روی خود زد و فریاد وا ویلاہ بلند کرد حضرت فرمود کہ ای خواہر گرامی ویل و عذاب برای تو نیست برای دشمنان تست صبر کن و بزودی دشمنان را بر ما شاد مگردان ۔[3]

جب مخالفین کے لشکر میں شور بلند ہوا تو جناب امام حسین کی بہن زینب حضرت امام حسین کے پاس آئیں، دیکھا کہ امام حسین سوئے ہوئے ہیں، کہا اے بھائی کیا ظالموں کا یہ شور آپ نہیں سن رہے ہیں؟ حضرت نے سر اٹھا کر فرمایا: اے بہن میں نے ابھی خواب میں اپنے نانا حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنے والد حضرت علی مرتضیٰ اور اپنی والدہ حضرت فاطمہ زہرا اور اپنے بھائی حضرت حسن مجتبیٰ کو دیکھا وہ سب میرے پاس آئے۔ اور کہا اے حسین تم بہت جلد ہمارے پاس آ رہے ہو، جب حضرت زینب نے یہ خبر وحشت اثر سنی تو انھوں نے اپنے منہ پر طمانچے مارے اور بلند آواز سے وا ویلا کہنا شروع کر دیا، حضرت نے فرمایا اے میری محترم بہن ویل اور عذاب تم

---

[1] ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، حیات القلوب ج ۲ ص ۶۸۷، مطبوعہ کتاب فروشی اسلامیہ تہران ایران

[2] " " " ، حیات القلوب ج ۲ ص ۶۸۷،

[3] " " " ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۴۹ " ۱۳۸۹ھ

پر نہیں ہے، تمہارے دشمنوں پر ہے تم صبر کرو اور
اس قدر جلد ہمارے دشمنوں کو ہم پر خوش نہ کرو۔

نیز ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

در فرمود کہ ای خواہر با جان برابر حلم و بردباری پیشہ
خود کن و شیطان را بر خود تسلط مدہ و بر قضای
حق تعالی صبر کن و فرمود کہ اگر می گذاشتند مرا با امن راحت
خود را بہلاکت نمی افکندم زینب خاتون گفت این بیشتر
دل ما را مجروح می گرداند کہ راہ چارہ از تو منقطع گردیدہ
و بضرورت شربت ناگوار مرگ را مینوشی و ما را غریب
و بیکس و تنہا در میان اہل نفاق و شقاق می گذاری
پس دستہای خود را بلند کرد و گلگونہ خود را خراشید
و مقنعہ را از سر کشید و گریبان طاقت چاک کرد
و بے ہوش افتاد آن امام غریب برخاست و
آب بر روی خواہر گرامی خود پاشید چون بہوش
باز آمد گفت ای خواہر یک اختر از خدا بترس و
بقضای حق تعالی راضی شو و بدانکہ ہمہ اہل زمین شربت
ناگوار مرگ را می چشند و اہل آسمان باقی نمی مانند و بجز
ذات مقدس حق تعالی ہمہ چیز در معرض زوال و فنا است
او ہمہ را میمیراند و بعد از مردن مبعوث می گرداند
و او منفرد است در بقا و برادر و مادر من شہید
شدند و ہمہ از من بہتر بودند و حضرت رسول خدا صلے
اللہ علیہ وسلم کہ اشرف خلائق بود در دنیا نماند و بسرای
باقی رحلت فرمود و بسیاری از این مواعظ پسندیدہ
برای آن نور دیدہ بیان فرمود پس وصیت فرمود کہ ای
خواہر گرامی ترا سوگند میدہم کہ چون من از تیغ اہل جفا
بعالم بقا رحلت نمایم گریبان چاک مکنید و رو
مخراشید و وا ویلا مگوئید۔ [1]

حضرت امام حسین نے حضرت زینب سے
فرمایا: اے میری بہن میری جان کے برابر حلم اور
بردباری کو اختیار کریں اور اپنے اوپر شیطان
کو قبضہ نہ دیں، اور اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر صبر کریں اور
فرمایا اگر یہ لوگ مجھ کو آرام سے رہنے دیتے تو میں
ہلاکت کو اختیار نہ کرتا، حضرت زینب نے کہا اسی بات
سے تو ہمارا دل زیادہ زخمی ہوتا ہے کہ آپ کے لیے
اب کوئی چارہ کار نہیں ہے اور مجبوری کی وجہ سے ناپسندیدہ
موت کا شربت پی رہے ہیں، اور ہم کو مخالفین اور
منافقین کے درمیان بے یار و مددگار تنہا مسافرت
میں چھوڑ کر جا رہے ہیں، حضرت زینب نے ہاتھ بلند
کر کے رخسار نوچنا شروع کیا اور دوپٹہ سر سے اتار
دیا، گریبان چاک کیا اور بے ہوش ہو گئیں، امام نے
اپنی بہن پر پانی چھڑکا اور ان کو ہوش میں لائے اور
جب وہ ہوش میں آگئیں تو فرمایا: اے بہن خدا سے
ڈرو، اور اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر راضی رہو اور یہ جان
لو کہ تمام زمین والوں نے ایک دن مرنا ہے اور
آسمان والے بھی باقی نہیں رہیں گے، سوا اللہ تعالیٰ
کے ہر چیز کو فنا ہے وہ سب کو مارے گا اور مارنے
کے بعد پھر زندہ کرے گا وہ باقی رہنے میں منفرد ہے،
میرے بھائی اور ماں جو مجھ سے بہتر تھے وہ شہید ہو گئے اور
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جو تمام مخلوق سے افضل
تھے وہ بھی دنیا میں نہ رہے، اور دار البقاء کی طرف
رحلت فرما گئے، اور اپنی بہن کو بہت نصیحتیں کیں اور

[1] ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۵۳، مطبوعہ کتاب فروشی اسلامیہ تہران، ۱۳۹۰ھ

یہ وصیت کی کہ اے میری معزز بہن میں آپ کو قسم دیتا ہوں کہ جب میں اہل جفا کی تلوار سے عالم بقا میں رحلت کر جاؤں تو گریبان چاک نہ کرنا، چہرے پر خراشیں نہ ڈالنا اور واویلا نہ کرنا۔

نیز ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

از حضرت صادق منقول است کہ چون صبح آن روز میشوم طالع شد آن امام مظلوم با اصحاب خود نماز صبح ادا کرد و بعد از نماز رو بجانب اصحاب سعادت مآب خود گردانید و فرمود کہ گواہی می دہم کہ امروز ہمہ شما شہید خواہید شد بغیر از علی بن الحسین پس از خدا بترسید و صبر کنید تا بسعادت فایز گردید و از مشقت و مذلت دنیای فانی رہائی یابید [1]

حضرت امام صادق سے منقول ہے جب اس منحوس دن کی صبح طلوع ہوئی تو امام مظلوم نے اپنے اصحاب کو صبح کی نماز پڑھائی اور نماز کے بعد اپنے اصحاب کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا: آج علی بن الحسین کے سوا تم تمام شہید ہو جاؤ گے، پس خدا سے ڈرنا اور صبر کرنا تاکہ سعادت پر فائز ہو اور دنیا کی مشقت اور مذلت سے رہائی پاؤ۔

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

پس سکینہ دختر آن حضرت مقنعہ از سر کشید وگفت اے پدر بزرگوار تن بمرگ دادہ ما را بہ کہ میگذاری آن امام مظلوم گریست و فرمود اے نور دیدۂ من ہر کہ یاوری ندارد یقین مرگ را بر خود قرار میدہد ای دختر یاور ہمہ کس خدا است و رحمت خدا در دنیا و عقبیٰ از شما جدا نخواہد شد صبر کنید بر قضای خدا شکیبائی ورزید کہ بزودی دنیا فانی منقضی میگردد و نعیم ابدی آخرت زوال ندارد [2]

پھر آپ کی صاحبزادی حضرت سکینہ نے دوپٹہ سر سے اتارا اور کہا اے ابا جان! آپ مرنے کے لیے جا رہے ہیں مجھ کو کس پر چھوڑ کر جا رہے ہیں، امام مظلوم روئے اور فرمایا! اے نور چشم جس کا مددگار نہیں ہوتا وہ بالیقین اپنے لیے موت کو لیتا ہے، اے بیٹی ہر شخص کا خدا مددگار ہوتا ہے، دنیا اور آخرت میں اللہ تعالیٰ کی رحمت تم سے جدا نہیں ہوگی، ________ اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر راضی رہنا، اور صبر کو اختیار کرنا، عنقریب جب دنیا فانی ختم ہو جائے گی اور آخرت کی ابدی نعمتوں کو زوال نہیں ہوگا۔

اور ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

پس دیگر بار اہل بیت رسالت و پردگیان سرادق عصمت و طہارت را وداع نمود و ایشان را

پھر دوسری بار اہل بیت رسالت اور خاندان اہل طہارت کو آپ نے الوداع کہا اور ان کو صبر اور

---

۱۔ ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۵، مطبوعہ کتاب فروشے اسلامیہ تہران، ۱۳۹۸ھ

۲۔ " " " ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۵-۵۷ " " " "

بصبر و شکیبائی امر فرمودہ و بوعدہ مثوبات غیر متناہی الٰہی تسکین داد و فرمود کہ چادرہا بر سر گیرید و آمادہ لشکر مصیبت و بلا گردید و بدانید کہ حق تعالیٰ حافظ و حامی شما است شمارا از شر اعدا نجات میدہد و عاقبت شمارا بخیر میگرداند و دشمنان شمارا بانواع بلاہا مبتلا می سازد و شمارا بعوض این بلاہا در دنیا و عقبیٰ بانواع نعمتہا و کرامتہا می نوازد و زینہار کہ دست از شکیبائی بر مدارید و کلام ناخوشی بر زبان میاورید کہ موجب نقص ثواب شما گردد۔[1]

اور ضبط کا حکم فرمایا اور اللہ تعالیٰ کے غیر متناہی اجر و ثواب کے ساتھ تسلی دی اور فرمایا کہ اپنے سر پر چادر رکھو، اور رنج و مصیبت کے لشکر کے لیے تیار ہو جاؤ، اور جان لو کہ اللہ تعالیٰ تمہارا حامی اور حافظ ہے وہ تم کو دشمنوں کے شر سے نجات دے گا اور تمہاری آخرت اچھی کرے گا اور تمہارے دشمنوں کو مختلف بلاؤں میں مبتلا کرے گا، اور تم کو دنیا کی ان مصیبتوں اور بلاؤں کے عوض آخرت میں عزت اور اجر عطا فرمائے گا، خبردار صبر کا دامن نہ چھوڑنا اور بے صبری کا کلام زبان پر نہ لانا اس سے تمہارے اجر و ثواب میں کمی ہوگی!

صبر و ضبط کے متعلق امام حسین علیہ السلام کی یہ آخری نصیحت تھی جو ماتم کی حرمت کے لیے نص قطعی ہے، اس کے بعد آپ دشمنوں کے ہاتھوں شہید ہو گئے رضی اللہ عنہ وارضاہ۔

## نوحہ کے جواز پر علماء شیعہ کے دلائل کے جوابات

علماء شیعہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے حضرت حمزہ پر نوحہ کیا گیا اور آپ نے اس سے منع نہیں فرمایا۔

امام محمد بن سعد لکھتے ہیں:

وبكت الانصار على قتلى هم فسمع ذلك رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال لكن حمزة لا بواكي له فجاء نساء الانصار الى باب رسول الله صلى الله عليه وسلم فبكين على حمزة فدعا لهن رسول الله صلى الله عليه وسلم وامرهن بالانصراف، فهن الى اليوم اذا مات الميت من الانصار بدأ النساء فبكين على حمزة ثم بكين على ميتهن۔[2]

انصار کی خواتین اپنے مقتولوں (شہداء احد) پر رو رہی تھیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سنا تو فرمایا لیکن حمزہ پر رونے والیاں نہیں ہیں، پھر انصار کی خواتین — رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دروازہ پر آگئیں، اور حضرت حمزہ پر رونے لگیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے دعا کی اور فرمایا واپس جائیں، سو آج تک ان کا یہ معمول ہے کہ جب انصار میں سے کوئی شخص مرتا ہے تو ان کی خواتین پہلے حضرت حمزہ پر روتی ہیں، پھر اپنی میت پر روتی ہیں۔

---

[1] ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، جلاء العیون ج ۲ ص ۷، ۵، مطبوعہ کتاب فروشے اسلامیہ تہران، ۱۳۹۸ھ

[2] امام محمد بن سعد متوفی ۲۳۰ھ، الطبقات الکبریٰ ج ۲ ص ۴۴، مطبوعہ دار صادر بیروت، ۱۳۸۸ھ

اس روایت کے حسب ذیل جوابات ہیں:

(۱)۔ امام محمد بن سعد نے اس روایت کو بلا سند ذکر کیا ہے اور جو روایت بلا سند مذکور ہو وہ حجت نہیں ہے۔

(۲)۔ اس روایت میں صرف رونے کا ذکر ہے اور یہ مروجہ ماتم کو مستلزم نہیں ہے مروجہ ماتم میں بلند آواز سے گریہ کرنا، سینہ پیٹنا، بال بکھیرنا اور گریبان چاک کرنا شامل ہیں، ان چیزوں کا اس روایت میں ذکر نہیں ہے۔

(۳)۔ یہ ابتدائی واقعہ ہے جب نوحہ کرنے سے منع نہیں کیا گیا تھا جیسا کہ ہم عنقریب بیان کریں گے۔

امام طبری لکھتے ہیں:

عن اشیاخ من بنی سلمۃ (الی قولہ) ومر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدار من دور الانصار من بنی عبد الاشہل و بنی ظفر فسمع البکاء والنوائح علی قتلاہم فذرفت عینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فبکی ثم قال لکن حمزۃ لا بواکی لہ فلما رجع سعد بن معاذ واسید بن حضیر الی دار بنی عبد الاشہل امرا نساءھما ان یتحزمن ثم یذھبن فیبکین علی عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم[1]

بنو سلمہ کے بعض بوڑھوں سے روایت ہے کہ انصار کے گھروں میں سے بنو عبد الاشہل اور بنو ظفر کے گھر کے پاس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گزرے، آپ نے ان کے مقتولوں پر رونے اور نوحہ کرنے کی آوازیں سنیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے، آپ نے رو کر فرمایا لیکن حمزہ پر رونے والیاں نہیں ہیں، جب حضرت سعد بن معاذ اور اسید بن حضیر، بنو عبد الاشہل کے گھر لوٹے تو انھوں نے عورتوں کو حکم دیا کہ وہ تیار ہو کر جائیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عم مکرم پر روئیں۔

اس روایت کے بھی حسب ذیل جوابات ہیں:

(۱)۔ یہ واقعہ بنو سلمہ کے بعض بوڑھوں سے مروی ہے، جن کا نام نہیں بیان کیا گیا، سو یہ مجہول روایت ہے اور مجہول روایت حجت نہیں ہوتی۔

(۲)۔ اس مجہول روایت میں بھی صرف رونے کا ذکر ہے، اس میں سینہ زنی، بال بکھیرنے اور گریبان چاک کرنے کا ذکر نہیں ہے، لہٰذا یہ مجہول روایت بھی مروجہ ماتم کو مستلزم نہیں ہے۔

(۳)۔ یہ ابتدائی واقعہ ہے اس وقت نوحہ کرنے سے منع نہیں کیا گیا تھا، اس کے بعد منع کر دیا گیا۔

اس بات پر دلیل کہ یہ ابتدائی واقعہ ہے یہ حدیث ہے:

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر بنساء عبد الاشہل یبکین ھلکاھن یوم احد فقال رسول اللہ صلی

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بنو عبد الاشہل کی خواتین کے پاس سے گزرے جو جنگ احد کے شہداء پر رو

---

[1] امام ابو جعفر محمد بن جریر الطبری متوفی ۳۱۰ھ تاریخ الامم والملوک ج ۲ ص ۲۱۰، مطبوعہ مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات بیروت

الله علیه وسلم لكن حمزة لا بواكي له فجاء نساء الانصار يبكين حمزة فاستيقظ رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ويحهن ما انقلبن بعد مرهن فلينقلبن ولا يبكين على هالك بعد اليوم [1]

رہی تھیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لیکن حمزہ پر رونے والیاں نہیں ہیں، پھر انصار کی خواتین آئیں اور حضرت حمزہ پر رونے لگیں، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیدار ہوئے آپ نے فرمایا ان پر افسوس ہے یہ ابھی تک واپس نہیں گئیں، ان سے کہو کہ واپس چلی جائیں اور آج کے بعد کسی مرنے والے پر گریہ نہ کریں۔ (آواز سے نہ روئیں)

اس حدیث کو امام احمد نے بھی روایت کیا ہے۔ [2]

امام حاکم نیشاپوری نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ حدیث امام بخاری اور امام مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے۔ [3]

علامہ بدرالدین عینی حنفی اس بحث میں لکھتے ہیں:

امام احمد سے ایک روایت یہ ہے کہ بعض صورتوں میں نوحہ کرنا حرام نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت جابر کی پھوپھی کو نوحہ کرنے سے منع نہیں فرمایا، اس سے معلوم ہوا کہ نوحہ کرنا اس وقت حرام ہے جب رخساروں پر طمانچے مارے جائیں اور گریبان چاک کیا جائے لیکن یہ قول مردود ہے کیونکہ اس واقعہ کے بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نوحہ کرنے سے منع فرما دیا کیونکہ یہ اُحد کا واقعہ ہے، آپ نے اُحد میں فرمایا تھا کہ حمزہ کے لیے رونے والیاں نہیں ہیں لیکن پھر آپ نے اس سے منع فرمایا اور اس پر وعید بیان کی۔ — امام ابن ماجہ نے اپنی سند کے ساتھ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عبدالاشہل کی عورتوں کے پاس سے گزرے جو جنگ اُحد کے شہداء پر رو رہی تھیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لیکن حمزہ کے لیے رونے والیاں نہیں ہیں، پھر انصار کی عورتیں حضرت حمزہ پر روئیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیدار ہوئے اور فرمایا: ان پر افسوس ہے یہ ابھی تک گئی نہیں، ان سے کہو جائیں اور آئندہ کسی مرنے والے پر نہ روئیں۔ [4]

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی نے بھی اسی طرح لکھا ہے۔ [5]

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

---

[1] امام محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۱۱۵، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۲ ص ۹۲، ۸۴، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[3] امام ابو عبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ، مستدرک ج ۱ ص ۳۸۱، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

[4] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۸ ص ۸۲، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[5] علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۳ ص ۱۶۱، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

ظاہر یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد "لیکن حمزہ کے لیے رونے والیاں نہیں ہیں" اس سے حضرت حمزہ کی مصیبت پر افسوس کرنا مقصود ہے کہ وہ ایسی مسافرت اور غربت کی حالت میں شہید ہوئے کہ ان پر کوئی رونے والا بھی نہیں تھا، انصار جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی رضا جوئی اور خوشنودی حاصل کرنے میں سبقت کرتے تھے، انھوں نے اس سے یہ سمجھا کہ آپ کا مقصود یہ ہے کہ حضرت حمزہ پر خواتین گریہ کریں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جب ان کی اطاعت اور رضا جوئی کو دیکھ لیا تو آپ نے اس سے منع کر دیا تاکہ اس گریہ سے نوحہ (ماتم) کا راستہ نہ نکل آئے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس وقت نوحہ کرنا مباح تھا اس واقعہ کے بعد آپ نے نوحہ کرنے کو منسوخ کر دیا۔ ؎

## چہرہ پیٹنے کے جواز پر علماء شیعہ کا قرآن مجید سے استدلال اور اس کا جواب!!

قرآن مجید میں ہے:

وبشروہ بغلام علیم ۝ فاقبلت امرأتہ فی صرۃ فصکت وجھھا وقالت عجوز عقیم۔

(ذاریات: ۲۹-۲۸)

فرشتوں نے ابراہیم کو ایک ذی علم بیٹے (اسحاق) کی ولادت کی بشارت دی تو ان کی بیوی فریاد کرتی ہوئی آئیں پھر (تعجب سے) اپنے منہ پر ہاتھ مارا اور کہا بوڑھی بانجھ (کے لڑکا ہوگا؟)

نیز قرآن مجید میں ہے:

وامرأتہ قائمۃ فضحکت فبشرنھا باسحق ومن ورآء اسحق یعقوب ۝ قالت یویلتی ءالد وانا عجوز وھذا بعلی شیخا ط ان ھذا لشیء عجیب ۝ قالوا اتعجبین من امر اللہ رحمت اللہ وبرکتہ علیکم اھل البیت ط انہ حمید مجید ۝

(ھود: ۷۱-۷۳)

اور ابراہیم کی بیوی (سارہ) کھڑی تھیں وہ ہنس پڑیں تو ہم نے ان کو اسحاق کی خوش خبری سنائی اور اسحاق کے بعد یعقوب کی، سارہ نے کہا اے افسوس! کیا میں بچہ جنوں گی حالانکہ میں بوڑھی ہوں اور یہ میرے شوہر (بھی) بوڑھے ہیں، بے شک یہ عجیب بات ہے فرشتوں نے کہا کیا تم اللہ کے حکم پر تعجب کرتی ہو؟ اے ابراہیم کے گھر والو تم پر اللہ کی رحمتیں اور برکتیں ہیں۔ بے شک وہی ہے تعریف کیا ہوا، بزرگی والا۔

علماء شیعہ کہتے ہیں کہ سورہ ذاریات کی آیت میں حضرت سارہ کے منہ پیٹنے کا بیان ہے اور سورۂ ہود کی آیت میں یا ویلتی اے افسوس کہنے کا ذکر ہے اس سے معلوم ہوا کہ ہائے افسوس کہہ کر منہ پیٹنا جائز ہے۔

اس دلیل کا جواب یہ ہے کہ یہ آیتیں مروجہ ماتم کی اصل نہیں ہیں، کیونکہ ماتم غم، افسوس اور کسی مصیبت پر کیا جاتا ہے اور یہ افسوس کا موقع نہیں خوشی کا موقع تھا کیونکہ فرشتوں نے حضرت سارہ کو ذی علم بیٹے کی ولادت کی بشارت دی

؎ شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مدارج النبوۃ ج ۲ ص ۱۳۳-۱۳۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

تھی، یہی وجہ ہے کہ حضرت سارہ اس وقت ہنس رہی تھیں، باقی ان کا چہرہ پر ہاتھ مارنا حیاء کی وجہ سے چہرا چھپانے کے لیے تھا کیونکہ جس عورت کے ہاں پہلی بار ولادت ہونی ہو اس کے سامنے ولادت کا تذکرہ چھڑ جائے تو اس کو حیاء آتی ہے یا انھوں نے تعجب کی بناء پر ماتھے پر ہاتھ مارا اور ان کا یا ویلتیٰ کہنا بھی مصیبت پڑ جانے پر ہائے کہنا نہیں تھا، بلکہ انھوں نے اظہار تعجب کے لیے یہ کلمہ کہا۔

شیخ قمی لکھتے ہیں:

(فصکت وجھھا) ای غطتہ بما بشرھا جبرائیل۔[1]

حضرت سارہ کے چہرے پر ہاتھ مارنے کا مطلب یہ ہے کہ انھوں نے (حیاء سے) ہاتھوں سے چہرہ کو چھپایا۔

شیخ ابو جعفر طوسی لکھتے ہیں:

ضربت وجھھا تعجبا۔[2]

حضرت سارہ نے تعجب سے اپنے چہرہ پر ہاتھ مارا۔

شیخ طبرسی لکھتے ہیں:

جمعت اصابعھا فضربت جبینھا تعجبا عن المقاتل والکلبی۔[3]

یعنی حضرت سارہ نے تعجب سے انگلیوں کو جمع کر کے اپنی پیشانی پر مارا، یہ مقاتل اور کلبی کا قول ہے۔

ملا فتح اللہ کاشانی لکھتے ہیں:

مقاتل و کلبی گفتہ اند کہ انگشتہا را جمع کردہ بر ہر دو جبین خود زد و ایں عادت زناں است در وقتیکہ تعجب کنند و گویند کہ در ایں حال کہ ایں مژدہ شنید، حیض در خود یافت و بجہت حیاء طپانچہ بر روئے خود زد۔[4]

مقاتل اور کلبی نے کہا ہے کہ حضرت سارہ نے اپنی انگلیوں کو جمع کیا اور ان کو اپنی پیشانی پر مارا، اور یہ عورتوں کی عادت ہے کہ وہ تعجب کے وقت ایسا کرتی ہیں اور یہ بھی کہتے ہیں کہ حضرت سارہ نے جس وقت یہ خوش خبری سنی ان کا حیض جاری ہو گیا اور انھوں نے شرم کی وجہ سے اپنے منہ پر طمانچہ مارا۔

خلاصہ یہ ہے کہ شیعہ علماء کی تفسیر کے مطابق حضرت سارہ نے ولادت کی بشارت سن کر حیاء سے اپنا چہرہ ہاتھوں سے چھپا لیا یا عورتوں کی عادت کے مطابق تعجب سے اپنے چہرے پر ہاتھ مارا یا اس

---

[1] شیخ ابو الحسن علی بن ابراہیم قمی متوفی ۳۰۷ھ، تفسیر قمی ج ۲ ص ۳۳۲، مطبوعہ موسسۃ دار الکتاب للطباعۃ والنشر قم ایران، ۴۰۴ھ
[2] شیخ ابو جعفر محمد بن حسن طوسی متوفی ۴۶۰ھ، تفسیر تبیان ج ۹ ص ۳۸۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت
[3] شیخ ابو علی فضل بن حسن طبرسی متوفی ۵۴۸ھ، تفسیر مجمع البیان ج ۹ ص ۲۳۸، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۴۱۱ھ
[4] شیخ فتح اللہ کاشانی متوفی ۹۷۷ھ، منہج الصادقین ج ۹ ص ۴۳، مطبوعہ خیابان ناصر خسرو ایران

وقت ان کا حیض جاری ہوگیا تھا تو شرم کی وجہ سے انھوں نے اپنے چہرے پر ہاتھ مارا، بہرحال کسی صورت میں بھی حضرت سارہ کا اپنے چہرے پر ہاتھ مارنا کسی مصیبت پر غم اور افسوس کے اظہار کے لیے نہیں تھا حتی کہ ان کا یہ فعل مروجہ ماتم کی اصل بن سکے۔ ماتم موت کی خبر سن کر کیا جاتا ہے بچہ کی ولادت کی خبر سن کر ماتم نہیں کیا جاتا۔!

## زانو پیٹنے کے جواز پر علماء شیعہ کا صحیح بخاری سے استدلال اور اس کا جواب

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طرقہ وفاطمہ بنت النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ فقال الا تصلیان فقلت یا رسول اللہ انفسنا بید اللہ فاذا شاء ان یبعثنا بعثنا فانصرف حین قلت ذلک ولم یرجع الی شیئا ثم سمعتہ وھو مول یضرب فخذہ وھو یقول وکان الانسان اکثر شیء جدلا۔ [1]

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک رات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی کو جگایا اور فرمایا کیا تم دونوں نماز نہیں پڑھتے؟ میں نے کہا یا رسول اللہ! ہماری روحیں اللہ کے ہاتھ میں ہیں وہ جب ہم کو اٹھانا چاہتا ہے ہم اٹھ جاتے ہیں، سو جب میں نے یہ کہا تو آپ واپس چلے گئے اور مجھے کوئی جواب نہیں دیا، پھر میں نے آپ سے سنا درآں حالیکہ آپ واپس جا رہے تھے اور اپنے زانو پر ہاتھ مار رہے تھے اور فرما رہے تھے انسان ہر چیز سے زیادہ جھگڑا کرنے والا ہے۔

علماء شیعہ کہتے ہیں کہ حضرت علی کے اس جواب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو رنج ہوا اور آپ نے افسوس سے اپنے زانو پر ہاتھ مارا، اس سے زانو پیٹنا اور مصیبت کے وقت ماتم کرنا ثابت ہوا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ مصیبت اور موت کے وقت قرآن مجید، نہج البلاغہ، احادیث اہل سنت اور احادیث اہل شیعہ میں صبر کرنے کا حکم دیا ہے اور صرف انا للہ وانا الیہ راجعون کہنے کی اجازت دی ہے اور بے صبری کا اظہار کرنے اور زانو پیٹنے یا سینہ زنی کرنے یا منہ پر طمانچے مارنے کو حرام کر دیا ہے، اس حدیث میں موت یا مصیبت کے وقت آپ نے زانو پر ہاتھ نہیں مارا بلکہ حضرت علی کے اس برجستہ جواب پر تعجب سے زانو پر ہاتھ مارا یا اس جواب کو ناپسند کرتے ہوئے افسوس سے زانو پر ہاتھ مارا، یہ کوئی موت یا مصیبت کا وقت نہیں تھا حتی کہ زانو پر ہاتھ مارنا بے صبری کا اظہار قرار دیا جائے اور اس کو مروجہ ماتم کی اصل قرار دیا جائے اور جب کہ نہج البلاغہ میں حضرت علی کا یہ ارشاد صراحۃً موجود ہے:

وضرب یدہ علی فخذہ عند مصیبتہ

جس شخص نے مصیبت کے وقت اپنے زانو

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ص ۱۵۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

حبط عملہ [1] پر ہاتھ مارا تو اس کا عمل ضائع کر دیا جائے گا۔

ترجمہ صحیح بخاری کی اس حدیث سے ماتم کا جواز کیونکر کشید کیا جائے گا جس میں مصیبت کے وقت زانو پر ہاتھ مارنے کا ذکر نہیں ہے اور اگر بالفرض اس حدیث میں موت یا مصیبت کے وقت زانو پیٹنے کا اور بے صبری کے اظہار کا ذکر ہوتا تو ہم قرآن مجید کی ان بہ کثرت آیات اور دیگر احادیث صحیحہ وافرہ کے مقابلہ میں اس حدیث کو ترک کر دیتے جن میں صبر کرنے کو فرض اور بے صبری کے اظہار کو حرام قرار دیا ہے، جب کہ شیعہ حضرات کے نزدیک نہج البلاغہ صحیح بخاری سے زیادہ معتبر ہے تو وہ نہج البلاغہ پر عمل کریں اور صحیح بخاری سے تعرض نہ کریں۔

## سینہ پیٹنے کے جواز پر علماء شیعہ کا مؤطا امام مالک سے استدلال اور اس کا جواب

امام مالک روایت کرتے ہیں:

عن عطاء بن عبد اللّٰہ الخراسانی عن سعید بن المسیب انہ قال جاء اعرابی الی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یضرب نحرہ وینتف شعرہ ویقول ھلک الابعد فقال لہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم وما ذلک قال اصبت اھلی وانا صائم فی رمضان فقال لہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ھل تستطیع ان تعتق رقبۃ قال لا قال فھل تستطیع ان تھدی بدنۃ قال لا قال فاجلس فاتی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم بعرق من تمر فقال خذ ھذا فتصدق بہ فقال ما احد احوج منی یا رسول اللّٰہ فقال کل وصم یوما مکان ما اصبت [2]

سعید بن مسیب (تابعی) بیان کرتے ہیں کہ ایک اعرابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا درآں حالیکہ وہ اپنے سینہ پر تھپڑ مار رہا تھا اور اپنے بال نوچ رہا تھا اور یہ کہہ رہا تھا کہ وہ ہلاک ہو گیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کیا ہوا؟ اس نے کہا میں نے رمضان کا روزہ رکھا ہوا تھا اور میں نے اپنی بیوی سے جماع کر لیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کیا تم ایک غلام آزاد کر سکتے ہو؟ اس نے کہا نہیں، آپ نے پوچھا کیا تم ایک اونٹ صدقہ کر سکتے ہو؟ اس نے کہا نہیں، آپ نے فرمایا پھر بیٹھو، اسی اثناء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک کھجوروں کا ٹوکرا آیا، آپ نے فرمایا لو اس کو صدقہ کر دو، اس نے کہا یا رسول اللہ! مجھ سے زیادہ تو کوئی ضرورت مند نہیں ہے، آپ نے فرمایا ان کو کھا لو، اور تم نے جو روزہ توڑا اس کے بدلہ میں ایک روزہ رکھ لینا۔

---

[1] نہج البلاغہ (مع فارسی ترجمہ) ص ۱۲۲۹ھ، مطبوعہ انتشارات زرین ایران

[2] امام مالک بن انس اصبحی متوفی ۱۷۹ھ، مؤطا امام مالک ص ۲۳۸، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان، لاہور

اس حدیث میں اس اعرابی کے بال نوچنے اور سینہ زنی کرنے کا ذکر ہے اور یہی ماتم ہے۔

اس استدلال کے حسب ذیل جوابات ہیں:

(۱)۔ ماتم کے حرام ہونے پر قرآن مجید کی آیت "اصبروا" "صبر کرو" سے استدلال کیا گیا ہے اور ماتم کرنا صبر کی ضد ہے اور کسی شئی کا امر کرنا اس کی ضد کی حرمت کو مستلزم ہوتا ہے، لہٰذا از روئے قرآن ماتم حرام ہوا اور مؤطا امام مالک کی یہ مرسل روایت قرآن مجید سے متصادم ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتی۔

(۲)۔ صحیح بخاری اور صحیح مسلم اور دیگر کتب صحاح میں بھی یہ واقعہ سند صحیح سے مذکور ہے، لیکن ان میں اس اعرابی کے بال نوچنے اور سینہ پر تھپڑ مارنے کا ذکر نہیں ہے، اور امام مالک نے اس اضافہ کا سند منقطع سے ذکر کیا ہے، کیونکہ اس حدیث کو بیان کرنے والے سعید بن مسیب ہیں اور یہ تابعی ہیں جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا اور نہ ہی وہ اس واقعہ کے وقت موجود تھے، لہٰذا احادیث صحیحہ کے مقابلہ میں یہ منقطع روایت غیر معتبر ہے۔

(۳)۔ احادیث صحیحہ میں بال نوچنے اور تھپڑ مارنے سے منع کیا ہے، اور اس منقطع روایت سے اس کی اباحت معلوم ہوتی ہے اور جب تحریم اور اباحت میں تعارض ہو تو تحریم کو اباحت پر ترجیح دی جاتی ہے۔

(۴)۔ اس منقطع روایت سے تو یہ ثابت ہوا کہ جس نے زیادتی کی اور ظلم کیا اس نے بعد میں پچھتاوے اور افسوس سے سینہ زنی کی اور بال نوچے اگر یہی روایت مروجہ ماتم کی اصل ہو تو لازم آئے گا کہ کربلا میں امام حسین اور ان کے رفقاء کو ظلماً شہید کرنے والے یہی شیعان علی تھے اور بعد میں افسوس اور پچھتاوے سے نسلاً بعد نسل اپنے بال نوچتے ہیں اور سینہ زنی کرتے ہیں کہ ہائے ہم نے ظلم کیوں کیا! نیز جلاء العیون میں ملا باقر مجلسی نے لکھا ہے کہ جب حضرت ام کلثوم نے قاتلین حسین اہل کوفہ کو ان کے ظلم پر لعنت ملامت کی تو انھوں نے غم اور افسوس سے واویلا کیا، اپنے منہ پر طمانچے مارے، بالوں پر خاک ڈالی اور بدست ماتم کیا (جلاء العیون ج ۲ ص ۵۹۲ - ۵۹۵ طبع تہران) سو یہ ماتم کرنے والے انھی کی نسل ہیں۔



## زانو، رخسار اور سینہ پیٹنے اور بالوں میں خاک ڈالنے کے جواز پر علماء شیعہ کا کتب سیرت اور تاریخ سے استدلال اور اس کا جواب

ملا معین کاشفی لکھتے ہیں:

در روایتے آنست کہ طلاقش داد و چوں امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ ایں معنی معلوم کرد خاک بر سر ریخت

ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حفصہ کو طلاق دے دی، جب امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ کو یہ بات معلوم ہوئی تو انھوں

و فغان بر آوردند۔ [1]

نے سر پر خاک ڈالی اور آہ و فغاں کرنے لگے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

واز غرائب روایات ست کہ در معارج النبوۃ آوردہ کہ آواز شیطان بقتل محمد صلی اللہ علیہ وسلم ندائے کرد بمدینہ رسید در خانہائے مدینہ نیز شنیدند وفاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا چوں ایں آواز شنید دست بر سر زنان از خانہ بیروں دوید و دیگر بیبیت ورتم زنان ہاشمیہ می نالیدند [2]

معارج النبوۃ میں ایک انتہائی عجیب روایت ذکر کی گئی ہے کہ شیطان نے سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل ہونے کی ندا کی، یہ آواز مدینہ اور مدینہ کے گھروں تک پہنچی، حضرت فاطمہ زہرا نے جب یہ آواز سنی تو سر پیٹتی ہوئی باہر آئیں، آپ رو رہی تھیں اور ہاشمی خواتین بھی رو رہی تھیں۔

یہ غیر مستند روایت ہے، اور اس کی سند مذکور نہیں ہے، شیخ دہلوی نے اس کو معارج النبوۃ سے نقل کیا ہے اور اس میں رطب و یابس موجود ہے، یہ حوالہ ہم پر حجت نہیں ہے۔

امام محمد بن جریر طبری لکھتے ہیں:

عن عبادۃ بن الزبیر قال سمعت عائشۃ تقول مات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بین سحری ونحری وفی دوری ولم اظلم فیہ احدا فمن سفھی وحداثۃ سنی ان رسول اللہ قبض وھو فی حجری ثم وضعت راسہ علی وسادۃ وقمت القدم مع النساء واضرب وجھی [3]

عباد بن زبیر بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے سینہ سے ٹیک لگاتے ہوئے میرے حجرہ میں فوت ہوئے اور میں نے اس میں کسی پر ظلم نہیں کیا تھا اس وقت میری نادانی اور کم عمری کی بات یہ تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری گود میں فوت ہوئے، میں نے آپ کا سر تکیہ پر رکھا اور عورتوں کے ساتھ ماتم کرنے لگی اور اپنے منہ پر طمانچے مارتی تھی۔

علامہ ابن اثیر جزری لکھتے ہیں:

واقامت عائشۃ علیہ النوح فنھاھن عن البکاء عمر فابین ان ینتھین فقال لھشام بن الولید ادخل فاخرج الی ابنۃ

حضرت ابوبکر کے انتقال پر حضرت عائشہ نے نوحہ کرنے والیوں سے نوحہ کرایا، حضرت عمر نے ان کو رونے سے منع کیا وہ نہیں رکیں، حضرت عمر

---

[1] المسکین الحاج محمد فراہی (المعروف بملا مسکین) متوفی ۹۵۴ھ، معارج النبوۃ رکن ۴ ص ۲۹، مطبوعہ مطبع منشی نولکشور لکھنؤ ۱۲۹۲ھ

[2] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مدارج النبوۃ ج ۲ ص ۱۱۸، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

[3] امام محمد بن جریر طبری متوفی ۳۱۰ھ، تاریخ الامم والملوک ج ۲ ص ۴۴۱، مطبوعہ مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات، بیروت

ابی قحافۃ اخت ابی بکر فقالت عائشۃ لہشام حین سمعت ذلک من عمر انی احرج علیک بیتی فقال عمر لہشام ادخل فقد اذنت لک فدخل ہشام فاخرج الیہ ام فروۃ بنت ابی قحافۃ فعلاھا بالدرۃ ضربات فتفرق النوح حین سمعت ذلک [1]

نے ہشام سے کہا جاؤ حضرت ابوبکر کی بہن کو میرے پاس لاؤ، جب حضرت عائشہ نے سنا تو فرمایا میں ہشام کو اپنے گھر آنے کی اجازت نہیں دیتی، حضرت عمر نے ہشام سے کہا جاؤ میں تم کو اجازت دیتا ہوں، ہشام گئے اور حضرت ابوبکر کی بہن ام فروہ کو بلا لائے، حضرت عمر نے ان کو کئی درے لگائے، جب نوحہ کرنے والیوں نے یہ سنا تو وہ بھاگ گئیں۔

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

واما بقیۃ اھلہ ونسائہ فان عمر بن سعد وکل بھم من یحرسھم ویکلئھم ثم ارکبوھم علی الرواحل فی الھوادج، فلما مروا بمکان المعرکۃ ورأوا الحسین واصحابہ مطرحین ھنالک بکتہ النساء وصرخن وندبت زینب اخاھا الحسین واھلھا فقالت وھی تبکی:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے قافلہ میں سے باقی ماندہ لوگ اور عورتیں کو عمر بن سعد نے محافظوں کے ساتھ روانہ کیا اور ان کو اونٹنیوں پر کجاووں میں سوار کرایا، جب یہ لوگ جنگ کی جگہ سے گذرے اور حضرت حسین اور ان کے اصحاب کی لاشوں کو وہاں پڑا ہوا دیکھا تو عورتیں رونے اور چلانے لگیں، حضرت حسین کی بہن زینب نے اپنے بھائی اور اپنے اہل پر گریہ کیا اور کہا:

یا محمداہ یا محمداہ صلی علیک اللہ وملک السماء ھذا الحسین بالعراء مزمل بالدماء مقطع الاعضاء یا محمداہ وبناتک سبایا وذریتک مقتلۃ، تسفی علیھا الصبا قال فابکت واللہ کل عدو وصدیق۔

اے محمد! اے محمد! اللہ اور آسمان کے فرشتے آپ پر صلوٰۃ پڑھیں، یہ حسین میدان میں پڑا ہے، خون میں لتھڑا ہوا ہے، اس کے اعضاء پارہ پارہ ہیں، اے محمد! آپ کی بیٹیاں قیدی ہیں اور آپ کی اولاد کو قتل کر دیا گیا ہے، ان پر ہوا چل رہی ہے، زینب کے اس نوحہ نے ہر دوست اور دشمن سب کو رلا دیا۔

قال قرۃ بن قیس لما مرت النسوۃ بالقتلی صحن ولطمن خدودھن [2]

قرہ بن قیس نے کہا جب عورتیں لاشوں کے پاس سے گذریں تو وہ چلائیں اور انھوں نے اپنے رخساروں پر طمانچے مارے۔

---

[1] علامہ ابوالحسن علی بن ابی الکرم الشیبانی المعروف بابن الاثیر متوفی ۶۳۰ھ، الکامل فی التاریخ ج ۲ ص ۳۸۸، مطبوعہ دار الکتاب العربیہ بیروت ۱۴۰۰ھ

[2] حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۹۳، مطبوعہ مکتبۃ المعارف بیروت، الطبعۃ الثانیہ ۱۳۹۲ھ

تاریخ اور سیرت کی کتابوں میں یہ واقعات بلا سند مذکور ہیں اور بعض کی اسناد درج ہیں لیکن وہ نہایت درجہ کی ضعیف ہیں اور بعض اسناد میں شیعہ راوی ہیں، مثلاً البدایہ والنہایہ میں حافظ ابن کثیر نے کربلا کے واقعات ابو مخنف سے روایت کیے ہیں اور وہ پکا شیعہ تھا۔

حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:

واکثرہ من روایۃ ابی مخنف لوط بن یحیی وقد کان شیعیا وھو ضعیف الحدیث عند الائمۃ[۱]

اکثر کربلا کے واقعات ابو مخنف لوط بن یحیی سے مروی ہیں اور وہ شیعہ تھا اور وہ ائمہ کے نزدیک ضعیف ہے۔

اور جب قرآن مجید کی بہ کثرت آیات، اہل سنت اور اہل تشیع کی بہ کثرت احادیث، حضرت علی اور حضرت حسین کے متعدد ارشادات سے بلا استثناء مصیبت پر صبر کرنا لازم اور ماتم کرنا حرام کر دیا گیا ہے تو ان نصوص قطعیہ کے مقابلہ میں یہ بے سند تاریخی واقعات قطعاً باطل اور مردود ہیں، احکام کی حلت اور حرمت کتاب وسنت سے مستفاد ہوتی ہے تاریخی واقعات سے نہیں ہوتی۔

## ماتم حسین کے استثناء کا جواب

قرآن مجید، احادیث اہل سنت واہل تشیع، نہج البلاغہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے صریح ارشادات میں جو صبر کرنے کو لازم اور ماتم کرنے کو حرام کیا گیا ہے اس کے جواب میں شیعہ علماء یہ کہتے ہیں کہ امام حسین پر ماتم کرنا اس حرمت اور ممانعت سے مستثنیٰ ہے۔

عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال کل الجزع والبکاء مکروہ سوی الجزع والبکاء علی الحسین۔ (بحار الانوار عن الامالی شیخ مفید)

ابو عبد اللہ علیہ السلام نے فرمایا: ہر بے صبری اور گریہ مکروہ ہے سوائے حسین پر گریہ اور بے صبری کے۔

یہ قول بالکل اصول کے خلاف اور باطل ہے کیونکہ جس کلام میں کوئی حکم ہو اسی کلام کے استثناء کا اعتبار کیا جاتا ہے، جس کتاب میں کوئی قاعدہ کلیہ بیان کیا جاتا ہے اس قاعدہ کا استثناء بھی اسی جگہ بیان کیا جاتا ہے، اگر رونے، پیٹنے، غم منانے اور ماتم کرنے سے امام حسین کا ماتم کرنا مستثنیٰ ہوتا تو اللہ تعالیٰ نے جہاں صبر کا عمومی حکم دیا ہے وہاں امام حسین کا استثناء فرما دیتا، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں مصیبت اور میت پر رونے پیٹنے سے منع فرمایا ہے وہاں آپ امام حسین پر رونے پیٹنے کو مستثنیٰ فرما دیتے، جیسے آپ نے جنبی آدمی کو مسجد میں داخل ہونے سے منع فرمایا لیکن حضرت علی کا استثناء فرما دیا یا آپ نے آل محمد کو زکوٰۃ سے مستثنیٰ فرما دیا یا آپ نے ہر شخص کو چار شادیوں کی اجازت دی لیکن حیات فاطمہ میں حضرت علی کو اس حکم سے مستثنیٰ فرما دیا، ہر معاملہ میں دو گواہوں کو لازم قرار دیا لیکن حضرت خزیمہ بن ثابت انصاری کو اس حکم سے مستثنیٰ فرما دیا۔ اگر رونے پیٹنے کی ممانعت سے کوئی فرد مستثنیٰ ہوتا تو ضرور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس استثناء کو بیان کرتے جس طرح آپ نے دوسرے احکام میں استثناء بیان فرمائے ہیں اور اگر یہ استثناء تھا اور آپ نے نہیں بیان فرمایا تو لازم آئے گا کہ آپ نے شریعت کی مکمل تبلیغ نہیں کی اور العیاذ باللہ آپ کے ادھورے

---

[۱] حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۲۰۲ مطبوعہ مکتبۃ المعارف بیروت الطبعۃ الثانیہ، ۱۳۹۴ھ

کام کو امام جعفر صادق نے آگر منسوخ کیا، اس لیے یہ روایت بالکل جھوٹی اور باطل ہے۔ نیز احکام کی حلت اور حرمت بیان کرنا اور احکام شرعیہ میں کسی کو مستثنیٰ کرنا یہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا منصب ہے امام جعفر صادق کا کام نہیں ہے۔ اور امام حسین رضی اللہ عنہ پر ماتم کرنا کیسے جائز یا مستثنیٰ ہوگا جبکہ امام حسین خود فرماتے ہیں:

پس وصیت فرمود اے خواہر گرامی ترا سوگند میدھم کہ چوں من از تیغ اہل جفا بعالم بقا رحلت نمایم گریبان چاک مکنید و رو مخراشید و واویلاہ مگوید۔ [1]

پس وصیت فرمائی کہ اے معززہ بہن (حضرت زینب) میں تمہیں قسم دیتا ہوں کہ جب میں اہل جفا کی تلوار سے عالم بقا کو رحلت کر جاؤں تو اپنا گریبان نہ پھاڑنا، منہ نہ پیٹنا اور واویلاہ نہ کہنا۔

اگر بالفرض امام جعفر صادق کی یہ روایت صحیح بھی ہوتی تو امام حسین رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں امام جعفر کے قول کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔

## ماتم کی ابتداء کرنے والے قاتلین حسین تھے۔

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

ام کلثوم دختر دیگر حضرت سیدة النساء صدا بگریہ بلند کرد و از ہودج محترم ندا کرد و خاطر اہل کوفہ بدا بحال شما و ناخوش باد رویہای شما بچہ سبب برادرم حسین را خواندید یاری او نکردید و او را بقتل آوردید و اموال او را غارت کردید و پردگیان حرم سرای او را اسیر کردید وای بر شما و لعنت بر رویہای شما مگر نمیدانید کہ چکار کردید و چہ گناہان را وزر بر پشت خود بار کردید و چہ خونہای محترم ریختید و چہ دختران محترم را نالان کردید و مال چہ جماعت را بغارت بردید؟ کشتید بہترین خلق را بعد از حضرت رسالت صلے اللہ علیہ وسلم و رحم از دلہای شما کندہ شدہ بود بدرستیکہ گروہ دوستان خدا ہمیشہ غالبند و اعوان و یاران شیطان زیان کارانند، پس شعری چند در مرثیہ سید شہدا گفت اہل کوفہ خروش

پھر حضرت سیدة النساء کی دوسری صاحبزادی حضرت ام کلثوم نے بلند آواز سے گریہ کیا اور اونٹ کے پالان سے حاضرین اہل کوفہ کو ندا کی، اور کہا کہ تمہارا حال اور مآل برا ہو، تم نے کس وجہ سے میرے بھائی حسین کو بلایا اور ان کی مدد نہیں کی، ان کو قتل کیا اور ان کا مال لوٹ لیا، اور ان کے پردہ داران اہل خانہ کو قید کیا، تم پر اور تمہارے چہروں پر لعنت ہو، تم نہیں جانتے کہ تم نے کیا کام کیا ہے اور کتنے گناہوں کا بوجھ اپنی پیٹھ پر اٹھایا ہے اور کیسے محترم خونوں کو بہایا ہے اور کتنی محترم صاحبزادیوں کو رلایا ہے، ____ اور کس جماعت کا مال تم نے لوٹا ہے، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے افضل مخلوق کو قتل کیا ہے، تمہارے دلوں سے رحم نکال دیا گیا ہے اور بے شک اللہ کے دوست ہمیشہ غالب رہتے ہیں اور شیطان کے مددگار

[1] ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۵۳، مطبوعہ کتاب فروشی اسلامیہ تہران، ۱۳۹۸ھ

واویلاہ و واحسرتاہ بر آوردند و صدای نالہ و زاری و گریہ و سوگواری و نوحہ و خروش بفلک نیلگوں رسانیدند و زنان ایشان موہیا بر سر پریشان کردند و خاک حسرت بر فرق خود ریختند و روہای خود را خراشیدند وطپانچہ بر رخسار خود میزدند و واویلاہ و واثبوراہ میگفتند وحشتی شد کہ دیدہ روزگار ہرگز چنان ماتمی ندیدہ بود پس حضرت امام زین العابدین علیہ السلام اشارہ کرد بسوی مردم کہ ساکت شوید[ل]

خسارے میں رہتے ہیں پھر سید الشہداء کے متعلق چند اشعار مرثیہ پڑھے، پھر اہل کوفہ میں واویلاہ واحسرتاہ کا شور بلند ہوا اور نالہ و فریاد کا غلغلہ ہوا اور انھوں نے آتنا زبردست نوحہ کیا جس کی آواز آسمان تک پہنچتی تھی، ان کی عورتوں نے اپنے سروں پر بالوں کو بکھیرا اپنی سروں پر خاک ڈالی اپنے چہروں پر طمانچے مار مار کر رخساروں کو چھیلا وہ واویلاہ واثبوراہ کہتی تھیں اور اس زور کا ماتم کرتی تھیں کہ چشم فلک نے اس سے پہلے آتنا زبردست ماتم نہ دیکھا تھا۔

تب حضرت امام زین العابدین نے لوگوں کی طرف اشارہ کیا کہ خاموش ہو جائیں۔

ماتم کے سلسلہ میں میں نے کافی طویل بحث کی ہے، قرآن مجید اور احادیث سے ماتم کی حرمت کو بیان کیا ہے، پھر علماء شیعہ کی تفاسیر اور احادیث سے ماتم کی حرمت کو بیان کیا ہے، اور حضرت علی اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کے ارشادات سے ماتم کی حرمت کو واضح کیا ہے۔ نہج البلاغہ اور متاخرین میں سے ملا باقر مجلسی کی تصانیف سے ماتم کی حرمت پر دلائل پیش کیے ہیں، پھر علماء شیعہ کے دلائل کا رد کیا ہے اور ماتم حسین کے استشہاد کا مکمل استیصال کیا ہے، میں نے کتب شیعہ کا مطالعہ کر کے ان کے تمام قوی اعتراضات کے مسکت جوابات دیے ہیں۔ اس بحث کا اگر انصاف اور خوف خدا سے مطالعہ کیا جائے تو ان شاء اللہ ماتم اور عزاداری کرنے والوں کے تمام شبہات دور ہو جائیں گے اور وہ راہ راست پر آ جائیں گے، اللہ تعالیٰ میری اس محنت کو قبول فرمائے اور اس تحریر کو موافقین کے لیے استقامت، مخالفین کے لیے رشد و ہدایت اور میرے لیے نجات کا سبب بنائے۔ وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین افضل الانبیاء والمرسلین قائد الغر المحجلین شفیعنا یوم الدین وعلی اصحابہ الکاملین الراشدین وعلی الہ الطیبین الطاہرین وعلی ازواجہ امہات المومنین وعلی اولیاء امتہ وعلماء ملتہ من المحدثین والمفسرین والائمۃ المجتہدین والعلماء الراسخین اجمعین

## بَابُ تَسْمِيَةِ الْعَبْدِ الْاٰبِقِ كَافِرًا

## بھاگے ہوئے غلام پر کافر کا اطلاق

۱۳۶۔ حَدَّثَنِيْ عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ قَالَ

حضرت جریر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں

ل۔ ملا باقر مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، جلاء العیون ج ۲ ص ۵۹۲۔ ۵۹۵، مطبوعہ کتاب فروشی اسلامیہ تہران، ۱۳۹۸ھ

نَا اِسْمَاعِیْلُ یَعْنِی ابْنَ عُلَیَّۃَ عَنْ مَنْصُوْرِ ابْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنْ جَرِیْرٍ اَنَّہٗ سَمِعَہٗ یَقُوْلُ اَیُّمَا عَبْدٍ اَبَقَ مِنْ مَّوَالِیْہِ فَقَدْ کَفَرَ حَتّٰی یَرْجِعَ اِلَیْھِمْ فَقَالَ مَنْصُوْرٌ قَدْ وَاللّٰہِ رُوِیَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَلٰکِنِّیْ اَکْرَہُ اَنْ یُّرْوٰی عَنِّیْ ھٰھُنَا بِالْبَصْرَۃِ۔

کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو غلام اپنے آقا کے پاس سے بھاگے گا وہ کافر ہو جائے گا، جب تک کہ وہ اپنے آقا کے پاس واپس نہ آ جائے راوی منصور نے کہا بہ خدا! یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے لیکن میں اس بات کو ناپسند کرتا ہوں کہ یہ حدیث مجھ سے بصرہ میں روایت کی جائے۔

۱۳۷- حَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ نَا حَفْصُ ابْنُ غِیَاثٍ عَنْ دَاوٗدَ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنْ جَرِیْرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَیُّمَا عَبْدٍ اَبَقَ فَقَدْ بَرِئَتْ مِنْہُ الذِّمَّۃُ۔

حضرت جریر بن عبد اللہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو غلام اپنے آقا سے بھاگ جائے وہ اللہ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کی ضمانت سے نکل گیا۔

۱۳۸- حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ یَحْیٰی اَخْبَرَنَا جَرِیْرٌ عَنْ مُغِیْرَۃَ عَنِ الشَّعْبِیِّ قَالَ کَانَ جَرِیْرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ یُحَدِّثُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَبَقَ الْعَبْدُ لَمْ تُقْبَلْ لَہٗ صَلٰوۃٌ۔

حضرت جریر بن عبد اللہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب غلام اپنے آقا سے بھاگ کر چلا جاتا ہے تو اس کی نماز قبول نہیں ہوتی۔

## جن احادیث سے بدمذہب استدلال کرتے ہیں ان کو چھپانے کی بجائے ان کا جواب دینا چاہیے۔

اس زمانہ میں بصرہ میں خوارج کی اکثریت تھی اور خوارج کا عقیدہ یہ تھا کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہوتا ہے اور اس حدیث سے بظاہر مسلک خوارج کی تائید ہوتی ہے، کیونکہ غلام کا آقا سے بھاگنا گناہ کبیرہ ہے، اور اس حدیث میں اس گناہ کی تعبیر کفر سے کی گئی ہے، اور یہی خوارج کا مسلک ہے، اس لیے منصور بصرہ میں اس حدیث کو بیان کرنا ناپسند کرتے تھے لیکن ان کا یہ خیال صحیح نہیں تھا کیونکہ چاہیے یہ کہ حدیث بیان کر کے اس کا جواب دیا جائے۔ باقی رہا جواب تو اس قسم کی احادیث پہلے بھی گذر چکی ہیں۔ اور ان کی تشریح میں کئی جوابات بھی ذکر کیے جا چکے ہیں۔ جن میں سے چند یہ ہیں:

غلام کا آقا سے بھاگنا، یہ فعل کافروں کا ہے۔ یعنی کفار سے مشابہ ہے یا مآل کار یہ فعل کفر تک پہنچا دیتا ہے یا کفر سے کفران نعمت مراد ہے، وغیرہ وغیرہ۔

## بَابُ ۳۱ بَیَانِ کُفْرِ مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِالنَّوْءِ

## جو شخص یہ کہے کہ ستاروں کے سبب سے بارش ہوتی ہے اس کے کفر کا بیان

۱۳۹- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَاةَ الصُّبْحِ بِالْحُدَيْبِيَةِ فِي إِثْرِ سَمَاءٍ كَانَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَلَمَّا انْصَرَفَ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ فَقَالَ هَلْ تَدْرُونَ مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالُوا اللَّهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ قَالَ أَصْبَحَ مِنْ عِبَادِي مُؤْمِنٌ بِي وَكَافِرٌ فَأَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِفَضْلِ اللَّهِ وَرَحْمَتِهِ فَذَلِكَ مُؤْمِنٌ بِي كَافِرٌ بِالْكَوْكَبِ وَأَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِنَوْءِ كَذَا وَكَذَا فَذَلِكَ كَافِرٌ بِي مُؤْمِنٌ بِالْكَوْكَبِ.

حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ میں ہمیں صبح کی نماز پڑھائی، اس وقت رات کی بارش کا اثر باقی تھا۔ نماز سے فارغ ہو کر آپ حاضرین کی جانب متوجہ ہوئے اور فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ تمہارے رب نے کیا فرمایا؟ صحابہ نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی خوب جانتا ہے، آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میرے بندوں میں سے بعض کی صبح ایمان پر اور بعض کی صبح کفر پر ہوئی ہے جس شخص نے کہا ہم پر خدا کے فضل وکرم سے بارش ہوئی اس نے مجھ پر ایمان رکھا اور ستاروں کا کفر کیا اور جس نے کہا فلاں ستاروں کی تاثیر سے بارش ہوئی اس نے میرا کفر کیا اور ستاروں پر ایمان رکھا۔

---

۱۴۰- حَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى وَعَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ الْعَامِرِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ الْمُرَادِيُّ قَالَ الْمُرَادِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ يُونُسَ وَقَالَ الْآخَرَانِ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِي عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَلَمْ تَرَوْا إِلَى مَا قَالَ رَبُّكُمْ قَالَ مَا أَنْعَمْتُ عَلَى عِبَادِي مِنْ نِعْمَةٍ إِلَّا أَصْبَحَ فَرِيقٌ بِهَا كَافِرِينَ يَقُولُونَ الْكَوْكَبُ وَبِالْكَوَاكِبِ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تمہیں نہیں معلوم کہ تمہارے رب نے کیا فرمایا؟ اس نے فرمایا میں اپنے بندوں کو جب کوئی نعمت دیتا ہوں تو ان میں سے ایک گروہ اس کی ناشکری کرتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ نعمت ہم کو فلاں ستارے یا ستاروں سے ملی ہے۔

---

۱۴۱- وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ الْمُرَادِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ ح وَحَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنَا عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ أَنَّ أَبَا يُونُسَ مَوْلَى أَبِي هُرَيْرَةَ حَدَّثَهُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ آسمان سے جو برکت بھی نازل کرتا ہے انسانوں میں سے ایک گروہ اس کی ناشکری کرتا ہے، اللہ تعالیٰ بارش نازل فرماتا ہے اور وہ گروہ کہتا ہے کہ فلاں

رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ مَا أَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ بَرَكَةٍ إِلَّا أَصْبَحَ فَرِيقٌ مِنَ النَّاسِ بِهَا كَافِرِينَ يُنْزِلُ اللّٰهُ الْغَيْثَ فَيَقُولُونَ الْكَوْكَبُ كَذَا وَكَذَا وَفِي حَدِيثِ الْمُرَادِيِّ بِكَوْكَبِ كَذَا وَكَذَا۔

ستارہ نے بارش برسائی۔

---

١٤٢ - وَحَدَّثَنِي عَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ الْعَظِيمِ الْعَنْبَرِيُّ حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عِكْرِمَةُ وَهُوَ ابْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا أَبُو زُمَيْلٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ عَبَّاسٍ قَالَ مُطِرَ النَّاسُ عَلَى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَصْبَحَ مِنَ النَّاسِ شَاكِرٌ وَمِنْهُمْ كَافِرٌ قَالُوا هٰذِهِ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَقَالَ بَعْضُهُمْ لَقَدْ صَدَقَ نَوْءُ كَذَا وَكَذَا قَالَ فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ فَلَا أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُومِ حَتّٰى بَلَغَ وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ.

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بارش ہوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صبح کو بعض لوگوں نے شکر کیا اور بعض نے ناشکری، شکرگزاروں نے کہا یہ اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے اور ناشکروں نے کہا یہ فلاں فلاں ستاروں کا اثر ہے۔ حضرت ابن عباس نے کہا اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی: فلا اقسم بمواقع النجوم۔ (میں ستاروں کے گرنے کی جگہ کی قسم کھاتا ہوں) پھر اس آیت کو پڑھتے رہے یہاں تک کہ وتجعلون رزقکم انکم تکذبون۔ (تک پڑھا تم جھوٹ اور باطل کو اپنا رزق بناتے ہو)۔

## ستاروں کے مؤثر ہونے کا قرآن مجید سے ابطال

جب کافروں نے کہا ستاروں کے سبب سے بارش ہوئی ہے تو یہ آیات نازل ہوئیں:

فلا اقسم بمواقع النجوم ٥ وانه لقسم لو تعلمون عظيم ٥ انه لقرآن كريم ٥ في كتب مكنون ٥ لا يمسه الا المطهرون ٥ تنزيل من رب العلمين ٥ افبهذا الحديث انتم مدهنون ٥ وتجعلون رزقكم انكم تكذبون ٥

(واقعہ: ۷۵ - ۸۲)

تو مجھے قسم ہے ان جگہوں کی جہاں ستارے واقع ہوتے ہیں، اور اگر تم سمجھو تو یہ بہت بڑی قسم ہے، بے شک یہ بڑی عزت والا قرآن ہے، محفوظ کتاب میں (رہے) اس کو صرف پاک لوگ چھوتے ہیں، رب العالمین کی طرف سے نازل کیا ہوا ہے تو کیا اس کلام کے ساتھ تم مداہنت کرتے ہو اور تم اپنے رزق کا شکر اس طرح ادا کرتے ہو کہ (قرآن مجید کی) تکذیب کرتے ہو (اور کہتے ہو کہ ستاروں

کے سبب سے بارش ہوئی!)

علامہ آلوسی ان آیات کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

ان آیات سے معلوم ہوا کہ جن کا یہ اعتقاد ہے کہ ستارے بارش برسانے میں مؤثر حقیقی ہیں وہ بلاشبہ کافر ہیں اور جن کا یہ اعتقاد ہے کہ بارش محض اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہوتی ہے اور ستارے بارش کے لیے میقات اور علامت ہیں وہ کافر نہیں ہیں۔

ان آیات سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ بارش کو صرف اللہ عزوجل نازل فرماتا ہے، وہ اس میں مستقل متصرف ہے اور اس میں اس کا کوئی اور شریک اور سہیم نہیں ہے، گویا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا یہ قرآن کریم جو عقائد حقہ پر مشتمل ہے اور تمہیں فوز و فلاح کی طرف ہدایت دیتا ہے تم اس کی اطاعت میں سستی اور مداہنت کرتے ہو اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہیں کرتے، بلکہ شکر ادا کرنے کی بجائے اس کی تکذیب کرتے ہو اور یہ کہتے ہو کہ ستاروں نے بارش برسائی۔

## کواکب سیارگان اور بروج کا بیان

علماء ہیئت کہتے ہیں سات آسمانوں میں سے ہر آسمان میں ایک گردش کرنے والا ستارہ ہے جن کو وہ کوکب سیارہ کہتے ہیں۔ پہلے آسمان پر قمر ہے، دوسرے پر عطارد، تیسرے پر زہرہ، چوتھے پر شمس، پانچویں پر مریخ، چھٹے پر مشتری اور ساتویں پر زحل ہے۔ آٹھویں آسمان پر ثابت ستارے ہیں جو حرکت نہیں کرتے اور نواں آسمان فلک الافلاک[1] ہے جس پر کوئی ستارہ نہیں ہے اور آٹھویں آسمان پر ستاروں کے اجتماع سے جو ہیئت مفروضہ ہوتی ہے وہ نویں آسمان پر اس کے شفاف ہونے کی وجہ سے مختلف شکلوں میں نظر آتی ہے[2] یہ بارہ شکلیں ہیں، حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو اور حوت، اور ان کو علماء ہیئت بروج کہتے ہیں، فلک اطلس کو ان بارہ بروج پر تقسیم کر دیا ہے اور یہ بارہ بروج ان کواکب سیارہ کی منازل ہیں، مثلاً سورج کی ایک حرکت عرضی ہے جو وہ فلک اطلس کے تابع ہونے کی وجہ سے کرتا ہے، یہ حرکت وہ مشرق سے مغرب کی طرف کرتا ہے، اسی حرکت سے دن اور رات کا سلسلہ جاری ہے، سورج کی دوسری حرکت ذاتی ہے، یہ مغرب سے مشرق کی طرف ہے ایک سال میں سورج اپنی ذاتی حرکت سے ان بارہ منازل (بروج) کو طے کرتا ہوا فلک اطلس کا دورہ مکمل کرتا ہے، سال کے بارہ مہینے اور گرمی اور سردی کے مختلف موسم سورج کی اسی ذاتی حرکت سے ظہور میں آتے ہیں۔

---

[1] علماء ہیئت کہتے ہیں آسمان نو ہیں، آٹھواں آسمان وہ ہے جس کو شریعت نے کرسی کہا ہے اور نواں آسمان وہ ہے جس کو شریعت نے عرش کہا ہے۔

[2] مثلاً بعض جگہ ستاروں کے جمگھٹے سے شیر کی شکل بن جاتی ہے اس کو برج اسد کہتے ہیں، بعض جگہ ستاروں کے اجتماع سے کیکڑے کی شکل بن جاتی ہے اس کو برج سرطان اور بعض جگہ ترازو کی شکل بن جاتی ہے اس کو برج میزان کہتے ہیں، علیٰ ہذا القیاس بارہ برج ہیں، قرآن مجید میں بھی بروج کا ذکر ہے: والسماء ذات البروج (بروج: ۱) "برجوں والے آسمان کی قسم" اس آیت میں بروج سے مراد سورج کے سفر کی منازل ہیں۔ منہ

سورج کے علاوہ باقی سیارے بھی ان منازل (بروج) کو طے کرتے ہوئے ایک سال میں فلک اطلس کا دور اپنی حرکت سے طے کرتے ہیں۔

## ستارہ پرستوں کا نظریہ

اہل نجوم (ستارہ پرست، جو ستاروں کی تاثیر کے قائل ہیں) کہتے ہیں کہ فلاں ستارہ جب فلاں برج میں پہنچ جائے، تو مثلاً بارش ہوتی ہے یا قحط پڑتا ہے یا دریاؤں اور سمندروں میں طوفان آتے ہیں یا فصل پیدا ہوتی ہے وغیرہ وغیرہ، اسی طرح یہ لوگ انسان کے نام اور اس کی تاریخ پیدائش سے اس کا ستارہ نکالتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ اس کی پیدائش کے وقت اس کا ستارہ فلاں برج میں تھا اور یہ ستارہ سعد ہے یا نحس ہے اور پھر اس کی زندگی میں رونما ہونے والے تمام واقعات کا رشتہ اس ستارے کے سفر سے جوڑتے ہیں کہ جب یہ ستارہ فلاں برج میں پہنچے گا تو مثلاً اس کو سفر میں کامیابی ہوگی، نوکری ملے گی، تجارت میں فائدہ ہوگا وغیرہ وغیرہ، یہ تمام اٹکل پچو اور ڈھکوسلے ہیں اور اب بھی اخبارات اور رسائل میں اس قسم کے کالم شائع ہوتے ہیں کہ "آپ کا یہ ہفتہ کیسے گزرے گا" اور اس ہفتہ میں واقع ہونے والے تمام واقعات کی پیشگی خبریں دی جاتی ہیں اور لوگوں کو غیب پر مطلع کیا جاتا ہے یہ تمام باتیں بے اصل ہیں اور زمانہ جاہلیت کی یادگار ہیں، اسلام میں ان کی کوئی اصل نہیں ہے، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا سخت رد کر دیا ہے، اور جو شخص ان باتوں کو سچ اور حق باور کرے وہ شریعت محمدی کا انکار کرتا ہے اور اس کے کفر میں کوئی شک نہیں ہے، اسی طرح فٹ پاتھ پر بیٹھ کر جو لوگ طوطے کے ذریعہ قسمت کا حال بتاتے ہیں یا جو ہاتھ کی لکیریں دیکھ کر غیب پر مطلع کرتے ہیں، ان کی بتائی ہوئی باتوں پر یقین کرنا بھی کفر ہے، اور عام طور پر یہ لوگ بالکل جاہل ہوتے ہیں، ان کو یہ پتا ہوتا ہے کہ کون سا ستارہ کس فلک میں ہوتا ہے نہ یہ پتا ہوتا ہے کہ برج کس چیز کا نام ہے، انہوں نے صرف چند ستاروں اور چند برجوں کے نام یاد کیے ہوتے ہیں اور ان کا نام لے کر اپنی علمیت یا جہالت کا رعب ڈالتے ہیں یہ خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور دوسروں کو بھی گمراہ کرتے ہیں۔

## اسباب کی تاثیر کا بیان

اللہ تعالیٰ نے اس دنیا کو عالم اسباب بنایا ہے اور ہر چیز کو موجود کرنے کا ایک سبب بنایا ہے، لیکن یہ اسباب مؤثر حقیقی نہیں ہیں اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو ان اسباب کے بغیر اس چیز کو موجود کر دے، اور اگر وہ کسی چیز کو پیدا کرنا نہ چاہے تو ان اسباب کے باوجود وہ چیز موجود نہیں ہوتی، مثلاً اللہ تعالیٰ نے مرد اور عورت کے اختلاط کو انسان کی پیدائش کا سبب بنایا لیکن اس نے عورت کے بغیر حضرت حواء کو پیدا کر دیا اور مرد کے بغیر حضرت عیسیٰ کو پیدا کر دیا اور مرد اور عورت دونوں کے بغیر حضرت آدم کو پیدا کر دیا، اس سے ظاہر ہو گیا کہ مرد اور عورت انسان کی پیدائش کا سبب ہیں، مؤثر حقیقی نہیں ہیں، اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ مرد اور عورت کے اختلاط کے باوجود بچہ پیدا نہیں ہوتا۔ اسی طرح دوائیں علاج کا سبب ہیں لیکن کبھی دوا کو استعمال کرنے کے باوجود شفاء نہیں ہوتی اور کبھی استعمال کیے بغیر شفاء ہو جاتی ہے اور ایسا اس لیے ہوتا ہے لوگوں کی نظر اسباب پر نہ رہے مسبب الاسباب پر رہے، اور لوگ

اسباب کو نہیں اللہ تعالیٰ کو مؤثر حقیقی سمجھیں، اور کسی چیز کے سبب کو حاصل کرنے کے باوجود اس کے حصول کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے رہیں اور دوا استعمال کرنے کے باوجود اسی سے شفا کی امید رکھیں سو جو شخص اسباب حاصل کرنے کے باوجود اللہ تعالیٰ ہی کو مؤثر حقیقی گردانتا ہے وہ مومن ہے اور جو شخص ان اسباب کو مؤثر حقیقی مانتا ہے وہ کافر اور دہریہ ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ ستاروں کو بارش برسانے میں مؤثر حقیقی ماننا کفر ہے اور یقینی سبب ماننا بلادلیل ہونے کی وجہ سے باطل ہے لیکن کفر نہیں ہے البتہ کفار کے قول کے مشابہ ہونے کی بناء پر مکروہ ہے۔ اسی طرح باقی اسباب کا حال ہے مثلاً سورج کو روشنی کے لیے مؤثر حقیقی ماننا کفر ہے، چونکہ اس کا روشنی کے لیے سبب یقینی ہونا دلیل سے ثابت ہے اس لیے اس کو سبب یقینی ماننے میں کوئی حرج نہیں ہے اور جس کی تاثیر پر حتمی دلیل نہ ہو اس کو اسباب ظنیہ کے طور پر مان لینے میں کوئی حرج نہیں ہے جیسے مختلف دواؤں کا مختلف امراض میں مؤثر ہونا، ان کو اسباب عادیہ ظنیہ کے طور پر ماننے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

## بَابُ ٣٣ الدَّلِيْلِ عَلٰى اَنَّ حُبَّ الْاَنْصَارِ وَعَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ مِنَ الْاِيْمَانِ وَعَلَامَاتِهٖ وَبُغْضَهُمْ مِنْ عَلَامَاتِ النِّفَاقِ

## انصار اور حضرت علی سے محبت رکھنا ایمان کی اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی علامت ہے

۱۴۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَبْرٍ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسًا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اٰيَةُ الْمُنَافِقِ بُغْضُ الْاَنْصَارِ وَاٰيَةُ الْمُؤْمِنِ حُبُّ الْاَنْصَارِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نفاق کی علامت انصار سے بغض رکھنا اور ایمان کی علامت انصار سے محبت رکھنا ہے۔

---

۱۴۴ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبٍ الْحَارِثِيُّ حَدَّثَنَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ الْحَارِثِ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ حُبُّ الْاَنْصَارِ اٰيَةُ الْاِيْمَانِ وَبُغْضُهُمْ اٰيَةُ النِّفَاقِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انصار کی محبت ایمان کی نشانی اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی نشانی ہے۔

---

۱۴۵ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ مُعَاذُ بْنُ مُعَاذٍ ح وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ وَاللَّفْظُ لَهٗ حَدَّثَنَا اَبِيْ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار کے بارے میں فرمایا کہ ان سے صرف مومن محبت کرتا ہے اور ان سے صرف منافق ہی بغض رکھتا ہے جو ان

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ فِي الْاَنْصَارِ لَا يُحِبُّهُمْ اِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضُهُمْ اِلَّا مُنَافِقٌ مَنْ اَحَبَّهُمْ اَحَبَّهُ اللّٰهُ وَمَنْ اَبْغَضَهُمْ اَبْغَضَهُ اللّٰهُ قَالَ شُعْبَةُ لِعَدِيٍّ سَمِعْتَهُ مِنَ الْبَرَاءِ فَقَالَ اِيَّايَ حَدَّثَ۔

سے محبت کرے گا اس سے اللہ تعالیٰ محبت کرے گا، اور جو ان سے بغض رکھے گا اس سے اللہ بغض رکھے گا۔

۱۴۶۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْقَارِيَّ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُبْغِضُ الْاَنْصَارَ رَجُلٌ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہوگا وہ انصار سے بغض نہیں رکھے گا۔

۱۴۷۔ وَحَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ اَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ ح وَحَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا اَبُو اُسَامَةَ كِلَاهُمَا عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِي صَالِحٍ عَنْ اَبِي سَعِيدٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُبْغِضُ الْاَنْصَارَ رَجُلٌ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ اور قیامت پر ایمان رکھتا ہوگا وہ انصار سے بغض نہیں رکھے گا۔

۱۴۸۔ حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ وَاَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَاللَّفْظُ لَهُ اَخْبَرَنَا اَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ زِرٍّ قَالَ قَالَ عَلِيٌّ وَالَّذِي فَلَقَ الْحَبَّةَ وَبَرَاَ النَّسَمَةَ اِنَّهُ لَعَهْدُ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اِلَيَّ اَنْ لَا يُحِبَّنِي اِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضَنِي اِلَّا مُنَافِقٌ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ قسم ہے اس ذات کی جس نے دانہ چیرا اور جس نے جانداروں کو پیدا کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے عہد کیا تھا کہ مجھ سے صرف مومن محبت کرے گا اور صرف منافق مجھ سے بغض رکھے گا۔

## حدیث الباب کی تشریح

انصار سے اگر اس وجہ سے بغض ہو کہ یہ انصار رسول اللہ ہیں یعنی یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مددگار ہیں تو یہ یقیناً کفر اور نفاق ہے اور اگر کسی اور وجہ سے ناراضگی ہو جیسے بعض صحابہ کرام کے آپس میں اختلافات تھے یا جیسے حضور کے وصال کے بعد مہاجرین اور انصار میں خلیفہ کے انتخاب میں اختلاف ہوا تو اس قسم کا اختلاف یا ناراضگی اس حکم میں شامل نہیں ہے، اسی طرح اگر کوئی شخص حضرت علی سے اس لیے بغض رکھے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قرابت دار ہیں تو یہ کفر ہے، اور اگر کوئی اور وجہ ہو جیسے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں اختلافات

رہے تو یہ بغض کفر نہیں ہے، انصار نے دین اسلام کی نصرت کی، اور مسلمانوں کو پناہ دی، دین اسلام کی مہمات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے محبت کی اور آپ کی خاطر جان و مال کو خرچ کیا اور آپ کی وجہ سے لوگوں کی دشمنی مول لی، اسی طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اسلام کی خاطر بیش بہا قربانیاں دیں، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت میں اپنے باپ اور بھائیوں کو چھوڑا، اس وجہ سے ان کو یہ مقام حاصل ہوا کہ ان سے محبت رکھنا ایمان کی اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی علامت ہے۔

## بَابُ ٣٣ بَيَانِ نُقْصَانِ الْإِيْمَانِ بِنَقْصِ الطَّاعَاتِ وَبَيَانِ إِطْلَاقِ لَفْظِ الْكُفْرِ عَلَى غَيْرِ الْكُفْرِ بِاللّٰهِ تَعَالَى كَكُفْرِ النِّعْمَةِ وَالْحُقُوقِ

## عبادات کی کمی سے ایمان کا کم ہونا، اور کفر کا کفران نعمت پر اطلاق

١٤٩- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحِ بْنِ الْمُهَاجِرِ الْمِصْرِيُّ أَخْبَرَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ يَا مَعْشَرَ النِّسَاءِ تَصَدَّقْنَ وَأَكْثِرْنَ الْاِسْتِغْفَارَ فَإِنِّيْ رَأَيْتُكُنَّ أَكْثَرَ أَهْلِ النَّارِ فَقَالَتِ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ جَزْلَةٌ وَمَا لَنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ أَكْثَرَ أَهْلِ النَّارِ قَالَ تُكْثِرْنَ اللَّعْنَ وَتَكْفُرْنَ الْعَشِيْرَ وَمَا رَأَيْتُ مِنْ نَاقِصَاتِ عَقْلٍ وَدِيْنٍ أَغْلَبَ لِذِيْ لُبٍّ مِنْكُنَّ قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا نُقْصَانُ الْعَقْلِ وَالدِّيْنِ قَالَ أَمَّا نُقْصَانُ الْعَقْلِ فَشَهَادَةُ امْرَأَتَيْنِ تَعْدِلُ شَهَادَةَ رَجُلٍ فَهٰذَا نُقْصَانُ الْعَقْلِ وَتَمْكُثُ اللَّيَالِيَ مَا تُصَلِّيْ وَتُفْطِرُ فِيْ رَمَضَانَ فَهٰذَا نُقْصَانُ الدِّيْنِ وَحَدَّثَنِيْهِ أَبُو الطَّاهِرِ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ بَكْرِ بْنِ مُضَرَ عَنِ ابْنِ الْهَادِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: خواتین! تم صدقہ کیا کرو، اور بکثرت استغفار کیا کرو، کیونکہ میں نے تم لوگوں کو جہنم میں بکثرت دیکھا، ان میں سے ایک صاحب عقل خاتون نے کہا: یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جہنم میں ہماری اکثریت کس سبب سے ہوگی؟ آپ نے فرمایا کیونکہ تم بکثرت لعنت کرتی ہو اور شوہر کی نافرمانی کرتی ہو، ناقص العقل اور ناقص الدین ہونے کے باوجود دانا اور زیرک شخص کی عقل کو زائل کرنے والا میں نے صرف تمہیں کو دیکھا ہے، اس عورت نے پوچھا یا رسول اللہ ہماری عقل اور ہمارے دین میں کیا کمی ہے، آپ نے فرمایا کہ عقل کی کمی تو یہ ہے کہ دو عورتوں کی شہادت ایک مرد کے برابر ہے اور دین میں کمی یہ ہے کہ ماہواری کے ایام تم نماز پڑھ سکتی ہو، نہ روزہ رکھ سکتی ہو۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے اس کی مثل روایت کیا۔

١٥٠- وَحَدَّثَنِي الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ وَأَبُوْ بَكْرِ بْنُ إِسْحَاقَ قَالَا حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِيْ مَرْيَمَ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ زَيْدُ بْنُ

أَسْلَمَ عَنْ عِيَاضِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ۔

(۱۵۱-۲) وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ وَ ابْنُ حُجْرٍ قَالُوا حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيلُ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ أَبِي عَمْرٍو عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ مَعْنَى حَدِيثِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

حضرت ابو ہریرہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے اس حدیث کی مثل روایت کیا جیسے حضرت ابن عمر نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

## مومن کو لعنت کرنے کا حکم

اس حدیث میں ہے: زیادہ عورتیں جہنم میں اس وجہ سے جائیں گی کہ وہ بکثرت لعنت کرتی ہیں اور خاوند کی نافرمانی کرتی ہیں۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے مومن کو لعنت کرنا اس کو قتل کرنے کی مثل ہے، اور علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ مومن کو لعنت کرنا حرام ہے، لعنت میں لعنت کا معنی ہے ابعاد، دور کرنا، اور اصطلاح شرع میں اس کا معنی ہے اللہ کی رحمت سے دور کرنا۔ اس لیے جس کی کفر پر موت کا قطعی علم نہ ہو اس پر لعنت کرنا جائز نہیں ہے، اس لیے کسی شخص معین پر لعنت کرنا جائز نہیں ہے خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر، ہاں جس شخص کی کفر پر موت کا قطعی علم ہو اس پر لعنت کرنا جائز ہے، جیسے ابوجہل اور ابلیس اور وصف کے ساتھ بالعموم لعنت کرنا جائز ہے، جیسے جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ہو، ظالموں پر اللہ کی لعنت ہو اور فاسقوں اور کافروں پر اللہ کی لعنت ہو، اسی طرح ان تمام اوصاف پر لعنت کرنا جائز ہے جن اوصاف پر شریعت میں لعنت کی گئی ہے[1]

یزید پر لعنت کرنا جائز ہے یا نہیں اس پر ہم نے شرح صحیح مسلم کی جلد ثالث اور جلد سابع میں مکمل بحث کی ہے۔

اس حدیث میں چونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے لعنت کرنے پر دوزخ کے عذاب کی وعید سنائی ہے، اس سے معلوم ہوا کہ لعنت کرنا گناہ کبیرہ ہے۔

## عورت کی نصف شہادت کی تحقیق

اس حدیث میں ہے: عورت کی عقل کی کمی یہ ہے کہ دو عورتوں کی شہادت ایک مرد کے برابر ہے۔

اس حدیث میں اس بات کی واضح تصریح ہے کہ عورت کی شہادت مرد کی شہادت کا نصف ہے اور دو عورتوں کی شہادت ایک مرد کی شہادت کے برابر ہے۔

اس حدیث کو امام بخاری (ج ۱ ص ۱۳۱، ۱۹۷، ۲۶۱، ۳۶۳) امام مسلم، امام ترمذی، (ص ۳۷۵) امام ابو داؤد

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۶۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

(ج ۲ ص ۲۸۷) امام ابن ماجہ (ص ۲۸۹ - ۲۸۸) امام حاکم نیشاپوری (ج ۲ ص ۹۰) علامہ ذہبی (ج ۲ ص ۱۹۰) امام احمد بن حنبل (ج ۲ ص ۶۷) امام دارمی (ج ۱ ص ۱۹۰) امام بیہقی (ج ۱ ص ۳۰۸) اور دیگر محدثین نے روایت کیا ہے۔

اور قرآن مجید میں ہے:

ان تضل احدٰهما فتذكر احدٰهما الاخرٰى (بقرہ: ۲۸۲) تاکہ ایک عورت بھول جائے تو دوسری اس کو یاد دلا دے۔

یہ حدیث چار عظیم صحابہ سے مروی ہے اور ہم نے اس کو دس اجلہ ائمہ حدیث سے روایت کیا ہے اور حافظ ابن حجر عسقلانی کے ذکر کردہ اصول کے مطابق یہ حدیث حکماً متواتر ہے ورنہ اس حدیث کے مشہور ہونے میں کوئی کلام نہیں ہے اور اس حدیث سے یہ ثابت ہے کہ مالی معاملات میں عورت کی شہادت مرد کی شہادت کا نصف ہوتی ہے اور اس کا انکار کرنا کھلی ہوئی گمراہی ہے۔

بعض متجدد علماء یہ کہتے ہیں کہ عورت کی شہادت کو مرد کی شہادت کا نصف قرار دینا عورت کو آدھا انسان قرار دینے کے مترادف ہے اور یہ انسانیت کی کھلی ہوئی توہین ہے۔

سب سے پہلے یہ بات ملحوظ رکھنی چاہیے کہ جس معاملہ میں دو مرد میسر نہ آنے کی صورت میں ایک مرد اور دو عورتوں کو گواہ بنانے کا حکم دیا ہے، یہ اختیاری شہادت کا معاملہ ہے یعنی یہ وہ صورت نہیں ہے کہ جب کسی ہنگامی، ناگہانی یا اضطراری واقعہ میں کسی مالی معاملہ یا کسی انسانی حق میں موقع پر موجود کسی شخص کی گواہی کو اس معاملہ یا حق کے ثبوت میں پیش کرنا ہو، ایسے کسی ہنگامی اور ناگہانی واقعہ میں ایک مسلمان عورت تو الگ رہی کفار کی شہادت سے بھی وہ معاملہ یا حق ثابت ہو جائے گا۔ قرآن مجید کی زیر بحث جس آیت میں ایک مرد کے مقابلہ میں دو عورتوں کو گواہ بنانے کا حکم دیا گیا ہے اس میں یہ ہدایت کی گئی ہے کہ جب تم اپنے قصد اور اختیار سے اپنے کسی کاروباری معاملہ یا قرض کے لین دین پر گواہ بنانا چاہو تو اپنی پسند اور مرضی سے گواہ بناؤ۔ اور وہ دو مسلمان مرد ہیں، یا ایک مسلمان مرد اور دو مسلمان عورتیں ہیں۔

اب رہا یہ سوال کہ توسع اور اختیار کی حالت میں ایک مرد کے مقابلہ میں دو عورتیں کیوں رکھی گئی ہیں! اس کا جواب یہ ہے کہ عدالت میں مدعی علیہ کے خلاف گواہی دینا بہت بڑی جرأت، حوصلہ اور دلیری کی بات ہے، کیونکہ جس فریق کے خلاف گواہی دی جاتی ہے، فطری طور پر وہ فریق اس گواہ کا دشمن ہو جاتا ہے اور فریق مخالف گواہ کو ڈراتا اور دھمکاتا ہے اور مختلف ہتھکنڈوں سے اس کو مرعوب اور متاثر کرنے کی کوشش کرتا ہے اور یہ ایک عام مشاہدہ ہے کہ عورتیں جب گواہی دینے کے لیے آتی ہیں تو رونے لگتی ہیں یا کوسنا شروع کر دیتی ہیں یا وکیل مخالف کے اعتراضات سے گھبرا کر بے ربط اور اول فول باتیں کرنا شروع کر دیتی ہیں۔

یہ ایک حقیقت ثابتہ ہے کہ عورتیں مردوں سے فطرۃً کمزور ہوتی ہیں اور ان میں مردوں کی بہ نسبت جرأت اور حوصلہ بہت کم ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عورتوں کو سپہ سالار، جنرل اور کمانڈر نہیں بنایا جاتا، دنیا میں معدودے چند عورتیں پائلٹ ہیں اور بالعموم ساری دنیا میں عورتوں کو پائلٹ نہیں بنایا جاتا، غرض ہمت، دلیری اور شجاعت کے تمام کام مردوں کے سپرد کیے جاتے ہیں اور عورتوں کو ان کاموں سے الگ رکھا جاتا ہے۔

چونکہ فریق مخالف کے خلاف گواہی دینا بہت جرأت اور حوصلہ کا کام ہے اس وجہ سے اسلام نے یہ کام اصالۃً اور بالذات دو مردوں کے سپرد کیا ہے اور اگر کسی عقد اور معاملہ کے وقت دو مرد میسر نہ ہوں تو پھر ایک مرد اور دو عورتوں کو گواہ بنانے کا حکم دیا ہے کیونکہ یہ ممکن ہے کہ عدالت میں فریق مخالف کی جرح یا اس کے خوف سے عورت اپنی طبعی کمزوری سے گھبرا کر کچھ کا کچھ کہہ دے تو دوسری عورت اس کو صحیح بات یاد دلا دے اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ان تضل احدٰهما فتذكر احدٰهما الاخرٰى۔ بقرہ: ۲۸۲

تاکہ ایک عورت بھول جائے تو دوسری اس کو یاد دلا دے۔

علامہ قرطبی اس آیت کی تفسیر میں ضلال کا معنی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

والضلال عن الشهادة انما هو نسيان جزء منها وذكر جزء ويبقى المرء حيران بين ذلك ضالا[1]

شہادت میں ضلال یہ ہے کہ ایک چیز یاد رہے اور دوسری یاد نہ رہے اور انسان سرگشتہ و حیران ہو۔

وکلاء بیان کرتے ہیں کہ ننانوے فی صد مقدمات میں جب عورت گواہی کے لیے پیش ہوتی ہے تو یا رو پڑتی ہے یا گھبرا کر اول فول باتیں کرتی ہے یا کوسنا شروع کر دیتی ہے، اس کے مقابلہ میں مرد فطرۃً قوی، جرأت مند اور دلیر ہوتا ہے اور فریق مخالف کے دباؤ سے مرعوب اور متاثر نہیں ہوتا، اس لیے وہ عدالت میں حوصلہ سے بغیر ٹھیک ٹھیک گواہی پیش کرتا ہے۔ اسلام نے جو نظام حیات پیش کیا ہے وہ چونکہ فطری تقاضوں سے ہم آہنگ ہے اس وجہ سے اس نے ایک مرد کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی رکھی ہے تاکہ گواہی کے موقع پر ان دونوں عورتوں کو ایک دوسری سے طمانیت خاطر رہے اور ڈھارس بندھی رہے اور جب عورت بوکھلا جائے اور گھبراہٹ میں کچھ کا کچھ کہنے لگے تو دوسری عورت اس کو صحیح بات یاد دلا دے۔

ایک مرد کی گواہی کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی کو مقرر کرنے کا دوسرا سبب یہ ہے کہ تجارتی مال کی پیچیدگیوں، لین دین کی باریکیوں اور قرض کی ضروری شرائط اور قیود سے عام طور پر مرد پوری طرح واقف ہوتے ہیں اس کے برخلاف عورت چونکہ فطری اور شرعی طور پر صرف امور خانہ داری کی ماہر ہوتی ہے اور عام دنیاوی معاملات میں وہ براہ راست ملوث نہیں ہوتی اور نہ اس کی باریکیوں سے کماحقہ واقف ہوتی ہے اس وجہ سے کسی لین دین اور معاہدہ کے وقت فریق مخالف یہ چاہتا ہے کہ اس کے معاملہ پر زیادہ سے زیادہ تجربہ کار اور اہل شخص گواہی دے اس لیے وہ چاہتا ہے کہ اولین مرحلہ میں دو مردوں کو گواہ بنایا جائے اور اگر دو مرد میسر نہ آسکیں تو ایک مرد یا دو عورتوں کو گواہ بنا دیا جائے تاکہ اس کے معاہدہ پر زیادہ سے زیادہ بہتر گواہی پیش کی جاسکے اور اسلام چونکہ دین فطرت ہے اس لیے اس نے انسانی فطرت کے قریب گواہی کا یہ ضابطہ

---

[1] علامہ ابو عبداللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۳ ص ۳۹۷، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

مقرر کیا ہے۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ عورت چونکہ فطرۃً منفعل مزاج ہوتی ہے اس لیے فریق مخالف کے وکیل کی جرح کے موقع پر اس کا اصل موقف سے پھسل جانا اور فریق مخالف کے دلائل سے متاثر ہو جانا زیادہ ممکن ہے اس لیے اس کو اصل موقف پر قائم رکھنے کے لیے ایک اور گواہ کی ضرورت ہے تاکہ جب وہ منفعل یا متاثر ہو کر اصل موقف سے پھسلنے لگے تو دوسری گواہ اس کو سنبھال سکے اور اس کو بروقت اصل موقف یاد دلا دے۔

## وہ امور جن میں صرف عورتوں کی گواہی معتبر ہے

مذکور الصدر بحث سے یہ واضح ہو گیا کہ مالیات کے اختیاری معاملات میں ایک مرد کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی مشروع اور مقرر کرنے کی وجہ یہ نہیں ہے کہ اسلام کے نزدیک عورت آدھی انسان ہے یا وہ حقیر یا کم درجہ کی مخلوق ہے بلکہ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ فطرۃً منفعل مزاج ہے یا مرد کے مقابلہ میں جرأت اور حوصلہ کم رکھتی ہے یا اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ وہ عادتاً ، فطرۃً گھریلو معاملات اور امور خانہ داری میں ماہر ہوتی ہے اور مالیاتی نظام کی باریکیوں اور کاروباری نزاکتوں سے واقف اور ان امور کی ماہر نہیں ہوتی اس لیے ایک مرد کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی مشروع اور مقرر کی گئی ہے ورنہ جن معاملات پر اس کی دسترس ہوتی ہے یعنی عورتوں سے متعلق معاملات ان میں تنہا ایک عورت کی گواہی مشروع اور مقرر کی گئی ہے، اگر اسلام کے نزدیک عورت آدھی انسان ہوتی یا ساقط الاعتبار ہوتی تو عورتوں کے مخصوص معاملات میں صرف ایک عورت کی گواہی کو کیوں کافی قرار دیا جاتا؟ اب ہم قارئین کے سامنے ایسی احادیث پیش کر رہے ہیں جن سے واضح ہوتا ہے کہ عورتوں کے مخصوص معاملات میں صرف عورتوں کی گواہی کافی ہے، امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عقبة بن الحارث قال تزوجت امراة فجاءت امراة فقالت انی ارضعتکما فاتیت فذکرت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال وکیف وقد قیل دعھا عنک[1]

حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے ایک عورت سے شادی کی، ایک اور عورت نے آکر کہا کہ میں نے تم دونوں کو دودھ پلایا ہے! میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جا کر یہ واقعہ عرض کیا، آپ نے فرمایا: تم اس عورت کو اب نکاح میں کس طرح رکھ سکتے ہو جبکہ یہ شہادت ہو چکی ہے، اس عورت کو طلاق دے دو۔

اس حدیث میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ صرف ایک عورت نے یہ شہادت دی کہ اس نے حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ اور ان کی زوجہ کو دودھ پلایا ہے اور صرف اسی ایک عورت کی شہادت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عقبہ بن حارث کو یہ حکم دیا کہ وہ اپنی بیوی کو طلاق دے دیں، ہر چند کہ فقہاء احناف اور دیگر ائمہ کے نزدیک یہ حدیث استحباب پر محمول ہے اور رضاعت میں صرف ایک عورت کی شہادت پر فیصلہ کرنا واجب نہیں

[1] امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج اص ۳۶۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

ہے تاہم یہ ایک حقیقت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رضاعت میں ایک عورت کی شہادت پر فیصلہ کر دیا۔

نیز جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ مرد جن امور کو دیکھنے کے شرعاً مجاز نہیں ہیں ان امور میں تنہا عورتوں کی شہادت پر فیصلہ کر دیا جائے گا بلکہ صرف ایک عورت کی شہادت پر بھی فیصلہ کر دیا جائے گا، امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں:

قال ابن جریج، قال ابن شہاب مضت السنة فی ان تجوز شہادة النساء لیس معہن رجل فیما یلین من ولادة المرأة واستہلال الجنین، وفی غیر ذلک من امر النساء الذی لا یطلع علیہ ولا یلیہ الا ہن فاذا شہدت المرأة المسلمة التی تقبل النساء فما فوق المرأة الواحدة فی استہلال الجنین جازت[1]

ابن جریج بیان کرتے ہیں کہ ابن شہاب نے کہا: اس بات پر سنت کے مطابق عمل ہوتا رہا ہے کہ عورتوں کے بچہ جننے، نومولود بچہ کے رونے اور عورتوں کے ان معاملات میں جن پر مرد مطلع نہیں ہوتے اور صرف عورتیں ہی ان معاملات کی نگہبان ہوتی ہیں، ان میں صرف عورتوں کی شہادت جائز ہے۔ پس جب بچہ جننے والی ایک مسلمان عورت گواہی دے یا ایک عورت سے زیادہ عورتیں نومولود کے رونے کی گواہی دیں تو یہ شہادت جائز ہے۔

نیز امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں:

عن ابن شہاب ان عمر بن الخطاب اجاز شہادة امرأة فی الاستہلال[2]

ابن شہاب بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب نے نومولود کے رونے میں ایک عورت کی شہادت کو جائز قرار دیا۔

عن القعقاع بن حکیم عن ابن عمر قال: لا تجوز شہادة النساء الا علی ما یطلع علیہ الا ہن من عورات النساء وما یشبہ ذلک من حملہن وحیضہن[3]

قعقاع بن حکیم بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ تنہا عورتوں کی شہادت حمل اور حیض وغیرہ صرف ان امور میں جائز ہے جن پر صرف عورتیں ہی مطلع ہوتی ہیں۔

عن الشعبی والحسن قالا تجوز شہادة المرأة الواحدة فیما لا یطلع علیہ الرجال[4]

امام شعبی اور حسن بصری نے کہا کہ جن امور پر مرد مطلع نہیں ہوتے ان میں ایک عورت کی شہادت بھی جائز ہے۔

---

[1] امام عبد الرزاق بن ہمام صنعانی متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۸ ص ۳۳۳، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ
[2] ″ ″ ″ ″ ″ ، المصنف ج ۸ ص ۳۳۴، ″ ″ ″ ″
[3] ″ ″ ″ ″ ″ ، المصنف ج ۸ ص ۳۳۳، ″ ″ ″ ″
[4] ″ ″ ″ ″ ″ ، المصنف ج ۸ ص ۳۳۳، ″ ″ ″ ″

## عورت کی شہادت کو نصف شہادت قرار دینے کی حکمتیں

مذکور الصدر احادیث، آثار، اقوال تابعین اور ائمہ مذاہب کی تصریحات سے یہ واضح ہو گیا کہ جو امور عورتوں کے ساتھ مخصوص ہوتے ہیں، ان میں صرف ایک عورت کی شہادت پر بھی فیصلہ کرنا جائز ہے اس لیے یہ اعتراض صحیح نہیں ہے کہ مالی معاملات کی اختیاری گواہی میں چونکہ ایک مرد کی گواہی کے مقابلہ میں دو عورتوں کی گواہی رکھی گئی ہے اس لیے اسلام نے عورت کو آدھا انسان قرار دیا ہے یا اس کی گواہی کو کمتر قرار دیا ہے، اگر اسلام کے نزدیک عورت آدھا انسان ہوتی یا وہ حقیر اور ذلیل ہوتی تو ان معاملات میں صرف ایک عورت کی گواہی پر فیصلہ کا مدار کیوں رکھا جاتا؟۔

اگر مرد یہ اعتراض کریں کہ بعض نسوانی معاملات میں ان کی شہادت اصلاً معتبر نہیں ہے، جبکہ ان معاملات میں عورتوں میں سے ایک عورت کی گواہی قبول کر لی جاتی ہے تو دو مردوں کو اسلام نے بالکل ساقط الاعتبار کر دیا اور ان کو آدھے انسان کا درجہ بھی نہیں دیا تو کیا مردوں کا یہ اعتراض درست اور معقول ہو گا؟ نہیں! بلکہ یہی کہا جائے گا کہ جن دنیاوی معاملات میں مردوں کو شہادت کی اہلیت ہے وہاں مردوں کی شہادت قبول کی جاتی ہے اور جن نسوانی معاملات میں عورتیں شہادت کی اہل ہیں وہاں عورتوں کی شہادت قبول کی جاتی ہے، اسلام نے جس صنف کی شہادت کا جس جگہ اعتبار کیا ہے وہ عین حکمت اور فطرت کے مطابق ہے سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم۔

مزید غور فرمایئے کہ اثبات زنا میں دو کے بجائے چار مردوں کی گواہی مقرر کی گئی ہے اب کیا مرد یہ کہہ سکتے ہیں کہ جناب ہماری گواہی تو آدھی کر دی گئی ہے کیونکہ باقی حدود اور معاملات میں دو مردوں کی گواہی کافی ہوتی ہے اور اب زنا میں بجائے دو کے چار مردوں کی گواہی ضروری قرار دی گئی ہے تو گویا دو مردوں کو ایک کے قائم مقام کیا ہے اور یہ مرد کو آدھا انسان قرار دینا ہے! اس کے جواب میں بھی یہی کہا جائے گا کہ چونکہ زنا کی سزا بہت سخت رکھی گئی ہے جس میں شادی شدہ زانی کو رجم کر دیا جاتا ہے اس لیے اس کے ثبوت کی بھی کڑی شرط رکھی ہے اور ثبوت زنا کو چار مسلمان مردوں کی گواہی پر موقوف کیا گیا ہے۔

پھر یہ چیز بھی ملحوظ رہنی چاہیے کہ شہادت دینا کوئی حق یا انعام نہیں ہے، اگر ایسا ہوتا تو عورتیں کہہ سکتی تھیں کہ ہمارا حق کم کر دیا گیا ہے، عدالت میں جا کر فریق مخالف کے خلاف گواہی دینا اور اس کی دشمنی مول لینا یہ تو ایک ابتلاء اور مصیبت ہے، بعض اوقات شہادت دینے کے لیے ایک شہر سے دوسرے شہر جانا پڑتا ہے اور سفر کی صعوبتیں اٹھانی پڑتی ہیں، اسلام نے صنف نازک پر جیسے اور احسانات کیے ہیں کہ اس پر معاش اور بچوں کی کفالت کا بوجھ نہیں رکھا، ایام حیض میں نمازوں کا مکلف نہیں کیا، حالت حیض، حمل اور رضاعت میں روزے قضا کرنے کی سہولت دی ہے، اسی طرح اسلام کا عورتوں پر یہ بھی احسان اور انعام ہے کہ اس پر شہادت ادا کرنے کا بوجھ کم سے کم رکھا ہے حدود اور قصاص کے معاملات جن کی گواہی دینے میں زیادہ خطرہ اور مشقت ہے ان میں اس کو شہادت کا بالکل مکلف نہیں کیا اور مالی معاملات میں اس کے بوجھ کو کم کر دیا ہے، اور جو بوجھ ایک مرد پر ڈالا جاتا ہے وہ دو عورتوں پر تقسیم کر دیا، الحمد للہ علی احسانہ و انعامہ۔

اس مسئلہ کی پوری تفصیل اور تحقیق کے لیے شرح صحیح مسلم جلد خامس کا مطالعہ فرمائیں۔

## حدیث الباب سے استنباط شدہ مسائل

اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

۱۔ اس حدیث میں کفران نعمت اور خاوند کی ناشکری پر کفر کا اطلاق کیا گیا ہے۔
۲۔ اس حدیث میں ایمان کی کمی اور زیادتی کا بیان ہے۔
۳۔ امام اور علماء کا رعایا اور عوام کو وعظ کرنا، ان کو نیکی پر برانگیختہ کرنا اور گناہوں سے منع کرنا۔
۴۔ اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ متعلم کو اگر عالم کی کوئی بات سمجھ نہ آئے تو وہ عالم سے سوال کرے اور وضاحت طلب کرے۔
۵۔ شوہر کی اطاعت اور اس کے انعام کا شکر کرنا واجب ہے۔
۶۔ ناشکری اور لعن طعن کرنا گناہ کبیرہ ہے۔
۷۔ صدقہ کرنے اور استغفار سے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔
۸۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر سے کوئی چیز مخفی نہیں حتیٰ کہ آپ زمین پر کھڑے ہو کر جہنم کو دیکھ لیتے تھے۔ کیونکہ آپ نے فرمایا میں نے عورتوں کو بکثرت جہنم میں دیکھا۔
۹۔ ناشکری پر بھی کفر کا اطلاق ہوتا ہے کیونکہ اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خاوند کی ناشکری کو کفر سے تعبیر فرمایا ہے۔
۱۰۔ چونکہ ابھی تک جنت اور جہنم میں جزا اور سزا کا سلسلہ شروع نہیں ہوا اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان "کہ میں نے جہنم میں عورتوں کو دیکھا ہے" کے تین مطلب ہیں۔ اول یہ کہ دیکھنے سے مراد علم ہو اور اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام جنتیوں اور جہنمیوں کا علم عطا فرمایا تھا، دوم یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے برزخ میں جہنم کے عذاب میں مبتلا ہونے والوں میں بکثرت عورتیں دیکھیں سوم یہ کہ اللہ تعالیٰ نے عالم مثال میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مستقبل میں ہونے والے واقعات دکھا دیے ہوں۔

## بَابُ ۳۴ بَيَانِ اِطْلَاقِ اِسْمِ الْكُفْرِ عَلٰى مَنْ تَرَكَ الصَّلٰوةَ

## نماز ترک کرنے پر کفر کا اطلاق

۱۵۲۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا قَرَاَ ابْنُ اٰدَمَ السَّجْدَةَ فَسَجَدَ اعْتَزَلَ الشَّيْطَانُ يَبْكِیْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب ابن آدم سجدہ کی آیت تلاوت کر کے سجدہ کر لیتا ہے تو شیطان روتا ہوا بھاگ جاتا ہے اور کہتا ہے ہائے افسوس ابن آدم کو سجدہ کا حکم ہوا اور وہ

يَقُوْلُ يَا وَيْلَهُ وَفِي رِوَايَةِ أَبِي كُرَيْبٍ يَا وَيْلِي أُمِرَ ابْنُ آدَمَ بِالسُّجُوْدِ فَسَجَدَ فَلَهُ الْجَنَّةُ وَأُمِرْتُ بِالسُّجُوْدِ فَأَبَيْتُ فَلِيَ النَّارُ۔

سجدہ کرکے جنت کا مستحق ہوگیا اور مجھے سجدہ کا حکم ہوا اور میں انکار کرکے جہنم کا مستحق ہوگیا۔

---

١٥٣ - حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ بِهَذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ فَعَصَيْتُ فَلِيَ النَّارُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور بتلایا کہ اس سند کے ساتھ یہ روایت اس تغیر کے ساتھ منقول ہے کہ میں نے نافرمانی کی تو میں جہنم کا مستحق ہوگیا۔

١٥٤ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيْمِيُّ وَعُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ كِلَاهُمَا عَنْ جَرِيْرٍ قَالَ يَحْيَى أَخْبَرَنَا جَرِيْرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي سُفْيَانَ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُوْلُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بَيْنَ الرَّجُلِ وَبَيْنَ الشِّرْكِ وَالْكُفْرِ تَرْكُ الصَّلٰوةِ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انسان کے کفر اور شرک میں نماز نہ پڑھنے کا فرق ہے۔

---

١٥٥ - حَدَّثَنَا أَبُو غَسَّانَ الْمِسْمَعِيُّ حَدَّثَنَا الضَّحَّاكُ بْنُ مَخْلَدٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بَيْنَ الرَّجُلِ وَبَيْنَ الشِّرْكِ وَالْكُفْرِ تَرْكُ الصَّلٰوةِ۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انسان اور اس کے کفر و شرک کے درمیان نماز نہ پڑھنے کا فرق ہے۔

---

## تارک نماز کو کافر قرار دینے یا قتل کرنے میں مذاہب فقہاء

حدیث نمبر ١٥٤ میں ہے: انسان کے کفر اور شرک میں نماز نہ پڑھنے کا فرق ہے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

جو شخص نماز کی فرضیت کا انکار کرکے نماز کو ترک کردے، اس کے کفر پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے وہ شخص ملت اسلام سے خارج ہے، الا یہ کہ وہ نیا نیا مسلمان ہوا ہو، یا مسلمانوں کے ساتھ اتنا عرصہ نہ رہا ہو کہ اس کو نماز کی فرضیت کا علم ہو جائے اور اگر وہ نماز کی فرضیت کا اعتقاد رکھتا ہے اور اس نے سستی کی وجہ سے نماز کو ترک کیا ہے جیسا کہ اکثر لوگوں کا حال ہے تو اس میں لوگوں کا اختلاف ہے، امام شافعی، امام مالک اور جمہور سلف اور خلف کا مسلک یہ ہے کہ وہ کافر نہیں فاسق ہے، اس سے توبہ طلب کی جائے گی اگر اس نے توبہ کر لی تو فبہا ورنہ اس کو حداً قتل کر دیا جائے گا، جس طرح شادی شدہ زانی کو حد میں سنگسار کیا جاتا ہے لیکن اس کو تلوار سے قتل کیا جائے گا۔ متقدمین کی ایک جماعت کا یہ مسلک ہے کہ وہ کافر ہو گیا، حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے یہی منقول ہے، امام احمد بن حنبل سے بھی ایک یہی روایت ہے، عبد اللہ بن المبارک اور اسحق

بن راہویہ کا بھی یہی قول ہے اور بعض اصحاب شافعی کا بھی یہی مسلک ہے، امام ابوحنیفہ، مکوفہ کے دیگر علماء اور امام شافعی کے تلمیذ امام مزنی کا یہ مسلک ہے کہ وہ کافر نہیں ہے اور نہ اس کو قتل کیا جائے گا بلکہ اس پر تعزیر لگائی جائے گی اور اس کو اس وقت تک قید میں رکھا جائے گا جب تک کہ وہ توبہ نہ کرے، اور نماز پڑھنے لگے۔

جمہور فقہاء جن کا یہ موقف ہے کہ نماز ترک کرنے سے مسلمان کافر نہیں ہوتا، ان کا استدلال اس آیت سے ہے:

ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ ویغفر ما دون ذلک لمن یشاء۔ (نساء: ۴۸)

بے شک اللہ تعالیٰ اس کو نہیں بخشتا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے اور جو اس سے کم ہو اس کو بخش دیتا ہے جس کے لیے چاہے۔

اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ان ارشادات سے استدلال کرتے ہیں:

من قال لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ۔

جس شخص نے لا الہ الا اللہ کہا وہ جنت میں داخل ہو گیا۔

من مات وھو یعلم ان لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ۔

جو شخص اس حال میں مرا کہ اس کو لا الہ الا اللہ کا یقین تھا وہ جنت میں داخل ہو گیا۔

حرم اللہ علی النار من قال لا الہ الا اللہ۔

جس نے لا الہ الا اللہ کہا اس تعالیٰ نے اس کو دوزخ پر حرام کر دیا۔

جو علماء تارک نماز کو قتل کرنے کے قائل ہیں وہ اس آیت سے استدلال کرتے ہیں:

فاذا انسلخ الاشھر الحرم فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموھم وخذوھم واحصروھم واقعدوا لھم کل مرصد فان تابوا واقاموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ فخلوا سبیلھم۔ (توبہ: ۵)

پھر جب حرمت والے مہینے گزر جائیں تو تم مشرکین کو جہاں پاؤ قتل کر دو، ان کو پکڑو اور ان کا محاصرہ کرو، اور ان کی تاک میں ہر گھات کی جگہ بیٹھو، پس اگر وہ توبہ کر لیں اور نماز قائم کریں اور زکوۃ دیں تو ان کا راستہ چھوڑ دو۔

اس آیت کے مفہوم مخالف سے استدلال کیا گیا ہے، یعنی اگر وہ نماز قائم کریں اور زکوۃ ادا کریں تو ان کا راستہ چھوڑ دو، ورنہ ان کو قتل کر دو۔

نیز اس حدیث سے بھی استدلال کیا گیا ہے:

امرت ان اقاتل الناس حتی یقولوا لا الہ الا اللہ ویقیموا الصلوۃ ویؤتوا الزکوۃ فاذا فعلوا ذلک عصموا منی دماءھم واموالھم۔

مجھے لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم دیا گیا ہے حتیٰ کہ وہ کہیں لا الہ الا اللہ اور نماز قائم کریں اور زکوۃ ادا کریں، جب وہ ایسا کریں گے تو مجھ سے اپنی جانوں اور مالوں کو محفوظ کر لیں گے۔

اس حدیث کے بھی مفہوم مخالف سے استدلال کیا گیا ہے۔ یعنی جس شخص نے نماز نہیں پڑھی اس

کی جان اور مال محفوظ نہیں ہوں گے۔

فقہاء احناف اس آیت اور حدیث کا یہ جواب دیتے ہیں کہ اس آیت اور اس حدیث میں صرف نماز کے ترک پر قتل کرنے کا حکم نہیں ہے اور بحث اس میں ہے، اس آیت اور حدیث میں اس شخص کو قتل کرنے کا حکم ہے جو ایمان نہ لائے اور نماز نہ پڑھے اور زکوٰۃ ادا نہ کرے، یعنی ایمان اور عمل صالح دونوں کے مجموعہ کے تارک کو قتل کرنے کا حکم دیا گیا ہے نہ کہ صرف نماز کے تارک کو، اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے جن لوگوں سے زکوٰۃ نہ دینے کی وجہ سے قتال کیا تھا وہ ادائیگی زکوٰۃ کا انکار کرتے تھے۔ سعیدی غفرلہ)

جو علماء تارک نماز کو کافر کہتے ہیں ان کی دلیل اس باب کی احادیث ہیں، یعنی بندہ اور اس کے کفر کے درمیان نماز نہ پڑھنے کا فرق ہے، اور دوسرے علماء نے اس باب کی حدیث "بندہ اور اس کے کفر کے درمیان نماز نہ پڑھنے کا فرق ہے" کی یہ تاویل کی ہے کہ انسان نماز نہ پڑھنے کی وجہ سے اس سزا کا مستحق ہے جو کافر کو نماز کے ترک کی وجہ سے دی جاتی ہے، یا یہ تاویل ہے کہ جو شخص نماز کے ترک کو جائز اور حلال سمجھے وہ کافر ہے یا یہ کہ نماز کے ترک کی شامت انسان کو مآل کار کفر کی طرف لے جاتی ہے، یا اس کا نماز نہ پڑھنا کافروں کا فعل ہے۔ امام ابوحنیفہ اور جو فقہاء نماز ترک کرنے والے کو قتل کرنے کے قائل نہیں ان کی دلیل یہ حدیث ہے:

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یحل دم امرئ مسلم یشھد ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ الا باحدی ثلاث الثیب الزان والنفس بالنفس والتارک لدینہ المفارق للجماعۃ۔

(صحیح مسلم ج ۲ ص ۵۹)

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مسلمان شخص اللہ کے ایک ہونے اور میرے رسول اللہ ہونے کی گواہی دیتا ہو اس کو قتل کرنا جائز نہیں ہے جب تک کہ تین اسباب میں سے کوئی ایک سبب نہ پایا جائے وہ شخص شادی شدہ زانی ہو، جان کا بدلہ جان ہو اور وہ شخص دین اسلام کو ترک کر کے جماعت مسلمین سے الگ ہو جائے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مسلمان کو قتل کرنے کے جو تین اسباب بتائے ہیں ان میں نماز کو ترک کرنا داخل نہیں ہے اس لیے اس حدیث کی بناء پر تارک نماز کو قتل کرنا جائز نہیں ہے۔[۱]

## بَابُ ۳۵ بَیَانِ کَوْنِ الْاِیْمَانِ بِاللّٰہِ تَعَالٰی اَفْضَلَ الْاَعْمَالِ

## اللہ پر ایمان لانا سب سے افضل عمل ہے۔

۱۵۶ - وَحَدَّثَنَا مَنْصُوْرُ بْنُ اَبِیْ مُزَاحِمٍ حَدَّثَنَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ شرح مسلم ج ۱ ص ۶۱، ملخصاً وموضحاً، نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرِ بْنِ زِيَادٍ أَخْبَرَنَا إِبْرَاهِيمُ يَعْنِي ابْنَ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ سُئِلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ قَالَ إِيمَانٌ بِاللَّهِ قِيلَ ثُمَّ مَاذَا قَالَ الْجِهَادُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ قِيلَ ثُمَّ مَاذَا قَالَ حَجٌّ مَبْرُورٌ.

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا سب سے افضل عمل کون سا ہے؟ آپ نے فرمایا اللہ پر ایمان لانا، پوچھا گیا، اس کے بعد کون سا عمل ہے؟ آپ نے فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا، عرض کیا گیا اس کے بعد؟ فرمایا حج مقبول۔

---

۱۵۷- وَحَدَّثَنِيهِ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ عَنْ عَبْدِ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهَذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

۱۵۸- حَدَّثَنِي أَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ ح وَحَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ وَاللَّفْظُ لَهُ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي مُرَاوِحٍ اللَّيْثِيِّ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ قَالَ الْإِيمَانُ بِاللَّهِ وَالْجِهَادُ فِي سَبِيلِهِ قَالَ قُلْتُ أَيُّ الرِّقَابِ أَفْضَلُ قَالَ أَنْفَسُهَا عِنْدَ أَهْلِهَا وَأَكْثَرُهَا ثَمَنًا قَالَ قُلْتُ فَإِنْ لَمْ أَفْعَلْ قَالَ تُعِينُ صَانِعًا أَوْ تَصْنَعُ لِأَخْرَقَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَرَأَيْتَ إِنْ ضَعُفْتُ عَنْ بَعْضِ الْعَمَلِ قَالَ تَكُفُّ شَرَّكَ عَنِ النَّاسِ فَإِنَّهَا صَدَقَةٌ مِنْكَ عَلَى نَفْسِكَ.

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کون سا عمل سب سے افضل ہے؟ آپ نے فرمایا اللہ پر ایمان لانا اور اس کی راہ میں جہاد کرنا میں نے عرض کیا کون سا غلام آزاد کرنا سب سے افضل ہے؟ فرمایا جو اس کے مالک کے نزدیک سب سے عمدہ اور قیمتی ہو، میں نے عرض کیا اگر میں اس کی طاقت نہ رکھ سکوں؟ فرمایا کسی شخص کے کام میں اس کی مدد کرو یا کسی بے ہنر شخص کے لیے کام کرو، میں نے عرض کیا اگر میں ان میں سے کوئی عمل نہ کر سکوں؟ فرمایا لوگوں کو اپنے شر سے محفوظ رکھو یہ بھی تمہاری طرف سے صدقہ ہوگا۔

---

۱۵۹- وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ عَبْدٌ أَخْبَرَنَا وَقَالَ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَبِيبٍ مَوْلَى عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ أَبِي مُرَاوِحٍ عَنْ أَبِي ذَرٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

فَتُعِيْنُ الصَّانِعَ أَوْ تَصْنَعُ لِأَخْرَقَ۔

١٦٠- حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الشَّيْبَانِيِّ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ الْعَيْزَارِ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِيَاسٍ أَبِيْ عَمْرٍو الشَّيْبَانِيِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَيُّ الْعَمَلِ أَفْضَلُ قَالَ الصَّلَاةُ لِوَقْتِهَا قَالَ قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ بِرُّ الْوَالِدَيْنِ قَالَ قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَمَا تَرَكْتُ أَسْتَزِيْدُهٗ إِلَّا إِرْعَاءً عَلَيْهِ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کون سا عمل سب سے افضل ہے؟ آپ نے فرمایا نماز کو اس کے وقت میں پڑھنا، میں نے پوچھا اس کے بعد؟ فرمایا: والدین کے ساتھ نیکی کرنا، میں نے عرض کیا اس کے بعد؟ فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا، حضرت عبد اللہ بن مسعود کہتے ہیں، میں ابھی کچھ اور بھی پوچھنا چاہتا تھا، لیکن اس خیال سے مزید سوال نہیں کیے کہ کہیں کثرت سوالات آپ کی طبیعت پر بار نہ ہو۔

١٦١- وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ أَبِيْ عُمَرَ الْمَكِّيُّ حَدَّثَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُعَاوِيَةَ الْفَزَارِيُّ حَدَّثَنَا أَبُوْ يَعْفُوْرٍ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ الْعَيْزَارِ عَنْ أَبِيْ عَمْرٍو الشَّيْبَانِيِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَقْرَبُ إِلَى الْجَنَّةِ قَالَ الصَّلَاةُ عَلٰى مَوَاقِيْتِهَا قُلْتُ وَمَاذَا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ قَالَ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور سے عرض کیا، یا رسول اللہ! کس عمل سے جنت کا حصول زیادہ قریب ہوگا؟ آپ نے فرمایا نمازوں کو ان کے وقت میں پڑھنا، میں نے عرض کیا اس کے بعد؟ فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔

١٦٢- وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ حَدَّثَنَا أَبِيْ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ الْعَيْزَارِ أَنَّهٗ سَمِعَ أَبَا عَمْرٍو الشَّيْبَانِيَّ قَالَ حَدَّثَنِيْ صَاحِبُ هٰذِهِ الدَّارِ وَأَشَارَ إِلٰى دَارِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ قَالَ الصَّلٰوةُ عَلٰى وَقْتِهَا قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ بِرُّ الْوَالِدَيْنِ قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ بِهِنَّ وَلَوِ اسْتَزَدْتُهٗ لَزَادَنِيْ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ کو کون سا عمل سب سے زیادہ محبوب ہے؟ فرمایا نماز کو اس کے وقت میں پڑھنا، میں نے عرض کیا اس کے بعد فرمایا: والدین کے ساتھ نیکی کرنا، میں نے عرض کیا اس کے بعد؟ فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنا، حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے ان ہی سوالات پر اکتفاء کی اگر میں اور پوچھتا تو حضور اور بتلا دیتے۔

١٦٣- وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا

جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَزَادَ وَأَشَارَ إِلٰى دَارِ عَبْدِ اللّٰهِ وَمَا سَمَّاهُ لَنَا.

اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

۱۶۴- حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ أَبِي عَمْرٍو الشَّيْبَانِيِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ أَفْضَلُ الْأَعْمَالِ أَوِ الْعَمَلِ الصَّلٰوةُ لِوَقْتِهَا وَبِرُّ الْوَالِدَيْنِ.

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے افضل عمل اوقت پر نماز پڑھنا اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنا ہے۔

## افضل اعمال کی احادیث میں تعارض کے جوابات

اس باب کی بعض روایات میں افضل عمل میں اللہ پر ایمان لانا، پھر جہاد کرنا، اور اس کے بعد حج کرنے کا ذکر ہے۔ اور بعض روایات میں افضل عمل وقت پر نماز پڑھنا، پھر والدین کے ساتھ نیکی کرنا اور پھر حج کرنے کا ذکر ہے اور اس سے پہلے الواب میں سے بعض الواب میں افضل عمل کھانا کھلانا اور بہ کثرت سلام کرنا اور بعض ابواب میں کسی شخص کے ہاتھ اور زبان سے مسلمانوں کا محفوظ رہنا افضل عمل بتلایا گیا ہے۔ ان روایات میں تعارض کی وجہ سے یہ اشکال ہوا کہ حقیقت میں افضل عمل کون سا ہے۔ اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ یہ مختلف جوابات سوال کرنے والوں کے احوال کے اختلاف کی وجہ سے ہیں یعنی اگر کسی شخص میں مال خرچ کرنے اور لوگوں سے میل جول رکھنے کی کمی تھی تو اس کے حق میں افضل عمل کھانا کھلانے اور بہ کثرت سلام کرنے کو قرار دیا اسی طرح جہاد، حج اور والدین کے ساتھ نیکی کرنے کا حکم ہے۔ یعنی جس شخص میں جس عمل کی کمی تھی اس کے حق میں اسی عمل کو افضل قرار دیا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ تمام اعمال افضل اعمال سے ہیں جہاں جس کو مناسب سمجھا بیان کر دیا۔ تیسرا جواب یہ ہے کہ یہ جوابات حالات کے اعتبار سے ہیں بعض حالات میں جہاد افضل ہے، بعض حالات میں حج اور بعض میں والدین کی اطاعت۔ اور ایک جواب یہ بھی ہے کہ عقائد کے باب میں ایمان باللہ سب سے افضل ہے اور اعمال میں بعض حقوق اللہ ہیں اور بعض حقوق العباد۔ حقوق اللہ میں بعض صرف بدنی عبادات ہیں، بعض صرف مالی اور بعض بدنی اور مالی کا مجموعہ اور حقوق العباد میں ماں باپ اور عام مسلمانوں کے حقوق ہیں۔

حقوق اللہ کے اعتبار سے بدنی عبادات میں نماز کو اپنے وقت میں پڑھنا سب سے افضل ہے اور مالی عبادات میں زکوٰۃ سب سے افضل ہے اور مالی اور بدنی عبادات کے مجموعہ میں حج اور جہاد سب سے افضل ہیں اور حقوق العباد کے اعتبار سے والدین کے ساتھ نیکی کرنا اور عام لوگوں کو کھانا کھلانا اور لوگوں سے میل جول رکھنا اور ان کو اپنے شر سے محفوظ رکھنا افضل اعمال ہیں۔

## بَابُ بَيَانِ كَوْنِ الشِّرْكِ أَقْبَحَ الذُّنُوبِ وَبَيَانِ أَعْظَمِهَا بَعْدَهُ

## سب سے بڑا گناہ شرک ہے اور اس کے بعد بڑے گناہوں کا بیان

۱۶۵- حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَإِسْحٰقُ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے

ابْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحٰقُ أَخْبَرَنَا جَرِيرٌ وَقَالَ عُثْمٰنُ ثَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيلَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَيُّ الذَّنْبِ أَعْظَمُ عِنْدَ اللّٰهِ قَالَ أَنْ تَجْعَلَ لِلّٰهِ نِدًّا وَهُوَ خَلَقَكَ قَالَ قُلْتُ لَهٗ إِنَّ ذٰلِكَ لَعَظِيمٌ قَالَ قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ أَنْ تَقْتُلَ وَلَدَكَ مَخَافَةَ أَنْ يَطْعَمَ مَعَكَ قَالَ قُلْتُ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ أَنْ تُزَانِيَ حَلِيلَةَ جَارِكَ۔

ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا اللہ تعالیٰ کے نزدیک کون سا گناہ سب سے بڑا ہے؟ آپ نے فرمایا یہ کہ تم کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کا شریک بناؤ حالانکہ اس نے تم کو پیدا کیا ہے، میں نے عرض کیا واقعی یہ بہت بڑا گناہ ہے اس کے بعد کون سی چیز بڑا گناہ ہے؟ آپ نے فرمایا تم اپنی اولاد کو اس خوف سے قتل کر ڈالو کہ وہ تمہارے ساتھ کھانا کھائے گی۔ میں نے پوچھا اس کے بعد؟ فرمایا یہ کہ تم اپنے پڑوسی کی بیوی کے ساتھ بدکاری کرو۔

۱۶۶۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ جَمِيعًا عَنْ جَرِيرٍ قَالَ عُثْمَانُ نَا جَرِيرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيلَ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ رَجُلٌ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَيُّ الذَّنْبِ أَكْبَرُ عِنْدَ اللّٰهِ قَالَ أَنْ تَدْعُوَ لِلّٰهِ نِدًّا وَهُوَ خَلَقَكَ قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ أَنْ تَقْتُلَ وَلَدَكَ مَخَافَةَ أَنْ يَطْعَمَ مَعَكَ قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ أَنْ تُزَانِيَ حَلِيلَةَ جَارِكَ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَصْدِيقَهَا وَالَّذِينَ لَا يَدْعُونَ مَعَ اللّٰهِ إِلٰهًا آخَرَ وَلَا يَقْتُلُونَ النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا يَزْنُونَ وَمَنْ يَفْعَلْ ذٰلِكَ يَلْقَ أَثَامًا۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا اللہ تعالیٰ کے نزدیک کون سا گناہ سب سے بڑا ہے؟ آپ نے فرمایا یہ کہ تم کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کا شریک بناؤ، حالانکہ اللہ نے تم کو پیدا فرمایا ہے، اس شخص نے عرض کیا کہ اس کے بعد؟ آپ نے فرمایا: تم اپنی اولاد کو اس خوف سے قتل کر ڈالو کہ وہ تمہارے ساتھ کھانا کھائے گی۔ اس نے پوچھا اس کے بعد آپ نے فرمایا یہ کہ تم اپنے پڑوسی کی بیوی سے بدکاری کرو، پھر حضور کے اس ارشاد کی تصدیق میں قرآن کریم کی یہ آیات نازل ہوئیں: (ترجمہ) جو لوگ اللہ کے سوا کسی اور کی عبادت نہیں کرتے اور نہ ناحق قتل کرتے ہیں اور نہ بدکاری کرتے ہیں اور جو لوگ ایسے کام کریں گے وہ اپنی سزا کو پا لیں گے۔

ف: اس حدیث میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ شرک سب سے بڑا گناہ ہے، اور یہ بالکل ظاہر ہے، اس کے بعد قتل ناحق کرنا بہت بڑا گناہ ہے اور ان کے بعد زنا، لواطت، ماں باپ کی نافرمانی، سحر (جادو)، مسلمان پاک دامن عورتوں کو زنا کی تہمت لگانا، سود کھانا اور اس جیسے دیگر گناہ کبیرہ ہیں، اور ان میں سے ہر گناہ کو اکبر الکبائر کہا جاتا ہے۔

## بَابُ ۳۷ الْكَبَائِرِ وَأَكْبَرِهَا

## معصیت کبیرہ اور اکبر الکبائر کا بیان

۱۶۷۔ حَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ بُكَيْرِ بْنِ مُحَمَّدٍ النَّاقِدُ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ عَنْ

حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بیٹھے

سَعِيدٍ الْجُرَيْرِيِّ قَالَ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ أَبِي بَكْرَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنَّا عِنْدَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَلَا أُنَبِّئُكُمْ بِأَكْبَرِ الْكَبَائِرِ ثَلَاثًا الْإِشْرَاكُ بِاللّٰهِ وَعُقُوقُ الْوَالِدَيْنِ وَشَهَادَةُ الزُّورِ أَوْ قَوْلُ الزُّورِ وَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مُتَّكِئًا فَجَلَسَ فَمَا زَالَ يُكَرِّرُهَا حَتّٰى قُلْنَا لَيْتَهُ سَكَتَ۔

ہوئے تھے، اچانک آپ نے تین بار فرمایا کیا میں تمہیں سب سے بڑے گناہ نہ بتاؤں؟ پھر ان کے بارے میں فرمایا، کسی کو اللہ کا شریک بنانا اور ماں باپ کی نافرمانی کرنا، جھوٹی گواہی دینا یا جھوٹ بولنا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے، دفعتہً آپ سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور بار بار یہی کلمات دہراتے رہے حتیٰ کہ ہم نے دل میں کہا کاش آپ کا جوش ٹھنڈا ہو جاتے۔

۱۶۸- وَحَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ حَبِيبٍ الْحَارِثِيُّ قَالَ نَا خَالِدٌ وَهُوَ ابْنُ الْحَارِثِ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِي بَكْرٍ عَنْ أَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِي الْكَبَائِرِ قَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَعُقُوقُ الْوَالِدَيْنِ وَقَتْلُ النَّفْسِ وَقَوْلُ الزُّورِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے گناہ کبیرہ کے متعلق فرمایا: کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنانا، والدین کی نافرمانی کرنا، ناحق قتل کرنا اور جھوٹ بولنا۔

۱۶۹- وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيدِ بْنِ عَبْدِ الْحَمِيدِ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنِي عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ أَبِي بَكْرٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ ذَكَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ الْكَبَائِرَ أَوْ سُئِلَ عَنِ الْكَبَائِرِ فَقَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَقَتْلُ النَّفْسِ وَعُقُوقُ الْوَالِدَيْنِ وَقَالَ أَلَا أُنَبِّئُكُمْ بِأَكْبَرِ الْكَبَائِرِ قَالَ قَوْلُ الزُّورِ أَوْ شَهَادَةُ الزُّورِ قَالَ شُعْبَةُ وَأَكْبَرُ ظَنِّي أَنَّهُ قَالَ شَهَادَةُ الزُّورِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے گناہ کبیرہ کے متعلق — فرمایا، کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنانا، ناحق قتل کرنا، والدین کی نافرمانی کرنا، پھر فرمایا کیا میں تم کو سب سے بڑا گناہ نہ بتلاؤں؟ فرمایا جھوٹ بولنا یا جھوٹی گواہی دینا، حضرت انس کہتے ہیں کہ میرا غالب گمان یہ ہے کہ آپ نے جھوٹی گواہی فرمایا۔

۱۷۰- حَدَّثَنِي هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ عَنْ ثَوْرِ بْنِ زَيْدٍ عَنْ أَبِي الْغَيْثِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اجْتَنِبُوا السَّبْعَ الْمُوبِقَاتِ قِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَمَا هُنَّ قَالَ الشِّرْكُ بِاللّٰهِ وَالسِّحْرُ وَقَتْلُ النَّفْسِ الَّتِي حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَأَكْلُ مَالِ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سات ہلاک کرنے والے گناہوں سے بچو، عرض کیا گیا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وہ کون سے سات گناہ ہیں؟ فرمایا کسی چیز کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنانا، جادو کرنا، ناحق قتل کرنا، یتیم کا مال کھانا، سود کھانا، جہاد سے بھاگنا، اور پاک دامن عورتوں پر

الْيَتِيمِ وَأَكْلُ الرِّبَوٰا وَالتَّوَلِّيْ يَوْمَ الزَّحْفِ وَقَذْفُ الْمُحْصَنَاتِ الْغَافِلَاتِ الْمُؤْمِنَاتِ۔

۱۷۱۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مِنَ الْكَبَائِرِ شَتْمُ الرَّجُلِ وَالِدَيْهِ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَهَلْ يَشْتِمُ الرَّجُلُ وَالِدَيْهِ قَالَ نَعَمْ يَسُبُّ الرَّجُلُ أَبَا الرَّجُلِ فَيَسُبُّ أَبَاهُ وَيَسُبُّ أُمَّهُ فَيَسُبُّ أُمَّهُ۔

۱۷۲۔ وَحَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ جَمِيْعًا عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ ح وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا سُفْيَانُ كِلَاهُمَا عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ۔

بدکاری کی تہمت لگانا۔

---

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ماں باپ کو گالی دینا گناہ کبیرہ ہے۔ صحابہ کرام نے پوچھا یا رسول اللہ کیا کوئی شخص اپنے ماں باپ کو گالی دے سکتا ہے۔ فرمایا ہاں ایک شخص کسی کے باپ کو گالی دیتا ہے تو وہ جواب میں اس کے باپ کو گالی دیتا ہے اور ایک شخص کسی کی ماں کو گالی دیتا ہے تو وہ جواب میں اس کی ماں کو گالی دیتا ہے۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا، اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

## سات کبائر کو خصوصیت کے ساتھ ذکر کرنے کی وجہ

حدیث نمبر ۱۷۰ میں ہے سات ہلاک کرنے والے گناہوں سے بچو۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں سات کبیرہ گناہوں کا بیان ہے، بعض میں تین کبیرہ گناہوں کا بیان ہے، اور بعض میں چار کا بیان ہے۔ ان کو خصوصیت کے ساتھ اس لیے ذکر کیا گیا ہے کہ یہ بہت فحش معصیت کے قبیل سے ہیں اور ان کا بہت زیادہ وقوع ہوتا ہے، ان احادیث میں ان کبائر کا ذکر نہیں کیا گیا جن کا دوسری احادیث میں بیان کیا گیا ہے، صحیح مسلم کی دیگر احادیث میں ماں باپ کو گالی دینے اور پیشاب کے قطروں سے احتراز نہ کرنے کو بھی کبائر میں اشمار کیا گیا ہے، اور صحیح مسلم کے علاوہ دیگر کتب احادیث میں جھوٹی قسم کھانے اور بیت اللہ کو حلال قرار دینے کو بھی معصیت کبیرہ میں شامل کیا گیا ہے۔

## کبیرہ اور صغیرہ میں فرق

گناہ کبیرہ کی تعریف اور کبیرہ اور صغیرہ کے درمیان کیا فرق ہے؟ اس میں علماء کا اختلاف ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہر وہ کام جس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے وہ گناہ کبیرہ ہے، استاذ ابو اسحاق اسفرائنی شافعی اور دیگر علماء کا یہی قول ہے، قاضی عیاض مالکی نے لکھا ہے کہ محققین کا یہی مذہب ہے، اس نظریہ کے قائلین کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عظمت اور جلال کے اعتبار سے اس کی ہر مخالفت گناہ کبیرہ ہے، اور جمہور سلف اور خلف نے یہ کہا ہے

کہ معاصی کی دو قسمیں ہیں صغائر اور کبائر۔ اور حضرت ابن عباس سے بھی ایک روایت یہی ہے، کتاب اور سنت کے دلائل اور امت کے سلف اور خلف کا یہی قول ہے۔

اللہ تعالیٰ کے بعض احکام کی مخالفت بعض دوسرے احکام کی بہ نسبت کبیرہ ہے۔ بعض خلاف ورزیاں ایسی ہیں کہ پانچ نمازیں، رمضان کے روزے، حج، عمرہ، وضو، عرفہ اور عاشوراء کے روزے یا دیگر نیکیاں ان کا کفارہ ہو جاتی ہیں، جیسا کہ احادیث صحیحہ میں وارد ہے، اور بعض ایسی خلاف ورزیاں ہیں جن کا یہ نیکیاں کفارہ نہیں ہوتیں، جیسا کہ حدیث صحیح میں ہے "جب تک کوئی شخص کبیرہ کا مرتکب نہ ہو" پس جن گناہوں کو نیکیاں کفارہ ہو جاتی ہیں وہ صغیرہ ہیں اور جن گناہوں کا نیکیاں کفارہ نہیں ہوتیں وہ کبیرہ ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ صغیرہ اور کبیرہ کے ثبوت پر یہ عمدہ دلیل ہے۔

## گناہ کبیرہ اور صغیرہ کی تعریفیں

جب یہ ثابت ہو گیا کہ گناہ صغیرہ اور کبیرہ کی طرف منقسم ہوتے ہیں تو ان کی تعریفوں میں پھر اختلاف ہے، حضرت ابن عباس نے یہ کہا ہر وہ گناہ جس کے ارتکاب پر اللہ تعالیٰ نے دوزخ، غضب، لعنت یا عذاب کی خبر دی ہو وہ کبیرہ ہے، حسن بصری سے بھی یہی تعریف منقول ہے، دوسرے علماء نے یہ کہا کہ جس گناہ پر اللہ تعالیٰ نے آخرت میں دوزخ کی وعید سنائی ہو یا دنیا میں اس پر حد مقرر کی ہو وہ گناہ کبیرہ ہے، امام غزالی نے یہ کہا کہ ہر وہ گناہ جس کو انسان بغیر کسی خوف اور جھجک کے کرے وہ کبیرہ ہے، اور ہر وہ گناہ جس کو انسان ڈرتے ڈرتے کرے اور گناہ کی لذت پر اس کے عذاب کا خوف غالب رہے اور اس پر ارتکاب معصیت کے وقت ندامت طاری رہے وہ گناہ صغیرہ ہے۔ حافظ ابو عمرو ابن صلاح نے اپنے فتاویٰ میں لکھا جس گناہ کے ارتکاب پر کتاب اور سنت میں دنیا میں حد بیان کی گئی ہو اور آخرت میں اس پر دوزخ کی وعید ہو یا لعنت ہو وہ گناہ کبیرہ ہے اور اس کا مرتکب فاسق ہے، شیخ امام ابو محمد بن عبد السلام نے بیان کیا ہے کہ دو گناہوں کے مفاسد کا تقابل کرو جس گناہ کے مفاسد زیادہ ہوں وہ کبیرہ اور دوسرا صغیرہ ہے، مثلاً کسی مسلمان پاک دامن عورت کو زنا کے لیے بند کرنے یا کسی مسلمان شخص کو قتل کے لیے بند کرنے کا فساد یتیم کے مال کھانے کے فساد سے زیادہ ہے، اسی طرح کفار کو مسلمانوں کے خفیہ امور پر مطلع کرنا جس کے نتیجہ میں وہ مسلمان کی جان، مال اور عزت و آبرو کو لوٹ لیں اس کا فساد اور وبال میدان جنگ میں پیٹھ دکھا کر بھاگنے سے زیادہ ہے، پھر انہوں نے کہا کہ اولیٰ یہ ہے کہ جس معصیت کو انسان بے پرواہی کے ساتھ کرے وہ کبیرہ ہے۔

امام ابو الحسن الواحدی وغیرہ نے یہ کہا کہ صحیح یہ ہے کہ کبیرہ کی تعریف غیر معروف ہے، بلکہ شریعت نے بعض معاصی کو کبائر کے ساتھ متصف کیا ہے اور بعض کو صغائر کے ساتھ متصف کیا ہے، اور بعض معاصی کو کبائر کے ساتھ متصف کیا ہے نہ صغائر کے ساتھ اور یہ کبائر اور صغائر دونوں کو شامل ہیں اور اس کے بیان نہ کرنے کی حکمت یہ ہے کہ انسان تمام معاصی سے بچتا رہے کہ مبادا یہ کبائر ہوں اور اس کی نظیر یہ ہے جیسے لیلۃ القدر کو مخفی رکھا اور جمعہ کی ساعت قبولیت کو مخفی رکھا، رات میں اجابت دعا کی ساعت کو مخفی رکھا، اور اسم اعظم کو مخفی رکھا۔[۱]

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۶۵-۶۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

علامہ شامی لکھتے ہیں:

علامہ ابن نجیم نے معاصی کے بیان میں ایک رسالہ لکھا ہے اس میں بیان کیا ہے کہ ہر مکروہ تحریمی گناہ صغیرہ ہے اور صغیرہ پر اصرار کبیرہ ہے۔[1]

علامہ شامی کی اس عبارت سے یہ تعریف مستفاد ہوتی ہے کہ فرض کا ترک اور حرام کا ارتکاب گناہ کبیرہ ہے اور واجب کا ترک اور مکروہ تحریمی کا ارتکاب صغیرہ ہے اور صغیرہ پر اصرار اس کو کبیرہ بنا دیتا ہے، ہمارے نزدیک یہی تعریف مختار ہے۔

## اصرار معصیت اور تکرار معصیت

علماء نے یہ کہا ہے کہ معصیت صغیرہ پر اصرار اس کو کبیرہ کر دیتا ہے کیونکہ حضرت عمر اور حضرت ابن عباس وغیرہم رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ استغفار کے ساتھ کوئی گناہ کبیرہ نہیں ہے اور اصرار کے ساتھ کوئی گناہ صغیرہ نہیں ہے، اس کا معنی یہ ہے کہ استغفار سے کبیرہ گناہ مٹ جاتا ہے اور صغیرہ پر اصرار کرنے سے وہ کبیرہ بن جاتا ہے اور شیخ ابو محمد بن عبد السلام نے کہا کہ اصرار کی حد یہ ہے کہ وہ گناہ کی پرواہ کیے بغیر بار بار صغیرہ کا ارتکاب کرے، اور شیخ ابو عمرو بن صلاح نے یہ کہا کہ اصرار اس وقت ہوگا جب وہ توبہ کی ضد کے ساتھ متصف ہوگا مثلاً ارتکاب معصیت کے وقت اس کو دوبارہ کرنے کا عزم ہو، یا اس معصیت کو ہمیشہ کرنے کا ارادہ ہو، یا معصیت کے ارتکاب کے بعد اس پر نادم نہ ہو، اور اگر اس نے گناہ صغیرہ کیا اور اس پر نادم ہو کر توبہ کر لی اور شامت نفس سے پھر دوبارہ وہ گناہ کر لیا اور پھر نادم ہوا تو یہ تکرار معصیت ہے، اور یہ اصرار معصیت نہیں ہے۔[2]

گناہ صغیرہ اور کبیرہ کی بحث میں ہم نے یہاں مختصر کلام کیا ہے اور شرح صحیح مسلم جلد خامس میں ہم نے اس پر تفصیل سے گفتگو کی ہے اہل علم اور اہل ذوق کو اس کا مطالعہ کرنا چاہیے۔

## شرک کی تعریف

حدیث نمبر ۱۷۰ میں سات چیزوں کو گناہ کبیرہ قرار دیا ہے اور ان میں پہلے شرک اور سحر کا ذکر کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو واجب الوجود ماننا یا اس کی کسی صفت کو قدیم اور مستقل بالذات ماننا یا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو مستحق عبادت ماننا یہ شرک ہے۔ ان کے علاوہ اور کوئی چیز شرک نہیں ہے۔

## سحر کی تعریف

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

وہ عجیب و غریب کام جو عام عادات اور معمولات کے خلاف ہو، جس کو بعض دفعہ اقوال خبیثہ مثلاً کلمات شرکیہ اور شیطان کی تعریف سے حاصل کیا جائے اور بعض دفعہ افعال خبیثہ مثلاً ستاروں کی عبادت اور گناہوں کے ارتکاب سے حاصل کیا جائے اور بعض دفعہ عقائد خبیثہ مثلاً شیطان اور گناہوں کی عبادت سے حاصل کیا جائے۔

جمہور علماء کے نزدیک جادو کرنا اور اس کے حق ہونے پر اعتقاد رکھنا کفر ہے، بعض علماء نے کہا جادو کو باطل سمجھ کر سیکھنا جائز ہے مگر یہ بھی خطرہ سے خالی نہیں ہے۔[3]

بعض علماء نے کہا جادو سے حقیقت میں افعال ہو جاتے ہیں، اور بعض نے کہا یہ محض تخیل (ہپناٹیزم) اور نظر بندی ہے یعنی اپنی قوت متخیلہ کو دوسرے شخص کے ذہن پر اثر انداز کرنا جس سے اس کا ذہن عامل

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۴۲۵، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۶۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] علامہ سید شہاب الدین محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱ ص ۳۳۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

کے تابع ہو جائے اور عامل جو کچھ اس کے ذہن میں القاء کرے اس کو وہی نظر آنے لگے، شعبدہ بازی یعنی ہاتھ کی صفائی سے کوئی کرتب دکھانا، جادو کے علاوہ ایک چیز ہے۔

## بَابُ ۳۸ تَحْرِيْمِ الْكِبْرِ وَبَيَانِهٖ

## تکبر کے حرام ہونے کا بیان

۱۷۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاِبْرَاهِيْمُ بْنُ دِيْنَارٍ جَمِيْعًا عَنْ يَحْيَى بْنِ حَمَّادٍ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ اَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبَانَ بْنِ تَغْلِبَ عَنْ فُضَيْلِ بْنِ عَمْرٍو الْفُقَيْمِيِّ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ النَّخَعِيِّ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِّنْ كِبْرٍ فَقَالَ رَجُلٌ اِنَّ الرَّجُلَ يُحِبُّ اَنْ يَّكُوْنَ ثَوْبُهٗ حَسَنًا وَّنَعْلُهٗ حَسَنَةً قَالَ اِنَّ اللّٰهَ جَمِيْلٌ يُّحِبُّ الْجَمَالَ اَلْكِبْرُ بَطَرُ الْحَقِّ وَغَمْطُ النَّاسِ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کے دل میں رتی برابر بھی تکبر ہو گا وہ جنت میں نہیں جائے گا ایک شخص نے عرض کیا آدمی چاہتا ہے اس کے کپڑے اچھے ہوں، اس کا جوتا عمدہ ہو، آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ جمیل ہے اور جمال سے محبت کرتا ہے۔ تکبر اپنی انانیت کی وجہ سے حق بات کو جھٹلانا اور دوسرے کو حقیر سمجھنے کا نام ہے۔

---

۱۷۴ - حَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِيْمِيُّ وَسُوَيْدُ بْنُ سَعِيْدٍ كِلَاهُمَا عَنْ عَلِيِّ بْنِ مُسْهِرٍ قَالَ مِنْجَابٌ اَنَا ابْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا يَدْخُلُ النَّارَ اَحَدٌ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ حَبَّةِ خَرْدَلٍ مِّنْ اِيْمَانٍ وَّلَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ اَحَدٌ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ حَبَّةِ خَرْدَلٍ مِّنْ كِبْرٍ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کے دل میں رائی کے دانہ برابر بھی ایمان ہے وہ جہنم میں نہیں جائے گا اور جس شخص کے دل میں رائی کے دانہ برابر بھی تکبر ہو گا وہ جنت میں نہیں جائیگا۔

---

۱۷۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ نَا اَبُوْ دَاوٗدَ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ اَبَانَ بْنِ تَغْلِبَ عَنْ فُضَيْلٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ مِّنْ كِبْرٍ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کے دل میں رتی برابر بھی تکبر ہو گا وہ جنت میں نہیں جائے گا۔

---

### اللہ تعالیٰ پر جمیل کا اطلاق کرنے کی بحث

حدیث نمبر ۱۷۳ میں ہے: اللہ تعالیٰ جمیل ہے۔
علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس کے معنی میں اختلاف ہے، ایک معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ہر حکم حسین اور جمیل ہے، اور اللہ تعالیٰ

کے اسمائے حسنیٰ ہیں اور اس کی صفات جمال اور کمال ہیں، ایک قول یہ ہے کہ جمیل کا معنی مجمل ہے یعنی جمال عطا فرمانے والا، جیسے کریم کا معنی مکرم اور سمیع کا معنی مسمع ہے، امام قشیری نے کہا جمیل کا معنی ہے جلیل، علامہ خطابی نے کہا اس کا معنی ہے وہ جمال کا مالک ہے، ایک قول یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے افعال جمیل ہیں وہ تم پر لطف اور مہربانی کرتا ہے، وہ تمہیں کم کام کا مکلف کرتا ہے، اس میں تمہاری مدد کرتا ہے اور اس کا اجر زیادہ عطا فرماتا ہے۔

جمیل کا لفظ اللہ تعالیٰ کے لیے حدیث صحیح میں آیا ہے، لیکن یہ خبر واحد ہے، نیز ایک حدیث میں ہے اللہ تعالیٰ کے لیے اسماء حسنیٰ ہیں لیکن اس کی سند میں بحث ہے، اور مذہب مختار یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ پر لفظ جمیل کا اطلاق جائز ہے، اور بعض علماء نے اس سے منع کیا ہے، امام الحرمین نے کہا جن اسماء اور صفات کا اطلاق شریعت میں آگیا ہے ہم ان کا اللہ تعالیٰ پر اطلاق کریں گے، اور جن اسماء اور صفات کے اطلاق سے منع کیا ہے ہم ان سے منع کریں گے، اور جن اسماء اور صفات کا اطلاق ثابت ہے نہ ان سے منع کیا گیا ہے، ہم ان پر حلال یا حرام کا حکم نہیں لگائیں گے، کیونکہ احکام شرعیہ کو ان کے ماخذ شرعیہ سے حاصل کیا جاتا ہے، کیونکہ ہمارے نزدیک مذہب صحیح یہ ہے کہ ورود شرع سے پہلے کسی چیز کے حلال یا حرام یا مباح ہونے کا حکم نہیں ہے، بعض علماء نے کہا ورود شرع سے پہلے اشیاء مباح تھیں، بعض نے کہا کہ ورود شرع سے پہلے ان کا حکم توقف تھا اور ان مختلف اقوال میں پہلا قول مختار ہے۔

**اللہ تعالیٰ پر ان اسماء کے اطلاق کی بحث جن کا شریعت میں ثبوت نہیں ہے**

جن اسماء اور صفات کا شریعت میں اطلاق ثابت ہے نہ ان کی ممانعت ہے، علماء کی ایک جماعت نے ان کے اطلاق کو جائز قرار دیا ہے، اور بعض علماء نے یہ کہا کہ جب تک کتاب اللہ، سنت متواترہ یا اجماع سے ان کا ثبوت نہ ہو ان کا اللہ تعالیٰ پر اطلاق جائز نہیں ہے، اور اگر ان کا ثبوت خبر واحد میں ہو (جیسے یہاں لفظ جمیل کا اطلاق ہے) تو اس میں بھی اختلاف ہے علماء کی ایک جماعت نے اس کو جائز کہا ہے اور کہا کہ اللہ تعالیٰ کو اس لفظ سے پکارنا جائز ہے اور بعض علماء نے کہا اس کا تعلق اعتقاد کے ساتھ ہے، اس لیے اللہ تعالیٰ پر اس کا اطلاق جائز نہیں ہے، قاضی عیاض نے کہا صحیح یہ ہے کہ اس کا تعلق عمل کے ساتھ ہے اور خبر واحد کے مطابق عمل کرنا جائز ہے اس لیے اللہ تعالیٰ کو جمیل کہنا جائز ہے[1] (اللہ تعالیٰ پر ان اسماء کے اطلاق کی پوری تفصیل اور تحقیق شرح صحیح مسلم جلد سابع میں ہے)

**جنت میں متکبر کے داخل نہ ہونے کی توجیہ**

حدیث نمبر ۱۷۳ میں ہے: جس کے دل میں رائی برابر بھی تکبر ہوگا وہ جنت میں نہیں جائے گا۔

اس حدیث کی حسب ذیل توجیہات ہیں:

۱۔ اس سے مراد یہ ہے کہ جو شخص تکبر کی وجہ سے ایمان نہ لائے وہ بالکل جنت میں نہیں جائے گا۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نواوی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ا ص ۶۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲۔ جس وقت مومن جنت میں جائے گا تو اس کے دل میں رائی کے برابر بھی تکبر نہیں ہوگا، اللہ تعالیٰ اس کے دل کو بالکل صاف کر کے اسے جنت میں بھیجے گا۔

۳۔ متکبر ابتداءً جنت میں نہیں جائے گا متواضع لوگوں کے بعد جائے گا، یا تکبر کی سزا بھگت کر جنت میں جائے گا۔

جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

ونزعنا ما فی صدورہم من غل۔ (اعراف: ۴۳) ہم ان کے سینوں سے ہر قسم کی رنجش نکال لیں گے۔

علامہ خطابی کی ذکر کردہ یہ دونوں تاویلیں بعید ہیں، کیونکہ اس حدیث میں معروف تکبر کی نفی کی گئی ہے اور وہ یہ ہے کہ اپنے آپ کو لوگوں سے بلند سمجھا جائے اور دوسروں کو حقیر سمجھا جائے اور انانیت کی بناء پر حق کا انکار کیا جائے، بلکہ اس حدیث کی یہ صحیح تاویل وہ ہے جس کو قاضی عیاض نے ذکر کیا ہے کہ متکبر کو ابتداءً جنت میں نہیں داخل کیا جائے گا بلکہ تمام مومنین کے جنت میں داخل ہونے کے بعد اس کو جنت میں داخل کیا جائے گا، یا متقین کے داخل ہونے کے بعد اس کو جنت میں داخل کیا جائے گا، یا جو متکبر بلا توبہ تکبر پر ہی مر گئے ان کو اس تکبر کی سزا دینے کے بعد جنت میں داخل کیا جائے گا۔ [۱]

## قیمتی لباس پہننا اور عمدہ کھانے کھانا تکبر نہیں ہے

اس حدیث میں یہ بھی بتلا دیا ہے کہ دنیاوی نعمتوں سے بہرہ اندوز ہونا، قیمتی ملبوسات پہننا، عمدہ اور لذیذ کھانے کھانا، خوش رنگ اور خوبصورت گھروں میں رہنا شرعاً ممنوع نہیں ہے اور یہ امور نہ صرف جائز بلکہ مستحب ہیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ حسن، جمال اور زیب و زینت کو پسند فرماتا ہے بشرطیکہ حد اعتدال سے متجاوز نہ ہو، آخر اللہ تعالیٰ نے یہ حسین سبزہ زار وادیاں، خوشبودار اور خوش رنگ پھولوں سے لدے ہوئے باغات، چشمے اور کہسار، حسین و جمیل پرندے اور حیوانات، چاند سورج اور ستارے ایک سے ایک بڑھ کر حسین و جمیل مخلوق اسی لیے پیدا فرمائی ہے کہ وہ حسن و جمال کو پسند فرماتا ہے اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کی خوشی میں آرائش اور زیبائش کا اہتمام کرنا اور رات کو چراغاں کرنا یہ تمام امور مستحب ہیں، اسی طرح شب معراج، شب برات اور شب قدر کے موقع پر بھی اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ان نعمتوں کی خوشی میں زیب و زینت کا انتظام و انصرام کرنا مستحب امور ہے۔

اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے اظہار کے لیے عیش و عشرت کے سامان مہیا کرنا اور اسراف اور تبذیر کی مکمل بحث شرح صحیح مسلم جلد خامس میں ملاحظہ فرمائیں۔

✲

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۶۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## باب الدليل على أن من مات لا يشرك بالله شيئا دخل الجنة وأن من مات مشركا دخل النار

## جو شخص اللہ کے ساتھ شرک کیے بغیر مر گیا اس کے جنتی ہونے پر اور جو شرک پر مرا اس کے دوزخی ہونے پر دلیل

۱۷۶- حدثنا محمد بن عبد الله بن نمير قال حدثنا أبي ووكيع عن الأعمش عن شقيق عن عبد الله قال وكيع قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وقال ابن نمير سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول من مات يشرك بالله شيئا دخل النار وقلت أنا ومن مات لا يشرك بالله شيئا دخل الجنة۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا خاتمہ شرک پر ہو وہ جہنم میں جائے گا اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں کہتا ہوں کہ جس شخص کا خاتمہ ایمان پر ہو وہ جنت میں جائے گا۔

---

۱۷۷- وحدثنا أبو بكر بن أبي شيبة وأبو كريب قالا حدثنا أبو معاوية عن الأعمش عن أبي سفيان عن جابر قال أتى النبي صلى الله عليه وآله وسلم رجل فقال يا رسول الله ما الموجبتان فقال من مات لا يشرك بالله شيئا دخل الجنة ومن مات يشرك بالله شيئا دخل النار۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! وہ کون سی دو چیزیں ہیں جو جنت یا دوزخ کو واجب کرتی ہیں؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا خاتمہ ایمان پر ہو وہ جنت میں جائے گا اور جس شخص کا خاتمہ شرک پر ہو وہ جہنم میں جائے گا۔

۱۷۸- وحدثني أبو أيوب الغيلاني سليمان بن عبيد الله وحجاج بن الشاعر قالا نا عبد الملك بن عمرو قال نا قرة عن أبي الزبير قال نا جابر بن عبد الله قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول من لقي الله لا يشرك به شيئا دخل الجنة ومن لقيه يشرك به شيئا دخل النار قال أبو أيوب قال أبو الزبير عن جابر۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جو شخص اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملاقات کرے کہ اس نے کسی کو اللہ تعالیٰ کا شریک نہ بنایا ہو وہ جنت میں جائے گا اور جس شخص نے اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملاقات کی ہو کہ وہ کسی کو اللہ کا شریک بنا چکا ہو تو وہ جہنم میں داخل ہوگا۔

---

۱۷۹- وحدثني إسحق بن منصور قال نا معاذ وهو ابن هشام قال حدثني أبي عن أبي

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور بتلایا کہ اس سند سے یہ بھی روایت اسی طرح منقول ہے۔

الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بِمِثْلِهِ۔

۱۸۰۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَ ابْنُ مُثَنَّى ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ وَاصِلٍ الْاَحْدَبِ عَنِ الْمَعْرُوْرِ بْنِ سُوَيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا ذَرٍّ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ اَتَانِيْ جِبْرَائِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَبَشَّرَنِيْ اَنَّهُ مَنْ مَاتَ مِنْ اُمَّتِكَ لَا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ قُلْتُ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ قَالَ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور مجھے بشارت دی کہ جو شخص آپ کی امت میں سے اس حال میں فوت ہوا کہ اس نے شرک نہ کیا ہو وہ جنت میں داخل ہو جائے گا، میں نے کہا اگرچہ وہ زنا یا چوری کرتا ہو؟ کہا اگرچہ وہ زنا اور چوری کرتا ہو۔

۱۸۱۔ حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاَحْمَدُ بْنُ خِرَاشٍ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ عَبْدِ الْوَارِثِ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ حُسَيْنُ الْمُعَلِّمُ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ اَنَّ يَحْيَى بْنَ يَعْمَرَ حَدَّثَهُ اَنَّ اَبَا الْاَسْوَدِ الدِّيْلِيَّ حَدَّثَهُ اَنَّ اَبَا ذَرٍّ حَدَّثَهُ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَهُوَ نَائِمٌ عَلَيْهِ ثَوْبٌ اَبْيَضُ ثُمَّ اَتَيْتُهُ فَاِذَا هُوَ نَائِمٌ ثُمَّ اَتَيْتُهُ وَقَدِ اسْتَيْقَظَ فَجَلَسْتُ اِلَيْهِ فَقَالَ مَا مِنْ عَبْدٍ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ثُمَّ مَاتَ عَلٰى ذٰلِكَ اِلَّا دَخَلَ الْجَنَّةَ قُلْتُ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ قَالَ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ قُلْتُ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ قَالَ وَاِنْ زَنٰى وَاِنْ سَرَقَ ثَلَاثًا ثُمَّ قَالَ فِي الرَّابِعَةِ عَلٰى رَغْمِ اَنْفِ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ فَخَرَجَ اَبُوْ ذَرٍّ وَهُوَ يَقُوْلُ وَاِنْ رَغِمَ اَنْفُ اَبِيْ ذَرٍّ۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، حضور ایک سفید کپڑا اوڑھے سو رہے تھے، میں دوبارہ حاضر ہوا، اس وقت بھی آپ سو رہے تھے۔ میں تیسری بار حاضر ہوا تو آپ بیدار ہو چکے تھے، میں آپ کے پاس بیٹھ گیا۔ آپ نے فرمایا جو شخص لا الٰہ الا اللہ کہے اور اسی اعتقاد پر اس کا خاتمہ ہو جائے تو وہ جنت میں جائے گا۔ میں نے عرض کیا اگرچہ وہ زنا اور چوری کرتا ہو؟ آپ نے فرمایا اگرچہ وہ زنا اور چوری کرتا ہو۔ میں نے تین بار یہی سوال کیا اور آپ نے یہی جواب دیا۔ چوتھی بار سوال کے جواب میں یوں فرمایا اگرچہ وہ شخص زنا اور چوری کرتا ہو وہ ابوذر کی ناک پر خاک ڈالتا ہوا جنت میں چلا جائے گا۔ ابوذر مجلس سے اٹھ گئے۔ اور (ذوق و شوق سے) بار بار یہ کلمہ دہرا رہے تھے ابوذر کی ناک پر خاک ڈالتا ہوا۔

## کیا صرف لا الٰہ الا اللہ کہہ لینا نجات کے لیے کافی ہے؟

حدیث نمبر ۱۸۱ میں ہے: جو شخص لا الٰہ الا اللہ کہے اور اسی اعتقاد پر اس کا خاتمہ ہو جائے وہ جنت میں جائے گا۔

اس حدیث سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ صرف کلمہ پڑھ لینا ہی نجات کے لیے کافی ہے اور نیک اعمال

کی کوئی ضرورت ہے نہ بداعمالیوں سے کوئی ضرر ہوتا ہے اور یہ مرجئہ کا مسلک ہے لیکن یہ حدیث ان کے لیے حجت نہیں بن سکتی، کیونکہ قرآن کریم کی متعدد آیات اور بہت سی احادیث سے یہ ثابت ہے کہ بداعمالیوں پر سزا ملتی ہے، نیز قرآن کریم کی کسی ایک آیت یا اس کے کسی حصہ کو دیگر آیات و احادیث سے الگ کرکے کسی عقیدہ یا حکم شرعی کے اثبات کی اساس نہیں بنایا جاسکتا تاوقتیکہ اس موضوع سے متعلق تمام آیات اور احادیث کو پیش نظر نہ رکھا جائے، اور ان میں معنوی تطبیق نہ دی جائے تاکہ ہر مسئلہ میں قرآن و احادیث کا منشاء اور ان کی مراد معلوم ہو جائے ۔ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ کلمہ گو بہر حال جنت میں چلا جائے گا یہ بھی ہوسکتا ہے کہ بداعمالیوں پر اس نے توبہ کر لی ہو اور وہ قبول ہو جائے یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب ہو جائے اور وہ جنت میں چلا جائے یا اللہ تعالیٰ محض اپنے فضل سے بغیر کسی کی شفاعت کے اس کو جنت میں داخل کر دے، اور اگر خدانہ کرے یہ سب نہ ہو تو پھر وہ اپنے گناہوں کی سزا بھگت کر بالآخر جنت میں چلا جائے گا۔

اس حدیث میں صرف لا الٰہ الا اللہ کا ذکر کیا گیا ہے حالانکہ مسلمان ہونے کے لیے توحید و رسالت دونوں پر ایمان لانا ضروری ہے اس کا جواب پہلے دیا جاچکا ہے کہ لا الٰہ الا اللہ سے مراد پورا کلمہ ہے اور یہ کہ لا الٰہ الا اللہ کلمہ طیبہ کا علم (نام) بن چکا ہے جیسے "الحمد شریف" سورۂ فاتحہ کے لیے اور "قل ہو اللہ احد" سورۂ اخلاص کے لیے علم ہیں، علاوہ ازیں قرآن اور حدیث کے دیگر دلائل سے ثابت ہے کہ فقط ایمان باللہ کافی نہیں، ایمان بالرسالت بھی نجات کے لیے ضروری ہے۔

نیز کلمہ گو سے مراد وہ شخص ہے جو کلمہ پڑھنے کے ساتھ کوئی کفریہ عقیدہ نہ رکھے، مثلاً اگر کوئی شخص کلمہ پڑھتا ہے اور اس کے باوجود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی مستقل یا غیر مستقل نبی کی بعثت کے امکان کو مانتا ہے یا قرآن مجید میں تحریف کا اعتقاد رکھتا ہے تو اس کے کلمہ پڑھنے کا کوئی اعتبار نہ ہوگا جیسا کہ عہد رسالت میں منافقین کے کلمہ پڑھنے کا کوئی اعتبار نہیں کیا گیا تھا۔

## بَابُ تَحْرِيمِ قَتْلِ الْكَافِرِ بَعْدَ قَوْلِهِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ

## کلمہ پڑھ لینے کے بعد کافر کو قتل کرنا حرام ہے

۱۸۲ ۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا لَيْثٌ ح وَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ وَاللَّفْظُ مُتَقَارِبٌ أَخْبَرَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَزِيدَ اللَّيْثِيِّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَدِيِّ بْنِ الْخِيَارِ عَنِ الْمِقْدَادِ بْنِ الْأَسْوَدِ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ إِنْ لَقِيتُ رَجُلًا مِنَ الْكُفَّارِ فَقَاتَلَنِي فَضَرَبَ إِحْدَى يَدَيَّ بِالسَّيْفِ فَقَطَعَهَا ثُمَّ لَاذَ مِنِّي بِشَجَرَةٍ فَقَالَ أَسْلَمْتُ لِلّٰهِ أَفَأَقْتُلُهُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ بَعْدَ أَنْ قَالَهَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! یہ بتلائیے کہ اگر کسی کافر سے میرا مقابلہ ہو اور وہ میرا ہاتھ کاٹ ڈالے اور پھر جب وہ میرے حملہ کی زد میں آئے تو ایک درخت کی پناہ میں آکر کہے میں اللہ کے لیے مسلمان ہوگیا تو میں اس شخص کو اس کے کلمہ پڑھنے کے بعد قتل کر سکتا ہوں؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم اس کو قتل نہیں کر سکتے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس نے میرا ہاتھ کاٹنے کے بعد کلمہ

لَا تَقْتُلْهُ قَالَ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّهُ قَدْ قَطَعَ يَدِيْ ثُمَّ قَالَ ذٰلِكَ بَعْدَ أَنْ قَطَعَهَا أَفَأَقْتُلُهُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَقْتُلْهُ فَإِنْ قَتَلْتَهُ فَإِنَّهُ بِمَنْزِلَتِكَ قَبْلَ أَنْ تَقْتُلَهُ وَإِنَّكَ بِمَنْزِلَتِهِ قَبْلَ أَنْ يَقُولَ كَلِمَتَهُ الَّتِيْ قَالَ۔

پڑھ لے ہے تو کیا اب میں اس کو قتل نہیں کر سکتا؟ آپ نے فرمایا تم اس کو قتل نہیں کر سکتے، اگر تم نے اس کو قتل کر دیا تو وہ اس درجہ پر ہو گا جس پر تم اس کو قتل کرنے سے پہلے تھے، اور تم اس درجہ پر ہو گے جس درجہ پر وہ کلمہ پڑھنے سے پہلے تھا۔

۱۸۳- وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا مَعْمَرٌ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ مُوسَى الْأَنْصَارِيُّ حَدَّثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنْبَأَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ جَمِيْعًا عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ أَمَّا الْأَوْزَاعِيُّ وَابْنُ جُرَيْجٍ فِيْ حَدِيْثِهِمَا قَالَ أَسْلَمْتُ لِلّٰهِ كَمَا قَالَ اللَّيْثُ وَأَمَّا مَعْمَرٌ فَفِيْ حَدِيْثِهِ فَلَمَّا أَهْوَيْتُ لِأَقْتُلَهُ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ۔

امام مسلم نے اس حدیث کی مختلف اسانید بیان کیں اور بتلایا کہ ان اسانید کے ساتھ بھی یہ روایت معمولی تغیر سے منقول ہے۔ مثلاً ایک روایت میں یہ ہے کہ جب میں نے اس کو قتل کرنے کا ارادہ کیا تو اس نے کہا لا الٰہ الا اللہ۔

۱۸۴- وَحَدَّثَنِيْ حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى أَخْبَرَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَطَاءُ بْنُ يَزِيْدَ اللَّيْثِيُّ ثُمَّ الْجُنْدَعِيُّ أَنَّ عُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ عَدِيِّ بْنِ الْخِيَارِ أَخْبَرَهُ أَنَّ الْمِقْدَادَ بْنَ عَمْرِو بْنِ الْأَسْوَدِ الْكِنْدِيَّ وَكَانَ حَلِيْفًا لِبَنِيْ زُهْرَةَ وَكَانَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ إِنْ لَقِيْتُ رَجُلًا مِنَ الْكُفَّارِ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اللَّيْثِ۔

---

امام مسلم نے ایک اور سند سے ساتھ بیان کیا اور کہا اس سند کے ساتھ یہ روایت اسی طرح منقول ہے کہ حضرت مقداد بن اسود نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ اگر میرا کسی کافر سے مقابلہ ہو ..... باقی حدیث حسب سابق ہے۔

---

۱۸۵- وَحَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُوْ خَالِدٍ الْأَحْمَرُ ح وَحَدَّثَنَا أَبُوْ كُرَيْبٍ وَإِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ أَبِيْ مُعَاوِيَةَ كِلَاهُمَا عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِيْ ظِبْيَانَ عَنْ أُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ وَهٰذَا حَدِيْثُ ابْنِ أَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ بَعَثَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فِيْ سَرِيَّةٍ فَصَبَّحْنَا الْحُرَقَاتِ مِنْ جُهَيْنَةَ فَأَدْرَكْتُ رَجُلًا

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ایک لشکر کے ساتھ روانہ کیا، ہم علی الصبح قبیلہ جہینہ کی بستیوں میں پہنچ گئے۔ میں نے ایک آدمی پر حملہ کیا اس نے کہا لا الٰہ الا اللہ لیکن میں نے اس کو قتل کر دیا پھر مجھے اس فعل کے بارے میں کچھ تردد ہوا۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس

فَقَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَطَعَنْتُهُ فَوَقَعَ فِي نَفْسِي مِنْ ذٰلِكَ فَذَكَرْتُهُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَقَتَلْتَهُ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّمَا قَالَهَا خَوْفًا مِنَ السِّلَاحِ قَالَ أَفَلَا شَقَقْتَ عَنْ قَلْبِهِ حَتّٰى تَعْلَمَ أَقَالَهَا أَمْ لَا فَمَا زَالَ يُكَرِّرُهَا عَلَيَّ حَتّٰى تَمَنَّيْتُ أَنِّي أَسْلَمْتُ يَوْمَئِذٍ قَالَ فَقَالَ سَعْدٌ وَأَنَا وَاللّٰهِ لَا أَقْتُلُ مُسْلِمًا حَتّٰى يَقْتُلَهُ ذُو الْبُطَيْنِ يَعْنِي أُسَامَةَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ أَلَمْ يَقُلِ اللّٰهُ ﴿وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّينُ كُلُّهُ لِلّٰهِ﴾ فَقَالَ سَعْدٌ قَدْ قَاتَلْنَا حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَأَنْتَ وَأَصْحَابُكَ تُرِيدُونَ أَنْ تُقَاتِلُوا حَتّٰى تَكُونَ فِتْنَةٌ۔

—— واقعہ کا ذکر کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا اس شخص کے کلمہ پڑھنے کے باوجود تم نے اس کو قتل کر دیا؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اس نے اپنی جان کے خوف سے کلمہ پڑھا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم نے اس کا دل چیر کر کیوں نہیں دیکھا؟ جس سے تم کو پتا چل جاتا کہ اس نے دل سے کلمہ پڑھا تھا یا نہیں! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بار بار یہی کلمات دہراتے رہے حتیٰ کہ میں نے تمنا کی کاش میں اسی وقت اسلام لایا ہوتا۔ (تاکہ اس شخص کے قتل کا گناہ میرے نامۂ اعمال میں نہ لکھا جاتا) یہ حدیث سن کر سعد نے کہا خدا کی قسم میں کسی مسلمان سے جنگ نہیں کروں گا، حتیٰ کہ حضرت اسامہ اس سے جنگ نہ کریں۔ یہ سن کر ایک شخص نے کہا، کیا اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں نہیں فرمایا، کافروں سے اس وقت تک جنگ کرو جب تک کہ فتنہ مٹ نہ جائے اور اللہ کا دین پھیل جائے؟ سعد نے جواب دیا ہم فتنہ مٹانے کے لیے جنگ کر چکے ہیں اور تم اور تمہارے ساتھی فتنہ پھیلانے کے لیے جنگ کر رہے ہو۔

۱۸۶- وَحَدَّثَنِي يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ أَخْبَرَنَا حُصَيْنٌ حَدَّثَنَا أَبُو ظَبْيَانَ قَالَ سَمِعْتُ أُسَامَةَ بْنَ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ يُحَدِّثُ قَالَ بَعَثَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْحُرَقَةِ مِنْ جُهَيْنَةَ فَصَبَّحْنَا الْقَوْمَ فَهَزَمْنَاهُمْ قَالَ وَلَحِقْتُ أَنَا وَرَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ رَجُلًا مِنْهُمْ فَلَمَّا غَشِينَاهُ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ قَالَ فَكَفَّ عَنْهُ الْأَنْصَارِيُّ وَطَعَنْتُهُ بِرُمْحِي حَتّٰى قَتَلْتُهُ قَالَ فَلَمَّا قَدِمْنَا بَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِي يَا أُسَامَةُ أَقَتَلْتَهُ بَعْدَ مَا

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں جہاد کے لیے حرقہ کی طرف روانہ کیا جو قبیلہ جہینہ کی ایک شاخ ہے ہم صبح وہاں پہنچ گئے اور ان کو شکست دے دی میں نے اور ایک انصاری نے مل کر اس قبیلہ کے ایک شخص کو گھیر لیا جب وہ ہمارے حملہ کی زد میں آگیا تو اس نے کہا لا الہ الا اللہ، انصاری تو کلمہ سن کر الگ ہو گیا لیکن میں نے نیزہ مار مار کر اس کو ہلاک کر ڈالا جب ہم واپس آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اس واقعہ کی خبر ہو چکی تھی،

قَالَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّمَا كَانَ مُتَعَوِّذًا قَالَ فَقَالَ اَقَتَلْتَهٗ بَعْدَ مَا قَالَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ فَمَا زَالَ يُكَرِّرُهَا عَلَيَّ حَتّٰى تَمَنَّيْتُ اَنِّيْ لَمْ اَكُنْ اَسْلَمْتُ قَبْلَ ذٰلِكَ الْيَوْمِ۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: تم نے کلمہ پڑھنے کے باوجود اس کو قتل کر ڈالا؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس نے جان بچانے کے لیے کلمہ پڑھا تھا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پھر فرمایا: تم نے کلمہ پڑھنے کے باوجود اس کو قتل کر ڈالا؟ حضور بار بار یہ کلمات دہرا رہے تھے، اور میں سوچ رہا تھا کاش میں آج سے پہلے اسلام نہ لایا ہوتا!

۱۸۷ - حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ خِرَاشٍ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَاصِمٍ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ قَالَ سَمِعْتُ اَبِيْ يُحَدِّثُ اَنَّ خَالِدًا الْاَثْبَجَ ابْنَ اَخِيْ صَفْوَانَ بْنِ مُحْرِزٍ حَدَّثَ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ مُحْرِزٍ اَنَّهٗ حَدَّثَ اَنَّ جُنْدَبَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ الْبَجَلِيَّ بَعَثَ اِلٰى عَسْعَسِ بْنِ سَلَامَةَ زَمَنَ فِتْنَةِ ابْنِ الزُّبَيْرِ فَقَالَ اجْمَعْ لِيْ نَفَرًا مِّنْ اِخْوَانِكَ حَتّٰى اُحَدِّثَهُمْ فَبَعَثَ رَسُوْلًا اِلَيْهِمْ فَلَمَّا اجْتَمَعُوْا جَاءَ جُنْدَبٌ وَعَلَيْهِ بُرْنُسٌ اَصْفَرُ فَقَالَ تَحَدَّثُوْا بِمَا كُنْتُمْ تَحَدَّثُوْنَ بِهٖ حَتّٰى دَارَ الْحَدِيْثُ فَلَمَّا دَارَ الْحَدِيْثُ اِلَيْهِ حَسَرَ الْبُرْنُسَ عَنْ رَاْسِهٖ فَقَالَ اِنِّيْ اَتَيْتُكُمْ وَلَا اُرِيْدُ اِلَّا اَنْ اُخْبِرَكُمْ عَنْ نَبِيِّكُمْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَعَثَ بَعْثًا مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ اِلٰى قَوْمٍ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ وَاَنَّهُمُ الْتَقَوْا فَكَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِذَا شَاءَ اَنْ يَّقْصِدَ اِلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ قَصَدَ لَهٗ فَقَتَلَهٗ وَاَنَّ رَجُلًا مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ قَصَدَ غَفْلَتَهٗ قَالَ وَكُنَّا نُحَدَّثُ اَنَّهٗ اُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ فَلَمَّا رَفَعَ عَلَيْهِ السَّيْفَ قَالَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَقَتَلَهٗ فَجَاءَ الْبَشِيْرُ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَسَاَلَهٗ وَاَخْبَرَهٗ حَتّٰى

صفوان بن محرز بیان کرتے ہیں کہ حضرت جندب بن عبد اللہ بجلی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے فتنہ کے زمانہ میں عسعس بن سلامہ کے پاس پیغام بھیجا کہ تم اپنے ساتھیوں کو جمع کرو، میں ان کے سامنے ایک حدیث بیان کروں گا۔ عسعس نے قاصد بھیج کر سب کو جمع کر لیا، جب یہ سب لوگ جمع ہو گئے تو حضرت جندب زرد ٹوپی پہنے ہوئے تشریف لائے اور لوگوں سے فرمایا تم لوگ اپنی اپنی باتوں میں مشغول رہو، جب لوگ اپنی باتیں ختم کر گئے حضرت جندب کی طرف متوجہ ہوئے تو حضرت جندب نے سر سے ٹوپی اتار کر فرمایا: میں تمہارے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث بیان کرنے آیا ہوں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کی ایک فوج مشرکین سے جہاد کے لیے روانہ فرمائی، مسلمانوں اور مشرکوں کا مقابلہ ہوا، ایک شخص مشرکین میں سے اتنا دلیر تھا کہ جس مسلمان کو مارنا چاہتا تھا مار ڈالتا تھا، حضرت اسامہ بن زید اس کی گھات میں تھے جس وقت وہ ان کی تلوار کی زد میں آ گیا تو اس نے کلمہ پڑھتے ہوئے کہا لا الٰہ الا اللہ لیکن اس باوجود حضرت اسامہ بن زید نے اس شخص کو قتل کر دیا، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں فتح کی خوشخبری پہنچی تو بتانے والے نے اس

اَخْبَرَهٗ خَبَرَ الرَّجُلِ كَيْفَ صَنَعَ فَدَعَاهُ فَسَأَلَهٗ فَقَالَ لِمَ قَتَلْتَهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَوْجَعَ فِي الْمُسْلِمِيْنَ فَقَتَلَ فُلَانًا وَّ فُلَانًا وَّ سَمّٰى لَهٗ نَفَرًا وَّاِنِّيْ حَمَلْتُ عَلَيْهِ فَلَمَّا رَاَى السَّيْفَ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَقَتَلْتَهٗ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَكَيْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِذَا جَاءَتْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اسْتَغْفِرْ لِيْ قَالَ وَكَيْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِذَا جَاءَتْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قَالَ فَجَعَلَ لَا يَزِيْدُهٗ عَلٰى اَنْ يَّقُوْلَ كَيْفَ تَصْنَعُ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِذَا جَاءَتْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

شخص کے قتل کیے جانے کا واقعہ بھی بیان کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسامہ کو بلا کر دریافت کیا کہ تم نے اس کو کیوں قتل کیا؟ حضرت اسامہ نے کہا یا رسول اللہ! اس نے مسلمانوں کو قتل کیا تھا، اور چند صحابہ کا نام لے کر بتلایا کہ فلاں فلاں کو اس نے شہید کیا ہے، میں نے اس پر حملہ کیا لیکن جب اس نے تلوار دیکھی تو فوراً کہا لا الٰہ الا اللہ، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم نے اس کو قتل کر دیا؟ حضرت اسامہ نے کہا ہاں! رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب قیامت کے دن لا الٰہ الا اللہ کا کلمہ آئے گا تو تم اس کا کیا جواب دو گے؟ اسامہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! میرے لیے استغفار کیجئے، آپ نے پھر فرمایا جب قیامت کے دن لا الٰہ الا اللہ کا کلمہ آئے گا تو تم اس کا کیا جواب دو گے؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بار بار یہی کلمات دہراتے رہے کہ جب قیامت کے دن لا الٰہ الا اللہ کا کلمہ آئے گا تو تم اس کا کیا جواب دو گے؟

## ایک مسلمان شخص کو قتل کرنے کے باوجود حضرت اسامہ پر قصاص، دیت اور کفارہ فرض نہ کرنے کی وجہ

حدیث نمبر ۱۸۵ میں ہے: حضرت اسامہ نے ایک شخص پر حملہ کیا اس نے لا الٰہ الا اللہ پڑھ لیا، حضرت اسامہ نے خیال کیا اس شخص نے جان کے خوف سے کلمہ پڑھا ہے، اور اس کو قتل کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی تو آپ نے اس پر افسوس کیا اور فرمایا تم نے اس کا دل چیر کر کیوں نہیں دیکھا؟

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ پر قصاص واجب کیا، نہ دیت اور نہ کفارہ، بعض علماء نے اس سے یہ استدلال کیا ہے کہ اس صورت میں یہ سب چیزیں ساقط ہو جاتی ہیں، لیکن

اس صورت میں کفارہ بہر حال واجب ہے؛ کیونکہ قرآن مجید میں ہے:

وما کان لمؤمن ان یقتل مؤمنا الا خطأ ۚ ومن قتل مؤمنا خطأ فتحریر رقبۃ مؤمنۃ ودیۃ مسلمۃ الی اھلہ الا ان یصدقوا ۚ فان کان من قوم عدو لکم وھو مؤمن فتحریر رقبۃ مؤمنۃ ۖ وان کان من قوم بینکم وبینھم میثاق فدیۃ مسلمۃ الی اھلہ وتحریر رقبۃ مؤمنۃ ۖ فمن لم یجد فصیام شھرین متتابعین توبۃ من اللہ ۖ وکان اللہ علیما حکیما۔

(نساء: ۹۲)

اور کسی مسلمان کے لیے مسلمان کو قتل کرنا جائز نہیں ہے، الآیہ کہ اس نے خطأً (نادانستہ) قتل کیا ہو، اور جس شخص نے کسی مسلمان کو بلا قصد قتل کر دیا تو اس پر ایک مسلمان (غلام یا باندی) کو آزاد کرنا ہے اور اس کی دیت (خون بہا) اس کے وارثوں کو ادا کرنا ہے، الآیہ کہ وہ اس کو معاف کر دیں، پھر اگر وہ شخص اس قوم سے ہو جو تمہاری دشمن ہے اور وہ مقتول شخص مسلمان ہو تو (صرف) ایک مسلمان (غلام) کو آزاد کرنا ہے اور اگر وہ (مقتول شخص) اس قوم سے ہو جس سے تمہارا معاہدہ ہے تو اس کے وارثوں کو دیت ادا کرنا ہے اور ایک مسلمان (غلام) کو آزاد کرنا ہے تو جو شخص (غلام یا باندی کو) نہ پائے تو اس پر دو ماہ کے لگاتار روزے رکھنا لازم ہیں، یہ اللہ کی طرف سے توبہ ہے، اور اللہ بہت جاننے والا بڑی حکمت والا ہے۔

حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ سے قصاص اس شبہ کی وجہ سے ساقط کر دیا گیا کہ انھوں نے اس شخص کو کافر گمان کیا تھا، اور انھوں نے یہ گمان کیا کہ اس حال میں کلمہ توحید کا اظہار اس کو مسلمان نہیں کرتا، اور دیت کے وجوب میں امام شافعی کے دو قول ہیں، اور ان میں سے ہر قول کو بعض علماء نے اختیار کیا ہے، رہا یہ کہ اس حدیث میں کفارہ کا ذکر نہیں ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ کفارہ علی الفور واجب نہیں ہوتا، بلکہ تاخیر سے واجب ہوتا ہے، اور اصولیین کے مذہب کے مطابق بیان کو ضرورت کے وقت تک مؤخر کرنا جائز ہے۔ اور جس قول کے مطابق دیت واجب ہوتی ہے تو یہ احتمال ہے کہ حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ اس وقت غریب تھے اس لیے ان کی خوشحالی تک دیت مؤخر کر دی گئی۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے اس کا دل چیر کر کیوں نہیں دیکھا؟
اس حدیث میں فقہ اور اصول کے اس مشہور قاعدہ پر دلیل ہے کہ احکام میں ظاہر پر عمل کیا جاتا ہے اور باطن کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔

## بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا

## نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد "جو شخص ہم پر ہتھیار اٹھائے وہ ہم میں سے نہیں ہے"

۱۸۸- وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى قَالَا حَدَّثَنَا يَحْيَى وَهُوَ الْقَطَّانُ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو أُسَامَةَ وَابْنُ نُمَيْرٍ كُلُّهُمْ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جو شخص ہمارے خلاف تلوار اٹھائے گا وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

---

۱۸۹- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ نُمَيْرٍ قَالَا حَدَّثَنَا مُصْعَبٌ وَهُوَ ابْنُ الْمِقْدَامِ قَالَ حَدَّثَنَا عِكْرِمَةُ بْنُ عَمَّارٍ عَنْ إِيَاسِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ سَلَّ عَلَيْنَا السَّيْفَ فَلَيْسَ مِنَّا۔

حضرت سلمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہم پر تلوار اٹھائے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

---

۱۹۰- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ بَرَّادٍ الْأَشْعَرِيُّ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالُوا حَدَّثَنَا أُسَامَةُ عَنْ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِي بُرْدَةَ عَنْ أَبِي مُوسَى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا۔

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہم پر ہتھیار اٹھائے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

---

ف: اہل سنت متکلمین اور فقہاء کے نزدیک قاعدہ یہ ہے کہ جس شخص نے مسلمانوں پر ناحق اور بغیر کسی تاویل کے ہتھیار اٹھایا اور اس کام کو جائز اور حلال نہیں سمجھا وہ گنہگار ہے اور جس شخص نے اس کو جائز اور حلال سمجھا وہ کافر ہے، اور یہی اس حدیث کا محمل ہے، یا اس حدیث کا محمل یہ ہے کہ ایسا شخص ہماری سیرت کاملہ اور ہمارے

پسندیدہ طریقہ پر نہیں ہے۔

## بَابُ ۴۲ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَالِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد جس نے ہم کو دھوکا دیا وہ ہم میں سے نہیں ہے

۱۹۱ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْقَارِيُّ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ مُحَمَّدُ بْنُ حَيَّانَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي حَازِمٍ كِلَاهُمَا عَنْ سُهَيْلِ بْنِ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَمَلَ عَلَيْنَا السِّلَاحَ فَلَيْسَ مِنَّا وَمَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہم پر ہتھیار اٹھائے وہ ہم میں سے نہیں ہے اور جو جس نے ہم کو دھوکا دیا۔

۱۹۲ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَابْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمٰعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيلُ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ عَلٰى صُبْرَةِ طَعَامٍ فَأَدْخَلَ يَدَهُ فِيهَا فَنَالَتْ أَصَابِعُهُ بَلَلًا فَقَالَ مَا هٰذَا يَا صَاحِبَ الطَّعَامِ فَقَالَ أَصَابَتْهُ السَّمَاءُ يَا رَسُولَ اللهِ قَالَ أَفَلَا جَعَلْتَهُ فَوْقَ الطَّعَامِ كَيْ يَرَاهُ النَّاسُ مَنْ غَشَّ فَلَيْسَ مِنِّي۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک غلہ فروخت کرنے والے کے پاس سے گذرے آپ نے اپنا ہاتھ غلہ کے اندر ڈالا تو ہاتھ میں کچھ تری محسوس ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا یہ تری کیسی ہے؟ غلہ کے مالک نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس پر بارش ہوگئی تھی، آپ نے فرمایا تم نے اس بھیگے ہوئے غلہ کو اوپر کیوں نہ رکھا تاکہ لوگ اس کو دیکھ لیتے؟ جس شخص نے دھوکا دیا وہ مجھ سے نہیں ہے۔

ف: اس باب کی احادیث کی بھی وہی تاویل ہے جو اس سے پہلے بیان ہو چکی ہے۔

## بَابُ ۴۳ تَحْرِيمِ ضَرْبِ الْخُدُودِ وَشَقِّ الْجُيُوبِ وَالدُّعَاءِ بِدَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ

## منہ پر تھپڑ مارنے، گریبان چاک کرنے اور زمانہ جاہلیت کی چیخ و پکار کا بیان

۱۹۳ - حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ يَحْيَى حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا أَبِي جَمِيعًا عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مُرَّةَ

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص منہ پیٹے اور گریبان چاک کرے یا ایام جاہلیت کی طرح چیخ و پکار کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَیْسَ مِنَّا مَنْ ضَرَبَ الْخُدُوْدَ اَوْ شَقَّ الْجُیُوْبَ اَوْ دَعَا بِدَعْوَى الْجَاهِلِیَّةِ هٰذَا حَدِیْثُ یَحْیٰی وَاَمَّا ابْنُ نُمَیْرٍ وَّاَبُوْ بَكْرٍ فَقَالَا وَشَقَّ وَدَعَا بِغَیْرِ اَلِفٍ۔

۱۹۴ - وَحَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ حَدَّثَنَا جَرِیْرٌ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ وَعَلِیُّ بْنُ خَشْرَمٍ قَالَا اَخْبَرَنَا عِیْسٰی بْنُ یُوْنُسَ جَمِیْعًا عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَا وَشَقَّ وَدَعَا

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور بتلایا کہ اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

۱۹۵ - وَحَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ مُوْسَى الْقَنْطَرِیُّ حَدَّثَنَا یَحْیٰی بْنُ حَمْزَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ یَزِیْدَ بْنِ جَابِرٍ اَنَّ الْقَاسِمَ بْنَ مُخَیْمِرَةَ حَدَّثَهٗ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ بُرْدَةَ بْنُ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ وَجِعَ وَجَعًا فَغُشِیَ عَلَیْهِ وَرَاْسُهٗ فِیْ حَجْرِ امْرَاَةٍ مِّنْ اَهْلِهٖ فَصَاحَتِ امْرَاَةٌ مِّنْ اَهْلِهٖ فَلَمْ یَسْتَطِعْ اَنْ یَّرُدَّ عَلَیْهَا شَیْئًا فَلَمَّا اَفَاقَ قَالَ اَنَا بَرِیْءٌ مِّمَّا بَرِیءَ مِنْهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَرِیْءٌ مِّنَ الصَّالِقَةِ وَالْحَالِقَةِ وَالشَّاقَّةِ۔

حضرت ابو بردہ بن ابو موسیٰ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ اشعری سخت بیمار ہو گئے جس کی وجہ سے آپ پر غشی طاری ہو گئی اس وقت آپ کا سر گھر والوں میں سے کسی عورت کی گود میں تھا انہی میں سے کوئی عورت چیخ چیخ کر رونے لگی غشی کی وجہ سے حضرت ابو موسیٰ اشعری ــــــ اسی کو کچھ نہ کہہ سکے جب ہوش میں آئے تو فرمایا جن کاموں سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیزار تھے۔ ان سے میں بیزار ہوں، رسول صلے اللہ علیہ وسلم نوحہ کرنے والی، سر منڈانے والی اور گریبان پھاڑنے والی عورتوں سے بیزار تھے

۱۹۶ - حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَیْدٍ وَّاِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَا اَخْبَرَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ اَخْبَرَنَا اَبُوْ عُمَیْسٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا صَخْرَةَ یَذْكُرُ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ یَزِیْدَ وَاَبِیْ بُرْدَةَ ابْنِ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَا اُغْمِیَ عَلٰی اَبِیْ مُوْسٰی فَاَقْبَلَتِ امْرَاَتُهٗ اُمُّ عَبْدِ اللّٰهِ تَصِیْحُ بِرَنَّةٍ قَالَا ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ اَلَمْ تَعْلَمِیْ وَكَانَ یُحَدِّثُهَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اَنَا بَرِیْءٌ مِّمَّنْ حَلَقَ وَسَلَقَ

عبدالرحمٰن بن یزید اور ابو بردہ دونوں بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ پر غشی طاری ہو گئی ان کی بیوی چلا چلا کر رونے لگیں، جب حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو ہوش آیا تو انہوں نے فرمایا کیا تمہیں معلوم نہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں بیزار ہوں اس عورت سے بیزار ہوں جو سر منڈائے، نوحہ کرے اور کپڑے پھاڑے۔

وَخَرَقَ۔

۱۹۷- وَحَدَّثَنِي عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُطِيعٍ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ عِيَاضٍ الْأَشْعَرِيِّ عَنِ امْرَأَةِ أَبِي مُوسٰى عَنْ أَبِي مُوسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ح وَحَدَّثَنِيهِ حَجَّاجُ بْنُ الشَّاعِرِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي قَالَ حَدَّثَنَا دَاوُدُ يَعْنِي ابْنَ أَبِي هِنْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ الْأَحْوَلُ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ مُحْرِزٍ عَنْ أَبِي مُوسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ح وَحَدَّثَنِي الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ رِبْعِيِّ بْنِ حِرَاشٍ عَنْ أَبِي مُوسٰى عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيثِ غَيْرَ أَنَّ فِي حَدِيثِ عِيَاضٍ الْأَشْعَرِيِّ قَالَ لَيْسَ مِنَّا وَلَمْ يَقُلْ بَرِيءٌ۔

امام مسلم نے دو مختلف سندیں بیان کیں، اور فرمایا ان سندوں کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔ مگر اس میں بیزار کی جگہ یہ الفاظ ہیں کہ ایسا شخص ہم میں سے نہیں ہے۔

ف: نوحہ کی حرمت کے ضمن میں ماتم اور تعزیہ داری کی تحقیق باب نمبر ۴۱ میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بَابُ بَيَانِ غِلَظِ تَحْرِيمِ النَّمِيمَةِ

## چغلخوری کی سخت ممانعت

۱۹۸- حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَسْمَاءَ الضُّبَعِيُّ قَالَا حَدَّثَنَا مَهْدِيٌّ وَهُوَ ابْنُ مَيْمُونٍ حَدَّثَنَا وَاصِلٌ الْأَحْدَبُ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ أَنَّهُ بَلَغَهُ أَنَّ رَجُلًا يَنُمُّ الْحَدِيثَ فَقَالَ حُذَيْفَةُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ نَمَّامٌ۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں انہیں معلوم ہوا کہ کوئی شخص لوگوں کی باتیں حاکم سے جا کر بیان کرتا ہے تو انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ چغلخور جنت میں داخل نہیں ہوگا۔

۱۹۹- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحٰقُ أَخْبَرَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ هَمَّامِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ كَانَ رَجُلٌ يَنْقُلُ الْحَدِيثَ إِلَى الْأَمِيرِ قَالَ وَكُنَّا جُلُوسًا فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ الْقَوْمُ هٰذَا مِمَّنْ يَنْقُلُ الْحَدِيثَ إِلَى الْأَمِيرِ قَالَ فَجَاءَ حَتّٰى جَلَسَ إِلَيْنَا فَقَالَ

ہمام بن حارث بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص لوگوں کی باتیں حاکم تک پہنچا دیتا تھا ایک دن ہم مسجد میں اس شخص کے بارے میں باتیں کر رہے تھے کہ وہ چغلخور ہے اچانک وہ بھی آ گیا اور ہمارے ساتھ مسجد میں بیٹھ گیا حضرت حذیفہ نے کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ چغلخور جنت میں نہیں جائے گا۔

حُذَيْفَةَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَتَّاتٌ ۔

۲۰۰- وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ وَوَكِيْعٌ عَنِ الْاَعْمَشِ ح وَحَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِيْمِيُّ وَاللَّفْظُ لَهٗ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ هَمَّامِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ كُنَّا جُلُوْسًا مَعَ حُذَيْفَةَ فِي الْمَسْجِدِ فَجَاءَ رَجُلٌ حَتّٰى جَلَسَ اِلَيْنَا فَقِيْلَ لِحُذَيْفَةَ اِنَّ هٰذَا يَرْفَعُ اِلَى السُّلْطَانِ اَشْيَاءَ فَقَالَ حُذَيْفَةُ اِرَادَةَ اَنْ يُّسْمِعَهٗ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَتَّاتٌ ۔

ہمام بن حارث بیان کرتے ہیں کہ ہم مسجد میں حضرت حذیفہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے اتنے میں ایک شخص آکر ہمارے پاس بیٹھ گیا لوگوں نے حضرت حذیفہ سے کہا یہ شخص لوگوں کی باتیں حاکم تک پہنچا دیتا ہے۔ حضرت حذیفہ نے اس کو سنانے کے لیے لوگوں سے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ چغلخور جنت میں نہیں جائے گا۔

## چغلی کی تعریف

قرآن مجید میں ہے:

ویل لکل ھمزۃ لمزۃ۔ (ھمزۃ: ۱)

ہر چغلخور اور طعنہ زن کے لیے تباہی ہے۔

چغلی کی تعریف یہ ہے:

نقل کلام الناس بعضھم الی بعض علی جھۃ الافساد بینھم۔

آپس میں فساد ڈالنے کے لیے بعض کی باتیں بعض دوسروں تک پہنچانا۔

علامہ یحیی بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام ابو حامد غزالی احیاء العلوم (ج ۳ ص ۱۵۲) میں فرماتے ہیں چغلی اس کو کہتے ہیں کہ ایک شخص کسی شخص سے جاکر یہ کہے کہ فلاں شخص تمہارے متعلق یہ کہہ رہا تھا اور وہ ایسی بات پہنچائے جس کا ظاہر کرنا ناپسند اور ناگوار ہو، اور عام ازیں کہ یہ اظہار صراحۃً کیا جائے یا اشارۃً اور کنایۃً، سو چغلی کی حقیقت یہ ہے کہ کسی کا راز افشاء کیا جائے، اور جس چیز کا اظہار کوئی شخص ناپسند کرتا ہے اس کا اظہار کیا جائے اور بتایا جائے کہ فلاں شخص فلاں کے متعلق یہ ناپسندیدہ اور ناگوار بات کہہ رہا تھا۔

## چغلی سننے والے پر چھ امور لازم ہیں

جس شخص کے سامنے چغلی کی جائے اس پر چھ باتیں لازم ہیں:

(۱) چغلی کرنے والے کی تصدیق نہ کرے، کیونکہ چغلی کرنے والا فاسق ہے۔

(۲)۔ چغلی کرنے والے کو چغلی کرنے سے منع کرے، اس کے سامنے چغلی کی قباحت بیان کرے اور اس کو نصیحت کرے۔

(۳)۔ اس سے بغض رکھے، کیونکہ چغلی کرنے والا اللہ تعالیٰ کے نزدیک مبغوض ہے اور جس سے اللہ تعالیٰ بغض رکھے اس سے بغض رکھنا چاہیے۔

(۴)۔ چغلی کی وجہ سے اپنے مسلمان بھائی سے بغض نہ رکھے۔

(۵)۔ اس شخص کی چغلی کی وجہ سے اس ہیں معاملہ کی تحقیق اور تجسس کرنے کا داعیہ نہیں ہونا چاہیے۔

(۶)۔ اس چغلی کو آگے نہ پھیلائے، مثلاً یہ نہ کہے کہ فلاں، فلاں کے متعلق یہ کہہ رہا تھا ورنہ وہ خود بھی چغلخور ہو جائے گا۔

## دفع فساد کے لیے کسی کی بات پہنچانے کا جواز

امام غزالی نے چغلی کے متعلق یہ جو کچھ بیان کیا ہے یہ اس وقت ہے جب اس میں کوئی مصلحت شرعیہ نہ ہو، اور اگر کوئی بات کسی تک پہنچانے میں کوئی مصلحت شرعیہ ہو تو پھر اس بات کا پہنچانا ممنوع نہیں ہے، مثلاً کسی شخص کو یہ بتائے کہ فلاں شخص تمہاری بے عزتی کرنے والا ہے، یا وہ تمہاری بیوی کی عزت پر حملہ کرنے والا ہے، یا وہ تمہارا مال لوٹ کرنے جانے والا ہے، یا اس قسم کی شر انگیز باتوں کو امام (حاکم) تک پہنچائے یا کسی صاحب منصب تک یہ بات پہنچائے کہ فلاں شخص ایسا کام کر رہا ہے یا ایسا منصوبہ بنا رہا ہے جس سے فساد برپا ہوگا اور تخریب کاری ہوگی اور صاحب منصب پر لازم ہے کہ اس معاملہ کی تحقیق اور چھان بین کرے اور فتنوں کا سد باب کرے اور اس قسم کے اور اس جیسے امور حرام نہیں ہیں، بلکہ فتنہ کی نوعیت کی اعتبار سے بعض صورتوں میں فتنہ کی خبر دینا واجب اور بعض صورتوں میں مستحب ہے۔[1]

حکومت نے جو جاسوسی نظام قائم کیا ہے وہ بھی اسی صورت پر محمول ہے، کیونکہ چغلی اس وقت ہوتی ہے جب فساد ڈالنے کے لیے کسی کی بات کسی کو پہنچائی جائے اور ان صورتوں میں فساد دور کرنے کے لیے کوئی بات پہنچائی جاتی ہے، اس کی پوری تفصیل اور تحقیق ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع میں بیان کردی ہے۔

## بَابُ بَيَانِ غِلَظِ تَحْرِيمِ إِسْبَالِ الْإِزَارِ وَالْمَنِّ بِالْعَطِيَّةِ وَتَنْفِيقِ السِّلْعَةِ بِالْحَلِفِ وَبَيَانِ الثَّلَاثَةِ الَّذِينَ لَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يَنْظُرُ إِلَيْهِمْ وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ

## لباس ٹخنوں سے نیچے لٹکانے والوں، احسان جتلانے والوں اور جھوٹی قسم کھا کر سودا بیچنے والوں سے اللہ تعالیٰ کے ناراض ہونے کا بیان

۲۰۱۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۲ ص ۷۱۔۷۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

سے عفو و درگذر کا بیان ہے، اور اپنے نیک اعمال کو یاد کرے، تاکہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ حسنِ ظن قائم ہو سکے، یہ امر بالاتفاق مستحب ہے، حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آنکھ بھر کر نہیں دیکھ سکتا تھا، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کس قدر تعظیم اور توقیر کرتے تھے، حضرت عمرو بن العاص نے اپنے جنازہ کے ساتھ نوحہ کرنے والی کو بھیجنے سے منع کیا کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرنے والے پر نوحہ کرنے سے منع فرمایا ہے، اور آگ بھیجنے سے بھی منع کیا کیونکہ اس کی بھی حدیث میں ممانعت ہے اور یہ زمانہ جاہلیت کا شعار ہے، نیز یہ بدشگونی کی وجہ سے مکروہ ہے۔

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے کہا میری قبر کے پاس اتنی دیر بیٹھنا جتنی دیر میں اونٹ ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کر دیا جاتا ہے، حتیٰ کہ میں تمہارے ساتھ مانوس ہو جاؤں، اور میں یہ بھی دیکھ لوں کہ میں اللہ تعالیٰ کے فرشتوں کو کیا جواب دیتا ہوں، اس میں فتنہ قبر کا ثبوت ہے، اور فرشتوں کے سوال کا ذکر ہے اور یہی اہل حق کا مذہب ہے اور دفن کے بعد کچھ دیر قبر کے پاس بیٹھنا مستحب ہے اور قبر کے پاس جو گفتگو کی جائے اس کو قبر والا سنتا ہے۔ [1]

## بَابُ[52] بَيَانِ حُكْمِ عَمَلِ الْكَافِرِ إِذَا أَسْلَمَ بَعْدَهُ

## اسلام لانے کے بعد کافر کے اعمال سابقہ کا حکم

۲۳۱- حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ حَكِيمَ بْنَ حِزَامٍ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ قَالَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَرَأَيْتَ أُمُورًا كُنْتُ أَتَحَنَّثُ بِهَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ هَلْ لِي فِيهَا مِنْ شَيْءٍ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَسْلَمْتَ عَلَى مَا أَسْلَفْتَ مِنْ خَيْرٍ وَالتَّحَنُّثُ التَّعَبُّدُ۔

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا مجھے یہ بتلایئے کہ میں نے زمانہ جاہلیت میں جو نیک کام کیے ہیں کیا مجھے ان نیکیوں پر اجر ملے گا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا زمانہ جاہلیت میں جن نیکیوں کی تم نے عادت ڈالی تھی وہ عادت اسلام میں بھی باقی رہے گی۔

---

۲۳۲- حَدَّثَنَا حَسَنٌ الْحُلْوَانِيُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ الْحُلْوَانِيُّ نَا وَقَالَ عَبْدٌ حَدَّثَنِي يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ نَا أَبِي عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ حَكِيمَ بْنَ حِزَامٍ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ قَالَ لِرَسُولِ اللَّهِ

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ یہ بتلایئے کہ میں نے زمانہ کفر میں جو صدقہ اور خیرات کی، غلاموں کو آزاد کیا، اور رشتہ داروں سے حسن سلوک کیا، کیا مجھے ان نیک کاموں پر آخرت میں اجر ملے گا،

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۷۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَیْ رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اُمُوْرًا كُنْتُ اَتَحَنَّثُ بِهَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ مِنْ صَدَقَةٍ اَوْ عَتَاقَةٍ اَوْ صِلَةِ رَحِمٍ اَفِيْهَا اَجْرٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَسْلَمْتَ عَلٰى مَا اَسْلَفْتَ مِنْ خَيْرٍ۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سابقہ نیکیوں سے ہی تم کو اسلام لانے کی توفیق ہوئی ہے۔

---

۲۳۳- وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا اَخْبَرَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حَكِيْمِ بْنِ حِزَامٍ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَشْيَاءَ كُنْتُ اَفْعَلُهَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ قَالَ هِشَامٌ يَعْنِيْ كُنْتُ اَتَبَرَّرُ بِهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَسْلَمْتَ عَلٰى مَا اَسْلَفْتَ لَكَ مِنَ الْخَيْرِ فَقُلْتُ فَوَاللّٰهِ لَا اَدَعُ شَيْئًا صَنَعْتُهُ فِي الْجَاهِلِيَّةِ اِلَّا فَعَلْتُ فِي الْاِسْلَامِ مِثْلَهُ۔

حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان نیکیوں کے بارے میں پوچھا جو میں نے زمانۂ جاہلیت میں کی تھیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان نیکیوں کی برکت کی وجہ سے ہی تم اسلام لائے ہو، میں نے کہا قسم بخدا میں ان نیک کاموں کو اسلام لانے کے بعد بھی کرتا رہونگا۔

---

۲۳۴- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ حَكِيْمَ بْنَ حِزَامٍ اَعْتَقَ فِي الْجَاهِلِيَّةِ مِائَةَ رَقَبَةٍ وَحَمَلَ عَلٰى مِائَةِ بَعِيْرٍ ثُمَّ اَعْتَقَ فِي الْاِسْلَامِ مِائَةَ رَقَبَةٍ وَحَمَلَ عَلٰى مِائَةِ بَعِيْرٍ ثُمَّ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِهِمْ۔

حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حکیم بن حزام نے زمانہ کفر میں سو غلام آزاد کیے اور سو اونٹ خیرات کیے، پھر اسلام لانے کے بعد دوبارہ سو غلام آزاد کیے اور سو اونٹ فی سبیل اللہ صدقہ کیے ۔۔۔ باقی حدیث حسب سابق ہے۔

---

## کافر کی نیکیوں پر اجر ملتا ہے نہ عذاب میں تخفیف ہوتی ہے

قرآن کریم اور احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ زمانہ کفر میں کی ہوئی نیکیاں اکارت ہو جاتی ہیں، اور ان پر آخرت میں کوئی اجر نہیں ملتا نہ ان کی وجہ سے عذاب میں کوئی تخفیف ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلناہ ھباء منثورا۔ (فرقان: ۲۳)

کفار ہمارے پاس جو بھی اعمال لے کر آئیں گے ہم ان کو (فنا میں) بکھرے غبار کے ذرے بنادیں گے

من یکفر بالایمان فقد حبط عملہ۔

جس نے ایمان (لانے) سے انکار کیا اس کا عمل ضائع

(مائدہ: ۷۲) کر دیا جائے گا۔

اس کے علاوہ فرمایا:

فلا یخفف عنہم العذاب ولا ھم ینصرون (بقرہ: ۸۶) کفار کے عذاب میں تخفیف ہوگی اور نہ ان کی مدد کی جائے گی۔

نیز حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ ابن جدعان زمانہ جاہلیت میں نیک کام کرتا تھا آیا اس کو آخرت میں اجر ملے گا؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں! کیونکہ اس نے ایک دن بھی اللہ تعالیٰ سے معافی نہیں مانگی[1]

تاہم یہ معاملہ بطور عدل ہے لیکن اگر اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے کسی کافر کو اسلام لانے کے بعد اس کے زمانہ کفر کی نیکیوں پر اجر عطا فرماتا ہے یا کسی کافر کی نیکیوں کے عوض اس کے عذاب میں تخفیف کر دے تو یہ ممکن ہے۔ چنانچہ ابولہب اور ابوطالب کے عذاب میں تخفیف اسی جہت سے ہے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ قرابت اور حسن سلوک کی وجہ سے ابوطالب اور ابولہب کو عام قاعدہ سے مستثنیٰ کر لیا گیا۔

## بَابٌ صِدْقِ الْاِیْمَانِ وَاِخْلَاصِہٖ

## ایمان میں صدق اور اخلاق

۲۳۵ ۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ اِدْرِیْسَ وَاَبُوْ مُعَاوِیَةَ وَوَکِیْعٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاھِیْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَ لَمَّا نَزَلَتِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ شَقَّ ذٰلِکَ عَلٰی اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَقَالُوْا اَیُّنَا لَا یَظْلِمُ نَفْسَہٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ لَیْسَ ھُوَ کَمَا تَظُنُّوْنَ اِنَّمَا ھُوَ کَمَا قَالَ لُقْمَانُ لِاِبْنِہٖ یٰبُنَیَّ لَا تُشْرِکْ بِاللّٰہِ اِنَّ الشِّرْکَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی (ترجمہ) "جن مومنین نے اپنے ایمان کے ساتھ بالکل ظلم نہیں کیا (انھی کو نجات ہوگی)" تو صحابہ کرام اس آیت سے بہت پریشان ہوئے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا ہم میں سے کون شخص (معصیت کر کے) ظلم نہیں کرتا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس آیت کا یہ مطلب نہیں ہے بلکہ اس آیت میں ظلم بمعنی شرک ہے جس طرح حضرت لقمان نے اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا اے بیٹے! اللہ تعالےٰ کے ساتھ شرک نہ کرنا کیونکہ شرک کرنا ظلم عظیم ہے۔

۲۳۶ ۔ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ وَعَلِیُّ بْنُ خَشْرَمٍ قَالَا اَخْبَرَنَا عِیْسٰی وَھُوَ ابْنُ یُوْنُسَ ح وَحَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِیْمِیُّ قَالَ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے بتلایا کہ اس سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۱۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

أَخْبَرَنَا ابْنُ مُسْهِرٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا ابْنُ إِدْرِيسَ كُلُّهُمْ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ ابْنُ إِدْرِيسَ حَدَّثَنِيهِ أَوَّلًا أَبِي عَنْ أَبَانَ بْنِ تَغْلِبَ عَنِ الْأَعْمَشِ ثُمَّ سَمِعْتُهُ مِنْهُ۔

## حدیث الباب کی تشریح

ظلم کا معنی ہے:

وضع الشیء فی غیر محلہ۔ کسی چیز کو اس کی جگہ کے غیر میں رکھنا۔

اور کسی مستحب اور اولیٰ کام کے خلاف بھی کیا جائے مثلاً مسجد میں داخل ہوتے وقت پہلے بایاں پیر داخل کرے یا مسجد سے خارج ہوتے وقت پہلے دایاں پیر نکالے تو یہ بھی ظلم ہے تو جب یہ آیت نازل ہوئی:

الذین آمنوا ولم یلبسوا ایمانہم بظلم اولئک لہم الامن وہم مہتدون۔ (الانعام: ۸۲)

جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے اپنے ایمان کو ظلم کے ساتھ نہیں ملایا ان ہی کے لیے بے خوفی ہے اور وہی ہدایت یافتہ ہیں۔

تب صحابہ کرام پر یہ آیت شاق گذری، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بتلایا کہ یہاں ظلم اپنے اطلاق اور عموم پر محمول نہیں ہے بلکہ اس سے مراد مقید ہے یعنی شرک۔ کیونکہ ظلم کا معنی ہے کسی چیز کو غیر محل میں رکھنا اور سب سے بڑا ظلم یہ ہے کہ عبادت کو غیر محل میں رکھا جائے اور اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کی عبادت کی جائے۔

## بَابُ بَيَانِ تَجَاوُزِ اللهِ تَعَالَى عَنْ حَدِيثِ النَّفْسِ وَالْخَوَاطِرِ بِالْقَلْبِ إِذَا لَمْ تَسْتَقِرَّ وَبَيَانِ أَنَّهُ سُبْحَانَهُ تَعَالَى لَمْ يُكَلِّفْ إِلَّا مَا يُطَاقُ وَبَيَانِ حُكْمِ الْهَمِّ بِالْحَسَنَةِ وَبِالسَّيِّئَةِ

## حدیث نفس اور خواطر سے درگذر کرنے اور نیکی اور بدی کے "ہم" کے حکم کا بیان

۲۳۷- حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمِنْهَالِ الضَّرِيرُ وَأُمَيَّةُ بْنُ بِسْطَامَ الْعَيْشِيُّ وَاللَّفْظُ لِأُمَيَّةَ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا رَوْحٌ وَهُوَ ابْنُ الْقَاسِمِ عَنِ الْعَلَاءِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ لَمَّا أُنْزِلَتْ عَلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِلَّهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ وَإِنْ تُبْدُوا مَا فِي أَنْفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللهُ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَشَاءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَشَاءُ وَاللهُ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ قَالَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی: (ترجمہ) "آسمانوں اور زمینوں میں جو کچھ ہے سب اللہ تعالیٰ کی ملکیت ہے اور جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے تم اس کو چھپاؤ یا ظاہر کرو اللہ تعالیٰ اس کا حساب لے گا اور جس کو چاہے گا بخش دے گا اور جسے چاہے گا عذاب دے گا اور اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے"، تو صحابہ کرام پریشان ہو گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر

فَاشْتَدَّ ذٰلِكَ عَلٰى أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ — صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فَأَتَوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ ثُمَّ بَرَكُوْا عَلَى الرُّكَبِ فَقَالُوْا أَيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ كُلِّفْنَا مِنَ الْأَعْمَالِ مَا نُطِيْقُ الصَّلٰوةَ وَالصِّيَامَ وَالْجِهَادَ وَالصَّدَقَةَ وَقَدْ أُنْزِلَتْ عَلَيْكَ هٰذِهِ الْآيَةُ وَلَا نُطِيْقُهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَتُرِيْدُوْنَ أَنْ تَقُوْلُوْا كَمَا قَالَ أَهْلُ الْكِتَابَيْنِ مِنْ قَبْلِكُمْ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا بَلْ قُوْلُوْا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيْرُ قَالُوْا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيْرُ فَلَمَّا اقْتَرَأَهَا الْقَوْمُ وَذَلَّتْ بِهَا أَلْسِنَتُهُمْ أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فِيْ إِثْرِهَا آمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ آمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيْرُ فَلَمَّا فَعَلُوْا ذٰلِكَ نَسَخَهَا اللّٰهُ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَّسِيْنَا أَوْ أَخْطَأْنَا قَالَ نَعَمْ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا قَالَ نَعَمْ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ قَالَ نَعَمْ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا أَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ قَالَ نَعَمْ۔

ہوئے اور زانو ادب تہ کر کے بیٹھ گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ہمیں ان کاموں کا مکلف کیا گیا جو ہماری طاقت میں تھے، جیسے نماز، روزہ، جہاد اور صدقہ اور اب آپ پر یہ آیت نازل ہوئی ہے جس میں مذکور حکم کی ہم طاقت نہیں رکھتے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم پچھلی امتوں کی طرح یہ کہنا چاہتے ہو؟ ہم نے اللہ تعالیٰ کے احکام سنے اور نافرمانی کی" بلکہ تم کہو! "اے اللہ ہم نے تیرا حکم سنا اور اس کی اطاعت کی اے رب ہمیں بخشش دے ہم نے تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے۔" یہ سن کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کہنے لگے ہم نے سنا اور اطاعت کی اے رب ہمیں بخشش دے ہم نے تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے، جب صحابہ کرام یہ کہہ چکے تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی (ترجمہ) "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مومنین ان چیزوں پر ایمان لائے جو ان کے رب کی طرف سے نازل ہوئیں اور سب اللہ تعالیٰ، اس کے تمام فرشتوں، اس کی تمام کتابوں اور اس کے تمام رسولوں پر ایمان لائے، اور انھوں نے کہا ہم ان میں سے کسی رسول پر (ایمان لانے میں) فرق نہیں کرتے، اور انھوں نے کہا ہم نے سنا اور اطاعت کی، اے ہمارے رب ہمیں معاف فرما ہم نے تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے، جب صحابہ کرام نے اللہ کے احکام کو مان لیا تو پھر اللہ تعالیٰ نے پچھلی آیت کے حکم کو منسوخ کر کے یہ آیت نازل فرمائی: (ترجمہ) "اللہ تعالیٰ کسی شخص کو اس کی طاقت سے زیادہ مکلف نہیں کرتا۔ ہر شخص کے نیک عمل اس کو نفع دیں گے اور بدعمل اس کے لیے نقصان دہ ہوں گے۔ اے ہمارے رب! ہماری بھول یا خطا پر ہم سے مواخذہ نہ کرنا۔" (اللہ تعالیٰ نے فرمایا اچھا) اے ہمارے

رب ہمیں ایسے سخت احکام کا مکلف نہ کرنا جن احکام کا پچھلی امتوں کو مکلف کیا تھا" (اللہ تعالیٰ نے فرمایا اچھا) "اے ہمارے رب ہم کو ہماری طاقت سے زیادہ احکام کا مکلف نہ کرنا (اللہ تعالیٰ نے فرمایا اچھا)" ہمیں معاف فرما، بخش دے، ہم پر رحم فرما، تو ہی ہمارا مالک ہے ہماری کفار کے خلاف مدد فرما۔" (اللہ تعالیٰ نے فرمایا اچھا)۔

---

۲۳۸ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ وَإِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَاللَّفْظُ لِأَبِي بَكْرٍ قَالَ إِسْحَقُ أَخْبَرَنَا وَقَالَ الْآخَرَانِ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ آدَمَ بْنِ سُلَيْمَانَ مَوْلَى خَالِدٍ قَالَ سَمِعْتُ سَعِيدَ بْنَ جُبَيْرٍ يُحَدِّثُ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ ﴿وَإِنْ تُبْدُوا مَا فِي أَنْفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللَّهُ﴾ قَالَ دَخَلَ قُلُوبَهُمْ مِنْهَا شَيْءٌ لَمْ يَدْخُلْ قُلُوبَهُمْ مِنْ شَيْءٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَسَلَّمْنَا قَالَ فَأَلْقَى اللَّهُ تَعَالَى الْإِيمَانَ فِي قُلُوبِهِمْ فَأَنْزَلَ اللَّهُ ﴿لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِنْ نَسِينَا أَوْ أَخْطَأْنَا﴾ قَالَ قَدْ فَعَلْتُ ﴿رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِنَا﴾ قَالَ قَدْ فَعَلْتُ ﴿وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا أَنْتَ مَوْلَانَا﴾ قَالَ قَدْ فَعَلْتُ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب یہ آیت نازل ہوئی (ترجمہ:) "جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے تم اس کو چھپاؤ یا ظاہر کرو اللہ تعالیٰ اس سب کا حساب لے گا" تو صحابہ کے دلوں میں ایسا خوف پیدا ہوا جو اس سے پہلے نہیں پیدا ہوا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ سے فرمایا یوں کہو "ہم نے سنا، اطاعت کی اور مان لیا" پس اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں میں ایمان کو راسخ کر دیا اور یہ آیت نازل فرمائی: اللہ تعالیٰ کسی شخص کو اس کی طاقت سے زیادہ مکلف نہیں کرتا، ہر شخص کو اس کے نیک اعمال پر ثواب ملے گا اور بد اعمال پر عذاب ہوگا اے ہمارے رب اگر ہم بھول جائیں یا ہم سے خطا ہو جائے تو اس پر مواخذہ نہ فرمانا" (اللہ تعالیٰ نے فرمایا ایسا کر دیا) اے ہمارے رب اور ہم کو ایسے سخت احکام نہ دینا جیسے تو نے پہلی امتوں کو دیئے تھے (اللہ تعالیٰ نے فرمایا میں نے ایسا کر دیا)" اے اللہ! ہمارے گناہ معاف فرما، ہمیں بخش دے، ہم پر رحم فرما تو ہی ہمارا مالک ہے (اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں نے ایسا کر دیا)

۲۳۹ - حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ الْغُبَرِيُّ وَاللَّفْظُ لِسَعِيدٍ قَالُوا حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ زُرَارَةَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے میری امت سے حدیث نفس کو معاف کر دیا۔

بْنِ اَوْفٰى عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَجَاوَزَ لِاُمَّتِىْ مَا حَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَا لَمْ يَتَكَلَّمُوْا اَوْ يَعْمَلُوْا بِهٖ۔

جب تک وہ اس کے مطابق کلام یا عمل نہ کریں۔

۲۳۰۔ حَدَّثَنِىْ عَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ قَالَ نَا عَلِىُّ بْنُ مُسْهِرٍ وَعَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ مُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا ابْنُ اَبِىْ عَدِىٍّ كُلُّهُمْ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِىْ عَرُوْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰى عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ تَجَاوَزَ لِاُمَّتِىْ عَمَّا حَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَا لَمْ تَعْمَلْ اَوْ تَتَكَلَّمْ بِهٖ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے میری امت کے لیے "حدیث نفس" کو معاف فرما دیا جب تک کہ وہ اس کا قول یا اس پر عمل نہ کریں۔

۲۳۱۔ وَحَدَّثَنِىْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا وَكِيْعٌ قَالَ نَا مِسْعَرٌ وَهِشَامٌ ح وَحَدَّثَنِىْ اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ اَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِىٍّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ شَيْبَانَ جَمِيْعًا عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

امام مسلم نے ایک اور سند ذکر کر کے بیان فرمایا کہ اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

۲۳۲۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَاللَّفْظُ لِاَبِىْ بَكْرٍ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا سُفْيٰنُ وَقَالَ الْاٰخَرَانِ نَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ اَبِى الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ اِذَا هَمَّ عَبْدِىْ بِسَيِّئَةٍ فَلَا تَكْتُبُوْهَا عَلَيْهِ فَاِنْ عَمِلَهَا فَاكْتُبُوْهَا سَيِّئَةً وَاِذَا هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا فَاكْتُبُوْهَا حَسَنَةً فَاِنْ عَمِلَهَا فَاكْتُبُوْهَا عَشْرًا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ (فرشتوں سے) فرماتا ہے کہ جب میرا بندہ کسی گناہ کا "ہم" کرتا ہے تو اس کو اس کے نامہ اعمال میں مت لکھو اگر وہ اس پر عمل کرے تو ایک گناہ لکھ دو اور اگر وہ نیکی کا "ہم" کرے اور اس نیکی کو نہ کرے تو اس کی ایک نیکی لکھ دو اور اگر اس کے مطابق عمل کرے تو دس نیکیاں لکھ دو۔

۲۳۳۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَابْنُ حُجْرٍ قَالُوْا نَا اِسْمٰعِيْلُ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ عَنِ الْعَلَاءِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِىْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جب میرا بندہ کسی نیکی کا "ہم" کرتا ہے اور اس پر

هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ إِذَا هَمَّ عَبْدِي بِحَسَنَةٍ وَلَمْ يَعْمَلْهَا كَتَبْتُهَا لَهُ حَسَنَةً فَإِنْ عَمِلَهَا كَتَبْتُهَا عَشْرَ حَسَنَاتٍ إِلَى سَبْعِ مِائَةِ ضِعْفٍ وَإِذَا هَمَّ بِسَيِّئَةٍ وَلَمْ يَعْمَلْهَا لَمْ أَكْتُبْهَا عَلَيْهِ فَإِنْ عَمِلَهَا كَتَبْتُهَا سَيِّئَةً وَاحِدَةً۔

عمل نہیں کرتا تو میں اس کی ایک نیکی لکھ دیتا ہوں، اور اگر وہ اس کے مطابق عمل کر لیتا ہے تو میں اس کی دس سے لے کر سات سو تک نیکیاں لکھ دیتا ہوں اور جب وہ گناہ کا "ہم" کرے اور اس پر عمل نہ کرے تو اس کو نہیں لکھتا اور اگر اس پر عمل کرے تو ایک گناہ لکھ دیتا ہوں۔

---

٢٣٣۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُو هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ أَحَادِيثَ مِنْهَا فَقَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ إِذَا تَحَدَّثَ عَبْدِي بِأَنْ يَعْمَلَ حَسَنَةً فَأَنَا أَكْتُبُهَا لَهُ حَسَنَةً مَا لَمْ يَعْمَلْ فَإِذَا عَمِلَهَا فَأَنَا أَكْتُبُهَا بِعَشْرِ أَمْثَالِهَا وَإِذَا تَحَدَّثَ بِأَنْ يَعْمَلَ سَيِّئَةً فَأَنَا أَغْفِرُهَا لَهُ مَا لَمْ يَعْمَلْهَا فَإِذَا عَمِلَهَا فَأَنَا أَكْتُبُهَا لَهُ بِمِثْلِهَا وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَتِ الْمَلَائِكَةُ رَبِّ ذَاكَ عَبْدُكَ يُرِيدُ أَنْ يَعْمَلَ سَيِّئَةً وَهُوَ أَبْصَرُ بِهٖ فَقَالَ ارْقُبُوهُ فَإِنْ عَمِلَهَا فَاكْتُبُوهَا لَهُ بِمِثْلِهَا وَإِنْ تَرَكَهَا فَاكْتُبُوهَا لَهُ حَسَنَةً إِنَّمَا تَرَكَهَا مِنْ جَرَّايَ وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا أَحْسَنَ أَحَدُكُمْ إِسْلَامَهُ فَكُلُّ حَسَنَةٍ يَعْمَلُهَا تُكْتَبُ بِعَشْرِ أَمْثَالِهَا إِلَى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ وَكُلُّ سَيِّئَةٍ يَعْمَلُهَا تُكْتَبُ لَهُ بِمِثْلِهَا

ہمام بن منبہ کہتے ہیں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایات کا "تذکرہ" کر رہے تھے، ان میں سے ایک روایت یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جب میرا بندہ کسی نیکی کے لیے "حدیث نفس" کرتا ہو تو جب تک وہ اس نیکی کو نہیں کرتا میں اس کی ایک نیکی لکھتا ہوں، اور جب وہ اس نیکی کو کر لیتا ہے تو میں اس کی دس نیکیاں لکھ دیتا ہوں اور جب وہ کسی گناہ کے لیے حدیث نفس کرتا ہے تو جب تک وہ اس پر عمل نہ کرے میں بخشش دیتا ہوں اور جب وہ گناہ کر لیتا ہے تو میں اس کا ایک گناہ لکھ لیتا ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فرشتے کہتے ہیں کہ اے رب! تیرا فلاں بندہ گناہ کا ارادہ رکھتا ہے (حالانکہ اللہ تعالیٰ کو اس بات کا خوب علم ہوتا ہے) اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتا ہے انتظار کرو اگر وہ گناہ کرے تو ایک گناہ لکھ دو۔ اور اگر گناہ نہ کرے تو اس کے بدلہ میں ایک نیکی لکھ دو کیونکہ اس نے گناہ کو صرف میرے خوف کی وجہ سے چھوڑا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی شخص صدق دل سے اسلام قبول کرتا ہے تو اس کی ایک نیکی کو دس سے لے کر سات سو تک لکھا جاتا ہے اور اس کا گناہ صرف ایک ہی لکھا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ اللہ تعالیٰ سے واصل ہو جاتا ہے۔

حَتّٰى يَلْقَى اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ ۔

۲۲۵ - وَحَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَ نَا اَبُوْ خَالِدٍ الْاَحْمَرُ عَنْ هِشَامٍ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كُتِبَتْ لَهٗ حَسَنَةٌ وَمَنْ هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَعَمِلَهَا كُتِبَتْ لَهٗ اِلٰى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ وَمَنْ هَمَّ بِسَيِّئَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا لَمْ تُكْتَبْ وَاِنْ عَمِلَهَا كُتِبَتْ ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے نیکی کا "ھم" کیا اور نیکی نہیں کی تو اس کی ایک نیکی لکھ دی جاتی ہے اور جس نے نیکی کا "ہم" کیا اور نیکی کر لی تو اس کے لیے سات سو نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں، اور جس نے گناہ کا "ہم" کیا اور اس پر عمل نہیں کیا اس کا گناہ نہیں لکھا جاتا اور اگر وہ گناہ کر لے تو ایک گناہ لکھ دیا جاتا ہے۔

۲۲۶ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوْخَ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَارِثِ عَنِ الْجَعْدِ اَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ نَا اَبُوْ رَجَاءٍ الْعُطَارِدِيُّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِيْمَا يَرْوِيْ عَنْ رَبِّهٖ عَزَّ وَجَلَّ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى كَتَبَ الْحَسَنَاتِ وَالسَّيِّئَاتِ ثُمَّ بَيَّنَ ذٰلِكَ فَمَنْ هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كَتَبَهَا اللّٰهُ عِنْدَهٗ حَسَنَةً كَامِلَةً فَاِنْ هَمَّ بِهَا فَعَمِلَهَا كَتَبَهَا اللّٰهُ عِنْدَهٗ عَشْرَ حَسَنَاتٍ اِلٰى سَبْعِمِائَةِ ضِعْفٍ اِلٰى اَضْعَافٍ كَثِيْرَةٍ وَاِنْ هَمَّ بِسَيِّئَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كَتَبَهَا اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ عِنْدَهٗ حَسَنَةً كَامِلَةً وَاِنْ هَمَّ بِهَا فَعَمِلَهَا كَتَبَهَا اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ سَيِّئَةً وَّاحِدَةً ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نیکیوں اور گناہوں کو لکھ لیتا ہے۔ پھر ان کی تفصیل بیان فرمائی کہ جو شخص نیکی کا "ہم" کرے اور اس پر عمل نہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی ایک کامل نیکی لکھ لیتا ہے اور اگر وہ اس نیکی کو کرے تو وہ اس کی ایک نیکی دس سے لے کر سات سو تک بلکہ اس سے بھی کئی گناہ زائد لکھ دیتا ہے اور اگر وہ گناہ کا "ہم" کرے اور گناہ نہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے ایک کامل نیکی لکھ دیتا ہے اور اگر گناہ کرے تو اللہ تعالیٰ صرف ایک گناہ لکھتا ہے۔

۲۲۷ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ نَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنِ الْجَعْدِ اَبِيْ عُثْمَانَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ عَبْدِ الْوَارِثِ وَزَادَ اَوْ مَحَاهَا اللّٰهُ وَلَا يَهْلِكُ عَلَى اللّٰهِ اِلَّا هَالِكٌ ۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ یہ روایت ذکر کی ہے جس میں یہ اضافہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس گناہ کو بھی مٹا دے گا اور عذاب میں وہی شخص مبتلا ہو گا جو دیدہ دلیری سے گناہ کرتا ہو۔

## ھم اور عزم کی تعریفیں اور ان کا شرعی حکم

حدیث نمبر ۲۴۴ میں ہے: اللہ تعالیٰ نے فرمایا جب میرا بندہ گناہ کا "ہم" (ارادہ) کرتا ہے تو اس کا وہ گناہ اس وقت تک نہیں لکھا جاتا جب تک کہ وہ اس کا ارتکاب نہ کرلے اور اگر نیکی کا "ہم" (ارادہ) کرتا ہے اور نیکی نہیں کرتا تو اس کی ایک نیکی لکھ دی جاتی ہے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام مازری نے کہا قاضی ابوبکر بن الطیب کا مذہب یہ ہے کہ جس نے دل سے معصیت کا عزم کیا وہ اپنے اعتقاد اور عزم میں گنہ گار ہوگا، اور اگر اس نے معصیت کا عزم نہیں کیا وہ معصیت صرف اس کے ذہن میں آئی اور اس کا ذہن میں استقرار نہیں ہوا تو یہ "ہم" ہے اور ہم اور عزم میں فرق کیا جاتا ہے (اگر کسی کام میں راجح جانب کرنے کی ہو اور مرجوح سا خیال نہ کرنے کا ہو تو یہ "ہم" ہے اور اگر کام نہ کرنے کی مرجوح جانب بھی ختم ہو جائے اور اس کام کو کرنے کا سو فی صد ارادہ ہو جائے خواہ نفع ہو یا نقصان تو اس کو عزم کہتے ہیں) بہت سے فقہاء اور محدثین نے اس قاعدہ کی مخالفت کی ہے اور ظاہر حدیث پر عمل کیا ہے۔

قاضی عیاض نے کہا کہ عامۃ السلف، فقہاء اور محدثین کا وہی مذہب ہے جو قاضی ابوبکر کا مذہب ہے کیونکہ احادیث اس پر دلالت کرتی ہیں کہ دل کے عمل پر بھی مواخذہ ہوتا ہے لیکن انہوں نے کہا ہے کہ اگر برائی کا عزم کرے تو ایک برائی لکھ لی جاتی ہے اور اگر برائی کا "ہم" کرے تو برائی نہیں لکھی جاتی کیونکہ "ہم" کے بعد عمل نہیں کیا جاتا اگرچہ یہ ضروری نہیں کہ عمل نہ کرنے کی وجہ خوف الہٰی ہو لیکن نفس اصرار اور عزم معصیت ہے اس لیے عزم کے بعد ایک معصیت لکھ دی جاتی ہے اور اگر عزم کے بعد اس پر عمل کر لیا تو دوسری معصیت لکھ لی جائے گی اور اگر اس نے عزم معصیت کے بعد خدا کے خوف سے اس معصیت کو ترک کر دیا تو ایک نیکی لکھ دی جائیگی۔ معصیت کے "ہم" کے بعد معصیت نہیں لکھی جاتی کیونکہ "ہم" میں نفس اپنے آپ کو اس معصیت پر آمادہ نہیں کرتا، نہ اس کا عقد، عزم اور نیت کرتا ہے، متکلمین نے اس میں بحث کی ہے کہ جب وہ اس معصیت کو خوف خدا کے علاوہ کسی اور وجہ سے ترک کرے، مثلاً لوگوں کے خوف کی وجہ سے ترک کرے تو اس کی نیکی لکھی جائے گی یا نہیں، بعض علماء نے کہا اب اس کی نیکی نہیں لکھی جائے گی، لیکن یہ قول ضعیف ہے۔ [1]

قرآن مجید کی نصوص قطعیہ اور احادیث صریحہ سے یہ ثابت ہے کہ معصیت کے عزم، عقد اور گناہ کی نیت سے مواخذہ ہوتا ہے خواہ اس پر عمل کیا جائے یا نہیں۔

قرآن مجید میں ہے:

ان الذین یحبون ان تشیع الفاحشۃ فی الذین اٰمنوا لھم عذاب الیم فی الدنیا والاٰخرۃ۔
(النور: ۱۹)

بے شک جو لوگ یہ پسند کرتے ہیں کہ مسلمانوں میں بے حیائی کی بات پھیلے ان کے لیے دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب ہے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۷۸ - ۷۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

اس آیت میں صرف دل کے عمل پر عذاب کی وعید ہے۔

یا یھا الذین امنوا اجتنبوا کثیرا من الظن ان بعض الظن اثم۔ (حجرات: ۱۲)

اے ایمان والو! بہت سے گمانوں سے بچو، بے شک بعض گمان گناہ ہیں۔

اس آیت میں بدگمانی کو گناہ قرار دیا ہے اور وہ دل اور ذہن کا فعل ہے۔

ولا تعزموا عقدۃ النکاح۔ (بقرۃ: ۲۳۵)

(اور عدت کے دوران) اس سے عقد نکاح کا عزم نہ کرو۔

اس آیت میں عزم سے منع کیا گیا ہے اور عزم دل کا فعل ہے اور عدت میں کسی عورت سے نکاح کا عزم کرنا گناہ کبیرہ ہے۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی بکرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا التقی المسلمان بسیفیھما فالقاتل والمقتول فی النار قلت یا رسول اللہ ھذا القاتل فما بال المقتول قال انہ کان حریصا علی قتل صاحبہ۔ [1]

حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب دو مسلمان تلواروں سے مقابلہ کرتے ہیں، تو قاتل اور مقتول دونوں دوزخی ہیں، میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! یہ قاتل تو ہوا، مقتول کا کیا گناہ ہے؟ آپ نے فرمایا وہ بھی اپنے مقابل کے قتل پر حریص تھا۔

اس حدیث سے بھی یہ واضح ہوا کہ جس طرح مسلمان کو قتل کرنا گناہ کبیرہ ہے اسی طرح مسلمان کو قتل کرنے کا عزم کرنا بھی گناہ ہے۔

قرآن مجید اور حدیث شریف کی تصریحات کے علاوہ مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ حسد کرنا، مسلمانوں کو حقیر جاننا اور ان سے کینہ اور بغض رکھنا حرام ہے، اور یہ تمام دل کے افعال ہیں، ان دلائل سے یہ واضح ہو گیا کہ معصیت کا عزم بھی معصیت ہے خواہ اس عزم کے بعد معصیت کا ارتکاب کرے یا نہ کرے، البتہ معصیت کا "ہم" معصیت نہیں ہے۔

"ہم" اور "عزم" کی مزید وضاحت کے لیے یہ جاننا چاہیے کہ ذہن میں وارد ہونے والے امور کی پانچ قسمیں ہیں:

علامہ احمد صاوی مالکی لکھتے ہیں:

۱۔ ہاجس: اچانک کسی چیز کا خیال آئے۔

۲۔ خاطر: کسی چیز کا بار بار خیال آئے۔

۳۔ حدیث نفس: جس چیز کا خیال آئے ذہن اس کی طرف راغب ہو اور اس کے حصول کے لیے منصوبہ بنائے۔

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

۴۔ ”ہم“: بہ غالب جانب اس چیز کو حاصل کرنے کی ہو اور مغلوب سا خیال ہو کہ اس کو حاصل نہ کیا جائے، کیونکہ ہو سکتا ہے اس سے ضرر ہو۔

۵۔ عزم: مغلوب جانب بھی زائل ہو جائے اور اس چیز کے حصول کا پختہ ارادہ ہو، وہ اپنے نفس کو اس کے حصول پر آمادہ کرلے اور اس کی نیت کرلے۔

اگر کسی شخص کے ذہن میں خیال آئے تو ہاجس، خاطر، حدیث نفس اور ہم کے مرتبہ میں اس سے مواخذہ نہیں ہوتا البتہ اگر گناہ کا عزم کرلے تو وہ مستحق مواخذہ ہے، خواہ اس کے بعد گناہ کا فعل نہ کرے۔ [1]

اس کی تفصیل یہ ہے کہ کسی انسان کا کوئی دشمن ہو اور ایک دن اس کے ذہن میں اچانک اس کو قتل کرنے کا خیال آئے تو یہ ہاجس ہے، اور اگر بار بار اس کو قتل کرنے کا خیال آئے تو یہ خاطر ہے اور جب اس کا ذہن اس کے قتل کی طرف راغب ہو اور وہ اس کے قتل کا منصوبہ بنائے کہ اس کو مثلاً پستول سے قتل کرے گا اور فلاں جگہ سے پستول کو حاصل کرے گا تو یہ حدیث نفس ہے، اور جب وہ اس کو قتل کرنے کا ارادہ کرے اور غالب جانب اس کو قتل کرنے کی ہو لیکن مغلوب سا یہ خیال ہو کہ وہ کہیں پکڑا نہ جائے اس لیے نہ قتل کرے تو بہتر ہے تو یہ ہم ہے اور جب یہ مغلوب جانب بھی زائل ہو جائے اور وہ یہ طے کرلے کہ اس کو قتل کرنا ہے خواہ وہ پکڑا جائے اور اس کے بدلہ میں قتل کیوں نہ کر دیا جائے اور اس کو قتل کرنے کی نیت — کرے تو یہ عزم ہے پہلے چار مرتبوں پر اس سے مواخذہ نہیں ہوگا لیکن جب وہ قتل کرنے کا عزم کرلے گا تو اس عزم پر مواخذہ ہوگا خواہ اس نے قتل نہ کیا ہو، مثلاً وہ شخص اس کو قتل کرنے گیا لیکن جب وہ اس کے گھر گیا تو معلوم ہوا کہ وہ اپنی طبعی موت سے ابھی ابھی مرا ہے، اب ہر چند کہ اس نے قتل نہیں کیا لیکن اس نے بہر حال اس کو قتل کرنے کی نیت کی تھی اس لیے اس نیت کی وجہ سے اس کی گرفت ہوگی۔

ہاجس، خاطر اور حدیث نفس کے مرتبہ میں معصیت پہلی امتوں پر بھی معاف تھی اور اس امت پر بھی معاف ہے، لیکن پچھلی امتوں کا ”ہم“ پر مواخذہ ہوتا تھا اس امت پر ”ہم“ معاف ہے البتہ اگر معصیت کا عزم کر لیا جائے تو اس امت پر بھی مواخذہ ہوگا۔

معصیت کی حدیث نفس مذموم ہے اور نیکی کی حدیث نفس جائز بلکہ مستحسن ہے خواہ حالت نماز ہو۔

امام بخاری بیان کرتے ہیں:

قال عمر انی لاجھز جیشی وانا فی الصلوۃ [2]

حضرت عمر نے کہا میں نماز کی حالت میں لشکر کی صفیں مرتب کرتا رہتا ہوں۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ دینی امور کے متعلق نماز میں سوچ و بچار اور غور و فکر کرنا جائز ہے۔

## دس سے لے کر سات سو گنا اور اس سے بھی زیادہ اجر عطا فرمانے کی تحقیق

اسی حدیث میں ہے جب بندہ نیکی کرتا

۱۔ علامہ احمد صاوی مالکی، تفسیر الصاوی ج ۱ ص ۹۹، مطبوعہ دار احیاء الکتب العربیہ مصر

۲۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۶۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

ہے تو میں اس کے لیے دس سے لے کر سات سو تک نیکیاں لکھ دیتا ہوں۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے جزاء اور سزا کے جو مراتب بیان فرمائے ہیں ان کی تفصیل یہ ہے:

۱- من جاء بالحسنة فله عشر امثالها ومن جاء بالسيئة فلا يجزى الا مثلها۔ (انعام: ۱۶۰)

جو شخص ایک نیکی کرے اس کے لیے دس گنا اجر ہے اور جو ایک گناہ کرے تو اس کے لیے ایک گناہ ہی کی سزا ملتی ہے۔

۲- مثل الذين ينفقون اموالهم فی سبيل الله كمثل حبة انبتت سبع سنابل فی كل سنبلة مائة حبة۔ (بقرہ: ۲۶۱)

جو لوگ اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں ان کی مثال ایسی ہے جیسے ایک دانہ سات خوشے اگائے اور ہر خوشے میں ایک سو دانے ہوں (یعنی اس کے لیے سات سو گنا اجر ہے)۔

۳- انما يوفی الصابرون اجرهم بغير حساب۔ (زمر: ۱۰)

صبر کرنے والوں کو پورا اجر بغیر حساب کے ہی دیا جائے گا۔

اجر کے ان مراتب میں اس طرح تطبیق دی جا سکتی ہے کہ عبادات بدنیہ میں دس گنا اجر ملتا ہے۔ عبادات مالیہ میں سات سو گنا اجر ملتا ہے اور ضبط نفس اور صبر پر لامحدود اجر ملتا ہے۔ دوسری توجیہ یہ ہے کہ اجر کے یہ مراتب نیکی کرنے والے کے صدق اور خلوص نیت کے مراتب کے اعتبار سے ہیں جس شخص میں جتنا زیادہ خلوص ہو گا اس کو اتنا زیادہ اجر ملے گا۔ تیسری توجیہ یہ ہے کہ بعض لوگ عبادات اور صدقہ و خیرات حساب سے کرتے ہیں یعنی جتنا ان کے ذمہ لازم ہوا اتنا ہی صدقہ کرتے ہیں اور بعض لوگ بے حساب عبادات اور صدقہ و خیرات کرتے ہیں جو لوگ حساب سے عبادت کرتے ہیں ان کو حساب سے اجر دے گا اور جو بے حساب عبادت کریں گے ان کو بے حساب اجر دے گا۔ چوتھی توجیہ یہ ہے کہ اجر کے یہ مراتب کرنے والے کی حیثیت کے اعتبار سے ہیں، مثلاً کسی ارب پتی سے کوئی شخص ایک روٹی کا سوال کرے، اور وہ اس کو ایک روٹی دے دے تو یہ ایک نیکی ہے اور اس کو اس کا دس گنا اجر ملے گا لیکن جس شخص کی کل کائنات صرف ایک روٹی ہی ہو اور اس سے کوئی روٹی کا سوال کرے اور وہ اس کو روٹی دے دے تو یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ پہلے شخص کے مقابلہ میں اس نے اربوں روپوں کی دولت لٹا دی ہو اس لیے اللہ تعالیٰ اس کو بے حساب اجر عطا فرمائے گا اور اصل بات یہ ہے کہ اجر محض اللہ کے فضل سے ملتا ہے وہ مالک ہے جس کو جتنا چاہے عطا فرمائے۔ صبر پر بے حساب اجر عطا فرمانے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اپنی مرضی اور خوشی سے بھلائی کی راہ میں دنیا آسان ہے، اور کسی حادثے سے جو جان یا مال میں نقصان ہو جاتا ہے، جس میں انسان کی مرضی کا دخل نہیں، جزنا اس پر شکایت نہ کرنا اور صبر کرنا مشکل ہے، اس لیے اس کا اجر بھی بے حساب رکھا ہے۔

قرآن کریم اور حدیث شریف میں بتلایا گیا ہے کہ گناہ کرنے والے کو ایک گناہ کرنے کی ایک سزا ملتی ہے حالانکہ ازواج مطہرات کے بارے میں قرآن کریم میں فرمایا:

من يأت منكن بفاحشة مبينة يضاعف لها

تم میں سے جس نے کھلی بے حیائی کا کام کیا ان

العذاب ضعفین۔ (احزاب: ۳۰) کو دوہرا عذاب دیا جائے گا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ عام حکم یہی ہے لیکن خواص اس حکم سے مستثنیٰ ہیں:

جن کا رتبہ ہے سوا اس کو سوا مشکل ہے

ازواج مطہرات کا مرتبہ زیادہ ہے اس وجہ سے ان کے لیے سوا خذہ کی مقدار بھی زیادہ رکھی ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے محض بھول کی بناء پر محاسبہ فرمایا، حضرت یونس علیہ السلام کی صرف اجتہادی خطاء کی بناء پر ان کو مچھلی کے پیٹ میں مقید فرمایا اور غلام کے مقابلہ میں آزاد کی دوگنی حد مقرر کی، اور جاہل کے مقابلہ میں عالم سزا کا زیادہ مستحق ہے۔

## بَابُ بَيَانِ الْوَسْوَسَةِ فِي الْإِيْمَانِ وَ مَا يَقُوْلُهُ مَنْ وَّجَدَهَا

## ایمان میں وسوسہ کا بیان اور وسوسے کے وقت کیا کہنا چاہیے

۲۴۸۔ حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ نَاسٌ مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَسَاَلُوْهُ اِنَّا نَجِدُ فِيْ اَنْفُسِنَا مَا يَتَعَاظَمُ اَحَدُنَا اَنْ يَّتَكَلَّمَ بِهٖ قَالَ اَوَ قَدْ وَجَدْتُّمُوْهُ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ ذَاكَ صَرِيْحُ الْاِيْمَانِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بعض صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کرنے لگے کہ ہمارے دلوں میں بعض ایسے خیالات آتے ہیں جن کا بیان کرنا بھی ہم گناہ سمجھتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: واقعی ایسے خیالات آتے ہیں؟ انھوں نے عرض کیا جی ہاں! فرمایا یہ تو عین ایمان ہے۔

۲۴۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ ثَنَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ عَنْ شُعْبَةَ ح وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ جَبَلَةَ بْنِ اَبِيْ رَوَّادٍ وَاَبُوْ بَكْرِ بْنُ اِسْحٰقَ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْجَوَّابِ عَنْ عَمَّارِ بْنِ رُزَيْقٍ كِلَاهُمَا عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ۔

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند بیان کی اور فرمایا کہ اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

۲۵۰۔ حَدَّثَنَا يُوْسُفُ بْنُ يَعْقُوْبَ الصَّفَّارُ قَالَ ثَنِيْ عَلِيُّ بْنُ هِشَامٍ عَنْ سُعَيْرِ بْنِ الْخِمْسِ عَنْ مُغِيْرَةَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَنِ الْوَسْوَسَةِ فَقَالَ تِلْكَ مَحْضُ الْاِيْمَانِ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے وسوسہ کے متعلق دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا یہ محض ایمان ہے۔

۲۵۱۔ حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ وَاللَّفْظُ لِهَارُونَ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُ النَّاسُ يَتَسَاءَلُونَ حَتّٰى يُقَالَ هٰذَا خَلَقَ اللّٰهُ الْخَلْقَ فَمَنْ خَلَقَ اللّٰهَ فَمَنْ وَجَدَ مِنْ ذٰلِكَ شَيْئًا فَلْيَقُلْ آمَنْتُ بِاللّٰهِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگ ایک دوسرے سے سوالات کرتے رہیں گے حتیٰ کہ یہ کہا جائے گا کہ مخلوق کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے تو اللہ تعالیٰ کو کس نے پیدا کیا ہے۔ جس شخص کو اس بارے میں کوئی تردد ہو وہ یوں کہے کہ میں اللہ پر ایمان لایا ہوں۔

۲۵۲۔ وَحَدَّثَنَا مَحْمُودُ بْنُ غَيْلَانَ حَدَّثَنَا أَبُو النَّضْرِ حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ الْمُؤَدِّبُ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَأْتِي الشَّيْطَانُ أَحَدَكُمْ فَيَقُولُ مَنْ خَلَقَ السَّمَاءَ مَنْ خَلَقَ الْأَرْضَ فَيَقُولُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِهِ وَزَادَ وَرُسُلِهِ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کسی شخص کے پاس آکر شیطان کہتا ہے کہ آسمان کو کس نے پیدا کیا، زمین کو کس نے پیدا کیا، وہ شخص کہتا ہے اللہ تعالیٰ نے، بقیہ حدیث حسب سابق ہے لیکن اس میں ”اور اس کے رسولوں پر“ کا اضافہ ہے۔

۲۵۳۔ حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ جَمِيعًا عَنْ يَعْقُوبَ قَالَ زُهَيْرٌ حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَخِي ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَمِّهِ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَأْتِي الشَّيْطَانُ أَحَدَكُمْ فَيَقُولُ مَنْ خَلَقَ كَذَا وَكَذَا حَتّٰى يَقُولَ لَهُ مَنْ خَلَقَ رَبَّكَ فَإِذَا بَلَغَ ذٰلِكَ فَلْيَسْتَعِذْ بِاللّٰهِ وَلْيَنْتَهِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کسی شخص کے پاس شیطان آتا ہے، اور کہتا ہے کہ فلاں فلاں چیز کو کس نے پیدا کیا، حتیٰ کہ کہتا ہے تمہارے رب کو کس نے پیدا کیا۔ جب کسی شخص کو ایسا تردد لاحق ہو تو وہ شیطان کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگے اور اپنی توجہ اس وسوسہ سے ہٹا لے۔

۲۵۴۔ وَحَدَّثَنِي عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَأْتِي الْعَبْدَ الشَّيْطَانُ فَيَقُولُ مَنْ خَلَقَ كَذَا وَكَذَا بِمِثْلِ حَدِيثِ ابْنِ أَخِي ابْنِ شِهَابٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ انسان کے پاس شیطان آتا ہے اور کہتا ہے فلاں فلاں چیز کو کس نے پیدا کیا۔ بقیہ حدیث مثل سابق ہے۔

۲۵۵- حَدَّثَنِي عَبْدُ الْوَارِثِ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَزَالُ النَّاسُ يَسْأَلُونَكَ عَنِ الْعِلْمِ حَتَّى يَقُولُوا هَذَا اللهُ خَلَقَنَا فَمَنْ خَلَقَ اللهَ قَالَ وَهُوَ آخِذٌ بِيَدِ رَجُلٍ فَقَالَ صَدَقَ اللهُ وَرَسُولُهُ قَدْ سَأَلَنِي اثْنَانِ وَهَذَا الثَّالِثُ أَوْ قَالَ سَأَلَنِي وَاحِدٌ وَهَذَا الثَّانِي۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگ تم سے علمی بحثیں کرتے رہیں گے یہاں تک کہ کہیں گے ہم کو اللہ نے پیدا کیا ہے تو پھر اللہ کو کس نے پیدا کیا؟ اس وقت حضرت ابوہریرہ کسی شخص کا ہاتھ پکڑے ہوئے تھے، پھر کہنے لگے اللہ اور اس کے رسول نے سچ فرمایا، مجھ سے دو شخص یہی سوال کر چکے ہیں، اور یہ تیسرا ہے یا کہا مجھ سے ایک شخص یہ سوال کر چکا ہے اور یہ دوسرا ہے۔

۲۵۶- وَحَدَّثَنِيهِ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَيَعْقُوبُ الدَّوْرَقِيُّ قَالَا حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ وَهُوَ ابْنُ عُلَيَّةَ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ لَا يَزَالُ النَّاسُ بِمِثْلِ حَدِيثِ عَبْدِ الْوَارِثِ غَيْرَ أَنَّهُ لَمْ يَذْكُرِ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي الْإِسْنَادِ وَلَكِنْ قَدْ قَالَ فِي آخِرِ الْحَدِيثِ صَدَقَ اللهُ وَرَسُولُهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ یہی روایت موقوفاً ذکر کی ہے۔

۲۵۷- وَحَدَّثَنِي عَبْدُ اللهِ بْنُ الرُّومِيِّ حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عِكْرِمَةُ وَهُوَ ابْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى حَدَّثَنَا أَبُو سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ لِي رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُونَ يَسْأَلُونَكَ يَا أَبَا هُرَيْرَةَ حَتَّى يَقُولُوا هَذَا اللهُ فَمَنْ خَلَقَ اللهَ قَالَ فَبَيْنَا أَنَا فِي الْمَسْجِدِ إِذْ جَاءَنِي نَاسٌ مِنَ الْأَعْرَابِ فَقَالُوا يَا أَبَا هُرَيْرَةَ هَذَا اللهُ فَمَنْ خَلَقَ اللهَ قَالَ فَأَخَذَ حَصًى بِكَفِّهِ فَرَمَاهُمْ بِهِ ثُمَّ قَالَ قُومُوا قُومُوا صَدَقَ خَلِيلِي صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگ تم سے سوالات کرتے رہیں گے کہ اللہ تو ہے لیکن اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے؟ راوی کہتے ہیں کہ ہم مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے، اسی دوران کچھ دیہاتی آئے اور کہنے لگے اے ابوہریرہ! اللہ تو ہے لیکن اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے؟ یہ سن کر حضرت ابوہریرہ نے مٹھی بھر کر ان کی طرف کنکریاں پھینکیں اور کہا چلو یہاں سے اٹھو، میرے آقا نے سچ فرمایا تھا۔

۲۵۸- حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ حَدَّثَنَا كَثِيرُ بْنُ هِشَامٍ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ بُرْقَانَ حَدَّثَنَا يَزِيدُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگ تم سے

بْنُ الْاَصَمِّ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَيَسْاَلَنَّكُمُ النَّاسُ عَنْ كُلِّ شَيْءٍ حَتّٰى يَقُوْلُوْا اللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ فَمَنْ خَلَقَهٗ۔

ہر چیز کے بارے میں سوالات کریں گے یہاں تک کہ کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کو پیدا کیا ہے۔ تو اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے۔

۲۵۹۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَامِرِ بْنِ زُرَارَةَ الْحَضْرَمِيُّ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنْ مُخْتَارِ بْنِ فُلْفُلٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ اِنَّ اُمَّتَكَ لَا يَزَالُوْنَ يَقُوْلُوْنَ مَا كَذَا مَا كَذَا حَتّٰى يَقُوْلُوْا هٰذَا اللّٰهُ خَلَقَ الْخَلْقَ فَمَنْ خَلَقَ اللّٰهَ تَعَالٰى۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا: تمہاری امت ہر چیز کے بارے میں پوچھتی رہے گی کہ یہ کیا ہے؟ یہ کیا ہے؟ حتیٰ کہ کہے گی کہ اللہ تعالیٰ نے ساری مخلوق کو پیدا کیا ہے تو اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے؟

۲۶۰۔ وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنَا جَرِيْرٌ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا حُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ كِلَاهُمَا عَنِ الْمُخْتَارِ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ غَيْرَ اَنَّ اِسْحٰقَ لَمْ يَذْكُرْ قَالَ قَالَ عَزَّ وَجَلَّ اِنَّ اُمَّتَكَ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہ روایت ذکر کی ہے مگر اس میں تمہاری امت کے الفاظ نہیں ہیں۔

## شیطانی وسوسوں کی دو قسمیں

حدیث نمبر ۲۵۳ میں ہے جب انسان کے ذہن میں یہ وسوسہ آئے کہ ہر چیز کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے اور اللہ تعالیٰ کو کس نے پیدا کیا ہے؟ تو انسان شیطان کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ طلب کرے اور اپنی توجہ اس وسوسہ سے ہٹا لے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

علامہ مازری نے کہا کہ ظاہر حدیث سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان وساوس کو دفع کرنے کے لیے ان سے اعراض کرنے کا حکم دیا ہے اور یہ کہ اس وسوسہ کو بغیر کسی دلیل کے رد کر دیا جائے۔ علامہ مازری نے کہا بعض وسوسے ذہن میں استقرار نہیں پاتے، ان کو دفع کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان سے اعراض کر لیا جائے اور یہ حدیث اسی صورت پر محمول ہے اور جو امور اس طرح طاری ہوں اور کسی دلیل پر مبنی نہ ہوں ان کو اسی طرح مسترد کر دینا چاہیے اور جو خواطر کسی دلیل اور شبہ پر مبنی ہوں اور ذہن میں مستقر ہو جائیں ان کو بغیر دلیل کے مسترد نہیں کیا جا سکتا اس لیے ان کو غور و فکر سے باطل کرنا چاہیے۔

## اللہ تعالیٰ کے وجود پر دلیل اور شیطان کے شبہ کا ابطال

اللہ تعالیٰ شیطان کے وسوسوں سے محفوظ رکھے، حقیقت یہ ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کے وجود، اس کی خالقیت اور اس کی وحدانیت کو بغیر کسی دلیل کے بداہتہً مانتے ہیں صرف

قرآن مجید کا وجود اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمان، اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات کے ثبوت کے لیے کافی ہے، تاہم شیطان کے وسوسہ کے ابطال کے لیے عرض ہے کہ شیطان کا یہ کہنا کہ فلاں فلاں چیز کو اللہ نے پیدا کیا تو پھر اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے، اس قاعدہ پر مبنی ہے کہ ہر چیز اور ہر شے کا کوئی خالق ہونا چاہیے اور یہ قطعاً باطل ہے کیونکہ اس صورت میں یہ لازم آئے گا کہ موجودات کا سلسلہ کہیں ختم نہ ہو اور ہر چیز سے پہلے ایک چیز ہو اور موجود سے پہلے ایک موجود ہو اور یہ قطعاً باطل ہے اس لیے کسی نہ کسی موجود کو آخری موجود ماننا ہوگا جو سب سے پہلے ہو اور اس سے پہلے کوئی نہ ہو، اس کا ہونا ضروری ہو اور نہ ہونا محال ہو وہی سب کا خالق ہے اور اس کا کوئی خالق نہیں ہے اسی موجود کو ہم اللہ اور رب العالمین سے تعبیر کرتے ہیں لہ

نیز یہاں اس بات کو بھی ملحوظ رکھنا چاہیے کہ ایک چیز ہے خلاف عقل ہونا مثلاً ایک چیز بیک وقت سیاہ بھی ہو اور سفید بھی ہو جس کو اجتماع ضدین کہتے ہیں اور ایک ہے ماوراء عقل ہونا، یعنی جو چیز عقل کی پہنچ اور گرفت سے باہر ہو اس کائنات کے ہزاروں اسرار ایسے ہیں جن تک صدیوں پہلے عقل کی پہنچ نہیں تھی اور آج ان کو عقل نے پالیا ہے اور اسی طرح اب بھی لاتعداد اسرار اور حقائق ایسے ہیں جن تک عقل نہیں پہنچ سکی، لیکن ان کا انکار نہیں کیا جا سکتا، اس تمہید کے بعد واضح ہو گیا کہ ایسی حقیقت جو سب سے پہلے ہو اور اس سے پہلے کوئی نہ ہو جو سب کی خالق ہو اور اس کا خالق کوئی نہ ہو، ہو سکتا ہے کہ ماوراء عقل ہو لیکن خلاف عقل ہرگز نہیں ہے اس لیے اس کا انکار ہرگز نہیں کیا جا سکتا۔ اور اقرار اس لیے ضروری ہے کہ اس نظام کائنات کو بنانے اور چلانے کا اس کے سوا کوئی سچا دعویدار نہیں ہے، جن فرشتوں، نبیوں، ولیوں، درختوں، حیوانوں، عناصر اور کواکب کو لوگوں نے خدا مانا اور ان کی عبادت کی ان میں سے کسی نے خدائی کا دعویٰ نہیں کیا، اور قیامت کے دن یہ سب اس دعویٰ سے برأت کا اظہار کریں گے اور جن انسانوں نے از خود خدائی کا دعویٰ کیا وہ لوگوں کے سامنے پیدا ہوئے اور لوگوں کے سامنے مر گئے اور ان کا نام و نشان مٹ گیا، اور یوں ان کی خدائی باطل ہو گی، الغرض اس کائنات کو بنانے، چلانے اور فنا کرنے کا اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی سچا دعویدار نہیں ہے، اسی لیے وہی سچا خدا ہے اور اسی کو ماننا ضروری ہے۔

## بَابُ وَعِيدِ مَنِ اقْتَطَعَ حَقَّ مُسْلِمٍ بِيَمِينٍ فَاجِرَةٍ بِالنَّارِ

## جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کا حق مارنے پر دوزخ کی وعید

۲۶۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ أَنَا الْعَلَاءُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ مَوْلَى

حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کے حق پر قبضہ کرے اللہ تعالیٰ اس پر جہنم واجب اور جنت حرام کر دیتا ہے، ایک

لہ۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۷۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

الحرقة عن معبد بن كعب السلمي عن أخيه عبد الله بن كعب عن أبي أمامة أن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال من اقتطع حق امرئ مسلم بيمينه فقد أوجب الله له النار وحرم عليه الجنة فقال له رجل وإن كان شيئا يسيرا يا رسول الله قال وإن قضيبا من أراك۔

شخص نے عرض کیا یا رسول! اگرچہ وہ معمولی چیز ہی کیوں نہ ہو؟ آپ نے فرمایا اگرچہ وہ پیلو کے درخت کی ایک شاخ ہی کیوں نہ ہو۔

---

۲۶۲- وحدثنا أبو بكر بن أبي شيبة وإسحاق بن إبراهيم وهارون بن عبد الله جميعا عن أبي أسامة عن الوليد بن كثير عن محمد بن كعب أنه سمع أخاه عبد الله بن كعب يحدث أن أبا أمامة الحارثي حدثه أنه سمع رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بمثله۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا! اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

۲۶۳- وحدثنا أبو بكر بن أبي شيبة قال نا وكيع ح وحدثنا ابن نمير قال نا أبو معاوية ووكيع ح وحدثنا إسحق بن إبراهيم الحنظلي واللفظ له قال أنا وكيع قال أنا الأعمش عن أبي وائل عن عبد الله عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال من حلف على يمين صبر يقتطع بها مال امرئ مسلم هو فيها فاجر لقي الله عز وجل وهو عليه غضبان قال فدخل الأشعث بن قيس فقال ما يحدثكم أبو عبد الرحمن قالوا كذا وكذا قال صدق أبو عبد الرحمن في نزلت كانت بيني وبين رجل أرض باليمن فخاصمته إلى النبي صلى الله عليه وآله وسلم فقال هل لك بينة فقلت لا قال فيمينه قلت إذن يحلف فقال لي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم عند ذلك من حلف على يمين صبر

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے کسی مسلمان کا حق مارنے کے لیے جھوٹی قسم کھائی، قیامت کے دن جب وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کریگا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہوگا، اسی دوران حضرت اشعث بن قیس آ گئے اور پوچھا کہ ابو عبد الرحمن (عبد اللہ بن مسعود) نے کیا بیان کیا ہے؟ لوگوں نے وہ حدیث سنائی، حضرت اشعث بن قیس نے کہا ابو عبد الرحمن نے سچ کہا یہ حکم میرے ہی بارے میں نازل ہوا تھا۔ ایک شخص کی شرکت میں یمن میں میری زمین تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے اس شخص کے ساتھ میرا اس زمین کے بارے میں اختلاف ہو گیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا کیا تمہارے پاس کوئی گواہ ہے؟ میں نے عرض کیا نہیں، آپ نے فرمایا پھر اس شخص کی قسم پر فیصلہ ہوگا، میں نے عرض کیا حضور وہ تو جھوٹی قسم کھا لے گا؟ آپ نے فرمایا جو شخص کسی

يَقْتَطِعُ بِهَا مَالَ امْرِئٍ مُسْلِمٍ هُوَ فِيهَا فَاجِرٌ لَقِيَ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ فَنَزَلَتْ إِنَّ الَّذِينَ يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيلًا إِلَى آخِرِ الْآيَةِ۔

۲۶۴- حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ مَنْ حَلَفَ عَلَى يَمِينٍ يَسْتَحِقُّ بِهَا مَالًا هُوَ فِيهَا فَاجِرٌ لَقِيَ اللّٰهَ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِ الْأَعْمَشِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ كَانَتْ بَيْنِي وَبَيْنَ رَجُلٍ خُصُومَةٌ فِي بِئْرٍ فَاخْتَصَمْنَا إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ شَاهِدَاكَ أَوْ يَمِينُهُ۔

۲۶۵- وَحَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ الْمَكِّيُّ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ جَامِعِ بْنِ أَبِي رَاشِدٍ وَعَبْدِ الْمَلِكِ ابْنِ أَعْيَنَ سَمِعَا شَقِيقَ بْنَ سَلَمَةَ يَقُولُ سَمِعْتُ ابْنَ مَسْعُودٍ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ حَلَفَ عَلَى مَالِ امْرِئٍ مُسْلِمٍ بِغَيْرِ حَقِّهٖ لَقِيَ اللّٰهَ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ ثُمَّ قَرَأَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِصْدَاقَهٗ مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ إِنَّ الَّذِينَ يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيلًا إِلَى آخِرِ الْآيَةِ۔

۲۶۶- حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَبُو بَكْرِ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَهَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ وَأَبُو عَاصِمٍ الْحَنَفِيُّ وَاللَّفْظُ لِقُتَيْبَةَ قَالُوا حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ مِنْ حَضْرَمَوْتَ وَرَجُلٌ مِنْ كِنْدَةَ

مسلمان کا مال کھانے کی خاطر جھوٹی قسم کھائے گا قیامت کے دن جب وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہوگا اس موقع پر یہ آیت نازل ہوئی (ترجمہ) جو لوگ اللہ کے عہد اور اس کی قسموں کے بدلہ میں متاع قلیل لیتے ہیں ان کا آخرت میں کچھ حصہ نہیں، (آخر آیت تک پڑھیں)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کسی مسلمان کا ناحق مال حاصل کرنے کے لیے جھوٹی قسم کھائے گا وہ قیامت کے دن جب اللہ تعالےٰ سے ملاقات کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہو گا۔ باقی حدیث حسب سابق ہے لیکن اس میں زمین کی جگہ کنوئیں کے جھگڑے کا ذکر ہے۔

---

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کسی مسلمان کا ناحق مال لینے کے لیے جھوٹی قسم کھائے گا جب قیامت کے دن وہ شخص اللہ تعالےٰ سے ملاقات کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہو گا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کے مطابق قرآن کریم کی یہ آیت پڑھی: (ترجمہ) "جو لوگ اللہ کے عہد اور اس کی قسموں کے بدلہ میں متاع قلیل لیتے ہیں ان کا آخرت میں کچھ حصہ نہیں" (آخر آیت تک پڑھیں)

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں دو شخص حاضر ہوئے، ایک مقام حضر موت سے اور دوسرا کندہ سے حضرمی نے کہا یا رسول اللہ! اس شخص نے میرے باپ کی طرف سے ملی ہوئی

إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ الْحَضْرَمِيُّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ هٰذَا قَدْ غَلَبَنِيْ عَلٰى أَرْضٍ لِّيْ كَانَتْ لِأَبِيْ فَقَالَ الْكِنْدِيُّ هِيَ أَرْضِيْ فِيْ يَدِيْ أَزْرَعُهَا لَيْسَ لَهٗ فِيْهَا حَقٌّ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لِلْحَضْرَمِيِّ أَلَكَ بَيِّنَةٌ قَالَ لَا قَالَ فَلَكَ يَمِيْنُهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ الرَّجُلَ فَاجِرٌ لَا يُبَالِيْ عَلٰى مَا حَلَفَ عَلَيْهِ وَلَيْسَ يَتَوَرَّعُ مِنْ شَيْءٍ فَقَالَ لَيْسَ لَكَ مِنْهُ إِلَّا ذٰلِكَ فَانْطَلَقَ لِيَحْلِفَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَمَّا أَدْبَرَ أَمَا لَئِنْ حَلَفَ عَلٰى مَالِهٖ لِيَأْكُلَهٗ ظُلْمًا لَيَلْقَيَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ وَهُوَ عَنْهُ مُعْرِضٌ۔

زمین کو مجھ سے چھین لیا، کندی نے کہا وہ میری زمین ہے اور میرے تصرف میں ہے میں اس میں زراعت کرتا ہوں اس شخص کا اس میں کوئی حق نہیں ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرمی سے پوچھا تمہارے پاس گواہ ہیں، انھوں نے کہا نہیں، آپ نے فرمایا پھر اس شخص کی قسم پر فیصلہ ہو گا، حضرمی نے کہا یا رسول اللہ! یہ جھوٹا ہے، جھوٹ پر قسم اٹھالے گا، یہ کسی چیز سے پرہیز نہیں کرتا۔ آپ نے فرمایا تمہارے لیے اس کے علاوہ اور کوئی صورت نہیں ہے، جب کندی قسم کھانے کے لیے مڑا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر اس شخص نے اس کا مال کھانے کے لیے قسم کھائی تو اللہ سے جب ملاقات کرے گا وہ اس سے ناراض ہو گا۔

٢٦٧ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ جَمِيْعًا عَنْ أَبِي الْوَلِيْدِ قَالَ زُهَيْرٌ نَا هِشَامُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ قَالَ نَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ عَنْ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ — صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَأَتَاهُ رَجُلَانِ يَخْتَصِمَانِ فِيْ أَرْضٍ فَقَالَ أَحَدُهُمَا إِنَّ هٰذَا انْتَزٰى عَلٰى أَرْضِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَهُوَ امْرُؤُ الْقَيْسِ بْنُ عَابِسٍ الْكِنْدِيُّ وَخَصْمُهٗ رَبِيْعَةُ بْنُ عِبْدَانَ قَالَ بَيِّنَتُكَ قَالَ لَيْسَ لِيْ بَيِّنَةٌ قَالَ يَمِيْنُهٗ قَالَ إِذَنْ يَذْهَبُ بِهَا قَالَ لَيْسَ لَكَ إِلَّا ذَاكَ قَالَ فَلَمَّا قَامَ لِيَحْلِفَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنِ اقْتَطَعَ أَرْضًا ظَالِمًا لَقِيَ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ وَهُوَ عَلَيْهِ غَضْبَانُ قَالَ إِسْحٰقُ فِيْ رِوَايَتِهٖ رَبِيْعَةُ بْنُ عَيْدَانَ۔

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھا کہ دو شخص ایک زمین کے بارے میں لڑتے ہوئے آئے، ایک شخص نے کہا جس کا نام امراء القیس بن عابس کندی تھا کہ یا رسول اللہ! زمانہ جاہلیت میں اس شخص نے میری زمین چھین لی تھی، اس کا حریف ربیعہ بن عبدان تھا، آپ نے فرمایا تمہارے پاس گواہ ہیں؟ اس نے کہا میرے گواہ نہیں ہیں آپ نے فرمایا پھر یہ قسم کھائے گا! اس نے کہا پھر یہ میری زمین لے جائے گا، آپ نے فرمایا تمہارا قسم کے سوا اور کوئی حق نہیں، جب اس کا حریف قسم کھانے لگا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ظلم سے کسی کی زمین چھین لے وہ جب اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہو گا، امام مسلم نے کہا اسحاق کی روایت میں اس کا نام ربیعہ بن عیدان ہے۔

## باطن میں قضائے نافذ نہ ہونے پر ائمہ ثلاثہ کا حدیث الباب سے استدلال

حدیث نمبر ۲۶۱ میں ہے جو شخص جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کے حق پر قبضہ کرے اللہ تعالیٰ اس پر جہنم کو واجب اور جنت کو حرام کر دیتا ہے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مسلمان کے حق پر قبضہ کا ذکر فرمایا ہے مال پر قبضہ کا ذکر نہیں فرمایا، اس میں یہ نکتہ ہے کہ یہ حکم اس صورت کو بھی شامل جس میں مسلمان کا مال نہ ہو لیکن حق ہو مثلاً مردار کی کھال چونکہ نجس ہے اس لیے مال نہیں ہے لیکن اس سے نفع اٹھایا جا سکتا ہے اس لیے وہ مسلمان کا حق ہے، اسی طرح ازواج میں باریوں کی تقسیم مال نہیں ہے لیکن مسلمان کا حق ہے، لہٰذا جو شخص جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کے اس حق کو مارنا چاہے گا وہ بھی اس وعید میں داخل ہوگا۔

ایک سوال یہ ہے کہ مسلمان کا حق مارنا گناہ کبیرہ ہے تو اس کبیرہ کے ارتکاب سے جنت کیونکر حرام ہو گی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ جس شخص نے حلال سمجھ کر جھوٹی قسم کھائی اور مسلمان کا حق مارا وہ کافر ہو گیا اس پر جنت حرام ہو گئی، دوسرا جواب یہ ہے کہ جھوٹی قسم کھانے والا اس سزا کا مستحق ہے اور ممکن ہے اس کو معاف کر دیا جائے، یا اس پر ابتداءً جنت میں دخول حرام ہوگا اور بعد میں داخل ہو جائے گا۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے "جس شخص نے مسلمان کا حق مار لیا اس پر جہنم واجب ہے"۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ ذمی کا حق مارنا جائز ہے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ شدید وعید کہ جب وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہوگا، یہ اس شخص کے بارے میں ہے جو مسلمان کا حق مارے، رہا ذمی تو ہر چند کہ اس کا حق مارنا بھی حرام ہے لیکن اس پر اتنی شدید وعید نہیں ہے۔ یہ جواب ان علماء کے مذہب پر ہے جو مفہوم مخالف کا اعتبار کرتے ہیں اور جو مفہوم مخالف کا اعتبار نہیں کرتے ان پر اعتراض وارد نہیں ہوتا، قاضی عیاض نے کہا اس حدیث میں مسلمان کا ذکر اس لیے خصوصیت کے ساتھ کیا گیا ہے کہ احکام شرعیہ کے عام مخاطبین اور عاملین مسلمان ہیں اور ذمی مخاطب نہیں ہیں البتہ معاملات میں ان کو مسلمانوں کے حکم میں رکھا گیا ہے۔

نیز یہ سزا اس شخص کے لیے ہے جس نے کسی مسلمان کا حق مارا اور بغیر توبہ کے مر گیا لیکن جو شخص اپنے فعل پر نادم ہوا، اس نے توبہ کی، اور حق دار کو اس کا حق واپس کر دیا یا اس سے معاف کرا لیا اور دوبارہ ایسا نہ کرنے کا پختہ عزم کر لیا اس سے یہ گناہ اور سزا ساقط ہو جاتی ہے۔

اس حدیث میں امام مالک، امام شافعی، امام احمد اور جمہور فقہاء کے اس نظریہ پر دلیل ہے کہ حاکم کے فیصلہ سے کسی شخص کے لیے وہ چیز مباح نہیں ہوتی جس کا وہ مالک نہ ہو، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہارے پاس گواہ نہیں ہیں تو اس شخص کی قسم پر فیصلہ ہوگا، اس کے باوجود قسم کھانے والے کے لیے فرمایا اگر اس نے جھوٹی قسم کھا کر ناحق مال لیا تو اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہوگا، اس سے معلوم ہوا کہ حاکم کے فیصلہ سے اس کے لیے وہ چیز مباح نہیں ہوتی۔ اور امام ابوحنیفہ کے نزدیک جب حاکم فیصلہ کر دے تو وہ چیز اس کے لیے مباح ہو جاتی ہے۔[1]

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## ائمہ ثلاثہ کے استدلال کا جواب اور امام اعظم کی دلیل

امام ابوحنیفہ نے اس روایت سے استدلال کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عدالت میں ایک شخص نے ایک عورت پر نکاح کا دعویٰ کیا، اور اس کے ثبوت میں دو گواہ پیش کر دیے، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کے درمیان نکاح کا فیصلہ کر دیا اور فرمایا تمہارے گواہوں نے تمہارا نکاح کر دیا، حضرت علیؓ کا یہ اثر حدیث مرفوع کے حکم میں ہے اور اس باب کی احادیث املاک مرسلہ پر محمول ہیں یعنی جب کوئی شخص ملکیت کا سبب بتائے بغیر کسی چیز پر ملکیت کا دعویٰ کر دے تو پھر قضاء باطناً نافذ نہیں ہوگی، امام ابوحنیفہ کے نزدیک عقود اور فسوخ میں قضاء ظاہراً اور باطناً نافذ ہو جاتی ہے بشرطیکہ قاضی کو گواہوں کے جھوٹے ہونے کا علم نہ ہو، اس مسئلہ میں مذاہب فقہاء اور امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مسلک کے دلائل اور فقہ حنفی کی ترجیح کی مکمل اور با حوالہ بحث شرح صحیح مسلم جلد خامس میں ملاحظہ فرمائیں۔

## بَابُ الدَّلِيْلِ عَلٰى اَنَّ مَنْ قَصَدَ اَخْذَ مَالِ غَيْرِهٖ بِغَيْرِ حَقٍّ كَانَ الْقَاصِدُ مُهْدِرَ الدَّمِ فِيْ حَقِّهٖ وَاِنْ قُتِلَ كَانَ فِي النَّارِ وَاَنَّ مَنْ قُتِلَ دُوْنَ مَالِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ

## غیر کا مال ناحق چھیننے والے کا خون مباح ہے اور اگر وہ اس لڑائی کے دوران قتل ہو جائے تو دوزخی ہے اور اگر صاحب حق قتل ہو جائے تو وہ شہید ہے

۲۶۸ - حَدَّثَنِيْ اَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ ثَنَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ مَخْلَدٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَرَاَيْتَ اِنْ جَاءَ رَجُلٌ يُرِيْدُ اَخْذَ مَالِيْ قَالَ فَلَا تُعْطِهٖ مَالَكَ قَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قَاتَلَنِيْ قَالَ قَاتِلْهُ قَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قَتَلَنِيْ قَالَ فَاَنْتَ شَهِيْدٌ قَالَ اَرَاَيْتَ اِنْ قَتَلْتُهٗ قَالَ هُوَ فِي النَّارِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور پوچھا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) یہ فرمائیے کہ اگر کوئی شخص میرا مال چھیننا چاہے تو میں کیا کروں؟ آپ نے فرمایا اس کو مت دو، اس نے کہا اگر وہ لڑنا شروع کر دے آپ نے فرمایا تم اپنے دفاع میں لڑو، اس نے پوچھا اگر وہ مجھے قتل کر دے؟ آپ نے فرمایا تم شہید ہو گے، اس نے پوچھا اگر میں اس کو قتل کر دوں؟ فرمایا وہ جہنمی ہوگا۔

۲۶۹ - حَدَّثَنِي الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ وَاِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَاَلْفَاظُهُمْ مُتَقَارِبَةٌ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ الْاَحْوَلُ اَنَّ ثَابِتًا مَوْلٰى عُمَرَ بْنِ

عمرو بن عبد الرحمان کے غلام ثابت بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت عبد اللہ بن عمرو اور عنبسہ بن سفیان میں اختلاف ہوا اور وہ دونوں لڑنے کے لیے تیار ہو گئے تو خالد بن ابی العاص اسی وقت سوار ہو کر حضرت عبد اللہ بن عمرو کے پاس گئے اور انہیں لڑائی سے روکا۔

عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ لَمَّا كَانَ بَيْنَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو وَبَيْنَ عَنْبَسَةَ بْنِ اَبِيْ سُفْيَانَ مَا كَانَ تَيَسَّرُوْا لِلْقِتَالِ فَرَكِبَ خَالِدُ بْنُ الْعَاصِ اِلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو فَوَعَظَهٗ خَالِدٌ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ قُتِلَ دُوْنَ مَالِهٖ فَهُوَ شَهِيْدٌ۔

حضرت عبداللہ بن عمرو نے فرمایا تمہیں نہیں معلوم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو اپنا مال بچانے میں مارا جائے وہ شہید ہے۔

۲۷۰۔ وَحَدَّثَنِيْهِ مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكْرٍ ح وَحَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عُثْمَانَ النَّوْفَلِيُّ قَالَ نَا اَبُوْ عَاصِمٍ كِلَاهُمَا عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

امام مسلم نے ایک اور سند ذکر کے بیان کیا کہ اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

حدیث نمبر ۲۶۹ میں ہے جو شخص اپنے مال کی حفاظت کرتا ہوا مارا گیا وہ شہید ہے۔

## شہید کی وجہ تسمیہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس کو شہید اس لیے کہتے ہیں کہ یہ زندہ ہوتا ہے کیونکہ اس کی روح اس وقت جنت میں شاہد (حاضر) ہو جاتی ہے اس کے برخلاف دوسرے مسلمانوں کی روحیں قیامت سے پہلے جنت میں حاضر نہیں ہوں گی، ابن الانباری نے کہا اللہ تعالیٰ اور فرشتے اس کے لیے جنت کی گواہی دیتے ہیں اور شہید مشہود لہ کے معنی میں ہے، ایک قول یہ ہے کہ اس کو شہید اس لیے کہتے ہیں کہ جیسے ہی اس کی روح نکلتی ہے وہ اپنے ثواب اور عزت و کرامت پر شاہد (حاضر) ہو جاتا ہے، ایک قول یہ ہے کہ رحمت کے فرشتے اس کے پاس حاضر ہوتے ہیں اور اس کی روح کو نکال لیتے ہیں، ایک قول یہ ہے کہ اس کا نیکی پر خاتمہ اس کے ایمان کی شہادت دیتا ہے ایک قول یہ ہے کہ اس کا خون اس کی شہادت کی گواہی دیتا ہے کیونکہ وہ اپنے زخموں اور خون کے ساتھ اٹھایا جائے گا۔

## فقہاء شافعیہ کے نزدیک شہید کی اقسام اور احکام

شہید کی تین قسمیں ہیں:

(۱) جو شخص اسلام کی سربلندی کے لیے کفار کے خلاف لڑتا ہوا میدان جنگ میں مارا جائے، وہ دنیاوی احکام اور اخروی احکام میں شہید ہے اس کو غسل دیا جائے گا نہ اس کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی۔

(۲) جو شخص اجر کے لحاظ سے شہید ہو وہ دنیاوی احکام میں شہید نہیں ہے، مثلاً جو پیٹ کی بیماری میں ہلاک ہوا، جو طاعون میں ہلاک ہوا، جو دیوار یا چھت کے نیچے آکر مر گیا، جو شخص اپنے مال کی حفاظت کرتا ہوا مارا گیا اور اس طرح کے دوسرے لوگ جن پر احادیث میں شہید کا اطلاق کیا گیا ہے، ان کو غسل بھی دیا جائے گا اور ان کی نماز جنازہ بھی پڑھی جائے گی اور آخرت میں ان کو شہداء کا ثواب ملے گا، البتہ پہلی قسم کے شہداء سے ثواب کم ہوگا۔

(۳) جس شخص نے مال غنیمت میں خیانت کی احادیث میں اس کو شہید کہنے سے منع کیا گیا ہے۔ یہ دنیاوی احکام

میں شہید ہے یعنی اس کو غسل دیا جائے گا نہ اس کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اخروی حکم کے لحاظ سے یہ شہید نہیں ہے یعنی اس کو شہادت کا اجر نہیں ملے گا۔ [1]

## فقہاء احناف کے نزدیک شہید کے احکام

شہید کے جو احکام علامہ نووی نے بیان کیے ہیں وہ امام شافعی کا مذہب ہے، امام ابوحنیفہ کا مذہب یہ ہے:

علامہ ابوالحسن المرغینانی لکھتے ہیں:

جس شخص کو مشرکین قتل کر دیں یا جو میدان جنگ سے زخمی اٹھایا جائے (پھر مر جائے) یا جس کو مسلمان ظلماً قتل کر دیں اور اس قتل کی وجہ سے دیت واجب نہ ہو وہ شہید ہے اس کو کفن دیا جائے گا اور اس کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اس کو غسل نہیں دیا جائے گا کیونکہ وہ شہداء احد کے حکم میں ہے، (امام امام نسائی اور امام احمد نے روایت کیا ہے کہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کے زخموں اور خونوں پر کپڑا ڈال دو اور ان کو غسل نہ دو، اس مسئلہ میں امام شافعی نے نماز جنازہ میں ہماری مخالفت کی ہے وہ کہتے ہیں کہ شہادت سے ان کے گناہ معاف ہو گئے اس لیے وہ نماز جنازہ سے مستغنی ہیں، ہم کہتے ہیں کہ میت پر نماز جنازہ پڑھنا اس کی تعظیم کے لیے ہے اور شہید تعظیم کے لیے زیادہ لائق ہے اور جو گناہوں سے پاک ہو وہ دعا سے مستغنی نہیں ہوتا جیسے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور بچہ کیونکہ آپ اور بچہ دونوں گناہوں سے پاک ہیں اور دونوں کی نماز جنازہ پڑھی جاتی ہے۔ [2]

اور امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عقبة بن عامر ان النبی صلی اللہ علیه وسلم خرج یومًا فصلی علی اهل احد صلاته علی المیت [3]

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے اور آپ نے شہداء احد پر اس طرح نماز جنازہ پڑھی جس طرح میت پر نماز پڑھی جاتی ہے۔

اور حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے جو روایت ہے کہ آپ نے شہداء احد کو ان کے خونوں میں دفن کرنے کا حکم دیا، ان کو غسل دیا گیا نہ نماز جنازہ پڑھی گئی، یہ روایت ہمارے خلاف نہیں ہے، کیونکہ یہ ثابت ہے کہ آپ نے ان کی نماز جنازہ پڑھی ہے اس لیے یا تو یہ حدیث ناسخ ہے اور نماز نہ پڑھنا منسوخ ہے، یا معنی یہ ہے کہ شہداء پر فوراً نماز جنازہ پڑھنا واجب نہیں ہے، دفن کے بعد بھی ان کی نماز جنازہ پڑھنا جائز ہے۔

شہداء کی اقسام اور مکمل تعداد کا بیان احادیث کے حوالہ جات کے ساتھ ہم نے شرح صحیح مسلم جلد خامس میں بیان کیا ہے اور اس سلسلہ میں احادیث کے حوالوں سے شہداء کی چھیالیس اقسام بیان کی ہیں، اس سے پہلے کسی نے شہداء کی اس قدر اقسام کی تحقیق نہیں کی، یہ بحث ہمارے تفردات میں سے ہے۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۱۶۳، ملخصاً، مطبوعہ اسلامی کتب خانہ کراچی

[3] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

## بَابُ اِسْتِحْقَاقِ الْوَالِي الْغَاشِّ لِرَعِيَّتِهِ النَّارَ

٢٧١ ـ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخٍ قَالَ نَا أَبُو الْأَشْهَبِ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ عَادَ عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ زِيَادٍ مَعْقِلَ بْنَ يَسَارٍ الْمُزَنِيَّ فِي مَرَضِهِ الَّذِي مَاتَ فِيهِ فَقَالَ مَعْقِلٌ إِنِّي مُحَدِّثُكَ حَدِيثًا سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَوْ عَلِمْتُ أَنَّ لِي حَيَاةً مَا حَدَّثْتُكَ إِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنْ عَبْدٍ يَسْتَرْعِيهِ اللّٰهُ رَعِيَّةً يَمُوتُ يَوْمَ يَمُوتُ وَهُوَ غَاشٌّ لِرَعِيَّتِهِ إِلَّا حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ.

٢٧٢ ـ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ عَنْ يُونُسَ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ دَخَلَ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ زِيَادٍ عَلَى مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ وَهُوَ وَجِعٌ فَسَأَلَهُ فَقَالَ إِنِّي مُحَدِّثُكَ حَدِيثًا لَمْ أَكُنْ حَدَّثْتُكَهُ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَسْتَرْعِي اللّٰهُ عَبْدًا رَعِيَّةً يَمُوتُ حِينَ يَمُوتُ وَهُوَ غَاشٌّ لَهَا إِلَّا حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ قَالَ أَلَا كُنْتَ حَدَّثْتَنِي بِهٰذَا قَبْلَ الْيَوْمِ قَالَ مَا حَدَّثْتُكَ أَوْ لَمْ أَكُنْ لِأُحَدِّثَكَ.

٢٧٣ ـ وَحَدَّثَنِي الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّاءَ قَالَ نَا حُسَيْنٌ يَعْنِي الْجُعْفِيَّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ هِشَامٍ قَالَ قَالَ الْحَسَنُ كُنَّا عِنْدَ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ نَعُودُهُ فَجَاءَ عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ زِيَادٍ فَقَالَ لَهُ مَعْقِلٌ إِنِّي سَأُحَدِّثُكَ حَدِيثًا سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ثُمَّ ذَكَرَ بِمَعْنَى حَدِيثِهِمَا.

## رعایا کے ساتھ خیانت کرنے والے حاکم کے لیے دوزخ کی وعید

عبید اللہ بن زیاد حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ کے مرض الموت میں ان کی عیادت کے لیے آیا تو حضرت معقل نے فرمایا میں تم کو ایک ایسی حدیث سنا رہا ہوں جس کو میں نے خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سُنا ہے اور اگر مجھے یہ خیال ہوتا کہ میں ابھی کچھ عرصہ اور زندہ رہوں گا تو میں تم کو یہ حدیث نہ سناتا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کو اللہ تعالیٰ نے لوگوں کا حاکم بنایا ہو اور وہ ان کے حقوق میں خیانت کرے تو اللہ تعالےٰ اس پر جنت حرام کر دے گا۔

عبید اللہ بن زیاد مرض الموت میں حضرت معقل بن یسار کی عیادت کے لیے آیا اور ان کا حال پوچھا، حضرت معقل نے کہا میں تم کو ایک ایسی حدیث سناتا ہوں جو میں نے تم سے پہلے بیان نہیں کی تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کو اللہ تعالیٰ لوگوں کا حاکم بنائے اور وہ ان کے حقوق میں خیانت کرے تو اللہ تعالیٰ اُس پر جنت حرام کر دے گا۔ عبید اللہ بن زیاد نے کہا تم نے آج سے پہلے یہ حدیث کیوں نہ بیان کی؟ حضرت معقل نے کہا میں اس وقت سے پہلے اس حدیث کو بیان کرنا نہیں چاہتا تھا۔

عبید اللہ بن زیاد حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لیے آیا، حضرت معقل نے کہا میں تم کو ایک حدیث سناتا ہوں جسے میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے خود سنا ہے، بقیہ حدیث حسب سابق ہے۔

۲۷۴ - وَحَدَّثَنَا أَبُو غَسَّانَ الْمِسْمَعِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحٰقُ أَخْبَرَنَا وَقَالَ الْآخَرَانِ حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِي الْمَلِيحِ أَنَّ عُبَيْدَ اللّٰهِ بْنَ زِيَادٍ عَادَ مَعْقِلَ بْنَ يَسَارٍ فِي مَرَضِهِ فَقَالَ لَهُ مَعْقِلٌ إِنِّي مُحَدِّثُكَ بِحَدِيثٍ لَوْلَا أَنِّي فِي الْمَوْتِ لَمْ أُحَدِّثْكَ بِهِ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنْ أَمِيرٍ يَلِي أَمْرَ الْمُسْلِمِينَ ثُمَّ لَا يَجْهَدُ لَهُمْ وَيَنْصَحُ إِلَّا لَمْ يَدْخُلْ مَعَهُمُ الْجَنَّةَ ۔

عبید اللہ بن زیاد حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لیے آیا تو حضرت معقل نے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث سنی ہے جس کو میں نے اب تک بیان نہیں کیا اور اگر موت کا خیال نہ ہوتا تو اب بھی بیان نہ کرتا، وہ حدیث یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص مسلمانوں کا حاکم بنایا جائے اور وہ ان کی بہتری اور خیر خواہی کے لیے کوشش نہ کرے وہ ان کے ساتھ جنت میں نہیں جائے گا۔

## صحت کے ایام میں حضرت معقل نے حدیث کیوں نہیں بیان کی؟

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں ہے: "جو حاکم لوگوں کے حقوق میں خیانت کرے، اللہ تعالیٰ اس پر جنت حرام کر دے گا"، اس حدیث پر یہ سوال ہوتا ہے کہ خیانت کرنا گناہ کبیرہ ہے اور گناہ کبیرہ کی وجہ سے جنت حرام نہیں ہوتی، اس کا ایک جواب یہ ہے کہ یہ وعید اس شخص کے متعلق ہے جو جائز اور حلال سمجھ کر خیانت کرے، دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث تخذیر پر محمول ہے اور مسلمانوں کے حقوق میں خیانت کرنے سے مراد یہ ہے کہ ان پر احکام شریعت کو نافذ نہ کرے، یا حدود نافذ نہ کرے، ان کے معدہ کا روں کی حمایت نہ کرے، ان کے دشمنوں سے جنگ نہ کرے یا عادل حکمرانوں کی سیرت پر عمل نہ کرے۔

حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ نے عبید اللہ بن زیاد سے یہ کہا تھا کہ اگر مجھے کچھ عرصہ اور زندگی کی امید ہوتی تو تم کو یہ حدیث نہ سناتا، اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کو یہ یقین تھا کہ اس کو یہ نصیحت اسی طرح فائدہ نہیں دے گی جس طرح اس سے پہلے امراء کو نصیحت نے فائدہ نہیں دیا، یا ان کو یہ خدشہ تھا کہ اگر انہوں نے اپنی زندگی میں یہ حدیث بیان کی تو وہ کوئی فتنہ برپا کرے گا، اور چونکہ علم کا چھپانا گناہ ہے، اس لیے موت سے پہلے انہوں نے اس حدیث کو بیان کر دیا۔ [1]

## بَابُ رَفْعِ الْأَمَانَةِ وَالْإِيمَانِ مِنْ بَعْضِ الْقُلُوبِ وَعَرْضِ الْفِتَنِ عَلَى الْقُلُوبِ

## بعض دلوں سے ایمان اور امانت کا اٹھ جانا، اور دلوں پر فتنہ کا طاری ہوتا

۲۷۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ ثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ حَدَّثَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدِيثَيْنِ قَدْ رَأَيْتُ أَحَدَهُمَا وَأَنَا أَنْتَظِرُ الْآخَرَ حَدَّثَنَا أَنَّ الْأَمَانَةَ نَزَلَتْ فِي جَذْرِ قُلُوبِ الرِّجَالِ ثُمَّ نَزَلَ الْقُرْآنُ فَعَلِمُوا مِنَ الْقُرْآنِ وَعَلِمُوا مِنَ السُّنَّةِ ثُمَّ حَدَّثَنَا عَنْ رَفْعِ الْأَمَانَةِ قَالَ يَنَامُ الرَّجُلُ النَّوْمَةَ فَتُقْبَضُ الْأَمَانَةُ مِنْ قَلْبِهِ فَيَظَلُّ أَثَرُهَا مِثْلَ الْوَكْتِ ثُمَّ يَنَامُ النَّوْمَةَ فَتُقْبَضُ الْأَمَانَةُ مِنْ قَلْبِهِ فَيَظَلُّ أَثَرُهَا مِثْلَ الْمَجْلِ كَجَمْرٍ دَحْرَجْتَهُ عَلَى رِجْلِكَ فَنَفِطَ فَتَرَاهُ مُنْتَبِرًا وَلَيْسَ فِيهِ شَيْءٌ ثُمَّ أَخَذَ حَصًى فَدَحْرَجَهُ عَلَى رِجْلِهِ فَيُصْبِحُ النَّاسُ يَتَبَايَعُونَ لَا يَكَادُ أَحَدٌ يُؤَدِّي الْأَمَانَةَ حَتَّى يُقَالَ إِنَّ فِي بَنِي فُلَانٍ رَجُلًا أَمِينًا حَتَّى يُقَالَ لِلرَّجُلِ مَا أَجْلَدَهُ مَا أَظْرَفَهُ مَا أَعْقَلَهُ وَمَا فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ مِنْ إِيمَانٍ وَلَقَدْ أَتَى عَلَيَّ زَمَانٌ وَمَا أُبَالِي أَيَّكُمْ بَايَعْتُ لَئِنْ كَانَ مُسْلِمًا لَيَرُدَّنَّهُ عَلَيَّ دِينُهُ وَلَئِنْ كَانَ نَصْرَانِيًّا أَوْ يَهُودِيًّا لَيَرُدَّنَّهُ عَلَيَّ سَاعِيهِ وَأَمَّا الْيَوْمَ فَمَا كُنْتُ لِأُبَايِعَ مِنْكُمْ إِلَّا فُلَانًا وَفُلَانًا۔

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے دو حدیثیں بیان کی تھیں ایک تو پوری ہو چکی ہے اور دوسری کا میں انتظار کر رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ امانت لوگوں کے دلوں کی گہرائی میں اتری پھر قرآن نازل ہوا اور لوگوں نے قرآن اور حدیث کا علم حاصل کیا پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے امانت اٹھ جانے کی پیشین گوئی بیان کی اور فرمایا ایک شخص تھوڑی دیر سوئے گا، اور امانت اس کے دل سے نکل جائے گی اور پھیکے رنگ کی طرح اس کا نشان رہ جائے گا پھر وہ شخص تھوڑی دیر سوئے گا اور امانت اس کے دل سے نکل جائے گی ———

اور چھالے کی طرح اس کا اثر رہ جائے گا جس طرح پیر کے نیچے انگارہ آنے سے آبلہ پڑ جاتا ہے، اور اس کے اندر کچھ نہیں ہوتا۔ پھر آپ نے ایک کنکری لے کر اس کو اپنے پیر پر لڑھکا دیا اور فرمایا پھر لوگ خرید و فروخت کریں گے اور ان میں سے کوئی امانت اور دیانت داری سے کام نہیں لے گا۔ حتیٰ کہ لوگ کہیں گے کہ فلاں قبیلہ میں ایک دیانت دار شخص ہوا کرتا تھا اور یہ کہ فلاں شخص کس قدر بیدار مغز، خوش مزاج اور زیرک ہے، لیکن اس کے دل میں ایمان کا ایک ذرہ بھی نہیں ہے اس کے بعد حضرت حذیفہ نے فرمایا ایک وہ وقت تھا جب میں ہر شخص سے بغیر کسی کھٹکے اور خدشہ کے خرید و فروخت کر لیتا تھا اور سوچتا تھا کہ یہ شخص اگر مسلمان ہے تو اس کا دین اس کو خیانت سے روکے گا، اور اگر وہ یہودی یا نصرانی ہے تو حاکم کے خوف سے خیانت نہیں کرے گا لیکن اس زمانے میں میں فلاں فلاں شخص کے علاوہ خرید و فروخت میں اور کسی پر اعتماد نہیں کرتا۔

٢٧٠ - وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ ثَنَا أَبِي وَوَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَخْبَرَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ جَمِيعًا عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْحَدِيثِ مِثْلَهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

۲۷۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ ثَنَا أَبُو خَالِدٍ يَعْنِي سُلَيْمَانَ بْنَ حَيَّانَ عَنْ سَعْدِ بْنِ طَارِقٍ عَنْ رِبْعِيٍّ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كُنَّا عِنْدَ عُمَرَ فَقَالَ أَيُّكُمْ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ الْفِتَنَ فَقَالَ قَوْمٌ نَحْنُ سَمِعْنَاهُ فَقَالَ لَعَلَّكُمْ تَعْنُونَ فِتْنَةَ الرَّجُلِ فِي أَهْلِهٖ وَمَالِهٖ وَجَارِهٖ قَالُوْا أَجَلْ قَالَ تِلْكَ تُكَفِّرُهَا الصَّلٰوةُ وَالصِّيَامُ وَالصَّدَقَةُ وَلٰكِنْ أَيُّكُمْ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ الَّتِي تَمُوجُ مَوْجَ الْبَحْرِ قَالَ حُذَيْفَةُ فَأَسْكَتَ الْقَوْمُ فَقُلْتُ أَنَا قَالَ أَنْتَ لِلّٰهِ أَبُوكَ قَالَ حُذَيْفَةُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ تُعْرَضُ الْفِتَنُ عَلَى الْقُلُوبِ كَالْحَصِيرِ عُودًا عُودًا فَأَيُّ قَلْبٍ أُشْرِبَهَا نُكِتَ فِيهِ نُكْتَةٌ سَوْدَاءُ وَأَيُّ قَلْبٍ أَنْكَرَهَا نُكِتَ فِيهِ نُكْتَةٌ بَيْضَاءُ حَتّٰى تَصِيرَ عَلٰى قَلْبَيْنِ عَلٰى أَبْيَضَ مِثْلِ الصَّفَا فَلَا تَضُرُّهُ فِتْنَةٌ مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْأَرْضُ وَالْآخَرُ أَسْوَدُ مُرْبَادًّا كَالْكُوزِ مُجَخِّيًا لَا يَعْرِفُ مَعْرُوفًا وَلَا يُنْكِرُ مُنْكَرًا إِلَّا مَا أُشْرِبَ مِنْ هَوَاهُ قَالَ حُذَيْفَةُ وَحَدَّثْتُهُ أَنَّ بَيْنَكَ وَبَيْنَهَا بَابًا مُغْلَقًا يُوشِكُ أَنْ يُكْسَرَ قَالَ عُمَرُ أَكَسْرًا لَا أَبَا لَكَ فَلَوْ أَنَّهُ فُتِحَ لَعَلَّهُ كَانَ يُعَادُ قُلْتُ لَا بَلْ يُكْسَرُ وَحَدَّثْتُهُ أَنَّ ذٰلِكَ الْبَابَ رَجُلٌ يُقْتَلُ أَوْ يَمُوتُ حَدِيثًا لَيْسَ بِالْأَغَالِيطِ قَالَ أَبُو خَالِدٍ فَقُلْتُ لِسَعْدٍ يَا أَبَا مَالِكٍ مَا أَسْوَدُ مُرْبَادًّا قَالَ شِدَّةُ الْبَيَاضِ فِي

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے حضرت عمر نے ہم سے مخاطب ہو کر فرمایا تم میں سے کسی شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے فتنوں کا ذکر سنا ہے، بعض لوگوں نے کہا ہم نے سنا ہے حضرت عمر نے فرمایا تم نے شاید فتنوں سے وہ فتنے مراد لیے ہوں جو کسی شخص کو اس کے اہل وعیال، مال اور پڑوس میں درپیش رہتے ہیں، انھوں نے اثبات میں جواب دیا، حضرت عمر نے فرمایا ان فتنوں کا کفارہ تو نماز، روزہ اور زکوٰۃ سے ادا ہوتا ہے لیکن تم میں سے کسی نے ان فتنوں کے بارے میں سنا ہے جو دریا کی طرح امڈ کر آئیں گے، حضرت حذیفہ کہتے ہیں کہ جب سب لوگ خاموش ہو گئے تو میں نے کہا کہ میں نے ان فتنوں کا ذکر سنا ہے، حضرت عمر نے فرمایا اللہ تمہارے باپ پر رحمت کرے جس کو اللہ تعالیٰ نے تم جیسا بیٹا عطا کیا تم نے ضرور سنا ہو گا حضرت حذیفہ نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگوں کے دلوں پر اس طرح پے درپے فتنے وارد ہوں گے جس طرح چٹائی کے تنکے ایک دوسرے سے پیوستہ ہوتے ہیں اور جو دل ان فتنوں میں سے کسی ایک فتنہ کو قبول کرے گا اس میں ایک سیاہ نقطہ پڑ جائے گا اور جو دل اس کو قبول نہیں کرے گا اس میں ایک سفید نشان پڑ جائے گا، بہرحال اس دور میں دو قسم کے دل ہوں گے ایک سفید جس کو کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکے گی جب تک زمین و آسمان قائم رہیں گے، اور ایک سیاہ جو اوندھے لوٹے کی طرح ہو گا نیکی پر عمل کرے گا نہ برائی کا انکار کرے گا، صرف اپنی خواہشات پر عمل کرے گا، حضرت حذیفہ نے حضرت عمر سے کہا لیکن آپ کے اور ان فتنوں کے درمیان ایک مقفل دروازہ

سواد قال قلت فما الكوز مجخيا قال منكوسا.

ہے جو عنقریب توڑ دیا جائے گا، حضرت عمر نے کہا توڑ دیا جائے گا؟ تمہارا باپ نہ رہے اگر وہ دروازہ کھول دیا جاتا تو پھر بند ہو سکتا تھا حضرت حذیفہ نے کہا نہیں وہ دروازہ توڑ دیا جائے گا، اور اس دروازہ سے مراد ایک شخص ہے جس کو قتل کر دیا جائے گا اور یہ سیدھی اور صاف بات ہے، کوئی بجھارت نہیں ہے، ابوخالد نے کہا میں نے سعد سے کہا اے ابومالک! "اسود مربادا" کا کیا معنی ہے، انھوں نے کہا سیاہ چیز میں سخت سفیدی، میں نے کہا "کوز مجخی" کا کیا معنی ہے؟ انھوں نے کہا اوندھا لوٹا۔

---

٢٧٨ - وحدثني ابن أبي عمر حدثنا مروان الفزاري حدثنا أبو مالك الأشجعي عن ربعي قال لما قدم حذيفة من عند عمر جلس يحدثنا فقال إن أمير المؤمنين أمس لما جلست إليه سأل أصحابه أيكم يحفظ قول رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في الفتن وساق الحديث بمثل حديث أبي خالد ولم يذكر تفسير أبي مالك لقوله مربادا مجخيا.

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مجلس سے اٹھ کر آئے تو کہنے لگے کہ کل میں جب امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا تو انھوں نے فرمایا تم میں سے کسی شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے فتنوں کے بارے میں کوئی حدیث سنی ہے۔ بقیہ حدیث حسب سابق ہے۔

---

٢٧٩ - وحدثني محمد بن المثنى وعمرو بن علي وعقبة بن مكرم العمي قالوا حدثنا محمد بن أبي عدي عن سليمان التيمي عن نعيم بن أبي هند عن ربعي بن حراش عن حذيفة أن عمر قال من يحدثنا أو قال أيكم يحدثنا وفيهم حذيفة ما قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في الفتنة قال حذيفة أنا وساق الحديث كنحو حديث أبي مالك عن ربعي وقال في الحديث قال حذيفة حدثته حديثا ليس بالأغاليط وقال يعني أنه عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم.

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر نے ہم سے پوچھا کہ تم میں سے کسی شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے فتنوں کے بارے میں کوئی حدیث سنی ہے حضرت حذیفہ نے کہا میں نے سنی ہے، بقیہ حدیث حسب سابق ہے۔

---

## عبادات کے کفارہ ہونے کا بیان

حدیث نمبر ۲۷۰ میں ہے: کسی شخص کو اس کے اہل و عیال، مال اور پڑوس میں جو فتنے لاحق ہوتے ہیں ان کا نماز، روزہ اور زکوٰۃ سے کفارہ ادا ہو جاتا ہے:

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ان الحسنات یذھبن السیئات. بے شک نیکیاں گناہوں کو مٹا دیتی ہیں۔

ہمارے زمانہ کے بعض علماء نے کہا کہ نماز اور وضو سے گناہ کبیرہ اور صغیرہ دونوں مٹ جاتے ہیں انہوں اس حدیث کے ظاہری مفہوم سے استدلال کیا ہے، اور صنابحی کی اس روایت سے استدلال کیا ہے: "جب کوئی شخص وضو کرتا ہے تو اس کے منہ سے گناہ نکل جاتے ہیں۔" ابو عمرو نے کہا یہ جہالت ہے اور مرجیہ کی موافقت ہے، اس قسم کی احادیث کو کس طرح عموم پر محمول کیا جا سکتا ہے جبکہ قرآن مجید میں اس طرح کی آیات بہ کثرت ہیں:

یا یھا الذین اٰمنوا توبوا الی اللہ توبۃ نصوحًا. (تحریم: ۸) اے ایمان والو! اللہ کی طرف صاف دل سے خالص توبہ کر لو۔

اگر وضو کرنا، نماز پڑھنا اور دیگر نیکیوں کو بجالانا گناہوں کے مٹانے کے لیے کافی ہوتا تو توبہ کی ضرورت نہ ہوتی، اسی طرح روزے، صدقہ و خیرات اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر میں بحث ہے، اور تحقیق یہ ہے کہ جب گناہ کبیرہ سے اجتناب کیا جائے تو عبادات صغائر کے لیے کفارہ ہو جاتی ہیں۔

## حضرت حذیفہ کی حدیث کے مجازات نہ ہونے کا بیان

اس حدیث میں ہے: حضرت حذیفہ نے کہا یہ سیدھی اور صاف بات ہے کوئی مجازات نہیں ہے۔

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

حضرت حذیفہ کا مطلب یہ تھا کہ یہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی صحیح اور سچی حدیث ہے، اس میں اجتہاد اور رائے کا دخل نہیں ہے، اور اس سے غرض یہ تھی کہ دروازہ حضرت عمر ہیں اور ان کو قتل کر دیا جائے گا اور یہ بھی احتمال ہے کہ حضرت حذیفہ کو علم تھا کہ حضرت عمر کو قتل کر دیا جائے گا لیکن انہوں نے یہ ناپسند کیا کہ حضرت عمر سے یہ کہا جائے کہ آپ کو قتل کر دیا جائے گا کیونکہ حضرت عمر کو علم تھا کہ اس دروازے سے مراد وہ خود ہیں اس لیے انہوں نے ایسی عبارت پیش کی جس سے غرض بھی حاصل ہو اور صراحۃً حضرت عمر کے قتل کا ذکر بھی نہ ہو۔[1]

خلاصہ یہ ہے کہ فتنوں اور اسلام کے درمیان حضرت عمر ایک دروازہ تھے تو جب تک حضرت عمر رضی اللہ عنہ زندہ رہیں گے فتنے نہیں آ سکتے اور جب حضرت عمر فوت ہو جائیں گے تو اسلام میں فتنے در آئیں گے۔

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۵ ص ۱۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ الْاِسْلَامَ بَدَاَ غَرِيْبًا وَسَيَعُوْدُ غَرِيْبًا وَاَنَّهٗ يَاْرِزُ بَيْنَ الْمَسْجِدَيْنِ

## اسلام ابتداء میں اجنبی تھا اور انتہا میں بھی اجنبی ہو جائے گا اور دو مسجدوں میں گھس جائے گا۔

۲۸۰ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ وَابْنُ اَبِيْ عُمَرَ جَمِيْعًا عَنْ مَرْوَانَ الْفَزَارِيِّ قَالَ ابْنُ عَبَّادٍ نَا مَرْوَانُ عَنْ يَزِيْدَ يَعْنِي ابْنَ كَيْسَانَ عَنْ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَدَاَ الْاِسْلَامُ غَرِيْبًا وَسَيَعُوْدُ كَمَا بَدَاَ غَرِيْبًا فَطُوْبٰى لِلْغُرَبَاءِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسلام ابتداء میں اجنبی تھا اور آخر میں بھی پہلے کی طرح اجنبی ہوگا سو اجنبیوں کو یہ نوید مبارک ہو۔

---

۲۸۱ - حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَالْفَضْلُ بْنُ سَهْلٍ الْاَعْرَجُ قَالَا حَدَّثَنَا شَبَابَةُ بْنُ سَوَّارٍ قَالَ نَا عَاصِمٌ وَهُوَ ابْنُ مُحَمَّدٍ الْعُمَرِيُّ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الْاِسْلَامَ بَدَاَ غَرِيْبًا وَسَيَعُوْدُ غَرِيْبًا كَمَا بَدَاَ وَهُوَ يَاْرِزُ بَيْنَ الْمَسْجِدَيْنِ كَمَا تَاْرِزُ الْحَيَّةُ فِيْ جُحْرِهَا۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسلام ابتداء میں اجنبی تھا اور آخر میں بھی پہلے کی طرح اجنبی ہوگا اور اخیر دور میں اسلام مسجد نبوی اور کعبۃ اللہ میں چلا جائے گا جیسے سانپ اپنے سوراخ میں چلا جاتا ہے۔

---

۲۸۲ - وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ وَاَبُوْ اُسَامَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ عُمَرَ عَنْ خُبَيْبِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الْاِيْمَانَ لَيَاْرِزُ اِلَى الْمَدِيْنَةِ كَمَا تَاْرِزُ الْحَيَّةُ اِلٰى جُحْرِهَا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایمان اس طرح سمٹ کر مدینہ میں چلا جائے گا جس طرح سانپ اپنے بل میں چلا جاتا ہے۔

---

### اول آخر میں اسلام کے اجنبی ہونے سے کیا مراد ہے؟

حدیث نمبر ۲۸۰ میں ہے اسلام ابتداء میں اجنبی تھا اور آخر میں بھی پہلے کی طرح اجنبی ہوگا۔

غریب کا لغوی معنی اجنبی ہے اسی مناسبت سے عربی میں مسافر کو غریب کہتے ہیں۔ علامہ نووی نے اس حدیث میں غرباً سے مہاجرین مراد لیے ہیں لیکن یہ صحیح نہیں ہے، کیونکہ ہجرت کے بعد کا دور اسلام کے پھلنے پھولنے کا زمانہ تھا۔ اسلام کی ابتداء کا زمانہ نہیں تھا۔ اسی طرح قرب قیامت دور کے مسلمانوں کو مہاجرین قرار دینا بھی مناسب نہیں ہے۔ ممکن ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے فرمان کا مطلب یہ ہو کہ جب اسلام کی ابتداء ہوئی اور رسول اللہ علیہ وسلم نے اہل عرب کے سامنے

توحید کا پیغام پیش کیا تو اس مشرکانہ فضا میں یہ ایک غیر مانوس اور اجنبی نعرہ تھا اور اہل اسلام بھی اس مشرکانہ ماحول میں اپنے منفرد معمولات کی وجہ سے اجنبی سمجھتے جاتے تھے اور یہی حال قرب قیامت میں ہوگا جب لوگ مادیت اور لادینی کے ظلمات میں ملفوف ہو چکے ہوں گے اس وقت ایک آدھ شخص ہی اسلامی تعلیمات میں ڈھلا ہوا ہوگا وہ اس دور کے لوگوں کے لیے قطعاً غیر مانوس اور اجنبی ہوگا، چنانچہ اس کی ایک جھلک اب بھی محسوس کی جاتی ہے جو لوگ مغربی تمدن اور ثقافت اپنا چکے ہیں ان کے لیے اسلامی روایات غیر مانوس اور اجنبی ہیں۔

اس حدیث میں اسلام اور ایمان کو سانپ کے ساتھ تشبیہ دی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ اخیر دور میں مسلمان اس قدر زیادہ بے راہ روی اور نفس پرستی کا شکار ہو چکے ہوں گے کہ اسلامی تعلیمات پر عمل کرنا انہیں سانپ کے زہر کی طرح دہشت ناک معلوم ہوگا، یا جس طرح سانپ کو دیکھ کر لوگ پتھر مارتے ہیں اور اسے بھگاتے ہیں حتیٰ کہ وہ اپنے بل میں چلا جاتا ہے اسی طرح آخری زمانہ میں ہر طرف سے لوگ اسلام پر طعن کریں گے، اسلامی روایات اور اقدار کا مذاق اڑایا جائے گا، اسلامی احکام پر پھبتیاں کسی جائیں گی جس کی وجہ سے بالآخر اسلام اپنے مرکز یعنی حرمین کریمین کی طرف لوٹ جائے گا، جس کا مطلب یہ ہے کہ ہر طرف سے سمٹ کر مسلمان مکہ اور مدینہ میں چلے جائیں گے۔

## باب ۶۳ ذهاب الإيمان آخر الزمان

## اخیر زمانہ میں ایمان کا رخصت ہو جانا

۲۸۳ - حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا عَفَّانُ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ أَخْبَرَنَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى لَا يُقَالَ فِي الْأَرْضِ اللّٰهُ اللّٰهُ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تک زمین پر اللہ اللہ کی آواز آتی رہے گی قیامت قائم نہیں ہوگی۔

۲۸۴ - حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ أَخْبَرَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ عَلٰى أَحَدٍ يَقُولُ اللّٰهُ اللّٰهُ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کسی ایسے شخص پر قیامت قائم نہیں ہوگی جو اللہ اللہ کرنے والا ہو۔



## باب ۶۴ جواز الاستسرار بالإيمان للخائف

## خوفزدہ شخص کے لیے ایمان مخفی رکھنے کا جواز

۲۸۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ وَأَبُو كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لِأَبِي كُرَيْبٍ قَالُوا حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ شَقِيقٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَحْصُوا لِي كَمْ يَلْفِظُ الْإِسْلَامَ قَالَ فَقُلْنَا يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَتَخَافُ عَلَيْنَا وَنَحْنُ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شمار کرو کس قدر مسلمان ہو چکے ہیں، ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کو دشمن کا خوف ہے، حالانکہ ہماری تعداد چھ سات سو ہے۔ فرمایا تم نہیں جانتے شاید تم کسی آزمائش میں مبتلاء ہو جاؤ۔ حضرت حذیفہ کہتے ہیں کہ پھر ہم آزمائش میں مبتلاء ہو گئے حتیٰ کہ ہم میں

مَا بَيْنَ السِّتِّ مِائَةٍ إِلَى السَّبْعِ مِائَةٍ فَقَالَ إِنَّكُمْ لَا تَدْرُونَ لَعَلَّكُمْ أَنْ تُبْتَلَوْا قَالَ فَابْتُلِينَا حَتَّى جَعَلَ الرَّجُلُ مِنَّا لَا يُصَلِّي إِلَّا سِرًّا۔ سے بعض لوگ چھپ چھپ کر نماز پڑھتے تھے۔

اس حدیث میں ہے: یارسول اللہ! کیا آپ کو دشمن کا خوف ہے، حالانکہ ہماری تعداد چھ سو سے لے کر سات سو تک ہے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام بخاری نے روایت کیا ہے ہم نے آپ کے لیے پندرہ سو نفر لکھے، اور امام بخاری کی ایک اور روایت میں ہے: ہم نے ان کو پانچ سو پایا، ان روایات میں اس طرح تطبیق ہو سکتی ہے کہ عورتیں بچے اور مرد مل کر پندرہ سو ہوں، اور چھ سو سے لے کر سات سو تک کی جو روایت ہے اس سے مراد صرف مرد ہوں، لیکن امام بخاری نے کتاب السیر میں روایت کیا ہے ہم نے پندرہ سو مرد لکھے، اس لیے صحیح جواب یہ ہے کہ جس روایت میں چھ سات سو مردوں کا ذکر ہے اس سے مراد صرف مدینہ کے مرد ہیں اور جس روایت میں پندرہ سو مردوں کا ذکر ہے، اس سے مدینہ طیبہ اور اس کے مضافات کے مرد مراد ہیں۔ [۱]

## تقیہ کی تحقیق

اس حدیث کے آخر میں ہے: حضرت حذیفہ کہتے ہیں کہ پھر ہم لوگ فتنوں میں مبتلا ہو گئے، حتیٰ کہ ہم میں سے بعض لوگ چھپ چھپ کر نماز پڑھتے تھے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

یہ ان فتنوں کا بیان ہے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد برپا ہوئے تو بعض لوگ چھپ چھپ کر نماز پڑھتے تھے، اس خوف سے کہ وہ کسی فتنہ اور جنگ میں مبتلا نہ ہو جائیں۔ اس مقام پر ہم تقیہ کی بحث کرنا چاہتے ہیں۔

قرآن مجید میں ہے:

لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكَافِرِينَ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِ الْمُؤْمِنِينَ وَمَنْ يَفْعَلْ ذَٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللَّهِ فِي شَيْءٍ إِلَّا أَنْ تَتَّقُوا مِنْهُمْ تُقَاةً ۗ وَيُحَذِّرُكُمُ اللَّهُ نَفْسَهُ ۗ وَإِلَى اللَّهِ الْمَصِيرُ۔

(آل عمران: ۲۸)

ایمان والے مومنوں کے سوا کافروں کو دوست نہ بنائیں اور جو ایسا کرے اس کا اللہ سے کوئی تعلق نہیں، سوا اس کے کہ تم ان سے تقیہ (بچاؤ) کرو، اور اللہ تمہیں اپنے غضب سے ڈراتا ہے، اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

علامہ ابوبکر جصاص حنفی لکھتے ہیں:

یہ آیت تقیہ کے وقت اظہار کفر کے جواز کا تقاضا کرتی ہے اور اس کی نظیر یہ آیت ہے:

مَنْ كَفَرَ بِاللَّهِ مِنْ بَعْدِ إِيمَانِهِ إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ جس شخص نے ایمان لانے کے بعد اللہ کے

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

وقلبه مطمئن بالایمان ولكن من شرح بالكفر صدرا فعليهم غضب من الله ولهم عذاب عظيم

(نحل: ١٠٦)

ساتھ کفر کیا (اس پر اللہ کا غضب ہے اور اس کے لیے بڑا عذاب ہے) مگر جس پر جبر کیا گیا اور اس کا دل ایمان کے ساتھ مطمئن ہے (اس پر کوئی مواخذہ نہیں) ہاں جس نے کفر کے لیے اپنا سینہ کھول دیا تو ان لوگوں پر اللہ کا غضب ہے اور ان کے لیے بڑا عذاب ہے۔

جب کوئی شخص کسی مسلمان کو اظہار کفر پر مجبور کرے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے لیے رخصت ہے کہ وہ جان بچانے کے لیے تقیہ کرے اور اظہار کفر کرے، اور دل میں اپنے ایمان پر قائم رہے، لیکن اس صورت میں تقیہ کرنا واجب نہیں ہے، بلکہ تقیہ کو ترک کرنا افضل ہے۔ ہمارے اصحاب نے یہ کہا ہے کہ جس شخص کو کفر پر مجبور کیا گیا اور اس نے کفر نہیں کیا حتیٰ کہ اس کو قتل کر دیا گیا تو وہ اس شخص سے افضل ہے جس نے جان بچانے کے لیے تقیہ کیا اور اظہار کفر کیا۔

مشرکین نے حضرت خبیب بن عدی کو گرفتار کر لیا، انھوں نے تقیہ نہیں کیا حتیٰ کہ ان کو شہید کر دیا گیا، اور مسلمانوں کے نزدیک وہ حضرت عمار بن یاسر سے افضل تھے جنھوں نے بطور تقیہ اظہار کفر کیا، پھر انھوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے اس کے متعلق سوال کیا، آپ نے پوچھا (تقیہ کے وقت) تم نے اپنے دل کو کس طرح پایا تھا؟ انھوں نے کہا میرا دل ایمان سے مطمئن تھا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر وہ پھر مجبور کریں تو پھر تقیہ کر لینا اور یہ رخصت تھی۔

روایت ہے کہ مسیلمہ کذاب نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے دو صحابہ کو پکڑ لیا، اور ان میں سے ایک سے پوچھا کیا تم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے رسول ہونے کی گواہی دیتے ہو؟ اس نے کہا ہاں! پھر پوچھا کیا تم میرے رسول ہونے کی گواہی دیتے ہو؟ اس نے کہا ہاں! تو اس نے اس صحابی کو چھوڑ دیا، پھر دوسرے کو بلا کر کہا کیا تم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے رسول ہونے کی گواہی دیتے ہو؟ اس نے کہا ہاں! مسیلمہ نے پھر پوچھا کیا تم میرے رسول ہونے کی گواہی دیتے ہو؟ اس صحابی نے کہا میرے کان بہرے ہیں! یہ مکالمہ تین بار ہوا پھر مسیلمہ نے اس صحابی کا سر تن سے جدا کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اس واقعہ کی خبر پہنچی تو آپ نے فرمایا: رہا یہ مقتول تو یہ اپنے صدق اور یقین پر گامزن رہا اور اس نے فضیلت کو پا لیا، سو اس کو مبارک ہو، اور رہا یہ دوسرا تو اس نے اللہ کی رخصت پر عمل کیا سو اس کو ملامت نہیں ہے، اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ تقیہ پر عمل کرنا رخصت ہے اور افضل تقیہ کو ترک کرنا ہے۔

ہمارے اصحاب نے کہا ہر وہ کام جس میں دین کی سرفرازی اور سربلندی ہو اس کام کو جرأت سے کر کے قتل ہو جانا تقیہ کی رخصت پر عمل کرنے سے بہتر ہے کیا تم نہیں دیکھتے کہ جو شخص اپنی جان پر کھیل کر دشمن سے جہاد کرے اور شہید ہو جائے وہ اس شخص سے افضل ہے جو اپنی جان بچا کر لے آئے۔ اللہ تعالیٰ نے قتل کے بعد شہداء کے احوال بیان فرمائے ہیں، ان کو زندہ اور مرزوق قرار دیا، اسی طرح دین کے اظہار کے لیے جان کر

خرچ کرنا اور کفر کا اظہار نہ کرنا تقیہ کر کے جان بچا لینے سے افضل ہے۔ [۱]

## تقیہ کی تعریف، اس کی اقسام اور اس کے شرعی احکام

علامہ سید محمود آلوسی "الا ان تتقوا منهم تقٰة" "مگر یہ کہ تم ان سے تقیہ کرو" کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اس آیت میں تقیہ کی مشروعیت پر دلیل ہے۔ تقیہ کی تعریف یہ ہے: جان، عزت اور مال کو دشمنوں کے شر سے بچانا، اور دشمن دو قسم کے ہیں: ایک وہ جن کی دشمنی دین کے اختلاف کی وجہ سے ہو، جیسے کافر اور مسلمان دوسرے وہ ہیں جن کی دشمنی اغراض دنیوی کی وجہ سے ہو، مثلاً مال، متاع، ملک اور امارت کی وجہ سے عداوت ہو، اس وجہ سے تقیہ کی بھی دو قسمیں ہو گئیں۔

تقیہ کی پہلی قسم جو دین کے اختلاف کی وجہ سے عداوت پر مبنی ہو اس کا حکم شرعی یہ ہے کہ ہر وہ مومن جو کسی ایسی جگہ پر ہو جہاں مخالفین کے غلبہ کی وجہ سے اس کے لیے دین کا اظہار کرنا ممکن نہ ہو اس پر اس جگہ سے ایسی جگہ ہجرت کرنا واجب ہے جہاں وہ دین کا اظہار کر سکے اور اس کے لیے یہ بالکل جائز نہیں ہے کہ وہ دینی دشمنوں کی سرزمین میں رہے اور اپنے ضعف کا عذر ظاہر کر کے اپنے دین کو چھپائے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کی زمین بہت وسیع ہے اگر ہجرت نہ کرنے میں ان کا کوئی عذر شرعی ہو مثلاً وہ لوگ بچے، عورتیں اور نابینا ہوں یا قید میں ہوں یا ان سے مخالفین نے یہ کہا ہو کہ اگر تم نے ہجرت کی تو ہم تم کو قتل کر دیں گے یا تمہاری اولاد یا تمہارے ماں باپ کو قتل کر دیں گے، خواہ ان کی گھر میں اُڑا دیں یا ان کو قید میں رکھ کر بھوکا مار دیں اور اس بات کا ظن غالب ہو کہ وہ اپنی دھمکی کو عملی جامہ پہنا دیں گے، اس صورت میں ان کے لیے کافروں کی سرزمین میں رہنا جائز ہے اور بہ قدر ضرورت تقیہ کر کے ان کی موافقت کرنا جائز ہے اور ان پر واجب ہے کہ وہ اس علاقہ سے نکلنے کا حیلہ تلاش کریں اور اپنے دین کی حفاظت کے لیے وہاں سے نکل بھاگیں اور اگر مخالفین کسی منفعت کو سلب کرنے کی دھمکی دیں یا ایسی مشقت میں ڈال دینے کی دھمکی دیں جس کا برداشت کرنا ممکن ہو مثلاً قید میں ڈال دیں اور قید میں کھانا دیں یا ان کو ماریں لیکن وہ ایسی ضرب نہ ہو جس سے انسان مر جائے تو پھر تقیہ کرنا اور دین میں ان کی موافقت کرنا جائز نہیں ہے اور جس صورت میں تقیہ جائز ہے اس صورت میں بھی ان کی موافقت کی رخصت ہے اور عزیمت یہ ہے کہ وہ اس صورت میں بھی تقیہ نہ کرے اور اپنے دین کا اظہار کرے اور اگر اس کو دین کے اظہار کے جرم میں مار ڈالا جائے تو وہ شہید ہے۔

جب کوئی مسلمان کفار کے علاقہ میں ہو اور اس کو دین کے اظہار کے سبب اپنی جان، مال اور عزت کا خطرہ ہو تو اس پر اس علاقہ سے ہجرت کرنا واجب ہے اور تقیہ کرنا اور کفار کی موافقت کرنا جائز نہیں ہے اس پر دلیل یہ ہے:

قرآن مجید میں ہے:

| | |
|---|---|
| ان الذین توفٰهم الملٰئکة ظالمی انفسهم قالوا فیم کنتم قالوا کنا مستضعفین | بے شک جن لوگوں کی جانیں فرشتے اس حال میں قبض کرتے ہیں کہ وہ اپنی جانوں پر ظلم کرنے والے |

[۱] علامہ ابو بکر احمد بن علی رازی جصاص حنفی متوفی ۳۷۰ھ، احکام القرآن ج ۲ ص ۱۰، مطبوعہ سہیل اکیڈمی لاہور، ۱۴۰۰ھ

فی الارض ؕ قالوا الم تکن ارض اللہ واسعۃ فتھاجروا فیھا ؕ فاولئک ماواھم جھنم ؕ وساءت مصیرا ۙ الا المستضعفین من الرجال والنساء والولدان لا یستطیعون حیلۃ ولا یھتدون سبیلا ۙ فاولئک عسی اللہ ان یعفو عنھم ؕ وکان اللہ عفوا غفورا ۔

(نساء: ۹۷-۹۹)

تھے، فرشتے (ان سے) کہتے ہیں کہ تم کس حال میں تھے؟ وہ کہتے ہیں کہ ہم زمین میں بے بس تھے! فرشتے کہتے ہیں کیا اللہ کی زمین وسیع نہ تھی کہ تم اس میں ہجرت کر جاتے؟ یہ وہ لوگ ہیں جن کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ برا ٹھکانا ہے۔ مگر وہ لوگ جو (واقعی) بے بس اور مجبور ہیں جو مرد عورتیں اور بچے جو نکلنے کا کوئی حیلہ نہ پائیں اور نہ راستے سے واقف ہوں تو قریب ہے کہ اللہ ان سے درگذر فرمائے اور اللہ بہت معاف فرمانے والا بے حد بخشش والا ہے۔

جبر اور اکراہ کی صورت میں جان بچانے کے لیے تقیہ پر عمل کرنا رخصت اور تقیہ کو ترک کرنا عزیمت ہے اس پر دلیل یہ حدیث ہے:

حسن بصری روایت کرتے ہیں کہ مسیلمہ کذاب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو اصحاب کو گرفتار کر لیا ان میں سے ایک سے پوچھا: کیا تم یہ گواہی دیتے ہو کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں، اس نے کہا ہاں! پھر پوچھا کیا تم یہ گواہی دیتے ہو کہ میں اللہ کا رسول ہوں اس نے کہا ہاں! تو اس کو رہا کر دیا، پھر دوسرے کو بلا کر پوچھا کیا تم یہ گواہی دیتے ہو کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں؟ اس نے کہا ہاں، پھر پوچھا کیا تم یہ گواہی دیتے ہو کہ میں اللہ کا رسول ہوں؟ اس نے کہا میں بہرا ہوں اور تین بار سوال کے جواب میں یہی کہا، مسیلمہ نے اس کا سر تن سے جدا کر دیا، جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک یہ خبر پہنچی تو آپ نے فرمایا جو شخص قتل ہوا اور اپنے صدق اور یقین پر گامزن رہا اس نے فضیلت کو حاصل کیا اس کو مبارک ہو، دوسرے نے رخصت پر عمل کیا اس پر اس کو ملامت نہیں ہے۔

تقیہ کی دوسری قسم یعنی جب مال، متاع اور امارت کی وجہ سے لوگوں سے عداوت ہو تو اس میں علماء کا اختلاف ہے کہ اس صورت میں آیا ہجرت واجب ہے یا نہیں؟ بعض علماء نے کہا اس صورت میں بھی ہجرت واجب ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ولا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ۔ (بقرہ: ۱۹۵) اور اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو۔

دوسری دلیل یہ ہے کہ مال کو ضائع کرنے کی بھی شریعت میں ممانعت ہے۔

اور بعض علماء نے یہ کہا کہ کسی دنیاوی مصلحت کی وجہ سے ہجرت واجب نہیں ہوتی، اور بعض علماء نے یہ کہا کہ جب اپنی جان یا اپنے رشتہ داروں کی جان کا یا اپنی اور ان کی عزت کا خطرہ ہو تو حق یہ ہے ہجرت واجب ہوتی ہے لیکن یہ عبادت اور قرب الٰہی نہیں ہے جس کی وجہ سے ثواب حاصل ہو، کیونکہ اس ہجرت کا وجوب محض دنیاوی مصلحت کی وجہ سے ہے، دین کی حفاظت کی وجہ سے نہیں ہے اور ہر واجب پر ثواب نہیں ملتا، کیونکہ تحقیق یہ ہے کہ ہر واجب عبادت نہیں ہوتا بلکہ بہت سے واجبات پر ثواب نہیں ملتا جیسے سخت بھوک کے وقت کچھ کھانا واجب

ہے اور اس پر ثواب نہیں ہے، اسی طرح بیماری میں جن چیزوں کے کھانے سے ضرر کا یقین ہو یا اس پر ظن غالب ہو ان سے احتراز کرنا واجب ہے اور صحت کی حالت میں مضر صحت اور زہریلی اشیاء کو کھانے سے احتراز کرنا واجب ہے۔ یہ ہجرت بھی اسی قسم کی ہے یہ اللہ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف ہجرت کی مثل نہیں ہے، اور اللہ تعالیٰ کے فضل اور ثواب آخرت کو مستلزم نہیں ہے (مصنف کے نزدیک اس میں بھی ثواب ہے کیونکہ جان اور عزت کو بچانا بھی شرعی حکم پر عمل ہے۔)

## مدارات کی تحقیق

بعض علماء نے یہ کہا کہ کافروں، فاسقوں اور ظالموں سے مدارات (نرم رویہ اور نرم گفتاری) اور ملاطفت کرنا، ان سے میٹھی باتیں کرنا، ان سے ہنستے مسکراتے اور خوشی سے ملنا بھی تقیہ کی ایک قسم ہے تاکہ انسان ان کی اذیت رسانی، بدزبانی اور ان کے ہاتھوں بے عزتی سے محفوظ رہے اور یہ کفار سے دوستی، محبت اور موالات کے حکم میں نہیں ہے جس سے منع کیا گیا ہے بلکہ یہ ایک جائز کام اور سنت ہے۔

امام دیلمی نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے جس طرح مجھے فرائض قائم کرنے کا حکم دیا ہے اسی طرح مجھے لوگوں سے مدارات کرنے کا بھی حکم دیا ہے، ایک روایت میں ہے مجھے مدارات کے ساتھ مبعوث کیا ہے اور جامع میں ہے عنقریب تمہارے پاس غضب ناک سوار آئیں گے تم ان کے ساتھ خوش دلی سے پیش آنا اور ان کو مرحبا کہنا، اور امام ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ہے کہ اللہ پر ایمان لانے کے بعد عقل کی بلندی یہ ہے کہ لوگوں کے ساتھ مدارات کی جائے، اور امام بیہقی نے روایت کیا ہے کہ عقل کی بلندی مدارات ہے، امام طبرانی نے روایت کیا ہے کہ لوگوں سے مدارات کرنا صدقہ ہے، امام ابن عدی اور امام ابن عساکر نے روایت کیا جس شخص نے مدارات کے ساتھ زندگی گزاری اس کی موت شہادت ہو گی، اپنے مالوں سے اپنی عزتوں کی حفاظت کرو، اور تم میں سے ایک شخص کو چاہیے کہ وہ اپنی زبان سے اپنے دین کی حفاظت کرے، امام بخاری نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی اجازت طلب کی، اس وقت میں بھی حضور کے پاس تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ اپنی قوم کا بُرا آدمی ہے، پھر آپ نے اس کو اجازت دے دی، اور اس سے بہت نرم گفتگو کی، جب وہ چلا گیا تو میں نے پوچھا یا رسول اللہ آپ نے اس کے متعلق فرمایا جو فرمایا تھا، پھر آپ نے اس کے ساتھ ملائمت سے بات کی؟ آپ نے فرمایا: اے عائشہ! لوگوں میں سب سے بُرا شخص وہ ہے جس کی بدکلامی کی وجہ سے لوگ اس سے ملنا چھوڑ دیں (صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۰۵) اور امام بخاری نے حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ہم لوگوں سے ہنس کر ملتے ہیں اور ہمارے دل ان پر لعنت کرتے ہیں۔ (صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۰۵) ان کے علاوہ اور بہت احادیث ہیں، البتہ اتنی مدارات نہیں کرنی چاہیے جس سے دینی حمیت بہ رہے اور کسی برائی کا ارتکاب ہو اور ان کے متعلق بدگمانی کی جائے۔

## تقیہ کے متعلق خوارج کا نظریہ

تقیہ اور مدارات کی اس تحقیق کے بعد یہ جاننا چاہیے کہ خوارج اور شیعہ کے تقیہ کے متعلق دو متضاد نظریات ہیں، خوارج تو کہتے ہیں کہ کسی حال میں تقیہ کرنا جائز نہیں ہے، اور وہ دین کے مقابلہ میں جان، مال اور عزت کسی چیز کی حفاظت کی رعایت نہیں کرتے، اس نظریہ کے مطابق ان کے بہت عجیب اقوال ہیں، مثلاً وہ کہتے ہیں کہ ایک شخص نماز پڑھ رہا ہو اور چور اس کی بہت قیمتی چیز

لے جا رہا ہو تو وہ نماز قطع نہ کرے بلکہ اس پر نماز قطع کرنا حرام ہے، اور وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابی حضرت بریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ پر طعن کرتے ہیں کہ وہ حالت نماز میں گھوڑے کی حفاظت کر رہے تھے کہ وہ کہیں بھاگ نہ جائے۔ تقیہ کے مسئلہ میں ان کے ہاں بہت افراط و تفریط ہے۔

## تقیہ کے متعلق شیعہ کا نظریہ

شیعہ علماء کی تقیہ میں بہت مختلف اور مضطرب عبارات ہیں، بعض علماء نے یہ کہا کہ ضرورت کے وقت تمام اقوال میں تقیہ کرنا جائز ہے اور بعض اوقات کسی مصلحت کی وجہ سے تقیہ واجب ہوتا ہے اور ایسے کسی فعل میں تقیہ کرنا جائز نہیں جس سے مومن کا قتل ہو یا اس کے قتل کیے جانے کا ظن غالب ہو۔ مفید نے کہا کبھی تقیہ کرنا واجب ہوتا ہے اور کسی وقت میں تقیہ کرنا افضل ہوتا ہے اور کسی وقت میں تقیہ کرنا افضل ہوتا ہے۔ ابو جعفر طوسی نے کہا ظاہر الروایات میں یہ ہے کہ جب جان کا خطرہ ہو تو تقیہ کرنا واجب ہے اور بعض علماء نے یہ کہا کہ مال کے خطرہ کے وقت بھی تقیہ کرنا واجب ہے اور عزت کی حفاظت کے لیے تقیہ کرنا مستحسن ہے، حتیٰ کہ سنت یہ ہے کہ جب شیعہ اہل سنت کے ساتھ جمع ہوں تو نماز، روزہ، اور باقی دینی امور اہل سنت کے مطابق کریں، انھوں نے بعض ائمہ اہل بیت سے روایت کیا ہے کہ جس شخص نے کسی سنی کی اقتداء میں تقیۃً نماز پڑھی، اس نے گویا نبی (صلے اللہ علیہ وسلم) کی اقتداء میں نماز پڑھی، اور بعد میں اس نماز کے اعادہ میں ان کے مختلف اقوال ہیں کسی ایک کے مذہب شیعہ کو بچانے کے لیے تقیہ کی افضلیت میں ان کا اختلاف ہے، بعض نے کہا جائز ہے، بعض نے کہا معمولی سے خوف یا معمولی سے لالچ کی بناء پر تقیۃً کفر کو ظاہر کرنا واجب ہے، علماء شیعہ کے نزدیک تقیہ دین کی عظیم اصل ہے حتیٰ کہ انھوں نے انبیاء علیہم السلام کی طرف بھی تقیہ منسوب کیا ہے، ان کی تقیہ سے اہم غرض خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی خلافت کو باطل کرنا ہے، اللہ ان سے پناہ میں رکھے۔

## تقیہ کے بطلان پر نقلی اور عقلی دلائل

کتب شیعہ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کی اولاد امجاد کا تقیہ نہ کرنا ثابت ہے اور اس سے تقیہ کی وہ فضیلت بھی باطل ہوتی ہے جس کا انھوں نے اپنی کتابوں میں بیان کیا ہے۔ نہج البلاغۃ جو ان کے نزدیک کتاب اللہ کے بعد روئے زمین پر صحیح ترین کتاب ہے اس میں لکھا ہے: حضرت علی نے فرمایا: ایمان کی علامت یہ ہے کہ جہاں تم کو صدق سے نقصان اور کذب سے نفع ہو وہاں تم کذب پر صدق کو ترجیح دو۔" کہاں حضرت علی کا یہ ارشاد اور کہاں ان کا "ان اکرمکم عند اللّٰہ اتقاکم" کا یہ تفسیر کرنا "اللہ کے نزدیک مکرم وہ ہے جو زیادہ تقیہ کرے" اور اسی نہج البلاغۃ میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "خدا کی قسم اگر میرا دشمنوں سے مقابلہ ہو در آں حالیکہ میں اکیلا ہوں اور ان کی تعداد سے تمام زمین بھری ہو تو مجھے کوئی پرواہ نہیں ہوگی، نہ گھبراہٹ ہوگی، کیونکہ جس گمراہی میں وہ مبتلا ہیں اور اس کے مقابلہ میں جس ہدایت پر ہوں اس پر مجھے بصیرت ہے اور مجھے اپنے رب پر یقین ہے اور مجھے اللہ سے ملاقات اور حسن ثواب کی امید ہے۔" حضرت علی کے اس ارشاد میں یہ دلالت ہے کہ حضرت امیر اکیلے ہوں اور دشمن بہت ہوں تب بھی وہ نہیں ڈرتے تو یہ کیسے متصور ہو سکتا ہے کہ تقیہ نہ کرنا ہے دینی ہو نیز عیاشی نے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نے وضو کیا اور موزوں پر مسح کر کے مسجد میں داخل ہوا حضرت علی آئے

اور اس کی گُدّی پر ضرب لگا کر فرمایا افسوس! تُو بے وضو نماز پڑھ رہا ہے! اس نے کہا مجھے عمر نے کہا تھا، حضرت علی اس کا ہاتھ پکڑ کر حضرت عمر کے پاس لے گئے اور باآواز بلند فرمایا: دیکھو یہ تمہارے متعلق کیا کہہ رہا ہے؟ حضرت عمر نے کہا ہاں اس کو میں نے موزوں پر مسح کرنے کا حکم دیا تھا۔ اس روایت میں یہ ذکر ہے کہ حضرت علی نے حضرت عمر سے بہ آوازِ بلند گفتگو کی اور تقیہ نہیں کیا۔

تقیہ کے بطلان پر واضح دلیل یہ ہے کہ تقیہ خوف کی وجہ سے کیا جاتا ہے اور خوف دو قسم کا ہے ایک جان کی ہلاکت کا اور دوسرا تکلیف، اذیت، مشقت بدنی اور سب و شتم کا، اول الذکر یعنی جان کا خوف حضرات ائمہ میں دو وجہوں سے منتفی ہے، پہلی وجہ یہ ہے کہ ان کے نزدیک ائمہ کی طبعی موت ان کے اختیار سے واقع ہوتی ہے جیسا کہ کلینی نے کافی میں اس مسئلہ کو ثابت کیا ہے اور اس مسئلہ کے لیے ایک باب منعقد کیا ہے اور اس پر تمام امامیہ کا اجماع بیان کیا ہے، دوسری وجہ یہ ہے کہ ان کے نزدیک تمام ائمہ کو ما کان وما یکون کا علم ہوتا ہے پس ان کو معلوم ہوتا ہے کہ ان کی مدت حیات کتنی ہے اور موت کی کیا کیفیت ہے اور کس وقت میں موت واقع ہوگی وہ تمام تفاصیل اور کیفیات پر مطلع ہوتے ہیں، لہٰذا موت کے وقت سے پہلے ان کو موت سے خوفزدہ نہیں ہونا چاہیے اور نہ تقیہ کرنا چاہیے۔ ثانی الذکر خوف کی وجہ سے بدن کی تکلیف اور اذیت اور سب و شتم اور بے عزتی ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ان امور کو برداشت کرنا اور ان پر صبر کرنا ہمیشہ سے صالحین کا طریقہ رہا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے احکام کی اطاعت میں ہمیشہ مشقتوں کو برداشت کرتے رہے ہیں اور بسا اوقات انھوں نے جابر سلطانوں سے مقابلہ کیا اور اپنے جدکریم صلے اللہ علیہ وسلم کے دین کی نصرت کے لیے حضرات اہل بیت کا اذیتوں اور مصیبتوں کو برداشت کرنا اور تکلیفوں پر صبر کرنا دوسرے صلحاء امت کی بہ نسبت انھیں زیادہ لائق ہے، پھر ان تکلیفوں اور مصیبتوں سے بچنے کے لیے تقیہ کرنے اور باطل کی موافقت کرنے کی کیا حاجت ہے!

نیز اگر تقیہ واجب ہوتا تو حضرت علی ابتداءً تقیہ کر لیتے اور حضرت ابوبکر سے بیعت کرنے میں چھ ماہ تک توقف نہ کرتے! اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ تقیۃً یزید کی بیعت کر لیتے اور اپنے رفقاء سمیت کربلا میں شہید نہ ہوتے کیا حضرت علی اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کو یہ علم نہیں تھا کہ جان کی حفاظت کے لیے تقیہ کرنا واجب ہے اور کیا یہ تصور کیا جا سکتا ہے کہ امام (العیاذ باللہ) تارک واجب تھے!

علماء شیعہ نے انبیاء علیہم السلام کی طرف جو تقیہ کی نسبت کی ہے اس کے بطلان کے لیے قرآن مجید کی یہ آیات کافی ہیں:

الذین یبلغون رسٰلت اللہ ویخشونہ ولا یخشون احدا الا اللہ وکفٰی باللہ حسیبا۔ (احزاب: ۳۹)

جو لوگ اللہ کے پیغامات پہنچاتے ہیں اور اسی سے ڈرتے ہیں اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے اور اللہ کافی ہے حساب لینے والا۔

یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک ؕ وان لم تفعل فما بلغت رسٰلتہ ؕ واللہ یعصمک من الناس۔

اے رسول! جو کچھ آپ پر آپ کے رب کی طرف سے اتارا گیا ہے اس کو پہنچا دیجئے اور اگر آپ نے (ایسا) نہ کیا تو آپ نے اپنے رب کا پیغام نہیں پہنچایا اور اللہ

(مائدہ، ۶۷) آپ کو لوگوں (کے شر اور ضرر) سے بچائے گا۔

اس کے علاوہ اور بھی قرآن مجید میں بہت سی آیات ہیں جو تقیہ کے بطلان پر دلالت کرتی ہیں۔ [۱]

## تقیہ کے متعلق ائمہ شیعہ کی روایات

شیخ ابوجعفر محمد بن یعقوب کلینی روایت کرتے ہیں:

عن ابی عمر الاعجمی قال: قال لی ابو عبد الله علیہ السلام: یا ابا عمر ان تسعة اعشار الدین فی التقیة ولا دین لمن لا تقیة له والتقیة فی کل شیء الا فی النبیذ والمسح علی الخفین [۲]

ابوعمر اعجمی بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہا اے ابوعمر دین کے دس حصوں میں سے نو حصے تقیہ ہے، جس نے تقیہ نہیں کیا اس کا دین میں کوئی حصہ نہیں، اور ہر چیز میں تقیہ ہے سوا نبیذ اور موزوں پر مسح کے۔

عن ابی بصیر قال: قال ابو عبد الله علیہ السلام التقیة من دین الله قلت من دین الله قال: ای والله من دین الله ولقد قال یوسف: ایتها العیر انکم لسارقون والله ما کانوا سرقوا شیئا ولقد قال ابراهیم انی سقیم والله ما کان سقیما۔ [۳]

ابو بصیر بیان کرتے ہیں کہ ابو عبد اللہ علیہ السلام نے بیان کیا کہ تقیہ اللہ کے دین سے ہے میں نے کہا اللہ کے دین سے ہے؟ کہا ہاں خدا کی قسم اللہ کے دین سے ہے، بے شک حضرت یوسف نے کہا اے قافلہ والو تم چور ہو، حالانکہ خدا کی قسم انھوں نے چوری نہیں کی تھی، اور حضرت ابراہیم نے کہا میں بیمار ہوں اور خدا کی قسم وہ بالکل بیمار نہ تھے۔

ف: یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے قافلہ والوں سے فرمایا تھا تم چور ہو بلکہ کسی منادی نے کہا تھا، قرآن مجید میں ہے:

ثم اذن مؤذن ایتها العیر انکم لسارقون۔ (یوسف: ۷۰)

پھر پکارنے والے نے پکارا اے قافلہ والو بے شک تم چور ہو۔

اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا فرمانا انی سقیم صحیح تھا کیونکہ قوم کی بت پرستی کی وجہ سے وہ ملول اور آزردہ تھے جس کو انھوں نے بیماری سے تعبیر فرمایا۔ یہ صحیح ہے کہ کسی نبی نے تقیہ نہیں کیا۔

عن حبیب بن بشر قال: ابو عبد الله علیہ السلام سمعت ابی یقول: لا والله ما علی وجه الارض شیء احب الی من التقیة، یا حبیب انه من کانت له تقیة رفعه الله، یا حبیب من لم

حبیب بن بشر بیان کرتے ہیں کہ ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہا میں نے اپنے والد کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: خدا کی قسم میرے نزدیک تمام روئے زمین پر تقیہ سے زیادہ کوئی چیز محبوب نہیں ہے اے حبیب!

---

[۱] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۳ ص ۱۲۵-۱۲۱، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[۲] شیخ ابوجعفر محمد بن یعقوب کلینی متوفی ۳۲۹ھ، الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۱۷، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران

[۳] الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۱۷،

تكن له تقية ووضعه الله يا حبيب ان الناس انما هم في هدنة فلو قد كان ذلك كان هذا اليه[1]

جو شخص تقیہ کرے گا اللہ اس کو بلند کر دے گا، اے حبیب جو تقیہ نہیں کرے گا اللہ اس کو پست کر دیگا، اے حبیب! ابھی لوگ زمانۂ صلح میں ہیں اگر امام مہدی آ گئے تو تقیہ اٹھ جائے گا۔

عن عبد الله بن ابي يعفور عن ابي عبد الله عليه السلام قال اتقوا على دينكم واحجبوه بالتقية فانه لا ايمان لمن لا تقية له الحديث۔[2]

عبد اللہ بن ابی یعفور بیان کرتے ہیں کہ ابو عبد اللہ علیہ السلام نے فرمایا: اپنے دین کو بچاؤ اور اپنے دین کو تقیہ سے چھپاؤ، بے شک جس کا تقیہ نہیں اس کا دین نہیں۔

عن عبد الله بن ابي يعفور قال سمعت ابا عبد الله عليه السلام يقول، التقية ترس المؤمن والتقية حرز المؤمن ولا ايمان لمن لا تقية له۔ الحديث۔[3]

عبد اللہ بن ابی یعفور بیان کرتے ہیں کہ میں نے ابو عبد اللہ علیہ السلام کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ تقیہ مومن کی ڈھال ہے، تقیہ مومن کی حفاظت ہے جس کا تقیہ نہیں اس کا ایمان نہیں۔

## تقیہ کے متعلق شیعہ مفسرین کی عبارات

شیخ الطائفہ ابو جعفر محمد بن حسن طوسی لکھتے ہیں:

والتقية عندنا واجبة عند الخوف على النفس وقد روى رخصة في جواز الافصاح بالحق عندها (الى قوله) وظاهر اخبارنا يدل على انها واجبة۔[4]

ہمارے نزدیک جان کے خوف کے وقت تقیہ واجب ہے اور ایک قول یہ ہے کہ خوف کے وقت حق ظاہر کرنے کی بھی رخصت ہے، اور ہماری احادیث سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ تقیہ کرنا واجب ہے (اور تقیہ نہ کرنا خطا ہے)۔

شیخ ابو الحسن طبرسی نے بھی یہی لکھا ہے۔[5]

شیخ فتح اللہ کاشانی لکھتے ہیں:

ابن بابویہ رہ در رسالہ اعتقادیہ آوردہ کہ تقیہ واجبست ہر کہ آنرا ترک کند چنانستکہ ترک نماز کردہ (الی قولہ)

ابن بابویہ نے رسالہ اعتقادیہ میں لکھا ہے کہ تقیہ کرنا واجب ہے اور ہر جو شخص تقیہ ترک کرنا

---

۱۔ شیخ ابو جعفر محمد بن یعقوب کلینی متوفی ۳۲۹ھ، الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۱۷، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ تہران

۲۔ " " " " الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۱۸، " "

۳۔ " " " " الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۲۱، " "

۴۔ شیخ ابو جعفر محمد بن حسن طوسی متوفی ۴۶۰ھ، التبیان ج ۲ ص ۴۳۵، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

۵۔ شیخ ابو علی فضل بن حسن طبرسی متوفی ۵۴۸ھ، تفسیر مجمع البیان ج ۲ ص ۴۳۱، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران ۱۴۰۶ھ

وشیخ مذکور بعد از نقل این کلام در رسالہ مذکورہ فرمودہ تقیہ واجبست و رفع آن جائز نیست تا بظہور قائم آل محمد پس ہر کہ قبل از ظہور آن حضرت ترک کند از دین خدا و دین امامیہ خارج باشد و بہ خدا و رسول وائمہ مخالفت کردہ۔ و صادق علیہ السلام را از کریمہ "ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم" پرسیدند فرمود "ای اعلمکم واعملکم بالتقیۃ" یعنی گرامی ترین شما نزد خدا کسیست کہ عالم واعمل باشد بتقیہ (الی قولہ)

ونیز فرمودہ کہ بظاہر با مردم مخالطہ کنید و بہ باطن مخالفت نمائید و فرمود کہ "الریاء مع المومن شرک و مع المنافق فی دارہ عبادۃ" ریا با مومن شرکست و با منافق در خانہ او عبادت و امیر المومنین علیہ السلام فرمودہ کہ "من صلی خلفہم فی الصف الاول فکانما صلی مع رسول اللہ فی الصف الاول" ہر کہ نماز گذارد در صف اول با اہل خلاف ہمچنان است کہ در صف اول با رسول خدا نماز کردہ ونیز فرمود کہ "عودوا مرضاہم واشہدوا جنائزہم وصلوا فی مساجدہم" عیادت مریضان اہل خلاف کنید و بر جنازہ ایشان حاضر شوید و نماز گذارید در مساجد ایشان (الی قولہ)

و سیرت سایر ائمہ علیہم السلام در عہد ظلم بنی امیہ و بنی عباس تقیہ بودہ، پس چگونہ واجب نبودہ باشد؟ و چون حق سبحانہ مومنان را رخصت دادہ در کتمان حق و مساعدت کافران و مواسات نمودن با مخالفان جہت دفع مضرت ایشان و در عقب آن بیان نمود کہ اگر کسی این معنی را کار بندد نہ بجہت خوف و عذر بلکہ از روی اعتقاد و رغبت قلبی با اہل کفر و خلاف موافقت و مساعدت نماید بعقوبت

ہے اس کا گناہ نماز ترک کرنے کے برابر ہے اور شیخ مذکور نے اسی رسالہ میں اس کے بعد لکھا کہ تقیہ واجب ہے اور جب تک امام مہدی کا ظہور نہیں ہوگا تقیہ کا مرتفع ہونا جائز نہیں ہے، پس ہر جو شخص امام مہدی کے ظہور سے پہلے تقیہ کو ترک کرے گا وہ اللہ کے دین اور امامیہ کے دین سے خارج ہو جائے گا، اور خدا، رسول اور ائمہ کی مخالفت کا مرتکب ہوگا، اور امام صادق علیہ السلام سے اس آیت کے متعلق پوچھا گیا "ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم" انہوں نے کہا اس کا معنی ہے اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے زیادہ مکرم وہ شخص ہے جس کو سب سے زیادہ تقیہ کا علم ہو اور جس کا سب سے زیادہ تقیہ پر عمل ہو، نیز فرمایا کہ بظاہر لوگوں سے میل جول کرو اور باطن میں ان کی مخالفت کرو اور فرمایا کہ مومن کے ساتھ ریا کرنا شرک ہے اور منافق کے ساتھ اس کے گھر میں ریا کرنا عبادت ہے، اور امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ جس نے مخالفین (اہلسنت) کے ساتھ صف اول میں نماز پڑھی اس نے گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صف اول میں نماز پڑھی، نیز فرمایا مخالفین کے بیماروں کی عیادت کرو اور ان کے جنازوں میں حاضر ہو اور ان کی مسجدوں میں نماز پڑھو۔ مخالفین بنو امیہ اور بنو عباس کے عہد میں تمام ائمہ علیہ السلام کی سیرت یہ تھی کہ وہ تقیہ پر تھے، پس تقیہ کیونکر واجب نہیں ہوگا؟ اور جب اللہ سبحانہ نے مومنوں کو حق چھپانے اور کافروں کی موافقت اور مخالفین کے ساتھ دوستی رکھنے کا حکم دیا تاکہ ان کا ضرر دور ہو، ہاں اگر کوئی شخص خوف اور عذر کی بجائے کافروں کے ساتھ دل رغبت کے ساتھ موافقت کرے تو وہ دائمی عذاب میں گرفتار ہوگا۔

ابدی گرفتار گروہ۔ [1]

## کتب شیعہ سے تقیہ کا بطلان

علماء شیعہ کے نزدیک نہج البلاغۃ (حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خطبات اور مکتوبات) روئے زمین پر قرآن مجید کے بعد صحیح ترین کتاب ہے۔ اس کتاب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ ارشاد درج ہے:

ایھا المؤمنون! انہ من رای عدوانا یعمل بہ ومنکرا یدعی الیہ فانکرہ بقلبہ فقد سلم و بریٔ ومن انکر بلسانہ فقد اجر وھو افضل من صاحبہ ومن انکرہ بالسیف لتکون کلمۃ اللہ ھی العلیا وکلمۃ الظالمین ھی السفلی فذلک الذی اصاب سبیل الھدی وقام علی الطریق ونور فی قلبہ الیقین [2]

(ملفوظ: ۳۵۶)

اے مومنو! جس شخص نے کسی کو گناہ اور برائی کرتے ہوئے دیکھا اور اس نے اس کو دل سے برا جانا وہ سلامت رہا اور بری ہو گیا، اور جس نے زبان سے اس برائی کا انکار کیا اس کو اجر ملے گا اور وہ پہلے سے افضل ہے، اور جس نے اس برائی کا تلوار سے انکار کیا، تاکہ اللہ تعالیٰ کا دین سر بلند ہو اور ظالموں کی روش سر نگوں ہو، سو یہ وہ شخص ہے جس نے ہدایت کا راستہ پا لیا اور صحیح راستہ پر مستقیم ہے اور اس نے اپنے دل میں یقین کو روشن کر لیا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس ارشاد میں یہ فرمایا ہے کہ ہدایت اور سلامتی اس میں ہے کہ برائی کے ساتھ موافقت نہ کی جائے بلکہ زبان اور تلوار کے ساتھ برائی کا انکار کیا جائے اور یہ چیز تقیہ کے خلاف ہے، کیونکہ تقیہ میں برائی اور گناہ کے ساتھ موافقت ہے۔

نیز حضرت علی فرماتے ہیں:

فمنھم المنکر للمنکر بیدہ ولسانہ وقلبہ فذلک المستکمل لخصال الخیر ومنھم المنکر بلسانہ وقلبہ والتارک بیدہ فذلک متمسک بخصلتین من خصال الخیر ومضیع خصلۃ ومنھم المنکر بقلبہ والتارک بیدہ ولسانہ فذلک الذی ضیع اشرف الخصلتین من الثلاث وتمسک بواحدۃ۔ [3]

(ملفوظ: ۳۵۸)

جس شخص نے اپنے ہاتھ، زبان اور دل سے برائی کا انکار کیا وہ تمام اچھی خصلتوں کو جمع کرنے والا ہے اور جس نے زبان اور دل سے انکار کیا اور ہاتھ سے انکار نہیں، اس میں نیکی کی صرف دو خصلتیں ہیں اور ایک نیک خصلت اس نے ترک کر دی، اور جس نے برائی کو صرف دل سے برا جانا اور زبان اور ہاتھ سے انکار نہیں کیا، اس نے صرف ایک نیک خصلت کو اختیار کیا اور دو نیک خصلتیں ترک کر دیں۔

[1] شیخ فتح اللہ کاشانی متوفی ۹۷۷ھ، منہج الصادقین ج ۲ ص ۲۰۶-۲۰۷، ملخصاً مطبوعہ خیابان ناصر خسرو ایران
[2] نہج البلاغۃ ص ۱۲۸۱، مطبوعہ انتشارات زرین ایران
[3] نہج البلاغۃ ص ۱۲۸۱، " "

ہم کہتے ہیں کہ حضرت علی نے تقیہ نہیں کیا اور انھوں نے خیر کی تمام خصال کو حاصل کر لیا اور ان کا ایمان پہلے درجہ کا ہے اور شیعہ کہتے ہیں کہ انھوں نے تقیہ کیا یعنی انھوں نے خیر کی دو خصلتوں کو ضائع کر دیا اور ان کا ایمان تیسرے درجہ کا ہے، اب غور کیجئے کہ حضرت علی کے محب ہم ہیں یا شیعہ؟

نیز حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

وقال علیہ السلام، علامۃ الایمان ان تؤثر الصدق حیث یضرک علی الکذب حیث ینفعک ...... الخ [1]

(ملفوظ : ۴۴۱)

حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا ایمان کی علامت یہ ہے کہ جس جگہ سچ بولنے سے تم کو نقصان ہو اور جھوٹ بولنے سے فائدہ ہو وہاں تم سچ کو جھوٹ پر ترجیح دو۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس ارشاد نے تقیہ کی جڑ کاٹ دی ہے۔

علماء شیعہ نے اپنی مسند و کتابوں میں لکھا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تمام صحابہ کو مارنے پر قادر تھے اور وہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر سے بہ آواز بلند گفتگو کرتے تھے ان پر غضب ناک ہوتے تھے اور اگر فی الواقع ایسا ہی ہے تو پھر یہ کہنا غلط ہے کہ وہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو کافر جانتے تھے اور ان کی اقتداء میں تقیۃً نمازیں پڑھتے تھے۔

ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:

وابوبکر عمر را طلبید و گفت دیدی علی امروز باما چہ کرد اگر یک مجلس دیگر چنین معارضہ باما کند کار ما را برہم میزند در این چہ تدبیر بخاطر تو میرسد عمر گفت رای آنست کہ امر کنیم بر قتل او ابوبکر گفت این کار از کی می آید عمر گفت خالد بن ولید پس خالد را طلبیدند و گفتند میخواہیم ترا بر امر عظیمی بداریم گفت بر ہرچہ میخواہید بدارید اگرچہ بر قتل علی علیہ السلام باشد گفتند ما نیز ہمین را میخواہیم خالد گفت در چہ وقت او را بکشم ابوبکر گفت در وقت نماز در مسجد حاضر شو در پہلوی او بایست چون من سلام نماز را بگویم بر خیز و گردنش را بزن گفت چنین باشد اسماء بنت عمیس کہ در آنوقت زن ابوبکر بود و سابقاً زن جعفر طیار و از شیعیان حیدر کرار بود این سخنان را شنید

ابوبکر نے عمر کو طلب کیا اور کہا دیکھا آج علی نے ہمارے ساتھ کیا کیا ہے؟ اگر ایک مجلس میں ایک بار اور ہمارے ساتھ اس طرح معارضہ کیا تو ہمارا کام تمام ہو جائے گا، اس معاملہ میں اب تمہارے دل میں کیا تدبیر ہے، عمر نے کہا رائے یہ ہے کہ ہم علی کو قتل کر دیں، ابوبکر نے کہا یہ کام کون کرے گا؟ عمر نے کہا خالد بن ولید، پھر خالد بن ولید کو بلایا، اور کہا ہم نے تم کو ایک عظیم کام کے لیے بلایا ہے، اس نے کہا جو کام تم کہو میں کروں گا خواہ علی کے قتل کے لیے کیوں نہ کہو، انھوں نے کہا ہم بھی یہی چاہتے ہیں، خالد نے کہا اس کو کس وقت قتل کروں، ابوبکر نے کہا جس وقت وہ نماز میں ہوں تم ان کے پہلو میں کھڑے ہونا اور جب میں سلام پھیروں تو ان کی گردن اتار دینا، اس نے کہا اسی

[1] نہج البلاغۃ ص ۱۲۹۶، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران

درخواست سخن را اسماء بنت عمیس بحضرت برساند بجاریه خود گفت برو بخانه علی علیه السلام و فاطمه ع و سلام مرا بایشان برسان و در گذار این آیه را بخوان که مؤمن آل فرعون به موسیٰ پیغام کرد ان الملأ یأتمرون بك لیقتلوك فاخرج انی لك من الناصحین۔ یعنی اشراف قوم فرعون مشورت میکنند در باب تو که ترا بکشند بس بیرون رو بدر ستیکه من از برای تو از خیر خواهانم و اسماء گفت اگر متفطن نشوند پس مکرر بخوان پس جاریه آمد و سلام رسانید و برگشت و این آیه را خواند حضرت امیر فرمود که خاتون ترا سلام برسان و بگو خدا نمی گذارد اراده ایشان بعمل آید و بروایتی دیگر فرمود که اگر ایشان مرا بکشند با ناکسان و قاسطان و مارقان که جنگ خواهد کرد؟

پس حضرت امیر علیه السلام برخاست و مهیای نماز شد و به مسجد آمد و پشت سر ابوبکر ایستاد از برای تقیه و نماز خود را بتنهائی بعمل آورد و خالد لعین شمشیر بسته و در پهلویش ایستاد چون ابوبکر به تشهد نشست از آن اراده پشیمان شد و از فتنه ترسید و شدت سطوت و شجاعت آن حضرت را می دانست و پیوسته تفکر می کرد و تشهد را مکرر میخواند و از ترس سلام نمیگفت تا آنکه گمان کردند مردم که در نماز سهو کرده است پس ملتفت شد بسوی خالد و گفت ای خالد مکن آنچه ترا بآن امر کرده بودم و بروایتی سه مرتبه این سخنان را گفت و بعد از آن سلام نماز را داد حضرت گفت ای خالد چه بود آنچه ترا امر بآن کرده بود گفت مرا امر کرده بود که گردن بزنم حضرت فرمود آیا میکرد گفت آری بخدا سوگند که اگر پیش از تسلیم مرا نهی نمی کرد هر آینه ترا می

طرح ہوگا، اسماء بنت عمیس جو ابوبکر کی زوجہ تھیں اور اس سے پہلے جعفر طیار کی زوجہ تھیں اور شیعیان حیدر کرار سے تھیں انھوں نے یہ گفتگو سن لی، ان سے لیے یہ ممکن نہ تھا کہ از خود جا کر حضرت کو خبر دیتیں انھوں نے اپنی باندی کو بھیجا اور کہا علی علیہ السلام اور فاطمہ علیہا السلام کے گھر جاؤ اور ان کو میرا سلام کہو اور یہ آیت پڑھو: ان الملأ یأتمرون بك لیقتلوك فاخرج انی لك من الناصحین "ایک جماعت تمہارے قتل کا مشورہ کر رہی ہے تم نکل جاؤ، میں تم کو نصیحت کرنے والوں میں سے ہوں"، اس آیت کو بار بار پڑھنا، حضرت امیر نے فرمایا خاتون کو میرا سلام کہو اور کہنا کہ اللہ تعالیٰ ان کے ارادہ کو پورا نہیں ہونے دیگا۔ ایک روایت میں ہے کہ اگر انھوں نے مجھے قتل کر دیا تو ناکثین، قاسطین اور مارقین کے ساتھ کون جنگ کرے گا؟۔

حضرت امیر اٹھے اور تیار ہو کر مسجد میں گئے اور تقیہ کے سبب ابوبکر کے پیچھے کھڑے ہو گئے اور اپنی نماز تنہائی میں پڑھتے رہے، اور خالد لعین تلوار باندھے آپ کے پہلو میں کھڑا تھا جب ابوبکر تشہد میں بیٹھا تو اپنے ارادہ میں پشیمان ہوا اور فتنہ سے ڈرا، وہ حضرت کی زبردست شجاعت کو جانتا تھا، وہ یہی سوچتا رہا اور بار بار تشہد پڑھتا رہا اور نماز کا سلام نہیں پھیرا حتیٰ کہ لوگوں نے گمان کیا کہ اس کو سہو ہو گیا، پھر خالد کی طرف مڑ کر کہا وہ کام نہ کرنا جس کا میں نے تم کو حکم دیا تھا، کہ ایک روایت میں ہے کہ یہ تین بار کہا اس کے بعد نماز کا سلام پھیرا، نماز کے سلام کے بعد حضرت نے خالد سے پوچھا تم کو اس نے کیا کہا تھا؟ اس نے کہا اس نے مجھے تمہارے قتل کا حکم دیا تھا، فرمایا کیا تم قتل کر دیتے؟ اس نے کہا ہاں خدا کی قسم اگر وہ سلام پھیرنے سے پہلے مجھے منع نہ کرتا

گشتم پس حضرت او را گرفت و بلند کرد و بزمین زد عمر گفت بخدا قسم کہ میکشتش پس مردم جمع شدند و او را بصاحب قبر قسم دادند حضرت دست از آن لعین برداشت او بگریبان عمر بدگہر چسبید و گفت ای پسر صہاک اگر نہ وصیت رسول خدا و تقدیر الہی بود ہر آینہ میدانستی کہ کدام یک از ما و تو کم یاور تریم و داخل خانہ خود شد۔ [1]

تو میں تم کو قتل کر دیتا! حضرت نے خالد کو پکڑ کر اوپر اٹھایا اور زمین پر دے مارا، عمر نے کہا خدا کی قسم یہ اس کو قتل کر دے گا پس تمام لوگ جمع ہو گئے اور حضرت کو صاحب قبر کی قسم دی اور حضرت کے ہاتھ سے اس لعین کو چھڑایا، وہ عمر بدگہر کے گریبان سے لپٹ گیا اور حضرت نے کہا اے صہاک کے بیٹے اگر رسول خدا کی وصیت اور تقدیر الہی آڑے نہ آتی تو تمہیں معلوم ہو جاتا کہ کتنے لوگ ہمارے اور تمہارے مددگار ہیں، پھر آپ گھر چلے گئے۔

اس روایت سے حسب ذیل امور ثابت ہوئے:

۱۔ حضرت علی کو معلوم تھا کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر ان کو قتل نہیں کر سکیں گے، اور جب حضرت علی کو اپنی جان کا خطرہ نہیں تھا تو پھر تقیہ کرنے کی بھی کوئی وجہ نہیں تھی کیونکہ تقیہ اس وقت کیا جاتا ہے جب جان کی ہلاکت کا خطرہ ہو۔

۲۔ حضرت علی اس قدر جری اور بے باک تھے کہ تمام مخالفین کی موجودگی میں حضرت خالد بن ولید کو اٹھا کر زمین پر دے مارا اور جو شخص مخالفین کے سامنے اس قدر جرأت کا مظاہرہ کرے وہ ان سے ڈر کر تقیہ نہیں کر سکتا۔

۳۔ تمام اہل مسجد مل کر بھی حضرت خالد کو حضرت علی سے نہیں چھڑا سکتے تھے اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا واسطہ دے کر ان کو حضرت علی سے چھڑایا اور جو شخص اتنا قوی اور دلیر ہو وہ ڈر کر اور دب کر تقیہ کریگا کرے گا!

۴۔ حضرت علی نے حضرت عمر سے کہا اگر رسول خدا کی وصیت اور تقدیر الہی آڑے نہ آتی تو تم کو معلوم ہو جاتا کہ کتنے لوگ تمہارے مددگار ہیں اور کتنے ہمارے، اس کلام سے معلوم ہوا کہ حضرت علی نے جو بات کہنی ہو دو ٹوک کہتے تھے، مخالفین سے موافقت کرتے تھے نہ تقیہ کرتے تھے۔

## بَابُ ۶۵ تَأَلُّفِ قَلْبِ مَنْ يَخَافُ عَلَى إِيمَانِهِ لِضُعْفِهِ وَالنَّهْيِ عَنِ الْقَطْعِ بِالْإِيمَانِ مِنْ غَيْرِ دَلِيلٍ قَاطِعٍ

## جس شخص کے ایمان کے ضعف کا خطرہ ہو اس کی تالیف قلب اور بغیر دلیل کے کسی کو قطعی مومن کہنے کی ممانعت

[1] ملا باقر بن محمد تقی مجلسی متوفی ۱۱۱۰ھ، حق الیقین ص ۱۴۲ - ۱۴۳، مطبوعہ کتاب فروشے اسلامیہ ایران

٢٨٦- حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَ ثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَسَمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَسْمًا فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَعْطِ فُلَانًا فَإِنَّهُ مُؤْمِنٌ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوْ مُسْلِمٌ أَقُولُهَا ثَلَاثًا وَيُرَدِّدُهَا عَلَيَّ ثَلَاثًا أَوْ مُسْلِمٌ ثُمَّ قَالَ إِنِّي لَأُعْطِي الرَّجُلَ وَغَيْرُهُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْهُ مَخَافَةَ أَنْ يَكُبَّهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فِي النَّارِ۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کچھ مال تقسیم فرمایا، میں نے عرض کیا فلاں شخص کو دے دیجئے وہ بھی مومن ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا مسلمان ہے؟ میں نے اس شخص کی تین بار سفارش کی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہر بار یہی فرمایا: یا مسلمان ہے؟ پھر آپ نے وضاحت بیان فرمائی کہ میں کسی شخص کو کوئی چیز اس خوف سے دے دیتا ہوں کہ کہیں اللہ تعالیٰ اس شخص کو اوندھے منہ دوزخ میں نہ ڈال دے حالانکہ دوسرا شخص مجھے اس سے زیادہ محبوب ہوتا ہے۔

٢٨٧- حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ نَا ابْنُ أَخِي ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَمِّهِ قَالَ أَخْبَرَنِي عَامِرُ بْنُ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ عَنْ أَبِيهِ سَعْدٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَعْطَى رَهْطًا وَسَعْدٌ جَالِسٌ فِيهِمْ قَالَ سَعْدٌ فَتَرَكَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مِنْهُمْ مَنْ لَمْ يُعْطِهِ وَهُوَ أَعْجَبُهُمْ إِلَيَّ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا لَكَ عَنْ فُلَانٍ فَوَاللّٰهِ إِنِّي لَأَرَاهُ مُؤْمِنًا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوْ مُسْلِمًا قَالَ فَسَكَتُّ قَلِيلًا ثُمَّ غَلَبَنِي مَا أَعْلَمُ مِنْهُ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا لَكَ عَنْ فُلَانٍ فَوَاللّٰهِ إِنِّي لَأَرَاهُ مُؤْمِنًا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوْ مُسْلِمًا قَالَ فَسَكَتُّ قَلِيلًا ثُمَّ غَلَبَنِي مَا عَلِمْتُ مِنْهُ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا لَكَ عَنْ فُلَانٍ فَوَاللّٰهِ إِنِّي لَأَرَاهُ مُؤْمِنًا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوْ مُسْلِمًا إِنِّي لَأُعْطِي الرَّجُلَ وَغَيْرُهُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْهُ خَشْيَةَ أَنْ يُكَبَّ فِي النَّارِ عَلَى وَجْهِهِ۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کچھ مال لوگوں میں تقسیم کیا اور ان میں سے ایک ایسے شخص کو چھوڑ دیا جو مجھے ان سب کی نسبت زیادہ محبوب تھا، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا وجہ ہے کہ آپ نے فلاں شخص کو نہیں عطا فرمایا قسم بخدا میں اس کو مومن سمجھتا ہوں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا مسلمان؟ حضرت سعد کہتے ہیں میں کچھ دیر خاموش رہا، پھر مجھ سے صبر نہ ہو سکا اور میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ! آپ نے فلاں شخص کو عطا نہیں فرمایا، قسم بخدا میرے خیال میں وہ مومن ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا مسلمان ہے؟ حضرت سعد کہتے ہیں میں کچھ دیر خاموش رہا پھر مجھ سے ضبط نہ ہو سکا اور میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ فلاں شخص کو عطا نہیں فرماتے، قسم بخدا میں اس کو مومن سمجھتا ہوں، آپ نے فرمایا یا مسلمان؟ پھر آپ نے وضاحت فرمائی کہ میں ایک شخص کو کوئی چیز اس خوف سے دے دیتا ہوں کہ کہیں اللہ تعالیٰ اس شخص کو اوندھے منہ جہنم میں نہ ڈال دے، حالانکہ دوسرا شخص مجھے اس سے زیادہ محبوب ہوتا ہے۔

۲۸۸- حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا نَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ ابْنِ سَعْدٍ قَالَ نَا أَبِي عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عَامِرُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ أَبِيهِ سَعْدٍ أَنَّهُ قَالَ أَعْطَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ رَهْطًا وَأَنَا جَالِسٌ فِيهِمْ بِمِثْلِ حَدِيثِ ابْنِ أَخِي ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَمِّهِ وَزَادَ فَقُمْتُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَسَارَرْتُهُ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا لَكَ عَنْ فُلَانٍ.

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کچھ لوگوں میں مال تقسیم فرمایا میں بھی انہیں لوگوں میں شامل تھا، بقیہ حدیث حسب سابق ہے البتہ اس حدیث میں یہ اضافہ ہے کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس کھڑے ہوکر چپکے سے سفارش کی۔

---

۲۸۹- وَحَدَّثَنَا الْحَسَنُ الْحُلْوَانِيُّ قَالَ نَا يَعْقُوبُ قَالَ نَا أَبِي عَنْ صَالِحٍ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ سَعْدٍ يُحَدِّثُ هٰذَا الْحَدِيثَ فَقَالَ فِي حَدِيثِهِ فَضَرَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ بَيْنَ عُنُقِي وَكَتِفِي ثُمَّ قَالَ أَقِتَالًا أَيْ سَعْدُ إِنِّي لَأُعْطِي الرَّجُلَ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے لیکن اس میں یہ اضافہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے میرے اصرار پر میری گردن اور مونڈھے کے درمیان ہاتھ مار کر فرمایا اے سعد! کیوں بحث کرتے ہو، پھر حسب سابق نہ دینے کا عذر بیان فرمایا۔

## حدیث الباب کی تشریح

اس حدیث میں سفارش کرنے کا ثبوت ہے اور یہ کہ کسی معقول عذر کی بناء پر سفارش کو قبول نہ کرنا جائز ہے۔

حضرت سعد کے مومن کہنے پر جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے "یا مسلمان" فرمایا اس کی وجہ یہ ہے ایمان دل کی کیفیات کا نام ہے جو از قبیل غیب ہیں اور اسلام ارکان ظاہری کو کہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے بتلائے بغیر کوئی شخص غیب کو نہیں جانتا اس لیے کسی شخص کے ظاہر کو دیکھ کر اسے مسلمان ہی کہنا چاہیے نہ کہ مومن۔ یہ لغوی مفہوم کے اعتبار سے فرق ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے نہ دینے کا عذر یہ تھا کہ جن لوگوں کو آپ دے رہے تھے وہ نئے نئے اسلام لائے تھے، آپ تالیف قلب کی خاطر انہیں عطا فرمارہے تھے، اور جس شخص کو نہیں دیا وہ قدیم الاسلام تھا، اگر حضور اس کو دیتے اور انہیں نہ دیتے تو چونکہ یہ ابھی نئے نئے مسلمان ہوئے تھے اس لیے ممکن تھا کہ یہ لوگ گمان کرتے کہ حضور اپنے ساتھیوں کو دیتے ہیں اور ہمیں نہیں دیتے اور جو شخص حضور کے بارے میں یہ بدگمانی کرتا وہ جہنمی ہو جاتا، اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں عطا فرماکر ان کو جہنمی ہونے سے بچا لیا، اور جو پہلے سے مسلمان تھے ان کو حضور کچھ دیں یا نہ دیں وہ ہر حال میں حضور کے نمک خوار، غلام اور شیدائی تھے ان کی طرف سے کچھ خطرہ نہ تھا اس لیے ان کو عطا نہیں فرمایا۔

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جن کو حضور نے عطا فرمایا ان پر بھی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا کرم تھا اور

جن کو نہیں عطا فرمایا ان پر بھی سرکار کا کرم تھا، کیونکہ ان کو سرکار نے اپنا سمجھا، خلاصہ یہ ہے کہ سرکار کا دینا بھی کرم ہے اور نہ دینا بھی کرم ہے۔

## بَابُ زِيَادَةِ طُمَأْنِينَةِ الْقَلْبِ بِتَظَاهُرِ الْأَدِلَّةِ
## دلائل کی زیادتی سے ایمان کا قوی ہونا

۲۹۰۔ حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ وَسَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَحْنُ أَحَقُّ بِالشَّكِّ مِنْ إِبْرَاهِيمَ إِذْ قَالَ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلٰكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ وَيَرْحَمُ اللّٰهُ لُوطًا لَقَدْ كَانَ يَأْوِي إِلَى رُكْنٍ شَدِيدٍ وَلَوْ لَبِثْتُ فِي السِّجْنِ طُولَ لَبْثِ يُوسُفَ لَأَجَبْتُ الدَّاعِيَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر ہم حضرت ابراہیم علیہ السلام کی جگہ ہوتے تو ہم اس سوال "اے رب! مجھے دکھلا تو مُردوں کو کیسے زندہ کرے گا" کرنے کے زیادہ مستحق ہوتے جس کے جواب میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کیا تم کو اس بات پر یقین نہیں ہے، حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کیوں نہیں؟ لیکن میں چاہتا ہوں کہ مجھے زیادہ اطمینان ہو جائے، اور اللہ تعالیٰ حضرت لوط علیہ السلام پر رحم فرمائے وہ ایک مضبوط ستون (قبیلہ) کی پناہ حاصل کرنا چاہتے تھے اور اگر میں قید خانہ میں اتنا عرصہ رہتا جتنا عرصہ حضرت یوسف علیہ السلام رہے تو میں بلانے والے کے بلانے پر فوراً چلا جاتا۔

۲۹۱۔ وَحَدَّثَنِي بِهِ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالَى عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَسْمَاءَ الضُّبَعِيُّ قَالَ ثَنَا جُوَيْرِيَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَنَّ سَعِيدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ وَأَبَا عُبَيْدٍ أَخْبَرَاهُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ يُونُسَ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَفِي حَدِيثِ مَالِكٍ وَلٰكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ ثُمَّ قَرَأَ هٰذِهِ الْآيَةَ حَتّٰى جَازَهَا۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے، البتہ اس میں "ولیطمئن قلبی" والی آیت کو آگے تک بڑھایا گیا ہے۔

---

۲۹۲۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنِي يَعْقُوبُ يَعْنِي ابْنَ إِبْرَاهِيمَ بْنِ سَعْدٍ حَدَّثَنَا أَبُو أُوَيْسٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ كَرِوَايَةِ مَالِكٍ بِإِسْنَادِهِ قَالَ ثُمَّ قَرَأَ هٰذِهِ الْآيَةَ حَتّٰى أَنْجَزَهَا۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا بعض لفظی تغیر کے ساتھ اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

---

**مُردوں کو زندہ کر کے دکھانے کے لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا کی توجیہ** | حدیث نمبر ۲۹۰ میں ہے: اگر

ہم حضرت ابراہیم کی جگہ ہوتے تو ہم اس سوال کے ذریعہ "اے رب مجھے دکھا تو مُردوں کو کیسے زندہ کرے گا" شک کے زیادہ مستحق ہوتے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

حضرت ابراہیم کے جو یہ سوال کیا تھا: "اے رب! مجھے دکھا تو مردوں کو کیسے زندہ کرے گا؟" اس کی توجیہ میں علماء کے مختلف اقوال ہیں، زیادہ عمدہ توجیہ علامہ ابو ابراہیم مزنی صاحب شافعی کی ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا شک کرنا محال ہے کیونکہ مُردوں کے زندہ کیے جانے میں اگر انبیاء علیہ السلام کو شک ہو سکتا ہے تو ابراہیم علیہ السلام کی بہ نسبت میں شک کرنے کا زیادہ حقدار ہوں اور تم کو معلوم ہے کہ مجھے اس میں شک نہیں ہے تو جان لو ابراہیم علیہ السلام نے بھی شک نہیں کیا، اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا خصوصیت کے ساتھ اس لیے ذکر کیا تاکہ بعض فاسد ذہنوں میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق شک کا وہم نہ ہو، باقی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اوپر حضرت ابراہیم علیہ السلام کو تواضعاً اور ادباً ترجیح دی ہے، یا آپ نے یہ کلام اس وقت فرمایا تھا جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ معلوم نہیں ہوا تھا کہ آپ تمام اولاد آدم کے سردار ہیں، صاحب التحریر نے یہ بیان کیا ہے کہ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ جس چیز کو تم شک گمان کر رہے ہو، اگر وہ شک ہوتا تو ہم شک کرنے کے زیادہ لائق تھے، وہ شک نہیں ہے بلکہ وہ یقین میں زیادتی کی طلب ہے۔

رہا یہ امر کہ حضرت سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے یہ سوال کیوں کیا تھا اس کی حسب ذیل وجوہات ہیں:

۱۔ پہلے حضرت ابراہیم کو دلیل سے یہ معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ مُردوں کو زندہ فرمائے گا، اب انھوں نے اپنے اطمینان قلب کے لیے یہ چاہا کہ ان کو اس کا مشاہدہ کرا دیا جائے، کیونکہ دلیل سے جو علم حاصل ہوتا ہے، اس میں شبہات واقع ہو سکتے ہیں اور جس چیز کا معائنہ اور مشاہدہ ہو جاتے وہ بدیہی اور قطعی ہوتا ہے۔

۲۔ حضرت ابراہیم نے یہ چاہا کہ وہ یہ معلوم کر لیں کہ اللہ کی بارگاہ میں ان کا کیا مرتبہ ہے، آیا اللہ تعالیٰ ان کی دعا قبول فرما کر ان کو یہ مشاہدہ کرائے گا یا نہیں؟ اور اللہ تعالیٰ نے جو یہ فرمایا "اولم تؤمن" اس کا معنی یہ ہے کہ کیا تم کو اس بات کی تصدیق نہیں ہے کہ میرے نزدیک تمہارا عظیم مرتبہ ہے اور میں نے تم کو اپنا خلیل بنایا ہے۔

۳۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ سوال اپنے علم میں ترقی کے لیے کیا تھا تاکہ ان کو علم الیقین کے بعد عین الیقین کا مرتبہ حاصل ہو جائے، سہل بن عبد اللہ تستری نے کہا حضرت ابراہیم نے یہ سوال کیا کہ ان پر موجودات کو منکشف کر دیا جائے تاکہ ان کا نور یقین اور زیادہ ہو۔

۴۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مشرکین کے سامنے اللہ تعالیٰ کے مُردوں کو زندہ کرنے پر دلیل قائم کی تھی اس لیے انھوں نے چاہا کہ وہ اس معاملہ کا خود مشاہدہ اور معائنہ کر لیں۔

۵۔ امام ابو الحسن واحدی نے کہا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے سوال کرنے کے سبب میں اختلاف ہے اکثر علماء نے یہ کہا ہے کہ حضرت ابراہیم نے ساحل سمندر پر ایک مُردہ دیکھا، جس کو درندے پرندے اور سمندری جانور کھا رہے تھے، تو حضرت ابراہیم یہ سوچنے لگے کہ مُردے کے یہ متفرق اجزاء جو مختلف

جانوروں کے ---- پیٹوں میں جا کر ہضم ہو گئے، ان کو اللہ تعالیٰ کیسے اکٹھا کرے گا، پھر ان کو اس کا شوق دامن گیر ہوا کہ وہ دیکھیں اللہ تعالیٰ کس طرح مردوں کو زندہ کرتا ہے، انھیں اس میں شک نہیں تھا لیکن انھوں نے اس کے مشاہدہ کو محبوب جانا، جیسے ہمیں اللہ تعالیٰ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور جنت پر ایمان ہے، اس کے باوجود ہم اللہ تعالیٰ کے دیدار، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت اور جنت کے مشاہدہ کو محبوب رکھتے ہیں اور ان کے دیدار اور زیارت کی دعائیں کرتے ہیں۔

## حضرت لوط علیہ السلام کے مضبوط ستون کی پناہ چاہنے کی توجیہ

نیز اس حدیث میں ہے: اللہ تعالیٰ حضرت لوط پر رحم فرمائے وہ ایک مضبوط ستون (قبیلہ) کی پناہ حاصل کرنا چاہتے تھے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

حضرت لوط علیہ السلام کو اپنے مہمانوں کے متعلق خوف ہوا اور ان کا حمایتی قبیلہ نہیں تھا جو ان کو ظالموں سے چھڑا لیتا، اس لیے ان کو اپنے مہمانوں کے متعلق سخت غم اور فکر لاحق ہوا، جب ان پر اس پریشانی کا غلبہ ہوا تو انھوں نے کہا کاش ان میں خود اتنی طاقت ہوتی یا ان کا کوئی حمایتی قبیلہ ہوتا جو ان کے مہمانوں کو قوم کے ان غنڈوں سے محفوظ رکھتا، اس جملہ سے حضرت لوط کا مقصد اپنے مہمانوں سے معذرت کرنا تھا کہ وہ اگر ان سے اس برائی اور مصیبت کو دور کر سکتے تو ضرور کرتے اور انھوں نے اپنے مہمانوں کی تکریم میں اور ان سے اس مصیبت کو دور کرنے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی تھی، حضرت لوط علیہ السلام کا یہ قول اللہ تعالیٰ کی مدد پر اعتماد کرنے سے اعراض نہیں تھا، بلکہ ان کا یہ قول مہمانوں سے معذرت کے لیے تھا اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اس وقت ان کی حمایت کے لیے اللہ تعالیٰ کی پناہ حاصل کرنے کی دعا کرنا بھول گئے ہوں اور مہمانوں کے سامنے اپنے دلی رنج و الم کا اظہار کیا ہو۔

## قید خانہ سے رہائی کا موقع ملنے کے باوجود حضرت یوسف علیہ السلام کے نہ جانے کی توجیہ

اور اس حدیث کے آخر میں ہے: اگر میں اتنا عرصہ قید خانہ میں رہتا جتنا عرصہ حضرت یوسف رہے تو بلانے والے کی دعوت پر فوراً چلا جاتا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں حضرت یوسف کی تعریف ہے اور ان کے صبر کا بیان ہے اور بلانے والے سے مراد بادشاہ کا قاصد ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے جب بادشاہ کا قاصد آیا تو حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا واپس جاؤ اور معلوم کرو ان عورتوں کا کیا حال ہے جنھوں نے مجھ پر تہمت لگائی تھی، تو اس لمبی قید میں رہنے کے باوجود حضرت یوسف علیہ السلام رہائی کا موقع ملتے ہی قید خانہ سے باہر نہیں آئے، بلکہ وہیں ثابت قدم رہے اور اپنے

قید کیے جانے کے سبب کے متعلق بادشاہ سے دریافت کیا تاکہ بادشاہ اور لوگوں پر ان کی پاکدامنی ظاہر ہو جائے، اور جب بادشاہ سے ملاقات ہو تو انھیں اس جرم کے کام پر شرمندگی نہ ہو جس کی نسبت غلط طور پر ان کی طرف کی گئی تھی، اس حدیث میں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت یوسف علیہ السلام کی فضیلت ان کی رائے اور نظر کا حسن ان کا ضبط نفس اور کمال صبر بیان کیا ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے متعلق جو فرمایا کہ اگر ہم اتنی مدت قید میں رہتے تو ہم بلانے پر فوراً چلے جاتے تو یہ آپ نے تواضعاً فرمایا۔ [1]

اس حدیث کی ایک تقریر تو وہ ہے جو علامہ نووی نے بیان کی ہے اور دوسری تقریر یہ ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے لیے بھی چلے جانا ہی اولیٰ اور راجح تھا کیونکہ ابتلاء اور مصیبت کو دعوت دینا یا اس کو قائم رکھنا مناسب نہیں ہے، نیز انبیاء علیہم السلام قید خانہ سے باہر رہ کر جس آزادی کے ساتھ تبلیغ اور دیگر فرائض انجام دے سکتے ہیں وہ قید خانہ میں انجام نہیں دے سکتے، یہی حکم علماء کے لیے ہے اس لیے کسی سیاسی یا دینی تحریک میں علماء یا عام مسلمانوں کا خود کو گرفتاری کے لیے پیش کرنا صحیح نہیں ہے۔

## بَابُ وُجُوْبِ الْاِيْمَانِ بِرِسَالَةِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلٰى جَمِيْعِ النَّاسِ وَنَسْخِ الْمِلَلِ بِمِلَّتِهٖ

۲۹۳ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَنَا لَيْثٌ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ سَعِيْدٍ ______ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنَ الْاَنْبِيَاءِ مِنْ نَّبِيٍّ اِلَّا قَدْ اُعْطِيَ مِنَ الْاٰيَاتِ مَا مِثْلُهٗ اٰمَنَ عَلَيْهِ الْبَشَرُ وَاِنَّمَا كَانَ الَّذِيْ اُوْتِيْتُ وَحْيًا اَوْحَى اللّٰهُ اِلَيَّ فَاَرْجُوْ اَنْ اَكُوْنَ اَكْثَرَهُمْ تَابِعًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

۲۹۴ - حَدَّثَنِيْ يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِ الْاَعْلٰى اَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ وَاَخْبَرَنِيْ عَمْرٌو اَنَّ اَبَا يُوْنُسَ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَا

## ہمارے نبی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کے عموم پر ایمان لانے کا وجوب اور آپ کی ملت سے تمام ملتوں کے منسوخ ہونے کا بیان

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر نبی کو اس قدر معجزات دیے گئے ہیں جن کو دیکھ کر انسان ایمان لا سکیں، اور یہ صرف میری خصوصیت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنا کلام بطور معجزہ عطا فرمایا اور مجھے توقع ہے کہ قیامت کے دن میرے پیروکار سب سے زیادہ ہوں گے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے اس امت میں کوئی شخص بھی ایسا نہیں ہے جو میری بعثت کی خبر سنے

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۴-۸۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

يَسْمَعُ بِي أَحَدٌ مِنْ هٰذِهِ الْأُمَّةِ يَهُودِيٌّ وَلَا نَصْرَانِيٌّ ثُمَّ يَمُوتُ وَلَمْ يُؤْمِنْ بِالَّذِي أُرْسِلْتُ بِهِ إِلَّا كَانَ مِنْ أَصْحَابِ النَّارِ۔

خواہ وہ یہودی ہو یا عیسائی پھر وہ شخص مر جائے درآں حالیکہ وہ میرے لائے ہوئے دین پر ایمان نہ لایا ہو تو وہ شخص جہنم کے سوا اور کسی شے کا صاحب نہیں ہوگا۔

۲۹۵۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى أَخْبَرَنَا هُشَيْمٌ عَنْ صَالِحِ بْنِ صَالِحٍ الْهَمْدَانِيِّ عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ رَأَيْتُ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ خُرَاسَانَ سَأَلَ الشَّعْبِيَّ فَقَالَ يَا أَبَا عَمْرٍو إِنَّ مَنْ قِبَلَنَا مِنْ أَهْلِ خُرَاسَانَ يَقُولُونَ فِي الرَّجُلِ إِذَا أَعْتَقَ أَمَتَهُ ثُمَّ تَزَوَّجَهَا فَهُوَ كَالرَّاكِبِ بَدَنَتَهُ فَقَالَ الشَّعْبِيُّ حَدَّثَنِي أَبُو بُرْدَةَ بْنُ أَبِي مُوسَى عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثَلَاثَةٌ يُؤْتَوْنَ أَجْرَهُمْ مَرَّتَيْنِ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ آمَنَ بِنَبِيِّهِ وَأَدْرَكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَآمَنَ بِهِ وَاتَّبَعَهُ وَصَدَّقَهُ فَلَهُ أَجْرَانِ وَعَبْدٌ مَمْلُوكٌ أَدَّى حَقَّ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَحَقَّ سَيِّدِهِ فَلَهُ أَجْرَانِ وَرَجُلٌ كَانَتْ لَهُ أَمَةٌ فَغَذَاهَا فَأَحْسَنَ غِذَاءَهَا ثُمَّ أَدَّبَهَا فَأَحْسَنَ أَدَبَهَا ثُمَّ أَعْتَقَهَا وَتَزَوَّجَهَا فَلَهُ أَجْرَانِ ثُمَّ قَالَ الشَّعْبِيُّ لِلْخُرَاسَانِيِّ خُذْ هٰذَا الْحَدِيثَ بِغَيْرِ شَيْءٍ فَقَدْ كَانَ الرَّجُلُ يَرْحَلُ فِيمَا دُونَ هٰذَا إِلَى الْمَدِينَةِ۔

شعبی بیان کرتے ہیں کہ ایک خراسانی سے میری ملاقات ہوئی اس نے مجھ سے کہا ہمارے علاقہ کے لوگ کہتے ہیں جو شخص باندی کو آزاد کر کے اس سے نکاح کرے یہ ایسا ہی ہے جیسے کوئی شخص قربانی کے جانور پر سواری کرے، شعبی نے کہا مجھ کو ابو بردہ نے حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کر کے یہ حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تین شخصوں کو دوہرا اجر ملے گا ایک وہ شخص جو اہل کتاب میں سے ہو پہلے اپنے نبی پر ایمان لایا ہو، پھر اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا ہو اور آپ کی تصدیق بھی کی ہو اور ایمان لا کر آپ کی اطاعت بھی کی ہو، اس کو دگنا اجر ملے گا، دوسرا وہ شخص جو غلام ہو اللہ تعالیٰ کی عبادت بھی کرتا ہو اور اپنے مالک کی بھی خدمت کرتا ہو، اس کو بھی دگنا اجر ملے گا، تیسرا وہ شخص ہے جس کی کوئی باندی ہو وہ اس کو اچھا کھلائے پلائے اور اس کو اچھی طرح آداب سکھلائے پھر اس کو آزاد کر کے اس سے شادی کرے تو اس کو بھی دگنا اجر ملے گا، پھر شعبی نے کہا جاؤ اس حدیث کو بغیر کسی عوض کے لے جاؤ، ورنہ پہلے لوگ اس قسم کی حدیث کے حصول کے لیے یہاں سے مدینہ تک کا سفر کیا کرتے تھے۔

۲۹۶۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا عَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا شُعْبَةُ كُلُّهُمْ عَنْ صَالِحِ بْنِ صَالِحٍ بِهٰذَا۔

امام مسلم نے دو اور سندیں بیان کر کے فرمایا کہ ان سندوں کے ساتھ بھی یہ حدیث اسی طرح بیان کی گئی ہے۔

الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ۔

## معجزہ کی تعریف اور خرق عادت کے اقسام

حدیث نمبر ۲۹۳ میں ہے: ہر نبی کو اتنے معجزات دیے گئے ہیں جنہیں دیکھ کر ایک انسان اس نبی پر ایمان لا سکے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نبی کے لیے معجزہ ضروری ہے تاکہ اس معجزہ کی وجہ سے نبی لوگوں کے سامنے اپنی حجت قائم کر سکے۔ نیز اگر نبی کے لیے معجزہ ضروری نہ ہو تو سچے نبی اور جھوٹے میں امتیاز کا کوئی معیار اور کوئی کسوٹی نہیں ہو گی۔

معجزہ کی تعریف میں علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

هي امر يظهر بخلاف العادة على يد مدعي النبوة عند تحدي المنكرين على وجه يعجز المنكرين عن الاتيان بمثله۔

معجزہ وہ کام ہے جو عادت کے خلاف ہو، جو اس شخص کے ہاتھ سے ظاہر ہوتا ہے جو نبوت کا مدعی ہو جب وہ منکرین کو اس کام کی مثل لانے کا چیلنج کرے اور وہ اس کی مثل لانے سے عاجز رہیں۔

کسی شخص سے ایسا فعل ظاہر ہو جو عادۃً عام لوگوں کی قدرت اور اختیار میں نہ ہو اس کو اصطلاح میں خرق عادت کہتے ہیں اس کی چھ قسمیں ہیں:

۱۔ نبوت کے اظہار سے پہلے نبی سے خرق کا ظہور ہو تو اس کو ارہاص کہتے ہیں۔

۲۔ نبوت کے اظہار کے بعد نبی سے خرق عادت کا ظہور ہو جو اس کی نبوت کو ثابت کرے اس کو معجزہ کہتے ہیں۔

۳۔ اللہ کے ولی سے خرق عادت کا ظہور ہو تو اس کو کرامت کہتے ہیں۔

۴۔ عام مسلمان سے اتفاقاً کسی خرق عادت کا ظہور ہو تو اس کو معونت کہتے ہیں۔

۵۔ کفار سے کسی ریاضت کے سبب خرق عادت کا ظہور ہو تو اس کو استدراج کہتے ہیں۔

۶۔ جھوٹے نبی سے خرق عادت کا ظہور ہو جو اس کے دعویٰ نبوت کے خلاف ہو اور اس کی تکذیب کرے اس کو اہانت کہتے ہیں۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر نبی کے لیے معجزہ ضروری ہوتا ہے، جھوٹے نبی کو اللہ تعالیٰ کوئی معجزہ نہیں عطا فرماتا بلکہ اہانت کر کے اس کی جھوٹی نبوت کا بھرم کھول دیتا ہے جیسے غلام احمد قادیانی نے متعدد پیشین گوئیاں کیں اور اللہ تعالیٰ نے ان کو جھوٹا کر دیا۔

اس حدیث میں ہے: یہ صرف میری خصوصیت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنا کلام عطا فرمایا، اور مجھے امید ہے کہ قیامت کے دن میرے پیروکار سب سے زیادہ ہوں گے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پیروکار سب سے زیادہ ہونے کی حسب ذیل وجوہات ہیں:

۱۔ آپ کا معجزہ تمام انبیاء کے معجزات میں سب سے زیادہ عظیم ہے اور وہ معجزہ قرآن کریم ہے اور اس جیسا معجزہ انبیاء سابقین میں سے کسی کو نہیں دیا گیا اس لیے آپ کے پیروکار سب سے زیادہ ہوں گے۔

۲۔ قرآن مجید کے اعظم معجزات ہونے کی یہ دلیل ہے کہ قرآن مجید کا دعویٰ ہے اس کی مثل کوئی نہیں لا سکتا:
(فاتوا بسورۃ من مثلہ (بقرہ: ۲۳)) اور دن بدن علوم کی ترقی اور مخالفین کی کثرت کے باوجود آج تک اس کی مثل کوئی نہیں لا سکا۔

۳۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اس میں سے کوئی آیت کم نہیں ہو سکتی (انا لہ لحافظون (حجر: ۹)) اور آج تک کوئی ثابت نہیں کر سکا کہ قرآن مجید سے کوئی آیت کم ہو گئی ہو۔

۴۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اس میں کوئی شخص غیر قرآن کو داخل نہیں کر سکتا اور کسی آیت میں کوئی اضافہ نہیں کر سکتا،
(لا یأتیہ الباطل من بین یدیہ ولا من خلفہ (حم السجدہ: ۴۲)) اور آج تک کوئی ثابت نہیں کر سکا کہ قرآن مجید میں فلاں آیت یا فلاں لفظ کو بڑھا دیا گیا جو پہلے نہیں تھا۔

۵۔ قرآن مجید کی چھ ہزار سے زیادہ آیات ہیں اور ہر آیت تین طرح معجزہ ہے اس کی مثل نہیں، اس میں کمی نہیں ہو سکتی، اس میں اضافہ نہیں ہو سکتا اس کا نتیجہ یہ ہے کہ قرآن کریم اٹھارہ ہزار سے زیادہ معجزات پر مشتمل ہے، اور اتنے معجزات کسی نبی کے نہیں ہیں۔

۶۔ باقی انبیاء علیہم السلام کے معجزات میں منکرین جادو سے شبہ پیدا کر سکتے تھے جیسے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کے مقابلہ میں جادوگروں نے اپنی لاٹھیوں اور رسیوں کو نظر بندی سے سانپ بنا دیا لیکن قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت اور دیگر وجوہ اعجاز کا کوئی معارضہ کرنے کی جرأت نہیں کر سکا۔

۷۔ باقی انبیاء علیہم السلام کے معجزات ان کی وفات کے بعد باقی نہیں رہے۔ اور آپ کا معجزہ قرآن کریم قیامت تک باقی رہے گا، ان کے معجزات کو صرف ان کے زمانے کے لوگوں نے دیکھا اور آپ کے معجزہ قرآن کریم کو قیامت تک لوگ دیکھتے رہیں گے۔

۸۔ قرآن مجید میں فصاحت و بلاغت کے علاوہ جن پیش گوئیوں کا ذکر کیا گیا ہے لوگ ہر زمانہ میں ان کے پورے ہونے کا مشاہدہ کرتے رہے ہیں۔ مثلاً قرآن مجید نے فرعون کے متعلق کہا:

فالیوم ننجیک ببدنک لتکون لمن خلفک آیۃ۔ (یونس: ۹۲)

تو آج ہم تیرے (بے روح) جسم کو بچا لیں گے تاکہ تو اپنے بعد والوں کے لیے (عبرت کا) نشان ہو جائے۔

اور آج تک فرعون کا جسم اسی طرح باقی اور محفوظ ہے۔

اسی طرح قرآن مجید نے جو غیب کی خبریں بیان کیں وہ ہر زمانہ میں صادق رہیں اور قرآن مجید نے جو سائنسی حقائق بیان کیے وہ ہر زمانہ میں علمی تجربات اور مشاہدات کی روشنی میں ثابت ہوتے رہے اور قرآن مجید کی صداقت آشکارا ہوتی رہی، مثلاً قرآن مجید نے سورج، چاند اور دیگر سیاروں کی گردش کو بیان کیا اور سائنسی تحقیقات سے یہ بات ثابت ہو گئی اور قرآن مجید نے کہا:

یخلقکم فی بطون امھتکم خلقا من بعد خلق فی ظلمت ثلث۔

وہ تمہیں تمہاری ماؤں کے پیٹ میں ایک پیدائش کے بعد دوسری پیدائش کے ساتھ تین اندھیروں میں

(زمر ۶۱) تخلیق کرتا ہے۔

اور جدید میڈیکل سائنس سے یہ بات ثابت ہوگئی ہے کہ رحم کے تین پردوں میں انسان کی پیدائش ہوتی ہے۔
جس زمانہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا تھا کہ میرے متبعین سب سے زیادہ ہوں گے اس وقت آپ کے پیروکار قلیل تھے۔ لیکن بعد میں دن بدن بہ کثرت فتوحات ہونے لگیں اور اسلام کا دائرہ وسیع ہوتا گیا حتیٰ کہ اب آپ کے پیروکار سب سے زیادہ ہیں، یہ شبہ نہ ہو کہ دنیا میں عیسائی سب سے زیادہ ہیں کیونکہ یہ حضرت عیسیٰ کے صحیح پیروکار نہیں ہیں۔

## ایک حدیث کے معنی کی نحوی ترکیب کے اعتبار سے وضاحت

حدیث نمبر ۲۹۴ کی عبارت متعلق ہے اور ظاہری عبارت سے

اس کا معنی اس طرح ہوگا:۔

اس اُمت سے جو شخص میرے دعویٰ نبوت کو نہیں سنے گا خواہ وہ یہودی ہو یا نصرانی پھر وہ مر جائے اور اس دین پر ایمان نہ لائے جس کے ساتھ مجھے بھیجا گیا ہے مگر وہ شخص اصحاب نار سے ہوگا۔ اور ظاہری معنی پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ جس شخص نے آپ کے دعویٰ نبوت کو نہیں سنا اور وہ آپ پر ایمان نہیں لایا اس کا کیا قصور ہے اور وہ کیوں جہنمی ہوگا؟

ملا علی قاری رحمہ الباری نے حدیث کی اس عبارت کو حل کیا ہے وہ لکھتے ہیں:

لایسمع میں لا لیس کے معنی میں ہے اور ثم یموت کا عطف یسمع (مثبت) پر ہے اور لم یومن کا عطف یموت پر ہے اور یسمع سے پہلے جو لا بمعنی لیس ہے اس کی نفی کا تعلق پورے جملہ کے ساتھ ہے اور اس ترکیب کے اعتبار سے اس حدیث کا معنی یہ ہوگا۔

کوئی شخص ایسا نہیں ہے جو میری رسالت کی خبر سنے پھر وہ مر جائے درآں حالیکہ وہ میرے لائے دین پر ایمان نہ لایا ہو خواہ وہ یہودی ہو یا عیسائی تو وہ شخص جہنم کے سوا اور کسی شے کا صاحب نہیں ہوگا۔ [1]

اور اس حدیث کا حاصل معنی یہ ہے:

اس امت میں سے جو شخص بھی خواہ وہ یہودی ہو یا عیسائی میرے دعویٰ نبوت کو سننے کے بعد میرے لائے ہوئے دین پر ایمان لائے بغیر مر جائے تو وہ شخص جہنمی ہوگا۔

## علم حدیث کے حصول کے لیے دور دراز کا سفر اختیار کرنا

حدیث نمبر ۲۹۵ میں ہے: تین شخصوں کو دگنا اجر ملے گا، ایک وہ شخص جو اہل کتاب میں تھا، پہلے اپنے نبی پر ایمان لایا پھر اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا اور آپ پر ایمان لایا، دوسرا وہ شخص جو غلام ہے وہ اپنے آقا کی خدمت بھی کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی عبادت بھی کرتا ہے، تیسرا وہ شخص جس نے اپنی باندی کو اچھی طرح تعلیم دی اور پھر اس سے نکاح کر لیا۔

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۸۰-۷۷، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

علامہ نووی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

اس حدیث میں ان اہل کتاب کی فضیلت ہے جو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائے، اور یہ کہ ان کو دو اجر ملیں گے، ایک اس بات پر کہ وہ اپنے نبی کی شریعت منسوخ ہونے سے پہلے اس پر ایمان لائے اور دوسرا اس لیے کہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائے۔

اور اس حدیث میں اس غلام کی فضیلت ہے جو اللہ تعالیٰ کے حقوق بھی ادا کرتا ہو اور اپنے مالک کے حقوق بھی ادا کرتا ہو، اور اس میں اس شخص کی فضیلت ہے جس نے باندی کو آزاد کر کے اس سے نکاح کر لیا اور یہ صدقہ کر کے اس میں رجوع کرنا نہیں ہے بلکہ یہ ایک احسان کرنے کے بعد دوسرا احسان ہے۔

شعبی نے کہا ہم نے یہ حدیث کسی معاوضہ کے بغیر تم کو دے دی ہے ورنہ اس سے کم عبارت کی حدیث کے لیے لوگ مدینہ تک کا سفر کرتے تھے، اس حدیث میں عالم کے لیے اس قسم کے قول کہنے کا جواز ہے تاکہ سامع کو حدیث کے حفظ اور ضبط پر برانگیختہ کیا جائے۔

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ سلف صالحین ایک حدیث کے حصول اور ایک مسئلہ کے علم کے لیے دور دراز کے شہروں کا سفر کرتے تھے۔ [1]

## اہل کتاب کو دگنا اجر ملنے کی تحقیق

اس حدیث کے پہلے جز میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ اہل کتاب میں سے جو شخص ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائے گا اس کو دگنا اجر ملے گا۔

اس حدیث پر یہ اشکال کیا جاتا ہے کہ دگنا اجر ملنے میں ان لوگوں کی کیا خصوصیت ہے جبکہ عام مسلمانوں کو ایک نیکی پر دس گنا اجر ملتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جن چیزوں پر عام مسلمانوں کو دس گنا اجر ملے گا ان چیزوں پر ان لوگوں کو بیس گنا اجر ملے گا اسی طرح اجر و ثواب کے ہر شعبہ میں ان کا اجر و ثواب دگنا ہو گا۔

اہل علم کا اس بات میں بھی اختلاف ہے کہ اہل کتاب کے مسلمان ہونے سے جو دگنا اجر ملتا ہے یہ حکم قیامت تک کے لیے عام ہے یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے ساتھ خاص تھا۔ صحیح بات یہ ہے کہ یہ حکم عام نہیں کیونکہ قرآن کریم میں ہے:

الذين اتيناهم الكتاب من قبله هم به يؤمنون ○ واذا يتلى عليهم قالوا امنا به انه الحق من ربنا انا كنا من قبله مسلمين ○ اولئك يؤتون اجرهم مرتين۔

(قصص، ۵۲ - ۵۵)

جن لوگوں کو ہم نے نزول قرآن سے پہلے کتاب دی وہ قرآن پر بھی ایمان لاتے ہیں اور جب ان پر اس قرآن کی آیات تلاوت کی جاتی ہیں تو وہ کہتے ہیں یہ آیات حق ہیں جو ہمارے رب نے نازل کی ہیں ہم اس سے پہلے ہی ان کو مانتے تھے یہ وہ لوگ ہیں جن کو دگنا اجر دیا جائے گا۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۶، ۸۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ دگنے اجر کی نوید ان اہل کتاب کے لیے ہے جو ظہور اسلام سے پہلے اسلام کے منتظر تھے اور ظاہر ہے یہ لوگ زمانہ رسالت میں ہی متصور ہو سکتے ہیں۔

**خواتین کو تعلیم دینا** امام مسلم نے یہ روایت شعبی کی سند کے ساتھ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے، اور اس میں یہ ہے کہ جس شخص نے باندی کو اچھی طرح کھلایا اور ادب سکھایا۔۔ الحدیث اور امام بخاری نے بھی یہ حدیث حضرت ابوموسیٰ سے روایت کی ہے اور اس میں یہ الفاظ ہیں:

فادبها فاحسن تادیبها وعلمها فاحسن تعلیمها۔ (صحیح بخاری، ج ۱ ص ۲۰)

اس شخص نے اس باندی کو اچھی طرح ادب سکھایا اور اس کو اچھی طرح تعلیم دی۔

اس حدیث میں خواتین کو علم سکھانے پر دلیل ہے۔ شرح صحیح مسلم جلد سابع میں ہم نے خواتین کو لکھنا پڑھنا سکھانے پر بہت تفصیل سے دلائل دیے ہیں اور مانعین کے تمام شکوک و شبہات دور کیے ہیں۔

## بَابُ ۶۸ بَیَانِ نُزُوْلِ عِیْسَی بْنِ مَرْیَمَ حَاکِمًا بِشَرِیْعَۃِ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

## حضرت عیسیٰ بن مریم کے نازل ہونے اور شریعت محمدی کے مطابق احکام جاری کرنے کا بیان

۲۹۷- حَدَّثَنَا قُتَیْبَۃُ بْنُ سَعِیْدٍ حَدَّثَنَا لَیْثٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ اَخْبَرَنَا اللَّیْثُ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنِ ابْنِ الْمُسَیِّبِ اَنَّہٗ سَمِعَ اَبَا ہُرَیْرَۃَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَیُوْشِکَنَّ اَنْ یَّنْزِلَ فِیْکُمُ ابْنُ مَرْیَمَ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ حَکَمًا مُقْسِطًا فَیَکْسِرُ الصَّلِیْبَ وَیَقْتُلُ الْخِنْزِیْرَ وَیَضَعُ الْجِزْیَۃَ وَیَفِیْضُ الْمَالُ حَتّٰی لَا یَقْبَلَہٗ اَحَدٌ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے عنقریب تم میں عیسیٰ بن مریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نزول ہوگا جو عدل و انصاف سے حکم جاری کریں گے، صلیب توڑ ڈالیں گے، خنزیر کو قتل کریں گے، جزیہ موقوف کریں گے اور اس قدر مال و دولت بہائیں گے کہ کوئی لینے والا نہیں ملے گا۔

---

۲۹۸- وَحَدَّثَنَاہُ عَبْدُ الْاَعْلٰی بْنُ حَمَّادٍ وَاَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَزُہَیْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوْا حَدَّثَنَا سُفْیَانُ بْنُ عُیَیْنَۃَ ح وَحَدَّثَنِیْہِ حَرْمَلَۃُ بْنُ یَحْیٰی اَخْبَرَنَا ابْنُ وَہْبٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ یُوْنُسُ ـــــ ح وَحَدَّثَنَا حَسَنٌ الْحُلْوَانِیُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَیْدٍ عَنْ یَعْقُوْبَ بْنِ اِبْرَاہِیْمَ بْنِ سَعْدٍ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنْ صَالِحٍ کُلُّہُمْ عَنِ الزُّہْرِیِّ بِہٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِیْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نزول فرمائیں گے، عدل اور انصاف سے حکم جاری کریں گے، اس وقت ایک سجدہ کرنا دنیا اور مافیہا سے بہتر ہوگا۔ پھر حضرت ابوہریرہ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کی تائید میں یہ آیت پڑھی (ترجمہ:) اہل کتاب میں سے ہر شخص حضرت عیسیٰ کی وفات سے پہلے ان کی تصدیق کرے گا۔

رِوَايَةِ ابْنِ عُيَيْنَةَ إِمَامًا مُقْسِطًا وَحَكَمًا عَدْلًا وَفِي رِوَايَةِ يُونُسَ حَكَمًا عَدْلًا وَلَمْ يَذْكُرْ إِمَامًا مُقْسِطًا كَمَا قَالَ اللَّيْثُ وَفِي حَدِيثِهِ مِنَ الزِّيَادَةِ وَحَتّٰى تَكُوْنَ السَّجْدَةُ الْوَاحِدَةُ خَيْرًا مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا ثُمَّ يَقُولُ أَبُو هُرَيْرَةَ اقْرَءُوْا إِنْ شِئْتُمْ وَإِنْ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ إِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ الْاٰيَةَ۔

٢٩٩۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي سَعِيدٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ مِيْنَاءَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاللّٰهِ لَيَنْزِلَنَّ ابْنُ مَرْيَمَ حَكَمًا عَادِلًا فَلَيَكْسِرَنَّ الصَّلِيبَ وَلَيَقْتُلَنَّ الْخِنْزِيرَ وَلَيَضَعَنَّ الْجِزْيَةَ وَلَتُتْرَكَنَّ الْقِلَاصُ فَلَا يُسْعٰى عَلَيْهَا وَلَتَذْهَبَنَّ الشَّحْنَاءُ وَالتَّبَاغُضُ وَالتَّحَاسُدُ وَلَيَدْعُوَنَّ إِلَى الْمَالِ فَلَا يَقْبَلُهُ أَحَدٌ۔

٣٠٠۔ حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي نَافِعٌ مَوْلٰى أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيكُمْ وَإِمَامُكُمْ مِنْكُمْ۔

٣٠١۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَخِي ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَمِّهٖ قَالَ أَخْبَرَنِي نَافِعٌ مَوْلٰى أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ أَنَّهٗ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيكُمْ فَأَمَّكُمْ۔

٣٠٢۔ وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنِي

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم بخدا عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا نزول ہوگا جو عدل اور انصاف سے حکم جاری کریں گے، صلیب توڑ ڈالیں گے، خنزیر کو قتل کریں گے، اور جزیہ موقوف کر دیں گے، اونٹوں کو کھلا چھوڑ دیا جائے گا اور ان سے کوئی شخص کام نہیں لے گا، لوگوں کے دلوں سے کینہ، بغض اور حسد نکل جائے گا، انھیں مال لینے کے لیے بلایا جائے گا اور کوئی مال لینے نہیں آئے گا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تمہاری کیا شان ہوگی جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا اور امام تم میں سے کوئی شخص ہوگا۔

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تمہاری کیا شان ہوگی جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہو کر تمہاری امامت فرمائیں گے۔

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

الولید بن مسلم حدثنا ابن ابی ذئب عن ابن شہاب عن نافع مولی ابی قتادۃ عن ابی ہریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال کیف انتم اذا نزل فیکم ابن مریم فامکم منکم فقلت لابن ابی ذئب ان الاوزاعی حدثنا عن الزہری عن نافع عن ابی ہریرۃ وامامکم منکم قال ابن ابی ذئب ہل تدری ما امکم منکم قلت تخبرنی قال فامکم بکتاب ربکم عز وجل وسنۃ نبیکم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تمہاری کیا شان ہوگی جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہوں گے اور تمہارا ایک فرد ہو کر امامت فرمائیں گے۔ ابن ابی ذئب نے اس کی تشریح میں یہ کہا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تمہارے رب کی کتاب اور تمہارے نبی کی سنت کے مطابق امامت فرمائیں گے

---

۳۰۳ - حدثنا الولید بن شجاع وہارون بن عبد اللہ وحجاج بن الشاعر قالوا حدثنا حجاج وہو ابن محمد عن ابن جریج قال اخبرنی ابو الزبیر انہ سمع جابر بن عبد اللہ یقول سمعت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یقول لا تزال طائفۃ من امتی یقاتلون علی الحق ظاہرین الی یوم القیمۃ قال فینزل عیسی ابن مریم فیقول امیرہم تعال صل لنا فیقول لا ان بعضکم علی بعض امراء تکرمۃ اللہ ہذہ الامۃ۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت کا ایک گروہ ہمیشہ حق کے لیے لڑتا رہے گا اور قیامت تک حق پر قائم رہے گا اور ثابت رہے گا یہاں تک کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لے آئیں گے، مسلمانوں کا امیر حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے کہے گا آئیے نماز پڑھائیے حضرت عیسیٰ السلام فرمائیں گے نہیں تمہیں میں سے بعض، بعض کی امامت کریں گے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا یہ قول اس امت کی فضیلت ظاہر کرنے کے لیے ہوگا۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول پر دلیل

حدیث نمبر ۲۹۷ میں ہے عنقریب تم میں عیسیٰ بن مریم کا نزول ہوگا، علاوہ جزیہ موقوف کر دیا گے۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول پر قرآن کریم کی یہ آیت مبارکہ واضح دلیل ہے:

وان من اہل الکتاب الا لیؤمنن بہ قبل موتہ۔ (نساء: ۱۵۹)

اہل کتاب میں سے ہر شخص حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات سے پہلے ان پر ایمان لے آئے گا

اس آیت کریمہ سے معلوم ہوا کہ ابھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں اور چونکہ از روئے قرآن تمام اہل کتاب یعنی تمام یہود و نصاریٰ کا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زندگی میں ان پر ایمان لانا ضروری ہے۔ اور ابھی یہودی حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان نہیں لائے نہ عیسائیوں کا ان پر صحیح ایمان ہے اس لیے ضروری ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں اور تمام یہود و نصاریٰ ان پر ایمان لا کر مسلمان ہو جائیں۔

نیز حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے جزیہ موقوف کرنے سے پہلے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ آکر دین اسلام کے بعض

احکام کو منسوخ کر دیں گے بلکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے خود جزیہ کی مدت نزولِ مسیح تک بیان فرمائی ہے اس لیے جزیہ کے ناسخ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہیں نہ کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام، دوسری وجہ یہ ہے کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام کے آنے کے بعد جب تمام کفار اور مشرکین مسلمان ہو جائیں گے تو جزیہ عائد کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہوگی۔

## بَابُ بَيَانِ الزَّمَنِ الَّذِي لَا يُقْبَلُ فِيهِ الْإِيمَانُ[69]

## اس زمانہ کا بیان جس میں ایمان نہیں قبول کیا جائے گا۔

٣٠٤ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالُوا ثَنَا إِسْمٰعِيلُ يَعْنُونَ ابْنَ جَعْفَرٍ عَنِ الْعَلَاءِ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِهَا فَإِذَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِهَا آمَنَ النَّاسُ كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ فَيَوْمَئِذٍ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تک سورج مغرب سے طلوع نہ ہو اس وقت تک قیامت قائم نہیں ہوگی، اور جب سورج مغرب سے طلوع ہوگا تو وہ تمام لوگ ایمان لے آئیں گے جو اس سے پہلے ایمان نہیں لائے تھے لیکن اس دن کسی شخص کے لیے اس کا ایمان لانا سود مند نہیں ہوگا جو اس سے پہلے ایمان نہیں لایا تھا، یا جس نے ایمان لا کر کوئی نیکی نہیں کی تھی۔

٣٠٥ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ نُمَيْرٍ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالُوا ثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ ح وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيرٌ كِلَاهُمَا عَنْ عُمَارَةَ بْنِ الْقَعْقَاعِ عَنْ أَبِي زُرْعَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ ذَكْوَانَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ الْعَلَاءِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ۔

امام مسلم نے چار اور سندیں بیان کر کے فرمایا ان سندوں سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

٣٠٦ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنِيهِ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا إِسْحٰقُ بْنُ يُوسُفَ الْأَزْرَقُ جَمِيعًا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب تین چیزوں کا ظہور ہو جائے گا تو پھر کسی شخص کے لیے اس کا ایمان لانا فائدہ مند نہیں ہوگا، جو اس سے پہلے ایمان

عَنْ فُضَيْلِ بْنِ غَزْوَانَ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ ثَلَاثٌ إِذَا خَرَجْنَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا طُلُوعُ الشَّمْسِ مِنْ مَغْرِبِهَا وَالدَّجَّالُ وَدَابَّةُ الْأَرْضِ.

نہیں لایا تھا یا جس نے ایمان لا کر کوئی نیکی نہیں کی تھی (وہ تین چیزیں یہ ہیں) سورج کا مغرب سے طلوع ہونا، دجال کا خروج اور دابۃ الارض کا ظاہر ہونا۔

---

۳۰۷- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ جَمِيعًا عَنِ ابْنِ عُلَيَّةَ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُلَيَّةَ حَدَّثَنَا يُونُسُ عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ يَزِيدَ التَّيْمِيِّ سَمِعَهُ فِيمَا أَعْلَمُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ يَوْمًا أَتَدْرُونَ أَيْنَ تَذْهَبُ هٰذِهِ الشَّمْسُ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ إِنَّ هٰذِهِ تَجْرِي حَتَّى تَنْتَهِيَ إِلَى مُسْتَقَرِّهَا تَحْتَ الْعَرْشِ فَتَخِرُّ سَاجِدَةً فَلَا تَزَالُ كَذٰلِكَ حَتَّى يُقَالَ لَهَا ارْتَفِعِي ارْجِعِي مِنْ حَيْثُ جِئْتِ فَتَرْجِعُ فَتُصْبِحُ طَالِعَةً مِنْ مَطْلِعِهَا ثُمَّ تَجْرِي حَتَّى تَنْتَهِيَ إِلَى مُسْتَقَرِّهَا تَحْتَ الْعَرْشِ فَتَخِرُّ سَاجِدَةً فَلَا تَزَالُ كَذٰلِكَ حَتَّى يُقَالَ لَهَا ارْتَفِعِي ارْجِعِي مِنْ حَيْثُ جِئْتِ فَتَرْجِعُ فَتُصْبِحُ طَالِعَةً مِنْ مَطْلِعِهَا ثُمَّ تَجْرِي لَا يَسْتَنْكِرُ النَّاسُ مِنْهَا شَيْئًا حَتَّى تَنْتَهِيَ إِلَى مُسْتَقَرِّهَا ذَاكَ تَحْتَ الْعَرْشِ فَيُقَالُ لَهَا ارْتَفِعِي أَصْبِحِي طَالِعَةً مِنْ مَغْرِبِكِ فَتُصْبِحُ طَالِعَةً مِنْ مَغْرِبِهَا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَتَدْرُونَ مَتَى ذَاكُمْ ذَاكَ حِينَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا.

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تمہیں معلوم ہے کہ سورج کہاں جاتا ہے، صحابہ نے عرض کیا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کو خوب علم ہے آپ نے فرمایا کہ سورج چلتا رہتا ہے یہاں تک کہ —— اپنے مستقر پر پہنچ کر عرش کے نیچے سجدہ کرتا ہے پھر اسی حالت میں اس وقت تک رہتا ہے یہاں تک کہ اس سے کہا جاتا ہے بلند ہو اور جہاں سے آئے ہو وہیں چلے جاؤ، چنانچہ وہ لوٹ کر اپنے نکلنے کی جگہ سے طلوع ہوتا ہے اور پھر چلتا رہتا ہے یہاں تک کہ اپنے مستقر پر پہنچ کر عرش کے نیچے سجدہ کرتا ہے، پھر اسی حالت میں اس وقت تک رہتا ہے یہاں تک کہ اس سے کہا جاتا ہے بلند ہو اور جہاں سے آئے ہو وہیں لوٹ جاؤ، چنانچہ وہ لوٹ کر اپنے نکلنے کی جگہ سے طلوع ہوتا ہے یہ معمول یونہی جاری رہے گا اور لوگ اس میں کچھ فرق محسوس نہیں کریں گے، یہاں تک کہ ایک دن جب سورج عرش کے نیچے سجدہ کرے گا تو اس سے کہا جائے گا بلند ہو اور اپنے مغرب سے طلوع ہو پھر صبح کو سورج مغرب سے طلوع ہوگا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ وہ کون سا دن ہوگا جس دن کسی ایسے شخص کا ایمان قبول نہیں ہوگا جو اس سے پہلے مسلمان

۳۰۸ - وَحَدَّثَنِي عَبْدُ الْحَمِيدِ بْنُ بَيَانٍ الْوَاسِطِيُّ أَخْبَرَنَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ يُونُسَ عَنْ إِبْرَاهِيمَ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَوْمًا أَتَدْرُونَ أَيْنَ تَذْهَبُ هَذِهِ الشَّمْسُ بِمِثْلِ مَعْنَى حَدِيثِ ابْنِ عُلَيَّةَ۔

نہ ہو چکا ہو، یا جس نے ایمان لا کر کوئی نیکی نہ کی ہو۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم جانتے ہو یہ سورج کہاں جاتا ہے، بقیہ حدیث حسب سابق ہے۔

---

۳۰۹ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لِأَبِي كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ إِبْرَاهِيمَ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ دَخَلْتُ الْمَسْجِدَ وَرَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ جَالِسٌ فَلَمَّا غَابَتِ الشَّمْسُ قَالَ يَا أَبَا ذَرٍّ هَلْ تَدْرِي أَيْنَ تَذْهَبُ هَذِهِ الشَّمْسُ قَالَ قُلْتُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّهَا تَذْهَبُ فَتَسْتَأْذِنُ فِي السُّجُودِ فَيُؤْذَنُ لَهَا وَكَأَنَّهَا قَدْ قِيلَ لَهَا ارْجِعِي مِنْ حَيْثُ جِئْتِ فَتَطْلُعُ مِنْ مَغْرِبِهَا قَالَ ثُمَّ قَرَأَ فِي قِرَاءَةِ عَبْدِ اللَّهِ وَذَلِكَ مُسْتَقَرٌّ لَهَا

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن میں مسجد میں داخل ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے جب سورج غروب ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوذر! کیا تمہیں معلوم ہے یہ سورج کہاں جاتا ہے میں نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول ہی کو خوب علم ہے۔ آپ نے فرمایا سورج جا کر سجدہ کی اجازت طلب کرتا ہے اس کو سجدہ کی اجازت ملتی ہے۔ ایک بار اس سے کہا جائیگا جہاں سے آئے ہو وہیں لوٹ جاؤ تو سورج مغرب سے طلوع ہوگا۔ پھر آپ نے حضرت عبداللہ بن مسعود کی قرأت کے مطابق یہ آیت پڑھی وذالک مستقر لہا۔

۳۱۰ - حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ وَإِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحَقُ أَخْبَرَنَا وَقَالَ الْأَشَجُّ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ إِبْرَاهِيمَ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَوْلِ اللَّهِ جَلَّ وَعَلَا وَالشَّمْسُ تَجْرِي لِمُسْتَقَرٍّ لَهَا قَالَ مُسْتَقَرُّهَا تَحْتَ الْعَرْشِ۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کی تفسیر پوچھی (ترجمہ) آفتاب اپنی قیام گاہ تک پہنچنے کے لیے حرکت کر رہا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آفتاب کا مستقر عرش کے نیچے ہے۔

---

## دجال کا بیان

حدیث نمبر ۳۰۷ میں ہے سورج کے مغرب سے طلوع، دجال کے خروج اور دابۃ الارض کے ظہور کے بعد کسی شخص کی نیکی قبول نہیں ہوگی۔

قرب قیامت میں شام و عراق کے درمیان دجال کا ظہور ہوگا، دجال کی صرف ایک آنکھ ہوگی اور دوسری آنکھ کی جگہ ہموار ہوگی اس کی پیشانی پر ک ا ف ر لکھا ہوا ہوگا، وہ تمام روئے زمین میں پھرے گا اور لوگوں کو اپنی

خدائی کی دعوت دے گا، مختلف علاقوں سے گشت کرتا ہوا شام سے اصفہان پہنچے گا، وہاں ستر ہزار یہودی اس کی دعوت کو قبول کریں گے، اصفہان کے بعد یمن جائے گا وہاں سے حرمین کا قصد کرے گا، مگر فرشتوں کی حفاظت کی وجہ سے حرمین میں داخل نہیں ہو سکے گا پھر لوگوں کو گمراہ کرتا ہوا شام کی طرف روانہ ہوگا۔ اسی دوران دمشق میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا وہ دجال کا پیچھا کریں گے اور بالآخر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھوں دجال مارا جائے گا۔

## دابۃ الارض کا بیان

جس وقت آفتاب مغرب سے نکلے گا اس سے پہلے مکہ میں کوہ صفا زلزلہ سے پھٹ جائے گا اور اس سے ایک عجیب شکل کا جانور نکلے گا جس کو دابۃ الارض کہتے ہیں، یہ جانور چہرے میں انسان سے، گردن میں اونٹ سے، دم میں بیل سے، سینگوں میں بارہ سنگے سے، ہاتھوں میں بندر سے اور کانوں میں ہاتھی سے مشابہ ہوگا۔ مکہ کے بعد یمن کی طرف جائے گا پھر نجد جا کر غائب ہو جائے گا، پھر دوبارہ مکہ مکرمہ میں ظاہر ہوگا اس کے ایک ہاتھ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا اور دوسرے ہاتھ میں حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی ہوگی، وہ اس قدر تیز رفتاری سے روئے زمین کا دورہ کرے گا کہ کوئی شخص اس کی دسترس سے باہر نہیں ہوگا، مسلمانوں کی پیشانی پر وہ عصائے موسوی سے ایک نورانی خط کھینچے گا جس سے ان کا چہرہ روشن ہو جائے گا، اور کفار کی ناک یا گردن پر حضرت سلیمان کی انگوٹھی سے مہر لگائے گا جس سے ان کا چہرہ سیاہ ہو جائے گا۔

## سورج کے سجدہ کرنے اور سجدہ میں پڑے رہنے کی توجیہ

سورج کے سجدہ کرنے کے متعلق حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی جس قدر روایات بیان کی گئی ہیں، ان سب میں یہ مذکور ہے کہ غروب کے وقت سورج عرش کے نیچے جا کر سجدہ کرتا ہے اور پھر اسی حالت میں پڑا رہتا ہے حتیٰ کہ اجازت لینے کے بعد پھر واپس لوٹتا ہے اور بلند ہو کر صبح کے وقت طلوع ہوتا ہے جب کہ مشاہدہ اور عقل صریح اس کے سراسر خلاف ہے کیونکہ سورج نہ کسی جگہ ٹھہرتا ہے نہ الٹے پاؤں واپس لوٹتا ہے بلکہ ہر آن اور ہر ساعت اس کا طلوع اور غروب دونوں عمل میں آ رہے ہیں۔ اور اس کا ایک افق میں غروب بعینہ دوسرے افق پر طلوع ہوتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث سے کیا مراد ہے؟ اس کا حقیقی علم تو اللہ اور اس کے رسول ہی کو ہے ان احادیث سے ہم جو کچھ سمجھ سکے ہیں وہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غروب آفتاب کو آفتاب کے سجدے سے تعبیر فرمایا ہے کیونکہ ہر چیز کی عبادت اس کے حال کے مطابق ہوتی ہے، لہٰذا سورج جب نصف النہار کے وقت حالت استواء پر ہوتا ہے تو اس کا یہ استوا قیام سے، زوال کے بعد جب سورج ڈھل جاتا ہے تو اس کا ڈھلنا رکوع سے اور جب افق پر غروب ہوتا ہے تو یہ سجدہ سے مشابہ ہے اور جس افق پر سورج غروب ہوتا ہے وہ چونکہ عرش کے نیچے واقع ہے اس لیے اس کو عرش کے نیچے سجدہ کرنے سے تعبیر فرمایا۔ رہا یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سورج کے سجدہ کرنے کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا فلا تزال کذلک اس کا یہ مطلب نہیں کہ رات بھر سورج سجدہ میں پڑا رہے گا بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ حالت سجدہ (یعنی غروب) ہی میں اس سے کہا جائے گا ارجعی من حیث جئت، جہاں سے آئے ہو وہیں لوٹ جاؤ، اور لوٹنے کا مطلب الٹے پاؤں واپس جانا نہیں ہے

بلکہ اللہ تعالیٰ کے پیدا کیے ہوئے نظام طبعی کے تحت لوٹتا ہے، یعنی معروف طریقہ کے مطابق جس افق سے غروب ہوا ہے اس کے مقابل دوسرے افق پر طلوع ہو پھر اپنی منازل طے کرتا ہوا اس افق پر غروب ہو کر سابق افق پر طلوع ہو جائے، اس طرح اپنا دورہ مکمل کرنے کے بعد سورج اس افق سے پھر طلوع ہوتا ہے جس سے غروب ہوا تھا، قیامت تک یہ سلسلہ یونہی چلتا رہے گا لیکن جب قیامت قائم ہوگی تو سورج جس افق سے غروب ہوا تھا اس افق پر جانب غروب سے ہی طلوع ہو جائے گا للہ الحمد علی ما الھمنی من حل اشکال ھذا الحدیث۔

## بَابُ بَدْءِ الْوَحْيِ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف وحی کی ابتداء کرنے کا بیان

۳۱۱۔ حَدَّثَنِيْ اَبُو الطَّاهِرِ اَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ سَرْحٍ اَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ كَانَ اَوَّلُ مَا بُدِئَ بِهٖ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مِنَ الْوَحْيِ الرُّؤْيَا الصَّادِقَةَ فِي النَّوْمِ فَكَانَ لَا يَرٰى رُؤْيَا اِلَّا جَاءَتْ مِثْلَ فَلَقِ الصُّبْحِ ثُمَّ حُبِّبَ اِلَيْهِ الْخَلَاءُ فَكَانَ يَخْلُوْا بِغَارِ حِرَاءٍ يَتَحَنَّثُ فِيْهِ وَهُوَ التَّعَبُّدُ اللَّيَالِيَ اُولَاتِ الْعَدَدِ قَبْلَ اَنْ يَّرْجِعَ اِلٰى اَهْلِهٖ وَيَتَزَوَّدُ لِذٰلِكَ ثُمَّ يَرْجِعُ اِلٰى خَدِيْجَةَ فَيَتَزَوَّدُ لِمِثْلِهَا حَتّٰى فَجِئَهُ الْحَقُّ وَهُوَ فِيْ غَارِ حِرَاءٍ فَجَاءَهُ الْمَلَكُ فَقَالَ اقْرَاْ قَالَ مَا اَنَا بِقَارِئٍ قَالَ فَاَخَذَنِيْ فَغَطَّنِيْ حَتّٰى بَلَغَ مِنِّي الْجَهْدُ ثُمَّ اَرْسَلَنِيْ فَقَالَ اقْرَاْ قَالَ قُلْتُ مَا اَنَا بِقَارِئٍ قَالَ فَاَخَذَنِيْ فَغَطَّنِي الثَّانِيَةَ حَتّٰى بَلَغَ مِنِّي الْجَهْدُ ثُمَّ اَرْسَلَنِيْ فَقَالَ اقْرَاْ فَقُلْتُ مَا اَنَا بِقَارِئٍ قَالَ فَاَخَذَنِيْ فَغَطَّنِي الثَّالِثَةَ حَتّٰى بَلَغَ مِنِّي الْجَهْدُ ثُمَّ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کی ابتداء سچے خوابوں سے ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو خواب دیکھتے اس کی تعبیر روشن صبح کی طرح ظاہر ہو جاتی۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دل میں تنہائی کی محبت پیدا کی گئی، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں جاکر تنہائی میں عبادت کرنے لگے، کئی کئی راتیں غار میں رہتے اور خورد و نوش کا سامان ساتھ لے جاتے (جب کھانے پینے کی چیزیں ختم ہو جاتیں) تو حضرت خدیجہ (رضی اللہ عنہا) سے آکر اور چیزیں لے جاتے۔ اسی دوران غار حرا میں آپ پر اچانک وحی نازل ہوئی۔ فرشتے نے آکر آپ سے کہا "پڑھیے" آپ نے فرمایا میں پڑھنے والا نہیں ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلایا کہ پھر فرشتے نے زور سے گلے لگا کر مجھے دبایا حتیٰ کہ اس نے دبانے پر پوری قوت صرف کر دی، پھر مجھے چھوڑ کر کہا "پڑھیے" میں نے کہا میں پڑھنے والا نہیں ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فرشتہ دوبارہ مجھے پکڑ کر بغل گیر ہوا حتیٰ کہ مجھے پوری قوت سے دبایا، پھر مجھے چھوڑ کر کہا "پڑھیے" میں نے کہا میں پڑھنے والا نہیں ہوں" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فرشتہ تیسری بار مجھے پکڑ کر بغل گیر

أَرْسَلَنِي فَقَالَ اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ
خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ٥ اقْرَأْ وَرَبُّكَ
الْأَكْرَمُ الَّذِي عَلَّمَ بِالْقَلَمِ عَلَّمَ الْإِنْسَانَ مَا
لَمْ يَعْلَمْ فَرَجَعَ بِهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَرْجُفُ بَوَادِرُهُ حَتّٰى
دَخَلَ عَلٰى خَدِيجَةَ فَقَالَ زَمِّلُونِي زَمِّلُونِي
فَزَمَّلُوهُ حَتّٰى ذَهَبَ عَنْهُ الرَّوْعُ ثُمَّ قَالَ
لِخَدِيجَةَ أَيْ خَدِيجَةُ مَا لِي وَأَخْبَرَهَا الْخَبَرَ
قَالَ لَقَدْ خَشِيتُ عَلٰى نَفْسِي قَالَتْ لَهُ
خَدِيجَةُ كَلَّا أَبْشِرْ فَوَاللّٰهِ لَا يُخْزِيكَ
اللّٰهُ أَبَدًا وَاللّٰهِ إِنَّكَ لَتَصِلُ الرَّحِمَ وَ
تَصْدُقُ الْحَدِيثَ وَتَحْمِلُ الْكَلَّ وَتَكْسِبُ
الْمَعْدُومَ وَتَقْرِي الضَّيْفَ وَتُعِينُ عَلٰى
نَوَائِبِ الْحَقِّ فَانْطَلَقَتْ بِهِ خَدِيجَةُ
حَتّٰى أَتَتْ بِهِ وَرَقَةَ بْنَ نَوْفَلِ بْنِ أَسَدِ
بْنِ عَبْدِ الْعُزّٰى وَهُوَ ابْنُ عَمِّ خَدِيجَةَ أَخِي
أَبِيهَا وَكَانَ امْرَأً تَنَصَّرَ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَ
كَانَ يَكْتُبُ الْكِتَابَ الْعَرَبِيَّ وَيَكْتُبُ مِنَ
الْإِنْجِيلِ بِالْعَرَبِيَّةِ مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ
يَكْتُبَ وَكَانَ شَيْخًا كَبِيرًا قَدْ عَمِيَ فَقَالَتْ
لَهُ خَدِيجَةُ أَيْ عَمِّ اسْمَعْ مِنِ ابْنِ أَخِيكَ
قَالَ وَرَقَةُ بْنُ نَوْفَلٍ يَا ابْنَ أَخِي مَاذَا
تَرٰى فَأَخْبَرَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَآلِهِ وَسَلَّمَ خَبَرَ مَا رَآهُ فَقَالَ لَهُ وَرَقَةُ
هٰذَا النَّامُوسُ الَّذِي أُنْزِلَ عَلٰى مُوسٰى
يَا لَيْتَنِي فِيهَا جَذَعًا يَا لَيْتَنِي أَكُونُ
حَيًّا حِينَ يُخْرِجُكَ قَوْمُكَ قَالَ رَسُولُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَوَ مُخْرِجِيَّ
هُمْ فَقَالَ وَرَقَةُ نَعَمْ لَمْ يَأْتِ رَجُلٌ

ہوا حتیٰ کہ مجھے پوری قوت سے دبایا، پھر مجھے چھوڑ کر کہا: اقرا باسم ربک الذی خلق ٥ خلق الانسان من علق ٥ اقرا و ربک الاکرم الذی علم بالقلم علم الانسان ما لم یعلم ٥ (اپنے رب کے نام سے پڑھیے جو خالق ہے جس نے انسان کو گوشت کے لوتھڑے سے پیدا کیا، پڑھیے آپ کا رب سب سے زیادہ کریم ہے جس نے قلم سے لکھنا سکھلایا اور انسان کو وہ باتیں سکھلائیں جو وہ نہیں جانتا تھا) پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس وحی کو لے کر حضرت خدیجہ کے پاس اس حال میں پہنچے کہ آپ پر کپکپی طاری تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مجھے کپڑا اڑھاؤ، مجھے کپڑا اڑھاؤ" گھر والوں نے آپ کو کپڑے اڑھا دیے حتیٰ کہ آپ کا خوف دور ہو گیا، پھر آپ نے حضرت خدیجہ کو تمام واقعہ سنایا اور فرمایا اب میرے ساتھ کیا ہو گا؟ مجھے اپنی جان کا خطرہ ہے۔ حضرت خدیجہ نے عرض کی ہرگز نہیں آپ کو یہ نوید مبارک ہو اللہ تعالیٰ آپ کو ہرگز رسوا نہیں کرے گا، خدا گواہ ہے کہ آپ صلہ رحمی کرتے ہیں، سچ بولتے ہیں، کمزوروں کا بوجھ اٹھاتے ہیں، نادار لوگوں کو مال دیتے ہیں، مہمان نوازی کرتے ہیں، اور راہ حق میں مصیبت زدہ لوگوں کی مدد کرتے ہیں، پھر حضرت خدیجہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنے چچا زاد بھائی ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں جو زمانہ جاہلیت میں عیسائی مذہب پر تھے، اور انجیل کو عربی زبان میں لکھتے تھے بہت بوڑھے ہو چکے تھے اور بینائی جاتی رہی تھی، حضرت خدیجہ نے ان سے کہا! اے چچا! اپنے بھتیجے کی بات سنیے، ورقہ بن نوفل نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا اے بھتیجے! آپ نے کیا دیکھا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں وحی ملنے کا تمام واقعہ سنایا

قَطُّ بِمَا جِئْتَ بِهِ إِلَّا عُوْدِيَ وَإِنْ يُدْرِكْنِي يَوْمُكَ أَنْصُرْكَ نَصْرًا مُؤَزَّرًا.

ورقہ نے کہا یہی فرشتہ ہے جو حضرت موسیٰ کے پاس وحی لے کر آیا تھا کاش میں جوان ہوتا، کاش میں اس وقت زندہ ہوتا جب آپ کی قوم آپ کو وطن سے نکال دے گی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا وہ مجھ کو واقعی نکال دیں گے ورقہ نے کہا ہاں! جس شخص پر بھی آپ کی طرح وحی نازل ہوئی لوگ اس کے دشمن ہو جاتے تھے اگر وقت نے مجھ کو مہلت دی تو میں اس وقت آپ کی انتہائی قوی مدد کروں گا۔

---

۳۱۲- وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ قَالَ قَالَ الزُّهْرِيُّ وَأَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا قَالَتْ أَوَّلُ مَا بُدِئَ بِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِنَ الْوَحْيِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يُوْنُسَ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ فَوَاللّٰهِ لَا يُحْزِنُكَ اللّٰهُ أَبَدًا وَقَالَ قَالَتْ خَدِيْجَةُ أَيْ ابْنَ عَمِّ اسْمَعْ مِنِ ابْنِ أَخِيْكَ.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کی ابتداء ..... اس کے بعد حدیث مثل سابق ہے اور اس روایت میں یہ ہے کہ حضرت خدیجہ نے کہا اللہ تعالیٰ آپ کو ہرگز شرمندہ نہیں کرے گا اور حضرت خدیجہ نے ورقہ سے کہا اے میرے چچازاد اپنے بھتیجے کی بات سن لیجئے۔

---

۳۱۳- وَحَدَّثَنِيْ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ ابْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِيْ أَبِيْ عَنْ جَدِّيْ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ سَمِعْتُ عُرْوَةَ ابْنَ الزُّبَيْرِ يَقُوْلُ قَالَتْ عَائِشَةُ زَوْجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَرَجَعَ إِلَى خَدِيْجَةَ يَرْجُفُ فُؤَادُهُ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يُوْنُسَ وَمَعْمَرٍ وَلَمْ يَذْكُرْ أَوَّلَ حَدِيْثِهِمَا مِنْ قَوْلِهٖ أَوَّلُ مَا بُدِئَ بِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِنَ الْوَحْيِ الرُّؤْيَا الصَّادِقَةُ وَتَابَعَ يُوْنُسَ عَلَى قَوْلِهٖ فَوَاللّٰهِ لَا يُخْزِيْكَ اللّٰهُ أَبَدًا وَذَكَرَ قَوْلَ خَدِيْجَةَ أَيْ ابْنَ عَمِّ اسْمَعْ مِنِ ابْنِ أَخِيْكَ.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کپکپاتے ہوئے حضرت خدیجہ کے پاس گئے بقیہ حدیث پہلی حدیث کی طرح ہے مگر اس کے شروع میں یہ نہیں ہے کہ وحی کی ابتداء سچے خوابوں سے ہوئی اور اس میں یہ ہے کہ خدا کی قسم اللہ آپ کو کبھی شرمندہ نہیں کرے گا اور یہ کہ حضرت خدیجہ نے کہا، اے میرے چچازاد اپنے بھتیجے کی بات سن لیجئے۔

---

۳۱۴- حَدَّثَنِيْ أَبُو الطَّاهِرِ قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے

قَالَ حَدَّثَنِیْ یُوْنُسُ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ اَخْبَرَنِیْ اَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ اَنَّ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَنْصَارِیَّ وَكَانَ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يُحَدِّثُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَهُوَ يُحَدِّثُ عَنْ فَتْرَةِ الْوَحْیِ قَالَ فِیْ حَدِيْثِهٖ فَبَيْنَا اَنَا اَمْشِیْ سَمِعْتُ صَوْتًا مِّنَ السَّمَآءِ فَرَفَعْتُ رَاْسِیْ فَاِذَا الْمَلَكُ الَّذِیْ جَآءَنِیْ بِحِرَآءٍ جَالِسًا عَلٰى كُرْسِیٍّ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَجُئِثْتُ مِنْهُ فَرَقًا فَرَجَعْتُ فَقُلْتُ زَمِّلُوْنِیْ زَمِّلُوْنِیْ فَدَثَّرُوْنِیْ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ وَهِیَ الْاَوْثَانُ قَالَ ثُمَّ تَتَابَعَ الْوَحْیُ۔

۳۱۵۔ وَحَدَّثَنِیْ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ ابْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ جَدِّیْ قَالَ حَدَّثَنِیْ عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا سَلَمَةَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ يَقُوْلُ اَخْبَرَنِیْ جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ ثُمَّ فَتَرَ الْوَحْیُ عَنِّیْ فَتْرَةً فَبَيْنَا اَنَا اَمْشِیْ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يُوْنُسَ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَجُثِثْتُ مِنْهُ فَرَقًا حَتّٰى هَوَيْتُ اِلَى الْاَرْضِ قَالَ وَقَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ وَالرُّجْزُ الْاَوْثَانُ قَالَ ثُمَّ حَمِیَ الْوَحْیُ بَعْدُ وَتَتَابَعَ۔

۳۱۶۔ وَحَدَّثَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِیِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ يُوْنُسَ وَقَالَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ (اِلٰى) وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ قَبْلَ اَنْ تُفْرَضَ الصَّلٰوةُ وَهِیَ الْاَوْثَانُ قَالَ فَجُثِثْتُ مِنْهُ كَمَا قَالَ عُقَيْلٌ۔

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وحی رک جانے کے زمانہ کا تذکرہ فرما رہے تھے۔ آپ نے فرمایا میں جا رہا تھا اچانک میں نے ایک آواز سنی میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو وہی فرشتہ ——— جو میرے پاس حرا میں آیا تھا، وہ آسمان اور زمین کے درمیان ایک کرسی پہ بیٹھا ہوا تھا، میں خوفزدہ ہو گیا اور گھر واپس پہنچا اور میں نے کہا مجھے کپڑا اڑھاؤ، مجھے کپڑا اڑھاؤ، اہل خانہ نے مجھے کپڑے اڑھائے۔ اس وقت یہ آیت نازل ہوئی: (ترجمہ) اے کپڑا اوڑھنے والے اٹھو اور لوگوں کو ڈراؤ اور اپنے رب کی بڑائی بیان کرو، اپنے لباس کو پاک رکھو اور بتوں سے کنارہ کشی پر مستقیم رہو۔ پھر وحی مسلسل اور لگاتار نازل ہونے لگی۔

---

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ حضرت جابر سے ایسی ہی روایت منقول ہے لیکن اس میں یہ اضافہ ہے کہ حضور خوف سے گرنے لگے اور ابو سلمہ نے بتلایا کہ پلیدی سے مراد بت ہیں۔

---

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند سے بھی اسی طرح روایت ہے لیکن اس میں یہ اضافہ ہے کہ آیات مبارکہ یایھا المدثر قم فانذر وربک فکبر ۔۔۔ والرجز فاھجر یہ نماز فرضیت نماز سے پہلے نازل ہوئیں۔

۳۱۷ - وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ نَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى يَقُوْلُ سَاَلْتُ اَبَا سَلَمَةَ اَيُّ الْقُرْاٰنِ اُنْزِلَ قَبْلُ قَالَ يَا اَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ فَقُلْتُ اَوِ اقْرَاْ فَقَالَ سَاَلْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ اَيُّ الْقُرْاٰنِ اُنْزِلَ قَبْلُ قَالَ يَا اَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ فَقُلْتُ اَوِ اقْرَاْ قَالَ جَابِرٌ اُحَدِّثُكُمْ مَا حَدَّثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ جَاوَرْتُ بِحِرَاءٍ شَهْرًا فَلَمَّا قَضَيْتُ جِوَارِيْ نَزَلْتُ فَاسْتَبْطَنْتُ بَطْنَ الْوَادِيْ فَنُوْدِيْتُ فَنَظَرْتُ اَمَامِيْ وَخَلْفِيْ وَعَنْ يَمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ فَلَمْ اَرَ اَحَدًا ثُمَّ نُوْدِيْتُ فَنَظَرْتُ فَلَمْ اَرَ اَحَدًا ثُمَّ نُوْدِيْتُ فَرَفَعْتُ رَاْسِيْ فَاِذَا هُوَ عَلَى الْعَرْشِ فِي الْهَوَاۤءِ يَعْنِيْ جِبْرَآئِيْلَ فَاَخَذَتْنِيْ رَجْفَةٌ شَدِيْدَةٌ فَاَتَيْتُ خَدِيْجَةَ فَقُلْتُ دَثِّرُوْنِيْ فَدَثَّرُوْنِيْ فَصَبُّوْا عَلَيَّ مَاۤءً فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى يَا اَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ۔

ابو سلمہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ قرآن کی کون سی آیت پہلے نازل ہوئی انھوں نے کہا یایھا المدثر میں نے کہا یا اقرأ؟ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں غار حرا میں ایک ماہ تک رہا، جب میں نے یہ مدت پوری کرلی تو میں وادی کے اندر چلا گیا، اچانک مجھے کسی نے آواز دی، میں نے آگے پیچھے، دائیں بائیں دیکھا مجھے کوئی شخص نظر نہ آیا، پھر مجھے دوبارہ آواز دی گئی میں نے دیکھا تو مجھے کوئی نظر نہ آیا، پھر سہ بارہ آواز دی گئی میں نے اوپر دیکھا تو جبرائیل علیہ السلام ایک تخت پر بیٹھے ہوئے نظر آئے، مجھے سخت ڈر لگا، میں خدیجہ کے پاس آیا اور میں نے کہا مجھے کپڑے اوڑھاؤ۔ اہل خانہ نے مجھے کپڑے اوڑھائے اور مجھ پر پانی کے چھینٹے ڈالے پھر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: یایھا المدثر قم فانذر وربک فکبر وثیابک فطھر۔

۳۱۸ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ اَنَا عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ فَاِذَا هُوَ جَالِسٌ عَلٰى عَرْشٍ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کرکے فرمایا جبرائیل اس تخت پر تھے جو زمین اور آسمان کے درمیان تھا۔

---

**وحی کا لغوی معنی**

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کی ابتداء سچے خوابوں سے ہوئی۔ علامہ زبیدی لکھتے ہیں:

وحی کا معنی ہے: اشارہ، کتابت، مکتوب، رسالہ، الہام، کلام خفی، ہر وہ چیز جس کو تم اپنے غیر کی طرف القاء کرو۔ وحی میں اصل یہ ہے کہ بعض لوگ بعض لوگوں سے آہستہ کلام کریں، جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

یوحی بعضھم الی بعض زخرف القول غروراً۔ (انعام: ۱۱۲)

(شیاطین الانس والجن) ایک دوسرے کو خفیہ طریقے سے ملمع کی ہوئی جھوٹی بات (لوگوں کو) فریب دینے کے لیے پہنچاتے ہیں۔

یہ اس لفظ کا اصل معنی ہے، پھر یہ الہام کے معنی میں مقتصر ہو گیا، ابو اسحٰق نے کہا وحی کا لغت میں اصل معنی ہے خفیہ طریقہ سے خبر دینا، اسی وجہ سے الہام کو وحی کہتے ہیں، اسی طرح اشارہ اور کتابت کو بھی وحی کہتے ہیں، اللہ تعالیٰ

نے فرمایا ہے:

وما کان لبشر ان یکلمہ اللہ الا وحیا او من وراء حجاب او یرسل رسولا فیوحی باذنہ ما یشاء۔ (شوریٰ: ۵۱)

اور کسی بشر کے لائق نہیں کہ اللہ اس سے کلام کرے مگر وحی سے یا پردہ کے پیچھے سے یا کوئی فرشتہ بھیج دے جو اس کے حکم سے وہ وحی کرے جو کچھ اللہ چاہے۔

اس کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ بشر کو الہام یا خواب کی صورت اپنی خفیہ طریقہ سے خبر دیتا ہے، یا بشر پر کتاب نازل کرتا ہے جیسے حضرت موسیٰ پر کتاب نازل کی یا قرآن نازل فرماتا ہے جس کی تلاوت کی جاتی ہے جیسا کہ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر قرآن نازل فرمایا۔ ان تمام صورتوں سے ہر صورت اعلام (خبر دینے کی ہے، اگرچہ ان کے اسباب اور کلام کی نوعیت مختلف ہے۔

علامہ راغب اصفہانی نے کہا ہے کہ وحی کا لغوی معنی ہے اشارہ سریعہ اور اصطلاح میں وحی ان کلمات الٰہیہ کو کہتے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ اپنے انبیاء اور اولیاء کی طرف القاء فرماتا ہے یہ القاء یا تو اس فرشتہ کی وساطت سے ہوتا ہے جو دکھائی دے اور اس کا کلام سنائی دے، جیسا کہ حضرت جبرائیل کا صورت معینہ میں وحی پہنچانا، یا بغیر معائنہ اور مشاہدہ کے کلام سنائی دے جیسے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کا کلام سنا، یا دل میں کوئی بات ڈال دی جائے، جیسا کہ حدیث میں ہے جبرائیل نے یہ بات میرے دل میں ڈالی، یا یہ القاء الہام کے ذریعہ ہو، جیسے واوحینا الی ام موسیٰ۔ (قصص: ۷) "ہم نے موسیٰ کی والدہ کی طرف وحی کی" یا یہ القاء تسخیر کے ذریعہ ہو جیسے واوحی ربک الی النحل (نحل: ۶۸) "آپ کے رب نے شہد کی مکھی کی طرف وحی کی" یا یہ القاء خواب کے ذریعہ ہو، جیسا کہ حدیث میں ہے نبوت منقطع ہو گئی اور بشارات باقی ہیں اور وہ مومن کے سچے خواب ہیں۔[1]

## وحی کا شرعی معنی

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

وشرعا الاعلام بالشرع وقد یطلق الوحی و یراد بہ الموحی وھو کلام اللہ المنزل علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔[2]

شریعت کی خبر دینا وحی ہے، اور کبھی وحی سے اس کلام کو مراد لیا جاتا ہے جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر نازل کیا گیا ہے۔

حافظ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

وفی اصطلاح الشریعۃ ھو کلام اللہ المنزل علی نبی من انبیائہ۔[3]

اصطلاح شریعت میں وحی اس کلام کو کہتے ہیں جو کسی نبی پر نازل کیا جاتا ہے۔

---

[1] علامہ سید محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، تاج العروس ج ۱۰ ص ۳۸۵، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر، ۱۳۰۶ھ

[2] حافظ احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۹، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[3] حافظ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۴، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

والوحی اصطلاحاً کلام الٰھی یصل الی القلب النبوی فما انزل صورة و معناً و لا یکون الا بواسطة جبرئیل فھو الکلام الالٰھی وما نزل معناً علی الشارع فعبر عنه بکلامہ فھو الحدیث النبوی۔[1]

وحی کا اصطلاحی معنی یہ ہے کہ یہ وہ کلام الٰہی ہے جو قلب نبوی سے واصل ہوتا ہے، پس جس کلام کے الفاظ اور معانی دونوں نازل ہوں اور یہ نزول صرف جبرئیل کے واسطہ سے ہو تو یہ کلام الٰہی ہے اور جس کلام کا شارع علیہ السلام پر صرف معنی نازل کیا گیا ہو اور اس کلام کو انھوں نے اپنے الفاظ سے تعبیر کیا ہو وہ حدیث نبوی ہے۔

## الہام اور فراست کی تعریف

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

والالھام المفسر بالقاء معنی فی القلب بطریق الفیض۔[2]

جس معنی کا قلب میں فیضان کیا جائے وہ الہام ہے۔

الالھام ما وقع فی القلب من علم وھو یدعو الی العمل من غیر استدلال بآیة و لا نظر فی حجة و ھو لیس بحجة عند العلماء الا عند الصوفیین۔[3]

قلب میں جو علم واقع ہو وہ الہام ہے اور یہ کسی کام کے کرنے کا محرک ہوتا ہے اور اس کام کا ثبوت قرآن مجید میں ہوتا ہے نہ کسی اور دلیل میں، علماء کے نزدیک الہام حجت نہیں ہے البتہ صوفیاء کے نزدیک حجت ہے۔

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

والالھام لغة الابلاغ وھو علم حق یقذفه الله من الغیب فی قلوب عبادہ۔[4]

الہام کا لغت میں معنی ہے پہنچانا، اور اصطلاح میں الہام علم حق ہے جس کو اللہ تعالیٰ غیب سے اپنے بندوں کے دلوں میں القاء فرماتا ہے۔

فراست کا لغوی معنی ہے، کسی چیز پر نظر جما کر اس کے ظاہر سے اس کے باطن کا حال معلوم کر لینا المنجد

والفراسة علم ینکشف من الغیب بسبب تفرس آثار الصور، اتقوا فراسة

اصطلاح میں فراست اس علم کو کہتے ہیں جو غیب سے منکشف ہوتا ہے، اس کا سبب ظاہری علامات

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ١٠١٤ھ، مرقات ج ١ ص ٢٦٢ مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ١٣٩٠ھ

[2] علامہ مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ٧٩١ھ، شرح عقائد ص ١٨، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[3] " " " " ، شرح عقائد ص ١١٥ " " "

[4] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ١٠١٤ھ، مرقات ج ١ ص ٢٦٢، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ١٣٩٠ھ

المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ فالفرق بین الالہام والفراسة انہا کشف الامور الغیبیة بواسطة تفرس آثار الصور والالہام کشفہا بلا واسطة۔ ؎۱

پر غور کر کے باطنی احوال کو معلوم کرنا ہے، مومن کی فراست سے بچو وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے، الہام اور فراست میں فرق یہ ہے کہ فراست میں ظاہری صورتوں اور علامات کے ذریعہ باطن کا حال منکشف ہوتا ہے اور الہام میں بلا واسطہ کشف ہوتا ہے۔

## نزول وحی کی صورتیں اور اقسام

علامہ بدر الدین عینی نے وحی کی حسب ذیل اقسام اور صورتیں بیان کی ہیں:

(۱) حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کلام قدیم کو سننا جیسا کہ قرآن مجید میں ہے، اور ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام قدیم سننا جیسا کہ احادیث صحیحہ میں ہے۔

۲۔ فرشتے کے واسطہ سے وحی کا نازل ہونا۔

۳۔ دل میں کسی معنی کا القاء کیا جانا۔

۴۔ صلصلة الجرس (گھنٹی کی آواز) کی صورت میں وحی کا نازل ہونا۔

۵۔ حضرت جبرائیل کسی غیر معروف آدمی کی شکل میں آکر بات کریں، جیسے ایک اعرابی کی شکل میں آئے۔

۶۔ حضرت جبرائیل اپنی اصلی شکل میں آئیں جیسے حضرت جبرائیل چھ سو پروں کے ساتھ آئے جن سے یاقوت اور موتی جھڑ رہے تھے۔

۷۔ حضرت جبرائیل کسی معروف آدمی کی شکل میں آئیں جیسے حضرت دحیہ کلبی کی شکل میں آئے۔

۸۔ اللہ تعالیٰ براہ راست بیداری میں آپ سے ہم کلام ہو جیسے شب معراج میں پردے کی اوٹ سے کلام فرمایا۔

۹۔ اللہ تعالیٰ آپ سے نیند میں ہم کلام ہو، جیسے جامع ترمذی میں حدیث مرفوع ہے، آپ نے فرمایا میں نے اللہ عز وجل کو بہت حسین صورت میں دیکھا، اللہ تعالیٰ نے فرمایا ملاء اعلیٰ کس چیز میں بحث کر رہے ہیں؟

۱۰۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو خواب میں کوئی واقعہ دکھایا جائے، جیسے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خواب میں دیکھا وہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کو ذبح کر رہے ہیں۔

۱۱۔ وحی اسرافیل جیسا کہ مسند احمد میں ہے تین سال حضرت اسرافیل علیہ السلام آپ کے ساتھ موکل رہے۔ ؎۲

## خواب کی تعریف اور اقسام

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

انسان نیند میں جو کچھ دیکھتا ہے، اس کو خواب کہتے ہیں، اور قاضی ابوبکر بن العربی نے کہا خواب ان ادراکات کو کہتے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ بندہ کے قلب میں پیدا کرتا ہے، جس طرح بیداری میں اللہ تعالیٰ انسان کے دل میں ادراکات پیدا کرتا ہے، خواب میں جو ادراکات ہوتے ہیں وہ دوسرے

---

؎۱۔ ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۲۶۴، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

؎۲۔ علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدة القاری ج ۱ ص ۴۰ مطبوعہ ادارة الطباعة المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

امور کے لیے علامات بن جاتے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ بعد میں پیدا فرمائے گا! اس کی نظیر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بادلوں کو بارش کے لیے علامت بنایا ہے لیکن کبھی اس کے خلاف بھی ہوتا ہے۔ [۱]

نیز حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

خواب کی دو قسمیں ہیں، پہلی قسم رؤیا صادقہ، یہ انبیاء علیہم السلام اور صالحین کے خواب ہیں جو کچھ وہ خواب میں دیکھتے ہیں اس کے موافق بیداری میں واقع ہو جاتا ہے، اور دوسری قسم ہے اضغاث، اور اس کی تین قسمیں ہیں: (۱) خواب میں دیکھنے والے کے ساتھ شیطان مذاق کرتا ہے تاکہ خواب دیکھنے والا خوف زدہ اور غمگین ہو مثلاً وہ دیکھتا ہے کہ اس کا سر کاٹ دیا گیا ہے اور وہ اس کے پیچھے بھاگ رہا ہے۔ (۲) وہ خواب میں دیکھتا ہے کہ فرشتے اس کو کسی حرام کام کو کرنے کے لیے کہہ رہے ہیں۔ (۳) انسان دن میں جو باتیں کرتا ہے اور اس کے دل میں جو تمنائیں واقع ہوتی ہیں وہ انہی چیزوں کو خواب میں دیکھتا ہے، یا جن چیزوں کو وہ بیداری میں زیادہ دیکھتا ہے انہی کو خواب میں دیکھتا ہے یا جو چیزیں اس کے مزاج پر غالب ہوتی ہیں وہی اس کو خواب میں نظر آتی ہیں۔ [۲]

## ابتداء نبوت میں غار حرا جانے کی حکمتیں

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کی ابتداء سچے خوابوں سے کی گئی، تاکہ فرشتے کا آپ کے پاس آنا کوئی اچانک حادثہ نہ ہو اس لیے پہلے آپ میں خصائل نبوت پیدا کیے گئے، آپ کو سچے خواب دکھائے گئے، حجر اور شجر آپ کو دیکھ کر سلام عرض کرتے اور آپ کو نبی کہہ کر مخاطب کرتے، پھر اللہ تعالیٰ نے بیداری میں آپ کے پاس فرشتہ بھیجا۔

آپ کے دل میں تنہائی کی محبت پیدا کی گئی، تاکہ آپ کا دل دنیا اور اس کے تفکرات سے فارغ ہو کیونکہ جب تک انسان کثرت ریاضت نہ کرے وہ اپنی طبیعت سے منتقل نہیں ہوتا اس لیے آپ کے دل میں خلوت گزینی پیدا کی گئی تاکہ آپ لوگوں کے ساتھ میل جول سے منقطع ہوں، اور آپ کے لیے وحی کا حصول سہل اور آسان ہو، فرشتے کا آپ سے بار بار یہ کہنا "پڑھیے" اور اپنے سینہ سے لگا کر بھینچنا بھی اسی لیے تھا تاکہ آپ کو فرشتے کے ساتھ مناسبت پیدا ہو، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا غار حرا کی تنہائیوں میں بیٹھنا اسی طرح تھا جس طرح ابتداء میں حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے رب کی عبادت کرنے کے طریقہ پر غور و فکر کرتے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم غار حرا میں کئی کئی دنوں تک ٹھہرنے کے لیے اپنے ساتھ کئی کئی دنوں کا کھانا لے جاتے تھے، اس سے معلوم ہوا کہ مستقبل کے لیے کھانے پینے کی چیزوں کا بندوبست کرنا اور اسباب کو اختیار کرنا توکل کے خلاف نہیں ہے۔

## بعثت سے پہلے آپ کی عبادت کی تحقیق

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

نبی صلی اللہ علیہ وسلم بعثت (اعلان نبوت) سے پہلے

---

۱۔ حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱۲ ص ۳۵۳، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ مصر ۱۴۰۱ھ

۲۔ ″ ″ ″ ″ ″ ″ فتح الباری ج ۱۲ ص ۳۵۴ ″ ″

جو عبادت کرتے تھے آیا وہ انبیاء سابقین علیہم السلام میں سے کسی کی شریعت تھی یا نہیں؟ اس مسئلہ میں اہل علم کے دو قول ہیں، جمہور کا قول ثانی الذکر ہے، ان کا موقف ہے کہ آپ کے دل میں معرفت الٰہی کا جو نور القا کیا گیا تھا آپ اس کے مطابق عبادت کرتے تھے، علامہ ابن حاجب اور علامہ بیضاوی کا مختار یہ ہے کہ آپ کسی شریعت سابقہ کے مکلف تھے، جمہور نے اس کو مسترد کر دیا ہے کیونکہ اگر آپ کسی شریعت کے متبع ہوتے تو اس شریعت کے لوگ اس پر فخر کرتے، پھر جو علماء اس کے قائل ہیں کہ آپ کسی شریعت سابقہ کے متبع تھے، اس شریعت کے تعین میں ان کے آٹھ اقوال ہیں:

(۱) شریعت ابراہیمی، (۲) شریعت موسیٰ (۳) شریعت عیسیٰ (۴) شریعت نوح (۵) شریعت آدم (۶)۔ آپ بلا تعیین کسی شریعت پر عمل کرتے تھے (۷) تمام شرائع آپ کی شریعت تھیں (۸) آمدی اور ابو المعالی نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے۔

اگر جمہور کے موقف پر یہ اعتراض کیا جائے کہ قرآن مجید میں ہے:

ثم اوحینا الیک ان اتبع ملۃ ابراھیم حنیفا۔ پھر ہم نے آپ کی طرف وحی کی کہ آپ دین ابراہیم کی پیروی کریں جو باطل سے الگ اور حق کی طرف مائل تھے۔ (نحل، ۱۲۳)

اس کا جواب یہ ہے کہ ملت ابراہیم سے یہاں دین مراد ہے، یعنی اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات کو ماننے میں ان کی پیروی کریں یا مناسک حج میں ان کی پیروی مراد ہے۔

اس مسئلہ میں دوسری بحث یہ ہے کہ آپ کی عبادت کی کیا نوعیت تھی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ آپ غور و فکر کرتے تھے جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام ابتداء میں غور و فکر کرتے تھے، یا غار حرا کی تنہائیوں میں بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے تھے، حسن الوہیت کی تجلیات کا مشاہدہ کرتے اور صفات الٰہیہ کے مطالعہ میں مستغرق رہتے تھے۔

اس مسئلہ میں تیسری بحث یہ ہے کہ اعلان نبوت کے بعد بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم انبیاء سابقین کی شریعتوں میں سے کسی شریعت کے مکلف تھے، اس کا جواب یہ ہے کہ اصولیین کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے، اکثر علماء اصول کے نزدیک یہ جائز نہیں ہے، امام رازی، علامہ آمدی اور دیگر علماء کا یہی مختار ہے، اور بعض علماء اصول نے یہ کہا ہے کہ آپ کو کتب سابقہ میں سے احکام حاصل کرنے کا حکم دیا گیا تھا، اور ہم سے پہلے انبیاء علیہم السلام کی شریعت بھی ہماری شریعت ہے، علامہ ابن حاجب کا یہی موقف ہے اور امام شافعی کے اس مسئلہ میں دو قول ہیں اور صحیح قول یہ ہے کہ بعثت کے بعد آپ شرائع سابقہ میں سے کسی شریعت کے مکلف نہیں تھے۔[۱]

**نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے فرشتہ کو پہچاننے کی تحقیق**

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

---

[۱] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

امام ابن سعد نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے کہ فرشتہ آپ کے پاس حراء میں سترہ رمضان کو پیر کے دن آیا تھا اور اس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی عمر چالیس سال تھی۔

ایک سوال یہ کیا جاتا ہے کہ جب ابتداءً فرشتہ آپ کے پاس وحی لے کر آیا تو آپ کو یہ کیسے یقین ہو گیا کہ یہ فرشتہ ہے شیطان نہیں ہے؟ علامہ عینی نے اس کا یہ جواب دیا ہے کہ جس طرح نبی اپنے صدق کے ثبوت میں امت کے سامنے معجزہ پیش کرتا ہے اسی طرح جب فرشتہ نبی کے پاس وحی لے کر آتا ہے تو وہ بھی اپنے صدق کے ثبوت میں معجزہ پیش کرتا ہے[1]

تحقیق یہ ہے کہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک صفت دی ہے جس کی وجہ سے ہم انسان اور حیوان کے درمیان امتیاز کر لیتے ہیں، اسی طرح اللہ نے نبی کو ایک اور صفت دی ہے جس سے وہ فرشتوں اور شیطان کے درمیان امتیاز کر لیتا ہے۔

امام غزالی فرماتے ہیں:

ان له صفة بها يبصر الملائكة ويشاهدهم كما ان للبصير صفة بها يفارق الاعمى حتى يدرك بها المبصرات۔[2]

نبی کو ایک ایسی صفت حاصل ہوتی ہے جس سے وہ فرشتوں کو دیکھتا ہے اور ان کا مشاہدہ کرتا ہے، جس طرح بینا آدمی کو ایک ایسی صفت حاصل ہے جس سے وہ اندھوں میں ممتاز ہے اور مبصرات کا ادراک کرتا ہے۔

اس بحث کو زیادہ تفصیل سے جاننے کے لیے شرح صحیح مسلم جلد خامس ص ۱۰۸-۸۸ کا مطالعہ کریں۔

**حراء میں فرشتے کی آمد** اس حدیث میں ہے: اس دوران غار حراء میں اچانک آپ پر وحی نازل ہوئی، فرشتے نے آکر آپ سے کہا اقرأ "پڑھیے" آپ نے فرمایا ما انا بقارئ "میں پڑھنے والا نہیں ہوں یا میں کیا پڑھوں؟"

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

عبید بن عمیر سے مرسلاً روایت ہے کہ بیداری سے پہلے خواب میں آپ پر وحی نازل کی گئی تھی، یہ بھی ہو سکتا ہے کہ خواب دیکھنے کے فوراً بعد آپ پر اچانک وحی نازل کی گئی ہو۔ عروہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ پہلے آپ خواب دیکھتے تھے، سب سے پہلے آپ نے جبرائیل کو اجیاد میں دیکھا اس نے کہا یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)، جبرائیل جبرائیل آپ وہاں سے بھاگ کر لوگوں میں چلے گئے، پھر آپ نے کچھ نہیں دیکھا، پھر جب آپ لوگوں سے نکلے تو جبرائیل نے پھر آپ کو آواز دی، آپ پھر بھاگ گئے، پھر جبرائیل حراء میں آئے اور اقرأ کا قصہ پیش آیا۔ (واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب)۔

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۶۲، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[2] امام محمد بن محمد غزالی متوفی ۵۰۵ھ، احیاء العلوم ج ۴ ص ۱۹۰، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت

جس وقت آپ نے حرا میں جبرائیل کو دیکھا اس وقت ان کے یاقوت کے ڈوڈ پر تھے جن سے آنکھیں چکا چوند ہو رہی تھیں، یہ ابن لھیعہ کی روایت ہے اور وہ ضعیف راوی ہے، اور صحیح مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مرفوعاً مروی ہے: "میں نے جبرائیل کو اس کی اصلی صورت میں جس میں اس کو پیدا کیا گیا ہے، صرف دو مرتبہ دیکھا ہے" اور امام احمد نے حضرت ابن مسعود سے روایت کیا ہے کہ پہلی بار اس وقت دیکھا جب میں نے اس بات سے یہ سوال کیا کہ وہ مجھے اپنی صورت دکھائے، اور دوسری بار معراج کے موقع پر دیکھا، اور امام ترمذی نے حضرت عائشہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے جبرائیل کو ——— اس کی اصلی صورت میں صرف دو بار دیکھا ہے، ایک مرتبہ سدرۃ المنتہیٰ پر اور ایک مرتبہ اجیاد میں۔ اس روایت سے ابن لھیعہ کی روایت کی تقویت ہوتی ہے اور یہ کہ آپ نے غار حراء میں جو جبرائیل کو دیکھا یہ ان دو مرتبہ دیکھنے کے علاوہ تھا اور اس دیکھنے کو ان کے ساتھ اس لیے ضم نہیں کیا گیا کہ ممکن ہے اس بار یعنی حراء میں آپ نے جبرائیل کو اس کی مکمل صورت میں نہ دیکھا ہو۔ (واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب)۔[1]

## ما انا بقاری کی تحقیق

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

جبرائیل نے آپ سے کہا "اقرأ" "پڑھیے" آپ نے فرمایا: ما انا بقاری "میں اچھی طرح نہیں پڑھ سکتا" اور جب تین بار آپ نے یہی فرمایا تو جبرائیل نے کہا اقرأ باسم ربك یعنی آپ اپنی قوت اور اپنی معرفت سے نہ پڑھیں بلکہ آپ اپنے رب کی طاقت اور اس کی اعانت سے پڑھیں، اس نے جس طرح آپ کو پیدا کیا ہے وہ آپ کو پڑھنا سکھائے گا، یہ علامہ سہیلی کی تقریر ہے۔

اور دوسرے علماء نے یہ کہا کہ ما انا بقاری کی ترکیب اختصاص کا تقاضا کرتی ہے، کیونکہ جب مسند الیہ سے پہلے حرف نفی ہو، مسند الیہ، مسند پر مقدم ہو اور مسند فعل یا شبہ فعل ہو تو اس ترکیب میں مسند، مسند الیہ کے ساتھ مختص ہوتا ہے جیسے ما انا قلت هذا "یعنی یہ بات صرف میں نے نہیں کہی، اس کا مطلب ہے میرے علاوہ دوسروں نے یہ بات کہی ہے، یعنی صرف میں قرأت نہیں کر سکتا، میرے علاوہ دوسرے قرأت کر سکتے ہیں، علامہ طیبی نے اس تقریر کو مسترد کر دیا ہے اور کہا یہ ترکیب تقویت اور تاکید کا تقاضا کرتی ہے، اور اس کا معنی ہے میں یقیناً قرأت کرنے والا (پڑھنے والا) نہیں ہوں، اگر یہ سوال کیا جائے کہ آپ نے تین بار ما انا بقاری کیوں فرمایا اس کا جواب یہ ہے کہ پہلی بار کا معنی یہ ہے کہ میں پڑھ نہیں سکتا، دوسری بار کا معنی یہ ہے: میں پڑھتا نہیں ہوں، اور تیسری بار کا معنی ہے میں کیا پڑھوں، اور اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ ابوالاسود نے مغازی میں عروہ سے روایت کیا ہے کیف اقرأ "میں کیسے پڑھوں" اور سیرت ابن اسحاق میں عبید بن عمیر سے روایت ہے ماذا اقرأ "میں کیا پڑھوں؟" اور دلائل بیہقی میں زہری سے مرسلاً روایت ہے کیف اقرأ "میں کیسے پڑھوں؟" اور ان تمام روایات سے اس کی تائید ہوتی ہے کہ یہ "ما" استفہامیہ ہے۔[2]

---

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۲۴-۲۳، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[2] فتح الباری ج ۱ ص ۲۴، 〃 〃 〃 〃 〃 〃

علامہ سنوسی مالکی لکھتے ہیں:

یہ ترکیب تخصیص کے لیے ہے اور ما انا بقاریٔ کا معنی ہے " میں ایسا شخص نہیں ہوں جس کو قاری (پڑھنے والا) کہا جاتا ہو حتی کہ اس سے قرأت طلب کی جائے " یعنی بالخصوص میں پڑھنے والا نہیں ہوں اور دوسرے بہت پڑھنے والے ہیں، اور اس میں کوئی شک نہیں کہ اس زمانہ میں اور بہت پڑھنے والے تھے جیسے ورقہ بن نوفل اور یہودیوں کے احبار اور رہبان، اس کی مثال یہ ہے کہ جیسے کسی شخص سے مسئلہ پوچھا جائے تو وہ کہے میں عالم نہیں ہوں یعنی اور لوگ بھی عالم ہیں ان سے مسئلہ پوچھ لو۔ [1]

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

ما انا بقاریٔ میں دو احتمال ہیں، ایک یہ ہے کہ ما نافیہ ہو اور دوسرا یہ کہ ما استفہامیہ ہو اگر ما نافیہ ہو تو اس کا معنی ہے ما احسن القراۃ " میں اچھی طرح نہیں پڑھ سکتا اور اگر ما استفہامیہ ہو تو اس کا معنی ہے میں کیسے پڑھوں؟ یا میں کیا پڑھوں؟ اس پر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ ما استفہامیہ کے بعد جار زائدہ نہیں ہوتی اس کا جواب یہ ہے کہ یہ کہنا غلط ہے کیونکہ اخفش نے ما استفہامیہ کے بعد جار زائدہ کو جائز قرار دیا ہے بلکہ ما کا نافیہ ہونا بعید ہے اور ظاہر یہی ہے کہ یہ ما استفہام کے لیے ہے جیسا کہ ابو الاسود کی مغازی میں عروہ سے روایت ہے قال کیف اقرء " آپ نے فرمایا میں کیسے پڑھوں؟ " اور ابن اسحاق کی سیرت میں عبید بن عمیر سے روایت ہے: قال ماذا اقرء " آپ نے فرمایا میں کیا پڑھوں؟ ۔ [2]

شیخ عبد الحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

آپ نے فرمایا " میں پڑھا ہوا نہیں ہوں اس لیے مجھ سے پڑھا نہیں جا سکتا " ہو سکتا ہے کہ اچانک فرشتے کو دیکھنے سے آپ کو سخت دہشت اور خوف لاحق ہوا اور اس خوف اور دہشت کی وجہ سے آپ نے فرمایا ہو میں پڑھا ہوا نہیں ہوں، اور اس کی یہ وجہ نہیں ہے کہ آپ نے اُمّی ہونے کی وجہ سے یہ فرمایا کیونکہ جو شخص پڑھا ہوا نہ ہو وہ دوسرے کے پڑھانے سے پڑھ سکتا ہے اور کسی کی تعلیم سے پڑھنا اُمّیت کے منافی نہیں ہے خصوصاً جب کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم غایت درجہ کے فصیح و بلیغ تھے، ہاں کسی لکھی ہوئی چیز کو دیکھ کر پڑھنا اُمّیت کے منافی ہے، قاموس میں لکھا ہے کہ اُمّی اس شخص کو کہتے ہیں جو لکھنا نہ جانتا ہو اور لکھی ہوئی چیز کو نہ پڑھ سکتا ہو اور بعض روایات میں ہے کہ جبرائیل جواہر سے آراستہ ایک ریشم کا صحیفہ لائے تھے انہوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں وہ صحیفہ رکھ کر کہا پڑھیے! نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں پڑھا ہوا نہیں ہوں تو اس نامہ اور نوشتہ میں لکھی ہوئی چیز کو کیسے پڑھوں؟ یہ معنی زیادہ مناسب اور زیادہ ظاہر ہے۔ [3]

---

[1] علامہ محمد بن محمد سنوسی مالکی متوفی ٨٩٥ ھ، مکمل اکمال المعلم ج ١ ص ٢٦٩ - ٢٦٨، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت، مصر

[2] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ٨٥٥ ھ، عمدۃ القاری ج ١ ص ٥٧، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ١٣٤٨ ھ

[3] شیخ عبد الحق محدث دہلوی متوفی ١٠٥٢ ھ، اشعۃ اللمعات ج ٤ ص ٥٠٧ - ٥٠٦، مطبوعہ مطبع تیج کمار لکھنؤ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اُمّی ہونے کا یہ مطلب ہے کہ آپ نے کسی دنیاوی استاذ سے پڑھنا اور لکھنا نہیں سیکھا اگر نبی صلے اللہ علیہ وسلم پڑھے لکھے ہوتے تو لوگ آپ کی نبوت میں شک کرتے، آپ نے قرآن مجید کے جو عالی مضامین بیان فرمائے اور گذشتہ اُمتوں کے جو احوال بیان فرمائے، وہ آپ کی نبوت کی دلیل قرار پائے، کیونکہ آپ نے کسی سے پڑھے بغیر وہ تمام مضامین بیان فرمائے جن کو پڑھے بغیر کوئی شخص بیان نہیں کر سکتا، اگر بالفرض آپ پڑھے لکھے ہوتے تو لوگوں کو آپ کی نبوت میں شک پڑ جاتا، وہ کہتے کہ آپ نے دوسری کتابوں میں پڑھ کر یہ امور بیان فرمائے ہیں، قرآن مجید میں ہے:

وما کنت تتلوا من قبلہ من کتاب و لا تخطہ بیمینک اذا لارتاب المبطلون۔ (عنکبوت: ۴۸)

اور (اعلان نبوت سے) پہلے آپ کوئی کتاب پڑھتے تھے اور نہ ہی اپنے ہاتھ سے لکھتے تھے، (اگر ایسا ہوتا) تو اس وقت باطل پرست ضرور شک میں پڑ جاتے۔

لیکن اعلان نبوت کے بعد آپ نے پڑھا بھی، اور لکھا بھی، آپ کا نہ پڑھنا، لکھنا بھی معجزہ تھا کہ پڑھے لکھے بغیر اتنے عظیم علوم بیان فرمائے اور پڑھنا لکھنا بھی معجزہ تھا کہ بغیر کسی کے سکھائے آپ نے لکھا اور پڑھا، اس کی پوری تفصیل اور تحقیق ہم نے شرح صحیح مسلم جلد خامس میں بیان کر دی ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پڑھنے سے انکار کیا اور فرمایا "میں پڑھنے والا نہیں ہوں" اس کی وجہ یہ بھی تھی کہ غار حرا میں آپ عبادت میں مشغول تھے اس وقت فرشتے نے کہا پڑھیے تو آپ نے انکار کیا تاکہ آپ کی عبادت میں خلل نہ ہو۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ تین بار جبرائیل نے کہا پڑھیے اور آپ نے یہی فرمایا میں پڑھنے والا نہیں ہوں، اور جب اس نے چوتھی بار کہا:

اقرأ باسم ربک الذی خلق۔ (علق: ۱)

پڑھیے اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا۔

تب آپ کا ذہن اس طرف متوجہ ہوا کہ یہ بھی تو اسی ذات کا نام لے رہا ہے جس کے مشاہدہ اور مطالعہ میں میں مستغرق ہوں، سو آپ نے اس آیت کو پڑھ لیا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں یہ واضح دلیل ہے کہ سب سے پہلے جو آیت نازل ہوئی وہ اقرا باسم ربک الذی خلق ہے، اور جو علماء یہ کہتے ہیں کہ ہر سورت سے پہلے جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے وہ قرآن مجید کا جز نہیں ہے وہ اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں، لیکن اس دلیل کا یہ جواب دیا جا سکتا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ اس پوری سورت کے نازل ہونے کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل ہوئی ہو۔ [۱]

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۸۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

علامہ نووی کا یہ جواب صحیح نہیں ہے، کیونکہ علماء شافعیہ کا یہ موقف ہے کہ ہر سورت سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل ہوتی ہے اور اس حدیث سے یہ واضح ہو گیا کہ سورہ علق سے پہلے بہر حال بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل نہیں ہوئی۔

## پہلی وحی نازل ہونے کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے خوف اور گھبراہٹ کی توجیہ

اس حدیث میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحی لے کر اس حال میں گھر پہنچے کہ آپ پر کپکپی طاری تھی، آپ نے فرمایا مجھے کپڑا اڑھاؤ، مجھے کپڑا اڑھاؤ، آپ کو کپڑے اڑھائے گئے حتیٰ کہ آپ کا خوف دور ہو گیا، پھر آپ نے ماجرا سنایا اور فرمایا مجھے اپنی جان کا خطرہ ہے:

علامہ نووی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے خوف کی وجہ یہ نہیں تھی کہ آپ کو اس کلام کے وحی الٰہی ہونے میں شک تھا، بلکہ یہ خوف تھا کہ اس عظیم ذمہ داری کو قبول کرنے میں کہیں آپ سے کوئی کمی نہ رہ جائے یا آپ وحی الٰہی کے تقاضوں کو کما حقہ پورا نہ کر سکیں۔ جب آپ کے پاس غار حرا میں فرشتہ اللہ تعالیٰ کا پیغام لے کر آگیا اور آپ کو مبعوث کر دیا گیا، اب آپ کے لیے یہ شک جائز نہیں تھا کہ یہ آنے والا اللہ کا فرشتہ ہے یا نہیں، اس کی مزید وضاحت عنقریب آرہی ہے۔

## حضرت خدیجہ کے تسلی آمیز کلمات کی تشریح

اس حدیث میں ہے: حضرت خدیجہ نے کہا ہرگز نہیں! آپ کو یہ نوید مبارک ہو! اللہ تعالیٰ آپ کو ہرگز شرمندہ نہیں کرے گا، آپ رشتہ داروں سے حسن سلوک کرتے ہیں، سچ بولتے ہیں، کمزوروں کا بوجھ اٹھاتے ہیں، نادار لوگوں کو مال دیتے ہیں، مہمان نوازی کرتے ہیں اور راہ حق میں مصیبت زدہ لوگوں کی مدد کرتے ہیں۔

اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو جس چیز نے مائل بہ اسلام کیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت تھی، وہ کسی خارجی معجزہ یا عقلی دلیل کے بغیر صرف آپ کی سیرت کے اعجاز کو دیکھ کر آپ کی نبوت پر ایمان لے آئیں۔

علماء نے کہا ہے کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے قول کا مطلب یہ تھا کہ آپ کو کوئی مصیبت یا آفت نہیں پہنچے گی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو مکارم اخلاق عطا فرمائے ہیں اور آپ کی سیرت بہت عمدہ ہے اور اس میں یہ دلیل ہے کہ حسن اخلاق اور نیک صفات آفات اور مصائب سے محفوظ رہنے کا سبب ہیں، نیز اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ کسی مصلحت کی وجہ سے انسان کے منہ پر اس کی تعریف کرنا جائز ہے اور یہ کہ اگر کوئی شخص کسی بات سے خوف زدہ ہو تو اس کے سامنے سلامتی کے اسباب بیان کرنے چاہئیں اور اس کا خوف دور کرنا چاہیے اور اس حدیث میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی اصابت رائے، عقل کی پختگی، ان کی فقاہت اور حق پر ان کی ثابت قدمی کی دلیل ہے۔

.....

## ورقہ بن نوفل کے پاس جانے کی توجیہ

اس حدیث میں ہے: حضرت خدیجہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں، ورقہ نے تمام ماجرا سن کر کہا یہی وہ ناموس ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس وحی لے کر آیا تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ورقہ بن نوفل کے پاس جانے کی حکمت یہ تھی کہ لوگوں کو یہ معلوم ہو کہ جس شخص نے سب سے پہلے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی تصدیق کی وہ ایک عیسائی عالم تھا، اور عیسائیوں پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت حجت ہو جاتی ہے۔

ناموس کا معنی ہے صاحب السر الخیر، جو شخص نیک باتوں میں رازدار ہو اور جاسوس کا معنی ہے صاحب السر الشر، جو شخص بری باتوں میں رازدار ہو، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اس لیے ذکر کیا کہ تمام یہودی اور عیسائی ان کو نبی مانتے تھے، اس کے برخلاف حضرت عیسیٰ کو بعض یہودی نبی نہیں مانتے تھے یا اس لیے کہ تورات کے احکام کی عیسائی بھی پیروی کرتے تھے، یا اس لیے کہ حضرت موسیٰ اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہما وسلم دونوں کلیم اللہ اور کثیر المعجزات تھے۔

## آیا وحی رک جانے پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خود کو پہاڑ سے گرا دینے کا ارادہ کیا تھا؟

حدیث نمبر ۳۱۴ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحی رک جانے کا تذکرہ فرما رہے تھے:

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

امام بخاری نے کتاب التعبیر میں یہ اضافہ کیا ہے کہ وحی کا آنا رک گیا حتیٰ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم غمگین ہو گئے اور جو روایت ہم تک پہنچی ہے اس میں یہ ہے کہ آپ اس قدر غمگین ہوئے کہ آپ بار بار دوڑتے تاکہ آپ خود کو پہاڑوں کی چوٹیوں سے گرا دیں، اور جب بھی آپ کسی پہاڑ کی چوٹی پر پہنچتے کہ خود کو اس جگہ سے گرا دیں تو جبرائیل آپ کے سامنے آتے اور کہتے اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) آپ اللہ کے رسول برحق ہیں، پھر آپ کا اضطراب ختم ہو جاتا اور آپ کا دل مطمئن ہو جاتا اور آپ لوٹ آتے، پھر جب وحی کا رکنا طویل ہو گیا تو آپ پھر پہاڑ کی چوٹی پر چلے گئے، پھر جبرائیل آپ کے سامنے آ گئے اور آپ سے اسی طرح کہا۔ (صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۰۳۴)

یہ حدیث معمر کی بلاغات میں سے ہے (یعنی یہ حدیث منقطع ہے) امام بخاری نے اس کی سند ذکر نہیں کی، اور نہ اس کے راوی کا ذکر کیا ہے، اور نہ یہ بیان کیا ہے کہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے اور نہ یہ واقعہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت میں معروف ہے۔ علاوہ ازیں اس کا محمل یہ ہے کہ یہ ابتدائی واقعہ ہے جب آپ نے جبرائیل کو نہیں دیکھا تھا جیسا کہ ابن اسحاق نے بعض سے نقل کیا ہے، یا یہ اس زمانہ کا واقعہ ہے جب قوم کی تکذیب کرنے سے آپ دل برداشتہ ہو گئے تھے، جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

فلعلك باخع نفسك على آثارهم ان لم يؤمنوا بهذا الحديث اسفا۔ (کہف: ۶)

تو کہیں فرط غم سے ان کے پیچھے آپ جان دے بیٹھیں گے اگر وہ اس قرآن پر ایمان نہ لائیں۔

یا آپ کو یہ خوف ہوا کہ وحی کا رکنا کسی خاص سبب سے ہے اور آپ اللہ تعالیٰ کی ناراضگی سے ڈرے اور غلبہ خوف کی وجہ سے آپ نے اس اقدام کا ارادہ کیا اور اس وقت تک شریعت میں خودکشی کی ممانعت وارد نہیں ہوئی تھی۔[1]

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

امام بخاری نے جو یہ بیان کیا ہے کہ یہ حدیث ہمیں پہنچی ہے، اس حدیث میں اضافہ شدہ حصہ صرف معمر کا تفرد ہے، عقیل اور یونس کی روایت میں یہ اضافہ نہیں ہے، اور امام بخاری نے جس طرح اس اضافہ کو ذکر کیا ہے اس سے یہ وہم ہوتا ہے کہ یہ اضافہ عقیل کی روایت میں بھی ہے۔ امام بخاری نے معمر از زہری روایت کیا ہے کہ وحی رک گئی اور آپ غمگین ہو گئے یہ حدیث آخر تک بیان کی ہے، اور میرے نزدیک یہ اضافہ صرف معمر کی روایت میں ہے، کیونکہ ابونعیم نے اپنی مستخرج میں اس حدیث کو حافظ ابوزرعہ (شیخ بخاری) سے اس اضافہ کے بغیر روایت کیا ہے اسماعیلی نے بھی تصریح کی ہے کہ یہ اضافہ صرف معمر کی روایت میں ہے، امام احمد، امام مسلم، امام اسماعیلی، ابونعیم اور دیگر محدثین نے اس حدیث کو اس اضافہ کے بغیر لیث سے روایت کیا ہے اور فیما بلغنا (وہ چیز جو ہمیں پہنچی ہے) کا قائل زہری ہے، اور اس کا معنی یہ ہے کہ اس قصہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو حدیث ہمیں پہنچی ہے وہ زہری کی بلاغات میں سے ہے اور یہ حدیث موصول نہیں ہے۔ (یعنی معمر کا یہ اضافہ منقطع ہے) علامہ کرمانی نے کہا پہلی تقریر ظاہر ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ اضافہ مدرج ہو لیکن معتمد پہلی تقریر ہے۔

شعبی کی مرسل روایت میں ہے کہ انقطاع وحی کی مدت ڈھائی سال تھی، لیکن امام ابن سعد نے حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ وحی چند ایام کے لیے منقطع ہوئی تھی۔

امام اسماعیلی نے کہا ہے کہ بعض منکرین حدیث نے یہ اعتراض کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے یہ کیسے ممکن تھا کہ آپ اپنی نبوت میں شک کرتے، حتیٰ کہ اپنے خوف کی حضرت خدیجہ سے شکایت کرتے، اور ورقہ بن نوفل کی طرف رجوع کرتے، اور خود کو پہاڑ کی چوٹی سے گرانے کا ارادہ کرتے تاکہ خودکشی کر لیں، جیسا کہ معمر کی روایت میں ہے، اور اگر فرشتہ کو دیکھنے کے بعد بھی نبی علیہ السلام کے لیے شک کرنا جائز ہے تو جس نے فرشتے کو نہیں دیکھا اس کے لیے نبوت میں شک کرنا کیونکر نا جائز ہوگا، اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عادت جاریہ یہ ہے کہ جب وہ اپنی مخلوق تک کسی عظیم کام کو پہنچانے کا ارادہ کرتا ہے تو وہ پہلے اس کی بنیاد قائم کرتا ہے پھر اس کی ترجیت کرتا ہے پھر اس کو تدریجاً اپنے کمال طبعی تک پہنچاتا ہے، اسی وجہ سے پہلے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سچے خواب دکھائے گئے، پھر آپ کے دل میں خلوت گزینی پیدا کی گئی اور آپ سے غار حرا میں عبادت کرائی گئی، پھر جب آپ کے پاس اچانک فرشتہ آگیا تو یہ واقعہ عام عادت اور معمول کے خلاف تھا، اسی لیے بشری تقاضے سے آپ گھبرائے اور دہشت زدہ ہوئے اور اس حالت میں آپ کے لیے غور و فکر کرنا ممکن نہیں تھا کیونکہ نبی سے نبوت کے باوجود طبیعت بشری بالکلیہ زائل نہیں ہوتی، اس لیے جو واقعہ آپ کے لیے غیر مانوس تھا اس سے آپ کا گھبرانا اور دہشت زدہ ہونا باعث تعجب نہیں ہے، حتیٰ کہ جب اس قسم کے واقعات بار بار ہوتے تو آپ مانوس ہو گئے اور آپ کی دل جمعی ہو گئی، یہی وجہ ہے کہ اس واقعہ کے بعد آپ حضرت خدیجہ کے پاس

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱ ص ۵۶۔۵۵، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

گئے جن سے آپ مانوس تھے، اور ان کو سارا ماجرا سنایا، حضرت خدیجہ جو آپ کے اخلاق کریمہ اور اسوۂ حسنہ سے واقف تھیں، آپ کا منصب نبوت پر فائز ہونا اور اچانک اس غیر معمولی واقعہ کے پیش آنے سے آپ کا گھبرانا اور خوف زدہ ہونا ان کے نزدیک غیر متوقع نہیں تھا، اس لیے آپ کو مطمئن اور پرسکون رکھنے کے لیے وہ آپ کو ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں کیونکہ وہ عارف، عارف اور کتب قدیمہ کے عالم تھے، جب اس نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام سنا تو اس نے حق کا اعتراف اور یقین کر لیا۔

پھر تاسیس نبوت کے مقدمات میں سے ایک مقدمہ وحی کا رک جانا تھا تاکہ وحی کا حصول تدریجاً ہو اور آپ کو اس کی مشق ہو، وحی کا رک جانا آپ پر شاق گذرا کیونکہ ابھی تک اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ خطاب نہیں کیا گیا تھا کہ آپ اللہ کے رسول ہیں اور اس کے بندوں کی طرف مبعوث کیے گئے ہیں، اس لیے آپ غمزدہ ہوئے، پھر آپ آہستہ آہستہ منصب نبوت کی ذمہ داریوں کو اٹھانے کے عادی ہو گئے اور اللہ تعالیٰ نے آپ کے لیے مقدر شدہ فتوحات جاری کر دیں۔

باقی رہا یہ امر کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پہاڑ کی چوٹی سے خود کو گرانے کا ارادہ کیا تھا، اس کی وجہ یہ ہے کہ اس وقت نبوت کی ذمہ داریوں کا بوجھ اٹھانے کی آپ کو مشق نہیں تھی اور آپ کو یہ خدشہ تھا کہ نبوت کا بوجھ اٹھانے سے تمام لوگ آپ کے مخالف ہو جائیں گے۔ [1]

ہمارے نزدیک اس اشکال کا صحیح جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں یہ اضافہ یا منقطع ہے یا مدرج ہے اور صحیح بخاری میں مذکور ہونے کے باوجود یہ اضافہ شدہ حصہ صحیح نہیں ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا معاصی اور معاصی کے ارادوں سے معصوم ہونا قطعیات میں سے ہے اور یہ منقطع روایت اس عقیدہ قطعیہ سے مزاحم ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتی، یہ حدیث مشکوٰۃ المصابیح میں بھی صحیح بخاری کے حوالے سے مذکور ہے لیکن حیرت ہے کہ ملا علی قاری اور شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے اس کی شرح کرنے سے کوئی تعرض نہیں کیا اور خاموشی سے آگے گذر گئے، اسی طرح ہمارے معاصر مولانا غلام رسول رضوی نے بھی تفہیم البخاری میں اس حدیث پر کوئی کلام نہیں کیا۔

## انقطاع وحی کی مدت کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

تاریخ احمد بن حنبل میں شعبی سے روایت ہے کہ وحی رک جانے کی مدت تین سال تھی، امام ابن اسحاق نے اسی پر وثوق کیا ہے، اور امام بیہقی نے یہ نقل کیا ہے کہ وحی رک جانے کی مدت چھ ماہ تھی، اس بنا پر نبوت کی ابتداء چالیس سال مکمل ہونے کے بعد خوابوں سے ماہ ربیع الاول میں ہوئی، اور بیداری میں وحی رمضان میں واقع ہوئی، اور یہ جو کہا گیا ہے کہ انقطاع وحی کی مدت تین سال ہے، اس کا مطلب اقرأ اور یا ایها المدثر کی درمیانی مدت میں جبرائیل کا نہ آنا نہیں ہے بلکہ فقط قرآن مجید کا نزول متاخر ہو گیا تھا۔ پھر میں نے تاریخ امام احمد کو دیکھا تو اس میں شعبی سے یہ روایت ہے کہ چالیس سال کی عمر میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر نبوت نازل ہوئی، اور ابتدائی نبوت میں تین سال آپ کے ساتھ حضرت اسرافیل رہے، اور جب تین سال گذر گئے تو پھر آپ کے

---

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱۲ ص ۳۶۱ - ۳۵۹، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

ساتھ حضرت جبرائیل رہے، پھر دس سال آپ کے اوپر قرآن مجید نازل ہوا، اور امام ابن ابی خیثمہ نے ایک اور سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ آپ کو چالیس سال کی عمر میں مبعوث کیا گیا، ابتدائی تین سال آپ حضرت اسرافیل کے سپرد تھے اس کے بعد آپ حضرت جبرائیل کے سپرد کیے گئے، امام واقدی نے اس مرسل روایت کا انکار کیا ہے اور کہا ہے کہ فرشتوں میں سے صرف حضرت جبرائیل آپ کے ساتھ رہے ہیں لیکن یہ اعتراض صحیح نہیں ہے، کیونکہ مثبت روایت نافی پر مقدم ہوتی ہے، علامہ سہیلی نے کہا ہے کہ وحی رک جانے کی مدت ڈھائی سال ہے اور ایک روایت میں یہ مدت چھ ماہ ہے، اور حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ یہ مدت چند دن تھی۔ [1]

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

وحی کو روکنے میں حکمت یہ تھی کہ وحی نازل ہونے سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو جو خوف اور گھبراہٹ لاحق ہوئی تھی وہ دور ہو جائے اور وحی کے حصول کے لیے آپ کے دل میں شوق اور انتظار پیدا ہو۔ [2]

## اعلانِ نبوت سے پہلے آپ کے نبوت سے متصف ہونے کی تحقیق

سید ابوالاعلیٰ مودودی لکھتے ہیں:

نزول وحی کی کیفیت کو ٹھیک ٹھیک سمجھنے کے لیے پہلے یہ بات ذہن نشین رہنی چاہیے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اچانک اس صورت حال سے سابقہ آیا تھا، آپ کو اس سے پہلے کبھی یہ گمان بھی نہ گذرا تھا کہ آپ نبی بنائے جانے والے ہیں نہ اس کی کوئی خواہش آپ کے دل کے کسی گوشہ میں موجود تھی، نہ اس کے لیے کوئی تیاری آپ پہلے سے کر رہے تھے اور نہ اس کے لیے آپ متوقع تھے کہ ایک فرشتہ اوپر سے پیغام لے کر آئے گا، آپ خلوت میں بیٹھ کر مراقبہ اور عبادت ضرور فرماتے تھے لیکن نبی بنائے جانے کا کوئی تصور آپ کے حاشیہ خیال میں نہ تھا۔ اسی حالت میں جب یکایک غار حرا کی اس تنہائی میں فرشتہ آیا تو آپ کے اوپر اس پہلے عظیم اور غیر معمولی تجربے سے وہی گھبراہٹ طاری ہوئی جو لامحالہ ایسے حالات میں ایک بشر پر طاری ہونی چاہیے، قطع نظر اس کے کہ وہ کیسا ہی عظیم الشان بشر ہو یہ گھبراہٹ بسیط نہیں بلکہ مرکب قسم کی تھی طرح طرح کے سوالات حضور کے ذہن میں پیدا ہو رہے تھے جنہوں نے طبع مبارک کو سخت خلجان میں مبتلا کر دیا تھا، کیا واقعی میں نبی بنایا گیا ہوں؟ کہیں مجھے کسی سخت آزمائش میں تو نہیں ڈال دیا گیا؟ یہ بار عظیم آخر میں کیسے اٹھا سکوں گا؟ [3]

اس عبارت کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فرشتہ کے وحی لانے سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے نبی ہونے کا معاملہ یا مبعوث ہونے کا علم تو الگ رہا، سورۃ علق کی ابتدائی پانچ آیتوں کے نازل ہونے کے بعد بھی حضور کو جبرائیل کا علم ہوا نہ وحی اور قرآن کا نہ اپنے نبی اور صاحب کتاب ہونے کا!

سوال یہ ہے کہ جب حضور کی نبوت کی پہلی بنیاد ہی شک پر رکھی گئی تو بعد میں جا کر کون سی ایسی نئی چیز سامنے آئی تھی جس کے سبب سے یہ شک یقین سے بدل گیا۔ جو جبرائیل پہلی بار وحی لے کر آیا وہی جبرائیل اخیر وقت تک

---

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۵۰۹، مطبوعہ دار الکتاب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[2] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، اشعۃ اللمعات ج ۴ ص ۵۰۹، مطبوعہ مطبع تیج کمار لکھنؤ

[3] سید ابوالاعلیٰ مودودی متوفی ۱۳۹۹ھ، سیرت سرور عالم ج ۲ ص ۱۳۶، مطبوعہ ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، ۱۹۸۹ء

وحی لاتا رہا جس قسم کے کلام کو اس نے پہلی بار پیش کیا اسی قسم کا کلام آخیر وقت تک پیش کرتا رہا۔ کوئی نئی چیز اس دوران رونما نہیں ہوئی، وہی حضور تھے، وہی جبرائیل اور وہی قرآن! پھر کیا سبب ہے کہ پہلی پانچ آیتوں کا قرآن ہونا حضور کے نزدیک مشکوک ہو اور باقی آیتوں کا قرآن ہونا یقینی ہو، پہلی مرتبہ جبرائیل کو اللہ کا فرستادہ یقین نہ کیا ہو، پھر کر لیا ہو، پہلے اپنے نبی ہونے کا یقین نہ ہو پھر کر لیا ہو؟......!

پھر ایسے میں کوئی شخص یہ بھی کہہ سکتا ہے کہ جس شخص پر قرآن نازل ہوا جب اس کو ہی ابتداء میں اس کلام کے وحی الٰہی ہونے کا یقین نہیں تھا تو ہمیں کیا ضرورت پڑی ہے کہ ہم اس کلام کو کلام خداوندی اور اس شخص کو صاحب کتاب نبی مانیں۔

یاد رکھیے اگر ایک منٹ کے لیے بھی یہ تسلیم کر لیا جائے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو وحی کے بارے میں شک ہو سکتا ہے تو تمام وحی مشکوک ہو جائے گی، حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی نبوت، قرآن اور اسلام ان میں سے کوئی چیز بھی یقینی نہیں رہے گی۔

نزول قرآن سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نبی نہ تھے اور نہ ہی آپ کو بعثت کا علم تھا، اس پر استدلال کرتے ہوئے مودودی صاحب لکھتے ہیں:

وماکنت ترجوا ان یلقٰی الیک الکتٰب۔ (القصص: ۸۶)
"اور تم ہرگز اس کے امیدوار نہ تھے کہ تم پر کتاب نازل کی جائے۔

ماکنت تدری ما الکتٰب ولا الایمان۔ (الشوریٰ: ۵۲)
تم نہیں جانتے تھے کہ کتاب کیا ہوتی ہے اور نہ یہ جانتے تھے کہ ایمان کیا ہوتا ہے۔

یہ آیات اس باب میں بالکل قطعی الثبوت ہیں کہ نبوت کے منصب پر سرفراز ہونے سے پہلے آپ اس بات سے بالکل بے خبر تھے کہ آپ نبی بنائے جانے والے ہیں۔ [1]

آیات تو تمام قرآن کی قطعی الثبوت ہیں۔ غالباً سید مودودی صاحب قطعی الدلالہ کہنا چاہتے تھے یعنی یہ آیات اس بات پر قطعی دلالت کرتی ہیں کہ نزول قرآن سے پہلے حضور کو نبوت کا علم نہیں تھا لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہے چنانچہ پہلی آیت کریمہ وماکنت ترجوا کی تفسیر میں حبر الامت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں، اس آیت میں بظاہر خطاب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ہے لیکن مراد آپ کی امت ہے، یعنی آپ کی امت کو یہ توقع نہ تھی کہ ان کو یہ کتاب عطا کی جائے گی، حضرت ابن عباس کی یہ روایت علامہ خازن نے ذکر کی ہے، فرماتے ہیں:

قال ابن عباس الخطاب فی الظاہر للنبی صلی اللہ علیہ وسلم والمراد بہ اھل دینہ۔ [2]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ یہ خطاب بظاہر حضور کو ہے اس سے مراد آپ کی امت ہے۔

علامہ ابو البرکات نسفی حنفی نے بھی اس روایت کو اپنی تفسیر مدارک التنزیل میں اسی مقام پر ذکر کیا ہے۔ [3]

---

[1] سید ابو الاعلیٰ مودودی متوفی ۱۳۹۹ھ، سیرت سرور عالم ج ۲ ص ۱۰۸، مطبوعہ ادارۂ ترجمان القرآن، لاہور، ۱۹۷۹ء

[2] علامہ علاء الدین علی بن محمد خازن متوفی ۷۲۵ھ، تفسیر خازن ج ۳ ص ۴۴۴، مطبوعہ دار الکتب العربیہ پشاور

[3] علامہ ابو البرکات احمد بن محمد نسفی متوفی ۷۱۰ھ، مدارک التنزیل علی ہامش الخازن ج ۳ ص ۴۴۴، مطبوعہ دار الکتب العربیہ پشاور

حضرت ابن عباس کی اس روایت سے بہر حال یہ ثابت ہو گیا کہ یہ آیت قطعی الدلالۃ نہیں ہے اور اس روایت سے قطع نظر کر کے اس بات پر اصرار کیا جائے کہ یہ خطاب حضور ہی سے ہے۔ تب بھی مودودی صاحب کا مدعا ثابت نہیں ہوتا۔

کیونکہ مودودی صاحب نے آیت کا ایک اہم حصہ چھوڑ دیا جس سے پوری بات صاف ہو جاتی ہے، پوری آیت اس طرح ہے۔

| | |
|---|---|
| وما کنت ترجوا ان یلقی الیک الکتاب الا رحمة من ربک۔ (القصص: ۸۶) | اللہ تعالیٰ کی رحمت کے سوا آپ اور کسی سبب سے کتاب ملنے کی امید نہیں رکھتے تھے۔ |

امام رازی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| کانہ قیل وما القی الیک الکتاب الا رحمة من ربک ویمکن ایضاً اجراؤہ علی ظاھرہ ای وما کنت ترجوا الا ان یرحمک اللہ برحمتہ فینعم علیک بذلک ای ما کنت ترجوا الا علی ھذا۔ [۱] | گویا کہ اللہ تعالیٰ نے یوں فرمایا کہ آپ پر کتاب صرف اللہ کی رحمت سے نازل ہوئی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ آیت کا ظاہری معنی مراد ہو، یعنی آپ کو صرف اللہ کی رحمت سے توقع تھی کہ وہ آپ پر یہ کتاب نازل فرمائے گا۔ |

پس ثابت ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کتاب ملنے کی امید تھی لیکن یہ امید صرف اللہ تعالیٰ کی رحمت سے وابستہ تھی کیونکہ نہ تو حضرت ہارون علیہ السلام کی طرح آپ کو کسی دعا سے نبوت ملی نہ حضرت یحییٰ و سلیمان علیہما السلام کی طرح بطور میراث نبوت حاصل ہوئی، خلاصہ یہ کہ آپ کی نبوت پر کوئی ظاہری قرینہ یا کوئی دنیاوی سبب نہ تھا صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی رحمت سے آپ کو نبوت حاصل ہوئی۔

قرآن کریم کی جس دوسری آیت سے سید مودودی صاحب نے استدلال کیا ہے وہ یہ ہے:

| | |
|---|---|
| ما کنت تدری ما الکتاب ولا الایمان۔ (الشوریٰ: ۵۲) | تم نہیں جانتے تھے کہ کتاب کیا ہوتی ہے اور نہ یہ جانتے تھے کہ ایمان کیا ہوتا ہے۔ |

سید مودودی صاحب کے کہنے کے مطابق اس آیت کو اگر ظاہری معنی پر محمول کیا جائے تو لازم آئے گا کہ نزول قرآن سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معاذ اللہ صاحب ایمان بھی نہ تھے، کیونکہ جب آپ کو ایمان کا علم ہی نہ تھا تو آپ مومن کیسے ہو سکتے تھے اور یہ بارگاہ نبوت میں بے ادبی کی ایسی جسارت ہے جس سے مومن کا دل لرز جاتا ہے۔

اہل علم نے اس آیت کو ظاہری معنی پر محمول نہیں کیا، علامہ آلوسی لکھتے ہیں کہ اس بات پر اجماع ہے کہ انبیاء علیہم السلام بعثت سے پہلے مومن ہوتے تھے، اور محی الدین ابن عربی نے فتوحات مکیہ میں لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جبرائیل کے وحی لانے سے پہلے قرآن کریم کا اجمالی علم حاصل تھا۔ [۲]

---

[۱] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۶ ص ۶۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[۲] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۵ ص ۵۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

اس آیت کے علماء نے بہت سے جوابات ذکر کیے ہیں لیکن بہترین جواب یہ ہے کہ اس آیت میں علمیت کی نفی کی گئی ہے اور درایت کہتے ہیں قیاس اور اندازہ سے کسی چیز کے جاننے کو اس لحاظ سے آیت کا مطلب یہ ہے کہ نزول قرآن سے پہلے آپ ایمان اور کتاب کو قیاس اور اندازہ سے نہیں جانتے تھے، یعنی آپ کو جو کچھ اس بارے میں علم تھا وہ اللہ تعالیٰ کا دیا ہوا علم تھا، قیاس اور اندازہ نہیں تھا رہا یہ کہ آپ پہلے ہی سے نبی تھے یا چالیس سال بعد نبی بنے تھے، اس بارے میں علامہ آلوسی لکھتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو پیدا ہوتے ہی نبوت عطا ہوئی اور حضرت یحییٰ کو دو تین سال کی عمر میں نبوت عطا فرمائی ﴿یا یحیی خذ الکتاب بقوۃ و اتینٰہ الحکم صبیا﴾ ''اے یحییٰ! پوری قوت کے ساتھ کتاب لے لو اور ہم نے انھیں بچپن میں ہی نبوت دی۔'' تو جب حضرت یحییٰ کو کم سنی میں اور حضرت عیسیٰ کو پیدا ہوتے ہی نبوت مل سکتی ہے تو وہ کیونکر پیدائش کے وقت نبوت سے محروم ہوں گے جو اللہ کے محبوب ہیں اور جن کے صدقہ سے اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء کو نبوت عطا فرمائی ہے۔ [1]

اور امام ترمذی نے اپنی صحیح سند کے ساتھ یہ حدیث بیان کی ہے:

عن ابی ھریرۃ قال قالوا یا رسول اللہ متی وجبت لک النبوۃ قال و آدم بین الروح و الجسد۔ [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کو نبوت کب ملی تھی، فرمایا جب آدم روح اور جسم کے درمیان تھے۔

شیخ اشرف علی تھانوی صاحب نے بھی نشر الطیب کی ابتداء میں یہ ثابت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے پہلے وصف نبوت بلکہ ختم نبوت کا مرتبہ حاصل ہو چکا تھا، البتہ نبوت کا ظہور حضور کی جسمانی پیدائش کے چالیس سال بعد ہوا ہے۔

شیخ تھانوی لکھتے ہیں:

اور اگر کسی کو شبہ ہو کہ اس وقت (عالم ارواح میں۔ سعیدی غفرلہ) ختم نبوت کے ثبوت کے بلکہ خود نبوت ہی کے ثبوت کے کیا معنی کیونکہ نبوت آپ کو چالیس سال کی عمر میں عطا ہوئی، اور چونکہ آپ سب انبیاء کے بعد میں مبعوث ہوئے، اس لیے ختم نبوت کا حکم کیا گیا، سو یہ وصف تو خود تاخر کو مقتضی ہے، جواب یہ ہے کہ یہ تاخر مرتبہ ظہور میں ہے، مرتبہ ثبوت میں نہیں، جیسے کسی کو تحصیل داری کا عہدہ آج مل جائے اور تنخواہ بھی آج ہی سے چڑھنے لگے مگر ظہور ہوگا کسی تحصیل میں بھیجے جانے کے بعد۔ ۱۲ [3]

اس بحث کے اخیر میں ہم بڑے رنج اور کرب کے ساتھ اس حدیث کی تشریح میں نبوت کے بارے

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۵ ص ۶۰، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] امام ابو عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۱۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] شیخ اشرف علی تھانوی متوفی ۱۳۶۲ھ، نشر الطیب ص ۷، مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ، کراچی

میں سید مودودی کی یہ رائے پیش کر رہے ہیں:

"پھر بیوی کا سے بڑھ کر شوہر کی زندگی، اس کے حالات اور اس کے خیالات کو کون جان سکتا ہے اگر ان کے تجربہ میں پہلے سے یہ بات آئی ہوتی کہ میاں نبوت کے امیدوار ہیں اور ہر وقت فرشتے کا انتظار کر رہے ہیں تو ان کا جواب ہرگز وہ نہ ہوتا جو حضرت خدیجہ نے دیا۔ وہ کہتیں کہ میاں گھبراتے کیوں ہو جس چیز کی مدتوں سے تمنا تھی وہ مل گئی چلو اب پیری کی دکان چمکاؤ میں بھی نذرانے سنبھالنے کی تیاری کرتی ہوں۔"[1]

گویا سید مودودی کے نزدیک "نبوت" پیری کی دکان کے مترادف ہے!! نعوذ باللہ من تلک الخرافات۔

## بَابُ الْاِسْرَآءِ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلَى السَّمٰوٰتِ وَفَرْضِ الصَّلَوٰتِ

٣١٩ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوْخَ نَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ نَا ثَابِتُ الْبُنَانِيُّ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ اُتِيْتُ بِالْبُرَاقِ وَهُوَ دَآبَّةٌ اَبْيَضُ طَوِيْلٌ فَوْقَ الْحِمَارِ وَدُوْنَ الْبَغْلِ يَضَعُ حَافِرَهٗ عِنْدَ مُنْتَهٰى طَرْفِهٖ قَالَ فَرَكِبْتُهٗ حَتّٰى اَتَيْتُ بَيْتَ الْمُقَدَّسِ قَالَ فَرَبَطْتُهٗ بِالْحَلْقَةِ الَّتِيْ يَرْبُطُ بِهَا الْاَنْبِيَآءُ قَالَ ثُمَّ دَخَلْتُ الْمَسْجِدَ فَصَلَّيْتُ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ خَرَجْتُ فَجَآءَنِيْ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِاِنَآءٍ مِّنْ خَمْرٍ وَّاِنَآءٍ مِّنْ لَبَنٍ فَاخْتَرْتُ اللَّبَنَ فَقَالَ جِبْرِيْلُ اخْتَرْتَ الْفِطْرَةَ قَالَ ثُمَّ عَرَجَ بِنَآ اِلَى السَّمَآءِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقِيْلَ مَنْ اَنْتَ قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَآ اَنَا بِاٰدَمَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَرَحَّبَ بِيْ وَدَعَا لِيْ بِخَيْرٍ ثُمَّ عَرَجَ بِنَآ اِلَى السَّمَآءِ الثَّانِيَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج اور نمازوں کی فرضیت کا بیان

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے پاس براق لایا گیا، وہ ایک لمبے قد اور سفید رنگ کا چوپایہ تھا، گدھے سے بڑا اور خچر سے کم تھا۔ اس کا قدم نظر کی انتہاء پر پڑتا تھا، میں اس پر سوار ہو کر بیت المقدس تک پہنچا۔ اور جس جگہ انبیاء علیہم السلام اپنی سواریوں کو باندھتے تھے وہاں میں نے اس کو باندھ دیا، پھر میں مسجد میں داخل ہوا، اور اس میں دو رکعات پڑھ کر باہر آیا۔ جبرائیل میرے پاس ایک برتن میں شراب اور دوسرے میں دودھ لے کر آئے میں نے دودھ لے لیا، جبرائیل نے کہا کہ آپ نے فطرت کو اختیار کیا، پھر مجھے آسمان پر لے جایا گیا اور جبرائیل نے آسمان کا دروازہ کھٹکھٹایا، پوچھا تم کون ہو؟ کہا جبرئیل، پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا کیا انھیں بلایا گیا ہے کہا ہاں انھیں بلایا گیا ہے۔ حضور نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا اور میری حضرت آدم علیہ السلام سے ملاقات ہوئی، انھوں نے مجھے مرحبا

[1] سید ابوالاعلیٰ مودودی متوفی ١٣٩٩ھ، سیرت سرور عالم ج ٢ ص ١٣٧، مطبوعہ ادارۂ ترجمان القرآن لاہور، ١٩٨٩ء

السَّلَامُ فَقِيْلَ مَنْ اَنْتَ قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِابْنَيِ الْخَالَةِ عِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ وَيَحْيٰى بْنِ زَكَرِيَّا صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِمَا فَرَحَّبَا بِيْ وَدَعَوَا لِيْ بِخَيْرٍ ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَى السَّمَآءِ الثَّالِثَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقِيْلَ مَنْ اَنْتَ قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِيُوْسُفَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَاِذَا هُوَ قَدْ اُعْطِيَ شَطْرَ الْحُسْنِ قَالَ فَرَحَّبَ بِيْ وَدَعَا لِيْ بِخَيْرٍ ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَى السَّمَآءِ الرَّابِعَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قِيْلَ مَنْ هٰذَا قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِاِدْرِيْسَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَرَحَّبَ بِيْ وَدَعَا لِيْ بِخَيْرٍ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَرَفَعْنَاهُ مَكَانًا عَلِيًّا ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَى السَّمَآءِ الْخَامِسَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قِيْلَ مَنْ هٰذَا قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ

کہا اور دعا دی، پھر ہمیں دوسرے آسمان پر لے جایا گیا اور جبرائیل نے دروازہ کھٹکھٹایا، آواز آئی تم کون ہو؟ کہا جبرائیل، پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں! انھیں بلایا گیا ہے، حضور علیہ السلام نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا اور حضرت عیسٰی بن مریم اور حضرت یحیٰی بن زکریا علیہم السلام دو خالہ زاد بھائیوں سے میری ملاقات ہوئی، ان دونوں نے مجھے مرحبا کہا اور دعا دی، پھر ہمیں تیسرے آسمان پر لے جایا گیا، جبرائیل نے دروازہ کھٹکھٹایا، آواز آئی تم کون ہو؟ کہا جبرائیل، پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا گیا کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں انھیں بلایا گیا ہے۔ حضور نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا اور میری حضرت یوسف علیہ السلام سے ملاقات ہوئی جن کو اللہ تعالٰی نے تمام حسن کا آدھا حصہ عطا فرمایا ہے انھوں نے مجھے مرحبا کہا اور دعا دی، پھر ہم کو چوتھے آسمان پر لے جایا گیا، جبرائیل نے آسمان کا دروازہ کھٹکھٹایا، پوچھا کون ہے؟ کہا جبرائیل! پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں بلایا گیا ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا، اور میری حضرت ادریس علیہ السلام سے ملاقات ہوئی، انھوں نے مجھے مرحبا کہا اور دعا دی۔ اللہ تعالٰی نے حضرت ادریس کے بارے میں فرمایا "ہم نے ان کو بلند مقام عطا فرمایا ہے" پھر ہم کو پانچویں آسمان کی طرف لے جایا گیا، جبرائیل نے دروازہ کھٹکھٹایا، پوچھا کون ہے؟ کہا جبرائیل! پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پوچھا

بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِهٰرُوْنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَرَحَّبَ بِيْ وَ دَعَا لِيْ بِخَيْرٍ ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَى السَّمَآءِ السَّادِسَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قِيْلَ مَنْ هٰذَا قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَرَحَّبَ بِيْ وَدَعَا لِيْ بِخَيْرٍ ثُمَّ عُرِجَ بِنَا اِلَى السَّمَآءِ السَّابِعَةِ فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقِيْلَ مَنْ هٰذَا قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ قَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ فَفُتِحَ لَنَا فَاِذَا اَنَا بِاِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ مُسْنِدًا ظَهْرَهٗ اِلَى الْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ وَاِذَا هُوَ يَدْخُلُهٗ كُلَّ يَوْمٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ لَا يَعُوْدُوْنَ اِلَيْهِ ثُمَّ ذَهَبَ بِيْ اِلَى السِّدْرَةِ الْمُنْتَهٰى وَاِذَا وَرَقُهَا كَاٰذَانِ الْفِيَلَةِ وَاِذَا ثَمَرُهَا كَالْقِلَالِ قَالَ فَلَمَّا غَشِيَهَا مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ مَا غَشِيَ تَغَيَّرَتْ فَمَا اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِ اللّٰهِ يَسْتَطِيْعُ اَنْ يَّنْعَتَهَا مِنْ حُسْنِهَا فَاَوْحٰى اِلَيَّ مَا اَوْحٰى فَفَرَضَ عَلَيَّ خَمْسِيْنَ صَلَاةً فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ فَنَزَلْتُ اِلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ مَا فَرَضَ رَبُّكَ عَلٰى اُمَّتِكَ قُلْتُ خَمْسِيْنَ صَلَاةً فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ قَالَ

کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں بلایا گیا ہے، حضور نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا اور حضرت ہارون علیہ السلام سے میری ملاقات ہوئی، انھوں نے مجھے مرحبا کہا اور دعا دی، پھر ہم کو چھٹے آسمان پر لے جایا گیا، جبرائیل نے دروازہ کھلوایا، پوچھا کون ہے؟ کہا جبرائیل، پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ پوچھا کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں بلایا گیا ہے، حضور نے فرمایا پھر ہمارے لیے آسمان کا دروازہ کھول دیا گیا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے میری ملاقات ہوئی، انھوں نے مجھے خوش آمدید کہا اور دعا دی پھر ہم کو ساتویں آسمان پر لے جایا گیا۔ جبرائیل علیہ السلام نے دروازہ کھلوایا، پوچھا کون ہے کہا جبرائیل، پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا کیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں انھیں بلایا گیا ہے پھر ہمارے لیے دروازہ کھول دیا گیا، اور حضرت ابراہیم علیہ السلام سے میری ملاقات ہوئی، جو بیت المعمور سے ٹیک لگائے ہوئے تھے اور اس بیت المعمور میں ہر روز ستر ہزار فرشتے جاتے ہیں اور جو فرشتہ ایک بار ہو آئے، اس کو دوبارہ موقع نہیں ملتا، پھر جبرائیل علیہ السلام مجھے سدرۃ المنتہیٰ (بیری کا درخت) پر لے گئے جس کے پتے ہاتھی کے کان اور پھل مٹکوں کے برابر تھے، اور وہ درخت اللہ کے حکم سے اس قدر حسین بن گیا کہ کوئی شخص اس کی خوبصورتی بیان نہیں کر سکتا، پھر اللہ تعالیٰ نے جو چاہا مجھ پر وحی کی اور مجھ پر ایک دن اور رات میں پچاس نمازیں فرض کیں، جب میں موسیٰ علیہ السلام کے پاس پہنچا تو انھوں نے کہا آپ کے رب نے آپ کی امت پر کیا فرض کیا ہے؟ میں نے کہا ہر دن رات میں پچاس نمازیں، حضرت موسیٰ نے کہا اپنے رب کے پاس جا کر تخفیف

ارْجِعْ إِلَى رَبِّكَ فَاسْأَلْهُ التَّخْفِيفَ فَإِنَّ أُمَّتَكَ لَا يُطِيقُونَ ذَلِكَ فَإِنِّي قَدْ بَلَوْتُ بَنِي إِسْرَائِيلَ وَخَبَرْتُهُمْ قَالَ فَرَجَعْتُ إِلَى رَبِّي فَقُلْتُ يَا رَبِّ خَفِّفْ عَلَى أُمَّتِي فَحَطَّ عَنِّي خَمْسًا فَرَجَعْتُ إِلَى مُوسَى فَقُلْتُ حَطَّ عَنِّي خَمْسًا قَالَ إِنَّ أُمَّتَكَ لَا يُطِيقُونَ ذَلِكَ فَارْجِعْ إِلَى رَبِّكَ فَاسْأَلْهُ التَّخْفِيفَ قَالَ فَلَمْ أَزَلْ أَرْجِعُ بَيْنَ رَبِّي تَبَارَكَ وَتَعَالَى وَبَيْنَ مُوسَى حَتَّى قَالَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّهُنَّ خَمْسُ صَلَوَاتٍ كُلَّ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ لِكُلِّ صَلَاةٍ عَشْرٌ فَذَلِكَ خَمْسُونَ صَلَاةً وَمَنْ هَمَّ بِحَسَنَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا كُتِبَتْ لَهُ حَسَنَةً فَإِنْ عَمِلَهَا كُتِبَتْ لَهُ عَشْرًا وَمَنْ هَمَّ بِسَيِّئَةٍ فَلَمْ يَعْمَلْهَا لَمْ تُكْتَبْ شَيْئًا فَإِنْ عَمِلَهَا كُتِبَتْ سَيِّئَةً وَاحِدَةً قَالَ فَنَزَلْتُ حَتَّى انْتَهَيْتُ إِلَى مُوسَى فَأَخْبَرْتُهُ فَقَالَ ارْجِعْ إِلَى رَبِّكَ فَاسْأَلْهُ التَّخْفِيفَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ قَدْ رَجَعْتُ إِلَى رَبِّي حَتَّى اسْتَحْيَيْتُ مِنْهُ.

کا سوال کیجئے! کیونکہ آپ کی امت پچاس نمازیں نہ پڑھ سکے گی، میں اس آزمائش میں پڑ کر بنی اسرائیل کا تجربہ کر چکا ہوں، میں اپنے رب کے پاس لوٹا اور کہا اے میرے رب! میری امت پر کچھ تخفیف فرما، اللہ تعالیٰ نے پانچ نمازیں کم کر دیں، میں موسیٰ علیہ السلام کے پاس پہنچا اور کہا کہ اللہ تعالیٰ نے پانچ نمازیں کم کر دی ہیں، حضرت موسیٰ نے کہا آپ کی امت اتنی نمازیں نہ پڑھ سکے گی جائیے جا کر تخفیف کا سوال کیجئے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اللہ تعالیٰ کے پاس جاتا وہ پانچ نمازیں کم کر دیتا اور موسیٰ علیہ السلام پھر تخفیف کے لیے مجھے اللہ تعالیٰ کے پاس بھیج دیتے، یہ سلسلہ یونہی چلتا رہا حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے محمد! دن اور رات کی یہ پانچ نمازیں ہیں اور ہر نماز کا دس گنا اجر ہوگا، پس یہ پچاس نمازیں ہو جائیں گی، اور جو شخص نیک کام کا قصد کرے اور پھر وہ نیک کام نہ کرے اس کے لیے ایک نیکی لکھی جائے گی اگر وہ اس نیکی کو کرے تو دس نیکیاں لکھی جائیں گی اور جو شخص برے کام کا قصد کرے اور وہ برا کام نہ کرے تو اس کے نامہ اعمال میں کچھ نہیں لکھا جائے گا، اور اگر برا کام کرے گا تو اس کی ایک برائی لکھی جائے گی۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس پہنچا اور ان کو ان احکام کی خبر دی، انھوں نے پھر کہا اپنے رب کے پاس جا کر مزید تخفیف کا سوال کیجئے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے کہا میں نے بار بار اپنے رب کے پاس درخواست کی، اور اب مجھے حیا آتی ہے۔

---

٣٢٠۔ حَدَّثَنِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ هَاشِمٍ الْعَبْدِيُّ حَدَّثَنَا بَهْزُ بْنُ أَسَدٍ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيرَةِ حَدَّثَنَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے فرشتے زمزم پر لے گئے میرا سینہ چاک کیا اور زمزم کے پانی سے دھویا، پھر مجھے چھوڑ دیا۔

أُتِيتُ فَانْطَلَقُوا بِي إِلَى زَمْزَمَ قَالَ فَشُرِحَ عَنْ صَدْرِي ثُمَّ غُسِلَ بِمَاءِ زَمْزَمَ ثُمَّ أُنْزِلْتُ۔

---

۳۲۱۔ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ ثَنَا حَمَّادُ ابْنُ سَلَمَةَ ثَنَا ثَابِتٌ الْبُنَانِيُّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَتَاهُ جِبْرِيلُ وَهُوَ يَلْعَبُ مَعَ الْغِلْمَانِ فَأَخَذَهُ فَصَرَعَهُ فَشَقَّ عَنْ قَلْبِهِ فَاسْتَخْرَجَ الْقَلْبَ فَاسْتَخْرَجَ مِنْهُ عَلَقَةً فَقَالَ هٰذَا حَظُّ الشَّيْطَانِ مِنْكَ ثُمَّ غَسَلَهُ فِي طَسْتٍ مِنْ ذَهَبٍ بِمَاءِ زَمْزَمَ ثُمَّ لَأَمَهُ ثُمَّ أَعَادَهُ فِي مَكَانِهِ وَجَاءَ الْغِلْمَانُ يَسْعَوْنَ إِلَى أُمِّهِ يَعْنِي ظِئْرَهُ فَقَالُوا إِنَّ مُحَمَّدًا قَدْ قُتِلَ فَاسْتَقْبَلُوهُ وَهُوَ مُنْتَقِعُ اللَّوْنِ قَالَ أَنَسٌ وَقَدْ كُنْتُ أَرَى أَثَرَ ذٰلِكَ الْمِخْيَطِ فِي صَدْرِهِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بتلایا کہ آپ (بچپن میں) بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ اچانک جبرئیل آئے اور آپ کو لٹا کر آپ کا سینہ چیر کر دل نکال لیا پھر دل میں سے جما ہوا خون نکالا اور کہا یہ شیطان کا حصہ تھا۔ پھر دل کو سونے کے طشت میں رکھ کر زمزم کے پانی سے دھویا پھر اس کو جوڑ کر اپنی جگہ پر رکھ دیا۔ یہ منظر دیکھ کر بچے دوڑے ہوئے حضور کی رضاعی ماں (حلیمہ) کے پاس گئے۔ اور کہا محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) کو قتل کر دیا گیا۔ یہ سن کر سب دوڑ کر حضور کے پاس آئے اور دیکھا تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا رنگ متغیر تھا۔ حضرت انس کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سینہ پر اس سلائی کے نشانات دیکھے تھے۔

---

۳۲۲۔ حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ قَالَ ثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي سُلَيْمَانُ وَهُوَ ابْنُ بِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنِي شَرِيكُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي نَمِرٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يُحَدِّثُنَا عَنْ لَيْلَةِ أُسْرِيَ بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مِنْ مَسْجِدِ الْكَعْبَةِ أَنَّهُ جَاءَهُ ثَلَاثَةُ نَفَرٍ قَبْلَ أَنْ يُوحَى إِلَيْهِ وَهُوَ نَائِمٌ فِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَسَاقَ الْحَدِيثَ بِقِصَّتِهِ نَحْوَ حَدِيثِ ثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ وَقَدَّمَ فِيهِ شَيْئًا وَأَخَّرَ وَزَادَ وَنَقَصَ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ شب معراج کا ذکر کر رہے تھے۔ انھوں نے کہا کہ وحی آنے سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کعبہ میں سو رہے تھے۔ اسی وقت آپ کے پاس تین فرشتے آئے۔ بقیہ حدیث حسب سابق ہے لیکن بعض عبارات میں تقدیم اور تاخیر اور کمی اور زیادتی ہے۔

---

۳۲۳۔ وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى التُّجِيبِيُّ أَخْبَرَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ أَبُو ذَرٍّ يُحَدِّثُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جن دنوں میں مکہ میں تھا میرے مکان کی چھت کھولی گئی جبرئیل علیہ السلام آئے اور انھوں نے میرا سینہ چاک

فُرِجَ سَقْفُ بَيْتِي وَأَنَا بِمَكَّةَ فَنَزَلَ جِبْرِيلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَفَرَجَ صَدْرِي ثُمَّ غَسَلَهُ مِنْ مَاءِ زَمْزَمَ ثُمَّ جَاءَ بِطَسْتٍ مِنْ ذَهَبٍ مُمْتَلِئٍ حِكْمَةً وَإِيمَانًا فَأَفْرَغَهَا فِي صَدْرِي ثُمَّ أَطْبَقَهُ ثُمَّ أَخَذَ بِيَدِي فَعَرَجَ بِي إِلَى السَّمَاءِ فَلَمَّا جِئْنَا السَّمَاءَ الدُّنْيَا قَالَ جِبْرِيلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ لِخَازِنِ السَّمَاءِ الدُّنْيَا افْتَحْ قَالَ مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا جِبْرِيلُ قِيلَ هَلْ مَعَكَ أَحَدٌ قَالَ نَعَمْ مَعِيَ مُحَمَّدٌ قَالَ فَأُرْسِلَ إِلَيْهِ قَالَ نَعَمْ فَافْتَحْ فَفَتَحَ قَالَ فَلَمَّا عَلَوْنَا السَّمَاءَ الدُّنْيَا فَإِذَا رَجُلٌ عَنْ يَمِينِهِ أَسْوِدَةٌ وَعَنْ يَسَارِهِ أَسْوِدَةٌ قَالَ فَإِذَا نَظَرَ قِبَلَ يَمِينِهِ ضَحِكَ وَإِذَا نَظَرَ قِبَلَ شِمَالِهِ بَكَى قَالَ فَقَالَ مَرْحَبًا بِالنَّبِيِّ الصَّالِحِ وَالِابْنِ الصَّالِحِ قَالَ قُلْتُ يَا جِبْرِيلُ مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا آدَمُ وَهَذِهِ الْأَسْوِدَةُ عَنْ يَمِينِهِ وَعَنْ شِمَالِهِ نَسَمُ بَنِيهِ فَأَهْلُ الْيَمِينِ أَهْلُ الْجَنَّةِ وَالْأَسْوِدَةُ الَّتِي عَنْ شِمَالِهِ أَهْلُ النَّارِ فَإِذَا نَظَرَ قِبَلَ يَمِينِهِ ضَحِكَ وَإِذَا نَظَرَ قِبَلَ شِمَالِهِ بَكَى قَالَ ثُمَّ عَرَجَ بِي جِبْرِيلُ حَتَّى أَتَى السَّمَاءَ الثَّانِيَةَ فَقَالَ لِخَازِنِهَا افْتَحْ قَالَ فَقَالَ لَهُ خَازِنُهَا مِثْلَ مَا قَالَ خَازِنُ السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَفَتَحَ قَالَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ فَذَكَرَ أَنَّهُ وَجَدَ فِي السَّمٰوٰتِ آدَمَ وَإِدْرِيسَ وَعِيسٰى وَمُوسٰى وَإِبْرَاهِيمَ عَلَيْهِمُ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَلَمْ يُثْبِتْ كَيْفَ مَنَازِلُهُمْ غَيْرَ أَنَّهُ ذَكَرَ أَنَّهُ قَدْ وَجَدَ آدَمَ فِي السَّمَاءِ الدُّنْيَا وَإِبْرَاهِيمَ فِي السَّمَاءِ السَّادِسَةِ قَالَ فَلَمَّا مَرَّ جِبْرِيلُ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِإِدْرِيسَ

کیا پھر اس کو زمزم کے پانی سے دھویا، پھر ایک سونے کا طشت ایمان اور حکمت سے بھر کر لائے، پھر ایمان اور حکمت کو میرے سینہ میں رکھ کر سینہ جوڑ دیا، پھر میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے آسمانوں کی طرف لے گئے جب ہم پہلے آسمان پر پہنچے تو جبرئیل علیہ السلام نے اس آسمان کے پہرہ دار سے کہا دروازہ کھولو، اس نے پوچھا کون ہے؟ کہا جبرئیل، پوچھا گیا آپ کے ساتھ کوئی ہے؟ کہا ہاں میرے ساتھ محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں، پوچھا کیا ان کو بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں بلایا گیا ہے، پھر اس نے دروازہ کھول دیا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب ہم آسمان دنیا کے اوپر پہنچے تو دیکھا ایک شخص تھا جس کے دائیں بائیں بکثرت مخلوق تھی، وہ دائیں طرف دیکھ کر ہنستے اور بائیں طرف دیکھ کر روتے، انھوں نے مجھے دیکھ کر کہا خوش آمدید اے صالح بیٹے اور صالح نبی! میں نے جبرئیل سے کہا یہ کون ہیں؟ انھوں نے کہا یہ حضرت آدم علیہ السلام ہیں اور ان کے دائیں بائیں جو ہجوم ہے یہ ان کی اولاد ہے، دائیں جانب جنتی ہیں اور بائیں جانب جہنمی ہیں، اسی سبب سے وہ دائیں جانب دیکھ کر ہنستے ہیں اور بائیں جانب دیکھ کر روتے ہیں۔ پھر جبرئیل مجھے لے کر دوسرے آسمان پر پہنچے اور دوسرے آسمان کے پہرہ دار سے کہا دروازہ کھولو اور وہ تمام سوال و جواب ہوئے جو پہلے آسمان کے پہرہ دار سے ہوئے تھے اور اس نے دروازہ کھول دیا۔ حضرت انس بن مالک نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی آسمانوں پر حضرت آدم، حضرت ادریس، حضرت عیسیٰ، حضرت موسیٰ اور ابراہیم علیہم الصلوٰۃ والسلام سے ملاقات ہوئی اور یہ نہیں بتلایا کہ کس آسمان پر کس نبی سے ملاقات ہوئی البتہ یہ بتلایا کہ پہلے آسمان پر حضرت آدم سے اور چھٹے

قَالَ مَرْحَبًا بِالنَّبِيِّ الصَّالِحِ وَالْأَخِ الصَّالِحِ
قَالَ ثُمَّ مَرَّ فَقُلْتُ مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا إِدْرِيسُ
قَالَ ثُمَّ مَرَرْتُ بِمُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ
مَرْحَبًا بِالنَّبِيِّ الصَّالِحِ وَالْأَخِ الصَّالِحِ قَالَ قُلْتُ
مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا مُوسَى قَالَ ثُمَّ مَرَرْتُ
بِعِيسَى فَقَالَ مَرْحَبًا بِالنَّبِيِّ الصَّالِحِ وَالْأَخِ
الصَّالِحِ قُلْتُ مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا عِيسَى بْنُ
مَرْيَمَ قَالَ ثُمَّ مَرَرْتُ بِإِبْرَاهِيمَ فَقَالَ مَرْحَبًا
بِالنَّبِيِّ الصَّالِحِ وَالِابْنِ الصَّالِحِ قَالَ قُلْتُ
مَنْ هَذَا قَالَ هَذَا إِبْرَاهِيمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَالَ ابْنُ
شِهَابٍ وَأَخْبَرَنِي ابْنُ حَزْمٍ أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ
وَأَبَا حَبَّةَ الْأَنْصَارِيَّ كَانَا يَقُولَانِ قَالَ
رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ عُرِجَ
بِي حَتَّى ظَهَرْتُ لِمُسْتَوًى أَسْمَعُ فِيهِ صَرِيفَ
الْأَقْلَامِ قَالَ ابْنُ حَزْمٍ وَأَنَسُ بْنُ مَالِكٍ
قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ
فَفَرَضَ اللَّهُ عَلَى أُمَّتِي خَمْسِينَ صَلَاةً
قَالَ فَرَجَعْتُ بِذَلِكَ حَتَّى أَمُرَّ بِمُوسَى فَقَالَ
مُوسَى مَاذَا فَرَضَ رَبُّكَ عَلَى أُمَّتِكَ قَالَ
قُلْتُ فَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسِينَ صَلَاةً قَالَ لِي
مُوسَى فَرَاجِعْ رَبَّكَ فَإِنَّ أُمَّتَكَ لَا تُطِيقُ
ذَلِكَ قَالَ فَرَاجَعْتُ رَبِّي فَوَضَعَ شَطْرَهَا
قَالَ فَرَجَعْتُ إِلَى مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَأَخْبَرْتُهُ
قَالَ رَاجِعْ رَبَّكَ فَإِنَّ أُمَّتَكَ لَا تُطِيقُ
ذَلِكَ قَالَ فَرَاجَعْتُ رَبِّي فَقَالَ هِيَ خَمْسٌ
وَهِيَ خَمْسُونَ لَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ قَالَ
فَرَجَعْتُ إِلَى مُوسَى فَقَالَ رَاجِعْ رَبَّكَ فَقُلْتُ
قَدِ اسْتَحْيَيْتُ مِنْ رَبِّي قَالَ ثُمَّ انْطَلَقَ بِي
جِبْرِيلُ حَتَّى نَأْتِيَ سِدْرَةَ الْمُنْتَهَى فَغَشِيَهَا

آسمان پر حضرت ابراہیم سے ملاقات ہوئی۔ اور جب حضور
کی حضرت ادریس سے ملاقات ہوئی تو انھوں نے کہا خوش آمدید
ہو صالح نبی اور صالح بھائی کو۔ میں نے کہا یہ کون ہیں تو کہا یہ
ادریس ہیں آپ نے فرمایا پھر میں —— حضرت موسیٰ علیہ السلام
کے پاس سے گذرا، انھوں نے کہا صالح نبی اور صالح بھائی
کو خوش آمدید ہو، آپ نے فرمایا، میں نے کہا یہ کون ہے؟
انھوں نے کہا یہ موسیٰ ہیں۔ پھر حضرت عیسیٰ سے ملاقات ہوئی انھوں
نے کہا خوش آمدید ہو صالح نبی اور صالح بھائی کو، میں نے کہا یہ
کون ہیں؟ کہا یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں، پھر حضرت ابراہیم سے
ملاقات ہوئی، انھوں نے کہا خوش آمدید ہو صالح نبی اور صالح بیٹے
کو، میں نے کہا یہ کون ہیں؟ کہا یہ ابراہیم علیہ السلام ہیں، ایک اور سند
کے ساتھ حضرت ابن عباس اور ابو حبہ انصاری نے بیان کیا کہ رسول
اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے معراج کرائی گئی یہاں تک کہ
میں مقام استواء پر پہنچا، وہاں میں نے قلموں کی آواز سنی اور انس بن مالک
نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے میری
امت پر پچاس نمازیں فرض کیں، میں ان نمازوں کو
لے کر لوٹا تو راستہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام سے
ملاقات ہوئی، انھوں نے پوچھا آپ کے رب نے
آپ کی امت پر کیا فرض کیا ہے؟ میں نے کہا پچاس
نمازیں، موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا واپس جائیے کیوں
کہ آپ کی امت میں ان کی طاقت نہیں ہے۔ میں اپنے
رب کے پاس گیا، اللہ تعالیٰ نے کچھ نمازیں کم کر دیں۔
پھر جب موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اور انھیں
بتلایا تو انھوں نے فرمایا اپنے رب کے پاس واپس
جائیے کیوں کہ آپ کی امت میں ان کی طاقت بھی نہیں
ہے، پھر میں اپنے رب کے پاس گیا اللہ تعالیٰ نے پانچ
نمازیں فرض کر دیں، اور فرمایا اجر پچاس کا ملے گا میرے
قول میں تبدیلی نہیں ہوتی، پھر جب میں حضرت موسیٰ
کے پاس پہنچا تو انھوں نے کہا اپنے رب کے پاس

اَلْوَانٌ لَا اَدْرِيْ مَا هِيَ قَالَ ثُمَّ اُدْخِلْتُ الْجَنَّةَ فَاِذَا فِيْهَا جَنَابِذُ اللُّؤْلُؤِ وَاِذَا تُرَابُهَا الْمِسْكُ۔

٣٢٤- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ عَنْ سَعِيْدٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ لَعَلَّهُ قَالَ عَنْ مَالِكِ بْنِ صَعْصَعَةَ رَجُلٍ مِّنْ قَوْمِهِ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَيْنَا اَنَا عِنْدَ الْبَيْتِ بَيْنَ النَّائِمِ وَالْيَقْظَانِ اِذْ سَمِعْتُ قَائِلًا يَقُوْلُ اَحَدُ الثَّلَاثَةِ بَيْنَ الرَّجُلَيْنِ فَاُتِيْتُ بِطَسْتٍ مِّنْ ذَهَبٍ فِيْهَا مِنْ مَّاءِ زَمْزَمَ فَشُرِحَ صَدْرِيْ اِلٰى كَذَا وَكَذَا قَالَ قَتَادَةُ فَقُلْتُ لِلَّذِيْ مَعِيْ مَا يَعْنِيْ قَالَ اِلٰى اَسْفَلِ بَطْنِهِ فَاسْتُخْرِجَ قَلْبِيْ فَغُسِلَ بِمَاءِ زَمْزَمَ ثُمَّ اُعِيْدَ مَكَانَهُ ثُمَّ حُشِيَ اِيْمَانًا وَّحِكْمَةً ثُمَّ اُتِيْتُ بِدَابَّةٍ اَبْيَضَ يُقَالُ لَهُ الْبُرَاقُ فَوْقَ الْحِمَارِ وَدُوْنَ الْبَغْلِ يَقَعُ خَطْوُهُ عِنْدَ اَقْصٰى طَرْفِهِ فَحُمِلْتُ عَلَيْهِ ثُمَّ انْطَلَقْنَا حَتّٰى اَتَيْنَا السَّمَاءَ الدُّنْيَا فَاسْتَفْتَحَ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقِيْلَ مَنْ هٰذَا قَالَ جِبْرِيْلُ قِيْلَ وَمَنْ مَّعَكَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قِيْلَ وَقَدْ بُعِثَ اِلَيْهِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَفُتِحَ لَنَا وَقَالَ مَرْحَبًا وَلَنِعْمَ الْمَجِيْءُ جَاءَ قَالَ فَاَتَيْنَا عَلٰى اٰدَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِقِصَّتِهٖ وَذَكَرَ اَنَّهُ لَقِيَ فِي السَّمَاءِ

جاتے تھے، میں نے کہا اب مجھے اپنے رب سے حیا آتی ہے پھر جبرائیل مجھے سدرۃ المنتہیٰ پر لے گئے جس پر ایسے ایسے عجیب وغریب رنگ چھائے ہوئے تھے جن کو میں قیاس سے نہیں بتا سکتا پھر مجھے جنت میں لے جایا گیا جہاں موتیوں کے گنبد تھے اور جس کی مٹی مشک تھی۔

حضرت مالک بن صعصعہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں خانہ کعبہ میں نیند اور بیداری کی حالت میں تھا اتنے میں میں نے سنا ایک شخص نے کہا یہ دو آدمیوں کے درمیان تیسرا شخص ہے پھر وہ مجھے لے گئے، اس کے بعد میرے پاس ایک سونے کا طشت لایا گیا جس میں زمزم کا پانی تھا۔ میرا سینہ یہاں سے یہاں تک سینہ چیرا گیا (انھوں نے بتایا کہ پیٹ کے نیچے تک سینہ چیرا گیا) پھر میرا دل نکال کر اس کو زمزم کے پانی سے دھوکر واپس اسی جگہ رکھ دیا گیا پھر اس کو ایمان اور حکمت سے بھر دیا گیا میرے پاس ——— گدھے سے اونچا اور خچر سے چھوٹا سفید رنگ کا ایک جانور لایا گیا جس کا نام براق تھا جو انتہائے نظر پر قدم رکھتا تھا۔ مجھے اس پر سوار کرایا گیا، پھر ہم نے چلنا شروع کیا یہاں تک کہ ہم پہلے آسمان پر پہنچے، جبرائیل علیہ السلام نے دروازہ کھلوایا، پوچھا گیا کون ہے؟ کہا جبرائیل، پوچھا گیا تمہارے ساتھ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وسلم، پوچھا گیا انھیں بلایا گیا ہے؟ کہا ہاں، حضور نے فرمایا پھر ہمارے لیے دروازہ کھول دیا گیا اور کہا گیا کہ خوش آمدید ہو بہترین آنے والے کو، حضور نے فرمایا پھر ہماری حضرت آدم سے ملاقات ہوئی، اس کے بعد حدیث سابق کی طرح بیان ہے، اور یہ بھی بتایا کہ دوسرے آسمان میں

الثَّانِيَةِ عِيسَى وَيَحْيَى عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَفِي الثَّالِثَةِ يُوسُفَ وَفِي الرَّابِعَةِ إِدْرِيسَ وَفِي الْخَامِسَةِ هَارُونَ قَالَ ثُمَّ انْطَلَقْنَا حَتَّى انْتَهَيْنَا إِلَى السَّمَاءِ السَّادِسَةِ فَأَتَيْتُ عَلَى مُوسَى فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَقَالَ مَرْحَبًا بِالْأَخِ الصَّالِحِ فَلَمَّا جَاوَزْتُهُ بَكَى فَنُودِيَ مَا يُبْكِيكَ قَالَ يَا رَبِّ هَذَا غُلَامٌ بَعَثْتَهُ بَعْدِي يَدْخُلُ مِنْ أُمَّتِهِ الْجَنَّةَ أَكْثَرُ مِمَّا يَدْخُلُ مِنْ أُمَّتِي قَالَ ثُمَّ انْطَلَقْنَا حَتَّى انْتَهَيْنَا إِلَى السَّمَاءِ السَّابِعَةِ فَأَتَيْتُ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَقَالَ فِي الْحَدِيثِ وَحَدَّثَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ رَأَى أَرْبَعَةَ أَنْهَارٍ يَخْرُجُ مِنْ أَصْلِهَا نَهْرَانِ ظَاهِرَانِ وَنَهْرَانِ بَاطِنَانِ فَقُلْتُ يَا جِبْرِيلُ مَا هَذِهِ الْأَنْهَارُ قَالَ أَمَّا النَّهْرَانِ الْبَاطِنَانِ فَنَهْرَانِ فِي الْجَنَّةِ وَأَمَّا الظَّاهِرَانِ فَالنِّيلُ وَالْفُرَاتُ ثُمَّ رُفِعَ لِي الْبَيْتُ الْمَعْمُورُ فَقُلْتُ يَا جِبْرِيلُ مَا هَذَا قَالَ هَذَا الْبَيْتُ الْمَعْمُورُ يَدْخُلُهُ كُلَّ يَوْمٍ سَبْعُونَ أَلْفَ مَلَكٍ إِذَا خَرَجُوا مِنْهُ لَمْ يَعُودُوا فِيهِ آخِرَ مَا عَلَيْهِمْ ثُمَّ أُتِيتُ بِإِنَاءَيْنِ أَحَدُهُمَا خَمْرٌ وَالْآخَرُ لَبَنٌ فَعُرِضَا عَلَيَّ فَاخْتَرْتُ اللَّبَنَ فَقِيلَ لِي أَصَبْتَ أَصَابَ اللَّهُ بِكَ أُمَّتُكَ عَلَى الْفِطْرَةِ ثُمَّ فُرِضَتْ عَلَيَّ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسُونَ صَلَاةً ثُمَّ ذَكَرَ قِصَّتَهَا إِلَى آخِرِ الْحَدِيثِ.

حضرت عیسیٰ اور حضرت یحییٰ علیہما السلام سے ملاقات ہوئی۔ اور تیسرے میں حضرت یوسف سے، چوتھے میں حضرت ادریس سے اور پانچویں میں حضرت ہارون سے اس کے بعد ہم آگے پہنچے اور چھٹے آسمان پر گئے، اور میری حضرت موسیٰ سے ملاقات ہوئی، میں نے ان کو سلام کیا انھوں نے کہا خوش آمدید ہو صالح نبی اور صالح بھائی کو جب میں آگے بڑھا تو وہ رونے لگے، آواز آئی تم کیوں روتے ہو؟ انھوں نے کہا اے میرے رب اس نوجوان کو تو نے میرے بعد مبعوث کیا، اور میری امت کی بہ نسبت اس کی امت کے زیادہ افراد جنت میں جائیں گے، حضور نے فرمایا ہم پھر آگے بڑھے حتیٰ کہ ساتویں آسمان پر پہنچے اور حضرت ابراہیم سے ملاقات ہوئی۔ اور حدیث میں یہ بھی مذکور ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بتلایا کہ آپ نے چار نہریں دیکھیں جن کی اصل سے چار نہریں نکلتی ہیں۔ دو ظاہری اور دو باطنی۔ باطنی نہریں تو جنت میں ہیں اور ظاہری نیل اور فرات ہیں، پھر میرے لیے بیت المعمور کو بلند کیا گیا۔ میں نے جبرائیل سے کہا یہ کیا ہے تو انھوں نے کہا یہ بیت المعمور ہے، اس میں ہر روز ستر ہزار فرشتے داخل ہوتے ہیں، اس سے نکلنے کے بعد وہ اس میں کبھی دوبارہ داخل نہیں ہوتے، پھر میرے پاس دو برتن لائے گئے۔ ایک میں شراب تھی اور دوسرے میں دودھ تھا۔ میں نے دودھ کو پسند کر لیا۔ پھر مجھ سے کہا گیا کہ تم نے فطرت کو پا لیا اور اللہ تعالےٰ نے تمہارے سبب تمہاری امت کو فطرت عطا کی پھر مجھ پر ہر دن میں پچاس نمازیں فرض کی گئیں۔ اس کے بعد پورا واقعہ بیان کیا۔

۳۲۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ قَتَادَةَ قَالَ نَا أَنَسُ بْنُ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے حضرت مالک بن صعصعہ کی روایت ذکر کی کہ میرے پاس سونے

مَالِكٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ صَعْصَعَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ وَزَادَ فِيهِ فَأُتِيتُ بِطَسْتٍ مِنْ ذَهَبٍ مُمْتَلِئٍ حِكْمَةً وَإِيمَانًا فَشُقَّ مِنَ النَّحْرِ إِلَى مَرَاقِّ الْبَطْنِ فَغُسِلَ بِمَاءِ زَمْزَمَ ثُمَّ مُلِئَ حِكْمَةً وَإِيمَانًا.

کا ایک طشت لایا گیا جو ایمان اور حکمت سے بھرا ہوا تھا پھر سینہ کو پیٹ کے نیچے تک چیرا گیا پھر اس کو زمزم کے پانی سے دھویا گیا اور پھر اس کو ایمان اور حکمت سے بھر دیا۔

٣٢٦ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا الْعَالِيَةِ يَقُولُ حَدَّثَنِي ابْنُ عَمِّ نَبِيِّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَعْنِي ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ ذَكَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ حِينَ أُسْرِيَ بِهِ فَقَالَ مُوسٰى آدَمُ طُوَالٌ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوءَةَ وَقَالَ عِيسٰى جَعْدٌ مَرْبُوعٌ وَذَكَرَ مَالِكًا خَازِنَ جَهَنَّمَ وَذَكَرَ الدَّجَّالَ.

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے معراج کا ذکر فرمایا اور بتلایا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قبیلہ شنوءہ کے لوگوں کی طرح لمبا قد تھا اور گندم گوں تھے۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا متوسط قد تھا اور جسم گٹھا ہوا تھا اور آپ نے جہنم کے خازن اور دجال کا ذکر بھی فرمایا۔

٣٢٧ - وَحَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ أَنَا يُونُسُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ ثَنَا شَيْبَانُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عَمِّ نَبِيِّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ابْنُ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَرَرْتُ لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي عَلٰى مُوسَى بْنِ عِمْرَانَ رَجُلٌ آدَمُ طُوَالٌ جَعْدٌ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوءَةَ وَرَأَيْتُ عِيسَى بْنَ مَرْيَمَ مَرْبُوعَ الْخَلْقِ إِلَى الْحُمْرَةِ وَالْبَيَاضِ سَبِطَ الرَّأْسِ وَأُرِيَ مَالِكًا خَازِنَ النَّارِ وَالدَّجَّالَ فِي آيَاتٍ أَرَاهُنَّ اللّٰهُ إِيَّاهُ فَلَا تَكُنْ فِي مِرْيَةٍ مِنْ لِقَائِهِ قَالَ كَانَ قَتَادَةُ يُفَسِّرُهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَدْ لَقِيَ مُوسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ.

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں شب معراج حضرت موسیٰ بن عمران کے پاس سے گذرا۔ ان کا قبیلہ شنوءہ کے لوگوں کی طرح لمبا قد تھا، گندم گوں رنگ گھنگریالے بال تھے، اور میں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھا ان کا قد متوسط رنگ سرخ مائل بہ سفیدی اور بال سیدھے تھے اور آپ کو بعض نشانیاں دکھائی گئیں۔ ان میں جہنم کا داروغہ مالک اور دجال تھا پس تم اس سے ملاقات میں شک نہ کرنا۔

٣٢٨ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ وَسُرَيْجُ بْنُ يُونُسَ قَالَا ثَنَا هُشَيْمٌ قَالَ نَا دَاوُدُ بْنُ أَبِي هِنْدٍ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا وادی ازرق سے گذر ہوا، آپ نے فرمایا یہ کون سی

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِوَادِي الْاَزْرَقِ فَقَالَ اَيُّ وَادٍ هٰذَا فَقَالُوْا هٰذَا وَادِي الْاَزْرَقِ قَالَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ هَابِطًا مِّنَ الثَّنِيَّةِ وَلَهٗ جُؤَارٌ اِلَى اللّٰهِ بِالتَّلْبِيَةِ ثُمَّ اَتٰى عَلٰى ثَنِيَّةِ هَرْشٰى فَقَالَ اَيُّ ثَنِيَّةٍ هٰذِهٖ قَالُوْا ثَنِيَّةُ هَرْشٰى قَالَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى يُوْنُسَ بْنِ مَتّٰى عَلٰى نَاقَةٍ حَمْرَآءَ جَعْدَةٍ عَلَيْهِ جُبَّةٌ مِّنْ صُوْفٍ خِطَامُ نَاقَتِهٖ خُلْبَةٌ وَهُوَ يُلَبِّيْ قَالَ ابْنُ حَنْبَلٍ فِيْ حَدِيْثِهٖ قَالَ هُشَيْمٌ يَعْنِيْ لِيْفًا۔

وادی ہے؟ لوگوں نے کہا یہ وادی ازرق ہے۔ آپ نے فرمایا گویا کہ میں حضرت موسیٰ کو بلندی سے اترتے ہوئے دیکھ رہا ہوں اور وہ بلند آواز سے اللھم لبیک کہہ رہے ہیں، پھر آپ ہرشٰی کی وادی پر آئے۔ آپ نے پوچھا یہ کون سی وادی ہے؟ لوگوں نے کہا یہ ہرشٰی کی وادی ہے۔ آپ نے فرمایا گویا کہ میں یونس بن متی علیہ السلام کو دیکھ رہا ہوں کہ وہ ایک طاقتور سرخ اونٹنی پر سوار ہیں جس کی نکیل کھجور کی چھال کی ہے انھوں نے ایک اونی جبہ پہنا ہوا ہے اور وہ اللھم لبیک کہہ رہے ہیں۔

۳۲۹- وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ عَنْ دَاوٗدَ عَنْ اَبِي الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سِرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بَيْنَ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ فَمَرَرْنَا بِوَادٍ فَقَالَ اَيُّ وَادٍ هٰذَا فَقَالُوْا وَادِي الْاَزْرَقِ قَالَ فَقَالَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَذَكَرَ مِنْ لَوْنِهٖ وَشَعْرِهٖ شَيْئًا لَمْ يَحْفَظْهُ دَاوٗدُ وَاضِعًا اِصْبَعَيْهِ فِيْ اُذُنَيْهِ لَهٗ جُؤَارٌ اِلَى اللّٰهِ بِالتَّلْبِيَةِ مَارًّا بِهٰذَا الْوَادِيْ قَالَ ثُمَّ سِرْنَا حَتّٰى اَتَيْنَا عَلٰى ثَنِيَّةٍ فَقَالَ اَيُّ ثَنِيَّةٍ هٰذِهٖ قَالُوْا هَرْشٰى اَوْ لِفْتٌ فَقَالَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلٰى يُوْنُسَ عَلَيْهِ السَّلَامُ عَلٰى نَاقَةٍ حَمْرَآءَ عَلَيْهِ جُبَّةُ صُوْفٍ خِطَامُ نَاقَتِهٖ لِيْفٌ خُلْبَةٌ مَارًّا بِهٰذَا الْوَادِيْ مُلَبِّيًا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ اور مدینہ کے درمیان کی ایک وادی کے پاس سے گذرے آپ نے پوچھا یہ کون سی وادی ہے۔ صحابہ نے کہا وادی ازرق ہے، آپ نے فرمایا گویا کہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دیکھ رہا ہوں، پھر آپ نے ان کا رنگ اور بالوں کی کیفیت بیان کی جو راوی کو یاد نہیں رہی اور فرمایا حضرت موسیٰ نے اپنی انگلیاں کانوں میں دی ہوئی ہیں اور وہ اللھم لبیک کی صدائیں لگاتے ہوئے اس وادی سے گذر رہے ہیں۔ حضرت ابن عباس نے فرمایا ہم نے پھر چلنا شروع کیا یہاں تک کہ ہم ایک اور وادی میں پہنچے آپ نے فرمایا یہ کون سی وادی ہے صحابہ نے کہا ہرشٰی یا لفت ہے آپ نے فرمایا گویا کہ میں یونس بن متی علیہ السلام کو دیکھ رہا ہوں جو سرخ اونٹنی پر سوار ہیں جس کی نکیل کھجور کی چھال کی ہے انھوں نے ایک اونی جبہ پہنا ہوا ہے اور وہ اللھم لبیک کہتے ہوئے اس وادی سے گذر رہے ہیں۔

۳۳۰- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ كُنَّا عِنْدَ ابْنِ عَبَّاسٍ فَذَكَرُوا الدَّ... فَقَالَ اِنَّهٗ مَكْتُوْبٌ

مجاہد سے روایت ہے ہم حضرت ابن عباس کے پاس بیٹھے ہوئے تھے تو دجال کا ذکر چھڑ گیا، مجاہد نے کہا اس کی آنکھوں کے درمیان کافر لکھا ہوگا، حضرت ابن عباس نے فرمایا میں نے یہ حدیث نہیں سنی،

بَيْنَ عَيْنَيْهِ كَافِرٌ قَالَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ لَمْ أَسْمَعْهُ قَالَ ذَاكَ وَلَكِنَّهُ قَالَ أَمَّا إِبْرَاهِيمُ فَانْظُرُوا إِلَى صَاحِبِكُمْ وَأَمَّا مُوسَى فَرَجُلٌ آدَمُ جَعْدٌ عَلَى جَمَلٍ أَحْمَرَ مَخْطُومٍ بِخُلْبَةٍ كَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَيْهِ إِذَا انْحَدَرَ فِي الْوَادِي يُلَبِّي۔

انھوں نے کہا اسی طرح ہے لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام تمہارے پیغمبر سے مشابہ ہیں اور گویا کہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دیکھ رہا ہوں ان کا گندمی رنگ ہے گھنگریالے بال ہیں، وہ سرخ اونٹ پر سوار ہیں جس کی نکیل کھجور کی چھال کی ہے جب وہ وادی میں اترتے ہیں تو اللھم لبیک کہتے ہیں۔

---

٣٣١- حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ نَا لَيْثٌ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ أَخْبَرَنَا اللَّيْثُ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ عُرِضَ عَلَيَّ الْأَنْبِيَاءُ فَإِذَا مُوسَى ضَرْبٌ مِنَ الرِّجَالِ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوءَةَ وَرَأَيْتُ عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا عُرْوَةُ بْنُ مَسْعُودٍ وَرَأَيْتُ إِبْرَاهِيمَ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا صَاحِبُكُمْ يَعْنِي نَفْسَهُ وَرَأَيْتُ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا دِحْيَةُ وَفِي رِوَايَةِ ابْنِ رُمْحٍ دِحْيَةُ بْنُ خَلِيفَةَ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ پر انبیاء پیش کیے گئے ہیں نے موسیٰ علیہ السلام کو دیکھا وہ قبیلہ شنوءہ کے لوگوں کی طرح تھے اور میں نے حضرت عیسیٰ کو دیکھا جن سے عروہ بن مسعود بہت زیادہ مشابہ ہیں اور میں نے حضرت ابراہیم کو دیکھا ان سے تمہارے پیغمبر بہت مشابہ ہیں اور میں نے جبرائیل علیہ السلام کو دیکھا ان سے دحیہ کلبی بہت مشابہ ہیں اور ایک روایت میں دحیہ بن خلیفہ ہے۔

---

٣٣٢- وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ وَتَقَارَبَا فِي اللَّفْظِ قَالَ ابْنُ رَافِعٍ نَا وَقَالَ عَبْدٌ أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ أَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حِينَ أُسْرِيَ بِي لَقِيتُ مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَنَعَتَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا رَجُلٌ حَسِبْتُهُ قَالَ مُضْطَرِبٌ رَجِلُ الرَّأْسِ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوءَةَ قَالَ وَلَقِيتُ عِيسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَنَعَتَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَإِذَا رَبْعَةٌ أَحْمَرُ كَأَنَّمَا خَرَجَ مِنْ دِيمَاسٍ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شب معراج میری حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی، حضور نے فرمایا کہ وہ قبیلہ شنوءہ کے لوگوں کی طرح تھے۔ دبلا پتلا جسم اور بالوں میں کنگھی کی ہوئی تھی اور فرمایا میری عیسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی، ان کا متوسط قد اور سرخ رنگ تھا اور ایسے تر و تازہ تھے گویا ابھی ابھی حمام سے نکلے ہوں اور میں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو دیکھا اور میں ان کی اولاد میں سب سے زیادہ ان سے مشابہ ہوں، پھر میرے پاس دو پیالے لائے گئے ایک میں دودھ اور دوسرے میں شراب

يَعْنِي الْحَمَّامَ قَالَ وَرَأَيْتُ إِبْرَاهِيمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَأَنَا أَشْبَهُ وَلَدِهِ بِهِ قَالَ فَأُتِيتُ بِإِنَاءَيْنِ فِي أَحَدِهِمَا لَبَنٌ وَفِي الْآخَرِ خَمْرٌ فَقِيلَ لِي خُذْ أَيَّهُمَا شِئْتَ فَأَخَذْتُ اللَّبَنَ فَشَرِبْتُهُ فَقَالَ هُدِيتَ الْفِطْرَةَ أَوْ أَصَبْتَ الْفِطْرَةَ أَمَا إِنَّكَ لَوْ أَخَذْتَ الْخَمْرَ غَوَتْ أُمَّتُكَ۔

۳۳۳۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَرَانِي لَيْلَةً عِنْدَ الْكَعْبَةِ فَرَأَيْتُ رَجُلًا آدَمَ كَأَحْسَنِ مَا أَنْتَ رَاءٍ مِنْ أُدْمِ الرِّجَالِ لَهُ لِمَّةٌ كَأَحْسَنِ مَا أَنْتَ رَاءٍ مِنَ اللِّمَمِ قَدْ رَجَّلَهَا فَهِيَ تَقْطُرُ مَاءً مُتَّكِئًا عَلَى رَجُلَيْنِ أَوْ عَلَى عَوَاتِقِ رَجُلَيْنِ يَطُوفُ بِالْبَيْتِ فَسَأَلْتُ مَنْ هَذَا فَقِيلَ هَذَا الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ثُمَّ إِذَا أَنَا بِرَجُلٍ جَعْدٍ قَطَطٍ أَعْوَرِ الْعَيْنِ الْيُمْنَى كَأَنَّهَا عِنَبَةٌ طَافِيَةٌ فَسَأَلْتُ مَنْ هَذَا فَقِيلَ هَذَا الْمَسِيحُ الدَّجَّالُ۔

۳۳۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحٰقَ الْمُسَيَّبِيُّ ثَنَا أَنَسٌ يَعْنِي ابْنَ عِيَاضٍ عَنْ مُوسَى وَهُوَ ابْنُ عُقْبَةَ عَنْ نَافِعٍ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ ذَكَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا بَيْنَ ظَهْرَانَيِ النَّاسِ الْمَسِيحَ الدَّجَّالَ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى لَيْسَ بِأَعْوَرَ أَلَا إِنَّ الْمَسِيحَ الدَّجَّالَ أَعْوَرُ عَيْنِ الْيُمْنَى كَأَنَّ عَيْنَهُ عِنَبَةٌ طَافِيَةٌ قَالَ وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَرَانِي اللَّيْلَةَ فِي الْمَنَامِ عِنْدَ الْكَعْبَةِ فَإِذَا رَجُلٌ آدَمُ كَأَحْسَنِ مَا تَرَى مِنْ أُدْمِ الرِّجَالِ تَضْرِبُ لِمَّتُهُ بَيْنَ مَنْكِبَيْهِ رَجِلُ الشَّعْرِ يَقْطُرُ رَأْسُهُ

تھی، مجھ سے کہا گیا ان میں سے جو چاہے لے لو، میں نے دودھ لے کر پی لیا، فرشتہ نے مجھ سے کہا آپ نے فطرت کو پا لیا، اگر آپ شراب لے لیتے تو آپ کی امت گمراہ ہو جاتی۔

---

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایک رات خواب میں میں نے اپنے آپ کو کعبہ کے پاس دیکھا، مجھے گندمی رنگ کا ایک انتہائی حسین شخص نظر آیا جس کے بہت خوبصورت بال تھے جن میں کنگھی کی ہوئی تھی اور وہ کانوں کی لو تک آتے تھے، ان بالوں سے پانی ٹپک رہا تھا اور وہ شخص دو آدمیوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے طواف کر رہا تھا میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ کہا گیا کہ یہ مسیح ابن مریم ہیں، پھر میں نے ایک شخص کو دیکھا جس کے سخت گھنگریالے بال تھے اور دائیں آنکھ کانی اور انگور کی طرح ابھری ہوئی تھی۔ میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ کہا گیا مسیح دجال ہے۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کے سامنے دجال کا تذکرہ کیا اور فرمایا اللہ تعالیٰ کانا نہیں ہے اور یاد رکھنا کہ مسیح دجال کی دائیں آنکھ کانی اور ابھری ہوئی ہوگی، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک رات خواب میں میں نے اپنے آپ کو کعبہ کے پاس دیکھا۔ مجھے گندمی رنگ کے ایک انتہائی حسین شخص نظر آئے جنھوں نے بالوں میں کنگھی کی ہوئی تھی اور ان کے بال کندھوں سے نیچے لٹکے ہوئے تھے، اور ان سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے اور وہ دو آدمیوں کے کندھوں پہ ہاتھ رکھے ہوئے

مَاءً وَاضِعًا يَدَيْهِ عَلَى مَنْكِبَيْ رَجُلَيْنِ وَهُوَ بَيْنَهُمَا يَطُوفُ بِالْبَيْتِ فَقُلْتُ مَنْ هَذَا قَالُوا الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ وَرَأَيْتُ وَرَاءَهُ رَجُلًا جَعْدًا قَطَطًا أَعْوَرَ عَيْنِ الْيُمْنَى كَأَشْبَهِ مَنْ رَأَيْتُ مِنَ النَّاسِ بِابْنِ قَطَنٍ وَاضِعًا يَدَيْهِ عَلَى مَنْكِبَيْ رَجُلَيْنِ يَطُوفُ بِالْبَيْتِ فَقُلْتُ مَنْ هَذَا قَالُوا هَذَا الْمَسِيحُ الدَّجَّالُ.

بیت اللہ کا طواف کر رہے تھے، میں نے کہا یہ کون ہیں؟ کہا مسیح ابن مریم ہیں، اور میں نے ان کے پیچھے ایک شخص دیکھا جس کے سخت گھنگریالے بال تھے، اس کی دائیں آنکھ کانی تھی وہ ابن قطن سے بہت مشابہ تھا وہ بھی دو آدمیوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے بیت اللہ کا طواف کر رہا تھا، میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ کہا گیا یہ مسیح دجال ہے۔

۳۳۵۔ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا حَنْظَلَةُ عَنْ سَالِمٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رَأَيْتُ عِنْدَ الْكَعْبَةِ رَجُلًا آدَمَ سَبِطَ الرَّأْسِ وَاضِعًا يَدَيْهِ عَلَى رَجُلَيْنِ يَسْكُبُ رَأْسُهُ أَوْ يَقْطُرُ رَأْسُهُ فَسَأَلْتُ مَنْ هَذَا فَقَالُوا عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ أَوِ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَا يَدْرِي أَيَّ ذَلِكَ قَالَ قَالَ وَرَأَيْتُ وَرَاءَهُ رَجُلًا أَحْمَرَ جَعْدَ الرَّأْسِ أَعْوَرَ الْعَيْنِ الْيُمْنَى أَشْبَهُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ ابْنُ قَطَنٍ فَسَأَلْتُ مَنْ هَذَا فَقَالُوا الْمَسِيحُ الدَّجَّالُ.

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں نے کعبہ کے پاس گندمی رنگ کا ایک شخص دیکھا جس کے بال سیدھے تھے اور ان سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے، اس نے دو آدمیوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے تھے، میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے کہا یہ عیسیٰ ابن مریم یا مسیح ابن مریم علیہ السلام ہیں (راوی کو یاد نہیں آپ نے کون سا لفظ کہا تھا) پھر میں نے ان کے بعد سرخ رنگ کا ایک ایسا شخص تھا جس کے سخت گھنگریالے بال تھے اس کی دائیں آنکھ کانی تھی اور وہ ابن قطن سے بہت مشابہ تھا۔ میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے کہا یہ مسیح دجال ہے۔

۳۳۶۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا لَيْثٌ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمَّا كَذَّبَتْنِي قُرَيْشٌ قُمْتُ فِي الْحِجْرِ فَجَلَّى اللَّهُ لِي بَيْتَ الْمَقْدِسِ فَطَفِقْتُ أُخْبِرُهُمْ عَنْ آيَاتِهِ وَأَنَا أَنْظُرُ إِلَيْهِ.

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب قریش نے (میرے دعوی معراج کو) جھٹلایا اس وقت میں حطیم کعبہ میں کھڑا ہوا تھا، اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس مجھ پر منکشف کر دیا اور میں اسے دیکھ دیکھ کر کفار کو اس کی نشانیاں بتلا رہا تھا۔

۳۳۷۔ حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ بْنُ يَزِيدَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ عَنْ أَبِيهِ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے خواب میں دیکھا کہ میں کعبہ کا طواف کر رہا ہوں،

قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول بينما انا نائم رايتني اطوف بالكعبة فاذا رجل آدم سبط الشعر بين رجلين ينطف راسه ماء او يهراق راسه ماء قلت من هذا قالوا هذا ابن مريم ثم ذهبت التفت فاذا رجل احمر جسيم جعد الراس اعور العين كان عينه عنبة طافية قلت من هذا قالوا الدجال اقرب الناس به شبها ابن قطن۔

اور میں نے گندمی رنگ کے ایک شخص کو دیکھا جس کے بال سیدھے تھے اور ان سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے، اس نے دو آدمیوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے تھے۔ میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ کہا یہ ابن مریم ہیں۔ پھر میں نے سرخ رنگ کے ایک شخص کو دیکھا جس کا گٹھا ہوا جسم تھا۔ بال سخت گھنگریالے تھے اس کی آنکھ کانی اور انگور کی طرح ابھری ہوئی تھی، میں نے پوچھا یہ کون ہے کہا یہ دجال ہے وہ ابن قطن سے بہت مشابہ ہے۔

۳۳۸۔ وحدثني زهير بن حرب نا حجين بن المثنى نا عبد العزيز وهو ابن ابي سلمة عن عبد الله بن الفضل عن ابي سلمة بن عبد الرحمن عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لقد رايتني في الحجر وقريش تسالني عن مسراي فسالتني عن اشياء من بيت المقدس لم اثبتها فكربت كربة ما كربت مثله قط قال فرفعه الله لي انظر اليه ما يسالوني عن شيء الا انباتهم به وقد رايتني في جماعة من الانبياء فاذا موسى عليه السلام قائم يصلي فاذا رجل ضرب جعد كانه من رجال شنوءة واذا عيسى بن مريم عليه السلام قائم يصلي اقرب الناس به شبها عروة بن مسعود الثقفي واذا ابراهيم عليه السلام قائم يصلي اشبه الناس به صاحبكم يعني نفسه فحانت الصلوة فاممتهم فلما فرغت من

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں حطیم کعبہ میں کھڑا تھا اور قریش مجھ سے واقعہ معراج کے بارے میں سوالات کر رہے تھے، انھوں نے مجھ سے بیت المقدس کی کچھ نشانیاں پوچھیں جن کو میں نے محفوظ نہیں رکھا تھا جس کی وجہ سے میں اتنا پریشان ہوا کہ اس سے پہلے اتنا کبھی پریشان نہیں ہوا تھا، تب اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس کو اٹھا کر میرے سامنے رکھ دیا۔ وہ مجھ سے بیت المقدس کی نشانیاں پوچھتے رہے اور میں دیکھ دیکھ کر بیان کرتا رہا اور میں نے اپنے آپ کو گروہ انبیاء میں پایا۔ میں نے دیکھا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور وہ قبیلہ شنوءہ کے لوگوں کی طرح گھنگریالے بالوں والے تھے اور پھر عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور عروہ بن مسعود ثقفی ان سے بہت مشابہ ہیں، اور پھر ابراہیم علیہ السلام کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور تمہارے پیغمبر ان کے ساتھ سب سے زیادہ مشابہ ہیں، پھر نماز کا وقت آیا،

الصَّلٰوةِ قَالَ لِي قَائِلٌ يَا مُحَمَّدُ هٰذَا مَالِكٌ صَاحِبُ النَّارِ فَسَلِّمْ عَلَيْهِ فَالْتَفَتُّ إِلَيْهِ فَبَدَأَنِي بِالسَّلَامِ۔

اور میں ان سب کا امام ہوا جب میں نماز سے فارغ ہوا تو مجھے ایک کہنے والے نے کہا یہ مالک ہیں جو جہنم کے داروغہ ہیں انھیں سلام کیجئے، میں ان کی طرف متوجہ ہوا تو انھوں نے پہلے مجھے سلام کیا۔

۳۳۹۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ نَا أَبُو أُسَامَةَ نَا مَالِكُ بْنُ مِغْوَلٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِيعًا عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ وَأَلْفَاظُهُمْ مُتَقَارِبَةٌ قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ نَا أَبِي نَا مَالِكُ ابْنُ مِغْوَلٍ عَنِ الزُّبَيْرِ بْنِ عَدِيٍّ عَنْ طَلْحَةَ ——— عَنْ مُرَّةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ لَمَّا أُسْرِيَ بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ انْتُهِيَ بِهِ إِلَى سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى وَهِيَ فِي السَّمَاءِ السَّادِسَةِ إِلَيْهَا يَنْتَهِي مَا يُعْرَجُ بِهِ مِنَ الْأَرْضِ فَيُقْبَضُ مِنْهَا وَإِلَيْهَا يَنْتَهِي مَا يُهْبَطُ بِهِ مِنْ فَوْقِهَا فَيُقْبَضُ مِنْهَا قَالَ إِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى قَالَ فَرَاشٌ مِنْ ذَهَبٍ قَالَ فَأُعْطِيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ثَلَاثًا أُعْطِيَ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ وَأُعْطِيَ خَوَاتِيمَ سُورَةِ الْبَقَرَةِ وَغُفِرَ لِمَنْ لَمْ يُشْرِكْ بِاللّٰهِ مِنْ أُمَّتِهِ شَيْئًا الْمُقْحِمَاتُ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو معراج کرائی گئی تو آپ کو سدرۃ المنتہٰی پر لے جایا گیا اور سدرہ چھٹے آسمان پر ہے زمین سے اوپر جانے والی چیزیں سدرہ پر جاکر رک جاتی ہیں، پھر انھیں وصول کیا جاتا ہے اور اوپر سے نیچے آنے والی چیزیں اس جگہ آکر رک جاتی ہیں، پھر انھیں وصول کیا جاتا ہے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا سدرہ کو ڈھانپ لیا جس چیز نے بھی ڈھانپ لیا یعنی سونے کے پروانوں نے، حضرت عبداللہ نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو تین چیزیں دی گئیں، پانچ نمازیں، سورۃ بقرہ کا آخری حصہ اور شرک کے سوا آپ کی امت کے لیے تمام گناہوں کی معافی۔

---

**معراج کا لغوی معنی**

علامہ زبیدی لکھتے ہیں:

معراج اور معرج کا معنی ہے سیڑھی، یا سیڑھی کے ڈنڈے کی اس مشابہ چیز کو معراج کہتے ہیں جس کو پکڑ کر روحیں چڑھتی ہیں اور معرج اس راستہ کو کہتے ہیں جس پر فرشتے چڑھتے ہیں، اس کی جمع معارج ہے۔ [1]

**معراج کا اصطلاحی معنی**

علامہ تفتازانی لکھتے ہیں:

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا بیداری میں اپنے جسم کے ساتھ آسمانوں تک جانا پھر اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے جہاں تک چاہا آپ کا جانا معراج ہے اور یہ حق اور احادیث مشہورہ سے ثابت ہے حتیٰ کہ اس کا منکر مبتدع ہے، یہ کہہ کر معراج کا انکار کرنا کہ آسمانوں میں تشگاف نہیں ہو سکتا

---

[1] سید محمد مرتضیٰ حسینی زبیدی متوفی ۱۲۰۵ھ، تاج العروس ج ۲ ص ۷۲، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر، ۱۳۰۶ھ

قدیم فلاسفہ کے اصول پر مبنی ہے، ہم یہ کہتے ہیں کہ تمام اجسام کی حقیقت واحد ہے اور جب ایک جسم میں شگاف ہو سکتا ہے تو تمام اجسام میں شگاف ہو سکتا ہے، اور اللہ تعالیٰ تمام ممکنات پر قادر ہے۔

معراج کی تعریف میں بیداری کی قید اس لیے لگائی گئی ہے کہ بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ معراج منامی (نیند کا واقعہ) تھی، کیونکہ جب حضرت معاویہ سے معراج کے متعلق سوال کیا گیا تو انھوں نے کہا یہ اچھا خواب تھا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا جسم معراج کی رات گم نہیں ہوا، اور قرآن مجید میں ہے:

وما جعلنا الرؤیا التی اریناک الا فتنۃ للناس۔ (بنی اسرائیل: ۶۰)

اور ہم نے جو جلوہ (شب معراج) آپ کو دکھایا تھا وہ صرف لوگوں کے لیے آزمائش تھا۔

ان دلائل کا جواب یہ ہے کہ الرؤیا سے مراد خواب نہیں ہے بلکہ آنکھ سے دیکھنا مراد ہے، اور حضرت عائشہ کی روایت کا مطلب یہ ہے کہ آپ کا جسم روح سے الگ نہیں ہوا بلکہ آپ کا جسم روح کے ساتھ تھا اور یہ جسمانی معراج تھی، کیونکہ اگر معراج کا یہ واقعہ خواب میں ہوتا یا صرف روح کی معراج ہوتی تو اس کا اس قدر شدت سے انکار نہ کیا جاتا حالانکہ کافروں نے واقعہ معراج کا بہت شدت سے انکار کیا، بلکہ بعض مسلمان اس وجہ سے مرتد ہو گئے۔

معراج کی تعریف میں آسمانوں تک کی قید اس لیے لگائی گئی تاکہ ان لوگوں کا رد ہو جو کہتے ہیں کہ بیداری میں معراج صرف بیت المقدس تک ہوئی ہے جیسا کہ قرآن مجید میں مسجد اقصیٰ تک کا ذکر ہے اور یہ جو کہا ہے کہ "جہاں تک اللہ نے چاہا" اس میں متقدمین کے مختلف اقوال کی طرف اشارہ ہے، بعض نے کہا معراج جنت تک ہوئی، بعض نے کہا عرش تک، بعض نے کہا فوق العرش تک، بعض نے کہا طرف العالم تک، اسراء (رات کو جانا) قطعی ہے، یعنی بیت الحرام سے مسجد اقصیٰ تک جانا اور معراج زمین سے آسمان تک جانا ہے، یہ احادیث مشہورہ سے ثابت ہے، اور آسمان سے جنت تک یا عرش تک یا اس سے بھی آگے تک جانا اخبار احاد سے ثابت ہے، پھر صحیح قول یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو اپنے دل سے دیکھا ہے سر کی آنکھوں سے نہیں دیکھا۔[۱]

## شب معراج اللہ تعالیٰ کو دیکھنے میں علماء امت کے مذاہب

علامہ سید ابو الوی لکھتے ہیں: شب معراج اللہ تعالیٰ کو دیکھنے کے متعلق علماء امت کے چار قول ہیں:

۱۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا رویت باری کا انکار کرتی ہیں، حضرت ابن مسعود اور حضرت ابو ہریرہ کا مشہور قول بھی یہی ہے، امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے کہ مسروق نے حضرت عائشہ سے سوال کیا: کیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ حضرت عائشہ نے فرمایا تمہارے اس قول سے میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں، جو شخص تم سے یہ حدیث بیان کرے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے

[۱] علامہ سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ، شرح عقائد نسفی ص ۱۰۵ - ۱۰۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

اپنے رب کو دیکھا ہے اس نے جھوٹ بولا، مسروق نے کہا: پھر اس آیت کا کیا جواب ہے؟

ثم دنی فتدلی ٥ فکان قاب قوسین او ادنی۔ (نجم: ۷-۸)

پھر وہ زیادہ قریب ہو گیا، دو کمانوں کی مقدار بلکہ اس سے بھی زیادہ۔

حضرت عائشہ نے فرمایا ان آیات میں جبرائیل کا حضور سے قریب ہونا مراد ہے پہلے جبرائیل آپ کے پاس انسانی شکل میں آتا تھا اس مرتبہ وہ اپنی اصل شکل میں آپ کے پاس آیا اور اس نے افق کو بھر لیا۔

۲۔ حضرت ابن عباس کا ایک قول یہ ہے کہ آپ نے اپنے رب کو اپنے دل سے دیکھا ہے زیاد بن عیاض نے کہا حدیث میں ہے میں نے اپنی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو نہیں دیکھا لیکن میں نے اپنے دل سے دو مرتبہ دیکھا ہے۔ اس حدیث کو امام ابن جریر نے روایت کیا ہے۔

۳۔ حضرت ابن عباس کا مشہور اور امام ابوالحسن اشعری کا مذہب یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے سر کی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے، علامہ نووی نے لکھا ہے کہ اکثر علماء کے نزدیک یہی راجح ہے۔ حضرت جابر سے مروی ہے کہ میں نے اپنے رب کو بالمشافہ دیکھا ہے۔

۴۔ سعید بن جبیر کی رائے یہ ہے کہ اس مسئلہ میں توقف کرنا چاہیے۔ [۱]

ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اپنے رب کو سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے، علامہ پرہاروی نے حضرت عائشہ کی جس حدیث کا حوالہ دیا ہے اس کی شرح میں ہم اس کو تفصیل اور تحقیق سے بیان کریں گے۔

## سورہ بنی اسرائیل میں معراج کا ذکر اور اس کے فوائد اور نکات

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

سبحٰن الذی اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصی الذی بٰرکنا حولہ لنریہ من اٰیٰتنا ط انہ ھو السمیع البصیر۔ (بنی اسرائیل: ۱)

وہ ہر عیب سے پاک ہے جو اپنے (خاص) بندے کو رات کے تھوڑے حصہ میں مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک لے گیا جس کے اردگرد ہم نے بہت برکتیں رکھی ہیں تاکہ ہم اس (عبد خاص) کو اپنی بعض نشانیاں دکھائیں بے شک وہی سننے والا ہے، وہی دیکھنے والا ہے۔

اس آیت کریمہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سفر معراج کو بیان کیا گیا ہے، سفرنامہ میں سات چیزوں کا بیان ضروری ہوتا ہے (۱) سفر کس نے کرایا (۲) سفر کس نے کیا (۳) سفر کہاں سے کیا (۴) سفر کہاں تک کیا، (۵) سفر رات میں ہوا یا دن میں؟ (۶) سفر کتنی دیر میں کیا (۷) سفر کس لیے کیا؟ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے نہایت اعجاز کے ساتھ ان سات چیزوں کو ذکر فرما دیا۔ سفر کس نے کرایا؟ فرمایا سبحان نے، سفر کس نے کیا؟ فرمایا اس کے عبد خاص نے، سفر کہاں سے کیا؟ فرمایا من المسجد الحرام، مسجد حرام سے، سفر کہاں تک کیا؟ فرمایا الی المسجد الاقصیٰ

---

[۱] مولانا عبدالعزیز پرہاروی، نبراس ص ۵۴۲-۵۴۳، مطبوعہ مکتبہ قادریہ لاہور، ۱۳۹۷ھ

مسجد اقصیٰ تک، سفر کس وقت ہوا؟ فرمایا اسریٰ رات کو رات لے گیا، سفر کتنی دیر میں ہوا؟ فرمایا لیلاً رات کے ایک قلیل لمحہ میں، اور سفر کس لیے کرایا فرمایا لنریہ من آیاتنا تاکہ ہم ان کو اپنی بعض نشانیاں دکھائیں۔

عموماً بڑے افسر سفر کریں تو ان کے ماتحت اس سفر کو بیان کرتے ہیں، وزراء سفر کریں تو ان کے ساتھ صحافی ہوتے ہیں جو اس سفر کو بیان کرتے ہیں، اور مالک سفر کرے تو اس کا خادم اس سفر کی حکایتیں بیان کرتا ہے اور یہاں طرفہ تماشا یہ ہے کہ سفر بندے نے کیا ہے اور بیان اس کا مولیٰ کر رہا ہے۔

اس سفر میں آپ کے ساتھ کوئی بھی نہیں، اگر صحابہ کرام میں سے کوئی آپ کے ساتھ ہوتا تو وہ اس سفر کی تمام جزئیات کو بڑے کیف اور وجد کے ساتھ بیان کرتا اس لیے اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ اے محبوب! آپ کے اس سفر کو میرے علاوہ اور کوئی پوری طرح نہیں جانتا، اس لیے میرے سوا اس کو اور کوئی بیان نہیں کر سکتا! اگر یہ کہا جائے کہ جبرائیل تو آپ کے ساتھ تھے تو اس کا جواب یہ ہے کہ پورے سفر میں وہ بھی ساتھ نہیں ہے، سدرۃ المنتہٰی پر وہ بھی ساتھ چھوڑ گئے تھے ۔

بگفتا فراتر مجالم نماند بماندم کہ نیروئے بالم نماند
اگر یک سر موئے برتر پرم فروغ تجلی بسوزد پرم

## لفظ سبحان کے اسرار

رات کے ایک قلیل لمحہ میں اتنی عظیم الشان سیر کرا کر واپس لے آنا عادۃً محال تھا، اللہ تعالیٰ نے یہ ظاہر فرمایا کہ مخلوق کے لیے تو یہ محال ہے اگر خالق کے لیے بھی یہ محال ہو تو یہ خالق کے لیے نقص اور عیب ہوگا اور خالق سبحان ہے یعنی ہر نقص اور عیب سے پاک ہے، اس لیے بعض علماء نے یہ کہا کہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت کے شروع میں لفظ سبحان ذکر کر کے واقعہ معراج کو ثابت کر دیا!

اور بعض نے یہ کہا کہ الذی اسم موصول ہے اور اسم موصول کے بعد کا جملہ اس کے ماقبل کی معرفت کی دلیل ہوتا ہے اور اس کا مابعد، ماقبل سے زیادہ معروف اور زیادہ مشہور ہوتا ہے، جیسے کوئی شخص کسی ملک کے صدر سے پاکستان کے سفیر کا تعارف کرائے اور کہے کہ یہ فلاں بن فلاں وہ ہے جو پاکستان کا سفیر ہے تو اب پاکستان چونکہ اس شخص کی بہ نسبت بہت زیادہ معروف اور مشہور ہے اور مخاطب پاکستان کو جانتا ہے تو وہ پاکستان کی وساطت سے اس شخص کو پہچان لے گا اور پاکستان کا سفیر ہونا اس فلاں بن فلاں کی معرفت کا ذریعہ بنا، اسی نہج پر جاننا چاہیے کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا سبحان ہے وہ جس نے اپنے عبد خاص کو معراج کرائی تو معلوم ہوا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کرانا اللہ تعالیٰ کے سبحان ہونے کی معرفت کا ذریعہ اور دلیل بنا، اللہ تعالیٰ تو ہمیشہ سے سبحان ہے اور ہمیشہ سبحان رہے گا لیکن اللہ تعالیٰ کے سبحان ہونے کا ظہور تام اور معرفت کاملہ اس وقت ہوئی جب اللہ تعالیٰ رات کے ایک لمحہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو فرش سے عرش تک لے گیا اور اسی لمحہ میں پھر آپ کو عرش سے فرش پر واپس لے آیا، اس لیے یہ کہنا درست نہیں کہ اگر اس آیت کے شروع میں لفظ سبحان نہ ہوتا تو واقعہ معراج ثابت نہ ہوتا بلکہ درست یہ ہے کہ اگر واقعہ معراج نہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ کے سبحان ہونے کا کامل ظہور نہ ہوتا!

اس سفر کے ذکر کی ابتداء سبحان سے کی اور سبحان اللہ تعالیٰ کی صفت اور اس کا ذکر ہے، اور اس سفر کے ذکر کے آخر میں فرمایا انہ ھو السمیع البصیر۔ ”بے شک وہ سمیع اور بصیر ہے“، اور سمیع اور بصیر بھی اللہ کا

کی صفت اور اس کا ذکر ہے، سو اس سفر معراج کی ابتداء بھی اللہ کے ذکر سے ہوئی، اس کی انتہاء بھی اللہ کے ذکر پر ہوئی اور سفر معراج سے آپ نماز کا تحفہ لے کر آئے وہ بھی اللہ کا ذکر ہے۔

مادی انسانوں نے ترقی کی اور ان کی معراج یہ ہے کہ یہ چاند پر پہنچے، وہاں جا کر معلوم ہوا کہ چاند پر بھی مٹی ہے اور وہ مٹی کے ڈھیلے بطور سوغات وہاں سے لے کر آئے تو یہ مٹی سے چلے اور مٹی تک پہنچے اور جو لے کر آئے وہ بھی مٹی ہے، اور حضور اللہ کے ذکر سے چلے، اللہ کے ذکر تک پہنچے اور جو تحفہ لے کر آئے وہ بھی اللہ کا ذکر ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ مادی معراج میں انسان مٹی سے آگے نہیں نکل سکتا، اور روحانی معراج میں مٹی سے بنا ہوا انسان خدا تک جا پہنچتا ہے!

در دشت جنون من جبریل زبون صیدے　　یزداں بہ کمند آور اے ہمت مردانہ

**لفظ عبدہ کے اسرار** اس آیت میں یہ فرمایا "سبحان ہے وہ جو اپنے عبد کو راتوں رات لے گیا"، ایک سوال یہ ہے کہ رسول کا ذکر کیوں نہیں کیا؟ یوں کیوں نہیں فرمایا: "سبحان ہے وہ جو اپنے رسول کو لے گیا"، اس کا جواب یہ ہے کہ رسول وہ ہے جو اللہ کے پاس سے بندوں کی طرف آئے اور عبد وہ ہے جو بندوں کی طرف سے اللہ کے پاس جائے، اور یہ اللہ کے پاس سے آنے کا نہیں اللہ کی طرف جانے کا موقع تھا، اس لیے یہاں رسول کا ذکر نہیں عبد کا ذکر مناسب تھا۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت یحییٰ کے متعلق فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان اللہ یبشرک بیحیی مصدقا بکلمۃ من اللہ وسیدا وحصورا۔ (آل عمران: ۳۹) | (اے زکریا) اللہ آپ کو یحییٰ کی بشارت دیتا ہے جو (عیسیٰ) کلمۃ اللہ کے مصدق ہوں گے اور سردار ہوں گے اور عورتوں سے بہت بچنے والے ہوں گے |

حضرت یحییٰ کو سید کہا اور آپ کو عبد فرمایا اس کی کیا وجہ ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ سیادت، سلطنت اور مالکیت حقیقت میں اللہ تعالیٰ کی صفات ہیں، بندے کو اگر سید یا مالک یا صاحب سلطنت کہا جائیگا تو یہ مجاز ہوگا، اور بندے کی ایسی صفت جو اس کی حقیقی صفت ہو اور اللہ کی نہ ہو وہ صرف عبدیت ہے، تو اللہ تعالیٰ نے یہ چاہا کہ اپنے محبوب کا ذکر حقیقی وصف کے ساتھ کرے مجاز اور مستعار وصف کے ساتھ نہ کرے اور فضیلت حقیقی وصف میں ہے مجاز اور مستعار وصف میں نہیں ہے۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ آپ کو محض عبد نہیں فرمایا عبدہ فرمایا ہے، یعنی اس کا بندہ، عبد تو دنیا میں ہزاروں ہیں لیکن کامل عبد وہ ہے جس کو مالک خود کہے یہ میرا بندہ ہے، اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جہاں بھی ذکر فرمایا اپنی طرف اضافت کر کے فرمایا:

| | |
|---|---|
| الحمد للہ الذی انزل علی عبدہ الکتاب۔ (الکہف: ۱) | اللہ ہی کے لیے سب تعریفیں ہیں جس نے اپنے بندہ پر کتاب نازل کی۔ |
| الیس اللہ بکاف عبدہ (زمر: ۳۶) | کیا اللہ اپنے بندہ کو کافی نہیں؟ |

فاوحٰی الٰی عبدہ ما اوحٰی۔ (نجم ۱۰) سو اللہ نے اپنے بندہ کی طرف وحی کی وہ جو اس نے وحی کی۔

ان کنتم اٰمنتم باللہ وما انزلنا علٰی عبدنا یوم الفرقان۔ (انفال: ۴۱) اگر تم اللہ پر ایمان رکھتے ہو اور اس (کلام) پر جو ہم نے اپنے بندہ پر فیصلہ کے دن نازل کیا ہے

اور جب اللہ اپنا ذکر فرماتا ہے تو اپنی اضافت آپ کی طرف کرتا ہے:

واذ قال ربک للملٰئکۃ۔ (بقرۃ: ۳۰) (اور یاد کیجیے) جب آپ کے رب نے فرشتوں سے فرمایا،

واذکر ربک کثیرا۔ (آل عمران: ۴۱) اپنے رب کا ذکر بکثرت کیجیے

فلا وربک۔ (نساء: ۶۵) قسم ہے آپ کے رب کی۔

اللہ تعالیٰ نے اپنی نسبت آپ کی طرف اور آپ کی نسبت اپنی طرف کر کے ظاہر فرمایا کہ یہ بتایا ہے تم ہمارے ہو اور ہم تمہارے ہیں۔

علامہ آلوسی نے ولکل وجھۃ ھو مولیھا کی تفسیر میں یہ قول نقل کیا ہے:

اس آیت سے مراد یہ ہے کہ ہر ایک کا الگ الگ قبلہ ہے، مقربین کا قبلہ عرش ہے، روحانیین کا قبلہ کرسی ہے، کروبیین کا قبلہ بیت المعمور ہے، آپ سے پہلے نبیوں کا قبلہ بیت المقدس ہے اور آپ کا قبلہ کعبہ ہے اور یہ آپ کے جسم کا قبلہ ہے اور آپ کی روح کا قبلہ میری ذات ہے اور میرا قبلہ آپ کی ذات ہے۔ [1]

قبلہ مرکز توجہ اور محور التفات کو کہتے ہیں یعنی آپ کی روح میری ذات کی طرف متوجہ رہتی ہے اور میں آپ کی طرف ملتفت رہتا ہوں۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ جب آپ کا ذکر کرتا ہے تو اپنی طرف اضافت کرتا ہے اور جب اپنا ذکر فرماتا ہے تو آپ کی طرف اضافت فرماتا ہے۔

سفر معراج کے موقع پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو وصف عبدیت کے ساتھ ذکر کرنے میں یہ بھی بتلانا مقصود تھا کہ آپ کو معراج کی یہ عظیم فضیلت یہ بلند مرتبہ اور عظیم مقام آپ کی عبدیت کی وجہ سے حاصل ہوا ہے جو شخص اللہ کے سامنے تواضع کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو سر بلند کرتا ہے اور اس میں عیسائیوں کا رد ہے، انھوں نے حضرت عیسیٰ کے عبد ہونے کو باعث عار سمجھا اور انھیں خدا اور خدا کا بیٹا کہا، اللہ تعالیٰ نے ظاہر فرمایا کہ عبد ہونا باعث ننگ و عار نہیں ہے، انسان کو جو عظمتیں اور رفعتیں ملتی ہیں وہ اس کے عبد ہونے سے ملتی ہیں، نیز اس میں یہ بتلانا ہے کہ معراج کے اس عظیم الشان کمال کے حاصل ہونے کے باوجود آپ عبد ہیں، خدا نہیں ہیں، جب کہ عیسائیوں نے اس سے کم درجہ کے کمال کی وجہ سے حضرت عیسیٰ کو خدا کہہ دیا تھا اس لیے مسلمان اس کمال کی وجہ سے آپ پر الوہیت کا دھوکا نہ کھائیں۔

عبد کا اطلاق روح مع الجسد پر کیا جاتا ہے، فقط روح پر عرب کی لغت اور محاورات میں عبد کا اطلاق نہیں

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲ ص ۱۵ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

کیا جاتا، سو سفر معراج کے ذکر میں اللہ تعالیٰ نے عبد کا ذکر کر کے یہ بیان فرما دیا کہ یہ معراج جسمانی تھی روحانی معراج نہیں تھی۔

**لفظ اسریٰ کے اسرار**

اسراء کے معنی ہیں کسی شخص کو بیداری میں رات کے وقت لے جانا، اگر کسی شخص کو خواب میں کوئی کسی جگہ لے جائے تو اس کو لغت عرب اور اس کے محاورات میں اسراء نہیں کہتے۔

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں:

اگر یہ خواب کا واقعہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ فرماتا بروح عبدہ اور بعبدہ نہ فرماتا، نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ما زاغ البصر وما طغیٰ۔ نظر ایک طرف مائل ہوئی اور نہ حد سے بڑھی۔

(نجم: ۱۷)

سورۂ نجم کی یہ آیت بھی اس پر دلالت کرتی ہے کہ یہ بیداری کا واقعہ تھا، نیز اگر یہ خواب کا واقعہ ہوتا تو اس میں اللہ تعالیٰ کی کوئی نشانی اور معجزہ نہ ہوتا، اور آپ سے حضرت ام ہانی یہ نہ کہتیں کہ آپ لوگوں سے یہ واقعہ بیان نہ کریں وہ آپ کی تکذیب کریں گے، اور نہ حضرت ابوبکر کی تصدیق کرنے میں کوئی فضیلت ہوتی، اور نہ قریش کے طعن و تشنیع اور تکذیب کی کوئی وجہ ہوتی، حالانکہ جب آپ نے معراج کی خبر دی تو قریش نے آپ کی تکذیب کی اور کئی مسلمان مرتد ہو گئے، اور اگر یہ خواب ہوتا تو اس کا انکار نہ کیا جاتا، اور نیند میں جو واقعہ ہو اس کے لیے اسریٰ نہیں کہا جاتا۔ [1]

حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اسریٰ "اللہ آپ کو لے گیا"، اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق فرمایا:

ولما جاء موسیٰ لمیقاتنا اور جب موسیٰ ہمارے مقرر کیے ہوئے وقت پر آئے۔

(اعراف: ۱۴۳)

اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق فرمایا:

وقال انی ذاھب الیٰ ربی۔ اور ابراہیم نے فرمایا: بے شک میں تو اپنے رب کی طرف جانے والا ہوں۔

(صٰفّٰت: ۹۹)

حضرت موسیٰ از خود آئے، حضرت ابراہیم از خود گئے اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ لے جانے والا تھا اور وہی لانے والا تھا اور ان دونوں صورتوں میں بڑا فرق ہے۔

**معراج کے متعلق سورۂ والنجم کی آیات**

والنجم اذا ھویٰ۔ ما ضل صاحبکم و روشن ستارے (حضرت محمد) کی قسم، جب وہ

۱۳۸۷ھ

[1] علامہ ابوعبد اللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۰ ص ۲۰۹-۲۰۸ مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران

غوی ٥ وما ینطق عن الھوی ٥ ان ھو الا وحی یوحی ٥ علمه شدید القوی ٥ ذو مرة فاستوی ٥ وھو بالافق الاعلی ٥ ثم دنی فتدلی ٥ فکان قاب قوسین او ادنی ٥ فاوحی الی عبده ما اوحی ٥ ما کذب الفؤاد ما رای ٥ افتمٰرونه علی ما یری ٥ ولقد راه نزلة اخری ٥ عند سدرة المنتھی ٥ عندھا جنة الماوی ٥ اذ یغشی السدرة ما یغشی ٥ ما زاغ البصر وما طغی ٥ لقد رای من ایت ربه الکبری ٥

(النجم ۱۱ تا ۱۸)

(شبِ معراج، عرش سے زمین پر) اترے تمہارے آقا نہ بھٹکے، گمراہ ہوئے اور نہ بے راہ چلے، اور وہ اپنی خواہش سے بات نہیں کرتے، ان کا کلام صرف وہ وحی ہے جو ان کی طرف کی جاتی ہے، انھیں (اللہ) سخت قوتوں والے نے سکھایا، بہت زبردست نے، پھر انھوں نے (حضرت محمد نے بلندیوں کا) قصد کیا۔ درآں حالیکہ وہ (حضرت محمد) سب سے اونچے کنارے (دائرہ امکان کے منتہی) پر تھے، پھر (اللہ، حضرت محمد سے) قریب ہوا پھر زیادہ قریب ہوا تو (حضرت محمد اپنے رب سے) دو کمانوں کی مقدار نزدیک ہوگئے بلکہ اس سے (بھی) زیادہ قریب ہوگئے، تو اللہ نے وحی فرمائی اپنے عبدِ مقدس کو جو وحی فرمائی، (حضرت محمد کے) دل نے اس کے خلاف نہ کہا جو ان کی آنکھ نے دیکھا، تو جو انھوں نے دیکھا تھا کیا تم اس پر جھگڑتے ہو؟، اور بے شک انھوں نے اسے دوسری بار ضرور سدرۃ المنتہی کے نزدیک دیکھا، اس (سدرہ) کے پاس جنۃ الماوی ہے، جب سدرہ کو ڈھانپ لیا اس عظیم چیز نے جس نے ڈھانپ لیا، نظر ایک طرف مائل ہوئی نہ حد سے بڑھی، بے شک انھوں نے اپنے رب کی بڑی نشانیاں ضرور دیکھیں۔

## والنجم اذا ھوی کے اسرار

والنجم میں واؤ قسمیہ ہے اس کا معنی ہے نجم کی قسم، نجم کے چار معانی ہیں (۱) ثریا (۲) ستارہ (۳) نباتات، سبزہ (۴) قسط اور حصہ یعنی قرآن مجید کے اجزاء۔

امام رازی نے کہا نجم سے مراد حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں، کیونکہ نجم کے چاروں معانی آپ میں بہ وجہ اتم پائے جاتے ہیں۔

۱۔ اگر نجم سے مراد ثریا ہو (ثریا ان سات ستاروں کو کہتے ہیں جو ایک دوسرے کے قریب واقع ہیں ان کو سات ستاروں کا جھمکا بھی کہتے ہیں) تو اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ ثریا کی ایک واضح علامت ہے جس کی وجہ سے وہ دوسروں سے ممتاز ہے اور ثریا ہر شخص پر ظاہر اور منکشف ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم بھی اپنے بکثرت اور واضح معجزات کی وجہ سے دوسرے انبیاء اور رسل سے ممتاز ہیں، اس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے آپ کی قسم کھائی، نیز جب صبح کے وقت ثریا کا مشرق سے ظہور ہوتا ہے تو پھل پک جاتے ہیں

اور جب عشاء کے وقت خریف کے آخر میں اس کا ظہور ہوتا ہے تو امراض منتقل ہو جاتے ہیں، اور جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا تو شکوک کے بادل چھٹ گئے اور امراض قلبیہ دور ہو گئے اور علم اور حکمت کے پھل پک کر تیار ہو گئے۔

۲۔ اور اگر نجم سے مراد ستارہ ہو تو ستارہ سے تمام دنیا کے جنگلوں اور سمندروں میں رہنمائی حاصل ہوتی ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی تمام کائنات کو ہدایت حاصل ہوتی ہے، نیز شہاب ثاقب (ٹوٹنے والے ستارے) سے شیاطین کو بھگایا جاتا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی شیاطین بھاگتے ہیں۔

۳۔ اگر نجم سے مراد نباتات ہو تو نبات سے جسمانی قوتوں کی اصلاح اور نشوونما ہوتی ہے اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی نبوت اور رسالت سے روحوں کی اصلاح اور تقویت کی۔

۴۔ اور اگر نجم سے مراد قرآن مجید کے اجزاء ہوں تو قرآن مجید حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پر دلیل اور معجزہ ہے اور خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآن ناطق ہیں۔ [۱]

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے کہا والنجم سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں اور اذا ھوٰی سے مراد یہ ہے جب آپ شب معراج آسمان سے اترے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اذا ھوٰی سے مراد یہ ہو کہ اس شب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے انتہاء مکان تک صعود اور عروج کیا۔ [۲]

## ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰی کے اسرار

نیز علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

حضرت حسن بصری نے ثم دنٰی فتدلّٰی کی ضمیریں اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹائی ہیں، اسی طرح ولقد راٰہ نزلۃ اخرٰی، میں ضمیر منصوب اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹائی ہے اور حسن بصری قسم کھا کر کہتے تھے کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے اور اللہ تعالیٰ کے قریب ہونے کا یہ معنی بیان کرتے تھے کہ اللہ سبحانہ کے نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام اور مرتبہ بہت بلند ہو گیا اور فتدلّٰی کا معنی یہ ہے کہ اللہ عزوجل نے آپ کو بالکلیہ جانب قدس کی طرف کھینچ لیا، اسی مقام کو فنا فی اللہ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ [۳]

ثم دنٰی فتدلّٰی کی ضمیروں کے مرجع میں مفسرین کا اختلاف ہے، بعض مفسرین نے یہ ضمیریں جبرائیل کی طرف لوٹائی ہیں، یعنی حضرت جبرائیل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب ہوئے پھر اور زیادہ قریب ہوئے، اور بعض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف یہ ضمیریں لوٹائی ہیں اور یہ معنی کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جبرائیل کے قریب ہوئے پھر اور زیادہ قریب ہوئے اور بعض نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے قریب ہوئے پھر اور زیادہ قریب ہوئے، اور بعض مفسرین نے یہ ضمیریں اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹائی ہیں یعنی اللہ تعالیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب ہوا پھر اور زیادہ قریب ہوا، ہمارے نزدیک یہی معنی راجح ہے جیسا کہ علامہ آلوسی

---

[۱] امام فخر الدین محمد بن عمر رازی شافعی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۷ ص ۶۹۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[۲] علامہ ابو الفضل سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۷ ص ۴۵، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[۳] 〃 〃 〃 〃، روح المعانی ج ۲۷ ص ۵۲، 〃 〃

نے حسن بصری سے نقل کیا ہے اور حدیث صحیح میں بھی اسی معنی کا ذکر ہے۔

امام بخاری حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے معراج کے متعلق ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں اس میں ہے:

حتی جاء سدرۃ المنتھی ودنا الجبار رب العزۃ فتدلی حتی کان منہ قاب قوسین او ادنی فاوحی اللہ الیہ فیما یوحی اللہ خمسین صلوٰۃ علی امتک کل یوم و لیلۃ۔ ۱؎

حتیٰ کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ پر آئے اور رب العزت جبار آپ کے قریب ہوا پھر اور قریب ہوا حتیٰ کہ وہ آپ سے دو کمانوں کی مقدار رہ گیا یا اس سے بھی زیادہ نزدیک، پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف جو وحی کرتا ہے اس نے آپ کی طرف وہ وحی کی، اور آپ کی امت پر دن اور رات میں پچاس نمازیں فرض کیں۔

قاضی عیاض مالکی لکھتے ہیں:

حکی مکی والماوردی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ھو الرب دنا من محمد فتدلی الیہ ای امرہ وحکمہ وحکی النقاش عن الحسن قال دنا من عبدہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فتدلی فقرب منہ فاراہ ماشاء ان یریہ من قدرتہ وعظمتہ۔ ۲؎

امام مکی اور امام ماوردی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے (ملا علی قاری نے لکھا ہے کہ امام ابن جریر طبری نے بھی اس کو حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے) کہ رب العزت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ہوا (یعنی آپ پر وصف قرب کی تجلی فرمائی) اور آپ پر اپنا امر اور حکم نازل فرمایا، اور نقاش نے حسن بصری سے روایت کیا ہے کہ رب العزت اپنے بندہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ہوا پھر اور قریب ہوا (یعنی آپ پر زیادہ توجہ کی اور زیادہ انعام فرمایا) پھر اللہ تعالیٰ نے جو چاہا آپ کو اپنی قدرت اور عظمت سے دکھایا۔

نیز قاضی عیاض مالکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

قرآن مجید اور احادیث میں اللہ تعالیٰ کی طرف جو قرب کا اسناد کیا گیا ہے یا اس کے قریب ہونے کو بیان کیا گیا ہے، یہ مکان اور رہایت کا قرب نہیں ہے، بلکہ جیسا کہ ہم نے امام جعفر بن محمد صادق سے نقل کیا ہے کہ قرب کی کوئی حد نہیں ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اللہ کے نزدیک ہونے کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے عظیم مرتبہ اور مقام کو ظاہر کیا اور آپ کی معرفت کے انوار کو چمکایا اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنے غیب اور اپنی قدرت

۱؎ ۔ امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

۲؎ ۔ قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی متوفی ۵۴۴ھ، الشفاء ج ۱ ص ۱۲۷، مطبوعہ عبد التواب اکیڈمی ملتان

کے اسرار کا مشاہدہ کرایا، اور اللہ تعالیٰ جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ہوا اس کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی ثنا جمیل کی، آپ سے زیادہ انس کا اظہار کیا اور آپ سے بہت خوش ہوا، اور آپ پر بہت احسان، اکرام اور انعام فرمایا اور اس آیت میں اس طرح تاویل کی جائے گی جیسا کہ صحاح ستہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی اس حدیث میں تاویل کی گئی ہے کہ "اللہ تعالیٰ ہر رات کو آسمان دنیا پر نازل ہوتا ہے" اس کی توجیہ میں کہا گیا ہے کہ ہر رات اللہ تعالیٰ کا فضل، احسان اور انعام نازل ہوتا ہے، علامہ واسطی نے کہا کہ جس نے یہ وہم کیا کہ اللہ تعالیٰ بنفسہ نزدیک ہوا اس نے اللہ تعالیٰ کے لیے مسافت اور مکان کو تسلیم کیا، اور مکان اور مسافت کے اعتبار سے اللہ تعالیٰ کے لیے قرب ہے نہ بعد۔

## فکان قاب قوسین کے اسرار

قاب قوسین او ادنی "وہ دو کمانوں کے برابر نزدیک ہوا یا اس سے بھی زیادہ" جب اس کی ضمیر حضرت جبرائیل کے بجائے اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹائی جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے بہت زیادہ قریب ہے، اور اس نے آپ کو اپنی معرفت سے حظ وافر عطا کیا ہے، آپ کی دعاؤں کو قبول کیا ہے اور آپ کو بہت عظیم مرتبہ عطا کیا ہے، اور اس آیت میں اسی طرح تاویل کی جائے گی جس طرح صحیح بخاری کی اس حدیث میں تاویل کی گئی ہے "جو شخص مجھ سے ایک بالشت قریب ہو میں اس سے ایک ہاتھ قریب ہوتا ہوں" اس کی تاویل یہ ہے کہ جو شخص بہ سرعت میرے احکام کی تعمیل کرتا ہے میں اس کو بہ سرعت جزا دیتا ہوں، اس پر احسان کرتا ہوں اور اس کو انعام دیتا ہوں، اس لیے اس آیت اور حدیث میں قرب کا معنی یہ ہے کہ میں جلدی اس کی امید بر لاتا ہوں اور اس کی دعاؤں کو قبول کرتا ہوں۔ [1]

ملا علی قاری اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

لیکن دونوں مقاموں میں بہت فرق ہے اور دونوں قربوں میں تباین ہے، بادشاہوں کے مرتبہ کو لوطیوں کے مقام پر قیاس نہ کیا جائے، کیونکہ مقربین کے مراتب متفاوت ہوتے ہیں اور سالکین میں سے محبین اور محبوبین کے درجات قرب میں عظیم فرق ہوتا ہے۔ [2]

قاضی عیاض نے دنیٰ فتدلّٰی اور قاب قوسین کی جو تقریر کی ہے اس کو علامہ قرطبی نے بھی نقل کیا ہے۔ [3]

امام رازی نے بھی اس آیت کی توجیہ میں اس حدیث سے استشہاد کیا ہے کہ "جو شخص ایک بالشت میرے قریب ہوتا ہے میں اس کے ایک ہاتھ قریب ہوتا ہوں" اور لکھا ہے کہ یہاں قرب سے قرب مکان مراد نہیں ہے بلکہ قرب معنوی مراد ہے۔ [4]

---

[1] قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی متوفی ۵۴۴ھ، الشفاء ج ۱ ص ۱۲۲، ۱۲۳ مطبوعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان

[2] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح الشفاء علی ہامش نسیم الریاض ج ۲ ص ۱۴۴ مطبوعہ دار الفکر بیروت

[3] علامہ ابو عبداللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۷ ص ۹۰ مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران ۱۳۸۷ھ

[4] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۷ ص ۴۳۲ مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۳۹۸ھ

مصنف کے نزدیک مختار یہ ہے کہ دنیٰ فتدلیٰ اور قاب قوسین سے مراد یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول — صلے اللہ علیہ وسلم کے احکام میں کمال اتصال ہے، رسول اللہ کا حکم ماننا — اللہ کا حکم ماننا ہے اور اللہ کا حکم ماننا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا حکم ماننا ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم کی خلاف ورزی اللہ کے حکم کی خلاف ورزی ہے اور اللہ کے حکم کی خلاف ورزی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم کی خلاف ورزی ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی رضا میں کمال اتصال ہے، ایک کو راضی کرنا دوسرے کو راضی کرنا اور ایک کو ناراض کرنا دوسرے کو ناراض کرنا ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے معاملہ کرنا اللہ تعالیٰ سے معاملہ کرنا ہے، رسول اللہ سے بیع کرنا اللہ سے بیع کرنا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے خریدنا اللہ سے خریدنا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم اللہ کی تعظیم، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایذاء دینا اللہ کو ایذاء دینا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا وعدہ اللہ کا وعدہ، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وعید اللہ کی وعید، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا خبر دینا اللہ کا خبر دینا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا گواہی دینا اللہ کا گواہی دینا ہے۔

## حضرت جبرائیل کا دو مرتبہ حضور کو اپنی اصلی صورت دکھانا شب معراج میں دیدار الٰہی کے خلاف نہیں ہے۔

امام رازی لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ تم نے ان آیات کی تفسیر میں جو ضمیریں اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹائی ہیں اور یہ معنی کیا ہے کہ اللہ، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قریب ہوا اور آپ نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا یہ احادیث کے خلاف ہے، کیونکہ احادیث میں ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنی ذات دکھائی اور مشرق کو بھر لیا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہم نے یہ نہیں کہا کہ ایسا نہیں ہوا، لیکن حدیث میں یہ نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت سے اس واقعہ کی حکایت کا ارادہ کیا ہے حتیٰ کہ اس حدیث کی مخالفت لازم آئے، ہم صرف یہ کہتے ہیں کہ حضرت جبرائیل نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنی ذات (اصلی صورت میں) دو مرتبہ دکھائی اپنے پر پھیلائے اور جانب شرقی کو بھر لیا، لیکن سورۂ والنجم کی یہ آیت اس واقعہ کی حکایت کے لیے نہیں ہے۔[1]

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے موجب فضیلت اللہ کا قرب اور اس کا دیدار ہے نہ کہ حضرت جبرائیل کا قرب اور ان کا دیدار

[1] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۷، ص ۳۰۲، مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۳۹۸ھ

جو علماء سورہ والنجم کی ضمیریں جبرائیل کی طرف راجع کرتے ہیں اور یہ بتاتے ہیں کہ اس رات رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دو بار حضرت جبرائیل کو ان کی اصل صورت میں دیکھا ان کی خدمت میں یہ معروض ہے کہ اگر سورہ والنجم کی ان آیات میں حضور کی حضرت جبرائیل سے ملاقات کا ذکر ہوتا تو یہ رسول بشری کی رسول ملک سے ملاقات کا ذکر ہوتا اور ایک بندہ کی دوسرے بندہ سے ملاقات کا ذکر ہوتا، اس ملاقات کو اس قدر اہتمام، اتنی تفصیل اور اس کیف انگیز اسلوب سے بیان کرنے کی مطلقاً حاجت نہ تھی، اس ملاقات کے ذکر کے لیے صرف ایک آیت ہی کافی تھی، یہ انداز بیان صاف بتا رہا ہے کہ یہاں عبد کامل کی اپنے معبود برحق سے ملاقات کا ذکر ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حضرت جبرائیل سے ملاقات بھی بڑے فوائد کی حامل تھی، لیکن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے باعث ہزار سعادت اور وجہ فضیلت اللہ عزوجل سے ملاقات اور اللہ تعالیٰ کا دیدار ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی عظمت، آپ کی خصوصیت اور فضیلت اس میں نہیں کہ ثم دنی فتدلی اور فکان قاب قوسین او ادنی میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا جبرائیل سے قریب ہونا بیان کیا جائے، آپ کے لیے باعث فخر اور موجب فضیلت یہ چیز ہے کہ اللہ تعالیٰ کا آپ سے قریب ہونا بیان کیا جائے کہ اس رات اللہ تعالیٰ آپ کے اس قدر نزدیک ہوا اور آپ کو وہ قرب عطا فرمایا جو آپ کے سوا کائنات میں اور کسی کو نصیب نہیں ہوا۔

## شب معراج دیدار الٰہی کے بیان میں احادیث اور آثار

امام بخاری، حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

حتی جاء سدرۃ المنتھی ودنا الجبار رب العزۃ فتدلی حتی کان منہ قاب قوسین او ادنی۔ [1]

حتیٰ کہ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم سدرۃ المنتہیٰ پر آئے اور جبار رب العزت آپ کے قریب ہوا پھر اور زیادہ قریب ہوا حتیٰ کہ وہ آپ سے دو کمانوں کی مقدار رہ گیا یا اس سے بھی زیادہ نزدیک۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن شقیق قال قلت لابی ذر لو رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لسألتہ فقال عن ای شیء کنت تسألہ قال کنت اسألہ ھل رایت ربک قال ابو ذر قد سألتہ فقال رایت نورا۔ [2]

عبد اللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے کہا اگر میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھتا تو آپ سے سوال کرتا، انھوں نے کہا تم کس چیز کے متعلق سوال کرتے؟ کہا میں آپ سے یہ سوال کرتا کہ کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ حضرت ابوذر نے کہا میں نے آپ سے اس کے متعلق سوال کیا تھا، آپ نے فرمایا میں نے دیکھا وہ نور ہی نور تھا۔

---

[1] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ٢٥٦ھ، صحیح بخاری ج ٢ ص ١١٢٠، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٨١ھ

[2] امام ابو الحسین مسلم بن حجاج القشیری متوفی ٢٦١ھ، صحیح مسلم ج ١ ص ٩٩، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

عن ابن عباس قال رآه بقلبه۔ [1]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل (کی آنکھ) سے دیکھا۔

عن ابن عباس قال ما کذب الفؤاد ما رای ولقد راٰہ نزلۃ اخری قال راٰہ بفؤادہ مرتین۔ [2]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان آیات کی تفسیر میں فرمایا "آنکھ نے جو دیکھا دل نے اس کی تکذیب نہیں کی اور آپ نے اس کو دوسری بار دیکھا" حضرت ابن عباس نے کہا آپ نے اپنے دل (کی آنکھ) سے اپنے رب کو دوبار دیکھا۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عکرمۃ عن ابن عباس قال رای محمد ربہ قلت الیس اللہ یقول لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار قال ویحک اذا تجلی بنورہ الذی ھو نورہ وقد رای محمد ربہ مرتین ھذا حدیث حسن غریب [3]

عکرمہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، میں نے کہا اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا: "آنکھیں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں اور وہ آنکھوں کا ادراک کرتا ہے، حضرت ابن عباس نے فرمایا: تم پر افسوس ہے، یہ اس وقت ہے جب اللہ تعالیٰ اپنے اس نور کے ساتھ تجلی فرمائے جو اس کا نور ہے۔ یعنی غیر متناہی نور۔ اور بے شک سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دو مرتبہ دیکھا ہے۔ یہ حدیث حسن غریب ہے۔

---

عن ابن عباس فی قول اللہ تعالیٰ ولقد راٰہ نزلۃ اخری عند سدرۃ المنتھی فاوحی الی عبدہ ما اوحی فکان قاب قوسین او ادنی قال ابن عباس قد راٰہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ھذا حدیث حسن۔ [4]

حضرت ابن عباس نے ان آیات کی تفسیر میں فرمایا "بے شک انھوں نے اس کو دوسری بار ضرور سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دیکھا تو اللہ نے اپنے خاص بندہ کی طرف وہ وحی نازل کی جو اس نے کی، پھر وہ دو کمانوں کی مقدار نزدیک ہوا یا اس سے زیادہ" حضرت

---

[1] امام ابوالحسین مسلم بن حجاج القشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۹۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] " " " " صحیح مسلم ج ۱ ص ۹۷

[3] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۷۲-۴۷۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[4] " " " " جامع ترمذی ص ۴۷۲

عن ابن عباس قال ما كذب الفؤاد ما رأى قال رآه بقلبه ۔[1]

ابن عباس نے فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے۔

حضرت ابن عباس نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا "جو آنکھ نے دیکھا دل نے اس کی تکذیب نہیں کی" حضرت ابن عباس نے کہا آپ نے رب کو دل کی آنکھ سے دیکھا۔

عن الشعبي لقي ابن عباس كعبا بعرفة فسأله عن شيء فكبر حتى جاوبته الجبال فقال ابن عباس انا بنو هاشم فقال كعب ان الله قسم رؤيته و كلامه بين محمد و موسى فكلم موسى مرتين و رآه محمد مرتين الحديث ۔[2]

شعبی کہتے ہیں کہ میدان عرفہ میں حضرت ابن عباس نے کعب سے ملاقات کی اور ان سے کسی چیز کے متعلق سوال کیا، کعب نے بلند آواز سے اللہ اکبر کہا حتی کہ پہاڑ گونج اٹھے، پھر حضرت ابن عباس نے فرمایا ہم بنو ہاشم ہیں (یعنی آپ میرا سوال نہ ٹالیں) تو کعب نے کہا اللہ نے اپنے دیدار اور اپنے کلام کو سیدنا محمد اور حضرت موسیٰ علیہما السلام کے درمیان تقسیم کر دیا، حضرت موسیٰ علیہ السلام سے دو مرتبہ کلام کیا، اور سیدنا حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دو بار دیکھا۔

اس کے بعد امام ترمذی نے حضرت عائشہ کے انکار رویت کو روایت کیا ہے۔

امام احمد بن حنبل روایت کرتے ہیں:

عن عكرمة عن ابن عباس قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رأيت ربي تبارك وتعالى ۔[3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے اپنے رب تبارک وتعالیٰ کو دیکھا۔

امام ابن حبان اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس قال: قد رأى محمد صلى الله عليه وسلم ربه ۔[4]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ بے شک سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا۔

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۷۲، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۷۱، " " "

[3] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۲۹۰ - ۲۸۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[4] امیر علاؤ الدین علی بن بلبان فارسی متوفی ۷۳۹ھ، الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج ۱ ص ۲۲۶، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت، ۱۴۰۷ھ

اس حدیث کو امام ابن جریر طبری نے بھی اپنی اسانید کے ساتھ روایت کیا ہے۔[1]
حافظ الہیثمی نے بھی اس حدیث کو امام ابن حبان کی سند کے ساتھ ذکر کیا ہے۔[2]
امام حاکم روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال اتعجبون ان یکون الخلة لابراهیم والکلام لموسی والرؤیة لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم هذا حدیث صحیح علی شرط البخاری ولم یخرجاه۔[3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کیا تم کو اس پر تعجب ہے کہ حضرت ابراہیم کے لیے خلیل ہونا ہو، حضرت موسیٰ کے لیے کلام اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے دیدار ہو، یہ حدیث امام بخاری کی شرط کے مطابق صحیح ہے، لیکن امام بخاری اور امام مسلم نے اس کی تخریج نہیں کی۔

حافظ نور الدین الہیثمی لکھتے ہیں:

عن ابن عباس رضی اللہ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رایت ربی عزوجل رواه احمد ورجاله رجال الصحیح۔[4]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا، اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے اور اس کی سند صحیح ہے۔

عن ابن عباس انه کان یقول ان محمدا صلی اللہ علیہ وسلم رای ربه مرتین مرة ببصره ومرة بفؤاده۔ رواه الطبرانی فی الاوسط ورجاله رجال الصحیح خلا جهور بن منصور الکوفی وجهور بن منصور ذکره ابن حبان فی الثقات۔[5]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ سیدنا حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دو مرتبہ دیکھا ایک مرتبہ اپنی آنکھ کے ساتھ اور ایک بار اپنے دل کے ساتھ، اس حدیث کو امام طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے، اس کی سند صحیح ہے، ماسوا جھور بن منصور کوفی کے۔ امام ابن حبان نے اس کو ثقات میں ذکر کیا ہے۔

عن ابن عباس قال نظر محمد صلی اللہ علیہ وسلم الی ربه تبارك وتعالی

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب تبارک

---

[1] امام ابوجعفر محمد بن جریر الطبری متوفی ۳۱۰ھ، جامع البیان ج ۲۷ ص ۵۲، مطبوعہ مطبعہ مصطفےٰ البابی واولادہ مصر، ۱۳۷۳ھ
[2] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، موارد الظمآن ص ۳۰، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت
[3] امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ، المستدرک ج ۱ ص ۶۵، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع، مکہ مکرمہ
[4] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۱ ص ۷۸، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ
[5] 〃 〃 〃 〃 〃 مجمع الزوائد ج ۱ ص ۷۹، 〃 〃 〃

قال عکرمۃ فقلت لابن عباس نظر محمد الی ربہ قال نعم جعل الکلام لموسی والخلۃ لابراھیم والنظر لمحمد صلی اللہ علیہ وسلم رواہ الطبرانی فی الاوسط وفیہ حفص بن عمر العدنی روی ابن ابی حاتم توثیقہ عن ابی عبد اللہ الطہرانی وقد ضعفہ النسائی وغیرہ ۔[1]

رتعالیٰ کو دیکھا؟ عکرمہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابن عباس سے عرض کیا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، انھوں نے فرمایا ہاں اللہ نے حضرت موسیٰ کے لیے کلام کی خصوصیت رکھی حضرت ابراہیم کے لیے خلیل ہونے کی اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے دیکھنے کی خصوصیت رکھی، اس حدیث کو امام طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے، اس میں ایک راوی حفص بن عمر عدنی ہے، ابن ابی حاتم نے ابو عبداللہ طہرانی سے اس کی توثیق نقل کی ہے اور امام نسائی وغیرہ نے اس کو ضعیف کہا ہے۔

## شب معراج دیدار الٰہی کے متعلق علماء مالکیہ کا نظریہ

قاضی عیاض مالکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

متقدمین علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ آیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا ہے یا نہیں؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس کا انکار کرتی تھیں، مسروق بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا اے ام المؤمنین کیا سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا ہے؟ حضرت عائشہ نے فرمایا تمہاری اس بات سے میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے، جو شخص بھی تم کو یہ تین باتیں بتائے اس نے جھوٹ بولا، جو شخص بھی یہ کہے کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا ہے اس نے جھوٹ بولا، پھر حضرت عائشہ نے یہ آیت پڑھی:

لا تدرکہ الابصار (انعام: ۱۰۳) آنکھیں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں۔

پھر پوری حدیث ذکر کی، علماء کی ایک جماعت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے نظریہ کی قائل ہے، حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا مشہور قول بھی یہی ہے، اسی کی مثل حضرت ابوہریرہ نے کہا کہ آپ نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو دیکھا تھا، محدثین اور فقہاء کی ایک جماعت نے کہا کہ دنیا میں رویت باری ممتنع ہے، اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ روایت ہے کہ آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا، اور عطاء نے حضرت ابن عباس سے یہ روایت کیا ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل سے دیکھا، اور امام ابوالعالیہ سے یہ روایت ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل سے دو بار دیکھا، اور امام ابن اسحاق سے روایت ہے کہ حضرت ابن عمر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس ایک شخص کو بھیجا اور یہ پوچھا کہ کیا سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ حضرت ابن عباس نے فرمایا: ہاں! حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے زیادہ مشہور روایت یہ ہے کہ آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا، یہ حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے متعدد اسانید سے مروی ہے

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۱ ص ۷۹، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

حضرت ابن عباس نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو کلام کے ساتھ مختص کیا، حضرت ابراہیم کو خلت کے ساتھ اور حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو رویت کے ساتھ مختص کیا، حضرت ابن عباس کی دلیل یہ آیت ہے:

ما كذب الفؤاد ما رأى ۝ أفتمارونه على ما يرى ۝ ولقد رآه نزلة أخرى ۝ (النجم: ۱۳-۱۱)

ان کے دل نے اس کے خلاف نہ کہا جو ان کی آنکھ نے دیکھا، تو جو انھوں نے دیکھا تھا کیا تم اس پر جھگڑتے ہو؟ اور بے شک انھوں نے اسے دوسری بار ضرور دیکھا۔

امام ماوردی نے کہا اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام اور اپنی رویت کو حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان تقسیم کر دیا، حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے دو مرتبہ اللہ تعالیٰ کو دیکھا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دو بار اللہ تعالیٰ سے کلام کیا۔

ابوالفتح رازی اور ابواللیث سمرقندی نے کعب سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عباس اور حضرت کعب کی ملاقات ہوئی، حضرت ابن عباس نے فرمایا: ہم بنو ہاشم یہ کہتے ہیں کہ حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دو مرتبہ دیکھا ہے، یہ سن کر کعب نے بلند آواز سے اللہ اکبر کہا حتیٰ کہ پہاڑ گونج اٹھے اور کہا اللہ تعالیٰ نے اپنی رویت اور اپنے کلام کو حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے درمیان تقسیم کر دیا ہے، حضرت موسیٰ سے اللہ نے کلام کیا، اور حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو اپنے قلب سے دیکھا اور شریک نے اس آیت کی تفسیر میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے یہ نقل کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، اور سمرقندی نے محمد بن کعب قرظی اور ربیع بن انس سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ آپ نے فرمایا میں نے اپنے رب کو اپنے دل سے دیکھا ہے اور اس کو اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھا اور مالک بن یخامر نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنے رب کو دیکھا، اللہ تعالیٰ نے فرمایا ملاء اعلیٰ کس چیز میں بحث کر رہے ہیں؟ الحدیث۔

امام عبدالرزاق نے روایت کیا ہے کہ حسن بصری اللہ کی قسم کھا کر کہتے تھے کہ بے شک حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، یہ حدیث عکرمہ سے بھی مروی ہے اور بعض متکلمین نے اس کو حضرت ابن مسعود سے بھی روایت کیا ہے، اور امام ابن اسحاق نے روایت کیا ہے کہ مروان نے حضرت ابوہریرہ سے پوچھا کہ کیا حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ انھوں نے کہا ہاں!

نقاش نے روایت کیا ہے کہ امام احمد بن حنبل نے فرمایا میں حضرت ابن عباس کی حدیث کا قائل ہوں آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، امام احمد ان کلمات کو اتنی بار دہراتے کہ ان کا سانس منقطع ہو جاتا، ابوعمر نے کہا امام احمد نے فرمایا آپ نے اپنے رب کو اپنے دل سے دیکھا۔

ابن عطاء نے الم نشرح لك صدرك کی تفسیر میں کہا کہ آپ کا سینہ رویت کے لیے کھول دیا، اور حضرت

موسیٰ کا سینہ کلام کے لیے کھول دیا۔ ابوالحسن علی بن اسماعیل اشعری رضی اللہ عنہ اور ان کے اصحاب کی ایک جماعت نے کہا کہ آپ نے اللہ کو اپنی بصر اور سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے اور کہا کہ جس نبی کو بھی جو معجزہ دیا گیا اس معجزہ کی مثل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دی گئی ہے اور رویت سے آپ کو تمام انبیاء پر فضیلت دی گئی ہے۔ [1]

علامہ قرطبی مالکی ما کذب الفؤاد ما رای کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

اللہ تعالیٰ نے آپ کی بصر آپ کے دل میں رکھ دی حتیٰ کہ آپ نے اپنے رب کو دیکھ لیا، اور اللہ تعالیٰ نے اس کو رویت کر دیا، ایک قول یہ ہے کہ آپ نے سر کی آنکھوں سے حقیقتہً دیکھا، پہلا قول حضرت ابن عباس سے مروی ہے اور صحیح مسلم میں ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل سے دیکھا، یہ حضرت ابوذر اور صحابہ کی ایک جماعت کا قول ہے، دوسرا قول حضرت انس اور ایک جماعت کا ہے، نیز حضرت ابن عباس نے فرمایا کیا تم کو اس پر تعجب ہے کہ خلت حضرت ابراہیم کے لیے ہو، کلام حضرت موسیٰ کے لیے ہو اور رویت حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے ہو! نیز حضرت ابن عباس نے فرمایا: ہم بنو ہاشم یہ کہتے ہیں کہ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دو بار دیکھا۔ [2]

علامہ سنوسی مالکی لکھتے ہیں:

اس مسئلہ میں چار قول ہیں (حضرت عائشہ اور حضرت ابن مسعود رویت باری کا انکار کرتے ہیں، حضرت ابن عباس کا ایک قول یہ ہے کہ آپ نے دل کی آنکھ سے اللہ تعالیٰ کو دیکھا، حضرت ابن عباس کا مشہور قول اور حضرت انس کا نظریہ یہ ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو سر کی آنکھوں سے دیکھا، امام ابوالحسن اشعری کا بھی یہی مذہب ہے، اور بعض مشائخ نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے، تابعین میں سے سعید بن جبیر کی یہی رائے ہے۔) ان میں زیادہ صحیح قول یہ ہے کہ آپ نے اپنے رب کو سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے اور دنیٰ فتدلیٰ کا معاملہ، اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان ہوا ہے اور اس سے قرب مجازی مراد ہے۔ [3]

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

اس میں اختلاف ہے کہ آیا شب معراج سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کا کلام سنا ہے یا نہیں؟ حضرت ابن عباس، متقدمین کی ایک جماعت، امام ابوالحسن اشعری اور متکلمین کے ایک طائفہ کا یہ نظریہ ہے کہ اس رات نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کا کلام سنا ہے، اور ان کی دلیل یہ آیت ہے:

فاوحی الی عبدہ ما اوحی۔ (النجم: ۱۰) تو اللہ تعالیٰ نے وحی فرمائی اپنے عبد خاص کو جو وحی فرمائی۔

انھوں نے کہا اس آیت کا منشاء یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت جبرائیل کے واسطہ کے بغیر نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل فرمائی۔ اور بعض علماء نے سماع کلام کی نفی کی ہے، میں کہتا ہوں کہ اس وقت کلام کا سننا جائز

[1] قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی متوفی ۵۴۴ھ الشفاء ص ۱۲۱ - ۱۱۹، ملخصاً، مطبوعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان

[2] علامہ ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۱۷، ص ۹۲، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

[3] علامہ محمد بن سنوسی مالکی متوفی ۸۹۵ھ، مکمل اکمال المعلم ج ۱، ص ۳۲۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

ہے اور اس کے یقینی ثبوت کے لیے دلیل قطعی کی ضرورت ہے، اور جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کلام کے ساتھ مشرف ہونا واقع ہے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کلام کے ساتھ مشرف ہونے کے زیادہ لائق ہیں۔

نقاش نے حدیث معراج میں ثم دنی کی تفسیر میں بیان کیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جبرائیل مجھ سے علیحدہ ہو گئے اور آوازیں منقطع ہو گئیں، اس وقت میں نے اپنے رب کا کلام سنا: اے محمد! تمہارے دل کو مبارک ہو، قریب آؤ، قریب آؤ، امام بزار نے بیان کیا ہے کہ ایک فرشتہ نے کہا اللہ اکبر، اللہ اکبر تو پردے کی اوٹ سے آواز آئی میرے بندہ نے سچ کہا: میں اکبر ہوں، میں اکبر ہوں۔ [1]

علامہ زرقانی مالکی لکھتے ہیں:

امام ابن اسحاق نے روایت کیا ہے کہ مروان نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سوال کیا کہ آیا سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے انھوں نے کہا ہاں! علامہ نووی نے کہا یہ اکثر علماء کا قول ہے، امام عبد الرزاق نے روایت کیا ہے کہ حسن بصری قسم کھا کر کہتے تھے کہ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، امام نسائی اور امام حاکم نے سند صحیح کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا کیا تم اس پر تعجب کرتے ہو کہ خلت حضرت ابراہیم کے لیے ہو، اور کلام حضرت موسیٰ کے لیے اور دیدار سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے ہو، اور امام طبرانی نے سند صحیح کے ساتھ روایت کیا ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دو بار دیکھا ہے، ایک بار سر کی آنکھ سے اور ایک بار دل کی آنکھ سے۔

جن احادیث میں یہ آیا کہ آپ نے دل سے اپنے رب کو دیکھا اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ آپ نے دل سے اللہ کو جانا اور آپ کو اللہ کا علم ہوا، کیونکہ اللہ کا علم تو آپ کو ہمیشہ سے تھا، بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے دل میں رویت کو اس طرح پیدا کر دیا جس طرح وہ آنکھ میں رویت کو پیدا کرتا ہے۔ کیونکہ عقلاً رویت آنکھ کے ساتھ خاص نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ اس پر قادر ہے کہ جس عضو میں چاہے رویت کو پیدا فرما دے اگرچہ آنکھ میں رویت کو پیدا فرمانا اس کی عادت جاریہ ہے۔

امام ابن خزیمہ نے سند قوی کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی آنکھوں سے اپنے رب کو دیکھا، خلال نے کتاب السنۃ میں مروزی سے روایت کیا ہے کہ میں نے امام احمد بن حنبل سے کہا کہ حضرت عائشہ اس کا انکار کرتی ہیں کہ حضور نے اللہ کو دیکھا، آپ ان کے اس انکار کو کس دلیل سے رد کریں گے، انھوں نے کہا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد سے کہ میں نے اللہ کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد حضرت عائشہ کے قول سے اکبر اور راجح ہے اور نقاش نے امام احمد سے روایت کیا ہے کہ میں حضرت ابن عباس کی اس حدیث کا قائل ہوں کہ آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے، امام احمد بار بار کہتے رہے آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے آپ نے اپنے

[1] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۳۲۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

رب کو دیکھا ہے، آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے حتیٰ کہ امام احمد کا سانس اکھڑ گیا۔ [1]

## شب معراج دیدار الٰہی کے متعلق علماء حنبلیہ کا نظریہ

حافظ ابن کثیر حنبلی لکھتے ہیں:

امام ترمذی اپنی سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، عکرمہ نے کہا کیا اللہ تعالیٰ یہ نہیں فرماتا:

لا تدركه الابصار وهو يدرك الابصار۔ (انعام: ۱۰۳)
آنکھیں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں اور وہ سب آنکھوں کا ادراک کرتا ہے۔

حضرت ابن عباس نے فرمایا: تم پر افسوس ہے یہ اس وقت ہے جب وہ اس نور کے ساتھ تجلی فرمائے جو اس کا نور ہے اور وہ غیر متناہی نور ہے اور بے شک آپ نے اپنے رب کو دو مرتبہ دیکھا ہے۔ نیز امام ترمذی نے روایت کیا ہے کہ کعب کی حضرت ابن عباس سے میدان عرفہ میں ملاقات ہوئی، انھوں نے کسی چیز کے متعلق حضرت ابن عباس سے سوال کیا، پھر اتنے زور سے اللہ اکبر کہا کہ پہاڑ گونج اٹھے، حضرت ابن عباس نے کہا ہم بنو ہاشم ہیں، کعب نے کہا اللہ تعالیٰ نے اپنی رویت اور اپنے کلام کو حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت موسیٰ کے درمیان تقسیم کر دیا ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام سے دو بار کلام فرمایا اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دو بار دیکھا، اور مسروق نے کہا میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: کیا سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ حضرت عائشہ نے فرمایا تم نے ایسی بات کہی ہے جس سے میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے، میں نے تھوڑی دیر بعد یہ آیت پڑھی:

لقد رای من ایات ربه الکبری۔ (النجم: ۱۸)
بے شک انھوں نے اپنے رب کی بڑی نشانیاں ضرور دیکھیں۔

حضرت عائشہ نے فرمایا: اس سے مراد جبرائیل ہے، جو شخص تم کو یہ خبر دے کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، یا آپ نے کسی حکم کو چھپا لیا یا آپ مغیبات خمسہ کو جانتے تھے تو اس نے اللہ تعالیٰ پر بہت بڑا جھوٹ باندھا، البتہ آپ نے جبرائیل کو دیکھا تھا، اور آپ نے جبرائیل کو ان کی اصلی صورت میں صرف دو بار دیکھا ہے، ایک مرتبہ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس اور ایک مرتبہ اجیاد میں، ان کے چھ سو پر تھے اور انھوں نے افق کو بھر لیا تھا۔

امام نسائی نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ کیا تم کو اس پر تعجب ہے کہ خلت حضرت ابراہیم کے لیے ہو، اور کلام حضرت موسیٰ کے لیے اور رویت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے، اور صحیح مسلم میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا، کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ آپ نے فرمایا وہ ایک نور ہے میں نے اس کو جہاں

[1] علامہ محمد عبد الباقی زرقانی مالکی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح المواہب اللدنیہ طبع مطبوعہ ج ۶ ص ۱۲۰-۱۱۶، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۳ھ

سے بھی دیکھا وہ نور ہی نور ہے اور مسلم کی ایک روایت میں ہے میں نے نور کو دیکھا، محمد بن کعب روایت کرتے ہیں کہ صحابہ نے پوچھا یا رسول اللہ! کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے، آپ نے فرمایا میں نے اپنے رب کو دو مرتبہ اپنے دل سے دیکھا ہے، اور امام ابن جریر نے بعض صحابہ سے روایت کیا ہے، ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ آپ نے فرمایا میں نے اس کو اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھا لیکن میں نے اس کو اپنے دل سے دو بار دیکھا ہے، پھر آپ نے یہ آیت پڑھی ثم دنی فتدلّی ۔ [1]

حافظ ابن کثیر اس کے قائل ہیں کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو سر کی آنکھوں سے نہیں دیکھا دل کی آنکھ سے دیکھا ہے وہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی نفی کو سر کی آنکھوں سے دیکھنے پر محمول کرتے ہیں اور حضرت ابن عباس کے اثبات کو دل کی آنکھ سے دیکھنے پر محمول کرتے ہیں اور ہمارے نزدیک مختار یہ ہے کہ آپ نے سر کی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے اور حضرت عائشہ کے انکار کی توجیہ یہ ہے کہ وہ رویت علی وجہ الاحاطہ کی نفی کرتی ہیں۔

## شب معراج دیدارِ الٰہی کے متعلق علماءِ شافعیہ کا نظریہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں اس بحث میں اصل چیز حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث ہے، حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک شخص کو حضرت ابن عباس کے پاس بھیجا اور ان سے اس مسئلہ میں استفسار کیا، حضرت ابن عباس نے فرمایا: حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے انکار سے اس مسئلہ پر کوئی اثر نہیں پڑے گا، کیونکہ حضرت عائشہ نے یہ نہیں کہا کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے" میں نے اپنے رب کو نہیں دیکھا" حضرت عائشہ نے اپنے طور سے قرآن مجید سے استدلال کر کے یہ نتیجہ نکالا۔ اور جب صحابی کوئی مسئلہ بیان کرے اور دوسرا صحابی اس کی مخالفت کرے تو اس کا قول حجت نہیں ہوتا۔ اور جب صحیح روایات کے ساتھ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ ثابت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے تو ان روایات کو قبول کرنا واجب ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کو دیکھنے کا واقعہ ان مسائل میں سے نہیں ہے جن کو عقل سے مستنبط کیا جا سکے یا ان کو ظن سے بیان کیا جائے، یہ صرف اسی صورت پر محمول کیا جا سکتا ہے کہ کسی نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہو، اور کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ حضرت ابن عباس نے اپنے ظن اور قیاس سے یہ کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے، علامہ معمر بن راشد نے کہا اس مسئلہ میں حضرت عائشہ اور حضرت ابن عباس کا اختلاف ہے اور حضرت عائشہ حضرت ابن عباس سے زیادہ عالم نہیں ہیں، حضرت ابن عباس کی روایات رویت باری کا اثبات کرتی ہیں اور حضرت عائشہ وغیرہا کی روایات رویت کی نفی کرتی ہیں اور جب مثبت اور منفی روایات میں تعارض ہو تو مثبت روایات کو منفی پر ترجیح دی جاتی ہے حاصل بحث یہ ہے کہ اکثر علماء کے نزدیک راجح یہ ہے کہ شب معراج رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

---

[1] ۔ حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، تفسیر ابن کثیر ج ۲ ص ۲۴۸ - ۲۴۷، مطبوعہ ادارہ اندلس بیروت، ۱۳۸۵ھ

نے اپنے سر کی آنکھوں سے اپنے رب تبارک وتعالیٰ کو دیکھا ہے، اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کسی حدیث کی بناء پر رویت کا انکار نہیں کیا، اگر اس سلسلہ میں ان کے پاس کوئی حدیث ہوتی تو وہ اس کا ذکر کرتیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس مسئلہ کا قرآن مجید کی آیات سے استنباط کیا ہے، اس کے جواب کو ہم واضح کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

لا تدرکه الابصار وهو یدرک الابصار۔ (انعام: ۱۰۳)
نگاہیں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں اور وہ سب آنکھوں کا ادراک کرتا ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کیونکہ ادراک سے مراد احاطہ ہے اور اللہ تعالیٰ کا احاطہ نہیں کیا جا سکتا۔ اور جب قرآن مجید میں احاطہ کی نفی کی گئی ہے تو اس سے بغیر احاطہ کے رویت کی نفی لازم نہیں آتی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا دوسرا استدلال اس آیت سے ہے:

وما کان لبشر ان یکلمه الله الا وحیا او من وراء حجاب او یرسل رسولا۔ (شوریٰ: ۵۱)
اور اللہ سے کلام کرنا کسی بشر کے لائق نہیں ہے مگر وحی سے یا پردہ کے پیچھے سے یا اللہ کوئی فرشتہ بھیج دے۔

اس آیت سے استدلال کے حسب ذیل جوابات ہیں:

۱۔ اس آیت میں رویت کے وقت کلام کی نفی کی گئی ہے تو یہ جائز ہے کہ جس وقت آپ نے اللہ کا دیدار کیا ہو اس وقت اس سے کلام نہ کیا ہو۔

۲۔ یہ آیت عام مخصوص عنہ البعض ہے، اور اس کا مخصص وہ دلائل ہیں جن سے رویت ثابت ہے، خلاصہ یہ ہے کہ عام قاعدہ یہی ہے لیکن سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہیں۔

۳۔ مشاہدہ کے وقت جس وحی کی نفی کی گئی ہے وہ بلا واسطہ وحی ہے اور ہو سکتا ہے کہ دیدار کے وقت آپ پر کسی واسطہ سے وحی کی گئی ہو۔

جمہور مفسرین کا یہ مختار ہے کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے شب اسراء اپنے رب سبحانہ وتعالیٰ کا دیدار کیا، پھر ان کا اس میں اختلاف ہے کہ آپ نے دل کی آنکھوں سے دیدار کیا یا سر کی آنکھوں سے، امام ابوالحسن الواحدی نے بیان کیا مفسرین نے کہا ان احادیث میں یہ بیان ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اپنے رب کا دیدار کیا، حضرت ابن عباس، حضرت ابوذر، اور حضرت ابراہیم تیمی نے یہ کہا کہ آپ نے دل سے دیدار کیا، امام ابوالحسن نے کہا اس رائے کے مطابق آپ نے صحیح طریقہ سے اپنے رب کو دل کی آنکھوں سے دیکھا اور وہ طریقہ یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی آنکھ آپ کے دل میں رکھ دی، یا آپ کے دل میں ایک آنکھ پیدا کر دی حتیٰ کہ آپ نے اس طرح رویت صحیحہ کے ساتھ اپنے رب کو دیکھا جس طرح سر کی آنکھ سے دیکھا جاتا ہے، امام ابوالحسن نے کہا اور مفسرین کی ایک جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو سر کی آنکھوں سے دیکھا یہ حضرت انس، عکرمہ، حسن اور ربیع کا قول ہے۔ [۱]

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۹۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

خلاصہ یہ ہے کہ قرآن مجید میں جس رویت کی نفی کی گئی ہے وہ رویت علی وجہ الاحاطہ ہے، نیز علامہ قرطبی نے مفہم شرح مسلم میں یہ لکھا ہے کہ الابصار جمع معرف باللام ہے اور یہ تخصیص کو قبول کرتی ہے اس لیے اس (لا تدرکہ الابصار (انعام: ۱۰۳)) کا معنی یہ ہے کہ کفار کی آنکھیں اللہ تعالیٰ کو نہیں دیکھ سکتیں اور اس تخصیص پر یہ دلیل ہے کہ قرآن مجید میں کافروں کے متعلق ہے:

کلا انہم عن ربہم یومئذ لمحجوبون۔ (مطففون: ۱۵)

حق یہ ہے کہ بے شک وہ (کفار) اس دن اپنے رب کے دیدار سے ضرور محروم ہوں گے۔

اور قرآن مجید میں مومنوں کے متعلق ہے:

وجوہ یومئذ ناضرۃ الی ربہا ناظرۃ ۰ (قیامت: ۲۳-۲۲)

کتنے ہی چہرے اس دن تر و تازہ ہوں گے، اپنے رب کو دیکھتے ہوں گے۔

اور جب آخرت میں اللہ تعالیٰ کی رویت جائز ہے تو دنیا میں بھی جائز ہے کیوں کہ دونوں وقتوں میں بہ حیثیت امکان کوئی فرق نہیں، علامہ قرطبی کا یہ استدلال بہت عمدہ ہے، قاضی عیاض نے کہا ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کو عقلاً دیکھنا جائز ہے اور احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ مومنین آخرت میں اللہ تعالیٰ کو دیکھیں گے، امام مالک نے کہا مومن دنیا میں اللہ تعالیٰ کو اس لیے نہیں دیکھ سکتے کہ دنیا میں مومن فانی ہیں اور اللہ تعالیٰ باقی ہے، اور فانی باقی کو نہیں دیکھ سکتا اور آخرت میں مومنین کو بقا عطا کی جائے گی تو پھر وہ باقی آنکھوں سے بقاء کا جلوہ دیکھ لیں گے اور اس کی تائید صحیح مسلم کی اس حدیث میں ہے "جب تک تم پر موت نہ آئے تم ہرگز اپنے رب کو نہیں دیکھ سکتے"، تو اگرچہ عقلاً دنیا میں رویت جائز ہے لیکن شرعاً ممتنع ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے رویت کے ثبوت کی دلیل یہ ہے کہ متکلم اپنے کلام کے عموم میں داخل نہیں ہوتا، یا یہ قاعدہ عام مخصوص عنہ البعض ہے۔)

متقدمین کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے، حضرت عائشہ اور حضرت ابن مسعود رویت کا انکار کرتے ہیں، حضرت ابوذر سے روایات مختلف ہیں، اور ایک جماعت کے نزدیک رویت ثابت ہے، امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں کہ حسن بصری قسم کھا کر کہتے تھے کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کا دیدار کیا ہے، کعب احبار، زہری، معمر، اور دوسروں نے اسی پر وثوق کیا ہے، امام ابوالحسن اشعری اور ان کے اکثر متبعین کا بھی یہی قول ہے، پھر اس میں اختلاف ہے کہ آپ نے اپنے رب کو سر کی آنکھوں سے دیکھا یا دل کی آنکھوں سے دیکھا؟ اس میں امام احمد کے دو قول ہیں، بعض احادیث میں حضرت ابن عباس نے مطلقاً کہا کہ آپ نے اپنے رب کو دیکھا، اور بعض روایات میں ہے آپ نے اپنے دل سے دیکھا، اور مطلق روایت کو مقید پر حمل کرنا واجب ہے، امام نسائی نے سند صحیح کے ساتھ اور امام حاکم نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے، حضرت ابن عباس نے فرمایا کیا تم اس پر تعجب کرتے ہو کہ خلت حضرت ابراہیم کے لیے ہو، کلام حضرت موسیٰ کے لیے ہو اور رویت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہو، اس حدیث کو امام ابن خزیمہ نے بھی روایت کیا ہے

اور امام ابن اسحاق نے روایت کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر نے کسی شخص کو حضرت ابن عباس کے پاس بھیجا اور یہ پوچھا: آیا سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے تو حضرت ابن عباس نے جواب دیا ہاں! اور امام مسلم نے حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے "آپ نے اپنے رب کو دو بار اپنے دل سے دیکھا،" اور امام ابن مردویہ نے صراحت کے ساتھ حضرت ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ آپ نے سر کی آنکھوں سے اپنے رب کو نہیں دیکھا اپنے دل سے دیکھا ہے اور اب حضرت عائشہ کی نفی اور حضرت ابن عباس کے اثبات کو جمع کرنا ممکن ہے بایں طور کہ حضرت عائشہ کی نفی کو رویت بصری پر محمول کیا جائے اور حضرت ابن عباس کے اثبات کو رویت قلبی پر محمول کیا جائے۔ اور رویت قلبی سے فقط حصول علم مراد نہیں ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ کا دائماً علم تھا، بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ آپ کے قلب کو اس طرح رویت حاصل ہوئی جس طرح دوسروں کو آنکھ سے رویت حاصل ہوتی ہے۔

علامہ قرطبی نے مفہم شرح مسلم میں اس مسئلہ میں توقف کرنے کو ترجیح دی ہے۔ انھوں نے کہا اس مسئلہ میں کسی جانب بھی دلیل قطعی نہیں ہے اور دلائل متعارض ہیں اور یہ مسئلہ عملی نہیں ہے حتیٰ کہ اس میں دلائل ظنیہ کافی ہوں بلکہ یہ اعتقادی مسئلہ ہے اور اس میں دلیل قطعی کی ضرورت ہے نیز انھوں نے کہا کہ حضرت ابن عباس نے جو یہ فرمایا کہ حضور نے اپنے رب کو دو بار دیکھا اس سے مراد یہ ہے کہ ایک بار سر کی آنکھ سے دیکھا اور ایک بار دل کی آنکھ سے دیکھا، خلال نے کتاب السنۃ میں مروزی سے روایت کیا ہے کہ میں نے امام احمد سے کہا کہ حضرت عائشہ اس کا انکار کرتی ہیں کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا، ان کے اس قول کا کیا جواب ہوگا؟ امام احمد نے کہا حضرت عائشہ کے اس قول کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث سے مسترد کر دیا جائے گا کہ "میں نے اپنے رب کو دیکھا ہے،" اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث حضرت عائشہ کے قول پر راجح اور مقدم ہے۔ [1]

علامہ سیوطی شافعی لکھتے ہیں:

اکثر علماء کے نزدیک راجح یہ ہے کہ شب معراج نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو اپنے سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے، جیسا کہ حضرت ابن عباس وغیرہ کی حدیث میں ہے اور اس چیز کا اثبات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سماع کے بغیر ممکن نہیں ہے اور حضرت عائشہ نے جو کہا ہے کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو نہیں دیکھا تو انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث پر اس کی بنیاد نہیں رکھی، ان کا استدلال قرآن مجید کی آیات سے ہے، اور اس کا جواب یہ ہے کہ قرآن مجید میں جس ادراک کی نفی ہے وہ ادراک علیٰ وجہ الاحاطہ ہے اور اللہ تعالیٰ کا احاطہ نہیں کیا جا سکتا اور جب قرآن مجید میں احاطہ رویت کی نفی کی گئی ہے تو اس سے بلا احاطہ رویت کی نفی لازم نہیں آتی۔ [2]

---

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۸ ص ۶۰۹-۶۰۷، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[2] علامہ جلال الدین سیوطی شافعی متوفی ۹۱۱ھ، الدیباج علی صحیح مسلم بن حجاج ج ۱ ص ۲۲۷، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی ۱۴۱۲ھ

## شب معراج دیدار الٰہی کے متعلق علماء احناف کا نظریہ

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا رویت کی نفی کرتی ہیں اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما رویت باری کا اثبات کرتے ہیں، ان میں کیسے موافقت ہوگی، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عائشہ رویت بصری کا انکار کرتی ہیں اور حضرت ابن عباس رویت قلبی کا اثبات کرتے ہیں، امام ابن خزیمہ نے کتاب التوحید میں بہت تفصیل سے شب معراج میں رویت باری کو ثابت کیا ہے اور یہ بیان کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، ایک مرتبہ سر کی آنکھوں سے اور ایک مرتبہ دل کی آنکھوں سے۔ [1]

علامہ شہاب الدین خفاجی حنفی لکھتے ہیں:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی زیادہ مشہور روایت یہ ہے کہ آپ نے شب اسراء اپنے رب کو سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ یہ حدیث حضرت ابن عباس سے متعدد اسانید کے ساتھ مروی ہے اور یہ حدیث حضرت ابن عباس کی اس روایت کے منافی نہیں ہے کہ آپ نے اپنے رب کو دل سے دیکھا جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

ما کذب الفؤاد ما رای، ما زاغ البصر وما طغی۔ (النجم: ۱۱، ۱۷)

آپ کی آنکھ نے جو جلوہ دیکھا دل نے اس کی تکذیب نہیں کی، آپ کی نظر ایک طرف مائل ہوئی نہ حد سے بڑھی۔

امام حاکم، امام نسائی اور امام طبرانی نے روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے (بلا واسطہ) کلام کے ساتھ حضرت موسیٰ کو خاص کر لیا اور حضرت ابراہیم کو خلیل ہونے کے ساتھ خاص کر لیا اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو رویت کے ساتھ خاص کر لیا اس سے مراد رویت بصری ہے نہ کہ رویت قلبی، کیونکہ رویت قلبی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص نہیں ہے، بلکہ ہر نبی کو حاصل ہے، اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ خلیل ہونا اور ہمکلام ہونا بھی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہیں پھر ہمکلام ہونا حضرت موسیٰ کی اور خلیل ہونا حضرت ابراہیم کی خصوصیت کیسے رہی، اس کا جواب یہ ہے کہ ہر چند کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مقام اعلیٰ میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہمکلام ہوئے اور آپ خلیل ہونے کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کے محبوب بھی ہیں، لیکن حضرت موسیٰ کا کلیم ہونا اور حضرت ابراہیم کا خلیل ہونا ایک وصف مشہور تھا، دوسرا جواب یہ ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خصوصیت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ان سے زمین پر ہمکلام ہوا اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے اللہ تعالیٰ عرش پر ہمکلام ہوا۔ [2]

ملا علی قاری حنفی نے بھی اختصار کے ساتھ یہی لکھا ہے۔ [3]

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱۵ ص ۱۹۵، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[2] علامہ احمد شہاب الدین خفاجی مصری حنفی متوفی ۱۰۶۹ھ، نسیم الریاض ج ۲ ص ۲۸۸ - ۲۸۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[3] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح الشفاء علی ہامش نسیم الریاض ج ۲ ص ۲۸۸ - ۲۸۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت

نیز ملا علی قاری حنفی لکھتے ہیں:

جمہور مفسرین کا یہ مذہب ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب سبحانہ کو دیکھا ہے پھر اس دیکھنے میں اختلاف ہے ایک جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ آپ نے اپنے دل سے اللہ سبحانہ کو دیکھا ہے، آنکھوں سے نہیں دیکھا، امام ابوالحسن الواحدی نے کہا ان احادیث میں یہ بیان ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شب اسراء اپنے رب سبحانہ کو دیکھا ہے، حضرت ابن عباس، حضرت ابوذر اور حضرت ابراہیم التیمی نے یہ کہا کہ آپ نے اپنے قلب سے رویت صحیحہ کے ساتھ دیکھا ہے، اللہ تعالیٰ نے آپ کی بصر آپ کے قلب میں رکھ دی تھی حتیٰ کہ آپ نے اس طرح صحیح رویت کے ساتھ دیکھا جس طرح آنکھوں سے دیکھتے ہیں، میں کہتا ہوں کہ یہ عمدہ قول ہے اور بہترین توجیہ ہے اس طرح متفرق اقوال جمع ہو جاتے ہیں، پھر امام واحدی نے یہ کہا کہ مفسرین کی ایک جماعت کا یہ مذہب ہے کہ آپ نے اپنی آنکھوں کے ساتھ اللہ سبحانہ کو دیکھا، یہ حضرت انس، عکرمہ اور ربیع کا قول ہے، قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا کہ متقدمین اور متاخرین کا اس میں اختلاف ہے کہ آیا شب معراج نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا یا نہیں، حضرت عائشہ نے اس کا انکار کیا، حضرت ابن مسعود سے بھی یہی روایت مشہور ہے اور محدثین اور متکلمین کی ایک جماعت کا یہی مذہب ہے اور حضرت ابن عباس سے یہ روایت ہے کہ آپ نے اپنی آنکھوں سے اپنے رب کو دیکھا اور حضرت ابوذر اور کعب احبار سے بھی اسی طرح مروی ہے، حسن بصری اس پر قسم کھاتے تھے، حضرت ابن مسعود اور حضرت ابوہریرہ سے بھی ایک روایت اسی طرح ہے، امام احمد بن حنبل کا بھی یہی نظریہ ہے، امام ابوالحسن اشعری اور ان کے اصحاب کی ایک جماعت کا بھی یہی مذہب ہے اور ہمارے بعض مشائخ نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے۔

اس میں بھی اختلاف ہے کہ آیا ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اللہ تعالیٰ سے بلا واسطہ کلام کیا ہے یا نہیں؟ امام اشعری اور متکلمین کی ایک جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ آپ نے اپنے رب سے کلام کیا ہے امام جعفر بن محمد، حضرت ابن مسعود اور حضرت ابن عباس سے یہی منقول ہے، اسی طرح ثم دنی فتدلی میں اختلاف ہے، اکثر علماء کا یہ نظریہ ہے کہ اس سے حضرت جبرائیل اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مابین قرب مراد ہے، اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما، حسن بصری، محمد بن کعب، جعفر بن محمد وغیرہم سے یہ مروی ہے کہ اس سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ تعالیٰ کے مابین قرب مراد ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اللہ سے قرب کا یہ مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک آپ کا بہت عظیم مرتبہ ہے اور اللہ تعالیٰ کی معرفت کے انوار آپ کے دل میں چمک رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنی ملکوت کے ان اسرار اور غیوب پر مطلع فرمایا ہے جس پر کسی کو اطلاع نہیں دی اور اللہ تعالیٰ نے اپنا عظیم فضل اور احسان آپ تک پہنچایا ہے اور قاب قوسین او ادنی سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا لطف وکرم اور بے نہایت عنایت بیش از بیش آپ کو حاصل ہو گئیں، آپ اللہ تعالیٰ کی طرف رغبت سے متوجہ ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ آپ کی معروضات کو شرف استجابت عطا فرماتا ہے جیسا کہ صحیح بخاری میں حدیث قدسی ہے:

"جو شخص مجھ سے ایک بالشت قریب ہوتا ہے میں اس سے ایک ہاتھ قریب ہوتا ہوں۔" [1]

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱۰ ص ۴۹-۳، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

شیخ عبدالحق حنفی محدث دہلوی لکھتے ہیں:

صحابہ کا اس میں اختلاف تھا کہ آیا شب معراج نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سر کی آنکھوں سے اللہ سبحانہ کو دیکھا ہے یا نہیں، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس کی نفی کرتی ہیں اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اس کا اثبات کرتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک کے ساتھ صحابہ کرام کی جماعتیں متفق ہو گئیں، اسی طرح تابعین میں سے بھی بعض حضرت عائشہ کے نظریہ کے قائل تھے اور بعض حضرت ابن عباس کے نظریہ کے قائل تھے، اور بعض نے اس مسئلہ میں توقف کیا، لیکن جمہور علماء حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے نظریہ کے قائل ہیں اور علامہ محی الدین نووی نے لکھا ہے کہ اکثر علماء عظام کا مختار یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ سبحانہ کو سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے اور یہ کہ حضرت ابن عباس کا یہ قول رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سماع پر محمول ہے اور حضرت عائشہ نے محض اپنے اجتہاد سے انکار کیا ہے۔

بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ اس مسئلہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول متعین ہے کیونکہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سماع کے بغیر یہ بات نہیں کہہ سکتے اور نہ یہ ان کے لیے جائز ہے کیونکہ اجتہاد سے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے، حضرت ابن عمر نے حضرت ابن عباس سے پوچھا کہ کیا سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے حضرت ابن عباس نے جواب دیا ہاں! تو حضرت ابن عمر نے اس کو تسلیم کر لیا۔

اکثر مشائخ صوفیہ کا مختار یہ ہے کہ آپ نے اپنے رب سبحانہٗ کو دیکھا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو وہ کمال حاصل ہوا جو مخلوق کی عقلوں سے ماوراء ہے اور معراج کی شب آپ کو جو کمال حاصل ہوا وہ تمام کمالات سے بڑھ کر تھا اور آپ کو اس شب اللہ تعالیٰ کا وہ قرب نصیب ہوا جو انسانی عقل سے ماوراء ہے۔[1]

علامہ اسماعیل حقی حنفی لکھتے ہیں:

بعض علماء نے کہا ہے کہ آپ نے اپنے رب کو اپنی آنکھوں سے دیکھا کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے موسیٰ سے کلام کیا اور مجھے دیدار عطا کیا (الحدیث) اور بعض علماء نے کہا آپ نے اپنے رب کو دل سے دیکھا ہے یہ قول سنت کے خلاف ہے اور مذہب صحیح یہ ہے کہ آپ نے اپنے رب کو سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے۔[2]

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب محبوب اپنے رب سے انتہائی قریب ہوئے تو آپ پر ہیبت طاری ہو گئی، تب اللہ تعالیٰ آپ سے ساتھ انتہائی لطف سے پیش آیا، پھر اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب سے وہی کہا جو حبیب، حبیب سے کہتا ہے اور ان کے مابین وہی راز و نیاز ہوئے جو حبیب اور حبیب کے درمیان راز و نیاز ہوتے ہیں۔

---

[1] شیخ عبدالحق محدث حنفی دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، اشعۃ اللمعات ج ۴ ص ۱۳۴، مطبوعہ مطبع تیج کمار لکھنؤ

[2] علامہ اسماعیل حقی حنفی متوفی ۱۱۳۷ھ، روح البیان ج ۹ ص ۲۲۲، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ کوئٹہ

صوفیاء عظام یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے اس طرح قریب ہوئے جو ان کی شان کے لائق ہے اور ما زاغ البصر کی تفسیر میں یہ کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر اللہ کے جلوہ سے نہیں ہٹی، آپ جنت اور اس کی زینت کی طرف ملتفت ہوئے نہ جہنم اور اس کے شعلوں کی طرف متوجہ ہوئے بلکہ جمال ذات کو محویت سے دیکھتے رہے اور ما طغیٰ کی تفسیر میں کہا آپ صراط مستقیم سے نہیں ہٹے، ابو حفص سہروردی نے کہا آپ کی نظر بصیرت میں کمی نہیں ہوئی اور بصر نے بصیرت سے تجاوز نہیں کیا، اور سہل بن عبد اللہ تستری نے کہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ذات کو دیکھا نہ کسی اور شے کو وہ صرف جمال ذات کو دیکھتے رہے اور صفات الٰہیہ کا مطالعہ کرتے رہے اور میں یہ کہتا ہوں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا اور آپ ہی اپنے رب کے اس طرح قریب ہوئے جو آپ کی شان کے لائق ہے۔ [1]

## واقعہ معراج کی تاریخ

ملا علی قاری لکھتے ہیں:

بکثرت علماء محدثین نے یہ کہا ہے کہ معراج کا واقعہ ہجرت سے ایک سال پہلے ہوا ہے علامہ نووی نے ذکر کیا ہے کہ متقدمین علماء، جمہور محدثین اور فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ واقعہ معراج بعثت کے سولہ ماہ بعد ہوا، علامہ سبکی نے کہا اس پر اجماع ہے کہ واقعہ معراج مکہ میں ہوا اور مختار وہ ہے جو ہمارے شیخ ابو محمد دمیاطی نے کہا کہ معراج ہجرت سے ایک سال پہلے ہوئی ہے، اور سید جمال الدین محدث نے روضۃ الاحباب میں لکھا ہے کہ واقعہ معراج ماہ رجب کی ستائیس تاریخ کو ہوا جیسا کہ حرمین شریفین میں اسی پر عمل ہوتا ہے، ایک قول یہ ہے کہ معراج الربیع الآخر میں ہوئی ایک قول یہ ہے کہ رمضان میں ہوئی، ایک قول یہ ہے کہ شوال میں ہوئی اس کے علاوہ اور بھی متعدد اقوال ہیں۔ [2]

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

علامہ نووی نے روضہ میں لکھا ہے کہ اعلان نبوت کے دس سال بعد واقعہ معراج ہوا، اور فتاویٰ میں ہے کہ نبوت کے پانچویں یا چھٹے سال معراج ہوئی، فاضل ملا ابن عمری نے شرح الشفاء میں وثوق سے لکھا ہے کہ بعثت کے بارہ سال بعد معراج ہوئی اور ابن حزم نے اس پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے، علامہ نووی نے اپنے فتاویٰ میں لکھا ہے کہ معراج الربیع الاول میں ہوئی، اور شرح مسلم میں لکھا ہے کہ الربیع الآخر میں ہوئی، اور روضہ میں وثوق سے لکھا ہے کہ رجب میں ہوئی، ایک قول رمضان کا اور ایک قول شوال کا ہے اور یہ ستائیسویں شب کو واقع ہوئی، بعض نے کہا جمعہ کی شب ہوئی، بعض نے کہا ہفتہ کی شب ہوئی، علامہ دمیری نے ابن الاثیر سے نقل کیا ہے کہ معراج پیر کی شب ہوئی۔ [3]

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۲۷ ص ۴۵، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] ملا علی بن سلطان محمد القاری حنفی متوفی ۱۰۱۴ھ، شرح الشفاء علی ہامش نسیم الریاض ج ۲ ص ۲۲۲، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[3] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۵ ص ۷-۶، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

### واقعہ معراج کی ابتداء کی جگہ

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

اس میں بھی اختلاف ہے کہ معراج کس جگہ ہوئی، امام بخاری، امام مسلم، امام ترمذی اور امام نسائی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم حطیم کعبہ میں نیند اور بیداری کے عالم میں تھے کہ آپ کے پاس ایک آنے والا آیا اور اس نے آپ کا یہاں سے یہاں (گلے سے ناف تک) سینہ چاک کیا، الحدیث۔

امام نسائی نے حضرت ابن عباس سے اور امام ابو یعلی نے اپنی مسند میں اور امام طبرانی نے معجم کبیر میں حضرت ام ہانی سے یہ روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم عشاء کی نماز کے بعد ان کے (حضرت ام ہانی فاختہ بنت ابی طالب) کے گھر سوئے ہوئے تھے تو آپ کو معراج کرائی گئی اور اسی شب آپ لوٹ آئے۔ الحدیث[1]

ان روایات میں اس طرح تطبیق ہو سکتی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پہلے حضرت ام ہانی کے گھر سوتے پھر وہاں سے اٹھ کر آپ حطیم کعبہ میں چلے گئے اور وہاں سے سفر معراج شروع ہوا اور چونکہ ابتداء میں آپ حضرت ام ہانی کے گھر تھے اور بعد میں حطیم کعبہ تشریف لے گئے، اس لیے دونوں جگہوں کی طرف معراج کی نسبت کر دی گئی، بعض روایات میں ہے کہ آپ کے گھر سے معراج ہوئی، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت ام ہانی سے تعلق کی بنا پر آپ نے حضرت ام ہانی کے گھر کو اپنا گھر فرمایا، اس کی مزید تفصیل ان شاء اللہ عنقریب آئے گی۔

### معراج کی احادیث میں تعارض کی توجیہ

واقعہ معراج تیس سے زیادہ صحابہ کرام سے مروی ہے اور کسی ایک روایت میں بھی مفصل پورا واقعہ مذکور نہیں ہے، صحیح بخاری کی کسی روایت میں مسجد اقصیٰ جانے کا ذکر نہیں ہے، اس کا ذکر امام مسلم اور امام نسائی نے کیا ہے، کسی روایت میں شق صدر کا ذکر نہیں ہے اور کسی میں براق پر سوار ہونے کا ذکر نہیں ہے، اسی طرح موسیٰ علیہ السلام کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھنے کا امام بخاری نے ذکر نہیں کیا، اس کا ذکر امام مسلم امام نسائی اور دیگر محدثین نے کیا ہے، صحاح کی روایات میں برزخ کے واقعات دیکھنے کا ذکر نہیں ہے، اس کا ذکر امام بیہقی، امام ابن جریر، حافظ ابن کثیر، علامہ حلبی اور دیگر محدثین نے کیا ہے، اس اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے واقعہ معراج متعدد بار متعدد صحابہ کرام کے سامنے بیان فرمایا اور ہر شخص کے سامنے آپ نے اس کی صلاحیت اور استعداد کے اعتبار سے واقعہ معراج بیان فرمایا اس وجہ سے یہ تمام روایات غیر مربوط اور باہم متعارض ہیں۔

صحیح مسلم کے متن میں ہم نے امام مسلم کی روایات ذکر کر دی ہیں، اب ہماری کوشش یہ ہے کہ ہم واقعہ معراج کو مختلف کتب حدیث سے اخذ کر کے مربوط طریقہ سے پیش کریں اور جو چیز پہلے ہے اس کو پہلے اور جو بعد میں ہے اس کو بعد میں ذکر کریں، صحاح کی روایات سے واقعہ معراج کو نقل کرنے کے بعد ہم امام بیہقی کے حوالے سے برزخ کے دیکھے ہوئے واقعات پیش کریں گے، اس کے بعد ہم ان احادیث کے اسرار اور نکات بیان کریں گے

فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق۔

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۱۵ ص ۵، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

## کتب احادیث کے مختلف اقتباسات سے واقعہ معراج کا مربوط بیان

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ، حضرت مالک بن صعصعہ سے نقل کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام سے اس رات کا بیان فرمایا جس میں آپ کو معراج کرائی گئی تھی، آپ نے فرمایا جس وقت میں حطیم میں لیٹا ہوا تھا کہ اچانک میرے پاس ایک آنے والا (فرشتہ) آیا اور اس نے میرا سینہ یہاں سے یہاں تک چاک کر دیا، راوی کہتے ہیں میرے پہلو میں جارود تھے میں نے ان سے پوچھا یہاں سے یہاں تک کا کیا مطلب ہے؟ انہوں نے کہا حلقوم سے ناف تک، آپ نے فرمایا پھر میرا دل نکالا، پھر ایک سونے کا طشت لایا گیا جو ایمان (اور حکمت) سے لبریز تھا، پھر میرا دل دھویا گیا، پھر اس کو ایمان اور حکمت سے لبریز کیا گیا پھر اس دل کو اپنی جگہ رکھ دیا گیا۔ لے

اور امام بخاری کتاب التوحید میں حضرت انس بن مالک سے روایت کرتے ہیں کہ:

نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد حرام میں سوتے ہوئے تھے کہ تین فرشتے آپ کو مسجد حرام سے اٹھا کر زمزم پر لے گئے، ان فرشتوں کے متولی حضرت جبرائیل تھے، پھر حضرت جبرائیل نے آپ کے حلقوم اور ناف کے درمیان سینہ کو چاک کیا، پھر اپنے ہاتھ سے دل کو زمزم کے پانی سے دھویا حتیٰ کہ پیٹ کو صاف کر دیا پھر سونے کا ایک طشت لایا گیا جو ایمان اور حکمت سے بھرا ہوا تھا، پھر ایمان اور حکمت کو سینہ میں بھر دیا اور تمام گوشت اور رگوں میں ایمان اور حکمت کو سمو دیا گیا پھر سینہ کو بند کر دیا گیا۔ لے

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس رات نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کرائی گئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس براق لایا گیا جس کو لگام ڈالی ہوئی تھی اور اس پر زین چڑھائی ہوئی تھی، اس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے شوخی سے اچھل کود کی تو اس سے حضرت جبرائیل نے کہا کیا تم سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس طرح کر رہے ہو؟ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر مکرم شخصیت آج تک تم پر سوار نہیں ہوئی، تب براق تھم گیا اور اس کا پسینہ بہنے لگا۔ لے

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر میرے پاس ایک سواری لائی گئی جو خچر سے چھوٹی اور گدھے سے بڑی تھی، اس کا رنگ سفید تھا، جارود نے کہا: اے ابو حمزہ! (حضرت انس) کیا وہ براق تھا؟ حضرت انس نے کہا ہاں وہ منتہیٰ نظر پر قدم رکھتا تھا مجھے اس پر سوار کرایا گیا اور جبرائیل

---

لے۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۴۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

لے " " " صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۱۲۰، " " " ۱۳۸۱ھ

لے۔ امام محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۴۸، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

مجھے لے کر چلے۔ [۱]

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال مررت علی موسی لیلۃ اسری بی عند الکثیب الاحمر وھو قائم یصلی فی قبرہ۔ [۲]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس رات مجھے معراج کرائی گئی، میرا حضرت موسیٰ علیہ السلام پر کثیب احمر کے پاس سے گذر ہوا اس وقت وہ اپنی قبر میں کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے۔

امام نسائی نے اس حدیث کو سات سندوں سے روایت کیا ہے: [۳]

امام احمد نے اس حدیث کو چھ سندوں کے ساتھ روایت کیا ہے۔ [۴]

امام بیہقی نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ [۵]

امام ابو یعلی نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ [۶]

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کے اصحاب نے عرض کیا: آپ ہمیں شب معراج کا واقعہ بیان کیجیے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے مسجد حرام میں عشاء کی نماز پڑھی، پھر میں سو گیا، پھر ایک آنے والا آیا اور اس نے مجھے بیدار کیا، میں بیدار ہوا مجھے کچھ نظر نہ آیا، پھر میں مسجد سے باہر نکلا اور غور سے دیکھا تو مجھے خچر کے مشابہ ایک جانور نظر آیا اس کے کان اوپر اٹھے ہوئے تھے اور اس کو براق کہا جاتا ہے، اور مجھ سے پہلے انبیاء علیہم السلام اس (قسم کے) جانور پر سواری کرتے تھے، وہ منتہی نظر پر قدم رکھتا تھا میں اس پر سوار ہوا جس وقت میں اس پر سواری کر رہا تھا تو مجھے دائیں جانب سے کسی شخص نے آواز دی یا محمد! (صلی اللہ علیہ وسلم) میں تم سے سوال کرتا ہوں تم مجھے دیکھو، یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میں تم سے سوال کرتا ہوں تم مجھے دیکھو، میں نے اس کو جواب نہیں دیا اور میں اس کے پاس نہیں ٹھہرا، پھر مجھے بائیں جانب سے کسی نے آواز دی یا محمد! (صلی اللہ علیہ وسلم) میں تم سے سوال کرتا ہوں مجھے دیکھو! یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میں تم سے سوال کرتا ہوں تم مجھے دیکھو، میں نے اس کو بھی جواب نہیں دیا اور نہ اس کے پاس ٹھہرا، پھر

---

[۱] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۴۹-۵۴۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[۲] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[۳] امام احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۱۷۰-۱۶۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[۴] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۱۴۸-۲۴۸-۱۲۰ - ۱۲۰، ج ۵ ص ۳۶۵-۳۶۲، ۵۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[۵] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۸۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[۶] حافظ احمد بن علی المثنی التمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابو یعلی ج ۴ ص ۱۴۱-۱۴۰، ۱۴۰، ۱۳۵، دار المامون تراث بیروت ۱۴۰۴ھ

مجھے بالکل درد نہیں ہوا، پھر کہا ان کا دل شق کرو، پھر میرا دل چیرا، پھر کہا اس میں سے کینہ اور حسد نکال دو، تو انھوں نے ایک دم جمے ہوئے خون کے مشابہ چیز نکال کر پھینک دی، پھر کہا ان کے دل میں شفقت اور رحمت داخل کر دو، تب انھوں نے چاندی کی طرح کوئی چیز داخل کی، اور انھوں نے اپنے پاس سے کوئی پسی ہوئی چیز نکالی اور وہ اس پر چھڑکی، پھر انھوں نے میرے پیر کے انگوٹھے کو ہلایا اور اس کے بعد انھوں نے مجھ سے کہا جاؤ، میں چلا گیا اور اس کے بعد میرے دل میں چھوٹوں پر رحمت اور بڑوں کی توقیر سما گئی۔ [1]

اس حدیث کو امام محمد بن سعد [2]، امام بیہقی [3]، امام احمد [4]، امام دارمی [5] اور امام حاکم [6] نے بھی روایت کیا ہے اور اس حدیث کا حافظ ابن کثیر [7] اور حافظ ابن حجر عسقلانی [8] نے بھی ذکر کیا ہے۔

حافظ الہیثمی نے اس حدیث کو امام احمد اور امام طبرانی کے حوالوں سے نقل کیا ہے اور لکھا ہے کہ امام احمد کی سند حسن ہے [9]

امام ابن حبان نے اس حدیث کو از عبد اللہ بن جعفر از حلیمہ سعدیہ روایت کیا ہے اس میں یہ الفاظ ہیں:

قال اتانی رجلان علیهما ثیاب بیض فاضجعانی ثم شق بطنی فو اللہ ما ادری ما صنعا۔ [10]

(آپ نے حلیمہ سعدیہ کو بتلایا) کہ میرے پاس سفید کپڑوں میں ملبوس دو آدمی آئے، انھوں نے مجھے لٹا کر میرا پیٹ چاک کیا، بخدا مجھے پتا نہیں چلا کہ انھوں نے کیا کیا (یعنی مجھ کو بالکل درد نہیں ہوا۔)

حافظ الہیثمی نے اس حدیث کو بیان کیا ہے۔ [11]

حضرت ابوہریرہ کی مذکور الصدر روایت کو حافظ الہیثمی نے امام طبرانی کے حوالے سے ذکر کیا ہے اس

---

[1] ۔ حافظ ابونعیم احمد بن عبد اللہ اصبہانی متوفی ۴۳۰ ھ، دلائل النبوۃ ج ۱ ص ۲۲۰ - ۲۱۹، مطبوعہ دار النفائس

[2] ۔ امام محمد بن سعد متوفی ۲۳۰ ھ، الطبقات الکبریٰ ج ۱ ص ۱۱۲، مطبوعہ دار صادر بیروت، ۱۳۸۸ ھ

[3] ۔ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، دلائل النبوۃ ج ۱ ص ۱۳۶، ۱۳۳، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[4] ۔ امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۱۲۱، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ ھ

[5] ۔ امام عبد اللہ بن عبد الرحمان دارمی متوفی ۲۵۵ ھ، سنن دارمی ج ۱ ص ۱۷ - ۱۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[6] ۔ امام ابو عبد محمد بن عبد اللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ ھ، المستدرک ج ۲ ص ۶۱۶، مطبوعہ دار الباز للنشر والتوزیع مکہ مکرمہ

[7] ۔ حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ ھ، البدایہ والنہایہ ج ۲ ص ۲۰۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۳ ھ

[8] ۔ حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۴۶۰، ج ۱۳ ص ۴۸۱، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ ھ

[9] ۔ حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۲۲، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ ھ

[10] ۔ امیر علاؤ الدین علی بن بلبان فارسی متوفی ۷۳۹ ھ، الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج ۹ ص ۸۴، مطبوعہ دار الکتب العربیہ ۱۴۰۰ ھ

[11] ۔ حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ ھ، موارد الظمآن ص ۵۱۳، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

یوں ہے:

فاقبلا الی یمشیان حتی اخذ کل واحد منهما بعضدی لا اجد لاخذهما مسا فقال احدهما لصاحبه اضجعه فاضجعانی بلا قصر ولا هصر، فقال احدهما لصاحبه افلق صدره فهوی احدهما الی صدری ففلقها فیما اری بلا دم ولا وجع الحدیث رواه عبد اللہ ورجاله ثقات وثقهم ابن حبان۔ [1]

دو شخص میرے پاس آئے ان میں سے ہر ایک نے مجھے بازو سے پکڑا، مجھے ان کے پکڑنے سے کوئی درد نہیں ہوا، ان میں سے ایک نے دوسرے سے کہا ان کو لٹا دو، انھوں نے مجھے جھکائے بغیر لٹا دیا، پھر ایک نے دوسرے سے کہا ان کا سینہ چاک کر دو، پھر ان میں سے ایک نے میرا سینہ چاک کیا، میں یہ منظر دیکھ رہا تھا، میرا خون نکلا اور نہ مجھے درد ہوا (الحدیث) اس حدیث کو امام عبد اللہ نے روایت کیا ہے، اس کے تمام راوی ثقہ ہیں، اور امام ابن حبان نے ان کی توثیق کی ہے۔

ہم نے بہ کثرت حوالہ جات سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے بچپن میں شق صدر کا واقعہ اس لیے بیان کیا ہے تاکہ یہ واضح ہو جائے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا شق صدر ہوا تھا اس وقت آپ کا خون نکلا تھا نہ آپ کو درد ہوا تھا۔

دوسری بار آپ کا شق صدر بعثت کے موقع پر ہوا تھا۔ امام ابو نعیم اصفہانی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے نذر مانی کہ وہ ایک ماہ غار حرا میں اعتکاف کریں گے، یہ رمضان کے مہینہ کا واقعہ ہے، ایک دفعہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نکلے تو آپ کو آواز آئی "السلام علیک" آپ نے فرمایا میں نے گمان کیا کہ اچانک کوئی جن آگیا ہے، میں دوڑتا ہوا حضرت خدیجہ کے پاس گیا، انھوں نے مجھے کپڑا اڑھایا اور پوچھا اے ابن عبد اللہ! کیا بات ہے؟ میں نے کہا میں نے السلام علیک کی آواز سنی اور میرا خیال ہے کہ وہ جن ہے، حضرت خدیجہ نے کہا آپ کو خوشخبری ہو، سلام تو اچھی چیز ہے، آپ نے فرمایا میں دوبارہ نکلا تو حضرت جبرائیل دھوپ میں کھڑے تھے، ان کا ایک پر مشرق میں تھا اور ایک پر مغرب میں تھا، آپ نے فرمایا میں ان سے خوفزدہ ہوا، میں دوڑتا ہوا آیا تو وہ میرے اور دروازے کے درمیان کھڑے تھے، انھوں نے مجھ سے باتیں کیں حتیٰ کہ میں ان سے مانوس ہو گیا، انھوں نے مجھ سے پھر ملنے کا وعدہ کیا، میں ان کے لیے گیا اور انھوں نے تاخیر کی میں نے لوٹنے کا ارادہ کیا تو اچانک میں نے دیکھا جبرائیل اور میکائیل کھڑے ہیں، اور انھوں نے افق کو بھر لیا ہے، پھر جبرائیل نیچے اتر آئے اور میکائیل آسمان اور زمین کے درمیان کھڑے رہے، پھر جبرائیل نے مجھے پکڑ کر گدی کے بل لٹا دیا، پھر میرے دل کو شق کیا، پھر دل کو

---

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۲۳، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

باہر نکالا اور اس میں سے جو جما ہوا نکالا پھر اس کو سونے کے طشت میں رکھ کر زمزم کے پانی سے دھویا پھر اس کو اپنی جگہ رکھ کر جوڑ دیا اور زخم بند کر دیا، پھر مجھے اس طرح الٹا کیا جس طرح چمڑے کو پلٹتے ہیں، پھر میری پشت پر مہر لگائی، جس کا اثر میں نے اپنے دل میں محسوس کیا، پھر مجھ سے کہا اقرأ "پڑھیے" میں نے اس سے پہلے کوئی کتاب نہیں پڑھی تھی، اس لیے میں نے نہیں جانا کہ میں کس طرح پڑھوں، اس نے پھر کہا اقرأ "پڑھیے" میں نے کہا میں کیا پڑھوں، اس نے کہا:

اقرا باسم ربك الذى خلق۔ (علق: ۱) اپنے رب کے نام سے پڑھیے جس نے پیدا کیا ہے۔

حتیٰ کہ اس نے سورۂ علق کی پانچ آیتیں پڑھیں، ان آیتوں کو میں بالکل نہیں بھولا۔ (الحدیث)۔ [۱]

اس حدیث کو امام ابو داؤد طیالسی نے بھی اپنی مسند میں روایت کیا ہے، (دیکھیے حدیث نمبر ۲۳۱۸)،

علامہ سہیلی نے اس حدیث کو امام ابن ابی الدنیا کی سند کے ساتھ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کو کیسے یقین ہو گیا کہ آپ نبی ہیں اور آپ نے اپنی نبوت کو کیسے جانا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ واقعہ سنایا۔ [۲]

حافظ ابن کثیر نے بھی اس حدیث کو حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی روایت سے ذکر کیا ہے۔ [۳]

حافظ ابن حجر عسقلانی نے ——— امام ابو داؤد طیالسی کی مسند کے حوالے سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت کا ذکر کیا ہے۔ [۴]

نیز حافظ ابن حجر عسقلانی نے اس حدیث کا حافظ ابو نعیم اصفہانی، امام ابو داؤد طیالسی اور امام بیہقی کی دلائل النبوت کے حوالے سے ذکر کیا ہے [۵] لیکن مجھے یہ حدیث امام بیہقی کی دلائل النبوت میں بسیار تلاش کے باوجود نہیں ملی، ہو سکتا ہے حافظ ابن حجر عسقلانی کو دلائل النبوت کے نام سے التباس ہوا ہو، کیونکہ یہ حدیث حافظ ابو نعیم اصفہانی کی دلائل النبوت میں ہے، امام بیہقی کی دلائل النبوت میں نہیں ہے، واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

تیسری بار آپ کا شق صدر معراج کے موقع پر ہوا تھا، امام بخاری روایت کرتے ہیں:

حضرت مالک بن صعصعہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس رات مجھے معراج کرائی گئی میں حطیم کعبہ میں لیٹا ہوا تھا، میرے پاس ایک آنے والا (فرشتہ) آیا اس نے یہاں سے لے کر یہاں تک میرا سینہ چاک کر دیا، راوی کہتا ہے میں نے جارود سے پوچھا اس سے آپ کی کیا مراد تھی؟ انھوں نے کہا حلقوم سے

---

[۱] حافظ ابو نعیم احمد بن عبد اللہ اصبہانی متوفی ۴۳۰ھ، دلائل النبوۃ ج ۱ ص ۲۱۶-۲۱۵، مطبوعہ دار النفائس

[۲] علامہ ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد اللہ سہیلی متوفی ۵۸۱ھ، الروض الانف ج ۱ ص ۱۰۹، مطبوعہ مکتبہ فاروقیہ ملتان

[۳] حافظ عماد الدین ابو الفداء ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۲ ص ۲۷۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۳ھ

[۴] حافظ شہاب الدین احمد بن علی ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۲۰۷، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ بیروت (۱۴۰۱ھ)

[۵] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۳ ص ۴۸۱، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ بیروت ۱۴۰۱ھ

لے کر ناف تک ، پھر میرا دل نکالا گیا ، پھر سونے کا ایک طشت لایا گیا جو ایمان سے بھرا ہوا تھا ، پھر میرے دل کو زمزم کے پانی سے غسل دیا گیا پھر اس کو ایمان اور حکمت سے بھرا گیا پھر اس دل کو اس کی جگہ رکھ دیا گیا ۔ [۱]

اس حدیث کو امام مسلم [۲] امام نسائی [۳] ، امام ابن خزیمہ [۴] ، امام بیہقی [۵] نے بھی روایت کیا ہے ۔

قاضی عیاض مالکی نے بھی معراج کے موقع پر شق صدر کو بیان کیا ہے ۔ [۶]

## تین بار شق صدر کرنے کے اسرار

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں :

شق صدر اور دل کو نکالنے کے متعلق جو کچھ احادیث میں وارد ہے یہ تمام امور خارق (خلاف) عادت ہیں ، ان کو تسلیم کرنا واجب ہے اور ان کی حقیقت جاننے کے در پے نہیں ہونا چاہیے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی قدرت سے کوئی چیز بعید نہیں ہے ۔ [۷]

نیز حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں :

پہلی بار شق صدر اس لیے ہوا تاکہ آپ کے قلب مبارک سے جمے ہوئے خون کا لوتھڑا نکالا جا سکے دوسری بار اس لیے شق صدر ہوا کہ آپ کے دل میں حصول وحی کی استعداد رکھی جائے اور تیسری بار اس لیے شق صدر ہوا تاکہ معراج کے واقعات مثلاً عجائبات برزخ اور آیات الٰہیہ دیکھنے کی استعداد آپ کے دل میں رکھی جائے ۔ [۸]

بعض علماء نے یہ بیان کیا ہے کہ پہلی بار آپ کا شق صدر ہوا تاکہ آپ کے دل میں علم الیقین کی استعداد حاصل ہو ، دوسری بار اس لیے شق صدر ہوا تاکہ آپ کے دل میں عین الیقین کی استعداد حاصل ہو اور تیسری بار اس لیے شق صدر ہوا تاکہ آپ کے دل میں حق الیقین کی استعداد حاصل ہو ۔

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں :

شفا میں ہے جب جبرائیل علیہ السلام نے آپ کے دل کو دھویا تو کہا یہ صحیح قلب ہے اس میں دو آنکھیں ہیں جو دیکھتی ہیں اور دو کان ہیں جو سنتے ہیں ۔ [۹]

---

۱ ۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۰۸ ، ۴۵۵ ، ۵۰ ، ج ۲ ص ۱۱۲۰ ، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ، ۱۳۸۱ ھ

۲ ۔ امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۹۲ ، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ، ۱۳۷۵ ھ

۳ ۔ امام احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ ھ ، السنن نسائی ج ۱ ص ۴۶ ، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

۴ ۔ امام محمد بن اسحاق بن خزیمہ متوفی ۳۱۱ ھ ، صحیح ابن خزیمہ ج ۱ ص ۱۵۳ ، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ، ۱۳۹۵ ھ

۵ ۔ امام ابوبکر احمد بن حسین متوفی ۴۵۸ ھ ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۷۷ ، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

۶ ۔ قاضی عیاض بن موسیٰ مالکی متوفی ۵۴۴ ھ ، الشفاء ج ۱ ص ۱۱۶ ، مطبوعہ عبد التواب اکیڈمی ملتان

۷ ۔ حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ ھ ، فتح الباری ج ۷ ص ۲۰۵ ، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ، ۱۴۰۱ ھ

۸ ۔ " " " " " فتح الباری ج ۱ ص ۴۶۰ ، " "

۹ ۔ " " " " " فتح الباری ج ۱۳ ص ۴۸۱ ، " "

## "ھذا حظك من الشیطٰن" کے اسرار

علامہ سہیلی لکھتے ہیں:
امام ابن ابی الدنیا اور دیگر محدثین نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ آپ نبی ہیں؟ اور آپ کو کس سبب سے اپنی نبوت پر یقین ہوا؟ آپ نے فرمایا: اے ابوذر! جس وقت میں مکہ کی وادی میں تھا میرے پاس دو فرشتے آئے، ان میں سے ایک فرشتہ زمین پر تھا اور دوسرا زمین اور آسمان کے مابین تھا، ایک فرشتے نے دوسرے سے کہا کیا یہ وہی ہیں؟ دوسرے نے کہا ہاں یہ وہی ہیں، اس نے کہا ان کا ایک آدمی کے ساتھ وزن کرو، اس نے میرا ایک آدمی کے ساتھ وزن کیا تو میرا وزن زیادہ تھا، اس نے کہا دس آدمیوں کے ساتھ وزن کرو، اس نے دس آدمیوں کے ساتھ وزن کیا پھر بھی میرا وزن زیادہ تھا، پھر اس نے کہا سو آدمیوں کے ساتھ وزن کرو، اس نے سو آدمیوں کے ساتھ وزن کیا پھر بھی میرا وزن زیادہ تھا، پھر اس نے کہا ان کا ایک ہزار آدمیوں کے ساتھ وزن کرو، اس نے ایک ہزار آدمیوں کے ساتھ وزن کیا پھر بھی میرا وزن زیادہ تھا، پھر ان میں سے ایک نے دوسرے سے کہا ان کا پیٹ چاک کرو، اس نے میرا پیٹ چاک کیا اس سے میرا دل نکالا اور اس میں سے مغمز شیطان (شیطان کے انگلی چبھونے کی جگہ) اور جمے ہوئے خون کو نکالا اور ان دونوں چیزوں کو پھینک دیا، پھر ایک نے دوسرے سے کہا ان کا پیٹ اس طرح دھوؤ جس طرح برتن دھوتے ہیں اور ان کا دل اس طرح دھوؤ جس طرح برتن کے اندر کی چیز دھوتے ہیں، پھر ایک نے دوسرے سے کہا ان کا پیٹ سیو، تو اس نے میرا پیٹ سیا، اور اس نے میرے دو کندھوں کے درمیان مہر (نبوت) کو رکھ دیا جیسے کہ وہ اب ہے پھر وہ دونوں پیٹھ پھیر کر چلے گئے اور میں گویا کہ ان تمام کاموں کا مشاہدہ کر رہا تھا۔

(علامہ سہیلی فرماتے ہیں:) اس حدیث میں ان چیزوں کا بیان ہے جن کو پہلی حدیث میں مجملاً ذکر کیا گیا تھا، کیونکہ اس حدیث میں آپ نے یہ فرمایا ہے کہ فرشتہ نے مغمز شیطان (شیطان کے انگلی چبھونے کی جگہ) اور جمے ہوئے خون کو نکالا، اس حدیث میں آپ نے یہ بیان فرمایا کہ فرشتہ نے اس چیز کو تلاش کر کے نکالا جس چیز میں شیطان حضرت عیسیٰ اور ان کی والدہ کے سوا ہر پیدا ہونے والے بچے کو چھوتا ہے، کیونکہ ان کی والدہ حنہ نے یہ دعا کی تھی:

انی اعیذھا بک وذریتھا من الشیطٰن الرجیم۔ (آل عمران: ۳۶)

میں اس کو اور اس کی اولاد کو شیطان رجیم کے شر سے تیری پناہ میں دیتی ہوں۔

اس دعا کی قبولیت کی وجہ سے شیطان حضرت عیسیٰ اور ان کی والدہ کو پیدا ہوتے وقت چھو نہیں سکا اور اس سے حضرت عیسیٰ کی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر فضیلت ثابت نہیں ہوتی کیونکہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے اس مغمز کو نکال لیا گیا اور روح القدس نے برف اور ٹھنڈے پانی سے آپ کے دل کو دھو کر اس میں ایمان اور حکمت کو بھر دیا۔

اس حدیث سے ایک اور مسئلہ بھی معلوم ہوا وہ یہ ہے کہ پہلے اس کا علم نہیں تھا کہ مہر نبوت آپ کی تخلیق کے وقت تھی یا آپ میں ولادت کے بعد رکھی گئی یا جس وقت آپ نبی بنائے گئے اس وقت آپ میں مہر نبوت رکھی

لگی تھی، اس حدیث سے یہ معلوم ہوگیا کہ جن ایام میں آپ حلیمہ سعدیہ کے ہاں تھے ان دنوں میں حضرت جبرائیل نے آپ میں مہر نبوت رکھی تھی۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے شق صدر کا واقعہ دو طرح منقول ہے، ایک یہ ہے کہ جب ایام رضاعت میں آپ بنو سعد کے ہاں تھے اس وقت آپ کا شق صدر ہوا، آپ کے پاس سونے کا ایک طشت لایا گیا جس میں برف تھی اس کے ساتھ آپ کے قلب کو دھویا گیا، دوسری بار شب معراج کے موقع پر آپ کے قلب کو زمزم کے پانی سے دھویا گیا اور اس کو ایمان اور حکمت سے بھر دیا گیا۔[1]

ہم پہلے احادیث سے باحوالہ یہ بیان کر چکے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا جب شق صدر ہوا تو آپ کا خون نکلا نہ آپ کو درد ہوا، اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی بشریت عام بشروں کی طرح نہیں ہے، کیونکہ کسی بشر کے متعلق یہ تصور نہیں کیا جا سکتا کہ اس کا سینہ چیرا جائے اور اس کو درد ہو نہ اس کا خون نکلے، ہمارا حال تو یہ ہے کہ ہماری انگلی میں پھانس بھی چبھ جائے تو بے کل اور بے چین ہو جاتے ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا حلقوم سے ناف تک سینہ چیر دیا گیا اور آپ کو درد نہیں ہوا۔

اسی حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنی حیات میں قلب کے محتاج نہیں ہیں کیونکہ آپ کے سینہ سے دل نکال لیا گیا اور آپ کی حیات میں کوئی فرق نہیں آیا، بلکہ دیکھا جائے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنی حیات میں ہوا (آکسیجن) کے بھی محتاج نہیں ہیں کیونکہ موجودہ سائنسی تحقیق کے مطابق ہوا صرف دو سو میل تک ہے، اسی لیے جو سائنس دان چاند پر سفر کے لیے جاتے ہیں وہ اپنے ساتھ آکسیجن کی تھیلیاں لے جاتے ہیں، چاند پرنے دو لاکھ میل کی مسافت پر واقع ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم تو چاند اور سورج سے ماوراء تمام آسمانوں سے اوپر سدرہ، صریف الاقلام اور عرش سے اوپر گئے اور آپ کے ساتھ کوئی آکسیجن نہیں تھی، سو نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنی حیات میں قلب کے محتاج نہیں نہ ہوا کے محتاج ہیں، وصال کے روزے رکھے جس میں نہ سحری ہے نہ افطار اور کئی کئی دن کھائے پیے بغیر گذار دیے، اس سے یہ ظاہر ہوا کہ آپ کھانے پینے کے محتاج نہیں، لامکان میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ آپ مکان کے محتاج نہیں، وقت کی گردش سے باہر نکلے تو ثابت ہوا کہ آپ وقت کے محتاج نہیں، ہر چیز اپنے وجود میں اور ہر ذی روح اپنی حیات میں زمان، مکان، ہوا اور کھانے پینے کی محتاج ہے اور آپ اپنے ہونے میں ان میں سے کسی چیز کے محتاج نہیں اور حق یہ ہے کہ زمان، مکان، ہوا، غذا بلکہ کائنات کی ہر چیز اپنے وجود میں آپ کی محتاج ہے۔

## قلب اطہر کو غسل دینے کے اسرار

آپ میں تقدیس اور تطہیر کا عمل دو مرتبہ کیا گیا ایک مرتبہ آپ میں تقدیس کا عمل اس لیے کیا گیا تاکہ آپ کا قلب منور، شیطان سے پاک ہو جائے اور آپ کے قلب میں توحید کے سوا اور چیز باقی نہ رہے، دوسری بار جب اللہ تعالیٰ آپ کو حضرت مقدسہ کی بلندیوں میں لے جانا چاہتا تھا تاکہ آپ پر پانچ نمازیں فرض کی جائیں اور ملائکہ کے ساتھ نمازیں پڑھیں

---

[1] علامہ ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد اللہ السہیلی متوفی ۵۰۸ھ الروض الانف ج ۱ ص ۱۱۰-۱۰۹ مطبوعہ مکتبہ فاروقیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

اور بارگاہ الوہیت میں حاضر ہوں۔ اس وقت آپ کے ظاہر اور باطن کو غسل دیا گیا، پہلی بار آپ کے قلب کو برف کے ساتھ دھویا گیا تاکہ آپ کے قلب کو ایمان باللہ کی ٹھنڈک حاصل ہو اور دوسری بار آپ کے قلب کو زمزم کے پانی سے غسل دیا گیا تاکہ آپ بارگاہ الوہیت میں حاضری سے مشرف ہوں، کیونکہ ظاہری مسجد میں ــــ حاضری کے لیے ظاہر بدن کو غسل دیا جاتا ہے تو باطنی مسجد اور بارگاہ ربوبیت میں حاضری کے لیے آپ کے قلب کو زمزم کے پانی سے دھویا گیا۔

یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ آپ کے قلب کو زمزم کے پانی سے اس لیے غسل دیا گیا تاکہ زمزم آپ کے قلب کے مس کے ساتھ مشرف ہو کیونکہ پہلے اس پانی کو جبرائیل کے پروں کے ساتھ نسبت تھی اور اب اس پانی کو قلب مصطفےٰ کے ساتھ نسبت ہے۔

## قلب اطہر کو سونے کے طشت میں رکھنے کے اسرار

قلب اطہر کو سونے کے طشت میں رکھنے کی حکمتیں حسب ذیل ہیں:

۱۔ سونا تمام دھاتوں میں سب سے افضل دھات ہے اور قلب مصطفےٰ تمام دلوں میں سب سے افضل دل ہے اس لیے آپ کے قلب کو رکھنے کے لیے سونے کا طشت لایا گیا۔

۲۔ سونے کو مٹی نہیں کھاتی اور انبیاء کے اجسام کو بھی مٹی نہیں کھاتی اس لیے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے دل کو رکھنے کے لیے سونے کا طشت لایا گیا۔

۳۔ سونے کو زنگ نہیں لگتا اور قلب مصطفےٰ کو کسی نوع کی معصیت کا زنگ نہیں لگتا اس لیے آپ کے قلب کو رکھنے کے لیے سونے کی دھات کا طشت لایا گیا۔

۴۔ دماغ کو چاندی، جگر کو فولاد اور دل کو سونے کے ساتھ مناسبت ہے اس لیے آپ کا دل رکھنے کے لیے سونے کا طشت لایا گیا۔

۵۔ دنیا میں مسلمانوں پر چاندی اور سونے کے برتنوں کا استعمال ممنوع ہے، لیکن جنت میں مسلمان چاندی اور سونے کے برتن استعمال کریں گے اور جو نعمت عام مسلمانوں کو جنت میں ملے گی اللہ تعالیٰ نے وہ نعمت آپ کو دنیا میں عطا کر دی ہے، مثلاً دیدار الٰہی، عام مسلمانوں کو آخرت میں ہوگا اور آپ کو دنیا میں دیدار عطا کر دیا، اسی طرح سونے کے برتنوں کا استعمال اوروں کے لیے آخرت میں ہوگا آپ کے لیے دنیا میں سونے کا طشت لایا گیا۔

۶۔ سونا آگ میں نہیں جلتا اور آپ کے قلب کو بھی دنیا میں مغفرت کی ضمانت دے دی گئی۔

لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تأخر۔ (فتح ۲) تاکہ اللہ آپ کے لیے معاف فرما دے آپ کے اگلے اور پچھلے (بظاہر) خلاف اولیٰ سب کام۔

۷۔ عربی میں سونے کو ذہب کہتے ہیں اور ذہب اذہاب پر دلالت کرتا ہے اور اذہاب کا معنی ہے دور کرنا تو ذہب کا طشت لا کر اس پر متنبہ کیا کہ اللہ تعالیٰ نے ہر قسم کی ظاہری اور باطنی نجاست کو آپ سے دور رکھا۔

۸۔ ذہاب کا معنی ہے جانا اور چونکہ یہ ذہاب الی اللہ (اللہ کے پاس جانے) کا موقع تھا اس لیے ذہب کا طشت

لایا گیا۔

۹۔ علامہ سہیلی نے لکھا ہے کہ قلب کو طشت میں اس لیے رکھا ہے کہ اس کی نفس تلک آیات القرآن کے ساتھ لفظی مناسبت ہے۔

۱۰۔ علامہ عینی نے کہا کہ سونا تمام جواہر میں ثقیل ہے اور سونے کے طشت سے وحی کے ثقل کی طرف اشارہ کیا۔

## شق صدر کے اسرار کا تتمہ

حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

آپ کے سینہ کو شق کرنا، دل کو نکالنا اور اس کو زمزم سے دھو کر پھر سینہ میں رکھ کر اس کو سی دینا، ان تمام خوارق عادیہ پر مشتمل ہے جس سے ان واقعات کو سننے والا دہشت زدہ ہو جاتا ہے تو جس پر یہ واقعات گزر رہے تھے اور جو ان کا مشاہدہ کر رہا تھا اس کا کیا عالم ہو گا؟ کیونکہ عام عادت یہ ہے کہ جس کا پیٹ چاک کر کے اس کا دل نکال لیا جائے وہ لامحالہ مر جاتا ہے اور اس کے باوجود اس عمل سے آپ کو کوئی ضرر ہوا نہ آپ کو کسی قسم کا درد ہوا!

علامہ ابن ابی جمرہ نے کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس پر بھی قادر تھا کہ شق صدر کے بغیر آپ کے دل میں ایمان اور حکمت کو بھر دیا جاتا لیکن اس کے باوجود آپ کا شق صدر کیا گیا تاکہ یہ ظاہر ہو کہ آپ کی قوت کا کیا عالم ہے کیونکہ آپ اپنے پیٹ کے شق ہونے کا مشاہدہ کر رہے تھے اس کے باوجود آپ نے کسی قسم کے کرب اور بے چینی کا اظہار نہیں کیا اس سے ظاہر ہو گیا کہ آپ تمام لوگوں سے زیادہ بہادر ہیں اور آپ کا حال اور مقام تمام لوگوں سے زیادہ بلند ہے اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى۔ (النجم: ۱۷)

آپ کی نظر اللہ کے جلوے سے نہیں ہٹی اور بصر نے بصیرت سے تجاوز نہیں کیا۔

اس میں علماء کا اختلاف ہے کہ شق صدر اور قلب مبارک کو دھونا آپ کے ساتھ مختص ہے یا یہ عمل دوسرے انبیاء کے لیے بھی واقع ہوا، امام طبرانی نے بنو اسرائیل کے تابوت کے قصہ میں یہ بیان کیا ہے کہ اس تابوت میں وہ طشت تھا جس میں انبیاء علیہم السلام کے قلوب کو دھویا جاتا تھا اس سے معلوم ہوا کہ یہ وصف دوسرے انبیاء علیہم السلام میں بھی مشترک ہے۔[۱]

## براق پر سواری کے اسرار

علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

ایک سوال یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو براق پر کیوں سوار کرایا گیا؟ یہ بھی تو ہو سکتا تھا کہ آپ کے لیے مسافت کو لپیٹ دیا جاتا، آپ کا ایک قدم مکہ میں ہوتا اور دوسرا قدم مسجد اقصیٰ میں ہوتا! اس کا جواب یہ ہے کہ مسافت کو لپیٹنا ایک ایسا وصف ہے جو اولیاء کرام میں بھی مشترک ہے، اس کے برعکس ایسی سواری پر سوار ہونا جو پلک جھپکنے میں مسافت کو طے کر دے یہ وصف انبیاء علیہم السلام کے ساتھ مخصوص ہے۔

[۱] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۷ ص ۲۰۷ مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

براق کے متعلق صحیح بخاری میں ہے کہ وہ اپنا قدم منتہاء بصر پر رکھتا تھا، اس سے معلوم ہوا کہ براق زمین پر چلتا تھا، امام محمد بن سعد نے واقدی سے روایت کیا ہے کہ براق کے دو پر تھے اس سے معلوم ہوا کہ وہ زمین اور آسمان کے درمیان پرواز کرتا تھا، اور امام ابو یعلیٰ اور امام بزار نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب وہ کسی پہاڑ پر پہنچتا تو اس کے قدم اٹھ جاتے اور جب وہ میدانی علاقہ پر پہنچتا تو اتر جاتا۔

امام نسائی اور امام ابن مردویہ نے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے انبیاء سابقین کے لیے ایک سواری کو مسخر کیا گیا تھا اس کا نام براق تھا اور امام ترمذی کی روایت میں ہے جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سوار ہوتے وقت براق مچلنے لگا اور اچھل کود کر کے آپ کے سوار ہونے کو دشوار کیا تو حضرت جبرائیل نے براق سے کہا بہ خدا آج تک تجھ پر کوئی ایسا شخص سوار نہیں ہوا جو اللہ کے نزدیک ان سے زیادہ مکرم ہو تو براق شرمندہ ہو کر پسینہ پسینہ ہو گیا۔

سواری کے وقت براق کیوں مچلا تھا؟ علامہ ابن بطال نے کہا اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ حضرت عیسیٰ اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان زمانہ فترت طویل ہو گیا، اور براق سواری کا عادی نہیں رہا تھا اس لیے مچلنے لگا، لیکن زیادہ صحیح یہ ہے کہ براق خوشی سے اچھل کود رہا تھا کہ آج اسے سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی پشت پر سوار کرانے کا موقع ملا ہے، جیسا کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم احد پہاڑ پر جلوہ فرما ہوئے تو وہ خوشی سے جھومنے لگا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے احد! ساکن ہو جا، تجھ پر ایک نبی ہے ایک صدیق ہے اور ایک شہید ہے۔ (علامہ عینی فرماتے ہیں) اور میں نے اپنے بعض مشائخ سے سنا ہے کہ براق آپ سے یہ وعدہ لینا چاہتا تھا کہ قیامت کے دن بھی آپ اس پر سوار ہوں گے، جب تک آپ نے یہ وعدہ نہیں کیا وہ مچلتا رہا اور جب آپ نے اس سے یہ وعدہ فرما لیا تو وہ پرسکون ہو گیا اور آپ اس پر سوار ہو گئے، اور "ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ" کی تفسیر میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے لیے جنت میں چالیس ہزار براق تیار رکھے ہیں جو جنت کی چراگاہوں میں چر رہے ہیں۔

صحیح بخاری میں ہے مجھے براق پر سوار کرایا گیا اور "شرف مصطفیٰ" میں مذکور ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے براق کی رکاب تھامی ہوئی تھی اور حضرت میکائیل نے براق کی لگام پکڑی ہوئی تھی۔

اگر یہ سوال ہو کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم براق پر سوار ہو گئے تو پھر حضرت جبرائیل کیا کر رہے تھے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ امام احمد نے اپنی سند کے ساتھ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب براق روانہ ہوا تو حضرت جبرائیل براق کی پشت پر بیٹھے اور اسی طرح بیت المقدس پہنچے، لیکن حضرت حذیفہ نے یہ نہیں کہا کہ یہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے اس لیے یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ ان کا اجتہاد ہو، اور ابن دحیہ وغیرہ نے یہ کہا ہے کہ جبرائیل براق کے ساتھ ساتھ اس کو ہنکاتے ہوئے چلے اور ہم کو اس پر اس لیے اعتماد ہے کہ قصہ معراج صرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تکریم اور تشریف ہے اس میں کسی غیر کا دخل نہیں ہے، لیکن امام ابن حبان نے اپنی صحیح میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو براق پر سوار کرایا اور وہ آپ

کے ساتھ بیٹھے۔ [1]

## قبر میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھنے کے اسرار

امام مسلم نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس رات مجھے معراج کرائی گئی، میں کثیب احمر کے نزدیک حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس سے گزرا تو وہ اپنی قبر میں نماز پڑھ رہے تھے۔ [2]

حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے گذرتے ہوئے حضرت موسیٰ کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تھا پھر جب مسجد اقصیٰ پہنچے تو وہاں بھی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو موجود پایا، اب اس پر اشکال یہ ہے کہ حضرت موسیٰ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے آگے کیسے نکل گئے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت موسیٰ کا حضور سے آگے نکلنا تب لازم آتا ہے جب حضور بھی اپنی رفتار سے جاتے اور حضرت موسیٰ بھی اپنی رفتار سے جاتے اور حضرت موسیٰ حضور سے پہلے پہنچ جاتے، اور یہاں ایسا نہیں ہے کیونکہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم براق کی رفتار سے جا رہے تھے اور حضرت موسیٰ نبوت کی رفتار سے جا رہے تھے اور ایک براق تو کیا ہزار براق بھی ہوں تو نبوت کی رفتار کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ نبی ایک وقت میں کئی جگہ موجود ہوتا ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام اس وقت قبر میں نماز بھی پڑھ رہے تھے، مسجد اقصیٰ میں بھی تھے اور اسی وقت چھٹے آسمان پر بھی موجود تھے اس جواب کی مزید وضاحت ان شاء اللہ آئندہ سطور میں ہو جائے گی!

علامہ نووی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض نے کہا آپ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے کیسے دیکھا حالانکہ آپ نے بیت المقدس میں انبیاء علیہم السلام کو نماز پڑھائی اور آپ نے انبیاء علیہم السلام کو ان کے مراتب کے مطابق مختلف آسمانوں میں دیکھا جنہوں نے آپ کو سلام کیا اور خوش آمدید کہا، اس کا جواب یہ ہے کہ آپ نے آسمان پر چڑھنے سے پہلے کثیب احمر کے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام کو قبر میں دیکھا ہو، پھر اسی راستہ میں ان کو بیت المقدس میں دیکھا ہو، پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام آپ سے پہلے آسمان پر پہنچ گئے، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ جس وقت آپ نے انبیاء علیہم السلام کو بیت المقدس میں دیکھا اور ان کو نماز پڑھائی اسی وقت آپ نے ان کو آسمانوں پر دیکھا (یعنی انبیاء علیہم السلام بیک وقت بیت المقدس میں بھی تھے اور آسمانوں پر بھی تھے) انھوں نے آپ سے سوالات کیے اور آپ کو خوش آمدید کہا، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سدرۃ المنتہیٰ سے واپسی کے بعد آپ نے انبیاء علیہم السلام کو بیت المقدس میں نماز پڑھائی اور پھر واپسی میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قبر کے پاس سے گذرے۔ [3]

علامہ وشتانی ابی مالکی نے بھی قاضی عیاض کی اس تقریر کو نقل کیا ہے۔ [4]

---

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۱، ص ۳۲۵، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

[2] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۹۶، " " " "

[4] علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۱ ص ۳۲۵، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت

مصنف کے نزدیک قاضی عیاض کا بیان کردہ آخری احتمال مردود ہے، کیونکہ احادیث صحیحہ میں یہ تصریح ہے کہ پہلے آپ نے مسجد اقصیٰ میں انبیاء علیہم السلام کی امامت کی پھر آپ نے آسمانوں پر عروج فرمایا۔

امام بیہقی لکھتے ہیں:

جس حدیث میں یہ ہے کہ آپ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنی قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا پھر دوسری حدیث میں ان کو آسمان پر دیکھنے کا ذکر ہے، ان احادیث میں کوئی منافات نہیں ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیت المقدس کی طرف جاتے ہوئے ان کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا، پھر ان کو آسمان پر دیکھا، اسی طرح جن انبیاء علیہم السلام کو بیت المقدس میں دیکھا تھا، پھر ان سب کو آسمانوں پر دیکھا، ان میں کوئی استبعاد نہیں ہے، کیونکہ انبیاء علیہم السلام شہداء کی طرح (بلکہ ان سے افضل اور اعلیٰ حیات کے ساتھ) زندہ ہیں اس لیے ان کا مختلف اوقات میں مختلف جگہوں میں پایا جانا جائز ہے، جیسا کہ مخبر صادق نے اس کی خبر دی ہے۔[۱]

علامہ عبدالوہاب شعرانی لکھتے ہیں:

معراج کے فوائد میں سے یہ ہے کہ ایک جسم ایک آن میں دو جگہ موجود ہو سکتا ہے، جیسا کہ پہلے آسمان پر سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے آپ کو حضرت آدم کی نیک اولاد میں دیکھا، اسی طرح آپ نے حضرت آدم حضرت موسیٰ اور دیگر انبیاء علیہم السلام کو آسمانوں میں دیکھا حالانکہ یہ تمام انبیاء علیہم السلام اس وقت زمین پر اپنی اپنی قبروں میں تھے کیونکہ آپ نے مطلقاً فرمایا میں نے آدم کو دیکھا، میں نے موسیٰ کو دیکھا، میں نے ابراہیم کو دیکھا یہ نہیں فرمایا میں نے آدم کی روح کو دیکھا یا میں نے موسیٰ کی روح کو دیکھا جب آپ آسمان میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف لوٹ کر آئے تو بعینہٖ اس وقت میں حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قبر میں نماز پڑھ رہے تھے جیسا کہ حدیث شریف میں مذکور ہے تو جو شخص اس بات کا قائل نہیں ہے کہ ایک جسم ایک آن میں دو جگہ ہو سکتا ہے وہ اس حدیث پر کس طرح ایمان لائے گا، سو اگر تم مومن ہو تو مان لو، اور اگر عالم ہو تو اعتراض نہ کرو، اور تمہارے لیے یہ تاویل کرنا جائز نہیں ہے کہ جو زمین میں تھے وہ ان کے غیر تھے جو آسمانوں میں تھے، کیونکہ آپ نے مطلقاً فرمایا میں نے موسیٰ کو دیکھا اسی طرح جن دیگر انبیاء علیہم السلام کو دیکھا ان کے متعلق بھی اسی طرح فرمایا، آپ نے یہ فرمایا کہ میں نے موسیٰ کو دیکھا اگر آپ نے ان کے غیر کو دیکھا تھا تو العیاذ باللہ آپ کا ارشاد غلط ہو گا![۲]

شیخ اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں:

حضرت آدم علیہ السلام جمیع انبیاء میں اس کے قبل بیت المقدس میں بھی مل چکے ہیں اور اسی طرح وہ اپنی قبر میں بھی موجود ہیں اور اسی طرح بقیہ سموات میں جو انبیاء علیہم السلام کو دیکھا سب جگہ یہی سوال ہوتا ہے اس کی حقیقت یہ ہے کہ قبر میں تو اصلی جسد سے تشریف رکھتے ہیں اور دوسرے مقامات پر ان کی روح کا تمثل ہوا ہے یعنی غیر عنصری جسد سے جس کو صوفیہ جسم مثالی کہتے ہیں روح کا تعلق ہو گیا اور اس جسد میں تعدد بھی اور ایک وقت میں

[۱] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۳۸۸، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[۲] علامہ عبدالوہاب شعرانی متوفی ۹۷۳ ھ، الیواقیت والجواہر ج ۲ ص ۳۰، مطبوعہ مطبعہ ازہریہ مصریہ مصر، ۱۳۰۵ ھ

روح کا مسجد کے ساتھ تعلق بھی ممکن ہے لیکن ان کے اختیار سے نہیں بلکہ محض بقدرت و مشیت حق۔ اور ظاہراً یہ جسم مثالی جو دونوں جگہ نظر آیا الگ الگ شکل رکھتا تھا اسی لیے باوجود لقاء بیت المقدس کے آسمان میں نہیں پہچانا البتہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام چونکہ آسمان پر مع الجسد ہیں ان کو وہاں دیکھنا مع الجسد ہو سکتا ہے لیکن ان کو جو بیت المقدس میں دیکھا وہ مع الجسد نہیں تھا بلکہ بالمثال تھا کہ تعلق روح کا جسد مثالی کے ساتھ قبل الموت بھی بطور خرق عادت کے ممکن ہے اور اگرچہ یہ بھی ممکن ہے کہ بیت المقدس میں مع الجسد ہوں اور آسمان سے وہ آ گئے ہوں یا دونوں جگہ مع الجسد ہوں اول آسمان سے بیت المقدس آ گئے ہوں پھر یہاں سے وہاں پہنچ گئے ہوں مگر خلاف ظاہر ہے۔[1]

شیخ اشرف علی تھانوی نے جو یہ لکھا ہے کہ انبیاء علیہم السلام اجسام اصلیہ کے ساتھ اپنی قبروں میں تھے اور اجسام مثالیہ کے ساتھ آسمانوں پر تھے اور ان کی روحوں کا دونوں جسموں کے ساتھ تعلق تھا، یہ بالکل صحیح ہے اور ہم اسی کے قائل ہیں لیکن ان کا یہ لکھنا صحیح نہیں ہے کہ یہ اجسام مثالیہ اجسام اصلیہ کے صورۃً متغائر ہوتے ہیں اس لیے آپ نے آسمانوں پر انبیاء علیہم السلام کو نہیں پہچانا اور حضرت جبرائیل کو بتانا پڑا، کیونکہ اگر اجسام مثالیہ اجسام اصلیہ کے صورۃً متغائر ہوں تو پھر ان کو اجسام مثلیہ کہنا درست نہیں ہوگا، درحقیقت اجسام مثلیہ اجسام اصلیہ کے ساتھ صورۃً مماثل ہوتے ہیں اور دونوں میں ایک ہی روح بہ یک وقت متصرف ہوتی ہے، جیسے ایک جسم کے متعدد اعضاء میں روح واحد بہ یک وقت متصرف ہوتی ہے، اسی طرح اجساد متعددہ میں بھی ایک روح بہ یک متصرف ہوتی ہے اور چونکہ دونوں جسموں میں روح واحد متصرف ہوتی ہے اس لیے ان کو شخص واحد کہا جاتا ہے، اسی لیے آپ کا یہ ارشاد بھی صحیح ہے کہ میں نے شب معراج حضرت موسیٰ کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا، پھر اسی شب ان کو مسجد اقصیٰ میں دیکھا اور اسی شب ان کو چھٹے آسمان جاتے ہوئے اور آتے ہوئے متعدد بار دیکھا۔ باقی رہا حضرت جبرائیل کا تعارف کرانا کہ یہ حضرت موسیٰ ہیں، اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ آپ نے ان کو نہیں پہچانا تھا بلکہ حضرت جبرائیل کا تعارف کرانا اپنے فرض منصبی کو ادا کرنا تھا اور اپنی خادمانہ حیثیت کو ظاہر کرنا تھا۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر ہونے کی تحقیق

صوفیاء کرام اور بعض علماء اسلام نے لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے جسد اصلی اور معروف تشخص کے ساتھ ہر جگہ موجود ہیں حتیٰ کہ کوئی معاند یہ کہے کہ جب تم کرسی پر بیٹھے ہو تو بتاؤ کرسی کے نیچے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں یا نہیں؟ اگر آپ کرسی کے نیچے نہیں ہیں تو ہر جگہ حاضر و ناظر نہیں ہیں اور اگر کرسی کے نیچے ہیں تو تم بڑے بے ادب اور گستاخ ہو کہ حضور کرسی کے نیچے ہیں اور تم کرسی کے اوپر بیٹھے ہو، اس کا جواب یہ ہے کہ حاضر و ناظر کا یہ معنی نہیں کہ آپ اپنے جسم اصلی اور معروف تشخص کے ساتھ بعینہ ہر جگہ موجود ہیں، بلکہ آپ اپنے جسد اصلی اور معروف تشخص کے ساتھ اپنے روضۂ انور میں جلوہ فرما ہیں اور وہاں آپ کے مختلف اشغال ہیں، آپ قبر منور میں نماز پڑھتے ہیں، تجلیات الٰہیہ کا مشاہدہ کرتے ہیں، صفات باری کا مطالعہ کرتے ہیں، زائرین کے سلام کا جواب دیتے

[1] شیخ اشرف علی تھانوی متوفی ۱۳۶۲ھ، نشر الطیب ص ۷۵-۷۴، مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ کراچی

ہیں، ان کی درخواستوں پر توجہ فرماتے ہیں ان کے لیے دعا فرماتے ہیں اور ان کی شفاعت کرتے ہیں، آپ پر اعمال امت پیش کیے جاتے ہیں آپ نیک اعمال پر خوش ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی حمد کرتے ہیں اور بداعمالیوں پر رنجیدہ ہوتے ہیں اور استغفار کرتے ہیں، کائنات کا ملاحظہ فرماتے ہیں اور جب چاہتے ہیں جہاں چاہتے ہیں جسم مثالی کے ساتھ تشریف لے جاتے ہیں، بعض اوقات کسی کی عیادت فرماتے ہیں کسی کی نماز جنازہ پڑھتے ہیں، کسی ستم رسیدہ کی مدد کرتے ہیں، کسی کو حدیث پڑھاتے ہیں، کسی کو فقہی مسئلہ بتاتے ہیں اور کسی کو محض اپنے جمال دل نواز سے شاد کام کرتے ہیں اور اگر ایک وقت میں متعدد جگہ جانا چاہیں تو بیک وقت متعدد جگہ جسم مثالی کے ساتھ تشریف لے جاتے ہیں۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قبر انور میں سلام کا جواب دینا

قبر انور میں سلام کا جواب دینے کے متعلق یہ حدیث ہے:

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ما من احد یسلم علی الا رد اللہ علی روحی حتی ارد علیہ السلام۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص بھی مجھ پر سلام بھیجتا ہے تو وہ اس حال میں سلام بھیجتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میری روح میری طرف لوٹائی ہوئی ہوتی ہے حتیٰ کہ میں اس کے سلام کا جواب دیتا ہوں۔

اس حدیث کو امام احمد نے بھی روایت کیا ہے۔[2]

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قبر انور میں درود شریف پیش کیا جانا

قبر انور میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس درود شریف پیش کیے جانے کے متعلق احادیث:

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن اوس بن اوس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان من افضل ایامکم یوم الجمعة فیہ خلق آدم وفیہ قبض وفیہ النفخة وفیہ الصعقة فاکثروا علی من الصلوٰة فیہ فان صلوٰتکم معروضة علی قال قالوا یا رسول اللہ وکیف

حضرت اوس بن اوس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارے دنوں میں سب سے افضل دن جمعہ ہے، اسی دن میں آدم کو پیدا کیا گیا، اسی دن میں ان کی روح قبض کی گئی، اسی دن صور پھونکا جائے گا، اسی دن لوگ بے ہوش ہوں گے سو اس دن تم مجھ پر بہ کثرت درود پڑھا کرو،

---

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۲۷۹، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۲ ص ۵۲۷، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

تعرض صلوتنا علیک وقد ارمت قال یقولون بلیت فقال ان اللہ عزوجل حرم علی الارض اجساد الانبیاء ۔ [1]

کیونکہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے، صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کا جسم تو (قبر میں) بوسیدہ ہو چکا ہوگا، پھر ہمارا درود آپ پر کیسے پیش کیا جائیگا آپ نے فرمایا: اللہ عزوجل نے زمین پر انبیاء کے اجسام کو حرام کر دیا ہے۔

امام بیہقی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صلی علی عند قبری وکل بھا ملک یبلغنی وکفی بھا امر دنیاہ واٰخرتہ وکنت لہ شھیدا او شفیعا ۔ [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص میری قبر پر درود پڑھتا ہے، اللہ تعالیٰ اس درود کے ساتھ ایک فرشتہ مقرر کرتا ہے جو میرے پاس وہ درود پہنچاتا ہے اور اس شخص کی دنیا اور آخرت کے لیے وہ درود کافی ہے اور میں اس کی گواہی دوں گا (یا فرمایا) میں اس کی شفاعت کرونگا۔

---

عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من صلی علی عند قبری سمعتہ ومن صلی علی نائیا ابلغتہ ۔ [3]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے میری قبر کے پاس درود پڑھا اس کو میں خود سنتا ہوں، اور جس نے دور سے مجھ پر درود پڑھا وہ مجھے پہنچا دیا جاتا ہے۔

حافظ ابن قیم امام طبرانی کی (معجم کبیر سے) سند بیان کر کے لکھتے ہیں:

عن ابی الدرداء قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثروا الصلوۃ علی یوم الجمعۃ فانہ یوم مشھود تشھدہ الملائکۃ لیس من عبد یصلی علی الا بلغنی صوتہ حیث کان قلنا وبعد وفاتک قال: وبعد وفاتی ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء ۔

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جمعہ کے دن مجھ پر بکثرت درود پڑھا کیونکہ اس دن فرشتے حاضر ہوتے ہیں جو شخص بھی مجھ پر درود پڑھتا ہے اس کی آواز مجھ تک پہنچتی ہے، خواہ وہ کہیں بھی ہو؛ ہم نے عرض کیا: آپ کی وفات کے بعد بھی؟ آپ نے فرمایا میری وفات کے بعد بھی بے شک اللہ تعالیٰ نے انبیاء

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۵۰، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[2] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، شعب الایمان ج ۲ ص ۲۱۸، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت، ۱۴۰۱ھ

[3] " " شعب الایمان ج ۲ ص ۲۱۸، " " "

[4] علامہ شمس الدین محمد بن ابوبکر المعروف بابن القیم الجوزیہ متوفی ۷۵۱ھ، جلاء الافہام ص ۶۳، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

کے اجسام کھانے کو زمین پر حرام کر دیا ہے۔

شیخ تھانوی نے اس حدیث کی سند اور متن پر بوادر النوادر میں بحث کی ہے، ہم نے اس کا مکمل اور مدلل جواب "ذکر بالجہر" میں لکھا ہے۔ ۱

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قبر انور میں نماز پڑھنا

قبر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز پڑھنے کے متعلق حدیث۔

امام دارمی روایت کرتے ہیں:

عن سعید بن عبد العزیز قال: لما کان ایام الحرۃ لم یؤذن فی مسجد النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثلاثا ولم یقم ولم یبرح سعید بن المسیب من المسجد وکان لا یعرف وقت الصلوۃ الا بھمھمۃ یسمعھا من قبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ ۲

سعید بن عبد العزیز بیان کرتے ہیں کہ ایام حرہ میں تین دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں اذان دی گئی اور نہ اقامت کہی گئی، سعید بن مسیب ان دنوں میں مسجد نبوی سے نہیں نکلے، انہیں نماز کے وقت کا صرف اس پست آواز سے پتا چلتا تھا جس کو وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر سے سنتے تھے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قبر انور میں امت کے اعمال کو پیش کیا جانا

قبر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اعمال امت پیش کیے جانے کے متعلق احادیث:

امام ابن جوزی لکھتے ہیں:

عن انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حیاتی خیر لکم ینزل علی الوحی عن السماء فاخبرکم بما یحل لکم وما یحرم علیکم وموتی خیر لکم تعرض علی اعمالکم کل خمیس فما کان من حسن حمدت اللہ علیہ وما کان من ذنب استوھب اللہ ذنوبکم۔ ۳

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری زندگی بھی تمہارے لیے خیر ہے کیونکہ مجھ پر آسمان سے وحی اترتی ہے، اور میں تم کو حلال اور حرام کی خبر دیتا ہوں اور میری وفات میں بھی تمہارے لیے خیر ہے، کیونکہ ہر جمعرات کو تمہارے اعمال مجھ پر پیش کیے جاتے ہیں، نیک اعمال پر میں اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں اور جو تمہارے گناہ ہوتے ہیں ان کے لیے میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت کی التجا کرتا ہوں۔

---

۱۔ ذکر بالجہر ص ۲۲۸۔

۲۔ امام عبد اللہ بن عبد الرحمان دارمی متوفی ۲۵۵ھ، سنن دارمی ج ۱ ص ۴۴، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۳۔ علامہ عبد الرحمن بن علی محمد ۵۹۷ھ، الوفاء باحوال المصطفٰی ص ۸۱۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

حافظ الہیثمی لکھتے ہیں:

عن عبد اللہ بن مسعود عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان للہ ملائکۃ سیاحین یبلغون عن امتی السلام قال وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حیاتی خیر لکم تحدثون ونحدث لکم ووفاتی خیر لکم تعرض علی اعمالکم فما رایت من خیر حمدت اللہ علیہ وما رایت من شر استغفرت اللہ لکم رواہ البزار ورجالہ رجال الصحیح [1]

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے سیاحت کرتے رہتے ہیں وہ میری امت کا سلام پہنچاتے ہیں، حضرت ابن مسعود نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری زندگی تمہارے لیے بہتر ہے تم حدیثیں بیان کرتے ہو اور تمہارے لیے حدیث بیان کی جاتی ہے اور میری وفات تمہارے لیے بہتر ہے، تمہارے اعمال مجھ پر پیش کیے جاتے ہیں، پس تمہارا جو نیک عمل دیکھتا ہوں، اس پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہوں اور میں جو برا عمل دیکھتا ہوں اس پر میں تمہارے لیے اللہ تعالیٰ سے استغفار کرتا ہوں، اس حدیث کو امام بزار نے روایت کیا ہے اور اس حدیث کے تمام راوی صحیح ہیں۔

## اعمال امت کو ملاحظہ فرمانے کے متعلق عبارات علماء

علامہ احمد قسطلانی لکھتے ہیں:

ویستحضر علمہ بوقوفہ بین یدیہ وسماعہ لسلامہ کما ھو فی حال حیاتہ اذ لا فرق بین موتہ وحیاتہ فی مشاھدتہ لامتہ ومعرفتہ باحوالھم ونیاتھم وعزائمھم وخواطرھم وذلک عندہ جلی [2]

جو شخص آپ کی قبر انور کے سامنے کھڑا ہو آپ کو اس کا علم ہوتا ہے اور آپ اس کا کلام اس طرح سنتے ہیں جس طرح حیات (ظاہرہ) میں سنتے تھے، کیونکہ امت کا مشاہدہ کرنے، ان کے احوال، ان کی نیتوں ان کے ارادوں اور ان کے دل کے خیالات کو جاننے میں آپ کی حیات اور وفات میں کوئی فرق نہیں ہے، اور یہ چیز آپ کے نزدیک بالکل ظاہر ہے۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں:

قال المتکلمون المحققون من اصحابنا ان نبینا صلی اللہ علیہ وسلم حی بعد وفاتہ

ہمارے اصحاب میں سے متکلمین اور محققین نے کہا ہے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم وفات کے

---

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۹ ص ۲۴، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

[2] علامہ احمد قسطلانی الخطیب متوفی ۹۱۱ھ، المواہب اللدنیہ مع الزرقانی ج ۸ ص ۳۰۵، مطبوعہ دار المعرفت بیروت

وانہ یسر بطاعات امتہ و یحزن بمعاصی العصاۃ منھم [1]

بعد بھی زندہ ہیں اور آپ اپنی امت کی عبادات سے خوش ہوتے ہیں اور ان کے گناہوں سے غمگین ہوتے ہیں۔

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی و یکون الرسول علیکم شھیدا۔ کی تفسیر میں لکھتے ہیں:

وباشد رسول بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع است بنور نبوت بر رتبہ ہر متدین بدین خود کہ در کدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان او چیست و حجابے کہ بداں از ترقی محجوب ماندہ است کدام است پس اوے شناسد گناہان شمارا و درجات ایمان شمارا و اعمال نیک و بد شمارا و اخلاص و نفاق شمارا۔ [2]

یعنی تمہارے رسول تمہارے اوپر گواہ ہیں کیونکہ وہ نور نبوت سے ہر دیندار کے دین پر مطلع ہیں کہ وہ میرے دین کے کس درجہ پر پہنچا ہوا ہے اور اس کے ایمان کی حقیقت کیا ہے اور کس حجاب کی وجہ سے وہ دین میں ترقی نہ کر سکا، لہٰذا وہ تمہارے گناہوں اور ایمان کے درجات اور تمہارے اچھے اور برے اعمال اور اخلاص و نفاق کو پہچانتے ہیں۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

وباچندیں اختلافات و کثرت مذاہب کہ در علماء امت است یک کس را دریں مسئلہ خلافے نیست کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم بحقیقت حیات بے شائبہ مجاز و توہم تاویل دائم و باقی است و بر اعمال امت حاضر و ناظر و مر طالبان حقیقت را و متوجہان آنحضرت را مفیض و مربی است۔ [3]

علماء امت میں کثرت مذاہب و اختلافات کے باوجود اس میں کسی کا کوئی اختلاف نہیں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حقیقۃً زندہ اور دائم و باقی ہیں، اور امت کے اعمال پر حاضر و ناظر ہیں اور طالبان حقیقت اور اپنی طرف متوجہ ہونے والوں کو فیض پہنچاتے ہیں اور ان کی تربیت فرماتے ہیں۔

قاضی شوکانی لکھتے ہیں:

وقد ذھب جماعۃ من المحققین الی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حی بعد وفاتہ وانہ یسر بطاعات امتہ [4]

محققین کی ایک جماعت کا یہ مذہب ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنی وفات کے بعد زندہ ہیں اور آپ اپنی امت کی عبادات سے خوش ہوتے ہیں۔

شمس الحق عظیم آبادی (غیر مقلد) نے بھی یہی لکھا ہے [5]

---

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، الحاوی للفتاوی ج ۲ ص ۱۴۹، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

[2] شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی متوفی ۱۲۲۹ھ، تفسیر عزیزی ج ا ص ۶۳۶، مطبوعہ مطبع یوسفی

[3] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مکتوبات علی ہامش اخبار الاخیار ص ۱۵۵، مطبوعہ ہند

[4] شیخ محمد بن علی بن محمد متوفی ۱۲۵۰ھ، نیل الاوطار ج ۴ ص ۱۸۳، مطبوعہ مکتبۃ الکلیات الازہریہ مصر

[5] شیخ شمس الحق عظیم آبادی متوفی ۱۳۲۹ھ عون المعبود ج ا ص ۴۰۵، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تمام کائنات کو ملاحظہ فرمانا

قرآن نور میں تمام کائنات کو ملاحظہ کرنے کے متعلق حدیث:

حافظ الہیثمی لکھتے ہیں:

عن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ عزوجل قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیہا والی ما ھو کائن فیہا الی یوم القیمۃ کانما انظر الی کفی ھذہ جلیان جلاہ اللہ لنبیہ صلی اللہ علیہ وسلم کما جلاہ للنبیین من قبلہ رواہ الطبرانی ورجالہ وثقوا علی ضعف کثیر فی سعید بن سنان الرھاوی۔ [1]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک اللہ عزوجل نے تمام دنیا کو میرے لیے مرتفع کر دیا، میں دنیا کی طرف اور جو کچھ قیامت تک دنیا میں ہونے والا ہے اس کی طرف اس طرح دیکھ رہا ہوں جیسے میں اپنی اس ہتھیلی کی طرف دیکھ رہا ہوں، اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اس کو اس طرح منکشف کر دیا جس طرح آپ سے پہلے نبیوں کے لیے منکشف کیا تھا۔ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے، اس کی سند میں ایک راوی سعید بن سنان بہت ضعیف ہے، اس کے باوجود اس حدیث کے راویوں کی توثیق کی گئی ہے۔

## صالحین امت کا نیند اور بیداری میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرنا

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من رانی فی المنام فسیرانی فی الیقظۃ ولا یتمثل الشیطان بی۔ [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس نے مجھے نیند میں دیکھا وہ عنقریب مجھے بیداری میں دیکھے گا اور شیطان میری مثل نہیں بن سکتا۔

اس حدیث کو امام مسلم [3]، امام ابوداؤد [4]، امام ابن ماجہ [5] اور امام احمد [6] نے بھی روایت کیا ہے۔

---

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۸۷، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ
[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۰۳۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ
[3] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۴۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ
[4] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۳۲۹، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ
[5] امام ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۲۸۷، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[6] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۴۰۰، ج ۵ ص ۳۰۶، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں :

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد اس امت کے ایک سے زیادہ کاملین نے آپ کی زیارت کی ہے اور آپ سے بیداری میں فیض حاصل کیا ہے، شیخ سراج الدین بن الملقن نے طبقات الاولیاء میں لکھا ہے کہ شیخ عبد القادر جیلانی قدس سرہ العزیز نے بیان کیا ہے کہ میں نے ظہر سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی، آپ نے فرمایا اے میرے بیٹے! تم خطاب کیوں نہیں کرتے؟ میں نے کہا یارسول اللہ! میں عجمی شخص ہوں، فصحاء بغداد کے سامنے کیسے کلام کروں! آپ نے فرمایا اپنا منہ کھولو، میں نے اپنا منہ کھولا، تو آپ نے اس میں سات مرتبہ لعاب دہن ڈالا، اور آپ نے فرمایا لوگوں سے کلام کرو اور انھیں حکمت اور عمدہ نصیحت کے ساتھ اپنے رب کے دین کی دعوت دو، پھر میں ظہر کی نماز پڑھ کر لوگوں کے سامنے بیٹھ گیا میرے پاس بہت مخلوق آئی اور مجھ پر کلام ملتبس ہو گیا، پھر میں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی زیارت کی جو میرے سامنے مجلس میں کھڑے ہوئے تھے، آپ نے مجھ سے فرمایا اے میرے بیٹے کلام کیوں نہیں کرتے؟ میں نے کہا اے میرے والد گرامی! مجھ پر کلام ملتبس ہو گیا، آپ نے فرمایا اپنا منہ کھولو، میں نے منہ کھولا تو آپ نے میرے منہ میں چھ مرتبہ لعاب دہن ڈالا، میں نے کہا آپ نے سات بار مکمل کیوں نہیں کیا؟ حضرت علی نے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ادب کی وجہ سے، پھر وہ مجھ سے غائب ہو گئے۔

نیز شیخ سراج الدین نے لکھا ہے کہ شیخ خلیفہ بن موسیٰ النہر ملکی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نیند اور بیداری میں بہ کثرت زیارت کرتے تھے، اور انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے نیند اور بیداری میں اکثر افعال حاصل کیے، اور ایک بار انھوں نے ایک رات میں آپ کی سترہ مرتبہ زیارت کی، ان بار یوں میں سے ایک بار میں آپ نے فرمایا اے خلیفہ! میری زیارت کے لیے بے قرار نہ ہوا کرو، کیونکہ بہت سے اولیاء میری زیارت کی حسرت میں فوت ہو گئے، اور شیخ تاج الدین بن عطاء اللہ نے لطائف المنن میں لکھا ہے کہ ایک شخص نے شیخ ابو العباس مرسی سے کہا: اپنے اس ہاتھ سے میرے ساتھ مصافحہ کیجئے، انھوں نے کہا میں نے اس ہاتھ سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سوا اور کسی سے مصافحہ نہیں کیا، اور شیخ مرسی نے کہا اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پلک جھپکنے کی مقدار بھی میری نظروں سے اوجھل ہوں تو میں اپنے آپ کو مسلمان شمار نہیں کرتا، اس قول کی مثل اور بہت سے اولیاء سے منقول ہے۔

بہ کثرت متقدمین اور متاخرین سے منقول ہے کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نیند میں زیارت کی اور اس کے بعد بیداری میں زیارت کی اور انھوں نے اس حدیث کی تصدیق کی، اور جن چیزوں کے متعلق وہ متشوش تھے انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ان چیزوں کے متعلق سوال کیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو وہ مسئلہ اس طرح بیان کیا جس سے ان کی تشویش اور پریشانی دور ہو گئی۔

علامہ سیوطی نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی رویت کے سلسلہ میں تمام احادیث، آثار اور نقول ذکر کرنے

کے بعد لکھا ہے کہ خلاصہ یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنے جسم اور روح کے ساتھ زندہ ہیں اور آپ اطراف ارض میں جب چاہیں، جہاں چاہیں تصرف کرتے ہیں اور تشریف لے جاتے ہیں اور عالم ملکوت میں آپ اپنی اسی ہیئت کے ساتھ ہیں جس ہیئت میں آپ وفات سے پہلے تھے، اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی اور آپ آنکھوں سے اسی طرح غائب ہیں جس طرح فرشتے غائب ہیں حالانکہ وہ اپنے اجسام کے ساتھ زندہ ہیں، اور جب اللہ تعالیٰ کسی شخص کے اعزاز اور اکرام کا ارادہ فرماتا ہے تو اس کے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان جو حجابات ہیں ان کو اٹھا دیتا ہے اور وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی ہیئت پر دیکھتا ہے، اس سے کوئی چیز مانع نہیں ہے اور جسم مثال کی تخصیص کا کوئی باعث نہیں ہے۔ (علامہ سیوطی کی عبارت ختم ہوئی)۔ علامہ سیوطی رحمہ اللہ کا تمام انبیاء علیہم السلام کے متعلق یہی موقف ہے، انھوں نے کہا: انبیاء علیہم السلام زندہ ہیں اور وفات کے بعد ان کی روحیں لوٹا دی گئیں اور ان کو قبروں سے نکلنے اور تمام علوی اور سفلی ملکوت میں تصرف کرنے کی اجازت دی گئی اپنے اس موقف پر علامہ سیوطی نے بہ کثرت احادیث سے استشہاد کیا ہے۔ بعض ازاں یہ ہیں:

۱۔ امام ابن حبان نے اپنی تاریخ میں، امام طبرانی نے معجم کبیر میں اور امام ابونعیم نے حلیہ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ہر نبی فوت ہونے کے بعد صرف چالیس دن اپنی قبر میں رہتا ہے۔

۲۔ امام عبد الرزاق نے سعید بن المسیب سے روایت کیا ہے: کوئی نبی فوت ہونے کے بعد چالیس دن سے زیادہ قبر میں نہیں رہتا۔

۳۔ امام الحرمین نے نہایہ میں اور علامہ رافعی نے اس کی شرح میں لکھا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اپنے رب کے نزدیک اس سے زیادہ مکرم ہوں کہ وہ مجھے تین دن کے بعد بھی قبر میں رکھے، امام الحرمین نے کہا یہ بھی مروی ہے کہ دو دن سے زیادہ قبر میں رکھے۔

(علامہ سیوطی کا موقف یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام قبروں میں نہیں ہوتے عالم ملکوت میں ہوتے ہیں جن احادیث سے علامہ سیوطی نے استدلال کیا ہے علامہ ابن جوزی نے ان کو موضوع قرار دیا ہے، نیز احادیث صحیحہ صریحہ سے یہ ثابت ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں ہوتے ہیں، صحیح یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور جب چاہیں جہاں چاہیں روئے زمین میں تشریف لے جاتے ہیں اور تصرف کرتے ہیں علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

میرا ظن غالب یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت بصر سے اس طرح نہیں ہوتی جس طرح ہم دوسری متعارف چیزوں کو دیکھتے ہیں یہ ایک حالت برزخی اور امر وجدانی ہے اس کو مکمل طور پر وہی جان سکتا ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے اس نعمت سے بہرہ مند کیا ہے، اور چونکہ یہ رویت، رویت بصری کے بہت زیادہ مشابہ ہوتی ہے اس لیے دیکھنے والا یہ گمان کرتا ہے کہ اس نے اپنی آنکھوں سے اس طرح دیکھا ہے جیسے وہ متعارف چیزوں کو دیکھتا ہے، حالانکہ ایسا نہیں ہے، یہ رویت قلبی ہے جو رویت بصری سے بہت زیادہ مشابہ ہے۔

جو شخص نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرتا ہے یا تو وہ آپ کی روح کو دیکھتا ہے جو صورت مرئیہ میں (یعنی انسانی پیکر میں) ظاہر ہوتی ہے، اور اس روح کا تعلق آپ کے جسم اطہر کے ساتھ قائم رہتا ہے جو آپ

کی قبر انور میں موجود ہے، جیسا کہ حضرت جبرائیل حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کی صورت میں یا کسی اور صورت میں آتے تھے اس کے باوجود سدرۃ المنتہیٰ پر موجود ہوتے تھے۔ یا زیارت کرنے والا شخص نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے جسم مثالی کو دیکھتا ہے جس کے ساتھ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی روح مقدس متعلق ہوتی ہے، اور جسم مثالی کے تعدد سے کوئی چیز مانع نہیں ہے، سو یہ ہو سکتا ہے کہ آپ کے بہت سے اجسام مثالیہ ہوں (اور بیک وقت بہت سے لوگ آپ کی زیارت کریں) اور ان اجسام مثالیہ میں سے ہر ہر جسم کے ساتھ آپ کی روح کریم متعلق ہو، اس کی نظیر یہ ہے جیسے انسان کی ایک روح اس کے بدن کے ہر ہر عضو کے ساتھ متعلق ہوتی ہے، ہماری اس تقریر سے شیخ ابو العباس طنجی کے اس قول کی توجیہ ہو جاتی ہے کہ آسمان، زمین، عرش اور کرسی سب جگہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نظر آ رہے تھے (یعنی ہر جگہ آپ کا جسم مثالی تھا اور آپ کی روح کا اس سے تعلق تھا) اور یہ اشکال بھی حل ہو جاتا ہے کہ متعدد دیکھنے والوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک معین وقت میں مختلف مقامات پر دیکھا۔ (یعنی انھوں نے آپ کے اجساد مثالیہ دیکھے جن کے ساتھ آپ کی روح متعلق تھی۔)

پھر قبر میں انبیاء علیہم السلام کو جو حیات حاصل ہوتی ہے ہر چند کہ اس حیات پر وہ امور مرتب ہوتے ہیں جو دنیا میں مرتب ہوتے تھے مثلاً وہ نماز پڑھتے ہیں، اذان اور اقامت پڑھتے ہیں، جو سلام سنتے ہیں اس کا جواب دیتے ہیں اور اس کی مثل دوسرے امور ہیں لیکن اس حیات میں وہ تمام امور مرتب نہیں ہوتے جو دنیا کی معروف حیات میں مرتب ہوتے ہیں اور اس حیات کو ہر شخص محسوس کر سکتا ہے نہ اس کا ادراک کر سکتا ہے، اور اگر بالفرض تمام انبیاء علیہم السلام کی قبریں منکشف ہو جائیں تو عام لوگ قبروں میں انبیاء علیہم السلام کو اسی طرح دیکھیں گے جس طرح باقی ان اجسام کو دیکھتے ہیں جن کو زمین نہیں کھاتی، ورنہ احادیث میں تعارض لازم آئے گا، کیونکہ احادیث میں یہ بھی مذکور ہے کہ انبیاء علیہم السلام قبروں میں زندہ ہوتے ہیں اور مسند ابو یعلیٰ میں حدیث مرفوع ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت یوسف علیہ السلام کی قبر کو مصر میں منتقل کیا۔[1]

حافظ ابن حجر ہیتمی مکی سے سوال کیا گیا کہ:

کیا اب بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے بیداری میں ملاقات اور علم کا حاصل کرنا ممکن ہے؟ حافظ ابن حجر مکی نے جواب میں لکھا:

ہاں یہ ممکن ہے اور یہ اولیاء اللہ کی کرامات میں سے ہے۔ علماء شافعیہ میں سے امام غزالی، بارزی، تاج الدین سبکی، عفیف یافعی اور علماء مالکیہ میں سے علامہ قرطبی، ابن ابی جمرہ، اور ابو جمرہ نے اس کی تصریح کی ہے منقول ہے کہ ایک ولی اللہ کی مجلس میں ایک فقیہ آئے، پھر انھوں نے ایک حدیث بیان کی، اس ولی اللہ نے کہا یہ حدیث باطل ہے، فقیہ نے پوچھا آپ کے پاس کیا دلیل ہے؟ کہا تمہارے سر کے پاس نبی صلے اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے فرما رہے ہیں یہ بات میں نے نہیں کہی، پھر اس ولی اللہ نے فقیہ کے لیے بھی کشف کر دیا اور فقیہ نے بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کر لی۔[2]

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ روح المعانی ج ۲۲ ص ۳۸ - ۳۵ ملخصاً، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] علامہ ابن حجر مکی متوفی ۹۷۴ھ، فتاویٰ حدیثیہ ص ۲۴۲، مطبوعہ مطبعہ مصطفیٰ البابی واولادہ مصر، ۱۳۵۶ھ

شیخ انور شاہ کشمیری لکھتے ہیں:

اور میرے نزدیک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بیداری میں زیارت کرنا ممکن ہے، جس شخص کو اللہ تعالیٰ یہ نعمت عطا فرمائے (اس کو زیارت ہو جاتی ہے) کیونکہ منقول ہے کہ علامہ سیوطی نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی بائیس مرتبہ بیداری میں زیارت کی (علامہ عبد الوہاب شعرانی نے خود علامہ سیوطی کے حوالے سے لکھا ہے کہ میں نے پچھتر مرتبہ بیداری میں زیارت کی اور بالمشافہ ملاقات کی ہے، میزان الشریعۃ الکبریٰ ج ۱ ص ۴۴، لواقح الانوار القدسیہ ص ۱۱، سعیدی غفرلہٗ) اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے بعض احادیث کے متعلق سوال کیا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی تصحیح کے بعد ان کو صحیح قرار دیا، (الی قولہ) امام شعرانی رحمۃ اللہ نے بھی یہی لکھا ہے کہ انہوں نے بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی بیداری میں زیارت کی ہے اور آٹھ رفقاء کے ساتھ آپ سے صحیح بخاری پڑھی، پھر امام شعرانی نے ان میں سے ہر ایک کا نام بھی لیا، ان میں سے ایک حنفی تھا، اخیر میں شیخ کشمیری نے کہا بیداری میں آپ کی زیارت متحقق ہے اور اس کا انکار کرنا جہالت ہے۔ [1]

("جس نے مجھے نیند میں دیکھا وہ عنقریب مجھے بیداری میں دیکھے گا" اس حدیث کی مزید شرح ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سادس میں بیان کر دی ہے۔)

**اجسام مثالیہ کا تعدد**

صوفیاء اور فقہاء جو اجساد مثالیہ کے تعدد کے قائل ہیں اس کی اصل یہ حدیث ہے: امام احمد اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن معاویۃ بن قرۃ عن ابیہ ان رجلا کان یأتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ومعہ ابن لہ فقال لہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتحبہ فقال یا رسول اللہ! احبک اللہ کما احبہ ففقدہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال لی ما فعل ابن فلان؟ قالوا یا رسول اللہ! مات فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لابیہ اما تحب ان لا تاتی بابا من ابواب الجنۃ الا وجدتہ ینتظرک فقال الرجل یا رسول اللہ! الہ خاصۃ ام لکلنا؟ قال بل لکلکم۔ [2]

حضرت قرۃ مزنی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتا تھا اور اس کے ساتھ اس کا بیٹا بھی ہوتا تھا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس شخص سے پوچھا کیا تم اس سے محبت کرتے ہو؟ اس نے کہا اللہ (بھی) آپ سے اتنی محبت کرے جتنی میں اس سے محبت کرتا ہوں، پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کے بیٹے کو نہیں دیکھا، آپ نے پوچھا: فلاں شخص کے بیٹے کو کیا ہوا؟ صحابہ نے عرض کیا وہ فوت ہو گیا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے باپ سے فرمایا: کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ تم جنت کے جس دروازہ سے بھی داخل ہو تمہارا بیٹا اس دروازہ پر (پہلے سے)

---

[1] شیخ انور شاہ کشمیری متوفی ۱۳۵۲ھ، فیض الباری ج ۱ ص ۲۰۴، مطبوعہ مطبع حجازی مصر، ۱۳۵۷ھ

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۴۳۶، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

موجود تمہارا انتظار کر رہا ہو، ایک شخص نے پوچھا: یا رسول اللہ! آیا یہ بشارت اس شخص کے لیے خاص ہے؟ یا ہم سب کے لیے ہے؟ آپ نے فرمایا بلکہ تم سب کے لیے ہے۔

ملا علی قاری اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

فیہ اشارۃ الی خرق العادۃ من تعدد الاجساد المکتسبۃ حیث ان الولد موجود فی کل باب من ابواب الجنۃ۔[1]

اس حدیث میں یہ اشارہ ہے کہ بطور خرق عادت اجساد مثالیہ متعدد ہوتے ہیں، کیونکہ وہ بچہ (بیک وقت) جنت کے ہر دروازہ پر موجود ہو گا۔

نیز ملا علی قاری لکھتے ہیں:

ولا تباعد من الاولیاء حیث طویت لھم الارض وحصل لھم ابدان مکتسبۃ متعددۃ وجدوھا فی اماکن مختلفۃ فی آن واحد۔[2]

جب اولیاء اللہ کے لیے زمین لپیٹ دی جاتی ہے تو ان کے لیے ایسے اجساد مثالیہ کا تعدد بعید نہیں ہے، جو آن واحد میں مختلف مقامات پر موجود ہوتے ہیں۔

## انبیاء اور اولیاء کا آن واحد میں متعدد جگہ موجود ہونا

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

بعض محققین در تسمیہ ابدال گفتہ اند کہ یکے از ایشاں بمکانے رود و در مکانے اول شبیہے و مثالے در بدل خود بگذارد و سادۃ صوفیہ قدس اللہ اسرارہم عالم متوسط در عالم اجسام و ارواح ثابت کردہ اند کہ آں را عالم مثال گویند الطف از عالم اجساد و اکثف از عالم ارواح و ظہور ارواح و صور مختلفہ مبنی بر آں ساختہ و ظہور جبرائیل علیہ السلام بصورۃ دحیہ کلبی و تمثل او مر مریم را بصورت بشر سوی الخلق ازاں عالم مے دارند و نباء علیہ جائز بود کہ موسیٰ علیہ السلام باوجود استقرار در آسمان ششم و پیکر شاہے در قبر متمثل

بعض محققین ابدال کی وجہ تسمیہ میں بیان کرتے ہیں کہ انھیں جب کسی جگہ جانا مقصود ہوتا ہے تو وہ پہلی جگہ اپنے بدلے میں اپنی مثال چھوڑ کر چلے جاتے ہیں، اور سادات صوفیہ کے نزدیک عالم اجسام اور ارواح کے درمیان ایک عالم مثال بھی ثابت ہے۔ جو عالم اجسام سے لطیف اور عالم ارواح سے کثیف ہوتا ہے اور روحوں کا مختلف صورتوں میں متمثل ہونا اسی عالم مثال پر مبنی ہے، اور حضرت جبرائیل علیہ السلام کا حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کی صورت میں اور حضرت مریم کے پاس بشر سوی کی صورت میں متمثل ہونا اسی عالم مثال کے قبیل سے ہے، اور اسی وجہ سے

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۴ ص ۱۰۹، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] " " " " ، مرقات ج ۴ ص ۳۱، " " " "

باشد و آنحضرت او را در بر دو مکان مشاہدہ نمودہ [1]

یہ جائز ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام چھٹے آسمان پر بھی موجود ہوں اور اسی وقت اپنی قبر میں بھی جسم مثالی کے ساتھ موجود ہوں اور حضرت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دونوں جگہ دیکھا ہو۔

اور حاجی امداد اللہ مہاجر مکی لکھتے ہیں:

رہا یہ شبہ کہ آپ کو کیسے علم ہوا یا کئی جگہ کیسے ایک وقت میں تشریف فرما ہوئے یہ ضعیف شبہ ہے آپ کے علم و روحانیت کی نسبت جو دلائل نقلیہ و کشفیہ سے ثابت ہے اس کے آگے یہ ایک ادنیٰ سی بات ہے علاوہ اس کے اللہ کی قدرت تو محل کلام نہیں۔ [2]

شیخ اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں:

محمد بن الحضرمی مجذوب نے ایک دفعہ تئیس شہروں میں خطبہ اور نماز جمعہ بیک وقت پڑھائے اور کئی کئی شہروں میں ایک ہی شب میں شب باشی کرتے تھے۔ [3]

نیز شیخ تھانوی لکھتے ہیں:

امام شعرانی فرماتے ہیں کہ شیخ محمد الشربینی کی اولاد کچھ تو ملک مغرب میں مراکش کے بادشاہ کی بیٹی سے تھی، اور کچھ اولاد بلاد عجم میں تھی، اور کچھ بلاد چند میں، اور کچھ بلاد تکرور میں تھی آپ ایک ہی وقت میں ان تمام شہروں میں اپنے اہل و عیال کے پاس ہو آتے اور ان کی ضروریات پوری فرما دیتے، اور ہر شہر والے یہ سمجھتے تھے کہ وہ انہی کے پاس قیام رکھتے ہیں۔ [4]

شیخ شبیر احمد عثمانی لکھتے ہیں:

والنفس الناطقة الانسانية اذا كانت قدسية قد تنسلخ عن الابدان وتذهب متمثلة ظاهرة بصورة بدنها او بصورة اخرى كما يتمثل جبرائيل عليه السلام ويظهر بصورة دحية او بصورة بعض الاعراب كما جاء في صحيح الاخبار حيث يشاء الله عز وجل مع بقاء تعلق لها بالابدان الاصلية يتاتی

انسانی روحیں جب پاکیزہ ہوں تو وہ ابدان سے الگ ہو جاتی ہیں اور اپنے بدن کی صورتوں میں یا کسی اور صورت میں متمثل ہو کر چلی جاتی ہیں جیسے حضرت جبرائیل علیہ السلام حضرت دحیہ کلبی کی صورت میں یا کسی اعرابی کی صورت میں متمثل ہو کر جہاں اللہ تعالیٰ چاہتا چلے جاتے ہیں اس کے باوجود ان کا اپنے ابدان اصلیہ سے تعلق برقرار رہتا ہے جیسا کہ احادیث صحیحہ میں وارد ہے اور جس طرح

---

[1] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، جذب القلوب ص ۱۵۳، مکتبہ نعیمیہ لاہور

[2] حاجی امداد اللہ مہاجر مکی متوفی ۱۳۱۷ھ، فیصلہ ہفت مسئلہ ص ۷، مطبوعہ مدنی کتب خانہ لاہور

[3] شیخ اشرف علی تھانوی متوفی ۱۳۶۲ھ، جمال الاولیاء ص ۱۸۸، مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ لاہور

[4] 〃 〃 〃 〃، جمال الاولیاء ص ۲۰۲، 〃 〃

معه صدور الافعال منها کما یحکی عن بعض الاولیاء قدست اسرارهم انهم یرون فی وقت واحد فی عدة مواضع (الی قوله) وانکاره مکابرة لاتصدر الا من جاهل او معاند (الی قوله) وادعی انه علیه الصلوٰة والسلام قد یری فی عدة مواضع فی وقت واحد مع کونه فی قبره الشریف یصلی وقد تکلم الکلام مستوفیً فی ذلک وصح انه صلی اللّٰه علیه وسلم رای موسٰی علیه السلام یصلی فی قبره عند الکثیب الاحمر ورآه فی السماء وجری بینهما ما جری فی امر الصلوٰة المفروضة وقد رای صلی اللّٰه تعالٰی علیه وسلم لیلة اسری به جماعة من الانبیاء غیر موسٰی علیه السلام فی السمٰوٰت مع ان قبورهم فی الارض ولم یقل احد انهم نقلوا منها الیها۔ [۱]

بعض اولیاء سے منقول ہے کہ وہ ایک وقت میں متعدد جگہوں پر دکھائی دیتے ہیں اور ان سے افعال صادر ہوتے ہیں، اس کا انکار کرنا ہٹ دھرمی ہے، جو صرف کسی جاہل اور معاند سے ہی متصور ہو سکتا ہے، اور (علامہ ابن قیم) نے دعویٰ کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ایک وقت میں متعدد جگہ زیارت کی جاتی ہے حالانکہ اس وقت آپ اپنی قبر انور میں نماز پڑھ رہے ہوتے ہیں، اس پر تفصیلی بحث ہو چکی ہے اور حدیث صحیح میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کثیب احمر کے پاس ان کی قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور ان کو آسمان میں بھی دیکھا اور آپ کے اور حضرت موسیٰ کے درمیان فرض نمازوں کے معاملہ میں مکالمہ ہوا، شب معراج نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے علاوہ دوسرے انبیاء کی ایک جماعت کو بھی آسمانوں پر دیکھا حالانکہ ان کی قبریں زمین پر ہیں اور کسی نے یہ قول نہیں کیا کہ وہ اپنی قبروں سے آسمانوں کی طرف منتقل ہو گئے تھے۔

علامہ جلال الدین سیوطی، علامہ ابن حجر ہیتمی مکی، علامہ سید آلوسی، علامہ عبد الوہاب شعرانی، علامہ علی قاری، شیخ عبد الحق محدث دہلوی، حاجی امداد اللہ مہاجر مکی، شیخ اشرف علی تھانوی اور شیخ شبیر احمد عثمانی کی تصریح عبارات سے یہ واضح ہو گیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں اور کائنات کا ملاحظہ اور اعمال امت کا مشاہدہ فرما رہے ہیں، اور اعمال برزخ میں مشغول ہیں اور جب چاہیں جہاں چاہیں تشریف لے جاتے ہیں حتیٰ کہ ایک وقت میں متعدد جگہ بھی تشریف لے جاتے ہیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر ہونے سے ہماری یہی مراد ہے۔

ایک سوال یہ کیا جاتا ہے کہ اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک وقت میں متعدد جگہ موجود ہوں تو اگر ہر جگہ آپ بعینہٖ موجود ہیں تو یہ تکثر جزئی ہے اور وہ محال ہے اور اگر دوسری جگہ پر آپ کی مثال ہے تو مثل شئی غیر شئی ہوتی ہے سو اس جگہ آپ نہ ہوئے بلکہ آپ کا غیر ہوا اس کا جواب یہ ہے کہ اجساد مثالیہ میں اشارہ حسیہ کے لحاظ سے ہر چال

[۱] شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۱ ص ۳۰۶-۳۰۵، ملخصاً مطبوعہ مطبع الحجاز کراچی

تقاید ہے اس لیے یہ تکثر جزوی نہیں ہے اور چونکہ ان تمام اجساد مثالیہ میں روح واحد متصرف ہے اس لیے یہ اجسام آپ کا غیر نہیں ہیں۔

الحمد للہ علی احسانہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر ہونے کے تمام اصولی مباحث کا میں نے باحوالہ اور بادلائل ذکر کر دیا ہے، اللہ تعالیٰ میری اس تحریر کو میرے لیے توشۂ آخرت، موافقین کے لیے موجب استقامت اور مخالفین کے لیے سبب ہدایت بنا دے۔ ماشاء اللہ ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

## شب معراج عالم برزخ کے واقعات دکھائے جانے کے اسرار

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو شب معراج مسجد اقصیٰ جاتے ہوئے راستہ میں عالم برزخ کے بعض واقعات کا مشاہدہ کرایا گیا، مثلاً یہ دکھایا گیا کہ بعض لوگوں کے ہونٹ آگ کی قینچیوں سے کاٹے جا رہے ہیں اور آپ کو بتایا گیا کہ یہ آپ کی امت کے وہ واعظین ہیں جو لوگوں کو برائیوں سے روکتے تھے اور خود نہیں رکتے تھے، اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ ابھی تو امت کے ایسے واعظ پیدا ہی نہیں ہوئے تھے پھر ان کے عذاب کو کس طرح دکھایا گیا؟ اسی طرح زنا کار مردوں اور سود کھانے والوں کو عذاب میں مبتلا دکھایا گیا حالانکہ ابھی تو یہ لوگ پیدا بھی نہیں ہوئے تھے، اس کا جواب یہ ہے کہ معراج کے موقع پر جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو بہت سے مشاہدات کرائے گئے تھے ان میں بعض حقیقتوں کو متمثل کر کے دکھایا گیا تھا مثلاً ایک فتنہ انگیز کی تمثیل کہ ایک ذرا سے شگاف میں سے ایک موٹا سا بیل نکلا اور پھر اس میں واپس نہ جا سکا، یا زنا کاروں کی یہ تمثیل کہ ان کے پاس تازہ نفیس گوشت موجود ہے مگر وہ اس کو چھوڑ کر بدبودار اور سڑا ہوا گوشت کھا رہے ہیں، اسی طرح برے اعمال کی جتنی سزائیں بھی آپ کو دکھائی گئیں وہ سب برزخ میں دیے جانے والے عذاب کی پیشگی مثالیں تھیں۔

## مسجد اقصیٰ میں انبیاء علیہم السلام کی امامت کرانے کے اسرار

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب مسجد اقصیٰ پہنچے تو آپ کی تمام انبیاء علیہم السلام سے ملاقات ہوئی، ہر نبی نے اپنے اپنے فضائل اور خصوصیات کو بیان کیا اور سب کے بعد جب آپ نے اپنے فضائل اور خصوصیات کو بیان کیا تو سب نے آپ کے افضل ہونے کا اعتراف کیا، پھر آپ تمام انبیاء علیہم السلام کے امام ہوئے اور سب نبیوں کو آپ کی اقتداء میں نماز پڑھنے کا شرف حاصل ہوا۔

ایک سوال یہ کیا جاتا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو آسمانوں اور عرش پر بلانا تھا تو اللہ تعالیٰ آپ کو براہ راست سیدھا آسمانوں پر لے جاتا، مسجد اقصیٰ سے گھما کر کیوں لے گیا، اس سوال کے متعدد جوابات ہیں:۔

۱۔ اگر نبی صلے اللہ علیہ وسلم شب معراج مسجد اقصیٰ نہ جاتے تو کفار پر آپ کی صداقت کی دلیل مہیا نہ ہوتی کیونکہ آسمانوں کی نشانیاں کفار کی دیکھی ہوئی نہیں تھیں، وہ آپ کے دعویٰ کی تصدیق کس طرح کرتے! اس کے برعکس مسجد اقصیٰ کفار کی دیکھی ہوئی تھی، انھوں نے آپ سے مسجد اقصیٰ کی نشانیاں پوچھیں اور جب آپ نے مسجد اقصیٰ کی نشانیاں اور راستے میں ملنے والے قافلوں کے احوال بتا دیے تو آپ کے دعویٰ کی صداقت کی دلیل اور کفار پر حجت قائم ہو گئی۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اولئك الذين هدى الله فبهداهم اقتده (انعام: ۹۰)

یہ (انبیاء سابقین) وہ لوگ ہیں جن کو اللہ نے ہدایت دی سو آپ بھی ان کے طریقہ پر چلیں۔

اور انبیاء سابقین نے مسجد اقصیٰ میں نماز پڑھی ہے تو آپ سے بھی مسجد اقصیٰ میں نماز پڑھوائی تاکہ آپ کی ذات مقدسہ میں بھی یہ وصف مہیا ہو جائے۔

۳۔ آپ کے مرتبہ اور آپ کی شان کو ظاہر کرنا تھا کیونکہ تمام سابق نبیوں نے مسجد اقصیٰ میں نماز پڑھی لیکن ان کو ایک نماز پر ایک نماز کا ہی اجر ملتا تھا اور آپ نے شب معراج مسجد اقصیٰ میں نماز کیا پڑھی اس میں نماز پڑھنے کا اجر و ثواب پچاس ہزار گنا زائد ہو گیا اب جو وہاں ایک نماز پڑھتا ہے اس کو پچاس ہزار گنا زائد اجر ملتا ہے۔

۴۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا امام الانبیاء ہونا ظاہر کرنا تھا اور تمام انبیاء پر آپ کی افضلیت ظاہر کرنی تھی کہ بشریت کا انتہائی کمال رکھنے والے سب حضرات پیچھے صف بنائے ہاتھ باندھے کھڑے تھے اور آپ ان سب سے آگے تھے۔

۵۔ اگر نبی صلے اللہ علیہ وسلم مسجد اقصیٰ میں جائے بغیر سیدھے آسمانوں پر چلے جاتے تو آپ کی معراج تو ہو جاتی لیکن ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کی معراج نہ ہوتی کیونکہ آپ کی معراج خدا تک پہنچنا ہے اور کائنات کی معراج آپ تک پہنچنا ہے، بعض محققین نے لکھا ہے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم انبیاء کے امام ہوئے تو آپ کی بشریت کی معراج ہوئی اور جب سدرۃ المنتہیٰ پر جبرائیل سے آگے نکل گئے تو آپ کی نورانیت کی معراج ہوئی اور جب عرش عظیم سے آگے نکل گئے تو آپ کی حقیقت کی معراج ہو گئی اور میں یہ کہتا ہوں کہ جب آپ نبیوں کے امام ہوئے تو نبیوں کی معراج ہوئی، آسمانوں پر پہنچے تو آسمانوں کی معراج ہوئی، سدرۃ المنتہیٰ پر پہنچے تو سدرۃ کی معراج ہوئی، عرش پر پہنچے تو عرش کی معراج ہو گئی اور جب آپ دنی فتدلی اور فکان قاب قوسین او ادنیٰ ۔ پر پہنچے اور تجلیات الٰہیہ کو بے حجاب دیکھا تو آپ کی معراج ہو گئی کیونکہ کائنات کی معراج یہ ہے کہ وہ آپ کو دیکھے اور آپ کی معراج یہ ہے کہ آپ خدا کو دیکھیں۔

۶۔ انبیاء سابقین نے عالم میثاق میں آپ پر ایمان لانے اور آپ کی نصرت کرنے کا وعدہ کیا تھا، انھوں نے شب معراج مسجد اقصیٰ میں آپ کی اقتداء میں نماز پڑھی تو ان کا یہ وعدہ پورا ہو گیا۔ قرآن مجید میں ہے:

واذ اخذ الله ميثاق النبيين لما اتيتكم من كتب وحكمة ثم جاءكم رسول مصدق لما معكم لتؤمنن به ولتنصرنه ۚ قال ءاقررتم واخذتم على ذلكم اصرى ۖ قالوا اقررنا ۚ قال فاشهدوا وانا معكم من الشاهدين ۞ فمن تولى بعد ذلك

اور (اے محبوب یاد کیجئے) جب اللہ نے نبیوں سے ان کا عہد لیا کہ میں تم کو جو کتاب اور حکمت دے دوں، پھر تمہارے پاس وہ عظیم رسول آجائیں جو اس (شریعت) کی تصدیق کریں جو تمہارے پاس ہے، تو تم ضرور ضرور ان پر ایمان لانا اور ضرور ضرور ان کی نصرت کرنا فرمایا کیا تم نے اقرار کیا؟ اور میرے اس

فاولٰئک ھم الفٰسقون ۝

(آل عمران: ۸۲ ، ۸۱)

ہماری عہد کو قبول کیا؟ سب نے کہا ہم نے اقرار کیا فرمایا پس گواہ رہنا اور میں خود تمہارے ساتھ گواہ ہوں، پھر اگر کوئی اس کے بعد (اس) عہد سے پھر جائے تو وہی لوگ نافرمان ہوں گے!

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

امام ابن جریر نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت کیا ہے، اللہ تعالیٰ نے جس نبی کو بھی مبعوث فرمایا، خواہ وہ حضرت آدم ہوں یا ان کے بعد کوئی نبی ہو، اس سے یہ عہد لیا کہ اگر اس نبی کی زندگی میں حضرت سیدنا محمد مصطفےٰ اللہ علیہ وسلم مبعوث ہو جائیں تو وہ ضرور آپ پر ایمان لائے گا اور ضرور بہ ضرور آپ کی نصرت کرے گا، اور وہ نبی اپنی امت سے عہد لیتا کہ جب آپ مبعوث ہو جائیں تو تم نے آپ پر ایمان لانا ہے اور آپ کی نصرت کرنی ہے۔ [1]

نیز علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

حضرت علی رضی اللہ عنہ وکرم اللہ وجہہ الکریم کی اس روایت کے مطابق عالم میثاق میں تمام انبیاء علیہم السلام سے آپ پر ایمان لانے اور آپ کی نصرت کرنے کا عہد لیا گیا اور یہ نہیں بتایا گیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کب مبعوث ہوں گے اور اس میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی نہایت تعظیم اور بے نہایت تکریم ہے کیونکہ ہر نبی ساری عمر آپ کا انتظار کرتا رہا کہ دیکھیے کب مبعوث ہوتے ہیں اور کب آپ پر ایمان لانے اور آپ کی اطاعت کرنے کی سعادت نصیب ہوتی ہے اور حضرت آدم سے لے کر حضرت عیسیٰ تک سارے نبی آپ کا راستہ دیکھتے رہے اور دیکھتے دیکھتے چلے گئے۔

امام ابو یعلیٰ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! خدا کی قسم اگر حضرت موسیٰ تمہارے زمانہ میں زندہ ہوتے تو میری پیروی کے سوا ان کے لیے اور کوئی چارہ کار نہ تھا، اور اس معنی کی مزید احادیث بہ کثرت ہیں، اور اسی وجہ سے عارفین نے یہ کہا ہے کہ حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہی نبی مطلق، رسول حقیقی اور مستقل شارع ہیں، اور آپ کے علاوہ باقی انبیاء علیہم السلام سب آپ کے تابع ہیں۔ [2]

اس لیے اگر آپ مسجد اقصیٰ سے گزرتے بغیر چلے جاتے تو وہ سارے نبی جو عالم میثاق سے آپ کی دید کے مشتاق اور آپ کی اطاعت کے لیے بے تاب تھے ان کی آرزوئیں ادھوری اور تمنائیں ناتمام رہ جاتیں، آپ مسجد اقصیٰ میں کیا آئے سارے نبیوں کی مرادیں پوری ہو گئیں اور آپ کی اقتداء میں نماز پڑھ کر سارے انبیاء علیہم السلام شاد کام ہو گئے!

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ روح المعانی ج ۳ ص ۲۰۹، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] " " " " " ، روح المعانی ج ۳ ص ۲۱۰، " "

## آسمانوں پر جانے کے اسرار

مسجد اقصیٰ میں انبیاء علیہم السلام کی امامت کرانے کے بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم آسمانوں پر تشریف لے گئے، پہلے آسمان پر حضرت آدم، دوسرے پر حضرت یحییٰ اور عیسیٰ، تیسرے پر حضرت یوسف، چوتھے پر حضرت ادریس، پانچویں پر حضرت ہارون، چھٹے پر حضرت موسیٰ اور ساتویں پر حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔

ہر آسمان پر حضرت جبرائیل نے دروازہ کھلوایا مگر دروازہ نہیں کھلا اور جب حضرت جبرائیل نے بتایا کہ ان کے ساتھ حضرت سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں تو آسمان کا دروازہ کھل گیا اس سے معلوم ہوا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو عزت و کرامت کی جس مخصوص شاہراہ سے لے جایا جارہا تھا یہ صرف آپ کے ساتھ خاص تھی، جبرائیل نے جب اپنا نام لیا تو آسمان کا دروازہ نہیں کھلا اور جب نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم لیا تو دروازہ کھل گیا اور یہ واضح ہو گیا کہ عزت و کرامت کا کوئی دروازہ آپ کے نام کے بغیر نہیں کھلتا، اسلام میں داخل ہونے کا دروازہ نام محمد سے کھلتا ہے، توبہ کی قبولیت انھی کے در پر آنے سے اور ان ہی کا نام لینے سے ہوتی ہے، قبر میں اجالا اسی نام سے ہوتا ہے، شفاعت کا دروازہ بھی نام محمد سے کھلے گا اور جنت کا دروازہ بھی اسی نام سے کھلے گا۔

## سدرۃ المنتہیٰ سے آگے گذرنے کے اسرار

سدرۃ المنتہیٰ کو منتہیٰ اس لیے کہتے ہیں کہ وہ سدرہ سے نیچے والوں کی منتہیٰ ہے، نیچے والے اس سے اوپر نہیں جا سکتے، اور سدرہ سے اوپر والوں کی بھی منتہیٰ ہے اوپر والے سدرہ سے نیچے نہیں جا سکتے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سدرہ سے اوپر بھی گئے اور اوپر جانے کے بعد سدرہ سے نیچے بھی آئے، معلوم ہوا نبی صلے اللہ علیہ وسلم ہر حد سے آگے گذر گئے، عالم خلق میں ہر چیز کے لیے اللہ تعالےٰ نے ایک حد مقرر کی ہے وہ اس حد سے آگے نہیں جا سکتا اور صرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم ایسی مخلوق ہیں جن کے لیے اللہ تعالیٰ نے کوئی حد نہیں رکھی، جس چیز کی بھی حد بنائی گئی نبی صلے اللہ علیہ وسلم اس حد سے آگے گذر گئے، نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم بے مثل ہیں اور کائنات میں کوئی آپ کی مثل نہیں کیونکہ آپ سدرہ سے اوپر بھی گئے اور سدرہ سے نیچے بھی آئے اگر آپ نیچے والوں کی طرح ہوتے تو سدرہ سے اوپر نہ جا سکتے اور اگر اوپر والوں کی طرح ہوتے تو سدرہ سے نیچے نہ آسکتے، معلوم ہوا کہ سدرہ سے نیچے کوئی آپ کا مثل ہے نہ سدرہ سے اوپر کوئی آپ کی مثل ہے۔

حضرت جبرائیل کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سدرہ سے آگے ساتھ چلنے کے لیے کہا لیکن انھوں نے کہا اگر میں ایک پور کے برابر بھی آگے گیا تو جل جاؤں گا، اگر جبرائیل آپ کے ساتھ سدرہ کے پار چلے جاتے تو کیا واقعی جل جاتے؟ اہل عرفان یہ کہتے ہیں کہ اگر حضرت جبرائیل، نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلے جاتے تو ہرگز نہ جلتے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آپ کے کپڑے اور آپ کی نعلین چلی اور نہیں جلیں تو جبرائیل کیسے جل جاتے ایہ بھی کہتے ہیں کہ حضرت جبرائیل آپ کے رفیق اور شریک سفر بن کر چلے تھے تو سدرہ سے پیچھے رہ گئے اور نعلین آپ کے قدموں سے لپٹ کر چمٹ کر چلی تھیں تو سدرہ کے پار گذر گئیں!

اس موقع پر حضرت سعدی شیرازی کے یہ اشعار بہت وجد آفریں ہیں:

| | |
|---|---|
| بدو گفت سالار بیت الحرام | کہ اے حامل وحی برتر خرام |
| چو در دوستی مخلصم یافتی | عنانم ز صحبت چرا تافتی |
| بگفتا فراتر مجالم نماند | بماندم کہ نیروئے بالم نماند |
| اگر یک سر موئے برتر پرم | فروغ تجلی بسوزد پرم |

## قف یا محمد فان ربک یصلی کے اسرار

جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم سدرہ سے آگے رفرف (سبز رنگ کا ایک تخت) پر بیٹھ کر تنہا روانہ ہوئے تو تنہائی سے آپ کو گھبراہٹ اور وحشت ہوئی، اللہ تعالیٰ نے آپ کی گھبراہٹ دور کرنے کے لیے حضرت صدیق اکبر کی آواز کے مشابہ ایک آواز پیدا کی:

قف یا محمد فان ربک یصلی۔ اے محمد ٹھہریے آپ کا رب آپ پر صلوٰۃ پڑھتا ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ذہن صلوٰۃ سے نماز کے معنی کی طرف متوجہ ہوا اور آپ حیران اور متعجب ہوئے کہ رب نماز پڑھتا ہے، تب اللہ تعالیٰ نے آپ کے تعجب کو زائل کرنے کے لیے یہ آواز سنائی:

ھو الذی یصلی علیکم وملائکتہ۔ وہ جو تم پر صلوٰۃ پڑھتا ہے اور اس کے فرشتے تم پر صلوٰۃ پڑھتے ہیں۔

تب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ذہن اس طرف متوجہ ہوا کہ یہاں صلوٰۃ نماز کے معنی میں نہیں رحمت (درود) کے معنی میں ہے۔

اگر یہ سوال کیا جائے کہ ابتداءً اللہ تعالیٰ آپ کا ذہن صلوٰۃ سے رحمت کے معنی کی طرف متوجہ کر دیتا پہلے آپ کے ذہن کو صلوٰۃ سے نماز کی طرف منتقل کر کے آپ میں تعجب پیدا کیا پھر اس تعجب کو رحمت کے معنی کی طرف متوجہ کر کے زائل کیا اس میں کیا حکمت تھی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو تنہائی سے جو وحشت لاحق ہو رہی تھی اس وحشت کو زائل کرنے کے لیے آپ میں تعجب پیدا کیا، کیونکہ گھبراہٹ اور وحشت کے وقت اگر انسان کا ذہن کسی اور طرف متوجہ ہو جائے تو وہ گھبراہٹ زائل ہو جاتی ہے۔

اور اگر یہ سوال کیا جائے کہ ابتداءً اللہ تعالیٰ آپ کے ذہن میں گھبراہٹ ہی پیدا نہ کرتا حتیٰ کہ اس کو زائل کرنے کے لیے آپ میں تعجب پیدا کرنے کی ضرورت ہوتی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ گھبراہٹ دل میں ہوتی ہے اور تعجب ذہن اور دماغ میں ہوتا ہے اور ممکن ہے اللہ تعالیٰ اس عمل سے یہ ظاہر کرنا چاہتا ہو کہ سدرہ کے پار وہ شخص جا رہا ہے جس کا دل بھی ہے اور دماغ بھی ہے اور دل اور دماغ جسم میں ہوتا ہے روح میں نہیں، ہوتا تو لوگو جان لو یہ جسمانی معراج ہے محض روح کی معراج نہیں ہے۔

نیز اس تمام واقعہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تنہائی میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا دل بہلتا ہے تو صرف حضرت ابوبکر سے بہلتا ہے، غار ثور کی تنہائی میں بھی حضرت ابوبکر کو ساتھ لیا، سدرہ کے پار تنہائی میں حضرت ابوبکر کی آواز سے تسکین ہوئی، قبر انور کی تنہائی میں حضرت ابوبکر کو ساتھ رکھا اور جنت میں بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ابوبکر ہوں گے۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شفاعت سے نمازوں میں کمی کے اسرار

جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم بارگاہ الوہیت میں حاضر ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے آپ پر پچاس نمازیں فرض کیں، اور حضرت موسیٰ نے بار بار سفارش کی کہ آپ کی امت اتنی نمازیں

نہیں پڑھ سکتی اپنے رب کے پاس جاتے اور نمازیں کم کراتے حتیٰ کہ یہ نمازیں پانچ ہو گئیں۔

اگر یہ سوال کیا جائے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو علم تھا کہ آپ کی امت پچاس نمازیں نہیں پڑھ سکے گی تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کیا یہ علم نہیں تھا؟ اور جب اللہ تعالیٰ نے بالآخر پانچ نمازیں فرض کرنی تھیں تو ابتداءً پچاس نمازیں کیوں فرض کیں؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ کو بھی یہ علم تھا اور سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی علم تھا کہ نمازیں صرف پانچ فرض کی جائیں گی لیکن اللہ تعالیٰ آپ کو بار بار اپنے پاس بلانا چاہتا تھا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس کے پاس بار بار جانا چاہتے تھے اور لذت دیدار کو پھر تازہ کرنا چاہتے تھے اور اس کے کلام کی سماعت سے پھر شاد ہونا چاہتے تھے، حضرت موسیٰ علیہ السلام اس رمز سے آگاہ تھے وہ بار بار نمازیں کم کرانے کے بہانے آپ کو بھیج رہے تھے، حسن لازوال کی تجلیاں طالب دیدار کو بار بار بلا رہی تھیں اور مشتاق دید سراپا نیاز بن کر بار بار حریم ناز میں جا رہا تھا، یہ حسن اور عشق اور ناز و نیاز کا معاملہ تھا ورنہ نمازیں تو ابتداءً پانچ فرض کی جا سکتی تھیں!

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سفر معراج کی ابتداء میں فرمایا تھا میں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو قبر میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا، سارے انبیاء اپنی اپنی قبروں میں نماز پڑھتے ہیں اور آپ نے سب ہی کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تھا خصوصیت کے ساتھ حضرت موسیٰ کے قبر میں نماز پڑھنے کا ذکر کیوں کیا؟ شاید اس لیے کہ حضرت موسیٰ کی سفارش سے امت کی نمازیں کم ہوئی تھیں اور یہ دلیل قائم کرنی تھی کہ قبر والے سفارش کرتے ہیں اور دنیا والوں کی مدد کرتے ہیں کہ ان ہی کی مدد سے یہ نمازیں پچاس سے پانچ ہو گئیں!

## الصلوٰۃ معراج المؤمنین کے اسرار

نبی صلے اللہ علیہ وسلم امت کے لیے نماز کا تحفہ لے کر آئے اور فرمایا تم اس طرح عبادت کرو گویا کہ تم اپنے رب کو دیکھ رہے ہو اور معراج کا حاصل اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضر ہونا اور اللہ تعالیٰ کا دیدار ہے اور دن میں پانچ نمازیں فرض ہیں اس طرح آپ نے امت کے لیے یہ موقع فراہم کیا کہ وہ دن میں پانچ مرتبہ اللہ کی بارگاہ میں حاضر ہو اور اس طرح نماز پڑھے کہ حسن الوہیت کے جلووں میں ڈوب جائے، گویا آپ نے خود ایک مرتبہ معراج کی اور امت کے لیے دن میں پانچ مرتبہ معراج کا تحفہ لے کر آئے۔

عارفین نے کہا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی معراج کی تین حالتیں ہیں، ایک حالت وہ ہے جب آپ حطیم کعبہ سے مسجد اقصیٰ گئے اور تمام انبیاء کے امام ہوئے، اس کی نمائندگی نماز میں حالت قیام ہے، دوسری حالت وہ ہے جب آپ پہلے آسمان سے لے کر سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچے، اس کا اظہار نماز میں حالت رکوع ہے اور تیسری حالت وہ ہے جب آپ عرش عظیم سے ماوراء دنی فتدلی فکان قاب قوسین او ادنی تک پہنچے اور آپ کو اللہ تعالیٰ کا وہ قرب حاصل ہوا جس سے بڑھ کر قرب کا تصور نہیں ہو سکتا، اس کے قائم مقام نماز میں سجدہ ہے کیونکہ سجدہ میں بندہ کو اپنے رب کا وہ قرب حاصل ہوتا ہے جس سے بڑھ کر قرب کا تصور نہیں کیا جا سکتا۔ قرآن مجید میں ہے:

واسجد واقترب۔ (علق: ۱۹) آپ سجدہ کریں اور (ہمارے مزید) قریب ہوں۔

علامہ آلوسی لکھتے ہیں:

امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے: بندہ کا اپنے رب کے ساتھ سب سے زیادہ قرب سجدہ کی حالت میں ہوتا ہے اور حدیث صحیح میں حضرت ثوبان سے مرفوعاً روایت ہے: تم بکثرت سجدوں کو لازم کرلو کیونکہ جب تم اللہ تعالیٰ کے لیے ایک سجدہ کرتے ہو تو اللہ تعالیٰ اس سجدہ سے تمہارا ایک درجہ بلند کرتا ہے اور تمہارا ایک گناہ مٹا دیتا ہے۔ [1]

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کہ بندہ کا اپنے رب کے ساتھ سب سے زیادہ اور سب سے پسندیدہ قرب اس وقت ہوتا ہے جب وہ اپنی پیشانی زمین پر رکھ کر اللہ کو سجدہ کرتا ہے"، ہمارے علماء نے کہا اس کی وجہ یہ ہے کہ سجدہ میں انتہائی عبودیت اور نہایت ذلت ہے، اور اللہ کے لیے انتہائی عزت ہے، اس کی عزت کی کوئی مقدار نہیں تو بندہ جتنا اس کی صفت عزت سے نزدیک ہوگا اتنا ہی اللہ تعالیٰ کے قریب ہوگا اور اس سے بڑھ کر اور کیا ذلت ہوگی کہ جس جگہ پیر رکھے جاتے ہیں وہاں بندہ اللہ کے لیے اپنا سر رکھ دیتا ہے۔ [2]

## کفار قریش کو دیے ہوتے جوابات کے اسرار

حافظ ابن کثیر نے بیان کیا ہے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کفار قریش کے سامنے واقعہ معراج بیان کیا تو ان لوگوں نے امتحان کے لیے سوالات کرنے شروع کیے ایک شخص نے پوچھا کیا آپ بنو فلاں کے اونٹوں کے پاس سے گزرے تھے؟ آپ نے فرمایا ہاں! میں نے ان کو فلاں اور فلاں جگہ دیکھا، ان کی سرخ رنگ کی اونٹنی کی ٹانگ ٹوٹ گئی تھی، ان کے پاس پیالے میں پانی تھا جس کو میں نے پی لیا۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پانی پینے سے ایک تو واقعہ معراج پر دلیل قائم ہوگئی، کیونکہ قافلہ والوں نے بتایا کہ کسی نے اس پیالے سے پانی نہیں پیا اور نہ پانی گرایا اور وہ پانی ختم ہوگیا، دوسرے اس سے معراج جسمانی پر دلیل قائم ہوگئی کیونکہ پانی پینا جسم کا کام ہے روح کا کام نہیں ہے۔

امام بخاری، امام مسلم، امام بیہقی اور دیگر ائمہ حدیث نے روایت کیا ہے کہ کفار قریش نے آپ سے مسجد اقصیٰ کی نشانیاں پوچھنی شروع کیں، آپ نے ان نشانیوں کو محفوظ نہیں رکھا تھا، سو آپ ان کے سوالات سے بہت پریشان ہوئے، تب اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس کو اٹھا کر آپ کے سامنے رکھ دیا، وہ آپ سے بیت المقدس کی نشانیاں پوچھتے رہے اور آپ دیکھ دیکھ کر بیان فرماتے رہے!

اس حدیث میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی بہت بڑی فضیلت ہے، کیونکہ حضرت سلیمان علیہ السلام کے لیے مسافت بعیدہ سے ملکہ بلقیس کا تخت لایا گیا اور یہ ان کا بہت بڑا اعزاز تھا، لیکن تخت کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کیا جا سکتا ہے لیکن عمارت کو ایک جگہ سے دوسری جگہ عادۃً منتقل نہیں کیا جا سکتا اور نبی صلے اللہ

---

[1] علامہ سید محمود آلوسی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۳۰ ص ۱۸۸، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[2] علامہ ابو عبداللہ محمد بن احمد مالکی قرطبی متوفی ۶۶۸ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ۲۰ ص ۱۲۸، مطبوعہ انتشارات ناصر خسرو ایران، ۱۳۸۷ھ

علیہ وسلم کے لیے بیت المقدس کی عمارت کو منتقل کر دیا گیا۔ اب اگر یہ سوال ہو کہ شام کے لوگوں نے اس وقت بیت المقدس کو گم کیوں نہیں پایا تو اس کا جواب یہ ہے کہ ہو سکتا ہے کہ اس جگہ بیت المقدس کی مثال قائم کر دی ہو اور اصل بیت المقدس آپ کے سامنے رکھ دیا ہو۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ہم میں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں یہ فرق ہے کہ ہماری توجہ کسی چیز سے ہٹ جائے تو کچھ نہیں ہوتا اور آپ کی توجہ کسی چیز سے ہٹ جائے تو وہ چیز اپنی جگہ سے ہٹ جاتی ہے۔

بعض علماء نے اس حدیث سے اس مسئلہ کا استنباط کیا ہے کہ کعبہ اولیاء اللہ کی زیارت کے لیے چلا آتا ہے اور یہ امر جائز ہے۔ شیخ اشرف علی تھانوی اس سوال کے جواب میں لکھتے ہیں کہ آیا کعبہ کا اولیاء اللہ کی زیارت کرنا جائز ہے یا نہیں؟

۷۔ عن جابر انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول لما کذبنی قریش قمت فی الحجر فجلی اللہ لی بیت المقدس الحدیث متفق علیہ۔

(مشکوٰۃ ص ۵۲۲)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے یہ سُنا جب قریش نے میری تکذیب کی تو میں حجر میں کھڑا ہو گیا پس اللہ تعالیٰ نے میرے لیے بیت المقدس منکشف کر دیا۔

اب ایک شبہ یہ باقی ہے کہ جس اس کی مکذب ہے کیونکہ تاریخ میں کہیں منقول نہیں کہ کعبہ اپنی جگہ سے غائب ہو سو ایسا ہی شبہ حدیث سابق (۶) میں ہوتا ہے سو جو اس کا جواب ہے وہ اس کا جواب ہے اور وہ یہ ہے کہ ہو سکتا ہے اس وقت اتفاق سے کعبہ کا کوئی دیکھنے والا نہ ہو ورنہ اقرب یہ ہے کہ کعبہ کی حقیقت مثالیہ اس حکم کی محکوم علیہ ہو۔[1]

علامہ علاؤ الدین حصکفی لکھتے ہیں:

علامہ نسفی سے سوال کیا گیا کہ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ کعبہ اولیاء میں سے کسی کی زیارت کرتا ہے آیا یہ قول صحیح ہے؟ انھوں نے جواب دیا یہ کرامت ہے اور اہل سنت کے نزدیک اولیاء اللہ کے لیے کرامت جائز ہے۔[2]

علامہ شامی لکھتے ہیں:

ہم استقبال قبلہ کی بحث میں لکھ چکے ہیں کہ اگر کعبہ اولیاء اللہ کی زیارت کے لیے چلا جائے تو اس فضاء کی طرف منہ کر کے نماز پڑھی جائے گی۔[3]

## شب معراج دیدار الٰہی کے اسرار

ہم اس سے پہلے بیان کر چکے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اپنے رب عز و جل کا دیدار کیا اور یہ بڑے حوصلہ کا کام ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایک صفت کی تجلی کی گئی تو حضرت موسیٰ بیہوش ہو گئے اور پہاڑ طور ریزہ ریزہ ہو گیا اور آپ

---

[1] شیخ اشرف علی تھانوی متوفی ۱۳۶۲ھ، بوادر النوادر ص ۱۳۰۷، مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور، ۱۹۶۴ء

[2] علامہ علاء الدین محمد بن علی بن محمد حصکفی متوفی ۱۰۸۸ھ، درمختار علی ہامش رد المحتار ج ۲ ص ۸۷۶، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ لاہور ۱۳۲۷ھ

[3] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۲ ص ۸۷۶، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ لاہور، ۱۳۲۷ھ

نے عین ذات کو اس طرح دیکھا کہ دکھانے والے نے بھی داد دی اور فرمایا: مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی۔
اللہ تعالیٰ کا کلام ایسا پر جلال ہے کہ اگر اس کو وہ پہاڑ پر نازل کرتا تو پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جاتا اور آپ کے سینہ پر تیئیس سال تک لگاتار کلام الٰہی نازل ہوتا رہا اور آپ کے اطمینان اور استقامت میں کوئی فرق نہیں آیا، سلام ہو ان آنکھوں پر جنہوں نے اس کی ذات کے جلووں کو محویت سے دیکھا جس کی صفت کے جلووں کو بھی کوئی سہار نہیں سکتا اور آفرین ہو اس دل پر جس پر تیئیس سال کلام الٰہی نازل ہوتا رہا اور اس کی استقامت میں فرق نہیں آیا۔
علماء نے بیان کیا ہے کہ دنیا میں ہم اللہ تعالیٰ کو اس لیے نہیں دیکھ سکتے کہ ہماری آنکھیں فانی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی ذات باقی ہے اور فانی آنکھوں سے باقی ذات کو نہیں دیکھا جا سکتا اور جنت میں (ہم اگر خدا کے فضل سے جنت میں چلے گئے) اللہ تعالیٰ کو دیکھ لیں گے کیونکہ وہاں ہم باقی ہوں گے اور باقی آنکھوں سے باقی ذات کو دیکھا جا سکتا ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا میں انہی آنکھوں سے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے تو معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ مومنوں کو جو آنکھیں جنت میں عطا فرمائے گا وہ آنکھیں اللہ تعالیٰ نے آپ کو دنیا میں عطا کر دی ہیں!
کسی واقعہ کو بچوں سے سن کر بیان کرنا یہ بھی سچ ہے اور کسی واقعہ کو دیکھ کر بیان کرنا یہ بھی سچ ہے اور یہ اس سے اعلیٰ درجہ کا سچ ہے، تمام فرشتوں، نبیوں اور ولیوں نے کہا اللہ ہے اور ایک ہے اور سچ کہا لیکن کسی نہ کسی سے سن کر کہا اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا: اللہ ہے اور ایک ہے، آپ نے بھی سچ کہا لیکن آپ کا سچ اعلیٰ درجہ کا ہے کیونکہ آپ نے دیکھ کر کہا ہے، معلوم ہوا سارے انبیاء صادق ہیں لیکن آپ ایسا صادق پوری کائنات میں نہیں ہے۔
زیارت بھی ایک عبادت ہے، ماں باپ، علماء اور صالحین کی زیارت عبادت ہے، الکعبۃ اللہ کی زیارت عبادت ہے، قرآن مجید کی زیارت عبادت ہے اور سب سے افضل عبادت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہے، کیونکہ آپ کو حالت ایمان میں ایک نظر دیکھنے سے انسان صحابی بن جاتا ہے، اور کوئی بڑی سے بڑی عبادت بھی مرتبہ صحابیت کو نہیں پا سکتی تو جب نبی کی زیارت کا یہ مرتبہ ہے تو خدا کی زیارت کا کیا مقام ہوگا! اس لیے سارے انبیاء علیہم السلام نے اللہ کی عبادت کی ہے لیکن جیسی عبادت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے کی ہے ایسی عبادت کسی نے نہیں کی، کیونکہ آپ نے اللہ تعالیٰ کی زیارت کی ہے، انسان، جن، فرشتے اور سارے نبی عابد ہیں لیکن جیسے آپ عابد ہیں ایسا کوئی عابد نہیں ہے۔
شہادت دو قسم کی ہوتی ہے، سن کر اور دیکھ کر، جو شہادت سن کر دی جائے وہ فرع ہے اور جو شہادت دیکھ کر دی جائے وہ اصل ہے، جو شہادت سن کر دی جائے وہ تب مقبول ہوتی ہے جب اس کی انتہا اس شہادت پر ہو جو دیکھ کر شہادت دے، اور اگر سب سن کر شہادت دیں اور کوئی دیکھ کر شہادت دینے والا آخر میں نہ ہو تو سب شہادتیں ناتمام ہوں گی، حضرت آدم سے لے کر عیسیٰ تک تمام نبیوں اور رسولوں نے اللہ کی شہادت دی اور سن کر شہادت دی اگر آخر میں کوئی ایسا گواہ نہ آتا جو دیکھ کر شہادت دیتا تو یہ تمام شہادتیں نامکمل اور ناتمام ہوتیں، سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اللہ تعالیٰ کو دیکھا اور دیکھ کر اللہ کی شہادت دی، اگر آپ اللہ کا دیدار نہ کرتے تو تمام سابق نبیوں اور رسولوں کی شہادتیں ناتمام رہتیں، آپ نے شب معراج اللہ تعالیٰ کو دیکھا

تو تمام نبیوں کی شہادتیں مکمل ہو گئیں، گواہی تو اللہ تعالیٰ نے کی سب نبیوں نے دی ہے لیکن آپ جیسا گواہ کوئی نہیں ہے تمام نبیوں کی گواہی فرع ہے اور آپ کی گواہی اصل ہے اور شب معراج اللہ کا دیدار کرنے سے واضح ہو گیا کہ پوری کائنات میں کوئی آپ ایسا صادق ہے نہ عابد ہے نہ شاہد!

مسئلہ معراج پر میں نے بہت مطالعہ کیا ہے اور بہت غور و فکر کیا ہے، میں نے اپنے تمام مطالعہ اور غور و فکر کا حاصل ان صفحات پر پیش کر دیا ہے، میں جب مطالعہ کرتا ہوں تو میرا نصب العین سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا کمال اور آپ کی فضیلت کو تلاش کرنا ہوتا ہے اور جب میں قرآن مجید کی کسی آیت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث پر غور کرتا ہوں تو آپ کی خصوصیت اور آپ کی عظمت کے نکات کا استنباط کرتا ہوں، واقعہ معراج کے بیان میں، میں نے جو اسرار اور نکات بیان کیے ہیں وہ میری اسی فکر کا ثمرہ ہیں، میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں ڈوب کر لکھتا ہوں اور باوضو اور قبلہ رو بیٹھ کر لکھتا ہوں اور لکھنے سے پہلے اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ وہ مجھے حق لکھنے کی توفیق دے اور لکھنے سے پہلے، لکھتے وقت اور لکھنے کے بعد بھی اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہتا ہوں کہ کہیں کوئی غلط بات نہ لکھی گئی ہو، مسئلہ معراج کے بعض مباحث میں کبار صحابہ سے لے کر متاخرین علماء تک بہت اختلاف ہے، میں نے ان مختلف آراء اور مذاہب میں سے اس رائے اور اس مذہب کو ترجیح دی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت، آپ کے ادب، اور احترام اور آپ کے مرتبہ اور مقام کے زیادہ قریب ہے، اس سلسلہ میں میں نے جو کچھ لکھا ہے اگر یہ صحیح ہے تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا فیضان ہے، اور اگر یہ غلط ہے تو یہ میری فکر کی غلطی اور مطالعہ کی کمی ہے، اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس سے بری ہیں وما ابرئ نفسی ان النفس لامارۃ بالسوء، ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم۔

الہ العالمین میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت میں جو کچھ لکھا ہے اس کو قبول فرما، میرے دل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کو بیش از بیش فرما، مجھے اسلام پر مستقیم رکھنا اور ایمان پر میرا خاتمہ کرنا، اس کتاب کو تا قیام قیامت باقی، کثیر الاشاعت، مفید، مؤثر اور مقبول رکھنا، تمام شروحات حدیث میں اس کتاب کو سب سے اونچا مقام عطا فرمانا، اس کتاب کو میرے لیے توشہ آخرت اور میری حسنات کے لیے صدقہ جاریہ کر دینا۔ رب العالمین مجھے، اور میرے پڑھنے والوں کو اس کتاب کے ناشر، کاتب اور مصحح کو، میرے والدین، مشائخ، اساتذہ، احباب اور دیگر متعلقین اور جملہ مسلمین کو دنیا اور آخرت کی ہر پریشانی، مصیبت، آفت اور عذاب سے محفوظ رکھنا، دارین میں کامیابی، کامرانی، سرخ روئی، روح اور ایمان عطا فرمانا، دوزخ سے محفوظ رکھنا اور جنت الفردوس عطا فرمانا۔ امین یا رب العلمین بجاہ حبیبک سیدنا محمد سید المرسلین صلوات اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین۔ واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین افضل الانبیاء والمرسلین قائد الغر المحجلین وعلی الہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الکاملین الراشدین وازواجہ الطاہرات امہات المؤمنین وعلی العلماء الراسخین اجمعین الی یوم الدین۔

## بَابُ مَعْنَى قَوْلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى وَهَلْ رَاَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَبَّهٗ لَيْلَةَ الْاِسْرَآءِ

## آیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے شب معراج اللہ تعالے کا دیدار کیا تھا یا نہیں؟

۴۳۰۔ وَحَدَّثَنِيْ اَبُو الرَّبِيْعِ الزَّهْرَانِيُّ نَا عَبَّادٌ وَهُوَ ابْنُ الْعَوَّامِ حَدَّثَنَا الشَّيْبَانِيُّ قَالَ سَاَلْتُ زِرَّ بْنَ حُبَيْشٍ عَنْ قَوْلِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى قَالَ اَخْبَرَنِي ابْنُ مَسْعُوْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَاٰى جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَهٗ سِتُّ مِائَةِ جَنَاحٍ۔

شیبانی کہتے ہیں کہ میں نے زر بن جیش سے قرآن مجید کی آیت فکان قاب قوسین او ادنی "پس وہ کمانوں کے دو سروں کی مقدار قریب ہو گئے یا اس سے بھی زیادہ قریب ہو گئے" کی تفسیر پوچھی زر بن جیش نے کہا اس آیت کے بارے میں مجھے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو ایسی صورت میں دیکھا کہ ان کے چھ سو پر تھے۔

۴۳۱۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ نَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ عَنِ الشَّيْبَانِيِّ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى قَالَ رَاٰى جِبْرِيْلَ لَهٗ سِتُّ مِائَةِ جَنَاحٍ۔

زر بن جیش کہتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ ما کذب الفؤاد ما رای "دل نے اس کو نہ جھٹلایا جو آنکھ نے دیکھا" کی تفسیر میں کہتے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرائیل کو چھ سو پروں کے ساتھ دیکھا۔

۴۳۲۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ الشَّيْبَانِيِّ سَمِعَ زِرَّ بْنَ حُبَيْشٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيَاتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى قَالَ رَاٰى جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فِيْ صُوْرَتِهٖ لَهٗ سِتُّ مِائَةِ جَنَاحٍ۔

زر بن جیش کہتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ قرآن کریم کی آیت لقد رای من ایات ربہ الکبری "رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کی بہت بڑی نشانیاں دیکھیں" کی تفسیر میں کہتے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرائیل کو ان کی اصل صورت میں چھ سو پروں کے ساتھ دیکھا۔

۴۳۳۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى قَالَ رَاٰى جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔

عطاء کہتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے ولقد راہ نزلۃ اخری "اور انھوں نے اس کا جلوہ دوبارہ دیکھا" کی تفسیر میں کہتے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جبرائیل علیہ السلام

۳۴۴ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حَفْصٌ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَآهُ بِقَلْبِهِ۔

۳۴۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ جَمِيعًا عَنْ وَكِيعٍ قَالَ الْأَشَجُّ نَا وَكِيعٌ قَالَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ زِيَادِ بْنِ الْحُصَيْنِ أَبِي جَهْمَةَ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَأَى وَلَقَدْ رَآهُ نَزْلَةً أُخْرَى قَالَ رَآهُ بِفُؤَادِهِ مَرَّتَيْنِ۔

۳۴۶ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ عَنِ الْأَعْمَشِ قَالَ نَا أَبُو جَهْمَةَ بِهَذَا الْإِسْنَادِ۔

۳۴۷ - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ عَنْ دَاوُدَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ كُنْتُ مُتَّكِئًا عِنْدَ عَائِشَةَ فَقَالَتْ يَا أَبَا عَائِشَةَ ثَلَاثٌ مَنْ تَكَلَّمَ بِوَاحِدَةٍ مِنْهُنَّ فَقَدْ أَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ قُلْتُ مَا هُنَّ قَالَتْ مَنْ زَعَمَ أَنَّ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَأَى رَبَّهُ فَقَدْ أَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ قَالَ وَكُنْتُ مُتَّكِئًا فَجَلَسْتُ فَقُلْتُ يَا أُمَّ الْمُؤْمِنِينَ أَنْظِرِينِي وَلَا تُعْجِلِينِي أَلَمْ يَقُلِ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَلَقَدْ رَآهُ بِالْأُفُقِ الْمُبِينِ وَلَقَدْ رَآهُ نَزْلَةً أُخْرَى فَقَالَتْ أَنَا أَوَّلُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ سَأَلَ عَنْ ذٰلِكَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّمَا هُوَ جِبْرِيلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ لَمْ أَرَهُ عَلَى صُورَتِهِ الَّتِي خُلِقَ عَلَيْهَا غَيْرَ هَاتَيْنِ الْمَرَّتَيْنِ رَأَيْتُهُ مُنْهَبِطًا مِنَ السَّمَاءِ سَادًّا عِظَمُ

کر دیکھا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ آپ نے اللہ تعالیٰ کو اپنے قلب سے دیکھا۔

---

ابوعالیہ بیان کرتے ہیں حضرت ابن عباس نے ما کذب الفؤاد ما رای ولقد راٰہ نزلۃ اخری "دل نے اس کو نہ جھٹلایا جو آنکھ نے دیکھا اور انھوں نے تو وہ جلوہ دوبارہ دیکھا" کی تفسیر میں فرمایا: آپ صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو اپنے دل سے دوبارہ دیکھا۔

امام مسلم نے بیان فرمایا کہ ایک اور سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

مسروق کہتے ہیں کہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں ٹیک لگائے بیٹھا تھا اس اثنا میں حضرت عائشہ نے مجھے مخاطب کرکے فرمایا اے ابوعائشہ (یہ حضرت مسروق کی کنیت ہے) تین چیزیں ایسی ہیں کہ اگر کوئی شخص ان تینوں میں کسی کا بھی قول کرے وہ اللہ پر بہت بڑا بہتان باندھے گا۔ میں نے پوچھا وہ کون سی باتیں ہیں آپ نے فرمایا پہلی بات یہ ہے کہ اگر کوئی شخص یہ کہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دیکھا ہے تو اس نے اللہ تعالیٰ پر بہت بڑا بہتان باندھا۔ مسروق کہتے ہیں کہ پہلے میں ٹیک کے سہارے بیٹھا تھا یہ سن کر سنبھل کر بیٹھ گیا اور میں نے عرض کیا ام المؤمنین! ذرا ٹھہریے اور مجھے بھی کچھ کہنے کا موقع دیجئے۔ کیا اللہ تعالیٰ نے نہیں فرمایا: ولقد راٰہ بالافق المبین "اور بے شک انھوں نے اسے روشن کنارے پر دیکھا" اور فرمایا ولقد راٰہ نزلۃ اخری "اور انھوں نے تو وہ

خَلْقِهٖ مَا بَيْنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ فَقَالَتْ اَوَلَمْ تَسْمَعْ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُوْلُ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ اَوَلَمْ تَسْمَعْ اَنَّ اللّٰهَ يَقُوْلُ وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا اِلٰى قَوْلِهٖ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ قَالَتْ وَمَنْ زَعَمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَمَ شَيْئًا مِّنْ كِتَابِ اللّٰهِ فَقَدْ اَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ وَاللّٰهُ يَقُوْلُ يٰاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ قَالَتْ وَمَنْ زَعَمَ اَنَّهٗ يُخْبِرُ بِمَا يَكُوْنُ فِيْ غَدٍ فَقَدْ اَعْظَمَ عَلَى اللّٰهِ الْفِرْيَةَ وَاللّٰهُ يَقُوْلُ قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ۔

جلوہ دوبارہ دیکھا" ام المؤمنین نے فرمایا اس امت میں سب سے پہلے میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ان آیتوں کے بارے میں پوچھا تو حضور نے فرمایا ان آیات سے مراد جبرائیل ہیں، حضور نے ان دو مرتبہ کے علاوہ جبرائیل علیہ السلام کو ان کی اس اصل صورت میں نہیں دیکھا تھا جس صورت میں وہ پیدا ہوئے تھے (آپ نے فرمایا) میں نے ایک مرتبہ انھیں اس کیفیت میں دیکھا کہ وہ آسمان سے اتر رہے تھے اور ان کی جسامت نے تمام آسمان و زمین کو گھیر لیا ہے، پھر ام المؤمنین نے فرمایا کیا تم نے قرآن میں نہیں پڑھا اللہ تعالے فرماتا ہے لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار وھو اللطیف الخبیر" آنکھیں اسے احاطہ نہیں کرتیں اور سب آنکھیں اس کے احاطہ میں ہیں اور وہ لطیف اور خبیر ہے" اور کیا تم نے قرآن کریم میں یہ نہیں پڑھا ما کان لبشر ان یکلمہ اللہ الا وحیا او من وراء حجاب او یرسل رسولا فیوحی باذنہ ما یشاء انہ علی حکیم "اور کسی بشر میں یہ طاقت نہیں کہ وہ اللہ تعالی سے بغیر وحی کے کلام کرے یا وہ بشر حجاب کی اوٹ میں ہو یا اللہ تعالی کوئی فرشتہ بھیجے جو اللہ تعالی کی اجازت سے اس کی مرضی کے مطابق اس بشر پر وحی نازل کرے، بلا شبہ اللہ تعالی بلند اور حکیم ہے" پھر ام المؤمنین نے فرمایا جو شخص یہ کہتا ہو کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے قرآن میں سے کچھ چھپا لیا اس نے بھی اللہ تعالی پر بہت بڑا جھوٹ باندھا کیونکہ اللہ تعالی فرماتا ہے یا یہا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک وان لم تفعل فما بلغت رسالتہ" اے رسول جو کچھ قرآن میں آپ پر نازل کیا گیا ہے وہ امت تک پہنچا دیجئے، اگر آپ نے (بالفرض) ایسا نہیں کیا تو آپ نے فریضۂ رسالت کو ادا نہیں کیا" اور جو شخص یہ کہے

کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو (بالذات یعنی اللہ تعالیٰ کے بتلائے بغیر) کل کا علم تھا تو اس نے بھی اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھا، کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قل لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ۔ آپ فرما دیجئے کہ آسمانوں اور زمینوں میں جو کچھ غیب ہے اس کو بغیر اللہ تعالیٰ کے (بالذات) کوئی نہیں جانتا۔

۳۳۸- وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ نَا دَاوٗدُ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ عُلَيَّةَ وَزَادَ قَالَتْ وَلَوْ كَانَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَاتِمًا شَيْئًا مِمَّا اُنْزِلَ عَلَيْهِ لَكَتَمَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ وَاِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِيْ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ عَلَيْكَ زَوْجَكَ وَاتَّقِ اللّٰهَ وَتُخْفِيْ فِيْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ وَتَخْشَى النَّاسَ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَاهُ۔

امام مسلم نے سند سابق کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس حدیث کو بیان فرمایا، البتہ اس میں یہ اضافہ ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قرآن کریم کی کسی آیت کو تم سے چھپاتے تو اس آیت کو چھپاتے، واذ تقول للذی انعم اللہ علیہ وانعمت علیہ امسک علیک زوجک واتق اللہ وتخفی فی نفسک ما اللہ مبدیہ وتخشی الناس واللہ احق ان تخشاہ۔ اور اے محبوب یاد کیجئے جب آپ اس شخص سے کہہ رہے تھے جس پر اللہ نے بھی انعام فرمایا اور آپ نے بھی انعام فرمایا کہ اللہ سے ڈرو اور اپنی بیوی کو اپنے پاس رہنے دو اور آپ کے دل میں وہ چیز تھی جس کو اللہ تعالیٰ ظاہر کرنا چاہتا تھا کیونکہ آپ کو لوگوں کے طعن دینے کا اندیشہ تھا، حالانکہ اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ حق دار ہے کہ آپ اس سے ڈریں۔

۳۳۹- وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَ نَا اِسْمٰعِيْلُ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ هَلْ رَاٰى مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَبَّهٗ فَقَالَتْ سُبْحَانَ اللّٰهِ لَقَدْ قَفَّ شَعْرِيْ لِمَا قُلْتَ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِقِصَّتِهٖ وَحَدِيْثُ دَاوٗدَ اَتَمُّ وَاَطْوَلُ۔

مسروق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کیا محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ حضرت عائشہ نے جواب میں فرمایا تمہاری یہ بات سن کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ امام مسلم کہتے ہیں اس روایت میں بھی پہلی روایت کی طرح حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے بیان فرمایا لیکن داؤد کی روایت زیادہ مفصل ہے۔

٣٥٠ - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبُو أُسَامَةَ قَالَ ثَنَا زَكَرِيَّا عَنِ ابْنِ أَشْوَعَ عَنْ عَامِرٍ عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ فَأَيْنَ قَوْلُهُ تَعَالَى ثُمَّ دَنَا فَتَدَلَّى فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ أَوْ أَدْنَى فَأَوْحَى إِلَى عَبْدِهِ مَا أَوْحَى قَالَتْ إِنَّمَا ذَاكَ جِبْرِيلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَأْتِيهِ فِي صُورَةِ الرِّجَالِ وَإِنَّهُ أَتَاهُ فِي هَذِهِ الْمَرَّةِ فِي صُورَتِهِ الَّتِي هِيَ صُورَتُهُ فَسَدَّ أُفُقَ السَّمَاءِ۔

مسروق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا قرآن کریم کی اس آیت کی کیا تفسیر ہے؟ ثم دنی فتدلی فکان قاب قوسین او ادنی فاوحی الی عبدہ ما اوحی "پھر وہ جلوہ نزدیک ہوا پھر خوب اتر آیا تو اس جلوے اور محبوب کے درمیان کمان کے دو سروں کا فاصلہ رہ گیا یا اس سے بھی کم پھر وحی فرمائی اس نے اپنے بندے کو جو وحی فرمائی" حضرت عائشہ نے فرمایا اس آیت سے مراد حضرت جبرائیل ہیں، پہلے وہ آپ کے پاس انسانی صورت میں آتے تھے۔ اس مرتبہ وہ آپ کے پاس اپنی اصلی صورت میں آئے جو صورت آسمان کے کناروں پر محیط ہو گئی

٣٥١ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ عَنْ يَزِيدَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ شَقِيقٍ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ هَلْ رَأَيْتَ رَبَّكَ قَالَ نُورٌ أَنَّى أَرَاهُ۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ فرمایا اللہ تعالیٰ (الخالق) نور ہے اور میں نے اس کو جہاں سے بھی دیکھا وہ نور ہی نور ہے

٣٥٢ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ نَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ نَا أَبِي ح وَحَدَّثَنِي حَجَّاجُ بْنُ الشَّاعِرِ قَالَ نَا عَفَّانُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ نَا هَمَّامٌ كِلَاهُمَا عَنْ قَتَادَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ شَقِيقٍ قَالَ قُلْتُ لِأَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ لَوْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَسَأَلْتُهُ فَقَالَ عَنْ أَيِّ شَيْءٍ كُنْتَ تَسْأَلُهُ قَالَ كُنْتُ أَسْأَلُهُ هَلْ رَأَيْتَ رَبَّكَ قَالَ أَبُو ذَرٍّ قَدْ سَأَلْتُهُ فَقَالَ رَأَيْتُ نُورًا۔

عبداللہ بن شقیق کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے کہا اگر مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا موقع ملا ہوتا تو میں حضور سے ایک چیز ضرور پوچھتا۔ حضرت ابوذر نے فرمایا کیا پوچھتے؟ عبداللہ نے کہا میں یہ پوچھتا کہ کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے حضرت ابوذر نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ پوچھا تھا آپ نے فرمایا میں نے (خالق) نور کو دیکھا ہے۔

---

٣٥٣ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عَنْ أَبِي عُبَيْدَةَ عَنْ أَبِي مُوسَى رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ قَامَ فِينَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مجلس میں کھڑے ہو کر ہمیں پانچ باتیں بتلائیں فرمایا:

۱۔ اللہ تعالیٰ سوتا نہیں اور نہ ہی سونا اس کی

النُّعْمَانَ بْنَ بَشِيرٍ يَخْطُبُ وَيَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ أَهْوَنَ أَهْلِ النَّارِ عَذَابًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَرَجُلٌ تُوضَعُ فِي أَخْمَصِ قَدَمَيْهِ جَمْرَتَانِ يَغْلِي مِنْهُمَا دِمَاغُهُ۔

اس شخص کو ہوگا جس کے تلووں کے نیچے آگ کے دو انگارے رکھ دیے جائیں گے جن کی وجہ سے اس کا دماغ کھول رہا ہوگا۔

٣٢٥- وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُو أُسَامَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنِ النُّعْمَانِ ابْنِ بَشِيرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِنَّ أَهْوَنَ أَهْلِ النَّارِ عَذَابًا مَنْ لَهُ نَعْلَانِ وَشِرَاكَانِ مِنْ نَارٍ يَغْلِي مِنْهُمَا دِمَاغُهُ كَمَا يَغْلِي الْمِرْجَلُ مَا يَرٰى أَنَّ أَحَدًا أَشَدُّ مِنْهُ عَذَابًا وَإِنَّهُ لَأَهْوَنُهُمْ عَذَابًا

---

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جہنمیوں میں سب سے کم عذاب اس شخص کو ہوگا جس کو آگ کی دو جوتیاں تسموں سمیت پہنائی جائیں گی جس کی وجہ سے اس کا دماغ اس طرح کھول رہا ہوگا جیسے پتیلی میں پانی جوش سے کھولتا ہے۔ وہ سمجھ رہا ہوگا کہ مجھ کو سب سے زیادہ عذاب دیا گیا ہے حالانکہ فی الواقع اس کو سب سے کم عذاب ہوگا۔

## ابوطالب کے عذاب میں تخفیف کی توجیہ

اس باب کی احادیث میں ابوطالب کے عذاب میں تخفیف کا ذکر ہے، اس پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ ابوطالب کفر پر مرے تھے اور کفار کے عذاب میں تخفیف نہیں ہوتی۔ قرآن مجید میں ہے:

لا يخفف عنهم العذاب ولا هم ينظرون. (بقرة: ۱۶۲)

"کفار کے عذاب میں تخفیف ہوگی اور نہ انہیں مہلت دی جائے گی۔"

تو جب ابوطالب ایمان نہیں لائے اور ان کا کفر پر خاتمہ ہوا تو ان کے عذاب میں کیسے تخفیف ہوگی؟ اسی طرح پیر کے دن ابولہب کے عذاب میں تخفیف ہوگی کیونکہ اس نے پیر کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کی خوشخبری سن کر انگلی سے اشارہ کر کے اپنی باندی ثویبہ کو آزاد کر دیا تھا (بخاری ج ۲ ص ۷۶۴) لیکن ابولہب بھی ایمان نہیں لایا اور اس کے عذاب میں بھی تخفیف ہوگی اور قرآن کریم میں ہے کہ کفار کے عذاب میں تخفیف نہیں ہوگی، اس کا جواب یہ ہے کہ قرآن کریم میں جس تخفیف کی نفی ہے وہ مدت کے اعتبار سے ہے یعنی کفار کے عذاب مخلد اور دائمی سزا میں تخفیف نہیں ہوگی اور احادیث سے جس تخفیف کا ثبوت ہے وہ کیفیت کے اعتبار سے ہے یعنی عذاب ہوگا تو دائمی اور غیر متناہی لیکن اس کی شدت کو کم کر دیا جائے گا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جو یہ فرمایا ہے کہ کفار کے عذاب میں تخفیف نہیں ہوگی یہ اللہ تعالیٰ کا عدل ہے اور جن کفار کے عذاب میں اللہ تعالیٰ تخفیف فرمائے گا یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے۔

تیسرا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ اپنا قانون بیان فرمایا ہے کہ کفار کے عذاب میں تخفیف نہیں ہوگی لیکن بعض اوقات اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کی عزت افزائی کے لیے اپنے قانون میں استثناء فرما دیتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے قانون بنایا کہ نزاعی معاملہ میں دو گواہ ہونے چاہئیں، چنانچہ فرمایا:

واستشهدوا شهیدین من رجالکم۔ دو مردوں کو گواہ بناؤ۔

لیکن ایک موقع پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تنہا خزیمہ بن ثابت انصاری کی شہادت کو دو گواہوں کے برابر قرار دے دیا۔ (ابوداؤد ص ۵۰۸) اسی طرح کفار کے بارے میں بھی قانون تو یہی ہے کہ ان کے عذاب میں تخفیف نہیں ہوگی لیکن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کسی کے حق میں شفاعت کردیں پھر بھی تخفیف نہیں ہو سکتی؟ ایسا نہیں ہو سکتا یعنی اللہ تعالیٰ نے اپنے کلی اور عمومی قاعدہ میں استثناء کر دے یہ تو ہو سکتا ہے لیکن اپنے محبوب کی بات ٹال دے یہ اس کے کرم سے متصور نہیں ہے۔

## والدین کریمین کے ایمان پر دلیل

حدیث نمبر ۴۲۲ سے ۴۲۵ تک میں یہ مذکور ہے کہ سب سے کم عذاب ابوطالب کو ہوگا، ابوطالب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا تھے اور چچا کی بہ نسبت والدین کا اولاد پر زیادہ احسان ہوتا ہے سو اگر بالفرض والدین بھی کافر ہوتے تو ان کو ابوطالب سے کم عذاب ہوتا لیکن ان احادیث میں ہے کہ سب سے کم عذاب ابوطالب کو ہوگا اس سے معلوم ہوا کہ والدین کریمین مومن تھے۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی لکھتے ہیں:

یہ حدیث حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے والدین کے ایمان کی دلیل ہے۔ کیونکہ الفرکے باوجود ابوطالب کے عذاب میں کمی یا اس کے قرب نبی کی بنا پر ہے یا اس کی پرورش اور خدمت کی بنا پر۔ اگر حضور کے والدین العیاذ باللہ کافر ہوتے تو ابوطالب کی بہ نسبت عذاب میں کمی کے وہ زیادہ مستحق تھے کیونکہ چچا کی نسبت والدین کا قرب زیادہ ہے اور اگر ابوطالب کے عذاب میں کمی پرورش اور خدمت کی وجہ سے ہے تو پھر کون سی پرورش جزئیت کے برابر ہو سکتی ہے کیونکہ اولاد والدین کا جز اور عنصر ہوتی ہے اور کون سی خدمت حمل اور وضع حمل کا مقابلہ کر سکتی ہے یا کسی پرورش کنندہ یا خدمت گزار کا حق والدین کے حق کے برابر ہو سکتا ہے جن کے حق کو رب العزت نے اپنے حق کے ساتھ شمار کر کے فرمایا ہے:

ان اشکرلی و لوالدیک۔ (لقمان ۱۴) میرا شکر ادا کرو اور اپنے والدین کا۔

پھر ابوطالب نے جہاں بڑی خدمت کی چلتے وقت رنج بھی وہ دیا جس کا جواب نہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بار بار کلمہ پڑھنے کے لیے فرماتے رہے لیکن اس نے کلمہ نہ پڑھنا تھا نہ پڑھا، جرم وہ کیا ہے جس کی مغفرت نہیں عمر بھر معجزات دیکھے، حضور کی سیرت اور تمام احوال کو تازہ بہ تازہ دیکھتا رہا، پھر بھی حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے اقرار کے باوجود ایمان نہیں لایا۔ اس کے برخلاف والدین کریمین نے نہ زمانہ نبوت پایا نہ ان کی دعوت اسلام دی گئی، نہ انہوں نے انکار کیا، ثابت ہوا کہ ہر حال سے انہیں کا پلہ بھاری ہے لہٰذا اگر العیاذ باللہ والدین کریمین کافر ہوتے اور قرب اور پرورش کی وجہ سے عذاب کم ہوتا تو سب سے کم عذاب والدین کریمین کو ہوتا۔ حالانکہ یہ بات احادیث صحیحہ کے خلاف ہے، کیونکہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ سب جہنمیوں میں سب سے کم عذاب ابوطالب کو ہوگا تو ثابت ہوا کہ حضور کے والدین کریمین مومن اور مسلمان تھے۔[1]

---

[1] اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی متوفی ۱۳۴۰ھ شمول الاسلام ص ۸۰، مطبوعہ مشہور کراچی

## بَابُ الدَّلِيلِ عَلَى أَنَّ مَنْ مَاتَ عَلَى الْكُفْرِ لَا يَنْفَعُهُ عَمَلٌ

۴۲۶ ـ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ عَنْ دَاوُدَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ ابْنُ جُدْعَانَ كَانَ فِي الْجَاهِلِيَّةِ يَصِلُ الرَّحِمَ وَيُطْعِمُ الْمِسْكِينَ فَهَلْ ذٰلِكَ نَافِعُهُ قَالَ لَا يَنْفَعُهُ إِنَّهُ لَمْ يَقُلْ يَوْمًا رَبِّ اغْفِرْ لِي خَطِيئَتِي يَوْمَ الدِّينِ۔

## کفار کے اعمال ان کو فائدہ نہیں پہنچاتے

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! زمانہ جاہلیت میں ابن جدعان رشتہ داروں کے ساتھ نیک سلوک کیا کرتا تھا، مسکینوں کو کھانا کھلاتا تھا کیا یہ اعمال اس کو (آخرت میں) نفع دیں گے؟ آپ نے فرمایا (آخرت میں) یہ اعمال اس کے کام نہیں آئیں گے کیونکہ اس نے ایک دن بھی یہ نہیں کہا کہ اے خداوند آخرت میں میری خطاؤں کو بخش دینا۔

## اعمال کفار کے نفع بخش نہ ہونے پر دلائل

کفار جو نیک عمل کرتے ہیں ان کا بدلہ اللہ تعالیٰ ان کو دنیا میں عطا فرما دیتا ہے۔ آخرت میں وہ عمل کسی کام نہیں آئیں گے نہ ان کو کوئی ثواب ملے گا اور نہ ان کے عذاب میں کوئی تخفیف ہوگی۔ اس حدیث کے علاوہ درج ذیل آیات اس مطلوب پر دلالت کرتی ہیں۔

(۱) وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلناہ هباء منثورا۔ (فرقان: ۲۳)

اور ان (کفار) نے جو کچھ کام کیے تھے ہم نے ان کو بکھرا ہوا باریک باریک غبار کر دیا۔

(۲) من یکفر بالایمان فقد حبط عملہ (مائدہ: ۵)

اور جو شخص ایمان لانے کے بعد کفر کرے اس کے اعمال ضائع ہو جاتے ہیں۔

(۳) لا یخفف عنهم العذاب ولا هم ینظرون۔ (بقرہ: ۱۶۲)

کفار کے عذاب میں نہ تخفیف کی جائے گی اور نہ ان کو مہلت دی جائے گی۔

## بَابُ مُوَالَاةِ الْمُؤْمِنِينَ وَمُقَاطَعَةِ غَيْرِهِمْ وَالْبَرَاءَةِ مِنْهُمْ

۴۲۷ ـ حَدَّثَنِي أَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أَبِي خَالِدٍ عَنْ قَيْسٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ جِهَارًا غَيْرَ سِرٍّ يَقُولُ أَلَا إِنَّ آلَ أَبِي يَعْنِي فُلَانًا

## مسلمانوں سے دوستی رکھنا اور غیر مسلموں سے قطع تعلق کرنا

حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے با آواز بلند فرمایا، سنو! فلاں خاندان میرا رشتہ دار نہیں ہے۔ میرا دوست تو اللہ ہے اور نیک مسلمان۔

أَيَسْتَوِي إِلَى بِأَوْلِيَاءِ وَرَائِهِمَا وَلِيِّنِيَ اللّٰهُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِينَ ۔

## غیر مسلموں سے ترک محبت اور قطع تعلق پر دلائل

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے بدمذہب فرقوں اور کفار کے ساتھ دوستی رکھنے سے سخت منع فرمایا ہے۔ ارشاد ہے:

لا یتخذ المؤمنون الکافرین اولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شیء۔ (آل عمران: ۲۸)

مسلمان مسلمان کے بغیر کفار کو اپنا دوست نہ بنائیں اور جس شخص نے ایسا کیا اس کا اللہ تعالیٰ سے کوئی تعلق نہیں۔

ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار (ھود: ۱۱۳)

اور ظالموں سے میل جول نہ رکھو ورنہ تم کو بھی دوزخ کا عذاب ہوگا۔

ان آیات سے معلوم ہوا کہ کفار اور گمراہ فرقوں سے میل جول رکھنا ان سے محبت اور یگانگت کا سلوک کرنا ان سے رشتہ داری اور کھانے پینے کے تعلقات قائم کرنا سب حرام ہیں۔

وقد نزل علیکم فی الکتاب ان اذا سمعتم ایات اللہ یکفر بہا ویستہزأ بہا فلا تقعدوا معہم حتی یخوضوا فی حدیث غیرہ انکم اذا مثلہم (نساء: ۱۴۰)

اللہ تعالیٰ قرآن میں یہ حکم فرماتا ہے کہ جب تم یہ دیکھو کہ لوگ اللہ تعالیٰ کی آیات کا انکار اور استہزاء کرتے ہیں تو ان کے پاس اس وقت تک نہ بیٹھو جب تک کہ وہ کسی اور موضوع کو نہ چھیڑ دیں اور اگر تم نے ایسا کیا تو تمہارا شمار بھی انہی لوگوں میں ہوگا۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ جب کسی بدمذہب اور گمراہ فرقہ کا جلسہ ہو اور اس میں قرآن کریم کی آیات کی معنوی تحریف کی جارہی ہو اور مسلک حق اہل سنت کے دلائل کا مذاق اڑایا جارہا ہو تو اس جلسہ میں شریک نہ ہو اور ان کی باتیں نہ سنو اور اگر مسلمانوں نے ایسا کیا تو ان کا شمار بھی انہی لوگوں میں ہوگا، البتہ اگر ان کا جلسہ کسی اور موضوع پر ہو تو ان کے جلسہ یا ان کی مجلس میں شرکت کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

واذا رایت الذین یخوضون فی ایاتنا فاعرض عنہم حتی یخوضوا فی حدیث غیرہ واما ینسینک الشیطان فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظالمین۔ (انعام: ۶۸)

اور جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو ہماری آیات میں تحریف کر رہے ہوں تو ان سے گریز کرو حتیٰ کہ وہ کسی اور موضوع میں بات کرنے لگیں اور اگر کبھی تم شیطان کے بہکانے سے بھول کر ان کی مجلس میں چلے جاؤ تو یاد آنے کے بعد ان ظالموں کے پاس ہرگز نہ بیٹھو۔

اس آیت سے بھی یہ ثابت ہے کہ گمراہ اور بدمذہب فرقے جب مسلک حق اہل سنت کے دلائل کا رد کریں تو نہ ان کی بات سنیں نہ ان کی مجلس میں بیٹھیں۔

یایہا الذین امنوا لا تتخذوا اباءکم و

اے ایمان والو! اگر تمہارے ماں باپ اور

اخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان ومن یتولهم منکم فاولئک هم الظالمون۔ (توبہ: ۲۳)

بھائی بھی کفر کو ایمان پر ترجیح دیں تو ان سے بھی دوستی اور محبت نہ رکھو اور جن مسلمانوں نے ان سے دوستی رکھی ان کا شمار ظالموں میں ہوگا۔

اس آیت کریمہ کا مفاد یہ ہے کہ اگر کوئی گمراہ فرقہ کفر کی حد تک پہنچ چکا ہے اور کسی مسلمان کے والدین اور رشتہ داروں کا اس سے تعلق ہے تو اس پر لازم ہے کہ وہ ان سے محبت اور دوستی نہ رکھے ورنہ وہ ظالموں میں سے ہوگا۔ غور کیجئے جب ماں باپ کے لیے یہ حکم ہے تو دوسرے بدمذہب اور گمراہ فرقوں سے محبت اور دوستی رکھنے اور تعلقات قائم کرنے پر کتنی شدید سزا ہوگی، حدیث شریف میں ہے:

نخلع ونترک من یفجرک۔ (مشکوٰۃ ص ۲۸) تیرے نافرمان سے ہم قطع تعلق کرتے ہیں۔

اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آخر زمانہ میں دین میں دھوکہ دینے والے اور جھوٹے لوگ ظاہر ہوں گے وہ تم سے ایسی ایسی باتیں کریں گے جو تمہارے باپ دادا نے بھی نہ سنی ہونگی تم ان سے دور رہنا اور ان کو خود سے دور رکھنا کہیں وہ تم کو گمراہی اور فتنہ میں نہ ڈال دیں۔ (صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۰-۹)

## بَابُ الدَّلِيلِ عَلَى دُخُولِ طَوَائِفَ مِنَ الْمُسْلِمِينَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ وَلَا عَذَابٍ

## مسلمانوں کے بعض گروہوں کا بغیر حساب اور عذاب کے جنت میں دخول

۴۲۸ - حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ سَلَّامٍ الْجُمَحِيُّ قَالَ نَا الرَّبِيعُ يَعْنِي ابْنَ مُسْلِمٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَدْخُلُ مِنْ أُمَّتِي الْجَنَّةَ سَبْعُونَ أَلْفًا بِغَيْرِ حِسَابٍ فَقَالَ رَجُلٌ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ قَالَ اللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ مِنْهُمْ ثُمَّ قَامَ آخَرُ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ قَالَ سَبَقَكَ بِهَا عُكَّاشَةُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں سے ستر ہزار اشخاص جنت میں بغیر حساب کے داخل ہوں گے۔ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ دعا فرمایئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ان لوگوں میں کر دے۔ آپ نے فرمایا اے اللہ اس شخص کو ان لوگوں میں سے کر دے پھر ایک اور شخص کھڑا ہوا اور کہنے لگا یا رسول اللہ میرے لیے بھی دعا فرمایئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ان لوگوں میں سے کر دے آپ نے فرمایا عکاشہ تم پر سبقت لے گیا۔

۴۲۹ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ زِيَادٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيثِ الرَّبِيعِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

٤٣٠ - وَحَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ حَدَّثَهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي زُمْرَةٌ هُمْ سَبْعُونَ أَلْفًا تُضِيءُ وُجُوهُهُمْ إِضَاءَةَ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ. قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ فَقَامَ عُكَّاشَةُ بْنُ مِحْصَنٍ الْأَسَدِيُّ يَرْفَعُ نَمِرَةً عَلَيْهِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ ادْعُ اللَّهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ اللَّهُمَّ اجْعَلْهُ مِنْهُمْ ثُمَّ قَامَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ ادْعُ اللَّهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ سَبَقَكَ بِهَا عُكَّاشَةُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں سے ستر ہزار کا ایک گروہ جنت میں داخل ہوگا اور ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمک رہے ہوں گے۔ حضرت ابوہریرہ کہتے ہیں کہ یہ سن کر عکاشہ بن محصن اپنی چادر سمیٹتے ہوئے اٹھے اور عرض کیا یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ مجھے بھی ان لوگوں میں سے کر دے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اللہ اس کو بھی ان لوگوں میں سے کر دے۔ پھر انصار میں سے ایک اور شخص اٹھا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! اللہ تعالےٰ سے دعا کیجئے کہ مجھے بھی ان لوگوں میں سے کر دے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم پر عکاشہ سبقت کر گیا۔

٤٣١ - وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ نَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي حَيْوَةُ قَالَ حَدَّثَنِي أَبُو يُونُسَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي سَبْعُونَ أَلْفًا زُمْرَةٌ وَاحِدَةٌ مِنْهُمْ عَلَى صُورَةِ الْقَمَرِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں سے ستر ہزار کا ایک گروہ جنت میں داخل ہوگا اور ان کے چہرے چاند کی طرح چمکتے ہوں گے۔

٤٣٢ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ خَلَفٍ الْبَاهِلِيُّ قَالَ نَا الْمُعْتَمِرُ عَنْ هِشَامِ بْنِ حَسَّانَ عَنْ مُحَمَّدٍ يَعْنِي ابْنَ سِيرِينَ قَالَ حَدَّثَنِي عِمْرَانُ قَالَ قَالَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي سَبْعُونَ أَلْفًا بِغَيْرِ حِسَابٍ قَالُوا وَمَنْ هُمْ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ هُمُ الَّذِينَ لَا يَكْتَوُونَ وَلَا يَسْتَرْقُونَ وَعَلَى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ فَقَامَ عُكَّاشَةُ فَقَالَ ادْعُ اللَّهَ يَا نَبِيَّ اللَّهِ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ قَالَ أَنْتَ مِنْهُمْ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ يَا نَبِيَّ اللَّهِ ادْعُ اللَّهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ قَالَ سَبَقَكَ بِهَا عُكَّاشَةُ.

---

حضرت عمران رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں سے ستر ہزار افراد بلا حساب جنت میں داخل ہوں گے صحابہ کرام نے پوچھا یا رسول اللہ! وہ کون لوگ ہوں گے؟ آپ نے فرمایا یہ لوگ وہ ہوں گے جو نہ داغ لگوا کر علاج کرائیں گے نہ دم کرائیں گے صرف اپنے رب پر توکل کریں گے۔ حضرت عکاشہ کھڑے ہوئے اور کہنے لگے اے اللہ کے نبی! دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی ان لوگوں میں سے کر دے۔ آپ نے فرمایا تم ان لوگوں میں سے ہو۔ ایک اور شخص نے کہا یا نبی اللہ! میرے

۴۳۳ - حَدَّثَنِیْ زُهَیْرُ بْنُ حَرْبٍ ثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ ابْنُ عَبْدِ الْوَارِثِ قَالَ نَا حَاجِبُ بْنُ عُمَرَ اَبُوْ خُشَیْنَةَ الثَّقَفِیُّ قَالَ نَا الْحَکَمُ بْنُ الْاَعْرَجِ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَیْنٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ یَدْخُلُ الْجَنَّةَ مِنْ اُمَّتِیْ سَبْعُوْنَ اَلْفًا بِغَیْرِ حِسَابٍ قَالُوْا مَنْ هُمْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ هُمُ الَّذِیْنَ لَا یَسْتَرْقُوْنَ وَلَا یَتَطَیَّرُوْنَ وَلَا یَکْتَوُوْنَ وَعَلٰى رَبِّهِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ

۴۳۴ - حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِیْزِ یَعْنِیْ ابْنَ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَیَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ مِنْ اُمَّتِیْ سَبْعُوْنَ اَلْفًا اَوْ سَبْعُمِائَةِ اَلْفٍ لَا یَدْرِیْ اَبُوْ حَازِمٍ اَیُّهُمَا قَالَ مُتَمَاسِکُوْنَ اٰخِذٌ بَعْضُهُمْ بَعْضًا لَا یَدْخُلُ اَوَّلُهُمْ حَتّٰى یَدْخُلَ اٰخِرُهُمْ وُجُوْهُهُمْ عَلٰى صُوْرَةِ الْقَمَرِ لَیْلَةَ الْبَدْرِ

۴۳۵ - حَدَّثَنَا سَعِیْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ نَا هُشَیْمٌ نَا حُصَیْنُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ کُنْتُ عِنْدَ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ فَقَالَ اَیُّکُمْ رَاَى الْکَوْکَبَ الَّذِیْ انْقَضَّ الْبَارِحَةَ قُلْتُ اَنَا ثُمَّ قُلْتُ اَمَا اِنِّیْ لَمْ اَکُنْ فِیْ صَلٰوةٍ وَلٰکِنِّیْ لُدِغْتُ قَالَ فَمَاذَا صَنَعْتَ قُلْتُ اسْتَرْقَیْتُ قَالَ فَمَا حَمَلَکَ عَلٰى ذٰلِکَ قُلْتُ حَدِیْثٌ حَدَّثَنَاهُ الشَّعْبِیُّ قَالَ وَمَا حَدَّثَکُمُ الشَّعْبِیُّ قُلْتُ حَدَّثَنَا عَنْ بُرَیْدَةَ ابْنِ حُصَیْبٍ الْاَسْلَمِیِّ اَنَّهٗ قَالَ لَا رُقْیَةَ

لیے دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی ان میں سے کر دے آپ نے فرمایا تم پر عکاشہ سبقت لے جا چکا ہے۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت سے ستر ہزار شخص بلا حساب جنت میں داخل ہوں گے، صحابہ کرام نے پوچھا یا رسول اللہ! وہ کون لوگ ہوں گے؟ آپ نے فرمایا یہ وہ لوگ ہوں گے جو نہ دم کرائیں گے نہ بدشگونی کریں گے اور نہ داغ لگا کر علاج کرائیں گے اور صرف اپنے رب پر توکل کریں گے۔

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں سے ستر ہزار یا سات لاکھ افراد جنت میں داخل ہوں گے (راوی کو یاد نہیں کہ سہل نے ستر ہزار فرمایا یا سات لاکھ) اور وہ سب ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر اکٹھے جنت میں داخل ہوں گے، اس وقت تک پہلا شخص داخل نہیں ہوگا جب تک کہ ان میں سے آخری شخص جنت میں داخل نہ ہو جائے، اور ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتے ہوں گے۔

حصین بن عبد الرحمان بیان کرتے ہیں کہ میں سعید بن جبیر کے پاس بیٹھا تھا، انھوں نے پوچھا تم میں سے کسی شخص نے اس ستارہ کو دیکھا ہے جو گذشتہ رات ٹوٹا تھا؟ میں نے کہا کہ میں نے دیکھا تھا، پھر میں نے دوبارہ کہا کہ میں نماز میں مشغول نہیں تھا لیکن مجھ کو بچھو نے ڈسا ہوا تھا۔ سعید نے پوچھا پھر تم نے کیا کیا؟ میں نے کہا میں نے دم کرا کے اس کا علاج کرایا، سعید نے پوچھا کہ دم کرانے پر تم کو کس چیز نے ابھارا؟ میں نے کہا شعبی کی ایک حدیث کی وجہ سے جو اس نے ہم کو سنائی تھی۔ سعید بن جبیر نے پوچھا انھوں نے تم کو کون سی حدیث سنائی تھی؟ میں

إِلَّا مِنْ عَيْنٍ أَوْ حُمَةٍ فَقَالَ قَدْ أَحْسَنَ مَنِ انْتَهَى إِلَى مَا سَمِعَ وَلَكِنْ حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ عُرِضَتْ عَلَيَّ الْأُمَمُ فَرَأَيْتُ النَّبِيَّ وَمَعَهُ الرُّهَيْطُ وَالنَّبِيَّ وَمَعَهُ الرَّجُلُ وَالرَّجُلَانِ وَالنَّبِيَّ وَلَيْسَ مَعَهُ أَحَدٌ إِذْ رُفِعَ لِي سَوَادٌ عَظِيمٌ فَظَنَنْتُ أَنَّهُمْ أُمَّتِي فَقِيلَ لِي هَذَا مُوسَى وَقَوْمُهُ وَلَكِنِ انْظُرْ إِلَى الْأُفُقِ فَنَظَرْتُ فَإِذَا سَوَادٌ عَظِيمٌ فَقَالَ لِي انْظُرْ إِلَى الْأُفُقِ الْآخَرِ فَنَظَرْتُ فَإِذَا سَوَادٌ عَظِيمٌ فَقِيلَ لِي هَذِهِ أُمَّتُكَ وَمَعَهُمْ سَبْعُونَ أَلْفًا يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ وَلَا عَذَابٍ ثُمَّ نَهَضَ فَدَخَلَ مَنْزِلَهُ فَخَاضَ النَّاسُ فِي أُولَئِكَ الَّذِينَ يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ وَلَا عَذَابٍ فَقَالَ بَعْضُهُمْ فَلَعَلَّهُمُ الَّذِينَ صَحِبُوا رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ فَلَعَلَّهُمُ الَّذِينَ وُلِدُوا فِي الْإِسْلَامِ فَلَمْ يُشْرِكُوا بِاللهِ وَذَكَرُوا أَشْيَاءَ فَخَرَجَ عَلَيْهِمْ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا الَّذِي تَخُوضُونَ فِيهِ فَأَخْبَرُوهُ فَقَالَ هُمُ الَّذِينَ لَا يَرْقُونَ وَلَا يَسْتَرْقُونَ وَلَا يَتَطَيَّرُونَ وَعَلَى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ فَقَامَ عُكَّاشَةُ بْنُ مِحْصَنٍ فَقَالَ ادْعُ اللهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ فَقَالَ أَنْتَ

نے کہا انھوں نے حضرت بریدہ بن حصیب اسلمی سے روایت کیا کہ دم کرانا نظر لگنے اور بچھو کے ڈنک کے علاوہ کسی چیز میں زیادہ مفید نہیں ہے۔ سعید بن جبیر نے کہا جس شخص نے جو حدیث سنی اور اس پر عمل کیا اس نے ٹھیک کیا لیکن ہم نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ حدیث سنی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ پر تمام امتیں پیش کی گئیں۔ میں نے دیکھا کہ بعض نبیوں کے ساتھ دس سے بھی کم امتیوں کی جماعت تھی اور کسی نبی کے ساتھ ایک یا دو امتی تھے۔ اور کسی نبی کے ساتھ کوئی امتی نہ تھا، پھر میں نے ایک عظیم جماعت دیکھی، میرا گمان تھا کہ شاید یہ میری امت ہے پھر مجھے بتایا گیا کہ یہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی امت ہیں، البتہ آسمان کے کنارے کی طرف دیکھو میں نے اس طرف دیکھا تو ایک عظیم جماعت تھی پھر مجھ سے کہا کہ آسمان کے دوسرے کنارے کی طرف دیکھو میں نے دیکھا تو وہاں ایک عظیم جماعت تھی پھر مجھے بتایا گیا کہ یہ تمہاری امت ہے اور ان کے ساتھ ستر ہزار اشخاص ایسے ہیں جو بلا حساب وعذاب جنت میں داخل ہوں گے پھر آپ اٹھ کر گھر تشریف لے گئے بعض صحابہ نے کہا کہ شاید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ ہوں گے اور بعض لوگوں نے کہا شاید یہ وہ لوگ ہوں جو زمانہ اسلام میں پیدا ہوئے اور انھوں نے کسی قسم کا کوئی شرک نہیں کیا۔ اسی طرح صحابہ کرام مختلف قسم کی قیاس آرائیاں کرتے رہے حتیٰ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے اور فرمایا تم کس بات میں غور کر رہے ہو؟ صحابہ کرام نے بتلایا، آپ نے فرمایا یہ وہ لوگ ہیں جو نہ دم کریں گے اور نہ کسی سے دم کرائیں گے اور نہ بدشگونی کریں گے اور صرف اپنے رب پر توکل کریں گے، پھر حضرت عکاشہ بن محصن کھڑے ہوئے اور کہنے لگے آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی ان لوگوں میں سے کر دے، رسول اللہ صلے

مِنْهُمْ ثُمَّ قَامَ رَجُلٌ اٰخَرُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ اَنْ يَّجْعَلَنِيْ مِنْهُمْ فَقَالَ سَبَقَكَ بِهَا عُكَّاشَةُ ۔

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم انہی لوگوں میں سے ہو پھر ایک اور شخص کھڑا ہوا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی ان لوگوں میں سے کر دے، آپ نے فرمایا عکاشہ تم پر سبقت لے چکا ہے۔

۴۳۶ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ نَا ابْنُ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عُرِضَتْ عَلَيَّ الْاُمَمُ ثُمَّ ذَكَرَ بَاقِيَ الْحَدِيْثِ نَحْوَ حَدِيْثِ هُشَيْمٍ وَلَمْ يَذْكُرْ اَوَّلَ حَدِيْثِهٖ ۔

حضرت ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ پر امتیں پیش کی گئیں۔ اس کے بعد حدیث حسب سابق ہے۔

## شفاعت طلب کرنے پر دلیل

حدیث نمبر ۴۲۸ میں ہے، حضرت عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا میرے لیے دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بغیر حساب و کتاب کے جنت میں داخل کر دے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ ستر ہزار اشخاص میں سے ہر شخص کے ساتھ ستر ہزار افراد ہوں گے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس دنیا میں شفاعت طلب کرنا جائز اور صحابہ کی سنت ہے۔ آپ نے جس شخص کی شفاعت قبول نہیں فرمائی وہ اس مرتبہ کا اہل نہ تھا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نور نبوت سے جانتے تھے کہ تقدیر الہٰی میں یہ شخص ان ستر ہزار میں نہیں ہے یا اس وجہ سے کہ اگر اس کی شفاعت کر دیتے تو ممکن تھا کہ انہیں دیکھ کر ایک ایک کر کے سب شفاعت طلب کرنے لگتے اور یہ مشیئت الہٰی اور منشاء رسالت کے خلاف تھا۔ [1]

## دم کرانا اور داغ لگوا کر علاج کرانا توکل کے منافی نہیں ہے۔

حدیث نمبر ۴۳۲ میں ہے جو لوگ داغ لگوا کر علاج نہ کرائیں، دم نہ کرائیں اور صرف اللہ تعالیٰ پر توکل کریں وہ جنت میں بلا حساب و کتاب داخل ہوں گے۔

بعض لوگ اس حدیث کے پیش نظر علاج کرنے کو توکل کے خلاف سمجھتے ہیں اس سلسلہ میں گذارش ہے کہ توکل کی تعریف یہ ہے کسی شے کے اسباب حاصل کرنے کے بعد اس شے کے حصول کو اللہ تعالیٰ پر چھوڑ دے اور اسباب پر بھروسہ نہ کرے نہ یہ کہ سرے سے اسباب کو ترک کر دے جس طرح بھوک پیاس

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۱۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

دور کرنے کے لیے کھانا پینا، روزی کمانا اور مشکلات میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا توکل کے خلاف نہیں ہے اسی طرح بیماری دور کرنے کے لیے علاج کرانا بھی توکل کے خلاف نہیں ہے، اگر توکل کا مطلب یہی ہوتا جو ان لوگوں نے سمجھا ہے تو حضرت عکاشہ توکل کر کے بیٹھ جاتے اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے کبھی دعا کی درخواست نہ کرتے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مختلف بیماریوں کے لیے دوائیں تجویز فرمائی ہیں، اپنا اور صحابہ کرام کا علاج فرمایا ہے۔ بخاری شریف میں سہل بن سعد سے روایت ہے کہ جنگ احد میں جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا چہرہ زخمی ہو گیا تو حضرت فاطمہ نے زخم کو دھویا اور جب خون نہ رکا تو انھوں نے چٹائی جلا کر اس میں راکھ بھر دی۔ لہ سنن ابو داؤد میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بیماریاں اور دوائیں دونوں اللہ تعالیٰ نے نازل کی ہیں اے اللہ کے بندو دوا استعمال کیا کرو اور حرام سے بچو۔ سے ترمذی شریف میں حضرت انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سعد بن زرارہ کا داغ لگا کر علاج کیا۔ سے

بخاری شریف میں ہے کہ بعض صحابہ کرام نے ایک سانپ کے ڈسے ہوئے شخص کا دم کر کے علاج کیا اور عوض میں چند بکریاں لیں، حضور کی خدمت میں آکر یہ واقعہ بیان کیا تو آپ نے فرمایا تم نے صحیح کام کیا۔ سے

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ مطلقاً علاج کرانا اور بالخصوص دم کرا کے علاج کرانا یا داغ لگا کر علاج کرانا، دونوں صورتیں حضور سے ثابت ہیں اور توکل کے خلاف نہیں ہیں، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خود سید المتوکلین ہیں اور آپ سے یہ دونوں امر ثابت ہیں۔

رہا یہ کہ پھر اس حدیث میں جو داغ لگوانے اور دم کرانے کو توکل کے خلاف قرار دیا ہے اس کا کیا مطلب ہے اس کے جواب میں علامہ قتیبہ نے فرمایا اس حدیث میں وہ لوگ مراد ہیں جو حالت صحت میں مرض لاحق ہونے کے خوف سے داغ لگوائیں کیونکہ ان کا یہ عمل توکل اور ایمان بالتقدیر دونوں کے خلاف ہے اور علامہ خطابی فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے وہ شخص مراد ہے جو داغ لگوانے یا دم کرانے کو صحت کے لیے قطعی اور حتمی سبب سمجھتا ہو اور یہ سمجھتا ہو کہ اگر یہ علاج نہ کرایا تو مر جائے گا، کیونکہ اس صورت میں صرف اس علاج پر اعتقاد ہو گا اور اللہ تعالیٰ سے شفا کی امید نہ ہو گی۔

اور جب کوئی شخص بیمار ہو اور دوا کو محض سبب کے طور پر استعمال کرے تو علامہ نووی فرماتے ہیں اس صورت میں دوا کرنا، دم کرانا، تعویذ لٹکانا سب امور جائز ہیں۔

علامہ نووی فرماتے ہیں کہ کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے خود بھی دم فرمایا ہے اور دم کرانے کا حکم بھی دیا ہے

---

لہ۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

سے۔ امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابو داؤد ج ۲ ص ۱۸۵، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

سے۔ امام ابو عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲۹۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

سے۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۰۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

قرآن کریم کی آیات اور اللہ تعالیٰ کے اسماء سے جو دم کیا جائے وہ جائز ہے جن احادیث میں دم کرانے یا کرنے کو مکروہ قرار دیا ہے وہ اس قسم کے دم ہیں جن کے الفاظ شرک سے متشابہ ہوں یا زمانہ جاہلیت کے دم کی طرح ہوں یا اس شخص کے حق میں دم مکروہ ہے جو دم کرانے کو علاج کے لیے قطعی سبب سمجھتا ہو، اس حدیث کا مفاد یہ ہے کہ باقی بیماریوں کی بہ نسبت نظر لگنے اور ڈنک لگ جانے کی صورت میں دم کرنا زیادہ مفید ہے۔

## بَابُ بَيَانِ كَوْنِ هٰذِهِ الْأُمَّةِ نِصْفَ أَهْلِ الْجَنَّةِ

## نصف اہل جنت اس امت کے لوگ ہونگے

۴۳۷ - حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ قَالَ نَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَمَا تَرْضَوْنَ أَنْ تَكُونُوا رُبُعَ أَهْلِ الْجَنَّةِ قَالَ فَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ أَمَا تَرْضَوْنَ أَنْ تَكُونُوا ثُلُثَ أَهْلِ الْجَنَّةِ قَالَ فَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ إِنِّي لَأَرْجُوا أَنْ تَكُونُوا شَطْرَ أَهْلِ الْجَنَّةِ وَسَأُخْبِرُكُمْ عَنْ ذٰلِكَ مَا الْمُسْلِمُونَ فِي الْكُفَّارِ إِلَّا كَشَعْرَةٍ بَيْضَاءَ فِي ثَوْرٍ أَسْوَدَ أَوْ كَشَعْرَةٍ سَوْدَاءَ فِي ثَوْرٍ أَبْيَضَ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا کیا تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ جنت میں تمہاری تعداد تمام جنتیوں کی چوتھائی ہو۔ حضرت ابن مسعود فرماتے ہیں ہم نے خوشی سے نعرۂ تکبیر بلند کیا پھر آپ نے فرمایا کیا تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ جنت میں تمہاری تعداد تمام جنتیوں کی تہائی ہو۔ حضرت ابن مسعود فرماتے ہیں ہم نے خوشی سے نعرۂ تکبیر بلند کیا پھر آپ نے فرمایا مجھے امید ہے کہ جنت میں تمہاری تعداد تمام جنتیوں سے آدھی ہوگی اور میں تم کو بتلاتا ہوں کہ مسلمان اور کافر میں ایسی نسبت ہے جیسے سیاہ بیل میں ایک سفید بال ہو یا سفید بیل میں ایک سیاہ بال ہو۔

۴۳۸ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ الْمُثَنّٰى قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فِي قُبَّةٍ نَحْوًا مِنْ أَرْبَعِينَ رَجُلًا فَقَالَ أَتَرْضَوْنَ أَنْ تَكُونُوا رُبُعَ أَهْلِ الْجَنَّةِ قَالَ قُلْنَا نَعَمْ فَقَالَ أَتَرْضَوْنَ أَنْ تَكُونُوا ثُلُثَ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَقُلْنَا نَعَمْ فَقَالَ وَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ إِنِّي لَأَرْجُوا أَنْ تَكُونُوا نِصْفَ أَهْلِ الْجَنَّةِ

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم چالیس کے قریب صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک خیمہ میں بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا کیا تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ جنت میں تمہاری تعداد تمام جنتیوں کی ایک چوتھائی ہو، ہم نے کہا ضرور، آپ نے فرمایا کیا تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ جنت میں تمہاری تعداد تمام جنتیوں کی تہائی ہو، ہم نے کہا ضرور، آپ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے، مجھے توقع ہے کہ جنت میں آدھے تم لوگ ہوگے اور

وَذٰلِكَ أَنَّ الْجَنَّةَ لَا يَدْخُلُهَا إِلَّا نَفْسٌ مُسْلِمَةٌ وَمَا أَنْتُمْ فِي أَهْلِ الشِّرْكِ إِلَّا كَالشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِي جِلْدِ الثَّوْرِ الْأَسْوَدِ أَوْ كَالشَّعْرَةِ السَّوْدَاءِ فِي جِلْدِ الثَّوْرِ الْأَحْمَرِ.

۴۳۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا مَالِكٌ وَهُوَ ابْنُ مِغْوَلٍ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ خَطَبَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَأَسْنَدَ ظَهْرَهُ إِلَى قُبَّةِ أَدَمٍ فَقَالَ أَلَا لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ إِلَّا نَفْسٌ مُسْلِمَةٌ اَللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ أَتُحِبُّونَ أَنَّكُمْ رُبُعُ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَقُلْنَا نَعَمْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَقَالَ أَتُحِبُّونَ أَنْ تَكُونُوا ثُلُثَ أَهْلِ الْجَنَّةِ قَالُوا نَعَمْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ إِنِّي لَأَرْجُو أَنْ تَكُونُوا شَطْرَ أَهْلِ الْجَنَّةِ مَا أَنْتُمْ فِي سِوَاكُمْ مِنَ الْأُمَمِ إِلَّا كَالشَّعْرَةِ السَّوْدَاءِ فِي الثَّوْرِ الْأَبْيَضِ أَوْ كَالشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِي الثَّوْرِ الْأَسْوَدِ.

۴۴۰۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ الْعَبْسِيُّ قَالَ نَا جَرِيرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ يَا اٰدَمُ فَيَقُولُ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ فِي يَدَيْكَ قَالَ يَقُولُ أَخْرِجْ بَعْثَ النَّارِ قَالَ وَمَا بَعْثُ النَّارِ قَالَ مِنْ كُلِّ أَلْفٍ تِسْعَ مِائَةٍ وَتِسْعَةً وَتِسْعِينَ قَالَ فَذَاكَ حِينَ يَشِيبُ الصَّغِيرُ وَتَضَعُ كُلُّ ذَاتِ حَمْلٍ حَمْلَهَا وَتَرَى النَّاسَ سُكَارَى وَمَا هُمْ بِسُكَارَى وَلٰكِنَّ عَذَابَ اللّٰهِ شَدِيدٌ قَالَ فَاشْتَدَّ ذٰلِكَ عَلَيْهِمْ قَالُوا يَا

اس کی وجہ یہ ہے کہ جنت میں صرف مسلمان داخل ہوں گے اور مشرکوں کے مقابلے میں تمہاری تعداد ایسی ہے جیسے سیاہ بیل کی کھال میں ایک سفید بال ہو یا سرخ بیل کی کھال میں ایک سیاہ بال ہو۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک چمڑے کے خیمہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ٹیک لگائے خطبہ دے رہے تھے آپ نے فرمایا یاد رکھو جنت میں صرف مسلمان داخل ہوں گے، اے اللہ تو گواہ ہو جا کہ میں نے تیرا پیغام پہنچا دیا ہے۔ کیا تم پسند کرتے ہو کہ تم جنتیوں کے چوتھائی ہو، ہم نے کہا ضرور یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا کیا تم پسند کرتے ہو کہ تم جنتیوں کے تہائی ہو، ہم نے عرض کیا "ضرور یا رسول اللہ" آپ نے فرمایا مجھے توقع ہے کہ تم تمام جنتیوں کے آدھے ہو گے اور پچھلی امتوں کے مقابلہ میں تمہاری تعداد ایسی ہے جیسے سفید بیل میں سیاہ بال یا سیاہ بیل میں سفید بال۔

---

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ حضرت آدم سے فرمائے گا۔ اے آدم! وہ عرض کریں گے۔ "لبیک میں تیرے حکم کی بجا آوری کے لیے حاضر ہوں" اور کل خیر تیرے ہی قبضہ میں ہے۔ حضور نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرمائے گا، "جہنمیوں کی جماعت نکالو" حضرت آدم پوچھیں گے۔ جہنمیوں کی تعداد کتنی ہے؟ ارشاد ہوگا۔ ہر ہزار میں سے نو سو ننانوے جہنمی ہیں۔ آپ نے فرمایا یہی وہ وقت ہوگا جب بچے خوف خدا سے بوڑھے معلوم ہوں گے اور ہر حاملہ عورت کا حمل ساقط ہو جائے گا اور تمام لوگ تمہیں مدہوش معلوم ہوں گے۔ حالانکہ وہ حقیقت میں مدہوش نہیں ہوں گے لیکن اللہ تعالیٰ کا عذاب

رَسُولَ اللّٰهِ وَاَيُّنَا ذٰلِكَ الرَّجُلُ فَقَالَ اَبْشِرُوْا فَاِنَّ مِنْ يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ اَلْفٌ وَمِنْكُمْ رَجُلٌ قَالَ ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَطْمَعُ اَنْ تَكُوْنُوْا رُبُعَ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَحَمِدْنَا اللّٰهَ وَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَطْمَعُ اَنْ تَكُوْنُوْا ثُلُثَ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَحَمِدْنَا اللّٰهَ وَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ اِنِّيْ لَاَطْمَعُ اَنْ تَكُوْنُوْا شَطْرَ اَهْلِ الْجَنَّةِ اِنَّ مَثَلَكُمْ فِي الْاُمَمِ كَمَثَلِ الشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِيْ جِلْدِ الثَّوْرِ الْاَسْوَدِ اَوْ كَالرَّقْمَةِ فِيْ ذِرَاعِ الْحِمَارِ۔

بہت سخت ہے۔ حضرت ابو سعید نے کہا صحابہ یہ حدیث سن کر بہت پریشان ہوئے اور عرض کرنے لگے حضور پھر دیکھیے کہ ہم میں سے کون بچتی ہے آپ نے فرمایا تم خوش ہو جاؤ ہزار یاجوج ماجوج کے مقابلہ میں تم سے ایک ہوگا۔ آپ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ وقدرت میں میری جان ہے میری خواہش ہے کہ تم تمام جنتیوں کا چوتھائی ہو، پھر ہم نے نعرۂ تکبیر بلند کیا اور اللہ تعالیٰ کی حمد کی پھر آپ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے میری خواہش ہے کہ تم تمام جنتیوں کا تہائی ہو ہم نے پھر نعرۂ تکبیر بلند کیا اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی آپ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے میری خواہش ہے کہ تم تمام جنتیوں کے نصف ہو اور پچھلی امتوں کے مقابلہ میں تمہاری مثال ایسی ہے جیسے سیاہ بیل میں سفید بال ہو یا گدھے کے پیر میں ایک نشان ہو۔

۴۴۴ ۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَوَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَ نَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ كِلَاهُمَا عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهُمَا قَالَا مَا اَنْتُمْ يَوْمَئِذٍ فِي النَّاسِ اِلَّا كَالشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِي الثَّوْرِ الْاَسْوَدِ اَوْ كَالشَّعْرَةِ السَّوْدَاءِ فِي الثَّوْرِ الْاَبْيَضِ وَلَمْ يَذْكُرَا اَوْ كَالرَّقْمَةِ فِيْ ذِرَاعِ الْحِمَارِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ یہ روایت اس طرح منقول ہے کہ قیامت کے دن لوگوں کے مقابلہ میں تمہاری مثال ایسی ہو گی جیسے سیاہ بیل میں سفید بال یا سفید بیل میں سیاہ بال، اور اس روایت میں گدھے کے پیر میں نشان کا ذکر نہیں ہے



علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پہلے فرمایا تم اہل جنت کا ربع ہو گے، پھر فرمایا تم ثلث اہل جنت ہو گے، پھر فرمایا تم شطر اہل جنت ہو گے اور ہر بشارت پر صحابہ کرام نے خوشی سے نعرۂ تکبیر بلند کیا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پہلی بار ہی یہ نہیں فرمایا کہ تم نصف اہل جنت ہو گے، کیونکہ جو بشارت بہ تدریج حاصل ہو وہ دل میں زیادہ جاگزیں ہوتی ہے اور یہ اسلوب اس کو خوش کرنے کا زیادہ قوی سبب ہے اور جب انسان کو بار بار انعام ملے تو وہ زیادہ خوش ہوتا ہے اور تکرار بشارت سے اس کے دل میں منعم کی زیادہ عظمت پیدا ہوتی ہے اور صحابہ کرام نے بار بار خوشی سے نعرۂ تکبیر بلند کیا اور اللہ تعالیٰ کی حمد کی اور اس کا شکر ادا کیا۔

اس حدیث میں یہ ہے کہ تم شطر اہل جنت ہو گے، دوسری حدیث میں یہ ہے کہ تم نصف اہل جنت ہو گے ایک

اور حدیث میں ہے کہ اہل جنت کی ایک سو بیس صفیں ہوں گی اور اس امت کی ان میں سے اسّی صفیں ہوں گی، اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ یہ امت اہل جنت کی دو تہائی ہوگی، ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بتدریج خبر دی ہو اور آپ نے اسی طرح بتدریج بشارت دی، اور اس کے بہت نظائر ہیں جیسے پہلے آپ نے فرمایا جماعت کی نماز منفرد کی نماز پر پچیس درجہ فضیلت رکھتی ہے، پھر فرمایا ستائیس درجہ فضیلت رکھتی ہے۔ [1]

آج بروز منگل ۲۸ محرم الحرام ۱۴۱۴ھ بمطابق ۲۰ جولائی ۱۹۹۳ء کو شرح صحیح مسلم جلد اوّل کی کتاب الایمان کی شرح مکمل ہوگئی، الٰہ العالمین مجھے اس کے بعد کتاب الطہارت کو بھی مکمل کرنے کی توفیق عطا فرما آمین۔

واٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سیدنا محمد افضل المرسلین خاتم النبیین قائد الغر المحجلین وعلیٰ اٰلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الکاملین الراشدین وازواجہ الطاہرات امہات المؤمنین وعلیٰ سائر اولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۱۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# کتاب الطہارۃ

امام مسلم نے اپنی صحیح میں پہلے ایمان سے متعلق احادیث کو روایت کیا، کیونکہ تمام اعمال کے مقبول ہونے کی شرط ایمان ہے، ایمان کے بعد سب سے اہم، اقدم اور افضل عمل نماز ہے اور نماز کی شرط طہارت ہے، اس لیے امام مسلم نے ایمان کے بعد طہارت سے متعلق احادیث کو روایت کیا ہے۔ ہم پہلے طہارت کا لغوی اور اصطلاحی معنی بیان کریں گے، پھر طہارت کے متعلق قرآن مجید کی آیات اور احادیث کا ذکر کریں گے، پھر طہارت کے مراتب اور درجات کا بیان کریں گے۔ فنقول وباللہ التوفیق و بہ الاستعانۃ یلیق۔

## طہارت کے لغوی معنی کا بیان

علامہ زبیدی حنفی لکھتے ہیں:

طہر اور طہارت کا معنی ہے نجاست کی ضد (پاک ہونا)، عورت کے طہر کے ایام کو اطہار کہتے ہیں اور طہر حیض کی نقیض ہے، طاہر کا حقیقی معنی ہے جو شخص نجاست سے آلودہ نہ ہو، اور طاہر کا مجازی استعمال اس شخص کے لیے ہوتا ہے جو عیب سے بری ہو۔[1]

## طہارت کے متعلق قرآن مجید کی آیات

طہارت کی دو قسمیں ہیں، طہارت جسمانیہ اور طہارت نفسانیہ، طہارت کے ان دونوں معنوں میں قرآن مجید کی آیات ہیں:

وان کنتم جنبا فاطھروا۔ (مائدہ ۶:۶)

اور اگر تم جنابت کی حالت میں ہو تو اچھی طرح پاکیزگی (غسل) حاصل کرو۔

یہ آیت جسمانی طہارت کے متعلق ہے، یعنی پانی یا اس کے قائم مقام چیز کو استعمال کرو۔

ولا تقربوھن حتی یطھرن فاذا تطھرن فاتوھن من حیث امرکم اللہ۔ (بقرہ ۲: ۲۲۲)

حیض کی حالت میں عورتوں سے عمل تزویج نہ کرو۔ حتیٰ کہ وہ پاک ہو جائیں اور جب وہ اچھی طرح پاک ہو جائیں (غسل کر لیں) تو اس محل میں ان سے عمل زوجیت کرو، جس محل میں عمل کرنے کا اللہ نے تمہیں حکم دیا ہے۔

ان دونوں لفظوں سے مراد یہ ہے کہ جب تک عورتیں حیض سے پاک ہو کر غسل یا تیمم نہ کر لیں ان سے مقاربت نہ کرو۔

---

[1] سید محمد مرتضیٰ الحسینی الواسطی زبیدی حنفی متوفی ۱۲۰۵ھ، تاج العروس ج ۳ ص ۳۶۲، مطبوعہ دار الفکر بیروت

فیہ رجال یحبون ان یتطھروا واللہ یحب المطھرین۔ (توبہ: ۱۰۸)

اس (مسجد) میں ایسے لوگ ہیں جو خوب پاک ہونے کو پسند کرتے ہیں اور اللہ خوب پاک ہونے والوں کو پسند فرماتا ہے۔

اس آیت میں طہارت کا معنی ہے پانی سے استنجاء کرنا، یہ آیت انصار کے متعلق نازل ہوئی ہے، وہ جب وضو توڑتے تو پتھر سے استنجاء کرنے کے بعد پانی سے استنجاء کرتے تھے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی فضیلت میں یہ آیت نازل فرمائی۔

ولھم فیھا ازواج مطھرۃ۔ (بقرۃ: ۲۵)

اور ان کے لیے جنت میں بہت پاک بیویاں ہوں گی۔

یعنی جنتی مسلمانوں کی ازواج حیض اور بول و براز سے پاک ہوں گی۔ ابو اسحاق نے کہا اس کا معنی یہ ہے کہ جنتی عورتیں کھانے پینے کے بعد ان چیزوں کی محتاج نہیں ہوں گی، جن کی محتاج دنیا کی عورتیں ہوتی ہیں، ان کو حیض آئیگا اور نہ ان کو اس سے طہارت حاصل کرنے کی ضرورت ہوگی۔ اس کے علاوہ ان کو اخلاق اور عفت کی طہارت حاصل ہوگی اور وہ تمام انواع طہارت کی جامع ہوں گی، مطہرۃ مبالغہ کا صیغہ ہے۔

ان طھرا بیتی للطائفین والعٰکفین۔ (بقرۃ: ۱۲۵)

اور میرے گھر کو طواف کرنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں کے لیے پاک رکھو۔

ابو اسحاق نے کہا اس آیت کا معنی یہ ہے کہ میرے بیت کو بتوں سے پاک کرو، یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس سے دل کی تطہیر پر برانگیختہ کرنا مراد ہے، تاکہ دل میں سکینہ کا نزول ہو جس کا ذکر قرآن مجید کی اس آیت میں ہے:

ھو الذی انزل السکینۃ فی قلوب المؤمنین (فتح: ۴)

وہی ہے جس نے ایمان والوں کے دلوں میں اطمینان کو نازل کیا۔

ازہری نے کہا اس آیت کا معنی یہ ہے میرے بیت کو افعال محرمہ اور معاصی سے پاک کرو، اسی طرح قرآن مجید میں ہے:

رسول من اللہ یتلو صحفا مطھرۃ۔ (بینۃ: ۲)

اللہ کے پاس سے ایک عظیم رسول ان پر پاکیزہ صحیفوں کی تلاوت کرے۔

یعنی وہ صحیفے میل کچیل اور باطل سے پاک ہیں۔

ان اللہ یحب التوابین ویحب المتطھرین۔ (بقرۃ: ۲۲۲)

بے شک اللہ بہت توبہ کرنے والوں کو پسند کرتا ہے اور بہت پاکیزگی اختیار کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

اس آیت سے وہ لوگ مراد ہیں جو اپنے نفس کو معاصی کی آلودگی سے پاک رکھتے ہیں۔

انہ لقراٰن کریم ہ فی کتاب مکنون ہ لا یمسہ الا المطھرون ہ (واقعہ: ۷۹-۷۷)

بے شک یہ بڑی عزت والا قرآن ہے، جو ایک محفوظ کتاب میں ہے، اس کو صرف پاکیزہ لوگ چھوتے ہیں۔

اس آیت میں بھی طہارت سے نفس کی طہارت مراد ہے، یعنی قرآن مجید کے حقائق کی معرفت اسی شخص کو حاصل ہو سکتی ہے جو اپنے نفس کو فساد، جہالت اور احکام شرعیہ کی مخالفت کے میل سے پاک رکھے۔ مصنف کے نزدیک ظاہر یہ ہے کہ اس آیت سے بدن کی طہارت مراد ہے، یعنی جب تک کوئی شخص باوضو نہ ہو وہ قرآن مجید کو نہیں چھو سکتا۔

اولئک الذین لم یرد اللہ ان یطھر قلوبھم۔ (مائدہ: ۴۱)

یہ وہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے پاک کرنے کا ارادہ نہیں فرمایا۔

یعنی اللہ تعالیٰ نے ان کے نفوس کو پاکیزہ کرنے اور ان کے دلوں میں ہدایت جاری کرنے کا ارادہ نہیں فرمایا۔

وما کان جواب قومہ الا ان قالوا اخرجوھم من قریتکم انھم اناس یتطھرون ۰ (اعراف: ۸۲)

اور قوم لوط کا صرف یہی جواب تھا کہ انھوں نے کہا کہ ان لوگوں کو اپنی بستی سے نکال دو، یہ لوگ بڑے پارسا بنتے ہیں۔

حضرت لوط علیہ السلام نے جب اپنی قوم سے فرمایا:

قال یقوم ھؤلاء بناتی ھن اطھر لکم۔ (ھود: ۷۸)

لوط نے کہا اے میری قوم! یہ میری (امت کی) بیٹیاں ہیں (تم ان سے نکاح کر لو) یہ تمہارے لیے بہت پاکیزہ (حلال) ہیں۔

یعنی میری قوم کی بیٹیاں تمہارے لیے حلال ہیں تو انھوں نے کہا ان کو اپنی بستی سے نکال دو، یہ پاکیزگی کے دعویدار ہیں۔ سو خلاصہ یہ ہے کہ دونوں آیتوں میں طہارت سے طہارت نفس مراد ہے۔

ذلک ازکی لکم واطھر۔ (بقرۃ: ۲۳۲)

(اس نصیحت کو قبول کرنا) تمہارے لیے بہت صاف ستھرا اور بہت پاکیزہ عمل ہے۔

مطلقہ عورتوں کے اولیاء کو حکم دیا گیا کہ عدت پوری ہونے کے بعد ان عورتوں کو نکاح کرنے سے منع نہ کرو۔ اس نصیحت پر عمل کرنا تمہارے نفسوں کے لیے زیادہ صفائی اور پاکیزگی کا باعث ہے۔ سو اس آیت میں بھی طہارت سے مراد نفس کی طہارت ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ قرآن مجید میں طہارت کا اطلاق طہارت نفس اور طہارت بدن دونوں پر کیا گیا ہے۔

## طہارت کے متعلق احادیث اور آثار

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ یقول قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تقبل صلوۃ من احدث حتی یتوضأ۔ [1]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا وضو ٹوٹ جائے اس کی نماز اس وقت تک مقبول نہیں ہوگی

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

جب تک کہ وہ وضوء نہ کرے۔

عن ابی هریرة قال انی سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول ان امتی یدعون یوم القیامة غرا محجلین من آثار الوضوء فمن استطاع منکم ان یطیل غرته فلیفعل [1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سُنا ہے کہ میری امت کو قیامت کے دن غُرّ محجّل (جس کا منہ اور ہاتھ پیر سفید ہوں) کہہ کر پکارا جائے گا اس کا سبب وضوء کے آثار ہیں، سو تم میں سے جو شخص اپنی سفیدی زیادہ کرنا چاہتا ہو (وہ اعضاءِ وضو کو مقررہ حد سے زیادہ دھوکر) اپنی سفیدی کو زیادہ کرلے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا توضأ العبد المسلم او المؤمن فغسل وجهه خرجت من وجهه کل خطیئة نظر الیها بعینیه مع الماء او مع آخر قطر الماء او نحو هذا واذا غسل یدیه خرجت من یدیه کل خطیئة بطشتها یداه مع الماء او مع آخر قطر الماء حتی یخرج نقیا من الذنوب [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندہ مسلم (یا مؤمن) وضو کرتا ہے تو جب چہرے کو دھوتا ہے تو پانی کے قطروں کے ساتھ اس کے چہرے سے ہر وہ گناہ دُھل جاتا ہے جو اس نے آنکھوں سے کیا تھا اور جب ہاتھوں کو دھوتا ہے تو پانی کے قطروں کے ساتھ اس کا ہر وہ گناہ دُھل جاتا ہے جو اس نے ہاتھوں سے کیا تھا حتیٰ کہ وہ گناہوں سے صاف ہو جاتا ہے۔

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن المهاجر بن قنفذ انه اتی النبی صلی الله علیه وسلم وهو یبول فسلم علیه فلم یرد علیه حتی توضأ ثم اعتذر الیه فقال انی کرهت ان اذکر الله تعالی الا علی طهر [3]

حضرت مہاجر بن قنفذ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے اس وقت آپ پیشاب کر رہے تھے، انھوں نے آپ کو سلام کیا، آپ نے ان کو (فوراً) جواب نہیں دیا، حتیٰ کہ آپ نے وضوء فرمایا پھر آپ نے (جواب میں تاخیر کا) عذر بیان کرتے

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۴، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان

ہوتے فرمایا میں بغیر پاکیزگی (طہارت) کے اللہ تعالیٰ کا ذکر ناپسند کرتا ہوں۔

عن انس قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا دخل الخلاء وضع خاتمہ [1]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء میں داخل ہوتے تو انگوٹھی اتار لیتے۔

امام نسائی روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا استیقظ احدکم من نومہ فلا یغمس یدہ فی وضوءہ حتی یغسلھا ثلثا فان احدکم لا یدری این باتت یدہ۔ [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نیند سے بیدار ہو تو جب تک اپنے ہاتھ کو تین بار نہ دھو لے، وضو کے برتن میں ہاتھ نہ ڈالے، کیونکہ تم میں سے کسی شخص کو یہ پتا نہیں ہے کہ اس کے ہاتھ نے رات کہاں گذاری ہے۔

امام ابن ماجہ روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یقبل اللہ صلوۃ بغیر طھور ولا صدقۃ من غلول [3]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ طہارت کے بغیر نماز قبول نہیں کرتا اور حرام مال سے صدقہ قبول نہیں کرتا۔

عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استقیموا ولن تحصوا واعلموا ان خیر اعمالکم الصلوۃ ولا یحافظ علی الوضوء الا مؤمن [4]

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (شریعت پر) مستقیم رہو اور تم ہرگز اس کا استیعاب اور احاطہ نہ کر سکو گے اور جان لو کہ تمہارا بہترین عمل نماز ہے اور وضو کی حفاظت صرف مومن کرتا ہے۔

عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان احدکم اذا توضأ فاحسن

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۴، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان
[2] امام ابوعبدالرحمن احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[3] امام ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۲۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[4] " " " " ، سنن ابن ماجہ ص ۲۴، " " "

الوضوء ثم اتى المسجد لا ينهزه الا الصلوة لم يخط خطوة الا رفعه الله عز وجل بها درجة وحط عنه بها خطيئة حتى يدخل المسجد۔ [1]

سے کوئی شخص اچھی طرح وضو کر کے مسجد میں جائے اور اس کا مسجد میں جانا صرف نماز کے لیے ہو تو اس کے ہر قدم سے اللہ تعالیٰ اس کا ایک درجہ بلند کرتا ہے اور اس کا ایک گناہ مٹا دیتا ہے حتیٰ کہ وہ مسجد میں داخل ہو جاتا ہے۔

امام ابوجعفر طحاوی روایت کرتے ہیں:

عن عثمان بن عفان انه توضأ فغسل رجليه ثلثا وقال رايت رسول الله صلى الله عليه وسلم توضأ هكذا۔ [2]

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے وضو کیا اور تین بار پیروں کو دھویا اور کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح وضو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

عن جابر بن عبد الله قال راى النبي صلى الله عليه وسلم في قدم رجل لمعة لم يغسلها فقال ويل للاعقاب من النار۔ [3]

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کے پیر میں کچھ خشک جگہ دیکھی جس کو اس نے نہیں دھلایا تھا، آپ نے فرمایا خشک ایڑیوں کے لیے ہلاکت کا عذاب ہے۔

عن عمرو بن عبسة قال قلت يا رسول الله! كيف الوضوء قال اذا توضأت فغسلت يديك ثلثا خرجت خطاياك من بين اظفارك وانامِلك فاذا مضمضت واستنشقت في منخريك وغسلت وجهك وذراعيك الى المرفقين وغسلت رجليك الى الكعبين اغتسلت من عامة خطاياك۔ [4]

حضرت عمرو بن عبسہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول! وضو کا کیا طریقہ ہے؟ آپ نے فرمایا جب تم نے وضو کیا اور تین بار اپنے ہاتھوں کو دھویا تو تمہاری پوروں اور ناخنوں سے تمام گناہ نکل جائیں گے اور جب تم نے کلی کی اور اپنے نتھنوں میں پانی ڈالا اور اپنے چہرہ کو دھویا اور اپنی کلائیوں کو اپنی کہنیوں تک دھویا اور اپنے پیروں کو ٹخنوں تک دھویا تو تم اپنے تمام گناہوں سے دھل جاؤ گے۔

امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں:

---

[1] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۲۵۔ ۲۴، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۳۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ۱۴۰۴ھ

[3] " " " " " شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۳۴

[4] " " " " " شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۳۴

عن عقبة بن عامر الجهني قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم يقول من توضأ فاسبغ الوضوء ثم قام يصلي فصلى صلوٰة يعلم ما يقول فيها حتى يفرغ من صلوته كان كهيئته يوم ولدته امه قال عمر واجود من هذا قال من توضأ فاسبغ الوضوء ثم قام فصلى صلوٰة يعلم ما يقول فيها ثم قال فيها اشهد ان لا اله الا الله واشهد ان محمدا عبده ورسوله فتحت له ثمانية ابواب من الجنة يدخل من ايها شاء [1]

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے، جس شخص نے اچھی طرح وضو کیا پھر اس نے کھڑے ہو کر اس طرح نماز پڑھی کہ اس کو علم ہو کہ وہ نماز میں کیا پڑھ رہا ہے تو وہ اس دن کی طرح (گناہوں سے صاف) ہو جائے گا جس دن وہ اپنی ماں کے بطن سے پیدا ہوا تھا، حضرت عمر نے فرمایا اس سے زیادہ عمدہ یہ روایت ہے کہ جس شخص نے اچھی طرح وضو کیا پھر کھڑے ہو کر اس طرح نماز پڑھی کہ اس کو علم ہو کہ وہ نماز میں کیا پڑھ رہا ہے پھر اس نے اشهد ان لا اله الا الله واشهد ان محمدا عبده ورسوله پڑھا تو اس کے لیے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیے جائیں گے وہ جس دروازے سے چاہے گا جنت میں داخل ہو جائے گا۔

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کیا ہے۔ [2]

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عمر بن الخطاب قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من توضأ فاحسن الوضوء ثم قال اشهد ان لا اله الا الله وحده لا شريك له واشهد ان محمدا عبده ورسوله اللهم اجعلني من التوابين واجعلني من المتطهرين فتحت له ثمانية ابواب من الجنة يدخل من ايها شاء [3]

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اچھی طرح وضو کیا پھر کہا اشهد ان لا اله الا الله وحده لا شريك له واشهد ان محمدا عبده ورسوله اللهم اجعلني من التوابين واجعلني من المتطهرين، اس کے لیے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیے جائیں گے وہ جس دروازے سے چاہے جنت میں داخل ہو جائے۔

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کیا ہے۔ [4]

---

[1] امام عبدالرزاق بن ہمام صنعانی متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۱ ص ۴۴-۴۵، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[2] امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۳، مطبوعہ دارالتاج بیروت، ۱۴۰۹ھ

[3] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۹، مطبوعہ نور محمد کتب خانہ کراچی

[4] امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۳، مطبوعہ دارالتاج بیروت، ۱۴۰۹ھ

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن ابی امامۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأ الرجل المسلم خرجت ذنوبہ من سمعہ وبصرہ ویدیہ ورجلیہ فان جلس جلس مغفورا لہ۔[1]

حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب مسلمان شخص وضو کرتا ہے تو اس کے کان، آنکھ، ہاتھوں اور پیروں سے گناہ نکل جاتے ہیں اور جب وہ بیٹھتا ہے تو بخشا ہوا بیٹھتا ہے۔

عن ابی سعید انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول الا ادلکم علی شیء یکفر اللہ بہ الخطایا ویزید بہ فی الحسنات؟ قالوا بلی یا رسول اللہ قال اسباغ الوضوء عند المکارہ وکثرۃ الخطا الی ہذہ المساجد۔[2]

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کیا میں تم کو ایسی چیز نہ بتاؤں جس سے اللہ تعالیٰ گناہ مٹا دے اور نیکیوں کو زیادہ کر دے؟ صحابہ نے عرض کیا: کیوں نہیں! یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا تکلیف کے وقت مکمل وضو کرنا اور زیادہ قدم چل کر ان مساجد میں جانا۔

عن یزید بن بشر قال ان اللہ اوحی الی موسی ان توضأ فان لم تفعل فاصابتک مصیبۃ فلا تلومن الا نفسک۔[3]

یزید بن بشر کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی کی کہ آپ وضو کریں، اگر آپ نے وضو نہ کیا اور آپ کو کوئی مصیبت پہنچ گئی تو صرف اپنے نفس کو ملامت کریں۔

عن سلمان قال اذا توضأ الرجل المسلم وضعت خطایاہ علی راسہ فتحاتت کما یتحات عذق النخلۃ۔[4]

سلمان کہتے ہیں کہ جب کوئی مسلمان شخص وضو کرتا ہے تو اس کے گناہ اس کے سر پر رکھ دیے جاتے ہیں پھر اس کے گناہ اس طرح جھڑتے ہیں جس طرح کھجور کی شاخیں جھڑتی ہیں۔

عن ابی عثمان قال کنت مع سلمان فاخذ غصنا من شجرۃ یابسۃ فحتہ ثم قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من

ابو عثمان بیان کرتے ہیں کہ میں سلمان کے ساتھ تھا، انہوں نے ایک درخت کی خشک شاخ لی اور اس کے پتے جھاڑے، پھر بیان کیا کہ میں نے

---

۱۔ امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ العبسی متوفی ۲۳۵ ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۵ مطبوعہ دار التاج بیروت، ۱۴۰۹ ھ
۲۔ 〃 〃 〃 〃 ، المصنف ج ۱ ص ۱۵، 〃 〃 〃 〃
۳۔ 〃 〃 〃 〃 ، المصنف ج ۱ ص ۱۵، 〃 〃 〃 〃
۴۔ 〃 〃 〃 〃 ، المصنف ج ۱ ص ۱۶، 〃 〃 〃 〃

توضأ فاحسن الوضوء تحاتت خطایاہ کما یتحات الورق [1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سنا ہے کہ جس شخص نے اچھی طرح وضو کیا اس کے گناہ اس طرح جھڑ جاتے ہیں جس طرح درخت کے پتے جھڑتے ہیں۔

عن ابن عمر یقول من توضأ علی طہر کتب لہ عشر حسنات [2]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جس شخص نے باوضو ہونے کے باوجود وضو کیا اس کیلیے دس نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں۔

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن ابن عباس قال کنا عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاتی الخلاء ثم انہ رجع فاتی بطعام فقلت یا رسول اللہ: الا تتوضأ فقال لم اصلی فاتوضأ [3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے، آپ بیت الخلاء گئے پھر واپس آئے۔ پھر آپ کے پاس کھانا لایا گیا میں نے عرض کیا، یا رسول اللہ کیا آپ وضو نہیں کریں گے؟ آپ نے فرمایا کیوں؟ میں جب نماز پڑھتا ہوں تو وضو کرتا ہوں۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن ابی مالک الاشعری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کان یقول الطہور شطر الایمان [4]

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا طہارت نصف ایمان ہے۔

حکیم ترمذی بیان کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن بشر المازنی رضی اللہ عنہ قال، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قصوا اظافیرکم وادفنوا قلاماتکم ونقوا براجمکم ونظفوا لثاتکم من الطعام وتسننوا ولا تدخلوا علی قخرا بخرا وفی روایۃ قلحا وتحلاء [5]

حضرت عبد اللہ بن بشر المازنی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے ناخن تراشو، ناخنوں کے تراشے دفن کر دو، انگلیوں کے جوڑ صاف کرو، مسوڑھوں سے طعام کے ذرات صاف کرو، دانت صاف کرو اور میرے پاس

---

[1] امام ابو بکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ العبسی متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۲، مطبوعہ دار التاج بیروت، ۱۴۰۹ھ

[2] ″ ″ ″ ″ ″ المصنف ج ۱ ص ۱۲، ″ ″ ″

[3] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبری ج ۱ ص ۴۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[4] امام ابو بکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۴، مطبوعہ دار التاج بیروت، ۱۴۰۹ھ

[5] امام ابو عبد اللہ محمد الحکیم ترمذی متوفی ۳۲۰ھ، نوادر الاصول فی معرفۃ احادیث الرسول ج ۱ ص ۳۱۶-۳۱۷، مطبوعہ دار الریان للتراث القاہرہ، ۱۴۰۸ھ

گندہ اور بدبودار منہ لے کر نہ آؤ یا پیلے دانتوں کے ساتھ نہ آؤ۔

## طہارت کے مراتب اور درجات

امام غزالی تحریر فرماتے ہیں:

طہارت کے چار مراتب ہیں: پہلا مرتبہ: ظاہر بدن کو ظاہری نجاست اور باطنی نجاست (جنبی ہونا یا بے وضو ہونا) سے پاک کرنا یہ عام مسلمانوں کی طہارت ہے۔

دوسرا مرتبہ: ظاہری اعضاء کو جرائم اور معاصی (مثلاً شراب نوشی، زناکاری، چوری اور ڈاکہ وغیرہ) سے پاک کرنا یہ خاص مسلمانوں کی طہارت ہے۔

تیسرا مرتبہ: دل کو اخلاق مذمومہ (مثلاً بخل، تکبر، ریاکاری، تصنع، ناشکری، اترانے، کینہ اور بغض وغیرہ) اور خصال رذیلہ مبغوضہ (مثلاً گناہوں سے محبت) سے پاک کرنا، یہ عباد وصالحین میں سے خواص مومنین کی طہارت ہے۔

چوتھا مرتبہ: باطن قلب کو ماسوی اللہ سے پاک کرنا اس طور کہ دل میں غیر اللہ کا خیال تک نہ آئے، یہ انبیاء صلوات اللہ علیہم اور صدیقین کی طہارت ہے۔

طہارت کا پہلا مرتبہ نیک مسلمانوں کا ہے اور یہ ولایت کا پہلا درجہ ہے، دوسرا مرتبہ مومنین صالحین کا ہے، یہ ولایت کا دوسرا درجہ ہے، طہارت کا تیسرا مرتبہ شہداء کا درجہ ہے اور طہارت کا چوتھا مرتبہ انبیاء علیہم السلام اور صدیقین کا درجہ ہے۔ اور ہر مرتبہ کی طہارت اس درجہ کا نصف عمل ہے، کیونکہ باطن قلب کی طہارت سے مقصود یہ ہے کہ اس کے لیے اللہ تعالیٰ کی جلال ذات اور اس کی عظمت اور کبریائی منکشف ہو جائے، اور اس کے قلب کے باطن میں اللہ تعالیٰ کی معرفت اس وقت تک حلول نہیں کرسکتی جب تک کہ وہ ماسوی اللہ سے گندہ نہ جائے، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

قل اللہ ثم ذرھم فی خوضھم یلعبون۔ (الانعام: ۹۱)

آپ کہیے اللہ (نے ہی کتاب کو نازل کیا ہے) پھر ان کو ان کی کج بحثی میں کھیلنے کے لیے چھوڑ دیجئے۔

کیونکہ اللہ اور اس کا غیر دونوں ایک قلب میں جمع نہیں ہوتے۔

وما جعل اللہ لرجل من قلبین فی جوفہ۔ (الاحزاب: ۴)

اللہ نے ایک آدمی کے لیے اس کے سینہ میں دو دل نہیں بنائے۔

اور دل کو اخلاق مذمومہ سے پاک کرنے کی غرض یہ ہے کہ وہ اپنے دل میں اخلاق محمودہ اور عقائد مشروعہ جاگزیں کرے اور جب تک وہ اپنے دل کو عقائد فاسدہ اور اخلاق رذیلہ سے پاک نہ کرے اس کے دل میں اخلاق محمودہ اور عقائد مشروعہ کا حلول نہیں ہوسکتا، تو جب تک انسان اپنے قلب کو عقائد فاسدہ سے پاک نہ کرے اس کے دل میں عقائد صحیحہ کا حصول نہیں ہوسکتا، اسی لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے طہارت نصف ایمان ہے۔ اسی طرح جب تک ظاہری اعضاء کو معاصی اور جرائم سے پاک نہیں کرے گا اس کے اعضاء عبادات سے متصف نہیں ہوں گے، اسی لیے ظاہری اعضاء کو معاصی سے پاک کرنا بھی نصف ایمان ہے، سو یہ ایمان

کے مراتب اور مقامات ہیں اور ہر مرتبہ کے متعدد درجات ہیں اور جب تک انسان نچلے درجہ کو حاصل نہ کر لے اس سے اوپر والے درجہ میں نہیں پہنچ سکتا، جب تک ظاہری اعضاء کو گناہوں سے پاک نہ کرے دل کی پاکیزگی حاصل نہیں کر سکتا، اور جب تک دل کی پاکیزگی حاصل نہ کرے باطن قلب کی پاکیزگی حاصل نہیں کر سکتا۔ [۱]

## بَابُ فَضْلِ الْوُضُوْءِ

## وضو کی فضیلت

۴۴۲۔ حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ نَا حَبَّانُ بْنُ هِلَالٍ قَالَ نَا اَبَانٌ قَالَ نَا يَحْيٰى اَنَّ زَيْدًا حَدَّثَهٗ اَنَّ اَبَا سَلَّامٍ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِيْ مَالِكٍ الْاَشْعَرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ الطُّهُوْرُ شَطْرُ الْاِيْمَانِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ تَمْلَاُ الْمِيْزَانَ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ تَمْلَاٰنِ اَوْ تَمْلَاُ مَا بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَالصَّلٰوةُ نُوْرٌ وَالصَّدَقَةُ بُرْهَانٌ وَالصَّبْرُ ضِيَآءٌ وَالْقُرْاٰنُ حُجَّةٌ لَّكَ اَوْ عَلَيْكَ كُلُّ النَّاسِ يَغْدُوْ فَبَآئِعٌ نَفْسَهٗ فَمُعْتِقُهَا اَوْ مُوْبِقُهَا۔

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پاکیزگی نصف ایمان ہے، الحمد للہ میزان کو بھر دیتا ہے، سبحان اللہ اور الحمد للہ زمین اور آسمان یا ان کے درمیان کو بھر دیتے ہیں، نماز نور ہے، صدقہ دلیل ہے اور صبر ضیاء ہے اور قرآن یا تمہارے موافق دلیل ہوگا یا مخالف، اور ہر شخص جب صبح کو اٹھتا ہے تو وہ اپنے آپ کو فروخت کر دیتا ہے، پھر یا اس جسم کو جہنم سے آزاد کرا لیتا ہے یا اس کو عذاب میں ڈال کر ہلاک کر دیتا ہے۔

### وضو اور غسل کے لغوی معنوں کی تحقیق

علامہ یحیی بن شرف نووی لکھتے ہیں: جمہور اہل لغت کے نزدیک وضو اور طہور کا معنی ہے پاکیزگی حاصل کرنا، وضو اور طہور کا معنی ہے وہ پانی جس سے پاکیزگی حاصل کی جائے، ابن الانباری اور اکثر اہل لغت نے اسی طرح نقل کیا ہے۔ خلیل، ابو حاتم سجستانی، ازہری اور ایک جماعت کے نزدیک دونوں معنوں کے لیے یہ لفظ وُضوء اور طُہور ہے، اور صاحب المطالع نے کہا دونوں معنوں کے لیے یہ لفظ وَضوء ہے۔ وضوء کا لفظ وضاءۃ سے ماخوذ ہے جس کا معنی ہے حسن اور نظافت، نماز کے لیے وضوء کو وضو اسی لیے کہتے ہیں کہ اس سے وضو کرنے والے صاف ستھرا اور حسین ہو جاتا ہے، اسی طرح طہارت کی اصل نظافت اور تنزہ ہے۔ غَسل کا معنی ہے پانی اور نہانے اور پانی دونوں کے لیے غُسل اور غَسل دونوں لغتیں ہیں، بعض کے نزدیک غَسل کا معنی ہے دھونا اور غُسل کا معنی ہے نہانا مثلاً کہتے ہیں غسل جمعہ سنت ہے اور غسل جنابت واجب ہے اور غِسل نہانے کے آلات مثلاً صابن، شیمپو اور بیری کے پتوں کو کہتے ہیں۔ [۲]

### طہارت کے نصف ایمان ہونے کی تشریح

حدیث نمبر ۴۴۲ میں ہے: طہور (پاکیزگی) نصف ایمان ہے۔

---

[۱] امام محمد بن محمد الغزالی متوفی ۵۰۵ھ، احیاء العلوم مع الاتحاف ج ۲ ص ۲۰۶-۲۰۴ ملخصاً مطبوعہ مطبعہ میمنہ مصر ۱۳۱۱ھ

[۲] علامہ یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۱۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث کا ایک معنی یہ ہے کہ طہارت کا اجر بڑھ کر نصف ایمان تک پہنچ جاتا ہے، اس کا دوسرا معنی یہ ہے کہ ایمان لانے سے پہلے کے گناہ ایمان لانے سے مٹ جاتے ہیں، اسی طرح وضوء سے پہلے کے گناہ وضوء سے مٹ جاتے ہیں لیکن ایمان کے بغیر وضوء نہیں ہوتا اس لیے فرمایا طہور نصف ایمان ہے، تیسرا معنی یہ ہے کہ ایمان سے مراد نماز ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

وما کان اللہ لیضیع ایمانکم۔ اللہ تعالیٰ کی یہ شان نہیں ہے کہ وہ تمہاری نمازوں کو ضائع کر دے۔

(بقرہ: ۱۴۳)

اور چونکہ صحت نماز کے لیے طہارت شرط ہے، اس لیے طہارت نماز کے لیے بہ منزلہ جزء ہے، اس لیے فرمایا طہور نصف ایمان ہے یعنی نماز کا جزء ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تصدیق بالقلب اور اطاعت ظاہرہ دونوں ایمان کا جزء ہیں اور طہارت نماز کو متضمن ہے جو کہ اطاعت ظاہرہ ہے اس اعتبار سے آپ نے فرمایا طہور نصف ایمان ہے۔

اسی حدیث میں ہے: الحمد للہ میزان کو بھر دیتا ہے اور سبحان اللہ اور الحمد للہ آسمان اور زمین یا ان کے درمیان کو بھر دیتے ہیں:

قرآن اور سنت سے یہ ثابت ہے کہ اعمال کو وزن کیا جاتا ہے اور اعمال کم اور زیادہ ہوتے ہیں، اور اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ اگر سبحان اللہ اور الحمد للہ کے ثواب کو مجسم کیا جائے تو ان کی جسامت آسمان اور زمین کو بھر دے گی، اور ان کے ثواب کے زیادہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ سبحان اللہ کا کلمہ اللہ تعالیٰ کے منزہ ہونے اور ہر نقص اور عیب سے بری ہونے کے معنی پر مشتمل ہے اور الحمد للہ کا کلمہ اللہ تعالیٰ کی طرف مفتقر ہونے، اس کی حمد و ثناء اور اس کا شکر بجالانے پر مشتمل ہے۔

اسی حدیث میں ہے: نماز نور ہے:

اس کا معنی یہ ہے کہ نماز معصیت اور بے حیائی اور برے کاموں سے روکتی ہے اور نیکی اور اچھے کاموں کی ہدایت دیتی ہے جس طرح نور اندھیرا دور کرتا ہے اور روشنی پھیلاتا ہے، اس کا دوسرا معنی یہ ہے کہ نماز کی وجہ سے نمازی کا چہرہ قیامت کے دن منور ہوگا، اور دنیا میں بھی نمازی کے چہرے پر ترو تازگی ہوگی۔

اسی حدیث میں ہے صدقہ برہان ہے:

اس کا معنی یہ ہے کہ قیامت کے دن جب انسان سے یہ سوال کیا جائے گا کہ اس نے مال کو کہاں صرف کیا؟ تو اس کے صدقات اس سوال کے جواب پر براہین بن جائیں گے، اس کا دوسرا معنی یہ ہے کہ مال انسان کو طبعاً عزیز ہوتا ہے اور جب وہ اللہ کی راہ میں مال کو خرچ کرتا ہے اور صدقہ دیتا ہے تو یہ صدقہ کرنا اس کے دعویٰ ایمان کی صداقت پر دلیل بن جاتا ہے۔ [۱]

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۱۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## صبر کا معنی

اس حدیث میں ہے صبر ضیاء ہے:
اس کا معنی ہے جو صبر شریعت میں پسندیدہ ہے وہ اللہ تعالیٰ کی عبادات میں مشقت اٹھانے پر صبر کرنا ہے، معصیت کے تقاضے پورے نہ کرنے پر صبر کرنا ہے اور دنیا میں جو اس پر مصائب اور آلام نازل ہوتے ہیں ان پر صبر کرنا ہے، اس سے مراد یہ ہے کہ صبر ایک پسندیدہ عمل ہے اور صبر کرنے والا ہمیشہ تروتازہ رہتا ہے اور ہدایت پر مستقیم رہتا ہے، ابراہیم خواص نے کہا کتاب اور سنت پر ثابت قدم رہنا صبر ہے، ابن عطاء نے کہا حوصلہ اور برداشت کے ساتھ مصائب کا سامنا کرنا صبر ہے، استاذ ابو علی دقاق نے کہا صبر کی حقیقت یہ ہے کہ تقدیر پر اعتراض نہ کرے، البتہ مصائب کا اظہار کرنا صبر کے منافی نہیں ہے، بہ شرطیکہ یہ اظہار بہ طور شکایت نہ ہو، اللہ تعالیٰ نے حضرت ایوب علیہ السلام کے متعلق فرمایا:

انا وجدناہ صابرا نعم العبد انہ اواب۔ (ص: ۴۴)

بے شک ہم نے انھیں صبر کرنے والا پایا، وہ کیا خوب بندے تھے بیشک وہ (ہماری طرف) بہت متوجہ رہتے تھے۔

حالانکہ حضرت ایوب علیہ السلام نے اپنی تکلیف اور مصیبت کا اظہار کیا:

اذ نادی ربہ انی مسنی الشیطان بنصب وعذاب۔ (ص: ۴۱)

جب انھوں نے اپنے رب کو پکارا بیشک مجھ کو شیطان نے بہت تکلیف اور دکھ پہنچایا ہے۔

وایوب اذ نادی ربہ انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین۔ (انبیاء: ۸۳)

اور ایوب کو یاد کرو، جب انھوں نے اپنے رب کو پکارا کہ مجھے سخت تکلیف پہنچی ہے اور تو ارحم الراحمین ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے کہا:

فصبر جمیل۔ (یوسف: ۸۳)

(اب میرے لیے) صبر ہی زیبا ہے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ حضرت یعقوب نے کہا:

وقال یا اسفی علی یوسف وابیضت عیناہ من الحزن فھو کظیم۔ (یوسف: ۸۴)

اور یعقوب نے کہا ہائے افسوس یوسف (کے فراق) پر اور غم کی وجہ سے ان کی آنکھیں سفید ہوگئیں، سو وہ اپنے غم کو ضبط کرتے رہے۔

نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے کہا:

قال انما اشکوا بثی وحزنی الی اللہ۔ (یوسف: ۸۶)

یعقوب نے کہا میں اپنی پریشانی اور غم کی فریاد اللہ سے ہی کرتا ہوں۔

سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سید الصابرین ہیں اس کے باوجود آپ نے اپنے صاحبزادے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ وارضاہ کی وفات پر فرمایا: "اے ابراہیم تمہاری جدائی پر ہم غمگین ہیں"۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک قال دخلنا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی ابی سیف القین وکان ظئرا لابراہیم فاخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابراہیم فقبلہ وشمہ ثم دخلنا علیہ بعد ذلک وابراہیم یجود بنفسہ فجعلت عینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تذرفان فقال لہ عبد الرحمان بن عوف وانت یا رسول اللہ؟ فقال یا ابن عوف انہا رحمۃ ثم اتبعہا باخری فقال ان العین تدمع والقلب یحزن ولا نقول الا ما یرضی ربنا وانا بفراقک یا ابراہیم لمحزونون۔[1]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ابو سیف لوہار کے پاس گئے، وہ حضرت ابراہیم کو دودھ پلانے والی کے شوہر تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابراہیم کو لیا، ان کو بوسہ دیا اور ان کو سونگھا، پھر اس کے بعد ہم حضرت ابراہیم کے پاس گئے وہ اس وقت اپنی جان کی سخاوت کر رہے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں آنکھوں سے آنسو جاری تھے، حضرت عبد الرحمن بن عوف نے کہا یا رسول اللہ! آپ بھی رو رہے ہیں؟ آپ نے فرمایا اے ابن عوف یہ آنسو رحمت ہیں پھر دوبارہ آپ کے آنسو جاری ہوئے اور فرمایا آنکھ رو رہی ہے اور دل غمزدہ ہے اور ہم وہی بات کہیں گے جس سے ہمارا رب راضی ہے اور اے ابراہیم تمہاری جدائی پر ہم غمگین ہیں۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس قال قنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شہرا حین قتل القراء فما رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حزن حزنا قط اشد منہ۔[2]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب (ستر) قاری شہید ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ماہ تک قنوت نازلہ پڑھتے رہے اور میں نے کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اتنا زیادہ غمگین نہیں دیکھا۔

قرآن مجید کی ان آیات کریمہ اور احادیث صحیحہ سے یہ واضح ہو گیا کہ مصیبت پر غم کرنا اور اس کا اظہار کرنا صبر کے خلاف نہیں ہے، البتہ مصیبت پر جزع و فزع کرنا اور اس مصیبت کی شکایت کرنا اور آواز سے رونا صبر کے خلاف ہے۔

اس حدیث میں ہے: قرآن تمہارے حق میں دلیل ہو گا یا تمہارے خلاف۔

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ
[2] صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۷۳

یعنی اگر تم قرآن مجید کی تلاوت کرو گے اور اس کے احکام پر عمل کرو گے تو یہ تمہارے حق میں دلیل ہو گا، ورنہ یہ تمہارے خلاف دلیل ہو گا۔

نیز اس حدیث کے آخر میں ہے: ہر شخص جب صبح کو اٹھتا ہے تو وہ اپنے آپ کو فروخت کر دیتا ہے پھر اس جسم کو جہنم سے آزاد کرا لیتا ہے یا اس کو عذاب میں ڈال کر ہلاک کر دیتا ہے۔

اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ ہر انسان عمل کرتا ہے، بعض انسان اللہ تعالیٰ کے احکام کی اطاعت کر کے اپنے نفس کو اللہ تعالیٰ کے ہاتھ فروخت کر دیتے ہیں اور اپنے نفس کو جہنم سے آزاد کرا لیتے ہیں اور بعض انسان شیطان اور خواہش کی اتباع کرتے ہیں اور اپنے نفس کو شیطان کے ہاتھ فروخت کر دیتے ہیں اور شیطان ان کے نفوس کو جہنم میں ہلاک کر دیتا ہے۔

## بَابُ ۸۳ وُجُوبِ الطَّهَارَةِ لِلصَّلٰوةِ

## نماز کے لیے طہارت کا وجوب

۴۴۳ - حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَبُو كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ وَاللَّفْظُ لِسَعِيدٍ قَالُوا نَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ دَخَلَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَلَى ابْنِ عَامِرٍ يَعُودُهُ وَهُوَ مَرِيضٌ فَقَالَ أَلَا تَدْعُو اللّٰهَ لِي يَا ابْنَ عُمَرَ قَالَ إِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةٌ بِغَيْرِ طُهُورٍ وَلَا صَدَقَةٌ مِنْ غُلُولٍ وَكُنْتَ عَلَى الْبَصْرَةِ۔

مصعب بن سعد کہتے ہیں: جب ابن عامر بیمار ہوئے تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ان کی عیادت کرنے کے لیے گئے۔ ابن عامر نے کہا: اے ابن عمر! کیا آپ میرے حق میں اللہ تعالیٰ سے دعا نہیں کریں گے؟ حضرت عبداللہ بن عمر نے فرمایا: میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ بغیر طہارت (پاکیزگی) کے کوئی نماز قبول نہیں ہوتی، اور مال حرام سے کوئی صدقہ قبول نہیں ہوتا اور تم بصرہ کے حاکم رہ چکے ہو۔

۴۴۴ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ ح قَالَ أَبُو بَكْرٍ وَوَكِيعٌ عَنْ إِسْرَائِيلَ كُلُّهُمْ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند بیان کی۔

۴۴۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ ابْنُ هَمَّامٍ قَالَ نَا مَعْمَرُ بْنُ رَاشِدٍ عَنْ هَمَّامِ ابْنِ مُنَبِّهٍ أَخِي وَهْبِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُو هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے بلا وضو کسی شخص کی نماز قبول نہیں ہوتی جب تک کہ وہ وضو نہ کر لے۔

قَدْ ذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةُ أَحَدِكُمْ إِذَا أَحْدَثَ حَتّٰى يَتَوَضَّأَ

## موجب طہارت کی تحقیق

حدیث نمبر ۴۴۳ میں ہے: اللہ تعالیٰ بغیر طہارت کے نماز قبول نہیں کرتا۔
علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں نماز کے لیے طہارت کے وجوب کی تصریح ہے اور امت کا اس پر اجماع ہے کہ نماز کی صحت کے لیے طہارت شرط ہے، قاضی عیاض نے لکھا ہے کہ اس میں اختلاف ہے کہ نماز کے لیے طہارت کب فرض ہوئی؟ ابن الجہم کا یہ مذہب ہے کہ ابتداء اسلام میں وضو کرنا سنت تھا اور آیت تیمم میں وضو کی فرضیت نازل ہوئی، اور جمہور نے یہ کہا ہے کہ وضو اس سے پہلے فرض تھا اور اس میں بھی اختلاف ہے کہ ہر نماز پڑھنے والے پر وضو فرض ہے یا بالخصوص بے وضو پر وضو کرنا فرض ہے، بعض متقدمین کا یہ نظریہ ہے کہ ہر نماز کے لیے وضو کرنا فرض ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

یا یھا الذین امنوا اذا قمتم الی الصلوۃ فاغسلوا وجوھکم وایدیکم الی المرافق وامسحوا برء وسکم وارجلکم الی الکعبین۔
(مائدہ: ۶)

اے ایمان والو! جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرنے لگو تو اپنے چہرے اور کہنیوں سمیت ہاتھ دھو لو، اور اپنے سروں کا مسح کرو، اور ٹخنوں سمیت اپنے پاؤں دھو لو۔

اور ایک قوم کا نظریہ یہ ہے کہ یہ حکم پہلے تھا پھر منسوخ ہو گیا، اور ایک قول یہ ہے کہ ہر نماز کے لیے نیا وضو کرنا مستحب ہے، اور ایک قول یہ ہے کہ نماز کے وقت وضو کرنے کا حکم اس شخص کے لیے ہے جو بے وضو ہو لیکن ہر نماز کے لیے نیا وضو کرنا مستحب ہے اس کے بعد تمام اہل فتویٰ اسی قول پر متفق ہیں، اور اب جن ان کا اختلاف نہیں ہے اور ان کے نزدیک اس آیت کا معنی یہ ہے کہ جب تم بے وضو ہو اور نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو وضو کرو۔

ہمارے اصحاب کا اس میں اختلاف ہے کہ وضو کا موجب کیا چیز ہے اور اس میں تین قول ہیں (۱) بے وضو ہونے کے بعد وضو کرنا واجب ہے لیکن اس میں وسعت ہے۔ (۲) وضو کرنا صرف اس وقت واجب ہے جب نماز پڑھنے کا ارادہ کیا جائے (۳) ان دونوں چیزوں میں سے کسی ایک سے وضو واجب ہو جاتا ہے۔ اور ہمارے اصحاب کے نزدیک یہی واجب ہے۔ (مصنف کے نزدیک وضو کرنا اس وقت واجب ہوتا ہے جب انسان بے وضو ہو اور ایسی عبادت کا ارادہ کرے جو بغیر وضو کے صحیح نہیں ہوتی مثلاً نماز پڑھنے، سجدہ تلاوت یا سجدہ شکر کرنے قرآن مجید کو چھونے یا طواف کعبہ کرنے کا ارادہ کرے۔)

## فاقد الطہورین پر نماز کے وجوب میں فقہاء شافعیہ کے اقوال

امت کا اس پر اجماع ہے کہ بغیر طہارت کے نماز پڑھنا حرام ہے خواہ وضو سے طہارت حاصل کی جائے یا تیمم سے خواہ فرض نماز پڑھتی ہو یا نفل، سجدۂ تلاوت ادا کرنا ہو

یا سجدۂ شکر، یا نماز جنازہ پڑھنا صحیح ہو، البتہ امام شعبی اور امام محمد بن جریر الطبری نے یہ کہا ہے کہ نماز جنازہ بلا وضو پڑھنا جائز ہے اور یہ مذہب باطل ہے، تمام علماء کا اس کے باطل ہونے پر اجماع ہے، اگر کسی شخص نے عمداً بلا عذر بغیر وضو کے نماز پڑھی تو وہ گنہ گار ہوگا، لیکن اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی، ہمارا اور جمہور کا یہی مذہب ہے، اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے یہ منقول ہے کہ اس کی تکفیر کی جائے گی کیونکہ وہ نماز کے ساتھ لہو و لعب کر رہا ہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ کفر اعتقاد کی وجہ سے ہوتا ہے اور اس نمازی کا اعتقاد صحیح ہے، اور یہ تمام بحث اس وقت ہے جب وہ بلا عذر بے وضو نماز پڑھے، اور اگر وہ معذور ہو مثلاً اس کو طہارت کے لیے پانی یا مٹی حاصل نہ ہو، تو اس میں چار قول ہیں:

۱۔ فقہاء شافعیہ کے نزدیک اصح قول یہ ہے کہ اس شخص پر اس حال میں نماز پڑھنا واجب ہے اور جب اس کو طہارت پر قدرت حاصل ہو تو اس پر نماز کا اعادہ واجب ہے۔
۲۔ اس شخص پر بلا طہارت نماز پڑھنا حرام ہے اور اس پر قضاء واجب ہے۔
۳۔ اس کے لیے نماز پڑھنا مستحب ہے، اور قضاء کرنا واجب ہے۔
۴۔ اس پر نماز پڑھنا واجب ہے اور قضاء کرنا واجب نہیں ہے۔

امام مزنی کا یہی مختار ہے اور اسی قول کی دلیل قوی ہے، اس پر نماز پڑھنا اس لیے واجب ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جب میں تم کو کسی چیز کا حکم دوں تو اس کو حسب استطاعت کرو اور اس پر اعادہ اس لیے واجب نہیں ہے کہ اس کے حق میں نیا امر نہیں پایا گیا اور ہر وہ نماز جس کو اس کے وقت میں کسی عذر کی بناء پر کسی خلل کے ساتھ پڑھا گیا اس کے متعلق امام مزنی کا یہی قول ہے۔ [۱]

## فاقد الطہورین پر نماز کے وجوب میں فقہاء احناف کا نظریہ

علامہ علاء الدین حصکفی لکھتے ہیں: جو شخص کسی ایسی جگہ مقید ہو جہاں پانی دستیاب ہو نہ تیمم بایں طور کہ وہ کسی نجس مکان میں ہو جہاں اس کو تیمم کے لیے پاک مٹی دستیاب نہ ہو، یا اس کو ایسا مرض لاحق ہو جس کی وجہ سے وہ وضو یا تیمم نہ کر سکے اس کو فاقد الطہورین کہتے ہیں، امام ابوحنیفہ کے نزدیک ایسا شخص نماز کو مؤخر کر دے اور جب طہارت ممکن ہو تو نماز پڑھ لے اور امام ابو یوسف اور امام محمد کہتے ہیں کہ وہ نمازیوں کے ساتھ تشبہ کرے اگر خشک جگہ ہو تو وہاں رکوع اور سجود کرے ورنہ کھڑے ہو کر اشارہ سے نماز پڑھے اور قرأت نہ کرے اور جب طہارت میسر ہو تو نماز دہرائے، اسی قول پر فتویٰ ہے امام ابوحنیفہ نے بھی اسی قول کی طرف رجوع کر لیا ہے اور جس شخص کے ہاتھ اور پیر کٹے ہوئے ہوں اور چہرے پر زخم ہو وہ بغیر طہارت کے نماز پڑھے گا اور صحیح مذہب کے مطابق اس پر نماز کا اعادہ نہیں ہے۔ [۲]

---

۱۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۱۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲۔ علامہ علاء الدین حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۱۸۵، مطبوعہ مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ

### بلا طہارت نماز پڑھنے والے کو کافر قرار دینے کی تحقیق

علامہ ابن عابدین شامی لکھتے ہیں: جو شخص بلا عذر عمداً بغیر طہارت کے نماز پڑھے نوادر میں اس کی تکفیر کی ہے اور ظاہر الروایہ میں ہے وہ کافر نہیں ہے، یہ اختلاف اس وقت ہے جب وہ بلا استخفاف بغیر طہارت کے نماز پڑھے اور اگر وہ طہارت کے حکم کو غیر ضروری جان کر یا اس کا مذاق اڑانے کے لیے بغیر طہارت کے نماز پڑھے تو وہ سب کے نزدیک کافر ہے اور اگر اس کی نیت استہزاء اور سخریہ کی نہ ہو اور اس نے یہ سمجھا ہو کہ اس میں اتنا حرج نہیں ہے بلکہ محض سستی یا حکم شرعی سے جہالت کی وجہ سے بلا وضوء نماز پڑھی تو پھر کسی کے نزدیک کفر نہیں ہونا چاہیے اور جب کسی چیز کے کفر ہونے یا کفر نہ ہونے میں اختلاف ہو تو ظاہر مذہب عدم تکفیر ہے، بلکہ فقہاء نے کہا ہے کہ اگر مومن کی تکفیر پر ستر روایات متفق ہوں اور ایک ضعیف روایت عدم تکفیر کی ہو تو مفتی اور قاضی پر لازم ہے کہ اس کی تکفیر نہ کرے۔ [1]

### فاسقوں کے لیے زجراً دعا نہ کی جائے

اس حدیث میں ہے ابن عامر نے حضرت ابن عمر سے کہا آپ میرے لیے دعا کریں، حضرت ابن عمر نے فرمایا: حدیث میں ہے بغیر طہارت کے نماز مقبول نہیں ہوتی اور مال حرام سے صدقہ قبول نہیں ہوتا اور تم بصرہ کے حاکم رہ چکے ہو۔

حضرت ابن عمر کا مطلب یہ تھا کہ حاکم بصرہ ہونے کی وجہ سے تمہارے ذمہ بہ کثرت حقوق اللہ اور حقوق العباد ہیں اور جس کے ذمہ اللہ کے اور بندوں کے حقوق ہوں اس کو دعا سے فائدہ نہیں ہوتا، حضرت ابن عمر کا منشاء زجر و توبیخ تھا اور اس کو توبہ کرنے اور حق تلفیوں کی تلافی کرنے اور آئندہ ظلم نہ کرنے پر برانگیختہ کرنا تھا ورنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام اور اخیار تابعین ہمیشہ کفار کے لیے ہدایت کی اور فساق کے لیے توبہ کی دعا کرتے رہے ہیں۔

### مال حرام سے استبراء کا طریقہ

جس شخص کے پاس سود، رشوت، چوری اور غصب وغیرہ سے مال حرام ہو اور اب وہ تائب ہونا چاہتا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ وہ اتنا مال صاحب حق کو یا اس کے وارثوں کو واپس کر دے، اگر حکومت کا مال لیا ہے تو اتنا مال حکومت کے کسی فنڈ میں داخل کر دے اور اگر اس کے وارثوں کا پتا نہ چلے تو اتنے مال کو اس شخص کی طرف سے کسی فقیر پر صدقہ کر دے اور اس کا ثواب صاحب حق کو پہنچا دے۔

## بَابُ صِفَةِ الْوُضُوْءِ وَكَمَالِهٖ

### کامل وضو کرنے کا طریقہ

۴۳۶ - وَحَدَّثَنِيْ اَبُو الطَّاهِرِ اَحْمَدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَمْرِو بْنِ سَرْحٍ وَحَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خادم حمران بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان نے وضو کے لیے پانی

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۷۰، مطبوعہ مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ

التجيبي قالا نا ابن وهب عن يونس عن ابن شهاب
ان عطاء بن يزيد الليثي اخبره ان حمران مولى
عثمان اخبره ان عثمان بن عفان دعا بوضوء
فتوضأ فغسل كفيه ثلث مرات ثم مضمض و
استنثر ثم غسل وجهه ثلث مرات ثم غسل يده
اليمنى الى المرفق ثلث مرات ثم غسل يده اليسرى
مثل ذلك ثم مسح راسه ثم غسل رجله اليمنى
الى الكعبين ثلث مرات ثم غسل رجله اليسرى مثل
ذلك ثم قال رايت رسول الله صلى الله عليه واله
وسلم توضأ نحو وضوئي هذا ثم قال رسول الله
صلى الله عليه واله وسلم من توضأ نحو وضوئي
هذا ثم قام فركع ركعتين لا يحدث فيهما نفسه
غفر له ما تقدم من ذنبه قال ابن شهاب
وكان علماؤنا يقولون هذا الوضوء اسبغ
ما يتوضأ به احد للصلوة ۔

۴۲۷ ۔ وحدثني زهير بن حرب قال نا يعقوب
بن ابراهيم قال نا ابي عن ابن شهاب عن عطاء
بن يزيد الليثي عن حمران مولى عثمان انه
راى عثمان دعا باناء فافرغ على كفيه ثلاث
مرات فغسلهما ثم ادخل يمينه في الاناء
فمضمض واستنثر ثم غسل وجهه ثلاث
مرات ويديه الى المرفقين ثلاث مرات
ثم مسح براسه ثم غسل رجليه ثلاث مرات
ثم قال قال رسول الله صلى الله عليه واله
وسلم من توضأ نحو وضوئي هذا ثم
صلى ركعتين لا يحدث فيهما نفسه غفر له
ما تقدم من ذنبه ۔

منگوایا اور وضوء کرنا شروع کیا پہلے اپنی ہتھیلیوں کو تین
مرتبہ دھویا پھر کلی کی اور ناک میں پانی ڈالا، پھر تین بار
اپنے چہرے کو دھویا، پھر دایاں ہاتھ کہنی تک تین
بار دھویا پھر اسی طرح بایاں ہاتھ کہنی تک تین بار دھویا
پھر اپنے سر کا مسح کیا، پھر دایاں پیر ٹخنوں تک تین
بار دھویا، پھر اسی طرح بایاں پاؤں تین بار دھویا، پھر
انھوں نے کہا جس طرح میں نے وضوء کیا ہے اسی
طرح میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو وضوء
کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ وضوء کرنے کے بعد
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص میرے
اس طریقہ کے مطابق وضوء کرے پھر دو رکعت نماز
پڑھے اور دوران نماز سوچ بچار نہ کرے تو اس کے
تمام پچھلے (صغیرہ) گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں، ابن شہاب
نے کہا ہمارے علماء کہتے ہیں نماز کے لیے جو وضوء کیے جاتے ہیں
ان سب میں یہ کامل ترین وضوء ہے۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خادم حمران بیان کرتے
ہیں کہ یہ میرا چشم دید واقعہ ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ
عنہ نے پانی کا ایک برتن منگوایا ان کو جھکا کر کے تین
بار اپنے دونوں ہاتھ دھوئے پھر دائیں ہاتھ سے
برتن سے پانی لیا اور کلی کی اور ناک کو پانی سے صاف
کیا پھر تین مرتبہ چہرہ اور کہنیوں تک کلائیاں دھوئیں
پھر سر کا مسح کیا، پھر تین مرتبہ پیر دھوئے، پھر حضرت
عثمان نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
ہے جس شخص نے میرے اس طریقہ کے مطابق وضوء
کیا اس کے بعد دو رکعات نماز اس طرح پڑھی کہ اس
میں سوچ بچار نہ کیا، اس کے تمام سابقہ (صغیرہ) گناہ
معاف کر دیئے جائیں گے۔

## سر کے مسح میں تکرار کے مسنون ہونے پر امام شافعی کے دلائل

حدیث نمبر ۴۲۷ میں ہے کہ حضرت
عثمان رضی اللہ عنہ نے تمام اعضاء

وضوء کو تین تین بار دھویا اور سر کا مسح کیا۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

سر کے مسح کی تکرار میں علماء کا اختلاف ہے، امام شافعی کا مسلک یہ ہے کہ تین بار سر کا مسح کرنا مستحب ہے، جیسا کہ باقی اعضاء کو تین بار دھونا مستحب ہے، اور امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام احمد اور اکثر فقہاء کا مسلک یہ ہے کہ سر کا مسح ایک بار سے زیادہ نہ کیا جائے اور احادیث صحیحہ میں صرف ایک بار مسح کا ذکر ہے اور بعض احادیث میں مطلقاً مسح کرنے کا ذکر ہے۔ امام شافعی نے صحیح مسلم کی اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ حضرت عثمان نے فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تین تین بار وضوء کیا، اور امام ابوداؤد نے اپنی سنن میں روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تین بار سر کا مسح کیا اور سر کے مسح کو باقی اعضاء کے تین بار دھونے پر قیاس کیا ہے اور جن احادیث میں ایک بار سر کے مسح کا ذکر ہے ان کو بیان جواز پر محمول کیا ہے۔ [1]

## سر کے مسح میں تکرار کے مسنون نہ ہونے پر ائمہ ثلاثہ کے دلائل

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا مذہب یہ ہے کہ سر کے مسح میں تکرار سنت نہیں ہے، حضرت ابن عمر، سالم، نخعی، مجاہد، طلحہ بن مصرف اور حکم سے بھی اسی طرح مروی ہے، امام ترمذی نے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے اکثر کا اسی پر عمل ہے اور بعد کے لوگوں کا بھی اسی پر عمل ہے۔ امام احمد سے ایک روایت یہ ہے کہ تکرار سنت ہے، خرقی نے کہا تین بار مسح کرنا افضل ہے اور یہی امام شافعی کا مذہب ہے۔

علامہ ابن عبدالبر نے کہا سب کا قول یہ ہے کہ سر کا مسح صرف ایک بار ہے اور امام شافعی نے کہا سر کا مسح تین بار کیا جائے گا، کیونکہ امام ابوداؤد نے شقیق بن سلمہ سے روایت کیا ہے کہ میں نے حضرت عثمان بن عفان کو دیکھا انہوں نے تین بار کلائیاں دھوئیں اور تین بار سر کا مسح کیا پھر کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح کرتے دیکھا ہے، اور اس کی مثل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے متعدد اصحاب سے مروی ہے اور حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت ابن عمر، حضرت ابوہریرہ، حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ، حضرت ابومالک، حضرت ربیع، حضرت ابی بن کعب سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تین تین بار وضوء کیا اور حضرت ابی کی حدیث میں ہے: یہ میرا وضوء ہے اور مجھ سے پہلے رسولوں کا وضوء ہے، اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور اس لیے کہ طہارت میں اصل سر ہے تو چہرے کی طرح اس میں بھی تکرار مسنون ہوگا۔

ہماری دلیل یہ ہے کہ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ہے حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضوء کا بیان کیا اور کہا کہ آپ نے سر کا ایک بار مسح کیا، اور امام ترمذی نے روایت کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے وضوء کیا اور ایک بار سر کا مسح کیا اور کہا یہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا وضوء ہے۔ جس شخص کو یہ پسند ہو کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا وضوء دیکھے وہ اس وضوء کو دیکھ لے اور امام ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن صحیح ہے، اسی طرح

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ۔

حضرت عبد اللہ بن ابی اوفی، حضرت ابن عباس، حضرت سلمہ بن اکوع اور حضرت ربیع سب نے کہا آپ نے سر کا ایک بار مسح کیا، اور ان صحابہ کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وضوء کی حکایت کرنا، دائمی عمل کی خبر دینا ہے، اور دائمی عمل وہی ہوتا ہے جو افضل اور اکمل ہو اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے رات کو خلوت کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وضوء کی حکایت کی ہے اور اس وقت میں افضل عمل ہی کیا جاتا ہے۔ نیز تیمم کے مسح میں تکرار نہیں ہے اور زخم پر پٹی کے مسح میں تکرار نہیں ہے اور مسح کی کسی نوع میں تکرار نہیں ہے تو پھر سر کے مسح میں بھی تکرار نہیں ہوگی اور تکرار کے قائلین نے جو احادیث بیان کی ہیں ان میں سے کسی میں تکرار مسح کی تصریح نہیں ہے۔ امام ابو داؤد نے کہا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی تمام صحیح روایات اس پر دلالت کرتی ہیں کہ سر کا مسح ایک بار ہے کیونکہ انھوں نے اعضاء وضوء کو تین تین بار دھونے کا ذکر کیا اور ان احادیث میں یہ مذکور ہے انھوں نے سر کا مسح کیا اور اس کے عدد کا ذکر نہیں کیا جیسے باقی اعضاء وضوء کے دھونے میں عدد کا ذکر کیا ہے اور جس حدیث میں یہ ذکر ہے کہ انھوں نے سر کا تین بار مسح کیا اس کو یحییٰ بن آدم نے روایت کیا ہے اور اس کی وکیع نے مخالفت کی ہے اس نے کہا فقط تین بار وضوء کیا اور حضرت عثمان سے صحیح روایت یہ ہے کہ انھوں نے تین تین بار اعضاء وضوء کو دھویا، اور سر کا مسح کیا اور اس کے عدد کا ذکر نہیں کیا، امام بخاری اور امام مسلم نے اسی طرح روایت کیا ہے، امام ابو داؤد نے کہا یہی صحیح ہے۔ ہم نے جو احادیث بیان کی ہیں وہ صحاح کی روایات ہیں اس سے لازم آیا کہ اس کی مخالف روایت ضعیف ہے اور جن احادیث میں یہ ذکر ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تین تین بار وضوء کیا اس سے مسح کا ماسوی مراد ہے کیونکہ اس حدیث کے راوی جب مسح کا الگ ذکر کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ آپ نے سر کا ایک بار مسح کیا اور تفصیل اجمال کی حاکم اور تفسیر ہوتی ہے اور اجمال تفصیل کا معارض نہیں ہوتا، جس طرح خاص عام کا معارض نہیں ہوتا اور امام شافعی کا سر کے مسح کو باقی اعضاء پر قیاس کرنا تیمم سے منقوض ہے، کیونکہ ہم اس کے مقابلہ میں سر کے مسح کو دھونے پر قیاس کرتے ہیں کہ جس طرح تیمم کے مسح میں تکرار نہیں ہے اسی طرح سر کے مسح میں تکرار نہیں ہے اور مسح کو مسح پر قیاس کرنا مسح کو دھونے پر قیاس کرنے کی بہ نسبت زیادہ قوی ہے۔ نیز جب سر پر تین بار مسح کیا جائے گا تو پھر وہ مسح نہیں رہے گا بلکہ وہ دھونے کے مترادف ہوگا۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ ہوسکتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سر پر ایک بار مسح بیان جواز کے لیے کیا ہو اور تین بار مسح افضل امر کے بیان کے لیے کیا ہو اور اس طرح ان دونوں حدیثوں میں تعارض نہیں ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عثمان اور دیگر راویوں نے ایک بار مسح کر کے یہ کہا یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وضوء ہے اور یہ قول اس پر دلالت کرتا ہے کہ آپ دائماً اسی طرح وضوء کرتے تھے، نیز صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وضوء کا طریقہ اس لیے بیان کیا کہ سائلین اور سامعین کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دائمی وضوء کا طریقہ اور کیفیت معلوم ہو جائے، اگر انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی اور طریقہ سے وضوء کرتے ہوئے دیکھا ہوتا تو مطلقاً یہ نہ کہتے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وضوء ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ شقیق بن سلمہ کی روایت میں جو تین بار سر کے مسح کا ذکر ہے وہ راوی کی خطاء ہے، کیونکہ جب تمام راوی ایک شخص سے ایک ہی حدیث کی روایت کریں اور تمام راوی ایک صفت کو بیان کریں اور ایک

راوی اس کی مخالف صفت کو بیان کرے تو اس ایک راوی پر خطا اور غلط کا حکم لگایا جائے گا خواہ وہ ثقہ اور حافظ ہو اور جب اس کی ثقاہت اور حافظہ معروف نہ ہو تو پھر اس کی روایت میں خطا کا واقع ہونا اور زیادہ یقینی ہوگا۔ [۱]

## سر پر مسح کی مقدار کی فرضیت میں مذاہب فقہاء

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

علماء کا اس پر اجماع ہے کہ چہرے، ہاتھوں اور پیروں سب کا مکمل بالاستیعاب دھونا واجب ہے، اس کے برخلاف رافضیوں نے یہ کہا کہ پیروں پر مسح کرنا واجب ہے ان کا یہ قول غلط ہے، کیونکہ نصوص صریحہ میں پیروں کا دھونا وارد ہے، اسی طرح جس نے بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضوء کو نقل کیا ہے اس نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پیروں کو دھویا ہے۔

(پیروں کے دھونے کی فرضیت پر دلائل اور روافض کے شبہات کے جوابات ان شاء اللہ ہم باب نمبر ۹۸ میں تفصیل سے بیان کریں گے)

سر پر مسح کرنے کے وجوب میں علماء کا اجماع ہے، البتہ اس میں اختلاف ہے کہ کتنی مقدار واجب ہے، امام شافعی اور فقہاء کی ایک جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ مطلقاً سر پر مسح کرنا واجب ہے خواہ ایک بال پر مسح ہو، اور امام مالک، امام احمد اور ایک جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ پورے سر کا مسح کرنا واجب ہے اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا یہ مذہب ہے کہ چوتھائی سر کا مسح کرنا واجب ہے۔ [۲]

## چوتھائی سر پر مسح کرنے کی فرضیت پر فقہاء احناف کے دلائل

علامہ ابوالحسن المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

سر پر پیشانی کی مقدار میں مسح کرنا فرض ہے اور وہ چوتھائی سر ہے، کیونکہ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم قوم کی کوڑا ڈالنے کی جگہ پر آئے، وہاں پیشاب کیا، پھر وضوء کیا اور اپنے سر کے اگلے حصہ پر مسح کیا اور موزوں پر مسح کیا، اور قرآن مجید میں مسح کی مقدار مجمل ہے، اور یہ حدیث اس کا بیان ہے۔ یہ حدیث امام شافعی کے خلاف حجت ہے، کیونکہ وہ تین بالوں کا اندازہ کرتے ہیں اور امام مالک کے خلاف بھی حجت ہے، کیونکہ وہ پورے سر کا مسح فرض قرار دیتے ہیں۔ [۳]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

قرآن مجید میں اجمال اس وجہ سے ہے کہ وامسحوا برؤسکم میں با محل پر داخل ہے اور یہ تبعیض پر دلالت کرتی ہے اور اس بعض کی تعیین نہیں ہے، اور حضرت مغیرہ کی روایت میں بھی یہ قسم بنا صیتہ

---

[۱] علامہ ابو محمد عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی مع الشرح الکبیر ج ۱ ص ۱۲۴ - ۱۲۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۴۰۴ھ

[۲] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۳] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر مرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۵-۴، مطبوعہ سعید اینڈ کمپنی کراچی

یہاں بھی بامحل پر داخل ہے لہٰذا یہ حدیث بھی اس آیت کی طرح مجمل ہے، اس لیے اولیٰ یہ ہے کہ امام ابوداؤد کی اس روایت سے استدلال کیا جائے: حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو وضوء کرتے ہوئے دیکھا، آپ نے سرخ رنگ کا منقش عمامہ باندھا ہوا تھا آپ نے عمامہ کے پیچھے سے ہاتھ داخل کیا اور سر کے اگلے حصے پر مسح کیا، امام ابوداؤد نے اس حدیث پر سکوت کیا ہے اس لیے یہ حدیث بظاہر حجت ہے اور اس حدیث کا مفاد یہ ہے کہ آپ نے سر کے پورے اگلے حصہ پر مسح کیا اور یہ سر کا چوتھائی حصہ ہے جس کو ناصیہ کہتے ہیں، اسی طرح امام بیہقی نے عطاء سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے وضوء کیا اور عمامہ کو ہٹایا اور سر کے اگلے حصہ پر مسح کیا، یہ حدیث مرسل ہے اور ہمارے نزدیک حدیث مرسل حجت ہوتی ہے، خصوصاً اس صورت میں جب کہ یہ حدیث متصل سے مؤید ہو۔

یہاں یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ ان حدیثوں میں سر کے اگلے حصہ پر مسح کرنے کے فعل کا ذکر ہے، اس سے یہ کب لازم آتا ہے کہ اس سے کم مقدار پر مسح کرنا جائز نہیں ہے اس کا جواب یہ ہے کہ اگر چوتھائی سر کی مقدار سے کم پر بھی مسح کرنا جائز ہوتا تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم اس سے کم مقدار پر بھی مسح کرتے تاکہ امت کو معلوم ہوتا کہ یہ بھی جائز ہے۔

آیت وضوء میں با الصاق کے لیے ہے اور جب آلہ رابطہ کا سر سے الصاق ہو تو وہ اس کو مستلزم نہیں ہے کہ پورے سر کا مسح کیا جائے، اس لیے اگر کسی شخص نے سر پر ہاتھ رکھے اور پورے سر پر مسح نہیں کیا تب بھی الصاق ہو جائے گا اور جب سر پر ہاتھ رکھے جائیں گے تو چوتھائی سر پر مسح ہو جائے گا کیونکہ عموماً ہاتھ چوتھائی سر کے برابر ہوتے ہیں اس لیے چوتھائی سر کے مسح کی فرضیت قرآن مجید کی اس آیت سے ثابت ہے۔[1]

## چوتھائی سر پر مسح کے متعلق احادیث

جن احادیث سے فقہاء احناف نے مسح کی مقدار کے تعین اور بیان پر استدلال کیا ہے وہ یہ ہیں۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن المغیرۃ بن شعبۃ ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسح علی الخفین ومقدم راسہ وعلی عمامتہ[2]

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے موزوں پر مسح کیا، سر کے اگلے حصہ پر مسح کیا اور عمامہ پر مسح کیا۔

امام نسائی روایت کرتے ہیں:

عن المغیرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم توضا فمسح ناصیتہ وعمامتہ وعلی الخفین[3]

حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وضوء کیا تو سر کے اگلے حصہ

---

[1] علامہ کمال الدین محمد بن عبدالواحد المعروف ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۱۸، مطبوعہ دارالفکر بیروت
[2] امام مسلم بن الحجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۳۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ
[3] امام ابوعبدالرحمان احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۱۳۰، مطبوعہ تدیمی کتب خانہ کراچی

پر مسح کیا اور عمامہ اور موزوں پر مسح کیا۔

اس حدیث کو امام ترمذی نے بھی ذکر کیا ہے۔[1]

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن المغیرۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یمسح علی الخفین وعلی ناصیتہ وعلی عمامتہ۔[2]

حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم موزوں پر مسح کرتے تھے، سر کے اگلے حصہ پر مسح کرتے تھے اور عمامہ پر۔

نیز امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یتوضا وعلیہ عمامۃ قطریۃ فادخل یدہ من تحت العمامۃ فمسح مقدم راسہ فلم ینقض العمامۃ۔[3]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرتے ہوئے دیکھا، آپ نے سرخ رنگ کا منقش قطری عمامہ باندھا ہوا تھا آپ نے عمامہ کے نیچے سے ہاتھ داخل کیا اور سر کے اگلے حصہ کا مسح کیا اور عمامہ نہیں کھولا۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کی احادیث سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمامہ پر بھی مسح فرمایا ہے اس کے متعلق تفصیلی بحث ان شاء اللہ ہم باب نمبر ۹ میں بیان کریں گے۔

## نماز میں ممنوع خطرات اور وساوس کا بیان

حدیث نمبر ۴۴۲ میں ہے: جس شخص نے میرے اس طریقہ کے مطابق وضو کیا اس کے بعد دو رکعت نماز اس طرح پڑھی کہ اس میں حدیث نفس (دنیاوی معاملات میں سوچ و بچار اور غور و فکر) نہ کی اس کے تمام (صغیرہ) گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض نے کہا ہے کہ حدیث نفس سے مراد وہ امور ہیں جن کے متعلق انسان قصداً غور و فکر کرتا ہے، اور جن کاموں کے متعلق انسان پروگرام اور منصوبے بناتا ہے، اور نماز میں جو خیالات انسان کے قصد اور ارادے کے بغیر اس کے دماغ میں آتے ہیں وہ حدیث نفس نہیں ہیں، اور بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ نماز میں بغیر قصد اور ارادے کے جو خیالات آتے ہیں ان کے متعلق یہ امید تو ہے کہ وہ نماز قبول ہو جائے گی، لیکن یہ نماز اس کی اس نماز سے کم ہوگی، جس نماز میں مطلقاً کوئی خیال نہیں آتا، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے لیے مغفرت کی ضمانت دی ہے جس کی نماز میں بالکل خیال نہ آئیں، کیونکہ کم لوگ نماز میں حدیث نفس سے سلامت رہتے ہیں، اور یہ مرتبہ اس شخص کو

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ج ا ص ۱۵، مطبوعہ کتب خانہ نور محمد کراچی

[2] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ا ص ۲۲، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان

[3] " " " " سنن ابوداؤد ج ا ص ۲۲-۲۱، "

حاصل ہوتا ہے جو مجاہدہ کر کے شیطان کے ڈالے ہوئے خیالات کو دور کرتا ہے، حتیٰ کہ وہ اپنی کوشش کی وجہ سے ایک لحظہ کے لیے بھی نماز سے غافل نہیں ہوتا ایک قول یہ ہے کہ حدیث نفس کی نفی سے مراد یہ ہے کہ اس کا یہ عمل خالص اللہ تعالیٰ کے لیے ہو، جاہ طلبی کے لیے نہ ہو، وہ نماز کے ذریعہ اپنی کسی بڑائی کا طالب نہ ہو، کو نماز ادا کرنے سے اپنے آپ کو کسی فضیلت کا حامل قرار دیتا ہو، بلکہ وہ اپنے نفس کو حقیر جانے تاکہ مغرور اور متکبر نہ ہو، ایک قول یہ ہے کہ اگر حدیث نفس کی نفی سے مراد یہ ہے کہ اس کے دل و دماغ میں دنیا کا کوئی خیال نہ آئے تو یہ بہت مشکل ہے اور اگر اس سے مراد یہ ہے کہ اس کے دل میں اگرچہ بلا قصد خیالات آئیں لیکن وہ کسی خیال پر جمے نہیں تو یہ مخلصین کا عمل ہے۔

(علامہ عینی فرماتے ہیں) میں یہ کہتا ہوں کہ حدیث نفس کی دو قسمیں ہیں، ایک قسم وہ ہے کہ کسی چیز کا خیال اچانک آئے اور اس کو دور کرنا مشکل ہو، دوسری قسم کے وہ خیالات ہیں جن کو منقطع کرنا ممکن ہے، یہاں حدیث نفس کی نفی سے دوسری قسم مراد ہے نہ کہ پہلی، کیونکہ اس میں دشواری ہے۔ نیز یحدث باب تفعیل سے ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ انسان جن چیزوں کو قصداً حاصل کرتا ہے اور جن امور کے متعلق قصداً غور و فکر اور سوچ و بچار کرتا ہے اور ان کو دور کرنا ممکن ہے اس کے برعکس دل میں اچانک جو خیالات اور وسوسے آتے ہیں، ان کو دور کرنا مشکل ہے اس لیے وہ معاف ہیں، قاضی عیاض نے بعض علماء سے یہ نقل کیا ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ دل میں اصلاً کوئی خیال نہ آئے، علامہ نووی نے اس کو رد کر دیا ہے اور یہ کہا ہے کہ بلا قصد اور اختیار جو خیالات دل میں آتے ہیں اور پھر انسان ان خیالات پر جمتا نہیں ہے ان کی نفی کرنا اس حدیث سے مراد نہیں ہے پھر حدیث نفس دنیاوی خیالات اور دینی خیالات دونوں کو شامل ہے اور اس حدیث میں صرف دنیاوی خیالات کی نفی مراد ہے، حکیم ترمذی نے یہ روایت بیان کی ہے: "اس دو رکعت نماز میں دنیا کے متعلق بالکل حدیث نفس نہ کرے پھر وہ اللہ تعالیٰ سے جو دعا کرے گا وہ قبول ہو گی" اور جب وہ نماز میں امور آخرت سے متعلق غور و فکر کریگا مثلاً قرآن مجید کی جن آیات کی تلاوت کرتا ہے ان پر غور و فکر کرتا ہے یا دعائیں اور وظائف پڑھتا ہے یا کسی مستحسن اور مستحب کام میں غور و فکر کرتا ہے تو یہ وہ حدیث نفس ہے جو مضر نہیں ہے اور صحیح بخاری میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے یہ مروی ہے میں لشکر کی صفیں ترتیب دیتا رہتا ہوں، حالانکہ میں نماز میں ہوتا ہوں۔[1]

## وضو اور نماز کے بعد مغفرت کا بیان

اس حدیث میں ہے کہ اس کے تمام سابقہ گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔ علامہ بدر الدین عینی لکھتے ہیں:

اس سے مراد صغیرہ گناہ ہیں جیسا کہ صحیح مسلم میں اس کی تصریح ہے (یہ حدیث اگلے باب میں ہے) حدیث کے الفاظ میں بظاہر عموم ہے لیکن اس کی صغائر کے ساتھ تخصیص کی گئی ہے، اور کبائر توبہ سے معاف ہوتے ہیں، اسی طرح حقوق العباد بھی بندوں سے معاف کرانے سے معاف ہوتے ہیں، البتہ کبائر میں تخفیف ہو جاتی ہے۔[2]

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ ھ

[2] " عمدۃ القاری ج ۳ ص ۷-۸ " "

## بَابُ فَضْلِ الْوُضُوْءِ وَالصَّلٰوةِ عَقِبَهٗ

## وضو کرنے کے بعد نماز پڑھنے کی فضیلت

۴۴۸ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَّعُثْمَانُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ اَبِىْ شَيْبَةَ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ الْحَنْظَلِىُّ وَاللَّفْظُ لِقُتَيْبَةَ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ نَا جَرِيْرٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حُمْرَانَ مَوْلٰى عُثْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ عُثْمَانَ ابْنَ عَفَّانَ وَهُوَ بِفِنَاءِ الْمَسْجِدِ فَجَآءَهُ الْمُؤَذِّنُ عِنْدَ الْعَصْرِ فَدَعَا بِوَضُوْءٍ فَتَوَضَّاَ ثُمَّ قَالَ وَاللّٰهِ لَاُحَدِّثَنَّكُمْ حَدِيْثًا لَوْلَا اٰيَةٌ فِىْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مَا حَدَّثْتُكُمْ اِنِّىْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَتَوَضَّاُ رَجُلٌ مُّسْلِمٌ فَيُحْسِنُ الْوُضُوْءَ فَيُصَلِّىْ صَلٰوةً اِلَّا غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ مَا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الصَّلٰوةِ الَّتِىْ تَلِيْهَا.

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خادم حمران بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان عصر کے وقت مسجد کے صحن میں تھے ان کے پاس موذن آیا۔ انھوں نے اس سے وضو کے لیے پانی منگوا کر وضو کیا۔ پھر آپ نے فرمایا اگر قرآن کریم میں (علم چھپانے والے کے لیے وعید عذاب کی) آیت نہ ہوتی تو میں تم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنی ہوئی یہ حدیث نہ بیان کرتا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص بھی اچھی طرح وضو کرے پھر اس کے بعد نماز پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے وہ تمام (صغیرہ) گناہ معاف فرما دیتا ہے۔ جو اس نے اس نماز سے پیوستہ دوسری نماز کے درمیان کیے تھے۔

۴۴۹ - وَحَدَّثَنَاهُ اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ قَالَ نَا اَبُوْ اُسَامَةَ ح وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَّاَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَا نَا وَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ اَبِىْ عُمَرَ قَالَ نَا سُفْيَانُ جَمِيْعًا عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِىْ حَدِيْثِ اَبِىْ اُسَامَةَ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَهٗ ثُمَّ يُصَلِّى الْمَكْتُوْبَةَ.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی حدیث بیان کی ہے۔

۴۵۰ - وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ نَا اَبِىْ عَنْ صَالِحٍ قَالَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَّلٰكِنْ عُرْوَةُ يُحَدِّثُ عَنْ حُمْرَانَ اَنَّهٗ قَالَ فَلَمَّا تَوَضَّاَ عُثْمَانُ قَالَ وَاللّٰهِ لَاُحَدِّثَنَّكُمْ حَدِيْثًا لَوْلَا اٰيَةٌ فِىْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مَا حَدَّثْتُكُمُوْهُ اِنِّىْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا يَتَوَضَّاُ رَجُلٌ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَهٗ ثُمَّ يُصَلِّى الصَّلٰوةَ اِلَّا غُفِرَ لَهٗ مَا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الصَّلٰوةِ الَّتِىْ تَلِيْهَا قَالَ عُرْوَةُ الْاٰيَةُ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ

حمران بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وضو کرنے کے بعد کہا کہ اگر قرآن کریم کی ایک آیت نہ ہوتی تو میں تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہوئی یہ حدیث بیان نہ کرتا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص بھی اچھی طرح وضو کرے پھر اس کے بعد نماز پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے وہ تمام (صغیرہ) گناہ معاف فرما دیتا ہے جو اس نے اس نماز سے پیوستہ دوسری نماز کے درمیان کیے تھے۔ عروہ نے بیان کیا کہ حضرت عثمان نے

مَا أَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَالْهُدٰى إِلٰى قَوْلِهٖ اللَّاعِنُونَ -

۴۵۱ - حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ وَحَجَّاجُ بْنُ الشَّاعِرِ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي الْوَلِيدِ قَالَ عَبْدٌ حَدَّثَنِي أَبُو الْوَلِيدِ قَالَ نَا إِسْحٰقُ بْنُ سَعِيدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ سَعِيدِ بْنِ الْعَاصِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ عُثْمَانَ فَدَعَا بِطَهُورٍ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَا مِنِ امْرِئٍ مُسْلِمٍ تَحْضُرُهُ صَلٰوةٌ مَكْتُوبَةٌ فَيُحْسِنُ وُضُوءَهَا وَخُشُوعَهَا وَرُكُوعَهَا إِلَّا كَانَتْ كَفَّارَةً لِمَا قَبْلَهَا مِنَ الذُّنُوبِ مَا لَمْ يُؤْتِ كَبِيرَةً وَذٰلِكَ الدَّهْرَ كُلَّهُ -

۴۵۲ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ الضَّبِّيُّ قَالَا نَا عَبْدُ الْعَزِيزِ وَهُوَ الدَّرَاوَرْدِيُّ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ حُمْرَانَ مَوْلٰى عُثْمَانَ قَالَ أَتَيْتُ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ بِوَضُوءٍ فَتَوَضَّأَ ثُمَّ قَالَ إِنَّ نَاسًا يَتَحَدَّثُونَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ أَحَادِيثَ لَا أَدْرِي مَا هِيَ إِلَّا أَنِّي رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ مِثْلَ وُضُوئِي هٰذَا ثُمَّ قَالَ مَنْ تَوَضَّأَ هٰكَذَا غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَكَانَتْ صَلَاتُهُ وَمَشْيُهُ إِلَى الْمَسْجِدِ نَافِلَةً وَفِي رِوَايَةِ ابْنِ عَبْدَةَ أَتَيْتُ عُثْمَانَ فَتَوَضَّأَ -

۴۵۳ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاللَّفْظُ لِقُتَيْبَةَ وَأَبِي بَكْرٍ قَالُوا نَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ أَبِي النَّضْرِ عَنْ أَبِي أَنَسٍ أَنَّ عُثْمَانَ تَوَضَّأَ بِالْمَقَاعِدِ فَقَالَ أَلَا أُرِيكُمْ وُضُوءَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ

جس آیت کا ذکر کیا وہ یہ ہے: (ترجمہ) ہم نے قرآن کریم میں جن ہدایات اور دلائل کو نازل کیا ہے جو لوگ ان کو چھپاتے ہیں۔ ان پر اللہ تعالیٰ اور تمام لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں۔

سعید بن عاص کہتے ہیں کہ میرے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وضو کے لیے پانی منگایا پھر فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس مسلمان نے بھی فرض نماز کا وقت پایا، اچھی طرح وضو کیا پھر خضوع اور خشوع کے ساتھ نماز پڑھی تو وہ نماز اس کے پچھلے تمام گناہوں کا کفارہ ہو جائے گی۔ جب تک کہ وہ کوئی کبیرہ گناہ نہ کرے۔ اور یہ سلسلہ ہمیشہ جاری رہے گا۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خادم حمران بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عثمان بن عفان کے پاس وضو کا پانی لے کر آیا، آپ نے اس پانی سے وضو کیا پھر فرمایا لوگ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف ایسی احادیث کو منسوب کرتے ہیں جو میرے علم میں نہیں ہیں البتہ میں نے دیکھا ہے کہ حضور نے میرے اس وضو کی طرح وضو کیا، پھر فرمایا جس شخص نے اس طرح وضو کیا اس کے سابقہ گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور اس کی نماز اور مسجد تک چل کر جانا نفل ہو جاتا ہے۔

ابو انس بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان نے زینہ کے قریب وضو کیا، پھر فرمایا کیا میں تم کو نہ دکھلاؤں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کس طرح وضو کیا کرتے تھے۔ پھر حضرت عثمان نے ہر عضو کو تین تین بار دھویا۔ بعض روایات میں یوں بھی ہے کہ اس وقت

وَسَلَّمَ ثُمَّ تَوَضَّأَ ثَلَاثًا ثَلَاثًا وَزَادَ قُتَيْبَةُ فِي رِوَايَتِهِ قَالَ سُفْيَانُ قَالَ أَبُو النَّضْرِ عَنْ أَبِي أَنَسٍ قَالَ وَعِنْدَهُ رِجَالٌ مِنْ أَصْحَابِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس اور صحابہ بھی موجود تھے۔

۴۵۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ جَمِيعًا عَنْ وَكِيعٍ قَالَ أَبُو كُرَيْبٍ نَا وَكِيعٌ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ جَامِعِ بْنِ شَدَّادٍ أَبِي صَخْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ حُمْرَانَ بْنَ أَبَانٍ قَالَ كُنْتُ أَضَعُ لِعُثْمَانَ طَهُورَهُ فَمَا أَتَى عَلَيْهِ يَوْمٌ إِلَّا وَهُوَ يُفِيضُ عَلَيْهِ نُطْفَةً وَقَالَ عُثْمَانُ حَدَّثَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عِنْدَ انْصِرَافِنَا مِنْ صَلَاتِنَا هٰذِهٖ قَالَ مِسْعَرٌ أُرَاهَا الْعَصْرَ فَقَالَ مَا أَدْرِي أُحَدِّثُكُمْ بِشَيْءٍ أَوْ أَسْكُتُ فَقُلْنَا يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنْ كَانَ خَيْرًا فَحَدِّثْنَا وَإِنْ كَانَ غَيْرَ ذٰلِكَ فَاللّٰهُ وَرَسُولُهٗ أَعْلَمُ قَالَ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَتَطَهَّرُ فَيُتِمُّ الطُّهُورَ الَّذِي كَتَبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ فَيُصَلِّي هٰذِهِ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ إِلَّا كَانَتْ كَفَّارَاتٍ لِمَا بَيْنَهُنَّ۔

حمران بن ابان بیان کرتے ہیں کہ میں ہر روز حضرت عثمان کے وضو کے لیے پانی رکھا کرتا تھا اور حضرت عثمان ہمیشہ اس پانی سے کسی قدر غسل بھی کیا کرتے تھے۔ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس نماز سے (مسعر کہتے ہیں کہ ان کی مراد نماز عصر تھی) فارغ ہونے کے بعد فرمایا میں فیصلہ نہیں کر پایا کہ تمہیں ایک بات بتلاؤں یا خاموش رہوں، صحابہ کرام نے عرض کیا یارسول اللہ اگر وہ بات ہمارے حق میں بہتر ہے تو ضرور بیان کیجیے اور اگر اس کے علاوہ کوئی اور بات ہے تو اللہ تعالےٰ اور اس کے رسول کو زیادہ علم ہے، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مسلمان شخص اس طرح کامل وضو کرے جس طرح اللہ تعالےٰ نے فرض کیا ہے اور پانچوں نمازیں پڑھے تو ان نمازوں کے درمیان جو اس نے گناہ کیے ہیں وہ نمازیں ان گناہوں کے لیے کفارہ بن جائیں گی۔

۴۵۵۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا أَبِي ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَا جَمِيعًا نَا شُعْبَةُ عَنْ جَامِعِ بْنِ شَدَّادٍ قَالَ سَمِعْتُ حُمْرَانَ بْنَ أَبَانٍ يُحَدِّثُ أَبَا بُرْدَةَ فِي هٰذَا الْمَسْجِدِ فِي إِمَارَةِ بِشْرٍ أَنَّ عُثْمَانَ ابْنَ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مَنْ أَتَمَّ الْوُضُوءَ كَمَا أَمَرَهُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فَالصَّلَوَاتُ الْمَكْتُوبَاتُ كَفَّارَاتٌ لِمَا بَيْنَهُنَّ هٰذَا حَدِيثُ ابْنِ مُعَاذٍ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ غُنْدَرٍ

حمران بن ابان بیان کرتے ہیں کہ بشر کے دور حکومت میں حضرت ابوبردہ اس مسجد میں یہ بیان کر رہے تھے کہ حضرت عثمان بن عفان نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا جس شخص نے اللہ تعالےٰ کے حکم کے مطابق پورا وضو کیا تو جو گناہ ان فرض نمازوں کے اوقات کے درمیان ہوگئے ہیں ان کے لیے وہ نمازیں کفارہ ہو جائیں گی اور ایک اور روایت میں بشر کی حکومت اور فرض نمازوں کا ذکر نہیں ہے۔

فِیْ اِمَارَةِ بِشْرٍ وَلَا ذَكَرَ الْمَكْتُوْبَاتِ.

۴۵۶ - حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْاَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مَخْرَمَةُ بْنُ بُكَيْرٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ حُمْرَانَ مَوْلٰى عُثْمَانَ قَالَ تَوَضَّاَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ يَوْمًا وُضُوْءًا حَسَنًا ثُمَّ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَوَضَّاَ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ قَالَ مَنْ تَوَضَّاَ هٰكَذَا ثُمَّ خَرَجَ اِلَى الْمَسْجِدِ لَا يَنْهَزُهٗ اِلَّا الصَّلٰوةُ غُفِرَ لَهٗ مَا خَلَا مِنْ ذَنْبِهٖ.

حمران بیان کرتے ہیں کہ ایک دن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بہت اچھی طرح وضو کیا، پھر فرمایا میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اس طرح وضو کیا پھر مسجد میں محض نماز کے قصد سے گیا تو اللہ تعالیٰ اس کے سابقہ گناہوں کو معاف کر دے گا۔

۴۵۷ - وَحَدَّثَنِيْ اَبُو الطَّاهِرِ يُوْنُسُ بْنُ عَبْدِ الْاَعْلٰى قَالَا اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ اَنَّ الْحَكِيْمَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ الْقُرَشِيَّ حَدَّثَهٗ اَنَّ نَافِعَ بْنَ جُبَيْرٍ وَعَبْدَ اللّٰهِ بْنَ اَبِيْ سَلَمَةَ حَدَّثَاهُ اَنَّ مُعَاذَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ حَدَّثَهُمَا عَنْ حُمْرَانَ مَوْلٰى عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ تَوَضَّاَ لِلصَّلٰوةِ فَاَسْبَغَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ مَشٰى اِلَى الصَّلٰوةِ الْمَكْتُوْبَةِ فَصَلَّاهَا مَعَ النَّاسِ اَوْ مَعَ الْجَمَاعَةِ اَوْ فِي الْمَسْجِدِ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ ذُنُوْبَهٗ.

حمران بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس شخص نے نماز پڑھنے کے لیے اچھی طرح کامل وضو کیا، پھر فرض نماز پڑھنے کے لیے مسجد میں گیا اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھی تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہ بخش دیتا ہے۔

۴۵۸ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ كُلُّهُمْ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ قَالَ ابْنُ اَيُّوْبَ نَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَعْقُوْبَ مَوْلَى الْحُرَقَةِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ الصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ وَالْجُمُعَةُ اِلَى الْجُمُعَةِ كَفَّارَاتٌ لِّمَا بَيْنَهُنَّ مَا لَمْ تُغْشَ الْكَبَائِرُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ نمازیں اور ایک جمعہ سے لے کر دوسرا جمعہ پڑھنا ان کے درمیان واقع ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ بن جاتا ہے جب تک گناہ کبیرہ کا ارتکاب نہ کرے۔

۴۵۹ - وَحَدَّثَنِيْ نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ قَالَ اَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى قَالَ نَا هِشَامٌ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ نمازیں اور ایک جمعہ سے لے کر دوسرا جمعہ پڑھنا ان کے

اَلصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ وَالْجُمُعَةُ اِلَى الْجُمُعَةِ كَفَّارَاتٌ لِّمَا بَيْنَهُنَّ۔

درمیان واقع ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ بن جاتے ہیں۔

٤٦٠- وَحَدَّثَنِيْ اَبُو الطَّاهِرِ وَهَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْاَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ اَبِيْ صَخْرٍ اَنَّ عُمَرَ بْنَ اِسْحٰقَ مَوْلٰى زَائِدَةَ حَدَّثَهٗ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ اَلصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ وَالْجُمُعَةُ اِلَى الْجُمُعَةِ وَرَمَضَانُ اِلٰى رَمَضَانَ مُكَفِّرَاتٌ مَّا بَيْنَهُنَّ اِذَا اجْتَنَبَ الْكَبَائِرَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ نمازیں اور ایک جمعہ سے لے کر دوسرا جمعہ پڑھنا اور ایک رمضان سے دوسرے رمضان کے روزے رکھنا، ان کے درمیان واقع ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ بن جاتے ہیں۔ جب تک گناہ کبیرہ نہ کرے۔

## مغفرت کے متعدد اسباب اور ان کے ثمرات

اس حدیث میں ہے جو شخص بھی اچھی طرح وضوء کرے پھر اس کے بعد نماز پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے وہ تمام (صغیرہ) گناہ معاف کر دیتا ہے جو اس نے اس نماز سے پیوستہ دوسری نماز کے درمیان کیے تھے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

دیگر احادیث میں ہے پانچ نمازیں ان کے درمیان ہونے والے گناہوں کے لیے کفارہ ہیں، ایک جمعہ سے لے کر دوسرا جمعہ تک جمعہ کی نماز کفارہ ہے اور ایک رمضان سے دوسرے رمضان تک رمضان کفارہ ہے۔ اب سوال یہ ہے کہ جب وضوء سے گناہوں کا کفارہ ہو گیا تو نماز سے کس چیز کا کفارہ ہو گا؟ اور جب پانچ نمازوں سے کفارہ ہو گیا تو جمعہ کی نماز سے کس چیز کا کفارہ ہو گا؟ اور جب جمعہ سے کفارہ ہو گیا تو رمضان سے کس چیز کا کفارہ ہو گا؟ اسی طرح عرفہ کے دن روزہ بھی دو سال کے گناہوں کا کفارہ ہے اور عاشورہ کا روزہ ایک سال کا کفارہ ہے۔ اور جب کسی شخص کی آمین ملائکہ کی آمین کے موافق ہو جائے تو اس کے تمام پچھلے گناہوں کی مغفرت ہو جاتی ہے۔ اس سوال کا علماء نے یہ جواب دیا ہے کہ یہ تمام عبادات گناہوں کا کفارہ ہونے کی صلاحیت رکھتی ہیں اگر اس کے صغیرہ گناہ ہوں تو ان سے مغفرت ہو جاتی ہے، اور اگر اس کے صغیرہ اور کبیرہ گناہ نہ ہوں تو اس کی نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں اور اس کے درجات بلند کر دیے جاتے ہیں اور اگر صغائر نہ ہوں اور کبائر ہوں تو امید ہے اس کے کبائر میں تخفیف ہو جائے گی۔ [1]

## بَابُ الذِّكْرِ الْمُسْتَحَبِّ عَقِبَ الْوُضُوْءِ

## وضوء کے بعد مستحب ذکر کا بیان

٤٦١- حَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ مَيْمُوْنٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ قَالَ نَا مُعَاوِيَةُ بْنُ

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمارے ذمہ اونٹوں کو چرانا تھا۔ جب میں اپنی باری

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج ١ ص ١٢١، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

صَالِحٍ عَنْ رَبِيعَةَ يَعْنِي ابْنَ يَزِيدَ عَنْ أَبِي إِدْرِيسَ الْخَوْلَانِيِّ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ وَحَدَّثَنِي أَبُو عُثْمَانَ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ كَانَتْ عَلَيْنَا رِعَايَةُ الْإِبِلِ فَجَاءَتْ نَوْبَتِي فَرَوَّحْتُهَا بِعَشِيٍّ فَأَدْرَكْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَائِمًا يُحَدِّثُ النَّاسَ فَأَدْرَكْتُ مِنْ قَوْلِهِ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَتَوَضَّأُ فَيُحْسِنُ وُضُوءَهُ ثُمَّ يَقُومُ فَيُصَلِّي رَكْعَتَيْنِ مُقْبِلٌ عَلَيْهِمَا بِقَلْبِهِ وَوَجْهِهِ إِلَّا وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ قَالَ فَقُلْتُ مَا أَجْوَدَ هَذِهِ فَإِذَا قَائِلٌ بَيْنَ يَدَيَّ يَقُولُ الَّتِي قَبْلَهَا أَجْوَدُ فَنَظَرْتُ فَإِذَا عُمَرُ قَالَ إِنِّي قَدْ رَأَيْتُكَ جِئْتَ آنِفًا قَالَ مَا مِنْكُمْ مِنْ أَحَدٍ يَتَوَضَّأُ فَيُبْلِغُ أَوْ فَيُسْبِغُ الْوَضُوءَ ثُمَّ يَقُولُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُ اللَّهِ وَرَسُولُهُ إِلَّا فُتِحَتْ لَهُ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ الثَّمَانِيَةُ يَدْخُلُ مِنْ أَيِّهَا شَاءَ.

۴۶۲ - وَحَدَّثَنَاهُ أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ قَالَ نَا مُعَاوِيَةُ بْنُ صَالِحٍ عَنْ رَبِيعَةَ بْنِ يَزِيدَ عَنْ أَبِي إِدْرِيسَ الْخَوْلَانِيِّ وَأَبِي عُثْمَانَ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرِ بْنِ مَالِكٍ الْحَضْرَمِيِّ عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ الْجُهَنِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَذَكَرَ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ مَنْ تَوَضَّأَ فَقَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ.

پر اونٹوں کو چرا کر شام کے وقت آیا تو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے لوگوں کے سامنے بیان فرما رہے تھے کہ جو مسلمان اچھی طرح وضوء کرے اور پھر کھڑا ہو کر حضور قلب کے ساتھ دو رکعات نماز پڑھے اس کے لیے جنت واجب ہو جائے گی۔ میں نے کہا یہ کس قدر عمدہ حدیث ہے، اچانک مجھے ایک آواز آئی کہ پہلی حدیث اس سے بھی عمدہ تھی، میں نے متوجہ ہو کر دیکھا تو وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے انہوں نے کہا میں نے دیکھا ہے کہ تم ابھی آئے ہو، اس سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا جو شخص اچھی طرح وضوء کرے پھر یہ کہے اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُ اللّٰهِ وَرَسُوْلُهٗ۔ اس کے لیے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیے جاتے ہیں، جس دروازے سے چاہے جنت میں داخل ہو جائے۔

---

امام مسلم فرماتے ہیں کہ حضرت عقبہ بن عامر کی یہی حدیث ایک اور سند سے منقول ہے مگر اس میں یہ الفاظ ہیں جس نے وضوء کے بعد کہا: اشهد ان لا اله الا الله وحده لا شريك له واشهد ان محمدا عبده ورسوله۔

---

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ وضوء کے بعد کلمہ شہادت پڑھنا مستحب ہے، یہ متفق علیہ ہے اور بہتر ہے اس کے ساتھ متصلاً یہ ذکر بھی ملا لیا جائے: اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ. جیسا کہ جامع ترمذی میں ہے اور مستحب یہ ہے کہ اس کے ساتھ یہ ذکر بھی ملا لیا جائے: سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ

أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيكَ لَكَ أَسْتَغْفِرُكَ وَأَتُوبُ إِلَيْكَ. جیسا کہ امام نسائی نے عمل الیوم واللیلۃ میں روایت کیا ہے۔ ہمارے اصحاب نے کہا ہے کہ یہ اذکار غسل کرنے والے کے لیے بھی مستحب ہیں۔ [۱]

## بَابٌ اٰخَرُ فِي صِفَةِ الْوُضُوْءِ

۴۶۳ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ قَالَ نَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ الْأَنْصَارِيِّ وَكَانَتْ لَهُ صُحْبَةٌ قَالَ قِيلَ لَهُ تَوَضَّأْ لَنَا وُضُوْءَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا بِإِنَاءٍ فَأَكْفَأَ مِنْهُ عَلَى يَدَيْهِ فَغَسَلَهُمَا ثَلَاثًا ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ مِنْ كَفٍّ وَاحِدَةٍ فَفَعَلَ ذٰلِكَ ثَلَاثًا ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَغَسَلَ وَجْهَهُ ثَلَاثًا ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَغَسَلَ يَدَيْهِ إِلَى الْمِرْفَقَيْنِ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَمَسَحَ بِرَأْسِهِ فَأَقْبَلَ بِيَدَيْهِ وَأَدْبَرَ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ إِلَى الْكَعْبَيْنِ ثُمَّ قَالَ هٰكَذَا وُضُوْءُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ۔

۴۶۴ - وَحَدَّثَنِي الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّاءَ قَالَ نَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيَى بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ وَلَمْ يَذْكُرْ إِلَى الْكَعْبَيْنِ۔

۴۶۵ - وَحَدَّثَنِي إِسْحٰقُ بْنُ مُوسَى الْأَنْصَارِيُّ قَالَ نَا مَعْنٌ قَالَ نَا مَالِكُ بْنُ أَنَسٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ يَحْيَى بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ مَضْمَضَ وَاسْتَنْثَرَ ثَلَاثًا وَلَمْ يَقُلْ مِنْ كَفٍّ وَاحِدَةٍ وَزَادَ

## وضو کے طریقہ کی تفصیل

حضرت عبداللہ بن زید بن عاصم انصاری رضی اللہ عنہ سے کسی نے کہا کہ ہم کو وضو کر کے دکھلایئے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کس طرح وضو کیا کرتے تھے۔ انھوں نے ایک برتن میں پانی منگوایا، برتن ٹیڑھا کر کے دونوں ہاتھوں کو تین بار دھویا، پھر برتن میں ہاتھ ڈال کر پانی لیا اور ایک چلو میں پانی لے کر اس سے کلی کی اور اسی کے بقیہ پانی سے ناک میں پانی ڈالا اور یہ عمل تین بار کیا، پھر برتن میں ہاتھ ڈال کر پانی لیا اور تین بار چہرہ دھویا، پھر برتن میں ہاتھ ڈال کر پانی لیا، اور دونوں کلائیاں کہنیوں سمیت دو دو بار دھوئیں، پھر برتن سے ہاتھ بھگو کر سر پر سامنے سے پیچھے کی جانب اور پیچھے سے سامنے کی جانب ہاتھ پھیرا، پھر ٹخنوں سمیت دونوں پیر دھوئے اس کے بعد کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضو کرنے کا طریقہ یہی ہے۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہی روایت منقول ہے۔ مگر اس میں ٹخنوں تک کا ذکر نہیں ہے۔

---

عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ نے وضو کیا اور تین بار کلی کی اور ناک میں پانی ڈالا اس روایت میں راوی نے ایک چلو سے کلی اور ناک میں پانی ڈالنے کا ذکر نہیں کیا اور سر کے مسح میں یہ وضاحت کی کہ سر کی

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

بَعْدَ قَوْلِهِ فَأَقْبَلَ بِهِمَا وَأَدْبَرَ بَدَأَ بِمُقَدَّمِ رَأْسِهِ ثُمَّ ذَهَبَ بِهِمَا إِلَى قَفَاهُ ثُمَّ رَدَّهُمَا حَتَّى رَجَعَ إِلَى الْمَكَانِ الَّذِي بَدَأَ مِنْهُ وَغَسَلَ رِجْلَيْهِ۔

اگلی جانب سے مسح کرتے ہوئے ہاتھ گدی تک لے گئے اور پھر واپس اسی جگہ لائے جہاں سے مسح کرنا شروع کیا تھا اور پیروں کو دھویا۔

۴۶۶۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ بِشْرٍ الْعَبْدِيُّ قَالَ نَا وُهَيْبٌ قَالَ نَا عَمْرُو بْنُ يَحْيٰى بِمِثْلِ إِسْنَادِهِمْ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ وَقَالَ فِيْهِ فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ وَاسْتَنْثَرَ مِنْ ثَلَاثِ غَرَفَاتٍ وَقَالَ أَيْضًا فَمَسَحَ بِرَأْسِهِ فَأَقْبَلَ بِهِ وَأَدْبَرَ مَرَّةً وَاحِدَةً قَالَ بَهْزٌ أَمْلٰى عَلَيَّ وُهَيْبٌ هٰذَا الْحَدِيْثَ وَقَالَ وُهَيْبٌ أَمْلٰى عَلَيَّ عَمْرُو بْنُ يَحْيٰى هٰذَا الْحَدِيْثَ مَرَّتَيْنِ۔

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ عبد اللہ بن زید کی اسی روایت میں یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ انہوں نے تین چلوؤں سے کلی کی ناک میں پانی ڈالا اور ناک صاف کی اور سر کا مسح ایک بار اس طرح کیا کہ ہاتھوں کو سر کی اگلی جانب سے پچھلی جانب کی طرف اور پچھلی جانب سے اگلی جانب کی طرف لے گئے۔

۴۶۷۔ حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ مَعْرُوْفٍ وَحَدَّثَنِيْ هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْأَيْلِيُّ وَأَبُو الطَّاهِرِ قَالُوْا نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ أَنَّ حَبَّانَ بْنَ وَاسِعٍ حَدَّثَهُ أَنَّ أَبَاهُ حَدَّثَهُ أَنَّهُ سَمِعَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ الْمَازِنِيَّ يَذْكُرُ أَنَّهُ رَأَى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ فَمَضْمَضَ ثُمَّ اسْتَنْثَرَ ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهُ ثَلَاثًا وَيَدَهُ الْيُمْنٰى ثَلَاثًا وَالْأُخْرٰى ثَلَاثًا وَمَسَحَ بِرَأْسِهِ بِمَاءٍ غَيْرِ فَضْلِ يَدَيْهِ وَغَسَلَ رِجْلَيْهِ حَتّٰى أَنْقَاهُمَا۔

حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرتے ہوئے دیکھا، آپ نے پہلے کلی کی پھر ناک میں پانی ڈالا، پھر تین مرتبہ چہرہ دھویا، پھر تین بار دایاں ہاتھ، پھر تین بار بایاں ہاتھ دھویا اور الگ پانی لے کر جو ہاتھ دھونے سے بچا ہوا نہ تھا سر کا مسح کیا اور پیروں کو دھویا حتی کہ ان کو صاف کر لیا۔

## ایک چلو یا متعدد چلوؤں سے کلی کرنے اور ناک میں پانی ڈالنے کے متعلق مذاہب فقہاء!

حدیث نمبر ۴۶۳ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک چلو میں پانی لے کر اس سے کلی کی اور اسی کے بقیہ پانی سے ناک میں پانی ڈالا۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

اس حدیث میں مذہب صحیح مختار پر دلیل ہے کہ تین چلوؤں سے کلی کی جائے اور ناک میں پانی ڈالا جائے اور ہر چلو سے کلی بھی کرے اور ناک میں پانی بھی ڈالے۔ [۱]

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

مستحب یہ ہے کہ ایک ہاتھ میں پانی لے کر اسی سے کلی کرے اور اسی سے ناک میں پانی ڈالے، اثرم کہتے

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ہیں میں نے ابو عبداللہ سے سوال کیا آپ کے نزدیک کون سا عمل مستحب ہے ایک چلو سے کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا یا ہر ایک کے لیے الگ الگ پانی لینا، انھوں نے کہا ایک چلو سے، کیونکہ حضرت عثمان اور حضرت علی سے اسی طرح روایت ہے اور حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ ایک برتن میں ڈالے، پھر تین مرتبہ کلی کی اور تین مرتبہ ناک میں پانی ڈالا اور ان کے لیے ایک چلو میں پانی لیا، یہ امام بخاری کی روایت ہے اور امام بخاری اور امام مسلم کی متفق علیہ روایت ہے کہ آپ نے ایک چلو میں پانی لے کر کلی کی اور ناک میں پانی ڈالا۔ یہ عمل آپ نے تین بار کیا۔ اور ایک روایت میں ہے کہ آپ نے ایک ہاتھ سے پانی لے کر تین بار کلی کی اور تین بار ناک میں پانی ڈالا۔ اس حدیث کو اثرم اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ لہٰذا اگر وضوء کرنے والا چاہے تو تین چلوؤں سے کلی کرے اور ناک میں پانی ڈالے اور اگر چاہے تو ایک چلو پانی سے کلی کرے اور ناک میں پانی ڈالے، جیسا کہ ہم نے احادیث بیان کی ہیں۔ اور اگر تین بار چلو میں پانی لے کر کلی کرے پھر الگ تین بار چلو میں پانی لے کر ناک میں پانی ڈالے تو یہ بھی جائز ہے۔ کیونکہ امام ابوداؤد نے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کلی کرنے اور ناک میں پانی ڈالنے کے لیے الگ الگ پانی لیا۔ [1]

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

فقہاء شافعیہ کے اس مسئلہ میں پانچ قول ہیں:

۱۔ ایک چلو میں پانی لے کر اس سے تین مرتبہ کلی کرے اور تین مرتبہ ناک میں پانی ڈالے۔

۲۔ ایک چلو میں پانی لے اور اس سے پہلے کلی کرے پھر ناک میں پانی ڈالے یہ عمل تین بار اسی چلو سے کرے۔

۳۔ تین چلو سے کلی کرے اور ناک میں پانی ڈالے یہ عمل تین بار کرے۔

۴۔ پہلے ایک چلو پانی سے تین بار کلی کرے پھر ایک چلو پانی سے تین بار ناک میں پانی ڈالے۔

۵۔ چھ چلو پانی لے، پہلے تین چلو سے تین بار کلی کرے پھر تین چلو سے تین بار ناک میں پانی ڈالے۔

علامہ کرمانی نے کہا چوتھا طریقہ افضل ہے اور علامہ نووی نے کہا تیسرا طریقہ افضل ہے۔

الجواہر (مالکیہ) میں ابن سابق نے دو قول لکھے ہیں ایک قول یہ ہے کہ منہ اور ناک کے لیے ایک چلو پانی لے اور دوسرا قول یہ ہے کہ ایک چلو پانی لے کر تین بار کلی کرے پھر ایک چلو پانی لے کر تین بار ناک میں پانی ڈالے اور فقہاء حنابلہ کی المغنی میں لکھا ہے کہ اس کو اختیار ہے ایک چلو سے تین بار کلی کرے اور ناک میں پانی ڈالے یا تین چلوؤں سے اور اگر ہر عضو کے لیے الگ الگ تین چلو لیے تو یہ بھی جائز ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ہمارے اصحاب حنفیہ نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے: امام ترمذی اپنی سند کے ساتھ ابو حیہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے وضوء کیا پھر ہاتھ دھوئے حتیٰ کہ ان کو صاف کر لیا، پھر تین بار کلیاں کیں۔ پھر تین بار ناک میں پانی ڈالا پھر تین بار چہرہ دھویا پھر تین بار کلائیاں دھوئیں، پھر ایک بار سر پر مسح کیا، پھر اپنے قدموں کو ٹخنوں تک دھویا، پھر انھوں نے کھڑے ہو کر وضو کا بچا ہوا پانی پی لیا پھر فرمایا میں

---

[1] علامہ موفق الدین ابو محمد عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی مع الشرح الکبیر ج ۱ ص ۱۳۶-۱۳۵ مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۴ھ

نے یہ پسند کیا کہ تم کو دکھاؤں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کس طرح وضو کرتے تھے اور امام ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ اس حدیث کا مدلول یہ ہے کہ آپ نے تین بار کلی کی اور ہر بار کلی کے لیے الگ پانی لیا اسی طرح تین بار ناک میں پانی ڈالا اور ہر بار کے لیے الگ پانی لیا۔ تاہم ایک چلو سے کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا بھی جائز ہے لیکن افضل یہ ہے کہ الگ الگ پانی لیا جائے۔

کلی کرنے اور ناک میں پانی ڈالنے کے لیے الگ الگ پانی لینے پر ہماری دلیل امام طبرانی کی یہ روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا آپ نے تین بار کلی کی اور تین بار ناک میں پانی ڈالا اور ہر بار نیا پانی لیا۔ اس حدیث کو امام ابوداؤد نے بھی روایت کیا ہے اور اس پر سکوت کیا ہے، اور ان کا سکوت اس حدیث کی صحت پر ان کے راضی ہونے کی دلیل ہے۔ [1]

## بَابُ الْإِيتَارِ فِي الْاِسْتِنْثَارِ وَالْاِسْتِجْمَارِ

## ناک میں طاق مرتبہ پانی ڈالنا اور طاق مرتبہ استنجا کرنا

۴۶۸۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ نُمَيْرٍ جَمِيعًا عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ قَالَ قُتَيْبَةُ نَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اسْتَجْمَرَ أَحَدُكُمْ فَلْيَسْتَجْمِرْ وِتْرًا وَإِذَا تَوَضَّأَ أَحَدُكُمْ فَلْيَجْعَلْ فِي أَنْفِهٖ مَاءً ثُمَّ لِيَنْتَثِرْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص استنجا کرے تو طاق مرتبہ کرے (یعنی ایک، تین، یا پانچ مرتبہ مراس کے مقابلہ میں جفت ہے یعنی دو، چار اور چھ) اور جب تم میں سے کوئی شخص وضو کرے تو ناک میں پانی ڈال کر اس کو صاف کرے۔

۴۶۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ ابْنُ هَمَّامٍ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ ابْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا بِهٖ أَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ أَحَادِيثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأَ أَحَدُكُمْ فَلْيَسْتَنْشِقْ بِمَنْخِرَيْهِ مِنَ الْمَاءِ ثُمَّ لِيَسْتَنْثِرْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص وضو کرے تو نتھنوں میں پانی ڈالے پھر ناک صاف کرے۔

۴۷۰۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي إِدْرِيسَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جو شخص وضو کرے تو ناک صاف کرے اور جو شخص استنجا

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۲۶۵ - ۲۶۴، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

الْخَوْلَانِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ تَوَضَّأَ فَلْيَسْتَنْثِرْ وَمَنِ اسْتَجْمَرَ فَلْيُوتِرْ۔

کرے تو طاق مرتبہ کرے۔

۴۷۱۔ حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ قَالَ نَا حَسَّانُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ نَا يُونُسُ بْنُ يَزِيدَ ح وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو إِدْرِيسَ الْخَوْلَانِيُّ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ وَأَبَا سَعِيدٍ الْخُدْرِيَّ يَقُولَانِ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ اور حضرت ابوسعید خدری دونوں سے ایسی ہی ایک روایت منقول ہے۔

۴۷۲۔ وَحَدَّثَنِي بِشْرُ بْنُ الْحَكَمِ الْعَبْدِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِيزِ يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عِيسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ مِنْ مَنَامِهِ فَلْيَسْتَنْثِرْ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَبِيتُ عَلَى خَيَاشِيمِهِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نیند سے بیدار ہو تو تین بار ناک میں پانی ڈالے کیونکہ شیطان اس کے نتھنوں میں رات گذارتا ہے

۴۷۳۔ وَحَدَّثَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَمُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا ابْنُ رَافِعٍ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَجْمَرَ أَحَدُكُمْ فَلْيُوتِرْ۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص استنجا کرے تو طاق مرتبہ کرے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

حدیث نمبر ۴۶۸ میں ہے: جو شخص استجمار (استنجا) کرے تو طاق مرتبہ کرے، استجمار کا معنی ہے بول اور براز کے عمل کے بعد مقام کو چھوٹے چھوٹے پتھروں سے صاف کرنا، علماء نے کہا ہے کہ استطابہ، استجمار اور استنجا کا معنی ہے، بول اور براز کے محل کی تطہیر کرنا، لیکن استجمار کا لفظ پتھروں سے صاف کرنے کے ساتھ مخصوص ہے اور استطابہ اور استنجا پانی اور پتھروں کے ساتھ صفائی کے لیے استعمال ہوتے ہیں، طاق مرتبہ استجمار کا معنی یہ ہے کہ تین یا پانچ یا اس سے زیادہ طاق مرتبہ استجمار کیا جائے، خلاصہ یہ ہے کہ صاف کرنا واجب ہے اور تین مرتبہ

استجمار کرنا مستحب ہے، یہی جمہور کا مسلک ہے اور اس کی دلیل یہ ہے کہ سنن ابوداؤد میں یہ حدیث ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے استجمار کیا وہ طاق مرتبہ کرے جس نے ایسا کر لیا اس نے اچھا کیا اور جس نے نہیں کیا اس پر کوئی حرج نہیں۔

حدیث نمبر ۴۷۲ میں ہے: جب تم میں سے کوئی شخص بیدار ہو تو تین بار ناک میں پانی ڈالے کیونکہ شیطان اس کے نتھنوں میں رات گزارتا ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

شیطان کا نتھنوں میں رات گزارنا حقیقت پر بھی محمول ہو سکتا ہے، کیونکہ ناک جسم کے ان سوراخوں میں سے ایک ہے، جن سے قلب تک پہنچا جا سکتا ہے اور ناک کے سوراخوں میں کوئی بندش نہیں ہے۔ اور حدیث میں ہے کہ شیطان کسی بند چیز کو نہیں کھولتا، اس لیے جمائی لیتے وقت منہ کو ڈھانپنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس سے استعارہ مراد ہو کیونکہ ناک میں جو گرد و غبار اور رطوبت جمع ہوتی ہے، وہ شیطان کے موافق ہے۔ [۱]

## باب ۸۹ وُجُوبِ غَسْلِ الرِّجْلَيْنِ بِكَمَالِهِمَا

## وضو میں مکمل پیروں کے دھونے کا وجوب

۴۷۴ - حَدَّثَنَا هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْاَيْلِيُّ وَ اَبُو الطَّاهِرِ وَاَحْمَدُ بْنُ عِيْسٰى قَالُوْا اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ وَهْبٍ عَنْ مَخْرَمَةَ بْنِ بُكَيْرٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ سَالِمٍ مَوْلٰى شَدَّادٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَوْمَ تُوُفِّيَ سَعْدُ ابْنُ اَبِيْ وَقَّاصٍ فَدَخَلَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ اَبِيْ بَكْرٍ فَتَوَضَّاَ عِنْدَهَا فَقَالَتْ يَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ اَسْبِغِ الْوُضُوْءَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ وَيْلٌ لِّلْاَعْقَابِ مِنَ النَّارِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اپنے بھائی عبدالرحمن بن ابی بکر کو وضو کرتے ہوئے دیکھا تو کہا اے عبدالرحمن! اچھی طرح مکمل وضو کرو، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے (خشک) ایڑیوں کے لیے جہنم کا عذاب ہے۔

۴۷۵ - وَحَدَّثَنِيْ حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ حَيْوَةُ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ مَوْلٰى شَدَّادِ بْنِ الْهَادِ حَدَّثَهٗ اَنَّهٗ دَخَلَ عَلٰى عَائِشَةَ فَذَكَرَ عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

امام مسلم فرماتے ہیں ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی روایت منقول ہے۔

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۴۷۶ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ وَأَبُو مَعْنٍ الرَّقَاشِيُّ قَالَا نَا عُمَرُ بْنُ يُونُسَ قَالَ نَا عِكْرِمَةُ ابْنُ عَمَّارٍ قَالَ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَوْ حَدَّثَنَا أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنِي سَالِمٌ مَوْلَى الْمَهْرِيِّ قَالَ خَرَجْتُ أَنَا وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ أَبِي بَكْرٍ فِي جَنَازَةِ سَعْدِ ابْنِ أَبِي وَقَّاصٍ فَمَرَرْنَا عَلَى بَابِ حُجْرَةِ عَائِشَةَ فَذَكَرَ عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ۔

مہری کے آزاد کردہ غلام سالم بیان کرتے ہیں کہ میں اور عبد الرحمن بن ابی بکر سعد بن ابی وقاص کے جنازہ میں جا رہے تھے، ہم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرے کے پاس سے گذرے تو آپ نے ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث سنائی۔

۴۷۷ - حَدَّثَنِي سَلَمَةُ بْنُ شَبِيبٍ قَالَ نَا الْحَسَنُ بْنُ أَعْيَنَ نَا فُلَيْحٌ حَدَّثَنِي نُعَيْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ سَالِمٍ مَوْلَى شَدَّادِ ابْنِ الْهَادِ قَالَ كُنْتُ أَنَا مَعَ عَائِشَةَ فَذَكَرَ عَنْهَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی روایت منقول ہے۔

۴۷۸ - حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيرٌ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ قَالَ أَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ هِلَالِ بْنِ يَسَافٍ عَنْ أَبِي يَحْيَى عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَمْرٍو قَالَ رَجَعْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مِنْ مَكَّةَ إِلَى الْمَدِينَةِ حَتَّى إِذَا كُنَّا بِمَاءٍ بِالطَّرِيقِ تَعَجَّلَ قَوْمٌ عِنْدَ الْعَصْرِ فَتَوَضَّؤُوا وَهُمْ عِجَالٌ فَانْتَهَيْنَا إِلَيْهِمْ وَأَعْقَابُهُمْ تَلُوحُ لَمْ يَمَسَّهَا الْمَاءُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَيْلٌ لِلْأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ أَسْبِغُوا الْوُضُوءَ۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ سے مدینہ جا رہے تھے، ایک جگہ ہم کو پانی نظر آیا اور لوگوں نے عصر کے لیے جلدی جلدی وضو کرنا شروع کر دیا، جب ہم ان کے پاس پہنچے تو ان کی ایڑیاں خشک تھیں اور ان کو پانی نے چھوا تک نہیں تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (خشک) ایڑیوں کے لیے عذاب کی بلا آنت ہے، مکمل وضو کیا کرو۔

۴۷۹ - وَحَدَّثَنَاهُ أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ الْمُثَنَّى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ كِلَاهُمَا عَنْ مَنْصُورٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ شُعْبَةَ أَسْبِغُوا الْوُضُوءَ وَفِي

امام مسلم فرماتے ہیں ایک اور سند کے ساتھ بھی اسی طرح یہ روایت منقول ہے مگر اس میں "وضو مکمل کرو" کا جملہ نہیں ہے۔

حَدِيْثِهِ عَنْ أَبِيْ يَحْيَى الْأَعْرَجِ.

۴۸۰ - وَحَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوْخٍ وَأَبُوْ كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ جَمِيْعًا عَنْ أَبِيْ عَوَانَةَ قَالَ أَبُوْ كَامِلٍ نَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ أَبِيْ بِشْرٍ عَنْ يُوْسُفَ بْنِ مَاهِكٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَمْرٍو قَالَ تَخَلَّفَ عَنَّا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِيْ سَفَرٍ سَافَرْنَاهُ فَأَدْرَكَنَا وَقَدْ حَضَرَتْ صَلٰوةُ الْعَصْرِ فَجَعَلْنَا نَمْسَحُ عَلٰى أَرْجُلِنَا فَنَادٰى وَيْلٌ لِّلْأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ.

حضرت عبداللہ بن عمرو بیان کرتے ہیں کہ ایک سفر میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہم سے پیچھے رہ گئے تھے جس وقت آپ ہمارے پاس پہنچے تو عصر کی نماز کا وقت آچکا تھا ہم وضو کرنے لگے اور پاؤں پر مسح کر لیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے باآواز بلند فرمایا "(خشک) ایڑیوں کے لیے آگ کا عذاب ہے۔

۴۸۱ - حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ سَلَّامٍ الْجُمَحِيُّ قَالَ نَا الرَّبِيْعُ يَعْنِيْ ابْنَ مُسْلِمٍ عَنْ مُحَمَّدٍ وَهُوَ ابْنُ زِيَادٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَأٰى رَجُلًا لَّمْ يَغْسِلْ عَقِبَهٗ فَقَالَ وَيْلٌ لِّلْأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے (وضو میں) ایڑی کو نہیں دھویا تھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو دیکھ کر فرمایا (خشک) ایڑیوں کے لیے جہنم کا عذاب ہے۔

۴۸۲ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ وَأَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ وَأَبُوْ كُرَيْبٍ قَالُوْا نَا وَكِيْعٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِيَادٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّهٗ رَأٰى قَوْمًا يَتَوَضَّؤُوْنَ مِنَ الْمِطْهَرَةِ فَقَالَ أَسْبِغُوا الْوُضُوْءَ فَإِنِّيْ سَمِعْتُ أَبَا الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ وَيْلٌ لِّلْعَرَاقِيْبِ مِنَ النَّارِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ لوگ ایک برتن سے پانی لے کر وضو کر رہے تھے انھوں نے ان لوگوں سے کہا پورا وضو کیا کرو کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (خشک) ایڑیوں کے لیے جہنم کا عذاب ہے۔

۴۸۳ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيْرٌ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَيْلٌ لِّلْأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خشک ایڑیوں پر جہنم کا عذاب ہے۔

حدیث نمبر ۴۸۲ میں ہے: (خشک) ایڑیوں کے لیے دوزخ کا عذاب ہے

## وضو میں پیروں کے دھونے کے متعلق اہل قبلہ کے مذاہب

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

اس مسئلہ میں اختلاف ہے، اہل فتویٰ فقہاء کی ایک جماعت کا اس پر اتفاق ہے کہ پیروں کو ٹخنوں

تک دھونا واجب ہے اور پیروں پر مسح کرنا جائز نہیں ہے اور پیر دھونے کے ساتھ مسح کرنا واجب نہیں ہے اور جن لوگوں کا اجماع معتبر ہے ان میں سے کسی ایک کا بھی اس مسئلہ میں اختلاف منقول نہیں ہے اور شیعہ نے کہا ہے کہ پیروں پر مسح کرنا واجب ہے اور محمد بن جریر اور رئیس معتزلہ جبائی نے کہا ہے کہ پیروں پر مسح کرنے اور ان کو دھونے میں اختیار ہے اور بعض اہل ظاہر (غیر مقلدین) نے کہا ہے کہ مسح کرنے اور دھونے کو جمع کرنا واجب ہے۔ ؎

## وضوء میں پیروں پر مسح کرنے کے متعلق علماء شیعہ کے دلائل

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں: جو لوگ پیروں پر مسح کرنے کے قائل ہیں انھوں نے قرآن مجید میں جر (زیر) کی قرأت سے استدلال کیا ہے:

وامسحوا برءوسکم وارجلکم۔ اپنے سروں اور پیروں پر مسح کرو۔

اس آیت میں ممسوح کا ممسوح پر عطف ہے، وضوء کے اعضاء چار ہیں، دو اعضاء کو دھویا جاتا ہے اور دو پر مسح کیا جاتا ہے۔
مسح کے قائلین حسب ذیل روایات سے بھی استدلال کرتے ہیں:

۱۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کو یہ روایت پہنچی کہ حجاج نے خطبہ میں کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے چہروں، ہاتھوں اور پیروں کو دھونے کا حکم دیا ہے۔ حضرت انس نے کہا اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا ہے اور حجاج نے جھوٹ بولا، پھر انھوں نے پڑھا:
وامسحوا برءوسکم وارجلکم۔ "اپنے سروں اور پیروں پر مسح کرو۔"

۲۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ وضوء میں دو چیزوں کو دھونا ہے اور دو پر مسح کرنا ہے۔

۳۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مسح کرنے کا حکم دیا ہے اور لوگ اس کا انکار کر کے دھوتے ہیں۔

۴۔ حضرت رفاعہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے اچھی طرح نماز نہیں پڑھی تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا: جب تک تم میں سے کوئی شخص اس طرح مکمل وضوء نہیں کرے گا جس طرح اللہ تعالیٰ نے وضوء کرنے کا حکم دیا ہے اس وقت اس کی نماز مکمل نہیں ہوگی، وہ اپنے چہرے اور ہاتھوں کو دھوئے اور اپنے سر اور پیروں پر مسح کرے۔

۵۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے وضوء کیا تو انھوں نے ایک چلو میں پانی لے کر اپنے دائیں پیر پر چھڑکا جس میں ان کی جوتی تھی، پھر انھوں نے اس پر مسح کیا، پھر دوسرے پیر پر بھی یہی عمل کیا۔

قرآن مجید کی آیت مذکورہ میں جر کی قرأت اور احادیث مذکورہ کے علاوہ شیعہ علماء ایک عقلی دلیل سے بھی استدلال کرتے ہیں:

جو اعضاء وضوء میں دھوئے جاتے ہیں تیمم میں ان پر مسح کیا جاتا ہے اور جن اعضاء پر وضوء میں مسح کیا جاتا ہے تیمم میں ان کو ترک کر دیا جاتا ہے، اگر وضوء میں پیروں کا دھونا اصل ہوتا تو تیمم میں پیروں پر مسح کیا جاتا اور جب کہ

---

؎ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

تیمم میں پیروں کو ترک کر دیا جاتا ہے۔ تو معلوم ہوا کہ وضو میں پیروں پر مسح کرنا اصل ہے۔ [1]

## آیت وضو میں قرأت جر سے علماء شیعہ کے استدلال کے جوابات

قرآن مجید کی آیت کریمہ میں قرأت جر کی تقدیر پر بھی ارجلکم کا عطف ایدیکم پر ہے اور اس پر جر جوار کی وجہ سے ہے، اس کی نظیر یہ آیت ہے:

انی اخاف علیکم عذاب یوم الیم۔ (ھود: ۲۶)

بے شک میں تم پر دردناک عذاب کے دن کا خوف رکھتا ہوں۔

اس آیت میں الیم عذاب کی صفت ہے اس اعتبار سے اس پر نصب (زبر) ہونی چاہیے تھی لیکن چونکہ اس کے جوار میں عذاب پر جر ہے اس لیے اس کو بھی جر دی گئی اس کو جر جوار کہتے ہیں اسی طرح ارجلکم کا عطف وجوھکم اور ایدیکم پر ہے اس وجہ سے اس پر نصب ہونی چاہیے تھی لیکن اس کے جوار میں برؤسکم چونکہ مجرور ہے اس لیے اس کو بھی جر دی گئی لہٰذا یہ جر جوار ہے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ ارجلکم کا عطف برء وسکم پر ہے اور اس سے پہلے وامسحوا مقدر ہے لیکن وامسحوا برء وسکم میں مسح کا معنی حقیقی مراد ہے یعنی گیلا ہاتھ پھیرنا اور وامسحوا بارجلکم میں مسح کا مجازی معنی مراد ہے یعنی دھونا، اہل عرب کہتے ہیں مسح المطر الارض بارش نے زمین کو دھو ڈالا سو مسح مجازاً دھونے کے معنی میں بھی مستعمل ہے اور یہاں یہی مراد ہے۔ معطوف علیہ میں حقیقت اور معطوف میں مجاز مراد ہو سکتا ہے، قرآن مجید میں اس کی نظیر یہ آیت ہے:

یایھا الذین امنوا لا تقربوا الصلوٰۃ وانتم سکاری حتی تعلموا ما تقولون ولا جنبا الا عابری سبیل حتی تغتسلوا۔ (نساء: ۴۳)

اے ایمان والو! نشے کی حالت میں نماز کے قریب نہ جاؤ، حتیٰ کہ تم یہ سمجھنے لگو کہ تم کیا کہہ رہے ہو اور نہ جنابت کی حالت میں مسجد کے قریب جاؤ، حتیٰ کہ تم غسل کر لو، الآیہ کہ تم نے (مسجد میں صرف) راستہ عبور کرنا ہو۔

اس آیت میں ولا جنبا کا عطف ولا تقربوا الصلوٰۃ پر ہے، اور اس سے پہلے بھی ولا تقربوا الصلوٰۃ مقدر ہے لیکن معطوف علیہ میں الصلوٰۃ کا معنی حقیقۃً مراد ہے یعنی نماز، اور معطوف میں الصلوٰۃ کا معنی مجازاً مراد ہے یعنی مسجد اور محل صلوٰۃ۔ اسی طرح آیت وضو میں وامسحوا برء وسکم میں مسح کا حقیقی معنی مراد ہے اور وامسحوا بارجلکم میں مسح کا مجازی معنی مراد ہے یعنی دھونا۔

تیسرا جواب یہ ہے کہ ارجلکم اور ارجلکم دو متواتر قرأتیں ہیں اور جس طرح قرآن مجید کی آیات میں باہم تعارض نہیں ہے اسی طرح قرآن مجید کی قرأت میں بھی باہم تعارض نہیں ہے اور ارجلکم کا معنی ہے پیروں کا دھونا اور ارجلکم کا معنی ہے پیروں پر مسح کرنا اسی لیے ارجلکم کی قرأت اس حال پر محمول ہے جب وضو کرنے والے نے موزے نہ پہنے ہوں اور ارجلکم کی قرأت اس حال پر محمول

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، المجموع شرح المہذب ج اص ۴۱۸ مطبوعہ دار الفکر بیروت

ہے، جب اس نے موزے پہنے ہوئے ہوں، یعنی جب موزے پہنے ہوں تو پیروں پر مسح کرلو اور جب موزے نہ پہنے ہوں تو پیروں کو دھولو اس طرح ان دونوں قراءتوں میں کوئی تعارض نہیں رہے گا۔

## علماء شیعہ کی پیش کردہ روایات کے جوابات

شیعہ علماء نے جن احادیث سے استدلال کیا ہے اس کے جواب میں علامہ نووی لکھتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حجاج بن یوسف پر اس لیے رد کیا تھا کہ اس نے آیت وضو سے پیروں کے دھونے پر استدلال کیا تھا جبکہ اس آیت میں جر کی قراءت بھی ہے، ان کے نزدیک پیروں کے دھونے پر صحیح استدلال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے ہے، لہٰذا حضرت انس پیروں کے دھونے میں حجاج کے موافق ہیں اور اس آیت سے پیروں کے دھونے پر استدلال میں اس کے مخالف ہیں اور اس کی دلیل یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پیروں کے دھونے کے متعلق بہ کثرت احادیث مروی ہیں اور وہ خود بھی اپنے پیروں کو دھوتے تھے۔

علماء شیعہ نے حضرت ابن عباس کے اس قول سے استدلال کیا ہے کہ وضو میں دو چیزوں کو دھونا ہے اور دو چیزوں پر مسح کرنا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث صحیح نہیں ہے اور نہ حضرت ابن عباس سے معروف ہے، اس کی سند ضعیف ہے۔ اور صحیح اور ثابت یہ ہے کہ حضرت ابن عباس وار جلکم قراءت کرتے تھے، نیز حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما خود اپنے پیروں کو دھوتے تھے اور دھونے کی احادیث روایت کرتے تھے۔ اس لیے اس کے خلاف جو روایات ان سے مروی ہیں وہ صحیح نہیں ہیں۔

اور حضرت رفاعہ کی روایت میں جو پیروں کے مسح کرنے کا ذکر ہے وہ اس حال پر محمول ہے جب انہوں نے موزے پہنے ہوں۔ اور حضرت علی سے جو پیروں پر پانی چھڑکنے کی روایت ہے وہ ضعیف ہے، امام بخاری نے اس روایت کو ضعیف قرار دیا ہے اور اس کے برعکس بہ کثرت صحیح روایات سے یہ ثابت ہے کہ حضرت علی نے وضو کرتے ہوئے نعلین میں پیروں کو دھویا۔ [1]

## پیروں کے دھونے کے ثبوت میں احادیث اور آثار کا بیان

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن عمرو قال تخلف النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عنا فی سفرۃ فادرکنا وقد ارھقتنا العصر فجعلنا نتوضأ ونمسح علی ارجلنا فنادی باعلی صوتہ ویل للاعقاب من النار مرتین او ثلثا۔ [2]

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک سفر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پیچھے رہ گئے تھے، پھر آپ نے ہم کو پا لیا، درآں حالیکہ ہم نے عصر کو موخر کر دیا تھا، ہم اس وقت وضو کر رہے تھے اور اپنے پیروں پر مسح کر رہے تھے آپ

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، المجموع شرح المہذب ج ۱ ص ۴۲۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۵ھ

نے دو یا تین بار بلند آواز سے فرمایا خشک ایڑیوں کے لیے آگ کا عذاب ہے۔

اس حدیث کو امام مسلم نے متعدد اسانید کے ساتھ روایت کیا ہے۔ [۱]

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

حدثنا محمد بن زیاد قال سمعت ابا ھریرۃ وکان یمر بنا والناس یتوضئون من المطھرۃ فقال اسبغوا الوضوء فان ابا القاسم صلی اللہ علیہ وسلم قال ویل للاعقاب من النار۔ [۲]

محمد بن زیاد بیان کرتے ہیں کہ لوگ برتن سے پانی لے کر وضو کر رہے تھے، اس وقت وہاں حضرت ابوہریرہ گذرے تو انہوں نے کہا مکمل وضو کرو کیونکہ ابوالقاسم صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا ہے خشک ایڑیوں کے لیے آگ کا عذاب ہے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن عمر بن الخطاب ان رجلا توضأ فترک موضع ظفر علی قدمہ فابصرہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ارجع فاحسن وضوءک فرجع ثم صلی۔ [۳]

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے وضو کیا اور اپنے پیر میں ایک ناخن جتنی جگہ چھوڑ دی، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس جگہ کو دیکھ لیا اور فرمایا جاؤ اچھی طرح اپنا وضو کرو، وہ لوٹ گیا اور پھر نماز پڑھی۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن حمران ان عثمان بن عفان دعا بوضوء فتوضأ فغسل کفیہ ثلاث مرات ثم مضمض واستنثر ثم غسل وجھہ ثلاث مرات ثم غسل یدہ الیمنی الی المرفق ثلاث مرات ثم غسل یدہ الیسری مثل ذلک ثم مسح براسہ ثم غسل رجلہ الیمنی الی الکعبین ثلاث مرات ثم غسل الیسری مثل ذلک ثم قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم توضأ نحو وضوئی ھذا۔ [۴]

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے غلام حمران بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان نے وضو کے لیے پانی منگایا اور وضو کرنا شروع کیا، تین بار ہتھیلیوں کو دھویا، پھر کلی کی، اور ناک میں پانی ڈالا، پھر اپنے چہرے کو تین بار دھویا، پھر اپنے دائیں ہاتھ کو کہنی سمیت تین بار دھویا، پھر بائیں ہاتھ کو کہنی سمیت تین بار دھویا، پھر سر کا مسح کیا، پھر دایاں پیر ٹخنوں تک تین بار دھویا، پھر اسی طرح بایاں پیر دھویا، پھر کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح وضو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

---

[۱] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۲۵-۱۲۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[۲] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۸، " " ۱۳۸۱ھ

[۳] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۲۵، " " ۱۳۷۵ھ

[۴] " " " صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۲۰-۱۱۹، " " "

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا توضأ العبد المسلم او المؤمن فغسل وجھہ خرج من وجھہ کل خطیئۃ نظر الیھا بعینیہ مع الماء او مع اٰخر قطر الماء فاذا غسل یدیہ خرج من یدیہ کل خطیئۃ کان بطشتھا یداہ مع الماء او مع اٰخر قطر الماء فاذا غسل رجلیہ خرجت کل خطیئۃ مشتھا رجلاہ مع الماء او مع اٰخر قطر الماء حتی یخرج نقیا من الذنوب[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندۂ مسلم وضو کرتا ہے تو پانی کے ساتھ اس کے چہرے سے ہر وہ گناہ نکل جاتا ہے جس کی طرف اس نے دیکھا ہو اور جب وہ ہاتھ دھوتا ہے تو پانی کے ساتھ اس کے ہاتھوں سے ہر وہ گناہ نکل جاتا ہے جس کو اس نے اپنے ہاتھ سے پکڑا ہو اور جب وہ اپنے پیر دھوتا ہے تو پانی کے ساتھ اس کا ہر وہ گناہ نکل جاتا ہے جس پر وہ اپنے پیروں سے چلا تھا حتیٰ کہ وہ گناہوں سے پاک صاف ہو کر نکلتا ہے۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن ابراھیم قال سالت الاسود اکان عمر یغسل قدمیہ؟ قال نعم کان یغسلھا غسلا[2]

ابراہیم کہتے ہیں میں نے اسود سے سوال کیا: کیا حضرت عمر پیروں کو دھوتے تھے؟ انھوں نے کہا ہاں! وہ پیروں کو دھوتے تھے۔!

عن ابن غرباء ان عمر بن الخطاب رأی رجلا غسل ظاھر قدمیہ وترک باطنھما فقال لم ترکتھا للنار[3]

ابن غرباء بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب نے ایک شخص کو دیکھا جس نے اپنے پیروں کے ظاہری حصہ کو دھویا اور باطنی حصہ کو چھوڑ دیا حضرت عمر نے فرمایا تم نے ان پیروں کو آگ کے لیے کیوں چھوڑ دیا۔

عن الحارث عن علی غسل القدمین الی الکعبین۔[4]

حارث بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی پیروں کو ٹخنوں سمیت دھوتے تھے۔

عن ابی حیۃ قال رأیت علیا توضأ فغسل قدمیہ الی الکعبین وقال اردت ان اریکم

ابوحیہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا حضرت علی نے وضو کیا اور پیروں کو ٹخنوں سمیت دھویا اور کہا میں

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۲۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ
[2] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۶، مطبوعہ دار التاج بیروت، ۱۴۰۹ھ
[3] " " " " " " المصنف ج ۱ ص ۲۶،
[4] " " " " " " المصنف ج ۱ ص ۲۶،

طھور نبیکم صلی اللہ علیہ وسلم [1]

نے یہ ارادہ کیا کہ تم کو تمہارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے وضو کا طریقہ دکھاؤں۔

عن عکرمۃ عن ابن عباس انہ قرا وارجلکم یعنی رجع الامر الی الغسل [2]

عکرمہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عباس نے قرأت کی وارجلکم یعنی انھوں نے پیر دھونے کی طرف رجوع کر لیا۔

عن الربیع قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاتینا فتوضا فغسل رجلیہ ثلاثا [3]

ربیع بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لاتے تھے، آپ وضو فرماتے تھے اور تین بار پیروں کو دھوتے تھے۔

عن محمد بن محمود قال رای رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رجلا اعمی یتوضا فغسل وجھہ ویدیہ فجعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول باطن قدمیک فجعل یغسل باطن قدمیہ [4]

محمد بن محمود بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک نابینا شخص کو وضو کرتے ہوئے دیکھا، اس نے چہرہ اور ہاتھ دھوئے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اپنے پیروں کے نچلے حصے کو دھوؤ، تو وہ اپنے پیروں کے نچلے حصہ کو دھونے لگا۔

عن عبد الملک عن عطاء قال قلت لہ ادرکت احدا منھم یمسح علی القدمین قال محدث [5]

عبد الملک، عطاء سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے ان سے کہا ایک شخص ان میں سے پیروں پر مسح کرتا ہے، انھوں نے کہا وہ بدعتی ہے۔

عن یزید مولی سلمۃ کان سلمۃ یغسل قدمیہ [6]

سلمہ کے غلام یزید بیان کرتے ہیں کہ سلمہ پیروں کو دھوتے تھے۔

## علماء شیعہ کی عقلی دلیل کا جواب

علماء شیعہ نے کہا ہے کہ قاعدہ یہ ہے کہ وہ وضو میں جن اعضاء کو دھویا جاتا ہے ان پر تیمم میں مسح کیا جاتا ہے اور وضو میں جن اعضاء پر مسح کیا جاتا ہے تیمم میں ان کو ترک کر دیا جاتا ہے، سو اگر وضو میں پیروں کے دھونے کا حکم ہوتا تو تیمم میں ان پر مسح ہوتا اور

---

[1] امام ابو بکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۷ مطبوعہ دار التاج بیروت، ۱۴۰۹ھ

[2] // // // // المصنف ج ۱ ص ۲۶، // // // //

[3] // // // // المصنف ج ۱ ص ۲۰، // // // //

[4] // // // // المصنف ج ۱ ص ۲۷، // // // //

[5] // // // // المصنف ج ۱ ص ۲۷، // // // //

[6] // // // // المصنف ج ۱ ص ۲۷، // // // //

جب کہ تیمم میں پیروں کو ترک کر دیا جاتا ہے تو معلوم ہوا کہ وضوء میں پیروں کا حکم مسح کرنا ہے۔

اس دلیل کا ایک جواب یہ ہے کہ یہ قاعدہ قرآن مجید میں مذکور ہے نہ کسی حدیث میں، یہ محض ان کی ذہنی اختراع ہے۔ اللہ تعالیٰ نے وضوء میں جن اعضاء کو دھونے کا حکم دیا ہے اور وہ چہرہ، ہاتھ اور پیر ہیں توان کو دھویا جائے گا اور جس عضو پر مسح کا حکم دیا ہے وہ سر ہے تو اس پر مسح کیا جائے گا، اور اللہ تعالیٰ نے تیمم کے لیے قیاس کرنے کا حکم نہیں دیا بلکہ احادیث میں صریح حکم ہے کہ چہرے اور ہاتھوں پر مسح کیا جائے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ قیاس اور قاعدہ غسل سے ٹوٹ جاتا ہے، کیونکہ تیمم جس طرح وضوء کی فرع ہے اسی طرح غسل کی فرع ہے اور جب تیمم میں چہرے اور ہاتھوں پر مسح کیا جاتا ہے اور باقاعدہ بدن کو ترک کیا جاتا ہے تو چاہیے کہ غسل میں صرف چہرے اور ہاتھوں کو دھو لیا جائے اور باقی بدن پر مسح کر لیا جائے اور جب کہ بالاتفاق غسل میں ایسا نہیں کیا جاتا تو معلوم ہوا کہ یہ قاعدہ اور قیاس فاسد ہے۔

## بَابُ وُجُوبِ اِسْتِيْعَابِ جَمِيْعِ اَجْزَآءِ مَحَلِّ الطَّهَارَةِ

### تمام اعضاءِ وضو کو مکمل طور پر دھونے کا استحباب

۴۸۳- وَحَدَّثَنِيْ سَلَمَةُ بْنُ شَبِيْبٍ قَالَ نَا الْحَسَنُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ اَعْيَنَ قَالَ نَا مَعْقِلٌ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ اَنَّ رَجُلًا تَوَضَّاَ فَتَرَكَ مَوْضِعَ ظُفُرٍ عَلٰى قَدَمِهٖ فَاَبْصَرَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَ ارْجِعْ فَاَحْسِنْ وُضُوْءَكَ فَرَجَعَ ثُمَّ صَلّٰى.

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے وضوء کیا اور اپنے پیر میں ناخن جتنی جگہ چھوڑ دی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو دیکھا تو فرمایا جاؤ اچھی طرح وضوء کرو، وہ واپس گیا اور پھر نماز پڑھی۔

### وضوء اور تیمم میں اعضاء طہارت کے کسی جز کی طہارت کے ترک ہو جانے کا حکم

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وضوء میں جن اعضاء کا دھونا فرض ہے، ان میں سے اگر تھوڑی سی جگہ بھی رہ گئی تو وہ وضوء صحیح نہیں ہوگا، اس پر سب کا اتفاق ہے، اور اگر تیمم میں تھوڑی سی جگہ رہ گئی تو اس میں اختلاف ہے ہمارا اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ یہ تیمم بھی وضوء کی طرح صحیح نہیں ہے، اور امام ابوحنیفہ سے اس مسئلہ میں تین روایات ہیں: (۱) اگر نصف سے کم عضو پر تیمم نہیں ہوا تو جائز ہے۔ (۲) اگر ایک درہم سے کم مقدار پر تیمم نہیں ہوا تو جائز ہے۔ (۳) اگر چوتھائی یا اس سے کم عضو کو ترک کر دیا تو جائز ہے۔

اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ اگر کسی شخص نے مسئلہ سے ناواقفیت کی بناء پر طہارت کی جگہ طہارت نہیں کی تو اس کی طہارت صحیح ہوگی، اور یہ کہ جس کو مسئلہ کا علم نہ ہو اس کو ملائمت سے مسئلہ کی تعلیم دینی چاہیے، علماء کی ایک جماعت نے اس حدیث سے یہ استدلال بھی کیا ہے کہ وضوء میں پیروں کو دھونا فرض ہے، اور مسح کرنا جائز نہیں ہے، کیونکہ جس شخص کا وضوء میں ایک ناخن کے برابر خشک رہ گیا تھا اس کو

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دوبارہ وضوء کرنے کا حکم دیا۔ لہ

## بَابُ ۹۱ خُرُوجِ الْخَطَايَا مَعَ مَاءِ الْوُضُوءِ

## وضوء کے پانی کے ساتھ گناہوں کا جھڑنا!

۴۸۵ - حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ مَالِكِ ابْنِ أَنَسٍ ح وحَدَّثَنَا أَبُو الطَّاهِرِ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ أَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا تَوَضَّأَ الْعَبْدُ الْمُسْلِمُ أَوِ الْمُؤْمِنُ فَغَسَلَ وَجْهَهُ خَرَجَ مِنْ وَجْهِهِ كُلُّ خَطِيئَةٍ نَظَرَ إِلَيْهَا بِعَيْنَيْهِ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ فَإِذَا غَسَلَ يَدَيْهِ خَرَجَ مِنْ يَدَيْهِ كُلُّ خَطِيئَةٍ كَانَ بَطَشَتْهَا يَدَاهُ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ فَإِذَا غَسَلَ رِجْلَيْهِ خَرَجَتْ كُلُّ خَطِيئَةٍ مَشَتْهَا رِجْلَاهُ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ حَتَّى يَخْرُجَ نَقِيًّا مِنَ الذُّنُوبِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی مومن وضوء کرتا ہے تو جس وقت چہرہ دھوتا ہے تو جیسے ہی چہرہ سے پانی گرتا ہے یا پانی کا آخری قطرہ گرتا ہے اس کے وہ گناہ جھڑ جاتے ہیں جو اس نے اپنی آنکھوں سے کیے تھے اور جب وہ ہاتھ دھوتا ہے تو جیسے ہی ہاتھوں سے لگ کر پانی کے قطرے گرتے ہیں اس کے وہ گناہ جھڑ جاتے ہیں جو اس نے ہاتھوں سے کیے تھے، اور جب وہ اپنے پیروں کو دھوتا ہے تو جیسے ہی اس کے پیروں سے پانی گرتا ہے اس کے وہ تمام گناہ جھڑ جاتے ہیں جو اس نے اپنے پیروں سے کیے تھے، یہاں تک کہ وہ گناہوں سے پاک ہو جاتا ہے۔

---

۴۸۶ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْمَرِ بْنِ رِبْعِيٍّ الْقَيْسِيُّ قَالَ نَا أَبُو هِشَامٍ الْمَخْزُومِيُّ عَنْ عَبْدِ الْوَاحِدِ وَهُوَ ابْنُ زِيَادٍ قَالَ نَا عُثْمَانُ بْنُ حَكِيمٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُنْكَدِرِ عَنْ حُمْرَانَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوءَ خَرَجَتْ خَطَايَاهُ مِنْ جَسَدِهِ حَتَّى تَخْرُجَ مِنْ تَحْتِ أَظْفَارِهِ.

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے مکمل طور پر اچھی طرح وضوء کیا اس کے تمام جسم حتی کہ ناخنوں کے نیچے سے بھی گناہ نکل جاتے ہیں۔

---

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں گناہوں سے مراد صغیرہ گناہ ہیں، کبیرہ گناہ مراد نہیں ہیں، جیسا کہ دوسری حدیث میں یہ قید ہے کہ جب تک وہ کبیرہ گناہ کا مرتکب نہ ہو، قاضی عیاض نے کہا گناہ جھڑ جانے سے مراد یہ ہے کہ وہ گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں، کیونکہ گناہ اجسام نہیں ہیں حتی کہ ان کا جسم سے نکلنا یا جھڑنا متصور ہو، یہ بھی ہو سکتا ہے

لہ۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

کہ گناہ کرنے سے دل میں جو سیاہ نقطہ پیدا ہوتا ہے وہ نقطہ مٹا دیا جاتا ہے نیز اس حدیث میں پیروں کے دھونے کا ذکر ہے، اس میں رافضیوں کے اس قول کا رد ہے کہ پیروں پر مسح کرنا واجب ہے۔ [1]

## بَابٌ ٩٣ اِسْتِحْبَابِ اِطَالَةِ الْغُرَّةِ وَالتَّحْجِيْلِ فِي الْوُضُوْءِ

## اعضاء وضو کو چمکانے کے لیے مقررہ حد سے زیادہ دھونے کا استحباب

٤٨٧ - حَدَّثَنِيْ اَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَالْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا بْنِ دِيْنَارٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالُوْا ثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ عُمَارَةُ بْنُ غَزِيَّةَ الْاَنْصَارِيُّ عَنْ نُعَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُجْمِرِ قَالَ رَاَيْتُ اَبَا هُرَيْرَةَ يَتَوَضَّأُ فَغَسَلَ وَجْهَهٗ فَاَسْبَغَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ غَسَلَ يَدَهُ الْيُمْنٰى حَتّٰى اَشْرَعَ فِي الْعَضُدِ ثُمَّ غَسَلَ يَدَهُ الْيُسْرٰى حَتّٰى اَشْرَعَ فِي الْعَضُدِ ثُمَّ مَسَحَ رَاْسَهٗ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَهُ الْيُمْنٰى حَتّٰى اَشْرَعَ فِي السَّاقِ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى حَتّٰى اَشْرَعَ فِي السَّاقِ ثُمَّ قَالَ هٰكَذَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَتَوَضَّأُ وَقَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْتُمُ الْغُرُّ الْمُحَجَّلُوْنَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ اِسْبَاغِ الْوُضُوْءِ فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ فَلْيُطِلْ غُرَّتَهٗ وَتَحْجِيْلَهٗ۔

نعیم بن عبد اللہ مجمر بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو وضو کرتے ہوئے دیکھا انہوں نے اپنا چہرہ دھویا، پھر دایاں ہاتھ بازو تک دھویا پھر بایاں ہاتھ بازو تک دھویا، پھر سر کا مسح کیا، پھر دایاں پیر پنڈلیوں تک دھویا، پھر بایاں پیر پنڈلیوں تک دھویا، پھر کہنے لگے کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح وضو کرتے ہوئے دیکھا ہے، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن تم اس حال میں اٹھو گے کہ تمہارا چہرہ اور ہاتھ پیر وضو مکمل کرنے کی وجہ سے سفید اور چمک رہے ہوں گے، لہٰذا جو شخص تم میں سے طاقت رکھتا ہو وہ اپنے ہاتھوں، پیروں اور چہرہ کی سفیدی اور چمک کو اور لمبا اور زیادہ کرے۔

٤٨٨ - وَحَدَّثَنِيْ هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْاَيْلِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ اَبِيْ هِلَالٍ عَنْ نُعَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّهٗ رَاٰى اَبَا هُرَيْرَةَ يَتَوَضَّأُ فَغَسَلَ وَجْهَهٗ وَيَدَيْهِ حَتّٰى كَادَ يَبْلُغُ الْمَنْكِبَيْنِ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ حَتّٰى رَفَعَ اِلَى السَّاقَيْنِ ثُمَّ

نعیم بن عبد اللہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو وضو کرتے ہوئے دیکھا، انہوں نے اپنے چہرے اور ہاتھوں کو دھویا اور لگتا تھا کہ وہ اپنے کندھوں کو بھی دھو ڈالیں گے، پھر انہوں نے اپنے پیروں کو دھویا حتیٰ کہ پنڈلیوں کو بھی دھو ڈالا، پھر کہنے لگے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج ١ ص ١٢٥، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

فَرَطُهُمْ عَلَى الْحَوْضِ اَلَا لَيُذَادَنَّ رِجَالٌ عَنْ حَوْضِيْ كَمَا يُذَادُ الْبَعِيْرُ الضَّالُّ اُنَادِيْهِمْ اَلَا هَلُمَّ فَيُقَالُ اِنَّهُمْ قَدْ بَدَّلُوْا بَعْدَكَ فَاَقُوْلُ سُحْقًا سُحْقًا۔

میرے حوض پر آئے گی تو ان کے چہرے اور ہاتھ پاؤں آثار وضو سے سفید اور چمکدار ہوں گے اور میں ان کے استقبال کے لیے پہلے سے حوض پر موجود ہوں گا اور سنو! بعض لوگ میرے حوض سے اس طرح دور ہوں گے جس طرح بھٹکا ہوا اونٹ دور کر دیا جاتا ہے میں انہیں آواز دوں گا "ادھر آؤ" پھر کہا جائے گا "انہوں نے آپ کے وصال کے بعد اپنا دین بدل لیا تھا، پھر میں کہوں گا "دور ہو جاؤ، دور ہو جاؤ"

---

۴۹۳۔ وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ ح وَحَدَّثَنِيْ اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَى الْاَنْصَارِيُّ قَالَ نَا مَعْنٌ قَالَ نَا مَالِكٌ جَمِيْعًا عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ خَرَجَ اِلَى الْمَقْبَرَةِ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَاِنَّا اِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ جَعْفَرٍ غَيْرَ اَنَّ حَدِيْثَ مَالِكٍ فَلَيُذَادَنَّ رِجَالٌ عَنْ حَوْضِيْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبرستان میں تشریف لے گئے اور فرمایا اے مومنو! السلام علیکم ہم بھی ان شاء اللہ تمہارے ساتھ لاحق ہونے والے ہیں، باقی حدیث حسب سابق ہے۔

---

۴۹۴۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا خَلَفٌ يَعْنِي ابْنَ خَلِيْفَةَ عَنْ اَبِيْ مَالِكٍ الْاَشْجَعِيِّ عَنْ اَبِيْ حَازِمٍ قَالَ كُنْتُ خَلْفَ اَبِيْ هُرَيْرَةَ وَهُوَ يَتَوَضَّأُ لِلصَّلٰوةِ فَكَانَ يَمُدُّ يَدَهٗ حَتّٰى يَبْلُغَ اِبْطَهٗ فَقُلْتُ لَهٗ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ مَا هٰذَا الْوُضُوْءُ فَقَالَ يَا بَنِيْ فَرُّوْخَ اَنْتُمْ هٰهُنَا لَوْ عَلِمْتُ اَنَّكُمْ هٰهُنَا مَا تَوَضَّاْتُ هٰذَا الْوُضُوْءَ سَمِعْتُ خَلِيْلِيْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ تَبْلُغُ الْحِلْيَةُ مِنَ الْمُؤْمِنِ حَيْثُ يَبْلُغُ الْوُضُوْءُ۔

ابوحازم بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پیچھے کھڑا ہوا تھا اور وہ نماز پڑھنے کے لیے وضو کر رہے تھے۔ وہ اپنا ہاتھ دھونے کے لیے بڑھاتے یہاں تک کہ ہاتھوں کو بغلوں تک دھو ڈالتے میں نے کہا اے ابوہریرہ! یہ آپ کس طرح وضو کر رہے ہیں، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے عجمی کے بچے! اگر مجھے معلوم ہوتا کہ تم یہاں کھڑے ہو تو میں اس قسم کا وضو نہ کرتا میں نے اپنے خلیل صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ نے فرمایا مومن کے اعضاء میں وہاں تک زیور پہنایا جائے گا جہاں تک اس کے وضو کا پانی پہنچے گا۔

یہ میرے صحابہ ہیں، پھر مجھے ایک فرشتہ جواب دیگا کیا آپ نہیں جانتے کہ انھوں نے آپ کے بعد دین میں نئی باتیں نکالی تھیں۔

۴۹۱- وَحَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ طَارِقٍ عَنْ رِبْعِيِّ بْنِ حِرَاشٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِنَّ حَوْضِي لَأَبْعَدُ مِنْ أَيْلَةَ مِنْ عَدَنٍ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنِّي لَأَذُودُ عَنْهُ الرِّجَالَ كَمَا يَذُودُ الرَّجُلُ الْإِبِلَ الْغَرِيبَةَ عَنْ حَوْضِهِ قَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ وَتَعْرِفُنَا قَالَ نَعَمْ تَرِدُونَ عَلَيَّ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنْ آثَارِ الْوُضُوءِ لَيْسَتْ لِأَحَدٍ غَيْرِكُمْ.

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا حوض مقام عدن سے لے کر مقام ایلہ تک کے فاصلہ سے زیادہ بڑا ہے اور اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے میں اپنے حوض سے دوسرے لوگوں کو اس طرح دور کروں گا جس طرح کوئی شخص پرائے اونٹوں کو اپنے حوض سے دور کرتا ہے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ ہم کو پہچان لیں گے آپ نے فرمایا ہاں تم میرے حوض پر جب آؤ گے تو تمہارے چہرے اور ہاتھ پیر آثار وضو سے سفید اور چمکدار ہوں گے اور یہ علامت تمہارے سوا اور کسی کی نہیں ہوگی۔

۴۹۲- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَسُرَيْجُ بْنُ يُونُسَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ نَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَتَى الْمَقْبُرَةَ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُؤْمِنِينَ وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ بِكُمْ لَاحِقُونَ وَدِدْتُ أَنَّا قَدْ رَأَيْنَا إِخْوَانَنَا قَالُوا أَوَلَسْنَا إِخْوَانَكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ أَنْتُمْ أَصْحَابِي وَإِخْوَانُنَا الَّذِينَ لَمْ يَأْتُوا بَعْدُ فَقَالُوا كَيْفَ تَعْرِفُ مَنْ لَمْ يَأْتِ بَعْدُ مِنْ أُمَّتِكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ فَقَالَ أَرَأَيْتَ لَوْ أَنَّ رَجُلًا لَهُ خَيْلٌ غُرٌّ مُحَجَّلَةٌ بَيْنَ ظَهْرَيْ خَيْلٍ دُهْمٍ بُهْمٍ أَلَا يَعْرِفُ خَيْلَهُ قَالُوا بَلَى يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ فَإِنَّهُمْ يَأْتُونَ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنَ الْوُضُوءِ وَأَنَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قبرستان تشریف لے گئے اور فرمایا السلام علیکم اے مومنو! ہم بھی انشاء اللہ تمہارے پاس آنے والے ہیں میری خواہش ہے کہ ہم اپنے (دینی) بھائیوں کو دیکھیں، صحابہ کرام نے پوچھا یا رسول اللہ! کیا ہم آپ کے (دینی) بھائی نہیں ہیں، آپ نے فرمایا تم میرے صحابہ ہو اور ہمارے (دینی) بھائی وہ لوگ ہیں جو ابھی تک پیدا نہیں ہوئے، صحابہ کرام نے پوچھا یا رسول اللہ! آپ اپنی امت کے ان لوگوں کو کیسے پہچان لیں گے جو ابھی تک پیدا نہیں ہوئے؟ آپ نے فرمایا یہ بتلاؤ کہ کسی شخص کے ایسے گھوڑے جو سفید چہرے اور سفید ٹانگوں والے (پنج کلیان) ہوں، سیاہ گھوڑوں میں مل جائیں تو کیا وہ اپنے گھوڑوں کو ان میں سے شناخت نہیں کرے گا، صحابہ نے عرض کیا کیوں نہیں! یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا میری امت جب قیامت

قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ أُمَّتِي يَأْتُونَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنْ أَثَرِ الْوُضُوءِ فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ أَنْ يُطِيلَ غُرَّتَهُ فَلْيَفْعَلْ۔

نے فرمایا ہے، قیامت کے دن میری امت کا چہرہ اور ہاتھ پاؤں آثار وضو کی وجہ سے سفید اور چمکدار ہوں گے لہٰذا تم میں سے جو شخص اس سفیدی اور چمک کو زیادہ کر سکتا ہو اس کو زیادہ لمبا کرے۔

۴۸۹۔ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ وَابْنُ أَبِي عُمَرَ جَمِيعًا عَنْ مَرْوَانَ الْفَزَارِيِّ قَالَ ابْنُ أَبِي عُمَرَ ثَنَا مَرْوَانُ عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْجَعِيِّ سَعْدِ بْنِ طَارِقٍ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ حَوْضِي أَبْعَدُ مِنْ أَيْلَةَ مِنْ عَدَنٍ لَهُوَ أَشَدُّ بَيَاضًا مِنَ الثَّلْجِ وَأَحْلَى مِنَ الْعَسَلِ بِاللَّبَنِ وَلَآنِيَتُهُ أَكْثَرُ مِنْ عَدَدِ النُّجُومِ وَإِنِّي لَأَصُدُّ النَّاسَ عَنْهُ كَمَا يَصُدُّ الرَّجُلُ إِبِلَ النَّاسِ عَنْ حَوْضِهِ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَتَعْرِفُنَا يَوْمَئِذٍ قَالَ نَعَمْ لَكُمْ سِيمَا لَيْسَتْ لِأَحَدٍ مِنَ الْأُمَمِ تَرِدُونَ عَلَيَّ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنْ أَثَرِ الْوُضُوءِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا حوض مقام عدن سے لے کر ایلہ تک کے فاصلہ سے زیادہ بڑا ہے اور اس کا پانی برف سے زیادہ سفید، شہد ملے دودھ سے زیادہ شیریں اور اس کے برتنوں کی تعداد ستاروں سے زیادہ ہے اور میں دوسرے لوگوں کو اس حوض سے اس طرح روکوں گا جیسے کوئی شخص اپنے حوض سے پرائے اونٹوں کو روکتا ہے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ! کیا آپ ہمیں اس دن پہچان لیں گے فرمایا ہاں تم میں ایک ایسی علامت ہے جو وہ میری کسی امت میں نہیں ہوگی تم جس وقت حوض پر میرے پاس آؤ گے تو تمہارا چہرہ اور ہاتھ پیر آثار وضو کی وجہ سے سفید اور چمکدار ہوں گے۔

۴۹۰۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ وَوَاصِلُ بْنُ عَبْدِ الْأَعْلَى وَاللَّفْظُ لِوَاصِلٍ قَالَا ثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْجَعِيِّ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَرِدُ عَلَيَّ أُمَّتِي الْحَوْضَ وَأَنَا أَذُودُ النَّاسَ عَنْهُ كَمَا يَذُودُ الرَّجُلُ إِبِلَ الرَّجُلِ عَنْ إِبِلِهِ قَالُوا يَا نَبِيَّ اللّٰهِ تَعْرِفُنَا قَالَ نَعَمْ لَكُمْ سِيمَا لَيْسَتْ لِأَحَدٍ غَيْرِكُمْ تَرِدُونَ عَلَيَّ غُرًّا مُحَجَّلِينَ مِنْ آثَارِ الْوُضُوءِ وَلَيُصَدَّنَّ عَنِّي طَائِفَةٌ مِنْكُمْ فَلَا يَصِلُونَ فَأَقُولُ يَا رَبِّ هٰؤُلَاءِ مِنْ أَصْحَابِي فَيُجِيبُنِي مَلَكٌ وَهَلْ تَدْرِي مَا أَحْدَثُوا بَعْدَكَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت حوض پر آئے گی اور میں اس وقت دوسرے لوگوں کو حوض سے روک رہا ہوں گا جیسے کوئی شخص اپنے حوض سے پرائے اونٹوں کو دور کرتا ہے، صحابہ کرام نے پوچھا یا نبی اللہ! آپ ہم کو پہچان لیں گے؟ آپ نے فرمایا ہاں کیونکہ تمہاری ایک ایسی نشانی ہوگی جو کسی امت میں نہیں ہوگی تم جس وقت میرے پاس حوض پر آؤ گے تو تمہارا چہرہ اور ہاتھ پیر آثار وضو کی وجہ سے سفید اور چمکدار ہوں گے اور تم (امت دعوت) میں سے ایک گروہ کو میرے پاس آنے سے روک دیا جائے گا پس وہ مجھ تک نہیں پہنچ سکیں گے میں کہوں گا اے میرے رب

### غرہ اور تحجیل کے طول میں فقہاء شافعیہ کا نظریہ

اس باب کی احادیث میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ غرہ اور تحجیل (چہرے ہاتھوں اور پیروں کی سفیدی) کی زیادتی کے حصول کے لیے اعضاء وضو مقررہ حدود سے زیادہ دھونا مستحب ہے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

غرہ کی تطویل کا مطلب یہ ہے کہ سر کے مقدم حصہ میں سے کچھ اجزاء کو دھونا اور جو حصہ چہرہ سے متجاوز ہو اس کو دھونا، اور تحجیل میں زیادتی کا یہ مطلب ہے کہ کہنیوں اور ٹخنوں سے زیادہ مقدار کو دھونا، ہمارے اصحاب (شافعیہ) کے نزدیک یہ بالاتفاق مستحب ہے، البتہ مستحب کی مقدار میں حسب ذیل اقوال ہیں:

۱۔ بغیر کسی تعیین کے کہنیوں اور ٹخنوں کی زیادہ مقدار کو دھونا مستحب ہے۔

۲۔ نصف کلائی اور نصف پنڈلی تک دھونا مستحب ہے۔

۳۔ کندھوں اور گھٹنوں تک دھونا مستحب ہے۔

اس باب کی احادیث میں ان تمام اقوال کی گنجائش ہے، علامہ ابوالحسن بن بطال مالکی اور قاضی عیاض مالکی نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ کہنی اور ٹخنے سے زیادہ کو دھونا مستحب نہیں ہے، یہ دعویٰ قطعاً باطل ہے، یہ دعویٰ کس طرح صحیح ہو سکتا ہے جب کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہنی اور ٹخنے سے زیادہ دھونا ثابت ہے اور یہی ہمارا مذہب ہے اور اس میں ہمارے اصحاب کا کوئی اختلاف نہیں ہے، اور اگر کوئی شخص اس میں اختلاف کرے گا تو ان احادیث سے اس کا رد کر دیا جائے گا۔ [1]

### غرہ اور تحجیل کے طول میں فقہاء حنبلیہ کا نظریہ

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

تمام اعضاء وضو میں مبالغہ کرنا مستحب ہے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "پورا پورا وضو کرو" کلی کرنے میں مبالغہ یہ ہے کہ پانی کو منہ کی تمام گہرائیوں میں اچھی طرح پھرایا جائے، اور حلق تک پانی کو لایا جائے اور اس کو نگلا نہ جائے، اور باقی اعضاء میں مبالغہ یہ ہے کہ انگلیوں میں خلال کیا جائے اور اعضاء کو خوب مل مل کر دھویا جائے، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ جب ہاتھ دھوتے تو کندھوں تک دھوتے اور جب پیر دھوتے تو پنڈلیوں تک دھوتے پھر انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے میری امت قیامت کے دن آئے گی درآں حالیکہ وہ وضو کے اثر سے غر محجل ہوگی، سو تم میں سے جو شخص اپنے غرہ (سفیدی) کو لمبا کرنا چاہتا ہو وہ کرے، اس حدیث کو امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے۔ [2]

### غرہ اور تحجیل کے طول میں فقہاء مالکیہ کا نظریہ

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بغل اور پنڈلی تک وضو

---

۱۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۲۔ علامہ موفق الدین ابو محمد عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی مع الشرح الکبیر ج ۱ ص ۱۱۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۴ھ

کرتے تھے اور کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جہاں تک مومن کا وضو پہنچتا ہے وہاں تک مومن کا زیور پہنچے گا، قاضی عیاض (مالکی) نے کہا کہ لوگوں کا اس کے خلاف پر اجماع ہے وہ ہے وضو کی حدود سے تجاوز ہو گا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جس نے وضو میں زیادتی کی اس نے تعدی اور ظلم کیا، دوسرے علماء نے حضرت ابوہریرہ کے اس فعل کو مذہب بنا لیا، حضرت ابوہریرہ کا یہ فعل ان کی انفرادیت ہے، انھوں نے اس قول کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے نقل نہیں کیا، بلکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث سے مستنبط کیا ہے: انتم الغر المحجلون "تم سفید منہ اور سفید ہاتھ پیر والے ہو" [1]

فقہاء مالکیہ نے کہا ہے کہ وضو کی حدود مقررہ سے زائد دھونا مستحب نہیں ہے بلکہ مکروہ ہے کیونکہ یہ دین میں غلو ہے، مستحب یہ ہے کہ انسان دائم الوضوء رہے اور وضو کی تجدید کرتا ہے اور اسی کا نام اطالۃ الغرۃ (سفیدی کو لمبا کرنا) ہے، خلاصہ یہ ہے کہ ان کے نزدیک اطالۃ الغرۃ کے دو معنی ہیں ایک مقررہ حد سے زیادہ دھونا یہ ان کے نزدیک مکروہ ہے، دوسرا دائم الوضوء رہنا، یہ ان کے نزدیک مطلوب ہے۔ [2]

## غرہ اور تحجیل کے طول میں فقہاء احناف کا نظریہ

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وضو میں غرہ اور تحجیل کی زیادتی کے لیے اعضاء وضو کو حد سے آگے تک دھونا مستحب ہے۔

علامہ ابن بطال اور علامہ قاضی عیاض کے اوہام سے یہ ہے کہ انھوں نے بغلوں تک وضو کرنے کی وجہ سے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا رد کیا ہے، اور اس نظریہ میں کسی نے ان کی موافقت نہیں کی، اور امام ابن شیبہ نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بھی گرمیوں میں بغلوں تک ہاتھ دھوتے تھے۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ علامہ ابن بطال اور ان کے موافقین نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے:

من زاد علی ھذا او نقص فقد اساء و ظلم۔ جس نے وضو میں اس پر زیادتی یا کمی کی اس نے برا کام کیا اور ظلم کیا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ استدلال فاسد ہے کیونکہ اس حدیث میں تعداد کی زیادتی یا کمی مراد ہے مثلاً جس نے تین دفعہ سے زیادہ دھویا یا کم دھویا یعنی یہ سمجھا کہ تین دفعہ دھونا تطہیر کے لیے کافی نہیں یا تین دفعہ سے کم دھونے کو واجب سمجھا، اسی طرح علامہ ابن بطال کی یہ تاویل بھی باطل ہے کہ غرہ اور تحجیل کے طول سے اس کا دوام مراد ہے، کیونکہ طول کا معنی دوام کرنا بداہتہً باطل اور فاسد ہے۔ [3]

علامہ شامی حنفی لکھتے ہیں:

صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں غرہ اور تحجیل میں طول کو طلب کرنے کا بیان ہے، اور البحر الرائق میں مذکور ہے کہ

---

[1] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن احمد انصاری قرطبی متوفی ٦٦٨ھ، الجامع لاحکام القرآن ج ٦ ص ٨٤-٨٦، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت

[2] ڈاکٹر وہبہ زحیلی، الفقہ الاسلامی وادلتہ ج ١ ص ٢٥٤، مطبوعہ دار الفکر بیروت ١٤٠٥ھ

[3] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ٨٥٥ھ، عمدۃ القاری ج ٢ ص ٢٥٠-٢٤٩، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ١٣٤٨ھ

غرہ کو لمبا کرنا مقررہ حد سے زیادہ دھونے سے حاصل ہوگا اور حلیہ میں مذکور ہے تحجیل ہاتھوں اور پیروں میں ہوتی ہے اور ہمارے فقہاء نے اس کی کوئی حد مقرر نہیں کی۔ [1]

## حوض سے دور کیے جانے والوں کی تعیین میں مختلف اقوال

اس حدیث میں ہے: فرشتے کہیں گے کیا آپ نہیں جانتے ہیں انھوں نے آپ کے بعد کیا کیا ہے؟ اور ایک روایت میں ہے انھوں نے آپ کے بعد دین بدل دیا تھا پھر میں کہوں گا دور ہو جاؤ، دور ہو جاؤ۔"

علامہ یحییٰ بن شرف نووی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

اس حدیث سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا مراد ہے؟ اس میں علماء کے مختلف اقوال ہیں، ان کی تفصیل یہ ہے:

۱۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض پر آنے والے منافق اور مرتد تھے اور یہ ممکن ہے کہ پہلے ان کا غرہ اور تحجیل کے ساتھ حشر کیا گیا ہو اور چونکہ ان کے ہاتھوں اور پیروں پر مومنوں کی علامات تھیں اس لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو اصیحابی اصیحابی (میرے صحابہ، میرے صحابہ) تب آپ سے یہ کہا جائے گا یہ وہ لوگ نہیں ہیں جن سے آپ نے (شفاعت کا) وعدہ کیا تھا، ان لوگوں نے آپ کے بعد دین بدل لیا، یعنی انھوں نے جو اسلام ظاہر کیا تھا اس پر ان کا خاتمہ نہیں ہوا۔

۲۔ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مومن تھے، پھر آپ کے بعد مرتد ہو گئے اور چند کہ ان پر غرہ اور تحجیل کی علامت نہیں ہوگی، لیکن چونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اپنے زمانہ میں پہچانتے تھے اور ان کو مسلمان جانتے تھے اس وجہ سے ان کو بلائیں گے، تب آپ کو بتایا جائے گا کہ یہ لوگ تو آپ کے بعد مرتد ہو چکے ہیں۔

۳۔ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرتے تھے اور ان کا توحید پر خاتمہ ہوا، یا وہ اہل بدعات مراد ہیں جو اپنی بدعات کی وجہ سے اسلام سے خارج نہیں ہوئے اس قول کی بناء پر قطعیت سے یہ نہیں کہا جائے گا کہ حوض سے دور کیے جانے والے جہنمی تھے بلکہ یہ ہو سکتا ہے کہ حوض سے دور کیا جانا ان کے لیے سزا ہو، پھر اللہ سبحانہ وتعالیٰ ان پر رحم فرمائے اور ان کو بغیر عذاب کے جنت میں داخل کر دے اس قول کے قائلین نے کہا ہے کہ ان کے لیے غرہ اور تحجیل کا ہونا ممتنع نہیں ہے، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ حوض سے دور کیا جانا ان کے لیے سزا ہو، پھر اللہ سبحانہ وتعالیٰ ان پر رحم فرمائے اور ان کو بغیر عذاب کے جنت میں داخل کر دے، اس قول کے قائلین نے کہا ہے کہ ان کے لیے غرہ اور تحجیل کا ہونا ممتنع نہیں ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے لوگ ہوں یا آپ کے بعد کے لوگ ہوں لیکن آپ نے ان کو علامت سے پہچان لیا ہو۔ علامہ حافظ ابو عمر بن عبد البر نے کہا ہے کہ جن لوگوں

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، ردالمحتار ج ۱ ص ۹۷، مطبوعہ مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ

نے بھی دین میں کوئی بدعت نکالی ہے ان کو حوض سے دور کیا جائے گا جیسے خوارج، روافض اور باقی اصحاب اہواء ہیں، اسی طرح جو لوگ حد سے زیادہ ظلم کرتے ہیں حق کو چھپاتے ہیں اور اعلانیہ گناہ کبیرہ کرتے ہیں ایسے تمام لوگ اس خطرہ میں ہیں کہ ان کو حوض سے دور کر دیا جائے گا۔ [1]

## بعض مرتدین کو حوض پر اصحابی کہنے کی وجہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم پر اعتراض کے جوابات

بعض لوگ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے علم کلی کا انکار کرتے ہیں وہ اس حدیث سے آپ کے علم کی نفی پر استدلال کرتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ اگر آپ کو علم کلی ہوتا تو آپ حوض پر آنے والے ان مرتدین کو اصحابی نہ فرماتے، اس کا جواب یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا انھیں اصحابی فرمانا عدم علم کی وجہ سے نہ تھا بلکہ اس لیے تھا کہ پہلے ان کو یہ امید ہو کہ ان کو پانی ملے گا اور پھر جب ان کو حوض سے دور کیا جائے گا اور ان کی امید ٹوٹے گی تو ان کو زیادہ عذاب ہو گا، دوسری وجہ یہ ہے کہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اصحابی سے پہلے ہمزہ استفہام کا محذوف ہو، یعنی کیا یہ میرے اصحاب ہیں؟ جن کے چہرے سیاہ، اعمال نامے بائیں ہاتھ میں، آنکھیں نیلی، چہرے تاریک اور سر جھکے ہوئے ہیں یہ میرے صحابہ ہیں؟ میرے اصحاب کے تو چہرے اور ہاتھ پیر سفید اور روشن ہیں ان کے اعمال نامے ان کے دائیں ہاتھ میں ہیں اور ان کے چہرے کھلے ہوئے اور شاداب ہیں۔ قرآن مجید اور احادیث صحیحہ میں مومنوں اور کافروں کی جو علامتیں بیان کی گئی ہیں کہ ان کے چہرے سفید ہوں گے اور اعمال نامے دائیں ہاتھ میں ہوں گے اور کافروں کے چہرے سیاہ اور اعمال نامے ان کے بائیں ہاتھ میں ہوں گے ان علامتوں سے میدان محشر میں موجود ہر شخص کو علم ہو گا کہ مومن کون ہے اور کافر کون ہے تو یہ کیسے ممکن ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ علم نہ ہو کہ کون آپ کا صحابی ہے اور کون نہیں ہے۔ علاوہ ازیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر دنیا میں امت کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں سو آپ کو علم تھا کہ کون ایمان پر قائم رہا اور کون مرتد ہو گیا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ آپ تو دنیا میں بیان فرما رہے ہیں کہ میرے حوض پر ایسے ایسے لوگ آئیں گے سو آخرت کا علم تو دور کی بات ہے آپ نے دنیا میں ہی اپنے علم کی وسعت کا اظہار فرما دیا ہے۔

شیخ شبیر احمد عثمانی اس حدیث کی تشریح میں لکھتے ہیں:

اس حدیث پر یہ اشکال ہے کہ امام بزار نے اپنی مسند میں سند جید کے ساتھ یہ روایت کیا ہے:

حیاتی خیر لکم ومماتی خیر لکم تعرض علی اعمالکم فما کان من حسن حمدت اللہ علیہ وما کان من سیئ استغفرت اللہ لکم۔

میری حیات بھی تمہارے لیے خیر ہے اور میری وفات بھی تمہارے لیے خیر ہے تمہارے اعمال مجھ پر پیش کیے جاتے ہیں، سو جو اچھے اعمال ہوں ان پر اللہ تعالیٰ کی حمد کرتا ہوں، اور جو برے اعمال ہوں میں تمہارے لیے ان پر اللہ سے استغفار کرتا ہوں۔

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۶ - ۱۲۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

اس حدیث کا تقاضا یہ ہے کہ آپ کو علم تھا کہ حوض پر آنے والے یہ لوگ مرتد تھے، اور صحیح مسلم کے اس باب کی روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو یہ علم نہیں تھا کہ وہ مرتد ہو چکے ہیں، اس تعارض کے چند جوابات ہیں:

۱۔ آپ پر امت کے اعمال اجمالاً پیش کیے جاتے ہیں مثلاً یہ بتایا جاتا ہے کہ آپ کی امت نے اچھے عمل کیے یا برے عمل کیے اور معین طریقہ سے یہ نہیں بتایا جاتا کہ فلاں امتی کا یہ عمل ہے، اس جواب کو علامہ ابی مالکی نے ذکر کیا ہے، یہ جواب بہت بعید ہے کیونکہ امام ابن المبارک نے سعید بن مسیب سے یہ روایت کیا ہے کہ ہر روز صبح اور شام نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر اپنی امت کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں اور آپ اپنے امتیوں کو ان نشانیوں اور ان اعمال سے پہچانتے ہیں۔

۲۔ بعض علماء نے یہ جواب دیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ان کو اصیحابی کی ندا فرمانا ان میں زیادہ حسرت اور افسوس پیدا کرنے کے لیے تھا، کیونکہ جب آپ نے ان کو اصیحابی کی ندا کی تو ان کو نجات کی امید پیدا ہو گئی اور سحقاً سحقاً فرمانے سے وہ امید منقطع ہو گئی اور امید کا بندھ کر ٹوٹ جانا اس کی بہ نسبت زیادہ حسرت اور عذاب کا موجب ہے جس کو پہلے امید ہی نہ ہوئی ہو، اور فرشتوں کا یہ کہنا "انھوں نے آپ کے بعد دین تبدیل کر دیا تھا" اس کے منافی نہیں ہے، کیونکہ یہ بھی ان کی امید توڑنے اور عذاب میں زیادتی کے لیے تھا، یہ احتمالی جوابات ہیں جن کو علامہ زرقانی نے شرح المؤطا میں ذکر کیا ہے۔

(شیخ عثمانی لکھتے ہیں:) میں کہتا ہوں کہ مسند بزار کی حدیث کے سیاق سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر امت اجابت کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں اور ارتداد سے وہ شخص امت اجابت سے خارج ہو جاتا ہے، اس لیے ہو سکتا ہے کہ اس کے اعمال آپ پر پیش نہ کیے جاتے ہوں نیز اس حدیث میں ہے جو اعمال آپ پر پیش کیے جاتے ہیں یا وہ اچھے اعمال ہوتے ہیں جن پر آپ اللہ تعالیٰ کی حمد کرتے ہیں یا وہ برے اعمال ہوتے ہیں جن پر آپ استغفار کرتے ہیں اور ارتداد لائق حمد ہے نہ لائق استغفار، لائق حمد نہ ہونا تو ظاہر ہے اور لائق استغفار نہ ہونے کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ارتداد سے کم تر گناہ کے لیے استغفار سے منع فرما دیا:

ما کان للنبی والذین اٰمنوا ان یستغفروا للمشرکین ولو کانوا اولی قربیٰ من بعد ما تبین لھم انھم اصحاب الجحیم۔ (توبہ: ۱۱۳)

نبی اور ایمان والوں کے لیے جائز نہیں کہ وہ مشرکوں کے لیے بخشش طلب کریں خواہ وہ ان کے قرابت دار ہوں جب ان پر یہ ظاہر ہو چکا ہو کہ (وہ مشرک) دوزخی ہیں۔

شیخ عثمانی کے کلام کا خلاصہ یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ان لوگوں کے مرتد ہونے کا علم نہیں ہوا اس لیے آپ نے میدان حشر میں ان کو نہیں پہچانا اور ان کو اپنا صحابی گمان فرمایا، ہمارے نزدیک شیخ عثمانی کا کلام صحیح نہیں ہے اولاً اس لیے کہ حدیث میں جو ہے مجھ پر امت کے برے اعمال پیش کیے جاتے ہیں جن پر میں استغفار کرتا ہوں، اس کا محمل یہ ہے کہ جو لائق استغفار ہوں ان پر استغفار کرتا ہوں، یعنی آپ پر امت کے تمام برے اعمال پیش کیے جاتے ہیں ان میں سے جو لائق استغفار ہوں ان پر آپ استغفار کرتے

---

۱۔ شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۱ ص ۴۱۳، مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ کراچی

ہیں اور جو لائق استغفار نہ ہوں ان پر آپ استغفار نہیں کرتے کیونکہ بعض دیگر احادیث میں بغیر استغفار کے بھی برے اعمال کا ذکر ہے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی ذر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال عرضت علی اعمال امتی حسنھا وسیئھا فوجدت فی محاسن اعمالھا الاذی یماط عن الطریق ووجدت فی مساوی اعمالھا النخاعۃ تکون فی المسجد ولا تدفن۔[1]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ پر اپنی امت کے تمام اعمال پیش کیے گئے، اچھے عمل بھی اور برے عمل بھی، میں نے اس کے اچھے اعمال میں سے یہ عمل دیکھا کہ تکلیف دہ چیز کو راستہ سے ہٹا دیا جائے اور برے اعمال میں سے یہ عمل دیکھا کہ مسجد میں بلغم تھوکا جائے اور اس کو دفن نہ کیا جائے۔

باقی رہا شیخ عثمانی کا یہ کہنا کہ آپ پر آپ کی امت اجابت کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں اور ارتداد کی وجہ سے وہ آپ کی امت سے خارج ہو گیا، اس کا جواب یہ ہے کہ ارتداد کے بعد وہ آپ کی امت سے خارج ہوا ہے اس لیے ارتداد کے بعد اس کے اعمال پیش نہیں کیے جائیں گے لیکن ارتداد سے پہلے تو وہ آپ کی امت میں تھا اور جب اس نے ارتداد کا برا عمل کیا تو وہ آپ پر پیش کیا گیا کہ آپ کے فلاں امتی نے یہ برا عمل کیا ہے اس کی وجہ سے وہ آپ کی امت سے خارج ہو گیا۔ نیز کسی چیز کا علم اس کی ضد کے علم کو مستلزم ہوتا ہے مثلاً دن کا علم رات کے علم کو مستلزم ہے کہ جو وقت دن کی طرح نہیں ہوگا، وہ رات ہوگا، اسی طرح اسلام کا علم کفر کے علم کو مستلزم ہے کہ جو عقیدہ اسلام کی طرح نہیں ہوگا وہ کفر ہوگا، تو جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو آپ کی تمام امت دکھا دی گئی تو آپ نے جان لیا کہ جو لوگ آپ کو نہیں دکھائے گئے وہ آپ کی امت نہیں ہیں تو جب شیخ عثمانی کے بہ قول یہ مرتدین آپ پر پیش نہیں کیے گئے اور ان کے اعمال آپ کو نہیں دکھائے گئے تو آپ نے جان لیا کہ یہ آپ کے امتی نہیں ہیں اور آپ کو ان کا علم ہو گیا رہا یہ کہ پھر آپ نے ان کو اصیحابی کیوں فرمایا تو اس کا یہی جواب ہے کہ آپ کا یہ فرمانا یا تو بطور استفہام تھا یا ان میں مزید حسرت، افسوس اور عذاب واقع کرنے کے لیے تھا۔ اس حدیث کی بناء پر بعض لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کلی پر جو اعتراض کرتے ہیں اس کے مزید جوابات اور سیر حاصل بحث ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع میں ذکر کر دی ہے اس لیے اس بحث کو وہاں ضرور دیکھ لیا جائے۔

## مستقبل کے یقینی امور کے متعلق ان شاء اللہ کہنے کا بیان

حدیث نمبر ۴۹۲ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبرستان تشریف

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۲۰۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

لے گئے اور فرمایا: السلام علیکم اے مومنو! ہم بھی ان شاء اللہ تمہارے ساتھ لاحق ہونے والے ہیں؛
اس حدیث میں قبرستان جانے، اہل قبور کی زیارت کرنے، ان کو سلام کرنے اور ان سے کلام کرنے کا ثبوت ہے، علامہ سیوطی نے شرح الصدور میں حضرت ابن عباس کی یہ روایت ذکر کی ہے: جو مسلمان بھی اپنے اس مسلمان بھائی کی قبر کے پاس سے گزرتا ہے جس کو وہ دنیا میں پہچانتا تھا اور اس کو سلام کرتا ہے تو قبر والا اس کو پہچان کر اس کے سلام کا جواب دیتا ہے۔ [1]

اس حدیث پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ موت تو یقینی امر ہے پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ کیوں فرمایا! ہم بھی ان شاء اللہ تمہارے ساتھ لاحق ہونے والے ہیں، اس سوال کے حسب ذیل جوابات ہیں:

۱۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے شک کی وجہ سے ان شاء اللہ نہیں فرمایا بلکہ اللہ کے ذکر سے تبرک حاصل کرنے کے لیے ان شاء اللہ فرمایا۔

۲۔ قرآن مجید میں ہے:

| | |
|---|---|
| ولا تقولن لشیء انی فاعل ذالک غدا الا ان یشاء اللہ۔ (کہف، ۲۴) | اور کسی کام کے متعلق آپ ہرگز ایوں نہ کہیں کہ میں کل یہ کام کرنے والا ہوں۔ مگر اس کے ساتھ ان شاء اللہ (کہیں) |

لہٰذا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ کے حکم پر عمل کرنے کے لیے ان شاء اللہ فرمایا۔

۳۔ علامہ ابو عمر نے کہا کہ جس کام کا ہونا واجب اور ضروری ہو اس میں بھی ان شاء اللہ کہا جاتا ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

| | |
|---|---|
| لتدخلن المسجد الحرام ان شاء اللہ۔ (الفتح، ۲۷) | ان شاء اللہ تم مسجد حرام میں ضرور بہ ضرور داخل ہو گے۔ |

۴۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کی تعلیم اور تادیب کے لیے ان شاء اللہ فرمایا۔

۵۔ جس کلام کا عادی ہو وہ مستقبل میں ہونے والے کلام کے متعلق عادۃً ان شاء اللہ کہتا ہے۔

### بعد میں آنے والے امتیوں کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے کی تحقیق

اسی حدیث میں ہے: میں چاہتا ہوں کہ ہم اپنے دینی بھائیوں کو دیکھیں۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ موت کی تمنا کرنا، جائز ہے خصوصاً خیر کے لیے اور فضلاء سے ملاقات کے لیے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جو موت کی تمنا کرنے سے منع کیا ہے اس کا محمل یہ ہے کہ دنیاوی مصائب اور مشکلات سے گھبرا کر موت کی تمنا نہیں کرنی چاہیے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم

[1] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ شرح الصدور ص ۸۴، مطبوعہ دار الکتب العربیہ مصر

نے ان کو دنیا کی زندگی میں دیکھنے کی تمنا کی ہو۔ [1]

شیخ عثمانی لکھتے ہیں:

اس حدیث پر یہ اشکال ہے کہ آپ نے بعد میں آنے والے مسلمانوں کو دیکھنے کی تمنا کیسے کی؟ دراں حالیکہ آپ حیات تھے اور ان لوگوں کا وجود صرف علم الٰہی میں تھا خارج میں ان کا کوئی وجود نہیں تھا اور معدوم دکھائی نہیں دیتا، اس کا ایک جواب یہ ہے کہ دیکھنے سے مراد علم ہے اور معدوم چیز کا علم ہو سکتا ہے۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ آپ کی مراد یہ تھی کہ ان کی مثال دکھائی دی جائے جس طرح دیوار کے عرض میں آپ کو جنت کی مثال دکھا دی گئی تھی، اور آپ کی کرامت کی وجہ سے آپ کو روئے زمین کے تمام مشارق اور مغارب دکھا دیے گئے ہیں، اور بعض عارفین نے یہ کہا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کا علم اللہ تعالیٰ کے علم سے مستفاد ہوتا ہے، اور اللہ تعالیٰ کے علم میں ماضی، حال اور مستقبل کا اختلاف نہیں ہوتا، اور جو چیزیں اپنے اپنے زمانہ میں واقع ہوتی ہیں، اللہ تعالیٰ نے ان تمام چیزوں کو بہ یک وقت دیکھتا ہے اسی طرح حالت تجلی میں انبیاء علیہم السلام کا علم ہوتا ہے کیونکہ وہ بشری کدورتوں سے مصفیٰ ہو کر پیدا ہوتے تو وہ عالم موجودات کے لیے آئینہ بن گئے، ان کے دل میں تمام حقائق اور دقائق منکشف ہوتے ہیں، لیکن یہ کیفیت اس خاص وقت میں ہوتی ہے، جب ان کے قلب پر اللہ تعالیٰ کے علم کی تجلی ہوتی ہے اس وقت وہ ہر چیز کو دیکھ لیتے ہیں خواہ وہ کسی زمانہ میں ہو، اور بعد میں پھر اپنی عام حالت کی طرف لوٹ آتے ہیں اور جب کہ تجلی اور کشف کی یہ کیفیت دائمی نہیں ہوتی، اس لیے آپ نے یہ تمنا کی کہ آپ کو آپ کے وہ امتی دکھا دیے جائیں جو بعد میں آنے والے ہیں اور آپ اس آن میں ان کو دیکھ لیں۔ [2]

حدیث نمبر ۴۹۲ میں ہے: صحابہ کرام نے پوچھا: یا رسول اللہ! کیا ہم آپ کے (دینی) بھائی نہیں ہیں؟ آپ نے فرمایا بلکہ تم میرے صحابہ ہو اور ہمارے (دینی) بھائی وہ ہیں جو ابھی تک پیدا نہیں ہوئے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

علامہ باجی نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا بلکہ تم میرے صحابی ہو، اس قول سے ان کے (دینی) بھائی ہونے کی نفی نہیں ہوتی، لیکن نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی زائد فضیلت کو ذکر فرمایا اور وہ صحابیت ہے، لہٰذا صحابہ (دینی) بھائی بھی ہیں اور صحابی بھی ہیں اور بعد میں آنے والے صرف دینی بھائی ہیں صحابی نہیں ہیں جیسا کہ قرآن مجید میں ہے: انما المؤمنون اخوۃ "اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ مومن آپس میں بھائی ہیں"۔ [3]

میرے استاذ محترم حضرت علامہ عطا محمد صاحب بندیالوی مد اللہ ظلہ نے فرمایا اس حدیث سے یہ قاعدہ مستنبط ہوتا ہے کہ جب کسی معزز اور صاحب فضیلت شخص کا ذکر کیا جائے تو اس کا ذکر عام اوصاف کے ساتھ

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۱ ص ۱۵ہم، مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ کراچی

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ذکر کیا جائے بلکہ اس کے وصف مخصوص کے ساتھ اس کا ذکر کیا جائے، کیونکہ دینی بھائی کا وصف صحابہ کرام اور بعد کے مسلمانوں میں عام اور مشترک تھا اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کا ذکر عام اوصاف کے ساتھ پسند نہیں فرمایا بلکہ ان کے وصف مخصوص صحابیت کے ساتھ ان کا ذکر فرمایا، اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ذکر میں صرف بشر کہنا صحیح نہیں ہے بلکہ افضل البشر یا سید البشر کہنا چاہیے، کیونکہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے غلاموں کے ساتھ اس وصف کو پسند نہیں کیا کہ جو ان میں اور بعد کے مسلمانوں میں مشترک تھا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے محض بشر کا لفظ کہنا کب پسندیدہ ہوگا جس کی مسلمانوں کے ساتھ بھی تخصیص نہیں کیونکہ بشر تو کفار اور منافقین بھی ہیں، اس لیے جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جائے تو آپ کے اوصاف مخصوصہ کے ساتھ آپ کا ذکر کیا جائے اور آپ کو افضل البشر، سید البشر، رحمۃ للعالمین، خاتم المرسلین وغیرہا القاب کے ساتھ ملقب کیا جائے۔

## عوام کے سامنے شرعی رخصتوں پر عمل کرنے سے پرہیز کیا جائے

حدیث نمبر ۴۹۴ میں ہے: حضرت ابوہریرہ نے کہا: اے عجمی کے بچے! اگر مجھے یہ معلوم ہوتا کہ تم یہاں کھڑے ہو تو میں اس قسم کا وضوء نہ کرتا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں:

حضرت ابوہریرہ کے اس ارشاد سے یہ معلوم ہوا کہ کسی مقتدا اور پیشوا کو جاہلوں اور عام لوگوں کے سامنے کوئی ایسا کام نہیں کرنا چاہیے جو کسی ضرورت یا مصلحت کی وجہ سے شریعت میں مباح ہوتا کہ عام لوگوں کو اس سے وسوسہ نہ ہو اور وہ کسی ضرورت کے بغیر اس رخصت پر عمل کرنا نہ شروع کر دیں یا وہ اس رخصت کے ساتھ فرض کا معاملہ نہ کرنے لگیں۔ [۱]

## بَابُ ۹۳ فَضْلِ اِسْبَاغِ الْوُضُوْءِ عَلَى الْمَكَارِهِ

## تکلیف کے وقت مکمل وضوء کرنے کی فضیلت

۴۹۵ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ وَابْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ نَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ أَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى مَا يَمْحُو اللهُ بِهِ الْخَطَايَا وَيَرْفَعُ بِهِ الدَّرَجَاتِ قَالُوا بَلَى يَا رَسُولَ اللهِ قَالَ إِسْبَاغُ الْوُضُوءِ عَلَى الْمَكَارِهِ وَكَثْرَةُ الْخُطَا إِلَى الْمَسَاجِدِ وَانْتِظَارُ الصَّلَوةِ بَعْدَ الصَّلَوةِ فَذَلِكُمُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں تم کو ایسی عبادت نہ بتاؤں جس سے تمہارے گناہ مٹ جائیں اور جس سے تمہارے درجات بلند ہو جائیں؟ صحابہ کرام نے عرض کیا کیوں نہیں یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا: تکلیف کے وقت مکمل وضوء کرنا، زیادہ قدم چل کر مسجد کی طرف جانا اور ایک نماز کے بعد دوسری نماز کا انتظار کرنا، اور تمہارے لیے یہی

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

الرِّبَاطُ۔

رباط ہے (یعنی اپنے آپ کو عبادت کے لیے پابند کر لینا)

۴۹۶۔ حَدَّثَنِیْ اِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَی الْاَنْصَارِیُّ قَالَ نَا مَعْنٌ قَالَ نَا مَالِكٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ جَمِیْعًا عَنِ الْعَلَاءِ ابْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَیْسَ فِیْ حَدِیْثِ شُعْبَةَ ذِكْرُ الرِّبَاطِ وَفِیْ حَدِیْثِ مَالِكٍ ذَكَرَ مَرَّتَیْنِ فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ فَذٰلِكُمُ الرِّبَاطُ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت منقول ہے مگر اس میں رباط کے لفظ کو دو بار فرمایا ہے۔

---

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

رباط کا معنی ہے کسی چیز کو کسی جگہ محبوس کرنا، گویا اس شخص نے اپنے نفس کو اس طاعت پر محبوس کر دیا، یہ بھی احتمال ہے کہ یہ افضل رباط ہے جیسے کہا جاتا ہے اصل جہاد، جہاد النفس ہے، اور یہ بھی احتمال ہے کہ یہ رباط متیسّر ہے، یعنی یہ رباط کی اقسام سے ہے۔ [1]

## بَابُ السِّوَاكِ

## مسواک کا بیان

۴۹۷۔ حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ وَّعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَیْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوْا نَا سُفْیَانُ عَنْ اَبِی الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَفِیْ حَدِیْثِ زُهَیْرٍ عَلٰی اُمَّتِیْ لَاَمَرْتُهُمْ بِالسِّوَاكِ عِنْدَ كُلِّ صَلٰوةٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر مجھے مسلمانوں پر دشوار معلوم نہ ہوتا، اور ایک روایت میں ہے اگر مجھے اپنی امت پر دشوار نہ ہوتا تو میں ان کو ہر نماز کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیتا۔

۴۹۸۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَیْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ نَا ابْنُ بِشْرٍ عَنْ مِسْعَرٍ عَنِ الْمِقْدَامِ ابْنِ شُرَیْحٍ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ قُلْتُ بِاَیِّ شَیْءٍ كَانَ یَبْدَاُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ بَیْتَهٗ قَالَتْ بِالسِّوَاكِ۔

حضرت شریح بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھر میں داخل ہونے کے بعد سب سے پہلے کیا کام کرتے تھے، حضرت عائشہ نے فرمایا: "مسواک"

۴۹۹۔ وَحَدَّثَنِیْ اَبُوْ بَكْرِ بْنُ نَافِعٍ الْعَبْدِیُّ

حضرت شریح بیان کرتے ہیں کہ حضرت عائشہ

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْمِقْدَامِ ابْنِ شُرَيْحٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا دَخَلَ بَيْتَهٗ بَدَءَ بِالسِّوَاكِ۔

صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں داخل ہونے کے بعد سب سے پہلے مسواک کیا کرتے تھے۔

---

۵۰۰۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيْبٍ الْحَارِثِيُّ قَالَ نَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ غَيْلَانَ وَهُوَ ابْنُ جَرِيْرٍ الْمَعْوَلِيُّ عَنْ اَبِيْ بُرْدَةَ عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ دَخَلْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَطَرَفُ السِّوَاكِ عَلٰى لِسَانِهٖ۔

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور مسواک کی ایک طرف آپ کی زبان پر تھی۔

---

۵۰۱۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا هُشَيْمٌ عَنْ حُصَيْنٍ عَنْ اَبِيْ وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ لِيَتَهَجَّدَ يَشُوْصُ فَاهُ بِالسِّوَاكِ۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب تہجد پڑھنے کے لیے اٹھتے تو منہ کو مسواک کے ساتھ صاف کیا کرتے تھے۔

---

۵۰۲۔ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا اَبِيْ وَاَبُوْ مُعٰوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ كِلَاهُمَا عَنْ اَبِيْ وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَقُوْلُوْا لِيَتَهَجَّدَ۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رات کو اٹھتے تو مسواک کرتے تھے

---

۵۰۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ مَنْصُوْرٍ وَحُصَيْنٍ وَالْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا قَامَ مِنَ اللَّيْلِ يَشُوْصُ فَاهُ بِالسِّوَاكِ۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رات کو اٹھتے تو مسواک سے منہ صاف کرتے تھے۔

---

۵۰۴۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ نَا اَبُوْ نُعَيْمٍ قَالَ نَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ نَا اَبُو الْمُتَوَكِّلِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ بَاتَ عِنْدَ نَبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک رات گزاری وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سے رات کے اخیر حصہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ

عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَقَامَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ فَخَرَجَ فَنَظَرَ اِلَى السَّمَآءِ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ مِنْ اٰلِ عِمْرَانَ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ حَتّٰى بَلَغَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ثُمَّ رَجَعَ اِلَى الْبَيْتِ فَتَسَوَّكَ وَتَوَضَّاَ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰى ثُمَّ اضْطَجَعَ ثُمَّ قَامَ فَخَرَجَ فَنَظَرَ اِلَى السَّمَآءِ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ ثُمَّ رَجَعَ فَتَسَوَّكَ فَتَوَضَّاَ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰى۔

وسلم اٹھے، سورۂ آل عمران کی یہ آیت ان فی خلق السموات والارض واختلاف اللیل والنهار سے فقنا عذاب النار تک پڑھی، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر لوٹ گئے پھر آپ نے مسواک کی اور وضوء کیا پھر آپ نے کھڑے ہو کر نماز پڑھی، پھر آپ لیٹ گئے، پھر کھڑے ہوئے اور آسمان کی طرف دیکھا پھر یہ آیت دوبارہ پڑھی، پھر مسواک کی اور وضوء کیا اور کھڑے ہو کر نماز پڑھی۔

---

## مسواک کا لغوی اور شرعی معنی

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:
ائمہ لغت نے کہا ہے کہ لکڑی سے دانتوں کے صاف کرنے کے فعل کو مسواک کہتے ہیں اور مسواک اس لکڑی کو بھی کہتے ہیں، اور علماء کی اصطلاح میں لکڑی یا اس کی مثل کسی چیز سے دانت صاف کرنے کو مسواک کہتے ہیں جس سے دانتوں کا میل یا پیلاہٹ زائل ہو جائے۔

## مسواک کے متعلق احکام شرعیہ

مسواک کرنا سنت ہے، اور کسی حال میں بھی واجب نہیں ہے، نماز میں نہ غیر نماز میں، اس پر علماء کا اجماع ہے، علامہ ماوردی نے لکھا ہے کہ داؤد ظاہری نے کہا ہے کہ مسواک کرنا واجب ہے لیکن اس کو ترک کرنے سے نماز باطل نہیں ہوتی، اور امام اسحاق بن راہویہ سے منقول ہے کہ مسواک کرنا واجب ہے اور اس کو عمداً ترک کرنے سے نماز باطل ہو جائے گی، ہمارے فقہاء میں سے ابو حامد نے کہا ہے کہ داؤد ظاہری سے یہ نقل صحیح نہیں ہے اور اگر یہ نقل صحیح ہو تو اس کی مخالفت سے اجماع پر کوئی اثر نہیں پڑے گا اور امام اسحاق سے جو وجوب کا قول نقل کیا گیا ہے وہ صحیح نہیں ہے۔

مسواک کرنا تمام اوقات میں مستحب ہے، لیکن حسب ذیل پانچ اوقات میں مسواک کرنا زیادہ مستحب ہے:

۱۔ نماز پڑھنے کے وقت، خواہ پانی سے طہارت حاصل کی ہو یا تیمم سے (یہ امام شافعی کے نزدیک ہے)۔
۲۔ وضو کرنے کے وقت۔
۳۔ قرآن مجید کی تلاوت کے وقت۔
۴۔ نیند سے بیدار ہونے کے وقت۔
۵۔ جب منہ کی بو متغیر ہو، خواہ کھانے پینے سے یا کسی بدبودار چیز کے کھانے سے یا زیادہ دیر خاموش رہنے کی وجہ سے، یا زیادہ باتیں کرنے کی وجہ سے۔

امام شافعی کا مذہب یہ ہے کہ روزہ دار کے لیے زوال کے بعد مسواک کرنا مکروہ ہے تاکہ روزہ دار کے منہ کی بو جو مستحب ہے وہ زائل نہ ہو جائے۔ پیلو کے درخت کی لکڑی سے مسواک کرنا مستحب ہے اور ہر وہ چیز جس کے استعمال کرنے سے منہ صاف ہو جائے اس سے منہ صاف کرنا مستحب ہے خواہ سخت

پکڑا ہو، کوئی جڑی بوٹی ہو یا انگلی سے صاف کرے۔ (منجن اور ٹوتھ پیسٹ بھی اس میں داخل ہیں) اور مستحب یہ ہے کہ متوسط لکڑی سے مسواک کی جائے، جو بہت سخت ہو نہ بہت نرم اور مستحب یہ ہے کہ دانتوں میں عرضاً مسواک کی جائے، طولاً مسواک نہ کی جائے تاکہ دانتوں پر لگے ہوئے گوشت سے خون نہ نکلے اور اگر اس کے برخلاف طولاً مسواک کی تو ہر چند کہ یہ مکروہ ہے لیکن مسواک کے حکم پر عمل ہو جائے گا، نیز مستحب یہ ہے کہ دانتوں کی اطراف اور ڈاڑھوں پر مسواک کی جائے اور حلق کی چھت پر بھی مسواک کی جائے اور یہ بھی مستحب ہے کہ پہلے دائیں جانب پھر بائیں جانب مسواک کی جائے اور یہ بھی مستحب ہے کہ بچوں کو مسواک کرنے کی عادت ڈالی جائے۔ لہ

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

مسواک کرنا سنت مؤکدہ ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دن اور رات مسواک کرنے پر دائمی عمل کرتے تھے اور مسواک کے استحباب پر اجماع ہے، حتیٰ کہ امام اوزاعی نے کہا مسواک کرنا وضوء کا جزء ہے، اور بہ کثرت احادیث میں اس پر دلالت ہے کہ مسواک کرنے پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دائمی عمل تھا، اس مسئلہ میں سب سے قوی اور صحیح حدیث یہ ہے کہ امام بخاری نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ "حضرت عبدالرحمان بن ابی بکر رضی اللہ عنہما نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اس وقت آپ میرے سینہ سے ٹیک لگائے ہوئے تھے، حضرت عبدالرحمن کے پاس ایک تازہ مسواک تھی، جس کے ساتھ وہ دانت صاف کر رہے تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھ رہے تھے، میں نے ان سے مسواک لی اس کو کاٹا، اس کو صاف کیا پھر وہ مسواک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی، اور آپ نے مسواک کی۔"

مسواک میں علماء کا اختلاف ہے، بعض نے کہا مسواک کرنا وضوء کی سنت ہے، اور بعض نے کہا یہ نماز کی سنت ہے اور بعض نے کہا یہ سنت دین ہے (یعنی شعائر اسلام سے ہے) یہی قول زیادہ قوی ہے اور امام ابوحنیفہ سے منقول ہے۔ ہدایہ میں مذکور ہے کہ صحیح یہ ہے کہ مسواک کرنا مستحب ہے، اسی طرح امام شافعی کے نزدیک ہے ابن حزم نے کہا کہ یہ سنت ہے اور اگر ہر نماز کے لیے مسواک کرنا ممکن ہو تو یہ افضل ہے اور جمعہ کے دن مسواک کرنا فرض لازم ہے۔ علامہ ابوحامد اسفرائنی اور علامہ ماوردی نے اہل ظاہر سے نقل کیا ہے کہ مسواک کرنا واجب ہے اور امام اسحاق کا قول ہے کہ اگر عمداً مسواک کرنے کو ترک کیا تو نماز باطل ہو جائے گی، علامہ نووی نے کہا کہ امام اسحاق سے یہ نقل صحیح نہیں ہے۔

ہمارے نزدیک مسواک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ مسواک عرضاً کی جائے طولاً نہ کی جائے، مغنی میں مذکور ہے کہ مسواک دانتوں اور زبان پر کی جائے، مسواک کرنے کی کوئی مقدار معین نہیں ہے، جب دل مطمئن ہو جائے کہ منہ کی بدبو اور دانتوں کی پیلاہٹ دور ہو گئی ہے تو بس کرے، مسواک کو دائیں ہاتھ سے پکڑے، مسواک کرتے وقت تین بار

لہ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

پانی لینا مستحب ہے، مسواک کی لمبائی ایک بالشت اور موٹائی ایک چھنگلی کے برابر ہونی چاہیے، مستحب یہ ہے کہ پیلو کے درخت کی مسواک بنائی جائے اور اگر وہ خشک ہو تو اس کو پانی میں بھگو کر نرم کر لیا جائے، محیط میں مذکور ہے کہ عورت کے لیے دنداسہ کرنا مسواک کے قائم مقام ہے اور جب کسی کو مسواک میسر نہ ہو تو وہ انگلی سے دانت صاف کرلے، امام بیہقی حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انگلیوں کو مسواک کرنے کے قائم مقام قرار دیا ہے، امام بیہقی نے اس حدیث کو ضعیف کہا ہے اور مسواک کرنے کے فضائل بہت زیادہ ہیں۔ [۱]

## منجن اور ٹوتھ پیسٹ وغیرہ سے دانت صاف کرنا بھی مسواک کے حکم میں ہے

امام بیہقی نے انگلیوں کو مسواک کے قائم مقام کرنے کے متعلق متعدد احادیث بیان کی ہیں اور یہ تمام احادیث ضعیف نہیں ہیں۔

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال تجزی من السواک الاصابع۔ [۲]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انگلیاں مسواک کرنے سے کفایت کرتی ہیں۔

امام بیہقی لکھتے ہیں اس حدیث کی سند میں عبدالحکم القسملی البصری ہے وہ حضرت انس اور حضرت ابوبکر سے منکر احادیث بیان کرتا ہے، لیکن لیثی بن شعیب نے ایک اور سند سے اس حدیث کو حضرت انس سے روایت کیا ہے اور عقبہ بن مکرم نے اس حدیث کی متابعت کی ہے۔

عن انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجزی الاصابع مجزی السواک۔ [۳]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انگلیاں مسواک کے قائم مقام ہیں۔

امام بیہقی ایک اور سند سے روایت کرتے ہیں:

عن انس بن مالک ان رجلا من الانصار من بنی عمرو بن عوف قال یا رسول اللہ انک رغبتنا فی السواک فهل دون ذلک من شیء قال اصبعاک سواک عند وضوئک تمر هما علی اسنانک انه لا عمل لمن لا نیۃ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انصار کے قبیلہ بنو عمرو بن عوف میں سے ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ آپ نے ہمیں مسواک کرنے کی ترغیب دی ہے کیا اس کے علاوہ بھی کوئی چیز ہے؟ آپ نے فرمایا تمہارے وضو کے وقت

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۸۵، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[۲] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۱ ص ۴۱، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[۳] سنن کبریٰ ج ۱ ص ۴۱،　〃　〃　〃　〃　〃

له ولا اجر لمن لا حسبة له ۔ ۱؎

تمہاری دو انگلیاں مسواک ہیں جن کو تم اپنے دانتوں پر پھیرتے ہو، بغیر نیت کے کوئی عمل مقبول نہیں ہوتا، اور ثواب کی نیت کے بغیر کوئی اجر نہیں ہوتا۔

امام بیہقی نے اس حدیث کے متعلق لکھا ہے کہ اس کی سند محفوظ ہے۔

عن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الاصبع تجزی من السواک ۔ ۲؎

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انگلی مسواک کے قائم مقام ہے۔

ان تمام احادیث سے یہ ظاہر ہو گیا کہ مخصوص لکڑی سے دانت صاف کرنا اسلام کا مطالبہ نہیں ہے بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اصل مقصود یہ ہے کہ مسلمان اپنے دانت صاف رکھیں، اس لیے منجن اور ٹوتھ پیسٹ وغیرہ سے دانت صاف کر لیے جائیں تب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم پر عمل ہو جاتا ہے اور اس سے سنت کا ثواب ملے گا۔

### احکام شرعیہ کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف مفوض ہونا

حدیث نمبر ۴۹۷ میں ہے: اگر مجھے اپنی امت پر دشوار نہ ہوتا تو میں ان کو ہر نماز کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیتا۔

علامہ نووی لکھتے ہیں: اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ مستحب کام کا حکم نہیں دیا جاتا، نیز اس حدیث میں یہ دلیل بھی ہے کہ جس چیز کے متعلق اللہ تعالیٰ کا حکم وارد نہ ہو، اس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اجتہاد کرنا جائز ہے، یہ اکثر اصحاب اصول اور جمہور فقہاء کا مذہب ہے اور یہی صحیح ہے۔ ۳؎

اس حدیث کی تقریر یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اگر امت پر دشوار نہ ہوتا تو آپ امت پر مسواک کو واجب کر دیتے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ اختیار دیا ہے کہ آپ جس چیز کو چاہیں امت پر واجب کر دیں اور جس چیز سے چاہیں امت کو روک دیں، احکام شرعیہ آپ کی طرف مفوض ہیں لیکن آپ کا احکام نافذ کرنا مشیت الٰہی کے تابع ہے، اللہ تعالیٰ بالذات شارع ہے اور آپ بالتبع شارع ہیں۔

کتاب الطہارۃ سے لے کر اس باب تک کی شرح بریڈ فورڈ برطانیہ میں لکھی گئی اور میں نے حضرت صاحبزادہ محمد حبیب الرحمان محبوبی بانی صفۃ الاسلام برٹیڈ فورڈ کی لائبریری سے استفادہ کیا۔ ۹ ستمبر جولائی ۱۹۹۳ء کو تبلیغی دورہ پر برطانیہ گیا اور ۲۲ ستمبر ۱۹۹۳ء کو پاکستان واپس آگیا۔

---

۱؎ ۔ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۱ ص ۴۱، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۲؎ ۔ " " " " " سنن کبریٰ ج ۱ ص ۴۱

۳؎ ۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۲۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## بَابٌ ۹۵ خِصَالِ الْفِطْرَةِ

## بعض سنتوں کا بیان

۵۰۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِيعًا عَنْ سُفْيَانَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ ثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْفِطْرَةُ خَمْسٌ أَوْ خَمْسٌ مِنَ الْفِطْرَةِ الْخِتَانُ وَالِاسْتِحْدَادُ وَتَقْلِيمُ الْأَظْفَارِ وَنَتْفُ الْإِبِطِ وَقَصُّ الشَّارِبِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ چیزیں سنت ہیں، ختنہ کرنا، زیر ناف بال صاف کرنا، ناخن کاٹنا، بغل کے بال نوچنا اور مونچھیں ترشوانا۔

۵۰۶ - حَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ وَحَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَا أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ الْفِطْرَةُ خَمْسٌ الِاخْتِتَانُ وَالِاسْتِحْدَادُ وَقَصُّ الشَّارِبِ وَتَقْلِيمُ الْأَظْفَارِ وَنَتْفُ الْإِبِطِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ چیزیں سنت ہیں، ختنہ کرنا، زیر ناف بال صاف کرنا، مونچھیں ترشوانا، ناخن کاٹنا اور بغل کے بال نوچنا۔

۵۰۷ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ كِلَاهُمَا عَنْ جَعْفَرٍ قَالَ يَحْيَى أَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ أَبِي عِمْرَانَ الْجَوْنِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ أَنَسٌ وُقِّتَ لَنَا فِي قَصِّ الشَّارِبِ وَتَقْلِيمِ الْأَظْفَارِ وَنَتْفِ الْإِبِطِ وَحَلْقِ الْعَانَةِ أَنْ لَا نَتْرُكَ أَكْثَرَ مِنْ أَرْبَعِينَ لَيْلَةً۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لیے مونچھیں ترشوانے، ناخن کاٹنے، بغل کے بال نوچنے، زیر ناف بال صاف کرنے کا زیادہ سے زیادہ مدت چالیس دن مقرر فرمائی ہے۔

۵۰۸ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا يَحْيَى يَعْنِي ابْنَ سَعِيدٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي جَمِيعًا عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَحْفُوا الشَّوَارِبَ وَأَعْفُوا اللِّحَى۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مونچھیں مٹاؤ اور داڑھی بڑھاؤ۔

۵۰۹ - وَحَدَّثَنَاهُ قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ نَافِعٍ عَنْ أَبِيهِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمیں مونچھیں مٹانے اور داڑھی بڑھانے کا حکم دیا گیا ہے۔

أَحَدُكُمْ عَلَى حَاجَةٍ فَلَا يَسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ وَلَا يَسْتَدْبِرْهَا.

٥١٩ - وَحَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ بْنِ قَعْنَبٍ قَالَ نَا سُلَيْمٰنُ يَعْنِي ابْنَ بِلَالٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى عَنْ عَمِّهِ وَاسِعِ بْنِ حَبَّانَ قَالَ كُنْتُ أُصَلِّي فِي الْمَسْجِدِ وَعَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ عُمَرَ مُسْنِدٌ ظَهْرَهُ إِلَى الْقِبْلَةِ فَلَمَّا قَضَيْتُ صَلَاتِي انْصَرَفْتُ إِلَيْهِ مِنْ شِقِّي فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ يَقُولُ النَّاسُ إِذَا قَعَدْتَ لِلْحَاجَةِ تَكُونُ لَكَ فَلَا تَقْعُدْ مُسْتَقْبِلَ الْقِبْلَةِ وَلَا بَيْتِ الْمَقْدِسِ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ وَلَقَدْ رَقِيتُ عَلَى ظَهْرِ بَيْتٍ فَرَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَاعِدًا عَلَى لَبِنَتَيْنِ مُسْتَقْبِلَ بَيْتِ الْمَقْدِسِ لِحَاجَتِهِ.

واسع بن حبان بیان کرتے ہیں کہ میں مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا اور حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کعبہ کے ساتھ ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے، نماز سے فارغ ہونے کے بعد جب میں ان کی طرف مڑا تو حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا لوگ کہتے ہیں کہ جب تم قضاء حاجت کے لیے بیٹھو تو کعبہ کی طرف منہ کرو ورنہ بیت المقدس کی طرف حالانکہ میں ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے گھر کی چھت پر چڑھا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دو اینٹوں پر بیٹھے ہوئے قضاء حاجت فرما رہے تھے اور آپ کا منہ بیت المقدس کی طرف تھا۔

٥٢٠ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ الْعَبْدِيُّ قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى ابْنِ حَبَّانَ عَنْ عَمِّهِ وَاسِعِ بْنِ حَبَّانَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ رَقِيتُ عَلَى بَيْتِ أُخْتِي حَفْصَةَ فَرَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَاعِدًا لِحَاجَتِهِ مُسْتَقْبِلَ الشَّامِ مُسْتَدْبِرَ الْقِبْلَةِ.

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں اپنی بہن ام المؤمنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے گھر کی چھت پر گیا تو دیکھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت فرما رہے تھے، آپ کا منہ مبارک شام کی طرف تھا اور پیٹھ قبلہ کی طرف تھی۔

٥٢١ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يُمْسِكَنَّ أَحَدُكُمْ ذَكَرَهُ بِيَمِينِهِ وَهُوَ يَبُولُ وَلَا يَتَمَسَّحْ مِنَ الْخَلَاءِ بِيَمِينِهِ وَلَا يَتَنَفَّسْ فِي الْإِنَاءِ.

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص پیشاب کرتے وقت اپنی شرمگاہ کو دائیں ہاتھ سے نہ چھوئے اور نہ دائیں ہاتھ سے استنجا کرے اور نہ پانی پیتے وقت برتن میں سانس لے۔

٥٢٢ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا وَكِيعٌ عَنْ هِشَامٍ الدَّسْتَوَائِيِّ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْخَلَاءَ فَلَا يَمَسَّ ذَكَرَهُ بِيَمِينِهِ.

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص بیت الخلاء جائے تو اپنی شرمگاہ کو دائیں ہاتھ سے نہ چھوئے۔

۵۲۳ - حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَ نَا الثَّقَفِيُّ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِي قَتَادَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ نَهَى أَنْ يَتَنَفَّسَ فِي الْإِنَاءِ وَأَنْ يَمَسَّ ذَكَرَهُ بِيَمِينِهِ وَأَنْ يَسْتَطِيبَ بِيَمِينِهِ.

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے برتن میں سانس لینے شرمگاہ کو دائیں ہاتھ سے چھونے، اور دائیں ہاتھ سے استنجاء کرنے سے منع فرمایا ہے۔

۵۲۴ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ قَالَ أَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَشْعَثَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ إِنْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ التَّيَمُّنَ فِي طُهُورِهِ إِذَا تَطَهَّرَ وَفِي تَرَجُّلِهِ إِذَا تَرَجَّلَ وَفِي انْتِعَالِهِ إِذَا انْتَعَلَ.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وضو کرنے، مانگ نکالنے اور جوتی پہنتے وقت دائیں جانب سے ابتداء کرنے کو پسند فرماتے تھے۔

۵۲۵ - وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنِ الْأَشْعَثِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ التَّيَمُّنَ فِي شَأْنِهِ كُلِّهِ فِي نَعْلَيْهِ وَتَرَجُّلِهِ وَطُهُورِهِ.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر کام میں دائیں جانب سے ابتداء کو پسند فرماتے تھے، خواہ وہ جوتی پہننا ہو، کنگھی کرنا ہو یا وضو کرنا۔

۵۲۶ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ وَابْنُ حُجْرٍ جَمِيعًا عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ ابْنُ أَيُّوبَ نَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ أَخْبَرَنِي الْعَلَاءُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ اتَّقُوا اللَّعَّانَيْنِ قَالُوا وَمَا اللَّعَّانَانِ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ الَّذِي يَتَخَلَّى فِي طَرِيقِ النَّاسِ أَوْ فِي ظِلِّهِمْ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لعنت کرنے والوں سے بچو، صحابہ نے پوچھا کہ یا رسول اللہ لعنت کرنے والے کون ہیں، آپ نے فرمایا جو شخص لوگوں کے راستہ یا ان کے سایہ کی جگہ میں قضاء حاجت کرے۔ (یعنی یہ فعل لعنت ملامت کا سبب ہے۔)

۵۲۷ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ خَالِدٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي مَيْمُونَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ حَائِطًا وَتَبِعَهُ غُلَامٌ مَعَهُ مِيضَأَةٌ وَهُوَ أَصْغَرُنَا فَوَضَعَهَا عِنْدَ سِدْرَةٍ فَقَضَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَاجَتَهُ فَخَرَجَ عَلَيْنَا وَقَدِ اسْتَنْجَى بِالْمَاءِ.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک باغ میں تشریف لے گئے اور آپ کے ساتھ ایک لڑکا بھی تھا جو سب سے عمر میں کم تھا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وضو کے لیے پانی کا برتن لیا ہوا تھا، اس نے وہ برتن آپ کے پاس رکھ دیا۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قضاء حاجت کی، پانی سے استنجاء کیا۔ پھر ہمارے پاس تشریف لائے۔

۵۲۸ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ وَغُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي مَيْمُونَةَ أَنَّهُ سَمِعَ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُولُ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَدْخُلُ الْخَلَاءَ فَأَحْمِلُ أَنَا وَغُلَامٌ نَحْوِي إِدَاوَةً مِنْ مَاءٍ وَعَنَزَةً فَيَسْتَنْجِي بِالْمَاءِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت کے لیے تشریف لے جاتے تو آپ کے ہمراہ میں اور ایک میرا ہم عمر لڑکا ہوتا تھا، اور ہم پانی کا برتن اور نیزہ لے کر ساتھ چلتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانی سے استنجاء فرماتے تھے۔

۵۲۹ - وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَأَبُو كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لِزُهَيْرٍ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ يَعْنِي ابْنَ عُلَيَّةَ قَالَ حَدَّثَنِي رَوْحُ بْنُ الْقَاسِمِ عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي مَيْمُونَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَتَبَرَّزُ لِحَاجَتِهِ فَآتِيهِ بِالْمَاءِ فَيَتَغَسَّلُ بِهِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت کے لیے باہر تشریف لے جاتے اور میں آپ کے ساتھ پانی لے جایا کرتا تھا جس سے آپ استنجاء فرماتے۔

## قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے میں فقہاء شافعیہ کا نظریہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے کے متعلق فقہاء کے حسب ذیل مذاہب ہیں:

۱۔ امام مالک اور امام شافعی رحمہما اللہ کا مسلک یہ ہے کہ بول اور براز کے وقت صحراء میں قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنا حرام ہے اور بیت الخلاء میں حرام نہیں ہے، حضرت عباس بن عبد المطلب، حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہم، شعبی، اسحاق بن راہویہ اور ایک روایت کے مطابق امام احمد بن حنبل کا بھی یہی مسلک ہے۔

۲۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ، مجاہد، ابراہیم نخعی، سفیان ثوری، ابی ثور اور دوسری روایت کے مطابق امام احمد بن حنبل کا مسلک یہ ہے کہ صحراء اور بیت الخلاء دونوں جگہ قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز نہیں ہے۔

۳۔ عروہ بن زبیر اور داؤد ظاہری کا مسلک یہ ہے کہ صحراء اور بیت الخلاء دونوں جگہ قضاء حاجت کے وقت منہ کرنا جائز ہے۔

۴۔ امام احمد اور امام ابو حنیفہ کے ایک قول کے مطابق قضاء حاجت کے وقت صحراء اور بیت الخلاء میں قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز نہیں ہے، البتہ پیٹھ کرنا جائز ہے۔

(امام ابو حنیفہ کے نزدیک قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز ہے نہ پیٹھ کرنا خواہ صحراء ہو یا بیت الخلاء۔ سعیدی غفرلہ)

مانعین کی دلیل وہ احادیث ہیں جن میں قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنے سے مطلقاً منع کیا گیا ہے

مثلاً حضرت سلمان، حضرت ابو ایوب اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہم کی احادیث، نیز انھوں نے کہا قبلہ کی طرف منہ کرنے سے ممانعت قبلہ کی حرمت کی وجہ سے ہے اور یہ علت صحراء اور بیت الخلاء دونوں میں موجود ہے اور اگر بیت الخلاء کی دیوار اس کے اور قبلہ کے درمیان حائل ہونے کو کافی ہو تو ایسا حائل صحراء میں بھی ہے، کیونکہ ہمارے اور کعبہ کے درمیان بہت سے پہاڑ اور وادیاں وغیرہ ہیں۔

جن فقہاء نے قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے کو مطلقاً جائز کہا ہے انھوں نے صحیح مسلم کی حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی اس روایت سے استدلال کیا ہے کہ انھوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو بیت المقدس کی طرف منہ اور کعبہ کی طرف پیٹھ کرکے بیٹھے ہوئے دیکھا، اور دوسری روایت یہ ہے: امام احمد بن حنبل اور امام ابن ماجہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی کہ لوگ قبلہ کی طرف اپنی فروج کو منہ کرنا ناپسند کرتے ہیں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا لوگ واقعی ایسا کرتے ہیں؟ اپنی فروج (شرمگاہوں) کو جس قبلہ کی طرف کرنا چاہو کر لو۔

جن فقہاء نے قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف پیٹھ کرنے کو جائز اور منہ کرنے کو ناجائز کہا ہے انھوں نے امام مسلم کی اس روایت سے استدلال کیا ہے مرحوم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنے سے منع کیا ہے۔

جن فقہاء نے صحراء میں قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے سے منع کیا ہے اور بیت الخلاء میں منہ یا پیٹھ کرنے کو جائز کہا ہے انھوں نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی اس روایت سے استدلال کیا ہے جس کو ہم نے ابھی صحیح مسلم کے حوالے سے بیان کیا ہے اور حضرت عائشہ کی روایت مذکورہ سے بھی استدلال کیا ہے، نیز امام ابو داؤد اور امام ترمذی نے روایت کیا ہے، حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں پیشاب کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنے سے منع کیا پھر میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو وصال سے ایک سال پہلے دیکھا آپ قبلہ کی طرف منہ کرکے پیشاب کر رہے تھے۔ اور امام ابو داؤد نے روایت کیا ہے مروان الاصفر کہتے ہیں میں نے دیکھا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنی اونٹنی قبلہ کی طرف منہ کرکے بٹھائی پھر اس کی آڑ میں پیشاب کرنے لگے میں نے کہا اے ابو عبد الرحمن کیا اس سے منع نہیں کیا گیا انھوں نے کہا اس سے صرف فضاء (خالی میدان) میں منع کیا گیا ہے لیکن جب تمہارے اور قبلہ کے درمیان کوئی چیز حجاب بن جائے تو پھر کوئی حرج نہیں، یہ تمام احادیث اس کی تصریح کرتی ہیں کہ بیت الخلاء میں قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنا جائز ہے اور حضرت ابو ایوب، حضرت سلمان اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہم کی احادیث ممانعت پر دلالت کرتی ہیں، اس لیے ممانعت کی احادیث کو صحراء پر محمول کر دیا جائے گا تاکہ مطابقت ہو جائے۔ اور اس میں علماء کا کوئی اختلاف نہیں ہے کہ جب احادیث کو جمع کرنا ممکن ہو تو بعض احادیث کو ترک نہیں کیا جائے گا بلکہ ان احادیث کو جمع کرنا واجب ہے۔ ان فقہاء نے صحراء اور بیت الخلاء میں فرق کیا ہے کیونکہ بیت الخلاء میں قبلہ سے انحراف کرنے میں مشقت ہوگی (میں کہتا ہوں کہ ابتداءً بیت الخلاء قبلہ سے انحراف کرکے بنائے جائیں تو پھر کیا مشقت ہوگی؟ سعیدی غفرلہٗ) اور صحراء میں قبلہ سے منحرف ہو کر بیٹھنے میں کوئی مشقت نہیں ہے۔

جن فقہاء نے قبلہ کی طرف مطلقاً پیٹھ کرنے کو جائز کہا ہے ان کے رد کے لیے وہ احادیث صحیحہ کافی ہیں جن میں قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے سے صراحۃً منع کیا ہے، جیسے حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کی روایات ہیں۔[1]

## قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے میں فقہاء مالکیہ کا نظریہ

علامہ دشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

حضرت ابوایوب انصاری کی حدیث سے شہر اور صحرا دونوں جگہ قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے کی ممانعت ہے اور حضرت ابن عمر کی حدیث میں دونوں جگہ منہ یا پیٹھ کرنے کا جواز ہے، امام مالک اور امام شافعی نے ان دونوں حدیثوں کو جمع کیا، حضرت ابوایوب کی حدیث کو صحراء پر محمول کیا ہے اور حضرت ابن عمر کی حدیث کو شہروں پر۔

علامہ مازری مالکی نے کہا ہے کہ صحراء میں قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے پر فقہاء کا اتفاق ہے اور شہروں کے بیت الخلاء میں اختلاف ہے اور وجہ اختلاف کی یہ ہے کہ حضرت ابوہریرہ سے مروی ہے قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے کی ممانعت عام ہے اس میں صحرا یا شہر کی قید نہیں ہے اور اس کے معارض حضرت ابن عمر کی حدیث ہے جس میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء میں بیت المقدس کی طرف منہ اور کعبہ کی طرف پیٹھ کر کے بیٹھے ہوئے تھے، پس جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کو آپ کے فعل پر مقدم کیا اس نے مطلقاً منع کیا ہے اور جس نے قول کو فعل کے قائم مقام کیا اس نے اس قول کے عموم میں حضرت ابن عمر کی حدیث کی وجہ سے تخصیص کر دی۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ جس نے ممانعت کی علت قبلہ کی تحریم قرار دی اس نے صحراء اور شہروں دونوں میں منع کیا اور جس نے کہا ممانعت کی علت یہ ہے کہ قبلہ کی طرف منہ کر کے فرشتے نماز پڑھتے ہیں اس نے شہروں کے بیت الخلاء میں اجازت دی کیونکہ بیت الخلاء کی دیوار اس کے اور فرشتوں کے درمیان حائل اور حجاب بن جاتی ہے۔[2]

علامہ مازری کی تقریر پر غور کیا جائے تو امام ابوحنیفہ کے مسلک کی ترجیح ظاہر ہو جاتی ہے کیونکہ قول، فعل پر مقدم ہوتا ہے اس لیے کہ فعل کبھی شارع علیہ السلام کی خصوصیت بھی ہوتا ہے، نیز جب حلال اور حرام کے دلائل میں تعارض ہو تو حرام کے دلائل کو ترجیح دی جاتی ہے اس لیے صحیح یہی ہے کہ قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ مطلقاً نہ کی جائے خواہ صحراء ہو یا شہر اور یہی قبلہ کی تعظیم اور تکریم کا تقاضا ہے۔

## قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے میں فقہاء حنبلیہ کا نظریہ

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

اکثر اہل علم کے نزدیک کھلی جگہ میں قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز نہیں ہے، کیونکہ امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص بیت الخلاء میں جائے تو قبلہ کی طرف منہ کرے نہ قبلہ کی طرف پشت کرے لیکن مشرق یا مغرب کی طرف منہ کرے، حضرت ابوایوب نے کہا ہم شام میں گئے تو ہم نے کعبہ کی طرف بیت الخلاء بنے ہوئے

---

[1] علامہ یحیی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۳، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

دیکھے ہم کعبہ سے انحراف کر کے بیٹھتے اور اللہ عزوجل سے استغفار کرتے، اور امام مسلم نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص قضاء حاجت کے لیے بیٹھے تو قبلہ کی طرف منہ کرے نہ قبلہ کی طرف پیٹھ کرے۔ عروہ بن ربیعہ اور داؤد نے کہا کہ قبلہ کی طرف منہ اور پیٹھ کرنا جائز ہے کیونکہ امام ترمذی نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے قبلہ کی طرف منہ کرنے سے منع کیا پھر میں نے آپ کو وصال سے ایک سال پہلے دیکھا آپ قبلہ کی طرف منہ کر کے پیشاب کر رہے تھے یہ حدیث نسخ کی دلیل ہے اور اس کی تقدیم واجب ہے، (میں کہتا ہوں کہ ممانعت کی احادیث بخاری اور مسلم کی صحیح حدیثیں ہیں اور امام ترمذی کی یہ روایت ان کی تصریح کے مطابق حسن غریب ہے، اس لیے ممانعت کی احادیث اس حدیث پر مقدم ہیں۔ سعیدی غفرلہ)

ہماری دلیل ممانعت کی احادیث صحیحہ ہیں اور حضرت جابر کی حدیث میں یہ احتمال ہے کہ انہوں نے آپ کو کسی عمارت میں دیکھا ہو یا وہاں کوئی حاجب اور حائل ہو اور احتمال کے ساتھ نسخ ثابت نہیں ہوتا، اس لیے ترمذی کی حدیث کو عمارت پر محمول کرنا واجب ہے تاکہ احادیث میں موافقت ہو۔

جب کوئی عمارت ہو یا کوئی حاجب ہو تو پھر قبلہ کی طرف منہ کرنے میں دو قول ہیں:

۱۔ امام ابو حنیفہ اور ثوری کا قول یہ ہے کہ اب بھی قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ احادیث صحیحہ میں بالعموم ممانعت کی گئی ہے۔

۲۔ عمارتوں میں قبلہ کی طرف منہ اور پیٹھ کرنا جائز ہے، یہ حضرت عباس اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہم سے مروی ہے، امام مالک، امام شافعی اور ابن المنذر کا بھی یہی قول ہے اور یہی صحیح ہے جیسا کہ حضرت جابر کی حدیث کے بیان کردہ محمل سے ظاہر ہے۔

امام احمد سے ایک روایت یہ بھی ہے کہ خالی جگہ اور عمارت دونوں جگہ قبلہ کی طرف پیٹھ کرنا جائز ہے، کیونکہ امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ ایک دن میں حضرت حفصہ کے گھر پر چڑھا تو دیکھا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت کر رہے تھے، آپ کا منہ شام کی طرف تھا اور کعبہ کی طرف پیٹھ تھی۔ ؎

میں کہتا ہوں کہ حضرت ابن عمر کو دیکھنے میں خطاء واقع ہو گئی ہے کیونکہ ایسی حالت میں کسی عام شخص کو بھی غور سے نہیں دیکھا جاتا چہ جائیکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو، ثانیاً یہ ہو سکتا ہے کہ آپ کی پیٹھ سمت کعبہ کی طرف ہو عین کعبہ کی طرف نہ ہو ثالثاً یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ آپ کی خصوصیت ہو کیونکہ کعبہ کی تعظیم ہم پر واجب ہے آپ پر نہیں ہے رابعاً جب تحریم اور اباحت میں تعارض ہو تو تحریم کو ترجیح ہوتی ہے، اس لیے صحیح یہی ہے کہ قضاء حاجت کے وقت کعبہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنا مطلقاً ممنوع ہے خواہ شہر ہو یا صحراء اور یہی امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا مذہب مہذب ہے۔

## قضاء حاجت کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پیٹھ کرنے میں فقہاء احناف کا نظریہ

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ایوب الانصاری قال قال رسول اللہ

حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے

؎۔ علامہ موفق الدین عبداللہ بن محمد بن قدامہ حنبلی متوفی ٦٢٠ھ، المغنی ج ۱ ص ۱۰۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ١٤٠٥ھ

صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتی احدکم الغائط فلا یستقبل القبلۃ ولا یولہا ظہرہ شرقوا او غربوا۔ [1]

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص بیت الخلاء آئے تو قبلہ کی طرف منہ کرے نہ قبلہ کی طرف پشت کرے، مشرق کی طرف منہ کرو یا مغرب کی طرف۔

اس حدیث کو امام مسلم نے بھی روایت کیا ہے۔ [2]

علامہ بدر الدین عینی حنفی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ بول اور براز کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنا جائز ہے نہ قبلہ کی طرف پیٹھ خواہ صحراء (کھلا میدان) ہو یا کوئی عمارت ہو۔ امام ابوحنیفہ نے اس حدیث کے عموم سے استدلال کیا ہے، اور مجاہد، ابراہیم نخعی، سفیان ثوری، ابوثور اور ایک روایت کے مطابق امام احمد کا بھی یہی مسلک ہے اور اس حدیث کے راوی حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا بھی یہی مسلک ہے، نیز یہ ممانعت قبلہ کی تعظیم کی وجہ سے ہے اور وہ صحراء اور عمارت دونوں میں موجود ہے اور اگر عمارت میں جواز دیوار کے حائل ہونے کی وجہ سے ہے تو صحراء میں بھی دور دراز کے شہر حائل ہیں اور ان شہروں اور کعبہ کے درمیان متعدد پہاڑ حائل ہیں خصوصاً اس لیے کہ زمین گول ہے اس لیے صحراء اور کعبہ میں بالکلیہ مواذات نہیں ہے، امام شعبی نے یہ علت بیان کی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی کچھ مخلوق صحراء میں نماز پڑھتی ہے تو قضائے حاجت کے وقت ان کی طرف منہ اور پیٹھ نہ کرو، یہ علت صحراء میں ہے، عمارت میں نہیں ہے، امام شعبی کی بیان کردہ یہ علت نص حدیث کے معارض ہے، فقہاء احناف نے اس حدیث کے علاوہ اور متعدد احادیث سے استدلال کیا ہے جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱۔ امام ابن حبان نے سند صحیح کے ساتھ حضرت عبداللہ بن حارث بن جزء سے روایت کیا ہے: میں پہلا وہ شخص ہوں جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے: تم میں سے کوئی شخص قبلہ کی طرف منہ کرکے پیشاب نہ کرے۔

۲۔ امام ابن ماجہ اور امام ابوداؤد حضرت معقل بن ابی معقل سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بول اور براز کے وقت قبلتین کی طرف منہ کرنے سے منع فرمایا۔ (قبلتین سے مراد کعبہ اور بیت المقدس ہے)

۳۔ امام مسلم، امام ابوداؤد، امام ترمذی، امام نسائی اور امام ابن ماجہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں بول اور براز کے وقت قبلہ کی طرف منہ کرنے سے منع کیا۔

۴۔ امام مسلم، امام ابوداؤد اور امام نسائی نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تمہارے لیے بمنزلہ والد ہوں اور تم کو یہ تعلیم دیتا ہوں کہ جب تم میں سے کوئی شخص قضاء حاجت کے لیے جائے تو قبلہ کی طرف منہ کرے نہ پیٹھ۔ [3]

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۳۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۲ ص ۲۷۸۔۲۷۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

## بَابُ الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ

## موزوں پر مسح

۵۳۰ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ وَإِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَأَبُو كُرَيْبٍ جَمِيعًا عَنْ أَبِي مُعَاوِيَةَ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ وَاللَّفْظُ لِيَحْيَى قَالَ أَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ هَمَّامٍ قَالَ بَالَ جَرِيرٌ ثُمَّ تَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ فَقِيلَ تَفْعَلُ هَذَا فَقَالَ نَعَمْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بَالَ ثُمَّ تَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ قَالَ الْأَعْمَشُ قَالَ إِبْرَاهِيمُ كَانَ يُعْجِبُهُمْ هَذَا الْحَدِيثُ لِأَنَّ إِسْلَامَ جَرِيرٍ كَانَ بَعْدَ نُزُولِ الْمَائِدَةِ۔

ہمام بیان کرتے ہیں کہ حضرت جریر رضی اللہ عنہ نے پیشاب کرنے کے بعد وضو کیا اور موزوں پر مسح کیا۔ ان سے کسی نے کہا آپ موزوں پر مسح کرتے ہیں حضرت جریر نے کہا ہاں میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو موزوں پر مسح کرتے ہوئے دیکھا ہے، اعمش کہتے ہیں کہ ابراہیم نے کہا لوگوں کو یہ حدیث بہت پسند تھی کیونکہ حضرت جریر سورۂ مائدہ کے نزول کے بعد اسلام لائے تھے، (سورۂ مائدہ میں آیت وضو ہے یعنی موزوں پر مسح کا حکم، پیر دھونے کے حکم کے بعد نازل ہوا ہے۔)

---

۵۳۱ - وَحَدَّثَنَاهُ إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَلِيُّ بْنُ خَشْرَمٍ قَالَ أَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ ح وَحَدَّثَنَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَ نَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِيمِيُّ قَالَ أَنَا ابْنُ مُسْهِرٍ كُلُّهُمْ عَنِ الْأَعْمَشِ فِي هَذَا الْإِسْنَادِ بِمَعْنَى حَدِيثِ أَبِي مُعَاوِيَةَ غَيْرَ أَنَّ فِي حَدِيثِ عِيسَى وَسُفْيَانَ قَالَ فَكَانَ أَصْحَابُ عَبْدِ اللَّهِ يُعْجِبُهُمْ هَذَا الْحَدِيثُ لِأَنَّ إِسْلَامَ جَرِيرٍ كَانَ بَعْدَ نُزُولِ الْمَائِدَةِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا کہ اس سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔



---

۵۳۲ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ قَالَ أَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ شَقِيقٍ عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَانْتَهَى إِلَى سُبَاطَةِ قَوْمٍ فَبَالَ قَائِمًا فَتَنَحَّيْتُ فَقَالَ ادْنُهْ فَدَنَوْتُ حَتَّى قُمْتُ عِنْدَ عَقِبَيْهِ فَتَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جارہا تھا آپ کوڑا ڈالنے کی جگہ پر آئے اور کھڑے ہوکر پیشاب کیا، میں ایک طرف ہٹنے لگا، آپ نے اشارے سے مجھے قریب بلایا یہاں تک کہ میں آپ کی ایڑیوں کے قریب کھڑا ہوگیا پھر آپ نے وضو کیا اور موزوں پر مسح فرمایا۔

۵۳۳ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا جَرِيرٌ عَنْ

ابو وائل بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ

مَنْصُوْرٍ عَنْ أَبِيْ وَائِلٍ قَالَ كَانَ أَبُوْمُوْسٰى يُشَدِّدُ فِي الْبَوْلِ وَيَبُوْلُ فِيْ قَارُوْرَةٍ وَيَقُوْلُ إِنَّ بَنِيْ إِسْرَائِيْلَ كَانَ إِذَا أَصَابَ جِلْدَ أَحَدِهِمْ بَوْلٌ قَرَضَهُ بِالْمَقَارِيْضِ فَقَالَ حُذَيْفَةُ لَوَدِدْتُ أَنَّ صَاحِبَكُمْ لَا يُشَدِّدُ هٰذَا التَّشْدِيْدَ فَلَقَدْ رَأَيْتُنِيْ أَنَا وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نَتَمَاشٰى فَأَتٰى سُبَاطَةَ قَوْمٍ خَلْفَ حَائِطٍ فَقَامَ كَمَا يَقُوْمُ أَحَدُكُمْ فَبَالَ فَانْتَبَذْتُ مِنْهُ فَأَشَارَ إِلَيَّ فَجِئْتُ فَقُمْتُ عِنْدَ عَقِبِهٖ حَتّٰى فَرَغَ۔

پیشاب کے معاملہ میں بہت احتیاط کرتے تھے اور ایک بوتل میں پیشاب کیا کرتے تھے اور بیان کرتے تھے کہ قوم بنی اسرائیل میں سے جب کسی کی کھال پر پیشاب لگ جاتا تو وہ اس کھال کو قینچی سے کاٹ ڈالتے تھے۔ حضرت حذیفہ نے یہ سن کر کہا میری خواہش ہے کہ اگر تمہارے ساتھی اس قدر سختی نہ کرتے تو اچھا تھا کیونکہ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جا رہا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوڑے کے ایک ڈھیر پر جو ایک دیوار کے پیچھے تھا وہاں جا کر کھڑے ہو کر پیشاب کیا میں دور ہٹنے لگا تو آپ نے مجھے قریب آنے کا اشارہ کیا، میں آ کر آپ کی ایڑیوں کے قریب کھڑا ہو گیا حتی کہ آپ فارغ ہو گئے۔

۵۳۴۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحِ بْنِ الْمُهَاجِرِ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الْمُغِيْرَةِ عَنْ أَبِيْهِ الْمُغِيْرَةِ ابْنِ شُعْبَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ أَنَّهٗ خَرَجَ لِحَاجَتِهٖ فَاتَّبَعَهُ الْمُغِيْرَةُ بِإِدَاوَةٍ فِيْهَا مَاءٌ فَصَبَّ عَلَيْهِ حِيْنَ فَرَغَ مِنْ حَاجَتِهٖ فَتَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى الْخُفَّيْنِ وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ رُمْحٍ مَكَانَ حِيْنَ حَتّٰى۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قضائے حاجت کے لیے باہر تشریف لے گئے جب حضور قضائے حاجت سے فارغ ہو گئے تو حضرت مغیرہ نے پانی ڈال کر آپ کو وضو کرایا اور آپ نے موزوں پر مسح کیا۔

۵۳۵۔ وَحَدَّثَنَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ سَمِعْتُ يَحْيَى ابْنَ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ فَغَسَلَ وَجْهَهٗ وَيَدَيْهِ وَمَسَحَ بِرَأْسِهٖ ثُمَّ مَسَحَ عَلَى الْخُفَّيْنِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ یہ بھی مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے چہرہ اور ہاتھ پیر دھوئے، سر کا مسح کیا اور موزوں پر مسح کیا۔

۵۳۶۔ وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيْمِيُّ قَالَ أَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَشْعَثَ عَنِ الْأَسْوَدِ بْنِ هِلَالٍ عَنِ الْمُغِيْرَةِ ابْنِ شُعْبَةَ قَالَ بَيْنَا أَنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

حضرت مغیرہ بن شعبہ بیان کرتے ہیں ایک رات کو میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جا رہا تھا، اچانک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک نشیب میں

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ إِذْ نَزَلَ فَقَضَى حَاجَتَهُ ثُمَّ جَاءَ فَصَبَبْتُ عَلَيْهِ مِنْ إِدَاوَةٍ كَانَتْ مَعِي فَتَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ۔

اترے، قضاء حاجت کی، تو میں جو برتن ساتھ لے کر گیا تھا اس سے آپ کو وضو کرایا اور موزوں پر آپ نے مسح فرمایا۔

٥٣٧ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَ أَبُو بَكْرٍ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي سَفَرٍ فَقَالَ يَا مُغِيرَةُ خُذِ الْإِدَاوَةَ فَأَخَذْتُهَا ثُمَّ خَرَجْتُ مَعَهُ فَانْطَلَقَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَتَّى تَوَارَى عَنِّي فَقَضَى حَاجَتَهُ ثُمَّ جَاءَ وَعَلَيْهِ جُبَّةٌ شَامِيَّةٌ ضَيِّقَةُ الْكُمَّيْنِ فَذَهَبَ يُخْرِجُ يَدَهُ مِنْ كُمِّهَا فَضَاقَتْ فَأَخْرَجَ يَدَهُ مِنْ أَسْفَلِهَا فَصَبَبْتُ عَلَيْهِ فَتَوَضَّأَ وُضُوءَهُ لِلصَّلَاةِ ثُمَّ مَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ ثُمَّ صَلَّى۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک سفر میں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جا رہے تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے مغیرہ پانی کا برتن ساتھ لے لو چنانچہ میں برتن لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چل پڑا حضور مجھ سے بہت دور چلے گئے حتیٰ کہ میری نظروں سے غائب ہو گئے، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت فرما کر تشریف لائے آپ نے رومی جبہ پہنا ہوا تھا جس کی آستینیں بہت تنگ تھیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آستینوں سے ہاتھ باہر نکالنا چاہا تو ہاتھ نکل نہ سکے، پھر آپ نے نیچے سے ہاتھوں کو نکال لیا پھر میں نے آپ کو نماز کے لیے وضو کرایا آپ نے موزوں پر مسح کیا پھر نماز پڑھی۔

٥٣٨ - وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَلِيُّ بْنُ خَشْرَمٍ جَمِيعًا عَنْ عِيسَى بْنِ يُونُسَ قَالَ إِسْحٰقُ أَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ قَالَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيَقْضِيَ حَاجَتَهُ فَلَمَّا رَجَعَ تَلَقَّيْتُهُ بِالْإِدَاوَةِ فَصَبَبْتُ عَلَيْهِ فَغَسَلَ يَدَيْهِ ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهُ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَغْسِلَ ذِرَاعَيْهِ فَضَاقَتِ الْجُبَّةُ فَأَخْرَجَهُمَا مِنْ تَحْتِ الْجُبَّةِ فَغَسَلَهُمَا وَمَسَحَ رَأْسَهُ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ ثُمَّ صَلَّى بِنَا۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت کے لیے باہر تشریف لے گئے، جب آپ واپس آئے تو میں پانی کا برتن لے کر آیا تاکہ میں آپ کو وضو کرا دوں، آپ نے ہاتھ دھوئے، پھر چہرہ دھویا، پھر کلائیاں دھونے کے لیے ہاتھ جبہ سے نکالنے لگے مگر تنگ آستینوں کی وجہ سے آپ نے نیچے سے اپنے ہاتھوں کو نکال لیا پھر آپ نے کلائیاں دھوئیں، سر کا مسح کیا، موزوں پر مسح کیا پھر ہم کو نماز پڑھائی۔

٥٣٩ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا زَكَرِيَّا عَنْ عَامِرٍ قَالَ أَخْبَرَنِي ابْنُ الْمُغِيرَةِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک رات سفر میں، میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جا رہا تھا آپ نے مجھ سے پوچھا تمہارے پاس

عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فِي مَسِيرٍ فَقَالَ لِي أَمَعَكَ مَاءٌ قُلْتُ نَعَمْ فَنَزَلَ عَنْ رَاحِلَتِهِ فَمَشَى حَتَّى تَوَارَى فِي سَوَادِ اللَّيْلِ ثُمَّ جَاءَ فَأَفْرَغْتُ عَلَيْهِ مِنَ الْإِدَاوَةِ فَغَسَلَ وَجْهَهُ وَعَلَيْهِ جُبَّةٌ مِنْ صُوفٍ فَلَمْ يَسْتَطِعْ أَنْ يُخْرِجَ ذِرَاعَيْهِ مِنْهَا حَتَّى أَخْرَجَهُمَا مِنْ أَسْفَلِ الْجُبَّةِ فَغَسَلَ ذِرَاعَيْهِ وَمَسَحَ بِرَأْسِهِ ثُمَّ أَهْوَيْتُ لِأَنْزِعَ خُفَّيْهِ فَقَالَ دَعْهُمَا فَإِنِّي أَدْخَلْتُهُمَا طَاهِرَتَيْنِ وَمَسَحَ عَلَيْهِمَا۔

پانی ہے، میں نے کہا "ہاں" پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سواری سے اترے اور ایک طرف چل پڑے یہاں تک کہ رات کی تاریکی میں نظروں سے اوجھل ہو گئے، پھر واپس تشریف لائے، میں نے آپ کو وضوء کرانا شروع کیا، آپ نے اپنا چہرہ دھویا۔ چونکہ آپ نے تنگ آستین جبہ پہنا ہوا تھا، اس لیے کلائیاں اس میں سے نہ نکل سکیں، پھر آپ نے نیچے سے کلائیاں نکالیں، پھر کلائیاں دھوئیں اور سر کا مسح کیا، پھر میں نے ارادہ کیا کہ آپ کے موزے اتاروں آپ نے فرمایا: "رہنے دو، میں نے ان کو باوضوء پہنا تھا" پھر آپ نے موزوں پر مسح کیا۔

٥٢٠۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُورٍ قَالَ نَا عُمَرُ بْنُ أَبِي زَائِدَةَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الْمُغِيرَةِ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ وَضَّأَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَتَوَضَّأَ وَمَسَحَ عَلَى خُفَّيْهِ فَقَالَ لَهُ فَقَالَ إِنِّي أَدْخَلْتُهُمَا طَاهِرَتَيْنِ۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو وضوء کرایا آپ نے وضوء کیا اور موزوں پر مسح کیا اور بتلایا کہ آپ نے موزے باوضوء پہنے تھے۔

---

٥٢١۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زُرَيْعٍ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ نَا حُمَيْدٌ الطَّوِيلُ قَالَ نَا بَكْرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُزَنِيُّ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ تَخَلَّفَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَتَخَلَّفْتُ مَعَهُ فَلَمَّا قَضَى حَاجَتَهُ قَالَ أَمَعَكَ مَاءٌ فَأَتَيْتُهُ بِمِطْهَرَةٍ فَغَسَلَ كَفَّيْهِ وَوَجْهَهُ ثُمَّ ذَهَبَ يَحْسِرُ عَنْ ذِرَاعَيْهِ فَضَاقَ كُمُّ الْجُبَّةِ فَأَخْرَجَ يَدَهُ مِنْ تَحْتِ الْجُبَّةِ وَأَلْقَى الْجُبَّةَ عَلَى مَنْكِبَيْهِ وَغَسَلَ ذِرَاعَيْهِ وَمَسَحَ بِنَاصِيَتِهِ وَعَلَى الْعِمَامَةِ وَعَلَى خُفَّيْهِ ثُمَّ رَكِبَ وَرَكِبْتُ فَانْتَهَيْنَا إِلَى الْقَوْمِ وَقَدْ قَامُوا فِي الصَّلٰوةِ يُصَلِّي بِهِمْ

حضرت مغیرہ بن شعبہ بیان کرتے ہیں کہ ایک سفر میں میں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دونوں پیچھے رہ گئے، آپ قضاء حاجت کر کے آئے اور پوچھا کیا تمہارے پاس پانی ہے، میں پانی کا ایک برتن لایا، آپ نے اپنے ہاتھوں اور چہرے کو دھویا پھر جبہ میں سے کلائیوں کو نکالنا چاہا تو اس کی آستینیں تنگ تھیں پھر آپ نے جبے کے نیچے سے ہاتھوں کو نکال لیا اور جبہ اتار کر کندھوں پر ڈال لیا، پھر کلائیاں دھوئیں اور پیشانی کی مقدار سر پر مسح کیا اور عمامہ اور موزوں پر مسح کیا، اس کے بعد ہم دونوں اپنی اپنی سواریوں پر سوار ہوئے اور قوم سے جا ملے، اس وقت صحابہ کرام نماز شروع کر چکے تھے اور عبدالرحمان بن عوف ان کو ایک رکعت نماز پڑھا چکے

عبد الرحمن بن عوف وقد ركع بهم ركعة فلما احس بالنبي صلى الله عليه وسلم ذهب يتاخر فاوما اليه فصلى بهم فلما سلم قام النبي صلى الله عليه وسلم وقمت فركعنا الركعة التي سبقتنا۔

تھے، جب انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آہٹ محسوس کی تو پیچھے ہٹنے لگے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں اشارہ کیا کہ نماز پڑھاتے رہیں، پھر انھوں نے پوری نماز پڑھائی جب انھوں نے سلام پھیرا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور میں نے کھڑے ہو کر وہ ایک رکعت پڑھی جو ہم سے رہ گئی تھی۔

۵۲۲۔ حدثنا امية بن بسطام ومحمد بن عبد الاعلى قالا نا المعتمر عن ابيه قال حدثني بكر بن عبد الله عن ابن المغيرة عن ابيه ان نبي الله صلى الله عليه واله وسلم مسح على الخفين ومقدم راسه وعلى عمامته۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے موزوں پر مسح کیا، سر کے اگلے حصہ پر اور عمامہ پر۔

۵۲۳۔ وحدثنا محمد بن عبد الاعلى قال نا المعتمر عن ابيه عن بكر عن الحسن عن ابن المغيرة عن ابيه عن النبي صلى الله عليه واله وسلم بمثله۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند کے ساتھ بھی ایسی روایت منقول ہے۔

۵۲۴۔ وحدثنا محمد بن بشار ومحمد بن حاتم جميعا عن يحيى القطان قال ابن حاتم نا يحيى بن سعيد عن التيمي عن بكر بن عبد الله عن الحسن عن ابن المغيرة بن شعبة عن ابيه قال بكر وقد سمعت من ابن المغيرة۔

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند ذکر کی ہے۔

۵۲۵۔ وحدثنا ابو بكر بن ابي شيبة ومحمد بن العلاء قال نا ابو معاوية ح وحدثنا اسحق قال انا عيسى بن يونس كلاهما عن الاعمش عن الحكم عن عبد الرحمن بن ابي ليلى عن كعب بن عجرة عن بلال ان رسول الله صلى الله عليه واله وسلم مسح على الخفين والخمار وفي حديث عيسى حدثني الحكم قال حدثني بلال۔

حضرت بلال رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے موزوں اور عمامہ پر مسح کیا۔

۵۲۶۔ وحدثنا سويد بن سعيد قال نا

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی

عَلِيٌّ يَعْنِي ابْنَ مُسْهِرٍ عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ فِي الْحَدِيثِ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

## موزوں پر مسح کے جواز کے متعلق فقہاء اسلام کے مذاہب

اس باب کی احادیث میں موزوں پر مسح کا بیان ہے، علامہ بدرالدین عینی اس موضوع پر لکھتے ہیں:

ان احادیث سے موزوں پر مسح کرنے کا جواز معلوم ہوا، اور سوا گمراہ بدعتی کے اور کوئی شخص اس کا انکار نہیں کرتا، خارجیوں نے کہا موزوں پر مسح کرنا جائز نہیں ہے اور صاحب البدائع نے کہا موزوں پر مسح کرنا عام صحابہ کے نزدیک جائز ہے، الا یہ کہ حضرت ابن عباس سے ایک روایت ہے کہ موزوں پر مسح کرنا جائز نہیں ہے اور یہ رافضیوں کا قول ہے، حسن بصری بیان کرتے ہیں کہ میں نے ستر بدری صحابہ کو دیکھا وہ سب موزوں پر مسح کرنے کے معتقد تھے، اسی وجہ سے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا اہل سنت و جماعت کی شرائط میں سے یہ ہے کہ ہم شیخین (حضرت ابوبکر اور حضرت عمر) کو فضیلت دیتے ہیں اور دو دامادوں (حضرت عثمان اور حضرت علی) سے محبت کرتے ہیں، موزوں پر مسح کرنے کو جائز کہتے ہیں اور گھڑے میں تیار کردہ نبیذ کو حرام نہیں کہتے، نیز امام ابوحنیفہ نے فرمایا میں نے اس وقت تک موزوں پر مسح کرنے کا قول نہیں کیا جب تک یہ مجھ پر نصف النہار کی طرح روشن نہیں ہوگیا اور موزوں پر مسح کا انکار کرنا کبار صحابہ پر رد کرنا اور ان کو خطا پر قرار دینا ہے لہٰذا موزوں پر مسح کا انکار کرنا بدعت ہے، اسی وجہ سے علامہ کرخی نے کہا موزوں پر مسح کے جواز کے منکر پر میں کفر کا خدشہ کرتا ہوں اور امت کا اس میں اختلاف نہیں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے موزوں پر مسح کیا ہے، امام بیہقی نے کہا حضرت علی حضرت ابن عباس اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہم سے اس کی کراہت منقول ہے۔

حضرت علی کی روایت کا جواب یہ ہے کہ سند صحیح کے ساتھ حضرت علی سے موزوں پر مسح کرنا ثابت ہے اور کراہت کی روایت اس درجہ کی نہیں ہے، اور حضرت عائشہ کی روایت کا جواب یہ ہے کہ انہوں نے اس مسئلہ کو حضرت علی کے حوالے کر دیا تھا اور حضرت ابن عباس نے اس وقت مکروہ کہا جب ان کے نزدیک سورۂ مائدہ کے نزول کے بعد موزوں پر مسح ثابت نہیں ہوا تھا، اور جب یہ ثابت ہوگیا تو انہوں نے اس کی طرف رجوع کر لیا۔ امام جوزقانی نے کتاب الموضوعات میں لکھا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا انکار کرنا ثابت نہیں ہے اور علامہ کاشانی نے کہا حضرت ابن عباس کے انکار کی روایت صحیح نہیں ہے کیونکہ اس کی مدار عکرمہ پر ہے اور جب عطاء کے پاس یہ روایت پہنچی تو اس نے کہا عکرمہ نے جھوٹ بولا اور عطاء سے مروی ہے کہ حضرت ابن عباس موزوں پر مسح میں لوگوں کی مخالفت کرتے تھے اور موت سے پہلے انہوں نے اس مسئلہ میں رجوع کر لیا، علامہ ابن قدامہ نے مغنی میں لکھا ہے کہ امام احمد نے فرمایا موزوں پر مسح کے متعلق میرے دل میں کوئی تردد نہیں ہے کیونکہ اس مسئلہ میں چالیس صحابہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مرفوع احادیث بیان کی ہیں، نیز امام احمد نے فرمایا پیر دھونے سے موزوں پر مسح کرنا افضل ہے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب افضل عمل کیا کرتے تھے، یہ امام شعبی الحکم اور اسحاق کا مذہب ہے اور علامہ مرغینانی

نے ہدایہ میں لکھا ہے موزوں پر مسح کے متعلق احادیث مشہور ہیں اور جو شخص اس کو جائز نہ کہے وہ بدعتی ہے، لیکن جس نے موزوں پر مسح کو جائز کہا اور مسح کے بجائے پیروں کو دھویا اس نے عزیمت پر عمل کیا اور اس کو اجر ملے گا۔ علامہ قرطبی نے امام مالک سے اسی کی مثل قول نقل کیا ہے، امام مالک سے اور بھی کئی اقوال مروی ہیں:

۱۔ موزوں پر مسح کرنا اصلاً جائز نہیں ہے۔
۲۔ موزوں پر مسح کرنا جائز ہے مگر مکروہ (تنزیہی) ہے۔
۳۔ موزوں پر مسح کرنا بلا تعیین مدت کے ہمیشہ جائز ہے۔ (امام مالک کا یہی قول مشہور ہے)
۴۔ تعیین مدت کے ساتھ موزوں پر مسح کرنا جائز ہے۔
۵۔ مسافر کے لیے جائز ہے اور مقیم کے لیے جائز نہیں ہے۔
۶۔ اس کے برعکس قول ہے۔

اسحاق، حکم اور حماد نے کہا پیر دھونے سے مسح کرنا افضل ہے، یہی امام شافعی کا قول ہے اور امام احمد سے بھی ایک یہی روایت ہے۔ ابن منذر نے کہا دونوں مساوی ہیں، امام احمد سے یہ بھی ایک روایت ہے، اصحاب شافعی نے کہا پیروں کا دھونا مسح کرنے سے افضل ہے بشرطیکہ سنت سے اعراض کی وجہ سے مسح کو ترک نہ کرے اور اس کے جواز میں شک نہ کرے، علامہ ابن عبد البر نے کہا امام مالک کے سوا میرے علم میں اور کوئی فقیہ نہیں ہے جس نے مسح کا انکار کیا ہو اور امام مالک سے صحیح روایات اس کے خلاف ہیں۔

علامہ ابن عبد البر کے اس کلام پر یہ اعتراض ہے کہ مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے کہ مجاہد، سعید بن جبیر اور عکرمہ نے موزوں پر مسح کو مکروہ کہا اور محمد بن علی بن الحسین، ابو اسحٰق السبیعی اور قیس بن الربیع سے بھی یہی منقول ہے اور ابو بکر بن ابی داؤد، خوارج اور روافض کا بھی یہی قول ہے۔

امام احمد نے کہا کہ سینتیس صحابی موزوں پر مسح کو جائز کہتے تھے، حسن بن محمد نے چالیس صحابہ کا ذکر کیا ہے، امام بزار نے اپنی مسند میں بھی یہی ذکر کیا ہے، امام ابن ابی حاتم نے اکتالیس صحابہ کا ذکر کیا ہے، اشراف میں حسن کی روایت سے ستر صحابہ کا ذکر ہے، علامہ ابن عبد البر نے کہا تمام اہل بدر اور اصحاب حدیبیہ اور دیگر مہاجرین اور انصار اور باقی مہاجرین اور انصار اور تابعین اور فقہاء مسلمین موزوں پر مسح کے جواز کے قائل تھے، ہم نے شرح معانی الآثار کی شرح میں موزوں پر مسح کے متعلق چھتیس صحابہ کی روایات کا بیان کیا ہے۔

موزوں پر مسح کے منسوخ نہ ہونے پر دلیل یہ ہے کہ سورۂ مائدہ جس میں آیت وضو ہے وہ مدنی ہے اور سورۂ مائدہ نازل ہونے کے بعد بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم موزوں پر مسح فرماتے رہے ہیں، کیونکہ حضرت جریر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو موزوں پر مسح کرتے ہوئے دیکھا اور وہ سورۂ مائدہ نازل ہونے کے بعد اسلام لائے تھے، اسی وجہ سے صحابہ کو ان کی روایت بہت پسند تھی، علامہ نووی نے کہا ہے جب کہ حضرت جریر کا اسلام لانا متاخر ہے تو معلوم ہوا ان کی حدیث معمول بہ ہے اور ان کی حدیث میں اس بات کا بیان ہے کہ آیت وضو میں پیر دھونے کا حکم اس شخص کے لیے ہے جو موزے پہنے ہوئے نہ ہو، اس لیے یہ حدیث اس آیت کی مخصص ہے، علامہ خطابی نے کہا ان احادیث میں یہ دلیل ہے کہ صحابہ کا یہ موقف تھا کہ سنت سے قرآن کا نسخ ہو سکتا ہے۔ (حاشیہ بقیہ صفحہ آئندہ صفحہ پر)

میں کہتا ہوں کہ یہاں نسخ سے مراد بیان اور وضاحت ہے جیسا کہ علامہ نووی نے لکھا ہے کہ ان احادیث سے یہ واضح ہوگیا کہ آیت وضوء میں پیر دھونے کا حکم اس شخص کے لیے ہے جس نے موزے نہ پہنے ہوئے ہوں۔

## عمامہ پر مسح کرنے کے جواز کے متعلق فقہاء اسلام کے مذاہب

حدیث نمبر ۵۱۳ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمامہ اور موزوں پر مسح کیا۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

عمامہ پر مسح کرنے میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام احمد یہ کہتے ہیں کہ اگر کامل وضوء کر کے عمامہ پہنا ہو تو عمامہ پر مسح کرنا جائز ہے جس طرح موزوں پر مسح کرنا جائز ہے، جو فقہاء عمامہ پر مسح کرنے کا انکار کرتے ہیں ان کی دلیل یہ ہے کہ قرآن مجید میں ہے: "وامسحوا برءوسکم" (مائدۃ: ۶) "اپنے سروں پر مسح کرو" اور جو شخص عمامہ پر مسح کرے گا وہ سر پر مسح نہیں کرے گا، اور اس پر اجماع ہے کہ چہرے پر کوئی کپڑا لپیٹ کر اگر اس کپڑے پر مسح کیا جائے تو تیمم میں کافی نہیں ہوگا، اس کا مفاد یہ ہے کہ جس عضو پر مسح کرنا ہے اس عضو پر کپڑا رکھ کر مسح کیا جائے تو وہ کافی نہیں ہوگا اسی طرح سر پر عمامہ رکھ کر عمامہ پر مسح کیا جائے تو وہ سر کے مسح سے کفایت نہیں کرے گا، علامہ خطابی نے کہا اللہ تعالیٰ نے سر پر مسح کرنے کو فرض کیا ہے اور عمامہ پر مسح کرنے والی حدیث تاویل کی محتمل ہے تو محتمل چیز کی وجہ سے یقینی چیز کو ترک نہیں کیا جائے گا۔

علامہ ابن منذر نے کہا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عمامہ پر مسح کیا حضرت عمر، حضرت انس اور حضرت ابو امامہ کا بھی یہی قول ہے، حضرت سعد بن مالک اور حضرت ابو درداء سے بھی یہی روایت ہے عمر بن عبدالعزیز، حسن، قتادہ، مکحول، اوزاعی اور ابو ثور کا بھی یہی نظریہ ہے، اور عروہ، نخعی، شعبی، قاسم، امام مالک، امام شافعی اور اصحاب الرائے (فقہاء احناف) نے کہا عمامہ پر مسح کرنا جائز نہیں ہے۔

ٹوپی پر مسح کرنا جائز نہیں ہے اور عورت کے لیے دوپٹہ پر مسح کرنے میں دو روایتیں ہیں، ایک روایت میں ہے کہ یہ جائز ہے اور دوسری روایت میں ہے کہ یہ جائز نہیں ہے۔ [۱]

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت عبدالرحمان بن عوف کی اقتداء میں نماز پڑھنا

اس حدیث میں یہ بھی ہے کہ صبح کی نماز میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو آنے میں دیر ہوگئی تو حضرت عبدالرحمن بن عوف نے نماز پڑھائی جب وہ ایک رکعت پڑھا چکے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد میں ایک رکعت ان کی اقتداء میں نماز پڑھی، اس حدیث کی شرح میں علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں افضل کا مفضول کی اقتداء میں نماز پڑھنے کا جواز ہے اور یہ بیان ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

---

[۱] (حاشیہ صفحہ سابقہ) علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۹۶-۹۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۰۱، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

نے بعض افراد امت کی اقتداء میں نماز پڑھی ہے، نیز اس سے یہ معلوم ہوا کہ نماز کو اول وقت میں پڑھنا افضل ہے کیونکہ صحابہ نے نماز کو اول وقت میں پڑھا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا انتظار نہیں کیا، نیز اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب امام کو اول وقت پہنچنے میں تاخیر ہو جائے تو جماعت کے لیے مستحب یہ ہے کہ وہ کسی شخص کو آگے کر دیں اور وہ ان کو نماز پڑھا دے بشرطیکہ ان کو امام کے حسن خلق پر اعتماد ہو اور یہ کہ امام کو اس سے ایذاء نہیں پہنچے گی اور اس سے کوئی فتنہ نہیں ہوگا، اور اگر ان کو یہ اطمینان نہ ہو کہ امام کو ایذاء پہنچے گی تو وہ اول وقت میں الگ الگ نماز پڑھ لیں پھر اگر ان کو دوبارہ جماعت سے نماز پڑھنے کا موقع ملے تو ان کے لیے جماعت سے نماز پڑھنا مستحب ہے (یہ حکم صرف ظہر اور عشاء کی نمازوں میں ہے کیونکہ فجر اور عصر کی نماز کے بعد نفل جائز نہیں ہیں اور مغرب کی نماز تین رکعت ہے اور تین رکعت نفل مشروع نہیں ہیں۔ سعیدی غفرلہ)

حضرت عبد الرحمن بن عوف کا نماز پڑھانے کو برقرار رکھنا اور حضرت ابوبکر کا پیچھے ہو جانا اس وجہ سے تھا کہ حضرت عبد الرحمن بن عوف ایک رکعت نماز پڑھا چکے تھے اور آپ اس لیے آگے نہیں بڑھے کہ قوم کی نماز کی ترتیب میں خلل نہ ہو، اور حضرت ابوبکر کے واقعہ میں اس طرح نہیں تھا۔ [1] (واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو نماز پڑھاتے رہنے کا اشارہ کیا تو وہ پیچھے ہٹ آئے اور حضرت عبد الرحمن بن عوف کو نماز پڑھاتے رہنے کا اشارہ کیا تو انھوں نے نماز پڑھا دی اس کی وجہ یہ ہے کہ حضرت ابوبکر نے الادب فوق الامر پر عمل کیا اور حضرت عبد الرحمن بن عوف نے الامر فوق الادب پر عمل کیا، ان میں افضل حضرت ابوبکر کا عمل ہے۔

## بَابُ التَّوْقِيْتِ فِي الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ

## موزوں پر مسح کی مدت

٥٢٧ - وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ الْحَنْظَلِيُّ قَالَ أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا الثَّوْرِيُّ عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ الْمُلَائِيِّ عَنِ الْحَكَمِ بْنِ عُتَيْبَةَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ عَنْ شُرَيْحِ بْنِ هَانِئٍ قَالَ أَتَيْتُ عَائِشَةَ أَسْأَلُهَا عَنِ الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ فَقَالَتْ عَلَيْكَ بِابْنِ أَبِي طَالِبٍ فَاسْأَلْهُ فَإِنَّهُ كَانَ يُسَافِرُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَسَأَلْنَاهُ فَقَالَ جَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ وَلَيَالِيَهُنَّ لِلْمُسَافِرِ وَيَوْمًا وَلَيْلَةً لِلْمُقِيْمِ قَالَ

شریح بن ہانی بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہو کر موزوں پر مسح کرنے کی مدت پوچھی، آپ نے فرمایا، حضرت علی بن ابی طالب کے پاس جاؤ اور ان سے یہ مسئلہ دریافت کرو، کیونکہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اکثر سفر میں رہا کرتے تھے۔ ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا تو انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مسافر کے لیے تین دن اور تین راتوں کی اور مقیم کے لیے ایک دن اور ایک رات کی مدت مقرر فرمائی ہے۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج اص ١٣٥-١٣٤ (مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

وَكَانَ سُفْيَانُ إِذَا ذَكَرَ عَمْرًا أَثْنٰى عَلَيْهِ.

۵۴۸ - وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ قَالَ أَنَا زَكَرِيَّا بْنُ عَدِيٍّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ زَيْدِ بْنِ أَبِي أُنَيْسَةَ عَنِ الْحَكَمِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

۵۴۹ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنِ الْحَكَمِ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ عَنْ شُرَيْحِ بْنِ هَانِئٍ قَالَ سَأَلْتُ عَائِشَةَ عَنِ الْمَسْحِ عَلَى الْخُفَّيْنِ فَقَالَتْ اِئْتِ عَلِيًّا فَإِنَّهُ أَعْلَمُ بِذٰلِكَ مِنِّيْ فَأَتَيْتُ عَلِيًّا فَذَكَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ

شریح بن ہانی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے موزوں پر مسح کا مسئلہ پوچھا آپ نے فرمایا حضرت علی کے پاس جاؤ کیونکہ وہ اس مسئلہ کو مجھ سے زیادہ جانتے ہیں، پھر میں حضرت علی کے پاس گیا اور انھوں نے حسب سابق حکم بیان کیا۔

## موزوں پر مسح کرنے کی مدت کا بیان

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں جمہور فقہاء کے مذہب پر واضح دلالت ہے کہ موزوں پر مسح کی مدت معین ہے سفر میں تین دن اور تین رات اور حضر میں ایک دن اور ایک رات، امام ابوحنیفہ، امام شافعی، امام احمد اور جمہور فقہاء کا یہی مذہب ہے صحابہ اور تابعین کا بھی یہی نظریہ ہے، امام مالک کا مشہور قول یہ ہے کہ مسح کرنے کی کوئی مدت مقرر نہیں ہے، امام شافعی کا بھی یہی قدیم قول ہے اور یہ ضعیف قول ہے، انھوں نے ابوعمارہ کی حدیث سے مدت کو ترک کرنے پر استدلال کیا ہے جس کو امام ابوداؤد نے روایت کیا ہے اور اس کے ضعف پر محدثین کا اتفاق ہے۔

حضرت عائشہ سے جب موزوں پر مسح کا سوال کیا گیا تو انھوں نے سائل کو حضرت علی کے پاس بھیج دیا، اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ جب محدث، مفتی یا عالم سے کوئی مسئلہ پوچھا جائے تو وہ اس مسئلہ میں اپنے سے زیادہ عالم کے پاس سائل کو بھیج دے۔[1]

## موزے پہننے کے وقت طہارت کاملہ کی شرط میں فقہاء کا اختلاف

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

صاحب ہدایہ نے کہا ہے کہ موزے پہننے کے وقت طہارت کاملہ کا ہونا شرط نہیں ہے بلکہ شرط یہ ہے حدث لاحق ہونے سے پہلے طہارت کاملہ ہو، اور یہی ہمارا مذہب ہے حتیٰ کہ اگر کسی شخص نے پیر دھوئے اور موزے پہن لیے اور پھر باقی وضو کیا اور اس کے بعد اس کا وضو ٹوٹ گیا تو اس کے لیے موزوں پر مسح کرنا جائز ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ موزے پیروں میں حدث کے حلول کرنے سے مانع ہیں اس لیے ممانعت کے وقت کامل طہارت ہونی چاہیے اور وہ (ممانعت کا وقت) حدث کا وقت ہے حتیٰ کہ اس وقت اگر طہارت ناقص ہو تو موزے حدث کے لیے مانع بن جائیں گے۔ (علامہ عینی فرماتے

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ہیں:) طہارت کاملہ کے وقت موزے پہننے میں کسی کا اختلاف نہیں ہے، اختلاف اس میں ہے کہ موزے پہننے کے وقت طہارت کاملہ کا ہونا شرط ہے یا حدث کے وقت، ہمارے نزدیک حدث کے وقت شرط ہے اور امام شافعی کے نزدیک پہننے کے وقت۔

اور اختلاف کا ثمرہ اس وقت ظاہر ہوگا جب کوئی شخص پہلے پیروں کو دھوئے اور موزے پہن لے، پھر حدث لاحق ہونے سے پہلے باقی وضو کرے پھر اس کے بعد جب اس کو حدث لاحق ہو تو اس کے لیے موزوں پر مسح کرنا ہمارے نزدیک جائز ہے اور امام شافعی کے نزدیک جائز نہیں ہے۔ [1]

**موزوں پر مسح کرنے کی شرائط**

جن موزوں پر مسح کیا جائے علامہ شرنبلالی نے ان کی حسب ذیل شرائط بیان کی ہیں

(۱) موزوں نے ٹخنوں کو تمام جانبوں سے چھپایا ہوا ہو (بلکہ پورا قدم ٹخنوں تک چھپا ہوا ہو۔ (درمختار)

۲۔ موزوں کو پہن کر (مثلاً تین چار میل تک۔ طحطاوی) چلنا ممکن ہو۔

۳۔ کوئی موزہ قدم کے سامنے کی جانب سے تین انگلیوں کے برابر پھٹا ہوا نہ ہو۔

۴۔ کسی چیز سے باندھے بغیر وہ موزہ ٹانگوں سے چمٹا رہے۔

۵۔ جب موزوں پر مسح کیا جائے تو اس کی تری موزے کے جرم تک پہنچے۔ [2]

یہ شرائط چمڑے کے موزوں میں پائی جاتی ہیں سوتی موزوں میں نہیں۔ علامہ شامی نے لکھا ہے کہ اگر بغیر جوتوں کے اون کے موزے پہن کر تین چار میل سفر کرنا ممکن ہو تو ان پر بھی مسح کرنا جائز ہے [3] نائلون کے موزے پہن کر بھی اگر بغیر جوتوں کے تین چار میل سفر کیا جا سکے تو ان پر بھی مسح کرنا جائز ہوگا لیکن بظاہر یہ مشکل ہے اور اس شرط کے اعتبار سے صرف چمڑے کے موزوں پر ہی مسح ہو سکتا ہے۔ [3]

## بَابُ ۹۹ جَوَازِ الصَّلَوَاتِ كُلِّهَا بِوُضُوْءٍ وَّاحِدٍ — ایک وضو سے متعدد نمازوں کا جواز

۵۵۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِيْ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ مَرْثَدٍ ح وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ وَّاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ عَنْ سُفْيَانَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَلْقَمَةُ بْنُ مَرْثَدٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ صَلَّى الصَّلَوَاتِ يَوْمَ الْفَتْحِ بِوُضُوْءٍ وَّاحِدٍ وَّمَسَحَ عَلٰى خُفَّيْهِ فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ لَقَدْ صَنَعْتَ الْيَوْمَ شَيْئًا لَمْ تَكُنْ تَصْنَعُهٗ قَالَ عَمْدًا صَنَعْتُهٗ يَا عُمَرُ۔

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ فتح مکہ کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک وضو سے تمام نمازیں پڑھیں اور موزوں پر مسح کیا، حضرت عمر نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا: حضور آج آپ نے وہ کام کیا ہے جو اس سے پہلے نہیں کیا تھا! آپ نے فرمایا میں نے یہ کام عمداً کیا ہے۔

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۰۲، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[2] علامہ حسن بن عمار بن علی شرنبلالی حنفی متوفی ۱۰۶۹ھ، مراقی الفلاح علی حاشیۃ الطحطاوی ص ۷۷-۷۶، مطبوعہ مطبعہ مصطفی البابی واولادہ مصر، ۱۳۵۶ھ

[3] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۲۲-۲۲۱، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

## ایک وضو سے متعدد نمازیں پڑھنے کے دلائل

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں یہ بیان ہے کہ جب تک انسان بے وضو نہ ہو وہ متعدد فرائض اور نوافل ایک وضو کے ساتھ پڑھ سکتا ہے بعض علماء نے آیت وضوء سے یہ استدلال کیا ہے کہ ہر نماز کے لیے نیا وضو کرنا ضروری ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو چہرہ ہاتھ اور پیر دھوؤ اور سر کا مسح کرو، اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں بے وضو ہونے کی قید مراد ہے، یعنی جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرو درآں حالیکہ تم بے وضو ہو تو چہرہ، ہاتھ اور پیر دھوؤ اور سر کا مسح کرو، اس باب کی حدیث کے علاوہ جمہور فقہاء کا استدلال حسب ذیل احادیث سے ہے:

۱۔ امام بخاری نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہر نماز کے لیے وضو کرتے تھے اور ہم میں سے کوئی شخص جب تک بے وضو نہ ہوتا اس کو وضو کافی ہوتا تھا۔

۲۔ امام بخاری نے سوید بن نعمان سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عصر کی نماز پڑھی پھر وضو کیے بغیر مغرب کی نماز پڑھی، اسی طرح جن احادیث میں عرفہ اور مزدلفہ میں دو نمازوں کو ایک وقت میں جمع کر کے پڑھنے کی ہدایت کی گئی ہے، اور یوم خندق میں قضا نمازوں کو جمع کر کے پڑھنے کی احادیث ہیں اور سفر کے موقع پر نمازیں جمع کر کے پڑھنے کی احادیث ہیں۔

تاہم نیا وضو کر کے نماز پڑھنا بالاتفاق مستحب ہے، اس حدیث میں یہ تصریح ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم افضل طریقہ پر عمل کرنے کے لیے ہر نماز کے لیے وضو کرتے تھے اور بیان جواز کے لیے آپ نے فتح مکہ کے موقع پر ایک وضو سے کئی نمازیں پڑھیں۔ [1]

## بَابُ كَرَاهَةِ غَمْسِ الْمُتَوَضِّئِ وَغَيْرِهِ يَدَهُ الْمَشْكُوكَ فِي نَجَاسَتِهَا فِي الْإِنَاءِ قَبْلَ غَسْلِهَا ثَلَاثًا

## تین بار ہاتھ دھونے سے پہلے پانی کے برتن میں ہاتھ ڈالنے کی کراہت

۵۵۱۔ حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ وَحَامِدُ بْنُ عُمَرَ الْبَكْرَاوِيُّ قَالَا نَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ عَنْ خَالِدٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيقٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ مِنْ نَوْمِهِ فَلَا يَغْمِسْ يَدَهُ فِي الْإِنَاءِ حَتَّى يَغْسِلَهَا ثَلَاثًا فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي أَيْنَ بَاتَتْ يَدُهُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نیند سے بیدار ہو تو اس وقت تک برتن میں ہاتھ نہ ڈالے جب تک اپنے ہاتھ کو تین بار دھو نہ لے، کیونکہ اس کو نہیں معلوم کہ اس کے ہاتھ نے رات کہاں گزاری ہے۔

۵۵۲۔ حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ وَأَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ قَالَا

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۶ - ۱۳۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

نَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ كِلَاهُمَا عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي رَزِينٍ وَأَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ فِي حَدِيثِ أَبِي مُعَاوِيَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَفِي حَدِيثِ وَكِيعٍ قَالَ يَرْفَعُهُ بِمِثْلِهِ.

یہ روایت معمولی لفظی تغیر کے ساتھ منقول ہے۔

---

۵۵۳- وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوا نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ ح وَحَدَّثَنِيهِ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنِ ابْنِ الْمُسَيَّبِ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ.

ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ سے حسب سابق یہ روایت منقول ہے۔

---

۵۵۴- وَحَدَّثَنِي سَلَمَةُ بْنُ شَبِيبٍ قَالَ نَا الْحَسَنُ بْنُ أَعْيَنَ قَالَ نَا مَعْقِلٌ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اسْتَيْقَظَ أَحَدُكُمْ فَلْيُفْرِغْ عَلَى يَدِهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَبْلَ أَنْ يُدْخِلَ يَدَهُ فِي إِنَائِهِ فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي فِيمَ بَاتَتْ يَدُهُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے جب کوئی شخص بیدار ہو تو پانی کے برتن میں ہاتھ ڈالنے سے پہلے اپنے ہاتھ کو تین بار دھولے، اس لیے کہ وہ نہیں جانتا کہ نیند میں اس کا ہاتھ کہاں رہا ہے۔

---

۵۵۵- وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا الْمُغِيرَةُ يَعْنِي الْحِزَامِيَّ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ح وَحَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ قَالَ نَا عَبْدُ الْأَعْلَى عَنْ هِشَامٍ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ح وَحَدَّثَنِي أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ مَخْلَدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ عَنِ الْعَلَاءِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكْرٍ ح وَحَدَّثَنَا الْحُلْوَانِيُّ وَابْنُ رَافِعٍ قَالَا نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالُوا جَمِيعًا أَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ أَخْبَرَنِي زِيَادٌ أَنَّ ثَابِتًا مَوْلَى عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ زَيْدٍ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ سَمِعَ

امام مسلم فرماتے ہیں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے دیگر اسانید کے ساتھ جو احادیث مروی ہیں ان میں صرف دھونے کا تذکرہ ہے تین بار دھونے کا ذکر نہیں ہے۔

أَبَا هُرَيْرَةَ فِي رِوَايَتِهِمْ جَمِيعًا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ كُلُّهُمْ يَقُولُ حَتّٰى يَغْسِلَهَا وَلَمْ يَقُلْ وَاحِدٌ مِّنْهُمْ ثَلَاثًا إِلَّا مَا قَدَّمْنَا مِنْ رِوَايَةِ جَابِرٍ وَابْنِ الْمُسَيَّبِ وَأَبِي سَلَمَةَ وَعَبْدِاللهِ ابْنِ شَقِيْقٍ وَأَبِي صَالِحٍ وَأَبِي رَزِيْنٍ فَإِنَّ فِي حَدِيْثِهِمْ ذِكْرَ الثَّلَاثِ۔

---

## باب مذکور سے استنباط شدہ مسائل

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام شافعی اور دیگر فقہاء رحمہم اللہ نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "سونے والا نہیں جانتا کہ اس کے ہاتھ نے رات کہاں گزاری ہے!" اس کا معنی یہ ہے کہ اہل حجاز پتھروں سے استنجاء کرتے تھے اور ان کے شہروں میں بہت گرمی پڑتی تھی اور جب وہ سوتے تو پسینہ آتا تھا، اور سونے والے کو یہ خدشہ ہوتا تھا کہ سوتے وقت اس کا ہاتھ استنجاء کی جگہ لگا ہو گا اور گیلی نجاست اس کے ہاتھ پر لگی ہو گی اس لیے اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

۱۔ جب قلیل پانی (جو دہ در دہ سے کم ہو) میں تھوڑی سی نجاست بھی گر جائے تو وہ پانی نجس ہو جاتا ہے خواہ وہ نجاست اس پانی کے رنگ، بو اور ذائقہ کو تبدیل نہ کرے۔

۲۔ کسی نجس چیز کو پاک کرنے کے لیے سات بار دھونا ضروری نہیں ہے، بلکہ تین بار دھونے سے وہ چیز پاک ہو جاتی ہے۔

۳۔ جس چیز میں نجاست کا وہم ہو اس کو بھی دھونا مستحب ہے۔

۴۔ عبادت میں احتیاط پر عمل کرنا مستحب ہے۔

۵۔ جن چیزوں کا صراحۃً ذکر کرنا بے حیائی ہو ان کا کنایہ سے ذکر کرنا چاہیے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہیں فرمایا کہ ہو سکتا ہے نیند میں اس کا ہاتھ ذکر یا دبر پر لگا ہو بلکہ یہ فرمایا وہ نہیں جانتا کہ اس کے ہاتھ نے رات کہاں گزاری! [۱]

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کثیر پانی کے لیے قلتین (دو گھڑے کی مقدار پانی) معیار نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مطلقاً ہاتھ دھونے کا حکم دیا ہے یہ نہیں فرمایا کہ اگر پانی قلتین سے کم ہو تو پھر ہاتھ دھونا۔

## بَابُ حُكْمِ وُلُوْغِ الْكَلْبِ — کتے کے جھوٹے کا حکم

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۵۵۶۔ وَحَدَّثَنِي عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ قَالَ نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ قَالَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِي رَزِينٍ وَأَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا وَلَغَ الْكَلْبُ فِي إِنَاءِ أَحَدِكُمْ فَلْيُرِقْهُ ثُمَّ لِيَغْسِلْهُ سَبْعَ مِرَارٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کسی شخص کے برتن میں کتا منہ ڈال دے تو اس برتن کو الٹ دو، اور اس کو سات مرتبہ دھوؤ۔

۵۵۷۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ زَكَرِيَّا عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَلَمْ يَذْكُرْ فَلْيُرِقْهُ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے لیکن اس میں برتن کو الٹنے کا ذکر نہیں ہے۔

۵۵۸۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا شَرِبَ الْكَلْبُ فِي إِنَاءِ أَحَدِكُمْ فَلْيَغْسِلْهُ سَبْعَ مَرَّاتٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کسی ایک شخص کے برتن میں سے کتا پانی پی لے تو اس برتن کو سات مرتبہ دھوؤ۔

۵۵۹۔ وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ عَنْ هِشَامِ بْنِ حَسَّانٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ طُهُورُ إِنَاءِ أَحَدِكُمْ إِذَا وَلَغَ فِيهِ الْكَلْبُ أَنْ يَغْسِلَهُ سَبْعَ مَرَّاتٍ أُولَاهُنَّ بِالتُّرَابِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کتا تمہارے کسی برتن میں منہ ڈال دے تو اس کو پاک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کو سات مرتبہ دھوؤ، اور پہلی بار مٹی سے صاف کرو۔

۵۶۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُو هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ أَحَادِيثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ طُهُورُ إِنَاءِ أَحَدِكُمْ إِذَا وَلَغَ الْكَلْبُ فِيهِ أَنْ يَغْسِلَهُ سَبْعَ مَرَّاتٍ۔

حضرت ابوہریرہ نے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متعدد احادیث بیان کیں، ازاں جملہ ایک یہ حدیث بھی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کتا تمہارے کسی برتن میں منہ ڈال دے تو اس کو پاک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کو سات مرتبہ دھوؤ۔

۵۶۱۔ وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي التَّيَّاحِ سَمِعَ مُطَرِّفَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ الْمُغَفَّلِ قَالَ أَمَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت عبداللہ بن مغفل بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو کتوں کے قتل کرنے کا حکم دیا پھر فرمایا انہیں کتوں کے قتل کرنے سے

وَسَلَّمَ بِقَتْلِ الْكِلَابِ ثُمَّ قَالَ مَا بَالُهُمْ وَبَالُ الْكِلَابِ ثُمَّ رَخَّصَ فِي كَلْبِ الصَّيْدِ وَكَلْبِ الْغَنَمِ وَقَالَ إِذَا وَلَغَ الْكَلْبُ فِي الْإِنَاءِ فَاغْسِلُوهُ سَبْعَ مَرَّاتٍ وَعَفِّرُوهُ الثَّامِنَةَ بِالتُّرَابِ۔

کیا ملے گا؟ پھر شکار کے لیے اور مویشیوں کی حفاظت کے لیے کتے رکھنے کی اجازت مرحمت فرمائی اور فرمایا جب کتا برتن میں منہ ڈالے تو اس کو سات مرتبہ دھوؤ اور آٹھویں مرتبہ اس کو مٹی سے دھوؤ۔

۵۶۲۔ وَحَدَّثَنِيهِ يَحْيَى بْنُ حَبِيبٍ الْحَارِثِيُّ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ الْحَارِثِ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيدِ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ كُلُّهُمْ عَنْ شُعْبَةَ فِي هَذَا الْإِسْنَادِ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّ فِي رِوَايَةِ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ مِنَ الزِّيَادَةِ وَرَخَّصَ فِي كَلْبِ الْغَنَمِ وَالصَّيْدِ وَالزَّرْعِ وَلَيْسَ ذَكَرَ الزَّرْعَ فِي الرِّوَايَةِ غَيْرُ يَحْيَى۔

امام مسلم نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ایک روایت ذکر کی ہے، جس میں آپ نے شکار کرنے مویشیوں کی حفاظت اور کھیتوں کی حفاظت کے لیے کتوں کے رکھنے کی اجازت دی ہے۔

## کتے کے جھوٹے برتن کو پاک کرنے کے متعلق ائمہ ثلاثہ کا نظریہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

اس باب کی احادیث سے یہ معلوم ہوا کہ جس برتن میں کتا منہ ڈال دے وہ نجس ہو جاتا ہے، اور اس کو سات مرتبہ دھونا واجب ہے یہ ہمارا (فقہاء شافعیہ) امام مالک، امام احمد اور جمہور فقہاء کا مسلک ہے، امام ابوحنیفہ نے کہا اس برتن کو تین مرتبہ دھونا کافی ہے۔ [1]

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض مالکی نے کہا ہمارے نزدیک دوسرے جانوروں کی طرح کتا بھی طاہر العین ہے اور اس کے جھوٹے برتن کو دھونے کا حکم تعبدی ہے۔ امام شافعی، امام ابوحنیفہ، عبدالملک اور سحنون نے یہ کہا کہ کتا نجس ہے مگر امام ابوحنیفہ نے یہ کہا کہ اس کے جھوٹے برتن کو سات دفعہ دھونا متعین نہیں ہے بلکہ برتن کو صاف کرنا ضروری ہے۔ (امام ابوحنیفہ کے نزدیک تین بار دھونا ضروری ہے۔ سعیدی غفرلہ)

قاضی ابن العربی نے لکھا ہے کہ سحنون نے کہا ہے کہ کتا نجس العین ہے۔ [2]

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

کتے اور خنزیر کے جھوٹے برتن کے متعلق بالاتفاق مذہب یہ ہے کہ اس کو سات مرتبہ دھونا واجب ہے ان میں سے پہلی بار مٹی سے دھویا جائے اور یہی امام شافعی کا قول ہے۔ اور امام احمد سے ایک یہ روایت

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۵۸، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت

ہے کہ اس کو آٹھ مرتبہ دھونا واجب ہے اور پہلی بار مٹی سے دھویا جائے۔ لیکن پہلی روایت زیادہ صحیح ہے۔ ل

## کتے کے جھوٹے برتن کو پاک کرنے کے متعلق امام ابوحنیفہ کا نظریہ

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں: فقہاء احناف کتے کے جھوٹے برتن کو سات مرتبہ دھونے کے وجوب کے قائل ہیں نہ پہلی بار مٹی کے ساتھ صاف کرنے کے، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ جنھوں نے کتے کے جھوٹے برتن کو سات مرتبہ دھونے کی روایت کی ہے انھی سے کتے کے جھوٹے برتن کو تین مرتبہ دھونے کی قولاً اور فعلاً روایت ہے مرفوعاً بھی اور موقوفاً بھی ان کی تفصیل یہ ہے:

۱۔ امام دارقطنی نے سند صحیح کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا جب کتا کسی برتن میں منہ ڈال دے تو اس برتن کی چیز کو گرا دو پھر اس برتن کو تین بار دھوؤ، شیخ تقی الدین نے "امام" میں کہا اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۲۔ امام ابن عدی نے کامل میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کتا تم میں سے کسی کے برتن میں منہ ڈال دے تو اس برتن کی چیز کو گرا دو۔ اور اس کو تین مرتبہ دھوؤ۔ (اس حدیث کی سند پر جرح کی گئی ہے اور علامہ عینی نے اس کا تفصیل سے جواب دیا ہے۔)

امام طحاوی نے کہا ہے کہ سند صحیح کے ساتھ یہ مروی ہے کہ حضرت ابوہریرہ کتے کے جھوٹے برتن کو تین مرتبہ دھونے کا حکم دیتے تھے (جیسا کہ دارقطنی کی روایت میں ہے) اس سے یہ معلوم ہوا کہ سات مرتبہ دھونے کی روایت منسوخ ہو گئی کیونکہ سات مرتبہ دھونے کی روایت کے راوی حضرت ابوہریرہ ہیں اور راوی جب کسی روایت کے خلاف عمل کرے یا اس کے خلاف فتویٰ دے تو پھر یہ روایت حجت نہیں ہے کیونکہ صحابی کے لیے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی حکم سنے اور اس کے خلاف عمل کرے یا اس کے خلاف فتویٰ دے اس سے اس کی عدالت ساقط ہو جائے گی اور ہمیں حضرت ابوہریرہ کے ساتھ یہ بدگمانی نہیں ہے اس لیے ماننا پڑے گا کہ سات مرتبہ دھونے کی روایت ان کے نزدیک منسوخ ہو چکی تھی۔ ۲ے

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْبَوْلِ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ ۱۰۲ — ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنے کی ممانعت

۵۶۳۔ وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَمُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَا أَنَا اللَّيْثُ ح وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ نَا اللَّيْثُ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى أَنْ يُّبَالَ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمع شدہ پانی میں پیشاب کرنے سے منع فرمایا ہے۔

---

ل۔ علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۴۲، مطبوعہ دار الفکر بیروت

۲ے۔ علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، ج ۳ ص ۴۱-۴۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

۵۶۴ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيْرٌ عَنْ هِشَامٍ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يَبُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ فِي الْمَآءِ الرَّاكِدِ الدَّآئِمِ ثُمَّ يَغْتَسِلُ فِيْهِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کوئی شخص ہرگز ٹھہرے ہوئے (ساکن) پانی میں پیشاب نہ کرے پھر اس میں غسل کرنے لگے۔

۵۶۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَبُلْ فِي الْمَآءِ الدَّآئِمِ الَّذِيْ لَا يَجْرِيْ ثُمَّ تَغْتَسِلُ مِنْهُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو پانی جاری نہ ہو اور ٹھہرا ہوا ہو اس میں کوئی پیشاب نہ کرے اور پھر اس کے بعد اس میں غسل کرنا شروع کرے۔

## کثیر پانی کے معیار میں مذاہب فقہاء

حدیث نمبر ۵۶۴ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمع شدہ پانی میں پیشاب کرنے سے منع فرمایا۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

ہمارے اصحاب (فقہاء احناف) نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ جمع شدہ پانی جو کسی بڑے تالاب کے برابر نہ ہو جب اس میں نجاست گر جائے تو اس سے وضو کرنا جائز نہیں ہے خواہ وہ پانی قلیل ہو یا کثیر اور یہ قلتین (دو گھڑے) کی مقدار حامل نجاست ہوتی ہے کیونکہ یہ حدیث مطلق ہے اور یہ اپنے اطلاق سے قلیل، کثیر، قلتین اور اس سے زیادہ کو شامل ہے اور اگر ہم یہ کہیں کہ قلتین کی مقدار حامل نجاست نہیں ہوتی تو اس ممانعت کا کوئی فائدہ نہیں ہو گا علاوہ ازیں یہ حدیث قلتین کی حدیث سے زیادہ صحیح ہے۔

علامہ ابن قدامہ حنبلی نے کہا ہے کہ ہماری دلیل حدیث قلتین اور بئر بضاعہ کی حدیث ہے اور یہ دونوں حدیثیں احناف کے مذہب کے خلاف نص صریح ہیں، میں کہتا ہوں کہ ہم یہ نہیں مانتے کہ یہ دونوں حدیثیں ہمارے مذہب کے خلاف ہیں رہی حدیث قلتین تو ہر چند کہ بعض محدثین نے اس کو صحیح کہا ہے لیکن وہ متناً و سنداً مضطرب ہے، اور قلۃ (گھڑا) فی نفسہ مجہولۃ المقدار ہے اور جو حدیث بالاتفاق صحیح ہو اس پر عمل کرنا زیادہ قریب اور زیادہ قوی ہے اور رہی بئر بضاعۃ کی حدیث تو ہم بھی اس پر عمل کرتے ہیں کیونکہ اس کنویں کا پانی بہتا تھا۔ اگر وہ یہ کہیں کہ تمہاری حدیث ہر قسم کے پانی کو شامل اور عام ہے اور ہماری حدیث قلتین کے ساتھ خاص ہے اور خاص کا عام پر مقدم ہونا متعین ہے بلکہ تمہارے لیے بھی اس حدیث کی تخصیص کرنا ضروری ہے، کیونکہ تم کثیر پانی اس کو کہتے ہو جو دہ در دہ سے زائد ہو اور جب تخصیص کرنا ضروری ہے تو راکد کی بہ نسبت حدیث

سے تخصیص کرنا اولیٰ ہے۔ اس کے جواب میں ہم یہ کہتے ہیں کہ ہم یہ نہیں مانتے کہ خاص کو عام پر مقدم کرنا متعین ہے بلکہ امام ابوحنیفہ کا مذہب یہ ہے کہ عمل میں عام خاص پر مقدم ہے کیونکہ ایک حدیث میں ہے "زمین سے جو بھی پیداوار حاصل ہو اس میں عشر ہے" یہ حدیث عام ہے اور امام ابوحنیفہ کے نزدیک یہ اس خاص حدیث پر مقدم ہے "پانچ وسق سے کم میں صدقہ نہیں ہے" باقی رہا یہ کہنا کہ حدیث سے تخصیص کرنا رائے سے تخصیص کرنے سے اولیٰ ہے "اس کا جواب یہ ہے کہ یہ درست ہے بشرطیکہ وہ حدیث اجماع کی مخالف نہ ہو، اور قلتین کی حدیث خبر واحد ہے اور اجماع صحابہ کے مخالف ہے کیونکہ چاہ زمزم میں ایک حبشی گر گیا تو حضرت ابن عباس اور حضرت ابن الزبیر نے یہ فتویٰ دیا کہ کنوئیں کا تمام پانی نکال دیا جائے حالانکہ اس حبشی کا پانی میں کوئی اثر ظاہر نہیں ہوا تھا اور کنوئیں کا پانی قلتین سے زیادہ تھا اور اس فتویٰ کا صحابہ میں سے کسی نے انکار نہیں کیا اس لیے یہ اجماع ہو گیا اور خبر واحد جب اجماع کے مخالف ہو تو مقبول نہیں ہوتی، اور علی بن مدینی نے کہا کہ یہ حدیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے اور ان کا قول حجت ہے، اور امام ابوداؤد نے کہا ہے کہ پانی کے اندازہ کے متعلق فریقین میں سے کسی کی حدیث بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے، صاحب بدائع نے کہا ہے کہ اسی وجہ سے ہمارے اصحاب نے دلائل سمعیہ کو چھوڑ کر دلائل حسیہ کی طرف رجوع کیا ہے۔

جمع شدہ پانی کے متعلق باب مذکور کی یہ حدیث عام ہے اور اس میں سب کا اتفاق ہے کہ اس کی تخصیص ضروری ہے، اس لیے پانی سے مراد وہ بڑا تالاب ہے جس کی ایک طرف کو حرکت دی جائے تو اس کی دوسری طرف حرکت نہیں کرتی (اور وہ دہ در دہ ہے) یا اس کی تخصیص قلتین سے ہوگی، جیسا کہ امام شافعی کا مذہب ہے یا اس کی تخصیص ان عمومی دلائل سے ہوگی جو اس پر دلالت کرتے ہیں کہ جب تک پانی کے تین اوصاف میں سے کوئی وصف نجاست سے متغیر نہ ہو وہ پانی پاک ہے، جیسا کہ امام مالک کا مذہب ہے۔ [۱]

## بَابُ ۱۰۳ النَّهْيِ عَنِ الْاِغْتِسَالِ فِي الْمَاءِ الرَّاكِدِ

## جمع شدہ پانی کے اندر غسل کرنے کی ممانعت

٥٦٦ - وَحَدَّثَنِي هَارُوْنُ بْنُ سَعِيْدٍ الْأَيْلِيُّ وَأَبُو الطَّاهِرِ وَأَحْمَدُ بْنُ عِيْسٰى جَمِيْعًا عَنِ ابْنِ وَهْبٍ قَالَ هَارُوْنُ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ عَنْ بُكَيْرِ بْنِ الْأَشَجِّ أَنَّ أَبَا السَّائِبِ مَوْلٰى هِشَامِ بْنِ زُهْرَةَ حَدَّثَهُ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْتَسِلْ أَحَدُكُمْ فِي الْمَاءِ الدَّائِمِ وَهُوَ جُنُبٌ فَقَالَ كَيْفَ يَفْعَلُ يَا أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ يَتَنَاوَلُهُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کوئی شخص جنابت کی حالت میں (جس پر غسل فرض ہو) جمع شدہ پانی کے اندر غسل نہ کرے۔ کسی شخص نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا پھر وہ شخص کس طرح غسل کرے۔ حضرت ابوہریرہ نے کہا کہ وہ کسی چیز سے پانی لے اور باہر بیٹھ کر غسل کرے۔

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۶۵-۱۶۸، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

تَنَاوُلًا۔

## بَابُ وُجُوْبِ غَسْلِ الْبَوْلِ وَغَيْرِهٖ مِنَ النَّجَاسَاتِ اِذَا حَصَلَتْ فِي الْمَسْجِدِ وَاَنَّ الْاَرْضَ يَطْهُرُ بِالْمَآءِ مِنْ غَيْرِ حَاجَةٍ اِلٰى حَفْرِهَا

## جب مسجد پیشاب یا دیگر نجاستوں سے ملوث ہو جائے تو اس کے دھونے کا وجوب اور طہارت کے لیے پانی سے دھونے کا کافی ہونا

۵۶۷۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا حَمَّادٌ وَّهُوَ ابْنُ زَيْدٍ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ اَعْرَابِيًّا بَالَ فِي الْمَسْجِدِ فَقَامَ اِلَيْهِ بَعْضُ الْقَوْمِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ دَعُوْهُ وَلَا تُزْرِمُوْهُ قَالَ فَلَمَّا فَرَغَ دَعَا بِدَلْوٍ مِنْ مَّآءٍ فَصَبَّهٗ عَلَيْهِ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دیہاتی نے مسجد میں آکر پیشاب کر دیا، صحابہ میں سے بعض راس کو منع کرنے کے لیے اٹھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو پیشاب کرنے سے مت روکو اور جب وہ دیہاتی پیشاب کر چکا تو آپ نے پانی کا ایک ڈول منگایا اور اس جگہ پر ڈال دیا۔

۵۶۸۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ الْقَطَّانُ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ جَمِيْعًا عَنِ الدَّرَاوَرْدِيِّ قَالَ يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى اَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمَدَنِيُّ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَذْكُرُ اَنَّ اَعْرَابِيًّا قَامَ اِلٰى نَاحِيَةٍ فِي الْمَسْجِدِ فَبَالَ فِيْهَا فَصَاحَ بِهِ النَّاسُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ دَعُوْهُ فَلَمَّا فَرَغَ اَمَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِذَنُوْبٍ فَصُبَّ عَلٰى بَوْلِهٖ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دیہاتی مسجد کے ایک کونہ میں اٹھ کھڑا ہوا اور پیشاب کرنے لگا صحابہ کرام نے اس کو ڈانٹنا شروع کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو پیشاب کرنے دو، جب وہ پیشاب کر چکا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک ڈول منگا کر وہ جگہ دھلوا دی۔

---

ف: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر مسجد ناپاک ہو جائے تو اس کو فوراً دھو کر صاف کر لینا چاہیے۔ نیز یہ کہ کسی شخص کو برائی سے روکنے کے لیے نرمی سے کام لینا چاہیے، نیز دو خرابیوں کے مقابلہ میں اگر ایک خرابی کم درجہ کی ہو تو اس کو قبول کر لینا چاہیے کیونکہ جس وقت وہ اعرابی پیشاب کر رہا تھا اگر اس کو روکنے کی کوشش کی جاتی تو پیشاب اس کے کپڑوں پر گرتا یا مسجد کے دوسرے حصوں پر بھی گرتا، اور اگر زبردستی روک دیا جاتا تو اس کے بیمار ہونے کا خطرہ تھا جب کہ مسجد کا کچھ حصہ اس کے پیشاب کرنے کی وجہ سے نجس ہو ہی چکا تھا۔

٥٦٩ - وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا عُمَرُ بْنُ يُونُسَ الْحَنَفِيُّ قَالَ نَا عِكْرِمَةُ بْنُ عَمَّارٍ قَالَ نَا إِسْحٰقُ بْنُ أَبِي طَلْحَةَ قَالَ حَدَّثَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ وَهُوَ عَمُّ إِسْحٰقَ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ فِي الْمَسْجِدِ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ إِذْ جَاءَ أَعْرَابِيٌّ فَقَامَ يَبُولُ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ أَصْحَابُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَهْ مَهْ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تُزْرِمُوهُ دَعُوهُ فَتَرَكُوهُ حَتّٰى بَالَ ثُمَّ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ دَعَاهُ فَقَالَ لَهٗ إِنَّ هٰذِهِ الْمَسَاجِدَ لَا تَصْلُحُ لِشَيْءٍ مِّنْ هٰذَا الْبَوْلِ وَلَا الْقَذَرِ إِنَّمَا هِيَ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَالصَّلٰوةِ وَقِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ أَوْ كَمَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ فَأَمَرَ رَجُلًا مِّنَ الْقَوْمِ فَجَاءَ بِدَلْوٍ مِّنْ مَّاءٍ فَشَنَّهٗ عَلَيْهِ.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک ایک اعرابی آیا اور اس نے کھڑے ہو کر مسجد میں پیشاب کرنا شروع کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعض صحابہ نے کہا ٹھہر جا ٹھہر جا! رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو پیشاب کرنے سے مت روکو، اس کو پیشاب کرنے دو، صحابہ کرام نے اس کو چھوڑ دیا جب اس نے پیشاب کر لیا تو سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو اپنے پاس بلایا اور ارشاد فرمایا کہ مساجد پیشاب اور دیگر نجاست سے آلودہ کرنے کے لائق نہیں ہیں یہ اللہ پاک کے ذکر اور نماز اور تلاوت قرآن کے لیے ہیں، پھر صحابہ میں سے ایک آدمی کو پانی کا ڈول لانے کا حکم دیا وہ شخص پانی کے ڈول کو لایا اور اس نے اس پر پانی بہایا۔

## زمین سے نجاست کا اثر زائل ہونے سے اس کے پاک ہونے کا بیان

حدیث نمبر ۵۶۹ میں ہے ایک دیہاتی مسجد میں آکر پیشاب کرنے لگا، صحابہ کرام اس کو منع کرنے لگے، نبی صلوات اللہ علیہ وسلامہ نے فرمایا اس کو پیشاب کرنے سے نہ روکو، پھر آپ نے پانی کا ایک ڈول منگا کر اس جگہ ڈال دیا۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

امام شافعی نے یہ کہا ہے کہ زمین پر کوئی نجاست لگ جائے تو اگر اس پر پانی بہا دیا جائے تو وہ پاک ہو جاتی ہے اور بعض علماء نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا ہے کہ زمین پر جب نجاست لگ جائے اور وہ دھوپ یا ہوا سے خشک ہو جائے تو وہ زمین پاک نہیں ہوتی، یہ استدلال بھی صحیح نہیں ہے کیونکہ حدیث میں پانی کا ذکر اس لیے ہے کہ مسجد کو پاک کرنے میں جلدی کرنا واجب ہے اور زمین کو خشک ہونے کے لیے چھوڑنے سے اس واجب کی ادائیگی میں تاخیر ہوتی۔[1]

## مساجد میں دنیاوی کاموں اور سونے کا حکم

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ مساجد صرف اللہ تعالیٰ کے ذکر، نماز اور تلاوت قرآن کے لیے ہیں۔

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۲۶، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

لفظ ذکر عام ہے، یہ قرآن مجید کی تلاوت، علوم دینیہ کے پڑھنے اور لوگوں کو وعظ کرنے کو شامل ہے اور نماز بھی عام ہے یہ فرض اور نوافل دونوں کو شامل ہے، لیکن نوافل کو گھر میں پڑھنا افضل ہے، اس کے علاوہ مسجد میں دنیاوی باتیں، ہنسنا، بغیر نیت اعتکاف کے مسجد میں بیٹھنا اور دنیاوی امور میں مشغول ہونا امام شافعی کے نزدیک مباح نہیں ہے اور صحیح یہ ہے کہ مسجد میں عبادت کے لیے بیٹھنا یا علوم دینیہ پڑھنے کے لیے یا درس اور وعظ سننے کے لیے یا نماز کے انتظار کے لیے اور اس نوع کی دیگر عبادت کے لیے ــــ بیٹھنا مستحب ہے اور اس پر ثواب ملے گا اور ان کے علاوہ باقی کاموں کے لیے مسجد میں بیٹھنا مباح ہے لیکن ان کا ترک اولیٰ ہے۔

مسجد میں سونے کے متعلق امام شافعی کی تصریح ہے کہ یہ جائز ہے اور امام ابن منذر نے کہا کہ ابن المسیب، حسین، عطاء اور امام شافعی نے مسجد میں سونے کی رخصت دی ہے، اور حضرت ابن عباس نے کہا مسجد کو سونے کی جگہ نہ بناؤ اور ان سے ایک روایت یہ بھی ہے کہ مسجد میں سونے میں کوئی حرج نہیں ہے، امام اوزاعی نے کہا مسجد میں سونا مکروہ ہے، امام مالک نے کہا مسافروں کے لیے مسجد میں سونے میں کوئی حرج نہیں ہے اور مقیم کے لیے میں اس کو درست نہیں سمجھتا، امام احمد نے کہا اگر مسافر یا اس کی طرح کوئی شخص ہو تو مسجد میں سونے میں کوئی حرج نہیں ہے اور اگر وہاں عادۃً دوپہر اور رات کے سونے کو معمول بنا لیا جائے تو یہ جائز نہیں ہے، اور یہی اسحاق کا قول ہے، یعمری نے کہا جو فقہاء مسجد میں سونے کی اجازت دیتے ہیں، وہ حضرت علی بن ابی طالب، حضرت ابن عمر اور اہل الصفہ رضی اللہ عنہم، ہار والی عورت، عرنیہ، ثمامہ بن اثال اور صفوان بن امیہ کے مسجد میں سونے سے استدلال کرتے ہیں اور احادیث صحیحہ مشہورہ میں ان کے سونے کا ذکر ہے۔[1]

(مصنف کی رائے یہ ہے کہ اس سلسلہ میں امام احمد کا قول صحیح ہے، کیونکہ احادیث میں جن حضرات کے سونے کا ذکر ہے، ان کا کبھی کبھی سونا ثابت ہے، ان لوگوں نے مسجد کو سونے کا اڈہ نہیں بنایا تھا۔)

## حدیث مذکور سے بعض دیگر استنباط شدہ مسائل

اس حدیث سے مستنبط ہونے والے بعض دیگر مسائل کی تفصیل یہ ہے:

۱۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر میں سبقت کرنی چاہیے۔

۲۔ صحابہ کرام کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اعرابی کو منع کرنے کے لیے آپ سے پوچھے بغیر دوڑنا، آپ پر سبقت نہیں تھا کیونکہ شارع علیہ السلام کی طرف سے ان کو برائی کو مٹانے کی عام اجازت تھی اور اب الگ اجازت لینے کی ضرورت نہ تھی۔

۳۔ اس حدیث میں اصول الیلتین پر عمل ہے، مسجد کو پیشاب سے نجس کرنا بھی ایک بلا ہے اور کسی شخص کا پیشاب منقطع کر دینا جس میں اس کے بیمار ہونے کا خدشہ ہو اس سے بڑی بلا ہے اس لیے بڑی بلا کے مقابلہ میں چھوٹی بلا کو برداشت کرنے کا حکم دیا اور پیشاب روکنے کے انتظار کی بجائے مسجد کو دھونے کا حکم

[1] علامہ بدر الدین عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۲۷-۱۲۶، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

دیا تاکہ فوری اور قوی طہارت حاصل ہو۔

۴۔ جاہل شخص کو آسانی کے ساتھ احکام کی تعلیم دینی چاہیے اور شفقت سے پیش آنا چاہیے۔

۵۔ مانع کے زوال کے بعد ازالہ فساد میں جلدی کرنی چاہیے کیونکہ جیسے ہی اعرابی پیشاب سے فارغ ہوا آپ نے مسجد کے دھونے کا حکم دیا۔ [۱]

۶۔ مسجد میں وضو کرنا مکروہ ہے، البتہ وضو کے لیے مسجد میں کوئی الگ جگہ بنالی جائے تو رجح ہے۔

۷۔ مسجد میں جانوروں، پاگلوں اور ناسمجھ بچوں کا بغیر کسی اہم مقصد کے داخل کرنا مکروہ ہے، کیونکہ ان کی وجہ سے مسجد کی پاکیزگی کا برقرار رہنا مشکل ہے۔ البتہ یہ حرام نہیں ہے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اونٹ پر سوار ہوکر طواف کیا ہے اور آپ کا یہ فعل بیان جواز اور حصول اقتداء کے لیے تھا۔

۸۔ مسجد میں نجاست کو داخل کرنا حرام ہے اور جس شخص کے بدن پر نجاست ہو اور اس نجاست سے مسجد کے ملوث ہونے کا خدشہ ہو اس کا مسجد میں داخل ہونا بھی جائز نہیں ہے اور مسجد میں بغیر کسی برتن کے فصد لگوانا حرام ہے اور برتن میں فصد لگوانا مکروہ ہے۔ (چونکہ مسجد میں جنازہ کو داخل کرنے سے مسجد کے ملوث بالنجاست ہونے کا خدشہ ہے اسی لیے فقہاء احناف نے مسجد میں جنازہ رکھنے کو مکروہ کہا ہے البتہ جنازہ مسجد سے باہر ہو تو پھر مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا بلا کراہت جائز ہے اس کی تفصیل کے لیے شرح صحیح مسلم جلد ثانی کا ضمیمہ ملاحظہ فرمائیں۔ سعیدی غفرلہٗ)

۹۔ مسجد میں لیٹنا، پیر پھیلانا، انگلیوں میں انگلیاں ڈالنا جائز ہے کیونکہ یہ تمام امور احادیث صحیحہ مشہورہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے افعال سے ثابت ہیں۔

۱۰۔ مسجد کو نجاست، گھناؤنی چیزوں مثلاً ناک، تھوک وغیرہ اور تکلیف دہ چیزوں مثلاً کانٹے، شیشہ کے ٹکڑوں وغیرہ سے پاک اور صاف رکھنا چاہیے، بلند آواز سے باتیں کرنے، خرید و فروخت اور دیگر دنیاوی کاموں سے مسجد کو بچانا چاہیے۔ [۲]

## بَابُ حُكْمِ بَوْلِ الطِّفْلِ الرَّضِيعِ وَكَيْفِيَّةِ غَسْلِهٖ

## شیر خوار بچے کے پیشاب آلود کپڑے کو دھونے کا حکم

۵۷۰۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَا نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا هِشَامٌ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يُؤْتٰى بِالصِّبْيَانِ فَيُبَرِّكُ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ لوگ اپنے (نومولود) بچوں کو حصول برکت کی خاطر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لاتے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انھیں برکت کی دعا دیتے اور ان کے منہ میں

[۱] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۲۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

[۲] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۷۵ھ

عَلَيْهِمْ وَيُحَنِّكُهُمْ فَأُتِيَ بِصَبِيٍّ فَبَالَ عَلَيْهِ فَدَعَا بِمَاءٍ فَأَتْبَعَهُ بَوْلَهُ وَلَمْ يَغْسِلْهُ.

کوئی چیز چبا کر دیتے، ایک مرتبہ آپ کی خدمت میں ایک بچہ لایا گیا جس نے آپ کے کپڑوں پر پیشاب کر دیا۔ آپ نے پانی منگا کر کپڑوں پر بہایا اور دھونے میں زیادہ مبالغہ سے کام نہیں لیا۔

۵۷۱ - وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيرٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أُتِيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِصَبِيٍّ يَرْضَعُ فَبَالَ فِي حَجْرِهِ فَدَعَا بِمَاءٍ فَصَبَّهُ عَلَيْهِ.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک شیر خوار بچہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لایا گیا اس نے آپ کی گود میں پیشاب کر دیا۔ آپ نے پانی منگا کر اس جگہ بہا دیا۔

---

۵۷۲ - حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا عِيسٰى قَالَ نَا هِشَامٌ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيثِ ابْنِ نُمَيْرٍ.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حسب سابق حدیث بیان کی ہے۔

---

۵۷۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحِ بْنِ الْمُهَاجِرِ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ أُمِّ قَيْسٍ بِنْتِ مِحْصَنٍ أَنَّهَا أَتَتْ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِابْنٍ لَهَا لَمْ يَأْكُلِ الطَّعَامَ فَوَضَعَتْهُ فِي حَجْرِهِ فَبَالَ قَالَ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى أَنْ نَضَحَ بِالْمَاءِ.

ام قیس بنت محصن بیان کرتی ہیں کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک ایسا بچہ لے کر آئیں جس نے ابھی کھانا کھانا شروع نہیں کیا تھا۔ انھوں نے اس بچہ کو آپ کی گود میں بٹھا دیا اور اس نے آپ کے کپڑوں پر پیشاب کر دیا۔ آپ نے اس جگہ پانی بہا دیا۔

۵۷۴ - وَحَدَّثَنَاهُ يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِيعًا عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ فَدَعَا بِمَاءٍ فَرَشَّهُ.

امام مسلم نے اسی سند کے ساتھ ایک اور حدیث بیان کی جس میں یہ الفاظ ہیں کہ آپ نے پانی منگا کر کپڑے پر بہا دیا۔

---

۵۷۵ - وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ أُمَّ قَيْسٍ بِنْتَ مِحْصَنٍ وَكَانَتْ مِنَ الْمُهَاجِرَاتِ الْأُوَلِ اللَّاتِي بَايَعْنَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَهِيَ أُخْتُ عُكَّاشَةَ بْنِ مِحْصَنٍ أَحَدِ بَنِي أَسَدِ بْنِ خُزَيْمَةَ

عتبہ بن مسعود بیان کرتے ہیں کہ ام قیس بنت محصن حضرت عکاشہ بن محصن کی بہن تھیں جو بنو اسد بن خزیمہ سے تعلق رکھتے تھے اور یہ ان عورتوں میں سے تھیں جو سب سے پہلے ہجرت کر کے مدینہ آئیں، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بیعت کی وہ بیان کرتی ہیں کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنے ایک

قَالَ أَخْبَرَتْنِي أَنَّهَا أَتَتْ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِابْنٍ لَهَا لَمْ يَبْلُغْ أَنْ يَأْكُلَ الطَّعَامَ قَالَ عُبَيْدُ اللَّهِ أَخْبَرَتْنِي أَنَّ ابْنَهَا ذَاكَ بَالَ فِي حِجْرِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بِمَاءٍ فَنَضَحَهُ عَلَى ثَوْبِهِ وَلَمْ يَغْسِلْهُ غَسْلًا.

کم سن بچہ کو لے گئیں جو ابھی کھانے کی عمر کو نہیں پہنچا تھا، اس بچے نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی گود میں پیشاب کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پانی منگا کر اس کپڑے پر بہا دیا، البتہ اس کو زیادہ کوشش سے نہیں دھویا۔

---

## شیر خوار بچے کے پیشاب آلود کپڑے کو دھونے کے حکم میں مذاہب فقہاء اور دیگر مسائل!

علامہ یحییٰ بن شرف نووی اس حدیث سے استنباط شدہ مسائل کے بیان میں لکھتے ہیں:

۱۔ نومولود بچے کو نیک اور بزرگ لوگوں کی گود میں حصول برکت کے لیے دینا چاہیے۔
۲۔ بچے کے سر پر ہاتھ پھیرنا اور دعا دینا۔
۳۔ صالحین اور اہل فضل سے برکت حاصل کرنا۔
۴۔ تواضع اور انکسار سے کام لینا اور لوگوں سے مل جل کر رہنا۔
۵۔ کھجور یا اس جیسی کسی چیز کو چبا کر بچے کے منہ میں بطور گھٹی کے دینا۔
۶۔ شیر خوار بچہ کا پیشاب بالاتفاق نجس ہے اور داؤد ظاہری کے سوا کسی نے اس کی مخالفت نہیں کی۔
۷۔ فقہاء شافعیہ نے شیر خوار بچہ اور بچی کے پیشاب آلود کپڑے میں فرق کیا ہے اور ان کا مختار قول یہ ہے کہ بچے کے پیشاب آلود کپڑے پر پانی چھڑکنا کافی ہے اور بچی کے پیشاب آلود کپڑے کو دھونا واجب ہے، حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، عطاء بن ابی رباح، حسن بصری، امام احمد بن حنبل، اور اسحاق بن راہویہ کا یہی مسلک ہے، متقدمین، اصحاب الحدیث، ابن وہب مالکی اور امام ابوحنیفہ سے بھی ایک یہی روایت ہے۔
۸۔ امام ابوحنیفہ، امام مالک اور فقہاء کوفہ کا مسلک یہ ہے کہ شیر خوار بچہ ہو یا بچی دونوں کے پیشاب آلود کپڑوں کو دھونا واجب ہے۔ [۱]

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

فقہاء شافعیہ کا استدلال ان احادیث سے ہے جن میں بچہ کے پیشاب آلود کپڑے کو دھونے کے لیے "نضح" کا لفظ آیا ہے وہ کہتے ہیں کہ نضح کا معنی پانی چھڑکنا ہے، ہم کہتے ہیں کہ ان احادیث میں نضح کا معنی دھونا ہے اور نضح کے دھونے کے معنی میں مستعمل ہونے پر یہ دلیل ہے کہ امام مسلم اور دیگر ائمہ حدیث نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ مجھے مذی بہت آتی تھی، میں نے اس کے متعلق

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۳۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کرنے میں حیاء محسوس کی کیونکہ آپ کی صاحبزادی میرے نکاح میں تھیں، جی نے حضرت مقداد بن اسود سے کہا وہ سوال کریں انھوں نے سوال کیا تو آپ نے فرمایا وہ اپنے ذکر کو دھوئے اور وضو کرے۔ اور امام ابو داؤد نے حضرت مقداد بن اسود سے روایت کیا ہے کہ حضرت علی بن ابی طالب نے مجھ سے کہا کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کروں کہ ایک شخص اپنی اہلیہ کے قریب جائے اور اس کی مذی نکل آئے تو اس کے لیے کیا شرعی حکم ہے؟ حضرت علی نے کہا میرے پاس آپ کی صاحبزادی ہیں اس لیے مجھے آپ سے یہ سوال کرنے میں حیا آتی ہے تب میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کیا تو آپ نے فرمایا:

اذا وجد احدکم ذلک فلینضح فرجہ ولیتوضأ وضوءہ للصلوۃ

جب تم میں سے کوئی شخص اس چیز کو پائے تو اپنی فرج کو "نضح" کرے اور جس طرح نماز کے لیے وضو کرتے ہیں اس طرح وضو کرے۔

ان دونوں حدیثوں میں ایک ہی واقعہ کا بیان ہے، ایک حدیث میں ہے ذکر کو دھوئے، دوسری حدیث میں ہے ذکر کو نضح کرے اس سے معلوم ہوا کہ نضح کا معنی بھی دھونا ہے نیز اس پر سب کا اتفاق ہے کہ جب ذکر پر مذی لگی ہو تو اس پر پانی چھڑکنا کافی نہیں ہے بلکہ دھونا ضروری ہے۔[1]

فقہاء احناف کی دلیل وہ احادیث ہیں جن میں نجاست اور پیشاب سے آلودہ چیزوں کو دھونے کا بالعموم حکم دیا گیا ہے۔

## بَابُ[106] حُكْمِ الْمَنِيِّ

## منی کا حکم

۵۷۶- وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ خَالِدٍ عَنْ أَبِي مَعْشَرٍ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ عَلْقَمَةَ وَالْأَسْوَدِ أَنَّ رَجُلًا نَزَلَ بِعَائِشَةَ فَأَصْبَحَ يَغْسِلُ ثَوْبَهُ فَقَالَتْ عَائِشَةُ إِنَّمَا كَانَ يُجْزِئُكَ إِنْ رَأَيْتَهُ أَنْ تَغْسِلَ مَكَانَهُ فَإِنْ لَمْ تَرَ نَضَحْتَ حَوْلَهُ لَقَدْ رَأَيْتُنِي أَفْرُكُهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَرْكًا فَيُصَلِّي فِيْهِ۔

علقمہ اور اسود بیان کرتے ہیں کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ہاں ایک مہمان آیا، صبح کو وہ اپنے کپڑے دھو رہا تھا حضرت عائشہ نے فرمایا اگر تم نے کپڑے پر کوئی داغ دیکھا تھا تو صرف اس جگہ کو دھو لیتے اور اگر نہیں دیکھا تھا تو کپڑے کے چاروں طرف پانی چھڑک لیتے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کپڑے پر اگر منی لگی ہوتی تو میں اس کو (خشک ہونے کی وجہ سے) کھرچ دیا کرتی تھی، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان کپڑوں کے ساتھ نماز پڑھ لیا کرتے تھے۔

۵۷۷- وَحَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ قَالَ نَا أَبِي عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْأَسْوَدِ

اسود اور ہمام نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے منی کا حکم پوچھا، آپ نے فرمایا میں اس کو رسول اللہ

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۳۱ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

وَهَمَّامٍ عَنْ عَائِشَةَ فِي الْمَنِيِّ قَالَتْ كُنْتُ أَفْرُكُهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ۔

صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑے سے کھرچ دیا کرتی تھی۔

۵۷۸۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا حَمَّادٌ يَعْنِي ابْنَ زَيْدٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ حَسَّانَ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا عَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ نَا ابْنُ أَبِي عَرُوبَةَ جَمِيعًا عَنْ أَبِي مَعْشَرٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا هُشَيْمٌ عَنْ مُغِيرَةَ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ ابْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ مَهْدِيِّ بْنِ مَيْمُونٍ عَنْ وَاصِلٍ الْأَحْدَبِ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُورٍ قَالَ نَا إِسْرَائِيلُ عَنْ مَنْصُورٍ وَمُغِيرَةَ كُلُّ هٰؤُلَاءِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ فِي حَتِّ الْمَنِيِّ مِنْ ثَوْبِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ نَحْوَ حَدِيثِ خَالِدٍ عَنْ أَبِي مَعْشَرٍ۔

اسود نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑے سے منی کھرچنے کے بارے میں حسب سابق روایت نقل کی ہے۔

۵۷۹۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ عَائِشَةَ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمْ۔

امام مسلم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی حدیث مروی ہے۔

۵۸۰۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ قَالَ سَأَلْتُ سُلَيْمَانَ بْنَ يَسَارٍ عَنِ الْمَنِيِّ يُصِيبُ ثَوْبَ الرَّجُلِ أَيَغْسِلُهُ أَمْ يَغْسِلُ الثَّوْبَ فَقَالَ أَخْبَرَتْنِي عَائِشَةُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يَغْسِلُ الْمَنِيَّ ثُمَّ يَخْرُجُ إِلَى الصَّلٰوةِ فِي ذٰلِكَ الثَّوْبِ وَأَنَا أَنْظُرُ إِلَى أَثَرِ الْغَسْلِ فِيهِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑوں پر جس جگہ منی لگی ہوتی آپ اس جگہ کو دھو دیتے اور انہی کپڑوں کے ساتھ نماز پڑھنے چلے جاتے اور میں آپ کے کپڑوں پر بھیگے ہوئے نشانات کو دیکھتی تھی۔

۵۸۱۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَاحِدِ يَعْنِي ابْنَ زِيَادٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ أَنَا ابْنُ مُبَارَكٍ وَابْنُ أَبِي زَائِدَةَ كُلُّهُمْ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ أَمَّا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ فَحَدِيثُهُ

امام مسلم فرماتے ہیں کہ بعض روایات میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مجور منی لگے ہوئے کپڑے کو دھوتے تھے اور بعض روایات میں یہ ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا دھوتی تھیں۔

كَمَا قَالَ اَبُوْ بِشْرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ كَانَ يَغْسِلُ الْمَنِيَّ وَاَمَّا ابْنُ الْمُبَارَكِ وَعَبْدُ الْوَاحِدِ فَفِيْ حَدِيْثِهِمَا قَالَتْ كُنْتُ اَغْسِلُهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

٥٨٢ - وَحَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ جَوَّاسٍ الْحَنَفِيُّ اَبُوْ عَاصِمٍ قَالَ نَا اَبُو الْاَحْوَصِ عَنْ شَبِيْبِ بْنِ غَرْقَدَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ شِهَابٍ الْخَوْلَانِيِّ قَالَ كُنْتُ نَازِلًا عَلٰى عَائِشَةَ فَاحْتَلَمْتُ فِيْ ثَوْبَيَّ فَغَمَسْتُهُمَا فِي الْمَاءِ فَرَاٰتْنِيْ جَارِيَةٌ لِعَائِشَةَ فَاَخْبَرَتْهَا فَبَعَثَتْ اِلَيَّ عَائِشَةُ فَقَالَتْ مَا حَمَلَكَ عَلٰى مَا صَنَعْتَ بِثَوْبَيْكَ قَالَ قُلْتُ رَاَيْتُ مَا يَرَى النَّائِمُ فِيْ مَنَامِهٖ قَالَتْ هَلْ رَاَيْتَ فِيْهِمَا شَيْئًا قُلْتُ لَا قَالَتْ فَلَوْ رَاَيْتَ شَيْئًا غَسَلْتَهُ لَقَدْ رَاَيْتُنِيْ وَاِنِّيْ لَاَحُكُّهُ مِنْ ثَوْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَابِسًا بِظُفُرِيْ۔

عبداللہ بن شہاب خولانی بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ہاں مہمان گیا اور مجھے احتلام ہو گیا میں نے ان کپڑوں کو پانی میں ڈال دیا حضرت عائشہ کی ایک کنیزہ نے یہ ماجرا دیکھا اور جا کر حضرت عائشہ سے بیان کیا۔ حضرت عائشہ نے میری طرف کنیز کو بھیج کر پوچھا کہ تم یہ کپڑا کیوں دھو رہے ہو؟ راوی کہتے ہیں میں نے عرض کیا میں نے ایسا خواب دیکھا جو ہر کوئی دیکھتا ہے۔ آپ نے فرمایا تم نے کپڑوں میں اس کا کچھ اثر دیکھا؟ میں نے کہا نہیں، آپ نے فرمایا اگر تمہیں کوئی اثر دکھائی دیتا تب کپڑے کو دھونے کی ضرورت تھی، اور میں تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑے سے خشک منی کو ناخنوں سے کھرچ دیا کرتی تھی۔

## منی کی طہارت یا عدم طہارت میں مذاہب فقہاء

علامہ یحیٰی بن شرف نووی لکھتے ہیں:

آدمی کی منی کی طہارت میں علماء کا اختلاف ہے امام مالک، اور امام ابوحنیفہ کا مذہب یہ ہے کہ آدمی کی منی نجس ہے، البتہ امام ابوحنیفہ یہ کہتے ہیں کہ اگر منی خشک ہو تو اس کی تطہیر کے لیے اس کو کھرچنا کافی ہے، امام احمد سے بھی ایک یہی روایت ہے، اور امام مالک یہ کہتے ہیں کہ منی خشک ہو یا تر منی آلود کپڑے کو دھونا واجب ہے، اور حضرت علی بن ابی طالب، حضرت سعد بن ابی وقاص، حضرت ابن عمر، حضرت عائشہ، داؤد ظاہری اور امام شافعی کا یہ مذہب ہے کہ منی پاک ہے، امام احمد سے بھی ایک یہی روایت ہے۔

جو فقہاء منی کی نجاست کے قائل ہیں ان کی دلیل وہ احادیث ہیں جن میں منی آلود کپڑوں کے دھونے کا بیان ہے اور جو فقہاء منی کی طہارت کے قائل ہیں ان کی دلیل وہ احادیث ہیں جن میں منی کو کھرچنے کا ذکر ہے اگر منی نجس ہوتی تو اس کو صرف کھرچنا کافی نہ ہوتا جس طرح جمے ہوئے خون کو صرف کھرچنا کافی نہیں ہے، اور جن احادیث میں منی آلود کپڑوں کو دھونے کا ذکر ہے وہ استحباب اور تنزہ اور نظافت کو اختیار کرنے پر محمول ہیں، یہ آدمی کی منی کا حکم ہے اور ہمارا ایک شاذ قول یہ ہے کہ عورت کی منی نجس ہے اور مرد کی منی نجس نہیں ہے، اور اس سے زیادہ

شاذ قول یہ ہے کہ مرد اور عورت دونوں کی منی نجس ہے اور صحیح یہ ہے کہ دونوں کی منی طاہر ہے اور کیا پاک منی کا کھانا جائز ہے؟ اس میں ہمارے اصحاب کے دو قول ہیں زیادہ ظاہر یہ ہے کہ یہ حلال نہیں ہے کیونکہ یہ گھناؤنی چیز ہے اور ان خبائث میں داخل ہے جو حرام ہیں۔

آدمی کے علاوہ باقی جانداروں کی منی میں یہ تفصیل ہے: کتے اور خنزیر کی منی بالاتفاق نجس ہے، اور باقی حیوانات کی منی میں تین قول ہیں، زیادہ صحیح قول یہ ہے کہ تمام حیوانات کی منی پاک ہے خواہ ان کا گوشت حلال ہو یا نہیں، دوسرا قول یہ ہے کہ تمام حیوانات کی منی نجس ہے اور تیسرا قول یہ ہے کہ جن جانوروں کا گوشت حلال ہے ان کی منی پاک ہے، اور جن کا گوشت حرام ہے ان کی منی ناپاک ہے۔ [1]

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

منی کی طہارت کے قائلین کا یہ کہنا کہ ہم نے منی کھرچنے کی احادیث کو منی کی طہارت پر اور منی آلود کپڑوں کو دھونے کی احادیث کو اختیار نظافت پر محمول کیا ہے، اس وقت صحیح ہوتا جب ان احادیث میں تعارض ہوتا، حالانکہ ان احادیث میں تعارض نہیں ہے، منی آلود کپڑوں کو دھونے کی احادیث سے صراحۃً ثابت ہے کہ منی نجس ہے اور منی کھرچنے کی احادیث خلاف قیاس ہونے کی وجہ سے اپنے مورد میں بند ہیں۔ شریعت میں منی آلود کپڑوں کو دھونے کا حکم دیا گیا ہے اور امر میں اصل وجوب ہے الّا یہ کہ اس کے خلاف کوئی قرینہ صارفہ ہو، اور یہاں اس کے خلاف کوئی قرینہ نہیں ہے بلکہ اس کے وجوب کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اور اسی طرح صحابہ نے کبھی اپنے کپڑوں پر منی لگے رہنے نہیں دی، اور بطور عبادت نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا کسی فعل کو ہمیشہ کرنا اور کبھی ترک نہ کرنا اس وجوب کا موجب ہے۔

بعض علماء نے کہا جس چیز کو خشک حالت میں دھونا واجب نہیں اس کو تر حالت میں دھونا بھی واجب نہیں ہے جیسے رینٹ (ناک) اس کا جواب یہ ہے کہ یہ قیاس صحیح نہیں ہے کیونکہ رینٹ نکلنے سے بالکل حدث (وضو ٹوٹنا) لاحق نہیں ہوتا جبکہ اگر منی شہوت اور تیزی سے نکلے تو اس سے غسل واجب ہو جاتا ہے ورنہ وضو، اسی طرح بعض علماء نے کہا اگر منی نجس ہوتی تو اس کو کھرچنا کافی نہ ہوتا جس طرح جمے ہوئے خون کو کھرچنا کافی نہیں ہے، یہ دلیل بھی صحیح نہیں ہے، کیونکہ جمے ہوئے خون کو کھرچنے کے متعلق کوئی حدیث وارد نہیں ہے، جب کہ خشک منی کو کھرچنے کے متعلق بہ کثرت احادیث ہیں اور یہ احادیث خلاف قیاس ہونے کی وجہ سے اپنے مورد میں بند ہیں۔

بعض علماء نے یہ کہا کہ منی انبیاء علیہم السلام کی ولادت کی اصل ہے اس لیے پاک ہونی چاہیے اس کا جواب یہ ہے کہ منی دشمنان خدا، مثلاً فرعون، ہامان اور ابوجہل کی ولادت کی بھی اصل ہے، اس لیے نجس ہونی چاہیے، نیز علقہ (جما ہوا خون) انسان کی ولادت کے زیادہ قریب ہے اور وہ اس کی اصل ہے پھر خون بھی پاک ہونا چاہیے۔ [2]

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۴۵-۱۴۴، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے فضلات کی طہارت کا بیان

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا آپ کے کپڑوں سے منی کھرچ دیتی تھیں، اس کے متعلق کہا جا سکتا ہے کہ آپ کی منی طاہر تھی، اور اس پر دوسروں کی منی کو قیاس نہیں کیا جا سکتا، اور صحیح یہ ہے کہ احکام تکلیفیہ میں آپ کا حکم باقی مکلفین کی طرح ہے ماسوا ان امور کے جن کی خصوصیت کسی دلیل سے ثابت ہے اور آپ کے فضلات کی طہارت پر بہ کثرت دلائل قائم ہیں، اور ائمہ نے اس کو آپ کے خصائص میں شمار کیا ہے اور بہت سی کتب میں اس کے خلاف جو لکھا ہے اس کی طرف بالکل التفات نہ کیا جائے کیونکہ تمام ائمہ کا اس پر اتفاق ہے کہ آپ کے فضلات طاہر ہیں۔ [1]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا پسینہ، آپ کا خون، آپ کا بول (پیشاب) اور آپ کا براز سب امت کے حق میں طاہر تھے، البتہ خون، بول اور براز آپ کے حق میں موجب حدث تھے، اب ہم اس سلسلہ میں مستند کتب حدیث سے حوالہ جات پیش کرتے ہیں۔ فنقول و باللہ التوفیق و بہ الاستعانۃ یلیق۔

حافظ ابو نعیم اصبہانی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن جابر قال کان فی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خصال ولم یکن فی طریق فسلکہ احد الا عرف انہ سلکہ من طیب عرقہ او ریح عرقہ۔ [2]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں متعدد خصوصیات تھیں، آپ جس راستہ میں ہوتے تو اس راستہ سے گزرنے والے کو آپ کے پسینہ کی خوشبو یا پسینہ کی ہوا کی خوشبو سے پتا چل جاتا کہ آپ اس راستے سے گزرے تھے۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا قالت یا رسول اللہ تاتی الخلاء فلا نری شیئا من الاذی قال یا عائشۃ اما علمت ان الارض تبتلع ما یخرج من الانبیاء فلا یری منہ شیٔ۔ [3]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ بیت الخلاء جاتے ہیں مگر ہم وہاں کوئی مکروہ چیز نہیں دیکھتے، آپ نے فرمایا: اے عائشہ! کیا تم نہیں جانتیں کہ انبیاء علیہم السلام سے جو کچھ خارج ہوتا ہے زمین اس کو نگل لیتی ہے اور اس میں سے کوئی چیز دکھائی نہیں دیتی۔

عن ام ایمن قالت قام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اللیل الی فخارۃ فی جانب البیت فبال فیہا فقمت من اللیل وانا عطشانۃ فشربت

حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رات کو گھر کی ایک جانب مٹی کے برتن میں پیشاب کرتے تھے، ایک رات میں پیاسی اٹھی

---

[1] علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۲۷۲، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[2] حافظ ابو نعیم اصبہانی متوفی ۴۳۰ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۴۴۳، مطبوعہ دار النفائس۔

[3] ،، ،، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۴۴۴،

ما فیھا و انا لا اشعر فلما اصبح النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال یا ام ایمن قومی فاھریقی ما فی تلک الفخارۃ قلت قد و اللہ شربت ما فیھا قالت فضحک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی بدت نواجذہ ثم قال اما انک لا تتجعین بطنک ابدا۔ [۱]

اور میں نے لاعلمی میں اس برتن میں جو تھا پی لیا، جب صبح ہوئی تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ام ایمن اٹھو اور اس برتن میں جو کچھ ہے اس کو باہر پھینک دو، میں نے کہا بخدا اس برتن میں جو کچھ تھا میں نے اس کو پی لیا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہنسے حتیٰ کہ آپ کی مبارک داڑھیں ظاہر ہو گئیں اور آپ نے فرمایا سنو! تمہارے پیٹ میں کبھی درد نہیں ہوگا۔

حافظ الہیثمی نے لکھا ہے اس حدیث کو امام طبرانی نے بھی روایت کیا ہے اور اس کی سند میں امام ابو مالک نخعی ضعیف راوی ہے۔ [۲]

علامہ سیوطی نے لکھا ہے اس حدیث کو امام ابو یعلیٰ، امام حاکم، امام دارقطنی اور امام طبرانی نے بھی روایت کیا ہے [۳]

عن انس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی فیطیل القیام۔ وان النبی صلی اللہ علیہ وسلم بال فی بئر فی دارہ قال فلم یکن فی المدینۃ بئر اعذب منھا قال وکانوا اذا حضروا استعذب لھم منھا وکانت تسمی فی الجاھلیۃ البرود۔ [۴]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں بہت لمبا قیام کرتے تھے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے گھر کے ایک کنوئیں میں پیشاب کیا اور مدینہ میں اس کنوئیں سے میٹھا اور کوئی کنواں نہیں تھا، جب لوگ جمع ہوتے تو اس کنوئیں سے میٹھا پانی نکالتے زمانہ جاہلیت میں اس کنوئیں کا نام برود تھا۔

حافظ ابو عمر بن عبد البر اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

عن امیمۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یبول فی قدح من عیدان و یوضع تحت سریرہ فبال فیہ لیلۃ فوضع تحت سریرہ فجاء فاذا القدح لیس فیہ شیء فقال لامراۃ یقال لہ البرکۃ کانت تخدم لام حبیبۃ جاءت معھا من ارض الحبشۃ البول الذی کان فی ھذا القدح ما فعل فقالت شربتہ یا رسول اللہ! فقال

حضرت امیمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم لکڑی کے ایک پیالہ میں پیشاب کرتے تھے جو آپ کے تخت کے نیچے رکھا جاتا تھا، ایک رات آپ نے اس میں پیشاب کر کے اس کو تخت کے نیچے رکھ دیا، پھر جب آپ آئے تو اس پیالے میں کچھ نہیں تھا، حضرت ام حبیبہ کے ساتھ ان کی ایک خادمہ حبشہ سے آئی تھیں جن کا نام برکہ تھا، آپ نے ان سے پوچھا اس برتن

---

[۱] حافظ ابو نعیم اصبہانی متوفی ۴۳۰ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۴۴۳، مطبوعہ دار النفائس

[۲] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، الاستیعاب ج ۸ ص ۲۷۱، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت ۱۴۰۲ھ

[۳] علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، خصائص کبریٰ ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

[۴] حافظ ابو نعیم اصبہانی متوفی ۴۳۰ھ، دلائل النبوۃ ج ۲ ص ۴۴۳، مطبوعہ دار النفائس

ابو عمر انظن برکتہ ھذہ ھی ام ایمن المذکورۃ۔[1]

یہ جو پیشاب تھا وہ کہاں گیا؟ انھوں نے کہا یا رسول اللہ میں نے اس کو پی لیا۔ ابو عمر کہتے ہیں کہ یہ برکہ ام ایمن ہیں۔

علامہ سیوطی نے لکھا ہے اس حدیث کو امام طبرانی اور بیہقی نے سند صحیح کے ساتھ روایت کیا ہے اور اس میں یہ اضافہ ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے برکہ سے فرمایا: تم جہنم پر حرام ہو گئیں۔[2]

حافظ نور الدین الہیثمی نے لکھا ہے اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اس کے تمام راوی حدیث صحیح کے راوی ہیں سوا عبد اللہ بن احمد بن حنبل اور حکیمہ کے اور وہ بھی ثقہ راوی ہیں۔[3]

حافظ نور الدین الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن الزبیر انہ اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم وھو یحتجم فلما فرغ قال یا عبد اللہ اذھب بھذا الدم فاھرقہ حیث لا یراہ احد فلما برزت عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمدت الی الدم فحسوتہ فلما رجعت الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ما صنعت یا عبد اللہ قال جعلتہ فی مکان ظننت انہ خاف عن الناس قال لعلک شربتہ قال نعم قال ومن امرک ان تشرب الدم ویل لک من الناس وویل للناس منک رواہ الطبرانی والبزار باختصار ورجال البزار رجال الصحیح غیر ھند بن القاسم وھو ثقۃ۔[4]

حضرت عبد اللہ بن زبیر بیان کرتے ہیں کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے درآں حالیکہ آپ فصد لگوا رہے تھے، جب آپ فارغ ہوئے تو آپ نے فرمایا: یہ خون لے جاؤ اور اس کو ایسی جگہ ڈال دو جہاں اس کو کوئی نہ دیکھے، جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اوجھل ہوا تو میں نے اس خون کو چاٹ لیا، جب میں واپس آیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عبد اللہ تم نے کیا کیا؟ انھوں نے کہا میں نے اس کو ایسی جگہ رکھ دیا کہ میرا گمان ہے اس کو کوئی نہیں دیکھے گا، آپ نے فرمایا شاید تم نے اس کو پی لیا ہے، انھوں نے کہا ہاں، آپ نے فرمایا تم سے خون پینے کے لیے کس نے کہا تھا؟ تم پر افسوس ہو لوگوں کی طرف سے اور لوگوں پر افسوس ہو تمہاری طرف سے۔ اس حدیث کو امام طبرانی نے اور امام بزار نے اختصار سے روایت کیا ہے، ہند بن قاسم کے سوا بزار کے تمام راوی صحیح کے راوی ہیں اور وہ بھی ثقہ ہے۔

---

1. حافظ ابو عمر یوسف بن عبد اللہ بن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، الاستیعاب ج ۴ ص ۲۵۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ
2. علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، خصائص کبری ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد
3. حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۷۰، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ
4. مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۷۰

علامہ سیوطی نے اس حدیث کو حافظ ابو نعیم نے الحلیہ کے حوالے سے بھی لکھا ہے اور اس میں یہ الفاظ ہے "تم کو جہنم کی آگ صرف قسم پوری کرنے کے لیے چھوئے گی۔ [1]

عن سفينة قال احتجم النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال خذ هذا الدم فادفنه من الدواب والطير والناس فتغيبت فشربت ثم ذكرت ذلك له فضحك رواه الطبرانی والبزار ورجال الطبرانی ثقات۔ [2]

حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فصد لگائی، آپ نے فرمایا اس خون کو جانوروں، پرندوں اور لوگوں سے بچا کر دفن کر دو، میں نے چھپ کر اس خون کو پی لیا پھر میں نے آپ سے اس کا ذکر کیا تو آپ ہنسے، اس حدیث کو امام طبرانی، اور امام بزار نے روایت کیا ہے اور طبرانی کے راوی ثقہ ہیں۔

علامہ سیوطی نے لکھا ہے اس حدیث کو امام ابو یعلی، امام ابن ابی خیثمہ اور امام بیہقی نے سنن کبریٰ میں بھی روایت کیا ہے۔ [3]

عن ابی سعيد الخدری ان اباه مالك بن سنان لما اصيب رسول الله صلی الله علیہ وسلم فی وجهه يوم احد مص دم رسول الله صلی الله عليه وسلم وازدرده فقيل له اتشرب الدم فقال نعم اشرب دم رسول الله صلی الله عليه وسلم فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم خالط دمی دمه لا تمسه النار رواه الطبرانی فی الاوسط ولم ار فی اسناده من اجمع علی ضعفه۔ [4]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب جنگ احد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ زخمی ہو گیا تو ان کے والد حضرت مالک بن سنان رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خون چوس کر نگل لیا، ان سے کہا گیا کہ تم خون پی رہے ہو؟ انہوں نے کہا ہاں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (کے زخم) کا خون پی رہا ہوں! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کے خون کے ساتھ میرا خون مل گیا ہے اب اس کو آگ نہیں چھوئے گی، اس حدیث کو امام طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے، اور اس کی سند میں کوئی ایسا راوی نہیں ہے جس کے ضعف پر اتفاق ہو۔

اس حدیث کو علامہ سیوطی نے حاکم کے حوالے سے بیان بھی کیا ہے۔ [5]

---

1. علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، خصائص کبریٰ ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد
2. حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۷۰، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ
3. علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، خصائص کبریٰ ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد
4. حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۸ ص ۲۷۰، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ
5. علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، خصائص کبریٰ ج ۲ ص ۲۵۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

شیخ اشرف علی تھانوی نے ان تمام روایات کو مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کی کتاب شیم الحبیب کے حوالے سے ترجمہ کر کے نشر الطیب میں بیان کیا ہے۔ [۱]

شیخ انور شاہ کشمیری نے لکھا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے فضلات کی طہارت کا مسئلہ مذاہب اربعہ کی کتابوں میں موجود ہے۔ [۲]

انبیاء علیہم السلام اور خصوصاً نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے فضلات شریفہ کی طہارت کا مسئلہ میں نے شرح صحیح مسلم جلد ثالث اور جلد سادس میں زیادہ تفصیل اور تحقیق سے لکھا ہے اور اس مسئلہ میں بعض علماء کے جو شبہات ہیں ان کے جوابات نہایت تفصیل اور تحقیق سے ذکر کیے ہیں۔ اہل علم اور اہل نظر کے لیے یہ ابحاث لائق مطالعہ ہیں۔

## رطوبت فرج کی طہارت یا عدم طہارت کی تحقیق

اس باب کی احادیث میں سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑوں سے خشک منی کھرچ دیا کرتی تھیں۔

علامہ نووی شافعی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

عورت کی فرج کی رطوبت کی طہارت یا عدم طہارت میں علماء کا اختلاف ہے، زیادہ ظاہر یہ ہے کہ عورت کی فرج کی رطوبت طاہر ہے۔

علماء کی ایک جماعت نے اس حدیث سے عورت کی فرج کی رطوبت کی طہارت پر استدلال کیا ہے وجہ استدلال یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے حق میں احتلام محال ہے کیونکہ وہ شیطانی خواب کی وجہ سے ہوتا ہے، اس لیے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے کپڑوں پر جو منی تھی وہ جماع کے سبب سے تھی، اس وجہ سے وہ منی رطوبت فرج سے مل کر گذری ہوگی اب اگر یہ رطوبت نجس ہوتی تو اس سے اختلاط کی وجہ سے منی بھی نجس ہو جاتی اور اس کو کھرچنا کافی نہ ہوتا بلکہ دھونا پڑتا۔ اور جو علماء رطوبت فرج کی نجاست کے قائل ہیں وہ اس کے دو جواب دیتے ہیں، ایک یہ کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے احتلام محال نہیں ہے کیونکہ یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ شیطانی خواب کی وجہ سے ہو بلکہ بعض اوقات بغیر کسی خواب کے منی زیادہ ہونے کی وجہ سے خارج ہو جاتی ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ ہو سکتا ہے یہ منی مقدمات جماع کی وجہ سے خارج ہوئی ہو اور رطوبت فرج سے مختلط نہ ہوئی ہو۔ [۳]

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی بن کعب انه قال یا رسول الله: اذا جامع الرجل المرأة فلم ینزل؟ قال یغسل ما مس المرأة منه ثم یتوضأ ویصلی قال ابو عبدالله

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، انھوں نے کہا یا رسول اللہ! جب کوئی مرد کسی عورت سے جماع کرے اور انزال نہ ہو تو؟ آپ نے فرمایا:

---

۱۔ شیخ اشرف علی تھانوی متوفی ۱۳۶۲ھ، نشر الطیب ص ۱۶۲، مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ کراچی

۲۔ شیخ انور شاہ کشمیری متوفی ۱۳۵۲ھ، فیض الباری ج ۱ ص ۲۵۰، مطبوعہ مطبع حجازی مصر، ۱۳۵۷ھ

۳۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

الغسل احوط و ذالک الاخر [1]

عورت کے ساتھ جماع کرنے سے اس کے عضو پر جو کچھ لگا ہے اس کو دھولے اور وضو کر کے نماز پڑھے امام بخاری نے کہا غسل کرنے میں زیادہ احتیاط ہے اور یہی آخری حکم ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

عورت کے جسم سے اس کے عضو پر جو کچھ لگا ہے اس سے مراد رطوبت فرج ہے۔ [2]

اس کا مطلب یہ ہے علامہ ابن حجر عسقلانی کے نزدیک رطوبت فرج نجس ہے [2]، علامہ عینی نے بھی یہی لکھا ہے [3]

علامہ علاؤ الدین حصکفی حنفی لکھتے ہیں:

امام ابو یوسف اور امام محمد کے نزدیک عورت کی فرج داخل کی رطوبت نجس ہے، اس لیے اگر کوئی شخص ادخال کرے اور انزال سے پہلے عضو نکال لے تو عضو کو دھونا فرض ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک فرج داخل کی رطوبت بدن کی باقی رطوبتوں کی طرح ہے۔ [4]

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں فرج خارج کی رطوبت بالاتفاق طاہر ہے، علامہ نووی نے لکھا ہے زیادہ صحیح (علامہ نووی نے زیادہ ظاہر لکھا ہے۔ سعیدی غفرلہ) یہ ہے فرج کی رطوبت نجس نہیں ہے، علامہ ابن حجر نے اس کی شرح میں لکھا ہے کہ یہ سفید پانی ہے جو مذی اور پسینہ سے ملتا جلتا ہے اور یہ فرج کے باطن سے نکلتا ہے جس کا دھونا واجب نہیں ہے اور جو پانی فرج سے نکلے وہ قطعاً طاہر ہے اور باطن فرج کے ماوراء سے جو چیز نکلے وہ قطعاً نجس ہے اور ہم باب الاستنجاء کے آخر میں ذکر کر چکے ہیں کہ بچے کی رطوبت، بکری کے بچہ کی رطوبت اور انڈے کی رطوبت طاہر ہے۔ [5]

## بَابُ نَجَاسَةِ الدَّمِ وَكَيْفِيَّةِ غَسْلِهِ

## خون کی نجاست اور اس کو دھونے کا طریقہ

۵۸۳ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ قَالَ نَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک عورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی ہم عورتوں میں سے کسی کے

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۳۹۸، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور، ۱۴۰۱ھ

[3] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۲۵۳، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[4] علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۲۸۸، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[5] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۸۸، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ قَالَ حَدَّثَتْنِي فَاطِمَةُ عَنْ أَسْمَاءَ قَالَتْ جَاءَتِ امْرَأَةٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ إِحْدَانَا يُصِيبُ ثَوْبَهَا مِنْ دَمِ الْحَيْضِ كَيْفَ تَصْنَعُ بِهٖ قَالَ تَحُتُّهُ ثُمَّ تَقْرُصُهُ بِالْمَاءِ ثُمَّ تَنْضَحُهُ ثُمَّ تُصَلِّي فِيهِ.

۵۸۴ - وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا ابْنُ نُمَيْرٍ وَحَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ قَالَ أَخْبَرَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يَحْيَى بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَالِمٍ وَمَالِكُ بْنُ أَنَسٍ وَعَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ كُلُّهُمْ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيثِ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ.

کپڑے پر حیض (یا ماہواری) کا خون لگ جاتا ہے اس کپڑے کا کیا حکم ہے؟ آپ نے فرمایا پہلے اس (جمے ہوئے) خون کو کھرچ ڈالے پھر پانی سے رگڑے اس کے بعد پانی بہا کر صاف کرے پھر اس کپڑے کے ساتھ نماز پڑھ سکتی ہے۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

## نجاست کو زائل کرنے کے متعلق ائمہ مذاہب کی آراء

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:
اس حدیث سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ خون نجس ہے اور اس پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے، نیز اس سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ نجاست کو زائل کرنے کے لیے عدد کی شرط نہیں ہے بلکہ اس کو صاف کرنا کافی ہے۔

نجاست کو زائل کرنے کے لیے اس نجاست کو صاف کرنا واجب ہے، اگر نجاست حکمی ہو اور نظر نہ آتی ہو جیسے پیشاب وغیرہ تو اس کو ایک بار دھونا واجب ہے اور زیادہ دفعہ دھونا واجب نہیں ہے، لیکن دوسری اور تیسری بار دھونا مستحب ہے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نیند سے بیدار ہو تو تین بار دھونے سے پہلے اپنے ہاتھ کو برتن میں نہ ڈالے اور اگر وہ نجاست عینیہ ہو اور نظر آتی ہو مثلاً خون وغیرہ تو اس کا بعینہٖ ازالہ کرنا ضروری ہے اور اس کو دو اور تین بار دھونا مستحب ہے۔ آیا کپڑے کو دھونے کے بعد اس کو نچوڑنا بھی شرط ہے؟ اس میں دو قول ہیں، زیادہ صحیح یہ ہے کہ یہ شرط نہیں ہے۔ اگر نجاست عینیہ کو دھو دیا اور اس کا رنگ نظر آتا رہا تو کوئی حرج نہیں ہے بلکہ طہارت حاصل ہوگئی اور اگر اس کا ذائقہ باقی رہا تو کپڑا نجس ہے اور ذائقہ کو زائل کرنا ضروری ہے اور اگر نجاست کی بو باقی رہی تو اس میں امام شافعی کے دو قول ہیں زیادہ صحیح یہ ہے کہ وہ طاہر ہے اور دوسرا قول یہ ہے کہ وہ طاہر نہیں ہے۔ [۱]

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں

نجاست کی دو قسمیں ہیں مرئی (دکھائی دینے والی) غیر مرئی، (نہ دکھائی دینے والی)، جو نجاست مرئی ہو اس کی طہارت بعینہٖ اس نجاست کے زائل ہونے سے ہوگی، کیونکہ نجاست کا بعینہٖ اس چیز میں حلول ہو گیا اس لیے اس کا زوال ضروری ہے، ہاں اگر اس کا کچھ اثر باقی رہ جائے جس کا زائل کرنا دشوار ہو تو کوئی حرج نہیں،

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

اس سے معلوم ہوا کہ اگر ایک بار دھونے سے وہ نجاست زائل ہو گئی تو اس کو مزید دھونا ضروری نہیں ہے اس میں مشائخ کا اختلاف ہے۔ اور جو نجاست غیر مرئی ہو اس کو اس وقت تک دھونا چاہیے جب تک دھونے والے کو اس کی طہارت کا ظن غالب نہ ہو جائے، اس میں مشائخ نے تین بار دھونے کا اندازہ کیا ہے، کیونکہ تین بار دھونے سے ظن غالب حاصل ہو جاتا ہے، اس کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے جس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بیدار ہونے والے شخص کو تین بار ہاتھ دھونے کا حکم دیا ہے، اور ظاہر الروایہ کے مطابق ہر بار نچوڑنا بھی ضروری ہے۔ [1]

مقام حیرت یہ ہے کہ فقہاء شافعیہ کتے کے جھوٹے برتن کو تو سات مرتبہ دھونا ضروری قرار دیتے ہیں اور جس کپڑے پر پیشاب لگا ہو اس کو ایک مرتبہ دھو لینا کافی سمجھتے ہیں۔

## بَابُ الدَّلِيْلِ عَلَى نَجَاسَةِ الْبَوْلِ وَوُجُوْبِ الْاِسْتِبْرَاءِ

## پیشاب کی نجاست پر دلیل اور اس سے احتراز کا وجوب

۵۸۵۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ سَعِيْدٍ الْاَشَجُّ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ نَا وَكِيْعٌ قَالَ نَا الْاَعْمَشُ قَالَ سَمِعْتُ مُجَاهِدًا يُحَدِّثُ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَرَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَلٰى قَبْرَيْنِ فَقَالَ اَمَا اِنَّهُمَا لَيُعَذَّبَانِ وَمَا يُعَذَّبَانِ فِيْ كَبِيْرٍ اَمَّا اَحَدُهُمَا فَكَانَ يَمْشِيْ بِالنَّمِيْمَةِ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَكَانَ لَا يَسْتَتِرُ مِنْ بَوْلِهٖ قَالَ فَدَعَا بِعَسِيْبٍ رَطْبٍ فَشَقَّهٗ بِاثْنَيْنِ ثُمَّ غَرَسَ عَلٰى هٰذَا وَاحِدًا وَعَلٰى هٰذَا وَاحِدًا ثُمَّ قَالَ لَعَلَّهٗ اَنْ يُّخَفَّفَ عَنْهُمَا مَا لَمْ يَيْبَسَا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا دو قبروں سے گذر ہوا، آپ نے فرمایا ان قبر والوں کو عذاب ہو رہا ہے اور یہ عذاب کسی ایسی وجہ سے نہیں ہو رہا جس سے بچنا دشوار ہو، ان میں سے ایک شخص چغلی کھایا کرتا تھا اور دوسرا پیشاب سے بچنے میں احتیاط نہیں کرتا تھا، پھر آپ نے ایک سبز شاخ منگائی، اس کے دو ٹکڑے کیے اور ایک ٹکڑا ایک قبر پر گاڑ دیا اور دوسرا دوسری قبر پر، پھر فرمایا جب تک یہ ٹہنیاں خشک نہیں ہوں گی ان کے عذاب میں تخفیف رہے گی۔

۵۸۶۔ حَدَّثَنِيْهِ اَحْمَدُ بْنُ يُوْسُفَ الْاَزْدِيُّ قَالَ نَا مُعَلَّى بْنُ اَسَدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَاحِدِ عَنْ سُلَيْمَانَ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَكَانَ الْاٰخَرُ لَا يَسْتَنْزِهُ عَنِ الْبَوْلِ اَوْ مِنَ الْبَوْلِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت معمولی تغیر کے ساتھ منقول ہے۔

---

[1] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۶۲-۶۱، مطبوعہ مکتبہ شرکت علمیہ ملتان / مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

## گناہ صغیرہ اور کبیرہ کی تحقیق

حدیث نمبر ۵۰۵ میں ہے ان کو کسی کبیرہ گناہ کی وجہ سے عذاب نہیں ہو رہا۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

پیشاب سے نہ بچنا اس لیے کبیرہ گناہ ہے کہ اس کی وجہ سے نماز کا باطل ہونا لازم آتا ہے، اور چغلی کرنا اس لیے گناہ کبیرہ ہے کہ چغلی کی تعریف ہے:

نقل کلام بعض الی بعض علی جھۃ الافساد۔ فساد ڈالنے کے لیے بعض کا کلام بعض کو پہنچانا۔

اور جو چیز فتنہ اور فساد کا باعث ہو اس کا گناہ کبیرہ ہونا واضح ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو کسی کبیرہ کے سبب سے عذاب نہیں ہو رہا حالانکہ یہ گناہ کبیرہ ہیں اس کے دو جواب ہیں ایک یہ کہ ان کے زعم میں یہ گناہ کبیرہ نہ تھا، دوسرا جواب یہ ہے کہ کبیرہ سے گناہ کبیرہ مراد نہیں بلکہ مراد یہ ہے کہ ان گناہوں سے بچنا ان کے لیے کوئی بڑا اور دشوار کام نہ تھا۔ [1]

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

گناہ کبیرہ وہ ہے جس کے ارتکاب پر حد لازم ہو، دوسری تعریف یہ ہے کہ جس کام کے ارتکاب پر وعید شدید ہو وہ گناہ کبیرہ ہے، اور صغیرہ پر اصرار کرنا گناہ کبیرہ ہے کیونکہ حدیث میں ہے لا صغیرۃ مع الاصرار "اصرار کے ساتھ گناہ صغیرہ نہیں ہوتا"۔ [2]

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں:

صرح العلامۃ ابن نجیم فی رسالتہ المؤلفۃ فی بیان المعاصی بان کل مکروہ تحریما من الصغائر وصرح ایضا بانھم شرطوا لاسقاط العدالۃ بالصغیرۃ الادمان علیھا۔ [3]

علامہ ابن نجیم نے گناہوں کے بیان میں ایک رسالہ تحریر کیا ہے، اس میں ہے: ہر مکروہ تحریمی گناہ صغیرہ ہے اور گناہ صغیرہ پر دوام کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ اس سے عدالت ساقط ہو جاتی ہے۔

اس کا حاصل یہ ہے کہ فرض کا ترک اور حرام کا ارتکاب گناہ کبیرہ ہے اور واجب کا ترک اور مکروہ تحریمی کا ارتکاب گناہ صغیرہ ہے اور صغیرہ پر اصرار گناہ کبیرہ ہے، اصرار کا مطلب یہ ہے کہ بار بار صغیرہ کرے اور اس پر نادم اور تائب نہ ہو صغیرہ پر اصرار اس لیے کبیرہ ہے کہ گناہ کرنے والا معصیت پر جرأت اور دلیری کرتا ہے، اور توبہ نہیں کرتا، اور معصیت پر جرأت کرنا، اس کو معمولی سمجھنا اور توبہ نہ کرنا یہ گناہ کبیرہ ہے ورنہ اگر صغیرہ کا تکرار ہو تو یہ گناہ کبیرہ نہیں ہے، تکرار کا مطلب یہ ہے کہ صغیرہ پر نادم اور تائب ہو اور پھر دوبارہ صغیرہ کا ارتکاب کرے اور پھر اس پر نادم اور تائب ہو یہ تکرار معصیت ہے اصرار معصیت نہیں ہے، مجھ سے ایک بار ایک علمی مجلس میں ایک عالم نے سوال کیا تھا کہ صغیرہ کے بعد صغیرہ کرنا اسی درجہ کی معصیت ہے یہ کبیرہ کیوں ہوتا ہے، اس وقت میں نے تکرار

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۱۶، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

[3] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۳۲۵، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

معصیت اور اصرار معصیت کا یہ فرق بیان کیا تھا۔

## قبر پر سبز شاخ اور پھول رکھنے کے متعلق فقہاء اربعہ کے نظریات اور بحث و نظر

اس حدیث میں ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک سبز شاخ منگائی اور اس کے دو ٹکڑے کر کے، ان ٹکڑوں کو ان قبروں پر گاڑ دیا اور فرمایا جب تک یہ خشک نہیں ہوں گی، ان سے عذاب میں تخفیف رہے گی۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

علامہ خطابی نے کہا ہے کہ عذاب میں تخفیف کی وجہ، ہو سکتا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے شاخ گاڑنے کی برکت کی وجہ سے ہو، اور اس کی وجہ شاخ کے سبز ہونے کی خصوصیت نہ ہو، علامہ نووی نے کہا یہ حدیث اس پر محمول ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے تخفیف عذاب کی شفاعت کی تھی اور ان شاخوں کے سبز رہنے تک آپ کی شفاعت قبول کر لی گئی، ایک قول یہ ہے کہ جب تک شاخ تر رہتی ہے تسبیح کرتی ہے اور جب سوکھ جاتی ہے تو تسبیح نہیں کرتی اور قرآن مجید میں ہے:

ان من شیء الا یسبح بحمدہ۔ ہر چیز اللہ تعالیٰ کی حمد کے ساتھ تسبیح کرتی ہے۔

اس کا معنی ہے ہر زندہ چیز اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح کرتی ہے اور شاخ کی حیات اس وقت تک ہے جب تک کہ وہ سرسبز اور تر و تازہ ہو، اور پتھر کی حیات اس وقت تک ہے جب تک اس کو توڑا نہ جائے، لیکن محققین کا مذہب یہ ہے کہ یہ حمد اور تسبیح اپنے عموم پر ہے، اور ہر چیز حقیقتاً تسبیح کرتی ہے اور بعض علماء نے یہ کہا کہ ہر چیز کی تسبیح یہ ہے کہ اس کا وجود صانع کے وجود پر دلالت کرتا ہے۔

اس حدیث کی بناء پر علماء نے قبر کے پاس قرآن مجید کی تلاوت کو مستحب قرار دیا ہے کیونکہ جب شاخ کی تسبیح کی وجہ سے تخفیف عذاب متوقع ہے تو تلاوت قرآن کی وجہ سے تخفیف عذاب کی زیادہ توقع ہے، اگر یہ کہا جائے کہ جب ہر چیز کا تسبیح کرنا اپنے عموم پر ہے تو اس حدیث میں تخفیف عذاب کو شاخ کے تر رہنے تک کیوں موقوف کیا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ اس کی خصوصیت کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے جیسے جہنم کے فرشتوں کی تعداد کی خصوصیت کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے۔[۱]

شیخ انور شاہ کشمیری اس مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

عذاب میں تخفیف کی وجہ اس شاخ کی تسبیح کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ کی برکت کی وجہ سے ہے، (الی قولہ) فتاویٰ ہندیہ میں مطالب المومنین سے نقل کیا ہے کہ قبروں پر پھول ڈالنا جائز ہے اور اس حدیث سے استدلال کیا ہے میں کہتا ہوں کہ علامہ عینی نے تصریح کی ہے کہ یہ عبث اور لغو ہے (بلکہ علامہ عینی نے اس کے برعکس لکھا ہے جیسا کہ ہم نے ابھی نقل کیا ہے، سعیدی غفرلہ)۔[۲]

شیخ بدر عالم میرٹھی اس کے حاشیہ میں لکھتے ہیں:

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۱۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[۲] شیخ انور شاہ کشمیری متوفی ۱۳۵۲ھ، فیض الباری ج ۱ ص ۳۱۱، مطبوعہ مطبع حجازی مصر، ۱۳۵۷ھ

قبروں پر پھول ڈالنے کے مسئلہ میں لوگوں نے غلو کیا ہے اور اس کو حنفیت کی علامت بنا دیا ہے اور جو قبروں پر پھول نہیں ڈالتے ان کو وہابیہ کہتے ہیں، تم غور کرو ان قبر والوں کے عذاب میں تخفیف کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت سے قرار دینا افضل ہے یا درخت کی تسبیح سے؟ اور اگر یہ لوگ اتباع حدیث کا دعویٰ کرتے ہیں تو قبر پر درخت کی شاخ لگائیں پھول کیوں ڈالتے ہیں؟ اور صحابہ میں کی قبروں پر شاخ لگائیں نہ کہ مقربین کی قبروں پر اور صحابہ کرام جو حدیث کی ظاہراً و باطناً اتباع کرتے تھے منقول نہیں ہے کہ انہوں نے اس پر عمل کیا تھا بجز ایک یا دو نے، اگر اس میں کوئی فائدہ ہوتا تو وہ اس کو ترک نہ کرتے اور یاد رہے کہ بعض اوقات بدعت کا مادہ طاعت ہوتا ہے لیکن اس کی اپنی طرف سے ایک خاص ہیئت بنالی جاتی ہے اور خود کو تشریع کے منصب پر فائز کر لیا جاتا ہے یہ لوگ اس آیت کا مصداق ہیں:

الذین ضل سعیھم فی الحیٰوۃ الدنیا وھم یحسبون انھم یحسنون صنعا. (کہف: ۱۰۴)

وہ لوگ جن کی ساری کوششیں دنیا کی زندگی میں گم ہوگئیں اور وہ سمجھتے ہیں کہ ہم اچھا کام کر رہے ہیں۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ کی برکت سے عذاب میں تخفیف ہوئی تھی تو اس قید کی کیا وجہ ہے کہ جب تک درخت کی شاخ خشک نہ ہو عذاب میں تخفیف رہے گی، اس کا جواب یہ ہے کہ آپ کے ہاتھ کی برکت کے اثر کی اتنی ہی مدت تھی جیسا کہ شیخ کشمیری نے لکھا ہے۔ [1]

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک ہاتھوں کی برکت کا کوئی مسلمان انکار نہیں کر سکتا، لیکن نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال کی اطاعت اور آپ کے افعال کی اتباع مطلقاً ثابت ہے ماسوا ان کاموں کے جو آپ کی خصوصیت ہوں اور خصوصیت کا معیار یہ ہے کہ جس کام سے آپ نے امت کو علی العموم منع فرمایا ہو اور خود اس کام کو کیا ہو جیسے بہ یک وقت چار سے زیادہ ازواج کو نکاح میں رکھنا، آپ کی ازواج سے آپ کے وصال کے بعد نکاح حرام ہونا اور آپ کے ترکہ میں وراثت کا نہ جاری ہونا وغیرہ وغیرہ۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے درخت کی شاخ کو قبر پر گاڑنے سے منع نہیں فرمایا اس لیے یہ فعل آپ کی خصوصیت نہیں ہے اور آپ کے وصال کے بعد یہ عمل بعض صحابہ سے ثابت ہے، حافظ ابن حجر عسقلانی کی بھی یہی تحقیق ہے جس کو ہم عنقریب بیان کریں گے۔

امام بخاری ذکر کرتے ہیں:

واوصی بریدۃ الاسلمی ان یجعل فی قبرہ جریدان. [2]

حضرت بریدہ اسلمی نے یہ وصیت کی کہ ان کی قبر میں دو شاخیں گاڑ دی جائیں۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

حضرت بریدہ اسلمی کا ۶۳ ہجری میں مرو میں انتقال ہوا تھا، اس میں حکمت یہ تھی کہ کھجور کے درخت کی برکت حاصل کی جائے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کو شجرہ طیبہ فرمایا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء کی جائے کیونکہ آپ

---

[1] شیخ بدر عالم میرٹھی، حاشیہ فیض الباری ج ۱ ص ۳۱۱، مطبوعہ مطبع حجازی مصر، ۱۳۵۷ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۸۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

نے درخت کی شاخ کے دو ٹکڑے قبر پر رکھے تھے۔ [۱]

علامہ بدرالدین عینی کی اس عبارت سے بھی معلوم ہو گیا کہ مقربین کی قبر پر بھی درخت کی شاخ رکھنا جائز ہے کیونکہ امت میں صحابی رسول سے بڑھ کر اور کون مقرب ہوگا، نیز جو عمل عام مسلمانوں کے لیے تخفیف عذاب کا باعث ہوتا ہے مقربین کے لیے وہ عمل ترقی درجات کا سبب ہوتا ہے، اور یہ بھی معلوم ہو گیا کہ صحابہ کرام نے اس فعل کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت نہیں سمجھا تھا۔

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں:

قبرستان سے سرسبز گھاس کاٹنا مکروہ ہے اور سوکھی ہوئی گھاس کو کاٹنے میں کوئی حرج نہیں ہے جیسا کہ البحر الرائق، درر غرر اور شرح المنیہ میں ہے، امداد میں اس کی یہ وجہ بیان کی ہے کہ تر و تازہ گھاس اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح کرتی ہے جس سے میت کو تسکین ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کے ذکر سے رحمت نازل ہوتی ہے اھ قاضی خان میں بھی اسی طرح لکھا ہے، (علامہ شامی فرماتے ہیں) میں کہتا ہوں اس کی دلیل وہ حدیث ہے جس میں مذکور ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سبز شاخ کو توڑ کر اس کے دو ٹکڑے کیے اور وہ ان دو قبروں پر رکھ دیے جن میں قبر والوں کو عذاب ہو رہا تھا اور اس کی علت ان شاخوں کا خشک نہ ہونا قرار دیا، یعنی ان شاخوں کی تسبیح کی برکت سے ان کے عذاب میں تخفیف ہوگی اور سبز گھاس کی تسبیح خشک گھاس کی تسبیح سے اکمل ہے کیونکہ سبزہ میں ایک قسم کی حیات ہوتی ہے۔ اور اس عبارت اور اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کی وجہ سے سبز شاخوں کو قبر پر رکھنا مستحب ہے، ہمارے زمانہ میں آس کے پھولوں کی شاخیں [ب] جو قبر پر رکھی جاتی ہیں وہ اسی قیاس پر ہیں، فقہاء شافعیہ کی ایک جماعت نے بھی اس کی تصریح کی ہے اور یہ بعض مالکیہ کے اس قول سے اولیٰ ہے کہ عذاب میں تخفیف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت اور آپ کی دعا سے حاصل ہوئی (یہ علامہ خطابی کا قول ہے) اس لیے دوسروں کا آپ پر قیاس نہیں ہوگا۔ حالانکہ صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت بریدہ بن حصیب رضی اللہ عنہ نے یہ وصیت کی تھی کہ ان کی قبر پر دو شاخیں رکھی جائیں۔ [۲]

علامہ طحطاوی اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

درخت کی شاخ کے معنی میں ہر وہ چیز داخل ہے جس میں کسی بھی درخت کی رطوبت ہو (الیٰ قولہ) مشکوٰۃ کی شرح میں لکھا ہے، ہمارے متاخرین اصحاب میں سے بعض ائمہ نے فتویٰ دیا ہے کہ پھولوں اور درخت کی شاخوں کو رکھنے کا جو معمول ہے وہ اس حدیث کی وجہ سے سنت ہے اور جب درخت کی شاخ کی تسبیح کی وجہ سے تخفیف کی امید کی جاتی ہے تو قرآن مجید کی تلاوت کی برکت تو بہت عظیم ہے۔ [۳]

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۸ ص ۱۸۲، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

[ب] علامہ ابن منظور افریقی نے آس کا معنی لکھا ہے ضرب من الریاحین پھولوں کی ایک قسم ہے، لسان العرب ج ۶ ص ۱۹ طبع ایران

[۲] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۸۴۶-۸۴۹، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[۳] علامہ سید احمد بن محمد طحطاوی متوفی ۱۲۳۱ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی مراقی الفلاح ص ۳۲۸، مطبوعہ مطبع مصطفیٰ البابی واولادہ مصر ۱۳۵۶ھ

ملا علی قاری حنفی لکھتے ہیں:

وهو ثم افتى بعض الائمة من متاخری اصحابنا بان ما اعتید من وضع الریحان والجرید سنة لهذا الحدیث۔ [1]

اسی وجہ سے ہمارے متاخرین اصحاب میں سے بعض ائمہ نے یہ فتویٰ دیا ہے کہ درخت کی شاخوں اور پھولوں کو (قبر پر) رکھنے کا معمول اس حدیث کی بناء پر سنت ہے۔

اس کے بعد ملا علی قاری نے علامہ خطابی کے انکار کا رد کیا ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

وتمسک کنند این جماعة بایں حدیث در انداختن سبزہ وگل را بر قبور۔ [2]

جو لوگ زندہ چیز کی تسبیح کے قائل ہیں وہ اس حدیث سے قبروں پر سبزہ اور پھولوں کے ڈالنے پر استدلال کرتے ہیں۔

ملا نظام الدین حنفی لکھتے ہیں:

وضع الورد والریاحین على القبور حسن۔ [3]

پھولوں کا قبروں پر رکھنا مستحسن ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی، علامہ خطابی کے خصوصیات کے قول کو مسترد کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ولیس فی السیاق ما یقطع على انه باشر الوضع بیده الکریمة بل یحتمل ان یکون امر به و قد تاسى بریدة بن الحصیب الصحابی رضی الله عنه فاوصى ان یوضع على قبره جریدتان وهو اولى ان یتبع من غیره۔ [4]

اس حدیث کے شروع میں ایسی کوئی چیز نہیں ہے جس سے قطعی طور پر یہ معلوم ہو کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے دست کریم سے ان شاخوں کو قبر پر رکھا تھا (حتیٰ کہ آپ کی خصوصیت کا دعویٰ کیا جائے) بلکہ یہ بھی احتمال ہے کہ آپ نے ان شاخوں کے رکھنے کا امر کیا ہو اور حضرت بریدہ بن حصیب صحابی نے آپ کی اتباع کی ہے اور اپنی قبر پر شاخوں کے رکھنے کی وصیت کی اور اور لوگوں کی بجائے حضرت بریدہ کی اتباع کرنا زیادہ مناسب ہے۔

اور کتاب الجنائز میں حضرت بریدہ کی حدیث کے تحت حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

وکان بریدة حمل الحدیث على عمومه

حضرت بریدہ نے اس حدیث کو عموم پر محمول کیا

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۳۵۱، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۲۰۰، مطبوعہ تیج کمار لکھنؤ

[3] ملا نظام الدین حنفی متوفی ۱۱۶۱ھ، فتاویٰ عالمگیری ج ۵ ص ۳۵۱، مطبوعہ مطبع امیریہ کبریٰ بولاق مصر، ۱۳۱۰ھ (۱۲۰۱ھ)

[4] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۳۲۰، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور

ولم یرہ خاصاً بذینک الرجلین [1]

اور اس عمل کو ان دو قبر والوں کے ساتھ مخصوص نہیں قرار دیا۔

علامہ شربینی شافعی لکھتے ہیں:

ایضاً وضع الجرید الاخضر علی القبر وکذا الریحان ونحوہ من الشیئ الرطب [2]

قبر پر سبز شاخ کا رکھنا سنت ہے اسی طرح پھول اور ہر تر چیز کا رکھنا سنت ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں:

قال: وقد قیل ان المعنی فیہ انہ یسبح مادام رطبا فیحصل التخفیف ببرکۃ التسبیح وعلی ھذا فیطرد فی کل ما فیہ رطوبۃ من الاشجار وغیرھا وکذلک فیما فیہ برکۃ کالذکر وتلاوۃ القرآن من باب الاولی۔ [3]

علامہ خطابی نے لکھا ہے کہ بے شک یہ بھی ایک قول ہے کہ شاخ جب تک تر ہوگی تسبیح کرتی رہیگی اور تسبیح کی برکت سے عذاب میں تخفیف ہوگی، اس بناء پر یہ حکم ہر اس چیز میں جاری ہوگا جس میں تراوٹ ہو خواہ وہ درخت ہو یا غیر، اس طرح جس چیز میں برکت ہو جیسے اللہ تعالیٰ کا ذکر اور قرآن مجید اس سے بطریق اولیٰ عذاب میں تخفیف ہوگی۔

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

وجری عرف الناس فی بعض البلاد ببسط الخوص علی قبور الموتی فلعلہ استنان بھذا الحدیث (الی قولہ) واوصی بریدۃ الاسلمی ان یجعل علی قبرہ جریدتان فلعلہ تیمنا بھذا الحدیث وفعلہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ [4]

قاضی عیاض مالکی نے بیان کیا ہے کہ بعض شہروں میں یہ عرف ہے کہ قبروں پر کھجور کے پتے بچھاتے ہیں، ان کا یہ عمل اس حدیث کی بناء پر ہے، اور حضرت بریدہ اسلمی نے وصیت کی کہ ان کی قبر پر دو شاخیں رکھی جائیں ان کا یہ عمل نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے فعل اور اس حدیث کی اتباع پر مبنی ہے۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی لکھتے ہیں:

قال الشافعیۃ لا بأس بتطییب القبر وقالوا ایضاً مع الحنابلۃ والحنفیۃ: ویندب ان یرش القبر بماء ویسن وضع الجرید الاخضر والریحان ونحوہ من الشیء الرطب علی القبر۔ [5]

فقہاء شافعیہ نے کہا ہے کہ قبر پر خوشبو لگانے میں کوئی حرج نہیں ہے، نیز فقہاء شافعیہ حنبلیہ اور حنفیہ نے یہ کہا ہے کہ قبر پر پانی کے چھینٹے دینا مستحب ہے اور قبر پر سبز شاخ پھول اور کسی تر چیز کو رکھنا سنت ہے۔

[1] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۳ ص ۲۲۳، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[2] علامہ محمد شربینی الخطیب من قرن العاشر، مغنی المحتاج ج ۱ ص ۳۶۴، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

[3] حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۳۲۰، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[4] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۳۷، مطبوعہ دار الکتب العربیہ بیروت

[5] ڈاکٹر وہبہ زحیلی، الفقہ الاسلامی وادلتہ، ج ۱ ص ۵۳۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

الحمد للہ علی احسانہ مذاہب اربعہ کے فقہاء اور محدثین کی تصریحات سے یہ واضح ہوگیا کہ قبر پر سبز شاخیں اور پھول رکھنا سنت ہے اور شیخ بدر عالم میرٹھی، شیخ شبیر احمد عثمانی اور شیخ انور کشمیری کا اس فعل کو عبث اور بدعت کہنا صحیح نہیں ہے، نیز ان حضرات کا یہ کہنا بھی خلاف واقع ہے کہ صرف مقربین کی قبروں پر پھول رکھے جاتے ہیں اور عوام کی قبروں پر پھول نہیں رکھے جاتے، ہم نے عام قبرستانوں میں متعدد عام قبروں پر پھول رکھے ہوئے دیکھے ہیں، اب بھی کراچی کے کسی قبرستان میں آپ جمعرات کو یا شب برات کو چلے جائیں تو بے شمار عام قبروں پر پھول رکھے ہوئے نظر آئیں گے، اور جس طرح پھولوں کی تسبیح گنہگاروں کے لیے رفع عذاب کا موجب ہے اسی طرح وہ مقربین کے لیے درجات کی بلندی کا سبب ہے، اس لیے بلا وجہ مقربین اور عباد صالحین سے عناد اور مسلمانوں سے سوء ظن رکھنا نہیں چاہیے۔

## ایصال ثواب میں مذاہب فقہاء اور بحث و نظر

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

علامہ خطابی نے یہ کہا ہے کہ قبروں پر قرآن مجید کی تلاوت کرنا مستحب ہے، کیونکہ جب درخت کی تسبیح سے میت کے عذاب میں تخفیف متوقع ہے، تو قرآن مجید کی برکت اور اس سے توقع بہت زیادہ ہے، میں کہتا ہوں کہ اس مسئلہ میں اختلاف ہے، امام ابوحنیفہ اور امام احمد رضی اللہ عنہما کا مذہب یہ ہے کہ قرآن مجید کی تلاوت کا میت کو ثواب پہنچتا ہے اور اس کی دلیل حسب ذیل احادیث ہیں۔

۱۔ امام ابوبکر نجار نے کتاب السنن میں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص قبروں کے درمیان سے گذرا اور اس نے گیارہ مرتبہ قل ھو اللہ احد یعنی سورہ اخلاص کو پڑھا پھر اس کا اجر مردوں کو بخش دیا تو اس کو ان تمام مردوں کی تعداد کے برابر اجر ملیگا۔

۲۔ اسی کتاب میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے جو شخص قبرستان میں داخل ہوا اور اس نے سورہ یٰسین کو پڑھا اللہ تعالیٰ ان کے عذاب میں تخفیف کر دیتا ہے۔

۳۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اپنے والدین یا ان میں سے کسی ایک کی قبر کی زیارت کی اور ان کی قبر کے پاس سورہ یٰسین کی تلاوت کی اس کی مغفرت کر دی جائیگی۔

۴۔ امام ابوحفص بن شاہین نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے ایک بار یہ پڑھا: الحمد للہ رب العلمین رب السموٰت ورب الارض رب العلمین ولہ الکبریاء فی السموات والارض وھو العزیز الحکیم للہ رب السموٰت ورب الارض رب العلمین ولہ العظمۃ فی السموٰت والارض وھو العزیز الحکیم ھو الملک رب السموٰت ورب الارض ورب العلمین ولہ النور فی السموٰت والارض وھو العزیز الحکیم۔

پھر یہ دعا کی کہ اے اللہ اس کا ثواب میرے والدین کو عطا فرما تو پھر اس کے والدین کا اس پر کوئی حق ادائیگی نہیں رہے گا۔

---

لہ۔ شیخ شبیر احمد عثمانی متوفی ۱۳۶۹ھ، فتح الملہم ج ۲ ص ۵۶، مطبوعہ مکتبہ الحجاز کراچی

علامہ نووی نے یہ کہا ہے کہ امام شافعی اور ایک جماعت کا مذہب یہ ہے کہ قرآن مجید کا ثواب مردے کو نہیں پہنچتا، یہ احادیث ان پر حجت ہیں لیکن علماء کا اس پر اجماع ہے کہ دعا سے مردوں کو نفع ہوتا ہے اور ان کو اس کا ثواب پہنچتا ہے، کیونکہ قرآن مجید میں ہے:

یقولون ربنا اغفر لنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان۔ (حشر: ۱۰)

وہ کہتے ہیں اے ہمارے رب ہماری مغفرت فرما اور ہمارے ان بھائیوں کی مغفرت فرما جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں۔

ان کے علاوہ اور بہت سی آیات اور احادیث مشہورہ ہیں، بعض احادیث یہ ہیں:

۱۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی: اے اللہ! اہل بقیع غرقد کی مغفرت فرما۔

۲۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی: اے اللہ ہمارے زندوں اور ہمارے مُردوں کی مغفرت فرما۔

نیز احادیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نیکیوں کا ثواب بھی مُردوں کو پہنچتا ہے۔

۱۔ امام دار قطنی نے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ اپنے ماں باپ کے مرنے کے بعد میں کیسے ان کے ساتھ نیکی کروں؟ آپ نے فرمایا مرنے کے بعد ان کے ساتھ نیکی کا طریقہ یہ ہے کہ تم اپنے روزوں کے ساتھ ان کے لیے (نفلی) روزے رکھو، اور اپنے صدقہ کے ساتھ ان کی طرف سے (نفلی) صدقہ کرو۔

۲۔ کتاب القاضی میں امام ابوالحسین بن القراد حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا یا رسول اللہ! جب ہم اپنے مُردوں کی طرف سے صدقہ کریں اور ان کی طرف سے حج کریں اور ان کے لیے دعا کریں تو کیا یہ ان کو پہنچتا ہے، آپ نے فرمایا ہاں، اور وہ اس سے اس طرح خوش ہوتے ہیں جیسے تم میں سے کسی کے پاس طباق پیش کیا جائے تو وہ اس سے خوش ہوتا ہے۔

۳۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرا باپ فوت ہو گیا کیا میں اس کی طرف سے صدقہ کروں، آپ نے فرمایا ہاں۔

۴۔ ابوجعفر محمد بن علی بن حسین بیان کرتے ہیں کہ حضرت حسن اور حسین رضی اللہ عنہما اپنے والد حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف سے غلام آزاد کیا کرتے تھے۔

۵۔ حدیث صحیح میں ہے ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ! میری ماں فوت ہو گئی، اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اس کو فائدہ پہنچے گا؟ آپ نے فرمایا ہاں!۔

اگر یہ اعتراض ہو کہ قرآن مجید میں ہے:

وان لیس للانسان الا ما سعی۔

اور یہ کہ آدمی کو اسی چیز کا اجر ملتا ہے جس کی وہ (خود) سعی کرتا ہے۔

تو اس آیت میں علماء کے آٹھ اقوال ہیں:

۱۔ حضرت ابن عباس نے فرمایا یہ آیت اس آیت سے منسوخ ہے:

والذین اٰمنوا واتبعتھم ذریتھم بایمان الحقنا بھم ذریتھم ۔ (طور: ۲۱)

اور جو لوگ ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ایمان میں ان کی پیروی کی، ان کی اولاد کو ہم ان کے ساتھ ملا دیں گے۔

اس آیت میں بتایا ہے ماں باپ کی نیکیوں کی وجہ سے ان کے مومن بچوں کو بھی ان کے ساتھ ملا دیا جاتا ہے۔

۲۔ عکرمہ نے کہا کہ یہ آیت حضرت ابراہیم اور حضرت موسیٰ علیہما السلام کی امتوں کے ساتھ خاص ہے اور اس امت کو اس کی سعی کا اجر بھی ملتا ہے اور ان کے لیے جو سعی کی جاتی ہے اس کا اجر بھی ملتا ہے۔

۳۔ ربیع بن انس نے کہا اس آیت میں انسان سے مراد کافر ہے۔

۴۔ حسین بن فضل نے کہا بہ طریق عدل انسان کو صرف اپنی سعی کا اجر ملتا ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے اس کے لیے جو سعی کی جائے اس کا بھی اجر عطا فرماتا ہے۔

۵۔ ابوبکر بن وراق نے کہا "سعی" کا معنی ہے ما نوی، یعنی انسان کو صرف اسی کی نیت کا اجر ملتا ہے۔

۶۔ ثعلبی نے کہا کافر کو اپنے اعمال کی صرف دنیا میں جزا ملتی ہے، آخرت میں اس کے لیے صرف سزا ہے۔

۷۔ اس آیت میں لام بمعنی علیٰ ہے، یعنی انسان کو صرف اسی کے اعمال کی سزا ملتی ہے۔

۸۔ علامہ ابن الزعفرانی نے کہا انسان کو صرف اسی کے عمل کی جزا ملتی ہے، لیکن عمل کے اسباب مختلف ہوتے ہیں کبھی وہ خود کسی چیز کو حاصل کرنے کی سعی کرتا ہے اور کبھی وہ کسی چیز کے حصول کے سبب کی سعی کرتا ہے مثلاً وہ خود نیکیاں کرے، یا وہ اپنے بیٹے کو قرآن پڑھنا سکھائے اور وہ اس کے لیے قرآن پڑھے یا دین کی خدمت کرے جس کی وجہ سے لوگ اس سے محبت کریں اور اس کو ثواب پہنچائیں۔ [۱]

## باب مذکور کی حدیث کے دیگر مسائل

اس حدیث کے بقیہ مسائل حسب ذیل ہیں:

(۱) اس حدیث میں عذاب قبر کا ثبوت ہے، اہل سنت کے نزدیک پورے جسم یا جسم کے کسی حصہ میں روح کے لوٹانے کے بعد اس جسم کو عذاب دیا جاتا ہے۔

۲۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پیشاب مطلقاً نجس ہے، قلیل ہو یا کثیر۔

۳۔ استنجاء کرنا واجب ہے اور جس جگہ پیشاب لگ جائے اس کو دھونا واجب ہے۔

۴۔ چغلی کرنا حرام ہے کیونکہ چغلی کرنے والے اور پیشاب کی نجاست سے نہ بچنے والے دونوں کو عذاب ہوا۔

۵۔ دونوں قبر والوں کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نام نہیں لیا، تاکہ مرنے والوں کی پردہ دری نہ ہو۔

۶۔ یہ واقعہ دو مرتبہ ہوا، حضرت جابر کی روایت میں ہے، ان دو قبر والوں کو عذاب ہو رہا تھا اور اس روایت میں عذاب کا سبب نہیں بیان فرمایا، اور اس روایت میں یہ ہے کہ آپ نے ان کی شفاعت کی اور آپ کی شفاعت ان کے حق میں مقبول ہوئی، اور حضرت ابن عباس کی روایت میں یہ بیان ہے کہ ایک چغلی کرتا تھا اور دوسرا پیشاب کے قطروں سے نہیں بچتا تھا اور اس میں شفاعت کا ذکر نہیں ہے۔

---

[۱] ۔ علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۱۹، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

۷۔ ان قبر والوں کے مومن یا کافر ہونے میں اختلاف ہے ابوموسیٰ نے کہا یہ کافر تھے الغوث الترغیب والترہیب میں حضرت جابر سے روایت کیا ہے کہ یہ بنو نجار کے دو آدمی تھے جو زمانہ جاہلیت میں مر گئے تھے، اور ایک قول یہ ہے کہ یہ مسلمان تھے اگر یہ کافر ہوتے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم ان کے لیے دعا نہ فرماتے اور اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ بعض روایات میں ہے حضرت جابر نے فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم انصار کی بنی ہوئی بعض نئی قبروں کے پاس سے گذرے نیز یہ قبریں بقیع میں تھیں اور بقیع مسلمانوں کا قبرستان ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ایک واقعہ کافروں کی قبروں کا ہو اور دوسرا واقعہ مسلمانوں کی قبروں کا۔ [۱]

## برزخ اور دنیا سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا بیک وقت رابطہ

میرے شیخ حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی قدس سرہ العزیز نے فرمایا: اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ بتلا کر کہ ان قبر والوں کو عذاب ہو رہا ہے یہ ظاہر فرما دیا کہ اگرچہ میں بظاہر عالم دنیا میں رہتا ہوں لیکن عالم برزخ کے احوال بھی میری نظر سے اوجھل نہیں ہوتے کیونکہ عذاب اور ثواب عالم برزخ ہی میں ہوتا ہے، اور جب یہ فرمایا کہ ان میں سے ایک چغلی کرتا تھا اور دوسرا پیشاب سے نہیں بچتا تھا تو یہ ظاہر فرما دیا کہ میں صرف عذاب کو نہیں دیکھ رہا بلکہ میں ان کے سبب عذاب کو بھی جانتا ہوں یا یہ بتلا دیا کہ میں صرف ان کے حال کو نہیں دیکھ رہا بلکہ ان کے ماضی اور حال دونوں سے باخبر ہوں اور جب شاخ کے ٹکڑے ان کی قبروں پر رکھ دیے اور فرمایا جب تک یہ خشک نہیں ہوں گے ان کے عذاب میں تخفیف رہیگی، تو یہ ظاہر فرما دیا کہ میں صرف ان کے عذاب کو دیکھ ہی نہیں رہا بلکہ ان سے اس عذاب کو دور بھی کر سکتا ہوں، نیز آپ نے یہ بتلا دیا کہ اے میرے غلامو! اچھی طرح جان لو کہ جب میں تمہارے درمیان رہ کر عالم برزخ سے غافل نہیں رہتا تو عالم برزخ میں جا کر تمہارے احوال سے کیسے ناواقف ہو سکتا ہوں، اور جب تم میں رہ کر قبر والوں کی مدد کرتا ہوں تو خوب سمجھ لو کہ قبر میں جا کر تمہاری مدد کرتا رہوں گا۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا رابطہ ایک عالم میں رہتے ہوئے دوسرے عالم سے منقطع نہیں ہوتا، جب عالم نیند میں ہوں تو بیداری سے رابطہ منقطع نہیں ہوتا کیونکہ فرمایا میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل جاگتا ہے اور جب عالم دنیا میں ہوں تو برزخ سے تعلق نہیں ٹوٹتا اور جب برزخ میں ہوں تو دنیا سے رابطہ منقطع نہیں ہوتا، بندوں میں رہ کر مولیٰ کو نہیں بھولے اور شب معراج مولیٰ کے پاس جا کر بندوں کو نہیں بھولے۔

---

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۱۲۰ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کتاب الحیض

## حیض اور استحاضہ کا لغوی معنی

علامہ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں:

ازہری نے کہا ہے کہ حیض کا معنی ہے بہنا، جب پانی بہنے لگے تو عرب کہتے ہیں حاض السیل۔ دوسروں نے کہا ببول کے درخت سے خون کے مشابہ سرخ رنگ کا پانی نکلتا ہے تو عرب کہتے ہیں حاضت السمرۃ۔ استحاضہ اس خون کو کہتے ہیں جو رگ سے نکلتا ہے، عورت کی ماہواری کے مقررہ ایام کے بعد جو خون جاری رہے وہ استحاضہ ہے، ایام حیض میں نماز معاف ہے اور روزوں کی قضاء ہے، استحاضہ میں نماز اور روزہ دونوں لازم ہیں۔ [1]

## حیض اور استحاضہ کے شرعی معنی میں مذاہب فقہاء

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

حیض وہ خون ہے جس کو عورت کے بالغ ہونے کے بعد اس کا رحم چھوڑتا ہے، پھر ایام معلومہ میں اس خون کے جاری ہونے کی عادت مقرر ہو جاتی ہے، یہ خون بچہ کی پرورش کی حکمت سے پیدا کیا جاتا ہے، جب عورت حاملہ ہو جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ کے اذن سے یہ خون بچہ کی غذا بن جاتا ہے، اسی وجہ سے حاملہ عورت کو حیض نہیں آتا اور جب وضع حمل ہو جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنی حکمت سے اس خون کو دودھ بنا دیتا ہے جس سے بچہ غذا حاصل کرتا ہے، یہی وجہ ہے کہ دودھ پلانے والی عورت کو بہت کم حیض آتا ہے اور جب عورت حمل اور رضاعت (دودھ پلانے) سے فارغ ہو جاتی ہے تو اس خون کا کوئی مصرف نہیں رہتا پھر عموماً یہ خون ہر ماہ میں چھ یا سات دن نکلتا ہے اور بعض عورتوں کے مزاج اور طبیعت کی وجہ سے یہ مدت کم اور زیادہ بھی ہوتی ہے۔ [2]

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

عورت کا جو خون اوقات معلومہ میں عورت کے بالغ ہونے کے بعد اس کے رحم کے چھوڑنے سے جاری ہوتا ہے اس کو حیض کہتے ہیں اور ان اوقات کے علاوہ جو خون جاری ہوتا ہے اس کو استحاضہ کہتے ہیں، حیض کا خون رحم کی

---

[1] علامہ جمال الدین محمد بن مکرم بن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۷ ص ۱۴۳-۱۴۲، مطبوعہ نشر ادب الحوزۃ ایران، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۱۸۸، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

گہرائی سے نکلتا ہے اور استحاضہ کا خون عاذل (ایک رگ) سے نکلتا ہے، یہ خون رحم کے منہ کے قریب ایک رگ سے نکلتا ہے نہ کہ اس کی گہرائی سے۔ [1]

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

علامہ مازری مالکی نے لکھا ہے کہ بدن کی گہرائیوں سے عورت کے رحم میں جاکر خون گرتا ہے، پھر اللہ تعالیٰ کی قدرت سے وہ خون وقفہ وقفہ سے رحم سے گرتا ہے، اللہ تعالیٰ کی قدرت اور حکمت کے اعتبار سے عورتوں کے حیض اور طہر کی عادات مختلف ہوتی ہیں، علامہ ابوبکر ابن العربی نے کہا: زمانہ، جگہ اور خواہشات کے اعتبار سے عورتوں کی عادتیں مختلف ہوتی ہیں، کبھی یہ مدت کم ہوتی ہے اور کبھی زیادہ، حیض کا خون رحم کی گہرائی سے نکلتا ہے اور استحاضہ کا خون ایک رگ کے منہ سے نکلتا ہے جو رحم کے قریب ہے۔ [2]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

حیض وہ خون ہے جس کو اس عورت کا رحم چھوڑتا ہے جو صغر اور بیماری سے بری ہو، رحم کی قید سے استحاضہ اور زخم کا خون نکل گیا اور بیماری سے براءت کی قید سے نفاس نکل گیا کیونکہ نفاس والی عورت، بیمار عورت کے حکم میں ہے۔ [3]

علامہ جلال الدین خوارزمی حنفی لکھتے ہیں:

جو خون عورتوں کے ساتھ مختص ہیں ان کی تین قسمیں ہیں: حیض، نفاس اور استحاضہ، حیض وہ خون ہے جس کو اس عورت کا رحم چھوڑتا ہے جو صغر اور بیماری سے بری ہو اور نفاس وہ خون ہے جو بچہ کے پیدا ہونے کے بعد جاری ہوتا ہے اور جو خون ان دونوں کے ماسوا ہے وہ استحاضہ ہے۔ [4]

## حیض اور طہر کی مدت میں مذاہب فقہاء

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

کم از کم حیض کی مدت ایک دن اور ایک رات ہے اور زیادہ سے زیادہ حیض کی مدت پندرہ دن ہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ شریعت میں حیض کا لفظ بغیر کسی قید کے وارد ہوا ہے اور حیض کی لغت میں کوئی حد ہے نہ شریعت میں اس لیے اس کی تحدید کے لیے عرف اور عادت کی طرف رجوع کرنا واجب ہے، اور حیض میں ایک دن کی عادت بھی پائی گئی ہے، علماء نے کہا: ہم نے بعض عورتوں کو دیکھا جن کو ایک دن حیض آتا ہے اور بعض عورتوں کو دیکھا جن کو پندرہ دن حیض آتا ہے، امام احمد نے اپنی سند کے ساتھ شریک سے روایت کیا ہے، ہمارے پاس ایک عورت تھی جس کو ہر مہینہ میں پندرہ دن مستقیم حیض آتا تھا اور طہر کی کم از کم مدت تیرہ دن ہے۔ [5]

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۴۰، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] علامہ کمال الدین بن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۱۴۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ، سکھر

[4] علامہ جلال الدین خوارزمی، کفایہ مع فتح القدیر ج ۱ ص ۱۴۱، ،، ،، ،، ،، ،،

[5] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۱۹۰-۱۸۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

کم از کم حیض کی مدت ایک دن ہے اور زیادہ سے زیادہ حیض کی مدت پندرہ دن ہے اور عموماً حیض چھ یا سات دن ہوتا ہے اور دو حیضوں کے درمیان کم از کم طہر کی مدت پندرہ دن ہے۔ [1]

علامہ ابن رشد مالکی لکھتے ہیں:

امام مالک کے نزدیک حیض کی زیادہ سے زیادہ مدت پندرہ دن ہے اور کم از کم حیض کی کوئی مدت نہیں ہے ایک مرتبہ جو خون نکل آئے امام مالک کے نزدیک وہ بھی حیض ہے، اور طہر کی کم از کم مدت میں امام مالک کے کئی اقوال ہیں: دس دن، آٹھ دن، پندرہ دن، اور سترہ دن، اور زیادہ سے زیادہ طہر کی کوئی مدت نہیں ہے۔ [2]

علامہ المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

حیض کی کم از کم مدت تین دن اور تین راتیں ہیں، اور جو اس سے کم ہو وہ استحاضہ ہے، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کنواری لڑکی اور شادی شدہ کے لیے حیض کی کم از کم مدت تین دن اور تین راتیں ہے اور اس کی زیادہ سے زیادہ مدت دس دن ہے، یہ حدیث امام شافعی رحمہ اللہ پر حجت ہے کیونکہ وہ ایک دن ایک رات کو بھی حیض کہتے ہیں اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ پر بھی حجت ہے کیونکہ وہ دو دن اور تیسرے دن کے اکثر حصہ کو بھی حیض کہتے ہیں اور حیض کی زیادہ سے زیادہ مدت دس دن اور دس راتیں ہے، اس کی دلیل بھی حدیث مذکور ہے، اور یہ حدیث بھی امام شافعی رحمہ اللہ پر حجت ہے کیونکہ انھوں نے زیادہ سے زیادہ مدت کے لیے پندرہ دن کا اندازہ کیا ہے، پھر جو اس مدت سے زائد یا کم ہو وہ استحاضہ ہے، کیونکہ شریعت نے جو مقدار مقرر کر دی ہے وہ کسی اور کی مقرر کردہ مقدار کو لاحق کرنے سے مانع ہے، عورت ایام حیض کے اندر سرخ، پیلا اور مٹیالا جو رنگ بھی دیکھے وہ حیض ہے۔ [3]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

فقہاء احناف نے حسب ذیل احادیث سے استدلال کیا ہے:

۱۔ امام دار قطنی، حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کنواری لڑکی یا شادی شدہ کے لیے حیض کی کم از کم مدت تین دن اور زیادہ سے زیادہ مدت دس دن ہے۔

۲۔ امام دار قطنی حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حیض کی کم از کم مدت تین دن اور زیادہ سے زیادہ مدت دس دن ہے۔

۳۔ امام ابن عدی نے کامل میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حیض تین دن سے کم ہوتا ہے نہ دس دن سے زیادہ۔

۴۔ امام ابن جوزی نے "العلل المتناہیہ" میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، روضۃ الطالبین ج ۱ ص ۲۴۳، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] قاضی ابو الولید محمد بن احمد بن رشد مالکی اندلسی متوفی ۵۹۵ھ، بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۴۶، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[3] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۴۶، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حیض کی کم از کم مدت تین دن ہے اور زیادہ سے زیادہ مدت دس دن ہے اور دو حیضوں کے درمیان کم از کم (طہر کی مدت) پندرہ دن ہے۔

یہ تمام احادیث ضعیف الاسناد ہیں لیکن ان کے تعدد طرق کی وجہ سے یہ احادیث حسن لغیرہ ہیں۔ لہ

## حیض کے مسائل

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

(۱) حائضہ عورت سے اس کی فرج میں وطی کرنا حرام ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

ویسئلونک عن المحیض قل ھو اذی فاعتزلوا النساء فی المحیض ولا تقربوھن حتی یطھرن فاذا تطھرن فاتوھن من حیث امرکم اللہ۔ (بقرہ: ۲۲۲)

آپ سے لوگ حیض کے متعلق سوال کرتے ہیں آپ کہیے وہ گندگی ہے، پس عورتوں سے حیض (کی حالت) میں الگ رہو، اور جب تک وہ پاک نہ ہوں ان سے جماع نہ کرو، اور جب وہ پاک ہو جائیں تو ان کے پاس آؤ جہاں سے اللہ نے تمہیں حکم دیا ہے۔

۲۔ حالت حیض میں روزہ رکھنا اور نماز پڑھنا منع ہے، روزہ کی قضا لازم ہے اور نماز کی قضا معاف ہے۔

امام بخاری نے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا یہ بات نہیں ہے کہ تم حالت حیض میں روزہ رکھتی ہو نہ نماز پڑھتی ہو۔ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ بنت حبیش رضی اللہ عنہا سے فرمایا: جب تم کو حیض آئے تو نماز کو ترک کر دو، اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے معاذہ سے کہا ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے عہد میں حیض آتا تھا ہمیں روزے قضا کرنے کا حکم دیا جاتا تھا اور نماز قضا کرنے کا حکم نہیں دیا جاتا تھا۔ (صحیح بخاری و مسلم)

۳۔ حائضہ عورت کو قرآن مجید پڑھنا منع ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حائضہ اور جنبی قرآن مجید بالکل نہ پڑھیں۔

۴۔ حائضہ عورت کو مسجد میں ٹھہرنا اور اعتکاف کرنا منع ہے، کیونکہ حیض جنابت کے حکم میں ہے۔

۵۔ حالت حیض میں عورت کو طلاق دینا حرام ہے۔

امام مسلم نے روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنی بیوی کو حالت حیض میں طلاق دی تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو اس طلاق سے رجوع کرنے کا حکم دیا اور فرمایا اس کے حیض سے پاک ہونے تک انتظار کرو۔ قرآن مجید میں ہے:

اذا طلقتم النساء فطلقوھن لعدتھن (طلاق: ۱)

جب تم (اپنی) عورتوں کو طلاق دو تو ان کی عدت کے وقت (سے پہلے طہر) میں انہیں طلاق دو۔

۶۔ حیض منقطع ہونے کے بعد غسل کرنا واجب ہے۔

امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تک تمہارا حیض برقرار

لہ علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۱۴۳، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

سے ہے، پھر گزار تو اور جب حیض منقطع ہو جائے تو پھر غسل کر کے نماز پڑھو۔

معلقہ کی عدت تین حیض گزارنے سے پوری ہوتی ہے، قرآن مجید میں ہے:

والمطلقات یتربصن بانفسهن ثلاثة قروء (بقرہ: ۲۲۸)

اور طلاق پانے والی عورتیں اپنے آپ کو تین حیض تک روکے رکھیں۔ لہ

## بَابُ مُبَاشَرَةِ الْحَائِضِ فَوْقَ الْإِزَارِ

## ملبوس حائضہ کے ساتھ لیٹنا

۵۸۷۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ ثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَتْ اِحْدَانَا اِذَا كَانَتْ حَائِضًا اَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَتَاْتَزِرُ بِاِزَارٍ ثُمَّ يُبَاشِرُهَا۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب ہم (ازواج رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) میں سے کسی کو حیض (ماہواری) آجاتا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس کو چادر باندھنے کا حکم دیتے پھر اس کو اپنے پاس لٹا لیتے۔

۵۸۸۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الشَّيْبَانِيِّ ح وَحَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ اَنَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ قَالَ ثَنَا اَبُوْ اِسْحٰقَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْاَسْوَدِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ اِحْدَانَا اِذَا كَانَتْ حَائِضًا اَمَرَهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنْ تَاْتَزِرَ فِيْ فَوْرِ حَيْضَتِهَا ثُمَّ يُبَاشِرُهَا قَالَتْ وَاَيُّكُمْ يَمْلِكُ اِرْبَهٗ كَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَمْلِكُ اِرْبَهٗ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب ہم (ازواج رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم) میں سے کوئی حائضہ ہوتی اور اس کا خون جوش سے نکل رہا ہوتا تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم اس کو چادر باندھنے کا حکم دیتے، پھر اس کو اپنے ساتھ لٹا لیتے حضرت عائشہ فرماتی ہیں اور تم میں سے کون شخص اپنی خواہش کو ضبط کرنے میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرح قادر ہے۔

۵۸۹۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ الشَّيْبَانِيِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَدَّادٍ عَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يُبَاشِرُ نِسَاءَهٗ فَوْقَ الْاِزَارِ وَهُنَّ حُيَّضٌ۔

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج حالت حیض میں چادر باندھ لیتیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان کے ساتھ لیٹ جاتے۔

---

لہ۔ علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ ھ، المغنی ج ۱ ص ۱۹۰ - ۱۸۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

## حائضہ عورت سے مباشرت کی اقسام اور ان کے احکام

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں: حائضہ عورت کے ساتھ مباشرت کی تین قسمیں ہیں

**قسم اول:** حائضہ عورت کی فرج میں جماع کے ساتھ مباشرت کی جائے، یہ قرآن مجید کی نص صریح سنت صحیحہ اور اجماع مسلمین سے حرام ہے، ہمارے اصحاب نے کہا ہے کہ اگر کوئی شخص حائضہ عورت کی فرج میں جماع کو حلال سمجھے تو وہ کافر مرتد ہو جائے گا، اور اگر کوئی انسان اس کو حلال سمجھے بغیر بھول یا جہالت سے (عام ازیں کہ اس کو حیض کا علم نہ ہو یا مسئلہ کا علم نہ ہو) حائضہ سے جماع کرے تو اس کا کوئی گناہ ہے نہ کفارہ ہے، اور اگر کسی شخص کو حیض اور مسئلہ کا علم ہو اور وہ عمداً حائضہ سے فرج میں وطی کرے تو یہ گناہ کبیرہ ہے اور اس پر توبہ واجب ہے اور کفارہ کے وجوب کے متعلق امام شافعی کا زیادہ صحیح قول جدید، امام احمد کا ایک قول اور امام مالک اور امام ابو حنیفہ اور جمہور سلف کا یہ قول ہے کہ اس پر کفارہ واجب نہیں ہے اور امام شافعی کے قول ثانی جو قول قدیم اور قول ضعیف ہے، کے مطابق اس پر کفارہ واجب ہے، حضرت ابن عباس، حسن بصری، سعید بن جبیر، قتادہ، اوزاعی، اسحٰق اور امام احمد کا دوسرا قول بھی یہی ہے۔ کفارہ کی مقدار میں ان کا اختلاف ہے، بعض نے کہا ایک غلام آزاد کرنا کفارہ ہے اور بعض نے کہا ایک دینار ہے بعض نے کہا نصف دینار ہے، ان کا استدلال اس حدیث سے ہے: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اپنی بیوی سے حالت حیض میں مقاربت کی وہ ایک دینار یا نصف دینار صدقہ کرے۔ یہ حدیث ائمہ حفاظ کے اتفاق سے ضعیف ہے

**قسم ثانی:** ناف سے اوپر یا گھٹنوں سے نیچے عورت کے جسم کے ساتھ مباشرت کی جائے، اس کو اپنے جسم کے ساتھ لپٹائے یا بوسہ دے یا اس کو مس کرے یہ قسم تمام علماء کے اتفاق سے حلال ہے اور شیخ ابو حامد اسفرائنی اور ایک جماعت کثیرہ نے نقل کیا ہے کہ اس پر اجماع ہے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تہبند کے اوپر سے مباشرت کی تھی۔

**قسم ثالث:** قبل اور دبر کے سوا ناف اور گھٹنوں کے درمیانی حصہ کے ساتھ مباشرت کی جائے، ہمارے اصحاب کے اس میں تین قول ہیں (۱) یہ حرام ہے (۲) حرام نہیں ہے مکروہ تنزیہی ہے (۳) اگر کسی شخص کو یہ اعتماد ہو کہ وہ فرج تک تجاوز نہیں کرے گا خواہ اس کی وجہ ضعف شہوت ہو یا شدت تقویٰ اس کے لیے یہ جائز ہے اور جس کو یہ اعتماد نہ ہو اس کے لیے یہ جائز نہیں ہے، امام مالک، امام ابو حنیفہ اور جمہور علماء کے نزدیک یہ مطلقاً حرام ہے، اور عکرمہ، مجاہد، شعبی، نخعی، حکم، ثوری، اوزاعی، امام احمد بن حنبل، محمد بن حسن، اسحٰق بن راہویہ، ابو ثور، ابن المنذر، اور داؤد ظاہری کے نزدیک یہ جائز ہے، ان کی دلیل یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا جماع کے علاوہ ہر کام کرو اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا صرف تہبند کے اوپر سے مباشرت کرنا استحباب پر محمول ہے۔ [۱]

## منکرین حدیث کے ایک اعتراض کا جواب

بعض منکرین حدیث اس حدیث سے ایک مغالطہ سے کہ مسلمانوں کو احادیث سے بدظن کرتے ہیں، مغالطہ کی بنیاد یہ ہے کہ اس حدیث میں یہاں یباشر کا لفظ ہے جو مباشرت سے ماخوذ ہے، مباشرت کے لغوی معنی جسم

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۲-۱۴۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

کو جسم سے ملا لیتے تھے ہیں اور اس حدیث میں یہی معنی مراد ہے اور عرفی معنی جماع ہے۔ منکرین حدیث اس حدیث سے یہ تاثر دیتے ہیں کہ العیاذ باللہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ازواج مطہرات سے حالت حیض میں جماع کرتے تھے حالانکہ اس مفہوم کے باطل ہونے پر خود نفس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہلے ازواج کو تہبند باندھنے کا حکم دیتے، پھر ان کو اپنے ساتھ لٹا دیتے، اگر العیاذ باللہ جماع والا معنی مراد ہوتا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم چادر باندھنے کا حکم کیوں دیتے؟

## بَابُ الِاضْطِجَاعِ مَعَ الْحَائِضِ فِي لِحَافٍ وَاحِدٍ

## حائضہ کے ساتھ ایک چادر میں لیٹنا

۵۹۰۔ وَحَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ مَخْرَمَةَ ح وَحَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ وَأَحْمَدُ بْنُ عِيسَى قَالَا نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي مَخْرَمَةُ عَنْ أَبِيهِ عَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَمِعْتُ مَيْمُونَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَضْطَجِعُ مَعِي وَأَنَا حَائِضٌ وَبَيْنِي وَبَيْنَهُ ثَوْبٌ۔

حضرت میمونہ زوجہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیان کرتی ہیں کہ ایام ماہواری میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میرے ساتھ لیٹ جاتے اور ہمارے درمیان صرف ایک کپڑا ہوتا۔

---

۵۹۱۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ نَا أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ زَيْنَبَ بِنْتَ أُمِّ سَلَمَةَ حَدَّثَتْهُ أَنَّ أُمَّ سَلَمَةَ قَالَتْ بَيْنَمَا أَنَا مُضْطَجِعَةٌ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فِي الْخَمِيلَةِ إِذْ حِضْتُ فَانْسَلَلْتُ فَأَخَذْتُ ثِيَابَ حِيضَتِي فَقَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ أَنُفِسْتِ قُلْتُ نَعَمْ فَدَعَانِي فَاضْطَجَعْتُ مَعَهُ فِي الْخَمِيلَةِ قَالَتْ وَكَانَتْ هِيَ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ يَغْتَسِلَانِ فِي الْإِنَاءِ الْوَاحِدِ مِنَ الْجَنَابَةِ۔

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک چادر میں لیٹی ہوئی تھی۔ اچانک مجھے حیض آگیا میں چپکے سے بستر سے نکلی اور میں نے اپنے حیض کے کپڑے لے لیے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کیا تمہیں حیض آگیا ہے، میں نے کہا جی ہاں! حضور نے مجھے بلایا اور میں حضور کے ساتھ اسی چادر میں لیٹ گئی، نیز حضرت ام سلمہ بیان کرتی ہیں کہ وہ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دونوں ایک برتن سے غسل جنابت کیا کرتے تھے۔

---

ف: اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ حائضہ عورت کے ساتھ ایک بستر میں لیٹنا اور سونا جائز ہے جب کہ ان کے درمیان کپڑا حائل ہو، ممنوع صرف یہ ہے کہ حائضہ سے اس کی ناف اور گھٹنوں کے درمیان بلا حجاب جسمانی لذت حاصل کی جائے۔

## بَابُ[1] جَوَازِ غَسْلِ الْحَائِضِ رَأْسَ زَوْجِهَا وَتَرْجِيلِهِ وَطَهَارَةِ سُؤْرِهَا وَالِاتِّكَاءِ فِي حِجْرِهَا وَقِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ فِيهِ

۵۹۲۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ إِذَا اعْتَكَفَ يُدْنِي إِلَيَّ رَأْسَهُ فَأُرَجِّلُهُ وَكَانَ لَا يَدْخُلُ الْبَيْتَ إِلَّا لِحَاجَةِ الْإِنْسَانِ۔

۵۹۳۔ وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُرْوَةَ وَعَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَتْ إِنْ كُنْتُ لَأَدْخُلُ الْبَيْتَ لِلْحَاجَةِ وَالْمَرِيضُ فِيهِ فَمَا أَسْأَلُ عَنْهُ إِلَّا وَأَنَا مَارَّةٌ وَإِنْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ لَيُدْخِلُ عَلَيَّ رَأْسَهُ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَأُرَجِّلُهُ وَكَانَ لَا يَدْخُلُ الْبَيْتَ إِلَّا لِحَاجَةٍ إِذَا كَانَ مُعْتَكِفًا وَقَالَ ابْنُ رُمْحٍ إِذَا كَانُوا مُعْتَكِفِينَ۔

۵۹۴۔ وَحَدَّثَنِي هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ نَوْفَلٍ عَنْ عُرْوَةَ ابْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ أَنَّهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

## حائضہ عورت کے لیے اپنے خاوند کا سر دھونے، بالوں میں کنگھی کرنے کا جواز، اس کے جھوٹے کا پاک ہونا، اس کی گود میں سر رکھنے اور اس کی گود میں قرآن پڑھنے کا جواز

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب اعتکاف میں بیٹھتے تو اپنا سر میرے قریب کر دیتے میں آپ کے سر میں کنگھی کرتی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سوائے قضائے حاجت کے گھر میں تشریف نہیں لاتے تھے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ بیان کرتی ہیں کہ جب میں (حالت اعتکاف میں ہوتی تو) قضائے حاجت کے لیے گھر میں داخل ہوتی اور گزرتے ہوئے کسی مریض کی عیادت بھی کر لیتی، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (حالت اعتکاف میں) مسجد سے اپنا سر حجرہ میں داخل کرتے اور میں اس میں کنگھی کر دیتی، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعتکاف میں سوائے قضائے حاجت کے گھر میں تشریف نہیں لے جاتے تھے۔

---

حضرت عائشہ صدیقہ زوجہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حالت اعتکاف میں مسجد میں سے اپنا سر میرے حجرے میں داخل فرماتے، میں آپ کا سر دھوتی تھی حالانکہ میں حائضہ ہوتی تھی۔

عليه وآله وسلم يخرج إلى رأسه من المسجد وهو مجاور فأغسله وأنا حائض.

۵۹۵ ۔ وحدثنا يحيى بن يحيى قال أنا أبو خيثمة عن هشام قال أنا عروة عن عائشة أنها قالت كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يدني إلي رأسه وأنا في حجرتي فأرجل رأسه وأنا حائض.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنا سر میرے حجرے کے قریب کرتے اور میں آپ کے سر میں کنگھی کرتی، حالانکہ میں حائضہ ہوتی تھی۔

۵۹۶ ۔ حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة قال نا حسين بن علي عن زائدة عن منصور عن إبراهيم عن الأسود عن عائشة قالت كنت أغسل رأس رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وأنا حائض.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں حالت حیض میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا سر دھویا کرتی تھی۔

۵۹۷ ۔ وحدثنا يحيى بن يحيى وأبو بكر بن أبي شيبة وأبو كريب قال يحيى أنا وقال الآخران نا أبو معاوية عن الأعمش عن ثابت ابن عبيد عن القاسم بن محمد عن عائشة قالت قال لي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ناوليني الخمرة من المسجد قالت فقلت إني حائض فقال إن حيضتك ليست في يدك.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا مسجد سے جانماز اٹھا کر مجھے دے دو، میں نے عرض کیا کہ میں حائضہ ہوں، آپ نے فرمایا تمہارا حیض تمہارے ہاتھ میں تو نہیں ہے۔

۵۹۸ ۔ وحدثنا أبو كريب نا ابن أبي زائدة عن حجاج وابن أبي غنية عن ثابت بن عبيد عن القاسم بن محمد عن عائشة قالت أمرني رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم أن أناوله الخمرة من المسجد قالت فقلت إني حائض فقال إن حيضتك ليست في يدك.

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ مسجد سے آپ کو جانماز اٹھا دوں، میں نے عرض کیا میں حائضہ ہوں، آپ نے فرمایا تمہارا حیض تمہارے ہاتھ میں تو نہیں ہے۔

۵۹۹ ۔ وحدثني زهير بن حرب وأبو كامل ومحمد بن حاتم كلهم عن يحيى بن سعيد قال زهير نا يحيى عن يزيد بن كيسان عن أبي حازم عن أبي هريرة قال بينما رسول الله صلى الله عليه

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے۔ آپ نے فرمایا اے عائشہ مجھے ایک کپڑا اٹھا دو، حضرت عائشہ نے عرض کیا میں حائضہ ہوں، آپ نے فرمایا

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ يَا عَائِشَةُ نَاوِلِيْنِي الثَّوْبَ فَقَالَتْ إِنِّي حَائِضٌ فَقَالَ إِنَّ حَيْضَتَكِ لَيْسَتْ فِي يَدِكِ۔

تمہارا حیض تمہارے ہاتھ میں تو نہیں ہے۔

---

۶۰۰۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا وَكِيْعٌ عَنْ مِسْعَرٍ وَسُفْيَانَ عَنِ الْمِقْدَامِ ابْنِ شُرَيْحٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ أَشْرَبُ وَأَنَا حَائِضٌ ثُمَّ أُنَاوِلُهُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَيَضَعُ فَاهُ عَلٰى مَوْضِعِ فِيَّ فَيَشْرَبُ وَأَتَعَرَّقُ الْعَرْقَ وَأَنَا حَائِضٌ ثُمَّ أُنَاوِلُهُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَيَضَعُ فَاهُ عَلٰى مَوْضِعِ فِيَّ وَلَمْ يَذْكُرْ زُهَيْرٌ فَيَشْرَبُ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں پانی پیتی اور پھر وہی برتن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دے دیتی، آپ اسی جگہ سے پانی پیتے جہاں سے میں نے پانی پیا تھا حالانکہ میں حائضہ ہوتی تھی۔ اور میں ہڈی سے گوشت کھاتی پھر وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دے دیتی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اسی جگہ سے اس ہڈی سے گوشت کھاتے جہاں سے میں نے کھایا تھا حالانکہ میں حائضہ ہوتی تھی۔

---

۶۰۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا دَاوُدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْمَكِّيُّ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنْ أُمِّهٖ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَتَّكِئُ فِيْ حِجْرِيْ وَأَنَا حَائِضٌ فَيَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں، میں حائضہ ہوتی تھی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میری گود سے ٹیک لگا کر قرآن کریم پڑھتے تھے۔

---

۶۰۲۔ وَحَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ قَالَ نَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ الْيَهُوْدَ كَانُوْا إِذَا حَاضَتِ الْمَرْأَةُ فِيْهِمْ لَمْ يُؤَاكِلُوْهَا وَلَمْ يُجَامِعُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ فَسَأَلَ أَصْحَابُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ قُلْ هُوَ أَذًى فَاعْتَزِلُوا النِّسَاءَ فِي الْمَحِيْضِ إِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اصْنَعُوْا كُلَّ شَيْءٍ إِلَّا النِّكَاحَ فَبَلَغَ ذٰلِكَ الْيَهُوْدَ فَقَالُوْا مَا يُرِيْدُ هٰذَا الرَّجُلُ أَنْ يَدَعَ مِنْ أَمْرِنَا شَيْئًا إِلَّا خَالَفَنَا فِيْهِ فَجَاءَ أُسَيْدُ بْنُ حُضَيْرٍ وَعَبَّادُ بْنُ بِشْرٍ فَقَالَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ الْيَهُوْدَ تَقُوْلُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ یہودیوں میں جب کوئی عورت حائضہ ہوتی تو وہ اس کو اپنے ساتھ کھانا کھلاتے اور نہ اپنے ساتھ گھروں میں رکھتے۔ صحابہ کرام نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس مسئلے کے متعلق پوچھا تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: (ترجمہ) "یہ آپ سے حیض کے بارے میں سوال کرتے ہیں، آپ فرما دیجئے کہ حیض نجاست ہے اس لیے ایام حیض میں عورتوں سے علیحدہ رہو۔" رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کی تفسیر میں فرمایا جماع ترک کر دو، باقی تمام معاملات میں عورتوں کے ساتھ مشغول رہو۔ یہودیوں کو جب یہ خبر پہنچی تو کہنے لگے "یہ شخص ہر بات میں ہماری مخالفت کرنا چاہتا ہے۔" یہ سن کر

كَذَا وَكَذَا أَفَلَا نُجَامِعُهُنَّ فَتَغَيَّرَ وَجْهُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ حَتّٰى ظَنَنَّا أَنْ قَدْ وَجَدَ عَلَيْهِمَا فَخَرَجَا فَاسْتَقْبَلَهُمَا هَدِيَّةٌ مِّنْ لَبَنٍ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فَأَرْسَلَ فِي آثَارِهِمَا فَسَقَاهُمَا فَعَرَفْنَا أَنْ لَمْ يَجِدْ عَلَيْهِمَا۔

اسید بن حضیر اور عباد بن بشر آئے اور کہنے لگے یا رسول اللہ! جب یہودی ہم کو اس طرح کے طعنے دیتے رہتے ہیں تو پھر ہم ایام حیض میں اپنی عورتوں سے جماع ہی کیوں نہ کر لیا کریں۔ یہ سنتے ہی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چہرہ کا رنگ متغیر ہو گیا اور ہم لوگوں نے سوچا کہ حضور ان دونوں سے ناراض ہو گئے ہیں وہ دونوں (ڈر کر) مجلس سے اٹھ کر چلے گئے۔ اسی اثناء میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں دودھ کا ہدیہ آیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو بلا کر دودھ پلایا، تب ہمیں معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان سے ناراض نہیں ہوئے۔

## بیوی کی رضامندی سے اس سے خدمت لینے کا جواز

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس باب کی احادیث سے حسب ذیل مسائل معلوم ہوئے:

۱۔ معتکف جب مسجد سے اپنے جسم کا بعض حصہ مثلاً ہاتھ پیر یا سر نکال لے تو اس سے اس کا اعتکاف باطل نہیں ہوتا۔

۲۔ بیوی سے کھانا پکانے، سر دھلوانے اور دیگر کاموں کی اس کی مرضی سے خدمت لینا جائز ہے۔ سنت، سلف صالحین کے عمل اور اجماع امت سے یہ ثابت ہے، البتہ اس کی مرضی کے بغیر اس سے یہ خدمت لینا جائز نہیں ہے، کیونکہ عورت پر صرف یہ لازم ہے کہ وہ لازماً خاوند کے گھر رہے اور خاوند کو مجامعت کرنے دے۔

۳۔ حائضہ عورت جب زندہ کو غسل دے سکتی ہے تو مردہ کو بھی غسل دے سکتی ہے۔

۴۔ حائضہ عورت نجس العین نہیں ہے، وہ کھانا پکا سکتی ہے، گھر کے کام کاج کر سکتی ہے اور جسم کو چھو سکتی ہے۔

۵۔ استاذ یا گھر کا کوئی بڑا جب شاگردوں یا اپنے چھوٹوں پر ناراضگی کا اظہار کرے تو بعد میں ان کی دلجوئی بھی کرے۔[1]

## بَابُ ۱۲ الْمَذْيِ — مذی کا حکم

۶۰۳۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ وَهُشَيْمٌ عَنِ الْأَعْمَشِ

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے مذی بہت آتی تھی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

عَنْ مُنْذِرِ بْنِ يَعْلَى عَنِ ابْنِ الْحَنَفِيَّةِ عَنْ عَلِيٍّ قَالَ كُنْتُ مَذَّاءً فَكُنْتُ أَسْتَحْيِي أَنْ أَسْأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ لِمَكَانِ ابْنَتِهِ فَأَمَرْتُ الْمِقْدَادَ بْنَ الْأَسْوَدِ فَسَأَلَهُ فَقَالَ يَغْسِلُ ذَكَرَهُ وَيَتَوَضَّأُ۔

براہ راست اس کا حکم معلوم کرنے سے مجھے شرم آتی تھی کیونکہ حضور کی صاحبزادی میرے نکاح میں تھیں اس لیے میں نے حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ سے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مذی کا حکم معلوم کرو، جب مقداد نے پوچھا تو آپ نے فرمایا اپنے آلہ تناسل کو دھو کر وضو کر لو۔

۶۰۴ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَبِيبٍ الْحَارِثِيُّ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ الْحَارِثِ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ أَخْبَرَنِي سُلَيْمَانُ قَالَ سَمِعْتُ مُنْذِرًا عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ عَنْ عَلِيٍّ أَنَّهُ قَالَ اسْتَحْيَيْتُ أَنْ أَسْأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمَذْيِ مِنْ أَجْلِ فَاطِمَةَ فَأَمَرْتُ الْمِقْدَادَ فَسَأَلَهُ فَقَالَ مِنْهُ الْوُضُوءُ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ (سیدتنا) فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وجہ سے میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مذی کے مسائل پوچھنے میں شرم محسوس کرتا تھا میں نے حضرت مقداد سے پوچھنے کے لیے کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۶۰۵ - وَحَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ وَأَحْمَدُ بْنُ عِيسَى قَالَا نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي مَخْرَمَةُ بْنُ بُكَيْرٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ أَرْسَلْنَا الْمِقْدَادَ بْنَ الْأَسْوَدِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلَهُ عَنِ الْمَذْيِ يَخْرُجُ مِنَ الْإِنْسَانِ كَيْفَ يَفْعَلُ بِهِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأْ وَانْضَحْ فَرْجَكَ۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے مذی کا حکم معلوم کرنے کے لیے حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی شرمگاہ کو دھو کر وضو کر لو۔

---

## باب مذکور کی حدیث کے مسائل

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:
اس باب کی احادیث کے مسائل حسب ذیل ہیں:

۱۔ مذی نجس ہے، لیکن اس سے غسل واجب نہیں ہوتا، صرف وضو واجب ہوتا ہے۔

۲۔ پتھر کے ساتھ صرف بول براز میں استنجاء کیا جا سکتا ہے، باقی خون، منی اور مذی وغیرہ کی نجاست کو پانی سے دھونا ضروری ہے۔

۳۔ فتویٰ حاصل کرنے کے لیے کسی کو نائب بنانا جائز ہے، اور جب یقینی اور قطعی خبر کو حاصل کرنا ممکن ہو تب بھی ظنی خبر پر اعتماد کرنا جائز ہے، کیونکہ اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ خود سوال کرتے تو ان کو قطعی خبر حاصل ہوتی اس کے باوجود انہوں نے حضرت مقداد رضی اللہ عنہ سے معلوم کرایا۔

۴۔ سسرال والوں کے ساتھ حسن ادب کے ساتھ رہنا چاہیے اور ان کے سامنے بیوی سے استمتاع

کی باتیں نہیں کرنی چاہئیں۔ لہ

## بَابُ ۱۳ غَسْلِ الْوَجْهِ وَالْيَدَيْنِ إِذَا اسْتَيْقَظَ مِنَ النَّوْمِ

## نیند سے بیدار ہو کر ہاتھ، منہ دھونا

۶۰۶ ۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا وَكِيعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ سَلَمَةَ ابْنِ كُهَيْلٍ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَامَ مِنَ اللَّيْلِ فَقَضٰى حَاجَتَهُ ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهُ وَيَدَيْهِ ثُمَّ نَامَ ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رات کو کسی وقت اٹھے، قضائے حاجت فرمائی اور اس کے بعد ہاتھ منہ دھو کر سو گئے۔

ف: اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ رات کو اٹھ کر پھر سونا بھی جائز ہے، البتہ جس شخص کو یہ خدشہ ہو کہ اگر وہ سو گیا تو اس کی صبح کی عبادت کے معمولات فوت ہو جائیں گے وہ نہ سوئے۔

## بَابُ ۱۴ جَوَازِ نَوْمِ الْجُنُبِ وَاسْتِحْبَابِ الْوُضُوْءِ لَهُ وَغَسْلِ الْفَرْجِ إِذَا أَرَادَ أَنْ يَأْكُلَ أَوْ يَشْرَبَ أَوْ يَنَامَ أَوْ يُجَامِعَ

## جنبی کے لیے سونے کا جواز اور اس کے لیے کھانے پینے کے وقت یا جماع سے پہلے استنجاء اور وضو کرنے کا استحباب

۶۰۷ ۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَا نَا اللَّيْثُ ح وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ ابْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا أَرَادَ أَنْ يَنَامَ وَهُوَ جُنُبٌ تَوَضَّأَ وُضُوءَهُ لِلصَّلٰوةِ قَبْلَ أَنْ يَنَامَ ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مجامعت (ہم بستری) کے بعد جب سونے کا ارادہ کرتے تو سونے سے پہلے مکمل وضو کرتے۔

۶۰۸ ۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا ابْنُ عُلَيَّةَ وَوَكِيعٌ وَغُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَ جُنُبًا فَأَرَادَ أَنْ يَأْكُلَ أَوْ يَنَامَ تَوَضَّأَ وُضُوءَهُ لِلصَّلٰوةِ ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جنابت (جس حالت میں غسل فرض ہو) کی حالت میں جب کھانے یا سونے کا ارادہ کرتے تو اس سے پہلے مکمل وضو کرتے۔

لہ علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۶۰۹ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا جَمِيْعًا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ح وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ ابْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا اَبِيْ قَالَا نَا شُعْبَةُ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى فِيْ حَدِيْثِهٖ حَدَّثَنَا الْحَكَمُ سَمِعْتُ اِبْرَاهِيْمَ يُحَدِّثُ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ بعض دیگر اسانید سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

۶۱۰ - وَحَدَّثَنِيْ مُحَمَّدُ بْنُ اَبِيْ بَكْرٍ الْمُقَدَّمِيُّ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَابْنُ نُمَيْرٍ وَاللَّفْظُ لَهُمَا قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ نَا اَبِيْ وَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ نَا اَبُوْ اُسَامَةَ قَالَا نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيَرْقُدُ اَحَدُنَا وَهُوَ جُنُبٌ قَالَ نَعَمْ اِذَا تَوَضَّاَ.

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا یا رسول اللہ! کیا ہم میں سے کوئی شخص جنابت کی حالت میں سو سکتا ہے آپ نے فرمایا ہاں! وضو کرنے کے بعد۔

۶۱۱ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ عُمَرَ اسْتَفْتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ هَلْ يَنَامُ اَحَدُنَا وَهُوَ جُنُبٌ قَالَ نَعَمْ لِيَتَوَضَّاْ ثُمَّ لِيَنَمْ حَتّٰى يَغْتَسِلَ اِذَا شَاءَ.

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کیا ہم میں سے کوئی شخص جنابت کی حالت میں سو سکتا ہے آپ نے فرمایا ہاں! وضو کرکے سو جائے اور پھر اٹھ کر جب چاہے غسل کرے۔

۶۱۲ - وَحَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ قَرَاْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ ذَكَرَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ تُصِيْبُهٗ جَنَابَةٌ مِّنَ اللَّيْلِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّاْ وَاغْسِلْ ذَكَرَكَ ثُمَّ نَمْ.

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا کہ وہ رات کو جنبی (جس پر غسل واجب ہو) ہو جاتے ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا استنجیٰ کرکے وضو کر لو، اور اس کے بعد سو جاؤ۔

۶۱۳ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ قَيْسٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ وِتْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ قُلْتُ كَيْفَ كَانَ يَصْنَعُ فِي الْجَنَابَةِ اَكَانَ يَغْتَسِلُ قَبْلَ اَنْ

عبد اللہ بن ابی قیس کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وتر پڑھنے کا طریقہ پوچھا، آپ نے وہ طریقہ بتلا دیا، پھر میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حالت جنابت میں

يَنَامُ أَمْ يَنَامُ قَبْلَ أَنْ يَغْتَسِلَ قَالَتْ كُلُّ ذٰلِكَ قَدْ كَانَ يَفْعَلُ رُبَّمَا اغْتَسَلَ فَنَامَ وَرُبَّمَا تَوَضَّأَ فَنَامَ قُلْتُ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي جَعَلَ فِي الْأَمْرِ سَعَةً۔

کیا کرتے تھے، نیند سے پہلے غسل کرتے تھے یا نیند کے بعد، حضرت عائشہ نے فرمایا کہ آپ دونوں طرح کرتے تھے کبھی غسل کر کے سوتے اور کبھی وضو کر کے سوتے رہے، میں نے کہا اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جس نے دین کے ہر معاملہ میں آسانی فرمائی ہے۔

۶۱۴- وَحَدَّثَنِيهِ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ ح وَحَدَّثَنِيهِ هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ جَمِيعًا عَنْ مُعَاوِيَةَ ابْنِ صَالِحٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ حدیث اسی طرح منقول ہے۔

---

۶۱۵- وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ ح وَحَدَّثَنِي عَمْرٌو النَّاقِدُ وَابْنُ نُمَيْرٍ قَالَا نَا مَرْوَانُ بْنُ مُعَاوِيَةَ الْفَزَارِيُّ كُلُّهُمْ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي الْمُتَوَكِّلِ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَى أَحَدُكُمْ أَهْلَهُ ثُمَّ أَرَادَ أَنْ يَعُودَ فَلْيَتَوَضَّأْ زَادَ أَبُو بَكْرٍ فِي حَدِيثِهِ بَيْنَهُمَا وُضُوءًا وَقَالَ ثُمَّ أَرَادَ أَنْ يُعَاوِدَ۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص اپنی بیوی کے ساتھ ہم بستر ہو اور پھر دوبارہ یہ عمل کرنا چاہے تو درمیان میں وضو کر لیا کرے۔

---

۶۱۶- وَحَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ أَبِي شُعَيْبٍ الْحَرَّانِيُّ قَالَ نَا مِسْكِينٌ يَعْنِي ابْنَ بُكَيْرٍ الْحَذَّاءَ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ زَيْدٍ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَطُوفُ عَلَى نِسَائِهِ بِغُسْلٍ وَاحِدٍ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام ازواج مطہرات کے پاس ایک غسل سے ہو کر آئے۔

---

## مجامعت کے بعد دوبارہ مجامعت کرنے یا سونے سے پہلے وضو کرنے کا استحباب

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس باب کی تمام احادیث کا خلاصہ یہ ہے کہ جنبی کے لیے غسل سے پہلے کھانا پینا، سونا اور جماع کرنا جائز ہے اور اس پر سب کا اتفاق ہے، اور اس پر اجماع ہے کہ جنبی کا بدن اور اس کا پسینہ پاک ہے، اور ان احادیث میں یہ بات بھی ہے کہ ان کاموں سے پہلے جنبی کا وضو کرنا مستحب ہے، خصوصاً اس وقت جب اس عورت سے جماع کرنا چاہے جس سے پہلے جماع نہ کیا ہو اس وقت اپنے ذکر کو دھونے کا استحباب مؤکد ہے، اور ہمارے اصحاب نے

اس کی تصریح کی ہے کہ جنبی کا وضو سے پہلے کھانا پینا اور جماع کرنا مکروہ ہے، اور یہ احادیث اس پر دلالت کرتی ہیں اور ہمارے نزدیک اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ یہ وضو واجب نہیں ہے، امام مالک اور جمہور کا بھی یہی قول ہے، البتہ بعض مالکیہ اور داؤد ظاہری نے یہ کہا ہے کہ یہ وضو واجب ہے، اور وضو سے مراد نماز کا وضو کامل ہے ایک اعتراض یہ ہے کہ سنن ابوداؤد، ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ وغیرہا میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے یہ روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم حالت جنابت میں سوجاتے تھے اور پانی کو نہیں چھوتے تھے اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ آپ پانی کو نہیں چھوتے تھے اس سے مراد یہ ہے کہ غسل نہیں کرتے تھے تیسرا جواب یہ ہے کہ بعض اوقات آپ پانی کو بیان جواز کے لیے نہیں چھوتے تھے، کیونکہ اگر آپ ہمیشہ سونے سے پہلے وضو کرتے تو اس سے وضو کرنے کے وجوب کا وہم ہوتا۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم تمام ازواج مطہرات کے پاس ایک غسل کے ساتھ طواف کرتے تھے تو یہ بھی احتمال ہے کہ آپ درمیان میں وضو کر لیا کرتے تھے اور یہ بھی احتمال ہے کہ بیان جواز کے لیے وضو کو ترک کر دیا کرتے تھے، کیونکہ سنن ابوداؤد میں یہ روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام ازواج کے پاس ایک رات میں گئے اور ہر ایک کے پاس غسل کرتے تھے، آپ سے عرض کیا گیا یا رسول اللہ آپ نے ایک ہی غسل پر کفایت کیوں نہ کی؟ آپ نے فرمایا اس میں زیادہ پاکیزگی اور طہارت ہے، امام ابوداؤد نے کہا پہلی حدیث زیادہ صحیح ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ بعض اوقات بیان جواز کے لیے غسل ترک کیا ہو اور بعض اوقات حصول فضیلت کے لیے غسل کیا ہو۔

جنابت کے بعد سونے سے پہلے جو غسل کیا جاتا ہے اس کی حکمت کے بیان میں بعض علماء شافعیہ نے کہا تاکہ حدث میں تخفیف ہو، علامہ مازری مالکی نے کہا تاکہ وہ طہارت پر سوئے اگر اس دوران موت آجائے تو طہارت پر موت آئے، علامہ مازری نے کہا اسی قیاس پر حائضہ کو بھی سونے سے پہلے وضو کر لینا چاہیے، اور علماء شافعیہ نے کہا کہ حائضہ کے وضو کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔

باقی رہا یہ کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم ایک غسل کے ساتھ تمام ازواج مطہرات کے پاس گئے تو یہ ہو سکتا ہے کہ آپ سب کی رضامندی سے ان کے پاس گئے ہوں اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ جس زوجہ کی باری ہو آپ نے اس سے اجازت لے لی ہو، اس تاویل کی اس وقت ضرورت ہے جب یہ کہا جائے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر ازواج کی باریوں کی تقسیم واجب تھی اور اگر یہ کہا جائے کہ آپ پر باریوں کی تقسیم واجب نہیں تھی تو پھر کسی تاویل کی ضرورت نہیں ہے۔[1]

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کی تعداد کی تفصیل اور تحقیق

امام بخاری روایت کرتے ہیں:
حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم رات اور دن کے کسی ایک حصہ میں تمام ازواج کے پاس جاتے تھے اور وہ گیارہ ازواج تھیں، راوی کہتا ہے میں نے حضرت انس سے پوچھا کیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس کی طاقت رکھتے تھے؟ حضرت انس نے کہا ہم یہ کہتے تھے کہ آپ کو تیس مردوں کی قوت دی گئی ہے۔[2]

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۴۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۱، ” ” ” ۱۳۸۱ھ

علامہ بدر الدین عینی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

امام بخاری نے حضرت انس کی دوسری روایت جو ذکر کی ہے اس میں نو ازواج کا ذکر ہے، ان میں تطبیق اس طرح ہے کہ اس وقت نو ازواج تھیں اور دو باندیاں تھیں، حضرت ماریہ اور حضرت ریحانہ ........ یہ قول صرف آپ کی آخری عمر میں متصور ہو سکتا ہے جب آپ کے عقد میں نو ازواج اور دو باندیاں تھیں، اور یہ معلوم نہیں ہوا کہ آپ کے عقد میں گیارہ ازواج جمع ہوئی ہوں، کیونکہ آپ نے کل گیارہ ازواج سے نکاح کیا ان میں سے پہلی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا تھیں اور ان کی حیات میں آپ نے دوسرا نکاح نہیں کیا۔

حضرت خدیجہ کے بعد آپ نے حضرت سودہ سے نکاح کیا، پھر حضرت عائشہ سے، حضرت عائشہ کی رخصتی مدینہ میں ہوئی، پھر آپ نے حضرت ام سلمہ، پھر حضرت حفصہ اور حضرت زینب بنت خزیمہ سے نکاح کیا، پھر حضرت زینب بنت جحش سے نکاح کیا، پھر حضرت جویریہ سے، پھر حضرت صفیہ، حضرت ام حبیبہ اور حضرت میمونہ رضی اللہ عنہن سے، یہ وہ ازواج مطہرات ہیں جن سے آپ کا نکاح بھی ہوا اور رخصتی بھی ہوئی اور ان کو آپ کے ساتھ شب باش گذارنے کا شرف بھی حاصل ہوا۔ یہ تفصیل قول مشہور کے مطابق ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج کی تعداد، ان کی ترتیب اور ان میں سے جو آپ سے پہلے فوت ہوئیں اور جو بعد میں فوت ہوئیں، جن سے دخول کیا اور جن سے دخول نہیں کیا اور جن کو پیغام دیا اور نکاح نہیں کیا اور جنھوں نے خود کو آپ پر پیش کیا ان کے متعلق کافی اختلاف ہے۔

جن ازواج سے آپ کا نکاح اور رخصتی ہوئی ان کے ترتیب وار اسماء:

(۱) حضرت خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا (۲) حضرت سودہ بنت زمعہ (۳) حضرت عائشہ بنت ابی بکر (۴) حضرت حفصہ بنت عمر بن الخطاب (۵) حضرت ام سلمہ ہند بنت امیہ بن المغیرہ (۶) حضرت جویریہ بنت الحارث، یہ غزوہ مریسیع میں قید ہو کر آئی تھیں (۷) حضرت زینب بنت جحش (۸) حضرت زینب بنت خزیمہ (۹) حضرت ریحانہ بنت زید، یہ بنو قریظہ سے تھیں، اور ایک قول ہے بنو نضیر سے تھیں، یہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ۶ ہجری میں قید ہو کر آئی تھیں، آپ نے ان کو آزاد کر کے ان سے نکاح کر لیا، جب آپ حجۃ الوداع سے واپس آئے تو یہ فوت ہو گئیں اور ان کو بقیع میں دفن کیا گیا۔ (۱۰) حضرت ام حبیبہ رملہ بنت ابو سفیان (۱۱) حضرت صفیہ بنت حیی بن اخطب، یہ حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد میں سے تھیں، غزوہ خیبر میں قید ہو گئیں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو آزاد کر کے ان سے نکاح کر لیا، (۱۲) حضرت میمونہ بنت الحارث، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے ذوالقعدہ ۷ ہجری میں عمرۃ القضاء کے موقع پر مکہ سے دس میل دور سرف کے مقام پر نکاح کیا۔ (۱۳) حضرت فاطمہ بنت الضحاک (۱۴) حضرت اسماء بنت النعمان۔

جن ازواج سے نکاح ہوا اور رخصتی بھی ہوئی اور جن سے صرف نکاح ہوا اور رخصتی نہیں ہوئی، اور جن کو نکاح کا پیغام دیا اور نکاح نہیں ہوا:

(۱) حضرت ریحانہ بنت زید، ان کا ذکر ہو چکا ہے۔ (۲) حضرت کلابیہ، ان کا نام عمرہ بنت یزید یا عالیہ بنت ظبیان ہے زہری نے کہا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عالیہ سے نکاح کیا، رخصتی بھی ہوئی، اور آپ نے طلاق دے دی، ایک قول یہ ہے کہ رخصتی کے بغیر طلاق دے دی، ایک قول یہ ہے کہ یہ فاطمہ بنت الضحاک ہیں، زہری نے کہا آپ نے ان کے

نکاح کیا انھوں نے آپ سے پناہ مانگی، تو آپ نے ان کو طلاق دے دی، (۳) اسماء بنت النعمان، آپ نے ان سے نکاح کیا اور ان کو طلاق دے دی، ایک قول یہ ہے کہ انھوں نے پناہ مانگی تھی، (۴) قتیلہ بنت قیس، ان کے بھائی نے ان کا آپ سے نکاح کیا، آپ کے وصال کے بعد یہ اور ان کا بھائی دونوں مرتد ہو گئے، (۵) ملیکہ بنت کعب، ایک قول یہ ہے کہ انھوں نے آپ سے پناہ مانگی تھی۔ (۶) اسماء بنت الصلت السلمیہ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا اور رخصتی سے پہلے یہ فوت ہو گئیں (۷) ام شریک ازدیہ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے رخصتی سے پہلے ان کو طلاق دے دی تھی، انھوں نے خود کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے ہبہ کیا تھا اور یہ ایک نیک خاتون تھیں، (۸) خولہ بنت ہذیل، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا تھا، مگر یہ آپ تک پہنچنے سے پہلے فوت ہو گئیں، (۹) شراف بنت خالد، یہ حضرت دحیہ کلبی کی بہن تھیں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا اور رخصتی نہیں ہوئی، یہ آپ سے پہلے فوت ہو گئیں، (۱۰) لیلی بنت الخطیم، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا پھر انھوں نے علیحدگی طلب کی آپ نے ان کو الگ کر دیا، (۱۱) عمرۃ بنت معاویہ الکندیہ، ان تک پہنچنے سے پہلے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا، (۱۲) جندعیہ بنت جندب، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا اور رخصتی نہیں ہوئی، (۱۳) غفاریہ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا، پھر ان کے پہلو میں سفیدی دیکھی اور ان کو الگ کر دیا، (۱۴) ہند بنت یزید ان کے ساتھ رخصتی نہیں ہوئی، (۱۵) صفیہ بنت بشامہ، یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قید میں آئی تھیں، آپ نے ان کو اختیار دیا، تو انھوں نے اپنے خاوند کو اختیار کر لیا، (۱۶) حضرت ام ہانی فاختہ بنت ابی طالب، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو نکاح کا پیغام دیا، انھوں نے کہا میں مصیبت زدہ ہوں اور اپنا عذر پیش کیا، آپ نے ان کا عذر قبول کر لیا (۱۷) ضباعہ بنت عامر، آپ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا، پھر آپ کو معلوم ہوا یہ متکبر ہیں تو آپ نے ارادہ ترک کر دیا، (۱۸) حمزہ بنت عون مزنی، آپ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا، ان کے والد نے کہا ان میں عیب ہے، حالانکہ عیب نہ تھا، پھر جب والد نے ان کو دیکھا تو ان کو برص ہو گیا (۱۹) سودہ قرشیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو نکاح کا پیغام دیا، یہ اس وقت مصیبت زدہ تھیں انھوں نے معذرت کر لی آپ نے ان کے لیے دعا کی اور رشتہ ترک کر دیا (۲۰) امامہ بنت حمزہ بن عبد المطلب، ان کو آپ پر پیش کیا گیا آپ نے فرمایا یہ میری رضاعی بھتیجی ہے (۲۱) عزہ بنت ابی سفیان بن حرب، ان کی بہن حضرت ام حبیبہ نے ان کو پیش کیا، آپ نے فرمایا ان کی بہن یعنی حضرت ام حبیبہ میرے نکاح میں ہیں اس لیے یہ مجھ پر حلال نہیں ہیں، (۲۲) کلبیہ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کے پاس حضرت عائشہ کو بھیجا، انھوں نے ناپسند کیا تو آپ نے ارادہ ترک کر دیا، (۲۳) عرب کی ایک خاتون ان کا نام معلوم نہیں ہوا، آپ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا پھر ترک کر دیا (۲۴) درۃ بنت ام سلمہ، آپ کو ان کی پیشکش کی گئی آپ نے فرمایا یہ میری رضاعی بھتیجی ہیں (۲۵) امیمہ بنت شراحیل، صحیح بخاری میں ان کا ذکر ہے، (۲۶) جہیمہ بنت سہل الانصاریہ، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کا ارادہ کیا پھر ترک کر دیا، (۲۷) فاطمہ بنت شریح، ابو عبیدہ نے ان کا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج میں ذکر کیا ہے، (۲۸) حضرت عالیہ بنت ظبیان، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے نکاح کیا یہ کچھ عرصہ ساتھ رہیں، پھر آپ نے ان کو طلاق دے دی۔ [1]

خلاصہ یہ ہے کہ چھ ازواج سے آپ کا نکاح ہوا اور رخصتی بھی ہوئی اور ان کو آپ نے طلاق دے کر الگ نہیں کیا۔ پندرہ خواتین سے نکاح ہوا اور رخصتی نہیں ہوئی، بعض کو آپ نے طلاق دے دی، بعض رخصتی سے پہلے فوت ہو گئیں اور بعض کی رخصتی سے پہلے آپ کا وصال ہو گیا، اور دس خواتین کو آپ نے نکاح کا پیغام دیا اور کسی وجہ سے نکاح نہیں ہو سکا اور

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۲ ص ۲۱۷ - ۲۱۵ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

ایک زوجہ کچھ عرصہ ساتھ رہیں اور بعد میں آپ نے ان کو طلاق دے کر الگ کر دیا، مشہور یہ ہے کہ آپ کی گیارہ ازواج تھیں اور جس وقت آپ کا وصال ہوا ہے اس وقت نو ازواج مطہرات حیات تھیں۔

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر تعدد ازدواج کے اعتراضات کے جوابات

اس حدیث میں یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تیس مردوں کی طاقت دی گئی تھی۔

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں تیس مردوں کی طاقت کا ذکر ہے اور امام اسماعیلی نے سند صحیح کے ساتھ روایت کیا ہے کہ آپ کو چالیس مردوں کی طاقت دی گئی تھی، اور امام ابونعیم نے حلیہ میں مجاہد سے روایت کیا ہے آپ کو چالیس جنتی مردوں کی طاقت دی گئی تھی، اور امام ترمذی نے جنت کی صفت میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مومن کو جنت میں اتنی اتنی جماع کی قوت ہوگی، عرض کیا گیا یا رسول اللہ! کیا وہ اس کی طاقت رکھے گا؟ تو آپ نے فرمایا اس کو سو مردوں کی طاقت دی جائے گی، اور امام ابن حبان نے اپنی صحیح میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے (جب ہم نے چالیس کو سو میں ضرب دی تو اس کا حاصل چار ہزار ہوا، یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں چار ہزار مردوں کی طاقت ہے) اور علامہ ابن العربی نے ذکر کیا ہے کہ اس حدیث کے اعتبار سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جماع کی غالب قوت حاصل تھی (آپ چار ہزار مردوں کی طاقت رکھتے تھے اس کے باوجود صرف گیارہ ازواج پر قناعت کی) اور کھانے میں بھی آپ قناعت سے کام لیتے تھے اور جس طرح امور شرعیہ میں اللہ تعالیٰ نے آپ میں فضیلتیں جمع کی تھیں، اسی طرح امور دنیاویہ میں بھی آپ کے اندر فضیلتیں جمع کی تھیں تاکہ دارین میں آپ کا حال کامل ہو۔ [1]

ہر نبی کو عام مردوں کی بہ نسبت بہت زیادہ طاقت دی جاتی ہے، حضرت داؤد علیہ السلام کی سو ازواج تھیں اور حضرت سلیمان علیہ السلام کی نوے ازواج تھیں اور سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم چار ہزار مردوں کی طاقت رکھتے تھے اس کے باوجود آپ نے صرف گیارہ ازواج پر قناعت کی، اور یہ تصور غلط ہے کہ آپ نے تقاضائے شہوت کے لیے زیادہ شادیاں کیں، کیونکہ شہوت کا زور جوانی کے ایام میں ہوتا ہے آپ نے پچیس سال کی عمر میں ایک بیوہ خاتون سے نکاح کیا اور پچیس سال کا عرصہ صرف ان ہی کے ساتھ گزارا اور دوسرا عقد نہیں کیا، پچاس سال کی عمر کے بعد آپ نے چند اور عقد کیے اور یہ عقد تبلیغی مصلحتوں کی وجہ سے کیے، کیونکہ نکاح کے ذریعہ ایک اور خاندان سے رابطہ قائم ہو جاتا ہے اور ان کے ساتھ ملنے جلنے سے تبلیغ کے زیادہ مواقع میسر آتے ہیں، دوسری وجہ یہ ہے کہ تعدد ازواج کی وجہ سے آپ کے گھر کے حالات اور خانگی معاملات کو دیکھنے والیاں اور امت تک پہنچانے والی زیادہ خواتین ہو گئیں اور گھریلو معاملات سے متعلق احادیث کی نشر و اشاعت کے زیادہ ذرائع فراہم ہو گئے، نیز آپ نے بہ یک وقت نو ازواج میں عدل کر کے دکھایا اور امت کو یہ بتلایا کہ تم چار ازواج میں عدل کو گراں سمجھتے ہو اور میں نے بہ یک وقت نو ازواج میں عدل کر کے دکھایا ہے، سلام ہو اس نبی امی پر جس کا عمل ہر میدان میں قول سے بڑھ کر ہے!

---

[1] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۲۱۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۴۵ھ

(یہ بحث ہم نے شرح صحیح مسلم ج ۳ ص ۳۰۲-۳۰۳ میں بھی کی ہے لیکن بعض چیزوں کی یہاں زیادہ تفصیل ہے)

## بَابُ وُجُوبِ الْغُسْلِ عَلَى الْمَرْأَةِ بِخُرُوجِ الْمَنِيِّ مِنْهَا

## احتلام کے بعد عورت پر غسل کرنے کا وجوب

٦١٧ - وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا عُمَرُ بْنُ يُونُسَ الْحَنَفِيُّ قَالَ نَا عِكْرِمَةُ بْنُ عَمَّارٍ قَالَ قَالَ إِسْحٰقُ بْنُ طَلْحَةَ حَدَّثَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ قَالَ جَاءَتْ أُمُّ سُلَيْمٍ وَهِيَ جَدَّةُ إِسْحَاقَ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ لَهُ وَعَائِشَةُ عِنْدَهُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ الْمَرْأَةُ تَرَى مَا يَرَى الرَّجُلُ فِي الْمَنَامِ فَتَرَى مِنْ نَفْسِهَا مَا يَرَى الرَّجُلُ مِنْ نَفْسِهِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ يَا أُمَّ سُلَيْمٍ فَضَحْتِ النِّسَاءَ تَرِبَتْ يَمِينُكِ فَقَالَ لِعَائِشَةَ بَلْ أَنْتِ فَتَرِبَتْ يَمِينُكِ نَعَمْ فَلْتَغْتَسِلْ يَا أُمَّ سُلَيْمٍ إِذَا رَأَتْ ذٰلِكَ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اسحاق کی دادی ام سلیم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اس وقت حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بھی حضور کے پاس بیٹھی ہوئی تھیں۔ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: یا رسول اللہ! اگر کوئی عورت اس طرح کا خواب دیکھے جیسے مرد خواب دیکھتا ہے تو وہ کیا کرے؟ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا (درمیان میں) بولیں "اے ام سلیم تمہارے ہاتھ خاک آلود ہوں (حضرت عائشہ کا یہ کہنا بطور ملامت تھا) تم نے تو عورتوں کو شرمندہ کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ سے فرمایا بلکہ تمہارے ہاتھ خاک آلود ہوں (پھر حضرت ام سلیم سے مخاطب ہو کر فرمایا) اے ام سلیم جب عورت ایسا خواب دیکھے تو اس کو غسل کرنا چاہیے۔

٦١٨ - حَدَّثَنَا عَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيدِ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ نَا سَعِيدٌ عَنْ قَتَادَةَ أَنَّ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ حَدَّثَهُمْ أَنَّ أُمَّ سُلَيْمٍ حَدَّثَتْ أَنَّهَا سَأَلَتْ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمَرْأَةِ تَرَى فِي مَنَامِهَا مَا يَرَى الرَّجُلُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَأَتْ ذٰلِكَ الْمَرْأَةُ فَلْتَغْتَسِلْ فَقَالَتْ أُمُّ سُلَيْمٍ فَاسْتَحْيَيْتُ مِنْ ذٰلِكَ قَالَتْ وَهَلْ يَكُونُ هٰذَا فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ فَمِنْ أَيْنَ يَكُونُ الشَّبَهُ إِنَّ مَاءَ الرَّجُلِ غَلِيظٌ أَبْيَضُ وَمَاءَ الْمَرْأَةِ رَقِيقٌ أَصْفَرُ فَمِنْ أَيِّهِمَا عَلَا أَوْ سَبَقَ يَكُونُ مِنْهُ الشَّبَهُ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا کہ انھوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ اگر کوئی عورت ایسا خواب دیکھے جیسے مرد خواب دیکھتا ہے؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب عورت ایسا خواب دیکھے تو غسل کرے۔ حضرت ام سلیم کہتی ہیں کہ مجھے شرم تو آئی تاہم میں نے پوچھا کیا واقعی ایسا ہوتا ہے۔ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں! اگر ایسا نہ ہو تو بچوں کی مشابہت کیسے ہو مرد کا پانی گاڑھا اور سفید ہوتا ہے اور عورت کا پانی پتلا اور زرد ہوتا ہے ان میں سے جس کا پانی غالب ہو یا سابق ہو بچہ اسی کے مشابہ ہوتا ہے۔

٦١٩ - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ رُشَيْدٍ قَالَ نَا صَالِحٌ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ

بْنُ عُمَرَ قَالَ نَا أَبُو مَالِكٍ الْأَشْجَعِيُّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ سَأَلَتِ امْرَأَةٌ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمَرْأَةِ تَرَى فِي مَنَامِهَا مَا يَرَى الرَّجُلُ فِي مَنَامِهِ فَقَالَ إِذَا كَانَ مِنْهَا مَا يَكُونُ مِنَ الرَّجُلِ فَلْتَغْتَسِلْ.

ایک عورت نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ عورت خواب میں وہ چیز دیکھے جو مرد خواب میں دیکھتا ہے؟ آپ نے فرمایا اگر اس سے وہی چیز نکلے جو مرد سے نکلتی ہے تو اس پر غسل فرض ہے۔

---

٦٢٠ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ قَالَ أَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ زَيْنَبَ بِنْتِ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ جَاءَتْ أُمُّ سُلَيْمٍ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ لَا يَسْتَحْيِي مِنَ الْحَقِّ فَهَلْ عَلَى الْمَرْأَةِ مِنْ غُسْلٍ إِذَا احْتَلَمَتْ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَعَمْ إِذَا رَأَتِ الْمَاءَ فَقَالَتْ أُمُّ سَلَمَةَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَوَ تَحْتَلِمُ الْمَرْأَةُ فَقَالَ تَرِبَتْ يَدَاكِ فَبِمَ يُشْبِهُهَا وَلَدُهَا.

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضرت ام سلیم نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ حق بات کو شرم کی وجہ سے ترک نہیں کرتا، کیا احتلام سے عورت پر بھی غسل فرض ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں جب وہ منی دیکھ لے۔ حضرت ام سلیم نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا عورت کو بھی احتلام ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا تمہارے ہاتھ خاک آلود ہوں اگر یہ بات نہ ہوتی تو بچہ اس کے مشابہ کیسے ہوتا۔

---

٦٢١ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَ نَا سُفْيَانُ جَمِيعًا عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَ مَعْنَاهُ وَزَادَ قَالَتْ قُلْتُ فَضَحْتِ النِّسَاءَ.

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور فرمایا اس سند کے ساتھ روایت میں یہ اضافہ ہے، حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے ام سلیم سے فرمایا تم نے تو عورتوں کو شرمندہ کر دیا۔

٦٢٢ - وَحَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَنَّهُ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ أَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَخْبَرَتْهُ أَنَّ أُمَّ سُلَيْمٍ أُمَّ بَنِي أَبِي طَلْحَةَ دَخَلَتْ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَعْنَى حَدِيثِ هِشَامٍ غَيْرَ أَنَّ فِيهِ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ فَقُلْتُ لَهَا أُفٍّ لَكِ أَتَرَى الْمَرْأَةُ ذٰلِكَ.

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہ حدیث بیان کی اور اس میں یہ اضافہ ہے کہ ام سلیم کی بات سن کر حضرت عائشہ نے ان سے کہا تم پر افسوس ہے کیا عورت بھی اس قسم کے خواب دیکھتی ہے۔

---

٦٢٣ - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ مُوسَى الرَّازِيُّ وَسَهْلُ بْنُ عُثْمَانَ وَأَبُو كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لِأَبِي كُرَيْبٍ قَالَ سَهْلٌ نَا وَقَالَ الْآخَرَانِ أَنَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک عورت نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ جب عورت کو احتلام ہو اور وہ منی بھی دیکھے تو کیا اس

عَنْ اَبِيهِ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ شَيْبَةَ عَنْ مُسَافِعِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ امْرَاَةً قَالَتْ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ تَغْتَسِلُ الْمَرْاَةُ اِذَا احْتَلَمَتْ وَاَبْصَرَتِ الْمَاءَ فَقَالَ نَعَمْ فَقَالَتْ لَهَا عَائِشَةُ تَرِبَتْ يَدَاكِ وَاُلَّتْ قَالَتْ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعِيهَا وَهَلْ يَكُونُ الشَّبَهُ اِلَّا مِنْ قِبَلِ ذٰلِكَ اِذَا عَلَا مَاؤُهَا مَاءَ الرَّجُلِ اَشْبَهَ الْوَلَدُ اَخْوَالَهُ وَاِذَا عَلَا مَاءُ الرَّجُلِ مَاءَهَا اَشْبَهَ اَعْمَامَهُ.

پر غسل واجب ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس عورت سے کہا تمہارے ہاتھ خاک آلود اور زخمی ہوں، حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ سن کر فرمایا اس کو چھوڑو اولاد کی مشابہت اسی وجہ سے ہوتی ہے جب عورت کا پانی مرد کے پانی پر غالب آجائے تو بچہ اپنے ماموؤں کے مشابہ ہوتا ہے اور اگر مرد کا پانی عورت پر غالب آجائے تو بچہ اپنے چچاؤں کے مشابہ ہوتا ہے۔

## بَابٌ ۱۶ بَيَانِ صِفَةِ مَنِيِّ الرَّجُلِ وَالْمَرْاَةِ وَاَنَّ الْوَلَدَ مَخْلُوقٌ مِّنْ مَّائِهِمَا

## مرد اور عورت کی منی کی خصوصیات اور یہ کہ بچہ ان کے پانی سے پیدا ہوتا ہے

۶۲۳۔ حَدَّثَنِي الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ قَالَ نَا اَبُو تَوْبَةَ وَهُوَ الرَّبِيعُ بْنُ نَافِعٍ قَالَ نَا مُعَاوِيَةُ يَعْنِي ابْنَ سَلَّامٍ عَنْ زَيْدٍ يَعْنِي اَخَاهُ اَنَّهُ سَمِعَ اَبَا سَلَّامٍ قَالَ حَدَّثَنِي اَبُو اَسْمَاءَ الرَّحَبِيُّ اَنَّ ثَوْبَانَ مَوْلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَهُ قَالَ كُنْتُ قَائِمًا عِنْدَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَ حِبْرٌ مِّنْ اَحْبَارِ الْيَهُودِ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُحَمَّدُ فَدَفَعْتُهُ دَفْعَةً كَادَ يُصْرَعُ مِنْهَا فَقَالَ لِمَ تَدْفَعُنِي فَقُلْتُ اَلَا تَقُولُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَقَالَ الْيَهُودِيُّ اِنَّمَا نَدْعُوهُ بِاسْمِهِ الَّذِي سَمَّاهُ بِهِ اَهْلُهُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اسْمِي مُحَمَّدٌ الَّذِي سَمَّانِي بِهِ اَهْلِي فَقَالَ الْيَهُودِيُّ جِئْتُ اَسْاَلُكَ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيَنْفَعُكَ شَيْءٌ اِنْ حَدَّثْتُكَ قَالَ اَسْمَعُ بِاُذُنَيَّ فَنَكَتَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعُودٍ مَّعَهُ فَقَالَ سَلْ فَقَالَ الْيَهُودِيُّ اَيْنَ يَكُونُ النَّاسُ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غلام حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس کھڑا ہوا تھا علماء یہود میں سے ایک عالم حضور کے پاس آیا اور کہنے لگا "السلام علیک یا محمد" میں نے اس کو زور سے دھکا دیا جس سے وہ گرتے گرتے بچا۔ کہنے لگا تم نے مجھے کیوں دھکا دیا ہے میں نے کہا تم نے یا رسول اللہ کیوں نہیں کہا؟ کہنے لگا ہم ان کو اسی نام سے پکارتے ہیں جو نام ان کے گھر والوں نے رکھا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے گھر والوں نے جو میرا نام رکھا ہے وہ محمد ہی ہے۔ یہودی نے کہا میں آپ سے کچھ سوال کرنے آیا ہوں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر میں تم کو کچھ تلا دوں تو تم کو کچھ فائدہ پہنچے گا؟ اس نے کہا میں غور سے آپ کی بات سنوں گا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک تنکے سے زمین کرید رہے تھے آپ نے فرمایا "پوچھو" یہودی کہنے لگا جب زمین اور آسمان بدل چکے ہوں گے اس وقت لوگ

وَالسَّمٰوٰتُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُمْ فِي الظُّلْمَةِ دُوْنَ الْجِسْرِ قَالَ فَمَنْ اَوَّلُ النَّاسِ اِجَازَةً قَالَ فُقَرَاءُ الْمُهَاجِرِيْنَ قَالَ الْيَهُوْدِيُّ فَمَا تُحْفَتُهُمْ حِيْنَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ قَالَ زِيَادَةُ كَبِدِ النُّوْنِ قَالَ فَمَا غِذَاؤُهُمْ عَلٰى اِثْرِهَا قَالَ يُنْحَرُ لَهُمْ ثَوْرُ الْجَنَّةِ الَّذِيْ كَانَ يَاْكُلُ مِنْ اَطْرَافِهَا قَالَ فَمَا شَرَابُهُمْ عَلَيْهِ قَالَ مِنْ عَيْنٍ فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا قَالَ صَدَقْتَ قَالَ وَجِئْتُ اَسْاَلُكَ عَنْ شَيْءٍ لَا يَعْلَمُهُ اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِ الْاَرْضِ اِلَّا نَبِيٌّ اَوْ رَجُلٌ اَوْ رَجُلَانِ قَالَ يَنْفَعُكَ اِنْ حَدَّثْتُكَ قَالَ اَسْمَعُ بِاُذُنَيَّ قَالَ جِئْتُ اَسْاَلُكَ عَنِ الْوَلَدِ قَالَ مَاءُ الرَّجُلِ اَبْيَضُ وَمَاءُ الْمَرْاَةِ اَصْفَرُ فَاِذَا اجْتَمَعَا فَعَلَا مَنِيُّ الرَّجُلِ مَنِيَّ الْمَرْاَةِ اَذْكَرَا بِاِذْنِ اللّٰهِ وَاِذَا عَلَا مَنِيُّ الْمَرْاَةِ مَنِيَّ الرَّجُلِ آنَثَا بِاِذْنِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ قَالَ الْيَهُوْدِيُّ لَقَدْ صَدَقْتَ وَاِنَّكَ لَنَبِيٌّ ثُمَّ انْصَرَفَ فَذَهَبَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ سَاَلَنِيْ هٰذَا عَنِ الَّذِيْ سَاَلَنِيْ عَنْهُ وَمَا لِيْ عِلْمٌ بِشَيْءٍ مِّنْهُ حَتّٰى اَتَانِيَ اللّٰهُ بِهٖ۔

کہاں ہوں گے؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ اندھیرے میں پل صراط کے قریب ہوں گے، اس نے پوچھا سب سے پہلے پل صراط سے کون گذرے گا؟ آپ نے فرمایا فقراء مہاجرین، اس نے پوچھا وہ جنت میں داخل ہوں گے تو سب سے پہلے انھیں کیا کھلایا جائیگا؟ آپ نے فرمایا مچھلی کی کلیجی کا ٹکڑا، اس نے پوچھا اس کے بعد انھیں کیا کھلایا جائے گا؟ آپ نے فرمایا ان کے لیے جنت کا وہ بیل ذبح کیا جائے گا جو جنت میں چرا کرتا تھا، اس نے پوچھا اس کے بعد انھیں کیا پلایا جائے گا؟ آپ نے فرمایا انھیں سلسبیل نامی ایک چشمے سے پانی پلایا جائیگا۔ اس یہودی عالم نے کہا آپ نے سچ فرمایا، لیکن میں آپ سے وہ بات پوچھنے آیا ہوں جس کو روئے زمین پر نبی کے سوا صرف ایک یا دو آدمی جانتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اگر میں تم کو وہ بات بتلاؤں تو تم کو فائدہ پہنچے گا، اس نے کہا میں غور سے سنوں گا، اس نے کہا میں آپ سے یہ پوچھنے آیا ہوں کہ بچہ کس طرح پیدا ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا مرد کا پانی سفید اور عورت کا پانی زرد رنگ کا ہوتا ہے جب یہ دونوں پانی جمع ہو جائیں اور مرد کی منی عورت کی منی پر غالب ہو جائے تو اللہ کے حکم سے بچہ پیدا ہوتا ہے، اور اگر عورت کی منی مرد کی منی پر غالب ہو جائے تو اللہ کے حکم سے بچی پیدا ہوتی ہے۔ یہودی نے کہا بلاشبہ آپ نے سچ فرمایا اور آپ حقیقتہً اللہ کے نبی ہیں، پھر وہ یہودی چلا گیا، اس کے جانے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس نے جن چیزوں کے بارے پوچھا میں ان کی طرف متوجہ نہیں تھا، پھر اللہ تعالیٰ نے مجھے ان چیزوں کی طرف متوجہ کر دیا۔

۶۲۵۔ وَحَدَّثَنِيْهِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الدَّارِمِيُّ قَالَ اَنَا يَحْيَى بْنُ حَسَّانَ قَالَ نَا مُعَاوِيَةُ بْنُ سَلَّامٍ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهٖ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ كُنْتُ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا اس سند کے ساتھ بھی یہ حدیث مروی ہے۔

۸۲۲ ۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ نُمَيْرٍ جَمِيعًا عَنْ أَبِي مُعَاوِيَةَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ شَقِيقٍ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا مَعَ عَبْدِ اللّٰهِ وَأَبِي مُوسٰى فَقَالَ أَبُو مُوسٰى يَا أَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَرَأَيْتَ لَوْ أَنَّ رَجُلًا أَجْنَبَ فَلَمْ يَجِدِ الْمَاءَ شَهْرًا كَيْفَ يَصْنَعُ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ لَا يَتَيَمَّمُ وَإِنْ لَمْ يَجِدِ الْمَاءَ شَهْرًا فَقَالَ أَبُو مُوسٰى فَكَيْفَ بِهٰذِهِ الْآيَةِ فِي سُوْرَةِ الْمَائِدَةِ فَلَمْ تَجِدُوْا مَاءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ لَوْ رُخِّصَ لَهُمْ فِي هٰذِهِ الْآيَةِ لَأَوْشَكَ إِذَا بَرَدَ عَلَيْهِمُ الْمَاءُ أَنْ يَتَيَمَّمُوْا بِالصَّعِيْدِ فَقَالَ أَبُو مُوسٰى لِعَبْدِ اللّٰهِ أَلَمْ تَسْمَعْ قَوْلَ عَمَّارٍ بَعَثَنِي رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَاجَةٍ فَأَجْنَبْتُ فَلَمْ أَجِدِ الْمَاءَ فَتَمَرَّغْتُ فِي الصَّعِيْدِ كَمَا تَمَرَّغُ الدَّابَّةُ ثُمَّ أَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ إِنَّمَا كَانَ يَكْفِيْكَ أَنْ تَقُوْلَ بِيَدَيْكَ هٰكَذَا ثُمَّ ضَرَبَ بِيَدَيْهِ الْأَرْضَ ضَرْبَةً وَاحِدَةً ثُمَّ مَسَحَ الشِّمَالَ عَلَى الْيَمِيْنِ وَظَاهِرَ كَفَّيْهِ وَوَجْهَهُ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ أَوَلَمْ تَرَ عُمَرَ لَمْ يَقْنَعْ بِقَوْلِ عَمَّارٍ

میں برکت رکھ دی۔

شقیق بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن مسعود اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہما کے پاس بیٹھا ہوا تھا، حضرت ابوموسیٰ نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے مخاطب ہو کر فرمایا، اگر کسی شخص پر غسل فرض ہو اور اس کو ایک ماہ تک پانی نہ مل سکے تو وہ شخص کس طرح نمازیں پڑھے گا، حضرت عبداللہ بن مسعود نے فرمایا وہ شخص تیمم نہ کرے خواہ اس کو ایک ماہ تک پانی نہ ملے، حضرت ابوموسیٰ نے فرمایا، پھر آپ سورۂ مائدہ کی اس آیت کا کیا جواب دیں گے "فلم تجدوا ماءً فتیمموا صعیدًا طیبًا" جب تم کو پانی نہ مل سکے تو پاک مٹی سے تیمم کرو، حضرت عبداللہ نے فرمایا مجھے خدشہ ہے کہ اگر اس آیت کی بناء پر لوگوں کو تیمم کی اجازت دے دی جائے تو وہ پانی ٹھنڈا لگنے کی بناء پر بھی تیمم کرنا شروع کر دیں گے حضرت ابوموسیٰ نے فرمایا کیا آپ نے حضرت عمار کی یہ حدیث نہیں سنی انھوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے کسی کام کے لیے بھیجا، راستہ میں رجب میں سویا تو مجھ پر غسل فرض ہو گیا۔ پس میں خاک پر اسی طرح لوٹ پوٹ ہونے لگا جس طرح جانور لوٹ پوٹ ہوتے ہیں، پھر جب میں نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس واقعہ کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا تمہارے لیے یہ کافی تھا کہ تم اس طرح کرتے پھر آپ نے دونوں ہاتھ زمین پر ایک مرتبہ مارے اور بائیں ہاتھ سے دائیں پر مسح کیا اور دونوں ہتھیلیوں کی پشت پر اور چہرہ پر مسح کیا، حضرت عبداللہ بن مسعود نے کہا کیا تمہیں پتہ نہیں کہ حضرت عمر نے حضرت عمار کی حدیث پر اطمینان نہیں کیا تھا۔

۸۲۳ ۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَاحِدِ قَالَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ شَقِيقٍ قَالَ قَالَ

امام مسلم نے ایک اور سند سے ساتھ مثل سابق روایت ذکر کی ہے لیکن اس میں اتنا فرق ہے کہ رسول اللہ

أبو موسى لعبد الله وساق الحديث بقصته نحو حديث أبي معاوية غير أنه قال فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم إنما كان يكفيك أن تقول هكذا وضرب بيديه فمسح وجهه وكفيه.

٧٢٤- وحدثني عبد الله بن هاشم العبدي قال نا يحيى يعني ابن سعيد القطان عن شعبة قال حدثني الحكم عن ذر عن سعيد بن عبد الرحمن ابن أبزى عن أبيه أن رجلا أتى عمر فقال إني أجنبت فلم أجد ماء فقال لا تصل فقال عمار أما تذكر يا أمير المؤمنين إذ أنا وأنت في سرية فأجنبنا فلم نجد ماء فأما أنت فلم تصل وأما أنا فتمعكت في التراب وصليت فقال النبي صلى الله عليه وسلم إنما كان يكفيك أن تضرب بيديك الأرض ثم تنفخ ثم تمسح بهما وجهك وكفيك فقال عمر اتق الله يا عمار قال إن شئت لم أحدث به قال الحكم وحدثنيه ابن عبد الرحمن ابن أبزى عن أبيه مثل حديث ذر قال وحدثني سلمة عن ذر في هذا الإسناد الذي ذكر الحكم قال فقال عمر نوليك ما توليت.

٧٢٥- وحدثني إسحق بن منصور قال نا النضر بن شميل قال نا شعبة عن الحكم قال سمعت ذرا عن ابن عبد الرحمن بن أبزى قال قال الحكم وقد سمعته من ابن عبد الرحمن بن أبزى عن أبيه أن رجلا أتى عمر فقال إني أجنبت فلم أجد ماء وساق الحديث وزاد فيه قال عمار يا أمير المؤمنين إن شئت لما جعل الله علي من حقك لا أحدث به أحدا ولم يذكر حدثني سلمة

صلے اللہ علیہ وسلم نے دونوں ہاتھ زمین پر مارے اور چہرے اور ہاتھوں پر مسح کیا، اور حضرت عمار رضی اللہ عنہ سے فرمایا (غسل جنابت کی خاطر) تمہارے لیے اس قدر تیمم کافی ہے۔

ابزیٰ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص آیا اور کہنے لگا میں جنبی ہو گیا اور مجھے پانی نہیں مل سکا، حضرت عمر نے فرمایا نماز مت پڑھو۔ حضرت عمار کہنے لگے اے امیر المؤمنین کیا آپ کو یاد نہیں جب میں اور آپ ایک سفر میں تھے۔ ہم دونوں جنبی ہو گئے اور ہمیں پانی نہیں ملا۔ آپ نے بہر حال نماز نہیں پڑھی، لیکن میں زمین پر لوٹ پوٹ ہو گیا، اور میں نے نماز پڑھ لی (جب حضور کی خدمت میں پہنچا اور واقعہ عرض کیا) تو نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارے لیے اتنا کافی ہے کہ تم دونوں ہاتھ زمین پر مارتے پھر پھونک مار کر گرد اڑا دیتے، پھر ان کے ساتھ اپنے چہرہ اور ہاتھوں پر مسح کرتے، حضرت عمر نے کہا اے عمار خدا سے ڈرو، حضرت عمار نے کہا اگر آپ فرمائیں تو میں یہ حدیث کسی اور سے نہ بیان کروں، امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے یہ اضافہ کیا کہ حضرت عمار کے جواب کے بعد حضرت عمر نے فرمایا ہم تمہاری روایت کا بوجھ تمہیں پر ڈالتے ہیں۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ مثل سابق حدیث بیان کی جس میں حضرت عمار کا یہ قول ہے کہ اے امیر المؤمنین اللہ تعالیٰ نے آپ کی اطاعت مجھ پر واجب کی ہے اگر آپ فرمائیں تو میں یہ حدیث کسی سے بیان نہ کروں گا۔

عَنْ ذِرَاعَيْهِ۔

۷۲۶۔ قَالَ مُسْلِمٌ وَرَوَى اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيعَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ هُرْمُزَ عَنْ عُمَيْرٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ يَقُولُ أَقْبَلْتُ أَنَا وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ يَسَارٍ مَوْلَى مَيْمُونَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى دَخَلْنَا عَلٰى أَبِي الْجَهْمِ ابْنِ الْحَارِثِ ابْنِ الصِّمَّةِ الْأَنْصَارِيِّ فَقَالَ أَبُو الْجَهْمِ أَقْبَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ نَحْوِ بِئْرِ جَمَلٍ فَلَقِيَهُ رَجُلٌ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْهِ حَتّٰى أَقْبَلَ عَلَى الْجِدَارِ فَمَسَحَ وَجْهَهُ وَيَدَيْهِ ثُمَّ رَدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ۔

۷۲۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنِ الضَّحَّاكِ بْنِ عُثْمَانَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَجُلًا مَرَّ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَبُولُ فَسَلَّمَ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيْهِ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے غلام عمیر بیان کرتے ہیں کہ میں اور نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجہ ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے غلام عبدالرحمان بن یسار ابو الجہم بن حارث انصاری کے پاس گئے، انھوں نے یہ حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جمل نامی کنوئیں کی طرف سے آئے، راستہ میں آپ نے ایک شخص کے سلام کا اس وقت تک جواب نہیں دیا جب تک ایک دیوار کے پاس پہنچ کر چہرہ اور دونوں ہاتھوں پر مسح نہیں کر لیا، اس کے بعد آپ نے اس کے سلام کا جواب دیا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پیشاب کر رہے تھے، ایک شخص نے پاس سے گذر کر سلام کیا آپ نے اس کے سلام کا جواب نہیں دیا۔

## تیمم کی شرائط اور شرعی احکام میں فقہاء کے نظریات

وان کنتم مرضی او علی سفر او جاء احد منکم من الغائط او لمستم النساء فلم تجدوا ماء فتیمموا صعیدا طیبا فامسحوا بوجوھکم و ایدیکم منہ ط ما یرید اللہ لیجعل علیکم من حرج ولکن یرید لیطھرکم ولیتم نعمتہ علیکم لعلکم تشکرون۔

(مائدہ: ۶)

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:۔

اور اگر تم بیمار ہو یا سفر میں ہو یا کوئی تم میں سے قضائے حاجت کر کے آئے یا تم نے عورتوں سے قربت کی ہو پھر تم پانی نہ پاؤ تو پاک مٹی سے تیمم کرو پس اپنے چہروں اور اپنے (پورے) ہاتھوں پر اس (پاک مٹی) سے مسح کرو، اللہ تم پر تنگی کرنا نہیں چاہتا، لیکن اللہ تمہیں خوب پاک کرنا چاہتا ہے اور تم پر اپنی نعمت پوری کرنا چاہتا ہے تاکہ تم شکر کرو۔

علامہ یحیی بن شرف نووی لکھتے ہیں:

تیمم، کتاب، سنت اور امت مسلمہ کے اجماع سے ثابت ہے، تیمم کی خصوصیت سے اللہ تعالیٰ نے صرف اس امت کو سرفراز کیا ہے، امت کا اس پر اجماع ہے کہ حدث اصغر ہو یا حدث اکبر، تیمم صرف چہرے اور ہاتھوں پر کیا جاتا ہے، ہمارا اور جمہور کا اس پر اجماع ہے کہ تیمم کے لیے دو ضربیں (دو بار پاک مٹی پر ہاتھ

مارنا) ضروری ہیں، ایک ضرب سے چہرے پر مسح کیا جائے اور ایک ضرب سے کہنیوں سمیت ہاتھوں پر مسح کیا جائے، حضرت علی بن ابی طالب، حضرت عبد اللہ بن عمر، حسن بصری، شعبی، سالم بن عبد اللہ بن عمر، سفیان ثوری، امام مالک، امام ابو حنیفہ، اصحاب رائے اور دوسرے تمام فقہاء رضی اللہ عنہم کا یہی مسلک ہے، عطاء، مکحول، اوزاعی، امام احمد، اسحٰق، ابن المنذر، اور عامۃ المحدثین کا مسلک یہ ہے کہ چہرے اور ہاتھوں کے لیے صرف ایک ضرب واجب ہے، زہری نے یہ کہا ہے کہ ہاتھوں پر بغلوں تک مسح کرنا واجب ہے، علامہ خطابی نے کہا ہے کہ اس میں علماء کا اختلاف نہیں ہے کہ کہنیوں سے ماوراء تیمم نہیں ہے، اور ابن سیرین سے منقول ہے کہ تیمم میں تین ضربات ہیں، ایک ضرب چہرے کے لیے دوسری ضرب ہتھیلیوں کے لیے اور تیسری ضرب کلائیوں کے لیے۔

علماء کا اس پر اجماع ہے کہ تیمم حدث اصغر کے لیے بھی ہے اور حدث اکبر (جنابت، حائض اور نفاس) کے لیے بھی ہے، سلف اور خلف میں سے اس کا کوئی مخالف نہیں ہے، ماسوا حضرت عمر بن الخطاب اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما کے، ایک قول یہ بھی ہے کہ ان دونوں نے اس قول سے رجوع کر لیا تھا، جنبی کے لیے تیمم کے جواز کے ثبوت میں بکثرت احادیث مشہورہ مروی ہیں، جب جنبی تیمم سے نماز پڑھ لے تو اس پر غسل کرنا بالاجماع واجب ہے اس میں صرف ابو سلمہ عبد الرحمٰن تابعی کا قول مخالف ہے لیکن یہ قول بالاجماع متروک ہے اور احادیث صحیحہ مشہورہ میں وارد ہے کہ جب پانی مل گیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جنبی کو غسل کرنے کا حکم دیا، اگر مسافر کے پاس پانی نہ ہو تو وہ پھر بھی اپنی بیوی سے جماع کر سکتا ہے، وہ اگر اتنا پانی ہو تو اپنی شرمگاہوں کو دھو کر تیمم کریں اور نماز پڑھ لیں اور اگر انہوں نے اپنی شرمگاہیں دھو لیں تو ان پر نماز کا اعادہ نہیں ہے، اور اگر مرد نے اپنے آلہ کو نہیں دھویا اور اس پر رطوبت فرج لگی ہوئی تھی تو جس قول کے مطابق رطوبت فرج نجس ہے اس کو نماز کا اعادہ کرنا ہوگا ورنہ نہیں، جس شخص نے کسی مرض یا زخم کی وجہ سے تیمم کیا تو اس پر نماز کا اعادہ نہیں ہے اور جس نے پانی کے نہ ہونے کی وجہ سے تیمم کیا تو اگر وہ ایسی جگہ ہے جہاں پر غالباً پانی نہیں ہوتا، مثلاً سفر میں ہے تو اس پر اعادہ واجب نہیں ہے اور اگر وہ ایسی جگہ ہے، جہاں پر کبھی کبھی پانی نہیں ہوتا اور اکثر ہوتا ہے تو اس پر نماز کا اعادہ ہے، جو شخص ڈیڑھ انگریزی میل کی مسافت پر شہر سے دور ہو اور اس کو پانی دستیاب نہ ہو تو وہ فقہاء احناف کے نزدیک تیمم کر سکتا ہے اور اس پر نماز کا اعادہ نہیں ہے۔ بلا

امام شافعی، امام احمد، ابن المنذر، داؤد ظاہری اور اکثر علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ تیمم صرف ایسی پاک مٹی کے ساتھ جائز ہے جس کا غبار عضو کے ساتھ لگ جائے، اور امام ابو حنیفہ اور امام مالک یہ کہتے ہیں کہ زمین کی تمام اقسام سے تیمم کرنا جائز ہے، حتیٰ کہ دھلے ہوئے پتھر سے بھی تیمم کرنا جائز ہے، اور بعض اصحاب مالک نے یہ کہا ہے کہ جو چیز زمین کے ساتھ متصل ہو اس کے ساتھ تیمم کرنا بھی جائز ہے اور برف کے متعلق ان کی دو روایتیں ہیں، اور اوزاعی اور سفیان ثوری نے یہ کہا کہ برف اور ہر وہ چیز جو زمین پر ہو اس کے ساتھ تیمم کرنا جائز ہے۔

فقہاء شافعیہ اور اکثرین کا مذہب یہ ہے کہ تیمم حدث کو زائل نہیں کرتا بلکہ نماز کو مباح کرتا ہے اس کے ساتھ فرض نماز اور جس قدر چاہیں نوافل پڑھ سکتا ہے، اور ایک تیمم کے ساتھ دو فرض جمع نہ کیے جائیں، اگر تیمم سے فرض پڑھنے کی نیت کی تو اس سے نفل بھی پڑھ سکتا ہے اور اگر تیمم سے نفل کی نیت کی ہو تو اس سے نفل پڑھنا

جائز ہے فرض جائز نہیں ہے، وہ ایک تیمم سے فرض نماز اور نماز جنازہ پڑھ سکتا ہے اور وہ نماز کا وقت شروع ہونے سے پہلے تیمم نہ کرے، جس شخص نے پانی نہ ملنے کی وجہ سے تیمم کیا تھا اگر اس نے نماز کے دوران پانی دیکھ لیا تو اس کی نماز باطل نہیں ہوگی اور وہ نماز پوری کر سکتا ہے۔ ؎

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے نزدیک ہر اس چیز سے تیمم کرنا جائز ہے جو زمین کی جنس سے ہو، مثلاً مٹی، ریت، چونا، پتھر، زرنیخ وغیرہ، پتھر وغیرہ سے تیمم کے لیے یہ شرط نہیں ہے کہ اس پر غبار بھی ہو، تیمم کرنے والا اگر طہارت یا نماز کی نیت کرے تو جائز ہے، تیمم کے ساتھ فرائض اور نوافل جس قدر چاہے پڑھ سکتا ہے اور جب تک اس کا عذر قائم رہے وہ ایک تیمم کے ساتھ کئی فرائض پڑھ سکتا ہے اور اگر پانی نہ ملنے کی وجہ سے تیمم کیا اور نماز کے دوران اس نے پانی دیکھ لیا تو اس کا تیمم ٹوٹ جائے گا۔ ؎

## حدیث تیمم سے استنباط شدہ مسائل

علامہ بدرالدین عینی نے بیان کیا کہ اس حدیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

۱۔ بعض علماء (علامہ ابن حجر عسقلانی) نے اس حدیث سے یہ استدلال کیا کہ اس جگہ قیام کرنا جائز ہے جہاں پانی نہ ہو اور اس راستہ پر سفر کرنا جائز ہے جہاں پانی نہ ہو، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایسی ہی جگہ سفر اور قیام کیا تھا۔

۲۔ کسی شادی شدہ خاتون کی شکایت اس کے والد سے کرنا خواہ اس کا خاوند موجود ہو، صحابہ کرام نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے اس لیے شکایت کی تھی کہ اس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سو رہے تھے، اور صحابہ کرام آپ کو نیند سے بیدار نہیں کرتے تھے۔

۳۔ کسی فعل کی نسبت اس کے سبب کی طرف کرنا، کیونکہ پانی نہ ملنے کا سبب حضرت عائشہ کے ہار کا گم ہونا تھا۔

۴۔ کسی شخص کا اپنی بیٹی کے پاس جانا خواہ اس وقت اس کا خاوند موجود ہو، جب اس کو یہ معلوم ہو کہ اس کا خاوند اس پر راضی ہوگا۔

۵۔ کسی شخص کا اپنی بیٹی کو سرزنش کرنا خواہ وہ بیٹی شادی شدہ ہو اور صاحب منصب ہو۔

۶۔ اگر کسی شخص کو ایسی تکلیف یا آفت پہنچے جو حرکت اور اضطراب کا موجب ہو تو وہ صبر کرے اور اپنے جسم کو ہلنے سے باز رکھے جبکہ اس کی حرکت سے کسی سونے والے، بیمار یا نمازی یا قاری یا علم میں مشغول شخص کی تشویش اور بے آرامی کا خدشہ ہو۔

۷۔ سفر میں تہجد کی رخصت، یہ اس قول پر ہے کہ آپ پر تہجد کی نماز واجب تھی۔

۸۔ پانی کو تلاش کرنا صرف اس وقت واجب ہوتا ہے جب نماز کا وقت آجائے، کیونکہ عمرو بن حارث کی روایت

---

؎ علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

؎ علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر مرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۲۸-۳۲، ملخصاً، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

میں سے نماز کا وقت آ گیا تب پانی کو تلاش کیا گیا۔

۹۔ آیت وضو کے نازل ہونے سے پہلے وضو واجب تھا، اسی وجہ سے ان کو بہت تشویش اور صدمہ لاحق ہوا کہ وہ ایسی جگہ ٹھہرے ہیں جہاں پانی نہیں ہے، اور حضرت ابوبکر نے حضرت عائشہ پر ناراضگی کا اظہار کیا، علامہ ابن عبد البر نے کہا ہے کہ تمام اہل سیرت اس پر متفق ہیں کہ جب سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر نماز فرض ہوئی ہے، آپ نے وضو کے ساتھ نماز پڑھی ہے (آیت وضو آیت تیمم کے ساتھ نازل ہوئی ہے یہ سورۂ مائدہ کی آیت نمبر ۶ ہے۔) اگر یہ اعتراض ہو کہ وضو پہلے ہی واجب تھا تو آیت وضو کو نازل کرنے میں کیا حکمت تھی؟ اس کا جواب یہ ہے تاکہ آیت وضو کی فرضیت کی قرآن مجید میں تلاوت ہو۔ نیز پہلے وضو کی فرضیت سنت سے تھی اور اب وضو کی فرضیت قرآن مجید سے ہو گئی، بعض روایت میں ہے کہ حضرت اسلع اعرجی، جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے سواری لاتے تھے ایک دن انھوں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا میں جنبی ہوں تو تیمم کی آیت نازل ہو گئی، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے، اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس کا واقعہ بھی ہار گم ہونے والے دن پیش آیا ہو، کیونکہ وہی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت کرتا تھا اور سواری والا تھا۔

۱۰۔ اس حدیث میں تیمم میں نیت کے وجوب پر دلیل ہے کیونکہ تیمم کا معنی ہے قصد کرو۔

۱۱۔ اس میں یہ دلیل ہے کہ تندرست، مریض، بے وضو اور جنبی سب کے لیے تیمم مشروع ہے، حضرت عمر اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہما جنبی کے لیے تیمم جائز نہیں قرار دیتے تھے، لیکن فقہاء میں سے کسی نے ان کے قول پر عمل نہیں کیا، کیونکہ احادیث صحیحہ میں جنبی کے لیے تیمم کا جواز ثابت ہے۔

۱۲۔ اس حدیث میں سفر میں تیمم کرنے کے جواز کی دلیل ہے، اس پر سب کا اجماع ہے، اور حضر میں تیمم کرنے میں اختلاف ہے، امام مالک اور ان کے اصحاب کا مسلک یہ ہے کہ سفر اور حضر میں تیمم کرنا مساوی ہے، جب پانی نہ ملے یا مرض یا خوف شدید یا وقت نکلنے کے خوف سے پانی کا استعمال کرنا مشکل ہو، علامہ ابو عمر وابن عبد البر مالکی نے کہا کہ امام ابوحنیفہ اور امام محمد کا بھی یہی قول ہے، امام شافعی نے کہا جو شخص تندرست ہو اور مقیم ہو اس کے لیے تیمم کرنا جائز نہیں ہے الا یہ کہ اس کو اپنی جان کی ہلاکت کا خوف ہو، علامہ طبری نے کہا امام ابویوسف اور امام زفر کے نزدیک مقیم کے لیے مرض اور خروج — وقت کے خوف کی وجہ سے تیمم کرنا جائز نہیں ہے، امام شافعی، لیث اور طبری نے یہ بھی کہا ہے کہ جب خروج وقت کا خوف ہو تو تندرست اور بیمار دونوں تیمم کر سکتے ہیں، وہ نماز پڑھ لیں اور ان پر اعادہ لازم ہے، اور عطاء بن ابی رباح نے یہ کہا ہے کہ جب پانی دستیاب ہو تو مریض اور غیر مریض دونوں تیمم نہ کریں۔ میں کہتا ہوں کہ علامہ ابن عبد البر کا یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ خروج وقت کے خوف سے تیمم جائز ہے، امام ابوحنیفہ کے نزدیک مقیم کے لیے خروج وقت کے خوف کے سبب سے تیمم کرنا جائز نہیں ہے۔

۱۳۔ امن کے زمانہ میں ازواج کے ساتھ سفر کرنا جائز ہے اگر ایک شخص کی کئی بیویاں ہوں تو وہ کسی ایک کو ساتھ لے جائے، اور قرعہ اندازی کر کے اس کو لے جانا مستحب ہے جس کے نام کا قرعہ نکلے، امام مالک، امام شافعی

اور امام احمد کے نزدیک قرعہ اندازی کرنا واجب ہے۔

۱۴۔ اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ مال حلال محترم ہے اس کو ضائع نہ ہونے دیا جائے (یہ ہار بارہ درہم کی مالیت کا تھا)

۱۵۔ مال کی حفاظت کرنے کا جواز خواہ اس کی تلاش میں اتنا وقت لگے کہ نماز کے لیے پانی نہ مل سکے۔

۱۶۔ گم شدہ چیز کو تلاش کرنا توکل کے خلاف نہیں ہے، بلکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے۔

۱۷۔ اگر کسی ایک فرد کا نقصان ہو تو سب لوگوں کو مل کر اس کے تدارک کی کوشش کرنی چاہیے، کیونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ہار کو تمام قافلے والوں نے مل کر تلاش کیا۔

۱۸۔ کسی چیز کو عاریۃً لینے کا جواز اور عاریۃً لی ہوئی چیز کے ساتھ اس کے مالک کی اجازت سے سفر کرنے کا جواز۔

۱۹۔ عورت کا اپنے خاوند کی خاطر زیبائش کے لیے ہار اور دیگر زیورات پہننا۔

۲۰۔ شوہر کا اپنی بیوی کے زانو پر سر رکھ کر سونے کا جواز۔

۲۱۔ کسی مصلحت کی وجہ سے مشقت کو برداشت کرنا، کیونکہ حضرت ابوبکر کے چٹکیاں لینے کے باوجود حضرت عائشہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بے آرامی کے خدشہ سے اپنے آپ کو ہلنے سے باز رکھا۔

۲۲۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی برکت سے آیت تیمم کا نازل ہونا اور حضرت عائشہ کی فضیلت۔

۲۳۔ اگر آیت تیمم نازل نہ ہوتی تو لوگ حضرت عائشہ پر طعن کرتے کہ ان کی وجہ سے انھوں نے بے وضو نماز پڑھی، اللہ تعالٰی نے آیت تیمم نازل فرما کر حضرت عائشہ سے اس طعن کو دور کیا اور جو لوگ حضرت عائشہ کی شکایت کر رہے تھے وہی حضرت عائشہ کی برکت کو بیان کرنے لگے۔

۲۴۔ اللہ تعالٰی کو حضرت عائشہ پر طعن یا ان کی مذمت گوارہ نہیں ہے، جب منافقین نے ان پر تہمت لگائی تو اللہ تعالٰی نے قرآن مجید کی دس آیات میں ان کی برأت بیان فرمائی اور ان کی برکت سے حد قذف کا قانون نازل کیا جس کی وجہ سے قیامت تک تمام خواتین کی عزتیں محفوظ ہوگئیں اور اس موقع پر ان کی برکت سے آیت تیمم نازل فرمائی جس کی وجہ سے قیامت تک کے تمام مسلمانوں کو یہ سہولت حاصل ہوگی کہ اگر وہ بیمار ہوں یا ان کو سفر میں پانی نہ ملے تو وہ تیمم کرلیں۔ [1]

## حضرت عائشہ کے گم شدہ ہار کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کی بحث

اس حدیث میں ہے: حضرت عائشہ نے فرمایا: ہم نے اس اونٹ کو اٹھایا جس پر میں سوار تھی تو اس کے نیچے سے ہار نکل آیا۔

علامہ یحیٰی بن شرف نووی لکھتے ہیں:

صحیح بخاری میں ہے: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو بھیجا تو اس کو ہار مل گیا ایک روایت میں دو شخصوں کا ذکر ہے، اور یہ ایک ہی واقعہ ہے، علماء نے کہا ہے کہ جس شخص کو بھیجا وہ حضرت اسید بن حضیر اور ان کے متبعین تھے، وہ گئے تو ان کو کچھ نہیں ملا، پھر واپسی میں حضرت اسید کو اس اونٹ کے نیچے سے وہ ہار مل گیا۔ [2]

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ ھ، عمدۃ القاری ج ۴ ص ۷، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ ھ

[2] علامہ یحیٰی بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

بعض لوگ اس حدیث سے علم رسالت پر طعن کرتے ہیں کہ اگر آپ کو غیب کا علم دیا گیا ہوتا تو آپ کو علم ہوتا کہ ہار کہاں ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ آپ کا علم تدریجی ہے، ثانیاً یہ ہو سکتا ہے اللہ تعالیٰ نے آپ کی توجہ ہار سے ہٹا دی، ثالثاً یہ کہ اگر آپ علی الفور بتا دیتے کہ ہار کہاں ہے تو آیت تیمم کے نازل ہونے کا واقعہ اور وہ علمیہ بحثیں نہ آتا، اور وہ تمام مسائل معلوم نہ ہوتے جن کا ہم نے علامہ عینی کے حوالے سے ذکر کیا ہے۔

## تیمم کے بعض مسائل

حدیث نمبر ۷۱۵ میں یہ ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک دیوار سے تیمم کیا۔

یہ حدیث اس پر محمول ہے کہ اس وقت پانی نہیں تھا، کیونکہ جب پانی موجود ہو اور اس کے استعمال پر قدرت ہو تو تیمم جائز نہیں ہے، خواہ فرض نماز، نماز عید، یا نماز جنازہ کے فوت ہونے کا خوف ہو، یہ امام شافعی کا مذہب ہے اور امام ابو حنیفہ کا مذہب یہ ہے کہ عید اور جنازہ کے فوت ہونے کے خوف کی وجہ سے تیمم جائز ہے، کیونکہ ان کی قضاء نہیں ہے۔ اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ مٹی کی جنس سے تیمم کرنا ضروری ہے اور اس پر غبار ہونا ضروری نہیں جیسا کہ احناف کا مذہب ہے کیونکہ عام طور پر دیوار پر غبار نہیں ہوتا۔ اگر یہ اعتراض ہو کہ دیوار کے مالک کی اجازت کے بغیر آپ نے کیسے تیمم کر لیا تو اس کا جواب یہ ہے کہ وہ دیوار مباح تھی، یا کسی ایسے شخص کی دیوار تھی جس کو آپ جانتے تھے اور آپ کو علم تھا کہ آپ کے تصرف سے اس کو اعتراض نہیں ہوگا، اس حدیث میں نوافل کے لیے تیمم کرنے پر بھی دلیل ہے، پیشاب کرتے وقت جس نے آپ کو سلام کیا آپ نے اس کا فوراً جواب نہیں دیا، اس میں یہ دلیل ہے کہ قضاء حاجت کے وقت سلام کرنا مکروہ ہے اور اگر کوئی سلام کرے تو اس حالت میں اس کا جواب دینا بھی مکروہ ہے، اسی طرح اس حالت میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کا ذکر کرنا بھی مکروہ ہے، اسی طرح جماع کی حالت میں بھی ذکر کرنا مکروہ تحریمی ہے اور اس حال میں مطلقاً کلام کرنا مکروہ تنزیہی ہے لیکن ضرورت کے مواقع مستثنیٰ ہیں مثلاً کسی نابینا کو کنوئیں کی طرف بڑھتا ہوا دیکھے تو بتا دے۔[1]

## باب ١٣٥ الدَّلِيلِ عَلٰى اَنَّ الْمُسْلِمَ لَا يَنْجُسُ

## مسلمان کے نجس نہ ہونے پر دلیل

٧٢٨ - وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَحْيٰى يَعْنِي ابْنَ سَعِيْدٍ قَالَ حُمَيْدٌ ثَنَا ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ عُلَيَّةَ عَنْ حُمَيْدِ الطَّوِيْلِ عَنْ اَبِيْ رَافِعٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّهُ لَقِيَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ طَرِيْقٍ مِّنْ طُرُقِ الْمَدِيْنَةِ وَهُوَ جُنُبٌ فَانْسَلَّ فَذَهَبَ فَاغْتَسَلَ فَتَفَقَّدَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا جَاءَهُ قَالَ اَيْنَ كُنْتَ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَقِيْتَنِيْ وَاَنَا جُنُبٌ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مدینہ کے کسی راستہ میں ان کی نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم سے اس حال میں ملاقات ہوئی کہ وہ جنبی تھے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ چپکے سے غسل کرنے کے لیے چلے گئے، نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو تلاش کیا، جب ابو ہریرہ آئے، تو آپ نے پوچھا اے ابو ہریرہ تم کہاں تھے انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! جب آپ نے مجھ سے ملاقات کی، اس وقت میں جنبی تھا، میں نے

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج ١ ص ١٦٢ - ١٦١، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

فَكَرِهْتُ أَنْ أُجَالِسَكَ حَتَّى أَغْتَسِلَ فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُبْحَانَ اللهِ إِنَّ الْمُؤْمِنَ لَا يَنْجُسُ ـ

اس حالت میں آپ کے ساتھ بلا غسل رہنا ناپسند سمجھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سبحان اللہ مومن نجس نہیں ہوتا۔

۲۹ـ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَا نَا وَكِيعٌ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ وَاصِلٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ حُذَيْفَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقِيَهُ وَهُوَ جُنُبٌ فَحَادَ عَنْهُ فَاغْتَسَلَ ثُمَّ جَاءَ فَقَالَ كُنْتُ جُنُبًا قَالَ إِنَّ الْمُسْلِمَ لَا يَنْجُسُ ـ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ان کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس حال میں ملاقات ہوئی کہ وہ جنبی تھے، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے الگ ہو کر غسل کرنے چلے گئے، جب وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں غسل کر کے حاضر ہوئے تو (بطور عذر) عرض کیا کہ میں جنبی تھا، آپ نے فرمایا سبحان اللہ! مومن نجس نہیں ہوتا۔

## آدمی کے جسم کی طہارت کا بیان

حدیث نمبر ۲۸ میں ہے، مومن نجس نہیں ہوتا۔
علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

مسلمان خواہ زندہ ہو یا مردہ یہ حدیث اس کی طہارت میں اصل عظیم ہے، زندہ مسلمان کی طہارت پر مسلمانوں کا اجماع ہے حتیٰ کہ پیٹ کا بچہ جو اس کی ماں سے ساقط ہو جائے اور اس پر فرج کی رطوبت لگی ہوئی ہو وہ بھی طاہر ہے، یہ زندہ مسلمان کا حکم ہے اور رہا مردہ تو اس میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام شافعی کے اس میں دو قول ہیں، صحیح یہ ہے کہ وہ طاہر ہے اسی لیے اس کو غسل دیا جاتا ہے، امام بخاری نے حضرت ابن عباس سے تعلیقاً روایت کیا ہے کہ مسلم نجس نہیں ہوتا، خواہ زندہ ہو یا مردہ، اور کافر کے متعلق فقہاء شافعیہ اور جمہور کا مسلک یہ ہے کہ وہ مسلمان کے حکم میں ہے، یعنی وہ بھی پاک ہے خواہ زندہ ہو یا مردہ، اور قرآن مجید میں جو ہے: انما المشرکون نجس "مشرکین نجس ہیں"، اس سے ان کے اعتقاد کی نجاست مراد ہے یہ مراد نہیں ہے کہ ان کے اعضاء بول اور براز کی طرح نجس ہیں، اور جب یہ ثابت ہو گیا کہ آدمی طاہر ہے خواہ مسلم ہو یا کافر تو اس کا پسینہ، لعاب اور آنسو بھی پاک ہیں، لہٰذا مشرکین کے کپڑوں سے نماز پڑھنا جائز ہے اور کسی مائع چیز کو ان کے ساتھ تناول کرنا جائز ہے، اس کے دلائل سنت اور اجماع سے مشہور ہیں۔

اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ اہل فضل کا احترام کرنا مستحب ہے، اور اہل فضل کے مصاحب کی تعظیم اور توقیر کرنی چاہیے۔ فقہاء نے کہا ہے کہ طالب علم کے لیے مستحب یہ ہے کہ وہ اپنے شیخ کے پاس سب سے اچھے لباس اور سب سے بہتر ہیئت میں حاضر ہو، جن بالوں کو کاٹنا چاہیے وہ کٹے ہوئے ہوں، ناخن کٹے ہوئے ہوں اور بدبودار اور ناپسندیدہ لباس سے پاک ہو، کیونکہ اس میں علم اور علماء کا احترام ہے۔ [۱]

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## بَابُ ٣٦ ذِكْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى فِيْ حَالِ الْجَنَابَةِ وَغَيْرِهَا

٧٣٠ - حَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ وَ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُوْسٰى قَالَا نَا ابْنُ اَبِيْ زَائِدَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ خَالِدِ بْنِ سَلَمَةَ عَنِ الْبَهِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ اَحْيَانِهِ.

## جنابت ہو یا غیر جنابت ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا ذکر

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ بیان کرتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے تھے۔

## جنبی اور حائض کے لیے قرآن مجید کی تلاوت ممنوع ہے

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

تسبیح، تحمید، تہلیل، تکبیر اور دوسرے اذکار کے جواز کے لیے یہ حدیث اصل ہے۔ فقہاء کا اختلاف اس میں ہے کہ آیا جنبی اور حائض کے لیے قرآن مجید کی تلاوت کرنا جائز ہے یا نہیں؟ جمہور فقہاء کے نزدیک دونوں پر قرآن مجید کی تلاوت کرنا حرام ہے، ہمارے نزدیک اس میں ایک آیت یا آیت کے جز میں کوئی فرق نہیں ہے ان سب کا پڑھنا جنبی اور حائض پر حرام ہے۔ اگر جنبی نے بسم اللہ یا الحمد للہ کہا اور اس سے قرآن مجید کی تلاوت کا قصد کیا تو یہ حرام ہے اور اگر اس سے ذکر کا قصد کیا یا کسی چیز کا قصد نہیں کیا تو حرام نہیں ہے، اور جنبی اور حائض کے لیے دل میں قرآن مجید کی آیات کو پڑھنا، اور مصحف کریم کو دیکھنا جائز ہے (البتہ چھونا جائز نہیں ہے) اور ان کے لیے مستحب ہے کہ غسل کے وقت ذکر کے قصد سے بسم اللہ پڑھ لیں۔ بول، براز اور جماع کے وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا مکروہ ہے، اس حدیث سے مقصود یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اکثر اور غالب اوقات میں زبان سے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے تھے خواہ وضو سے ہوں، بے وضو ہوں یا جنبی ہوں اور بول و براز وغیرہ کے حال میں آپ زبان سے ذکر نہیں کرتے تھے، لیکن آپ کا دل ہر وقت یاد خدا میں مشغول رہتا تھا۔[1]

## بَابُ جَوَازِ اَكْلِ الْمُحْدِثِ الطَّعَامَ وَاَنَّهُ لَا كَرَاهَةَ فِيْ ذٰلِكَ وَاَنَّ الْوُضُوْءَ لَيْسَ عَلَى الْفَوْرِ

٧٣١ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيْمِيُّ وَاَبُو الرَّبِيْعِ الزَّهْرَانِيُّ قَالَ يَحْيٰى اَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ وَقَالَ اَبُو الرَّبِيْعِ نَا حَمَّادٌ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِيْنَارٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## بے وضو کے کھانے کا جواز اور علی الفور وضو کا واجب نہ ہونا

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء سے آئے تو آپ کے سامنے کھانا لایا گیا۔ حاضرین نے آپ کو وضو یاد کرایا آپ نے فرمایا کیا میں نماز کا ارادہ کر رہا ہوں جو

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ٦٧٦ھ، شرح مسلم ج ١ ص ١٦٣، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٧٥ھ

خَرَجَ مِنَ الْخَلَاءِ فَأُتِيَ بِطَعَامٍ فَذَكَرُوا لَهُ الْوُضُوءَ فَقَالَ أُرِيدُ أَنْ أُصَلِّيَ فَأَتَوَضَّأَ۔

وضو کروں۔

٧٣٢۔ وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرٍو عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُولُ كُنَّا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَ مِنَ الْغَائِطِ وَأُتِيَ بِطَعَامٍ فَقِيلَ لَهُ أَلَا تَوَضَّأُ قَالَ لِمَ أُصَلِّي فَأَتَوَضَّأُ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھے۔ آپ بیت الخلاء سے آئے تو آپ کے سامنے کھانا لایا گیا، اور آپ کو وضو یاد دلایا گیا، آپ نے فرمایا کیوں؟ میں جس وقت نماز پڑھتا ہوں اس وقت وضو کرتا ہوں۔

٧٣٣۔ وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُسْلِمٍ الطَّائِفِيُّ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ مَوْلَى آلِ السَّائِبِ أَنَّهُ سَمِعَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ يَقُولُ ذَهَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْغَائِطِ فَلَمَّا جَاءَ قُدِّمَ إِلَيْهِ طَعَامٌ فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَلَا تَوَضَّأُ قَالَ لِمَ أَلِلصَّلٰوةِ۔

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء گئے، جب فارغ ہو کر آئے تو آپ کے سامنے کھانا لایا گیا، عرض کیا گیا یا رسول اللہ! کیا آپ وضو نہیں فرمائیں گے آپ نے فرمایا کس وجہ سے؟ کیا نماز پڑھنی ہے؟

٧٣٤۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ عَبَّادِ بْنِ جَبَلَةَ قَالَ نَا أَبُو عَاصِمٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ نَا سَعِيدُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ أَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُولُ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَضَى حَاجَتَهُ مِنَ الْخَلَاءِ فَقُرِّبَ إِلَيْهِ طَعَامٌ فَأَكَلَ وَلَمْ يَمَسَّ مَاءً قَالَ وَزَادَنِي عَمْرُو بْنُ دِينَارٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِيلَ لَهُ إِنَّكَ لَمْ تَوَضَّأْ قَالَ مَا أَرَدْتُ صَلٰوةً فَأَتَوَضَّأَ وَزَعَمَ عَمْرٌو أَنَّهُ سَمِعَ مِنْ سَعِيدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء سے فارغ ہو کر آئے، اور آپ نے وضو کیے بغیر کھانا کھایا، بعض روایات میں یہ زیادتی بھی ہے کہ آپ سے عرض کیا گیا کہ کیا آپ وضو نہیں کریں گے، فرمایا میرا نماز پڑھنے کا ارادہ نہیں ہے جو وضو کروں۔

ف: علماء کا اس پر اجماع ہے کہ بغیر وضو کے کھانا پینا، اللہ سبحانہ و تعالیٰ کا ذکر کرنا، قرآن مجید پڑھنا (چھونا نہیں) اور درود شریف وغیرہ پڑھنا جائز ہے، اور اس میں سے کوئی کام مکروہ نہیں ہے، احادیث صحیحہ اور اجماع امت سے اس پر دلائل موجود ہیں۔

## بَابُ ١٣٨ مَا يَقُولُ إِذَا أَرَادَ دُخُولَ الْخَلَاءِ — بیت الخلاء جانے کے وقت کی دعا۔

٧٣٥۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا حَمَّادُ بْنُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول

زُهَيْرٌ وَقَالَ يَحْيَى أَيْضًا أَنَا هُشَيْمٌ كِلَاهُمَا عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ صُهَيْبٍ عَنْ أَنَسٍ فِي حَدِيثِ حَمَّادٍ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا دَخَلَ الْكَنِيفَ قَالَ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔

اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب بیت الخلاء میں داخل ہوتے تو یہ دعا پڑھتے اللھم انی اعوذ بک من الخبث والخبائث (اے اللہ! میں ناپاکی اور ناپاک چیزوں سے تیری پناہ میں آتا ہوں)۔

---

٧٣٦- وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا إِسْمَاعِيلُ وَهُوَ ابْنُ عُلَيَّةَ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیت الخلاء جاتے وقت یہ الفاظ کہتے: اعوذ باللہ من الخبث والخبائث۔

---

ف: اس حدیث میں خبث اور خبائث سے پناہ مانگنے کی دعا ہے، اس سے مراد شر ہے، ایک قول یہ ہے اس سے کفر مراد ہے۔ ایک قول یہ ہے کہ خبث سے مراد شیاطین ہیں اور خبائث سے مراد معاصی ہیں، ابن الاعرابی نے کہا کلام عرب میں خبث مکروہ کو کہتے ہیں، خبث کلام سے مراد گالی گلوچ ہے، خبیث ملت سے مراد کفر ہے خبیث طعام سے مراد حرام ہے، خبیث مشروب سے مراد مضر ہے، قضاء حاجت سے پہلے یہ دعا بیت الخلاء کے ساتھ خاص نہیں ہے، اگر کسی جنگل یا میدان میں قضاء حاجت کرے تو اس سے پہلے بھی یہ دعا مانگے۔

## بَابُ ١٣٩ الدَّلِيلِ عَلَى أَنَّ نَوْمَ الْجَالِسِ لَا يَنْقُضُ الْوُضُوءَ

## بیٹھنے کی حالت میں نیند سے وضو نہیں ٹوٹتا

٧٣٧- حَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ ح وَحَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَارِثِ كِلَاهُمَا عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ عَنْ أَنَسٍ قَالَ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَجِيٌّ لِرَجُلٍ وَفِي حَدِيثِ عَبْدِ الْوَارِثِ وَنَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنَاجِي الرَّجُلَ فَمَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ حَتَّى نَامَ الْقَوْمُ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نماز کی اقامت کہی گئی، اور نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم ایک شخص سے سرگوشیوں میں مصروف رہے حتیٰ کہ لوگوں کو نیند آگئی، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور لوگوں کو نماز پڑھائی۔

---

٧٣٨- حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ صُهَيْبٍ سَمِعَ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنَاجِي رَجُلًا فَلَمْ يَزَلْ يُنَاجِيهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم ایک شخص سے سرگوشی فرما رہے تھے کہ نماز کی اقامت کہی گئی اور آپ بدستور سرگوشی فرماتے رہے، یہاں تک کہ آپ کے اصحاب

حَتّٰی نَامَ اَصْحَابُهٗ ثُمَّ جَآءَ فَصَلّٰی بِهِمْ۔

۳۹۔ حَدَّثَنِیْ یَحْیَی بْنُ حَبِیْبِ الْحَارِثِیُّ قَالَ نَا خَالِدٌ وَّهُوَ ابْنُ الْحَارِثِ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسًا یَّقُوْلُ كَانَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَنَامُوْنَ ثُمَّ یُصَلُّوْنَ وَلَا یَتَوَضَّاُوْنَ قَالَ قُلْتُ سَمِعْتَهٗ مِنْ اَنَسٍ قَالَ اِیْ وَاللّٰهِ۔

سو گئے، پھر آپ تشریف لائے اور انھیں نماز پڑھائی۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ سو جاتے پھر نماز پڑھتے اور وضو نہیں کرتے تھے شعبہ کہتے ہیں میں نے قتادہ سے کہا تم نے اس حدیث کو خود حضرت انس سے سنا ہے؟ انہوں نے کہا ہاں! خدا کی قسم!

---

۴۰۔ حَدَّثَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ سَعِیْدِ بْنِ صَخْرٍ الدَّارِمِیُّ قَالَ نَا حَبَّانُ قَالَ نَا حَمَّادٌ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّهٗ قَالَ اُقِیْمَتْ صَلٰوةُ الْعِشَآءِ فَقَالَ رَجُلٌ لِیْ حَاجَةٌ فَقَامَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُنَاجِیْهِ حَتّٰی نَامَ الْقَوْمُ اَوْ بَعْضُ الْقَوْمِ ثُمَّ صَلَّوْا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ عشاء کی نماز کی اقامت کہہ دی گئی تھی کہ ایک شخص نے حضور سے عرض کیا کہ مجھے آپ سے ایک کام ہے۔ آپ اس سے سرگوشیوں میں بات کرتے رہے حتیٰ کہ کچھ لوگ سو گئے، پھر انھوں نے نماز پڑھی۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

## نیند سے وضو ٹوٹنے میں مذاہب فقہاء

اگر ایک جماعت کی موجودگی میں ایک شخص کسی دوسرے شخص سے سرگوشی کرے تو وہ جائز ہے اور ایک آدمی کی موجودگی میں دو آدمیوں کی ایک دوسرے سے سرگوشی منع ہے۔ نماز کی اقامت کے بعد کسی اہم معاملہ میں گفتگو کرنا جائز ہے اور کسی غیر اہم معاملہ میں اقامت کے بعد گفتگو کرنا منع ہے اور جب کئی امور مجتمع ہوں تو ان میں سے اہم امر کو مقدم کیا جاتا ہے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز کی اقامت کے بعد اس شخص سے دین کے کسی ایسے اہم معاملہ میں سرگوشی کی جو جماعت شروع کرانے پر مقدم تھی، اور اس حدیث میں یہ بیان ہے کہ جو شخص بیٹھا ہوا ہو اس کا وضو نہیں ٹوٹے گا، اور اس باب میں یہی مسئلہ مقصود ہے اس مسئلہ میں فقہاء کے حسب ذیل مذاہب ہیں:



۱۔ حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ، سعید بن المسیب اور شعبہ کا مذہب یہ ہے کہ کسی حال میں بھی نیند وضو کو نہیں توڑتی۔

۲۔ حسن بصری، مزنی، ابو عبید قاسم بن سلام، اسحٰق بن راہویہ اور امام شافعی کا ایک غیر معروف قول یہ ہے کہ نیند ہر حالت میں وضو توڑ دیتی ہے۔

۳۔ زہری، ربیعہ، اوزاعی، امام مالک اور امام احمد سے ایک روایت یہ ہے کہ گہری نیند ہر حالت میں وضو توڑ دیتی ہے اور ہلکی نیند کسی حالت میں وضو نہیں توڑتی۔

۴۔ امام ابو حنیفہ، داؤد ظاہری اور امام شافعی کا ایک غیر معروف قول یہ ہے کہ جب انسان کو نماز کی ہیئت مثلاً قیام رکوع، سجود اور قعدہ میں نیند آئے تو اس سے اس کا وضو نہیں ٹوٹتا خواہ وہ نماز میں ہو یا نماز میں نہ ہو، اور اگر انسان چت لیٹا ہو یا کروٹ کے بل لیٹا ہو تو اس حالت میں نیند سے اس کا وضو ٹوٹ جائے گا۔

۵۔ امام احمد بن حنبل کا مذہب یہ ہے کہ صرف رکوع اور سجود کی حالت میں نیند سے وضو ٹوٹ جائے گا۔

۶۔ امام احمد سے ایک روایت یہ ہے کہ صرف سجدہ کی حالت میں وضو ٹوٹ جائے گا۔

۷۔ امام شافعی کا ایک ضعیف قول یہ ہے کہ نماز کی کسی حالت میں وضو نہیں ٹوٹے گا اور خارج از نماز نیند سے وضو ٹوٹ جائے گا۔

۸۔ امام شافعی کا مذہب یہ ہے کہ جب انسان اپنی مقعد کو زمین پر جما کر بیٹھا ہو تو اس کا وضو نہیں ٹوٹے گا ورنہ اس کا وضو ٹوٹ جائے گا خواہ اس کی نیند گہری ہو یا ہلکی اور خواہ وہ نماز میں ہو یا نماز سے خارج ہو، امام شافعی کے نزدیک نیند فی نفسہ حدث نہیں ہے البتہ وہ خروج ریح کی علامت ہے، اس لیے جب وہ مقعد کو جمائے بغیر بیٹھے گا تو خروج ریح کا ظن غالب نہیں ہوگا، اور اصل میں طہارت باقی ہے، اس لیے اس حالت میں وضو نہیں ٹوٹے گا۔

اس پر اتفاق ہے کہ جب جنون سے عقل زائل ہو، ـــــــ، بے ہوشی ہو، شراب، بھنگ، نیند یا کسی دوا کا نشہ ہو تو اس سے وضو ٹوٹ جائے گا، خواہ کم ہو یا زیادہ اور خواہ مقعد زمین پر جمی ہو یا نہیں، اور یہ حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت ہے کہ آپ کا نیند سے وضو نہیں ٹوٹتا۔ [۱]

٭٭٭

آج بروز منگل ۱۰ الجمادی الثانیہ ۱۴۱۳ھ/ ۲۲ دسمبر ۱۹۹۲ء کو کتاب الطہارۃ ختم ہو گئی، الہ العالمین اس جلد کا بقیہ حصہ بھی مکمل کرنے کی توفیق عطا فرما۔ واٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین افضل المرسلین قائد الغر المحجلین وعلی ازواجہ امہات المؤمنین و اٰلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الکاملین الراشدین وسائر اولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین۔

---

[۱] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کتاب الصلوٰۃ

نماز اسلام کی تمام عبادات کی جامع اور خلاصہ ہے، نمازی جب تشہد میں بیٹھتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی توحید اور رسالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گواہی دیتا ہے، اپنی زبان، بدن اور مال کے اللہ تعالیٰ کے احکام سے وابستہ ہونے کا اظہار کرتا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں سلام عرض کرتا ہے، درود پڑھتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کرتا ہے، پھر السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین کہہ کر تمام مسلمانوں کی خیر خواہی کا اظہار کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی تعظیم کے لیے پہلے ہاتھ باندھ کر کھڑا ہوتا ہے پھر جھک جاتا ہے، پھر تواضع اور عاجزی کے آخری مرتبہ میں سجدہ میں جا گرتا ہے، رکوع اور سجود میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے۔ قرآن کریم کی تلاوت کرتا ہے، اپنے گناہوں پر ندامت کا اظہار کر کے اپنے اور عام مسلمانوں کے لیے دعا مانگتا ہے جتنی دیر نماز میں مشغول رہتا ہے اللہ تعالیٰ کے منع کردہ تمام کاموں سے رکا رہتا ہے، مسجد میں نماز کے دوران اعتکاف کی سعادت حاصل کرتا ہے کعبہ کی طرف منہ کر کے حج کے اشتیاق کو زندہ کرتا ہے، کھانے پینے سے رک کر روزہ کی چاشنی حاصل کرتا ہے، شیطان کے وسوسہ کے خلاف نماز پڑھ کر شیطان سے جہاد کرتا ہے۔ بدن اور لباس کی پاکیزگی کے لیے پیسے خرچ کر کے اللہ کی راہ میں مال خرچ کرتا ہے۔ نماز کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اخلاص اور اس کے خوف کا اظہار ہوتا ہے، کیونکہ اگر وہ بے وضو یا ناپاک کپڑوں سے نماز پڑھ لے تو خدا کے سوا کون جان سکتا ہے! اس کا پاک بدن، پاکیزہ لباس اور باوضو نماز پڑھنا اس کی نیت کے اخلاص اور خدا خوفی کی دلیل ہے۔ گرمیوں کی گرم دھوپ میں ظہر کی نماز پڑھنے کے لیے جانا اور سردیوں کی یخ بستہ راتوں میں ٹھنڈے پانی سے وضو کر کے صبح اور عشاء کی نماز پڑھنے کے لیے مسجد میں جانے سے نمازی اپنے بدن سے مجاہدہ کرتا ہے، کاروبار اور دوست احباب کی محفل چھوڑ کے نماز پڑھ کر اپنے نفس سے جہاد کرتا ہے۔ غرض یہ کہ نماز میں توحید و رسالت کی گواہی ہے، راہ خدا میں مال خرچ کرنا ہے، حج کا تصور ہے، روزہ کی لذت ہے، قرآن کریم کی تلاوت ہے، اللہ تعالیٰ کی حمد و تسبیح ہے۔ اس کی عابدانہ تعظیم ہے اللہ کے رسول کی غلامانہ تکریم ہے، مسلمانوں کی خیر خواہی ہے۔ اپنے اور دوسرے مسلمانوں کے لیے دعا ہے۔ اخلاص نیت ہے، خوف خدا ہے، تمام برے کاموں سے بچنا ہے، شیطان سے نفس کی خواہشوں سے، اور اپنے بدن سے جہاد ہے۔ اعتکاف ہے، اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا اظہار ہے، اپنے گناہوں کا اعتراف ہے، اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضری ہے، مومن کی معراج ہے، مراقبہ ہے، مجاہدہ ہے، مشاہدہ ہے، سب کچھ ہے۔

قرآن کریم میں تقریباً سو مرتبہ سے زیادہ نماز کا ذکر کیا گیا ہے۔ نماز اسلامی عبادات کا سب سے پہلا رکن ہے، تمام عبادات میں صرف نماز ہی کی یہ خصوصیت ہے جو امیر و غریب، بوڑھے اور جوان، مرد اور عورت، صحت مند اور بیمار ہر ایک پر یکساں فرض ہے۔ یہی وہ عبادت ہے جو کسی حال میں ساقط نہیں ہوتی، اگر کھڑے ہوکر نماز نہیں پڑھ سکتے تو بیٹھ کر پڑھو، اگر بیٹھ بھی نہیں سکتے تو لیٹ کر پڑھو، اگر بول نہیں سکتے تو اشاروں سے پڑھو، (دار قطنی) اگر ٹھہر نہیں سکتے تو چلتے ہوئے پڑھو (ابوداؤد) حالت جنگ یا سفر میں اگر سواری سے اتر نہیں سکتے تو سواری پر پڑھو، بہر حال نماز کسی حال میں مسلمان سے ساقط نہیں ہوتی۔ (ابوداؤد، ترمذی)

ایمان لانے کے بعد اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو سب سے پہلے جس حکم کے ساتھ مکلف کیا ہے وہ نماز ادا کرنا ہے، اسلام قبول کرنے کے بعد کسی شخص پر ایک دن بھی نہیں گذرتا، مگر ادائیگی نماز کے ذریعہ اس شخص کا کھرا یا کھوٹا ہونا پرکھا جاتا ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس دین میں خدا کے سامنے جھکنا نہ ہو اس میں کوئی بھلائی نہیں، نیز آپ نے فرمایا: "نماز دل کی روشنی ہے" "نماز میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے"، آپ نے فرمایا "کفر اور ایمان کے درمیان صرف نماز سے امتیاز ہوتا ہے"، مرض الموت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر بار بار غشی طاری ہوتی تھی، جب ہوش آتا سب سے پہلے نماز کے بارے میں پوچھتے حتیٰ کہ حیات ظاہری کے آخری لمحہ میں آپ کی زبان پر جو لفظ بار بار آتا تھا وہ نماز "الصلوٰۃ" تھا۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے جگہ جگہ انسانوں سے پوچھا ہے کہ جب تم پر مصیبتیں آتی ہیں، جب سمندر میں طوفان اٹھتا ہے اور جب تمہارا جہاز بھنور میں پھنستا ہے تو اللہ تعالیٰ کے سوا کون ہے جس کو تم پکارتے ہو، تمہاری کھیتیوں میں سبزہ کون اگاتا ہے، تمہارے پینے کے لیے آسمان سے بادلوں کے ذریعہ اور زمین میں کنوؤں اور چشموں کے سبب پانی کا کس نے انتظام کیا ہے، تمہارے سانس لینے کے لیے فضاؤں میں ہواؤں کے سمندر کس نے رواں دواں کیے ہیں، اور اگر اللہ تعالیٰ تم سے یہ تمام نعمتیں چھین لے تو کائنات میں کس کی طاقت ہے جو ان نعمتوں کو لوٹا سکے، پھر ان تمام نعمتوں کا شکر ادا کرنے کے لیے نماز پڑھنا اس کا کتنا عظیم احسان ہے۔

جب مصیبتوں کی سختی اور تکالیف کی شدت حد سے بڑھ جاتی ہے، جب انسان کی روح مضطرب، دل بے چین اور ذہن ماؤف ہو جاتا ہے تو اسے اپنے درد کا درماں اور دکھ کا علاج صرف نماز ہی میں ملتا ہے۔

جب تک کسی مسلمان میں رمق حیات باقی ہے جب تک اس کے ہوش و حواس سلامت ہوں، نماز اس سے ساقط نہیں ہوتی، قرآن اور حدیث میں نماز کی بہت زیادہ تاکید کی گئی ہے، نماز کی ادائیگی میں سستی کو نفاق کی علامت اور عذاب کا استحقاق بتایا گیا ہے۔ نماز کے ترک کو کفر کی نشانی قرار دیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز دین کا ستون ہے، یہ وہ فرض ہے جو اسلام کے ساتھ ساتھ نازل ہوا اور اس کی تکمیل شب معراج کو کی گئی۔

قرآن کریم کی تعلیم کے مطابق دنیا میں کوئی رسول یا نبی ایسا نہیں آیا جس نے اپنی امت کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے خود نماز نہ پڑھائی ہو یا نماز کا حکم نہ دیا ہو، حضرت ابراہیم فرماتے ہیں:

رب اجعلنی مقیم الصلوٰۃ ومن ذریتی۔ (ابراھیم: ۴۰)

"اے میرے رب مجھ کو اور میری اولاد کو نماز پڑھنے والا بنا۔"

حضرت اسماعیل کے بارے میں قرآن میں ارشاد ہے:

وکان یامر اھلہ بالصلوٰۃ۔ (مریم: ۵۵)

"وہ اپنے اہل وعیال کو نماز کا حکم دیتے تھے۔"

حضرت لقمان اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہیں:

یابنی اقم الصلوٰۃ۔ (لقمان: ۱۷)

"اے میرے بیٹے نماز پڑھو۔"

حضرت موسیٰ سے ارشاد ہوا:

اقم الصلوٰۃ لذکری۔ (طٰہٰ: ۱۴)

"میری یاد کے لیے نماز پڑھیے۔"

بنی اسرائیل کو حکم ہوا:

واقیموا الصلوٰۃ۔ (بقرۃ: ۴۳)

"نماز پڑھو"

حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرماتے ہیں:

واوصانی بالصلوٰۃ۔ (مریم: ۳۱)

"اللہ تعالیٰ نے مجھے نماز کا حکم دیا ہے۔"

اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں، اور یہ صرف اس امت کی خصوصیت ہے۔ اس سے پہلے کسی امت پر پانچ نمازیں فرض نہیں ہوئیں، حتیٰ کہ بنی اسرائیل پر بھی صرف دو نمازیں فرض ہوئی تھیں۔ سہ

امام نسائی نے حدیث معراج کو اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے اس کے آخر میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مشورہ سے نماز کی تخفیف کے ذکر میں ہے:

ثم رددت الی خمس صلوٰت قال فارجع الی ربک فاسئلہ التخفیف فانہ فرض علی بنی اسرائیل صلوتین فما قاموا بھما۔ لہ

"(حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا) پھر میں پانچ نمازیں لے کر لوٹا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اپنے رب سے مزید تخفیف کا سوال کیجئے کیونکہ بنی اسرائیل پر صرف دو نمازیں فرض کی گئی تھیں، لیکن وہ ان کو بھی نہ پڑھ سکے۔"

اس کے علاوہ نماز کے سلسلہ میں امت محمدیہ (علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ ان پانچ نمازوں سے عشاء کی نماز اس سے پہلے کسی امت پر فرض نہیں کی گئی۔

امام ابوداؤد اپنی سند کے ساتھ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

فقال اعتموا بھذہ الصلوٰۃ فانکم قد فضلتم بھا علی سائر الامم ولم تصلھا امۃ

"رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اس نماز (عشاء) کو تاخیر سے پڑھا کرو کیونکہ تم کو اس نما

---

سہ۔ قاضی بیضاوی نے لکھا ہے کہ بنی اسرائیل پر پچاس نمازیں فرض ہوئی تھیں لیکن یہ صحیح نہیں ہے۔

لہ۔ امام ابو عبدالرحمان نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۵۲، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ لاہور

قبلکم. ۱ؔ

کی وجہ سے پچھلی تمام امتوں پر فضیلت دی گئی ہے اور تم سے پہلے کسی امت نے یہ نماز نہیں پڑھی۔"

اس سلسلہ میں ایک تیسری خصوصیت یہ ہے کہ ان پانچ نمازوں میں سے ہر ایک نماز کسی نہ کسی اولو العزم نبی نے پڑھی ہے گویا انبیاء سابقین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم کی پڑھی ہوئی تمام نمازیں اس امت پر فرض کر دی گئیں اور یہ ہمارے لیے بہت بڑا اعزاز ہے۔

علامہ حلبی امام رافعی کی شرح مسند شافعی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

حدیث شریف میں ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے صبح کی نماز پڑھی، حضرت داؤد علیہ السلام نے ظہر کی نماز پڑھی، حضرت سلیمان علیہ السلام نے عصر کی نماز پڑھی، حضرت یعقوب علیہ السلام نے مغرب کی نماز پڑھی اور حضرت یونس علیہ السلام نے عشاء کی نماز پڑھی۔ ۲ؔ

عشاء کی نماز اس امت سے پہلے حضرت یونس علیہ السلام نے پڑھی ہے لیکن ان کی یا کسی نبی کی امت نے یہ نماز نہیں پڑھی، عشاء کی نماز اس سے پہلے صرف نبیوں نے پڑھی تھی، امتوں میں سے صرف حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی امت کو اس نماز کے پڑھنے کا شرف حاصل ہوا ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر نماز پہلی وحی کے ساتھ فرض ہو گئی تھی، جبرائیل علیہ السلام نے وضو کیا پھر ان کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا، پھر آپ نے جبرئیل کے ساتھ نماز پڑھی (السیرۃ النبویہ ابن ہشام متوفی ۲۱۳ھ علی ہامش الروض الانف ج ۱ ص ۱۶۲، ایضاً انسان العیون ج ۱ ص ۴۲۶)

سورۃ مزمل (جو مکہ میں نازل ہونے والی ابتدائی سورتوں میں سے ہے) سے ثابت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام پر رات کی نماز فرض تھی، جس کو آپ اور صحابہ کرام باجماعت ادا کرتے تھے (چونکہ ہجرت سے پہلے دو دو رکعات کی نمازیں فرض تھیں، اس لیے اغلب یہ ہے کہ یہ نماز بھی دو رکعات کی ہوتی تھی)

رات کی نماز کے علاوہ حضور اور صحابہ کرام چاشت اور عصر کے وقت بھی نماز پڑھتے تھے۔

حافظ ابن حجر نے ابن سعد کی سند کے ساتھ عزیزہ بنت تجراۃ سے یہ روایت ذکر کی ہے۔

وکان المسلمون قبل ان تفرض الصلوٰت الخمس یصلون الضحی والعصر وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ اذا صلوا اخر النہار تفرقوا فی الشعاب فصلوھا فرادی۔ ۳ؔ

پانچ نمازوں کے فرض ہونے سے پہلے مسلمان چاشت اور عصر کے وقت نماز پڑھتے تھے اور پچھلے پہر نماز پڑھنے کے بعد نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ گھاٹیوں میں منتشر ہو کر علیحدہ علیحدہ نماز پڑھتے تھے۔

محمد عبد الملک بن ہشام فرماتے ہیں:

---

۱ؔ۔ امام ابوداؤد سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۶۱، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

۲ؔ۔ علامہ علی بن برہان الدین حلبی متوفی ۱۰۴۴ھ، انسان العیون ج ۲ ص ۱۴۱، مطبوعہ مصر

۳ؔ۔ حافظ ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ، الاصابہ ج ۴ ص ۳۶۲، مطبوعہ دار الفکر بیروت

ابن اسحاق نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ گھاٹیوں میں کفار سے چھپ چھپ کر نماز پڑھتے تھے۔ ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کے ساتھ سعد بن ابی وقاص بھی تھے اور مکہ کی کسی گھاٹی میں نماز پڑھ رہے تھے، اچانک کفار کا ایک گروہ آگیا انھوں نے نماز کی مذمت شروع کی، اور مسلمانوں سے لڑنا شروع کر دیا۔ حضرت سعد بن ابی وقاص نے اونٹ کی ایک بڑی ہڈی کافر کو ماری اور اس کا سر پھاڑ دیا، اسلام کی راہ کافر کا بہایا جانے والا یہ پہلا خون تھا۔ [1]

امام بخاری اپنی سند کے ساتھ حضرت عبد اللہ بن مسعود سے روایت کرتے ہیں کہ:

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کعبہ میں نماز پڑھ رہے تھے اور ابوجہل اور اس کے ساتھی وہاں بیٹھے ہوئے تھے ان میں سے کسی ایک نے کہا کہ کوئی شخص ایسی ہمت کر سکتا ہے کہ فلاں کے گھر جو آج اونٹنی ذبح ہوئی ہے اس کی اوجھڑی لاکر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی پشت پر اس وقت رکھ دے جب وہ سجدے میں ہوں، یہ سن کر سب سے بد بخت انسان (عقبہ بن ابی معیط) اٹھا اور اس نے وہ اوجھڑی لاکر نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی پشت پر سجدہ کی حالت میں رکھ دی۔ بالآخر اس کو سیدتنا فاطمہ رضی اللہ عنہا نے آپ کی پشت سے اٹھا کر پھینک دیا۔ ملخصاً۔ [2]

امام بخاری اپنی سند کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت ابو بکر کے نماز پڑھنے کی وجہ سے کفار پریشان ہوتے تھے کہ ان سے قرآن سن کر لوگ کہیں اسلام قبول نہ کر لیں، انھوں نے آپ کو تنگ کیا یہاں تک کہ حضرت ابو بکر حبشہ کی طرف ہجرت کے لیے تیار ہو گئے، ابن دغنہ نے آپ کو روک لیا اور کفار سے یہ کہا کہ اب تمہیں ان سے شکایت نہ ہوگی، حضرت ابو بکر نے اپنے گھر کے صحن میں نماز پڑھنے کی جگہ بنالی، اور بلند آواز سے نماز میں قرآن کریم پڑھنے لگے، جس کو سننے کے لیے کفار کی عورتیں اور بچے جمع ہو جاتے تھے۔ الحدیث [3]

حافظ ابن کثیر نے ابن اسحاق کے حوالے سے لکھا ہے کہ یہ تمام واقعات بعثت کے پانچ سال بعد شعب ابی طالب میں محصور ہونے اور اس حصار کے توڑنے کے بعد واقع ہوئے۔ [4]

اس تمام تفصیل سے یہ بتلانا مقصود تھا کہ پانچ نمازوں کی فرضیت شب معراج سے ہوئی ہے اس سے پہلے رات کی ایک نماز مسلمانوں پر فرض تھی، اور ان کے مختلف اوقات میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام نمازیں پہلے کفار سے چھپ کر اور بعد میں علی الاعلان پڑھا کرتے تھے۔

تارک صلوٰۃ کے بارے میں فقہاء کے حسب ذیل مسالک ہیں:

---

[1] محمد بن عبد الملک بن ہشام متوفی ۲۱۳ھ، السیرۃ النبویہ علی ہامش الروض الانف ج ۱ ص ۱۰۱، مطبوعہ ملتان

[2] علامہ علاؤ الدین بن ترکمانی، الجوہر النقی علی ہامش البیہقی ج ۱ ص ۱۲۱، مطبوعہ نشر السنہ ملتان

[3] امام بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۰۷، مطبوعہ اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[4] حافظ ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ جز ۳ ص ۹۵، مطبوعہ دار الفکر بیروت

امام مالک اور امام شافعی کے نزدیک جس شخص نے وقت گزر جانے کے بعد بھی فرض نماز نہیں پڑھی، اس کو حداً تلوار سے قتل کر دیا جائے گا تاہم وہ شخص ان کے نزدیک مرتد نہیں ہوا۔

امام احمد بن حنبل کے نزدیک ایسا شخص مرتد ہو گیا اور اس کو قتل کر دیا جائے گا۔

امام ابو حنیفہ کے نزدیک جو شخص نماز نہ پڑھے اس کو قید کر دیا جائے گا اور اس کو تعزیراً سزا دی جائے، یہاں تک کہ وہ تائب ہو کر نمازی بن جائے۔

غیر مقلدین کا مسلک بھی ائمہ ثلاثہ کی طرح یہ ہے کہ تارک الصلوٰۃ کو قتل کر دیا جائے گا۔ [۱]

ائمہ ثلاثہ اور غیر مقلدین نے قرآن کریم کی اس آیت سے استدلال کیا ہے:

فان تابوا واقاموا الصلوٰۃ واٰتوا الزکوٰۃ فخلوا سبیلھم۔ (توبہ: ۵)

"پھر اگر وہ توبہ کریں اور نماز قائم رکھیں اور زکوٰۃ دیں تو ان کا راستہ چھوڑ دو۔"

لیکن یہ آیت احناف پر حجت نہیں ہے کیونکہ اس میں مفہوم مخالف سے استدلال کیا گیا ہے، یعنی اگر وہ نماز نہ پڑھیں تو ان کا راستہ نہ چھوڑو اور مفہوم مخالف سے کوئی حکم ثابت نہیں ہوتا جیسا کہ کتب اصول میں مقرر ہے۔

ثانیاً اگر ہم یہ مان بھی لیں کہ نماز نہ پڑھنے والوں کا راستہ نہ چھوڑو تو اس سے یہ کب لازم آتا ہے کہ ان کو قتل کر دو، اس کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان کو قید کر لو اور ان کو اس وقت تک سزا دو جب تک وہ تائب ہو کر نمازی نہ بن جائیں اور یہ مطلب دیگر دلائل سے مؤید بھی ہے۔

دوسری دلیل ان کی یہ حدیث ہے:

امام بخاری اپنی سند کے ساتھ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے قتال (جہاد) کروں، یہاں تک کہ وہ توحید اور رسالت کی گواہی دیں، نماز قائم کریں، زکوٰۃ ادا کریں۔ (الحدیث) [۲]

اس حدیث میں بھی اولاً تو مفہوم مخالف سے استدلال ہے اور وہ احکام میں معتبر نہیں ہے، ثانیاً مفہوم مخالف کی صورت میں بھی نماز نہ پڑھنے والے سے قتال اور جہاد کا حکم ثابت ہوتا ہے نہ کہ اس کو قتل کرنے کا اور قتال اور جہاد اسی صورت میں ہو گا جب کہ نماز نہ پڑھنے والا نماز پڑھنے سے انکار اور نہ پڑھنے پر اصرار کرے، اور ایسی صورت میں احناف کے نزدیک بھی اس سے جہاد واجب ہے۔ بحث اس میں ہے کہ جو شخص سستی یا غفلت سے نماز نہیں پڑھتا، لیکن اس کے باوجود نماز پڑھنے سے انکار بھی نہیں کرتا اس کا کیا حکم ہے، ایسے شخص کو قتل کرنا کسی دلیل سے ثابت نہیں ہے، اس کو راہ راست پر لانے کا وہی طریقہ صحیح ہے جو امام اعظم نے تجویز کیا ہے۔

علاوہ ازیں ان حضرات کے نزدیک بھی زکوٰۃ نہ دینے والے کو قتل نہیں کیا جائے گا بلکہ اس سے جبراً زکوٰۃ

---

[۱] محمد بن علی بن محمد شوکانی متوفی ۱۲۵۰ھ، نیل الاوطار ج ۱ ص ۳۴۱، مطبوعہ مصر

[۲] امام بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۸، مطبوعہ اصح المطابع کراچی

رسول کی جائے گی (خواہ اس کے لیے قتال کرنا پڑے) اور حدیث شریف میں نماز اور زکوٰۃ دونوں کا ایک حکم بیان کیا گیا ہے۔ اس سے لازم آیا کہ نماز نہ پڑھنے والے کو بھی قتل نہیں کیا جائے گا بلکہ اس سے جبراً نماز پڑھوائی جائے گی خواہ اس کے لیے قتال کرنا پڑے۔

جو شخص سستی اور غفلت سے نماز ترک کرتا ہے اس کو قتل نہ کرنے پر امام اعظم کی دلیل یہ حدیث ہے جسے شیخ ولی الدین تبریزی بخاری اور مسلم کے حوالے سے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یحل دم امرئ مسلم یشھد ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ الا باحدی ثلث النفس بالنفس والثیب الزانی والمارق لدینہ التارک للجماعۃ۔[1]
(متفق علیہ)

"رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کی توحید اور میری رسالت کی گواہی دیتا ہو اس کو صرف تین وجہ سے قتل کرنا جائز ہے وہ کسی شخص کو قتل کر دے، شادی شدہ زانی ہو یا اپنا دین چھوڑ کر مسلمانوں کی جماعت سے نکل جائے"

اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حصر فرما دیا ہے کہ ان تین وجہوں کے سوا اور کسی وجہ سے مسلمان شخص کو قتل کرنا جائز نہیں ہے، اور تارک الصلوٰۃ بہر حال مسلمان ہے اس لیے اس کو قتل کرنا ناجائز ہوگا۔

نیز جو شخص سستی یا غفلت سے نماز چھوڑ دیتا ہے حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے اس پر قضاء واجب کی ہے اگر اس کو قتل کرنا مطلوب ہوتا تو اس پر قضاء لازم کرنے کا کوئی معنی نہ ہوتا۔

امام نسائی اپنی سند کے ساتھ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس شخص کے بارے میں پوچھا گیا جو نماز کے وقت سو جاتا ہے یا غفلت سے نہیں پڑھتا، آپ نے فرمایا اس کا کفارہ یہ ہے کہ جب اس کو نماز یاد آئے اس کو ادا کر لے۔[2]

اس تحقیق اور تفصیل سے ثابت ہو گیا کہ تارک نماز کے بارے میں امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا مسلک قرآن اور حدیث کے مطابق ہے اور ائمہ ثلاثہ اور غیر مقلدین نے تارک نماز کے بارے میں جو تشدد کیا ہے اور اس کو قتل کرنے کا حکم دیا ہے، کتاب وسنت میں اس کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

[1] شیخ ولی الدین تبریزی متوفی ۷۴۲ھ، مشکوٰۃ ص ۲۹۹، مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ دہلی
[2] حافظ ابو عبد الرحمان نسائی متوفی ۳۰۳ھ، نسائی ج ۱ ص ۱۰، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اذان کے مباحث

## اذان کی ابتداء کا بیان

اذان ہجرت کے پہلے سال شروع ہوئی[1] اور یہ امت محمدیہ کی خصوصیت ہے اذان کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی تنظیم و تکریم، کلمہ شہادت اور شعائر اسلام کا اظہار ہوتا ہے اذان دین اسلام کا خلاصہ ہے۔ اس میں مؤذن اللہ اکبر کہہ کر اللہ تعالیٰ کی الوہیت اور استحقاق عبادت کا اعتراف کرتا ہے۔ اشہد ان لا الہ الا اللہ کہہ کر اللہ تعالیٰ کی توحید کی شہادت دیتا ہے اشہد ان محمدا رسول اللہ کہہ کر سیدنا محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی شہادت دیتا ہے۔ حی علی الصلوٰۃ کہہ کر احکام کے مکلف ہونے کا اعتراف کرتا ہے۔ حی علی الفلاح کہہ کر آخرت پر ایمان کا اظہار کرتا ہے۔ اذان کے ذریعہ مسلمانوں کو نماز پڑھنے کی دعوت دی جاتی ہے، پھر اس دعوت کے بعد جو مسلمان اپنے گھروں، کارخانوں اور دکانوں سے اٹھ کر نماز کے لیے چل دیتے ہیں وہ اپنے اس عمل سے ظاہر کر دیتے ہیں کہ وہ واقعی اللہ تعالیٰ کے اطاعت گذار بندے ہیں، اور جو اذان سن کر نماز پڑھنے نہیں جاتے وہ اپنی بے عملی سے ظاہر کر دیتے ہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت سے غافل اور بے پرواہ ہیں، اس طرح اذان کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت گذار اور غیر اطاعت گذار بندوں کے درمیان فرق ہو جاتا ہے۔ اگر اذان کے سبب نماز کا ایک وقت معین نہ ہوتا، اور ہر شخص کو آزادی ہوتی کہ جس وقت چاہے نماز پڑھے اور جس وقت چاہے نماز نہ پڑھے تو مسلم معاشرہ میں اللہ تعالیٰ کے فرمانبردار اور غیر فرمانبردار افراد کے درمیان فرق نہ ہو سکتا اور معاشرہ کے نااہل افراد کی اصلاح کا کوئی ذریعہ میسر نہ ہوتا۔

روزمرہ کی پانچ نمازوں اور جمعہ کے لیے اذان دینا سنت مؤکدہ ہے، اور اگر کسی شہر کے عام لوگ اذان دینا ترک کر دیں تو امام محمد کے نزدیک ان سے قتال کرنا اور امام ابو یوسف کے نزدیک ان کو سزا دینا واجب ہے اذان کے کلمات کو خاموش ہو کر سننا اور ان کے جواب میں مسنون کلمات کہنا مستحب ہے، اور اذان سن کر مسجد میں جماعت سے نماز پڑھنے کے لیے جانا واجب ہے۔

ایک مسلمان گفتگو میں، خرید و فروخت میں، دفتر، کارخانے یا گھر کے کاموں میں مشغول اور منہمک ہو اور جیسے ہی اذان کی آواز آئے اور وہ سب کچھ چھوڑ کر خاموشی سے آواز سننے لگے تو اس کا یہ عمل ظاہر کرے گا کہ واقعی وہ اللہ تعالیٰ نے

---

[1] حافظ عماد الدین ابن کثیر متوفی ۷۷۴ھ، البدایہ والنہایہ ج ۳ ص ۳۳۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت

کا بندہ ہے اور ہر چیز پر اللہ تعالیٰ کے نام کی تعظیم کو ترجیح دیتا ہے، جو لوگ قومی ترانے کو تعظیم سے سننے پر زور دیتے ہیں آخر وہ پانچ نمازوں کی اذانوں کی تعظیم اور غور سے کیوں نہیں سنتے! اللہ تعالیٰ سے رحمت اور مغفرت کے حصول کا ذریعہ نماز ہے اور اس کا پیش خیمہ اور مقدمہ اذان ہے، اسی وجہ سے بعض علماء نے تصریح کی ہے کہ مصائب کو دور کرنے کے لیے اذان دینی چاہیے۔

## قبر پر اذان دینے کی تحقیق

علامہ شامی فرماتے ہیں کہ علامہ خیر الدین رملی نے البحر الرائق کے حاشیہ میں لکھا ہے کہ بعض کتب شافعیہ میں مرقوم ہے کہ نو مولود، غمزدہ، مرگی میں مبتلا، غصہ سے مدہوش اور بد خلق شخص کے کان میں اذان دینا، جہاد میں گھمسان کی جنگ کے وقت اور آگ لگنے کے وقت اذان دینا مستحب ہے، اسی طرح میت کو قبر میں اتارتے وقت بھی اذان دینے کو مسنون لکھا ہے تاکہ میت کی انتہاء ابتداء کے اور موت پیدائش کے موافق ہو جائے، یعنی جس طرح دنیا میں آتے وقت اذان سنی تھی اسی طرح دنیا سے جاتے وقت بھی اذان سن کر جائے، علامہ ابن حجر مکی نے میت کو قبر میں اتارنے کے وقت اذان دینے کے مسنون ہونے کو مسترد کر دیا ہے، لیکن علامہ خیر الدین رملی حنفی فرماتے ہیں کہ ہمارے نزدیک اس کے مسنون ہونے میں کوئی استبعاد نہیں ہے۔ [1]

علاوہ ازیں ابن حجر کو زیادہ سے زیادہ اس موقع پر اذان کے مسنون ہونے میں تردد ہے، لیکن دفن کے وقت اذان کے مستحب ہونے میں کسی شخص کو شبہ نہیں ہونا چاہیے، کیونکہ اذان اللہ تعالیٰ کی رحمت اور مغفرت کے حصول کا ذریعہ ہے اور جب غمزدہ، بیمار، آگ میں جلنے والے یا جس شخص کو جن تنگ کر رہا ہو، ان سب کے لیے اذان دینا مستحب ہے، تو جو شخص اپنے سفر کی آخری منزل میں جا رہا ہو اس کے لیے اذان دینا بطریق اولیٰ مستحب ہوگا کیونکہ ایک معموم، غضب ناک اور مرگی زدہ شخص کی نسبت میت کو اللہ تعالیٰ کی رحمت اور مغفرت کی زیادہ ضرورت ہے، کیونکہ یہ سفر آخرت کی پہلی منزل ہے۔ اس جگہ اگر آسانی ہو تو باقی منازل زیادہ آسان ہوتی ہیں۔ اور اگر اس جگہ مشکل ہو تو باقی منازل زیادہ مشکل ہوتی ہیں، تاہم اس عمل کے ساتھ فرض اور واجب کا سا معاملہ نہیں کرنا چاہیے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اذان دینے کی تحقیق

اذان کے سلسلہ میں ایک بحث یہ بھی اٹھائی جاتی ہے کہ آیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اذان دی ہے یا نہیں دی؟ امام ترمذی نے جامع ترمذی میں اپنی سند کے ساتھ ایک حدیث ذکر کی ہے کہ صحابہ کرام کے ساتھ ایک سفر کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اذان دی ہے۔

فاذن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو علی راحلتہ واقام۔ [2]

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سواری پر اذان دی اور اقامت کہی"

لیکن ملا علی قاری رحمہ الباری نے فرمایا کہ امام ترمذی نے اس حدیث کا اختصار کیا ہے کیونکہ مسند امام احمد بن حنبل

---

[1] علامہ سید ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۵۷، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

[2] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۸۶، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

میں اس سند کے ساتھ یہ حدیث موجود ہے اور اس میں یہ تصریح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بلال کو حکم دیا اور انھوں نے اذان اور اقامت کہی۔ [1]

اس حدیث کے بارے میں ممکن ہے ملا علی قاری رحمہ الباری کی یہ رائے درست ہو لیکن علامہ رافعی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اذان دینے کے ثبوت میں ایسی حدیثیں ذکر کی ہیں جن میں کوئی تاویل نہیں ہو سکتی فرماتے ہیں:

وفی السراج وہی عقبۃ بن عامر قال کنت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر فلما زالت الشمس اذن بنفسہ واقام وصلی الظہر و قال السیوطی ظفرت بحدیث اٰخر مرسل اخرجہ سعید بن منصور فی سننہ قال اذن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرۃ فقال حی علی الفلاح وھذا لا یقبل التاویل۔ [2]

حضرت عقبہ بن عامر بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ میں سفر میں تھا، جب ظہر کا وقت ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ظہر کی اذان اور اقامت کہی اور علامہ سیوطی نے فرمایا مجھے اس موضوع پر ایک اور حدیث مرسل مل گئی جس کو سعید بن منصور نے اپنی سنن میں بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار اذان دی اور فرمایا حی علی الفلاح، علامہ رافعی فرماتے ہیں کہ ان حدیثوں میں کسی قسم کی تاویل کی گنجائش نہیں ہے۔

علامہ زرقانی نے بھی مؤطا امام مالک کی شرح میں علامہ سیوطی کی شرح بخاری کے حوالے سے، سنن سعید بن منصور کی اس حدیث کا ذکر کیا ہے۔ [3]

نیز علامہ زرقانی المواہب اللدنیہ کی شرح میں لکھتے ہیں:

جامع ترمذی کی روایت سے علامہ نووی نے شرح المہذب میں یہ استدلال کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر میں اذان دی ہے، لیکن اسی سند کے ساتھ مسند احمد اور دار قطنی میں یہ روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اذان دینے کا حکم دیا تو مؤذن نے کھڑے ہو کر اذان دی۔ اس لیے علامہ سہیلی اور علامہ ابن حجر عسقلانی کی رائے یہ ہے کہ جامع ترمذی کی روایت میں اختصار ہے اور اس میں سبب کی طرف اسناد ہے، ہاں علامہ سیوطی بخاری کی شرح میں لکھتے ہیں مجھے ایک اور مرسل حدیث ملی ہے جس کو امام سعید بن منصور نے سنن میں اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ ابو ملیکہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ اذان دی اور حی علی الفلاح کہا، یہ روایت تاویل کو قبول نہیں کرتی (علامہ سیوطی کی عبارت ختم ہوئی) اس سے یہ یقین حاصل ہوتا ہے کہ یہ متعدد واقعات ہیں کیونکہ ان کی سندیں مختلف ہیں، اور جس شخص نے یہ کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عبادت

---

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقاۃ ج ۲ ص ۱۴۲، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] شیخ عبد القادر رافعی مفتی دیار مصریہ، تقریرات رافعی ج ۱ ص ۴۰، مطبوعہ مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ

[3] علامہ محمد عبد الباقی زرقانی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح المؤطا ج ۱ ص ۱۳۳، مطبوعہ المطبعۃ الخیریہ مصر،

کو نہیں کیا وہ غافل ہے اور تحفہ میں لکھا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ اذان دی اور کہا اشہد ان محمداً رسول اللہ۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اذان کی فضیلت کو بیان فرمایا کہ قیامت کے دن مؤذنوں کی گردنیں سب سے لمبی ہوں گی، اس کے باوجود آپ نے ہمیشہ اذان نہیں دی، کیونکہ آپ اذان کی بہ نسبت زیادہ افضل کاموں میں مشغول رہتے تھے، مثلاً جہاد، مقدمات کے فیصلے، احکام شرعیہ کی تبلیغ وغیرہ، شیخ ابوالحسن شاذلی اور علامہ نیشاپوری نے اس کی یہ توجیہ کی ہے کہ اگر آپ اذان دیتے تو جہاں تک آواز پہنچتی ان سب لوگوں پر مسجد میں آنا فرض ہو جاتا اور اس سے لوگ مشقت میں پڑ جاتے۔ [۱]

علامہ شامی نے بھی علامہ زرقانی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار سفر میں اذان دی مگر انھوں نے اشہد انی رسول اللہ نقل کیا ہے۔ [۲]

قرآن مجید میں ہے:

لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں تمہارے لیے بہترین نمونہ ہے۔

یعنی ہر عمل کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں نمونہ ہے تو ضروری ہوا کہ اذان کے لیے بھی آپ کی زندگی میں نمونہ ہو، نیز کوئی عبادت اس وقت تک مرتبہ کمال کو نہیں پا سکتی جب تک کہ اس عبادت کے عابد خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نہ ہوں، اس لیے اذان کو کمال اور عروج تبھی حاصل ہو گا جب اذان اعمال رسول اللہ کے دامن سے وابستہ ہو اور آپ کی سنت ہو۔

## وقت سے پہلے اذان دینے کی تحقیق

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک کسی اذان کو بھی اس کے وقت سے پہلے دینا جائز نہیں ہے، کیونکہ اذان کا مقصد مسلمانوں کو یہ بتلانا ہے کہ نماز کا وقت شروع ہو گیا ہے، اگر نماز کے وقت سے پہلے اذان دے دی جائے تو اولاً تو یہ مقصد فوت ہو جائے گا، ثانیاً ہو سکتا ہے کہ وقت سے پہلے اذان کی صورت میں کوئی شخص اذان سن کر نماز پڑھ لے اور وقت سے پہلے بالاتفاق نماز نہیں ہوتی، پس اس صورت میں قبل از وقت نماز پڑھنے کی وجہ سے جس کی نماز نہیں ہو گی، اس کا ذمہ دار وقت سے پہلے اذان دینے والا ہو گا، اسی لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

المؤذن مؤتمن (جامع ترمذی ص ۵۷) "مؤذن امین ہوتا ہے"

کیونکہ مسلمانوں کی نمازیں اس کی امانت ہوتی ہیں، اس کے برخلاف امام شافعی کے نزدیک فجر کی اذان وقت سے پہلے دینا جائز ہے، ان کی دلیل یہ حدیث ہے:

امام بخاری اپنی سند کے ساتھ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں

---

[۱] علامہ محمد عبدالباقی زرقانی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح المواہب اللدنیہ ج ۵ ص ۳۸۱-۳۸۰، مطبوعہ دارالمعرفۃ بیروت

[۲] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۶۴، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ان بلالا یؤذن بلیل فکلوا واشربوا حتی یؤذن ابن ام مکتوم۔

(بخاری ج ۱ ص ۸۷)

نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بلال رات کے وقت اذان دیتے ہیں پس تم کھاتے پیتے رہو حتیٰ کہ ابن ام مکتوم اذان دیں۔

اس حدیث سے یہ تو ثابت ہوتا ہے کہ فجر سے پہلے رات کو اذان دی گئی لیکن یہ ثابت نہیں ہوتا کہ یہ اذان نماز فجر کے لیے تھی، اگر یہ نماز فجر کی اذان ہوتی تو دوبارہ حضرت عبد اللہ بن ام مکتوم سے اذان دلوانے کی کیا ضرورت تھی، ثانیاً یہ کہ اس حدیث میں یہ بھی تصریح ہے کہ یہ اذان (رمضان میں) سحری کے لیے ہوتی تھی اور اس پر مزید قرینہ یہ ہے کہ امام بخاری اسی باب میں حضرت عبد اللہ بن مسعود سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بلال کی اذان سن کر کوئی شخص سحری کھانا نہ چھوڑے، کیونکہ ان کی اذان اس لیے ہوتی تھی کہ سحری کے لیے تہجد پڑھنے والا تہجد ختم کر دے یا سونے والا بیدار ہو جائے (صحیح بخاری ج ۱ ص ۸۷) نیز امام ابو داؤد اپنی سند کے ساتھ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت بلال نے طلوع فجر سے پہلے اذان دے دی، تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو اذان دہرانے کا حکم دیا اور فرمایا کہ یہ اعلان کریں کہ انھوں نے بھولے سے اذان دے دی تھی۔ اسی باب میں امام ابو داؤد ایک اور سند کے ساتھ حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لا تؤذن حتی یتبین لک الفجر۔ (سنن ابو داؤد ج ۱ ص ۷۹)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس وقت تک اذان نہ دو جب تک کہ فجر ظاہر نہ ہو جائے۔

## بَابُ بَدْءِ الْاَذَانِ

## اذان کی ابتداء

۱۴۷۔ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيمَ الْحَنْظَلِيُّ قَالَ اَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكْرٍ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَا اَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ ح وَحَدَّثَنِيْ هٰرُوْنُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ نَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ اَخْبَرَنِيْ نَافِعٌ مَوْلَى ابْنِ عُمَرَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ قَالَ كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ حِيْنَ قَدِمُوا الْمَدِيْنَةَ يَجْتَمِعُوْنَ فَيَتَحَيَّنُوْنَ الصَّلٰوةَ وَلَيْسَ يُنَادِيْ بِهَا اَحَدٌ فَتَكَلَّمُوْا يَوْمًا فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ بَعْضُهُمُ اتَّخِذُوْا نَاقُوْسًا مِثْلَ نَاقُوْسِ النَّصَارٰى وَقَالَ بَعْضُهُمْ قَرْنًا مِثْلَ قَرْنِ الْيَهُوْدِ فَقَالَ عُمَرُ اَوَلَا تَبْعَثُوْنَ رَجُلًا يُنَادِيْ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا بِلَالُ قُمْ فَنَادِ بِالصَّلٰوةِ۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ مدینہ میں آنے کے بعد مسلمان نماز کے وقت جمع ہو کر نماز پڑھ لیتے اور اس وقت کوئی شخص اذان نہیں دیتا تھا، ایک دن صحابہ نے اس مسئلہ میں گفتگو کی بعض نے کہا عیسائیوں کی طرح ناقوس بنالو اور بعض نے کہا یہودیوں کی طرح سینگھ بنالو حضرت عمر نے کہا ایک آدمی کو کیوں نہیں مقرر کر لیتے جو نماز کے وقت لوگوں کو آواز دے کر بلائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے بلال اٹھو اور لوگوں کو نماز کے لیے بلاؤ۔

(ناقوس سے مراد ہے بڑی ڈنڈی پر چھوٹی ڈنڈی مارنا)۔

## اذان کی مشروعیت کا بیان

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اہم امور میں باہمی مشورہ کرنا چاہیے، اور یہ کہ صحابہ کرام اسلام کی روح اور اس کے تقاضوں سے باخبر تھے، وہ سمجھتے تھے کہ اسلام ایک عالمگیر مذہب ہے، اس لیے اس کے ارکان کی ادائیگی کے لیے ایک مربوط نظام ہونا چاہیے، لہٰذا نمازوں کی ادائیگی کے لیے بھی ایک وقت مقرر ہو اور سب مسلمان اس وقت میں نماز ادا کریں، تاکہ امت ایک وقت پر مجتمع ہو اور وحدت ملی قائم رہے، اس سبب سے تعیین وقت کی علامت پر انہوں نے باہم غور و فکر اور مشورہ کیا۔

حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں اور عیسائیوں کے طریقہ کو ناپسند فرمایا کیونکہ اسلام اپنے لیے ایک مستقل نظام کا متقاضی ہے، اسلام کسی اور مذہب کا تابع نہیں، بلکہ تمام مذاہب کا ناسخ اور مستقل دین ہے جس طرح عبادات میں اسلام کسی کا تابع نہیں بلکہ سب سے منفرد اور ممتاز دین ہے، اس کا تقاضا یہ ہے کہ مسلمان اپنے تمدن اور معاشرت، تہذیب اور ثقافت میں بھی منفرد اور یگانہ ہوں، اور کسی قوم کی ثقافتی اقدار کی پیروی نہ کریں، خصوصاً یہودیوں اور عیسائیوں کی تہذیب اور ثقافت سے اپنے آپ کو بالکل الگ رکھیں۔

حضرت عمر نے جو کہا نماز کے وقت لوگوں کو آواز دے کر بلایا جائے، یہ اذان کی معروف صورت نہیں تھی اس سے محض دعوت اور ندا مقصود تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی اس رائے کو پسند کر لیا، اس میں ان کی فراست اور صحت رائے کی دلیل ہے۔

اس واقعہ کے بعد حضرت عبد اللہ بن زید نے خواب میں ایک فرشتہ کو اذان کے کلمات کہتے سنا، امام ترمذی اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

حضرت عبد اللہ بن زید کہتے ہیں کہ ایک صبح ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو میں نے اپنا خواب بیان کیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم بلال کے ساتھ کھڑے ہو کر ان کو خواب میں سُنے ہوئے کلمات بتلاؤ اور پھر یہ ان کلمات کے ساتھ اذان دیں، کیونکہ ان کی آواز تم سے زیادہ بلند ہے، جب حضرت عمر نے اذان کی آواز سنی تو وہ دوڑتے ہوئے آئے اور عرض کیا یا رسول اللہ! اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے میں نے بھی خواب میں یہ کلمات سُنے ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ ہی کا شکر ہے اور وہی لائق ستائش ہے۔[1]

اذان کی مشروعیت کا مدار حضرت عبد اللہ بن زید یا حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے خواب پر نہیں ہے۔ کیونکہ اصحاب کے خواب وحی نہیں ہیں اور نہ وہ شارع ہیں، اذان کی مشروعیت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اس حکم سے ہوئی ہے جو آپ نے حضرت عبد اللہ بن زید کو دیا جس میں فرمایا کہ یہ کلمات بلال کو سکھاؤ تاکہ وہ اذان دیں اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

حکم نہ دیتے تو ہزار صحابہ کرام بھی ان کلمات کو خواب میں سن لیتے تب بھی اذان ان خوابوں سے مشروع نہ ہوتی۔

علامہ زرقانی نے لکھا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ اس خواب کے ساتھ ہی نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر وحی کی گئی ہو اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس خواب کے مقتضیٰ کے مطابق اذان دینے کا حکم دیا ہو تاکہ آپ یہ دیکھیں کہ آپ کو اس حکم پر برقرار رکھا جاتا ہے یا نہیں، یہ جواب اس نظریہ پر مبنی ہے کہ آپ احکام شرعیہ میں اجتہاد کرتے تھے[۱]، نیز یہ وہم نہیں کرنا چاہیے کہ اس خواب سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ان کلمات کا علم نہ تھا کیونکہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے تحریر فرمایا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے شب معراج فرشتہ سے اذان کے کلمات سنے تھے اور یہ بات تحقیق سے ثابت ہے[۲]

اور علامہ جلال الدین خوارزمی تحریر فرماتے ہیں کہ ابو جعفر محمد بن علی بیان کرتے ہیں کہ اذان کا ثبوت صحابہ کرام کے خوابوں سے نہیں ہوا، بلکہ شب معراج جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسجد اقصیٰ پہنچے تو حضرت جبرائیل نے اذان دی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام انبیاء علیہم السلام اور فرشتوں کو نماز پڑھائی۔[۳]

امام بزار نے اس حدیث کو اپنی سند کے ساتھ تفصیل سے بیان کیا ہے[۴]، جس کا ہم عنقریب علامہ سہیلی کے حوالے سے ذکر کریں گے۔

علامہ زرقانی ان احادیث کے متعلق بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

امام طبرانی نے حضرت ابن عمر سے روایت کیا ہے کہ شب معراج نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف اذان کی وحی کی گئی اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال کو اذان سکھائی، اس حدیث کی سند میں طلحہ بن زید متروک راوی ہے، اور امام دار قطنی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب نماز فرض کی گئی تو حضرت جبرائیل نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اذان دینے کا حکم پہنچایا، اس حدیث کی سند بھی ضعیف ہے، امام ابن مردویہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب مجھے معراج کرائی گئی تو حضرت جبرائیل نے اذان دی، فرشتوں نے یہ گمان کیا کہ شاید حضرت جبرائیل نماز پڑھائیں گے، لیکن حضرت جبرائیل نے مجھے آگے کیا اور میں نے نماز پڑھائی، اس حدیث کی سند میں مجہول راوی ہیں اور مسند بزار میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اذان کی تعلیم دینے کا ارادہ کیا تو آپ کے پاس حضرت جبرائیل براق لے کر آئے آپ اس پر سوار ہوئے (الیٰ قولہ) اس حدیث میں ہے کہ پھر ایک فرشتہ حجاب سے نکلا اور اس نے کہا اللہ اکبر، الحدیث، اس کی سند میں ایک متروک راوی ہے، اور اگر یہ حدیث صحیح ہو تو اس کو اس پر محمول کیا جائے گا کہ اسراء کے واقعات متعدد ہوں اور یہ واقعہ مدینہ منورہ میں ہوا ہو، اور حق یہ ہے کہ ان احادیث میں سے کوئی حدیث بھی سنداً صحیح نہیں ہے اور

---

۱۔ علامہ محمد عبدالباقی زرقانی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح موطا امام مالک ج ۱ ص ۱۲۲، مطبوعہ مطبع المطبعۃ الخیریہ مصر

۲۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۳۰۶ مطبوعہ تیج کمار لکھنؤ

۳۔ علامہ جلال الدین خوارزمی، کفایہ علیٰ ہامش فتح القدیر ج ۱ ص ۲۱۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

۴۔ امام ابوبکر احمد بن عمرو بن عبدالخالق العتکی البزار متوفی ۲۹۲ھ البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج ۲ ص ۱۴۶-۱۴۷، مطبوعہ مؤسسۃ علوم القرآن بیروت ۱۴۰۹ھ

امام ابن المنذر نے وثوق سے کہا ہے کہ جب سے نماز مکہ میں فرض ہوئی ہے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم بغیر اذان کے نماز پڑھتے تھے، حتیٰ کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ میں ہجرت کی پھر اذان کے سلسلہ میں مشورہ ہوا جیسا کہ حضرت ابن عمر کی روایت میں اور حضرت عبد اللہ بن زید کی روایت میں ہے۔ [1]

میں کہتا ہوں کہ یہ احادیث اگرچہ سنداً ضعیف ہیں لیکن یہ متعدد طرق اور اسانید سے مروی ہیں اور حدیث ضعیف جب طرق متعددہ سے مروی ہو تو وہ حسن لغیرہ ہو جاتی ہے۔ اب یہ سوال ہے کہ صحیح مسلم میں حضرت ابن عمر اور حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہم کی روایت سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اذان کا علم نہیں تھا، اور طبرانی، دار قطنی، ابن مردویہ اور بزار وغیرہ کی روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو پہلے اذان کا علم تھا، اس ظاہری تعارض کو علامہ سہیلی نے دور کیا ہے۔

علامہ سہیلی لکھتے ہیں:

صحابی کی زبان سے اذان کو جاری کرانے میں حکمت یہ تھی کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اذان کو سات آسمانوں کے اوپر سنا تھا، اور یہ وحی سے قوی ذریعہ تھا پھر جب اذان کی مشروعیت نماز کی فرضیت سے متاخر ہو گئی اور اللہ تعالیٰ نے ان کو اذان کی خبر دینے کا ارادہ کیا تو ایک صحابی نے خواب دیکھا اور اس کو آپ سے بیان کیا اور یہ خواب اس اذان کے موافق تھا جس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سن چکے تھے اس لیے آپ نے فرمایا بے شک یہ خواب حق ہے، اور اس وقت آپ کو معلوم ہوا کہ آسمان میں اذان سنوانے سے اللہ تعالیٰ کی مراد یہ تھی کہ یہ زمین میں سنت ہو جائے گی اور اس کی مزید تقویت حضرت عمر کے خواب سے ہوئی کیونکہ حضرت عمر کی زبان سے حق جاری ہوتا ہے، نیز نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے غیر سے اذان کی خبر دلوانے میں حکمت یہ تھی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی قدر ومنزلت زیادہ ہو اور دوسروں کی زبانوں سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر بلند ہو تاکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نبوت مستحکم ہو اور آپ کی شریعت کی تقویت ہو، اور اللہ تعالیٰ نے جو فرمایا ہے ورفعنا لک ذکرک تو آپ کے ذکر کی بلندی یہ ہے کہ آپ کے غیر کی زبان سے آپ کا ذکر بلند کیا جائے، اگر یہ کہا جائے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو سات آسمانوں کے اوپر اذان سنوائی گئی یہ کس کی روایت ہے، تو ہم کہیں گے کہ اس حدیث کو امام ابو بکر بزار نے اپنی مسند میں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کو اذان کا علم دینے کا ارادہ کیا تو حضرت جبرائیل آپ کے پاس براق کو لے کر آئے، آپ اس پر سوار ہو کر اس حجاب تک پہنچے جو اللہ تعالیٰ کے قریب ہے اس وقت ایک فرشتہ اس حجاب سے نکلا، آپ نے پوچھا اے جبرائیل یہ کون ہے؟ حضرت جبرائیل نے کہا یہ اللہ کی مخلوق میں سب سے مقرب فرشتہ ہے اور میں جب سے پیدا ہوا ہوں میں نے اس سے پہلے اس کو نہیں دیکھا، اس فرشتہ نے کہا اللہ اکبر اللہ اکبر تو حجاب کی اوٹ سے آواز آئی میرے بندہ نے سچ کہا، میں اکبر ہوں، میں اکبر ہوں، پھر اس فرشتہ نے کہا اشہد ان لا الٰہ الا اللہ تو حجاب کی اوٹ سے آواز آئی میرے بندہ نے سچ کہا، میں اللہ ہوں اور میرے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں، پھر فرشتہ نے کہا اشہد ان محمدا رسول اللہ

---

[1] علامہ محمد عبد الباقی زرقانی مالکی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح موطا امام مالک ج ۱ ص ۱۲۳-۱۲۲، مطبوعہ المطبعۃ الخیریۃ مصر

تو حجاب کے پیچھے سے آواز آئی میرے بندے نے سچ کہا میں نے محمد کو رسول بنایا، پھر فرشتہ نے کہا: حی علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح، پھر فرشتے نے کہا اللہ اکبر اللہ اکبر، تو حجاب کی اوٹ سے آواز آئی میرے بندے نے سچ کہا میں اکبر ہوں، پھر اس نے کہا لا الٰہ الا اللہ تو ماوراء حجاب سے آواز آئی میرے بندہ نے سچ کہا، میں اللہ ہوں میرے سوا کوئی الٰہ نہیں! پھر فرشتہ نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ پکڑ کر آپ کو آگے کر دیا، اور آپ نے آسمان والوں کو نماز پڑھائی، ان میں حضرت آدم اور حضرت نوح تھے۔ ابو جعفر محمد بن علی کہتے ہیں اس دن اللہ نے آپ کو تمام آسمان اور زمین والوں پر فضیلت عطا فرمائی۔

علامہ سہیلی فرماتے ہیں میرے نزدیک یہ حدیث صحیح ہے، کیوں کہ اس کی تائید معراج کی دوسری احادیث سے ہوتی ہے جن میں یہ ذکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نماز کو زمین پر فرض کرنا تھا اور اس کی فرضیت کا بیان اللہ تعالیٰ نے حضرت مقدسہ میں کیا اور اس حدیث میں نماز کے اعلان یعنی اذان کا بیان ہے جس کا علم حریم قدس کے ماوراء سے دیا گیا۔ [۱]

پہلے مسند بزار طبع نہیں ہوئی تھی اب الحمد للہ یہ کتاب بیروت میں طبع ہو گئی اور ہم نے اصل کتاب میں یہ حدیث دیکھ لی ہے ملاحظہ فرمائیں۔ [۲]

علامہ ہیثمی نے بھی مسند بزار کے حوالے سے اس حدیث کا ذکر کیا ہے۔ [۳]

## بَابُ الْاَمْرِ بِشَفْعِ الْاَذَانِ وَاِيْتَارِ الْاِقَامَةِ اِلَّا كَلِمَةَ فَاِنَّهَا مُثَنَّاةٌ

## اذان کے کلمات کو دو دو مرتبہ اور ایک کلمہ کے سوا اقامت کے کلمات کو ایک ایک مرتبہ کہنے کا حکم

۷۴۲۔ حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ نَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ اَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ عُلَيَّةَ جَمِيْعًا عَنْ خَالِدِ الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اُمِرَ بِلَالٌ اَنْ يَّشْفَعَ الْاَذَانَ وَيُوْتِرَ الْاِقَامَةَ زَادَ يَحْيٰى فِيْ حَدِيْثِهٖ عَنِ ابْنِ عُلَيَّةَ فَحَدَّثْتُ بِهٖ اَيُّوْبَ فَقَالَ اِلَّا الْاِقَامَةَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بلال کو حکم دیا گیا کہ وہ اذان میں دو دو بار کلمات کہیں اور اقامت میں ایک ایک بار۔ ایوب کی سند میں ہے: قد قامت الصلوٰۃ کے سوا۔

---

[۱] امام ابو القاسم عبد الرحمن بن عبد اللہ السہیلی متوفی ۵۸۱ھ، الروض الانف ج ۲ ص ۲۰-۱۹، مطبوعہ مکتبہ فاروقیہ ملتان ۱۳۹۷ھ

[۲] امام ابو بکر احمد بن عمرو بن عبد الخالق عتیکی بزار متوفی ۲۹۲ھ، البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج ۲ ص ۱۴۶-۱۴۷، مطبوعہ موسسۃ علوم القرآن بیروت ۱۴۰۹ھ [۳] حافظ نور الدین الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، کشف الاستار عن زوائد البزار ج ۱ ص ۱۷۸-۱۷۹، مطبوعہ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۴۰۴ھ

ایضاً۔ حافظ نور الدین الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۱ ص ۳۲۹، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت ۱۴۰۲ھ

۷۴۳۔ وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الْحَنْظَلِيُّ قَالَ أَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ الثَّقَفِيُّ قَالَ نَا خَالِدُ الْحَذَّاءُ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ ذَكَرُوا أَنْ يُعْلِمُوا وَقْتَ الصَّلٰوةِ بِشَيْءٍ يَعْرِفُونَهُ فَذَكَرُوا أَنْ يُنَوِّرُوا نَارًا أَوْ يَضْرِبُوا نَاقُوسًا فَأُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يَشْفَعَ الْأَذَانَ وَيُوتِرَ الْإِقَامَةَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام نے نماز کے وقت کی ایسی علامت مقرر کرنے کے بارے میں مشورہ کیا جس سے ان کو نماز کے وقت کا پتا چل جائے، بعض نے کہا نماز کے وقت آگ روشن کرنی چاہیے، بعض نے کہا ناقوس بجانا چاہیے پھر بلال کو حکم دیا گیا کہ اذان میں دو دو مرتبہ کلمات کہیں اور اقامت میں ایک ایک بار۔

۷۴۴۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا بَهْزٌ قَالَ نَا وُهَيْبٌ نَا خَالِدُ الْحَذَّاءُ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ لَمَّا كَثُرَ النَّاسُ ذَكَرُوا أَنْ يُعْلِمُوا بِمِثْلِ حَدِيثِ الثَّقَفِيِّ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ أَنْ يُنَوِّرُوا نَارًا۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

۷۴۵۔ وَحَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ الْقَوَارِيرِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَارِثِ بْنُ سَعِيدٍ وَعَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ عَبْدِ الْمَجِيدِ قَالَا نَا أَيُّوبُ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ أَنَسٍ قَالَ أُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يَشْفَعَ الْأَذَانَ وَيُوتِرَ الْإِقَامَةَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بلال کو کلمات اذان دو دو مرتبہ اور کلمات اقامت ایک ایک بار کہنے کا حکم ہوا۔

## کلمات اقامت کی تعداد میں مذاہب اربعہ

حدیث نمبر ۷۴۲ میں ہے: اذان میں کلمات اذان دو دو بار کہیں اور اقامت میں کلمات اقامت ایک ایک بار۔

علامہ یحیی بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

کلمات اقامت کی تعداد میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام احمد، امام شافعی کا مشہور مذہب اور جمہور علماء کا یہ قول ہے کہ اقامت کے گیارہ کلمات ہیں: اللہ اکبر، اللہ اکبر، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان محمدا رسول، حی علی الصلوٰۃ، حی علی الفلاح، قد قامت الصلوٰۃ، قد قامت الصلوٰۃ، اللہ اکبر، اللہ اکبر، لا الٰہ الا اللہ۔ امام مالک کا مشہور قول یہ ہے کہ اقامت کے دس کلمات ہیں، وہ قد قامت الصلوٰۃ کو دو بار نہیں کہتے یہ امام شافعی کا قدیم قول ہے اور ہمارا ایک شاذ قول یہ ہے کہ اقامت کے آٹھ کلمات ہیں، اس میں کوئی کلمہ مکرر نہیں ہے، اور امام ابو حنیفہ کا مذہب یہ ہے کہ اقامت کے سترہ کلمات ہیں وہ اذان کی طرح ہر کلمہ کا تکرار کرتے ہیں اور یہ مذہب شاذ ہے۔[1]

---

[1] علامہ یحیی بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

## کلمات اقامت کی تعداد میں امام ابوحنیفہ کے مذہب پر دلائل

ان احادیث کے پیش نظر امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کا مذہب یہ ہے کہ اذان میں کلمات دو دو مرتبہ کہے جائیں اور اقامت میں قد قامت الصلوٰۃ کے سوا سب کلمات ایک ایک مرتبہ کہے جائیں۔ اس کے برعکس امام اعظم حضرت ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک یہ ہے کہ اقامت میں بھی اذان کی مثل دو دو بار کلمات کہے جائیں، اور ان احادیث کا مطلب یہ ہے کہ اذان کے الفاظ میں سے ایک لفظ کو دو لفظوں کی مقدار کے برابر کھینچ کر پڑھا جائے، کیونکہ اذان میں آہستہ آہستہ اعلان کرنا مقصود ہوتا ہے اور اقامت (تکبیر) میں ایک لفظ کو ایک لفظ کی مقدار کے برابر پڑھا جائے، کیونکہ اقامت میں سرعت مقصود ہوتی ہے۔

رہا یہ کہ امام اعظم کے مسلک پر کیا دلیل ہے جس کی وجہ سے ان احادیث کی یہ توجیہ کی گئی ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ بکثرت احادیث سے ثابت ہے کہ اذان اور اقامت دونوں میں الفاظ اذان کو دو دو بار پڑھا جائے ملاحظہ فرمائیے:

امام ترمذی اپنی سند کے ساتھ حضرت عبد اللہ بن زید سے روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن زید قال کان اذان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شفعا شفعا فی الاذان و الاقامۃ۔[1]

حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں اذان اور اقامت دونوں میں کلمات اذان اور کلمات اقامت دو دو بار پڑھے جاتے تھے۔

واضح رہے کہ حضرت عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ وہ صحابی ہیں جنھوں نے خواب میں فرشتہ کو اذان اور اقامت کہتے سنا پھر دربار رسالت میں یہ خواب بیان کیا اور اس کے بعد سرکار ابد قرار صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال کو اذان دینے کا حکم دیا۔

نیز امام ترمذی نے اپنی جامع میں اور امام ابوداؤد نے اپنی سنن میں متعدد اسانید کے ساتھ حضرت ابومحذورہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے:

الاقامۃ سبع عشرۃ کلمۃ۔[2] اقامت میں سترہ کلمات ہیں۔

اس حدیث کو امام ابوداؤد نے بھی روایت کیا ہے۔[3]

اور یہ اسی وقت صحیح ہو سکتا ہے جب کلمات اقامت کو اذان کی طرح دو دو بار پڑھا جائے۔

اس کے علاوہ امام ابوداؤد اپنی سند کے ساتھ ابن ابی لیلی سے روایت کرتے ہیں کہ!

جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کو نماز کے لیے ایک مقررہ وقت پر جمع کرنے کے طریقہ پر غور کر

---

[1] امام ابوعیسی محمد بن عیسی ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۵۵، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] 〃 〃 〃 〃 〃 〃 جامع ترمذی ص ۵۵

[3] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۷۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی لاہور، ۱۴۰۵ھ

رہے تھے تو اس وقت آپ کی خدمت میں ایک انصاری صحابی آئے اور عرض کیا

یارسول اللہ انی لما رجعت لما رایت من اھتمامک رایت رجلا کان علیہ ثوبین اخضرین فقام علی المسجد فاذن ثم قعد قعدۃ ثم قام فقال مثلھا الا انہ یقول قد قامت الصلوٰۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لقد اراک اللہ خیرا فمر بلالا فلیؤذن[1]

یارسول اللہ! جب میں آپ کو طریقۂ وقت مقرر کرنے کے بارے میں متفکر دیکھ کر گھر گیا تو اس کے بعد میں نے خواب میں ایک شخص کو دیکھا جس نے دو سبز کپڑے پہنے ہوئے تھے وہ شخص مسجد میں کھڑا ہوا تھا، اس نے اذان دی پھر وہ تھوڑی دیر بیٹھا اور پھر اس نے اذان کی مثل کلمات کہے اور آخیر میں قد قامت الصلوٰۃ بھی کہا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے اچھا خواب دیکھا، بلال کو یہ کلمات بتلا کر ان سے اذان دلواؤ۔

اس حدیث کو امام ابوداؤد نے ایک اور سند کے ساتھ بھی ابن ابی لیلیٰ سے روایت کیا ہے اور ان دونوں حدیثوں میں اس بات کی تصریح ہے کہ اذان اور اقامت میں قد قامت الصلوٰۃ کے سوا اور کوئی فرق نہیں ہے، نیز اذان اور اقامت دونوں میں کلمات اذان کو دو دو بار کہا جاتا ہے۔

امام ابوداؤد کے علاوہ اس حدیث کو ابن ابی لیلیٰ سے حافظ بیہقی نے بھی روایت کیا ہے (سنن کبریٰ ج ۱ص ۴۲۱)۔

حافظ ابن ابی شیبہ اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

کان عبد اللہ بن زید الانصاری یؤذن للنبی صلی اللہ علیہ وسلم بشفع الاذان والاقامۃ[2]

حضرت عبد اللہ بن زید انصاری رضی اللہ عنہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے اذان دیتے تھے اور اذان اور اقامت میں دو دو بار کلمات کہتے تھے۔

نیز حافظ ابن ابی شیبہ اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

ان بلالا کان یثنی الاذان والاقامۃ[2]

حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان اور اقامت میں دو دو بار کلمات کہتے تھے۔

اور امام طحاوی اپنی سند کے ساتھ بیان کرتے ہیں:

عن بلال انہ کان یثنی الاذان والاقامۃ[3]

حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان اور اقامت میں

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ص ۷۴، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ۱۴۰۵ھ

[2] حافظ ابو عبد اللہ بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱ص ۲۰۸، مطبوعہ ملتان

[3] امام ابو جعفر طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ص ۹۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی لاہور

دو دو بار کلمات کہتے تھے۔

یہ حدیث مصنف عبد الرزاق اور سنن دارقطنی میں بھی مذکور ہے۔

علامہ زرقانی نے امام ابن حبان کے حوالہ سے ذکر کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

الاذان والاقامۃ واحدۃ۔ [1] اذان اور اقامت کا ایک طریقہ ہے۔

امام ابوداؤد اور امام ابن ماجہ نے اپنی اپنی سند کے ساتھ حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو اذان اور اقامت سکھلائی، اور فرمایا کہ اقامت کے یہ سترہ کلمات ہیں:

والاقامۃ سبع عشر کلمۃ اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر اشھد ان لا الٰہ الا اللہ اشھد ان لا الٰہ الا اللہ اشھد ان محمدا رسول اللہ اشھد ان محمدا رسول اللہ حی علی الصلوٰۃ حی علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح حی علی الفلاح قد قامت الصلوٰۃ قد قامت الصلوٰۃ اللہ اکبر اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ۔ [2]

اور فرمایا کہ اقامت کے یہ سترہ کلمات ہیں: اللہ اکبر اللہ اکبر، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ، حی علی الصلوٰۃ، حی علی الصلوٰۃ، حی علی الفلاح، حی علی الفلاح، قد قامت الصلوٰۃ، قد قامت الصلوٰۃ۔ اللہ اکبر، اللہ اکبر، لا الٰہ الا اللہ۔

اس حدیث کو امام ابوداؤد نے بھی روایت کیا ہے۔ [3]

اس حدیث میں اس بات کی مکمل وضاحت ہے کہ اقامت میں دو دو کلمات کہے جاتے ہیں اور احناف کثرہم اللہ کا مسلک ان تمام احادیث کے مطابق ہے، اس لیے اقامت کے بارے میں علامہ نووی کا احناف کے مسلک کو شاذ قرار دینا درست نہیں ہے، بلکہ تحقیق یہ ہے کہ اس باب میں ائمہ ثلاثہ کا مسلک خود شاذ ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مؤذنین اور عہد صحابہ و تابعین کے مؤذنین کے طریقہ کے مخالف ہے، حتیٰ کہ علامہ کاسانی تحریر فرماتے ہیں کہ:

وقال ابراھیم النخعی کان الناس یشفعون الاقامۃ حتی خرج ھؤلاء یعنی بنی امیۃ فافردوا الاقامۃ وھذا لایکذب واشار الی کون الاقامۃ بدعۃ۔ [4]

ابراہیم نخعی جیسے صادق القول نے فرمایا کہ ہمیشہ سے مسلمان کلمات اقامت کو دو دو مرتبہ کہتے آئے تھے یہاں تک کہ بنی امیہ نے خروج کیا اور کلمات اقامت کو ایک ایک بار کہنا شروع کیا۔ اور یہ عمل بدعت ہے۔

الحمد للہ ان تمام حوالوں سے احناف ایدہم اللہ کے مسلک کی حقانیت آفتاب نیم روز سے بھی زیادہ روشن ہوگئی۔

## باب ۱۳۲ صِفَةِ الْاَذَانِ

### اذان کا طریقہ

---

[1] علامہ محمد بن عبد الباقی زرقانی متوفی ۱۱۲۲ھ، شرح المواہب اللدنیہ ج ۳ ص ۱۷۰ مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۵۲، مطبوعہ کارخانہ نور محمد کراچی

[3] امام ابوداؤد سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ص ۷۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی لاہور

[4] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی حنفی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۱ ص ۱۴۸ مطبوعہ ایچ ایم سعید اینڈ کمپنی کراچی ۱۴۰۰ھ

۷۳۶۔ وَحَدَّثَنِي أَبُو غَسَّانَ الْمِسْمَعِيُّ مَالِكُ بْنُ عَبْدِ الْوَاحِدِ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَبُو غَسَّانَ نَا مُعَاذٌ وَقَالَ إِسْحٰقُ أَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ صَاحِبُ الدَّسْتَوَائِيِّ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ عَامِرٍ الْأَحْوَلِ عَنْ مَكْحُولٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَيْرِيزٍ عَنْ أَبِي مَحْذُورَةَ أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَّمَهُ هٰذَا الْأَذَانَ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُولُ اللّٰهِ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُولُ اللّٰهِ ثُمَّ يَعُودُ فَيَقُولُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مَرَّتَيْنِ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُولُ اللّٰهِ مَرَّتَيْنِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ مَرَّتَيْنِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ مَرَّتَيْنِ زَادَ إِسْحٰقُ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ۔

حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو اذان اس طریقے سے سکھائی: اللہ اکبر اللہ اکبر، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ، پھر دوبارہ اشہد ان لا الٰہ الا اللہ دو مرتبہ اور اشہد ان محمد رسول اللہ دو مرتبہ فرمایا، حی علی الصلوٰۃ دو مرتبہ حی علی الفلاح دو مرتبہ، اسحاق کی روایت میں اخیر میں یہ بھی ہے: اللہ اکبر اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ۔

## حضرت ابو محذورہ کو اذان کی تعلیم دینے کا واقعہ

حافظ ابو عمر ابن عبد البر لکھتے ہیں:

حضرت ابو محذورہ قرشی رضی اللہ عنہ کے نام میں کافی اختلاف ہے، بہرحال اکثر ین کی تحقیق یہ ہے کہ ان کا نام سمرہ بن سعید ہے۔ ۸ھ میں جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم غزوہ حنین سے واپس ہو رہے تھے، اسی اثناء میں حضرت ابو محذورہ اپنے دس مشرک ساتھیوں کے ساتھ گذر رہے تھے، راستہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مؤذن سے اذان کی آواز سنی، حضرت ابو محذورہ نے اذان کی نقل اتارنا شروع کر دی، حضرت ابو محذورہ بلند آواز اور خوش الحان تھے اور بطور تمسخر اذان کی نقل اتار رہے تھے، ان کی قسمت نے یاوری کی اور سرکار ابد قرار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کی آواز سن لی، ان کو بلایا اور ان کے باقی ساتھیوں کو واپس کر دیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اب اذان دو، آپ اذان کا ایک ایک کلمہ پڑھتے اور ان سے پڑھواتے۔ ابو محذورہ کہتے ہیں کہ مجھے اس وقت حضور سے زیادہ کوئی ناپسند نہ تھا، اور نہ ہی حضور کا حکم ماننا پسند تھا، تاہم میں نے حضور کے کہنے سے اذان دی، اذان کے بعد سرکار نے مجھے ایک تھیلی دی جس میں کچھ چاندی تھی، پھر اپنا دست مبارک میری پیشانی پر پھیرا اور ناف تک لے گئے۔ ہاتھ کا پھیرنا کیا تھا میری قسمت پھر گئی، میرے دل میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے خلاف جس قدر کینہ اور بغض تھا سب جاتا رہا، آپ نے مجھے برکت کی دعا دی، اور میں آپ کا گرویدہ ہو کر مسلمان ہو گیا، اور آپ سے درخواست کی کہ مجھے مکہ میں مؤذن مقرر فرما دیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہم نے تم کو مکہ میں مؤذن مقرر کر دیا۔

آپ مستقل طور پر مکہ میں اذان دیتے رہے، یہاں تک کہ ۵۹ھ میں آپ کا وصال ہو گیا۔ [۱]

[۱] حافظ ابو عمر یوسف بن عبد اللہ بن محمد بن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، الاستیعاب علی ہامش الاصابہ ج ۴ ص ۱۷۶، مطبوعہ دار الفکر بیروت

## اذان میں ترجیع کرنے کی تحقیق

امام اعظم ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کا مسلک یہ ہے کہ اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر کہنا چاہیے۔ اس کے برخلاف امام مالک کا مسلک یہ ہے کہ اذان کے شروع میں دو مرتبہ اللہ اکبر کہنا چاہیے، امام مالک اسی حدیث سے استدلال کرتے ہیں، جب کہ جمہور ائمہ کا استدلال دوسری احادیث سے ہے، جن میں اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر کا ذکر ہے۔ مثلاً ابن ماجہ اور ابو داؤد نے ابو محذورہ سے یہی حدیث روایت کی ہے، اور اس میں اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر کا ذکر ہے، دیکھیے سنن ابن ماجہ ص ۵۲ اور سنن ابو داؤد ص ۷۳۔

ان کے علاوہ حافظ بیہقی نے ابو محذورہ سے اذان کے جو کلمات روایت کیے ہیں، ان میں اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر کا ذکر ہے۔

اور ان احادیث کے تمام راوی ثقہ ہیں اور ثقہ راوی کی زیادتی مقبول ہوتی ہے اس لیے یہ احادیث مسلم شریف کی حدیث پر راجح ہیں اور حدیث مسلم مرجوح ہے، نیز اس کی تائید رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دیگر مؤذنوں سے بھی ہوتی، کیونکہ عبد اللہ بن زید جو اذان کے باب میں اصل ہیں ان کی اذان میں بھی اللہ اکبر کا چار مرتبہ ذکر ہے اور بلال بھی چار مرتبہ اللہ اکبر کہتے تھے۔ دیکھیے سنن ابو داؤد ص ۷۲، سنن ابن ماجہ ص ۵۲، بہرحال اس تحقیق سے ثابت ہوگیا کہ اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر کہنا احادیث سے ثابت اور راجح ہے اور اس کے برخلاف امام مالک کا مسلک صحیح نہیں ہے۔

امام مالک اور شافعی کا مسلک یہ ہے کہ اذان میں ترجیع کرنا چاہیے۔ (یعنی اشہد ان لا الٰہ الا اللہ اور اشہد ان محمدا رسول اللہ کو پہلے دو مرتبہ آہستہ آہستہ آواز سے کہا جائے اور بعد میں دو مرتبہ بلند آواز سے کہا جائے) اور امام ابو حنیفہ کا مسلک یہ ہے کہ اذان میں ترجیع نہیں کرنی چاہیے یعنی باقی کلمات اذان کی طرح شہادتین کو بھی صرف دو مرتبہ پڑھنا چاہیے اور امام احمد بن حنبل کا مسلک یہ ہے کہ مؤذن کو اختیار ہے خواہ ترجیع کرے یا نہ کرے۔[1]

امام مالک اور امام شافعی کی دلیل حدیث مذکور ہے، جس میں ابھی ابو محذورہ نے ترجیع روایت کی ہے احناف اس کے جواب میں فرماتے ہیں کہ ابو محذورہ نے کفار کے خوف سے شہادتین کو آہستہ آہستہ پڑھا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دوبارہ ان سے بلند آواز سے شہادتین کو پڑھوایا۔

ثانیاً ابو محذورہ چونکہ پہلے کافر تھے اور اسلام کو ناپسند کرتے تھے، اس لیے انھوں نے شہادتین کو آہستہ پڑھا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کے دل میں شہادتین کو راسخ کرنے کے لیے دوبارہ بلند آواز سے شہادتین کے کلمات کو پڑھوایا، لہٰذا اس حدیث سے ترجیع کا مسنون ہونا ثابت نہیں ہوتا۔

امام مالک اور امام شافعی کی دوسری دلیل وہ حدیث ہے جس کو امام ابو داؤد نے مذکورہ ذیل سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

حدثنا مسدد ثنا الحارث بن عبید عن محمد بن عبد الملک بن ابی محذورۃ عن ابیہ عن جدہ قال قلت یا رسول اللہ علمنی سنۃ الاذان قال فمسح مقدم راسی قال تقول اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ

حضرت ابو محذورہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ! مجھے اذان کا طریقہ بتلائیے، حضور نے میری پیشانی

[1] حافظ ابو عمر یوسف بن عبد اللہ بن محمد بن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ، الاستیعاب علی ھامش الاصابہ ج ۴ ص ۱۸۸ مطبوعہ دار الفکر بیروت

الله اکبر ثم ترفع بها صوتك ثم تقول اشهد ان لا اله الا الله اشهد ان لا اله الا الله اشهد ان محمدا رسول الله اشهد ان محمدا رسول الله تخفض بها صوتك ثم ترفع بها صوتك اشهد ان لا اله الا الله.[1] (الحدیث)

پھر آپ نے مجھے اذان پڑھائی، فرمایا اللہ اکبر، اللہ اکبر، اللہ اکبر، اللہ اکبر بلند آواز سے کہو پھر اشہد ان لا الہ الا اللہ، اشہد ان لا الہ الا اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ، اشہد ان محمد رسول اللہ آہستہ آواز سے کہو اس کے بعد بلند آواز سے شہادتین کے کلمات کو دوبارہ کہو۔

اس حدیث کی سند ضعیف ہے، لہٰذا اس سے استدلال کرنا صحیح نہیں ہے، اس حدیث کی سند میں ایک راوی حارث بن عبید ہے، ابن معین نے اس کو ضعیف قرار دیا، امام احمد بن حنبل فرماتے ہیں یہ مضطرب الحدیث ہے، دوسرا راوی محمد بن عبد الملک ہے، اس کے بارے میں ابن القطان نے ذکر کیا ہے کہ یہ مجہول ہے اس کے بعد ابو محذورہ کے بیٹے کا ذکر ہے ان کے بارے میں علی بن مدینی کہتے ہیں کہ ابو محذورہ کے بیٹوں سے روایت کرنے والے تمام راوی ضعیف ہیں۔[2]

اور اگر شافعی و مالکی حضرات کو اس ضعیف السند حدیث سے ہی استدلال کرنے پر اصرار ہو تو ان کی خدمت میں گذارش ہے کہ علامہ ابن ہمام نے طبرانی کے حوالے سے اسی قسم کی سند سے ایک روایت ذکر کی ہے جس میں تصریح ہے۔ حضرت ابو محذورہ اذان میں ترجیع نہیں کرتے تھے۔ ملاحظہ ہو:

روی الطبرانی فی الاوسط حدثنا احمد بن عبد الرحمن بن عبد الله البغدادی حدثنا ابو جعفر النفیلی حدثنا ابراهیم بن اسماعیل بن عبد الملک بن ابی محذورة قال سمعت جدی عبد الملک بن ابی محذورة یقول سمع اباه ابا محذورة یقول القی علی رسول الله صلی الله علیه وسلم الاذان حرفا حرفا الله اکبر الله اکبر الی آخره و لم یذکر ترجیعا۔[3]

حضرت ابو محذورہ کے پوتے کے بیٹے بیان کرتے ہیں کہ میں نے اپنے دادا عبد الملک بن ابی محذورہ سے سنا ہے وہ کہتے ہیں کہ انہوں نے اپنے والد حضرت ابو محذورہ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک ایک حرف اذان القاء کی۔ اللہ اکبر اللہ اکبر آخر تک، اور اس اذان میں انہوں نے ترجیع کا ذکر نہیں کیا۔

خلاصہ یہ ہوا کہ جس حدیث میں ابو محذورہ کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اذان کی تعلیم دینے اور ترجیع کا ذکر ہے وہ مؤول ہے اور جس حدیث میں ترجیع کا حکم ہے وہ ضعیف السند ہے اور بر تقدیر تنزل اس کا معارض طبرانی میں مذکور ہے، بہرحال اذان میں ترجیع کسی طرح ثابت نہیں ہو سکتی۔

احناف جو کہتے ہیں کہ اذان میں ترجیع نہیں ہے اس کی دلیل حضرت عبد اللہ بن زید کی حدیث ہے جس میں ترجیع نہیں ہے اور یہ سب کے نزدیک مسلم ہے۔

اس کے علاوہ تحقیق یہ ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ بھی اپنی اذان میں ترجیع نہیں کرتے تھے۔

---

[1] امام ابو داؤد سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابو داؤد ج ۱ ص ۷۲، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور

[2] علامہ علاؤ الدین ابن ترکمانی متوفی ۷۴۵ھ، الجوہر النقی علی ہامش البیہقی ج ۱ ص ۳۹۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[3] علامہ ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۱۲، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

علامہ احمد قسطلانی نے لکھا ہے کہ بلال لا یرجع "بلال اذان میں ترجیع نہیں کرتے تھے۔ (شرح المواہب اللدنیہ للزرقانی ج ا ص ۳۷۱)

اور علامہ ابن ترکمانی تحریر فرماتے ہیں:

وقال ابن الجوزی لا یختلف فی ان بلالا کان لا یرجع۔

اس میں کسی کا اختلاف نہیں کہ حضرت بلال اذان میں ترجیع نہیں کرتے تھے۔

اور علامہ زیلعی فرماتے ہیں کہ اول تو اذان میں ترجیع کی زیادتی ثابت نہیں، اور اگر بالفرض والتقدیر ثابت ہو بھی تو یہ زیادتی منسوخ ہو چکی ہے، کیونکہ حضرت بلال کی اذان آخری اذان ہے، کیونکہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حنین سے واپس مدینہ تشریف لے گئے تو حضرت بلال کو ان کی اذان اور اقامت پر مقرر رکھا۔ اس کے بعد فرماتے ہیں:

قیل لابی عبد اللہ یعنی احمد بن حنبل الیس حدیث ابی محذورۃ بعد حدیث عبد اللہ بن زید لان حدیث ابی محذورۃ بعد فتح مکۃ فقال الیس قد رجع النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی المدینۃ فاقر بلالا علی اذان عبد اللہ بن زید۔ [1]

"امام احمد بن حنبل سے یہ کہا گیا کہ حدیث ابی محذورہ حدیث عبد اللہ بن زید کے بعد ہے کیوں کہ حدیث عبد اللہ بن زید فتح مکہ سے پہلے ہے اور حدیث ابی محذورہ فتح مکہ کے بعد ہے" امام احمد نے اس کے جواب میں فرمایا کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ پہنچ کر حضرت بلال کو حضرت عبد اللہ بن زید کی اذان پر مقرر نہیں رکھا۔

اس تمام بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عبد اللہ بن زید کی اذان میں ترجیع کی زیادتی جن احادیث صحیحہ میں مذکور ہے۔ وہ تعلیم پر محمول ہیں، اور جن احادیث میں یہ تصریح ہے کہ ہر اذان میں ترجیع کی جائے وہ سب سند کے اعتبار سے صحیح نہیں ہیں، علاوہ ازیں اسی قسم کی احادیث سے اس کے برخلاف عدم ترجیع بھی ثابت ہے۔ اور اگر بالفرض ان کو مان بھی لیں تو حضرت بلال کی اذان سے ترجیع منسوخ ہے، یہ شافعیہ کے دلائل کے جوابات ہیں، اور احناف کی دلیل یہ ہے کہ اذان میں اصل عبد اللہ بن زید کی حدیث ہے جس میں ترجیع نہیں ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال کو اخیر وقت تک انہی کی اذان پر مقرر رکھا اس تفصیل سے ثابت ہو گیا کہ اذان کی صحیح کیفیت خبر احادیث سے ثابت ہے، وہ اذان میں ترجیع کا نہ ہونا ہے، اور وہی احناف کثرہم اللہ کا مذہب ہے۔

## باب ۲۳ استحباب اتخاذ المؤذنین للمسجد الواحد
## ایک مسجد میں دو مؤذن رکھنے کا استحباب

۷۴۔ حدثنا ابن نمیر قال نا ابی قال نا عبید اللہ عن نافع عن ابن عمر قال کان لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مؤذنان بلال و ابن ام مکتوم الاعمی۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو مؤذن تھے حضرت بلال اور نابینا صحابی حضرت ابن ام مکتوم۔

[1] حافظ جمال الدین عبد اللہ بن یوسف حنفی زیلعی متوفی ۷۶۲ھ، نصب الرایہ ص ۲۳، ۲ مطبوعہ مجلس علمی ہند

۷۴۸۔ وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ قَالَ نَا الْقَاسِمُ عَنْ عَائِشَةَ مِثْلَهُ۔

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند بیان کی۔

## نابینا کے اذان دینے کا جواز

مدینہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دو مؤذن تھے حضرت بلال اور حضرت ابن ام مکتوم، جو مسجد نبوی میں اذان دیتے تھے، مکہ میں حضرت ابو محذورہ مؤذن تھے اور قبا میں سعد قرظی رضی اللہ عنہم۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایک مسجد میں ایک سے زیادہ مؤذن مقرر کیے جا سکتے ہیں اور یہ کہ نابینا شخص بھی اذان دے سکتا ہے بشرطیکہ کوئی شخص اس کو وقت کی خبر دے، نیز یہ کہ کسی شخص کا پہچان بتلانے کے لیے اس کا کوئی پیدائشی عیب ذکر کر دیا جائے مثلاً "نابینا" یا "لنگڑا" کانا وغیرہ تو یہ غیبت نہیں ہوتی۔ غیبت تب ہوتی ہے جب اس کا عیب بیان کرنے سے اس کی مذمت کرنا مقصود ہو۔ غیبت کی مکمل تحقیق شرح صحیح مسلم جلد سابع میں ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت ابن ام مکتوم کی سوانح

حضرت ابن ام مکتوم کا پورا نام عمرو بن ام مکتوم ہے، زیادہ مشہور یہی نام ہے بعض حضرات نے عبد اللہ بن ام مکتوم بھی ذکر کیا ہے۔ ابن ام مکتوم ان صحابہ میں سے تھے جو مکہ میں ابتداءً اسلام لائے تھے، حضور صلے اللہ علیہ وسلم جب کسی غزوہ میں تشریف لے جاتے حضرت ابن ام مکتوم کو نماز پڑھانے کے لیے اپنا خلیفہ اور نائب مقرر کر جاتے۔ ابن عبد اللہ نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تیرہ غزوات میں حضرت ابن ام مکتوم کو اپنا خلیفہ بنایا۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں جنگ قادسیہ میں آپ شہید ہو گئے، اور بعض مؤرخین نے ذکر کیا ہے کہ جنگ قادسیہ سے آپ واپس آ گئے تھے اس کے بعد آپ وفات پا گئے۔ آپ کے بارے میں قرآن کریم میں سورہ عبس اور غیر اولی الضرر ایک آیت نازل ہوئی۔ [1]

## بَابُ جَوَازِ أَذَانِ الْأَعْمٰى إِذَا كَانَ مَعَهُ بَصِيرٌ

## جب نابینا کے ساتھ بینا ہو تو اس کی اذان کا جواز

۷۴۹۔ حَدَّثَنِي أَبُو كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ الْهَمْدَانِيُّ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ مَخْلَدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ نَا هِشَامٌ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ ابْنُ أُمِّ مَكْتُومٍ يُؤَذِّنُ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ أَعْمٰى۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضرت ابن ام مکتوم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے اذان دیتے تھے اور وہ نابینا تھے۔

۷۵۰۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ الْمُرَادِيُّ

امام مسلم نے اس حدیث کی ایک اور سند بیان کی ہے۔

---

[1] حافظ احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ ھ، الاصابہ ج ۲ ص ۵۲۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت

قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَ سَعِيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ . عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ .

ت: علامہ نووی لکھتے ہیں:

جب نابینا کے ساتھ بصیر ہو تو اس کی اذان صحیح ہے اور بلا کراہت جائز ہے، جیسے حضرت بلال اور حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہما دو مؤذن تھے۔ ہمارے اصحاب نے کہا ہے کہ صرف نابینا کو مؤذن رکھنا مکروہ ہے۔

## بَابُ ۱۳۵ الْإِمْسَاكِ عَنِ الْإِغَارَةِ عَلَى قَوْمٍ فِيْ دَارِ الْكُفْرِ إِذَا سَمِعَ فِيْهِمُ الْأَذَانَ

## دار الکفر میں کسی قوم کے علاقہ میں اذان کی آواز سننے کے بعد ان پر حملہ کرنے کی ممانعت

۷۵۱ - حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَحْيٰى يَعْنِي ابْنَ سَعِيْدٍ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ قَالَ نَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُغِيْرُ إِذَا طَلَعَ الْفَجْرُ وَكَانَ يَسْتَمِعُ الْأَذَانَ فَإِنْ سَمِعَ أَذَانًا أَمْسَكَ وَإِلَّا أَغَارَ فَسَمِعَ رَجُلًا يَقُوْلُ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْفِطْرَةِ ثُمَّ قَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجْتَ مِنَ النَّارِ فَنَظَرُوْا فَإِذَا هُوَ رَاعِيْ مِعْزًى .

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم طلوع فجر کے وقت (کفار کی بستیوں پر) حملہ کرتے اور کان لگا کر اذان سنتے، اگر (کسی بستی سے) اذان کی آواز آتی تو حملہ نہ کرتے، ورنہ حملہ کر دیتے۔ آپ نے ایک شخص کو کہتے ہوئے سنا اللہ اکبر اللہ اکبر، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، علی الفطرۃ یعنی یہ شخص مسلمان ہے، پھر اس نے کہا اشہد ان لا الٰہ الا اللہ اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جہنم سے آزاد ہو گیا، صحابہ کرام نے اس شخص کو دیکھا تو وہ ایک بکریاں چرانے والا تھا۔

ت: اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ جس جگہ اذان دی جا رہی ہو وہاں حملہ نہیں کرنا چاہیے، کیونکہ اذان کی آواز ان کے مسلمان ہونے کی دلیل ہے، اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ توحید و رسالت کی گواہی کا اظہار اسلام ہے۔ اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ کسی شخص کو تنہا کسی جنگل میں نماز پڑھنی پڑے، تو اس کو اذان دینی چاہیے اور یہ کہ اذان شعائر اسلام سے ہے، نیز اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم غیب پر دلیل ہے، کیونکہ آپ نے اس بکریاں چرانے والے کو جہنم سے نجات پانے کی بشارت دی اور آخرت کے احوال امور غیب سے ہیں۔

## بَابُ ۱۳۶ اسْتِحْبَابِ الْقَوْلِ مِثْلَ قَوْلِ الْمُؤَذِّنِ لِمَنْ سَمِعَهُ ثُمَّ يُصَلِّي عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ يَسْأَلُ لَهُ الْوَسِيلَةَ

۷۵۲ ۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَزِيدَ اللَّيْثِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا سَمِعْتُمُ النِّدَاءَ فَقُولُوا مِثْلَ مَا يَقُولُ الْمُؤَذِّنُ ۔

۷۵۳ ۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ الْمُرَادِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ حَيْوَةَ وَسَعِيدِ بْنِ أَبِي أَيُّوبَ وَغَيْرِهِمَا عَنْ كَعْبِ بْنِ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُولُوا مِثْلَ مَا يَقُولُ ثُمَّ صَلُّوا عَلَيَّ فَإِنَّهُ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ بِهَا عَشْرًا ثُمَّ سَلُوا اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيلَةَ فَإِنَّهَا مَنْزِلَةٌ فِي الْجَنَّةِ لَا تَنْبَغِي إِلَّا لِعَبْدٍ مِنْ عِبَادِ اللّٰهِ وَأَرْجُو أَنْ أَكُونَ أَنَا هُوَ فَمَنْ سَأَلَ اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيلَةَ حَلَّتْ عَلَيْهِ الشَّفَاعَةُ ۔

۷۵۴ ۔ حَدَّثَنِي إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُورٍ قَالَ أَنَا أَبُو جَعْفَرٍ مُحَمَّدُ بْنُ جَهْضَمٍ الثَّقَفِيُّ قَالَ نَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ غَزِيَّةَ عَنْ خُبَيْبِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ إِسَافٍ عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمِ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ الْمُؤَذِّنُ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ فَقَالَ أَحَدُكُمُ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ ثُمَّ قَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ

## اذان کا جواب دینے اور پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ پڑھنے اور آپ کے لیے وسیلہ کے سوال کرنے کا استحباب

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم اذان سنو تو اس کے جواب میں وہی کلمات کہو جو مؤذن نے کہے ہیں۔

---

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم مؤذن سے اذان سنو تو اس کی مثل کلمات کہو پھر مجھ پر درود پڑھو کیونکہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ پھر میرے لیے جنت میں "وسیلہ" کی دعا مانگو، کیونکہ وہ جنت کا ایک ایسا مقام ہے جو اللہ تعالےٰ کے بندوں میں سے صرف ایک بندہ کو ملے گا، اور مجھے امید ہے کہ وہ شخص میں ہوں گا، اور جو شخص میرے لیے اس مقام کی دعا مانگے گا اس کے حق میں میری شفاعت واجب ہو جائے گی۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب مؤذن اللہ اکبر اللہ اکبر کہے تو تم میں سے بھی کوئی شخص دل سے اس کے جواب میں اللہ اکبر اللہ اکبر کہے، پھر مؤذن اشہد ان لا الٰہ الا اللہ کہے تو وہ بھی اشہد ان لا الٰہ الا اللہ کہے پھر مؤذن کہے اشہد ان محمد رسول اللہ تو وہ بھی اشہد ان محمد رسول اللہ کہے پھر مؤذن حی علی الصلوٰۃ کہے تو وہ کہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ،

قَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ ثُمَّ قَالَ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ثُمَّ قَالَ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ ثُمَّ قَالَ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ ثُمَّ قَالَ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ قَالَ اللّٰهُ أَكْبَرُ اللّٰهُ أَكْبَرُ ثُمَّ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مِنْ قَلْبِهٖ دَخَلَ الْجَنَّةَ۔

پھر مؤذن کہے حی علی الفلاح تو وہ کہے لاحول و لاقوۃ الا باللہ، پھر مؤذن کہے اللہ اکبر اللہ اکبر تو وہ کہے اللہ اکبر اللہ اکبر، پھر مؤذن کہے لا الہ الا اللہ تو وہ بھی کہے لا الہ الا اللہ تو وہ جنت میں داخل ہو جائیگا۔

۵۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنِ الْحُكَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ الْقُرَشِيِّ ح وَ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا اللَّيْثُ عَنِ الْحُكَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ عَنْ سَعْدِ ابْنِ أَبِي وَقَّاصٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ الْمُؤَذِّنَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّبِالْإِسْلَامِ دِيْنًا غُفِرَ لَهٗ ذَنْبُهٗ قَالَ ابْنُ رُمْحٍ فِي رِوَايَتِهٖ مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ الْمُؤَذِّنَ وَأَنَا أَشْهَدُ وَلَمْ يَذْكُرْ قُتَيْبَةُ قَوْلَهٗ وَأَنَا۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے مؤذن سے سن کر یہ کہا اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ و ان محمدا عبدہ و رسولہ رضیت باللہ ربا و بمحمد رسولا و بالاسلام دینا، اس کے گناہوں کو بخش دیا جائے گا، بعض روایات میں یوں ہے وانا اشہد (میں گواہی دیتا ہوں)۔

## اذان میں نام اقدس سن کر انگوٹھے چومنا

اس حدیث میں بطریق عموم اذان کے جواب میں مؤذن کے کلمات دہرانے کا حکم دیا ہے اور بعض دوسری احادیث میں ہے حی علی الصلوٰۃ اور حی علی الفلاح کے جواب میں لاحول ولا قوۃ الا باللہ کہے اور الصلوٰۃ خیر من النوم کے جواب میں صدقت و بررت کہے۔

علامہ طحطاوی اور علامہ ابن عابدین شامی نے فقیہ کبیر علامہ قہستانی کے حوالہ سے لکھا ہے۔ پہلی مرتبہ اشہد ان محمدا رسول اللہ سن کر اپنے انگوٹھے آنکھوں پر رکھ کر صلے اللہ علیک یا رسول اللہ کہنا اور دوسری مرتبہ اشہد ان محمدا رسول اللہ سن کر قرت عینی بک یا رسول اللہ کہنا مستحب ہے۔

اس کے ثبوت میں علامہ شامی نے دیلمی کی کتاب الفردوس کے حوالے سے یہ حدیث ذکر کی ہے:

من قبل ظفری ابهامیه عند سماع اشهد ان محمدا رسول الله فی الاذان انا قائده ومدخله فی صفوف

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے اذان میں اشہد ان محمدا رسول اللہ سن کر

الجنۃ ۔ [1] (آنکھوں پر) انگوٹھے رکھ کر چومے میں اس کی قیادت کر کے اس کو جنت کی صفوں میں داخل کر دوں گا۔

اسی کے متقارب المعنی حدیث علامہ طحطاوی نے بھی مرفوعاً ذکر کی ہے اور یہ تصریح کی ہے کہ فضائل اعمال میں اس قسم کی احادیث کافی ہیں۔ [2]

اور ملا علی قاری رحمہ الباری نے تحریر کیا ہے:

وکل ما یروی فی ھذا فلا یصح رفعہ البتۃ قلت واذا ثبت علی الصدیق فیکفی العمل بہ لقولہ علیہ السلام علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین ۔ [3]

علامہ سخاوی نے کہا انگوٹھے چومنے کے بارے میں احادیث کی اسانید صحیح نہیں ہیں (یعنی حسن یا ضعیف ہیں) ملا علی قاری اس کے جواب میں فرماتے ہیں جب صحیح سند سے یہ ثابت ہو گیا کہ حضرت ابو بکر صدیق نے اذان میں انگوٹھے چومے ہیں تو یہ ہمارے عمل کے لیے کافی ہے کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میری اور میرے خلفاء راشدین کی سنت پر عمل کرو"

## اذان سننے کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنا

اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے لیے دو دعائیں کرنے کے لیے فرمایا ایک دُعا رحمت یعنی درود شریف، دوسرے "وسیلہ" یعنی جنت میں مقام خاص کے حصول کی دعا۔

لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ کوئی شخص اس تصور سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے دُعا رحمت (درود شریف) کرے کہ اس کی دعا سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کوئی فائدہ پہنچے گا، اور اس کی دعا سے آپ کو کوئی رحمت حاصل ہو گی ایسا سوچنا یقیناً گمراہی ہے کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تو خود رحمت مجسم ہیں۔ رحمت للعالمین ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہمیشہ آپ پر رحمت نازل فرماتا رہتا ہے اس کے فرشتے آپ کے لیے طلب رحمت کرتے ہیں۔ بلکہ آپ کے روضۂ انور پر ستر ہزار فرشتے روزانہ درود پڑھتے ہیں۔ [4]

اس لیے اذان سن کر جو شخص درود پڑھے وہ یہ سمجھ کر پڑھے کہ اس درود پڑھنے میں میرا فائدہ ہے اور اللہ تعالیٰ اس بہانے سے مجھ پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا۔ نیز جب میں سرکار پر درود پڑھوں گا اور آپ کے

---

[1] ۔ علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۷۰، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] ۔ علامہ سید احمد طحطاوی متوفی ۱۲۳۱ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی مراقی الفلاح، مطبوعہ مطبع مصطفےٰ البابی واولادہ مصر ۱۳۵۶ھ

[3] ۔ ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، موضوعات کبیر ص ۶۴، مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی (کبریٰ امیریہ بولاق مصر ۱۳۱۰ھ)

[4] ۔ علامہ حسن بن منصور اوزجندی المعروف بقاضی خان متوفی ۲۹۵ھ فتاویٰ قاضی خان علی ہامش الہندیہ ج ۱ ص ۲۱۹ مطبوعہ مطبعہ

لیے دعاءِ رحمت کروں گا تو میرا شمار بھی آپ کے خیر خواہوں اور نمک خوار غلاموں میں ہو جائے گا۔

## اذان سے پہلے درود شریف پڑھنے کے معمول کا شرعی حکم

اس حدیث میں بہ ظاہر اذان سننے والے کے لیے درود شریف پڑھنے کا حکم ہے، لیکن بعض علماء نے لکھا ہے کہ یہ حکم اذان دینے والے کو بھی شامل ہے، اور اس حدیث میں درود شریف پڑھنے کو سر یا جہر کے ساتھ مقید نہیں کیا گیا، اس لیے اذان کے بعد آہستہ درود شریف پڑھنا اور بلند آواز سے پڑھنا ہر طرح جائز ہے۔ بعض مساجد میں اذان سے پہلے درود شریف پڑھا جاتا ہے، ہر چند کہ اذان سے متصل پہلے درود شریف پڑھنا بھی جائز ہے، تاہم اگر اذان کے بعد درود شریف پڑھا جائے تو اس حدیث کے مطابق ہوگا۔ نیز اذان کے بعد درود شریف ہمیشہ جہر کے ساتھ نہ پڑھا جائے بلکہ کبھی آہستہ اور کبھی جہر کے ساتھ پڑھا جائے تاکہ یہ لازم نہ آئے کہ اپنی خواہش سے درود شریف کو عملاً جہر کے ساتھ مقید کر لیا ہے، بعض مساجد میں اذان سے پہلے دائماً جہر سے درود شریف پڑھتے ہیں ہر چند کہ اس کے جواز کی بھی گنجائش ہے تاہم بہتر طریقہ یہ ہے کہ جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے دور میں اذان دی جاتی تھی اسی طرح اذان دی جائے اور اذان کے ساتھ اپنی طرف سے کسی سابقہ اور لاحقہ کا اضافہ نہ کیا جائے، تاہم جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کی بناء پر اذان سے کچھ پہلے یا کچھ بعد درود شریف پڑھتے ہیں اس کو بدعت سیئہ کہنا بھی حدِ اعتدال سے تجاوز ہے۔

## اذان سے پہلے درود شریف پڑھنے کی ابتداء کب سے ہوئی؟

علامہ علائی لکھتے ہیں:

التسليم بعد الاذان حدث في ربيع الآخر سنة سبعمائة واحدى وثمانين في عشاء ليلة الاثنين ثم يوم الجمعة ثم بعد عشر سنين حدث في الكل الا المغرب ثم فيها مرتين وهو بدعة حسنة۔[1]

اذان کے بعد سلام پڑھنے کی ابتداء سات سو اکیاسی ۷۸۱ھ ہجری کے ربیع الآخر میں پیر کی شب عشاء کی اذان سے ہوئی۔ اس کے بعد جمعہ کے دن اذان کے بعد سلام پڑھا گیا، اس کے دس سال بعد مغرب کے سوا تمام نمازوں میں دو مرتبہ سلام پڑھا جانے لگا اور پھر مغرب میں بھی، یہ بدعت حسنہ ہے۔



علامہ سخاوی لکھتے ہیں:

قد احدث المؤذنون الصلوٰۃ والسلام على رسول الله صلى الله عليه وسلم عقب الاذان للفرائض الخمس الا الصبح والجمعة فانهم يقدمون ذلك فيهما على الاذان والا المغرب فانهم لا يفعلونه اصلا لضيق وقتها وكان ابتداء

مؤذنوں نے جمعہ اور صبح کے علاوہ فرائض کی تمام اذانوں کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھنا شروع کر دیا ہے، وہ ان نمازوں میں صلوٰۃ وسلام کو اذان سے پہلے پڑھتے ہیں اور مغرب کی اذان میں صلوٰۃ وسلام بالکل نہیں پڑھتے کیونکہ اس کا وقت تنگ

[1] علامہ علاؤ الدین الحصکفی متوفی ۱۰۸۸ھ، درمختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۲۶۲، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

حدث ذلك من ايام السلطان الناصر صلاح الدين ابى المظفر يوسف بن ايوب وامره واما قبل ذلك فانه لما قتل الحاكم ابن العزيز امرت اخته بنت الملك ان يسلم على ولده الظاهر فسلم عليه بما صورته السلام على الامام الظاهر ثم استمر السلام على الخلفاء بعده خلفا بعد سلف الى ان ابطله الصلاح المذكور جزاه الله خيرا وقد اختلف فى ذلك هل هو مستحب او مكروه او بدعة او مشروع واستدل للاول بقوله تعالى وافعلوا الخير ومعلوم ان الصلوة والسلام من اجل القرب لاسيما وقد تواردت الاخبار على الحث على ذلك مع ما جاء فى فضل الدعاء عقب الاذان والثلث الاخير من الليل وقرب الفجر والصواب انه بدعة حسنة يوجر فاعله بحسن نية[1]

ہوتا ہے۔ اس کی ابتداء سلطان ناصر صلاح الدین ابو المظفر یوسف بن ایوب کے زمانہ میں اس کے حکم سے ہوئی۔ اس سے پہلے جب حاکم ابن العزیز قتل کیا گیا تھا تو ابن العزیز کی بہن جو بادشاہ کی بیٹی تھی اس نے حکم دیا کہ اذان کے بعد اس کے بیٹے ظاہر پر سلام پڑھا جائے جس کی یہ صورت تھی: "السلام علی الامام الظاہر" پھر اس کے بعد یہ طریقہ اس کے خلفاء میں جاری رہا تا آنکہ سلطان صلاح الدین نے اس کو ختم کیا۔ اللہ تعالیٰ اس کو جزائے خیر دے۔ اذان کے بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنے میں اختلاف ہے کہ یہ مستحب ہے، مکروہ ہے، بدعت ہے یا جائز ہے۔ اس کے استحباب پر اللہ تعالیٰ کے اس قول سے استدلال کیا گیا ہے، (ترجمہ) "نیکی کے کام کرو" اور یہ بات واضح ہے کہ صلوٰۃ وسلام عبادت کے قصد سے پڑھا جاتا ہے، خصوصاً جب کہ اس کی ترغیب میں کثیر احادیث وارد ہیں، علاوہ ازیں اذان کے بعد دعا کرنے اور تہائی رات کے اخیر میں دعا کرنے کی فضیلت میں بھی احادیث ہیں اور صحیح یہ ہے کہ یہ بدعت حسنہ ہے اور اس کے فاعل کو حسن نیت کی وجہ سے اجر ملے گا۔

علامہ شامی[2] اور علامہ طحطاوی[3] اور علامہ ابن حجر مکی نے فتاویٰ کبریٰ میں اس کو بدعت حسنہ قرار دیا ہے اور اس عبارت کو مقرر رکھا ہے۔

علامہ سخاوی اور علامہ علائی کی عبارات سے یہ واضح ہو گیا کہ اذان کے بعد صلوٰۃ وسلام آٹھویں صدی ہجری میں سلطان صلاح الدین ابو المظفر کے حکم سے پڑھنا شروع کیا گیا، چودھویں صدی کے اخیر سے پانچوں نمازوں کی اذان سے پہلے یا بعد میں صلوٰۃ وسلام پڑھا جاتا ہے۔

ہر چند کہ اذان کے بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنے کے استحباب، جواز، کراہت اور بدعت ہونے میں علماء کا اختلاف

---

[1] علامہ شمس الدین سخاوی متوفی ۹۰۲ھ، القول البدیع ص ۱۹۳۔۱۹۲، مطبوعہ لائل پور کتب خانہ سیالکوٹ

[2] علامہ ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۶۲، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

[3] علامہ سید احمد طحطاوی متوفی ۱۲۳۱ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی مراقی الفلاح ص ۱۱۴، مطبوعہ مصطفی البابی مصر الطبعۃ الثانیہ ۱۳۵۶ھ

رہا ہے، تاہم مستند علماء نے اس کو بدعت حسنہ قرار دیا ہے۔

اس تمام تر تفصیل کے باوجود یہ حقیقت نگاہوں سے اوجھل نہیں ہونی چاہیے کہ اذان سے پہلے صلوٰۃ وسلام کچھ وقفہ سے پڑھیں اور کبھی کبھی ترک بھی کر دیں، تاکہ ان پڑھ لوگ اور آنے والی نسلیں صلوٰۃ وسلام کو اذان کا جزو نہ سمجھ لیں، اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے جب اقامت سے پہلے درود شریف پڑھنے کے متعلق پوچھا گیا تو آپ کے پیش نظر بھی یہ خطرہ تھا اس لیے آپ نے فرمایا:

درود شریف قبل اقامت پڑھنے میں حرج نہیں مگر اقامت سے قبل چاہیے یا درود شریف کی آواز، آواز اقامت سے ایسی جدا ہو کہ امتیاز رہے اور عوام کو درود شریف جزو اقامت نہ معلوم ہو۔ [1]

## اذان سے پہلے یا بعد درود شریف پڑھنے کی بحث میں حرف آخر

اگر اذان اور اقامت سے قبل فصل کر کے درود شریف جہر کے ساتھ دائماً پڑھا جائے تو درود شریف پڑھنے کے استحباب کے عمومی دلائل کی بناء پر اس کو ناجائز یا بدعت سیئہ کہنا تو باطل ہے اور اس کے جواز اور استحباب میں بھی کوئی شک نہیں ہے لیکن اس بات پر غور کرنا چاہیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے مدینہ منورہ میں دس سال اذان دی جاتی رہی، خلفاء راشدین کے دور میں تیس سال اذان دی جاتی رہی اور سو سال تک عہد صحابہ و تابعین میں اذان دی جاتی رہی اور کسی دور میں بھی اذان سے پہلے یا بعد فصل کر کے جہراً درود شریف نہیں پڑھا گیا اور آٹھ صدیوں تک مسلمان اسی طریقہ سے اذان دیتے رہے تو آیا اذان دینے کا افضل طریقہ وہ ہے جس طریقہ سے عہد رسالت اور عہد صحابہ میں اذان دی جاتی تھی یا وہ افضل طریقہ ہے جو آٹھویں صدی میں ایجاد ہوا؟

اگرچہ اذان کا مروجہ طریقہ بھی ناجائز یا بدعت سیئہ نہیں ہے لیکن ہم پوری امانت اور دیانت اور شرح صدر کے ساتھ یہ کہتے ہیں کہ اذان دینے کا افضل طریقہ وہی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتلایا ہے جس طریقہ سے آپ کے سامنے ہمیشہ اذان دی جاتی رہی!

اس بحث کے دوران یہ حدیث بھی ہمیشہ پیش نظر رہنی چاہیے:

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن نافع ان رجلا عطس الى جنب ابن عمر فقال الحمد لله والسلام على رسول الله فقال ابن عمر وانا اقول الحمد لله والسلام على رسول الله وليس هكذا علمنا رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم علمنا ان نقول الحمد لله

نافع بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے پہلو میں ایک شخص کو چھینک آئی تو اس نے کہا الحمد للہ والسلام علی رسول اللہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ (عام حالات میں) میں بھی کہتا ہوں الحمد للہ والسلام علی رسول اللہ - لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں چھینک کے جواب

[1] اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی متوفی ۱۳۴۰ھ، فتاویٰ رضویہ ج ۲ ص ۳۵۱، مطبوعہ سنی دارالاشاعت فیصل آباد، ۱۹۸۴ء

علیٰ کل حال۔ لہ

کی اس طرح تعلیم نہیں دی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں یہ تعلیم دی ہے کہ ہم چھینک کے بعد الحمد للہ علیٰ کل حال کہیں۔

اس شخص نے جو چھینک کے بعد الحمد للہ والسلام علیٰ رسول اللہ کہا تو اس کی یہ وجہ نہیں تھی کہ وہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا تھا اور نہ یہ بات تھی کہ حضرت ابن عمر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بغض کی بناء پر اس کو چھینک کے بعد درود شریف پڑھنے سے منع کر رہے تھے، ان کا مطلب صرف اتنا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو عبادات جس طرح مشروع اور مقرر فرمائی ہیں، ان کو کسی ترمیم اور اضافہ کے بغیر ادا کرنا اتباع رسول اور جماعت صحابہ کے ساتھ وابستگی ہے اور اپنی رائے سے ان میں کسی سابقہ اور لاحقہ کا اضافہ کرنا بہر حال لائق ستائش نہیں ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک رحمت اور پڑھنے والے پر دس رحمتیں نازل ہونے کی توجیہ

اس حدیث میں ہے جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے، یعنی درود شریف پڑھنے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک رحمت نازل ہوتی ہے اور پڑھنے والے پر دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں، اس سے یہ وہم نہ ہو کہ پڑھنے والے کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ رحمت ملتی ہے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو ایک رحمت نازل ہوتی ہے وہ آپ کے مقام کے لحاظ سے نازل ہوتی ہے اور ہم پر جو دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں وہ ہماری حیثیت اور ہماری قوت برداشت کے لحاظ سے ہوتی ہیں، مثلاً ایک شخص کو ایک ہزار کا ایک نوٹ دیا جائے اور دوسرے شخص کو ایک ایک کے دس نوٹ دیئے جائیں تو جس شخص کو دس نوٹ ملے ہیں وہ یہ نہ سمجھے کہ اس ہزار کے ایک نوٹ کے مقابلہ میں مجھے زیادہ رقم ملی ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اور ہم میں ایک اور ایک ہزار کی نسبت بھی نہیں ہے سو جو فرق ہمارے اور حضور کے مقام میں ہے وہی فرق ان نازل ہونے والی رحمتوں میں ہے۔

## بَابُ فَضْلِ الْاَذَانِ وَهَرَبِ الشَّيْطٰنِ عِنْدَ سَمَاعِهٖ

## اذان کی فضیلت اور اذان سن کر شیطان کا بھاگنا

٧٥٦۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا عَبْدَةُ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَمِّهٖ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ مُعَاوِيَةَ ابْنِ اَبِىْ سُفْيَانَ فَجَاءَهُ الْمُؤَذِّنُ يَدْعُوْهُ اِلَى

حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے پاس مؤذن نے آکر ان کو نماز کے لیے بلایا تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ

لہ۔ امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۹۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

الصَّلٰوةِ فَقَالَ مُعَاوِيَةُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْمُؤَذِّنُوْنَ اَطْوَلُ النَّاسِ اَعْنَاقًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دن جب مؤذن اٹھیں گے تو ان کی گردنیں سب سے بلند ہوں گی۔

۷۵۷۔ وَحَدَّثَنِيْهِ اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ اَنَا اَبُوْ عَامِرٍ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عِيْسَى ابْنِ طَلْحَةَ قَالَ سَمِعْتُ مُعَاوِيَةَ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اسی حدیث کی مثل روایت بیان کی ہے۔

۷۵۸۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَعُثْمَانُ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ نَا جَرِيْرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ سُفْيَانَ عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ الشَّيْطٰنَ اِذَا سَمِعَ النِّدَاءَ بِالصَّلٰوةِ ذَهَبَ حَتّٰى يَكُوْنَ مَكَانَ الرَّوْحَاءِ قَالَ سُلَيْمَانُ فَسَاَلْتُهُ عَنِ الرَّوْحَاءِ فَقَالَ هِيَ مِنَ الْمَدِيْنَةِ سِتَّةٌ وَّثَلٰثُوْنَ مِيْلًا.

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ شیطان اذان کی آواز سن کر مقام روحاء تک بھاگ جاتا ہے۔ ابو سفیان نے بیان کیا کہ روحاء مدینہ سے چھتیس میل ہے۔

۷۵۹۔ وَحَدَّثَنَاهُ اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَا نَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی حدیث مروی ہے۔

۷۶۰۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَاللَّفْظُ لِقُتَيْبَةَ قَالَ اِسْحٰقُ اَنَا وَقَالَ الْاٰخَرَانِ نَا جَرِيْرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الشَّيْطٰنَ اِذَا سَمِعَ النِّدَاءَ بِالصَّلٰوةِ اَحَالَ لَهٗ ضُرَاطٌ حَتّٰى لَا يَسْمَعَ صَوْتَهٗ فَاِذَا سَكَتَ رَجَعَ فَوَسْوَسَ فَاِذَا سَمِعَ الْاِقَامَةَ ذَهَبَ حَتّٰى لَا يَسْمَعَ صَوْتَهٗ فَاِذَا سَكَتَ رَجَعَ فَوَسْوَسَ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شیطان جب اذان سنتا ہے تو گوز (آواز سے ریح خارج کرنا) نکالتا ہوا بھاگتا ہے تاکہ اذان کی آواز نہ سن سکے، جب اذان ختم ہو جاتی ہے تو پھر آکر لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے، جب اقامت (تکبیر) ہوتی ہے تو پھر بھاگ جاتا ہے تاکہ آواز نہ سن سکے اور جب مؤذن اقامت کہہ چکتا ہے تو پھر آکر وسوسہ ڈالنے لگتا ہے۔

۷۶۱۔ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ الْحَمِيْدِ بْنُ بَيَانٍ الْوَاسِطِيُّ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مؤذن

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ أَدْبَرَ الشَّيْطٰنُ وَلَهُ حُصَاصٌ.

اذان دیتا ہے تو شیطان پیٹھ پھیر کر گوز لگاتا ہوا بھاگ جاتا ہے۔

۷۶۲۔ حَدَّثَنِي أُمَيَّةُ بْنُ بِسْطَامٍ قَالَ نَا يَزِيدُ يَعْنِي ابْنَ زُرَيْعٍ قَالَ نَا رَوْحٌ عَنْ سُهَيْلٍ قَالَ أَرْسَلَنِي أَبِي إِلَى بَنِي حَارِثَةَ قَالَ وَمَعِي غُلَامٌ أَوْ صَاحِبٌ لَنَا فَنَادَاهُ مُنَادٍ مِنْ حَائِطٍ بِاسْمِهِ قَالَ وَأَشْرَفَ الَّذِي مَعِي عَلَى الْحَائِطِ فَلَمْ يَرَ شَيْئًا فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِأَبِي فَقَالَ لَوْ شَعَرْتُ أَنَّكَ تَلْقَى هٰذَا لَمْ أُرْسِلْكَ وَلٰكِنْ إِذَا سَمِعْتَ صَوْتًا فَنَادِ بِالصَّلٰوةِ فَإِنِّي سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ إِنَّ الشَّيْطٰنَ إِذَا نُودِيَ بِالصَّلٰوةِ وَلَّى وَلَهُ حُصَاصٌ۔

سہیل کہتے ہیں کہ مجھے میرے والد نے بنو حارثہ کے پاس بھیجا، میرے ساتھ ایک ساتھی بھی تھا، اچانک ایک دیوار سے کسی شخص نے اس کا نام لے کر آواز دی، اس نے دیوار کی طرف سر اٹھا کر دیکھا تو کچھ نظر نہ آیا، میں نے اس واقعہ کا اپنے والد سے ذکر کیا انہوں نے کہا اگر مجھے یہ معلوم ہوتا کہ تمہارے ساتھ یہ واقعہ پیش آئے گا تو میں تمہیں نہ بھیجتا، آئندہ جب تم کوئی ایسی آواز سنو تو اذان دیا کرو، کیونکہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے یہ روایت سنی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اذان دی جاتی ہے تو شیطان پیٹھ پھیر کر گوز لگاتا ہوا بھاگ جاتا ہے۔

۷۶۳۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا الْمُغِيرَةُ يَعْنِي الْحِزَامِيَّ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ نَبِيَّ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا نُودِيَ لِلصَّلٰوةِ أَدْبَرَ الشَّيْطٰنُ لَهُ ضُرَاطٌ حَتّٰى لَا يَسْمَعَ التَّأْذِينَ فَإِذَا قُضِيَ التَّأْذِينُ أَقْبَلَ حَتّٰى إِذَا ثُوِّبَ بِالصَّلٰوةِ أَدْبَرَ حَتّٰى إِذَا قُضِيَ التَّثْوِيبُ أَقْبَلَ حَتّٰى يَخْطُرَ بَيْنَ الْمَرْءِ وَنَفْسِهِ يَقُولُ لَهُ اذْكُرْ كَذَا اذْكُرْ كَذَا لِمَا لَمْ يَكُنْ يَذْكُرُ مِنْ قَبْلُ حَتّٰى يَظَلَّ الرَّجُلُ مَا يَدْرِي كَمْ صَلّٰى۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب اذان ہوتی ہے تو شیطان پیٹھ پھیر کر گوز لگاتا ہوا بھاگ جاتا ہے تاکہ اذان کی آواز نہ سن سکے اور جب اذان ہو چکتی ہے تو پھر لوٹ آتا ہے اور جب تکبیر شروع ہوتی ہے تو پھر واپس بھاگ جاتا ہے اور جب تکبیر ختم ہو جاتی ہے تو پھر واپس آجاتا ہے اور انسان کے دل میں خیالات ڈالتا ہے اور اس سے کہتا ہے کہ فلاں چیز یاد کرو، فلاں چیز یاد کرو، حالانکہ وہ چیزیں اسے پہلے یاد نہیں ہوتیں، حتیٰ کہ نمازی بھول جاتا ہے اس نے کتنی رکعات نماز پڑھی ہے۔

۷۶۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ حَتّٰى يَظَلَّ الرَّجُلُ إِنْ يَدْرِي كَيْفَ صَلّٰى۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ سے اسی کی مثل ایک روایت بیان کی لیکن اس میں یہ فرق ہے کہ نمازی کی سمجھ میں نہیں آتا کس طرح نماز پڑھے۔

## قیامت کے دن مؤذنوں کی لمبی گردنیں ہونے کی تشریح

حدیث نمبر ۷۵۹ میں ہے: قیامت کے دن جب مؤذن اٹھیں گے تو ان کی گردنیں سب سے لمبی ہوں گی۔

قیامت کے دن مؤذنوں کی گردنیں سب سے لمبی ہوں گی، اس کا مطلب یہ ہے کہ مؤذن میدان حشر میں سب سے ممتاز اور منفرد نظر آئیں گے۔

دوسرا مطلب یہ ہے کہ ان کو ثواب زیادہ ملے گا اور انہیں کثیر ثواب کو دیکھنے کا اشتیاق ہوگا اور جس شخص کو کسی چیز کے دیکھنے کا اشتیاق ہو وہ گردن اٹھا اٹھا کر دیکھتا ہے اس لیے ان کی گردنیں لمبی نظر آئیں گی۔

تیسرا مطلب یہ ہے کہ انہیں اللہ تعالیٰ کی رحمت کی زیادہ امید ہوگی، اور جس شخص کو کسی چیز کی امید ہوتی ہے وہ گردن اٹھا اٹھا کر اس چیز کو دیکھتا ہے۔

چوتھا مطلب یہ ہے کہ مؤذن اپنے اعمال پر نادم اور شرمسار نہیں ہوں گے کیونکہ جو نادم اور شرمسار ہو اس کی گردن جھکی ہوئی ہوتی ہے اور ان کی گردنیں بلند ہوں گی۔

پانچواں مطلب یہ ہے کہ میدان حشر کی گرمی سے تمام لوگ پسینہ میں گردن تک ڈوبے ہوئے ہوں گے اور مؤذنوں کی گردنیں بلند ہوں گی۔

چھٹا مطلب یہ ہے کہ چونکہ مؤذن کی اذان سن کر لوگ مساجد میں نماز پڑھنے جاتے ہیں تو نمازی تابع اور مؤذن متبوع ہوا، اور متبوع چونکہ سردار ہوتا ہے اس لیے اس کی گردن بلند ہوگی، تاکہ اس کا سر نمایاں نظر آئے۔

ساتواں مطلب یہ ہے کہ گردن لمبی ہونے سے مؤذن کے اعمال کی کثرت کی طرف اشارہ ہے اور یہ کثرت اس وجہ سے ہے کہ مؤذن کی اذان سن کر جس قدر لوگ نماز پڑھنے آئیں گے ان تمام کے اعمال مؤذن کے نامہ اعمال میں لکھے جائیں گے، اگرچہ نمازیوں کے اپنے اپنے ثواب میں کمی نہیں ہوگی۔

حدیث نمبر ۷۶۰ میں ہے: جب شیطان اذان کی آواز سنتا ہے تو گوز نکالتا ہوا بھاگتا ہے۔

علماء نے بیان کیا ہے کہ شیطان یہ حرکت اس لیے کرتا ہے تاکہ وہ اذان کی آواز نہ سنے اور اس کو قیامت کے دن اذان کی شہادت پر مجبور نہ ہونا پڑے، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اذان کی آواز کو جو بھی جن اور انسان سنتا ہے وہ قیامت کے دن اس کی گواہی دے گا۔ قاضی عیاض نے کہا جنوں اور انسانوں میں سے جو مومن ہیں وہ اس کی شہادت دیں گے اور کافر شہادت نہیں دیں گے نہ وہ شہادت کے اہل ہیں، نہ ان کی شہادت قبول ہوگی، ایک قول یہ ہے کہ اذان سننے والے شہادت دیں گے، جو عادۃً سنتے ہیں، ایک قول یہ ہے کہ بلکہ تمام حیوانات اور جمادات شہادت دیں گے اور اللہ تعالیٰ ان میں اذان کا ادراک اور معرفت پیدا کر دے گا، شیطان پیٹھ پھیر کر اس لیے بھاگتا ہے کہ اذان میں قواعد اسلام اور دین کے شعائر کا اظہار اور اعلان ہے۔

## اقامت کے دوران امام اور نمازیوں کے حی علی الفلاح پر کھڑے ہونے کی تحقیق

ہمارے زمانہ میں اس مسئلہ میں کافی بحث کی جاتی ہے کہ جب مؤذن اقامت کہے تو امام اور مقتدی اقامت

کی ابتداء سے کھڑے ہوں، یا جب مؤذن حی علی الفلاح کہے اس وقت کھڑے ہوں، اور یہ بحث اس صورت میں ہے جب امام محراب یا مصلیٰ امامت پر موجود ہو، ہم پہلے حدیث کی روشنی میں اس مسئلہ کا ذکر کریں گے اور مذہب احناف کو بیان کریں گے اور اس کے بعد باقی ائمہ کے مذاہب کا ذکر کریں گے، فنقول وباللہ التوفیق وبہ الاستعانۃ یلیق:

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی قتادۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اقیمت الصلوٰۃ فلا تقوموا حتی تروني۔ [1]

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب نماز کی اقامت کہی جائے تو تم اس وقت تک نہ کھڑے ہو جب تک کہ تم مجھے دیکھ نہ لو۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

متقدمین کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے کہ لوگ نماز کے لیے کس وقت کھڑے ہوں، امام مالک اور جمہور علماء کا مسلک یہ ہے کہ اس میں قیام کی کوئی حد مقرر نہیں ہے، لیکن عام علماء نے یہ کہا ہے کہ جب مؤذن اقامت شروع کرے تو اس وقت کھڑے ہونا مستحب ہے، اور حضرت انس رضی اللہ عنہ اس وقت کھڑے ہوتے تھے جب مؤذن قد قامت الصلوٰۃ کہتا تھا، اور پھر امام اللہ اکبر کہتا تھا، اس کو امام ابن ابی شیبہ نے سوید بن غفلہ سے روایت کیا ہے، اور سعید بن مسیب اور عمر بن عبد العزیز سے یہ روایت ہے کہ جب مؤذن اللہ اکبر کہے تو کھڑے ہونا واجب ہے، اور جب وہ حی علی الصلوٰۃ کہے تو صفیں برابر کر لی جائیں اور جب وہ لا الٰہ الا اللہ کہے، تو امام اللہ اکبر کہے، اور عام علماء کا مذہب یہ ہے کہ جب تک مؤذن اقامت سے فارغ نہ ہو، امام اللہ اکبر نہ کہے، اور مصنف میں ہے کہ ہشام نے مؤذن کے قد قامت الصلوٰۃ کہنے سے پہلے کھڑے ہونے کو مکروہ کہا ہے، اور امام شافعی اور ایک جماعت کا مذہب یہ ہے کہ مستحب یہ ہے کہ جب تک مؤذن اقامت سے فارغ نہ ہو اس وقت تک لوگ کھڑے نہ ہوں، امام ابو یوسف کا بھی یہی قول ہے، اور امام احمد کا مذہب یہ ہے کہ جب مؤذن قد قامت الصلوٰۃ کہے اس وقت لوگ کھڑے ہوں، امام زفر کا بھی یہی قول ہے، امام ابو حنیفہ اور امام محمد کا یہ قول ہے کہ جب مؤذن حی علی الصلوٰۃ کہے اس وقت لوگ صفوں میں کھڑے ہوں اور جب مؤذن قد قامت الصلوٰۃ کہے تو امام اللہ اکبر کہے، کیونکہ مؤذن شرعاً امین ہے اور اس نے نماز کے قیام کی خبر دی ہے تو اس کی تصدیق واجب ہے اور جب امام مسجد میں نہ ہو تو جمہور کا مذہب یہ ہے کہ لوگ اس وقت تک کھڑے نہ ہوں جب تک کہ امام کو دیکھ نہ لیں۔

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے: "نماز کی اقامت کہی گئی سو ہم کھڑے ہو گئے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے آنے سے پہلے ہم نے صفیں درست کر لیں"،

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۸۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

اور ایک روایت میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے نماز کی اقامت کہی جاتی پس ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہنچنے سے پہلے صفوں کو درست کر لیتے'' ______ اور ایک روایت میں ہے ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے نماز کی اقامت کہی جاتی اور لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اپنی جگہ پر کھڑے ہونے سے پہلے صفیں درست کر لیتے''۔ اور حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ سورج کے زوال کے بعد حضرت بلال رضی اللہ عنہ اذان دیتے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے (حجرہ سے) باہر آنے سے پہلے اقامت نہ کہتے اور جب آپ باہر آتے اور وہ آپ کو دیکھ لیتے تو اقامت کہتے۔ ان روایات کا صحیح بخاری کی مذکور الصدر حدیث سے تعارض ہے، اور ان میں تطبیق اس طرح ہے کہ حضور کے آنے سے پہلے صفیں درست کرنے کے واقعات ایک یا دو مرتبہ کسی عذر کی وجہ سے یا بیان جواز کے لیے ہوئے، یا یہ پہلے کے واقعات ہیں اور اس کے بعد آپ نے فرمایا: تم اس وقت تک کھڑے نہ ہو جب تک کہ مجھے دیکھ نہ لو۔'' [1]

علامہ نووی نے بھی ان احادیث کے جواب میں یہی لکھا ہے کہ یہ بیان جواز یا عذر کی وجہ سے ایک یا دو مرتبہ کے واقعات ہیں یا یہ پہلے کے واقعات ہیں اور بعد میں آپ نے پہلے کھڑے ہونے سے اس حدیث میں منع فرما دیا ''تم اس وقت تک کھڑے نہ ہو جب تک مجھے دیکھ نہ لو''۔ [2]

حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی یہی جواب ذکر کیے ہیں۔ [3]

عالمگیری میں ہے:

ان کان المؤذن غیر الامام وکان القوم مع الامام فی المسجد فانہ یقوم الامام والقوم اذا قال المؤذن حی علی الفلاح عند علمائنا الثلاثۃ وھو الصحیح۔ [4]

اگر امام کے علاوہ کوئی اور شخص اذان دے اور نمازی امام کے ساتھ مسجد میں ہوں تو جب مؤذن حی علی الفلاح کہے تب امام اور نمازی کھڑے ہوں، ہمارے تینوں اماموں کے نزدیک یہی صحیح ہے۔

علامہ شرنبلالی لکھتے ہیں:

ومن الادب (القیام) ای قیام القوم والامام ان کان حاضرا بقرب المحراب (حین قیل) ای وقت قول المقیم (حی علی الفلاح) لانہ امر بہ فیجاب وان لم یکن حاضرا یقوم کل صف حین ینتھی الیہ الامام فی الاظھر۔ [5]

نماز کے مستحبات میں سے یہ ہے کہ جب اقامت کہنے والا حی علی الفلاح کہے تو نمازی اور امام کھڑے ہو جائیں بشرطیکہ امام محراب کے قریب حاضر ہو، کیونکہ مؤذن نے کھڑے ہونے کا حکم دیا ہے، اس لیے اس پر عمل کیا جائے، اور اگر امام حاضر

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۵ ص ۱۵۲-۱۵۳، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

[2] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] حافظ احمد بن علی بن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۲ ص ۱۲۰، مطبوعہ دار نشر الکتب الاسلامیہ لاہور ۱۴۰۱ھ

[4] ملا نظام الدین حنفی متوفی ۱۱۶۱ھ، فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۵۷، مطبوعہ مطبعہ امیریہ کبریٰ بولاق مصر، ۱۳۱۰ھ

نہ ہو تو جس صف کے پاس سے امام گزرے وہ لوگ کھڑے ہو جائیں۔

علامہ طحطاوی لکھتے ہیں:

واذا اخذ المؤذن فی الاقامۃ ودخل رجل المسجد فانہ یقعد ولا ینتظر قائما فانہ مکروہ کما فی المضمرات قہستانی ویفہم منہ کراہۃ القیام ابتداء الاقامۃ والناس عنہ غافلون[۲]

جب مؤذن نے اقامت شروع کی اور اس وقت کوئی شخص مسجد میں داخل ہوا تو وہ بیٹھ جائے اور کھڑے ہو کر انتظار نہ کرے کیونکہ یہ مکروہ ہے مضمرات، اور اس سے یہ معلوم ہوا کہ اقامت کے شروع میں کھڑا ہونا مکروہ ہے اور لوگ اس سے غافل ہیں۔

حی علی الفلاح پر کھڑا ہونا مستحب ہے، اس لیے اس سے پہلے کھڑا ہونا مستحب کے خلاف ہے، اور حاشیہ طحطاوی اور اسی طرح عالمگیری میں جو اس کو مکروہ لکھا ہے اس سے مراد مکروہ تنزیہی ہے اور دراصل یہ خلاف اولیٰ ہے۔ اور قاعدہ یہ ہے کہ مستحب کے ترک پر ملامت نہیں کی جاتی، اس لیے جو لوگ اقامت کے وقت پہلے سے کھڑے ہو جائیں ان کو ملامت نہیں کرنا چاہیے اور مستحب کے ساتھ واجب کا معاملہ نہیں کرنا چاہیے، کیونکہ کسی مستحب کو ترک کرنے میں اتنی قباحت نہیں ہے، جتنی کسی مستحب کو واجب قرار دینے میں قباحت ہے، اور اگر کچھ لوگ حی علی الفلاح پر اٹھنے والوں کو ملامت کریں کہ یہ دیر سے اٹھتے ہیں اور ان کو اقامت کی ابتداء میں کھڑا ہونا چاہیے تھا تو یہ اور زیادہ مذموم ہے۔

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

جب مؤذن قد قامت الصلوٰۃ کہے اس وقت کھڑے ہونا مستحب ہے۔[۳]

علامہ نووی شافعی لکھتے ہیں:

امام شافعی اور ایک جماعت کا مذہب یہ ہے کہ جب تک مؤذن اقامت سے فارغ نہ ہو اس وقت تک کسی کا کھڑا نہ ہونا مستحب ہے۔[۴]

امام مالک فرماتے ہیں:

واما قیام الناس حین تقام الصلوٰۃ فانی لم

اقامت کے وقت لوگ کب کھڑے ہوں؟ میں

---

۱۔ علامہ حسن بن عمار بن علی شرنبلالی حنفی متوفی ۱۰۶۹ھ، مراقی الفلاح ص ۱۴۶، مطبوعہ مصطفٰی البابی واولادہ مصر، ۱۳۵۶ھ

۲۔ علامہ احمد بن محمد بن اسماعیل طحطاوی حنفی متوفی ۱۲۳۱ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی مراقی الفلاح مطبوعہ مصطفٰی البابی واولادہ مصر ۱۳۵۶ھ

۳۔ علامہ عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۷۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

۴۔ علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۲۲۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

السمع فی ذلك بحد يقام له الا انی اری ذلك على قدر طاقة الناس فان منهم الثقيل و الخفيف ولا يستطيعون ان يكونوا كرجل واحد ۔[1]

## بَابُ اسْتِحْبَابِ رَفْعِ الْيَدَيْنِ حَذْوَ الْمَنْكِبَيْنِ مَعَ تَكْبِيرَةِ الْإِحْرَامِ وَالرُّكُوعِ وَفِي الرَّفْعِ مِنَ الرُّكُوعِ وَانَّهُ لَا يَفْعَلُهُ اِذَا رَفَعَ مِنَ السُّجُودِ

۷۶۵ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ وَسَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ وَابُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَابْنُ نُمَيْرٍ كُلُّهُمْ عَنْ سُفْيَانَ بْنِ عُيَيْنَةَ وَاللَّفْظُ لِيَحْيَى قَالَ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمٍ عَنْ اَبِيهِ قَالَ رَاَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يُحَاذِيَ مَنْكِبَيْهِ وَقَبْلَ اَنْ يَرْكَعَ وَاِذَا رَفَعَ مِنَ الرُّكُوعِ وَلَا يَرْفَعُهُمَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ.

۷۶۶ - وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ لِلصَّلٰوةِ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى تَكُونَا بِحَذْوِ مَنْكِبَيْهِ ثُمَّ كَبَّرَ فَاِذَا اَرَادَ اَنْ يَرْكَعَ فَعَلَ مِثْلَ ذٰلِكَ فَاِذَا رَفَعَ مِنَ الرُّكُوعِ فَعَلَ مِثْلَ ذٰلِكَ وَلَا يَفْعَلُهُ حِينَ يَرْفَعُ رَاْسَهُ مِنَ السُّجُودِ ۔

۷۶۷ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا حُجَيْنٌ وَهُوَ ابْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ ح وَحَدَّثَنِي

نے اس مسئلہ میں کسی حد کو نہیں سنا، البتہ میری رائے یہ ہے کہ یہ لوگوں کی طاقت پر موقوف ہے، کیونکہ بعض کا بدن بھاری ہوتا ہے اور بعض کا ہلکا اور سب لوگ ایک آدمی کی طرح نہیں ہو سکتے۔

## تکبیر احرام کے ساتھ رکوع میں اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت کندھوں تک رفع یدین کرنے کا استحباب

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ جب نماز شروع کرتے تو ہاتھوں کو کندھوں تک بلند کرتے اسی طرح رکوع میں جانے سے پہلے اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت اور دو سجدوں کے درمیان رفع یدین (ہاتھ بلند کرنا) نہیں کرتے تھے۔

---

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑھنے کے لیے کھڑے ہوتے تو کندھوں کے بالمقابل رفع یدین کرتے پھر اللہ اکبر کہتے اور اسی طرح رکوع میں جانے سے پہلے اور رکوع سے سر اٹھا کر رفع یدین کرتے اور سجدہ سے سر اٹھا کر رفع یدین نہیں کرتے تھے۔

---

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑھنے

---

[1] امام مالک بن انس اصبحی متوفی ۱۷۹ھ، موطا امام مالک ص ۵۶، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور

مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قُهْزَاذَ قَالَ نَا سَلَمَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ أَنَا عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ أَنَا يُونُسُ كِلَاهُمَا عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ كَمَا قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ لِلصَّلٰوةِ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى تَكُونَا حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ ثُمَّ كَبَّرَ۔

کے لیے کھڑے ہوتے تو کندھوں کے بالمقابل رفع یدین کرتے اور پھر اللہ اکبر کہتے۔

۷۶۸۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ خَالِدٍ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ أَنَّهُ رَأَى مَالِكَ ابْنَ الْحُوَيْرِثِ إِذَا صَلّٰى كَبَّرَ ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ وَإِذَا أَرَادَ أَنْ يَرْكَعَ رَفَعَ يَدَيْهِ وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ رَفَعَ يَدَيْهِ وَحَدَّثَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَفْعَلُ هٰكَذَا۔

ابو قلابہ کہتے ہیں کہ انھوں نے حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ کو دیکھا جب وہ نماز شروع کرتے تو اللہ اکبر کہہ کر رفع یدین کرتے اور جب رکوع میں جانے کا ارادہ کرتے تو رفع یدین کرتے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو رفع یدین کرتے اور انھوں نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی اسی طرح کرتے تھے۔

۷۶۹۔ حَدَّثَنِي أَبُو كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ قَالَ نَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ نَصْرِ بْنِ عَاصِمٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا كَبَّرَ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يُحَاذِيَ بِهِمَا أُذُنَيْهِ وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ فَقَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَعَلَ مِثْلَ ذٰلِكَ۔

حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب اللہ اکبر کہتے تو ہاتھوں کو کانوں کے بالمقابل کرتے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ فرماتے اور اسی طرح (رفع یدین) کرتے۔

۷۷۰۔ وَحَدَّثَنَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ عَنْ سَعِيدٍ عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے کہا حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں

أَنَّهُ رَأَى نَبِيَّ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ حَتّٰى يُحَاذِيَ بِهِمَا فُرُوْعَ أُذُنَيْهِ۔ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کانوں کی لو تک ہاتھ بلند کرتے ہوئے دیکھا۔

## رفع یدین کی حکمتیں

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

امام شافعی نے فرمایا میں رفع یدین اللہ تعالیٰ کی تعظیم اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اتباع کے لیے کرتا ہوں، بعض علماء نے کہا اس میں اطاعت گذاری کا اظہار ہے اور قیدی جب مغلوب ہو جاتا ہے تو اطاعت گذاری کے طور پر اپنے ہاتھ بلند کرتا ہے، بعض نے کہا اس میں نماز کی تعظیم کی طرف اشارہ ہے، بعض نے کہا اس میں امور دنیا کو ترک کرنے اور بالکلیہ نماز اور اپنے رب سبحانہ کی طرف متوجہ ہونے کا اشارہ ہے، بعض نے کہا اس میں نماز میں دخول کی طرف اشارہ ہے، بعض نے کہا تاکہ بہرا آدمی بھی رفع یدین کرنے سے جان لے کہ وہ نماز میں شروع ہو گیا ہے، بعض نے کہا اس میں شرک سے برأت کا اظہار ہے اور بعض نے کہا کہ رفع یدین نماز کی زینت ہے۔ [1]

## رفع یدین کی حد میں مذاہب فقہاء

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

امام مالک کا مشہور مذہب یہ ہے کہ کندھوں تک ہاتھ اٹھائے اور ان سے ایک روایت سینہ تک ہاتھ اٹھانے کی ہے اور ایک روایت کانوں تک ہاتھ اٹھانے کی ہے۔ [2]

علامہ نووی شافعی لکھتے ہیں:

ہمارا اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ کندھوں کے بالمقابل ہاتھ اٹھائے اس حیثیت سے کہ اس کی انگلیوں کی اطراف کانوں کے اوپری حصہ کے، انگوٹھا کانوں کی لو کے اور ہتھیلیاں کندھوں کے بالمقابل ہوں۔ [3]

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

نمازی کو اختیار ہے کہ وہ کانوں کے اوپری حصہ تک ہاتھ اٹھائے یا کندھوں تک اور اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ دونوں امر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مروی ہیں، کندھوں تک ہاتھ اٹھانے کی حدیث حضرت ابوحمید اور حضرت ابن عمر سے مروی ہے، اور یہ امام شافعی اور اسحاق کا قول ہے اور کانوں تک ہاتھ اٹھانے کی حدیث حضرت وائل بن حجر اور حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہما سے مروی ہے اور بعض علماء (مثلاً امام اعظم رحمہ اللہ) اس کے قائل ہیں اور امام احمد کا میلان پہلی حدیث کی طرف زیادہ ہے، اثرم کہتے ہیں کہ میں نے امام احمد سے پوچھا کہاں تک ہاتھ اٹھائے؟ تو انہوں نے کہا کندھوں تک ہاتھ اٹھائے کیونکہ حضرت ابن عمر سے اسی طرح روایت ہے اور جس نے کہا کانوں تک ہاتھ اٹھائے تو وہ بھی مستحسن ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ پہلی حدیث کے راوی زیادہ ہیں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے زیادہ قریب ہیں، اور دوسرا عمل بھی جائز ہے کیونکہ اس کی روایت بھی صحیح ہے اور

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابوعبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۲۵، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ہو سکتا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کبھی ایک طریقہ پر عمل کیا اور کبھی دوسرے طریقہ پر۔ [۱]

حافظ المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

نمازی اپنے انگوٹھوں کو کانوں کے بالمقابل تک اٹھائے، ہماری دلیل حضرت وائل بن حجر، حضرت براء اور حضرت انس رضی اللہ عنہم کی روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم جب تکبیر کہتے تو کانوں تک ہاتھوں کو بلند کرتے اور رفع یدین بہرے کو نماز کی خبر دینے کے لیے ہے اور یہ کانوں تک ہاتھ اٹھانے سے ہو گا اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت حالت عذر پر محمول ہے۔ [۲]

## کانوں تک ہاتھ اٹھانے کے متعلق احادیث اور آثار

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن مالك بن الحويرث ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا كبر رفع يديه حتى يحاذى بهما اذنيه۔ [۳]

حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب تکبیر کہتے تو کانوں تک ہاتھ اٹھاتے۔

عن وائل بن حجر انه راى النبى صلى الله عليه وسلم رفع يديه حين دخل فى الصلوٰة كبر وصف همام حيال اذنيه۔ [۴]

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے دیکھا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جب نماز شروع کی تو آپ نے تکبیر کہی اور ہاتھ بلند کیے، ہمام نے بیان کیا کہ کانوں تک ہاتھ اٹھائے۔

امام احمد روایت کرتے ہیں:

عن البراء بن عازب قال، كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا صلى رفع يديه حتى يكون ابهاماه حذاء اذنيه۔ [۵]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑھتے تو کانوں تک ہاتھ اٹھاتے۔

اس حدیث کو امام دار قطنی نے بھی متعدد اسانید سے روایت کیا ہے اور اس کی بعض اسانید سے یہ روایت ہے آپ صرف پہلی بار رفع یدین کرتے تھے اور بعض اسانید سے یہ روایت ہے پھر نماز کے اختتام تک دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے، بعض میں ہے پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے۔ [۶]

---

[۱] علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۸۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت،

[۲] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی متوفی ۵۹۳ ھ، ہدایہ اولین ص ۸۴، مطبوعہ مطبع محمد علی کارخانہ تجارت کتب کراچی

[۳] امام ابوالحسین مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

[۴] " " " " " " صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۷۳،

[۵] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۴ ص ۳۰۳، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ ھ

[۶] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۲۹۳ - ۲۹۴، مطبوعہ نشر السنہ ملتان

اس حدیث کو امام طحاوی نے بھی روایت کیا ہے۔ [۱]

امام دارقطنی روایت کرتے ہیں:

عن انس قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کبر حتی حاذی بابھامیہ اذنیہ الحدیث۔ [۲]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ نے تکبیر کہی حتیٰ کہ آپ کے انگوٹھے کانوں کے بالمقابل تھے۔

اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی روایت کیا ہے۔ [۳]

حافظ نور الدین الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن حمید بن ھلال قال حدثنی من سمع الاعرابی قال رایت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی قال فرفع راسہ من الرکوع ورفع کفیہ حتی حاذتا او بلغتا فروع اذنیہ۔ [۴] رواہ احمد۔

حمید بن ہلال کہتے ہیں مجھ سے اس شخص نے حدیث بیان کی جس نے ایک اعرابی سے سنا انھوں نے کہا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا، آپ نے رکوع سے سر اٹھایا اور کانوں تک ہاتھ اٹھائے۔ اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

عن الحکم بن عمیر قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعلمنا اذا قمتم الی الصلوٰۃ فارفعوا ایدیکم ولا تخالفوا اذانکم الحدیث رواہ الطبرانی فی الکبیر وفیہ یحیی بن یعلی الاسلمی وھو ضعیف۔ [۵]

حضرت حکم بن عمیر بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیں یہ تعلیم دیتے تھے کہ جب تم نماز پڑھنے کے لیے کھڑے ہو تو اپنے ہاتھ کانوں تک اٹھاؤ، اس حدیث کو امام طبرانی نے معجم کبیر میں روایت کیا ہے اور اس کی سند میں ایک راوی ضعیف ہے۔

ہرچند کہ موخر الذکر دونوں حدیثیں سنداً ضعیف ہیں لیکن ہم نے ان کو اس لیے درج کیا ہے کہ یہ دوسری احادیث صحیحہ کی موید ہیں۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن وائل بن حجر قال قدمت المدینۃ

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں

---

[۱] امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۵، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور

[۲] امام علی بن عمر دارقطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دارقطنی ج ۱ ص ۳۴۵ مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[۳] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۹۹، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[۴] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۰۱، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

[۵] " " " " مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۰۲ " " " "

فقلت لا نظرن الی صلوٰۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال فکبر ورفع یدیہ حتی رایت ابھامیہ قریبا من اذنیہ [1]

کہ میں مدینہ آیا اور میں نے سوچا کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کو دیکھوں گا، آپ نے اللہ اکبر کہا اور ہاتھ اٹھائے میں نے دیکھا آپ کے انگوٹھے کانوں کے قریب تھے۔

عن البراء بن عازب قال رایت النبی صلی اللہ علیہ وسلم رفع یدیہ حتی کانتا تحاذیان باذنیہ [2]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ نے کانوں تک ہاتھ اٹھائے۔

عن ابراھیم قال لا یجاوز اذنیہ بیدیہ فی الافتتاح [3]

ابراہیم کہتے ہیں کہ تکبیر افتتاح میں کانوں تک ہی ہاتھ اٹھائے۔

عن ابی جعفر قال لا یجاوز اذنیہ بیدیہ فی الافتتاح [4]

ابوجعفر کہتے ہیں کہ رفع یدین کے وقت ہاتھوں کو کانوں سے متجاوز نہ کیا جائے۔

عن ابی میسرۃ قال کان اصحابنا اذا افتتحوا الصلوٰۃ رفعوا ایدیھم الی اذانھم [5]

ابومیسرہ کہتے ہیں کہ ہمارے اصحاب جب رفع یدین کرتے تو کانوں تک ہاتھ اٹھاتے۔

امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں:

عن قتادۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یرفع یدیہ اذا رکع واذا رفع راسہ من الرکوع حتی یکونا حذو اذنیہ [6]

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکوع کرتے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت کانوں تک ہاتھ اٹھاتے تھے۔

عن داؤد بن ابراھیم قال رایت وھب بن منبہ اذا کبر فی الصلوٰۃ رفع یدیہ حتی تکونا حذو اذنیہ [7]

داؤد بن ابراہیم کہتے ہیں کہ میں نے وہب بن منبہ کو دیکھا وہ جب نماز میں اللہ اکبر کہتے تو کانوں تک ہاتھ اٹھاتے۔

عن البراء بن عازب قال،

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے

---

[1] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۳۳، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ
[2] ″ ″ ″ المصنف ج ۱ ص ۲۳۳، ″ ″ ″
[3] ″ ″ ″ المصنف ج ۱ ص ۲۳۳، ″ ″ ″
[4] ″ ″ ″ المصنف ج ۱ ص ۲۳۳، ″ ″ ″
[5] ″ ″ ″ المصنف ج ۱ ص ۲۳۴، ″ ″ ″
[6] امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۶۸، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ
[7] ″ ″ المصنف ج ۲ ص ۶۹، ″ ″ ″ ۱۳۹۰ھ

كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كبر رفع يديه حتى يرى ابهامه قريبا من اذنيه۔[1]

بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رفع یدین کرتے تو آپ کا انگوٹھا کانوں کے قریب ہوتا۔

امام ابو عوانہ روایت کرتے ہیں:

عن مالك بن الحويرث ان نبي الله صلى الله عليه وسلم كان اذا دخل في الصلوٰة كبر ثم رفع يديه حتى يجعلهما حيال اذنيه۔[2]

حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں داخل ہوتے تو اللہ اکبر کہہ کر کانوں تک ہاتھوں کو بلند کرتے۔

امام ابو یوسف روایت کرتے ہیں:

عن ابراهيم انه قال: اذا كبر الرجل في افتتاح الصلوٰة رفع يديه ولحيهما و بهما اذنيه۔[3]

ابراہیم کہتے ہیں کہ جب نمازی اللہ اکبر کہہ کر نماز کو شروع کرے تو کانوں تک ہاتھ اٹھائے۔

امام بیہقی بیان کرتے ہیں:

عن وائل رفع يديه حيال اذنيه۔[4]

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے کانوں تک ہاتھ اٹھانے کی روایت ہے۔

وفي رواية مالك بن الحويرث حتى يحاذي بهما فروع اذنيه۔[5]

حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے بھی کانوں تک ہاتھ اٹھانے کی روایت ہے۔

## رفع یدین کی تعداد میں مذاہب فقہاء

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

تکبیر تحریمہ کی طرح رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرے، کیونکہ حضرت ابو حمید رضی اللہ عنہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کی کیفیت بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ تکبیر تحریمہ میں اور رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرتے تھے، اسی طرح حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں مروی ہے۔[6]

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرنے کے استحباب پر تمام امت کا اجماع ہے، اور تکبیرہ تحریمہ کے ماسوا میں اختلاف ہے، امام شافعی، امام احمد، اور جمہور فقہاء صحابہ نے یہ کہا ہے کہ رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد رفع یدین کرنا

[1] امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۰۰، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ
[2] امام ابو عوانہ یعقوب اسحٰق اسفرائنی متوفی ۳۱۶ھ، مسند ابو عوانہ ج ۲ ص ۹۲، مطبوعہ دار الباز مکہ مکرمہ
[3] امام ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم متوفی ۱۸۲ھ، کتاب الآثار ص ۲۱، مطبوعہ مکتبہ اثریہ سانگلہ ہل
[4] امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، معرفۃ السنن والآثار ج ۱ ص ۴۹۶، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت
[5] " " " " ، معرفۃ السنن والآثار ج ۱ ص ۴۹۶،
[6] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۹۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

بھی مستحب ہے، امام مالک سے بھی ایک یہی روایت ہے، امام شافعی کا ایک قول یہ ہے کہ تشہد اول سے اٹھتے وقت رفع یدین کرنا بھی مستحب ہے اور یہی قول صحیح ہے، کیونکہ اس سلسلہ میں حضرت ابن عمر سے صحیح بخاری میں حدیث ہے، اور سنن ابوداؤد اور جامع ترمذی میں حضرت ابوحمید ساعدی سے روایت ہے، ابوبکر بن منذر، ابوعلی طبری اور بعض محدثین نے کہا ہے کہ سجدہ میں رفع یدین کرنا بھی مستحب ہے، امام ابوحنیفہ، فقہاء کوفہ اور امام مالک کا مشہور مذہب یہ ہے کہ تکبیرہ تحریمہ کے ماسوا میں رفع یدین کرنا مستحب نہیں ہے، اور اس پر اجماع ہے کہ نماز کے کسی رکن میں بھی رفع یدین واجب نہیں ہے، البتہ داؤد ظاہری سے یہ حکایت ہے کہ تکبیرہ تحریمہ میں رفع یدین واجب ہے۔ [1]

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

علامہ مازری مالکی نے کہا ہے کہ رفع یدین کے محل میں اختلاف ہے، امام مالک سے زیادہ مشہور روایت یہ ہے کہ رفع یدین تکبیرہ تحریمہ کے ساتھ مختص ہے کیونکہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم تکبیرہ تحریمہ میں رفع یدین کرتے تھے اور پھر نہیں کرتے تھے، اور ایک مشہور روایت یہ ہے کہ تکبیرہ تحریمہ کے علاوہ رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد بھی رفع یدین ہے، کیونکہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے اسی طرح مروی ہے۔ [2]

علامہ المرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

صرف تکبیرۃ الاولیٰ میں رفع یدین کرے، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: صرف سات مواقع پر رفع یدین کیا جائے، تکبیرۃ الافتتاح، تکبیرۃ القنوت، تکبیرات العیدین اور چار حج کے مواقع ہیں، تکبیرہ عرفات، تکبیرۃ الجمرتین، تکبیرۃ الصفا والمروہ اور تکبیرۃ الاستلام، اور جن احادیث میں رکوع اور رکوع کے بعد رفع یدین مذکور ہے وہ ابتداء پر محمول ہے، اسی طرح حضرت ابن الزبیر رضی اللہ عنہما سے منقول ہے۔ [3]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

امام ابن عیینہ نے بیان کیا ہے کہ امام اوزاعی اور امام ابوحنیفہ مکہ میں اکٹھے ہوئے، امام اوزاعی نے کہا آپ رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین نہیں کرتے اس کا کیا سبب ہے؟ امام حنیفہ نے فرمایا کیونکہ اس مسئلہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کوئی صحیح حدیث منقول نہیں ہے، امام اوزاعی نے کہا کیسے نہیں ہے؟ زہری نے سالم سے انھوں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے یہ حدیث بیان کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم افتتاح نماز کے وقت ——— رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین کرتے تھے، امام ابوحنیفہ نے کہا مجھے حماد نے ابراہیم سے انھوں نے علقمہ اور اسود سے انھوں نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے یہ

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۶۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۴۴، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۱۹۲، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

حدیث بیان کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم صرف افتتاح نماز کے وقت رفع یدین کرتے تھے، پھر بالکل رفع یدین نہیں کرتے تھے، امام اوزاعی نے کہا میں آپ کو از زہری از سالم از عبد اللہ بن عمر حدیث بیان کرتا ہوں اور آپ مجھے از حماد از ابراہیم حدیث بیان کرتے ہیں، امام ابوحنیفہ نے فرمایا حماد، زہری سے زیادہ فقیہ ہیں اور ابراہیم، سالم سے زیادہ فقیہ ہیں، اور علقمہ حضرت ابن عمر سے تفقہ میں کم نہیں ہیں ہر چند کہ ان کو شرف صحابیت حاصل ہے لیکن اسود کو زیادہ فضیلت حاصل ہے، اور حضرت عبد اللہ بن مسعود تو وہ حضرت عبد اللہ بن مسعود ہیں، امام ابوحنیفہ نے راویوں کے تفقہ کو علو اسناد پر ترجیح دی، اور ہمارے نزدیک یہی مذہب صحیح ہے، اور امام طحاوی اور امام بیہقی نے سند صحیح کے ساتھ اسود سے روایت کیا ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے اور اس کے بعد رفع یدین نہیں کرتے تھے، اور انھوں نے کہا ابراہیم اور شعبہ بھی اسی طرح کرتے تھے، حاکم نے اس کا معارضہ اس حدیث سے کیا ہے کہ حضرت ابن عمر رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد رفع یدین کرتے تھے اور امام طحاوی نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے اور اس کے بعد رفع یدین نہیں کرتے تھے، اور امام ترمذی نے جو روایت کیا ہے کہ حضرت علی رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد اور دو سجدوں کے بعد بھی رفع یدین کرتے تھے وہ حدیث اس حدیث سے منسوخ ہے کیونکہ اس پر اتفاق ہے کہ سجدوں کے بعد رفع یدین منسوخ ہے۔

رفع یدین کے مسئلہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی احادیث اور آثار صحابہ بہت زیادہ ہیں اور امام طحاوی وغیرہ نے اس پر تفصیل سے گفتگو کی ہے اور رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد ترک رفع یدین اور رفع یدین کرنا دونوں امر احادیث اور آثار سے ثابت ہیں اور تعارض کے وقت ترجیح کی ضرورت ہوتی ہے اور ہمارے نزدیک ترجیح ترک رفع یدین کو ہے کیونکہ پہلے نماز میں گفتگو کرنا اور جنس نماز کے علاوہ افعال کرنا مباح تھے، پھر ان کو منسوخ کر دیا گیا اس لیے یہ مستبعد نہیں ہے کہ تکبیر تحریمہ کے علاوہ رفع یدین کو بھی منسوخ کر دیا گیا ہو، (الی قولہ) اور نسخ پر دلیل یہ ہے کہ حضرت ابن الزبیر رضی اللہ عنہما نے ایک شخص کو رکوع کے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا تو کہا چھوڑو، یہ وہ کام ہے جس کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پہلے کیا اور پھر ترک فرما دیا، اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے رفع یدین کیا تو ہم نے رفع یدین کیا اور آپ نے رفع یدین ترک کیا تو ہم نے رفع یدین کو ترک کر دیا، اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: عشرہ مبشرہ صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کوئی شخص بھی تکبیر تحریمہ کے علاوہ رفع یدین نہیں کرتا تھا، اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے جو رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد رفع یدین کی روایت ہے وہ منسوخ ہے، کیونکہ مجاہد نے کہا میں نے دو سال حضرت ابن عمر کی اقتداء میں نماز پڑھی اور میں نے ان کو پہلی تکبیر کے علاوہ کبھی رفع یدین کرتے ہوئے نہیں دیکھا اور جب راوی کا عمل اس کی روایت کے خلاف ہو تو اس کی روایت ساقط ہو جاتی ہے۔ [۱]

## رکوع سے قبل اور رکوع کے بعد رفع یدین کے منسوخ ہونے پر فقہاء احناف کے دلائل

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

[۱] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۷۱-۲۷۰، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

عن جابر بن سمرۃ قال خرج علینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال مالی اراکم رافعی ایدیکم کانھا اذناب خیل شمس اسکنوا فی الصلوٰۃ الحدیث [1]

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا کیا وجہ ہے کہ میں تم کو سرکش گھوڑوں کی دُموں کی طرح رفع یدین کرتے ہوئے دیکھتا ہوں: نماز سکون کے ساتھ پڑھو۔

اس حدیث کی بعض علماء نے یہ تاویل کی ہے کہ بعض صحابہ نماز کے بعد ہاتھ سے اشارہ کر کے سلام کرتے تھے اس حدیث میں اس سے منع کیا گیا ہے، یہ تاویل صحیح نہیں ہے بلکہ اس حدیث میں اس رفع یدین سے منع کیا گیا ہے جو نماز میں کیا جاتا تھا کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز میں سکون کا حکم دیا ہے، عبد اللہ بن قبطیہ کی روایت میں جو دائیں بائیں سلام پھیرتے وقت ہاتھ اٹھا کر اشارہ کرنے سے منع کیا ہے وہ دوسرا واقعہ ہے۔

صحیح بخاری، صحیح مسلم اور دیگر کتب حدیث میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرتے لیکن یہ روایت منسوخ ہے کیونکہ حضرت ابن عمر خود رفع یدین نہیں کرتے تھے، اور جب راوی کا عمل اس کی روایت کے خلاف ہو تو وہ روایت اس کے نزدیک منسوخ قرار دی جاتی ہے۔

امام طحاوی روایت کرتے ہیں:

عن مجاھد قال صلیت خلف ابن عمر فلم یکن یرفع یدیہ الا فی التکبیرۃ الاولی من الصلوٰۃ [2]

مجاہد بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر کی اقتداء میں نماز پڑھی ہے وہ نماز کی صرف پہلی تکبیر میں رفع یدین کرتے تھے۔

نیز امام بخاری اور امام مسلم کے استاذ امام حمیدی نے اپنی مسند میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم صرف تکبیرہ تحریمہ کے وقت رفع یدین کرتے تھے اور رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین نہیں کرتے تھے (مسند حمیدی ج ۲ ص ۲۷۷، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ مدینہ منورہ) مسند حمیدی کی یہ روایت اس بات پر واضح دلیل ہے کہ حضرت ابن عمر کی مشہور روایت جس میں رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کا ذکر ہے پہلے کا واقعہ ہے اور اس حدیث سے منسوخ ہو چکا ہے۔

## تکبیرہ تحریمہ کے علاوہ رفع یدین کے ترک پر فقہاء احناف کی مؤید احادیث اور آثار!

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن علقمۃ قال قال عبد اللہ بن مسعود

علقمہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود

[1] امام ابو الحسین مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۸۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] امام ابو جعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۴ھ

الا اصلی بکم صلوٰۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم فصلی فلم یرفع یدیہ الا فی اول مرۃ قال ابو عیسٰی حدیث ابن مسعود حدیث حسن و بہ یقول غیر واحد من اہل العلم من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم والتابعین[1]

نے کہا کیا میں تم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز نہ پڑھاؤں؟ پھر انہوں نے نماز پڑھائی اور صرف پہلی بار رفع یدین کیا۔ امام ترمذی کہتے ہیں کہ حضرت ابن مسعود کی حدیث حسن ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے متعدد صحابہ اور تابعین کا یہی قول ہے۔

---

اس حدیث کو امام ابوداؤد[2]، امام طحاوی[3]، امام ابن ابی شیبہ[4]، امام عبدالرزاق[5] نے بھی روایت کیا ہے اور حافظ الہیثمی نے امام ابویعلیٰ کے حوالے سے ذکر کیا ہے۔[6]

نیز امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن البراء ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم کان اذا افتتح الصلوٰۃ رفع یدیہ الی قریب من اذنیہ ثم لا یعود۔[7]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز کا افتتاح کرتے تو کانوں کے قریب تک ہاتھ اٹھاتے تھے پھر نہیں اٹھاتے تھے۔

اس حدیث کو امام طحاوی[8]، امام دارقطنی[9] اور امام ابن ابی شیبہ[10] نے روایت کیا ہے۔

نیز امام طحاوی روایت کرتے ہیں:

عن الاسود قال رایت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ یرفع یدیہ فی اول مرۃ ثم لا یعود ورایت ابراھیم والشعبی یفعلان ذلک[11]

اسود کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن الخطاب کو دیکھا وہ صرف پہلی بار رفع یدین کرتے تھے پھر نہیں کرتے تھے، اور ابراہیم اور شعبی بھی اسی طرح کرتے تھے۔

---

[1] امام ابوعیسٰی محمد بن عیسٰی ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۳۵-۳۶، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۰۹، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[3] امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۲، " " " ، ۱۴۰۴ھ

[4] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۳۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[5] امام عبدالرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۷۱، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[6] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۰۱، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت، ۱۴۰۲ھ

[7] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۰۹، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[8] امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۲، " " " ، ۱۴۰۴ھ

[9] امام علی بن عمر دارقطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دارقطنی ج ۱ ص ۲۹۲-۲۹۳، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[10] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۳۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن، ۱۴۰۶ھ

[11] امام ابوجعفر احمد بن محمد طحاوی متوفی ۳۲۱ھ، شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۳۳، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۴ھ

امام دار قطنی روایت کرتے ہیں:

عن علقمة عن عبد الله قال: صليت مع النبي صلى الله عليه وسلم، مع ابي بكر ومع عمر رضي الله عنهما فلم يرفعوا ايديهما الا عند التكبيرة الاولى في افتتاح الصلوة۔[1]

علقمہ کہتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود نے کہا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ نماز پڑھی یہ سب نماز کے شروع میں صرف پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے۔

امام بیہقی اس حدیث کو نقل کر کے لکھتے ہیں یہ محمد بن جابر کا تفرد ہے اور وہ ضعیف ہے اور حماد کے سوا دوسرے راوی نے اس کو ابراہیم سے مرسلاً روایت کیا ہے اور حضرت ابن مسعود کا یہ فعل نبی صلے اللہ علیہ وسلم تک مرفوع نہیں کیا۔[2]

علامہ ابن الترکمانی لکھتے ہیں: امام ابن عدی نے ذکر کیا ہے کہ اسحاق اپنے سے افضل اور اوثق شیوخ کی جماعت پر محمد بن جابر کو ترجیح دیتے تھے، ان سے بڑے بڑے ائمہ نے احادیث روایت کی ہیں مثلاً ایوب ابن عون، ہشام بن حسان، سفیان اور شعبہ وغیرہم، فلاس نے کہا وہ صدوق ہیں، امام ابن حبان اور حماد بن ابی سلیمان نے ان کو ثقات میں داخل کیا ہے، بخاری کے سوا ایک جماعت نے ان سے احادیث روایت کی ہیں اور یحییٰ قطان، احمد بن عبد اللہ عجلی نے ان کو ثقہ قرار دیا اور شعبہ نے کہا وہ صدوق ہیں اور جب وصل مع الارسال اور رفع مع الوقف میں تعارض ہو تو واصل اور رافع کو ترجیح دی جاتی ہے کیونکہ انہوں نے زیادتی کی ہے اور ثقہ کی زیادتی مقبول ہوتی ہے۔[3]

حافظ الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن ابن عباس ان النبي صلى الله عليه وسلم قال لا ترفع الايدي الا في سبع مواطن حين يفتتح الصلوة وحين يدخل المسجد الحرام فينظر الى البيت وحين يقوم على الصفا وحين يقوم على المروة وحين يقف مع الناس عشية عرفة وبجمع والمقامين حتى حين يرمي الجمار - رواه الطبراني في الكبير والاوسط وفي الاسناد الاول محمد بن ابي ليلى وهو

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صرف سات مواقع پر رفع یدین کیا جائے، نماز کے افتتاح کے وقت، جب مسجد حرام میں داخل ہو کر بیت اللہ کو دیکھے، جب صفا پر کھڑا ہو، جب مروہ پر کھڑا ہو، جب میدان عرفات میں لوگوں کے ساتھ کھڑا ہو، مزدلفہ میں اور رمی جمار کے وقت، امام طبرانی نے اس حدیث کو معجم کبیر اور معجم اوسط میں روایت کیا ہے اور اس کی پہلی سند میں

[1] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۲۹۵، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان
[2] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۸۰ - ۷۹، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان
[3] علامہ علاؤ الدین علی بن عثمان ماردینی الشہیر بابن الترکمانی متوفی ۷۴۵ ھ، الجوہر النقی مع البیہقی ج ۲ ص ۸۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

سیئ الحفظ وحدیثہ حسن ان شاء اللہ [۱]

محمد بن ابی لیلیٰ ہے وہ بدحافظہ ہے اور اس کی حدیث حسن ہے۔

حافظ الہیثمی نے اس حدیث کو حضرت ابن عباس اور حضرت ابن عمر دونوں کی روایت سے بھی ذکر کیا ہے۔ [۲]

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کیا ہے۔ [۳]

امام حمیدی روایت کرتے ہیں:

عن سالم عن عبد اللہ بن عمر قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا افتتح الصلوٰۃ رفع یدیہ حذو منکبیہ واذا اراد ان یرکع وبعد ما یرفع رأسہ من الرکوع فلا یرفع ولا بین السجدتین۔ [۴]

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے افتتاح کے وقت کندھوں تک رفع یدین کرتے اور رکوع کے وقت اور رکوع کے بعد رفع یدین نہیں کرتے تھے اور نہ دو سجدوں کے درمیان رفع یدین کرتے تھے۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن عاصم بن کلیب عن ابیہ ان علیا کان یرفع یدیہ اذا افتتح الصلوٰۃ ثم لا یعود۔ [۵]

عاصم بن کلیب اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ افتتاح نماز کے وقت رفع یدین کرتے تھے اس کے بعد نہیں کرتے تھے۔

عن الشعبی انہ کان یرفع یدیہ فی اول التکبیر ثم لا یرفعھما۔ [۶]

شعبی پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے پھر نہیں کرتے تھے۔

عن ابراھیم انہ کان یقول اذا کبرت فی فاتحۃ الصلوٰۃ فارفع یدیک ثم لا ترفعھما فیما بقی۔ [۷]

ابراہیم نخعی کہتے ہیں جب تم نماز کے شروع میں اللہ اکبر کہو تو رفع یدین کرو پھر باقی نماز میں رفع یدین نہ کرو۔

---

[۱] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۳ ص ۲۳۸، مطبوعہ دار الکتاب العربی ۱۴۰۲ھ
[۲] " " " " " مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۰۳ " " "
[۳] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۳۷-۲۳۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی ۱۴۰۶ھ
[۴] حافظ عبد اللہ بن زبیر حمیدی متوفی ۲۱۹ھ، المسند ج ۲ ص ۲۷۷، مطبوعہ عالم الکتب بیروت
[۵] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۲۳۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی ۱۴۰۶ھ
[۶] " " " " المصنف ج ۱ ص ۲۳۶ " " " "
[۷] " " " " المصنف ج ۱ ص ۲۳۶ " " " "

عن مجاهد قال ما رایت ابن عمر یرفع یدیہ الا فی اول ما یفتتح۔[1]

مجاہد کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر کو صرف پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

عن جابر عن الاسود وعلقمۃ انھما کانا یرفعان ایدیھما اذا افتتحا ثم لا یعودان۔[2]

جابر کہتے ہیں کہ علقمہ اور اسود صرف پہلی تکبیر کے وقت رفع یدین کرتے تھے پھر نہیں کرتے تھے۔

عن الاسود قال صلیت مع عمر فلم یرفع یدیہ فی شیء من صلوٰتہ الا حین افتتح الصلوٰۃ۔[3]

اسود کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر کے ساتھ نماز پڑھی انہوں نے افتتاح نماز کے علاوہ اور کسی موقع پر رفع یدین نہیں کیا۔

ان احادیث اور آثار میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت علی، حضرت عبد اللہ بن عمر، حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت عبد اللہ بن زبیر اور دیگر کثیر صحابہ اور فقہاء تابعین کے متعلق تصریح کی گئی ہے کہ وہ تکبیر تحریم کے علاوہ نماز میں رفع یدین نہیں کرتے تھے اور یہی فقہاء احناف کثرھم اللہ کا مذہب ہے۔

امام ابو یوسف روایت کرتے ہیں:

حدثنا ابو حنیفۃ عن حماد عن ابراھیم انہ قال ارفع یدیک فی التکبیرۃ الاولیٰ فی افتتاح الصلوٰۃ ولا ترفع یدیک فیما سواھا۔[4]

ابراہیم نخعی نے کہا تکبیرِ اولیٰ میں نماز کے شروع کے وقت رفع یدین کرو، اور اس کے ماسوا میں رفع یدین نہ کرو۔

## ثبوت رفع یدین اور اس کے ترک میں مذاہب فقہاء کا خلاصہ

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

امام بخاری نے اپنی کتاب "رفع الیدین فی الصلوٰۃ" میں لکھا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انیس صحابہ رکوع کے وقت رفع یدین کرتے تھے، ابن اثیر نے لکھا ہے کہ بیس صحابہ رفع یدین کرتے تھے، حاکم نے کہا ہے کہ عشرہ مبشرہ رفع یدین کرتے تھے قاضی ابو الطیب نے لکھا ہے بیس سے زیادہ صحابہ رفع یدین کرتے تھے، توضیح میں لکھا ہے کہ رفع یدین واجب نہیں ہے اور اس پر اجماع ہے، داؤد ظاہری سے منقول ہے کہ تکبیرہ تحریمہ کے وقت رفع یدین واجب ہے، بعض مالکیہ اور امام ابو حنیفہ سے منقول ہے کہ اس کے ترک سے گنہگار ہوگا، ابن خزیمہ نے کہا جس نے رفع یدین کو ترک کیا اس نے نماز کا ایک رکن ترک کر دیا۔

امام ابو حنیفہ اور ان کے اصحاب کے نزدیک صرف تکبیرِ اولیٰ کے وقت رفع یدین کیا جائے، امام مالک کا مشہور مذہب بھی یہی ہے، امام ترمذی نے کہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک سے زیادہ صحابہ اور تابعین کا یہی قول ہے بدائع

---

[1] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ٢٣٥ھ، المصنف ج ١ ص ٢٣٧، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ١٤٠٦ھ

[2] 〃 〃 〃 〃، المصنف ج ١ ص ٢٣٧، 〃 〃 〃

[3] 〃 〃 〃 〃، المصنف ج ١ ص ٢٣٧، 〃 〃 〃

[4] امام ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم متوفی ١٨٢ھ، کتاب الآثار ص ٢١-٢٠، مطبوعہ مکتبہ اثریہ سانگلہ ہل

میں مذکور ہے کہ عشرہ مبشرہ صرف تکبیر افتتاح میں رفع یدین کرتے تھے، یہ حضرت ابن عباس سے مروی ہے، اور حضرت عبداللہ بن مسعود، حضرت جابر بن سمرہ، حضرت براء بن عازب، حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہم سے بھی روایت ہے۔

## حضرت براء کی حدیث میں یزید کے تفرد اور ضعف کا جواب

ہمارے اصحاب نے حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کی اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ "نبی صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز شروع کرنے کے لیے اللہ اکبر کہتے تو کانوں کی لو تک رفع یدین کرتے اور پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے" اس حدیث کو امام ابوداؤد نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے اور امام طحاوی نے اس کو تین سندوں کے ساتھ روایت کیا ہے، اور امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے، امام ابوداؤد نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس حدیث کو ہشیم، خالد اور ابن ادریس نے از یزید بن ابی زیاد از عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ از براء روایت کیا ہے اور انھوں نے یہ ذکر نہیں کیا کہ "آپ پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے"، خطابی نے کہا سوا شریک کے یہ کسی نے نہیں کہا، ابوعمر نے کہا اس میں یزید متفرد ہے، حفاظ نے اس حدیث کو براء سے روایت کیا ہے اور یہ روایت نہیں کیا کہ "پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے" بزار نے کہا یزید کی رفع یدین والی حدیث میں "پھر دوبارہ نہیں کرتے تھے" یہ صحیح نہیں ہے، عباس دوری نے یحییٰ بن معین سے نقل کیا ہے یہ صحیح الاسناد نہیں ہے، امام احمد نے کہا یہ حدیث ضعیف ہے، پہلے یزید اس حدیث میں یہ لفظ نہیں کہتا تھا پھر اس کو یہ لفظ تلقین کیے گئے تو کہنے لگا۔

ہم اس کے جواب میں یہ کہتے ہیں کہ امام ابوداؤد کے قول کے معارض "کامل" میں امام ابن عدی کا یہ قول ہے اس حدیث کو ہشیم، شریک اور ان کے ساتھ ایک جماعت نے یزید سے روایت کیا ہے اور ان سب نے یہ کہا ہے کہ آپ پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے، اس سے معلوم ہوا کہ شریک اس لفظ کی زیادتی میں متفرد نہیں ہے، اس جواب سے علامہ خطابی کا اعتراض بھی ساقط ہو گیا، اگر یہ کہا جائے کہ یزید ضعیف ہے اور اس زیادتی میں متفرد ہے تو میں کہوں گا کہ یہ غلط ہے کیونکہ عیسیٰ بن عبدالرحمان نے بھی اس حدیث کو ابن ابی لیلیٰ سے روایت کیا ہے، اسی طرح امام طحاوی نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے اور اس میں یہ اشارہ ہے کہ یزید کی اس حدیث میں متابعت کی گئی ہے اور وہ متفرد نہیں ہے اور یزید فی نفسہٖ ثقہ ہے، عجلی نے کہا وہ جائز الحدیث ہے، اور یعقوب بن سفیان نے کہا کہ وہ مقبول القول، عدل اور ثقہ ہے، امام ابوداؤد نے کہا ہر چند کہ اس کے غیر کی حدیث مجھے زیادہ پسند ہے لیکن میں کسی ایسے شخص کو نہیں جانتا جس نے اس کی حدیث کو ترک کیا ہو، اور ابن شاہین نے کتاب الثقات میں لکھا ہے، احمد بن صالح نے کہا یزید ثقہ ہے اور جو شخص اس پر جرح کرے وہ مجھے پسند نہیں ہے، امام ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں اس کی حدیث کو روایت کیا ہے، ساجی اور امام ابن حبان نے کہا وہ صدوق ہے، امام مسلم نے اس کی حدیث کو روایت کیا ہے، اور امام بخاری نے اس سے استشہاد کیا ہے، اس لیے یہ ہو سکتا ہے کہ یزید نے ایک دفعہ اس حدیث کا بعض حصہ بیان کیا ہو یا اس کو اجمالاً بیان کیا ہو، اور بعد میں اس کو مکمل بیان کر دیا ہو۔

## ثبوت رفع یدین کی احادیث ابتداء اسلام کے زمانہ پر محمول ہیں

جن احادیث سے دوسرے ائمہ نے استدلال کیا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھ کر رفع یدین کرتے تھے وہ ابتداء اسلام پر محمول ہیں بعد میں اس عمل کو منسوخ کر دیا گیا، اور اس کی دلیل یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن زبیر نے ایک شخص کو کعبہ میں نماز میں رکوع کے وقت اور رکوع سے اٹھتے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا تو انھوں نے فرمایا ایسا نہ کرو یہ وہ کام ہے جس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کیا اور پھر اس کو ترک کر دیا اور اس کے منسوخ ہونے کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ امام طحاوی نے اپنی سند سے بیان کیا ہے کہ مجاہد نے کہا میں نے حضرت ابن عمر کے پیچھے نماز پڑھی ہے وہ صرف تکبیر اولیٰ کے وقت رفع یدین کرتے تھے، اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کیا ہے مخالف کہتے ہیں کہ یہ حدیث منکر ہے کیونکہ طاؤس نے یہ روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عمر رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کرتے تھے، اس کا جواب یہ ہے کہ ہو سکتا ہے کہ حضرت ابن عمر پہلے رفع یدین کرتے ہوں اور جب ان کے نزدیک نسخ ثابت ہو گیا تو پھر انھوں نے رفع یدین ترک کر دیا۔

## حضرت ابو حمید ساعدی کی روایت سے استدلال کا جواب

اگر مخالف حضرت ابو حمید ساعدی کی حدیث سے استدلال کریں تو اس کا جواب یہ ہے کہ امام ابو داؤد نے اس حدیث کو کئی سندوں کے ساتھ امام احمد سے روایت کیا ہے اور اس میں رکوع کے وقت رفع یدین کا ذکر نہیں ہے، اور جس سند کے ساتھ اس میں رفع یدین کا ذکر ہے وہ عبدالحمید بن جعفر سے روایت ہے اور وہ ضعیف ہے، اگر یہ اعتراض ہو کہ وہ مسلم کے رجال میں سے ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ مسلم کے رجال سے ہونا اس کے ضعف کے منافی نہیں ہے، اور اگر ہم یہ مان لیں تو یہ حدیث ایک اور وجہ سے معلول ہے اور وہ یہ ہے کہ محمد بن عمرو ابن عطاء نے اس حدیث کو حضرت ابو حمید سے نہیں سنا اور نہ ابو قتادہ وغیرہ نے جن کا ان کے ساتھ ذکر ہے، کیونکہ حضرت ابو حمید ولید بن یزید بن عبدالملک کی خلافت میں فوت ہو گئے تھے اور اس کی خلافت ایک سو پچیس ہجری میں تھی، اسی وجہ سے ابن حزم نے کہا ہے کہ عبدالحمید بن جعفر کو محمد بن عمرو اور ابن عطاء سے روایت کرنے میں وہم ہے، اگر یہ اعتراض ہو کہ امام بیہقی نے کتاب المعرفۃ میں لکھا ہے کہ امام بخاری نے تاریخ کبیر میں ذکر کیا ہے کہ عبدالحمید نے حضرت ابو حمید سے سماع کیا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ امام شعبی نے یہ تصریح کی ہے کہ اس نے حضرت ابو حمید سے سماع نہیں کیا اور اس باب میں انھی کی بات حجت ہے۔

## حضرت ابو ہریرہ کی روایت سے استدلال کا جواب

اگر مخالف حضرت ابو ہریرہ کی اس روایت سے استدلال کرے کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز کے افتتاح، رکوع اور سجدے کے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حدیث اسماعیل بن عیاش سے مروی ہے اور مخالفین اس کو غیر شامیین میں حجت نہیں مانتے، امام نسائی نے کہا اسماعیل ضعیف ہے، امام ابن حبان نے کہا وہ حدیث میں بہت خطا کرتا تھا، اور وہ لائق استدلال نہیں

ہے، امام ابن خزیمہ نے کہا اس سے استدلال نہیں کیا جاتا۔

## حضرت وائل بن حجر کی روایت سے استدلال کا جواب

اگر مخالف حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ کی حدیث سے استدلال کریں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نماز کی تکبیرِ اولیٰ، رکوع کے وقت اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا ہے، اس کو امام ابو داؤد اور نسائی نے روایت کیا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس کے معارض وہ حدیث ہے جس کو ابراہیم نخعی نے حضرت ابن مسعود سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تکبیرہ اولیٰ کے سوا رفع یدین کرتے ہوئے نہیں دیکھا، حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحبت حضرت وائل سے زیادہ مقدم ہے اور وہ آپ کے افعال کو ان سے زیادہ سمجھتے تھے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہ پسند کرتے تھے کہ نماز میں مہاجرین آپ کے قریب ہیں اور افعال نماز کو محفوظ رکھیں، اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بہ کثرت حاضر ہوتے تھے اور حضرت وائل بن حجر مدینہ میں سنہ ۹ھ میں مسلمان ہوئے تھے اور ان دونوں کے اسلام قبول کرنے میں بائیس سال کا عرصہ ہے، یہی وجہ ہے کہ جب مغیرہ نے حضرت وائل کی یہ حدیث بیان کی تو ابراہیم نے کہا اگر حضرت وائل نے ایک مرتبہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو رکوع کے وقت رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا ہے تو حضرت ابن مسعود نے پچاس مرتبہ آپ کو رکوع کے وقت اور اس کے بعد رفع یدین کرتے ہوئے نہیں دیکھا، اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ ابراہیم کی روایت متصل نہیں ہے کیونکہ انھوں نے حضرت عبد اللہ بن مسعود کو نہیں پایا حضرت ابن مسعود سنہ ۳۲ھ میں مدینہ یا کوفہ میں فوت ہو گئے تھے اور ابراہیم سنہ ۵۰ھ میں پیدا ہوئے تھے جیسا کہ امام ابن حبان نے تصریح کی ہے تو میں کہوں گا کہ ابراہیم کی عادت یہ ہے کہ وہ اس حدیث میں ارسال کرتے ہیں جس کی صحت ان کے نزدیک ثابت ہو اور اس کی بہ کثرت روایات ہوں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ایک جماعت کی روایت واحد کی روایت سے زیادہ قوی اور زیادہ اولیٰ ہے۔

## حضرت علی کی روایت سے استدلال کا جواب

اگر مخالف حضرت علی کی روایت سے استدلال کرے جس کو سنن اربعہ نے روایت کیا ہے اور اس میں رکوع سے پہلے اور رکوع کے بعد رفع یدین کا ذکر ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت علی سے اس کے برعکس ترک رفع یدین کی روایات بھی مروی ہیں، امام طحاوی اور امام ابن ابی شیبہ نے عاصم بن کلیب سے روایت کیا ہے کہ حضرت علی نماز کی تکبیر اول میں رفع یدین کرتے تھے اور اس کے بعد رفع یدین نہیں کرتے تھے، اور یہ ممکن نہیں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو رکوع سے پہلے اور بعد رفع یدین کرتے ہوئے دیکھا ہو اور پھر اس کو ترک کر دیا ہو اس لیے اس کا محمل یہی ہے کہ ان کے نزدیک اس کا منسوخ ہونا ثابت ہو گیا تھا، اور عاصم بن کلیب کی روایت امام مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے۔ [1]

---

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۵ ص ۲۷۲ - ۲۷۳، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ھ

## نماز میں ہاتھ باندھنے کی جگہ میں مذاہب فقہاء

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

ہاتھ باندھنے کی جگہ میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام احمد سے یہ روایت ہے کہ دونوں ہاتھ ناف کے نیچے باندھے جائیں، حضرت علی، حضرت ابوہریرہ، ابومجلز، نخعی، ثوری اور اسحاق وغیرہ کا یہی مسلک ہے، کیونکہ امام ابوداؤد، اور امام احمد نے حضرت علی سے روایت کیا ہے کہ سنت یہ ہے کہ دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے اوپر ناف کے نیچے رکھا جائے اور یہ طریقہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی سنت پر محمول ہے، اور امام احمد سے دوسری روایت یہ ہے کہ دونوں ہاتھ ناف کے اوپر باندھے جائیں، سعید بن جبیر اور امام شافعی کا یہی قول ہے کیونکہ حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تو آپ نے دونوں ہاتھ ایک دوسرے کے اوپر رکھ کر سینہ پر باندھے، امام احمد سے تیسری روایت یہ ہے کہ اس میں اختیار ہے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے دونوں امر مروی ہیں۔[1]

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے، امام مالک اور جمہور کا قول یہ ہے کہ دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھنا سنت ہے کیونکہ یہ ڈرنے والے کی صفت ہے، امام مالک، الیث اور ایک جماعت کا قول یہ ہے کہ ہاتھ باندھنا مکروہ ہے، اس کی وجہ یہ خدشہ ہے کہ کوئی اس کو واجب نہ اعتقاد کرے، دوسری وجہ یہ ہے کہ یہ باطن کے خلاف ہے، (یعنی ظاہر خشوع ہے اور باطن میں اکثر خشوع نہیں ہوتا) امام مالک نے فرض نماز میں ہاتھ باندھنے کو مکروہ کہا ہے نہ کہ نفل میں، امام اوزاعی اور فقہاء کی ایک جماعت نے کہا ہے کہ ہاتھ باندھنے اور ہاتھ چھوڑنے میں اختیار ہے۔[2]

علامہ نووی شافعی لکھتے ہیں:

ہمارا اور جمہور کا مشہور مذہب یہ ہے کہ ناف کے اوپر سینہ پر ہاتھ رکھے جائیں، امام ابوحنیفہ، سفیان ثوری، اسحٰق بن راہویہ، ابواسحٰق مروزی، کا مذہب یہ ہے کہ ناف کے نیچے ہاتھ رکھے جائیں، حضرت علی سے اس مسئلہ میں دو روایتیں ہیں، امام احمد سے بھی دو روایتیں ہیں، تیسری روایت اختیار کی ہے، امام مالک سے دو روایتیں ہیں ایک یہ ہے کہ سینہ کے اوپر ہاتھ باندھے جائیں، دوسری روایت یہ ہے کہ ہاتھ چھوڑ دیے جائیں، جمہور مالکیہ کا مشہور قول یہی ہے۔[3]

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

نمازی دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: سنت یہ ہے کہ دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھے، یہ حدیث امام مالک پر حجت ہے کیونکہ ان کا

---

[1] علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۸۲ - ۲۸۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۵۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[3] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ترک ہاتھ چھوڑنا ہے، اور امام شافعی پر حجت ہے کیونکہ ان کا قول سینہ پر ہاتھ باندھنا ہے اور ناف کے نیچے ہاتھ رکھنا تعظیم کے زیادہ قریب ہے۔[1]

## ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے کے متعلق احادیث اور آثار

امام احمد روایت کرتے ہیں:

عن علی رضی اللہ عنہ قال ان من السنۃ فی الصلوٰۃ وضع الکف علی الکف تحت السرۃ۔[2]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نماز میں سنت یہ ہے کہ ہتھیلیوں کو ہتھیلیوں پر ناف کے نیچے رکھا جائے۔

امام دار قطنی روایت کرتے ہیں:

عن علی رضی اللہ عنہ انہ کان یقول ان من سنۃ الصلوٰۃ وضع الیمین علی الشمال تحت السرۃ۔[3]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نماز میں سنت یہ ہے کہ دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھا جائے۔

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن ابی جحیفۃ ان علیا قال من السنۃ وضع الکف علی الکف فی الصلوٰۃ تحت السرۃ۔[4]

ابوجحیفہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا سنت یہ ہے کہ نماز میں ہتھیلی کو ہتھیلی پر ناف کے نیچے رکھا جائے۔

برصغیر کے ناشرین نے سنن ابوداؤد کے نسخوں کے متن میں اس حدیث کو شامل نہیں کیا البتہ حاشیہ میں اس حدیث کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ حدیث صرف ابن الاعرابی کے نسخہ ابوداؤد میں ہے۔[5]

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن علقمۃ بن وائل بن حجر عن ابیہ قال رایت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وضع یمینہ علی شمالہ فی الصلوٰۃ تحت السرۃ۔[6]

علقمہ بن وائل بن حجر اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز میں دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے اوپر ناف کے نیچے رکھا۔

---

[1] علامہ ابوالحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۸۶، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۱ ص ۱۱۰، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[3] امام دار قطنی علی بن عمر متوفی ۳۸۵ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۲۸۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[4] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد مع بذل المجہود ج ۲ ص ۴۷۷، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[5] 〃 〃 ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۱۰، مطبوعہ ولی محمد اینڈ سنز کراچی

[6] امام ابوبکر عبداللہ محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۹۰، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی ۱۴۰۶ھ

عن ابراهيم قال يضع يمينه على شماله في الصلوٰة تحت السرة [۱]

ابراہیم کہتے ہیں کہ نماز میں دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے اوپر ناف کے نیچے رکھے۔

عن حجاج بن حسان قال سالت ابا مجلز قال كيف يضع قال يضع باطن كف يمينه على ظاهر كف شماله ويجعلها اسفل من السرة [۲]

حجاج بن حسان بیان کرتے ہیں کہ میں نے ابومجلز سے سوال کیا ہاتھ کس طرح رکھے؟ انہوں نے کہا ناف کے نیچے بائیں ہاتھ کی پشت پر دائیں ہاتھ کا باطن رکھے۔

عن على قال من سنة الصلوٰة ان توضع الايدى على الايدى تحت السرة [۳]

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نماز میں سنت یہ ہے کہ ناف کے نیچے ہاتھوں پر ہاتھ رکھے جائیں۔

حضرت علی کی اس روایت کو امام بیہقی نے بھی ذکر کیا ہے اور لکھا ہے اس کی سند ضعیف ہے۔[۴]

## سینہ پر ہاتھ باندھنے والی احادیث اور بحث و نظر

امام بیہقی روایت کرتے ہیں

عن وائل انه رأى النبى صلى الله عليه وسلم وضع يمينه على شماله ثم وضعهما على صدره [۵]

حضرت وائل بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے دیکھا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھا پھر دونوں ہاتھ سینے پر رکھے۔

علامہ ترکمانی لکھتے ہیں:

اس حدیث کی سند میں محمد بن حجر ہے ذہبی کہتے ہیں کہ وہ اپنے چچا سعید سے منکر روایات کرتا ہے اور ایک راوی ام جبار ہے یہ غیر معروف ہے نیز امام بیہقی نے کہا اس حدیث کو مؤمل نے بھی روایت کیا ہے صاحب الکمال نے کہا ہے، اس مؤمل کے متعلق یہ کہا گیا ہے کہ اس نے اپنی کتابیں دفن کر دی تھیں اور اپنے حافظے سے احادیث بیان کرتا تھا اور اس سے بہت خطائیں ہوتی تھیں اور میزان میں ہے امام بخاری نے کہا یہ منکر الحدیث ہے امام ابوحاتم نے کہا یہ کثیر الخطاء ہے، امام ابو زرعہ نے کہا اس کی حدیث میں بہت خطاء ہے، پھر امام بیہقی نے حضرت علی سے سینہ پر ہاتھ باندھنے کی روایت کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ اس حدیث کی سند اور متن میں اضطراب ہے، پھر امام بیہقی نے روح بن المسیب کی سند سے نقل کیا ہے کہ حضرت

---

۱۔ امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۹۰، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

۲۔ ″ ″ ″ ″ ، المصنف ج ۱ ص ۳۹۱، ″ ″ ″

۳۔ ″ ″ ″ ″ ، المصنف ج ۱ ص ۳۹۱، ″ ″ ″

۴۔ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۳۱، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۵۔ ″ ″ ″ ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۳۰

ابن عباس نے سینہ پر ہاتھ باندھے، اس روح کے متعلق ابن عدی نے کہا کہ یہ ثابت اور یزید رقاشی سے غیر محفوظ احادیث روایت کرتا ہے، ابن حبان نے کہا یہ موضوع احادیث روایت کرتا ہے اس سے روایت کرنا جائز نہیں ہے، ابن عدی عمرو نکری نے کہا یہ ثقات سے منکر احادیث روایت کرتا ہے اور یہ سارق الحدیث ہے، ابو یعلیٰ موصلی نے اس کو ضعیف کہا ہے، پھر امام بیہقی نے ابو مجلز سے ناف کے اوپر ہاتھ باندھنے کو نقل کیا ہے، یہ صراحۃً غلط ہے ابو مجلز کا مذہب ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا ہے جیسا کہ ابو عمر نے سند جید کے ساتھ تمہید میں اور امام ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف میں بیان کیا ہے، ابن معین نے بھی امام بیہقی پر یہ اعتراض کیا ہے کہ انہوں نے بغیر سند کے ابو مجلز کی طرف یہ کیسے منسوب کر دیا۔

ابن حزم نے کہا ہے کہ ہم نے حضرت ابوہریرہ سے یہ روایت کیا ہے نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ پر ہاتھ رکھے جائیں، اور حضرت انس نے کہا تین چیزیں اخلاق نبوت سے ہیں، جلدی افطار کرنا، دیر سے سحری کرنا اور نماز میں ناف کے نیچے بائیں ہاتھ پر دایاں ہاتھ رکھنا۔ [1]

خلاصہ یہ ہے کہ سینہ پر ہاتھ باندھنے والی تمام احادیث سنداً ضعیف ہیں اور ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے والی احادیث میں سے صرف ایک حدیث کی سند کو امام بیہقی نے ضعیف کہا ہے حالانکہ یہ حدیث متعدد اسانید سے ثابت ہے اس لیے یہ حدیث راجح ہے نیز فقہاء احناف نے دونوں حدیثوں پر عمل کیا ہے مردوں کے حق میں ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے والی احادیث پر عمل کیا ہے کیونکہ اس میں زیادہ ادب اور زیادہ تواضع اور تذلل ہے اور عورتوں کے حق میں سینہ پر ہاتھ باندھنے والی احادیث پر عمل کیا ہے کیونکہ عورتوں کے لیے اس میں زیادہ ستر ہے۔

## بَابُ ۱۴۹ اِثْبَاتِ التَّكْبِيْرِ فِيْ كُلِّ خَفْضٍ وَّرَفْعٍ فِي الصَّلٰوةِ اِلَّا رَفْعَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ فَيَقُوْلُ فِيْهِ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ

## رکوع سے اٹھنے کے علاوہ ہر دفعہ اٹھتے وقت اور جھکتے وقت تکبیر کا ثبوت

۷۷۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ قَرَأْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ كَانَ يُصَلِّيْ لَهُمْ فَيُكَبِّرُ كُلَّمَا خَفَضَ وَرَفَعَ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ وَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَشْبَهُكُمْ صَلٰوةً بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو نماز پڑھ کر دکھلائی جس میں ہر بار جب جھکتے یا اٹھتے تو تکبیر کہتے، جب نماز سے فارغ ہوئے تو انہوں نے کہا خدا کی قسم میں تم سب سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ نماز پڑھتا ہوں۔

۷۷۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِي ابْنُ شِهَابٍ عَنْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑھنا شروع

[1] علامہ علاؤ الدین بن علی بن عثمان ماردینی والشہیر بابن الترکمانی متوفی ۷۴۵ھ، الجوہر النقی ج ۲ ص ۳۲-۳۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

أَبِي بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ يُكَبِّرُ حِينَ يَقُومُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْكَعُ ثُمَّ يَقُولُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ حِينَ يَرْفَعُ صُلْبَهُ مِنَ الرُّكُوعِ ثُمَّ يَقُولُ وَهُوَ قَائِمٌ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَهْوِي سَاجِدًا ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْفَعُ رَأْسَهُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَسْجُدُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْفَعُ رَأْسَهُ ثُمَّ يَفْعَلُ مِثْلَ ذٰلِكَ فِي الصَّلٰوةِ كُلِّهَا حَتّٰى يَقْضِيَهَا وَيُكَبِّرُ حِينَ يَقُومُ مِنَ الْمَثْنٰى بَعْدَ الْجُلُوسِ ثُمَّ يَقُولُ أَبُو هُرَيْرَةَ إِنِّي لَأَشْبَهُكُمْ صَلٰوةً بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کرتے تو پہلے قیام کے وقت تکبیر کہتے، پھر رکوع کے وقت تکبیر کہتے، رکوع سے کھڑے ہوتے وقت فرماتے سمع اللہ لمن حمدہ، اور جب سیدھے کھڑے ہوتے تو فرماتے ربنا ولک الحمد پھر سجدہ میں جاتے وقت تکبیر کہتے پھر سجدہ سے سر اٹھاتے وقت تکبیر کہتے، پھر سجدہ میں جاتے وقت تکبیر کہتے، پھر سجدہ سے اٹھتے وقت تکبیر کہتے پھر تمام رکعات میں اسی طرح کرتے حتی کہ نماز پوری ہو جاتی، دو رکعت کے بعد جب تشہد سے فارغ ہوتے تو پھر اللہ اکبر کہہ کر اٹھتے، حضرت ابوہریرہ بیان فرماتے تھے کہ تم میں سب سے زیادہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مشابہ میں نماز پڑھتا ہوں۔

---

۷۷۳۔ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا حُجَيْنٌ قَالَ نَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو بَكْرِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحَارِثُ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ يُكَبِّرُ حِينَ يَقُومُ بِمِثْلِ حَدِيثِ ابْنِ جُرَيْجٍ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ أَبِي هُرَيْرَةَ إِنِّي أَشْبَهُكُمْ صَلٰوةً بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نماز کے لیے قیام فرماتے تو اللہ اکبر کہتے، باقی حدیث مثل سابق ہے لیکن اس حدیث میں حضرت ابوہریرہ کا یہ قول نہیں ہے کہ میں تم سب سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ نماز پڑھتا ہوں۔

---

۷۷۴۔ وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ كَانَ حِينَ يَسْتَخْلِفُهُ مَرْوَانُ عَلَى الْمَدِينَةِ إِذَا قَامَ لِلصَّلٰوةِ الْمَكْتُوبَةِ كَبَّرَ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ جُرَيْجٍ وَفِي حَدِيثِهِ فَإِذَا قَضَاهَا وَسَلَّمَ أَقْبَلَ عَلَى أَهْلِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنِّي

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو جب مروان مدینہ کا حاکم بنا کر گیا تو آپ نماز کے قیام کے وقت اللہ اکبر کہتے باقی حدیث مثل سابق ہے اور نماز پوری کرنے کے بعد اہل مسجد سے مخاطب ہو کر کہتے کہ بخدا میں تم سب سے زیادہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مشابہ نماز پڑھتا ہوں۔

لَأُشْبِهُكُمْ صَلَاةً بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

۷۷۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مِهْرَانَ الرَّازِيُّ قَالَ نَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ نَا الْأَوْزَاعِيُّ عَنْ يَحْيَى ابْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ كَانَ يُكَبِّرُ فِي الصَّلَاةِ كُلَّمَا رَفَعَ وَوَضَعَ فَقُلْنَا يَا أَبَا هُرَيْرَةَ مَا هٰذَا التَّكْبِيرُ فَقَالَ إِنَّهَا لَصَلَاةُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

ابو سلمہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نماز کے تمام انتقالات میں اللہ اکبر کہتے ہم نے حضرت ابوہریرہ سے پوچھا اے ابوہریرہ یہ کیسی تکبیریں ہیں؟ انھوں نے فرمایا یہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز ہے۔

۷۷۶۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا يَعْقُوبُ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّهُ كَانَ يُكَبِّرُ كُلَّمَا خَفَضَ وَرَفَعَ وَيُحَدِّثُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَفْعَلُ ذٰلِكَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نماز کے تمام انتقالات میں تکبیر کہتے اور حدیث بیان کرتے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اسی طرح نماز پڑھتے تھے۔

۷۷۷۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَخَلَفُ بْنُ هِشَامٍ جَمِيعًا عَنْ حَمَّادٍ قَالَ يَحْيَى أَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ غَيْلَانَ بْنِ جَرِيرٍ عَنْ مُطَرِّفٍ قَالَ صَلَّيْتُ أَنَا وَعِمْرَانُ بْنُ حُصَيْنٍ خَلْفَ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ وَكَانَ إِذَا سَجَدَ كَبَّرَ وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ كَبَّرَ وَإِذَا نَهَضَ مِنَ الرَّكْعَتَيْنِ كَبَّرَ فَلَمَّا انْصَرَفْنَا مِنَ الصَّلَاةِ قَالَ أَخَذَ عِمْرَانُ بِيَدِي ثُمَّ قَالَ لَقَدْ صَلَّى بِنَا هٰذَا صَلَاةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوْ قَالَ قَدْ ذَكَّرَنِي هٰذَا صَلَاةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مطرف کہتے ہیں کہ میں نے اور عمران بن حصین نے حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں نماز پڑھی، وہ جب سجدہ کرتے تو تکبیر کہتے، جب سجدہ سے سر اٹھاتے تو تکبیر کہتے اور جب دو رکعت کے بعد کھڑے ہوتے تو تکبیر کہتے۔ مطرف کہتے ہیں جب ہم نماز سے فارغ ہوئے تو عمران نے میرا ہاتھ پکڑا اور کہا انھوں نے ہم کو سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز پڑھائی ہے یا یہ کہا کہ انھوں نے مجھے سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز یاد دلائی۔

### نماز کی تکبیرات میں مذاہب ائمہ

فقہاء احناف کے نزدیک تکبیر تحریمہ فرض ہے کیونکہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ۔ (مدثر ۳) اپنے رب کی تکبیر کرو (یعنی اللہ اکبر کہو)

اور نماز کی باقی تکبیرات سنت ہیں کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جب اعرابی کو نماز کی تعلیم دی تو تکبیر تحریمہ کے علاوہ باقی تکبیرات کا ذکر نہیں فرمایا۔

امام مالک اور امام شافعی کے نزدیک تکبیر تحریمہ واجب ہے اور باقی تکبیرات سنت ہیں، اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک تمام تکبیرات واجب ہیں۔ (فتح القدیر ج ۱ ص ۲۳۹، نووی علی شرح صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۶۹، اکمال اکمال المعلم ج ۲، ص ۴۶)

اس حدیث میں مذکور ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے اٹھتے تو سمع اللہ لمن حمدہ اور ربنا ولک الحمد کہتے، احناف کے نزدیک یہ حدیث تنہا نماز پڑھنے پر محمول ہے، شافعیہ کا مذہب یہ ہے کہ امام ہو یا مقتدی، اکیلا نماز پڑھے یا باجماعت ہر حال میں رکوع سے اٹھتے وقت یہ دونوں کلمات کہے علامہ نووی نے اس حدیث سے اپنے مسلک پر استدلال کیا ہے لیکن یہ صحیح نہیں ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہ نے یہ نماز تنہا پڑھی تھی، اس کے برخلاف احناف کا مسلک یہ ہے کہ اگر تنہا نماز پڑھے تو رکوع سے اٹھتے وقت دونوں کلمات کہے جیسا کہ اس حدیث میں ہے، اور اگر باجماعت نماز پڑھے تو امام صرف سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی صرف ربنا لک الحمد کہے۔ کیونکہ امام ترمذی اپنی سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ:

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا قال الامام سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا ربنا لک الحمد۔ (ترمذی ص۳۶)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو ربنا لک الحمد کہو۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جماعت کی صورت میں امام صرف سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی صرف ربنا لک الحمد کہے۔ یہی احناف کا مسلک ہے اور جب کوئی شخص اکیلا نماز پڑھے تو رکوع سے اٹھ کر سمع اللہ لمن حمدہ اور ربنا لک الحمد دونوں کلمات کہے جیسا کہ مسلم شریف کی اس حدیث مذکورہ میں ہے اور یہی فقہاء احناف کا مسلک ہے جس کی خوبی یہ ہے کہ دونوں حدیثوں پر عمل ہو گیا بخلاف شافعیہ کے، کیونکہ ان کے مسلک کی بناء پر جامع ترمذی کی حدیث کی مخالفت لازم آئے گی۔

## بَابُ وُجُوبِ قِرَاءَةِ الْفَاتِحَةِ فِي كُلِّ رَكْعَةٍ وَأَنَّهُ إِذَا لَمْ يُحْسِنِ الْفَاتِحَةَ وَلَا أَمْكَنَهُ تَعَلُّمُهَا قَرَأَ مَا تَيَسَّرَ لَهُ غَيْرُهَا

## ہر رکعت میں سورہ فاتحہ پڑھنے کا وجوب اور جو شخص سورۂ فاتحہ نہ پڑھ سکتا ہو اس کو قرآن مجید کی جو آیات یاد ہوں ان کو پڑھ لے

۷۷۸۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ جَمِيعًا عَنْ سُفْيَانَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ ثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مَحْمُودِ بْنِ الرَّبِيعِ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا صَلٰوةَ إِلَّا لِمَنْ يَقْرَأُ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ۔

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس شخص کی نماز کامل نہیں ہوتی جو سورۂ فاتحہ نہ پڑھے۔

۷۷۹۔ حَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُونُسَ ح وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس شخص کی نماز (کامل) نہیں ہوتی جو ام القرآن (سورۂ فاتحہ)

شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مَحْمُوْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَّمْ يَقْتَرِئْ بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ۔

نہ پڑھے۔

٧٨٠ - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ قَالَ نَا يَعْقُوْبُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ نَا اَبِيْ عَنْ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ اَنَّ مَحْمُوْدَ بْنَ الرَّبِيْعِ الَّذِيْ مَجَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ وَجْهِهٖ مِنْ بِئْرِهِمْ اَخْبَرَهٗ اَنَّ عُبَادَةَ بْنَ الصَّامِتِ اَخْبَرَهٗ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَّمْ يَقْرَاْ بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ۔

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس شخص کی نماز (کامل) نہیں ہوتی جو ام القرآن (سورۃ فاتحہ) نہ پڑھے۔

٧٨١ - وَحَدَّثَنَاهُ اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ اَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَزَادَ فَصَاعِدًا۔

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ بیان فرمایا کہ اس سند سے بھی ایسی ہی حدیث مروی ہے۔

٧٨٢ - حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ الْحَنْظَلِيُّ قَالَ اَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَلّٰى صَلٰوةً لَّمْ يَقْرَاْ فِيْهَا بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ فَهِيَ خِدَاجٌ ثَلٰثًا غَيْرُ تَمَامٍ فَقِيْلَ لِاَبِيْ هُرَيْرَةَ اِنَّا نَكُوْنُ وَرَآءَ الْاِمَامِ فَقَالَ اقْرَاْ بِهَا فِيْ نَفْسِكَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ قَسَمْتُ الصَّلٰوةَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ عَبْدِيْ نِصْفَيْنِ وَلِعَبْدِيْ مَا سَاَلَ فَاِذَا قَالَ الْعَبْدُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ حَمِدَنِيْ عَبْدِيْ وَاِذَا قَالَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ اَثْنٰى عَلَيَّ عَبْدِيْ وَاِذَا قَالَ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ قَالَ مَجَّدَنِيْ عَبْدِيْ وَقَالَ مَرَّةً فَوَّضَ اِلَيَّ عَبْدِيْ فَاِذَا قَالَ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ قَالَ هٰذَا بَيْنِيْ وَبَيْنَ عَبْدِيْ وَلِعَبْدِيْ مَا سَاَلَ فَاِذَا قَالَ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے نماز پڑھی اور اس میں ام القرآن (سورۃ فاتحہ) کو نہ پڑھا تو اس کی نماز ناقص ہے، یہ کلمہ آپ نے تین بار کہا اور فرمایا کہ وہ ناتمام ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ بسا اوقات ہم امام کی اقتدا میں نماز پڑھتے ہیں تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا سورۃ فاتحہ کے معانی میں غور کرو کیونکہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ میرے اور میرے بندے کے درمیان صلاۃ (سورۃ فاتحہ) کے دو حصے کر دیے گئے اور میرا بندہ جو مانگے گا وہ اس کو ملے گا جب بندہ کہتا ہے "الحمد للہ رب العلمین" تو اللہ تعالے فرماتا ہے میرے بندے نے میری حمد کی جب وہ کہتا ہے الرحمن الرحیم تو اللہ عزوجل فرماتا ہے

عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ. قَالَ هٰذَا لِعَبْدِیْ وَلِعَبْدِیْ مَا سَاَلَ قَالَ سُفْیَانُ حَدَّثَنِیْ بِهِ الْعَلَآءُ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ یَعْقُوْبَ دَخَلْتُ عَلَیْهِ وَهُوَ مَرِیْضٌ فِیْ بَیْتِهٖ فَسَاَلْتُهٗ اَنَا عَنْهُ.

---

۷۸۳۔ حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ عَنِ الْعَلَآءِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا السَّآئِبِ مَوْلٰی هِشَامِ بْنِ زُهْرَةَ یَقُوْلُ سَمِعْتُ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ.

۷۸۴۔ وَحَدَّثَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا ابْنُ جُرَیْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِی الْعَلَآءُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ یَعْقُوْبَ اَنَّ اَبَا السَّآئِبِ مَوْلٰی بَنِیْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ هِشَامِ بْنِ زُهْرَةَ اَخْبَرَهٗ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی صَلٰوةً لَمْ یَقْرَاْ فِیْهَا بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ بِمِثْلِ حَدِیْثِ سُفْیَانَ وَفِیْ حَدِیْثِهِمَا قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ قَسَمْتُ الصَّلٰوةَ بَیْنِیْ وَبَیْنَ عَبْدِیْ نِصْفَیْنِ فَنِصْفُهَا لِیْ وَنِصْفُهَا لِعَبْدِیْ.

۷۸۵۔ حَدَّثَنِیْ اَحْمَدُ بْنُ جَعْفَرٍ الْمَعْقِرِیُّ قَالَ نَا النَّضْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ نَا اَبُوْ اُوَیْسٍ قَالَ اَخْبَرَنِی الْعَلَآءُ قَالَ سَمِعْتُ مِنْ اَبِیْهِ وَمِنْ اَبِی السَّآئِبِ وَكَانَا جَلِیْسَیْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَا قَالَ اَبُوْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی صَلٰوةً

میرے بندہ نے میری تعریف کی، جب وہ کہتا ہے مالک یوم الدین تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندہ نے میری تعظیم کی اور ایک بار فرمایا بندہ نے اپنے آپ کو مجھے سونپا اور جب وہ کہتا ہے ایاک نعبد وایاک نستعین تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرے اور میرے بندہ کے درمیان ہے اور میرا بندہ جو مانگے گا وہ اس کو ملے گا اور جب وہ کہتا ہے اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرے بندہ کے لیے ہے اور میرا بندہ جو مانگے گا وہ اس کو ملے گا۔

امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے اس حدیث کی ایک اور سند بیان کی۔

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے نماز پڑھی اور ام القرآن کو نہ پڑھا، باقی حدیث مثل سابق ہے اور یہ فرمایا کہ نماز میرے اور میرے بندہ کے درمیان آدھی آدھی ہے نصف میرے لیے ہے اور نصف میرے بندے کے لیے۔

---

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے نماز پڑھی اور ام القرآن (سورۂ فاتحہ) کو نہ پڑھا تو آپ نے تین بار فرمایا کہ اس کی نماز ناقص ہے۔

لَمْ يَقْرَأْ فِيهَا بِأُمِّ الْقُرْآنِ فَهِيَ خِدَاجٌ يَقُولُهَا ثَلَاثًا بِمِثْلِ حَدِيثِهِمْ۔

٧٨٦۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ حَبِيبٍ الشَّهِيدِ قَالَ سَمِعْتُ عَطَاءً يُحَدِّثُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا صَلَاةَ إِلَّا بِقِرَاءَةٍ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ فَمَا أَعْلَنَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَعْلَنَّاهُ لَكُمْ وَمَا أَخْفَاهُ أَخْفَيْنَاهُ لَكُمْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز قرآن پڑھنے کے بغیر نہیں ہوتی جس نماز میں آپ نے قرآن بلند آواز سے پڑھا اس میں ہم نے بھی بلند آواز سے پڑھ کر سنایا اور جس نماز میں آپ نے چپکے چپکے پڑھا تم نے بھی اس میں چپکے چپکے پڑھا۔

٧٨٧۔ حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاللَّفْظُ لِعَمْرٍو قَالَا نَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ قَالَ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ فِي كُلِّ الصَّلَاةِ يَقْرَأُ فَمَا أَسْمَعَنَا رَسُولُ اللَّهِ أَسْمَعْنَاكُمْ وَمَا أَخْفَى مِنَّا أَخْفَيْنَاهُ مِنْكُمْ فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ أَرَأَيْتَ إِنْ لَمْ أَزِدْ عَلَى أُمِّ الْقُرْآنِ فَقَالَ إِنْ زِدْتَ عَلَيْهَا فَهُوَ خَيْرٌ وَإِنِ انْتَهَيْتَ إِلَيْهَا أَجْزَأَتْ عَنْكَ۔

عطاء کہتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہر نماز میں قرآن پڑھا جاتا ہے جس نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں قرآن سنایا اس میں ہم تم کو قرآن سناتے ہیں، اور جن نمازوں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے آہستہ آہستہ قرأت کی، ہم بھی آہستہ آہستہ قرأت کرتے ہیں، ایک شخص نے پوچھا اگر میں سورۂ فاتحہ پر زیادتی نہ کروں تو کیا حکم ہے؟ فرمایا اگر زیادتی کرو تو بہتر ہے ورنہ سورۂ فاتحہ کا پڑھ لینا کافی ہے۔

٧٨٨۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا يَزِيدُ يَعْنِي ابْنَ زُرَيْعٍ عَنْ حَبِيبٍ الْمُعَلِّمِ عَنْ عَطَاءٍ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ فِي كُلِّ صَلَاةٍ قِرَاءَةٌ فَمَا أَسْمَعَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَسْمَعْنَاكُمْ وَمَا أَخْفَى مِنَّا أَخْفَيْنَاهُ مِنْكُمْ وَمَنْ قَرَأَ بِأُمِّ الْكِتَابِ فَقَدْ أَجْزَأَتْ وَمَنْ زَادَ فَهُوَ أَفْضَلُ۔

عطا کہتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہر نماز میں قرآن پڑھا جائے گا، جن نمازوں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں قرآن سنایا ہم تم کو قرآن سناتے ہیں اور جن نمازوں میں حضور نے آہستہ قرآن پڑھا ہم آہستہ پڑھتے ہیں جس نے نماز میں سورۂ فاتحہ پڑھی وہ اس کے لیے کافی ہے اور جس نے اس سے زیادہ پڑھا وہ افضل ہے۔

٧٨٩۔ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ قَالَ نِي سَعِيدُ بْنُ أَبِي سَعِيدٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَدَخَلَ رَجُلٌ فَصَلَّى ثُمَّ جَاءَ فَسَلَّمَ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَدَّ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسجد میں آئے ایک آدمی (اعرابی) نے آکر نماز پڑھی، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر سلام عرض کیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سلام کا جواب دیا اور فرمایا جاؤ نماز پڑھو تمہاری نماز نہیں ہوئی،

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ارْجِعْ فَصَلِّ فَإِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ فَرَجَعَ الرَّجُلُ فَصَلّٰى كَمَا كَانَ صَلّٰى ثُمَّ جَاءَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ ثُمَّ قَالَ ارْجِعْ فَصَلِّ فَإِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ حَتّٰى فَعَلَ ذٰلِكَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَالَ الرَّجُلُ وَالَّذِيْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا أُحْسِنُ غَيْرَ هٰذَا عَلِّمْنِيْ قَالَ إِذَا قُمْتَ إِلَى الصَّلٰوةِ فَكَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ مَا تَيَسَّرَ مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ثُمَّ ارْكَعْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَعْتَدِلَ قَائِمًا ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ جَالِسًا ثُمَّ افْعَلْ ذٰلِكَ فِيْ صَلٰوتِكَ كُلِّهَا.

اس نے پھر اسی طرح نماز پڑھی، اور پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام عرض کیا، آپ نے فرمایا وعلیک السلام جاؤ جاکر نماز پڑھو، تمہاری نماز نہیں ہوئی، اسی طرح تین بار ہوا، پھر اس آدمی نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے میں اس سے اچھی نماز نہیں پڑھ سکتا، مجھے نماز سکھلایئے، آپ نے فرمایا جب تم نماز پڑھنے کے لیے کھڑے ہو تو تکبیر کہو پھر قرآن کا جو حصہ تم کو سہولت سے یاد ہو اس کو پڑھو پھر رکوع کرو حتی کہ اطمینان سے رکوع کر لو، پھر رکوع سے سر اٹھا کر سیدھے کھڑے ہو جاؤ، پھر اطمینان سے سجدہ کرو، پھر سجدہ سے سر اٹھا کر اطمینان سے بیٹھ جاؤ پھر نماز کی ہر رکعت اسی طرح پڑھو۔

٧٩٠ - حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُوْ أُسَامَةَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِيْ قَالَا نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ أَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَجُلًا دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَصَلّٰى وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ نَاحِيَةٍ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمِثْلِ هٰذِهِ الْقِصَّةِ وَزَادَ فِيْهِ إِذَا قُمْتَ إِلَى الصَّلٰوةِ فَأَسْبِغِ الْوُضُوْءَ ثُمَّ اسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ فَكَبِّرْ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے مسجد میں آکر نماز پڑھی، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد کے ایک گوشہ میں بیٹھے ہوئے تھے، باقی حدیث مثل سابق ہے۔ اور اس میں یہ اضافہ ہے کہ جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو مکمل وضو کرو پھر قبلہ کی طرف منہ کرکے کھڑے ہو کر تکبیر تحریمہ کہو۔

## قرأت خلف الامام میں فقہاء شافعیہ کا نظریہ

حدیث نمبر ۷۸۸ میں ہے: جو شخص سورۂ فاتحہ نہ پڑھے اس کی نماز (کامل) نہیں ہوتی۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی لکھتے ہیں:

اس حدیث سے نماز میں سورۃ فاتحہ کی قرأت کا وجوب ثابت ہوتا ہے اور اس سورت کا نماز میں پڑھنا متعین ہے، اس کے سوا کوئی دوسری سورت اس سے کفایت نہیں کرتی، الا یہ کہ کوئی شخص اس کی قرأت سے عاجز ہو، یہ امام مالک، امام شافعی، جمہور فقہاء صحابہ، تابعین اور بعد کے علماء کا مذہب ہے، اور امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ اور ایک قلیل جماعت کا یہ نظریہ ہے کہ نماز میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا واجب نہیں ہے، بلکہ قرآن مجید کی کسی ایک آیت کا پڑھنا واجب ہے، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جو کچھ تم آسانی سے

پڑھ سکو وہ پڑھو"۔ (علامہ نووی نے یہ صحیح نہیں لکھا، امام ابوحنیفہ کے نزدیک نماز میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا فرض نہیں ہے کیونکہ فرضیت قطعی الثبوت اور قطعی الدلالہ دلیل سے حاصل ہوتی ہے اور اس حدیث کی بناء پر امام ابوحنیفہ نماز میں سورۃ فاتحہ پڑھنے کو واجب کہتے ہیں، امام اعظم کا مذہب ہم ان شاء اللہ عنقریب بیان کریں گے غلام رسول سعیدی غفرلہٗ) اور جمہور کی دلیل یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے "ام القرآن (سورۃ فاتحہ) کے بغیر نماز (کامل) نہیں ہوتی" اگر انہوں نے کہا اس سے مراد یہ ہے کہ نماز کامل نہیں ہوتی تو یہ خلاف ظاہر ہے (بلکہ یہی ظاہر ہے کیونکہ اسی باب کی حدیث نمبر ۷۸۲ میں ہے جس نے سورۃ فاتحہ کو نہیں پڑھا اس کی نماز ناقص ہے، یہ کلمہ آپ نے تین بار فرمایا اور ناقص کے مقابلہ میں کامل ہے، اگر سورۃ فاتحہ کا پڑھنا فرض ہوتا تو آپ فرماتے جس نے سورۃ فاتحہ نہیں پڑھی اس کی نماز باطل ہے۔ غلام رسول سعیدی غفرلہٗ)۔ اور اس کی تائید حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی اس حدیث سے ہوتی ہے وہ نماز کافی نہیں ہوتی جس میں سورۃ فاتحہ کی قرأت نہ کی جائے اس حدیث کو امام ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں سند صحیح کے ساتھ بیان کیا ہے، اور ابوحاتم بن حبان نے بھی بیان کیا ہے، اور جس حدیث میں ہے جو کچھ تم آسانی سے پڑھ سکو وہ پڑھو، وہ سورۃ فاتحہ پڑھنے پر محمول ہے کیونکہ اس کا پڑھنا آسان ہے (یہ جواب صحیح نہیں ہے کیونکہ حدیث میں لفظ "ما" ہے جو عام ہے سعیدی غفرلہٗ)۔

اس حدیث میں امام شافعی اور ان کے موافقین کے مذہب پر دلیل ہے، جو یہ کہتے ہیں کہ امام، مقتدی اور منفرد سب پر سورۃ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے، مقتدی پر سورۃ فاتحہ پڑھنے کے وجوب کی دلیل یہ ہے کہ حضرت ابوہریرہ سے کسی نے کہا ہم امام کے پیچھے ہوتے ہیں تو کیا کریں؟ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا سورۃ فاتحہ کو دل میں پڑھو اس کا معنی ہے اس کو چپکے چپکے پڑھو جس کو تم خود سنو اور بعض مالکیہ وغیرہم نے جو اس کا یہ محمل بیان کیا ہے کہ سورۃ فاتحہ کے معانی میں تدبر کرو یہ غیر مقبول ہے، کیونکہ قرأت کا اطلاق صرف زبان کی اس حرکت پر ہوتا ہے جو سنائی دے، اسی وجہ سے اس پر اتفاق ہے کہ جنبی اور حائض اگر زبان کی حرکت کے بغیر قرآن مجید کے معانی میں تدبر کریں تو اس پر قرأت کا اطلاق نہیں ہوگا۔[1]

علامہ نووی کا یہ جواب بھی صحیح نہیں ہے، زبان کی جو حرکت سنائی دے خواہ آہستہ یا زور سے وہ قرأت لفظی ہے قرأت نفسی نہیں ہے، قرأت نفسی کا معنی یہی ہے کہ الفاظ کے معانی میں تدبر کیا جائے جیسا کہ علامہ نووی نے بعض مالکیہ سے نقل کیا ہے، اور اگر جنبی قرآن کے معنی میں تدبر کرے تو اس کو قرأت نفسی کہہ سکتے ہیں۔

## قرأت خلف الامام میں فقہاء حنبلیہ کا نظریہ

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

صحیح مذہب یہ ہے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے، یہ امام مالک، امام اوزاعی اور امام شافعی کا مذہب ہے، امام احمد سے ایک روایت

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

یہ ہے کہ نماز کی صرف دو رکعتوں میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے، نخعی، ثوری اور امام ابوحنیفہ سے بھی اسی طرح روایت ہے، کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: پہلی دو رکعتوں میں قرأت کرو اور دوسری دو رکعتوں میں تسبیح کرو، نیز اگر باقی رکعات میں قرأت واجب ہوتی تو جہری نمازوں میں ان میں جہر سے قرأت واجب ہوتی، حسن بصری سے روایت ہے کہ اگر ایک رکعت میں بھی قرأت کرلی تو کافی ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

فاقرءوا ما تیسر من القرآن۔ (مزمل: ۲۰) تو قرآن سے جتنا (تم پر) آسان ہو پڑھ لیا کرو۔

اور امام مالک سے ایک روایت یہ ہے کہ اگر تین رکعات میں قرأت کرلی تو کافی ہے کیونکہ وہ نماز کا اکثر حصہ ہیں، ہماری دلیل یہ ہے کہ امام بخاری اور امام مسلم نے روایت کیا ہے حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم ظہر کی پہلی دو رکعات میں سورہ فاتحہ اور کوئی اور سورت پڑھتے تھے، پہلی رکعت میں زیادہ قرأت کرتے اور دوسری میں کم، اور کبھی ہم کو قرأت سناتے تھے، اور دوسری دو رکعت میں صرف سورۃ فاتحہ پڑھتے تھے، نیز امام بخاری اور امام مسلم کی روایت میں ہے: اس طرح نماز پڑھو جس طرح تم مجھے نماز پڑھتے ہوئے دیکھتے ہو اور حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ نہ پڑھے اس کی نماز (کامل) نہیں ہوتی، اور حضرت ابوسعید اور حضرت عبادہ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ حکم دیا کہ ہم ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کو پڑھیں، نیز جس شخص نے اچھی طرح نماز نہیں پڑھی تھی اس کو جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز کی پہلی رکعت سکھائی تو اس کو فرمایا تمام رکعات اس طرح پڑھو اور یہ حکم تمام رکعات میں قرأت کو بھی شامل ہے، حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس شخص نے ایک رکعت نماز پڑھی اور اس میں قرأت نہیں کی تو اس کی یہ نماز صرف امام کے پیچھے ہو سکتی ہے۔ (اس سے یہ معلوم ہوا کہ امام کے پیچھے سورۃ فاتحہ پڑھنا فرض نہیں ہے۔ سعیدی غفرلہٗ) اس حدیث کو امام مالک نے موطا میں روایت کیا ہے، اور اس سے پہلے جو حضرت علی کا اثر بیان کیا گیا ہے اس کی سند میں حارث اعور ہے اور اس کو شعبی نے کذاب کہا ہے، نیز حضرت عمر اور حضرت جابر نے اس کی مخالفت کی ہے۔ [1]

نیز علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

امام کے لیے مستحب یہ ہے کہ سورہ فاتحہ پڑھنے کے بعد کچھ دیر خاموش رہے اور آرام کرے تاکہ اس وقفہ میں مقتدی سورۃ فاتحہ پڑھ لیں تاکہ مقتدی سورۃ فاتحہ پڑھنے میں امام کے ساتھ کھینچا تانی نہ کریں، یہ امام اوزاعی، امام شافعی اور اسحاق کا مذہب ہے، امام مالک اور اصحاب رائے نے اس کو مکروہ کہا ہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ امام ابوداؤد اور امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے کہ حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے دو سکتے یاد رکھے ہیں، ایک سکتہ تکبیرہ تحریمہ کے بعد اور ایک سکتہ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین۔ کی قرأت کے بعد، عمران نے اس کا انکار کیا اور ان دونوں نے حضرت ابی بن کعب

---

[1] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۸۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ ھ

کو ضعیف کہا الحسن نے جواب دیا کہ سمرہ کو یہ حدیث محفوظ ہے، اور ابو سلمہ بن عبد الرحمن نے کہا امام کے لیے دو سکتے ہیں ان میں سورۃ فاتحہ کی قرأت کو غنیمت جانو، ایک سکتہ نماز کے شروع کے وقت ہے اور ایک سکتہ جب وہ ولا الضالین کہے، عروہ بن زبیر نے کہا میں امام کے ان دو سکتوں کو غنیمت جانتا ہوں جب وہ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین کہتا ہے تو میں اس وقت سورۃ فاتحہ پڑھ لیتا ہوں اور جب وہ سورت ختم کرتا ہے تو میں رکوع سے پہلے قرأت کر لیتا ہوں، یہ روایات اس پر دلالت کرتی ہیں کہ امام کے پیچھے سورہ فاتحہ کا پڑھنا ان کے نزدیک معروف تھا۔ [۱]

## قرأت خلف الامام میں فقہاء مالکیہ کا نظریہ

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں: قاضی عیاض مالکی نے بیان کیا ہے کہ اشہب مالکی، ابن وہب مالکی اور کوفیوں کا قول یہ ہے کہ امام کے پیچھے کسی حال میں قرأت نہ کی جائے، صحیح مسلم میں حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ سورۃ فاتحہ کے بغیر نماز ناقص ہے ان سے کہا گیا کہ بعض اوقات ہم امام کے پیچھے ہوتے ہیں؟ حضرت ابوہریرہ نے کہا اس وقت اپنے دل میں پڑھو، اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ جب امام قرأت کرے تو اس کے معانی میں تدبر کرو، تابعین کی ایک جماعت کا یہ قول ہے کہ امام کے پیچھے کسی حال میں قرأت نہ کی جائے، وہ کہتے ہیں کہ صرف ہونٹ ہلائے جائیں اور خود کو بھی آواز نہ آئے، اور جس نے خود کو سنایا اس نے اچھا کیا، امام مالک اور ان کے عام اصحاب اور بہت سے متقدمین نے یہ کہا ہے مقتدی امام کے ساتھ سری نمازوں میں پڑھے اور جہری نمازوں میں نہ پڑھے، امام احمد نے یہ کہا ہے کہ امام کے پیچھے سری اور جہری دونوں نمازوں میں سورہ فاتحہ پڑھے، امام شافعی سے اس میں تین قول ہیں ایک قول کوفیین کی طرح ہے ایک قول امام احمد کی مثل ہے اور ایک قول جمہور صحابہ اور تابعین کی مثل ہے، امام احمد اور داؤد ظاہری کے نزدیک سورہ فاتحہ کا سری نمازوں میں پڑھنا فرض ہے ہمارے نزدیک اس میں اختلاف ہے، ایک قول سنت ہے اور ایک قول مستحب ہے۔ [۲]

## قرأت خلف الامام میں فقہاء احناف کا نظریہ

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں: مقتدی امام کے پیچھے قرأت نہ کرے، ہماری دلیل یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس کی قرأت ہے (سنن ابن ماجہ وطحاوی) اور اس پر صحابہ کا اجماع ہے، یہ رکن امام اور مقتدی دونوں کے درمیان مشترک ہے لیکن مقتدی کا کام یہ ہے کہ وہ خاموش رہے اور سنے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے، جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو امام محمد سے ایک روایت یہ ہے کہ احتیاطاً قرأت کرنا مستحسن ہے اور امام ابوحنیفہ اور امام ابویوسف کے نزدیک امام کے پیچھے قرأت کرنا مکروہ ہے کیونکہ اس پر وعید ہے۔

---

[۱] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۹۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

[۲] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۵۰-۱۴۹، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ

علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

قرآن مجید میں تمام نمازیوں کو قرأت کرنے کا حکم دیا ہے فاقرءوا ما تیسر منہ "جس قدر قرآن مجید آسانی سے پڑھ سکتے ہو پڑھو" اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی حکم ہے کوئی نماز قرآن مجید پڑھے بغیر نہیں ہوتی" لیکن جب حدیث صحیح میں وارد ہے "جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے" تو اس آیت اور حدیث کے عموم کی تخصیص کرنا واجب ہے جیسا کہ ائمہ ثلاثہ کا قاعدہ ہے، اس لیے مقتدی اس حکم کے عموم سے خارج ہے، نیز اس پر اجماع ہے کہ رکوع میں نماز کو پانے والا نماز کی رکعت کو پا لیتا ہے حالانکہ اس نے رکعت میں اس نے قرأت نہیں کی ہے، اس سے معلوم ہوا کہ مدرک رکوع بھی قرأت کے عمومی حکم سے خارج ہے، اسی طرح جس حدیث میں ہے "اللہ اکبر کہو پھر تم کو جس قدر قرآن یاد ہے پڑھو" یہ بھی مقتدی کے غیر پر محمول ہے تاکہ دلائل میں تطبیق ہو، بلکہ یہ کہا جائے گا کہ مقتدی کے لیے بھی شرعاً قرأت ثابت ہے، کیونکہ امام کی قرأت مقتدی کی قرأت ہے، اگر مقتدی نے قرأت کی تو ایک نماز میں دو قرأتیں ہو جائیں گی، یہ حدیث متعدد اسانید سے حضرت جابر بن عبد اللہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے، امام دار قطنی، امام بیہقی اور امام ابن عدی نے کہا ہے کہ اس حدیث کا مرفوع ہونا ضعیف ہے اور صحیح یہ ہے کہ یہ حدیث مرسل ہے، متعدد راویوں نے اس حدیث کو ارسال سے بیان کیا ہے، ایک سند سے امام ابو حنیفہ نے بھی اس کو مرسلاً روایت کیا ہے تو ہم کہتے ہیں کہ اکثر اہل علم کے نزدیک حدیث مرسل حجت ہے اور اس سے صرف نظر کر کے ہم یہ کہتے ہیں کہ امام ابو حنیفہ نے سند صحیح کے ساتھ اس حدیث کو مرفوعاً بھی روایت کیا ہے، امام محمد بن الحسن نے اپنی موطا میں روایت کیا ہے از ابو حنیفہ از ابو الحسن موسیٰ بن ابی عائشہ از عبد اللہ بن شداد از جابر رضی اللہ عنہ از نبی صلی اللہ علیہ وسلم، آپ نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے نماز پڑھی تو بے شک امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے، اس حدیث کو سفیان، شریک، جریر اور ابوالزبیر نے اپنی اپنی اسانید صحیحہ کے ساتھ اپنی اپنی مسانید میں مرفوعاً روایت کیا ہے اور سفیان کی سند امام مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے، اس لیے مخالفین کا اس حدیث کو مرسل قرار دینے پر اصرار کرنا باطل ہے، کیونکہ اگر ثقہ راوی کسی حدیث میں متفرد ہو تو اس کو قبول کرنا واجب ہے اور رفع ارسال پر زیادتی ہے اور ثقہ اگر متفرد ہو تب بھی اس کی زیادتی مقبول ہوتی ہے، چہ جائیکہ یہاں چار سے زائد ثقہ راوی اس حدیث کو مرفوعاً روایت کرتے ہیں اور ثقہ راوی کبھی حدیث کی ایک سند کو ارسال سے بیان کرتا ہے اور کبھی اتصال سے، امام ابو عبد اللہ حاکم نے اپنی سند کے ساتھ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی، آپ کے پیچھے ایک شخص قرأت کر رہا تھا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی اس کو نماز میں قرأت سے روکتے رہے جب وہ شخص نماز سے فارغ ہوا تو اس نے اس صحابی سے کہا کیا تم مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز میں قرأت کرنے سے منع کرتے ہو؟ وہ دونوں تکرار کرنے لگے، حتیٰ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا گیا، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص امام کے پیچھے نماز پڑھے تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہوتی ہے، امام ابو حنیفہ نے ایک روایت سے بیان کیا ہے کہ ظہر یا عصر کی نماز میں ایک شخص نے قرأت کی تو اس کو ایک صحابی نے منع کیا، الحدیث۔ اس سے معلوم ہوا کہ حدیث کی اصل یہ واقعہ ہے اور حضرت جابر رضی

اللہ عنہ نے کبھی پورا واقعہ بیان کیا اور کبھی صرف اس کا حکم بیان کر دیا اور کبھی امام کے پیچھے قرأت کی ممانعت کو بیان کیا۔

اس حدیث کے معارض یہ روایت ہے مجھ سے قرآن کیوں کھینچا جا رہا تھا اگر کسی مقتدی نے ضرور قرآن پڑھنا ہو تو وہ صرف سورہ فاتحہ پڑھے، اسی طرح امام ابوداؤد اور امام ترمذی نے حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے فجر کی نماز پڑھ رہے تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن مجید پڑھا تو آپ پر قرآن پڑھنا دشوار ہوا، جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو آپ نے فرمایا: شاید تم اپنے امام کے پیچھے قرآن پڑھ رہے تھے! ہم نے کہا: ہاں! یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا سوا سورہ فاتحہ کے اس طرح نہ کرو کیونکہ جو سورہ فاتحہ نہ پڑھے اس کی نماز نہیں ہوتی۔

اس کا جواب یہ ہے کہ جس حدیث میں امام کے پیچھے قرآن پڑھنے سے منع کیا ہے اس کی سند زیادہ قوی ہے اور اس میں ممانعت علی الاطلاق ہے اس لیے قوت سند اور عموم کی وجہ سے وہ حدیث ان احادیث پر مقدم ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث دیگر احادیث سے مؤید ہے، ہر چند کہ ان کی اسانید ضعیف ہیں اور صحابہ کے مذاہب سے بھی مؤید ہے حتیٰ کہ صاحب ہدایہ نے یہ کہا کہ امام کے پیچھے قرأت نہ کرنے پر اجماع صحابہ ہے، وہ احادیث حسب ذیل ہیں:

۱۔ امام مالک نے اپنی مؤطا میں از نافع از ابن عمر رضی اللہ عنہما روایت کیا: جب تم میں سے کوئی شخص امام کے پیچھے نماز پڑھے تو امام کی قرأت اس کے لیے کافی ہے اور جب وہ تنہا نماز پڑھے تو قرأت کرے، اور حضرت ابن عمر امام کے پیچھے قرأت نہیں کرتے تھے۔

۲۔ امام دارقطنی نے اس حدیث کو مرفوعاً بیان کیا ہے اور یہ کہا اس کا مرفوع ہونا راوی کا وہم ہے لیکن یہ حکماً مرفوع ہے کیونکہ حضرت ابن عمر کا یہ قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سماع پر محمول ہے۔

۳۔ امام ابن عدی نے کامل میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے، اس حدیث کی سند میں اسماعیل الضعیف راوی ہے اس کا کوئی متابع نہیں ہے۔

امام ابن عدی کا یہ کہنا صحیح نہیں ہے، بلکہ اسماعیل کا متابع ہے نضر بن عبد اللہ، امام طبرانی نے معجم اوسط میں نضر بن عبد اللہ از حسن اس حدیث کو روایت کیا ہے اور حسن سے سنداً و متناً یہی روایت ہے امام طبرانی نے اس حدیث کو حضرت ابن عباس سے بھی مرفوعاً روایت کیا ہے لیکن اس میں کلام ہے۔

۴۔ امام طحاوی نے شرح معانی الآثار میں اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ عبد اللہ بن مقسم نے حضرت عبد اللہ بن عمر، حضرت زید بن ثابت اور حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہم سے سوال کیا تو انھوں نے کہا کسی نماز میں بھی امام کے پیچھے قرأت نہ کرو۔

۵۔ امام محمد بن حسن نے اپنی مؤطا میں اپنی سند کے ساتھ ابووائل سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے حضرت

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے امام کے پیچھے قرأت کے متعلق سوال کیا تو انھوں نے کہا خاموش رہو نماز میں صرف ایک شغل ہے اور تمہارے لیے امام کافی ہے، اور اسی کتاب میں حضرت سعد کے بعض بیٹوں سے روایت کیا ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میرا جی چاہتا ہے کہ جو شخص امام کے پیچھے قرأت کرے اس کے منہ میں انگارے ڈال دوں، اس کو امام عبدالرزاق نے بھی روایت کیا ہے مگر ان کی روایت میں ہے میں اس کے منہ میں پتھر ڈال دوں۔

۶۔ امام محمد نے اپنی موطا میں اپنی سند کے ساتھ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا جو شخص امام کے پیچھے قرأت کرتا ہے کاش اس کے منہ میں پتھر ہوتے، اس اثر کو امام عبدالرزاق نے بھی روایت کیا ہے۔

۷۔ امام طحاوی نے اپنی سند کے ساتھ ابوجمرہ سے روایت کیا ہے کہ میں نے حضرت ابن عباس سے پوچھا کیا میں امام کے ہوتے ہوئے قرأت کروں؟ انھوں نے کہا نہیں!

۸۔ امام ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ امام کے پیچھے قرأت نہ کرو خواہ جہری نماز ہو یا سری۔

۹۔ امام عبدالرزاق نے روایت کیا ہے کہ حضرت علی نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے قرأت کی اس نے فطرت میں خطا کی۔

۱۰۔ امام نسائی نے حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کیا ہر نماز میں قرأت ہے فرمایا ہاں، انصار کے ایک شخص نے کہا قرأت واجب ہوگئی، حضرت ابوالدرداء کہتے ہیں میں نے اس کی طرف مڑ کر دیکھا اور کہا جب امام کسی قوم کو نماز پڑھائے تو اس کی قرأت قوم کے لیے کافی ہے۔ اگر مؤخر الذکر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا کلام نہ ہو بلکہ حضرت ابوالدرداء کا کلام ہو تو یہ ایسے ہو سکتا ہے کہ پہلے وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے یہ روایت کریں کہ ہر نماز میں قرأت ہے، پھر امام کی قرأت کو مقتدی کی قرأت قرار دیں، یا اسی وقت ہو سکتا ہے جب ان کو یہ علم ہو کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مقتدی کی قرأت کو امام کی قرأت قرار دیا ہے۔

اسی کبار صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے امام کے پیچھے قرأت کی ممانعت منقول ہے ان میں حضرت علی المرتضیٰ، حضرت عبداللہ بن مسعود، حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم کے اسماء شامل ہیں، اور محدثین نے ان تمام صحابہ کے اسماء کو ضبط کیا ہے۔

امام شافعی رحمہ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ قرأت نماز کا ایک رکن ہے اور اس میں امام اور مقتدی دونوں مشترک ہیں، ہم کہتے ہیں کہ دونوں مشترک ہیں، لیکن مقتدی کا حصہ قرآن مجید سننا اور خاموش رہنا ہے کیونکہ قرأت سے مطلوب تدبر اور تفکر ہے اور اس پر عمل کرنا ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

كتاب انزلناه اليك مبارك ليدبروا — یہ (قرآن مجید) مبارک کتاب ہے جو ہم نے

ایاتہ۔ (ص، ۲۹) — آپ کی طرف نازل فرمائی ہے تاکہ وہ اس کی آیات میں غور کریں۔

اور یہ مقصد اسی وقت حاصل ہوگا جب وہ قرآن مجید کو سنیں گے، جیسے جمعہ کا خطبہ وعظ اور تذکیر کے لیے مشروع کیا گیا ہے تو اس کا سننا واجب ہے تاکہ اس کا فائدہ حاصل ہو یہ نہیں کہ ہر شخص اپنے نفس کو خطبہ دینے لگے اس کے برخلاف باقی ارکان خشوع کے لیے مشروع کیے گئے ہیں اور خشوع رکوع اور سجود سے حاصل ہوتا ہے۔ اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ یہ وجہ تو صرف جہری نماز میں درست ہو سکتی ہے اور قراءت خلف الامام کا اختلاف تو سری نماز میں بھی ہے، اس میں یہ فائدہ کس طرح حاصل ہوگا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ قرآن مجید میں دو چیزوں کا حکم دیا گیا ہے سننے کا اور خاموش رہنے کا:

واذا قرئ القراٰن فاستمعوا لہ وانصتوا لعلکم ترحمون۔ (الانفال: ۲۰۴)

اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے کان لگا کر سنو اور خاموش رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

امام مسلم روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ اذا قرء فانصتوا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امام قراءت کرے تو تم خاموش رہو۔

امام مسلم نے فرمایا ہے یہ حدیث صحیح ہے۔ (صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۷۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی)

خلاصہ یہ ہے کہ قرآن مجید اور احادیث میں دو چیزوں کا حکم ہے، سننے کا اور خاموش رہنے کا اور جب امام زور سے قراءت نہ کرے اور اس کے لیے سننا ممکن نہ ہو تو اس کے لیے خاموش رہنا تو ممکن ہے، جیسا کہ یہاں مذکور ہے کہ مقتدی سے قراءت ساقط نہیں ہوئی لیکن امام کی قراءت اس کی قراءت ہے حتیٰ کہ وہ امام کے ساتھ قیام میں شریک ہو جائے جو قراءت کا محل ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ ہم یہ نہیں مانتے کہ مقتدی کے لیے بھی قراءت رکن ہے کیونکہ اگر مقتدی کو رکعت فوت ہونے کا خوف ہو (اور وہ رکوع میں مل جائے) تو اس کی نماز جائز ہے (خواہ وہ بالکل قراءت نہ کرے اور اس کے جواز پر اجماع ہے مثلاً جب ایک شخص امام کو رکوع میں پائے) اور اگر مقتدی کے لیے بھی قراءت رکن ہوتی تو اس عذر کی وجہ سے اس سے قراءت ساقط نہ ہوتی، جیسے رکوع اور سجود اس سے ساقط نہیں ہوتے، اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ کیا رکوع کے فوت ہونے کے خدشہ سے قیام ساقط نہیں ہوتا؟ تو ہم کہیں گے نہیں کیونکہ اگر کوئی شخص رکوع کی حالت میں اللہ اکبر کہے تو یہ جائز نہیں ہے، بلکہ اس کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ کھڑا ہو کر اللہ اکبر کہے، البتہ قیام کا امتداد رکوع کے فوت ہونے کے خدشہ کی وجہ سے اس سے ساقط ہو جاتا ہے اور قیام کا فرض ادنیٰ قیام سے حاصل ہو جاتا ہے جیسے رکوع مطلقاً جھکنے سے حاصل ہو جاتا ہے۔[1]

امام دارقطنی روایت کرتے ہیں:

---

[1] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۹۱-۲۹۴، ملخصاً وموضحاً، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من ادرک رکعۃ من الصلوٰۃ فقد ادرکھا قبل ان یقیم الامام صلبہ ۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے امام کی پشت سیدھی ہونے سے پہلے امام کو رکوع میں پالیا اس نے نماز کی رکعت کو پالیا ۔

## سورۂ فاتحہ کی عدم فرضیت پر قرآن مجید، احادیث اور آثار صحابہ سے استدلال

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے:

فاقرءوا ما تیسر من القرآن ۔ (مزمل: ۲۰)

تو قرآن مجید میں سے (نماز میں) جتنا آسان ہو پڑھ لیا کرو ۔

اس آیت سے معلوم ہوا اللہ تعالیٰ نے نماز میں سورہ فاتحہ یا کسی اور معین سورت کے پڑھنے کو فرض نہیں کیا، بلکہ عموم اور اطلاق سے یہ حکم دیا ہے کہ جس قدر آسان ہو اتنا ہی پڑھ لیا کرو، اور اگر سورہ فاتحہ کو نماز میں فرض کیا جائے تو قرآن مجید کا خبر واحد سے منسوخ ہونا یا خبر واحد سے قرآن مجید پر زیادتی لازم آئیگی اور یہ جائز نہیں ہے

اور امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دخل المسجد فدخل رجل فصلی فسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فرد وقال ارجع فانک لم تصل فرجع فصلی کما صلی ثم جاء فسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ارجع فصل فانک لم تصل ثلاثا فقال والذی بعثک بالحق ما احسن غیرہ فعلمنی فقال اذا قمت الی الصلوٰۃ فکبر ثم اقرء ما تیسر معک من القرآن ثم ارکع حتی تطمئن راکعا ثم ارفع حتی تعتدل قائما ثم اسجد حتی تطمئن ساجدا ثم ارفع حتی تطمئن جالسا وافعل فی صلوتک کلھا ۔[2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں داخل ہوئے تو ایک شخص آیا اور اس نے نماز پڑھی پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا، آپ نے اس کے سلام کا جواب دیا اور فرمایا جاؤ جا کر نماز پڑھو تم نے نماز نہیں پڑھی، وہ لوٹ گیا اور پھر پہلے کی طرح نماز پڑھی، پھر آکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا، آپ نے فرمایا جاؤ جا کر نماز پڑھو تم نے نماز نہیں پڑھی، یہ مکالمہ تین بار ہوا، اس کے بعد اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث کیا ہے، میں اس سے اچھی نماز نہیں پڑھ سکتا، آپ مجھے تعلیم دیجئے، آپ نے فرمایا جب تم نماز کے لیے کھڑے ہو تو اللہ اکبر کہو، پھر قرآن مجید سے جتنا آسانی کے ساتھ پڑھ سکتے ہو وہ پڑھو، پھر تم رکوع کرو حتی کہ تم اطمینان سے رکوع کر لو، پھر رکوع سے

---

[1] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۴۷، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ ھ

کھڑے ہو حتیٰ کہ سیدھے ہو جاؤ، پھر سجدہ کرو حتیٰ کہ تم اطمینان سے سجدہ کرو، پھر سجدہ سے اٹھو حتیٰ کہ اطمینان سے بیٹھ جاؤ اور پوری نماز میں اسی طرح کرو۔

اس حدیث کو امام مسلم[1]، امام ابوداؤد[2]، امام ترمذی[3]، امام نسائی[4] اور امام ابن ماجہ[5] نے بھی روایت کیا ہے۔ صحاح ستہ کی اس حدیث میں بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مطلقاً قرآن مجید پڑھنے کی تعلیم دی ہے اگر نماز میں سورہ فاتحہ کو پڑھنا فرض ہوتا تو جس شخص نے اچھی طرح نماز نہیں پڑھی تھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کو سورہ فاتحہ پڑھنے کی ہدایت فرماتے کیونکہ یہ تعلیم کا موقع تھا، جب یہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے یہ فرمایا کہ جو تم کو آسان لگے وہ پڑھ لیا کرو تو معلوم ہوا کہ نماز میں مطلقاً قرآن مجید پڑھنا فرض ہے خصوصاً سورہ فاتحہ پڑھنا فرض نہیں ہے، اور جس حدیث میں یہ ہے کہ فاتحۃ الکتاب کے بغیر نماز نہیں ہوتی اس کا مطلب یہ ہے کہ فاتحۃ الکتاب کے بغیر نماز کامل نہیں ہوتی جس طرح حدیث میں ہے مسجد کے پڑوسی کی مسجد کے بغیر نماز نہیں ہوتی یعنی کامل نماز نہیں ہوتی، اور جس طرح حدیث میں ہے جو شخص بسم اللہ نہ پڑھے اس کا وضو نہیں ہوتا یعنی کامل وضو نہیں ہوتا اور حدیث میں ہے جو شخص رات سیر ہو کر گزارے اور اس کا پڑوسی بھوکا ہو وہ مومن نہیں ہے یعنی مومن کامل نہیں ہے اور اسی طرح قرآن مجید میں ہے۔

وان نکثوا ایمانھم من بعد عھدھم وطعنوا فی دینکم فقاتلوا ائمۃ الکفر انھم لا ایمان لھم۔ (توبہ ۱۲)

اگر یہ لوگ اپنے عہد کے بعد اپنی قسمیں توڑ دیں اور تمہارے دین میں طعنہ زنی کریں تو ان سے جنگ کرو، ان لوگوں کی قسمیں (کامل) نہیں ہیں۔

پہلے اللہ تعالیٰ نے کافر سرداروں کی قسموں کا ذکر کیا پھر فرمایا ان کی قسمیں نہیں ہیں اس کا یہی مطلب ہے کہ ان کی قسمیں کامل نہیں ہیں، اسی طرح قرآن مجید اور احادیث میں مطلقاً اتنے قرآن مجید کا پڑھنا لازم کیا جس کا پڑھنا آسان ہو پھر حدیث میں آپ کا ارشاد ہے سورہ فاتحہ کے بغیر نماز نہیں ہوتی تو اس کا بھی یہی مطلب ہے کہ سورہ فاتحہ کے بغیر نماز کامل نہیں ہوتی، اور اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ دوسری روایات میں ہے سورہ فاتحہ کے بغیر نماز ناقص ہے اور ناقص کامل کے مقابلہ میں ہے اور آپ نے یہ نہیں فرمایا کہ سورہ فاتحہ

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۷۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ
[2] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۲۴، مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ۱۴۰۵ھ
[3] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۷۰، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی
[4] امام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۸۹، ″ ″ ″
[5] امام ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۷۵، ″ ″ ″

کے بغیر نماز باطل ہوتی ہے نیز اس پر اجماع ہے کہ جس شخص کو رکوع مل جائے اس کو نماز کی وہ رکعت مل جاتی ہے اگر نماز میں سورہ فاتحہ فرض ہوتی اور نماز کا رکن ہوتی تو اس کے بغیر وہ رکعت شمار نہیں ہوتی جیسے رکوع اور سجود کے بغیر رکعت کا شمار نہیں ہوتا۔

## امام کے پیچھے سورہ فاتحہ نہ پڑھنے پر فقہاء احناف کے دلائل اور بحث و نظر

امام ابن ماجہ اپنی سند کے ساتھ بیان کرتے ہیں:

عن جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کان لہ امام فقرأۃ الامام لہ قرأۃ۔ [1]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔

اس حدیث کی سند پر یہ اعتراض ہے کہ اس کی سند میں جابر بن عبداللہ جعفی ہے اور وہ مجروح ہے خود امام ابوحنیفہ نے بھی اس کو کذاب کہا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ نے خود بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے:

قال محمد اخبرنا ابوحنیفۃ قال حدثنا ابوالحسن بن ابی عائشۃ عن عبد اللہ بن شداد بن الھاد عن جابر بن عبد اللہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من صلی خلف الامام فان قراءۃ الامام لہ قراءۃ۔ [2]

امام ابوحنیفہ از ابوالحسن از عبداللہ بن شداد از حضرت جابر روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے نماز پڑھی تو امام کی قرأت اس کی قرأت ہے۔

امام دارقطنی اور امام بیہقی نے اس حدیث پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس حدیث کو حضرت جابر سے صرف ابوحنیفہ اور حسن بن عمارہ نے روایت کیا ہے اور امام دارقطنی نے کہا یہ دونوں ضعیف ہیں اس کا جواب یہ ہے کہ امام دارقطنی کا امام ابوحنیفہ کو ضعیف کہنا خود ضعیف قول ہے اور لائق صد مذمت ہے۔[3] امام دارقطنی نے متعدد صحابہ سے اس حدیث کو نقل کیا ہے اور ہر چند کہ انہوں نے ان میں سے بعض احادیث کو ضعیف کہا ہے لیکن جب کوئی ضعیف حدیث متعدد طرق سے مروی ہو تو وہ حسن لغیرہ ہو جاتی ہے، خصوصاً جب کہ اس کی مؤید دیگر

---

[1] امام ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۶۱، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام محمد بن حسن شیبانی متوفی ۱۸۹ھ، موطا امام محمد ص ۳۲۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

[3] علامہ عینی لکھتے ہیں اگر دارقطنی میں ادب اور حیاء ہوتی تو وہ امام ابوحنیفہ کو ضعیف نہ کہتے جن کے علوم سے مشرق اور مغرب مستفید ہوا ہے، امام ابن معین نے کہا کہ امام ابوحنیفہ ثقہ اور مامون ہیں، کسی نے ان کی تضعیف نہیں کی، شعبہ بن حجاج ان کو حدیث بیان کرنے کے لیے لکھتے تھے، شعبہ کہتے تھے امام ابوحنیفہ ثقہ اور حدیث میں صدوق ہیں، بڑے بڑے ائمہ مثلاً عبداللہ بن مبارک، سفیان بن عیینہ، سفیان ثوری، حماد بن زید، عبدالرزاق، امام مالک، امام شافعی اور امام احمد نے ان کی فضیلت بیان کی ان اکابر کے مقابلہ میں دارقطنی کی کیا حیثیت ہے جس کی کتاب (سنن دارقطنی) میں احادیث سقیمہ، معلولہ، منکرہ، غریبہ اور موضوعہ بھری پڑی ہیں، یہ محض دارقطنی کا حاسد تعصب ہے، جس کی بنا پر اس نے امام ابوحنیفہ کو ضعیف کہا (البنایہ ج ۲ ص)

صحیح الاسانید احادیث ہوں۔

امام دار قطنی روایت کرتے ہیں:

عن جابر بن عبد الله قال: صلى بنا رسول الله صلى الله عليه وسلم وخلفه رجل يقرء فنهاه رجل من اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم فلما انصرف تنازعا فقال: اتنهاني عن القراءة خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم فتنازعا حتى بلغ رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم من صلى خلف امام فان قراءته له قراءة ورواه الليث عن ابي يوسف عن ابي حنيفة۔ [1]

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی آپ کے پیچھے ایک شخص نماز میں قرآن مجید پڑھ رہا تھا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی نے اس کو منع کیا، جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو وہ دونوں بحث کرنے لگے، اس نے کہا کیا تم مجھ کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پیچھے قرأت سے منع کرتے ہو؟ وہ بحث کر رہے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تک یہ خبر پہنچی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے کسی امام کے پیچھے نماز پڑھی تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔ اس حدیث کو لیث نے بھی از ابی یوسف از ابی حنیفہ روایت کیا ہے۔

(امام دار قطنی نے اس سند کو بغیر جرح کے ذکر کیا ہے۔)

اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی روایت کیا ہے اور لکھا ہے کہ ایک جماعت نے اس حدیث کو امام ابو حنیفہ سے موصولاً روایت کیا ہے اور عبد اللہ بن المبارک نے اس کو ان سے مرسلاً روایت کیا ہے اور یہی محفوظ روایت ہے۔ [2] امام عبد الرزاق نے بھی اس حدیث کو مرسلاً روایت کیا۔ [3]

عن جابر بن عبد الله ان رجلا قرأ خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم بسبح اسم ربك الاعلى فلما انصرف النبي صلى الله عليه وسلم قال من قرأ منكم بسبح اسم ربك الاعلى؟ فسكت

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز میں سورہ سبح اسم ربک الاعلیٰ پڑھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز سے فارغ ہو کر پوچھا

---

1۔ امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۲۵-۳۲۴، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

2۔ امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۱۵۹، " " "

3۔ امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۱۳۶، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

القوم فسألهم ثلاث مرات كل ذلك يسكتون ثم قال رجل: انا قال: قد علمت ان بعضكم خالجنيها۔ [1]

تم میں سے سورۂ سبح اسم ربك الاعلیٰ کس نے پڑھی تھی؟ لوگ خاموش رہے آپ نے تین بار پوچھا اور وہ ہر بار خاموش رہے پھر ایک شخص نے کہا میں نے پڑھی تھی آپ نے فرمایا مجھے معلوم تھا کہ تم میں سے کوئی شخص مجھے خلجان میں مبتلا کر رہا ہے (الجھا رہا ہے، میری توجہ ہٹا رہا ہے)

(امام دار قطنی نے اس سند کو بغیر جرح کے ذکر کیا ہے)

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ [2] اور امام عبد الرزاق نے بھی روایت کیا ہے۔ [3]

عن سالم بن عبد الله عن ابيه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال من كان له امام فقراءته له قراءة محمد بن الفضل متروك۔ [4]

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔ اس کی سند میں ایک راوی محمد بن فضل متروک ہے۔

عن عمران بن حصين قال: كان النبي صلى الله عليه وسلم يصلي بالناس ورجل يقرأ خلفه فلما فرغ قال من ذا الذي يخالجني سورتي فنهاهم عن القراءة خلف الامام (الى قوله) وحجاج لا يحتج به۔ [5]

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے اور ایک شخص آپ کے پیچھے قرأت کر رہا تھا جب آپ فارغ ہوئے تو آپ نے فرمایا مجھے اپنی سورت کی قرأت سے کون الجھا رہا تھا؟ پھر آپ نے امام کے پیچھے قرأت سے منع کر دیا۔ اس حدیث کی سند میں حجاج ہے جس سے استدلال نہیں کیا جاتا۔

اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی روایت کیا ہے۔ [6]

عن علي قال رجل للنبي صلى الله عليه و

حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک

---

[1] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۲۵، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[2] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۷، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[3] امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۱۳۶، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[4] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۲۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[5] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۲۷-۳۲۶، " "

[6] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۱۶۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

سلم، اقرأ خلف الامام او انصت قال بل انصت فانه یکفیک تفرد به غسان وھو ضعیف ۔[۱]

شخص نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا میں امام کے پیچھے قرأت کروں یا خاموش رہوں؟ آپ نے فرمایا خاموش رہو، امام کی قرأت تمہیں کافی ہے اس حدیث کی روایت میں غسان متفرد ہے اور وہ ضعیف ہے۔

عن الشعبی قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا قرأۃ خلف الامام ھذا مرسل ۔[۲]

شعبی کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام کے پیچھے نماز میں قرأت نہیں ہے، یہ حدیث مرسل ہے۔

اس حدیث کی سند کے متعلق امام دار قطنی نے لکھا ہے کہ وہ حضرت علی کی مذکور الصدر حدیث سے زیادہ صحیح ہے۔

عن ابن عباس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال تکفیک قرأۃ الامام خافت او جھر عاصم لیس بالقوی ۔[۳]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام نماز میں سراً قرأت کرے یا جہراً تمہیں امام کی قرأت کافی ہے۔ اس حدیث کی سند میں عاصم قوی نہیں ہے۔

عن جابر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من کان له امام فقرأۃ له قرأۃ جابر ولیث ضعیفان ۔[۴]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔ اس حدیث کی سند میں جابر اور لیث ضعیف ہیں۔

عن مختار بن عبد اللہ بن ابی لیلی عن ابیه قال: قال علی رضی اللہ عنه من قرأ خلف الامام فقد خطأ الفطرۃ ۔[۵]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے قرأت کی اس نے سنت میں خطا کی۔

(امام دار قطنی نے اس حدیث کو بغیر جرح کے ذکر کیا ہے)۔

عن عبد اللہ بن ابی لیلی قال، قال علی رضی اللہ عنه من قرأ خلف الامام فقد اخطأ الفطرۃ ۔[۶]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے قرأت کی اس نے سنت میں خطا کی

(امام دار قطنی نے اس حدیث کو بھی بغیر جرح کے ذکر کیا ہے)۔

[۱] امام علی بن عمر دار قطنی متوفی ۳۸۵ ھ، سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[۲] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۰، " "

[۳] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۰، " "

[۴] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۰، " "

[۵] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۲، " "

[۶] " " " " سنن دار قطنی ج ۱ ص ۳۳۲، " "

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہؒ اور امام عبدالرزاقؒ نے بھی روایت کیا ہے۔

عن المختار بن عبد الله ان عليا قال انما يقرأ خلف الامام من ليس على الفطرة۔[۳]

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا امام کے پیچھے وہ شخص قرأت کرتا ہے جو فطرت پر نہ ہو۔

(امام دارقطنی نے اس حدیث کی سند کو بھی بغیر جرح کے ذکر کیا ہے۔)

عن ابی الدرداء قال سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم افی كل صلوٰة قرأة قال، نعم فقال رجل من الانصار وجبت هذه فقال لی رسول الله صلى الله عليه وسلم وكنت اقرب القوم اليه" ما ارى الامام اذا ام القوم الا كفاهم" كذا قال وهو وهم من زيد بن الحباب والصواب فقال ابوالدرداء ما ارى الامام الا كفاهم۔[۴]

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کیا ہر نماز میں قرأت ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں! انصار کے ایک شخص نے کہا یہ قرأت واجب ہو گئی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا اور آں حالیکہ میں حضور کے سب سے زیادہ قریب تھا، آپ نے فرمایا میرا گمان صرف یہ ہے کہ امام کی قرأت قوم کے لیے کافی ہے، امام دارقطنی نے کہا کہ اس قول کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد قرار دینا زید بن حباب کا وہم ہے، اور صحیح یہ ہے کہ یہ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔

میں کہتا ہوں کہ اگر یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے تو یہ احناف کے مذہب کے صراحۃً مطابق ہے اور اگر یہ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ کا قول ہے تو ظاہر ہے کہ وہ یہ بات اپنی رائے سے نہیں کہہ سکتے اور وہ صرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سماع کے بعد ہی یہ کہہ سکتے ہیں۔

اس حدیث کو امام نسائیؒ اور امام بیہقیؒ نے بھی روایت کیا ہے۔

عن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من كان له امام فقراءة الامام له قراءة ابو يحيى التميمي ومحمد بن عباد ضعيفان۔[۷]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔ اس حدیث کی سند میں ابو یحییٰ التیمی اور محمد بن عباد

---

۱۔ امام ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ص ۳۷۷، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

۲۔ امام عبدالرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ص ۱۳۷، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

۳۔ امام علی بن عمر دارقطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دارقطنی ج ۱ص ۳۳۳، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۴۔ سنن دارقطنی ج ۱ص ۳۳۲

۵۔ امام ابو عبدالرحمان احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ص ۱۴۳، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

۶۔ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ص ۱۶۳۔۱۶۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

۷۔ امام علی بن عمر دارقطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دارقطنی ج ۱ص ۳۳۳، " "

ضعیف ہیں۔

امام ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہیں:

عن ابی وائل جاء رجل الی عبد اللہ فقال اقرأ خلف الامام فقال لہ عبد اللہ ان فی الصلوۃ شغلا و سیکفیک ذاک الامام۔[1]

ابووائل بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا کیا میں امام کے پیچھے قرأت کروں یا نہیں؟ حضرت عبد اللہ بن مسعود نے اس سے کہا نماز میں صرف ایک مشغولیت ہے اور اس کے لیے تمہیں امام کافی ہے۔

اس حدیث کو امام عبد الرزاق[2] اور امام بیہقی[3] نے بھی روایت کیا ہے۔

عن سعد قال وددت ان الذی یقرء خلف الامام فی فیہ جمرۃ۔[4]

حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا جو شخص امام کے پیچھے قرأت کرتا ہے میں چاہتا ہوں اس کے منہ میں انگارے ہوں۔

عن زید بن ثابت قال لا قرأۃ خلف الامام۔[5]

حضرت زید بن ثابت نے کہا امام کے پیچھے قرأت نہیں ہے۔

عن نافع و انس بن سیرین قال قال عمر بن الخطاب تکفیک قرأۃ الامام۔[6]

نافع اور انس بن سیرین بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر نے کہا تمہیں امام کی قرأت کافی ہے۔

قال الاسود لان اعض علی جمرۃ احب الی ان اقرأ خلف الامام۔[7]

اسود نے کہا امام کے پیچھے قرأت کرنے سے انگارے چبانا میرے نزدیک زیادہ بہتر ہے۔

عن جابر قال لا یقرء خلف الامام۔[8]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ امام کے پیچھے قرأت نہ کی جائے۔

عن ابن ثوبان عن زید بن ثابت قال

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ

---

[1] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[2] امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۱۳۸، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[3] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۱۶۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[4] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[5] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، " " " "

[6] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، " " " "

[7] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، " " " "

[8] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، " " " "

لا یقرأ خلف الامام ان جهر ولا ان خافت۔ [1]

امام کے پیچھے قرأت نہ کی جائے خواہ وہ جہراً قرأت کرے یا سراً۔

عن ابی بشر عن سعید بن جبیر قال سألته عن القرأة خلف الامام قال لیس خلف الامام قرأة۔ [2]

ابو بشر کہتے ہیں میں نے سعید بن جبیر سے قرأت خلف الامام کے متعلق پوچھا انہوں نے کہا امام کے پیچھے قرأت نہیں ہے۔

عن جابر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کل من کان له امام فقرأته له قرأة۔ [3]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر وہ شخص جس کا امام ہو تو امام کی قرأت اس کی قرأت ہے۔

امام عبد الرزاق روایت کرتے ہیں:

عن زید بن اسلم قال نهی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن القرأة خلف الامام قال و اخبرنی اشیاخنا ان علیا قال من قرأ خلف الامام فلا صلوٰة له قال و اخبرنی موسی بن عقبة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و ابوبکر و عمر و عثمان کانوا ینهون عن القرأة خلف الامام۔ [4]

زید بن اسلم بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امام کے پیچھے قرأت کرنے سے منع فرمایا انہوں نے کہا ہمارے شیوخ نے بیان کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس شخص نے امام کے پیچھے قرأت کی اس کی نماز نہیں ہوتی۔ اور یہ کہا کہ مجھ سے موسیٰ بن عقبہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان امام کے پیچھے قرأت کرنے سے منع کرتے تھے۔

عن ابی اسحاق قال کان اصحاب عبد اللہ لا یقرءون خلف الامام۔ [5]

ابو اسحاق بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے تلامذہ امام کے پیچھے قرأت نہیں کرتے تھے۔

عن عبید اللہ بن مقسم قال سألت جابر بن عبد اللہ: تقرء خلف الامام فی الظهر و

عبید اللہ بن مقسم کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما سے پوچھا کیا آپ ظہر

---

[1] امام ابوبکر عبد اللہ بن محمد بن ابی شیبہ متوفی ۲۳۵ھ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۶، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۶ھ

[2] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۷، " " " "

[3] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۳۷۷، " " " "

[4] امام عبد الرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۱ ص ۱۳۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۰ھ

[5] " " " " ، المصنف ج ۱ ص ۱۴۰، " " " "

العصر شیئا فقال، لا [1]

اور عصر میں امام کے پیچھے قرأت کرتے ہیں؟ انھوں نے کہا نہیں!

## قرأت خلف الامام کی ممانعت کی ایک حدیث پر اعتراض کے جوابات

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن ابی هریرة عن النبی صلی الله علیه وسلم قال انما جعل الامام لیؤتم به بهذا الخبر زاد واذا قرء فانصتوا لیست بمحفوظة الوهم عندنا من ابی خالد۔ [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام کو اس لیے بنایا گیا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے۔ اس حدیث میں حضرت ابوہریرہ نے یہ الفاظ زیادہ کیے جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو، امام ابوداؤد نے کہا یہ زیادتی یعنی جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو محفوظ نہیں ہے، ہمارے نزدیک یہ ابوخالد کا وہم ہے۔

علامہ منذری لکھتے ہیں:

اس حدیث کو امام نسائی اور امام ابن ماجہ نے بھی روایت کیا ہے، امام داؤد کا ابوخالد پر وہم اور تفرد کا اعتراض صحیح نہیں ہے، اس کا پورا نام سلیمان بن حیان الاحمر ہے، یہ ان ثقہ راویوں میں سے ہے جس سے امام بخاری اور امام مسلم نے اپنی صحیح میں استدلال کیا ہے، اس کے علاوہ وہ اس زیادتی میں منفرد نہیں ہے، اس حدیث میں اس کی متابعت ابوسعد محمد بن سعد انصاری اشہلی مدنی نے بھی کی ہے اور اس نے ابن عجلان سے سنا ہے جس کی یحییٰ بن معین اور محمد بن عبداللہ مخرمی اور ابوعبدالرحمن نسائی نے توثیق کی ہے اور اس زیادتی کو امام نسائی نے ابوخالد احمر اور محمد بن سعد کی دو سندوں سے روایت کیا ہے، امام مسلم نے بھی اس زیادتی کو حضرت ابوموسیٰ اشعری کی روایت سے درج کیا ہے، یہ سند از جریر بن عبدالحمید عن سلیمان التیمی از قتادہ ہے، امام دارقطنی نے کہا سلیمان تیمی کی قتادہ سے روایت میں سے کسی نے متابعت نہیں کی، دیگر حفاظ نے اس زیادتی کا ذکر نہیں کیا اور ان کا اس کی مخالفت کرنا اس کے وہم کی دلیل ہے، لیکن امام مسلم کے نزدیک سلیمان تیمی کا تنہا وہ سے تفرد اس حدیث میں مضر نہیں کیونکہ وہ ثقہ اور حافظ ہے، امام مسلم نے کہا یہ حدیث میرے نزدیک صحیح ہے۔ [3]

نیز امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن حطان بن عبدالله الرقاشی بهذا الحدیث زاد فاذا قرء فانصتوا قال ابوداؤد قوله وانصتوا لیس بمحفوظ لم یجئ به

حطان کی روایت میں یہ اضافہ ہے جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو، امام ابوداؤد نے کہا "تو خاموش رہو" یہ الفاظ محفوظ نہیں ہیں، سلیمان تیمی

---

[1] امام عبدالرزاق بن ہمام متوفی ۲۱۱ھ، المصنف ج ۲ ص ۱۳۱، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت ۱۳۹۰ھ

[2] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۸۹، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ۱۴۰۵ھ

[3] حافظ زکی الدین ابومحمد منذری متوفی ۶۵۶ھ، مختصر ابوداؤد ج ۱ ص ۳۰۹، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت

الاسلیمان التیمی فی ھذا الحدیث [1]

کے سوا کسی نے اس حدیث میں ان الفاظ کو روایت نہیں کیا۔

امام ابوداؤد کے اس اعتراض کا جواب بھی علامہ منذری کی تقریر سے ظاہر ہو گیا۔

امام مسلم کی جس عبارت کا کلام منذری نے حوالہ دیا ہے وہ یہ ہے:

حدثنا اسحق بن ابراھیم عن سلیمان التیمی کل ھؤلاء عن قتادۃ فی ھذا الاسناد بمثلہ فی حدیث جریر عن سلیمان عن قتادۃ من الزیادۃ فاذا قرأ فانصتوا (الی قولہ) فقال لہ ابوبکر فحدیث ابوھریرۃ فقال ھو صحیح یعنی و اذا قرء فانصتوا فقال ھو عندی صحیح فقال لم لم تضعہ ھا ھنا قال لیس کل شیء عندی صحیح وضعتہ ھا ھنا انما وضعتہ ھا ھنا ما اجمعوا علیہ۔ [2]

اسحق بن ابراہیم سلیمان تیمی سے اور یہ سب قتادہ سے اس سند کی مثل روایت کرتے ہیں اور جریر نے سلیمان تیمی سے انھوں نے قتادہ سے اس زیادتی کو روایت کیا ہے "جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو" ابوبکر نے امام مسلم سے کہا حضرت ابوہریرہ کی یہ حدیث جب امام قرأت کرے تو خاموش رہو، کیسی حدیث ہے؟ امام مسلم نے کہا یہ میرے نزدیک صحیح حدیث ہے، ابوبکر نے کہا پھر آپ نے اس کو یہاں درج کیوں نہیں کیا؟ امام مسلم نے کہا میں نے ہر اس حدیث کو یہاں درج نہیں کیا جو میرے نزدیک صحیح ہو بلکہ میں نے ہر اس حدیث کو یہاں پر درج کیا ہے جس کی صحت پر سب کا اجماع ہو۔

امام مسلم نے اس حدیث کے صحیح ہونے کی واضح تصریح کی ہے، اس کے باوجود مخالفین کا یہ کہنا کہ حضرت ابوہریرہ سے اس روایت میں ابوخالد متفرد ہے بالکل غلط ہے، کیونکہ امام نسائی نے ابوخالد کے علاوہ ابوسعید محمد بن سعد انصاری سے بھی اس حدیث کو حضرت ابوہریرہ سے روایت کیا ہے۔

امام نسائی روایت کرتے ہیں:

اخبرنا محمد بن عبد اللہ بن مبارک حدثنا محمد بن سعد انصاری قال حدثنی محمد بن عجلان عن زید بن اسلم عن ابی صالح عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما الامام لیؤتم بہ فاذا کبر فکبروا

محمد بن سعد انصاری محمد بن عجلان سے وہ زید بن اسلم سے وہ ابوصالح سے وہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام کو اس لیے امام بنایا جاتا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے، جب وہ اللہ اکبر کہے

[1] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج اص ۹۰، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[2] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج اص ۱۷۴، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

واذا قرء فانصتوا قال ابو عبد الرحمن كان المخرمي يقول هو ثقة يعني محمد بن سعد الانصاري ۔ ؎۱

تو اللہ اکبر کہو، اور جب وہ قراءت کرے تو خاموش رہو، امام نسائی کہتے ہیں کہ مخرمی کہتے تھے کہ محمد بن سعد انصاری ثقہ ہے۔

اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے بھی روایت کیا ہے۔ ؎۲

امام دارقطنی نے اس حدیث کو ابو خالد احمر سے روایت کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ محمد بن سعد اشہلی نے اس کی متابعت کی ہے، نیز انہوں نے اس حدیث کو محمد بن سعد اشہلی سے بھی روایت کیا ہے اور اس کی توثیق کی ہے، ایک اور سند کے ساتھ انہوں نے اسماعیل بن ابان غنوی سے روایت کیا ہے اور اسماعیل کو ضعیف کہا ہے، نیز انہوں نے اس کو عمر بن عامر سے بھی روایت کیا ہے۔

حدثنا محمد بن هارون الحضرمي ثنا محمد بن يحيى القطعي ثنا سالم بن نوح ثنا عمر بن عامر وسعيد بن ابي عروبة عن قتادة عن يونس بن جبير عن حطان بن عبد الله الرقاشي قال: صلى بنا ابو موسى فقال ابو موسى ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يعلمنا اذا صلى بنا قال: انما جعل الامام ليؤتم به فاذا كبر فكبروا واذا قرأ فانصتوا۔

سالم بن نوح کہتے ہیں عمر بن عامر اور سعید بن ابی عروبہ، قتادہ سے وہ یونس بن جبیر سے وہ حطان سے روایت کرتے ہیں کہ ہم کو حضرت ابوموسیٰ نے نماز پڑھائی تو حضرت ابوموسیٰ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں نماز پڑھاتے وقت یہ تعلیم دیتے کہ امام کو اس لیے امام بنایا جاتا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے، جب وہ تکبیر کہے تو تکبیر کہو اور جب وہ قراءت کرے تو خاموش رہو۔

امام دارقطنی نے لکھا ہے کہ سالم بن نوح قوی نہیں ہے لیکن انہوں نے اس حدیث کو اور بھی کئی اسانید سے روایت کیا ہے۔ ؎۳

بہرحال اس تفصیل سے واضح ہوگیا کہ ابو خالد کے متعدد متابع ہیں اور مخالفین کا اس حدیث کو ابو خالد کا تفرد کہنا صحیح نہیں ہے۔

امام بیہقی نے بھی اس حدیث کو ابو خالد کے علاوہ دیگر اسانید سے بیان کیا ہے۔ ؎۴

امام احمد اس حدیث کو ایک اور سند سے روایت کرتے ہیں:

حدثنا عبد الله حدثني ابي حدثنا سعد الصاغاني محمد بن ميسر حدثنا محمد بن عجلان

عبد اللہ اپنے والد سے وہ سعد سے وہ محمد بن میسر سے وہ محمد بن عجلان سے وہ اپنے

---

؎۱ امام ابو عبد الرحمن احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۹۳، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

؎۲ امام ابو عبد اللہ محمد بن یزید ابن ماجہ متوفی ۲۷۳ھ، سنن ابن ماجہ ص ۶۱، 〃 〃

؎۳ امام علی بن عمر دارقطنی متوفی ۳۸۵ھ، سنن دارقطنی ج ۱ ص ۳۳۱ - ۳۳۰، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

؎۴ امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۱۵۶ - ۱۵۵، 〃 〃 〃

عن ابیہ عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال انما الامام لیؤتم بہ فاذا کبر فکبروا واذا قرء فانصتوا۔ الحدیث۔ [1]

والد سے اور وہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام کو اس لیے امام بنایا گیا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے، جب تکبیر کہے تو تکبیر کہو اور جب وہ قرأت کرے تو خاموش رہو۔

امام احمد نے اس حدیث کو ابو خالد احمر کی سند سے بھی روایت کیا ہے۔ [2]

امام احمد نے اس حدیث کو سلیمان تیمی سے بھی روایت کیا ہے۔

حدثنا عبد اللہ حدثنا ابی ثنا علی بن عبد اللہ قال ثنا جریر عن سلیمان التیمی عن قتادۃ عن ابی غلاب عن حطان بن عبد اللہ الرقاشی عن ابی موسی قال علمنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا قمتم الی الصلوٰۃ فلیؤمکم احدکم واذا قرء الامام فانصتوا۔ [3]

عبد اللہ اپنے والد سے وہ علی بن عبد اللہ سے وہ جریر سے وہ سلیمان تیمی سے وہ قتادہ سے وہ ابی غلاب سے وہ حطان بن عبد اللہ الرقاشی سے وہ حضرت ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ تعلیم دی کہ جب تم نماز کے لیے کھڑے ہو تو تم میں سے ایک شخص امامت کرے اور جب امام قرأت کرے تو تم خاموش رہو۔

## نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو جہراً پڑھنے پر فقہاء شافعیہ کے دلائل

حدیث نمبر ۸۲، میں ہے میرے اور میرے بندے کے درمیان صلوٰۃ (سورہ فاتحہ) تقسیم کر دی گئی ہے، جب میرا بندہ کہتا ہے الحمد للہ رب العلمین" الحدیث۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

جو فقہاء یہ کہتے ہیں کہ بسم اللہ سورہ فاتحہ کی جز نہیں ہے ان کی یہ سب سے واضح دلیل ہے کیونکہ بالاجماع سورہ فاتحہ کی سات آیات ہیں، پہلی تین آیتوں میں اللہ تعالیٰ کی حمد ہے اور آخری تین آیتوں میں بندہ کی دعا ہے اور درمیانی آیت بندہ اور اللہ کے درمیان ہے اور اس کو شروع الحمد للہ رب العالمین سے کیا ہے اگر بسم اللہ سورہ فاتحہ کی جز ہوتی تو اس سے شروع کیا جاتا۔ پھر علامہ نووی نے اس دلیل کے حسب ذیل تین جوابات ذکر کیے ہیں:

---

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۲ ص ۳۷۶، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] 〃 〃 ، مسند احمد ج ۲ ص ۴۲۰، 〃 〃 ، 〃

[3] 〃 〃 ، مسند احمد ج ۴ ص ۴۱۵، 〃 〃 ، 〃

۱۔ اس سے مراد یہ ہے کہ نماز نصف کردی گئی ہے، سورہ فاتحہ مراد نہیں ہے اور نماز کا حقیقی معنیٰ مراد ہے۔
یہ جواب صریح تحکم ہے کیونکہ حدیث میں پوری سورہ فاتحہ کی سات آیات کا ذکر کیا گیا ہے اور الحمد للہ رب العٰلمین سے شروع اور ولا الضالین پر ختم ہے جب کہ نماز یہاں ختم نہیں ہوتی۔ (سعیدی غفرلہٗ)

۲۔ اس حدیث میں سورہ فاتحہ کی آیات کاملہ کا ذکر کیا گیا ہے:
گویا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ناقص آیت ہے، یہ جواب اجماع کے خلاف ہے۔ (سعیدی غفرلہٗ)

۳۔ مراد یہ ہے جب بندہ بسم اللہ پڑھتا ہو اور الحمد للہ رب العٰلمین پر ختم کرے۔ [1]
یہ جواب حدیث میں زیادتی کو مستلزم ہے، اگر بسم اللہ یہاں مراد ہوتی تو حدیث کے سیاق و سباق کے اعتبار سے یوں ہوتا جب بندہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہتا ہے تو میں کہتا ہوں بندہ نے میرا نام لیا۔ (سعیدی غفرلہٗ)

## نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ پڑھنے پر فقہاء حنبلیہ کے دلائل

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:
اکثر اہل علم کے نزدیک نماز میں سورہ فاتحہ اور ہر سورت سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا پڑھنا مشروع ہے، امام مالک اور اوزاعی یہ کہتے ہیں کہ نماز میں سورہ فاتحہ کی ابتداء میں بسم اللہ نہ پڑھے جیسا کہ حضرت انس کی حدیث ہے، اور عبد اللہ بن مغفل کہتے ہیں کہ میرے والد نے مجھے (نماز میں) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتے ہوئے سنا تو فرمایا اے بیٹے یہ بدعت ہے اور تم بدعت سے بچو، اور میں نے اپنے والد سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے کسی کو بدعت سے بغض رکھنے والا نہیں دیکھا، میرے والد نے کہا میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابو بکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نمازیں پڑھی ہیں، اور میں نے ان میں سے کسی کو نماز میں بسم اللہ پڑھتے ہوئے نہیں سنا تم بھی نہ پڑھا کرو، میں جب نماز پڑھتا ہوں تو الحمد للہ رب العالمین کہتا ہوں۔ اس حدیث کو امام ترمذی نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ حدیث حسن ہے۔

(علامہ ابن قدامہ فرماتے ہیں) ہماری دلیل یہ ہے کہ امام نسائی نے روایت کیا ہے نعیم مجمر نے کہا کہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی تو انہوں نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو پڑھا پھر سورہ فاتحہ کو پڑھا پھر کہا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ وقدرت میں میری جان ہے میں تم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کے مشابہ نماز پڑھا رہا ہوں، اور ابن منذر نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھی، اور حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت کا جواب یہ ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین سے بسم اللہ کو جہراً نہیں سنا وہ بسم اللہ کو آہستہ پڑھتے تھے اور اس کی صراحت شعبہ اور شیبان کی حدیث میں ہے وہ قتادہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے پیچھے نمازیں پڑھی ہیں

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

ان میں سے کوئی بھی جہراً بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہیں پڑھتا تھا اور ایک روایت میں ہے وہ سب آہستہ سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتے تھے اور ابن شاہین نے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر سراً (آہستہ) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتے تھے اور عبداللہ بن مغفل کی روایت کا بھی یہی محمل ہے تاکہ احادیث میں تطبیق ہو۔ [1]

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا بھی یہی مذہب ہے کہ نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ پڑھے جہراً نہ پڑھے، اس کے برعکس امام شافعی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو نماز میں جہراً پڑھتے ہیں، علامہ ابن قدامہ کے ذکر کردہ تمام دلائل امام ابوحنیفہ کے مذہب کے موافق ہیں، اور رہا بسم اللہ کا سورہ فاتحہ کا جز نہ ہونا تو وہ صحیح مسلم کی زیر بحث حدیث سے بالکل واضح ہے۔

## فرض نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو نہ پڑھنے پر فقہاء مالکیہ کے دلائل

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض نے کہا ہے کہ اس حدیث میں یہ دلیل ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورہ فاتحہ کا جز نہیں ہے، کیونکہ اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ سورۂ فاتحہ کی سات آیات ہیں، پہلی تین آیات میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء ہے اور آخری تین آیات میں بندہ کے سوال اور دعا ہیں اور ایک آیت درمیان میں ہے۔ ایاک نعبد و ایاک نستعین اور اسی طرح یہ سات آیات ہیں، اگر بسم اللہ بھی سورہ فاتحہ میں ہوتی تو ثنا کی چار آیات ہوتیں اور بندہ اور اللہ تعالیٰ کے درمیان سورہ فاتحہ نصف نصف تقسیم نہ ہوتی، حالانکہ حدیث میں ہے سورہ فاتحہ اللہ تعالیٰ اور بندہ کے درمیان نصف نصف تقسیم کی گئی ہے۔

بعض روایات میں ہے بندہ کہتا ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے بندہ نے میرا ذکر کیا، یہ محمد بن سمعان کی روایت ہے اور وہ ضعیف راوی ہے اور اس نے اس زیادتی میں تمام حفاظ اور ثقات کی مخالفت کی ہے۔ [2]

علامہ ابن رشد مالکی لکھتے ہیں:

نماز میں قرأت کے افتتاح کے وقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے میں فقہاء کا اختلاف ہے، امام مالک نے فرض نماز میں سورہ فاتحہ یا کسی اور سورت سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے سے منع کیا ہے، آہستہ سے نہ بلند آواز سے، اور نفلی نمازوں میں جائز کہا ہے، امام ابوحنیفہ ثوری اور امام احمد نے کہا ہے کہ سورہ فاتحہ کے ساتھ ہر رکعت میں پست آواز سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے، امام شافعی نے کہا جہری نمازوں میں جہر سے بسم اللہ پڑھے اور سری نمازوں میں آہستہ سے بسم اللہ پڑھے، ان کے نزدیک یہ سورہ فاتحہ کی ایک آیت ہے، امام احمد، ابوثور، اور ابوعبید کے نزدیک بھی یہ

---

[1] علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۸۴، مطبوعہ دارالفکر بیروت، ۱۴۰۵ ھ

[2] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۵۰، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت

ایک آیت ہے، آیا امام شافعی کے نزدیک یہ ہر سورت کی ایک آیت ہے یا یہ صرف سورۂ نمل اور سورہ فاتحہ کی ایک آیت ہے، اس میں ان کے دو قول ہیں، اس کے بعد علامہ ابن رشد نے حضرت انس اور حضرت عبد اللہ بن مغفل کی احادیث سے بسم اللہ کے سورہ فاتحہ کے جز نہ ہونے پر استدلال کیا ہے، اس کے بعد الغول نے لکھا ہے کہ قاضی نے امام شافعی کا رد کرتے ہوئے کہا ہے کہ سورہ نمل کے علاوہ بھی اگر بسم اللہ الرحمن الرحیم کسی سورت کا جز ہوتی تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کا بیان کر دیتے، کیونکہ قرآن مجید تواتر سے منقول ہے اور یہ حجت قاطعہ ہے، بہر حال بسم اللہ الرحمن الرحیم قرآن مجید کی آیت ہے اور سورہ نمل کا جز ہے اور ہر سورت سے پہلے بسم اللہ کا قرآن مجید کا جز ہونا مختلف فیہ ہے، امام ابو حنیفہ اور امام مالک کے نزدیک جز نہیں ہے اور امام شافعی اور امام احمد کے نزدیک جز ہے۔ [1]

## نماز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کو آہستہ پڑھنے پر فقہاء احناف کے دلائل

امام ابو حنیفہ کے نزدیک جہری

نماز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کو آہستہ پڑھا جائے گا کیونکہ وہ سورہ فاتحہ کا جز نہیں ہے اور نہ کسی اور سورت کے اول میں اس کا جز ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم و ابا بکر و عمر کانوا یفتتحون الصلوٰۃ بالحمد للہ رب العلمین۔ [2]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما نماز کا افتتاح الحمد للہ رب العلمین کے ساتھ کرتے تھے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن ابن عبد اللہ بن مغفل قال سمعنی ابی وانا فی الصلوٰۃ اقول بسم اللہ الرحمن الرحیم فقال لی ای بنی محدث ایاک والحدث ولم ار احدا من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان ابغض الیہ الحدث فی الاسلام یعنی منہ وقال وقد صلیت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ومع ابی بکر وعمر وعثمان فلم اسمع احدا منھم یقولہا فلا تقلہا اذا انت صلیت

حضرت عبد اللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کے بیٹے کہتے ہیں میرے والد نے مجھ سے نماز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتے ہوئے سن لیا انہوں نے مجھ سے کہا اے بیٹے یہ بدعت ہے، تم بدعت سے بچو، اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے کسی کو بھی اپنے والد سے زیادہ بدعت سے بغض رکھنے والا نہیں دیکھا،

---

[1] قاضی ابو الولید محمد بن احمد بن رشد مالکی اندلسی متوفی ۵۹۵ھ، بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۹۰-۸۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[2] امام ابو عبد اللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

فقال الحمد للہ رب العٰلمین۔ ھذا حدیث حسن والعمل علیہ عند اکثر اھل العلم من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم منھم ابوبکر وعمر وعثمان وعلی [1]

انھوں نے کہا: میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نمازیں پڑھی ہیں، میں نے ان میں سے کسی کو بھی نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتے ہوئے نہیں سنا، سو تم نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ پڑھا کرو جب تم نماز (شروع کرو تو) کہو الحمد للہ رب العٰلمین۔ یہ حدیث حسن ہے اس پر خلفاء راشدین اور اکثر اہل علم صحابہ کا عمل ہے۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ سے پڑھنے والی صرف دو حدیثیں ہیں، ایک حضرت انس سے مروی ہے اور دوسری حضرت عبداللہ بن مغفل سے، اس کے برعکس نماز میں بسم اللہ کو جہر سے پڑھنے والی احادیث بہ کثرت ہیں جو تقریباً بیس صحابہ سے مروی ہیں، نیز آہستہ پڑھنے والی احادیث ایک واقعہ (جہر سے پڑھنے) کی نفی کی احادیث ہیں اور جہر سے پڑھنے والی احادیث ایک واقعہ (جہر) کے اثبات کی احادیث ہیں اور جب نفی اور اثبات میں تعارض ہو تو اثبات کو نفی پر ترجیح ہوتی ہے، اور تیسرا اعتراض یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے آہستہ پڑھنے کا انکار بھی منقول ہے کیونکہ امام احمد اور امام دارقطنی نے روایت کیا ہے کہ سعید بن زید نے حضرت انس سے سوال کیا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمد للہ رب العٰلمین پڑھتے تھے تو حضرت انس نے کہا تم نے مجھ سے ایسی چیز کا سوال کیا ہے جو مجھے یاد نہیں ہے یا کہا جس کا تم سے پہلے کسی نے مجھ سے سوال نہیں کیا، امام دارقطنی نے کہا اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

میں کہتا ہوں کہ پہلے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ کثرت اسانید کا اعتبار اس وقت ہوتا ہے جب دلیل صحیح ہو، اور بسم اللہ کو جہر سے پڑھنے کے متعلق کوئی صحیح اور صریح حدیث نہیں ہے، اس کے برعکس اخفاء کے متعلق صحیح اور صریح احادیث ہیں، نیز احناف کی ایک جماعت کثرت روایات کی وجہ سے حدیث کو ترجیح نہیں دیتے۔ دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ بسم اللہ کو آہستہ سے پڑھنے والی احادیث بھی مثبت ہیں اور ان کی حقیقت اثبات ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم آہستہ سے بسم اللہ پڑھتے تھے اگرچہ صورۃً نفی ہے کہ آپ جہر سے نہیں پڑھتے تھے، علاوہ ازیں یہ قاعدہ بھی مختلف فیہ ہے اور تیسرے

---

[1] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۶۳-۶۲ مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

اعتراض کا جواب یہ ہے کہ حضرت انس کے انکار کی حدیث صحیح بخاری کی حدیث کے پائے کی نہیں ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ دار قطنی کی روایت حضرت انس کے بڑھاپے کی روایت ہو اور بڑھاپے میں انسان بعض باتیں بھول جاتا ہے۔ [1]

## سورہ فاتحہ میں یا کسی اور سورت کے اوّل میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس کا جزء نہیں ہے

امام طحاوی نے کہا ہے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سورہ فاتحہ سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو نماز میں جہراً نہیں پڑھا تو ثابت ہو گیا کہ بسم اللہ سورۂ فاتحہ کا یا کسی بھی سورت کا جزء نہیں ہے کیونکہ اگر یہ سورت کا جزء ہوتی تو آپ سورۃ سے پہلے اس کو جہراً پڑھتے، کیا یہ معلوم نہیں کہ سورہ نمل میں جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مذکور ہے اس کو جہر سے پڑھنا واجب ہے اور یہ ثابت ہے کہ جس طرح نماز میں ثناء اور اعوذ باللہ کو آہستہ پڑھا جاتا ہے، اسی طرح بسم اللہ کو بھی آہستہ پڑھا جاتا ہے۔

تحقیق یہ ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو جہاں بھی لکھا جائے وہ قرآن مجید کی آیت ہے اس کے باوجود وہ ہر سورت کا جزء نہیں ہے، بلکہ ہر سورت کے شروع میں ایک آیت لکھی گئی ہے اور ہر سورت سے پہلے ایک الگ آیت کی تلاوت کی جاتی ہے جیسا کہ آپ نے اس وقت بسم اللہ کی تلاوت کی جب آپ پر انا اعطینٰک الکوثر نازل ہوئی اسی بناء پر شیخ حافظ الدین نسفی نے کہا ہے کہ یہ قرآن مجید کی ایک آیت ہے جو سورتوں کے درمیان فصل کے لیے نازل ہوئی ہے اور حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کسی سورت کا فصل اسی وقت پہچانتے تھے جب آپ پر بسم اللہ نازل ہوتی تھی، ایک روایت میں ہے کہ آپ کسی سورت کا اختتام اسی وقت پہچانتے تھے۔ اس حدیث کو امام ابو داؤد اور حاکم نے شیخین کی شرط پر روایت کیا ہے، اگر یہ اعتراض ہو کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا سورہ کوثر سے پہلے بسم اللہ پڑھنا اس کی دلیل ہے کہ وہ سورت کی جزء ہے اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہر سورت کے اوّل میں بسم اللہ ہے بلکہ یہ اس پر دلیل ہے کہ یہ ایک الگ آیت ہے اور ہر سورت سے پہلے بسم اللہ کے نہ ہونے کی دلیل یہ ہے کہ حدیث بدء الوحی میں ہے فرشتہ نے نازل ہو کر آپ سے تین بار کہا پڑھیے پھر کہا اقرأ باسم ربک الذی خلق ۔ اگر بسم اللہ ہر سورت سے پہلے ایک آیت ہوتی تو فرشتہ آپ سے کہتا پڑھیے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اقرأ باسم ربک الذی خلق نیز اس پر دوسری دلیل یہ ہے کہ ابو داؤد، ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ میں یہ حدیث ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قرآن مجید کی ایک سورت نے ایک شخص کی شفاعت کی حتیٰ کہ اس کی مغفرت کر دی گئی اور وہ ہے تبارک الذی بیدہ الملک، امام ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن ہے، امام احمد نے اس کو اپنی مسند میں اور امام ابن حبان نے اس کو اپنی صحیح میں روایت کیا

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ ھ عمدۃ القاری ج ۵ ص ۲۹۱۔ ۲۹۰ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر ۱۳۴۸ ھ

ہے امام حاکم نے مستدرک میں اگر بسم اللہ ہر سورۃ کے اوّل میں ہوتی تو آپ بسم اللہ الرحمن الرحیم تبارک الذی بیدہ الملک فرماتے۔ [۱]

## بَابُ ۱۵ نَهْيِ الْمَأْمُومِ عَنْ جَهْرِهِ بِالْقِرَاءَةِ خَلْفَ إِمَامِهِ

## امام کے پیچھے بلند آواز سے قرأت کرنے کی ممانعت

۷۹۱ - حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مَنْصُورٍ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي عَوَانَةَ قَالَ سَعِيدٌ حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ أَوْفَى عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاةَ الظُّهْرِ أَوِ الْعَصْرِ فَقَالَ أَيُّكُمْ قَرَأَ خَلْفِي بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى فَقَالَ رَجُلٌ أَنَا وَلَمْ أُرِدْ بِهَا إِلَّا الْخَيْرَ قَالَ قَدْ عَلِمْتُ أَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِيهَا۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ظہر یا عصر کی نماز پڑھائی، پھر فرمایا تم میں سے کس نے میرے پیچھے یہ آیت پڑھی تھی، سبح اسم ربك الاعلی، ایک شخص نے کہا میں نے پڑھی تھی اور میں نے اس کو پڑھنے سے خیر کے سوا اور کسی چیز کا ارادہ نہیں کیا، آپ نے فرمایا میں نے یہ جانا کہ تم میں سے کوئی شخص میری قرأت کر اُلجھا رہا ہے۔

۷۹۲ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ زُرَارَةَ بْنَ أَوْفَى يُحَدِّثُ عَنْ عِمْرَانَ ابْنِ حُصَيْنٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ فَجَعَلَ رَجُلٌ يَقْرَأُ خَلْفَهُ بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ أَيُّكُمْ قَرَأَ أَوْ أَيُّكُمُ الْقَارِئُ قَالَ رَجُلٌ أَنَا فَقَالَ قَدْ ظَنَنْتُ أَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِيهَا۔

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز پڑھائی ایک شخص نے آپ کے پیچھے سبح اسم ربك الاعلی۔ پڑھنا شروع کر دیا، نماز سے فارغ ہونے کے بعد آپ نے پوچھا تم میں سے کس نے قرأت کی یا کون قرأت کرنے والا تھا، ایک شخص نے کہا "میں"، آپ نے فرمایا مجھے یوں محسوس ہوا کہ تم میں سے کوئی میری قرأت میں خلل ڈال رہا ہے۔

۷۹۳ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ كِلَاهُمَا عَنِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور اس کے بعد فرمایا کہ قتادہ اس سند کے ساتھ بیان کرتے ہیں، کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

[۱] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ ھ، عمدۃ القاری ج ۵ ص ۲۹۲ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ وَقَالَ قَدْ عَلِمْتُ اَنَّ بَعْضَكُمْ خَالَجَنِيْهَا۔

ظہر کی نماز پڑھائی۔ اور فرمایا مجھے محسوس ہوا کہ تم میں سے بعض نے میری قرأت میں خلل ڈالا ہے۔

## قرأت خلف الامام سے ممانعت کی علت

علامہ خطابی لکھتے ہیں:

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو اس لیے منع کیا کہ آپ کے پڑھنے کے ساتھ ساتھ وہ شخص بھی پڑھ رہا تھا اور دو قرأتیں ایک دوسرے میں داخل ہو رہی تھیں اور ایک دوسرے کو کھینچ رہی تھیں، البتہ سورہ فاتحہ کو پڑھنا ہر حال میں واجب ہے اگر امام کے سکتے کے درمیان پڑھ سکتا ہے تو تنہا ورنہ امام کے ساتھ پڑھنا ضروری ہے۔ [1]

میں کہتا ہوں کہ اس حدیث میں امام کے پیچھے قرأت سے ممانعت کی علت یہ بیان کی ہے کہ دو قرأتیں جمع اور متداخل ہونے سے امام کی قرأت میں خلل ہوتا ہے اور سورہ فاتحہ کو امام کے پیچھے پڑھا جائے تو یہ علت پھر بھی موجود ہے، اور وہ جو سنن ابوداؤد اور جامع ترمذی کی روایت میں ہے کہ سورہ فاتحہ کے علاوہ امام کے پیچھے قرأت نہ کرو، یہ حدیث اولاً تو قرآن مجید کے مزاحم ہے کیونکہ قرآن مجید میں قرأت کے وقت سننے اور چپ رہنے کا حکم دیا ہے، ثانیاً یہ حدیث ان احادیث اور آثار سے مزاحم ہے جن میں امام کے پیچھے قرأت سے منع کیا گیا ہے اور وہ احادیث اور آثار ابوداؤد اور ترمذی کی اس روایت سے زیادہ قوی ہیں۔

نیز علامہ خطابی لکھتے ہیں:

اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے صحابہ کی ایک جماعت سے مروی ہے کہ انھوں نے امام کے پیچھے قرأت کو واجب کیا اور دوسرے صحابہ سے یہ مروی ہے کہ وہ امام کے پیچھے قرأت نہیں کرتے تھے، اور فقہاء کے اس میں تین قول ہیں:

۱۔ مکحول، اوزاعی، امام شافعی اور ابو ثور یہ کہتے ہیں کہ نماز سری ہو یا جہری امام کے پیچھے قرأت ضروری ہے۔

۲۔ زہری، امام مالک، ابن المبارک، امام احمد بن حنبل اور اسحاق یہ کہتے ہیں کہ سری نمازوں میں امام کے پیچھے قرأت کرے اور جہری نمازوں میں امام کے پیچھے قرأت نہ کرے۔

۳۔ سفیان ثوری اور اصحاب رائے یہ کہتے ہیں کہ نماز سری ہو یا جہری امام کے پیچھے بالکل قرأت نہ کرے انھوں نے اس پر عبداللہ بن شداد کی ایک مرسل حدیث سے استدلال کیا ہے کہ جس شخص کا امام ہو تو امام کی قرأت اس شخص کی قرأت ہے۔ [2]

یہ علامہ خطابی کا بے جا تعصب ہے ورنہ یہ حدیث سند متصل کے ساتھ بھی مروی ہے جیسا کہ ہم تفصیل سے بیان کر چکے ہیں۔

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ زمانۂ رسالت میں صحابہ کرام　　نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] علامہ حمد بن محمد بن ابراہیم خطابی متوفی ۳۸۸ھ، معالم السنن ج ۱ ص ۳۹۲، مطبوعہ دارالمعرفۃ بیروت

[2] 〃 〃 〃 〃 معالم السنن ج ۱ ص ۳۹۲، 〃

کے پیچھے قرآن کریم نہیں پڑھا کرتے تھے، ایک صحابی نے آپ کے پیچھے قرآن مجید پڑھا تو حضور نے اس کو ٹوک دیا، اس حدیث سے علامہ نووی کا یہ سمجھنا کہ نماز میں صحابہ بالعموم حضور کے پیچھے قرآن کریم پڑھتے تھے صحیح نہیں ہے، کیونکہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ کس نے سبح اسم ربک الاعلیٰ پڑھا ہے۔ تو صرف ایک صحابی نے جواب دیا اور اس کو بھی ٹوک دیا گیا، اور جب سری نمازوں (جس میں امام آہستہ پڑھتا ہے) میں مقتدی کا پڑھنا منع ہے تو جہری نمازوں میں بطریق اولیٰ ممنوع ہوگا، کیونکہ ان میں امام بلند آواز سے قرآن پڑھتا ہے اور اس میں امام کی قرأت میں خلل کا زیادہ اندیشہ ہے، علاوہ ازیں قرآن مجید کی تلاوت کے وقت خاموش رہنا اور اس کو سننا نص کتاب سے فرض ہے۔

## بَابُ[۱۵۲] حُجَّةِ مَنْ قَالَ لَا يُجْهَرُ بِالْبَسْمَلَةِ

## بسم اللہ کو سرًا پڑھنے والوں کے دلائل

۷۹۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ كِلَاهُمَا عَنْ غُنْدَرٍ قَالَ ابْنُ الْمُثَنّٰى نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ اَنَسٍ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبِيْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ وَعُثْمَانَ فَلَمْ اَسْمَعْ اَحَدًا مِّنْهُمْ يَقْرَءُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کی اقتداء میں نماز پڑھی مگر میں نے ان میں سے کسی کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ پڑھتے ہوئے نہیں سُنا۔

---

۷۹۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا اَبُوْ دَاوٗدَ قَالَ نَا شُعْبَةُ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ قَالَ شُعْبَةُ فَقُلْتُ لِقَتَادَةَ اَسَمِعْتَهُ مِنْ اَنَسٍ قَالَ نَعَمْ نَحْنُ سَاَلْنَاهُ عَنْهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کر کے فرمایا کہ حضرت انس نے یہی فرمایا تھا۔

---

۷۹۶۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مِهْرَانَ الرَّازِيُّ قَالَ نَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ نَا الْاَوْزَاعِيُّ عَنْ عَبْدَةَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ كَانَ يَجْهَرُ بِهٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ يَقُوْلُ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ تَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ عَنْ قَتَادَةَ اَنَّهٗ كَتَبَ اِلَى الْاَوْزَاعِيِّ يُخْبِرُهٗ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهٗ حَدَّثَهٗ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبِيْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ وَعُثْمَانَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ فَكَانُوْا يَسْتَفْتِحُوْنَ

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سبحانک اللھم وبحمدک تبارک اسمک وتعالیٰ جدک ولا الٰہ غیرک ـ بلند آواز سے پڑھتے تھے ــــ اور حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے تھے کہ انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کی اقتداء میں نماز پڑھی، یہ سب الحمد للہ رب العٰلمین سے قرأت شروع کرتے تھے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو قرأت کے اوّل

بِالْحَمْدِ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ لَا يَذْكُرُوْنَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فِيْ أَوَّلِ قِرَاءَةٍ وَلَا فِيْ اٰخِرِهَا۔

میں پڑھتے تھے اور نہ آخر میں۔

۷۹۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مِهْرَانَ قَالَ ثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِيْ إِسْحَاقُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِيْ طَلْحَةَ أَنَّهُ سَمِعَ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَذْكُرُ ذٰلِكَ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی حضرت انس سے اسی قسم کی روایت منقول ہے

## نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کے متعلق مذاہب ائمہ کا خلاصہ

امام ابو حنیفہ کا مسلک ہے کہ سورۂ نمل میں جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے وہ قرآن مجید کی آیت ہے اس کے علاوہ کسی ایک سورت سے پہلے جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے وہ اس سورت کا جز ہے ، ہر سورۃ سے پہلے جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مذکور ہے وہ سورت کا جز نہیں ہے ، بلکہ ایک سورۃ کو دوسری سورۃ سے ممتاز کرنے کے لیے ہر سورۃ کی ابتداء میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم رکھا گیا ہے۔

اسی طرح سورۃ فاتحہ سے پہلے جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے وہ سورۃ فاتحہ کا جز نہیں ہے یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین جہری نمازوں میں بسم اللہ کو بلند آواز سے نہیں پڑھتے تھے۔ البتہ سورۃ فاتحہ سے پہلے ہر رکعت میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا احناف کے نزدیک سنت ہے خواہ فرض نماز ہو یا نفل۔ بعض فقہاء احناف نے ہر رکعت میں بسم اللہ پڑھنے کو واجب لکھا ہے ان احادیث میں فقہاء احناف کے مذہب پر واضح دلیل ہے۔

امام مالک کے نزدیک فرض نماز میں خواہ وہ سری ہو یا جہری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا مکروہ ہے البتہ نفل نماز میں سورہ فاتحہ سے پہلے بسم اللہ پڑھ سکتا ہے۔

امام احمد بن حنبل کے نزدیک بسم اللہ سورۂ فاتحہ کا جز ہے ، تاہم ان کا مذہب ہے کہ بسم اللہ کو جہری نمازوں میں آہستہ پڑھا جائے گا اسی طرح سری نمازوں میں بھی۔

امام شافعی کا مذہب یہ ہے کہ بسم اللہ سورۃ فاتحہ کا جز ہے اور اس کو جہری نمازوں میں بلند آواز سے اور سری نمازوں میں آہستہ پڑھنا فرض ہے ، اگر بسم اللہ نہ پڑھی تو نماز باطل ہو جائے گی۔ امام شافعی کا یہ مذہب شاذ ہے اور احادیث صحیحہ کے خلاف ہے اس پر تفصیلی بحث ہم باب نمبر ۱۵۰ میں کر چکے ہیں۔

### بَابُ ۱۵۳ حُجَّةِ مَنْ قَالَ الْبَسْمَلَةُ اٰيَةٌ مِّنْ أَوَّلِ كُلِّ سُوْرَةٍ سِوٰى بَرَاءَةٍ

جن لوگوں کے نزدیک سورۂ توبہ کے سوا بسم اللہ ہر سورت کا جز ہے ان کے دلائل

۷۹۸۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ قَالَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے

نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ قَالَ نَا الْمُخْتَارُ بْنُ فُلْفُلٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْمُخْتَارِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ بَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ بَيْنَ أَظْهُرِنَا إِذَا أَغْفَى إِغْفَاءَةً ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ مُتَبَسِّمًا فَقُلْنَا مَا أَضْحَكَكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ نَزَلَتْ عَلَيَّ آنِفًا سُورَةٌ فَقَرَأَ بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَنِ الرَّحِيمِ إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ إِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْأَبْتَرُ ثُمَّ قَالَ أَتَدْرُونَ مَا الْكَوْثَرُ فَقُلْنَا اللَّهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّهُ نَهْرٌ وَعَدَنِيهِ رَبِّي عَزَّ وَجَلَّ عَلَيْهِ خَيْرٌ كَثِيرٌ وَهُوَ حَوْضٌ تَرِدُ عَلَيْهِ أُمَّتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ آنِيَتُهُ عَدَدُ النُّجُومِ فَيُخْتَلَجُ الْعَبْدُ مِنْهُمْ فَأَقُولُ رَبِّ إِنَّهُ مِنْ أُمَّتِي فَيَقُولُ مَا تَدْرِي مَا أَحْدَثَتْ بَعْدَكَ زَادَ ابْنُ حُجْرٍ فِي حَدِيثِهِ بَيْنَ أَظْهُرِنَا فِي الْمَسْجِدِ وَقَالَ مَا أَحْدَثَ بَعْدَكَ۔

۷۹۹۔ حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ أَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ عَنْ مُخْتَارِ بْنِ فُلْفُلٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُولُ أَغْفَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِغْفَاءَةً بِنَحْوِ حَدِيثِ ابْنِ مُسْهِرٍ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ نَهْرٌ وَعَدَنِيهِ رَبِّي عَزَّ وَجَلَّ فِي الْجَنَّةِ عَلَيْهِ حَوْضٌ وَلَمْ يَذْكُرْ آنِيَتُهُ عَدَدُ النُّجُومِ۔

ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہم میں تشریف فرما تھے۔ اچانک آپ کو اونگھ آگئی پھر آپ نے مسکراتے ہوئے سر اٹھایا ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کس وجہ سے مسکرا رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا ابھی مجھ پر یہ سورۃ نازل ہوئی ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم انا اعطیناک الکوثر فصل لربک وانحر ان شانئک ھو الابتر۔ پھر آپ نے فرمایا تم جانتے ہو کوثر کیا ہے؟ ہم نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی بہتر جانتا ہے۔ آپ نے فرمایا کوثر وہ نہر ہے جس کا میرے رب نے مجھ سے وعدہ کیا ہے اس میں خیر کثیر ہے، وہ ایک حوض ہے جس پر میری امت کے لوگ قیامت کے دن پانی پینے کے لیے آئیں گے، اس کے برتن ستاروں کے برابر ہیں، ایک شخص کو حوض کوثر سے ہٹایا جائے گا میں کہوں گا اے میرے رب یہ میری امت میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیگا تم (از خود) نہیں جانتے کہ انھوں نے تمہارے بعد نیا دین اختراع کر لیا تھا اور ایک روایت میں یہ بھی مذکور ہے کہ یہ واقعہ مسجد میں پیش آیا تھا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اونگھ آگئی، امام مسلم فرماتے ہیں کہ اس کے بعد حدیث حسب سابق ہے۔ البتہ اس میں یہ ہے کہ کوثر جنت میں ایک نہر ہے جس کا اللہ تعالیٰ نے مجھ سے وعدہ کیا ہے اس پر ایک حوض ہے، اس روایت میں یہ نہیں ہے کہ اس کے برتن آسمان کے ستاروں کے برابر ہیں۔

## ہر سورت کے اوّل میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے جزو نہ ہونے کے دلائل

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

نے سورہ کوثر سے پہلے جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تلاوت کی اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہر سورت کے اوّل میں بسم اللہ اس سورۃ کا جز ہو، اگر ایسا ہوتا تو اقرأ باسم ربك الذی خلق سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل ہوتی، نیز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جہری نمازوں میں سورہ فاتحہ سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی جہراً تلاوت کرتے، نیز ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک سورت مسلمانوں کی شفاعت کرے گی اور وہ تبارك الذی بیدہ الملك ہے اگر ہر سورت کے اوّل میں بسم اللہ اس کا جز ہوتی تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تبارك الذی بیدہ الملك۔ اس لیے تحقیق یہ ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قرآن مجید کی ایک آیت ہے جو سورتوں کے درمیان فصل کے لیے نازل ہوتی ہے اور یہ علی التعیین کسی ایک سورت کا جز ہے، نہ ہر سورت کا جز نہیں ہے۔ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا سورہ کوثر سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا فصل اور امتیاز کے لیے تھا، یا تیمناً تھا۔

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

کسی شخص نے یہ قول نہیں کیا کہ بسم اللہ سورہ کوثر کی آیت ہے اور نہ اس حدیث سے یہ لازم آتا ہے کہ بسم اللہ ہر سورت کا جز ہو۔ [1]

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کا بیان

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مسجد میں اونگھ آگئی۔ اس سے معلوم ہوا کہ تھوڑی دیر کے لیے مسجد میں سونا جائز ہے، البتہ مسجد میں سونے کو عادت نہیں بنانا چاہیے۔

حوض کوثر، اس کے برتنوں کی تعداد، وہاں امتوں کے پانی پینے کے لیے آنا اور مرتد لوگوں کا لوٹا دیا جانا، یہ سب احوال آخرت اور امور غیب میں سے ہیں، اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیں نہ بتاتے تو ہم کو پتا نہ چلتا۔ اس غیب کی اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو خبر دی اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اس غیب کی خبر دی، اس سے معلوم ہوا کہ جب تک کسی شخص کو غیب کا علم اور اس پر ایمان نہ ہو وہ مسلمان نہیں ہو سکتا، البتہ امور غیبیہ کی جزئیات میں فرق ہے، عام مسلمانوں، اولیاء اللہ، صحابہ کرام میں سے ہر شخص کو اس کے ظرف کے مطابق غیب کا علم ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو تمام مخلوقات سے زیادہ امور غیبیہ کا علم ہے۔ اور مطلقاً عالم الغیب صرف اللہ تعالیٰ کی ذات اقدس ہے۔ ہر چند کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو عطاء الٰہی سے علم غیب حاصل ہے لیکن مطلقاً یہ نہیں کہنا چاہیے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ آپ غیب پر مطلع ہیں یا آپ پر غیب ظاہر کیا گیا ہے یا آپ کو علم غیب عطا کیا گیا ہے کیونکہ جب مطلقاً علم غیب کا ذکر کیا جائے تو اس سے متبادر علم ذاتی ہوتا ہے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمہ اللہ نے بھی اسی طرح فرمایا ہے۔

اعلیٰ حضرت رحمہ اللہ فرماتے ہیں:۔

---

العلمیہ بیروت

[1] علامہ ابو عبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۵۰، مطبوعہ دارالکتب

علم ماقی الغد کے بارہ میں ام المومنین کا قول ہے جو یہ کہے کہ حضور کو علم ما فی الغد تھا وہ جھوٹا ہے اس سے مطلق علم کا انکار نکالنا محض جہالت ہے، علم جبکہ مطلق بولا جائے خصوصاً جب کہ غیب کی طرف مضاف ہو تو اس سے مراد علم ذاتی ہوتا ہے، اس کی تشریح حاشیہ کشاف پر میر سید شریف رحمہ اللہ نے کر دی ہے اور یہ یقیناً حق ہے کوئی شخص کسی مخلوق کے لیے ایک ذرہ کا بھی علم ذاتی مانے یقیناً کافر ہے۔[1]

## بَابُ وَضْعِ يَدِهِ الْيُمْنَى عَلَى الْيُسْرَى بَعْدَ تَكْبِيرَةِ الْإِحْرَامِ تَحْتَ صَدْرِهِ فَوْقَ سُرَّتِهِ وَوَضْعِهِمَا عَلَى الْأَرْضِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ

## سینہ کے نیچے اور ناف کے اوپر دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے اوپر رکھنا اور زمین پر دونوں ہاتھوں کو کندھے کے بالمقابل رکھنا

۸۰۰ - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا عَفَّانُ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جُحَادَةَ قَالَ حَدَّثَنِي عَبْدُ الْجَبَّارِ بْنُ وَائِلٍ عَنْ عَلْقَمَةَ بْنِ وَائِلٍ وَمَوْلًى لَهُمْ أَنَّهُمَا حَدَّثَاهُ عَنْ أَبِيهِ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ أَنَّهُ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَفَعَ يَدَيْهِ حِينَ دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ كَبَّرَ وَصَفَ هَمَّامٌ حِيَالَ أُذُنَيْهِ ثُمَّ الْتَحَفَ بِثَوْبِهِ ثُمَّ وَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنَى عَلَى الْيُسْرَى فَلَمَّا أَرَادَ أَنْ يَرْكَعَ أَخْرَجَ يَدَيْهِ مِنَ الثَّوْبِ ثُمَّ رَفَعَهُمَا ثُمَّ كَبَّرَ فَرَكَعَ فَلَمَّا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ رَفَعَ يَدَيْهِ فَلَمَّا سَجَدَ سَجَدَ بَيْنَ كَفَّيْهِ۔

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز شروع کرتے وقت کانوں کے بالمقابل ہاتھوں کو بلند کیا اللہ اکبر کہا پھر ہاتھ کپڑے میں لپیٹ لیے، پھر دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ کے اوپر رکھا پھر جب آپ نے رکوع کرنے کا ارادہ کرتے تو ہاتھ کو کپڑے سے نکال کر رفع یدین کرتے پھر رکوع کرتے پھر جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو رفع یدین کرتے، پھر جب سجدہ کرتے تو دو ہتھیلیوں کے درمیان سجدہ کرتے۔

### نماز میں ہاتھ باندھنے کے متعلق ائمہ مذاہب کا خلاصہ

نماز میں ہاتھ باندھنے کے بارے میں فقہاء کے مسالک حسب ذیل ہیں:

۱۔ امام مالک کے نزدیک ہاتھ چھوڑ کر نماز پڑھنا چاہیے، ان کے نزدیک ہاتھ باندھ کر نماز پڑھنا فرض میں مکروہ ہے، نفل میں جائز ہے۔[2]

---

[1] اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی متوفی ۱۳۴۰ھ، الملفوظ ج ۳ ص ۴۷-۴۶، مطبوعہ نوری کتب خانہ لاہور ۱۳۸۷ھ
[2] علامہ ابوالولید ابن رشید قرطبی متوفی ۵۹۰ھ، بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۹۹، مطبوعہ دار الفکر بیروت

۲- امام احمد بن حنبل کے نزدیک مرد اور عورت دونوں کے نزدیک سنت یہ ہے کہ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ پر رکھے اور ہاتھ ناف کے نیچے باندھے۔

۳- امام ابوحنیفہ کے نزدیک دائیں ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی پشت پر رکھے اور بائیں ہاتھ کے پہنچے پر دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور چھنگلی سے حلقہ بنالے۔ مرد ناف کے نیچے ہاتھ باندھے اور عورت سینہ کے اوپر۔

۴- امام شافعی کے نزدیک مرد اور عورت دونوں کے نزدیک سنت یہ ہے کہ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ پر رکھیں اور سینہ پر ہاتھ باندھیں۔ [۱]

امام شافعی کے مسلک پر مذکور ذیل حدیث دلیل ہے جس کو امام بیہقی نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

مؤمل بن اسماعیل عن الثوری عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن وائل انہ رای النبی صلی اللہ علیہ وسلم وضع یمینہ علی شمالہ ثم وضعھا علی صدرہ۔ [۲]

مؤمل کی سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت وائل نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نے اپنے سینہ کے اوپر دایاں ہاتھ بائیں پر رکھا۔

لیکن علامہ ابن ترکمانی فرماتے ہیں کہ صاحب کمال نے ذکر کیا ہے کہ مؤمل نے اپنی حدیث کی کتابیں دفن کر دی تھیں اور وہ محض اپنے حافظہ سے احادیث نقل کرتا تھا اور یہ شخص کثیر الخطاء تھا۔ امام بخاری نے کہا کہ یہ منکر الحدیث تھا۔ ابوحاتم نے کہا کہ اس کی روایات میں بہت غلطیاں ہوتی تھیں۔ بیہقی نے اس قسم کی دو تین احادیث اور بیان کیں، لیکن ان سب کی اسانید میں شدید ضعف ہے، امام بیہقی کی ذکر کردہ احادیث کی اسانید پر جرح کرنے کے بعد علامہ ابن ترکمانی احناف کے مسلک پر استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

قال ابن حزم رویناعن ابی ھریرۃ قال وضع الکف علی الکف فی الصلوۃ تحت السرۃ وعن انس قال ثلاث من اخلاق النبوۃ تعجیل الافطار و تاخیر السحور ووضع الید الیمنی علی الیسری فی الصلوۃ تحت السرۃ۔ [۳]

ابن حزم نے حضرت ابوہریرہ کی یہ روایت ذکر کی ہے کہ حضرت ابوہریرہ نے فرمایا نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ پر ہاتھ رکھا جائے اور حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ تین چیزیں نبوت کے اخلاق میں سے ہیں، روزہ جلدی افطار کرنا، دیر سے سحری کرنا، اور نماز میں ناف

[۱] علامہ عبدالرحمن الجزیری، الفقہ علی المذاہب الاربعہ ج ۱ ص ۲۵۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت
[۲] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۳۰ مطبوعہ نشر السنۃ ملتان
[۳] علامہ ابن ترکمانی متوفی ۷۴۵ھ، الجوہر النقی علی البیہقی ج ۲ ص ۳۲، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

کے نیچے دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھنا۔

علاوہ ازیں ابن تیمیہ متوفی ۷۲۱ھ نے منتقی الاخبار میں (مسند احمد اور ابوداؤد کے حوالہ سے) یہ حدیث روایت کی ہے:

عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال ان من السنۃ فی الصلوٰۃ وضع الاکف علی الاکف تحت السرۃ۔[1]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ پر ہاتھ رکھنا سنت ہے۔

یہ احادیث جن میں ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے کا ذکر ہے، امام مالک پر اس لیے حجت ہیں کہ وہ قیام میں ہاتھ باندھنے کے قائل نہیں ہیں، اور امام شافعی پر اس لیے حجت ہیں کہ وہ سینہ پر ہاتھ باندھنے کے قائل ہیں جب کہ معتبر احادیث سے ثابت ہے کہ ہاتھ ناف کے نیچے باندھے جائیں۔

نوٹ: ابن تیمیہ نے اس حدیث کو ابوداؤد کے حوالہ سے ذکر کیا ہے لیکن یہ حدیث ابوداؤد کے صرف ابن الاعرابی کے نسخہ میں ہے۔ ابوداؤد کے موجودہ نسخوں کے حاشیہ پر یہ حدیث لکھی ہوئی ہے۔ اس مسئلہ پر زیادہ مفصل اور مدلل گفتگو ہم نے باب نمبر ۱۳۸ میں کی ہے۔

## بَاب ۱۵۵ التَّشَهُّدِ فِي الصَّلٰوةِ

## نماز میں تشہد کا بیان

۸۰۱ - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَعُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحٰقُ أَنَا وَقَالَ الْآخَرَانِ نَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ أَبِي وَائِلٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كُنَّا نَقُولُ فِي الصَّلٰوةِ خَلْفَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السَّلَامُ عَلَى اللّٰهِ السَّلَامُ عَلٰى فُلَانٍ فَقَالَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ إِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّلَامُ فَإِذَا قَعَدَ أَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَقُلِ التَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِينَ فَإِذَا قَالَهَا أَصَابَتْ كُلَّ عَبْدٍ لِلّٰهِ صَالِحٍ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ ثُمَّ يَتَخَيَّرُ مِنَ الْمَسْأَلَةِ مَا شَاءَ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نماز پڑھتے اور السلام علی اللہ، السلام علی فلاں کہتے، ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ بذات خود سلام ہے جب تم میں سے کوئی شخص نماز میں بیٹھے تو یوں کہے اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِينَ۔ پس نمازی جب یہ کلمہ (علی عباد اللہ الصالحین) کہے گا تو اس کا سلام ہر صالح بندہ کو پہنچ جائے گا خواہ وہ زمین میں ہو یا آسمان میں (رہتا ہے) أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ اس کے بعد جو چاہے دعا مانگے۔

تشہد کا ترجمہ: تمام قولی، بدنی اور مالی عبادتیں اللہ

[1] شیخ محمد بن علی بن محمد شوکانی متوفی ۱۲۵۰ھ، نیل الاوطار ج ۲ ص ۲۰۵، مطبوعہ مکتبۃ الکلیات الازہریہ، ازہر مصر ۱۳۹۸ھ

کے لیے ہیں۔ اے نبی آپ پر سلام ہو اور اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں ہم پر سلام ہو اور اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں پر، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں میں گواہی دیتا ہوں کہ ـــــ بلاشک محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

۸۰۲۔ حدثنا محمد بن المثنى وابن بشار قالا نا محمد بن جعفر قال نا شعبة عن منصور بهذا الإسناد مثله ولم يذكر ثم يتخير من المسألة ما شاء.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ اسی حدیث کی مثل بیان کی ہے لیکن اس میں یہ نہیں ہے کہ اس کے بعد جو چاہے دعا مانگے۔

---

۸۰۳۔ حدثنا عبد بن حميد قال نا حسين الجعفي عن زائدة عن منصور بهذا الإسناد مثل حديثهما وذكر في الحديث ثم ليتخير بعد من المسألة ما شاء أو ما أحب.

امام مسلم نے ایک اور سند کے ساتھ پہلی حدیث کی مثل بیان کی ہے اس میں حسب خواہش دعا کرنے کا ذکر ہے۔

---

۸۰۴۔ حدثنا يحيى بن يحيى قال انا ابو معاوية عن الأعمش عن شقيق عن عبد الله بن مسعود قال كنا إذا جلسنا مع النبي صلى الله عليه وسلم في الصلوة بمثل حديث منصور وقال ثم ليتخير بعد من الدعاء.

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں ہم نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تشہد میں بیٹھتے تھے اس کے بعد پہلی حدیث کی مثال بیان کی اس میں حسب خواہش دعا کرنے کا بھی ذکر ہے۔

---

۸۰۵۔ حدثنا ابو بكر بن أبي شيبة قال نا أبو نعيم قال نا سيف بن أبي سليمان قال سمعت مجاهدا يقول حدثني عبد الله بن سخبرة قال سمعت ابن مسعود يقول علمني رسول الله صلى الله عليه وسلم التشهد كفي بين كفيه كما يعلمني السورة من القرآن فاقتص التشهد بمثل ما اقتصوا.

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے تشہد کی تعلیم اس حال میں دی کہ میری ہتھیلی آپ کی دونوں ہتھیلیوں کے درمیان تھی اور یہ تعلیم ایسے دی جیسے آپ مجھے قرآن کی کسی سورت کی تعلیم دیتے تھے اس کے بعد انھوں نے تشہد کا پورا واقعہ اسی طرح بیان کیا جیسا کہ پہلی حدیث میں ذکر ہو چکا ہے۔

۸۰۶۔ حدثنا قتيبة بن سعيد قال نا ليث ح وحدثنا محمد بن رمح بن المهاجر قال

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیں تشہد کی اس طرح

نَا لَيْثٌ عَنْ اَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ فَكَانَ يَقُوْلُ اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ الصَّلَوٰتُ الطَّيِّبَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ رُمْحٍ كَمَا يُعَلِّمُنَا الْقُرْاٰنَ۔

۸۰۷۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ اٰدَمَ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُو الزُّبَيْرِ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ۔

۸۰۸۔ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَاَبُوْ كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ الْاُمَوِيُّ وَاللَّفْظُ لِاَبِيْ كَامِلٍ قَالُوْا نَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ يُوْنُسَ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ حِطَّانَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الرَّقَاشِيِّ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ صَلٰوةً فَلَمَّا كَانَ عِنْدَ الْقَعْدَةِ قَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ اُقِرَّتِ الصَّلٰوةُ بِالْبِرِّ وَالزَّكٰوةِ فَلَمَّا قَضٰى اَبُوْ مُوْسَى الصَّلٰوةَ وَسَلَّمَ انْصَرَفَ فَقَالَ اَيُّكُمُ الْقَائِلُ كَلِمَةَ كَذَا وَكَذَا قَالَ فَاَرَمَّ الْقَوْمُ ثُمَّ قَالَ اَيُّكُمُ الْقَائِلُ كَلِمَةَ كَذَا وَكَذَا فَاَرَمَّ الْقَوْمُ فَقَالَ لَعَلَّكَ يَا حِطَّانُ قُلْتَهَا قَالَ مَا قُلْتُهَا وَلَقَدْ رَهِبْتُ اَنْ تَبْكَعَنِيْ بِهَا فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ اَنَا قُلْتُهَا وَلَمْ اُرِدْ بِهَا اِلَّا الْخَيْرَ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰى مَاتَعْلَمُوْنَ كَيْفَ تَقُوْلُوْنَ فِيْ صَلٰوتِكُمْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

تعلیم دیتے تھے، جس طرح ہمیں قرآن کریم کی کسی سورت کی تعلیم دیتے تھے۔ آپ فرماتے التحیات المبارکات الصلوات الطیبات للہ السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین اشہد ان لا الٰہ الا اللہ واشہد ان محمداً رسول اللہ

---

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیں تشہد اس طرح سکھلاتے جس طرح قرآن کریم کی کوئی سورت سکھلاتے ہوں۔

---

حطان بن عبداللہ رقاشی بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے ساتھ نماز پڑھی، جب وہ قعدہ کے قریب تھے تو ایک شخص نے کہا یہ نماز نیکی اور پاکیزگی کے ساتھ پڑھی گئی ہے، جب وہ نماز سے فارغ ہو گئے تو انہوں نے مڑ کر دیکھا اور پوچھا تم میں سے کس نے یہ بات کی تھی۔ سب خاموش رہے انہوں نے پھر دوبارہ پوچھا کہ تم میں سے کس نے یہ بات کہی تھی۔ لوگ پھر خاموش رہے۔ اس موقع پر حضرت ابوموسیٰ نے مجھ سے کہا اے حطان! شاید تم نے یہ کلمہ کہا ہے؟ میں نے کہا میں نے نہیں کہا، مجھے تو آپ کا ڈر تھا پھر لوگوں میں سے ایک شخص نے کہا میں نے یہ کلمہ کہا تھا اور میری نیت سوائے بھلائی کے اور کچھ نہ تھی۔ حضرت ابوموسیٰ نے فرمایا کہ تم نہیں جانتے نماز میں کیا کہنا چاہیے۔ رسول اللہ صلے اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطَبَنَا فَبَيَّنَ لَنَا سُنَّتَنَا وَعَلَّمَنَا صَلٰوتَنَا فَقَالَ اِذَا صَلَّيْتُمْ فَاَقِيْمُوْا صُفُوْفَكُمْ ثُمَّ لِيَؤُمَّكُمْ اَحَدُكُمْ فَاِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَاِذَا قَالَ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ فَقُوْلُوْا اٰمِيْنَ يُجِبْكُمُ اللّٰهُ فَاِذَا كَبَّرَ وَرَكَعَ فَكَبِّرُوْا وَارْكَعُوْا فَاِنَّ الْاِمَامَ يَرْكَعُ قَبْلَكُمْ وَيَرْفَعُ قَبْلَكُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتِلْكَ بِتِلْكَ وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ يَسْمَعُ اللّٰهُ لَكُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى قَالَ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ وَاِذَا كَبَّرَ وَسَجَدَ فَكَبِّرُوْا وَاسْجُدُوْا فَاِنَّ الْاِمَامَ يَسْجُدُ قَبْلَكُمْ وَيَرْفَعُ قَبْلَكُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتِلْكَ بِتِلْكَ وَاِذَا كَانَ عِنْدَ الْقَعْدَةِ فَلْيَكُنْ مِنْ اَوَّلِ قَوْلِ اَحَدِكُمْ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔

علیہ وسلم نے ہمیں خطبہ دیا اور ہم کو نماز کا مکمل طریقہ بتلا دیا، آپ نے فرمایا جب تم نماز پڑھنے لگو تو سب سے پہلے اپنی صفیں درست کرو، پھر تم میں سے کوئی شخص امامت کرے جب امام تکبیر کہے تو تم تکبیر کہو جب وہ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین کہے تو تم آمین کہو، اللہ تعالیٰ تمہاری اس دعا کو قبول فرمائیگا پھر جب وہ تکبیر کہہ کر رکوع کرے تو تم بھی تکبیر کہہ کر رکوع کرو، امام تم سے پہلے رکوع کرے گا اور تم سے پہلے رکوع سے سر اٹھائے گا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس طرح تمہارا عمل اس کے مقابلے میں ہو جائے گا اور جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم اللھم ربنا ولک الحمد کہو، اللہ تعالیٰ تمہارا قول سنتا ہے اور تمہارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زبان پر اللہ تعالیٰ نے سمع اللہ لمن حمدہ جاری کر دیا، پھر جب امام تکبیر کہہ کر سجدہ کرے تو تم بھی تکبیر کہہ کر سجدہ کرو، امام تم سے پہلے سجدہ کرے گا اور تم سے پہلے سجدہ سے سر اٹھائے گا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا یہ عمل امام کے مقابلہ میں ہو گا اور جب امام قعدہ میں بیٹھ جائے گا تو تم سب سے پہلے یہ کہو التحیات الطیبات الصلوات للہ السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمدا عبدہ ورسولہ۔

۸۰۹۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ ثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ قَالَ نَا سَعِيْدُ بْنُ اَبِيْ عَرُوْبَةَ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ غَسَّانَ الْمِسْمَعِيُّ قَالَ نَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ نَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنَا جَرِيْرٌ عَنْ سُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ كُلُّ هٰؤُلَاءِ عَنْ قَتَادَةَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهٖ وَفِيْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ عَنْ

امام مسلم نے تین اور اسانید بیان کر کے قتادہ سے بھی یہ حدیث روایت کی لیکن اس میں یہ الفاظ زیادہ ہیں جب امام قرأت کرے تو تم خاموش رہو، اور ابو عوانہ کے علاوہ اور کسی سند کے ساتھ یہ الفاظ مروی نہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی کی زبان پر سمع اللہ لمن حمدہ جاری کرتا ہے۔ اس حدیث کی سند میں ابو بکر نے

سُلَيْمَانَ عَنْ قَتَادَةَ مِنَ الزِّيَادَةِ وَإِذَا قَرَأَ فَأَنْصِتُوا وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ أَحَدٍ مِنْهُمْ فَإِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ قَالَ عَلَى لِسَانِ نَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ إِلَّا فِي رِوَايَةِ أَبِي كَامِلٍ وَحْدَهُ عَنْ أَبِي عَوَانَةَ قَالَ أَبُو إِسْحَاقَ قَالَ أَبُو بَكْرِ ابْنُ أُخْتِ أَبِي النَّضْرِ فِي هٰذَا الْحَدِيثِ فَقَالَ مُسْلِمٌ تُرِيدُ أَحْفَظَ مِنْ سُلَيْمَانَ فَقَالَ لَهُ أَبُو بَكْرٍ فَحَدِيثُ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ هُوَ صَحِيحٌ يَعْنِي وَإِذَا قَرَأَ فَأَنْصِتُوا فَقَالَ هُوَ عِنْدِي صَحِيحٌ فَقَالَ لِمَ لَمْ تَضَعْهُ هٰهُنَا فَقَالَ لَيْسَ كُلُّ شَيْءٍ عِنْدِي صَحِيحٍ وَضَعْتُهُ هٰهُنَا إِنَّمَا وَضَعْتُ هٰهُنَا مَا أَجْمَعُوا عَلَيْهِ۔

امام مسلم سے بحث کی تو امام مسلم نے فرمایا سلیمان (اس سند کا ایک راوی) سے زیادہ تمہیں اور کون حافظ ملے گا، ابوبکر نے پوچھا کہ پھر ابوہریرہ کی روایت کیسی ہے جس میں یہ ہے کہ جب امام قراءت کرے تو تم خاموش رہو، امام مسلم نے کہا کہ وہ حدیث صحیح ہے ابوبکر نے کہا پھر آپ نے اس سند کے ساتھ اس حدیث کو اپنی اس کتاب میں ذکر کیوں نہیں کیا امام مسلم نے فرمایا میں نے اس کتاب میں ہر حدیث کو ذکر نہیں کیا جو صرف میرے نزدیک صحیح ہو بلکہ میں نے اس کتاب میں ان احادیث کو ذکر کیا ہے جن کے صحیح ہونے پر سب کا اتفاق ہے۔

٨١٠ - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَابْنُ أَبِي عُمَرَ عَنْ عَبْدِ الرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ فِي الْحَدِيثِ فَإِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ قَضَى عَلَى لِسَانِ نَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے سابقہ حدیث بیان فرمائی اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زبان پر سمع اللہ لمن حمدہ جاری کر دیا۔

## تشہد میں مذاہب ائمہ

امام ابوحنیفہ کے نزدیک نماز میں تشہد اول اور ثانی دونوں واجب ہیں، امام مالک رضی اللہ عنہ کے نزدیک دونوں تشہد سنت ہیں، امام شافعی کے نزدیک تشہد اول سنت ہے اور تشہد ثانی واجب ہے، اور امام احمد کے نزدیک اول تشہد واجب اور ثانی تشہد فرض ہے۔ امام اعظم اور امام احمد کے نزدیک حضرت عبداللہ بن مسعود کے تشہد کی روایت پڑھنا افضل ہے کیونکہ یہ حدیث صحت کے اعتبار سے زیادہ قوی ہے۔ اور امام شافعی کے نزدیک حضرت عبداللہ بن عباس کی روایت کو پڑھنا افضل ہے کیونکہ اس میں لفظ مبارکات زائد ہے اور امام مالک کے نزدیک حضرت عمر کی روایت کو پڑھنا افضل ہے (نووی علی شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۳، مع تغیر)

سلام ایک دعائیہ کلمہ ہے جس شخص کو سلام کیا جائے اس شخص کے حق میں سلامتی کی دعا کی جاتی ہے۔ صحابہ کرام جب السلام علی اللہ کہتے تھے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو روک دیا، کیونکہ اللہ تعالیٰ عین سلام ہے اور وہ سلامتی کی دعا سے پاک ہے۔

## تشہد میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر قصداً سلام عرض کرنے کی تحقیق

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ تلقین کی کہ

نماز میں السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہا کرو، یعنی قصداً رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر سلام عرض کرو۔

علماء دیوبند کا مسلک یہ ہے کہ نمازی کے تشہد میں جب السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ (اے نبی آپ پر سلام ہو اور اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں) کہا جائے تو حضور پر قصداً سلام کرنے کی نیت نہ کرے بلکہ یہ نیت کرے کہ اللہ تعالیٰ نے شب معراج رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر جو سلام پڑھا تھا میں اس سلام کی نقل اور حکایت کر رہا ہوں۔

(اس کی مثال یہ ہے کہ قرآن میں ہم پڑھتے ہیں یا بنی اسرائیل، اے بنی اسرائیل، تو اس تلاوت سے بنی اسرائیل کو پکارنا مقصود نہیں ہوتا، بلکہ اللہ تعالیٰ نے جو بنی اسرائیل کو خطاب کیا تھا، ہم تلاوت کرکے اس کی نقل و حکایت کرتے ہیں۔)

علماء دیوبند کا یہ قول اس بنیاد پر مبنی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قریب اور بعید سے ہر نمازی کا سلام نہیں سنتے اور نہ حضور کو دور سے پکارنا جائز ہے اس لیے نماز میں جب السلام علیک ایہا النبی کہا جائے تو انشاءً اور قصداً سلام نہ کرے بلکہ شب معراج جو اللہ تعالیٰ نے سلام کیا تھا اس سلام کی نقل اور حکایت کرے۔ شیخ رشید احمد گنگوہی لکھتے ہیں:

اگر کسی کا عقیدہ یہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام خود خطاب سلام کا سنتے ہیں، وہ کفر ہے خواہ السلام علیک کہے یا السلام علی النبی کہے، اور جس کا عقیدہ یہ ہے۔ سلام و صلوٰۃ آپ کو پہنچایا جاتا ہے ایک ملائکہ کی جماعت اس کام کے واسطے مقرر ہے جیسا کہ احادیث میں آیا ہے تو دونوں طرح پڑھنا مباح ہے پس بعد اس کے سنو کہ اگر ابن مسعود نے بعد وفات شریف کے صیغہ بدل دیا ہے تو کوئی حرج نہیں کسی مصلحت کو یہ ہوگا اور جو اصل تعلیم کے موافق پڑھا جاوے جب بھی حرج نہیں کہ مقصود حکایت ہے۔ ؎

اس عقیدہ کی پہلی بنیاد ہی غلط ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خود صلوٰۃ و سلام نہیں سنتے، حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ قوت اور قدرت عطا فرمائی ہے کہ زندگی میں بھی اور بعد از وصال بھی دور و نزدیک سے یکساں سنتے ہیں، البتہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کے دیے بغیر حضور کے سماع کا عقیدہ رکھنا باطل اور شرک ہے اور یہ بات صرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہی مخصوص نہیں ہے کسی بھی شخص کے بارے میں یہ عقیدہ ہو کہ وہ از خود سنتا ہے تو یہ شرک ہے۔ ابن قیم جوزیہ طبرانی کی سند کے ساتھ حضرت ابو درداء سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لیس من عبد یصلی علی الا بلغنی صوتہ حیث کان قلنا وبعد وفاتک قال وبعد وفاتی الحدیث ؎

کوئی شخص مجھ پر درود نہیں پڑھتا مگر اس کی آواز مجھے پہنچتی ہے خواہ وہ کہیں ہو، صحابہ نے عرض کیا آپ کی وفات کے بعد بھی، فرمایا میری وفات

---

؎ ۔ شیخ رشید احمد گنگوہی متوفی ١٣٢٣ھ، فتاویٰ رشیدیہ کامل ص ٨٩، مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز کراچی

؎ ۔ شیخ ابن قیم جوزیہ متوفی ٧٥١ھ، جلاء الافہام ص ٦٣، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد

کے بعد بھی ہے

امام رازی تحریر فرماتے ہیں:

وکذلک العبد اذا واظب علی الطاعات بلغ ذلک النور المقام الذی یقول اللہ کنت لہ سمعا وبصرا فاذا صار نور جلال اللہ سمعا لہ سمع القریب والبعید واذا صار ذلک النور بصرا لہ رای القریب والبعید واذا صار ذلک النور یدا لہ قدر علی التصرف فی الصعب والسہل والبعید والقریب [1]

جب بندہ مسلسل عبادت کرتا ہے تو وہ اس مقام پر پہنچ جاتا ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اس بندہ کی آنکھیں اور کان ہو جاتا ہوں اور جب اللہ تعالیٰ کا نور اس کے کان ہو جاتا ہے تو وہ قریب اور بعید کو یکساں سنتا ہے، اور جب یہ نور اس کی آنکھیں ہو جاتا ہے تو وہ قریب اور بعید کو یکساں دیکھتا ہے اور جب یہ نور اس کے ہاتھ ہو جاتا ہے تو وہ مشکل اور آسان قریب اور بعید کے تصرف پر یکساں قادر ہو جاتا ہے۔

امام رازی نے جس حدیث قدسی کا حوالہ دیا ہے اس کو امام بخاری نے اپنی سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ان اللہ قال من عادی لی ولیا فقد اذنتہ بالحرب وما تقرب الی عبدی بشیٔ احب الی مما افترضت علیہ ولا یزال عبدی یتقرب الی بالنوافل حتی احببتہ فکنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ ویدہ التی یبطش بہا ورجلہ التی یمشی بہا الحدیث [2]

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو شخص میرے ولی سے عداوت رکھتا ہے میں اس سے اعلان جنگ کر دیتا ہوں، اور بندہ فرائض کی ادائیگی کے ذریعہ میرا سب سے زیادہ قرب حاصل کرتا ہے پھر میرا بندہ نوافل کے ذریعہ مجھ سے مسلسل قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس کو اپنا محبوب بنا لیتا ہوں اور جب میں اس کو اپنا محبوب بنا لیتا ہوں تو میں اس کے کان ہو جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھیں ہو جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کے ہاتھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ (چیزوں کو) پکڑتا ہے اور اس کے پیر ہو جاتا ہوں جن سے وہ چلتا ہے۔

شیخ انور شاہ کشمیری اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں۔

---

* اس حدیث کی سند پر شیخ اشرف علی تھانوی نے بوادر النوادر ص ۲۰۲ پر جرح کی ہے جس کا مکمل مسکت جواب ذکر بالخیر حصہ دوم ص ۲۲۸ پر ملاحظہ فرمائیے۔

[1] امام فخر الدین رازی المتوفی ۶۰۶ھ، تفسیر کبیر ج ۵ ص ۴۰۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] امام ابو عبد اللہ البخاری المتوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۲ ص ۹۶۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

فانہ اذا صح للشجرۃ ان ینادی فیہ بانی انا اللہ فما بال المتقرب ان لا یکون اللہ سمعہ وبصرہ کیف وابن آدم الذی خلق علی صورۃ الرحمن لیس بادون من شجرۃ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام۔ [1]

جب درخت سے انی انا اللہ (میں اللہ ہوں) کی آواز آسکتی ہے تو جو شخص مسلسل عبادت کر کے قرب الٰہی حاصل کر چکا ہو تو کیونکر اللہ تعالیٰ اس کی آنکھیں اور کان نہیں ہوسکتا۔ حالانکہ ابن آدم جو صورت رحمٰن پر پیدا کیا گیا ہے کسی طرح بھی موسیٰ علیہ السلام کے درخت سے کم نہیں ہے۔

بخاری شریف کی حدیث قدسی اور اس کی شرح جو امام رازی اور شیخ انور شاہ کاشمیری نے کی ہے اس سے یہ بات واضح طور پر معلوم ہوجاتی ہے کہ جب عبادت گزار بندوں کو اللہ تعالیٰ اپنا محبوب بنا لیتا ہے تو ان کی اپنی صفات محو ہوجاتی ہیں، اور وہ اللہ تعالیٰ کی صفت سماعت سے سنتے ہیں۔ اس کی صفت بصارت سے دیکھتے ہیں اور اس کی صفت قدرت سے تصرف کرتے ہیں، جو شخص ان محبوبان خدا کے قریب وبعید سے سننے کا انکار کرتا ہے وہ درحقیقت ان کا انکار نہیں کرتا، بلکہ اللہ تعالیٰ کی صفت سماعت اور بصارت کا انکار کرتا ہے، اور جب عام محبوبان حق کے قرب کا یہ مقام ہے تو غور کیجئے جو سید المرسلین ہیں، باعث ایجاد عالم ہیں، تمام انبیاء اور اولیاء کے سردار ہیں دنا فتدلیٰ فکان قاب قوسین او ادنیٰ کے مقام پر فائز ہیں ان کے قرب خداوندی کا کیا عالم ہوگا، حق یہ ہے کہ باقی انبیاء اور اولیاء صفات خداوندی کے مظہر ہیں اور سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم حق کی ذات کے بھی مظہر ہیں اور صفات کے بھی، لہٰذا وہ جس آواز کو جہاں کہیں سے سنتے ہیں اللہ تعالیٰ کی صفت سماعت سے سنتے ہیں اس لیے یہ کہنا قطعاً غلط ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دور سے صلوٰۃ وسلام نہیں سنتے۔

خود شیخ رشید احمد گنگوہی بھی تسلیم کرتے ہیں:

یہ خود آپ کو معلوم ہے کہ ندائے غیر اللہ تعالیٰ کو دور سے شرک حقیقی جب ہوتا ہے کہ ان کو عالم سامع مستقل عقیدہ کرے ورنہ شرک نہیں، مثلاً یہ جانے کہ اللہ تعالیٰ ان کو مطلع فرما دیوے گا، یا باذنہ تعالیٰ ان کو انکشاف ہو جاوے گا۔ [2]

رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جو مسلمان بھی یا رسول اللہ کہہ کر خطاب کرتا ہے۔ وہ آپ کو مستقل سامع اور عالم اعتقاد نہیں کرتا، بلکہ بقول شیخ گنگوہی کے یہ سمجھتا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو یہ آواز سنا دیتا ہے یا بقول شیخ کشمیری کے یہ سمجھتا ہے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم صفات اللہ کے مظہر ہیں اور اس کی صفت سماعت سے سنتے ہیں۔

یہ تمام بحث اس سلسلہ میں تھی کہ نمازی جب تشہد میں بیٹھے تو اس اعتقاد سے السلام علیک ایہا النبی

[1] شیخ محمد انور کشمیری متوفی ۱۳۵۲ھ، فیض الباری ج ۴ ص ۴۲۹، مطبوعہ مطبع حجازی مصر، ۱۳۵۷ھ

[2] شیخ رشید احمد گنگوہی متوفی ۱۳۵۲ھ، فتاویٰ رشیدیہ کامل مبوب ص ۶۰، مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز کراچی

پڑھتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سلام کو سنتے ہیں۔ رہی بحث اس میں کہ حضور کی خدمت میں یہ سلام انشاءً اور قصداً عرض کرے یا بطور حکایت معراج کے جیسا کہ علماء دیوبند کا مسلک ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ کتاب، سنت اور جمہور فقہاء اسلام اور عقل صحیح سے جو بات ثابت ہے، وہ یہی ہے کہ نماز میں انشاءً اور قصداً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام عرض کرے، حکایت معراج کا قصد نہ کرے۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

یا ایھا الذین آمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما (الاحزاب: ۵۶)

"اے ایمان والو! نبی اکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) پر صلوٰۃ و سلام پڑھو۔"

اس آیت میں دیگر احکام کی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر قصداً سلام پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے، صلوٰۃ وسلام کو نقل اور حکایت کرنے کا حکم نہیں دیا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

فلیقل التحیات للہ والصلوات والطیبات السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین فاذا قالھا اصابت کل عبد للہ صالح فی السماء والارض[1] الحدیث۔

نمازی کہے "التحیات للہ والصلوٰت والطیبات السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین، جب نمازی سلام کے یہ کلمات کہے گا تو اس کا سلام آسمان اور زمین کے ہر صالح بندہ کو پہنچ جائے گا۔

اور سلام ہر صالح بندہ کو اسی وقت پہنچے گا جب وہ قصداً سلام پیش کرے گا نہ کہ نقل اور حکایت کی صورت میں، اور جب ہر صالح بندہ کو سلام پہنچے گا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو سید الصالحین ہیں ان کو سلام کیوں کر نہیں پہنچے گا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام اسی وقت پہنچے گا جب سلام عرض کرتے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کرنے کی نیت سے قصداً و انشاءً سلام عرض کرے گا۔ قرآن اور حدیث سے استدلال کے بعد آئیے اب فقہاء اسلام کے اقوال ملاحظہ کریں:

امام غزالی شافعی تشہد کی بحث میں فرماتے ہیں:

واحضر فی قلبک النبی صلی اللہ علیہ وسلم وشخصہ الکریم وقل سلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔[2]

"اپنے دل میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور لاکر عرض کرو" سلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

علامہ حصکفی حنفی فرماتے ہیں:

ویقصد بالفاظ التشہد معانیھا مرادۃ لہ علی وجہ الانشاء کانہ یحیی اللہ تعالیٰ ویسلم علی نبیہ وعلی نفسہ لا اخبار عن

تشہد پڑھتے وقت ان الفاظ کے معانی کا قصد کرے گویا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عبادت کا تحفہ پیش کر رہا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] امام مسلم بن حجاج قشیری متوفی ۲۶۱ ھ، صحیح مسلم ج اص ۱۷۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ ھ

[2] امام محمد غزالی متوفی ۵۰۵ ھ، احیاء العلوم ج اص ۱۷۵، مطبوعہ دار المعرفت بیروت

ذلك [1]

کی بارگاہ میں سلام کا ہدیہ پیش کر رہا ہے اور تشہد پڑھتے وقت واقعہ معراج کی نقل اور حکایت کا قصد نہ کرے۔

اور علامہ ابن عابدین شامی فرماتے ہیں:

لا يقصد الاخبار والحكاية عما وقع في المعراج منه صلى الله عليه وسلم ومن ربه سبحانه [2]

تشہد پڑھتے وقت واقعہ معراج میں اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان جو مکالمہ ہوا تھا اس کی نقل اور حکایت کا قصد نہ کرے۔

علامہ شرنبلالی حنفی تشہد کی بحث میں فرماتے ہیں:

فيقصد المصلي انشاء هذه الالفاظ مرادة له قاصدة معناها الموضوعة له من عنده كانه يحيي الله سبحانه تعالى ويسلم على النبي صلى الله عليه وسلم [3]

نمازی تشہد میں ان الفاظ کے معانی کا قصد کرے گویا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عبادت کا ہدیہ پیش کر رہا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام کا تحفہ پیش کر رہا ہے۔

اور علامہ طحاوی تشہد کی بحث میں فرماتے ہیں:

لا حكاية سلام رسول الله صلى الله عليه وسلم [4]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کرنے کی حکایت نہ کرے۔

اور فقہ حنفی کی مشہور کتاب عالمگیری میں ہے:

ولا بد من ان يقصد بالفاظ التشهد معانيها التي وضعت لها من عنده كانه يحيي الله تعالى ويسلم على النبي [5]

نمازی کے لیے ضروری ہے کہ الفاظ تشہد سے ان کے معانی کا قصد کرے گویا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عبادت کا ہدیہ پیش کر رہا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور سلام عرض کر رہا ہے۔

اور علامہ زین الدین ابن نجیم حنفی رحمہ اللہ تشہد کی بحث میں فرماتے ہیں:

وانما ذكرنا بعض معاني التشهد لما ان المصلي يقصد بهذه الالفاظ معانيها مرادة له على

ہم نے الفاظ تشہد کے بعض معانی محض اس لیے ذکر کیے ہیں کہ جب نمازی یہ الفاظ پڑھے تو ان

---

1. علامہ علاء الدین حصکفی متوفی ١٠٨٨ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج ١ ص ٣٧٦، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ١٣٢٧ھ
2. علامہ سید ابن عابدین شامی متوفی ١٢٥٢ھ، رد المحتار ج ١ ص ٣٧٦، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ١٣٢٧ھ
3. علامہ حسن بن عمار شرنبلالی متوفی ١٠٦٩ھ، مراقی الفلاح ص ١٧٠، مطبوعہ مطبع مصطفیٰ البابی واولادہ بمصر ١٣٥٦ھ
4. علامہ احمد طحاوی حنفی متوفی ١٢٣١ھ، حاشیۃ الطحطاوی علی الدر المختار ج ١ ص ٢٢٥، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت ١٣٩٥ھ
5. ملا نظام الدین متوفی ١١٦١ھ، فتاویٰ عالمگیری ج ١ ص ٧٣ (مصری)

وجہ الانشاء کما صرح بہ المجتبی بقولہ ولا بد من ان یقصد بالفاظ التشہد معناھا التی وضعت لھا من عندہ کانہ یحیی اللہ ویسلم علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔[1]

معانی کا قصد کرے گویا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عبادت اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں سلام کا تحفہ پیش کر رہا ہے، اسی طرح مجتبیٰ نے بیان کیا ہے۔

علامہ عبد الوہاب شعرانی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں:

انما امر الشارع المصلی بالصلوٰۃ والسلام علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی التشہد لینبہ الغافلین فی جلوسھم بین یدی اللہ عز وجل علی شھود نبیھم فی تلک الحضرۃ فانہ لا یفارق حضرۃ اللہ ابدا فیخاطبونہ بالسلام مشافھۃ۔[2]

اللہ تعالیٰ نے نمازی کو تشہد میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کا اس لیے حکم دیا ہے تاکہ جو نمازی غفلت سے اللہ کی بارگاہ میں بیٹھے ہیں وہ اس حقیقت پر متنبہ ہو جائیں کہ اس بارگاہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی موجود ہیں، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سے کبھی جدا نہیں ہوتے، اس لیے نمازی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہو کر قصداً صلوٰۃ وسلام عرض کرے۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی رحمۃ اللہ علیہ اہل عرفان کا قول نقل کرتے ہیں:

ان المصلین لما استفتحوا باب الملکوت بالتحیات اذن لھم بالدخول فی حریم الذی لا یموت فقرت اعینھم بالمناجات فنبھوا علی ان ذلک بواسطۃ نبی الرحمۃ وبرکۃ متابعتہ فاذا التفتوا فاذا الحبیب فی حرم الحبیب حاضر فاقبلوا علیہ قائلین السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔[3]

نمازیوں نے جب عبادات کے تحفے پیش کرکے باب ملکوت پر دستک دی تو انھیں بارگاہ الوہیت میں دخول کی اجازت مل گئی اور اللہ تعالیٰ سے مناجات کرنے کے سبب ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہو گئیں، پھر ان کو بتایا کہ یہ مرتبہ ان کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی رحمت برکت اور آپ کی پیروی سے ملا ہے جب وہ اس تنبیہ سے متوجہ ہوئے تو دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حاضر ہیں تو انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہو کر سلام عرض کیا السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

[1] علامہ زین الدین ابن نجیم حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۱ ص ۳۴۳، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

[2] عارف علامہ عبد الوہاب شعرانی متوفی ۹۷۳ھ، المیزان الکبریٰ ج ۱ ص ۱۶۷، مطبوعہ مطبع مصطفی البابی واولادہ بمصر، ۱۳۵۹ھ

[3] علامہ بدر الدین عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری جز ۶ ص ۱۱۱، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

تشہد کی بحث میں بعینہ یہی عبارت حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ ھ نے فتح الباری ج ۲ ص ۴۵۸ پر، علامہ محمد بن عبد الباقی زرقانی مالکی متوفی ۱۱۲۲ ھ نے شرح المواہب اللدنیہ ج ۷ ص ۳۲۹ پر، مولانا عبد الحیی لکھنوی متوفی ۱۳۰۴ ھ نے سعایہ ج ۲ ص ۲۲۷ پر اور شیخ شبیر احمد عثمانی دیوبندی نے فتح الملہم ج ۲ ص ۴۲ میں بیان کی ہے۔

اور شیخ عبد الحق محدث دہلوی بیان فرماتے ہیں:

وقال بعض العارفين ان ذلك سريان الحقيقة المحمدية في ذرائر الموجودات وافراد الكائنات كلها فهو صلى الله عليه وسلم موجود وحاضر في ذوات المصلين وحاضر عندهم فينبغي للمؤمن ان لا يغفل عن هذا الشهود عند هذا الخطاب لينال من انوار القلب ويفوز باسرار المعرفة صلى الله عليك يارسول الله وسلم۔[1]

"بعض عارفین نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو تشہد میں سلام اس وجہ سے عرض کیا جاتا ہے کہ حقیقت محمدی نہ صرف یہ کہ تمام موجودات کے ذرہ ذرہ میں اور تمام حوادث کے ہر فرد میں موجود ہے بلکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سلام عرض کرتے وقت مومن آپ کے مشاہدہ سے غافل نہ ہوں، تاکہ انوار قلب اور اسرار معرفت حاصل کر لیں، اے اللہ کے رسول آپ پر صلوٰۃ و سلام ہو!"

شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے یہی مضمون اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۴۰۱، اور مدارج النبوت ج ۱ ص ۲۳۶ (مطبوعہ نوریہ رضویہ) میں بیان کیا ہے اور اسی مضمون کو تلخیص کے ساتھ غیر مقلدین کے مستند عالم دین نواب صدیق حسن بھوپالی نے بھی مسک الختام شرح بلوغ المرام (ج ۱ ص ۲۵۹) میں بیان کیا ہے۔

مولانا عبد الحیی کے والد مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی لکھتے ہیں:

تشہد کا یہ حصہ بھی اسی قسم سے ہے السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

تشہد کے ان کلمات میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو خطاب کیا گیا ہے جس کا راز یہ ہے کہ حقیقت محمدیہ ہر موجود میں جلوہ گر ہے، اور ہر بندہ کے باطن میں موجود ہے، یہ کیفیت حالت نماز میں پورے طور پر پیدا ہو جاتی ہے اس طرح خطاب کا ماحول سا پیدا ہو جاتا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے خطاب کر دیا جاتا ہے، بعض صوفیاء نے فرمایا ہے بندہ جب اللہ کی حمد و ثناء سے مشرف ہو گیا تو گویا اسے حرم الٰہی میں داخلہ کی اجازت مل گئی اور اس کی بصیرت روشن ہو گئی تو اس نے حبیب کو حرم حبیب میں حاضر پایا اور محبوب کی طرف متوجہ ہو گیا اور کہہ اٹھا کہ السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔[2]

نمازی تشہد میں السلام علیک ایہا النبی کہتے وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سلام کہنے کا قصد کرے، اس بات پر اب تک ہم نے قرآن، حدیث اور فقہاء اسلام کے دلائل پیش کیے ہیں، اب ہم قارئین کے

---

[1] شیخ عبد الحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ ھ، لمعات ج ۲ ص ۱۸۱، مطبوعہ لاہور

[2] مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی متوفی ۱۲۸۵ ھ، نور الایمان ص ۴۳، مطبوعہ ہند

کے سامنے اس حقیقت کو عقلی دلیل سے پیش کرنا چاہتے ہیں تاکہ اس مسئلہ کا کوئی پہلو تشنہ نہ رہے۔

جس وقت نمازی نماز شروع کرتا ہے اور اللہ اکبر کہتا ہے اس وقت وہ مخالفین کے نزدیک بھی اللہ تعالیٰ کی تکبیر اور «وربك فكبر» (مدثر: ۳) «اپنے رب کی تکبیر کرو» کے تقاضوں پر عمل کا قصد کرتا ہے۔ جب قیام میں قرآن کریم کی تلاوت کرتا ہے تو «فاقرءوا ما تیسر من القرآن» (مزمل: ۲۰) «قرآن پڑھو» کے حکم پر عمل کرنے کا قصد کرتا ہے، ان دونوں صورتوں میں نہ کسی فرشتہ کی تکبیر کی حکایت اور نہ کسی قاری کی تلاوت قرآن کی حکایت کرتا ہے۔

رکوع و سجود میں «فسبح باسم ربك العظيم» (واقعہ: ۷۴) «اپنے رب کی تسبیح بیان کرو» اور «سبح اسم ربك الاعلیٰ» «اپنے رب اعلیٰ کی تنظیم کرو» کے حکم کی تعمیل کا قصد کرتا ہے کسی فرشتہ کی تسبیح کی حکایت نہیں کرتا۔ اخیر میں جب دعا مانگتا ہے اور کہتا ہے «رب اجعلنی مقیم الصلوٰۃ» (ابراہیم: ۴۰) تو حضرت ابراہیم کی مانگی ہوئی دعا کی حکایت نہیں بلکہ اپنے لیے دعا کا قصد کرتا ہے۔

اسی طرح جب السلام علیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہہ کر نماز ختم کرتا ہے، تب بھی کسی کے سلام کی حکایت نہیں کرتا بلکہ دائیں بائیں بیٹھے ہوئے لوگوں یا فرشتوں کو سلام کرنے کا قصد کرتا ہے۔ غور فرمائیے تکبیر تحریمہ سے لے کر سلام تک نمازی تمام نماز میں نماز کے ہر جزو کی ادائیگی سے اس جزو کا قصد کرتا ہے ایک حضور رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم ہی پر جب سلام عرض کرنے کا وقت آئے تو نمازی آپ کو سلام کرنے کا قصد نہ کرے بلکہ معراج کی نقل اور حکایت کرے!

مخالفین کا امام جب نماز پڑھتا ہے تو دائیں اور بائیں جانب سلام پھیرتے وقت دائیں اور بائیں جانب والے مقتدیوں کو سلام کا قصد کرتا ہے، کس قدر رنج والم کا مقام ہے، جن لوگوں سے دنیاوی وظیفہ ملتا ہے انہیں سلام کرنا ہو تو قصداً اور ارادۃً سلام کرتا ہے اور جن کا نام لینے کی وجہ سے یہ لوگ مسلمان کہلاتے ہیں ان کو سلام کرنے کا موقع ہو تو نقلاً و حکایۃً سلام کرتے ہیں۔

اس تفصیل اور تحقیق سے بہت سے مسائل حل ہو جاتے ہیں مثلاً یہ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ کہنا جائز ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دور و نزدیک سے سلام پڑھنے والوں کا سلام یکساں سنتے ہیں، نعرہ رسالت «یا رسول اللہ» لگانا جائز ہے۔

## بَابُ ۱۵۶ الصَّلٰوۃِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ التَّشَهُّدِ

۸۱۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى التَّمِيمِيُّ قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ نُعَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُجْمِرِ اَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ الْاَنْصَارِيَّ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ زَيْدٍ هُوَ الَّذِي كَانَ اُرِيَ النِّدَاءَ

## تشہد کے بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنے کا بیان

حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم سعد بن عبادہ کی مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے۔ بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ

بِالصَّلٰوةِ أَخْبَرَهُ عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ الْأَنْصَارِيِّ قَالَ أَتَانَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ فِي مَجْلِسِ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ فَقَالَ لَهُ بَشِيرُ بْنُ سَعْدٍ أَمَرَنَا اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ أَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَكَيْفَ نُصَلِّي عَلَيْكَ قَالَ فَسَكَتَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى تَمَنَّيْنَا أَنَّهُ لَمْ يَسْأَلْهُ ثُمَّ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُولُوا اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ ______ عَلٰى اٰلِ إِبْرَاهِيمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اٰلِ إِبْرَاهِيمَ فِي الْعٰلَمِينَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ وَالسَّلَامُ كَمَا قَدْ عَلِمْتُمْ۔

اللہ تعالٰی نے ہمیں حکم دیا ہے کہ ہم آپ پر صلوٰۃ (درود شریف) پڑھیں پس ہم کس طرح آپ پر درود پڑھیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خاموش رہے حتیٰ کہ ہم نے سوچا کاش اس نے سوال نہ کیا ہوتا پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس طرح کہا کرو۔

اللّٰھم صل علی محمد و علی اٰل محمد کما صلیت علی اٰل ابراھیم وبارک علی محمد وعلی اٰل محمد کما بارکت علی اٰل ابراھیم فی العٰلمین انک حمید مجید۔

ترجمہ: "اے اللہ محمد اور آل محمد پر رحمت فرما جیسا کہ تو نے آل ابراہیم پر رحمت نازل فرمائی اور محمد اور آل محمد پر برکت نازل فرما جیسا کہ تو نے آل ابراہیم پر تمام جہانوں میں برکت نازل فرمائی ہے، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگ ہے اور سلام پڑھو جس طرح تمہیں معلوم ہے۔

---

٨١٢۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ الْمُثَنّٰى قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ أَبِي لَيْلٰى قَالَ لَقِيَنِي كَعْبُ بْنُ عُجْرَةَ فَقَالَ أَلَا أُهْدِي لَكَ هَدِيَّةً خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا قَدْ عَرَفْنَا كَيْفَ نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فَكَيْفَ نُصَلِّي عَلَيْكَ قَالَ قُولُوا اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ اللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَجِيدٌ۔

حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمارے پاس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ہم نے عرض کیا ہمیں معلوم ہو گیا کہ (نماز میں) آپ پر سلام کس طرح پڑھیں، آپ ہی بتلائیے کہ آپ پر صلوٰۃ کس طرح پڑھا کریں آپ نے فرمایا یوں کہو اللّٰھم صل علی محمد وعلی اٰل محمد کما صلیت علی ابراھیم انک حمید مجید ۰ اللّٰھم بارک علی محمد وعلی اٰل محمد کما بارکت علی ابراھیم انک حمید مجید۔

---

٨١٣۔ حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا وَكِيعٌ عَنْ شُعْبَةَ وَمِسْعَرٍ عَنِ الْحَكَمِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ مِسْعَرٍ أَلَا أُهْدِي لَكَ هَدِيَّةً۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی ایسی ہی حدیث مروی ہے۔

۸۱۴ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكَّارٍ قَالَ نَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ زَكَرِيَّا عَنِ الْأَعْمَشِ وَعَنْ مِسْعَرٍ وَعَنْ مَالِكِ بْنِ مِغْوَلٍ كُلُّهُمْ عَنِ الْحَكَمِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَلَمْ يَقُلِ اللَّهُمَّ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی مثل سابق حدیث مروی ہے مگر اس میں اللھم کا لفظ نہیں ہے وبارک علی محمد ہے۔

---

۸۱۵ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا رَوْحٌ وَعَبْدُ اللهِ بْنُ نَافِعٍ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ أَنَا رَوْحٌ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَمْرِو بْنِ سُلَيْمٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو حُمَيْدٍ السَّاعِدِيُّ أَنَّهُمْ قَالُوا يَا رَسُولَ اللهِ كَيْفَ نُصَلِّي عَلَيْكَ قَالَ قُولُوا اللَّهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى أَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَعَلَى أَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ كَمَا بَارَكْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ.

ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم آپ پر صلوٰۃ کس طرح پڑھیں، آپ نے فرمایا یوں کہو: اللھم صل علی محمد وعلی ازواجہ وذریتہ کما صلیت علی آل ابراھیم وبارک علی محمد وعلی ازواجہ وذریتہ کما بارکت علی آل ابراھیم انک حمید مجید۔

"اے اللہ محمد اور ان کی ازواج اور اولاد پر رحمت نازل فرما جس طرح تونے ابراہیم کی اولاد پر رحمت نازل فرمائی اور محمد اور ان کی ازواج اور اولاد پر برکت نازل فرما جیسا کہ تونے ابراہیم کی آل پر برکت نازل فرمائی بے شک تو لائق ستائش اور بزرگ ہے۔"

۸۱۶ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَابْنُ حُجْرٍ قَالُوا نَا إِسْمَاعِيلُ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ عَنِ الْعَلَاءِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَلَّى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرًا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص مجھ پر ایک بار درود شریف پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا۔

---

## نماز میں درود شریف پڑھنے کے متعلق ائمہ مذاہب کی آراء

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

تشہد اخیر کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ (درود شریف) کے وجوب میں علماء کا اختلاف ہے، امام ابوحنیفہ، امام مالک اور جمہور فقہاء کا مسلک یہ ہے کہ یہ درود سنت ہے اور اگر کسی نے درود کو ترک کر دیا تو اس کی نماز صحیح ہے، اور امام احمد اور امام شافعی کا مسلک یہ ہے کہ درود واجب ہے، اگر کسی نے یہ درود ترک کر دیا تو اس کی نماز صحیح نہیں ہوگی، حضرت عمر بن الخطاب اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے اسی طرح مروی ہے، شعبی کا بھی یہی مذہب ہے، فقہاء شافعیہ درود کے وجوب پر اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں: حضرت ابومسعود انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ نے پوچھا: یارسول اللہ ہم آپ پر صلوٰۃ کا (درود)

کیسے پڑھیں؟ آپ نے فرمایا پڑھو اللھم صل علی محمد الخ اور امر وجوب کے لیے ہوتا ہے۔ اس دلیل کے ساتھ یہ حدیث بھی ملانی چاہیے جب ہم آپ پر نماز پڑھیں تو کس طرح صلوٰۃ پڑھیں؟ آپ نے فرمایا تم پڑھو اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد الخ یہ زیادتی صحیح ہے، اس زیادتی کے ساتھ اس حدیث کو امام ابو حاتم بن حبان اور امام حاکم ابو عبد اللہ نے اپنی اپنی صحیح میں روایت کیا ہے، حاکم نے کہا یہ زیادتی صحیح ہے اور حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو دیکھا اس نے نماز پڑھی، نماز میں اللہ تعالے کی حمد وثناء کی نہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھا، تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس شخص نے جلدی کی ہے، پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو بلا کر فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو اپنے رب کی حمد وثناء سے ابتداء کرے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ پڑھے اور جو چاہے دعا کرے، حاکم نے کہا یہ حدیث مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔

علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی آل کا مصداق کون ہیں، ازہری اور دیگر محققین نے کہا اس سے مراد جمیع امت ہے، دوسرا قول یہ ہے کہ اس سے مراد بنو ہاشم اور بنو عبد المطلب ہیں، اور تیسرا قول یہ ہے کہ اس سے مراد نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت اور آپ کی ذریت ہیں۔ [1]

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

نماز میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنا ہمارے نزدیک فرض نہیں ہے، امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک یہ فرض ہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابن مسعود کو تشہد سکھلانے کے بعد فرمایا جب تم یہ پڑھ لو، یا یہ کر لو تو تمہاری نماز پوری ہو گئی، اور اگر تم کھڑے ہونا چاہو تو کھڑے ہو جاؤ اور اگر بیٹھنا چاہو تو بیٹھ جاؤ، علامہ کرخی نے کہا ہے کہ نماز کے علاوہ ایک مرتبہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنا واجب ہے، اور امام طحاوی نے کہا جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جائے آپ پر درود پڑھنا واجب ہے۔ [2]

علامہ مرغینانی نے حضرت ابن مسعود کی جس حدیث سے استدلال کیا ہے وہ سنن ابو داؤد ج ۱ ص ۱۳۹، طبع مجتبائی پاکستان اور سنن کبری للبیہقی ج ۲ ص ۱۷۵، طبع ملتان میں ہے۔

علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

نماز میں درود شریف پڑھنے کے وجوب پر کوئی دلیل نہیں ہے، قاضی عیاض مالکی نے کہا نماز میں درود شریف کو واجب کہنا امام شافعی کا شاذ قول ہے، سلف میں سے کسی نے یہ قول نہیں کیا، طبری، قشیری اور فقہاء کی ایک جماعت نے ان پر تشنیع کی ہے اور علامہ خطابی جو شافعی المذہب ہیں انہوں نے بھی اس کی مخالفت کی ہے، علامہ خطابی نے کہا امام شافعی سے پہلے کسی نے نماز میں تشہد کو واجب نہیں کہا۔ [3]

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر المرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ، ہدایہ اولین ص ۹۲، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

[3] علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۷۵، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

علامہ ابن ہمام کا علامہ خطابی سے یہ نقل کرنا صحیح نہیں ہے کہ انھوں نے نماز میں درود پڑھنے کے مسئلہ میں امام شافعی کی مخالفت کی ہے۔

علامہ خطابی لکھتے ہیں:

سنن ابوداؤد میں ہے: آپ نے ہمیں یہ امر کیا ہے کہ ہم آپ پر صلوٰۃ پڑھیں۔ اور امر وجوب پر دلالت کرتا ہے کیونکہ آپ کا امر لازم ہے اور اس کی اطاعت کرنا واجب ہے، اور آپ کا یہ ارشاد تم پڑھو: اللھم صل علی محمد ... یہ دوسرا امر ہے، جس کے مطابق عمل کرنا واجب ہے اور اس کو ترک کرنا جائز نہیں ہے، نیز اللہ تعالیٰ نے آپ پر صلوٰۃ پڑھنے کا حکم دیا:

یایھا الذین آمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما (احزاب: ۵۶)　　اے ایمان والو! نبی پر صلوٰۃ وسلام پڑھو۔

اور یہ حکم نماز کی طرف راجع ہے کیونکہ اگر یہ حکم غیر نماز کی طرف راجع ہو تو یہ مستحب ہے اور اس حکم کو نماز کی طرف راجع کیا جائے تو پھر یہ فرض ہے، کیونکہ اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ غیر نماز میں آپ پر درود شریف پڑھنا فرض نہیں ہے، اس سے معلوم ہوا کہ اس آیت میں امر نماز کی طرف راجع ہے اور آپ پر نماز میں درود پڑھنا فرض ہے، اور اصحاب رائے نے یہ کہا ہے کہ تشہد پڑھنا اور نماز میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنا مستحب ہے واجب نہیں ہے۔ [1]

تشہد کے متعلق علامہ خطابی کا احناف کے مذہب کو نقل کرنا صحیح نہیں ہے، احناف کے نزدیک تشہد کو پڑھنا واجب ہے اور قدر تشہد بیٹھنا فرض ہے۔

علامہ نووی اور علامہ خطابی نے حدیث میں صلوٰۃ پڑھنے کے امر سے جو وجوب پر استدلال کیا ہے وہ صحیح نہیں ہے کیونکہ یہ امر تعلیم اور ارشاد کے لیے ہے وجوب کے لیے نہیں ہے اور اس پر قرینہ سنن ابوداؤد، سنن دارمی اور سنن بیہقی کی یہ حدیث ہے: آپ نے حضرت ابن مسعود سے فرمایا جب تم نے یہ پڑھ لیا یا یہ کر لیا تو تمہاری نماز پوری ہوگی اور اس میں درود شریف کا ذکر نہیں ہے، اور علامہ خطابی نے قرآن مجید کی آیت سے جو استدلال کیا ہے اس کی تقریر صحیح نہیں ہے، کیونکہ ہم یہ تسلیم نہیں کرتے کہ خارج از نماز درود شریف پڑھنا واجب نہیں ہے بلکہ عمر میں ایک بار نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنا فرض ہے یا جس طرح امام طحاوی نے کہا جب بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نام لیا جائے تو آپ پر درود شریف پڑھنا فرض ہے، اس لیے اس آیت میں امر وجوب کے لیے ہے اور یہ خارج از نماز پر محمول ہے۔

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود کی دعا کو حضرت ابراہیم کے درود کے ساتھ تشبیہ دینے کی توجیہات

ایک: الایہ پیدا ہوتا ہے کہ اس صلوٰۃ (درود شریف) میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حضرت

[1] علامہ ابو سلیمان حمد بن محمد بن ابراہیم خطاب خطابی شافعی متوفی ۳۸۸ھ معالم السنن ج ۱ ص ۲۵۵-۲۵۴، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت

ابراہیم کا ذکر کیوں کیا گیا ہے، اس کا ایک جواب یہ ہے کہ چونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے لیے دعا مانگی تھی۔ ان کی اس نیکی کی جزا دینے کے لیے نماز کے درود میں ان کا نام شامل کر دیا گیا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے قیامت تک کے تمام مسلمانوں کے لیے دعا مغفرت کی تھی:

| | |
|---|---|
| ربنا اغفر لی ولوالدی وللمؤمنین یوم یقوم الحساب۔ (ابراھیم: ۴۰) | اے اللہ! میری، میرے ماں باپ کی اور تمام مسلمانوں کی قیامت کے دن بخشش فرما۔ |

چنانچہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ نماز کے درود شریف میں حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ذکر کریں۔

دوسرا سوال یہ ہے کہ قاعدہ یہ ہے کہ ادنیٰ کو اعلیٰ کے ساتھ تشبیہ دیتے ہیں، مثلاً کہتے ہیں فلاں چیز آفتاب کی طرح روشن ہے، لہٰذا آفتاب روشنی میں قوی ہوا، اور وہ چیز ضعیف ہوئی، اس درود میں کہا گیا ہے کہ اے اللہ سیدنا محمد اور آل محمد پر ایسی رحمت نازل فرما جو ابراہیم اور آل ابراہیم پر نازل فرمائی تھی، لہٰذا از روئے قاعدہ حضرت ابراہیم اور ان کی آل پر قوی رحمت نازل ہونا قرار پائی اور حضور اور آپ کی آل پر ضعیف رحمت نازل ہونا لازم آیا، حالانکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تنہا حضرت ابراہیم اور ان کی آل سے افضل ہیں بلکہ جمیع انبیاء و رسل سے افضل ہیں، اس سوال کا ایک جواب یہ ہے کہ یہ تشبیہ صرف نزول رحمت میں ہے، اس کی کیفیت میں نہیں ہے، حضرت ابراہیم اور ان کی آل پر رحمت اس کیفیت سے نازل ہوئی جو ان کے مقام کے لائق تھی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر رحمت، آپ اور آپ کی آل کے شایان شان نازل ہوگی۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ آل ابراہیم میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی داخل ہیں اس لیے صلوٰۃ کی تشبیہ صرف حضرت ابراہیم سے نہیں دی گئی بلکہ حضرت ابراہیم اور ان کی اولاد میں بہ شمول رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس قدر انبیاء علیہم السلام شامل ہیں سب سے تشبیہ دی گئی ہے۔ اب ایک جانب (مشبہ) میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہیں اور آپ کی اولاد ہے جو غیر نبی ہیں۔ دوسری جانب (مشبہ بہ) میں حضور کے ساتھ متعدد انبیاء ہیں اور جو رحمت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء کے مجموعہ پر نازل ہوگی، وہ رحمت یقیناً اس رحمت سے قوی ہوگی جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور دیگر افراد غیر انبیاء پر نازل ہوگی۔

تیسرا جواب یہ ہے کہ "کما" کی میں "کاف" تشبیہ کے لیے نہیں ہے بلکہ علت اور سبب کے لیے ہے اس صورت میں معنی یہ ہوگا کہ اے اللہ سیدنا محمد اور آل سیدنا محمد پر صلوٰۃ نازل فرما کیونکہ تو نے ابراہیم اور آل ابراہیم پر صلوٰۃ نازل فرمائی ہے۔

چوتھا جواب یہ ہے کہ حضرت ابراہیم اور ان کی آل پر اللہ تعالیٰ نے ایک رحمت نازل فرمائی، جس کا اس درود میں ذکر ہے اور ایک نمازی جب یہ درود پڑھتا ہے تو حضور اور آپ کی آل کے لیے اس رحمت کی دعا مانگتا ہے، دوسرا پڑھتا ہے تو دوسری رحمت کی دعا مانگتا ہے، علیٰ ہذا القیاس قیامت تک جتنے مسلمان درود شریف پڑھتے رہیں گے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے اس قدر رحمتیں حاصل ہوتی رہیں گی۔

اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس درود میں حضرت ابراہیم کے لیے زمانہ ماضی میں نازل کی گئی ایک رحمت کا ذکر ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے قیامت تک کی بے شمار رحمتوں کا ذکر ہے۔

درود شریف کی بحث میں ایک یہ بات بھی پیش نظر رہنی چاہیے کہ درود ابراہیمی نماز کے ساتھ خاص ہے یعنی نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہی درود شریف پڑھا جا سکتا ہے، نماز کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور الفاظ سے بھی درود شریف پڑھا جا سکتا ہے۔

امام احمد بن حنبل اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

اقبل رجل حتی جلس بین یدی النبی صلی اللہ علیہ وسلم و نحن عندہ فقال یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) اما السلام فقد عرفناہ فکیف نصلی علیک اذا نحن صلینا فی صلوتنا صلی اللہ علیک قال فصمت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی احببنا ان الرجل لم یسئلہ فقال اذا انتم صلیتم فقولوا اللھم صل علی محمد الحدیث۔[1]

ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا، اور سامنے آکر بیٹھ گیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! اسلام پڑھنے کو تو ہم نے سمجھ لیا ہے اب فرمائیے کہ ہم نماز میں آپ پر صلوٰۃ کیسے پڑھیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہ گئے، یہاں تک ہم نے سوچا کاش وہ سوال ہی نہ کرتا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب نماز میں تم صلوٰۃ پڑھو تو یوں پڑھنا: اللھم صل علی محمد الخ

## درود شریف میں سیدنا محمد کہنے کا بیان

علامہ شامی لکھتے ہیں:

نماز کے درود میں بھی "محمد" سے پہلے سیدنا کہنا افضل ہے، علامہ حصکفی حنفی، علامہ نووی شافعی وغیرہ کی یہی تحقیق ہے، کیونکہ اس میں اس حکم پر عمل بھی ہے اور زیادتی بھی ہے، یہ ادب کا تقاضا ہے اور لفظ سیدنا کو ترک کرنے سے بہتر ہے، اور جس حدیث میں ہے مجھے سردار نہ کہو وہ باطل ہے اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔ ایک اعتراض یہ ہے کہ ہمارے امام نے کہا ہے کہ اگر تشہد میں زیادتی کی یا کمی کی تو یہ مکروہ ہے، میں کہتا ہوں کہ یہ تشہد میں زیادتی نہیں ہے بلکہ درود میں زیادتی ہے البتہ تشہد میں آپ کے اسم مبارک سے پہلے سیدنا نہ کہے۔[2]

## جن مواقع پر درود شریف پڑھنا مستحب ہے

درود شریف کو ہر وقت بقدر الامکان پڑھنا مستحب ہے، بشرطیکہ کوئی مانع نہ ہو، علماء نے یہ تصریح کی ہے کہ حسب ذیل مواقع پر درود شریف پڑھنا مستحب ہے۔ ۱۔ جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات کو۔ ۲۔ ہفتہ، اتوار اور پیر کے دن، کیونکہ ان تینوں دنوں کے متعلق احادیث وارد ہیں۔ ۳۔ صبح کے وقت۔ ۴۔ شام کے وقت ۵۔ مسجد میں دخول اور خروج کے وقت۔ ۶۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کی زیارت کے وقت۔ ۷۔ صفا پر۔

---

[1] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۴ ص ۱۱۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[2] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۳۴۹، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

۸۔ منبر پر۔ ۹۔ جمعہ کے خطبہ اور دیگر خطبات میں۔ ۱۰۔ اذان کے بعد۔ ۱۱۔ اقامت سے پہلے۔ ۱۲۔ دعا کے اول وسط اور آخر میں۔ ۱۳۔ دعاء قنوت کے بعد۔ ۱۴۔ تلبیہ سے فارغ ہونے کے بعد۔ ۱۵۔ ملنے اور جدا ہونے کے وقت۔ ۱۶۔ وضو کے وقت۔ ۱۷۔ وعظ کے وقت۔ ۱۸۔ اشاعت علوم دینیہ کے وقت۔ ۱۹۔ حدیث پڑھنے کے اول اور آخر میں۔ ۲۰۔ سوال اور فتویٰ لکھتے وقت۔ ۲۱۔ تصنیف کے وقت۔ ۲۲۔ تدریس کے وقت۔ ۲۳۔ منگنی کے وقت۔ ۲۴۔ پیغامات میں۔ ۲۵۔ تمام اہم کاموں کے وقت۔ ۲۶۔ ذکر الٰہی کے وقت۔ ۲۷۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا نام سنتے وقت۔ ۲۸۔ آپ کا اسم مبارک لکھتے وقت۔ یہ ان کے اعتبار سے ہے جن کے نزدیک آپ کا نام سن کر درود شریف پڑھنا واجب نہیں ہے۔ لہ

## جن مواقع پر درود شریف پڑھنا مکروہ ہے۔

سات مواقع پر درود شریف پڑھنا مکروہ ہے: ۱۔ جماع کے وقت۔ ۲۔ قضاء حاجت کے وقت۔ ۳۔ سودے کو شہرت دیتے وقت۔ ۴۔ ذبح کے وقت۔ ۵۔ چھینک لیتے وقت۔ ۶۔ تعجب کے وقت۔ ۷۔ گرتے وقت۔ ان کے علاوہ علماء نے یہ بھی ذکر کیا ہے کہ قرآن مجید کی قرأت کرتے وقت یا سنتے وقت اگر آپ کا نام ذکر کیا جائے یا خطبہ کے دوران بھی درود شریف پڑھنا مکروہ ہے، کیونکہ اس وقت خاموش رہنا اور سننا واجب ہے۔ فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہے اگر کسی شخص نے قرآن پڑھتے وقت آپ کا نام سنا تو اس پر درود شریف پڑھنا واجب نہیں ہے۔ البتہ اگر اس نے قرأت سے فارغ ہونے کے بعد درود شریف پڑھا تو مستحسن ہے۔ اگر کوئی شخص قرآن مجید پڑھتے وقت آپ کے اسم مبارک سے گذرا، یعنی دوران تلاوت میں آپ کا نام آیا تو اس وقت آپ پر درود شریف پڑھنے سے بہتر یہ ہے کہ قرآن شریف کو اس کی نظم اور ترتیب کے مطابق پڑھتا رہے، اگر اس نے قرأت سے فراغت کے بعد آپ پر درود شریف پڑھا تو افضل ہے ورنہ اس سے کوئی مواخذہ نہیں ہے۔ ٢ه

## درود شریف کے قطعی طور پر مقبول ہونے کی توجیہ

علامہ فاسی نے دلائل الخیرات کی شرح میں لکھا ہے کہ علامہ شاطبی نے شرح الالفیہ میں کہا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنا قطعی طور پر مقبول ہے اور جب کوئی شخص درود شریف کے ساتھ کوئی دعا مانگے گا تو وہ بھی اللہ تعالیٰ کے فضل سے قبول کی جائے گی، شیخ سنوسی وغیرہ نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس بات کی کوئی سند نہیں ہے، انھوں نے کہا اگرچہ درود شریف کی مقبولیت کی قطعیت نہیں لیکن یہ قوی امید اور غلبہ ظن سے خالی نہیں ہے، دلائل الخیرات کی فصل اوّل میں ہے ابوسلیمان دارانی نے کہا جو شخص اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے سوال کا ارادہ کرے وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر بہ کثرت درود شریف پڑھے، پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کا سوال کرے اور اخیر میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھے

---

لہ۔ علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۳۸۴، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

٢ه۔ رد المحتار ج ۱ ص ۳۸۴،

کیونکہ اللہ تعالیٰ اول، آخر درود شریف کو قبول فرمائے گا اور اس کے کرم سے یہ بعید ہے کہ درمیان میں کیے ہوئے سوال کو رد فرما دے، نیز علامہ فاسی نے اس کی شرح میں لکھا ہے کہ کل اعمال میں سے بعض مقبول ہوتے ہیں اور بعض مردود، سوائے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر پڑھے ہوئے درود کے وہ صرف مقبول ہے مردود نہیں ہے، علامہ باجی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ جب تم اللہ عزوجل سے دعا کرو تو اپنی دعا میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھو، کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر پڑھا ہوا درود مقبول ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے کرم سے یہ بہت بعید ہے کہ وہ دعا کے بعض حصہ کو قبول کرے اور بعض کو رد کر دے شیخ ابو طالب مکی اور حجۃ الاسلام امام غزالی نے بھی اس حدیث کا ذکر کیا ہے، عراقی نے کہا مجھے یہ مرفوع حدیث نہیں ملی، یہ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ پر موقوف ہے۔

درود شریف کے قطعی طور پر مقبول ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہ بالکل رد نہیں ہوتا جب کہ بعض اوقات کلمہ شہادت رد کر دیا جاتا ہے، اسی وجہ سے علامہ سنوسی وغیرہ نے اس پر اعتراض کیا ہے اس لیے سلف کے کلام کو اس معنی پر محمول کرنا چاہیے کہ درود شریف دعا ہے اور بعض دعائیں مقبول ہوتی ہیں اور بعض مردود، اللہ تعالیٰ کبھی بندہ کی دعا کو بعینہٖ منظور فرما لیتا ہے اور کبھی اپنی حکمت کے تقاضے سے اس دعا کو کسی اور صورت میں مقبول فرماتا ہے، اس لیے درود شریف دعا کے عام حکم سے خارج ہے، کیونکہ اللہ سبحانہٗ خود ہمیشہ ہمیشہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھتا رہتا ہے، پھر اللہ تعالیٰ نے اپنے عباد مومنین پر احسان فرمایا اور انہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا تاکہ ان کو درود شریف پڑھنے کی وجہ سے زیادہ شرف اور فضیلت حاصل ہو، ورنہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنے رب سبحانہٗ کے درود پڑھنے کی وجہ سے لوگوں کے درود سے مستغنی ہیں، اس لیے جب مومن درود شریف پڑھ کر رب سبحانہٗ سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر نزول رحمت کو طلب کرتا ہے تو یہ دعا قطعی طور پر مقبول ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ وہ آپ پر دائماً رحمت نازل فرماتا رہتا ہے، اور باقی دعاؤں اور عبادات کا یہ حکم نہیں ہے اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ درود شریف قطعی طور پر مقبول ہے، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کو قطعی طور پر ثواب ملے گا بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس نے آپ پر نزول رحمت کا جو سوال کیا ہے تو یہ دعا مقبول ہے اور اللہ تعالیٰ آپ پر رحمت نازل فرمائے گا باقی رہا ثواب تو وہ اپنی شرائط کے ساتھ ملے گا، ہماری اس تقریر سے واضح ہو گیا کہ یہ جو سلف نے کہا ہے کہ درود شریف قطعاً مقبول ہے اس کی سند قوی ہے اور وہ سند یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ وہ آپ پر ہمیشہ رحمت نازل فرماتا ہے۔ [1]

## درود شریف پڑھنے کا فائدہ آیا صرف پڑھنے والے کو پہنچتا ہے یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی؟

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ا ص ۳۸۶ - ۳۸۵ مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

درود شریف پڑھتے وقت پڑھنے والا صرف یہ نیت کرے کہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم کی اطاعت کر رہا ہے اور اس دعا کے ذریعے آپ کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا رہا بلکہ خود کو فائدہ پہنچا رہا ہے، کیونکہ ابوالعباس المبرد اور ابوبکر بن العربی اور ایک جماعت کے نزدیک یہ مختار ہے کہ درود شریف کا فائدہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نہیں پہنچتا بلکہ درود شریف پڑھنے والے کو فائدہ ہوتا ہے، اسی طرح علامہ سنوسی نے کہا ہے کہ درود شریف پڑھنے سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہو، اس کے برعکس باقی دعاؤں سے یہ مقصود ہوتا ہے کہ پڑھنے والے کو ان دعاؤں سے فائدہ پہنچے، اور علامہ قشیری اور قرطبی کا نظریہ یہ ہے کہ درود شریف سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اور پڑھنے والے دونوں کو نفع پہنچتا ہے، بہرحال بہر تقدیر یہ ایک عبادت ہے جس سے اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کیا جاتا ہے۔

علامہ ابن ہمام نے زاد الفقیر میں لکھا ہے کہ زندگی میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے، اور جب بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا جائے تو آپ پر درود شریف پڑھنا واجب ہے، الا یہ کہ مجلس واحد میں بار بار آپ کا نام لیا جائے اس صورت میں ہر بار درود شریف پڑھنا مستحب ہے۔ [1]

## غیر انبیاء علیہم السلام پر استقلالاً صلوٰۃ نہ پڑھنے کی تحقیق

علامہ نووی لکھتے ہیں:

امام مالک، امام شافعی اور اکثر علماء نے یہ کہا ہے کہ غیر انبیاء پر استقلالاً صلوٰۃ نہ پڑھی جائے، لہٰذا یہ نہ کہا جائے اللھم صل علی ابی بکر یا اللھم صل علی عمر۔ البتہ تبعاً ان پر صلوٰۃ پڑھی جا سکتی ہے مثلاً یہ کہنا جائز ہے اللھم صل علی محمد وال محمد واصحابہ وازواجہ وذریتہ جیسا کہ احادیث میں ہے، امام احمد اور ایک جماعت نے یہ کہا ہے کہ ہر مومن پر استقلالاً صلوٰۃ پڑھنا جائز ہے انھوں نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ جب حضرت ابو اوفیٰ صدقہ لے کر آئے تو آپ نے فرمایا اللھم صل علی ال ابی اوفیٰ اور یہ قرآن مجید کی اس آیت کے موافق ہے:

ھو الذی یصلی علیکم وملٰئکتہ وہی ہے جو تم پر درود بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے۔ (الاحزاب: ۴۳)

اور جمہور کی دلیل یہ ہے کہ اس چیز کا تعلق توقیف اور سلف صالحین کے استعمال سے ہے اور ان سے یہ استعمال منقول نہیں ہے، بلکہ انھوں نے صلوٰۃ کے ساتھ انبیاء کو مخصوص کیا ہے، جیسے اللہ تعالیٰ کو تقدیس اور تسبیح کے ساتھ مخصوص کیا ہے مثلاً کہا جاتا ہے اللہ سبحانہ، اللہ عزوجل، اللہ تبارک وتعالیٰ اور یوں نہیں کہا جاتا نبی عزوجل، حالانکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم بھی عزیز و جلیل ہیں، اور سورۂ احزاب کی آیت اور حضرت ابو اوفیٰ کی حدیث کا یہ جواب دیا ہے کہ یہ صرف رحمت کے معنی میں ہے اور اس میں وہ تعظیم اور توقیر نہیں ہے جو انبیاء کے لیے لفظ صلوٰۃ میں ہوتی ہے، آل، اصحاب، ازواج اور ذریت پر بالتبع صلوٰۃ بھیجی جا سکتی ہے۔

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج اص ۳۴۸ مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

فقہاء شافعیہ کا اس میں اختلاف ہے کہ اگر غیر انبیاء پر صلوٰۃ بھیجی جائے تو اس کا کیا حکم ہے؟ آیا وہ مکروہ ہے یا محض ترک ادب ہے اور صحیح اور مشہور یہ ہے کہ یہ مکروہ تنزیہی ہے، شیخ ابو محمد جوینی نے یہ کہا ہے کہ سلام بھی صلوٰۃ کے معنی میں ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے صلوٰۃ و سلام کا ایک ساتھ ذکر کیا ہے، اس لیے انبیاء علیہم السلام کے علاوہ کسی غائب شخص کے لیے سلام کا لفظ بھی استقلالاً نہ کیا جائے مثلاً یوں نہ کہے ابوبکر علیہ السلام یا علی علیہ السلام، سلام کا لفظ صرف زندہ مخاطب اور مُردوں کے لیے ہے مثلاً السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔[1]

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

جو علماء حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے غیر پر بالاستقلال صلوٰۃ کے قائل ہیں صحیح بخاری کی اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں:

عن عبد اللہ بن ابی اوفی قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتاہ قوم بصدقتھم قال اللھم صل علی ال فلان فاتاہ ابی بصدقتہ فقال اللھم صل علی ال ابی اوفی۔

(صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۰۳)

حضرت عبد اللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب آپ کے پاس لوگ صدقہ لے کر آتے تو آپ دعا فرماتے: اے اللہ! آل فلاں پر صلوٰۃ نازل فرما، میرے والد آپ کے پاس صدقہ لے کر آئے تو آپ نے دعا کی اے اللہ! ابو اوفی کی آل پر صلوٰۃ نازل فرما۔

امام احمد کا بھی یہی قول ہے، اور امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی اور جمہور فقہاء نے یہ کہا ہے کہ غیر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر استقلالاً صلوٰۃ نہ کہی جائے، لہٰذا یہ نہ کہا جائے اللھم صل علی ال ابی بکر وغیرہ البتہ ان پر تبعاً صلوٰۃ پڑھی جا سکتی ہے، اور اس حدیث کا یہ جواب ہے کہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت ہے آپ جس کو جو چاہیں وہ عطا کر دیں اور کسی اور کے لیے یہ جائز نہیں ہے۔[2]

## غیر انبیاء علیہم السلام کو علیہ السلام کہنے کی تحقیق

علامہ نووی نے علامہ جوینی سے جو یہ نقل کیا ہے کہ غائب کے لیے علیہ السلام نہیں کہنا چاہیے، اس لیے حضرت علی علیہ السلام یا حضرت ابوبکر علیہ السلام نہیں کہا جائے گا یہ صحیح نہیں ہے، کیونکہ احادیث صحیحہ میں غائب کے لیے بھی علیہ السلام کی تصریح ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

ان عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوما یا عائش ہذا جبرائیل یقرئک السلام فقلت وعلیہ السلام ورحمۃ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ یہ جبرائیل ہیں تم کو سلام کہہ رہے ہیں، میں نے

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۶ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۹ ص ۹۵ مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

اللہ و برکاتہ، تری مالا اری [1]

کہا وعلیہ السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ آپ وہ دیکھتے ہیں جو میں نہیں دیکھتی۔

اس حدیث کو امام ابوداؤد[2] امام ترمذی[3]، امام احمد[4] اور امام دارمی نے بھی روایت کیا ہے۔[5]

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن اسامۃ بن زید قال ارسلت بنت النبی صلی اللہ علیہ وسلم الیہ ان ابنا لی قبض فاتنا فارسل یقرء السلام ــــ الحدیث [6]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی نے آپ کے پاس پیغام بھیجا کہ ان کا صاحبزادہ فوت ہو گیا، آپ تشریف لائیں، آپ نے ان کے پاس پیغام بھیجا اور سلام کہلوایا۔

اور امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن غالب قال انا لجلوس بباب الحسن اذ جاءہ رجل فقال حدثنی ابی عن جدی قال بعثنی ابی الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ایتہ فاقرأہ السلام قال فاتیتہ فقلت ان ابی یقرئک السلام فقال علیک وعلی ابیک السلام۔ [7]

غالب بیان کرتے ہیں کہ میں حسن کے دروازہ پر بیٹھا ہوا تھا کہ ایک شخص نے آکر کہا مجھ سے میرے والد نے میرے دادا سے روایت کر کے بیان کیا ہے کہ مجھے میرے والد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا اور کہا جا کر حضور کو سلام پیش کرو، انہوں نے کہا میں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا میرے والد آپ کو سلام عرض کرتے ہیں، آپ نے فرمایا تم پر اور تمہارے والد پر سلام ہو۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

جب کسی شخص کے پاس کسی قاصد یا خط کے ذریعہ کسی کا سلام پہنچے تو اس پر اس سلام کا جواب دینا واجب ہے، علامہ واحدی اور دوسرے علماء نے بھی اسی طرح ذکر کیا ہے۔

---

[1] ۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ص ۵۳۲، ج ۲ص ۹۲۳-۹۲۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] ۔ امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ ھ، سنن ابوداؤد ج ۲ص ۳۴۵، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

[3] ۔ امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ ھ، جامع ترمذی ص ۳۸۶، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[4] ۔ امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ ھ، مسند احمد ج ۶ص ۲۶۱-۲۵۰، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[5] ۔ امام عبداللہ بن عبدالرحمان دارمی متوفی ۲۵۵ ھ، سنن دارمی ج ۲ص ۱۸۹، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[6] ۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ص ۱۷۱، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[7] ۔ امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ ھ، سنن ابوداؤد ج ۲ص ۳۵۴، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

نیز لکھتے ہیں:

جب کوئی شخص کسی شخص کے ہاتھ سلام بھیجے اور قاصد یہ کہے کہ فلاں شخص تم کو سلام کہتا ہے تو اس پر علی الفور جواب دینا واجب ہے، اور لانے والے کو بھی سلام کہنا مستحب ہے اور اس کو یوں کہنا چاہیے وعلیک وعلیہ السلام۔ علامہ نووی نے اس تقریر پر صحیح بخاری کی اول الذکر اور امام ابوداؤد کی مذکور الصدر حدیث سے استدلال کیا ہے۔ [1]

خلاصہ یہ ہے کہ متعدد احادیث صحیحہ میں غائب کو علیہ السلام کہنے کی تصریح ہے، اور اموات کو سلام کہنے کی بھی تصریح ہے اور یہ علامہ جوینی کو بھی تسلیم ہے تو پھر ابوبکر علیہ السلام یا علی علیہ السلام کہنے پر اعتراض کی کوئی وجہ نہیں ہے۔

اس مسئلہ پر ہم نے شرح صحیح مسلم جلد ثانی کی کتاب الزکوٰۃ میں حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ کی حدیث کی تشریح میں بحث کی ہے اور بعض وجوہ سے وہاں زیادہ تفصیل کی ہے۔

## بَابُ التَّسْمِيعِ وَالتَّحْمِيدِ وَالتَّأْمِينِ

## سمع اللہ لمن حمدہ، ربنا لک الحمد اور آمین کا بیان

۸۱۷۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ سُمَيٍّ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قَالَ الْإِمَامُ سَمِعَ اللَّهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا اللَّهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ فَإِنَّهُ مَنْ وَافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ الْمَلَائِكَةِ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس وقت امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم ربنا لک الحمد کہو جس کا یہ قول فرشتوں کے قول کے مطابق ہو جائیگا اس کے تمام پچھلے (صغیرہ) گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

۸۱۸۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا يَعْقُوبُ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَعْنَى حَدِيثِ سُمَيٍّ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی مثل سابق حدیث مروی ہے۔

۸۱۹۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ وَأَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّهُمَا أَخْبَرَاهُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا أَمَّنَ الْإِمَامُ فَأَمِّنُوا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب امام آمین کہے تو تم بھی آمین کہو کیونکہ جس شخص کی آمین فرشتوں کی آمین کے موافق ہو جائے گی اس کے تمام پچھلے (صغیرہ) گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، الاذکار ص ۲۲۱، مطبوعہ دار الفکر بیروت

فَإِنَّهُ مَنْ وَافَقَ تَأْمِيْنُهُ تَأْمِيْنَ السَّمَآءِ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اٰمِيْنَ ۔

۸۲۰ - حَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَاَبُوْ سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ ابْنِ شِهَابٍ ۔

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایسی ہی حدیث مروی ہے ۔

۸۲۱ - حَدَّثَنِيْ حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَمْرٌو اَنَّ اَبَا يُوْنُسَ حَدَّثَهُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَالَ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ اٰمِيْنَ وَالْمَلٰۤئِكَةُ فِي السَّمَآءِ اٰمِيْنَ فَوَافَقَ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰى غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز میں آمین کہتا ہے تو فرشتے آسمان میں آمین کہتے ہیں، پس دونوں میں سے ایک کی آمین دوسرے کے موافق ہو جاتی ہے تو (نمازی کے) پچھلے تمام (صغیرہ) گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں ۔

۸۲۲ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ الْقَعْنَبِيُّ قَالَ نَا الْمُغِيْرَةُ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَالَ اَحَدُكُمْ اٰمِيْنَ وَالْمَلٰۤئِكَةُ فِي السَّمَآءِ اٰمِيْنَ فَوَافَقَتْ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰى غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص آمین کہتا ہے تو آسمان پر فرشتے آمین کہتے ہیں، پس دونوں میں سے ایک کی آمین دوسرے کے موافق ہو جاتی ہے تو (نمازی کے) پچھلے تمام (صغیرہ) گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں ۔

۸۲۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی اسی کی مثل حدیث مروی ہے ۔

۸۲۴ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا يَعْقُوْبُ يَعْنِي ابْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَالَ الْقَارِئُ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ فَقَالَ مَنْ خَلْفَهُ اٰمِيْنَ فَوَافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ اَهْلِ السَّمَآءِ غُفِرَ لَهُ مَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب امام غیر المغضوب علیہم ولا الضالین کہے اور اس کے پیچھے مقتدی آمین کہیں اگر آمین پڑھنے والوں کا قول فرشتوں کے موافق ہو جائے تو نمازی کے پچھلے تمام گناہ (صغیرہ) معاف ہو جاتے ہیں ۔

تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ۔

## آمین کہنے کے متعلق فقہاء شافعیہ کا نظریہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس باب کی احادیث سے معلوم ہوا کہ امام، مقتدی اور منفرد سب کے لیے سورہ فاتحہ کے بعد آمین کہنا مستحب ہے، اور یہ کہ مقتدی امام کے ساتھ آمین کہے، امام سے پہلے کہے اور نہ امام کے بعد کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جب امام ولا الضالین کہے تو آمین کہو، امام، منفرد اور مقتدی کے لیے جہراً آمین کہنا مستحب ہے، امت کا اس پر اجماع ہے کہ سری نماز میں امام، مقتدی اور منفرد آمین کہیں، اور جمہور کے نزدیک اسی طرح جہری نمازوں میں، اور امام مالک رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جہری نمازوں میں امام آمین نہ کہے، امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ، کوفیین اور امام مالک کا مذہب ہے کہ آمین بالجہر نہ کہی جائے اور اکثرین کا مذہب ہے کہ آمین بالجہر کہی جائے۔[1]

## آمین کہنے کے متعلق فقہاء مالکیہ کا نظریہ

علامہ وشتانی ابی مالکی لکھتے ہیں:

قاضی عیاض مالکی نے کہا ہے کہ اس پر اتفاق ہے کہ منفرد امام اور مقتدی سری نمازوں میں آمین کہیں، اور جہری نمازوں میں اختلاف ہے، ایک جماعت کا قول ہے کہ آمین کہے، امام مالک کے اس میں دو قول ہیں، امام مالک اور کوفیوں کا قول یہ ہے کہ آہستہ آمین کہے، اور امام شافعی اور محدثین کا قول یہ ہے کہ جہراً آمین کہے، احادیث میں دونوں امروں پر دلالت ہے، ایک قول یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ابتداء اسلام میں جہراً آمین کہتے تھے تاکہ آپ لوگوں کو یہ تعلیم دیں کہ وہ کیسے آمین کہیں، اسی وجہ سے بعض صحابہ رضی اللہ عنہم نے یہ کہا ہے کہ آپ بلند آواز سے آمین کہتے تھے جیسے ہمیں آمین کی تعلیم دے رہے ہوں۔

(علامہ ابی فرماتے ہیں) میں کہتا ہوں کہ معروف یہ ہے کہ آمین آہستہ کہی جائے، اس میں اختلاف ہے کہ سری نماز میں مقتدی آمین کس طرح کہے، ایک قول یہ ہے کہ وہ غور و فکر کر کے آمین کہے، ایک قول یہ ہے کہ وہ آمین نہ کہے، کیونکہ آمین کلام ہے اور اس کو اپنے مقام پر کہنا مباح ہے (یعنی ولا الضالین کے بعد) اور جب وہ سوچ کر آمین کہے گا تو اس کو صحیح مقام پر نہیں کہہ سکے گا۔[2]

## آمین کہنے کے متعلق فقہاء حنبلیہ کا نظریہ

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

سنت یہ ہے کہ امام اور مقتدی جہری نمازوں میں آمین بالجہر کہیں اور سری نمازوں میں آہستہ آمین کہیں، امام ابوحنیفہ نے یہ کہا ہے کہ آہستہ آمین کہیں، امام مالک کا بھی ایک قول یہی ہے کیونکہ آمین ایک دعا ہے لہٰذا دعا تشہد کی طرح اس کو بھی آہستہ کہنا مستحب ہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آمین اور آواز بلند کی، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے امام

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۷۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۶۷-۱۶۶، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

کی آمین کے وقت آمین کہنے کا حکم دیا ہے تو اگر بلند آواز سے آمین نہ کہی گئی تو یہ اس پر چسپاں نہیں ہو گی اور انھوں نے جو آمین کے دعا ہونے سے آہستہ آمین کہنے پر استدلال کیا ہے وہ باطل ہے کیونکہ سورہ فاتحہ بھی دعا ہے اور اس کو جہراً پڑھا جاتا ہے اور تشہد کے بعد کی دعا تشہد کے تابع ہے اور تشہد آہستہ پڑھا جاتا ہے، اس لیے اس کو بھی آہستہ پڑھا جائے گا، اور آمین قرأت کے تابع ہے، لہٰذا جب جہراً قرأت ہو گی تو آمین بھی جہراً کہی جائے گی۔ [1]

## آمین کہنے کے متعلق فقہاء احناف کا نظریہ

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

جب امام ولا الضالین کہے تو امام بھی آمین کہے اور مقتدی بھی، امام مالک یہ کہتے ہیں کہ امام آمین نہ کہے کیونکہ (صحاح ستہ کی) حدیث میں ہے "جب امام ولا الضالین کہے تو آمین کہو" اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تقسیم کر دی ہے کہ امام صرف ولا الضالین کہے اور مقتدی صرف آمین، لیکن یہ استدلال صحیح نہیں ہے کیونکہ اس حدیث کے آخر میں ہے "کیونکہ امام آمین کہتا ہے" اور آمین آہستہ کہیں، کیونکہ حضرت ابن مسعود سے روایت ہے کہ چار چیزوں کو امام آہستہ کہے، سبحانک اللھم، اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، اور آمین [2] (کتاب الآثار للامام محمد ص ۱۶ طبع ادارۃ القرآن کراچی)، نیز آمین دعا ہے اور دعا میں اصل اخفاء ہے۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

امام احمد، امام ابو داؤد طیالسی اور امام ابو یعلیٰ نے اپنی مسانید میں، امام طبرانی نے اپنی معجم میں، امام دارقطنی نے اپنی سنن میں اور حاکم نے مستدرک میں علقمہ بن وائل سے انھوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی، جب آپ نے غیر المغضوب علیھم ولا الضالین پڑھا تو پھر فرمایا آمین اور آمین آہستہ کہی، حاکم نے کہا یہ حدیث صحیح الاسناد ہے اور اس کو امام بخاری اور امام مسلم نے روایت نہیں کیا۔

اگر یہ اعتراض ہو کہ امام ابو داؤد اور ترمذی نے حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب ولا الضالین پڑھتے تو بلند آواز سے آمین کہتے، امام ترمذی کی روایت میں ہے آپ آواز کو کھینچتے یعنی آمین کو مد سے پڑھتے، امام ترمذی نے کہا یہ حدیث حسن ہے۔

اسی طرح امام نسائی نے عبد الجبار بن وائل سے انھوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بلند آواز سے آمین کہی، اور امام ابو داؤد اور امام ابن ماجہ نے حضرت ابو ہریرہ سے روایت کیا ہے کہ جب آپ آمین کہتے تو صف اول میں آپ کی آواز سنائی دیتی اور امام ابن ماجہ کی روایت میں ہے مسجد گونج اٹھتی، اس حدیث کو امام ابن حبان نے اپنی صحیح میں، حاکم نے شیخین کی شرط پر مستدرک میں

---

[1] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۹۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر مرغینانی حنفی متوفی ۵۹۳ھ ہدایہ اولین ص ۸۷، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی

اور دار قطنی نے اپنی سنن میں روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ اس کی سند صحیح ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ امام ابوداؤد اور امام ترمذی کی روایت کے معارض دوسری روایت ہے جس کو امام ترمذی نے علقمہ بن وائل کے والد سے روایت کیا ہے اور اس میں ہے آپ نے پست آواز سے آمین کہی اگر کہا جائے کہ اس حدیث کی سند میں شعبہ ہے جس نے کئی جگہ خطاء کی ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ شعبہ کی خطاء نکالنا خود خطاء ہے کیونکہ شعبہ امیر المؤمنین فی الحدیث ہیں، دوسرا اعتراض یہ ہے کہ اس میں علقمہ نے زیادتی کی ہے اس کا جواب یہ ہے کہ علقمہ ثقہ راوی ہے اور ثقہ کی زیادتی مقبول ہوتی ہے، تیسرا اعتراض یہ ہے کہ امام دار قطنی نے کہا اس حدیث میں شعبہ کو وہم ہوا ہے، اصل روایت یہ ہے آپ نے مد کے ساتھ آمین کہی، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ شعبہ کا وہم نہیں ہے بلکہ سفیان کا وہم ہے جس نے مد کے ساتھ پڑھنے کی روایت کی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ دونوں سندیں صحیح ہوں، اور بعض علماء نے یہ کہا ہے کہ جہر کے ساتھ آمین کہنے کی اور پست آواز کے ساتھ آمین کہنے کی دونوں روایتیں صحیح ہیں۔

حضرت ابوہریرہ سے جو آمین بالجہر کی روایت ہے اس کی سند میں بشر بن رافع ابوالاسباط حارثی ہے اور یہ ضعیف راوی ہے، امام بخاری، امام ترمذی، امام نسائی، امام احمد اور امام ابن معین نے اس کو ضعیف کہا ہے، امام ابن القطان نے بھی اس کو ضعیف کہا ہے، وہ اس حدیث کو حضرت ابوہریرہ کے عم زاد عبداللہ سے روایت کرتا ہے اور عبداللہ مجہول الحال ہے، اور بشر کے علاوہ کسی اور نے اس حدیث کو عبداللہ سے روایت نہیں کیا، اس وجہ سے یہ حدیث صحیح نہیں ہے، اور اس تقریر سے حاکم کا یہ کہنا ساقط ہو گیا کہ یہ حدیث شیخین کی شرط پر صحیح ہے اور دار قطنی نے جو اس کی تحسین کی ہے وہ بھی ساقط ہو گیا۔

ہمارے اصحاب نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے جس کو امام محمد نے کتاب الآثار (ص: ۱۶) میں ابراہیم نخعی سے روایت کیا ہے کہ چار چیزوں کو امام آہستہ کہے اعوذ باللہ، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، سبحانک اللّٰھم، آمین۔ اس حدیث کو امام عبدالرزاق نے بھی اپنی مصنف میں روایت کیا ہے اور اس میں سبحانک اللّٰھم کی جگہ ربنا لک الحمد ہے اور امام طبرانی نے تہذیب الآثار میں ابووائل سے روایت کیا ہے کہ حضرت عمر اور حضرت علی میں سے کوئی بھی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جہر کے ساتھ کہتا تھا نہ آمین، نیز ہمارے اصحاب نے اس سے بھی استدلال کیا ہے کہ آمین دعا ہے اور دعا میں اصل اخفاء ہے اس لیے آمین کو بھی آہستہ کہنا چاہیے۔[۱]

علامہ ابن قدامہ حنبلی کا دعا تشہد سے معارضہ صحیح نہیں ہے، کیونکہ اگر ایک چیز کسی جگہ اصل کے خلاف ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کو ہر جگہ خلاف اصل پر محمول کیا جائے۔

## آمین بالسر پر دلائل

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

---

[۱] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۶ ص ۵۲ - ۵۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ، ۱۳۴۸ھ

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا امن الامام فامنوا فانہ من وافق تامینہ تامین الملائکۃ غفر لہ ما تقدم من ذنبہ۔ [1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امام آمین کہے تو آمین کہو، کیونکہ جس کی آمین فرشتوں کی آمین کے موافق ہو گئی، اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

اس حدیث سے وجہ استدلال یہ ہے کہ اس حدیث میں فرشتوں کی آمین سے موافقت کرنے کی ہدایت کی گئی ہے اور فرشتے آہستہ آمین کہتے ہیں اس لیے ان سے موافقت اسی وقت ہو گی جب آہستہ آمین کہی جائے۔

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن علقمۃ بن وائل عن ابیہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قرأ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین فقال آمین وخفض بہا صوتہ۔ [2]

علقمہ بن وائل اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے غیر المغضوب علیھم ولا الضالین پڑھا اور آہستہ آمین کہی۔

امام محمد روایت کرتے ہیں:

عن ابراھیم قال اربع یخافت بہن الامام، سبحانک اللہم وبحمدک والتعوذ من الشیطان وبسم اللہ الرحمٰن الرحیم، وآمین قال محمد وبہ ناخذ وھو قول ابی حنیفۃ [3]۔

ابراہیم کہتے ہیں کہ چار چیزوں کو امام آہستہ کہے، سبحانک اللھم۔ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور آمین۔ امام محمد نے کہا ہم بھی اسی پر عمل کرتے ہیں اور یہی امام ابوحنیفہ کا قول ہے۔

## بَابُ ۱۵۸ ائْتِمَامِ الْمَأْمُوْمِ بِالْإِمَامِ

## امام کی اقتداء کرنے کا بیان

۸۲۵۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَأَبُو كُرَيْبٍ جَمِيعًا عَنْ سُفْيَانَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُولُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھوڑے سے گر پڑے اور آپ کی دائیں جانب زخمی ہو گئی۔ ہم آپ کی عیادت کے لیے حاضر ہوئے اس وقت نماز کا وقت ہو چکا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[2] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۶۳، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[3] امام محمد بن حسن شیبانی متوفی ۱۸۹ھ، کتاب الآثار ص ۱۴، مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی، ۱۴۰۷ھ

سَقَطَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْأَيْمَنُ فَدَخَلْنَا عَلَيْهِ نَعُودُهُ فَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلّٰى بِنَا قَاعِدًا فَصَلَّيْنَا وَرَاءَهُ قُعُودًا فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ قَالَ إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَإِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَإِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوا وَإِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ فَإِذَا صَلّٰى قَاعِدًا فَصَلُّوا قُعُودًا أَجْمَعُونَ۔

۸۲۶۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا اللَّيْثُ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ قَالَ خَرَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ فَصَلّٰى لَنَا قَاعِدًا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَهُ۔

۸۲۷۔ حَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صُرِعَ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْأَيْمَنُ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمَا وَزَادَ فَإِذَا صَلّٰى قَائِمًا فَصَلُّوا قِيَامًا۔

۸۲۸۔ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عُمَرَ قَالَ نَا مَعْنُ بْنُ عِيسٰى عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكِبَ فَرَسًا فَصُرِعَ عَنْهُ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْأَيْمَنُ بِنَحْوِ حَدِيثِهِمْ وَفِيهِ إِذَا صَلّٰى قَائِمًا فَصَلُّوا قِيَامًا۔

۸۲۹۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَقَطَ مِنْ فَرَسِهِ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْأَيْمَنُ وَسَاقَ الْحَدِيثَ وَلَيْسَ فِيهِ زِيَادَةُ يُونُسَ وَمَالِكٍ۔

نے ہم کو بیٹھ کر نماز پڑھائی ہم نے بھی آپ کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑھی، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ چکے تو آپ نے فرمایا امام اس لیے بنایا جاتا ہے کہ اس کی اقتدا کی جائے۔ جب امام تکبیر کہے تو تکبیر کہو، اور جب امام سجدہ کرے تو سجدہ کرو اور جب وہ سجدہ سے سر اٹھائے تو سجدہ سے سر اٹھاؤ اور جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو ربنا ولک الحمد کہو اور جب وہ بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم سب بیٹھ کر نماز پڑھو۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھوڑی سے گر پڑے اور آپ کی کھال چھل گئی، پھر آپ نے ہمیں بیٹھ کر نماز پڑھائی۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھوڑی سے گر پڑے اور آپ کی دائیں جانب کی کھال چھل گئی۔ اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد بھی ہے کہ جب امام کھڑے ہو کر نماز پڑھائے تو کھڑے ہو کر نماز پڑھو۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھوڑی پر سوار ہوئے، آپ اس سے گر گئے اور آپ کی دائیں جانب کی کھال چھل گئی اس حدیث میں یہ بھی ارشاد ہے کہ جب امام کھڑے ہو کر نماز پڑھے تو کھڑے ہو کر نماز پڑھو۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھوڑی سے گر پڑے اور آپ کی دائیں جانب کی کھال چھل گئی۔

٨٣٠ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ اشْتَكَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَخَلَ عَلَيْهِ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِهِ يَعُودُونَهُ فَصَلَّى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا فَصَلَّوْا بِصَلَاتِهِ قِيَامًا فَأَشَارَ إِلَيْهِمْ أَنِ اجْلِسُوا فَجَلَسُوا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهِ فَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوا وَإِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوا وَإِذَا صَلَّى جَالِسًا فَصَلُّوا جُلُوسًا۔

حضرت ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے، چند صحابہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی عیادت کے لیے گئے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر نماز پڑھا رہے تھے اور صحابہ کرام کھڑے ہو کر نماز پڑھ رہے تھے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں بیٹھنے کا اشارہ کیا، صحابہ بیٹھ گئے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز سے فارغ ہونے کے بعد فرمایا امام صرف اس لیے بنایا جاتا ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے لہٰذا جب وہ رکوع کرے تو تم رکوع کرو، جب وہ رکوع سے سر اٹھائے تو تم بھی رکوع سے سر اٹھاؤ، اور جب وہ بیٹھ کر نماز پڑھائے تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔

٨٣١ - حَدَّثَنَا أَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ قَالَ نَا حَمَّادٌ يَعْنِي ابْنَ زَيْدٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا ابْنُ نُمَيْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي جَمِيعًا عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی مثل سابق حدیث مروی ہے۔

٨٣٢ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا اللَّيْثُ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُ قَالَ اشْتَكَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّيْنَا وَرَاءَهُ وَهُوَ قَاعِدٌ وَأَبُو بَكْرٍ يُسْمِعُ النَّاسَ تَكْبِيرَهُ فَالْتَفَتَ إِلَيْنَا فَرَآنَا قِيَامًا فَأَشَارَ إِلَيْنَا فَقَعَدْنَا فَصَلَّيْنَا بِصَلَاتِهِ قُعُودًا فَلَمَّا سَلَّمَ قَالَ إِنْ كِدْتُمْ آنِفًا تَفْعَلُونَ فِعْلَ فَارِسَ وَالرُّومِ يَقُومُونَ عَلَى مُلُوكِهِمْ وَهُمْ قُعُودٌ فَلَا تَفْعَلُوا ائْتَمُّوا بِأَئِمَّتِكُمْ إِنْ صَلَّى قَائِمًا فَصَلُّوا قِيَامًا وَإِنْ صَلَّى قَاعِدًا فَصَلُّوا قُعُودًا۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہو گئے، ہم نے آپ کی اقتداء میں نماز اس حال میں پڑھی کہ آپ بیٹھے ہوئے تھے اور حضرت ابوبکر لوگوں کو آپ کی تکبیر سنا رہے تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہماری طرف متوجہ ہوئے اور ہمیں کھڑے دیکھ کر ہمیں بیٹھنے کا اشارہ کیا، ہم بیٹھ گئے اور ہم نے آپ کی اقتداء میں بیٹھ کر نماز پڑھی،

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سلام پھیر کر فرمایا تم فارسیوں اور رومیوں کا فعل کر رہے تھے ان کے سردار بیٹھے ہوئے ہوتے ہیں اور وہ ان کے سامنے کھڑے رہتے ہیں، پس اس طرح نہ کیا کرو، اپنے اماموں کی اقتداء کرو، اگر وہ کھڑے ہو کر نماز پڑھائیں

تو کھڑے ہو کر نماز پڑھو اور اگر وہ بیٹھ کر نماز پڑھائیں تو بیٹھ کر نماز پڑھو۔

۸۳۳۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا حُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الرُّؤَاسِيُّ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُوْ بَكْرٍ خَلْفَهٗ فَإِذَا كَبَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَبَّرَ أَبُوْ بَكْرٍ لِيُسْمِعَنَا ثُمَّ ذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ اللَّيْثِ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی اور حضرت ابوبکر آپ کے پیچھے تھے، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تکبیر کہتے تو حضرت ابوبکر بھی ہمیں سنانے کے لیے تکبیر کہتے، باقی حدیث مثل سابق ہے۔

---

۸۳۴۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا الْمُغِيْرَةُ يَعْنِي الْحِزَامِيَّ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّمَا جُعِلَ الْإِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَلَا تَخْتَلِفُوْا عَلَيْهِ فَإِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ وَإِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا وَإِذَا صَلّٰى جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا أَجْمَعُوْنَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ امام صرف اس لیے بنایا جاتا ہے کہ اس کی پیروی کی جائے لہٰذا اس سے اختلاف نہ کرو، جب وہ تکبیر کہے تو تم تکبیر کہو اور جب وہ رکوع کرے تو رکوع کرو، اور جب وہ سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم اللھم ربنا لک الحمد کہو اور جب وہ سجدہ کرے تو سجدہ کرو، اور جب وہ بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم سب بیٹھ کر نماز پڑھو۔

۸۳۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی اس کی مثل حدیث مروی ہے۔

---

۸۳۶۔ حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ وَابْنُ خَشْرَمٍ قَالَا أَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ قَالَ نَا الْأَعْمَشُ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا يَقُوْلُ لَا تُبَادِرُوا الْإِمَامَ إِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّيْنَ فَقُوْلُوْا آمِيْنَ وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیں تعلیم دیتے تھے کہ امام پر سبقت نہ کرو، جب امام تکبیر کہے تو تکبیر کہو اور جب وہ ولا الضالین کہے تو آمین کہو، اور جب وہ رکوع کرے تو رکوع کرو اور جب وہ سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو اللھم ربنا لک الحمد کہو۔

---

۸۳۷۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهٖ إِلَّا

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی حضرت ابوہریرہ سے اس کی مثل حدیث مروی ہے اور ایک روایت میں یہ ہے ولا الضالین کے بعد آمین کہو اور اس سے پہلے مت پڑھو۔

قولہ ولا الضالین فقولوا آمین وان ترفعوا قبلہ

۸۳۸۔ حدثنا محمد بن بشار قال نا محمد بن جعفر قال نا شعبۃ ح وحدثنا عبید اللہ بن معاذ واللفظ لہ قال نا ابی قال نا شعبۃ عن یعلی وھو ابن عطاء سمع ابا علقمۃ سمع ابا ھریرۃ یقول قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما الامام جنۃ فاذا صلی قاعدا فصلوا قعودا واذا قال سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا ربنا لک الحمد فاذا وافق قول اھل الارض قول اھل السماء غفر لہ ما تقدم من ذنبہ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا امام ڈھال ہے، جب امام بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم بیٹھ کر نماز پڑھو اور جب وہ سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم ربنا لک الحمد کہو اور جب زمین والوں کا قول آسمان والوں کے موافق ہو جائے گا تو ان کے پچھلے (صغیرہ) گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

۸۳۹۔ حدثنی ابو الطاہر قال نا ابن وھب عن حیوۃ ان ابا یونس مولی ابی ھریرۃ حدثہ قال سمعت ابا ھریرۃ یقول عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال انما جعل الامام لیؤتم بہ فاذا کبر فکبروا واذا رکع فارکعوا واذا قال سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا اللھم ربنا لک الحمد واذا صلی قائما فصلوا قیاما واذا صلی قاعدا فصلوا قعودا اجمعین۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام صرف اس لیے بنایا جاتا ہے کہ اس کی پیروی کی جائے۔ لہٰذا جب وہ تکبیر کہے تو تم تکبیر کہو، جب وہ رکوع کرے تو تم رکوع کرو اور جب وہ سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم اللھم ربنا لک الحمد کہو، جب وہ کھڑے ہو کر نماز پڑھے تو تم کھڑے ہو کر نماز پڑھو اور جب وہ بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم سب بیٹھ کر نماز پڑھو

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے گھوڑی سے گرنے کی حکمتیں

حدیث نمبر ۸۲۵ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھوڑی سے گر کر زخمی ہو گئے، اور آپ نے کئی دن بیٹھ کر نماز پڑھائی۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے گھوڑی سے گرنے اور زخمی ہونے کی متعدد حکمتیں ہیں، بعض ان میں سے یہ ہیں:

۱۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے کمالات دیکھ کر کوئی شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بارے میں الوہیت (خدا ہونے) کا اعتقاد نہ کرے، کیونکہ اللہ تعالیٰ گھوڑی سے گرنے اور زخمی ہونے سے پاک ہے۔

۲۔ اگر کوئی شخص کبھی سواری سے گر جائے تو اس کا مذاق نہ اڑایا جائے، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی سواری سے گرے تھے۔

۳۔ کوئی شخص سواری سے گر جائے تو وہ اس میں خفت محسوس نہ کرے، کیونکہ اس کی کیا حیثیت ہے محبوب رب العالمین بھی گھوڑی سے گرے تھے۔

۴۔ سواری سے گرنے والے کے لیے تسلی، ہو کر وہ اس حال میں بھی شرف بالاقتداء حاصل کر رہا ہے۔
۵۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کھال چھل گئی اور آپ زخمی ہو گئے تو زخمیوں کے لیے تسلی کا سامان مہیا ہو گیا کہ یہ حال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی گذرا ہے۔
۶۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زخمی ہونے سے صحابہ کرام کو شرف عیادت حاصل ہوا۔
۷۔ یہ معلوم ہوا کہ استاذ یا شیخ علیل ہو تو اس کی عیادت کرنی چاہیے۔
۸۔ ایام علالت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معمولات امت کے لیے نمونہ بن گئے۔
۹۔ عذر کی حالت میں بیٹھ کر نماز پڑھانا جائز ہے۔
۱۰۔ بعض روایات میں ہے کہ صحابہ کرام کھڑے ہو گئے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بیٹھ کر نماز پڑھنے کا اشارہ کیا، اس سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پس پشت بھی دیکھتے ہیں اور یہ کہ نماز کی حالت میں عمل قلیل جائز ہے۔

## امام کے لیے ربنا لک الحمد کہنے کی مشروعیت میں مذاہب ائمہ

اس کا حدیث میں ہے جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم ربنا لک الحمد کہو۔

اس حدیث میں امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے موقف پر دلیل ہے کہ امام صرف سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی صرف ربنا لک الحمد کہے، اس کے برعکس امام شافعی اور امام احمد یہ کہتے ہیں کہ امام یہ دونوں کلمات کہے، ہماری دلیل یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تقسیم کر کے ہر ایک کا حصہ بیان فرما دیا ہے کہ امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی ربنا لک الحمد کہے اور تقسیم شرکت کے منافی ہے۔

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں:

ربنا لک الحمد کہنا ہر نمازی کے لیے مشروع ہے، یہ امام احمد سے ایک روایت ہے، اور یہی امام شافعی کا مذہب ہے، امام احمد سے دوسری روایت یہ ہے کہ منفرد ربنا لک الحمد نہ کہے صرف دونوں کلمات کو جمع کر سکتا ہے، اور امام مالک اور امام ابو حنیفہ نے یہ کہا ہے کہ امام کے لیے یہ دونوں کلمات مشروع نہیں ہیں، کیونکہ امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم ربنا لک الحمد کہو۔ [1]

## جب امام بیٹھا ہو تو اس کے پیچھے مقتدیوں کے بیٹھنے کے متعلق مذاہب ائمہ

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: "جب امام بیٹھ کر نماز پڑھے تو بیٹھ کر نماز پڑھو" امام احمد بن حنبل

[1] علامہ موفق الدین عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۰۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

اور اوزاعی نے یہ کہا ہے کہ جب امام بیٹھا ہو تو مقتدی بھی بیٹھ کر نماز پڑھیں جیسا کہ اس حدیث کے ظاہر کا تقاضا ہے، امام مالک سے ایک روایت یہ ہے کہ جو شخص قیام پر قادر ہو اس کا اس امام کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں جو بیٹھ کر نماز پڑھ رہا ہو، کھڑے ہو کر نہ بیٹھ کر، امام ابوحنیفہ، امام شافعی اور جمہور فقہاء نے یہ کہا ہے کہ جو شخص قیام پر قادر ہو اس کا اس امام کے پیچھے بیٹھ کر پڑھنا جائز نہیں ہے جو بیٹھ کر نماز پڑھ رہا ہو، اس کے لیے صرف کھڑے ہو کر نماز پڑھنا جائز ہے، جمہور کی دلیل یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے مرض وفات میں بیٹھ کر نماز پڑھی، اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور باقی صحابہ آپ کے پیچھے کھڑے ہو کر نماز پڑھ رہے تھے، امام مسلم نے اس کے بعد ایک صریح حدیث روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر کی بائیں جانب کھڑے ہو گئے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر نماز پڑھا رہے تھے، حضرت ابوبکر کھڑے ہو کر آپ کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے تھے، اور باقی صحابہ حضرت ابوبکر سے تکبیرات سن کر نماز پڑھ رہے تھے۔ [1]

نیز جمہور فقہاء کی دلیل یہ آیت ہے:

وقوموا للہ قانتین۔ (بقرہ: ۲۳۸) اور اللہ کے سامنے ادب سے کھڑے رہو۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے نماز میں قیام کو فرض کر دیا ہے، اگر بالفرض یہ حدیث نہ ہوتی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا آخری عمل یہ تھا کہ امام کسی عذر کی وجہ سے بیٹھا ہو پھر بھی مقتدی کھڑے ہو کر نماز پڑھیں تب بھی اس باب کی حدیث کی وجہ سے قرآن مجید کی اس آیت کو منسوخ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ کیونکہ خبر واحد کی وجہ سے قرآن مجید منسوخ نہیں ہو سکتا، نیز نماز میں قیام فرض ہے، امام نے اگر کسی عذر کی وجہ سے اس فرض کو ترک کر دیا ہے تو مقتدی کے لیے بغیر کسی عذر کے فرض کو ترک کرنا کب جائز ہوگا!

## بَابُ ۱۵۹ اِسْتِخْلَافِ الْاِمَامِ اِذَا عَرَضَ لَهٗ عُذْرٌ مِّنْ مَّرَضٍ وَّسَفَرٍ وَّغَيْرِهِمَا مَنْ يُّصَلِّيْ بِالنَّاسِ وَاَنَّ مَنْ صَلّٰى خَلْفَ اِمَامٍ جَالِسٍ لِّعَجْزِهٖ عَنِ الْقِيَامِ لَزِمَهُ الْقِيَامُ اِذَا قَدَرَ عَلَيْهِ وَنَسْخِ الْقُعُوْدِ خَلْفَ الْقَاعِدِ فِيْ حَقِّ مَنْ قَدَرَ عَلَى الْقِيَامِ!

## مرض یا سفر کے عذر کی وجہ سے امام کا نماز میں کسی کو خلیفہ بنانا اور جب امام بیٹھا ہو تو اس کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑھنے کے حکم کا منسوخ ہونا

۸۴۰۔ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يُوْنُسَ

حضرت عبید اللہ بن عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہم

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح صحیح مسلم ج ۱ ص ۱۷۷، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۷۵ھ

قَالَ نَا زَائِدَةُ قَالَ نَا مُوْسَى ابْنُ
أَبِي عَائِشَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ
قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ لَهَا
أَلَا تُحَدِّثِيْنِيْ عَنْ مَرَضِ رَسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ بَلٰى ثَقُلَ
النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَصَلَّى
النَّاسُ قُلْنَا لَا وَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا
رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي
الْمِخْضَبِ فَفَعَلْنَا فَاغْتَسَلَ بِهٖ ثُمَّ
ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَأُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ
أَفَاقَ فَقَالَ أَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا لَا وَ
هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ
ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي الْمِخْضَبِ فَفَعَلْنَا
فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَأُغْمِيَ
عَلَيْهِ ثُمَّ أَفَاقَ فَقَالَ أَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا
لَا وَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
قَالَ ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي الْمِخْضَبِ فَفَعَلْنَا
فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَأُغْمِيَ
عَلَيْهِ ثُمَّ أَفَاقَ فَقَالَ أَصَلَّى النَّاسُ
قُلْنَا لَا وَهُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ قَالَتْ وَالنَّاسُ عُكُوْفٌ فِي الْمَسْجِدِ
يَنْتَظِرُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ قَالَتْ
فَأَرْسَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ رَجُلًا إِلٰى أَبِيْ بَكْرٍ أَنْ يُصَلِّيَ بِالنَّاسِ
فَأَتَاهُ الرَّسُوْلُ فَقَالَ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْمُرُكَ أَنْ تُصَلِّيَ
بِالنَّاسِ فَقَالَ أَبُوْ بَكْرٍ وَكَانَ رَجُلًا رَقِيْقًا
يَا عُمَرُ صَلِّ بِالنَّاسِ قَالَ فَقَالَ عُمَرُ

بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ
عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا، میں نے آپ سے عرض
کیا کیا آپ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
مرض (وفات) کے متعلق نہیں بیان کریں گی، حضرت
عائشہ نے فرمایا کیوں نہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم
بیمار ہو گئے۔ آپ نے پوچھا کیا لوگوں نے نماز
پڑھ لی ہے۔ ہم نے عرض کیا نہیں یا رسول اللہ!
وہ آپ کا انتظار کر رہے ہیں، آپ نے فرمایا اچھا
میرے لیے ٹب میں پانی رکھو، ہم نے پانی رکھا
اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غسل کیا، غسل
کے بعد آپ اٹھنے لگے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
پر بے ہوشی طاری ہو گئی، پھر آپ ہوش میں آئے
تو آپ نے فرمایا کیا لوگوں نے نماز پڑھ لی ہے؟
ہم نے عرض کیا نہیں یا رسول اللہ وہ آپ کا انتظار کر
رہے ہیں، آپ نے فرمایا میرے لیے ٹب میں
پانی رکھو، ہم نے پانی رکھ دیا، آپ نے غسل فرمایا
غسل کے بعد آپ اٹھنے لگے تو آپ پر پھر بے ہوشی
طاری ہو گئی، پھر آپ ہوش میں آئے تو آپ نے پوچھا
کیا لوگوں نے نماز پڑھ لی ہے؟ ہم نے عرض کیا
نہیں، یا رسول اللہ! وہ آپ کا انتظار کر رہے ہیں
آپ نے فرمایا میرے لیے ٹب میں پانی رکھو، ہم
نے پانی رکھا، آپ نے غسل کیا اس کے بعد آپ
اٹھنے لگے تو پھر بے ہوش ہو گئے جب ہوش
میں آئے تو پھر دریافت کیا، کیا لوگوں نے نماز پڑھ
لی ہے، ہم نے عرض کیا نہیں یا رسول اللہ! وہ آپ
کا انتظار کر رہے ہیں، حضرت عائشہ (رضی اللہ عنہا)
نے فرمایا کہ لوگ مسجد میں بیٹھے عشاء کی نماز کے لیے
آپ کا انتظار کر رہے تھے، حضرت عائشہ نے
فرمایا کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر

أَنْتَ أَحَقُّ بِذٰلِكَ قَالَتْ فَصَلّٰى بِهِمْ أَبُوْ بَكْرٍ تِلْكَ الْأَيَّامَ ثُمَّ إِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ مِنْ نَفْسِهِ خِفَّةً فَخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ أَحَدُهُمَا الْعَبَّاسُ لِصَلٰوةِ الظُّهْرِ وَأَبُوْ بَكْرٍ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ فَلَمَّا رَآهُ أَبُوْ بَكْرٍ ذَهَبَ لِيَتَأَخَّرَ فَأَوْمَأَ إِلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ لَا يَتَأَخَّرَ وَقَالَ لَهُمَا أَجْلِسَانِيْ إِلٰى جَنْبِهِ فَأَجْلَسَاهُ إِلٰى جَنْبِ أَبِيْ بَكْرٍ وَكَانَ أَبُوْ بَكْرٍ يُصَلِّيْ وَهُوَ قَائِمٌ بِصَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ يُصَلُّوْنَ بِصَلٰوةِ أَبِيْ بَكْرٍ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ فَدَخَلْتُ عَلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ لَهُ أَلَا أَعْرِضُ عَلَيْكَ مَا حَدَّثَتْنِيْ عَائِشَةُ عَنْ مَرَضِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ هَاتِ فَعَرَضْتُ حَدِيْثَهَا عَلَيْهِ فَمَا أَنْكَرَ مِنْهُ شَيْئًا غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ أَسَمَّتْ لَكَ الرَّجُلَ الَّذِيْ كَانَ مَعَ الْعَبَّاسِ قُلْتُ لَا قَالَ هُوَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ ۔

---

(رضی اللہ عنہ) کے پاس ایک شخص کو یہ پیغام دے کر بھیجا کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں، اس شخص نے حضرت ابوبکر کے پاس جاکر کہا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ

---

آپ لوگوں کو نماز پڑھائیں، حضرت ابوبکر بہت رقیق القلب تھے، انھوں نے حضرت عمر سے کہا اے عمر تم لوگوں کو نماز پڑھاؤ، حضرت عمر نے کہا آپ امامت کے زیادہ حقدار ہیں، حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ پھر ان ایام میں حضرت ابوبکر امامت کراتے رہے، پھر جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کچھ افاقہ محسوس فرمایا تو آپ دو آدمیوں کے سہارے ظہر پڑھنے کے لیے مسجد میں تشریف لائے، ان دو میں سے ایک حضرت عباس تھے اس وقت حضرت ابوبکر لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے۔ جب ابوبکر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تو (مصلے سے) پیچھے ہٹنے لگے، نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو پیچھے نہ ہٹنے کا اشارہ کیا اور دونوں سے فرمایا مجھے ابوبکر کے پہلو میں بٹھا دو، انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ابوبکر کے پہلو میں بٹھا دیا، حضرت ابوبکر کھڑے ہوکر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء کرنے لگے، اور لوگ حضرت ابوبکر کی تکبیرات سن کر نماز پڑھتے رہے جب کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر امامت فرما رہے تھے، عبید اللہ کہتے ہیں کہ میں عبد اللہ بن عباس کے پاس گیا اور میں نے کہا کیا میں آپ کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ایام علالت کی حدیث نہ سناؤں جو میں نے حضرت عائشہ سے سنی ہے، انھوں نے کہا سناؤ، میں نے وہ روایت سنائی، انھوں نے حدیث کی کسی چیز سے اختلاف نہیں کیا سوا اس بات کے کہ انھوں نے پوچھا

۸۲۱ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ رَافِعٍ قَالَا أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ قَالَ الزُّهْرِيُّ وَأَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ أَنَّ عَائِشَةَ أَخْبَرَتْهُ أَنَّهَا قَالَتْ أَوَّلُ مَا اشْتَكَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي بَيْتِ مَيْمُونَةَ وَاسْتَأْذَنَ أَزْوَاجَهُ أَنْ يُمَرَّضَ فِي بَيْتِهَا فَأَذِنَّ قَالَتْ فَخَرَجَ وَيَدٌ لَهُ عَلَى الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ وَيَدٌ عَلَى رَجُلٍ آخَرَ وَهُوَ يَخُطُّ بِرِجْلَيْهِ فِي الْأَرْضِ فَقَالَ عُبَيْدُ اللَّهِ فَحَدَّثْتُ بِهِ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقَالَ أَتَدْرِي مَنِ الرَّجُلُ الَّذِي لَمْ تُسَمِّ عَائِشَةُ وَهُوَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ.

۸۲۲ - حَدَّثَنِي عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاشْتَدَّ بِهِ وَجَعُهُ اسْتَأْذَنَ أَزْوَاجَهُ فِي أَنْ يُمَرَّضَ فِي بَيْتِي فَأَذِنَّ لَهُ فَخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ تَخُطُّ رِجْلَاهُ فِي الْأَرْضِ بَيْنَ عَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ وَبَيْنَ رَجُلٍ آخَرَ قَالَ عُبَيْدُ اللَّهِ فَأَخْبَرْتُ عَبْدَ اللَّهِ بِالَّذِي قَالَتْ عَائِشَةُ فَقَالَ لِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَبَّاسٍ هَلْ تَدْرِي مَنِ الرَّجُلُ الْآخَرُ الَّذِي لَمْ تُسَمِّ عَائِشَةُ قَالَ

کیا حضرت عائشہ نے حضرت عباس کے ساتھ والے دوسرے شخص کا نام بتایا تھا میں نے کہا نہیں! فرمایا وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر ابتداءً بیمار ہوئے، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام ازواج مطہرات سے حضرت عائشہ کے گھر ایام علالت میں رہنے کی اجازت طلب کی، تمام ازواج نے آپ کو اجازت دے دی، حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فضل بن عباس اور ایک اور شخص کے سہارے چل کر اس حال میں گئے کہ آپ کے پیر زمین پر گھسٹ رہے تھے۔ عبید اللہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس نے مجھ سے پوچھا کہ جس شخص کا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نام نہیں لیا جانتے ہو وہ کون تھا وہ "حضرت علی" تھے رضی اللہ عنہ۔

نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے اور آپ کا درد شدید ہو گیا تو آپ نے تمام ازواج مطہرات سے میرے گھر ایام علالت میں رہنے کی اجازت طلب کی، تمام ازواج نے اجازت دے دی، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دو آدمیوں کے ساتھ اس حال میں تشریف لائے کہ آپ کے پیر زمین پر گھسٹ رہے تھے، ایک حضرت عباس تھے اور دوسرے ایک اور شخص، عبید اللہ کہتے ہیں میں نے یہ حدیث حضرت ابن عباس سے بیان کی تو حضرت ابن عباس نے فرمایا تمہیں معلوم ہے وہ دوسرا شخص کون تھا جس کا حضرت عائشہ نے نام نہیں لیا، میں نے عرض کیا نہیں فرمایا وہ حضرت علی

قُلْتُ لَا قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هُوَ عَلِيٌّ ۔

٨٤٣ - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ جَدِّي قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلُ بْنُ خَالِدٍ قَالَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ أَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ عَائِشَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ لَقَدْ رَاجَعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي ذَلِكَ وَمَا حَمَلَنِي عَلَى كَثْرَةِ مُرَاجَعَتِهِ إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يَقَعْ فِي قَلْبِي أَنْ يُحِبَّ النَّاسُ بَعْدَهُ رَجُلًا قَامَ مَقَامَهُ أَبَدًا وَإِلَّا أَنِّي كُنْتُ أَرَى أَنَّهُ لَنْ يَقُومَ مَقَامَهُ أَحَدٌ إِلَّا تَشَاءَمَ النَّاسُ بِهِ فَأَرَدْتُ أَنْ يَعْدِلَ ذَلِكَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ أَبِي بَكْرٍ ۔

٨٤٤ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ رَافِعٍ قَالَ عَبْدٌ أَنَا وَقَالَ ابْنُ رَافِعٍ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ قَالَ الزُّهْرِيُّ وَأَخْبَرَنِي حَمْزَةُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا دَخَلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْتِي قَالَ مُرُوا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ قَالَتْ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ رَقِيقٌ إِذَا قَرَأَ الْقُرْآنَ لَا يَمْلِكُ دَمْعَهُ فَلَوْ أَمَرْتَ غَيْرَ أَبِي بَكْرٍ قَالَتْ وَاللَّهِ مَا بِي إِلَّا كَرَاهِيَةُ أَنْ يَتَشَاءَمَ النَّاسُ بِأَوَّلِ مَنْ يَقُومُ فِي مَقَامِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَرَاجَعْتُهُ مَرَّتَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا فَقَالَ لِيُصَلِّ بِالنَّاسِ أَبُو بَكْرٍ فَإِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ يُوسُفَ ۔

٨٤٥ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى

تھے (رضی اللہ عنہ)

نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں نے (حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے امام نہ بنانے پر) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اصرار کیا، اور اس کی وجہ یہ تھی کہ مجھے اس بات کا خیال نہ تھا کہ لوگ اس شخص سے محبت کریں گے جو آپ کی جگہ کھڑا ہو، بلکہ میرا خیال یہ تھا کہ جو شخص آپ کی جگہ کھڑا ہوگا لوگ اس سے بدشگونی لیں گے اس لیے میں نے چاہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر کی جگہ کسی اور شخص کو امام بنا لیں۔

---

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میرے گھر تشریف لائے تو آپ نے فرمایا "ابوبکر سے کہو کہ وہ جماعت کرائیں" میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! ابوبکر رقیق القلب ہیں جب وہ قرآن شریف کی تلاوت کرتے ہیں تو اپنے آنسوؤں کو نہیں روک سکتے، آپ حضرت ابوبکر کی جگہ کسی اور شخص کو نماز پڑھانے کا حکم دے دیں۔

حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ قسم بخدا یہ بات میں نے صرف اس وجہ سے کہی تھی کہ کہیں لوگ یہ بدشگونی نہ لیں کہ جو شخص سب سے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مصلے پر کھڑا ہوا وہ ابوبکر تھے، آپ فرماتی ہیں میں نے دو تین بار اصرار کیا لیکن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ابوبکر رضی اللہ عنہ جماعت کرائیں تم یوسف علیہ السلام کے عہد کی عورتوں کی طرح ہو۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہو گئے اور حضرت بلال

وَاللَّفْظُ لَهٗ قَالَ اَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَآءَ بِلَالٌ يُؤْذِنُهٗ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ قَالَتْ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ اَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ اَسِيْفٌ وَاِنَّهٗ مَتٰى يَقُمْ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعُ النَّاسَ فَلَوْ اَمَرْتَ عُمَرَ قَالَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ قَالَتْ فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ قُوْلِيْ لَهٗ اِنَّ اَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ اَسِيْفٌ وَاِنَّهٗ مَتٰى يَقُمْ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعُ النَّاسَ فَلَوْ اَمَرْتَ عُمَرَ فَقَالَتْ لَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّكُنَّ لَاَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقُلْتُ فَلَمَّا دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ وَجَدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ نَفْسِهٖ خِفَّةً فَقَامَ يُهَادٰى بَيْنَ رَجُلَيْنِ وَرِجْلَاهُ تَخُطَّانِ فِي الْاَرْضِ قَالَتْ فَلَمَّا دَخَلَ الْمَسْجِدَ سَمِعَ اَبُوْ بَكْرٍ حِسَّهٗ ذَهَبَ يَتَاَخَّرُ فَاَوْمٰى اِلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُمْ مَكَانَكَ فَجَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى جَلَسَ عَنْ يَسَارِ اَبِيْ بَكْرٍ قَالَتْ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ جَالِسًا وَّاَبُوْ بَكْرٍ قَائِمًا يَقْتَدِيْ اَبُوْ بَكْرٍ بِصَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَقْتَدِي النَّاسُ بِصَلٰوةِ اَبِيْ بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز کے لیے بلانے آئے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ابوبکر سے کہو کہ وہ جماعت کرائیں" حضرت عائشہ فرماتی ہیں، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! ابوبکر بہت رقیق القلب ہیں جب وہ آپ کی جگہ کھڑے ہوں گے تو لوگوں کو قرآن نہیں سنا سکیں گے آپ حضرت عمر کو امامت کے لیے فرمائیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ابوبکر سے کہو کہ وہ لوگوں کو جماعت کرائیں" حضرت عائشہ فرماتی ہیں پھر میں نے حضرت حفصہ سے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کرو کہ ابوبکر رقیق القلب ہیں جب وہ آپ کی جگہ کھڑے ہوں گے تو لوگوں کو قرآن نہیں سنا سکیں گے آپ حضرت عمر کو نماز پڑھانے کا حکم دیں حضرت حفصہ نے یہی کہا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم حضرت یوسف کے زمانہ کی عورتوں کی طرح ہو ابوبکر سے کہو کہ وہ جماعت کرائیں۔
حضرت عائشہ فرماتی ہیں جب حضرت ابوبکر نے نماز شروع کی تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مرض میں تخفیف محسوس کی آپ دو آدمیوں کے سہارے سے آئے، درآں حالیکہ آپ کے پیروں سے لکیریں پڑ رہی تھیں حضرت عائشہ فرماتی ہیں جب آپ مسجد میں آئے تو حضرت ابوبکر نے آپ کی آہٹ محسوس کی تو مصلے سے پیچھے ہٹنے لگے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں اشارہ کیا کہ اپنی جگہ کھڑے رہیں، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسجد میں آکر حضرت ابوبکر کی بائیں جانب بیٹھ گئے، حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر جماعت کرا رہے تھے اور حضرت ابوبکر کھڑے ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں

٨٣٦ - حَدَّثَنَا مِنْجَابُ بْنُ الْحَارِثِ التَّمِيمِيُّ قَالَ اَنَا ابْنُ مُسْهِرٍ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ اَنَا عِيسٰى يَعْنِي ابْنَ يُونُسَ كِلَاهُمَا عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ وَفِي حَدِيثِهِمَا لَمَّا مَرِضَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَضَهُ الَّذِي تُوُفِّيَ فِيهِ وَفِي حَدِيثِ ابْنِ مُسْهِرٍ فَأُتِيَ بِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى أُجْلِسَ إِلٰى جَنْبِهِ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي بِالنَّاسِ وَأَبُو بَكْرٍ يُسْمِعُهُمُ التَّكْبِيرَ وَفِي حَدِيثِ عِيسٰى فَجَلَسَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي وَأَبُو بَكْرٍ إِلٰى جَنْبِهِ وَأَبُو بَكْرٍ يُسْمِعُ النَّاسَ۔

٨٣٧ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا ابْنُ نُمَيْرٍ عَنْ هِشَامٍ وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ وَأَلْفَاظُهُمْ مُتَقَارِبَةٌ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا هِشَامٌ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أَمَرَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبَا بَكْرٍ يُصَلِّي بِالنَّاسِ فِي مَرَضِهِ فَكَانَ يُصَلِّي بِهِمْ قَالَ عُرْوَةُ فَوَجَدَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ نَفْسِهِ خِفَّةً فَخَرَجَ وَإِذَا أَبُو بَكْرٍ يَؤُمُّ النَّاسَ فَلَمَّا رَآهُ أَبُو بَكْرٍ اسْتَأْخَرَ فَأَشَارَ إِلَيْهِ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيْ كَمَا أَنْتَ فَجَلَسَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِذَاءَ أَبِي بَكْرٍ إِلٰى جَنْبِهِ فَكَانَ أَبُو بَكْرٍ يُصَلِّي بِصَلٰوةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ يُصَلُّونَ بِصَلٰوةِ أَبِي بَكْرٍ۔

٨٣٨ - حَدَّثَنِي عَمْرٌو النَّاقِدُ وَحَسَنٌ الْحُلْوَانِيُّ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَ عَبْدٌ أَخْبَرَنِي وَقَالَ الْآخَرَانِ نَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ

نماز پڑھ رہے تھے اور لوگ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کی تکبیرات پر نماز ادا کر رہے تھے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مرض وفات میں (بعض روایات میں ہے کہ) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو لا کر (حضرت) ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بٹھا دیا گیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جماعت کرانے لگے اور حضرت ابو بکر بلند آواز سے تکبیر پڑھتے رہے۔

---

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیماری میں حکم دیا کہ ابو بکر جماعت کرائیں، حضرت ابو بکر نماز پڑھاتے رہے، عروہ کہتے ہیں پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو آرام محسوس ہوا تو آپ باہر تشریف لائے، اس وقت حضرت ابو بکر جماعت کرا رہے تھے، جب (حضرت) ابو بکر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تو پیچھے ہٹنے لگے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اشارے سے ان کو وہیں کھڑے رہنے کے لیے فرمایا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آ کر (حضرت) ابو بکر کے پہلو میں بیٹھ گئے، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جماعت کرائی اور لوگوں نے حضرت ابو بکر کی تکبیروں کی آواز سن کر ارکان نماز ادا کیے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مرض الموت میں (حضرت) ابو بکر جماعت کراتے تھے حتیٰ کہ پیر

سعد قال نا أبي عن صالح عن ابن شهاب قال أخبرني أنس بن مالك أن أبا بكر كان يصلي لهم في وجع رسول الله صلى الله عليه وسلم الذي توفي فيه حتى إذا كان يوم الاثنين وهم صفوف في الصلاة كشف رسول الله صلى الله عليه وسلم ستر الحجرة فنظر إلينا وهو قائم كأن وجهه ورقة مصحف ثم تبسم رسول الله صلى الله عليه وسلم ضاحكا قال فبهتنا ونحن في الصلاة من فرح بخروج النبي صلى الله عليه وسلم ونكص أبو بكر على عقبيه ليصل الصف وظن أن رسول الله صلى الله عليه وسلم خارج للصلاة فأشار إليهم رسول الله صلى الله عليه وسلم بيده أن أتموا صلاتكم قال ثم دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم فأرخى الستر قال فتوفي رسول الله صلى الله عليه وسلم من يومه ذلك۔

۸۴۹۔ وحدثنيه عمرو الناقد وزهير بن حرب قالا نا سفيان بن عيينة عن الزهري عن أنس قال آخر نظرة نظرتها إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم كشف الستارة يوم الاثنين بهذه القصة وحديث صالح أتم وأشبع۔

۸۵۰۔ وحدثني محمد بن رافع وعبد بن حميد جميعا عن عبد الرزاق قال أنا معمر عن الزهري قال أخبرني أنس بن مالك قال لما كان يوم الاثنين بنحو حديثهما۔

۸۵۱۔ حدثنا محمد بن المثنى وهارون بن عبد الله قالا نا عبد الصمد قال سمعت أبي يحدث قال نا عبد العزيز عن أنس قال لم يخرج إلينا نبي الله صلى الله عليه وسلم ثلاثا فأقيمت الصلاة

کے دن جب تمام صحابہ صف باندھے نماز پڑھ رہے تھے تو اچانک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجرہ کا پردہ اٹھایا پھر کھڑے ہو کر ہماری طرف دیکھا اس وقت آپ کا رخ انور ورق قرآن کی طرح لگتا تھا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسکرا کر ہنسے حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری اور زیارت سے نماز کی حالت میں ہم خوشی سے دیوانے ہو گئے، اور حضرت ابوبکر اس گمان سے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز کے لیے تشریف لا رہے ہیں پیچھے ہٹ کر صف میں ملنے لگے، تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے اشارہ کر کے صحابہ سے فرمایا کہ تم اپنی نماز پوری کرو، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حجرہ میں واپس چلے گئے اور پردہ گرا دیا، اور اسی روز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے آخری بار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو پیر کے دن اس وقت دیکھا جب آپ نے حجرہ کا پردہ اٹھا کر دیکھا۔

---

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی حضرت انس سے ایسی ہی حدیث مروی ہے۔

---

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تین دن تک ہمارے پاس تشریف نہیں لائے، اور ان ایام میں حضرت ابوبکر جماعت کراتے رہے، اس کے بعد ایک

فَذَهَبَ أَبُو بَكْرٍ يَتَقَدَّمُ فَقَامَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْحِجَابِ فَرَفَعَهُ فَلَمَّا وَضَحَ لَنَا وَجْهُ نَبِيِّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا نَظَرْنَا مَنْظَرًا قَطُّ كَانَ أَعْجَبَ إِلَيْنَا مِنْ وَجْهِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ وَضَحَ لَنَا فَأَوْمَى نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ إِلَى أَبِي بَكْرٍ أَنْ يَتَقَدَّمَ وَأَرْخَى نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْحِجَابَ فَلَمْ نَقْدِرْ عَلَيْهِ حَتَّى مَاتَ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

۸۵۲- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا حُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ أَبِي بُرْدَةَ عَنْ أَبِي مُوسَى قَالَ مَرِضَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاشْتَدَّ مَرَضُهُ فَقَالَ مُرُوا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ رَقِيقٌ مَتَى يَقُمْ مَقَامَكَ لَا يَسْتَطِيعُ أَنْ يُصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقَالَ مُرِي أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَإِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ يُوسُفَ قَالَ فَصَلَّى بِهِمْ أَبُو بَكْرٍ حَيَاةَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم (حجرہ کے) پردہ کے پاس کھڑے ہوئے اور پردہ اٹھا دیا، پھر جب ہمیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا رخ انور دکھائی دیا اور ہم نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے چہرہ زیبا سے بڑھ کر خوبصورت کوئی چیز نہیں دیکھی، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کی طرف اشارہ کیا کہ وہ آگے بڑھ کر نماز پڑھائیں، اس کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حجرہ کا پردہ گرا دیا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات تک ہم آپ کا چہرہ نہ دیکھ سکے۔

حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہو گئے اور جب آپ کا مرض شدید ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ ابوبکر سے کہو کہ وہ جماعت کرائیں، (حضرت) عائشہ نے کہا یا رسول اللہ! (حضرت) ابوبکر رقیق القلب ہیں جب وہ آپ کی جگہ مصلے پر کھڑے ہوں گے تو جماعت نہ کرا سکیں گے۔ آپ نے (حضرت عائشہ سے) فرمایا ابوبکر سے کہو کہ وہ جماعت کرائیں، تم تو یوسف علیہ السلام کے زمانہ کی عورتوں کی طرح ہو۔ پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی کے آخری لمحہ تک حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہی نماز پڑھاتے رہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بیمار ہونا آپ کے شافی الامراض ہونے کے منافی نہیں ہے

حدیث نمبر ۸۴۰ میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر بے ہوشی طاری ہو گئی۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر بے ہوشی طاری ہونے سے یہ ثابت ہوا کہ انبیاء علیہم السلام کا مرض میں مبتلا ہونا جائز ہے تاہم ایسے امراض جن سے لوگ طبعاً نفرت کرتے ہیں، جیسے بدن میں کیڑے پڑ جانا یا جو شان نبوت کے خلاف ہوں، مثلاً جنون وغیرہ وہ انبیاء علیہ السلام کو لاحق نہیں ہوتے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اخیر عمر میں درد سر اور بے ہوشی کے مرض میں مبتلا ہوئے اور اس مرض کے دوران خناق

حقیقی سے جا ملے۔ اس میں یہ بتلانا مقصود تھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے متعدد بیماروں کو شفا بخشی مثلاً حضرت ابوبکر کی زہر خوردہ ایڑی میں لعاب دہن لگایا تو وہ ٹھیک ہو گئے (مشکوٰۃ ص ۵۵۶)، حضرت علی کی دکھتی ہوئی آنکھ میں لعاب دہن لگایا تو ٹھیک ہو گئی (بخاری ج ۱ ص ۴۱۳)، حضرت قتادہ بن نعمان کی آنکھ کا ڈھیلا نکل گیا، وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، آپ نے لعاب دہن لگا کر ڈھیلا ان کی آنکھ میں رکھ دیا تو وہ پہلے سے بھی زیادہ روشن ہو گئی (اصابہ ج ۳ ص ۲۲۵)، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان بیماروں کو محض اپنے لعاب دہن سے شفا دے کر یہ بتا دیا کہ میں تم جیسا نہیں ہوں اور خود بیہوشی کے مرض میں مبتلا رہ کر یہ سمجھا دیا کہ میں خدا جیسا نہیں ہوں۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہٗ العزیز فرماتے ہیں:

ممکن میں یہ قدرت کہاں واجب میں عبدیت کہاں
برزخ ہیں وہ سرِ نہاں یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

## حضرت ابوبکر کا امامت کرانے سے عذر پیش کرنے کا سبب

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے باوجود حضرت عمر کو امامت کرنے کے لیے کہا اس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت ابوبکر بہت زیادہ رقیق القلب تھے انھیں خدشہ تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری کی وجہ سے غیر موجودگی میں نماز پڑھانے کے سبب ان پر رنج و غم کا ایسا غلبہ طاری ہوگا کہ وہ اپنے آنسوؤں کو اور بے اختیار نکل جانے والی سسکیوں کو روک نہ سکیں گے۔

اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب امام کو عذر لاحق ہو تو وہ کسی دوسرے شخص کو اپنا خلیفہ مقرر کر سکتا ہے، نیز اس حدیث سے حضرت ابوبکر کی تمام صحابہ کرام پر فضیلت ثابت ہوتی ہے کیونکہ نگاہِ رسالت میں اگر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے علاوہ کوئی اور شخص افضل ہوتا تو آپ اس کو امام بنانے کا حکم دیتے، اور اس میں یہ بھی اشارہ ہے کہ حضور کے بعد خلافت کے سب سے زیادہ مستحق حضرت ابوبکر ہیں۔

نیز اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا مقام ہے کیونکہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رقت قلبی کی بنا پر جب خود کو معذور پایا تو تمام صحابہ میں سے صرف حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کے لیے کہا اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ افضل جب اپنا حق مفضول کو پیش کرے تو اس کو چاہیے کہ وہ حق افضل ہی کو لوٹا دے اور اس کو قبول نہ کرے، جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر کی پیشکش کے باوجود حضرت ابوبکر کو امام بنایا۔[1]

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ایام علالت میں سترہ نمازیں پڑھائیں۔

## عین حالت نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کرنے کا بیان

اس حدیث میں ہے جب

[1] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۱ ص ۹۶، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان ۱۳۹۰ھ

حضرت ابوبکر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تو پیچھے ہٹنے لگے۔

حضرت ابوبکر ظہر کی نماز پڑھا رہے تھے، اور اسی دوران رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف لے آئے اور حضرت ابوبکر نے عین حالت نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کی اور خود پیچھے ہٹ گئے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مصلے پر بٹھا دیا اور اپنی امامت کو نماز کے درمیان سے چھوڑ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نماز پڑھنے لگے، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو اس فعل سے نہیں روکا اور یہ نہیں فرمایا کہ عبادت کے دوران تم میری تعظیم کر رہے ہو، اس سے معلوم ہوا کہ یہ کہنا غلط ہے کہ:

"اور شیخ یا اسی جیسے اور بزرگوں کی طرف خواہ جناب رسالت مآب ہی ہوں اپنی ہمت کو لگا دینا اپنے بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے برا ہے، کیونکہ شیخ کا خیال تو تعظیم اور بزرگی کے ساتھ انسان کے دل میں چمٹ جاتا ہے اور بیل اور گدھے کے خیال کو تو نہ اس قدر چسپیدگی ہوتی ہے اور نہ تعظیم بلکہ حقیر اور ذلیل ہوتا ہے اور غیر کی یہ تعظیم اور بزرگی جو نماز میں ملحوظ و مقصود ہو شرک کی طرف کھینچ کر لے جاتی ہے۔"[1]

غور فرمائیے اس عبارت کے پیش نظر نماز میں جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا صرف تعظیم سے خیال لانا شرک قرار پایا تو عین حالت نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بالفعل تعظیم کرنا کتنا بڑا شرک ہوگا پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو حضرت ابوبکر کو اس شرک سے نہ روکا تو آپ پر کیا حکم لگے گا۔

نیز امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن عبد الله صليت مع النبي صلى الله عليه وسلم ليلة فلم يزل قائما حتى هممت بامر سوء قلنا ما هممت قال هممت ان اقعد واذر النبي صلى الله عليه وسلم[2]

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے ایک رات نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تہجد کی نماز پڑھی، آپ بہت دیر تک کھڑے رہے، حتیٰ کہ میں نے ایک بری بات کا ارادہ کیا، ہم نے پوچھا آپ نے کیا ارادہ کیا تھا، کہا میں نے یہ ارادہ کیا تھا کہ میں بیٹھ جاؤں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کھڑا رہنے دوں۔

نفل نماز بیٹھ کر پڑھنا جائز ہے لیکن حضرت ابن مسعود نے اس کو برا جانا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں کھڑے رہیں اور وہ بیٹھ جائیں اس لیے ان کا یہ قیام صرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کی وجہ سے تھا اور یہ تعظیم عین حالت نماز میں تھی۔

## حضرت ابوبکر کی اقتداء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نماز پڑھنے کا بیان

ملا علی قاری فرماتے ہیں کہ:

---

[1] شیخ اسماعیل دہلوی متوفی ۱۲۴۶ھ، صراط مستقیم ص ۸۶ (فارسی) مطبوعہ مکتبہ سلفیہ لاہور

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۵۲-۱۵۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

امام نسائی نے اپنی سند کے ساتھ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جماعت کے ساتھ جو آخری نماز پڑھی ہے وہ حضرت ابوبکر کی اقتداء میں پڑھی ہے، اور مسلم شریف کی اس روایت میں جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی امامت کا ذکر ہے، یہ ہفتہ یا اتوار کے دن ظہر کی نماز تھی، اور پیر کے دن صبح کی نماز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں پڑھی، رہا یہ کہ بخاری اور مسلم کی روایات میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن صبح کی نماز کی جماعت کے وقت حجرہ سے باہر نکلے اور لوگوں کو نماز پڑھتے دیکھ کر خوش ہو کر واپس چلے گئے تو یہ صبح کی پہلی رکعت کا واقعہ ہے کیونکہ موسیٰ بن عقبہ نے مغازی میں اور ابوالاسود نے عروہ سے روایت کیا ہے کہ پیر کی صبح کو جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا بخار اتر گیا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فضل بن عباس اور ایک نوجوان کے سہارے مسجد میں تشریف لے گئے اور لوگ اس وقت حضرت ابوبکر کی اقتداء میں ایک رکعت پڑھ چکے تھے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ابوبکر کے پہلو میں کھڑے ہوتے، حضرت ابوبکر نے پیچھے ہٹنا چاہا لیکن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو آگے کر دیا اور یہ دوسری رکعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں ادا کی، اس کے بعد آپ نے جو رکعت رہ گئی تھی وہ پڑھی۔

یہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری نماز تھی، اس کے بعد آپ کا وصال ہو گیا، بہر حال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حیات اس حال میں تشریف لے گئے کہ نماز میں حضرت ابوبکر کو امام بنایا اور خود آپ نے اور تمام صحابہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی امامت میں نماز پڑھی۔ [1] اور یہ حضرت ابوبکر کی خلافت کی طرف واضح اشارہ ہے، اور علامہ عینی نے تحریر فرمایا ہے کہ ایام وفات میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تین بار حضرت ابوبکر کی اقتداء میں نماز پڑھی ہے۔ [2]

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا نام نہیں لیا، اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ معاذ اللہ آپ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بغض تھا بلکہ اس کی وجہ یہ تھی کہ سنن دار قطنی میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک جانب تو صرف حضرت عباس رضی اللہ عنہ تھے اور دوسری جانب کبھی حضرت علی رضی اللہ عنہ ہوتے تھے کبھی اسامہ بن زید اور کبھی فضل بن عباس رضی اللہ عنہم تو چونکہ دوسری جانب کوئی معین شخص نہیں تھا۔ اس لیے آپ نے "رجل آخر" دوسرا شخص فرمایا تاکہ اس لفظ کا عموم تینوں صحابہ کو شامل ہے۔ [3]

## حضرت ابوبکر کی اقتداء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نماز پڑھنے کے متعلق احادیث

امام ترمذی روایت کرتے ہیں:

عن عائشة قالت صلى رسول الله صلى الله

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ

---

[1] ملا علی قاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقاۃ المفاتیح ج ۳ ص ۱۰۲، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

[2] علامہ بدرالدین عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۵ ص ۱۹۰، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

[3] " " " " ، عمدۃ القاری ج ۵، ص ۱۸۸، " " " "

علیہ وسلم خلف ابی بکر فی مرضہ الذی مات فیہ قاعدا۔[1]

جس مرض میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی اس میں آپ نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں بیٹھ کر نماز پڑھی۔

امام نسائی روایت کرتے ہیں:

عن انس قال اٰخر صلوٰۃ صلاھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مع القوم صلی فی ثوب واحد متوشحا خلف ابی بکر۔[2]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کے ساتھ جو آخری نماز پڑھی وہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں پڑھی درآں حالیکہ آپ نے ایک چادر پہنی ہوئی تھی اور سینہ پر اس کی گرہ باندھا ہوا تھی۔

امام احمد روایت کرتے ہیں:

عن انس قال اٰخر صلوٰۃ صلاھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مع القوم صلی فی ثوب واحد متوشحا بہ خلف ابی بکر۔[3]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کے ساتھ جو آخری نماز پڑھی وہ حضرت ابوبکر کی اقتداء میں تھی درآں حالیکہ آپ نے ایک چادر پہنی ہوئی تھی اور سینہ پر اس کی گرہ باندھی ہوئی تھی۔

اس حدیث کو امام ابن حبان نے بھی روایت کیا ہے۔[4]

امام ابو یعلیٰ روایت کرتے ہیں:

عن انس قال صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خلف ابی بکر جالسا فی ثوب متوشحا فی مرضہ الذی مات فیہ۔[5]

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس مرض میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی اس میں آپ نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں ایک چادر پہن کر نماز پڑھی درآں حالیکہ آپ نے سینہ پر اس کی گرہ باندھی ہوئی تھی۔

---

[1] امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۴۹، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ، سنن نسائی ج ۱ ص ۸۰،

[3] امام احمد بن حنبل متوفی ۲۴۱ھ، مسند احمد ج ۳ ص ۲۴۳، ۲۱۶، ۲، ۱۵۹، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ۱۳۹۸ھ

[4] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، موارد الظمآن الی زوائد ابن حبان ص ۱۰۵، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[5] حافظ احمد بن علی المثنیٰ التمیمی متوفی ۳۰۷ھ، مسند ابویعلیٰ ج ۴ ص ۴۹، ۲۸۰، ۳۴۲، مطبوعہ دار المامون للتراث بیروت، ۱۴۰۴ھ

**امام بیہقی روایت کرتے ہیں:**

اخبرنا ابو عبد الرحمٰن السلمی من اصل
کتابہ ثنا ابو العباس الاصم ثنا ابو امیۃ یعنی الطرسوسی
ثنا شبابۃ ابن سوار ثنا شعبۃ ثنا نعیم بن ابی ھند قال
سمعت ابا وائل یحدث عن مسروق عن عائشۃ رضی
اللہ تعالیٰ عنہا ان ابا بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ صلی بالناس
فی وجعہ ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الصف و
ھکذا رواہ بدل بن المحبر عن شعبۃ (واخبرنا) ابو
عبد اللہ الحافظ انبا عبد اللہ بن محمد الفاکھی
ثنا ابن ابی مسرۃ ثنا بدل بن المحبر فذکرہ بمثل
روایۃ الطرسوسی عن شبابۃ (وروینا) عن انس
ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلی خلف ابی بکر
رضی اللہ عنہ قال الشافعی رحمہ اللہ لو صلی رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خلف ابی بکر مرۃ لم یمنع ذلک
ان یکون صلی خلفہ ابو بکر اخری - قال الشیخ وقد ذھب
موسی بن عقبۃ فی مغازیہ ان ابا بکر صلی من صلاۃ
الصبح یوم الاثنین رکعۃ وھو الیوم الذی توفی فیہ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم فوجد النبی صلی اللہ علیہ
وسلم فی نفسہ خفۃ فخرج فصلی مع ابی بکر رکعۃ
فلما سلم ابو بکر قام فصلی الرکعۃ الاخری فیحتمل
ان تکون ھذہ الصلاۃ مراد من روی انہ صلی
خلف ابی بکر فی مرضہ فاما الصلاۃ التی صلاھا
ابو بکر خلفہ فی مرضہ فھی صلوۃ الظھر یوم
الاحد او یوم السبت کما رویناعن
عائشۃ وابن عباس فی بیان الظھر فلا
تکون بینھما منافاۃ ویصح الاحتجاج
بالخبر الاول -[1]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو درد تھا تو حضرت ابوبکر
رضی اللہ عنہ نے صحابہ کو نماز پڑھائی اور رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم صف میں تھے، اور حضرت انس رضی اللہ
عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی، امام
شافعی رحمہ اللہ نے کہا اگر ایک بار رسول اللہ صلے
اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کے پیچھے نماز پڑھی ہو
تو وہ اس کے خلاف نہیں ہے کہ دوسری بار حضرت
ابوبکر نے آپ کے پیچھے نماز پڑھی ہو، امام موسیٰ
بن عقبہ نے مغازی میں لکھا ہے کہ پیر کے دن
صبح کو حضرت ابوبکر نے ایک رکعت نماز پڑھائی،
اور اسی دن نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی،
اس دن نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کچھ افاقہ محسوس ہوا
تو آپ نے آکر حضرت ابوبکر کے ساتھ ایک رکعت
نماز پڑھی، جب حضرت ابوبکر نے سلام پھیرا تو آپ
نے دوسری رکعت پڑھی، جن لوگوں نے مرض وفات
میں حضرت ابوبکر کے پیچھے حضور کے نماز پڑھنے
کی روایت کی ہے، ہو سکتا ہے اس سے یہی مراد
ہو اور حضرت ابوبکر نے جو نماز ایام مرض میں رسول
اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پڑھی تھی، (جس
کا صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ذکر ہے) وہ ہفتہ
یا اتوار کے دن ظہر کی نماز تھی جس کو حضرت عائشہ اور
حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم نے روایت کیا ہے
پس دونوں حدیثوں میں تعارض نہیں ہے۔

**نیز امام بیہقی روایت کرتے ہیں:**

[1] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۳ ص ۸۳، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

وفی هذه الروایة الصحیحة: ان النبی صلی الله علیه وسلم تقدم فی تلك الصلاة، وعلق ابو بکر رضی الله عنه صلاته بصلوته. وکذلك رواه الاسود بن یزید وابن اختها عروة بن الزبیر وکذلك رواه الارقم بن شرحبیل عن عبد الله بن عباس. وقد اخبرنا ابو الحسن محمد بن الحسین العلوی، قال: اخبرنا ابو حامد بن شرقی قال، حدثنا ابراهیم بن عبد الله، قال حدثنا شبابة بن سوار، قال حدثنا شعبة، عن نعیم بن ابی هند، عن ابی وائل، عن مسروق، عن عائشة، قالت: صلی رسول الله صلی الله علیه وسلم فی مرضه الذی مات فیه خلف ابی بکر قاعدا، وکذلك روی عن الاسود عن عائشة فی احدی الروایتین عن الاعمش [1]

امام بخاری اور امام مسلم کی صحیح روایت میں یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم آگے بڑھ کر مصلٰے پر کھڑے ہو گئے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ (الی قولہ) اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرض وفات میں حضرت ابوبکر کی اقتدا میں بیٹھ کر نماز پڑھی۔

امام بیہقی نے اس حدیث کی متعدد اسانید بیان کیں پھر ایک اور سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں:

اخبرنا ابو سعید محمد بن موسی بن الفضل، قال: حدثنا ابو العباس محمد بن یعقوب قال حدثنا محمد بن اسحاق الصغانی قال: حدثنا ابن ابی مریم، قال: اخبرنا یحیی بن ایوب قال: حدثنا حمید الطویل عن ثابت البنانی حدثه عن انس بن مالك ان رسول الله صلی الله علیه وسلم صلی خلف ابی بکر رضی الله عنه فی ثوب واحد برد مخالفا بین طرفیه فلما اراد ان یقوم، قال: ادع لی اسامة بن زید، فجاء فاسند ظهره الی نحره فکانت اخر صلاة صلاها ——

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کی اقتدا میں ایک کپڑا پہنے ہوئے نماز پڑھی جس کی دو طرفوں میں (سینہ پر) گرہ لگی ہوئی تھی، جب آپ نے اٹھنے کا ارادہ کیا تو فرمایا اسامہ بن زید کو بلاؤ۔ وہ آئے تو آپ نے ان کے سینہ سے اپنی پشت کی ٹیک لگائی، یہ آپ کی پڑھی ہوئی آخری نماز تھی۔

—— وفی هذا دلالة علی ان هذه الصلاة التی صلاها خلف ابی بکر کانت صلاة الصبح. فانها اخر صلاة صلاها، وهی التی دعا اسامة بن زید حین فرغ منها فاوصاه فی مسیره

اس میں یہ دلیل ہے کہ آپ نے حضرت ابوبکر کی اقتدا میں جو نماز پڑھی وہ صبح کی نماز تھی۔ اور یہی آپ کی آخری نماز تھی جس میں آپ نے حضرت اسامہ کو بلایا تھا۔

یہ روایات اس پر دلالت کرتی ہیں کہ ایام مرض میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک بار خود صحابہ کو نماز پڑھائی (جس کا صریح بخاری اور صحیح مسلم میں ذکر ہے) اور ایک مرتبہ حضرت ابوبکر کے پیچھے نماز پڑھی جیسا

[1] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ٤٥٨ھ، دلائل النبوت ج ٥، ص ١٩١، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

بما ذکرہ اہل المغازی۔ قلت فالذی تدل علیہ هذه الروايات مع ما تقدم ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلی خلفه فی تلك الايام التی كان يصلی بالناس مرة وصلی ابوبكر خلفه مرة وعلی هذا احدهما الشافعی (رحمه الله) فی مغازی موسی بن عقبة وغيره بيان الصلوة التی صلی رسول الله صلی الله عليه وسلم بعضها خلف ابی بكر، وهی صلاة الصبح من يوم الاثنين. وفيما روينا عن عبيد الله عن عائشة وابن عباس بيان الصلوة التی صلاها ابوبكر خلفه بعد ما افتتحها بالناس۔ وهی صلوة الظهر من يوم السبت، او الاحد، فلا يتنافيان۔ [1]

کہ امام شافعی اور امام موسیٰ بن عقبہ نے بیان کیا ہے کہ آپ نے حضرت ابوبکر کے پیچھے جو نماز پڑھی وہ پیر کے دن صبح کی نماز تھی (یہ صبح کی نماز کی دوسری رکعت تھی، صحیح بخاری میں جو ذکر ہے کہ آپ نے پیر کے دن صبح کی نماز میں حجرہ سے نکل کر صحابہ کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور واپس چلے گئے وہ پہلی رکعت کا واقعہ ہے) اور حضرت عائشہ اور حضرت ابن عباس سے جو مروی ہے کہ ایام وفات میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آئے، اور حضرت ابوبکر پیچھے ہو گئے اور حضور نے نماز پڑھائی، یہ ہفتہ یا اتوار کے دن ظہر کی نماز تھی، سو ان حدیثوں میں کوئی تعارض نہیں ہے۔

حافظ نور الدین الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن جابر ان رسول الله صلی الله عليه وسلم صلی خلف ابی بكر رواه الطبرانی فی الصغير والاوسط۔ [2]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کی اقتداء میں نماز پڑھی، اس کو امام طبرانی نے صغیر اور اوسط میں روایت کیا ہے۔

## حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے نماز پڑھانے کے متعلق علماء شیعہ کا نظریہ

شیخ ابراہیم قمی لکھتے ہیں:

فلما اشتد به المرض امر ابابكر ان يصلی بالناس وقد اختلف فی صلوته بهم فالشيعة تزعم انه لم يصل بهم الا صلوة واحدة وهی الصلوة التی خرج رسول الله صلی الله عليه وسلم منها يتهادی بين علی والفضل فقام فی المحراب مقامه وتاخر ابوبكر والصحيح عندی وهو الاكثر الاشهر انها لم تكن اخر الصلوة فی حيوته

جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مرض شدید ہو گیا تو آپ نے حضرت ابوبکر کو یہ حکم دیا کہ وہ صحابہ کو نماز پڑھائیں، اور ان کے لیے حضرت ابوبکر نے کتنی نمازیں پڑھائیں اس میں اختلاف ہے، شیعہ کا زعم یہ ہے کہ حضرت ابوبکر نے صحابہ کو صرف ایک نماز پڑھائی تھی اور یہ وہی نماز ہے جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے تھے اور حضرت علی اور حضرت فضل کے درمیان ان کے کندھوں کے

[1] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، دلائل النبوت ج ۷، ص ۱۹۳-۱۹۲، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت
[2] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۹ ص ۴۶، مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت ۱۴۰۲ھ

صلی اللہ علیہ وسلم بالناس جماعۃ و ان ابا بکر صلی بالناس بعد ذلک یومین ثم مات[1]

---

## بَابُ تَقْدِيمِ الْجَمَاعَةِ مَنْ يُصَلِّي بِهِمْ إِذَا تَأَخَّرَ الْإِمَامُ وَلَمْ يَخَافُوا مَفْسَدَةً بِالتَّقْدِيمِ

۸۵۳ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَهَبَ إِلَى بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ لِيُصْلِحَ بَيْنَهُمْ فَحَانَتِ الصَّلَاةُ فَجَاءَ الْمُؤَذِّنُ إِلَى أَبِي بَكْرٍ فَقَالَ أَتُصَلِّي بِالنَّاسِ فَأُقِيمَ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَصَلَّى أَبُو بَكْرٍ قَالَ فَجَاءَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ فِي الصَّلَاةِ فَتَخَلَّصَ حَتَّى وَقَفَ فِي الصَّفِّ فَصَفَّقَ النَّاسُ وَكَانَ أَبُو بَكْرٍ لَا يَلْتَفِتُ فِي الصَّلَاةِ فَلَمَّا أَكْثَرَ النَّاسُ التَّصْفِيقَ الْتَفَتَ فَرَأَى رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَشَارَ إِلَيْهِ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنِ امْكُثْ مَكَانَكَ فَرَفَعَ أَبُو بَكْرٍ يَدَيْهِ فَحَمِدَ اللَّهَ عَلَى مَا أَمَرَهُ بِهِ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ ذَلِكَ ثُمَّ اسْتَأْخَرَ أَبُو بَكْرٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ حَتَّى اسْتَوَى فِي الصَّفِّ وَتَقَدَّمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

سہارے سے چل کر گئے تھے، پھر آپ محراب میں حضرت ابوبکر کی جگہ کھڑے ہوئے اور وہ پیچھے ہٹ گئے اور میرے نزدیک صحیح یہ ہے اور یہی جمہور کا مختار ہے اور مشہور ہے کہ یہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں آپ کی آخری جماعت کرانے کی نماز نہیں تھی، اس کے بعد حضرت ابوبکر نے دو دن صحابہ کو نمازیں پڑھائیں پھر آپ کی وفات ہوگئی۔

## جب امام کے آنے میں دیر ہو تو کسی اور شخص کو امام بنانے کا جواز

حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بنو عمرو بن عوف کے ہاں صلح کرانے تشریف لے گئے، جب نماز کا وقت آگیا تو مؤذن حضرت ابوبکر کے پاس گیا اور کہنے لگا اگر آپ جماعت کرائیں تو میں تکبیر کہوں، انھوں نے کہا ہاں، حضرت سہل کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر نے جماعت شروع کرا دی، اور اسی اثناء میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے اور پہلی صف میں جا کر کھڑے ہو گئے حضرت ابوبکر چونکہ انتہائی انہماک اور استغراق سے نماز پڑھتے رہے۔ صحابہ کرام نے جب دیکھا کہ حضرت ابوبکر کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے آنے کا پتا نہیں چلا، تو انھوں نے ہاتھ پر ہاتھ مارنا شروع کیے، جب بکثرت ہاتھ مارنے کی آواز سنائی دی، تو حضرت ابوبکر متوجہ ہوئے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز میں دیکھا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے انھیں اشارہ کیا کہ اسی

---

[1] شیخ ابراہیم بن حاجی حسین انبلی، درۃ نجفیہ شرح نہج البلاغۃ، مطبوعہ تہران (طبع قدیم)

ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ يَا أَبَا بَكْرٍ مَا مَنَعَكَ أَنْ تَثْبُتَ إِذْ أَمَرْتُكَ قَالَ أَبُو بَكْرٍ مَا كَانَ لِابْنِ أَبِي قُحَافَةَ أَنْ يُصَلِّيَ بَيْنَ يَدَيْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا لِي رَأَيْتُكُمْ أَكْثَرْتُمُ التَّصْفِيقَ مَنْ نَابَهُ شَيْءٌ فِي صَلَاتِهِ فَلْيُسَبِّحْ فَإِنَّهُ إِذَا سَبَّحَ الْتُفِتَ إِلَيْهِ إِنَّمَا التَّصْفِيقُ لِلنِّسَاءِ.

طرح نماز پڑھاتے رہیں، حضرت ابوبکر نے دونوں ہاتھ بلند کر کے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اس حکم پر اللہ تعالیٰ کی حمد کی پھر حضرت ابوبکر مصلے سے پیچھے ہٹ کر صف میں مل گئے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مصلے پر آکر (بقیہ نماز کی) جماعت کرائی، نماز سے فارغ ہونے کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر سے فرمایا اے ابوبکر میرے حکم دینے کے بعد تم کو جماعت کرانے سے کس چیز نے روکا تھا، حضرت ابوبکر نے جواب دیا "ابن قحافہ سے یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ہوتے ہوئے وہ جماعت کرائے" پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا تم اس قدر کثرت سے ہاتھ پر ہاتھ کیوں مار رہے تھے، جب نماز میں کوئی امر حادث ہو تو سبحان اللہ کہا کرو۔ جب سبحان اللہ کہا جائے گا تو امام متوجہ ہو جائے گا، البتہ عورتیں (امام کو متوجہ کرنے کے لیے) ہاتھ پر ہاتھ ماریں۔

٨٥٤ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِيزِ يَعْنِي ابْنَ أَبِي حَازِمٍ وَقَالَ قُتَيْبَةُ نَا يَعْقُوبُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْقَارِيُّ كِلَاهُمَا عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ بِمِثْلِ حَدِيثِ مَالِكٍ وَفِي حَدِيثِهِمَا فَرَفَعَ أَبُو بَكْرٍ يَدَيْهِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَرَجَعَ الْقَهْقَرٰى وَرَاءَهُ حَتّٰى قَامَ فِي الصَّفِّ.

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہ حدیث بیان کی ہے اس میں یہ ہے کہ ابوبکر نے دونوں ہاتھ اٹھا کر اللہ تعالیٰ کی حمد کی اور الٹے پاؤں لوٹ کر صف میں مل گئے۔

٨٥٥ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بَزِيعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْأَعْلٰى قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ قَالَ ذَهَبَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصْلِحُ بَيْنَ بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ بِمِثْلِ حَدِيثِهِمْ وَزَادَ فَجَاءَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بنی عمرو بن عوف میں صلح کرانے تشریف لے گئے، بقیہ حدیث حسب سابق ہے البتہ اتنا اضافہ ہے کہ جب آپ آئے تو آپ صفوں کو چیر کر پہلی صف میں شامل

اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَخَرَّقَ الصُّفُوفَ حَتَّى قَامَ عِنْدَ الصَّفِّ الْمُقَدَّمِ وَفِيهِ أَنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجَعَ الْقَهْقَرَى۔

ہو گئے اور حضرت ابوبکر الٹے پاؤں پیچھے لوٹ گئے۔

۸۵۶۔ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْحُلْوَانِيُّ جَمِيعًا عَنْ عَبْدِ الرَّزَّاقِ قَالَ ابْنُ رَافِعٍ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ شِهَابٍ عَنْ حَدِيثِ عَبَّادِ بْنِ زِيَادٍ أَنَّ عُرْوَةَ بْنَ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّ الْمُغِيرَةَ بْنَ شُعْبَةَ أَخْبَرَهُ أَنَّهُ غَزَا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَبُوكَ قَالَ الْمُغِيرَةُ فَتَبَرَّزَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِبَلَ الْغَائِطِ وَحَمَلْتُ مَعَهُ إِدَاوَةً قَبْلَ صَلوٰةِ الْفَجْرِ فَلَمَّا رَجَعَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَيَّ أَخَذْتُ أُهَرِيقُ عَلَى يَدَيْهِ مِنَ الْإِدَاوَةِ وَغَسَلَ يَدَيْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهُ ثُمَّ ذَهَبَ يُخْرِجُ جُبَّتَهُ عَنْ ذِرَاعَيْهِ فَضَاقَ كُمَّا جُبَّتِهِ فَأَدْخَلَ يَدَيْهِ فِي الْجُبَّةِ حَتَّى أَخْرَجَ ذِرَاعَيْهِ مِنْ أَسْفَلِ الْجُبَّةِ وَغَسَلَ ذِرَاعَيْهِ إِلَى الْمِرْفَقَيْنِ ثُمَّ تَوَضَّأَ عَلَى خُفَّيْهِ ثُمَّ أَقْبَلَ قَالَ الْمُغِيرَةُ فَأَقْبَلْتُ مَعَهُ حَتَّى نَجِدُ النَّاسَ قَدْ قَدَّمُوا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ عَوْفٍ فَصَلَّى لَهُمْ فَأَدْرَكَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِحْدَى الرَّكْعَتَيْنِ فَصَلَّى مَعَ النَّاسِ الرَّكْعَةَ الْآخِرَةَ فَلَمَّا سَلَّمَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ قَامَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُتِمُّ صَلوٰتَهُ فَأَفْزَعَ ذَلِكَ الْمُسْلِمِينَ فَأَكْثَرُوا التَّسْبِيحَ فَلَمَّا قَضَى النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلوٰتَهُ أَقْبَلَ عَلَيْهِمْ ثُمَّ قَالَ أَحْسَنْتُمْ أَوْ قَالَ قَدْ أَصَبْتُمْ يَغْبِطُهُمْ أَنْ صَلَّوُا الصَّلوٰةَ لِوَقْتِهَا۔

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غزوہ تبوک کے جہاد میں تھے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قضاء حاجت کے لیے باہر نکلے، میں پانی کا ایک ڈول لے کر آپ کے ساتھ صبح کی نماز سے پہلے چلا، جب آپ لوٹے تو میں ڈول سے آپ کے ہاتھوں پر پانی ڈالنے لگا، آپ نے تین بار دونوں ہاتھوں کو دھویا پھر منہ دھویا، اس کے بعد آپ جبہ اپنے بازوؤں پر چڑھانے لگے تو آستینیں تنگ تھیں، اس لیے آپ نے اپنے دونوں ہاتھ جبے کے اندر کیے اور اندر کی جانب سے باہر نکال لیے اور پھر ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھویا اور موزوں پر مسح کیا اور پھر چل پڑے، میں بھی آپ کے ساتھ چلا جب پہنچے تو دیکھا کہ لوگوں نے حضرت عبد الرحمٰن بن عوف کو امام بنا لیا ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک رکعت ملی، آپ نے دوسری رکعت لوگوں کے ساتھ پڑھی جب حضرت عبد الرحمٰن بن عوف نے سلام پھیرا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم دوسری رکعت پڑھنے کے لیے کھڑے ہوئے تو لوگ پریشان ہو گئے اور انھوں نے کثرت سے سبحان اللہ کہنا شروع کر دیا، جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پوری کر لی تو ان کی جانب متوجہ ہوئے اور فرمایا تم نے اچھا کیا یا فرمایا تم نے ٹھیک کیا اور بروقت نماز پڑھنے پر ان کی تعریف فرمائی۔

ف: اس سے معلوم ہوا کہ اگر امام مقرر ہو اور وقت پر نہ آئے تو کوئی شخص جماعت کرا دے۔

۸۵۷۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَالْحُلْوَانِيُّ

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے

قَالَا نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ قَالَ حَدَّثَنِيْ ابْنُ شِهَابٍ عَنْ إِسْمَاعِيْلَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ الْمُغِيْرَةِ نَحْوَ حَدِيْثِ عَبَّادٍ قَالَ الْمُغِيْرَةُ فَأَرَدْتُ تَأْخِيْرَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعْهُ۔

بھی یہ روایت منقول ہے اس میں یہ ہے کہ مغیرہ کہتے ہیں کہ میں نے عبدالرحمٰن بن عوف کو پیچھے کرنا چاہا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رہنے دو۔

---

## باب مذکور کی احادیث کے مسائل

اس باب کی احادیث سے حسب ذیل مسائل مستنبط ہوتے ہیں:

(۱) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسجد کا مقرر شدہ امام اگر نماز کے وقت پر نہ آسکے تو کوئی اور شخص اس کی جگہ جماعت کرا سکتا ہے۔

۲۔ مؤذن رسول نے تمام صحابہ کے ہوتے ہوئے حضرت ابوبکر سے جماعت کرانے کے لیے عرض کیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ مؤذن رسول اور تمام صحابہ کرام کے ذہنوں میں یہ بات موجود تھی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت ابوبکر سب سے افضل ہیں اور وہی جماعت کرانے کے اہل ہیں۔

۳۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز کی کچھ مقدار حضرت ابوبکر کی اقتداء میں پڑھی اور یہ حضرت ابوبکر کی اہم فضیلت ہے۔

۴۔ تمام صحابہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد پر بکثرت ہاتھ پر ہاتھ مار کر آواز پیدا کی اور اس کا سبب صرف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم تھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مقتدی نہ رہیں بلکہ امام بنیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی یہ تعظیم صحابہ کرام نے عین حالت نماز میں کی اس سے معلوم ہوا کہ نماز میں جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر یا آپ کا نام آئے تو آپ کا تصور تعظیم سے کرنا لازم ہے۔

۵۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو جماعت کراتے رہنے کا اشارہ کیا اس کے باوجود حضرت ابوبکر پیچھے ہٹ کر صف میں مل گئے، اس سے معلوم ہوا کہ ادب کا مقام حکم پر مقدم ہے۔

۶۔ نماز میں حضرت ابوبکر کا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خاطر پیچھے ہٹنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کے سبب تھا اس سے معلوم ہوا کہ عین حالت نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعظیم جائز ہے۔

۷۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے امام کو متنبہ کرنے کے لیے مردوں کو حکم دیا کہ وہ سبحان اللہ کہیں اور عورتوں کو حکم دیا کہ وہ ایک ہاتھ کی ہتھیلی دوسرے ہاتھ کی پشت پر ماریں اور یہ اس لیے تھا کہ عورت کی آواز بھی عورت ہے، اور بلا ضرورت شرعیہ عورت کو اجنبی مردوں کے سامنے بولنا جائز نہیں ہے۔

۸۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کی اقتداء میں بھی نماز پڑھی ہے (اس موقع پر حضرت ابوبکر موجود نہ تھے)

۹۔ لوگوں کے درمیان صلح کرانے کی فضیلت، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بنو عمرو بن عوف کے

ہاں صلح کرانے گئے

۱۰۔ امام کی غیر موجودگی میں اس شخص کو امام بنایا جائے جو باقی لوگوں میں سب سے افضل ہو۔

۱۱۔ مؤذن کو چاہیے کہ وہ اس موقع پر کسی افضل شخص سے نماز پڑھانے کے لیے کہے اور وہ اس کی موافقت کرے۔

۱۲۔ ضرورت کی بناء پر نماز میں مڑ کر دیکھنا کیونکہ حضرت ابوبکر نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مڑ کر دیکھا۔

۱۳۔ جب کوئی نعمت ملے تو اللہ تعالےٰ کے شکر ادا کرنے کا استحباب، کیونکہ حضرت ابوبکر نے اس پر اللہ کی حمد کی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کی امامت کو برقرار رکھا۔

۱۴۔ نعمت کے حصول پر نماز ہی میں اللہ تعالیٰ کی حمد کرنے اور دعا کے لیے ہاتھ اٹھانے کا جواز۔

۱۵۔ نماز میں ایک دو قدم چلنے کا جواز، کیونکہ حضرت ابوبکر نماز میں پیچھے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم آگے بڑھے۔

۱۶۔ درمیان نماز میں کسی دوسرے شخص سے نماز پڑھوانے کا جواز۔

۱۷۔ جب متبوع اور مطاع اپنے تابع اور مطیع کو اس کے اعزاز و اکرام کے لیے کسی کام کا حکم دے تو اس کے لیے اس کا کرنا ضروری نہیں ہے بلکہ اس کو نہ کرنا جائز ہے، اور یہ اس کے حکم کی مخالفت نہیں ہے بلکہ اس کا ادب اور تواضع ہے۔

۱۸۔ حضرت ابوبکر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم کے باوجود مصلّے سے پیچھے ہو گئے اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف آپ کے حکم پر عمل کر کے نماز پڑھاتے رہے۔ حضرت ابوبکر نے الادب فوق الامر پر عمل کیا اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف نے الامر فوق الادب پر عمل کیا۔

۱۹۔ اکابر کے سامنے ادب کرنا لازم ہے۔

۲۰۔ نماز کو وقت مقررہ پر ادا کرنے کی فضیلت۔

۲۱۔ علامہ نووی نے لکھا ہے کہ اگر عورتوں نے امام کو متنبہ کرنے کے لیے تالی بجائی تو نماز فاسد ہو جائے گی، کیونکہ تالی بجانا لہو و لعب ہے۔

## بَابُ ۱۶۱ تَسْبِيحِ الرَّجُلِ وَتَصْفِيقِ الْمَرْأَةِ إِذَا نَابَهُمَا شَيْءٌ فِي الصَّلٰوةِ

## امام کو متنبہ کرنے کے لیے مرد سبحان اللہ کہیں اور عورتیں ہاتھ پر ہاتھ ماریں

۸۵۸۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ وَحَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَا أَنَا ابْنُ وَهْبٍ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مرد سبحان اللہ کہیں اور عورتیں ہاتھ پر ہاتھ مار کر دستک دیں۔

قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ الْمُسَیَّبِ وَاَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهُمَا سَمِعَا اَبَاهُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ التَّسْبِیْحُ لِلرِّجَالِ وَالتَّصْفِیْقُ لِلنِّسَآءِ زَادَ حَرْمَلَةُ فِیْ رِوَایَتِهٖ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَقَدْ رَاَیْتُ رِجَالًا مِّنْ اَهْلِ الْعِلْمِ یُسَبِّحُوْنَ وَیُشِیْرُوْنَ۔

۸۵۹۔ وَحَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ قَالَ نَا الْفُضَیْلُ یَعْنِیْ ابْنَ عِیَاضٍ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْکُرَیْبٍ قَالَ نَا اَبُوْ مُعَاوِیَةَ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ نَا عِیْسَى بْنُ یُوْنُسَ کُلُّهُمْ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے ایسی ہی روایت کی ہے۔

۸۶۰۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ وَزَادَ فِی الصَّلٰوةِ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے بھی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایسی ہی روایت بیان کی لیکن اس میں نماز کا بھی اضافہ ہے۔

## بَابُ ۱۶۲ الْاَمْرِ بِتَحْسِیْنِ الصَّلٰوةِ وَاِتْمَامِهَا وَالْخُشُوْعِ فِیْهَا

## نماز کو خضوع خشوع اور اچھی طرح سے پڑھنے کا حکم

۸۶۱۔ حَدَّثَنَا اَبُوْکُرَیْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ الْهَمْدَانِیُّ قَالَ نَا اَبُوْ اُسَامَةَ عَنِ الْوَلِیْدِ یَعْنِیْ ابْنَ کَثِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ اَبِیْ سَعِیْدٍ الْمَقْبُرِیُّ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَوْمًا ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ یَا فُلَانُ اَلَا تُحْسِنُ صَلٰوتَكَ اَلَا یَنْظُرُ الْمُصَلِّیْ اِذَا صَلّٰى کَیْفَ یُصَلِّیْ لِنَفْسِهٖ اِنِّیْ وَاللّٰهِ لَاُبْصِرُ مِنْ وَّرَآئِیْ کَمَا اُبْصِرُ مِنْ بَیْنِ یَدَیَّ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک روز جماعت کرانے کے بعد ایک شخص کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا اے شخص! تم نے نماز اچھی طرح کیوں نہیں ادا کی۔ کیا نمازی نماز پڑھتے وقت یہ غور نہیں کرتا کہ وہ کس طرح نماز پڑھ رہا ہے! وہ محض اپنے لیے نماز پڑھتا ہے! بخدا! اس بات میں کوئی شک نہیں کہ میں تم کو پس پشت بھی یقیناً ایسے ہی دیکھتا ہوں جیسا کہ سامنے سے دیکھتا ہوں۔

۸۶۲۔ حَدَّثَنَا قُتَیْبَةُ بْنُ سَعِیْدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ اَبِی الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم یہ سمجھتے

قَالَ هَلْ تَرَوْنَ قِبْلَتِيْ هٰهُنَا فَوَاللّٰهِ لَا يَخْفٰى عَلَيَّ رُكُوْعُكُمْ وَلَا سُجُوْدُكُمْ وَاِنِّيْ لَاَرَاكُمْ مِنْ وَّرَاءِ ظَهْرِيْ۔

نہ تمہارا رکوع مخفی ہوتا ہے نہ سجود اور بے شک میں تم کو اپنی پس پشت سے بھی دیکھتا ہوں۔

۸۶۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ سَمِعْتُ قَتَادَةَ يُحَدِّثُ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَقِيْمُوا الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ فَوَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَرَاكُمْ مِنْ بَعْدِيْ وَرُبَّمَا قَالَ مِنْ بَعْدِ ظَهْرِيْ اِذَا رَكَعْتُمْ وَسَجَدْتُّمْ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رکوع اور سجود اچھی طرح ادا کیا کرو، قسم اللہ کی بلاشک و شبہ میں تمہیں اپنی پس پشت سے بھی دیکھتا ہوں۔ بعض دفعہ فرمایا میں تم کو تمہارے رکوع اور سجدہ کی حالت میں بھی دیکھتا رہتا ہوں۔

۸۶۴۔ حَدَّثَنِيْ اَبُوْ غَسَّانَ الْمِسْمَعِيُّ قَالَ نَا مُعَاذٌ يَعْنِي ابْنَ هِشَامٍ قَالَ نَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا ابْنُ اَبِيْ عَدِيٍّ عَنْ سَعِيْدٍ كِلَاهُمَا عَنْ قَتَادَةَ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَتِمُّوا الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ فَوَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَرَاكُمْ مِنْ بَعْدِ ظَهْرِيْ اِذَا مَا رَكَعْتُمْ وَاِذَا مَا سَجَدْتُّمْ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رکوع اور سجدہ پورا پورا کیا کرو پس بخدا میں اپنی پشت کے پیچھے سے تم کو تمہارے رکوع اور سجدہ کی حالت میں بھی دیکھتا رہتا ہوں۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت بصارت کے دائمی ہونے کا بیان

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال هل ترون قبلتی ههنا والله ما يخفى علی ركوعكم ولا خشوعكم وانی لاراكم من وراء ظهری۔[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ میں صرف سامنے دیکھتا ہوں قسم بخدا نہ مجھ پر تمہاری نماز کی ظاہری حالت پوشیدہ ہوتی ہے اور نہ باطنی خضوع و خشوع، بے شک میں تمہیں اپنی پیٹھ کے پیچھے سے بھی دیکھتا ہوں۔

بخاری اور مسلم کی ان احادیث مذکورہ سے ثابت ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے دوران اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ طاقت سے سامنے اور پس پشت سب کچھ دیکھتے تھے اور نمازیوں کے احوال میں سے کوئی حال آپ کی نگاہ سے مخفی نہ تھا۔ ان کا رکوع اور سجود، ظاہر اور باطن شہادت اور غیب سب آپ کے سامنے عیاں اور بیان تھا۔ یہ تو نماز کے دوران کی کیفیت تھی اور نماز کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے کی کیفیت اس حدیث سے ظاہر ہوتی ہے۔

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا ایک طویل حدیث کے ضمن میں بیان فرماتی ہیں جس میں یہ ہے کہ رسول اللہ صلی

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ما من شیء کنت لم اره الا قد رایته فی مقامی هذا حتی الجنة والنار۔[1]

اس مقام پر مجھے ہر وہ چیز دکھا دی گئی جو میں نے اس سے پہلے نہیں دیکھی تھی یہاں تک کہ جنت اور دوزخ بھی دکھا دی گئی۔

اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے کہ آیا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں دیکھنے کی یہ صفت دائمی تھی یا عارضی راقم الحروف کا ذوق یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں یہ صفت دائمی تھی کیونکہ نماز کے اندر اور باہر تمام کائنات کو تمام جہات سے دیکھنا اللہ تعالیٰ کی عظیم نعمت ہے اور اللہ تعالیٰ کا قانون ہے کہ وہ نعمت دے کر اس وقت تک واپس نہیں لیتا جب تک بندہ ناشکری نہ کرے اور اگر شکر ادا کرتا رہے تو اللہ تعالیٰ اس نعمت میں زیادتی فرماتا ہے، ارشاد ہے:

لئن شکرتم لازیدنکم۔ (ابراھیم: ۷)

اگر تم اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرو تو اللہ تعالیٰ تمہاری نعمتوں میں زیادتی کرے گا۔

اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر کوئی شخص شکر گزار نہیں ہے پس ثابت ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے کی اس صفت میں ترقی تو متوقع ہے کمی ممکن نہیں، اس لیے یہ کہنا پڑے گا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں یہ صفت دائمی علی وجہ الترقی ثابت ہے۔

نیز اللہ تعالیٰ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرماتا ہے:

وقل رب زدنی علماً۔ (طٰہٰ: ۲۰)

آپ دعا مانگیں کہ اے اللہ میرے علم میں زیادتی عطا فرما۔

غور فرمائیے کہ جب اللہ تعالیٰ کا مقصود یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم میں زیادتی ہو اور کائنات کو ہمہ جہات سے دیکھنا علم کا سبب ہے اور دائماً دیکھنا علم میں زیادتی کا سبب ہے تو اللہ تعالیٰ جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے علم میں زیادتی کا خواہاں ہے وہ آپ کو حقائق اشیاء ایک بار دکھا کر روک لے گا یا دائماً علی سبیل الترقی دکھاتا رہے گا!

نیز قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

ویکون الرسول علیکم شهیداً۔ (بقرۃ: ۱۴۳)

اور یہ رسول تم پر گواہ ہوں۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تمام امت کے گواہ ہیں اس لیے ضروری ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قیامت تک کے تمام امتیوں اور ان کے احوال و اعمال کو دیکھ کر گواہی دیں، گواہی اگرچہ سن کر بھی دی جاتی ہے لیکن گواہی میں اصل یہ ہے کہ دیکھ کر گواہی دی جائے اور کامل گواہ وہی ہوتا ہے جو واقعہ کو دیکھ کر گواہی دے اللہ اللہ! وہ ایسے گواہ ہیں کہ روز محشر اپنی امت کی گواہی دیں گے آخرت میں انبیاء سابقین کی گواہی دیں گے میدان

---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

حشر میں جب کفار انبیاء علیہم السلام کی ہر حجت اور ہر دلیل کو رد کر دیں گے تو انبیاء کا واحد سہارا حضور کی شہادت ہوگی وہ کیسا عجیب وقت ہوگا جب کفار نبیوں کو جھٹلا چکے ہوں گے اور نبیوں کی نگاہیں آپ کے چہرہ کی طرف لگی ہوئی ہوں گی، اس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اٹھیں گے اور انبیاء علیہم السلام کے حق میں گواہی دے کر ان کی صداقت پر مہر لگا دیں گے، انبیاء علیہم السلام سرخرو ہوں گے اور کفار جھوٹے ہو جائیں گے اللہ تعالیٰ اس واقعہ کی منظر کشی کرتے ہوئے فرماتا ہے!

فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشہید وجئنا بک علی ھؤلاء شہیدا۔

(نساء: ٤١)

وہ کیسا سماں ہوگا جب ہم ہر امت سے ایک گواہ لائیں گے اور ان تمام گواہوں پر آپ کی شہادت پیش کریں گے۔

اللہ اللہ! وہ کس کس کے گواہ ہیں دنیا میں لوگوں نے خدا کو جھٹلایا تو خدا کی ذات پر گواہی دی آخرت میں کفار نے ___ انبیاء کو جھٹلایا تو انبیاء کی رسالت پر گواہی دی اور جب آخرت میں امت کو گواہی کی ضرورت پڑی تو ان کی صداقت پر گواہی دی۔

کوئی شخص یہ شبہ نہ کرے کہ شہادت سن کر بھی ہوتی ہے اس لیے ہو سکتا ہے آپ نے امت کے حق میں سن کر گواہی دی ہوگی، امت کی ذات وصفات اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات سے بڑھ کر تو نہیں ہیں جب انھوں نے اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات کی گواہی سن کر نہیں دیکھ کر دی ہے تو امت کے اعمال و احوال کس شمار قطار میں ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم انھیں دیکھ نہ سکتے!

شاہ عبد العزیز محدث دہلوی ویکون الرسول علیکم شہیدا کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

یعنی باشد رسول شما بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع است بنور نبوت بر مرتبہ ہر متدین بدین خود کہ در کدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان او چیست وحجابے کہ بداں از ترقی محجوب ماندہ است کدام است پس او مے شناسد گناہاں شمارا و درجات شمارا و اعمال نیک و بد شمار او اخلاص و نفاق شمارا۔[1]

یعنی تمہارے رسول تمہارے اوپر گواہ ہیں، کیونکہ وہ نور نبوت سے ہر دیندار کے دین پر مطلع ہیں کہ وہ میرے دین کے کس درجہ پر پہنچا ہوا ہے اور اس کے ایمان کی حقیقت کیا ہے اور جس حجاب کی وجہ سے وہ دین میں ترقی نہ کر سکا وہ کون سا ہے، پس وہ تمہارے گناہوں اور ایمان کے درجات اور تمہارے اچھے برے اعمال اور اخلاص ونفاق کو پہچانتے ہیں۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے گواہ ہونے کی بحث میں یہ بات بالکل بے غبار ہو کر سامنے آگئی، کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں ہر چیز کو ہمہ جہت سے دیکھنے کی صفت دائمی تھی، وہ جب حیات ظاہری سے اس کائنات میں جلوہ افروز تھے اس وقت بھی سب کو دیکھ رہے تھے اور جب کہ قبر انور

[1] شاہ عبد العزیز محدث دہلوی متوفی ١٢٣٩ھ، تفسیر فتح العزیز ج ١ ص ٦٤٦، مطبوعہ مطبع یوسفی لکھنو

ہیں ہیں اب بھی سب کو ملاحظہ فرما رہے ہیں۔

ایک اور وجہ سے غور فرمائیں کہ کسی شخص کو کوئی نعمت دائماً نہ دینے کی چار وجہیں ہوتی ہیں اول یہ کہ دینے والے میں نعمت دینے سے کوئی کمی آجاتی ہو، اس لیے وہ نعمت واپس لے لیتا ہے، دوسری وجہ یہ ہے کہ دینے والے میں تو کمی نہیں آتی لیکن لینے والا اس نعمت کا اہل نہیں ہوتا نعمت کو ضائع کر دیتا ہے اس لیے نعمت واپس لے لی جاتی ہے تیسری وجہ یہ ہے کہ لینے والا نعمت دینے والے کی مرضی کے خلاف کام کر کے اس کو ناراض کر دیتا ہے اس لیے وہ نعمت واپس لے لیتا ہے، چوتھی وجہ یہ ہے کہ نعمت لینے والے سے زیادہ کوئی اور محبوب ہوتا ہے اس لیے وہ اس سے نعمت لے کر اپنے محبوب کو دے دیتا ہے۔

اب سوچیے اللہ تعالیٰ مالک الملک ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنے کی یہ عظیم نعمت دینے سے اس کے ہاں کوئی کمی نہیں ہوتی تو ابد تک تو دیتا ہی نہیں اس لیے پہلا سبب نہیں ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر کوئی اور اہل اور نعمت رکھنے کی صلاحیت والا بھی نہیں اس وجہ سے دوسرا سبب بھی نہیں پایا اور نہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کی مرضی کے خلاف کام کر کے اس کو ناراض کرنے والے ہیں بلکہ ان کا تو یہ مقام ہے کہ خود اللہ تعالیٰ ان کی شان کرتے ہوئے فرماتا ہے۔

قل ان اتبع الا ما یوحی الی۔ (احقاف: ۹)

آپ فرما دیجیے کہ میں اللہ تعالیٰ کی منشاء کے بغیر کوئی کام نہیں کرتا۔

پھر اللہ تعالیٰ کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ناراض ہونا کیونکر ممکن ہے جبکہ اس نے دنیا اور آخرت میں خود آپ کو راضی کرنے کے اعلان فرمائے ہیں:

فسبح واطراف النہار لعلک ترضی۔ (طٰہٰ: ۱۳۰)

آپ صبح شام تسبیح کریں تاکہ آپ اللہ سے راضی ہو جائیں۔

ولسوف یعطیک ربک فترضی۔ (ضحیٰ: ۵)

(روز محشر کو) عنقریب اللہ تعالیٰ آپ کو اتنا دے گا کہ آپ کو راضی کر دے گا۔

اس لیے نعمت دے کر واپس لینے کا تیسرا سبب بھی نہیں ہو سکتا رہ گیا نعمت واپس لینے کا چوتھا سبب تو وہ یہ ہے کہ نعمت لینے والا اللہ کا محبوب نہ ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر اللہ کا کوئی محبوب نہیں ہے تو یہ کیسے ممکن ہے اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کو کوئی نعمت اور کمال عطا کرے اور پھر واپس لے لے۔

مجازی محبت میں بھی کوئی شخص اپنے محبوب کو کوئی چیز دے کر واپس نہیں لیتا، محبت ٹوٹ جائے تب بھی وسیع الظرف محب، محبوب سے چیز واپس نہیں لیتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو اللہ کے حقیقی محبوب ہیں جہاں محبت میں ٹوٹنے کا تصور بھی نہیں، پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کو کوئی نعمت دے اور پھر واپس لے لے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نماز کے اندر اور نماز کے باہر ہمہ جہات دیکھنے کی طاقت عطا فرمائی اور یہ نعمت دے کر واپس نہیں لی بلکہ دائماً عطا فرمائی ہے، کیونکہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کائنات میں اللہ تعالیٰ کے سب سے زیادہ شکر گزار بندے ہیں اور شکر کرنے پر اللہ تعالیٰ نعمت میں زیادتی کرتا ہے، دوسرے اس لیے کہ اللہ کا مطلوب یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم میں زیادتی ہو اور زیادتی اس نعمت کے دوام سے حاصل ہوگی تیسرے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو امت کے احوال و اعمال پر گواہ بنایا اور جنہوں نے خدا کی ذات و صفات کی گواہی بھی دیکھ کر دی ہے، وہ امت کے احوال و اعمال کی گواہی بغیر دیکھنے کے کیسے دیں گے اور یہ جب ہی ہوگا جب یہ نعمت دائمی ہو، چوتھی وجہ یہ ہے کہ قانون محبت میں یہ ہے کہ محبوب کو کوئی نعمت دے کر اس سے واپس نہیں لیتے اس لیے یہ کہنا پڑے گا کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنے کی یہ نعمت دائماً دی ہے اور علی الترقی دی ہے۔

ندانم کدامی سخن گویمت

کہ والاتری زانچہ من گویمت

اہل علم کی ضیافت طبع کے لیے معروض ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: واللہ انی لاراکم من وراء ظہری (بخاری) یہ جملہ اسمیہ ہے جس میں خبر فعل مضارع ہے جو کہ دوام تجددی پر دلالت کرتا ہے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دوام کو قسم انّ اور لام خبر تین تاکیدوں سے مؤکد فرمایا آخر کوئی وجہ تو تھی جو اس دوام کو سرکار نے اس قدر مؤکد فرمایا، نیز دوام تجددی انقطاع آنی کے منافی نہیں ہوتا، اس لیے جن احادیث میں یہ آتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فلاں چیز کو نہیں دیکھا وہ اس دوام کے منافی نہیں، دوسرا جواب یہ ہے کہ بسا اوقات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجلیات الٰہیہ کے مشاہدہ میں مستغرق اور منہمک ہوتے اور جب وہ اس کے جلووں میں کھوئے ہوتے ہیں تو مخلوق کو بظاہر دیکھتے ہوئے بھی نہیں دیکھتے اور ایسے ہی عالم میں بعض چیزوں کی طرف آپ کی توجہ نہیں ہوتی، اس لیے آپ کے دائمی علم اور دائمی رویت پر کوئی اشکال نہیں ہوتا، واضح رہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت دوام سے مراد یہ ہے کہ اللہ نے آپ کو جب سے علم اور رویت دی ہے تب سے دوام ہے اور یہ دوام بھی تجددی ہے جس میں مختلف حکمتوں کی وجہ سے انقطاع آتا رہتا ہے اس لیے اس دوام کو اللہ تعالیٰ کے دوام ثبات سے کوئی نسبت نہیں جہاں ایک لحظہ کے لیے بھی انقطاع متصور نہیں ہے۔

میرے شیخ حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی قدس سرہ اس موضوع پر بحث کرتے ہوئے فرماتے ہیں! جبرائیل علیہ السلام نے شق صدر مبارک کے بعد قلب اطہر کو جب زمزم کے پانی سے دھویا تو فرمانے لگے: قلب سدید فیہ عینان تبصران واذنان تسمعان۔ ترجمہ: "قلب مبارک ہر قسم کی کجی سے پاک ہے اور بے عیب ہے۔ اس میں دو آنکھیں ہیں جو دیکھتی ہیں، اور دو کان ہیں جو سنتے ہیں۔" (فتح الباری جلد ۱۳ صفحہ ۴۱۰)

قلب مبارک کے یہ کان اور آنکھیں عالم محسوسات سے وراء الوراء حقائق کو دیکھنے اور سننے کے لیے ہیں جیسا کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انی اری مالا ترون واسمع مالا تسمعون۔

میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھ سکتے اور وہ سنتا ہوں جو تم نہیں سن سکتے۔

جب اللہ تعالیٰ جل شانہٗ نے بطور خرق عادات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب اطہر میں آنکھیں اور کان پیدا فرما دیے ہیں تو اب یہ کہنا کہ ماوراء عالم محسوسات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دیکھنا اور سننا احیاناً ہے، دائمی نہیں قطعاً باطل ہو گیا، جب ظاہری آنکھوں اور کانوں کا ادراک دائمی ہے تو قلب مبارک کے کانوں اور آنکھوں کا ادراک کیونکر عارضی اور احیاناً ہو سکتا ہے، البتہ حکمت الٰہیہ کی بناء پر کسی امر خاص کی طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دھیان نہ رہنا اور عدم توجہ اور عدم التفات کا حال طاری ہو جانا امر آخر ہے جس کا کوئی منکر نہیں ہے اور وہ علم کے منافی نہیں ہے، لہٰذا اس حدیث کی روشنی میں یہ حقیقت بالکل واضح ہو گئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا باطنی سماع اور بصارت عارضی نہیں بلکہ دائمی ہے۔ [۱]

شیخ خلیل احمد انبیٹھوی لکھتے ہیں:

خود فخر عالم علیہ السلام فرماتے ہیں: لا ادری ما یفعل بی ولا بکم (الحدیث) اور شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں۔ [۲] اس حدیث میں درایت کی نفی ہے، علم اور بصر کی نفی نہیں ہے، اور درایت کا معنی ہے اپنی عقل سے از خود جاننا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امور غیبیہ کو اللہ تعالیٰ کی تعلیم سے جانتے ہیں از خود نہیں جانتے، اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اس روایت کو بے اصل قرار دے کر مسترد کر دیا ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی لکھتے ہیں:

صواب آنست کہ چنانکہ قلب شریف آں حضرت را صلی اللہ علیہ وسلم احاطہ و وسعتی در درک وعلم معقولات داوند حواس لطیف او را نیز احاطہ در درک محسوسات بخشیدند و جہات ستہ را در حکم یک جہت گردانیدند والله اعلم و دریں جا اشکال می آرند کہ در بعضی روایات آمدہ است کہ گفت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ من بندہ ام نمیدانم آنچہ در پس ایں دیوار است، جوابش آنست کہ ایں سخن اصلی ندارد و روایت بداں صحیح نشدہ است واگر باشد گفتیم کہ آں انکشاف مخصوص بحال نماز است واگر عام است موقوف باعلام الٰہی و خلق اوست علم را چنانچہ در مسئلہ مغیبات

صحیح یہ ہے کہ جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب کے ادراک میں وسعت ہے اور وہ تمام معقولات کو محیط ہے اسی طرح آپ کے حواس لطیفہ بھی تمام محسوسات کو محیط ہیں، اور شش جہات آپ کے سامنے ایک جہت کے حکم میں ہیں، واللہ اعلم، اس جگہ یہ اشکال ہے کہ بعض روایات میں ہے: ”میں بندہ ہوں اور یہ نہیں جانتا کہ اس دیوار کے پیچھے کیا ہے“ اس کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث کی کوئی اصل نہیں ہے اور اس کو روایت کرنا صحیح نہیں ہے، اور اگر بالفرض یہ روایت صحیح ہو تو جواب یہ ہے کہ آپ کا پس پشت

---

۱۔ علامہ سید احمد کاظمی متوفی ۱۴۰۶ھ، مقالات کاظمی ج ۱ ص ۱۴۲، مطبوعہ مکتبہ فریدیہ ساہیوال

۲۔ شیخ خلیل احمد سہارنپوری ۱۳۴۶ھ، براہین قاطعہ ص ۵۱، مطبوعہ مطبع بلالی ڈھورہ

است و دلالت می کند بر آن حدیثی کہ واقع شدہ است کہ یک باری ناقہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم گم شد بعضی منافقان گفتند کہ محمد خبر از آسمان میدہد و درنمی یابد کہ ناقہ او کجاست چون این سخن منافقان بآن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رسید گفت من نمیدانم و درنمی یابم مگر آنچہ بدانا ند و دریا باند مرا پروردگار من و شتعل ہمین گفت کہ بتحقیق راہ نمود مرا پروردگار تعالی بر آن ناقہ کردی در موضع است چنین و چنین بند شدہ است مہار وی در درختی پس رفتند آنجا دیافتند و چنانکہ خبر دادہ بود پس آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نمی یابد مگر آنچہ دریا باند وی را پروردگار تبارک تعالی خواہ در نماز باشد یا در غیر آن فلا اشکال لہ

دیکھنا نماز کے ساتھ مخصوص ہے اور اگر آپ کا دیکھنا ہر حال میں سامنے اور پس پشت یکساں ہے تو یہ اللہ تعالیٰ کے علم دینے پر موقوف ہے اور تمام امور غیبیہ کا علم آپ کو اسی طرح ہے، بعض منافقین نے اعتراض کیا کہ آپ آسمان کی خبریں دیتے ہیں اور آپ کو یہ خبر نہیں کہ آپ کی اونٹنی کہاں ہے، جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی تو آپ نے فرمایا میں بندہ ہوں اور اللہ تعالیٰ کے بتلانے بغیر کسی چیز کو نہیں جانتا اور اللہ تعالیٰ نے مجھے بتا دیا کہ اونٹنی فلاں جگہ ہے اور اس کی مہار فلاں درخت سے اٹکی ہوئی ہے، پھر لوگ گئے اور آپ کی خبر کے مطابق وہاں اونٹنی مل گئی، پس حالت نماز ہو یا غیر نماز اللہ تعالیٰ کے بتلانے بغیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی چیز کا علم نہیں۔ ہونا اس لیے کوئی اشکال نہیں ہے۔

## بَابُ ۶۳ تَحْرِيمِ سَبْقِ الْإِمَامِ بِرُكُوعٍ وَسُجُودٍ وَنَحْوِهِمَا

## امام سے پہلے رکوع و سجود وغیرہ کرنے کی ممانعت

۸۶۳ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ وَاللَّفْظُ لِأَبِي بَكْرٍ قَالَ ابْنُ حُجْرٍ أَنَا وَقَالَ أَبُو بَكْرٍ نَا عَلِيُّ بْنُ مُسْهِرٍ عَنِ الْمُخْتَارِ بْنِ فُلْفُلٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي إِمَامُكُمْ فَلَا تَسْبِقُونِي بِالرُّكُوعِ وَالسُّجُودِ وَلَا بِالْقِيَامِ وَلَا بِالْاِنْصِرَافِ فَإِنِّي أَرَاكُمْ مِنْ أَمَامِي وَمِنْ خَلْفِي ثُمَّ قَالَ وَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ لَوْ رَأَيْتُمْ مَا رَأَيْتُ لَضَحِكْتُمْ قَلِيلًا وَلَبَكَيْتُمْ كَثِيرًا قَالُوا وَمَا رَأَيْتَ يَا رَسُولَ

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی نماز سے فارغ ہونے کے بعد ہماری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا اے لوگو! میں تمہارا امام ہوں، تم رکوع، سجود، قیام اور نماز کے اختتام میں مجھ پر سبقت نہ کیا کرو، بلا ریب و شک میں تمہیں سامنے اور پس پشت سے (یکساں) دیکھتا ہوں۔ پھر فرمایا قسم اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے اگر تم ان حقائق کو دیکھ لو جن کو میں دیکھتا ہوں تو تم ہنسو کم اور روؤ زیادہ، صحابہ کرام نے عرض کیا

لہ۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، مدارج النبوت ج ا ص ۵۱، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

اللہِ قَالَ رَاَیْتُ الْجَنَّۃَ وَالنَّارَ۔

یارسول اللہ! آپ نے کیا دیکھا؟ فرمایا میں نے جنت اور دوزخ کو دیکھا۔

۸۶۵۔ حَدَّثَنَا قُتَیْبَۃُ بْنُ سَعِیْدٍ قَالَ نَا جَرِیْرٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَیْرٍ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ عَنِ ابْنِ فُضَیْلٍ جَمِیْعًا عَنِ الْمُخْتَارِ بْنِ فُلْفُلٍ عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِھٰذَا الْحَدِیْثِ وَلَیْسَ فِیْ حَدِیْثِ جَرِیْرٍ وَّ ذَا بِالْاِنْصِرَافِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ حضرت انس سے ایک اور سند سے بھی یہ روایت مروی ہے۔

۸۶۶۔ حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ ھِشَامٍ وَاَبُوالرَّبِیْعِ الزَّھْرَانِیُّ وَقُتَیْبَۃُ بْنُ سَعِیْدٍ کُلُّھُمْ عَنْ حَمَّادٍ قَالَ خَلَفٌ نَا حَمَّادُ بْنُ زَیْدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِیَادٍ قَالَ نَا اَبُوْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَا یَخْشَی الَّذِیْ یَرْفَعُ رَاْسَہٗ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ یُّحَوِّلَ اللہُ رَاْسَہٗ رَاْسَ الْحِمَارِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص امام سے پہلے سر اٹھاتا ہے کیا وہ یہ خوف نہیں کرتا کہ اللہ اس کا سر گدھے کے سر (کی طرح) بنا دے۔

۸۶۷۔ حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُھَیْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا اِسْمٰعِیْلُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ عَنْ یُوْنُسَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِیَادٍ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا یَاْمَنُ الَّذِیْ یَرْفَعُ رَاْسَہٗ فِیْ صَلٰوتِہٖ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ یُّحَوِّلَ اللہُ صُوْرَتَہٗ فِیْ صُوْرَۃِ حِمَارٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنی نماز میں امام سے پہلے اپنا سر اٹھاتا ہے کیا اس کو یہ خوف نہیں ہے کہ اللہ اس کی صورت گدھے کی صورت (کی طرح) بنا دے۔

۸۶۸۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ سَلَّامٍ الْجُمَحِیُّ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ الرَّبِیْعِ بْنِ مُسْلِمٍ جَمِیْعًا عَنِ الرَّبِیْعِ ابْنِ مُسْلِمٍ ح وَحَدَّثَنَا عُبَیْدُ اللہِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا اَبِیْ قَالَ نَا شُعْبَۃُ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ قَالَ نَا وَکِیْعٌ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَۃَ کُلُّھُمْ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ زِیَادٍ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا یَاْمَنُ الَّذِیْ بِھٰذَا غَیْرَ اَنَّ فِیْ حَدِیْثِ رَبِیْعِ بْنِ مُسْلِمٍ اَنْ یَّجْعَلَ اللہُ وَجْھَہٗ وَجْہَ حِمَارٍ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا اس شخص کو یہ خوف نہیں ہے اللہ اس کے منہ کو گدھے کے منہ (کی طرح) بنا دے۔

## گدھے کی صورت میں مسخ کرنے کی توجیہ

علامہ ابن حجر لکھتے ہیں کہ احادیث سے ثابت ہے کہ اس امت کو اللہ تعالیٰ نے مسخ کے

عذاب سے محفوظ رکھا ہے، اس وجہ سے سوال پیدا ہوتا ہے کہ امام پر سبقت کرنے کی وجہ سے مقتدی کا چہرہ کیونکر مسخ ہوگا، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ مسخ صورت آخرت میں ہوگا یا صورت سے مراد صفت ہے یعنی اس میں گدھے کی صفت پیدا ہو جائے گی یا مطلب یہ ہے کہ بالعموم مسخ نہیں ہوگا اگر کسی ایک آدھ شخص کی صورت مسخ ہوگئی تو وہ عموم کے منافی نہیں ہے۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ رَفْعِ الْبَصَرِ إِلَى السَّمَاءِ فِي الصَّلٰوةِ

## نماز میں آسمان کی طرف دیکھنے کی ممانعت

۸۶۹ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ تَمِيمِ بْنِ طَرَفَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيَنْتَهِيَنَّ أَقْوَامٌ يَرْفَعُونَ أَبْصَارَهُمْ إِلَى السَّمَاءِ فِي الصَّلٰوةِ أَوْ لَا تَرْجِعُ إِلَيْهِمْ۔

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو لوگ نماز میں آسمان کی طرف نظر اٹھا کر دیکھتے ہیں وہ باز آجائیں ورنہ ان کی بینائی جاتی رہے گی۔

---

۸۷۰ - حَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ وَعَمْرُو بْنُ سَوَادٍ قَالَا نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي اللَّيْثُ عَنْ سَعِيدٍ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيعَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيَنْتَهِيَنَّ أَقْوَامٌ عَنْ رَفْعِهِمْ أَبْصَارَهُمْ عِنْدَ الدُّعَاءِ فِي الصَّلٰوةِ إِلَى السَّمَاءِ أَوْ لَتُخْطَفَنَّ أَبْصَارُهُمْ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو لوگ نماز میں آسمان کی طرف نظر اٹھا کر دیکھتے ہیں وہ باز آجائیں ورنہ ان کی بینائی جاتی رہے گی۔

---

علامہ نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں نماز کے دوران آسمان کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنے پر شدید وعید ہے، اور اس ممانعت پر اجماع ہے، قاضی عیاض نے کہا ہے کہ نماز کے علاوہ دعا کے دوران آسمان کی طرف دیکھنے کی کراہت میں اختلاف ہے۔ شریح نے اس کو بھی مکروہ کہا ہے اور اکثر علماء نے جائز کہا ہے، انھوں نے کہا آسمان دعا کا قبلہ ہے جیسا کہ کعبہ نماز کا قبلہ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وفی السماء رزقکم وما توعدون۔ (ذاریات: ۲۲)

اور آسمان میں تمہارا رزق ہے اور جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے۔

## بَابُ الْأَمْرِ بِالسُّكُونِ فِي الصَّلٰوةِ وَالنَّهْيِ عَنِ الْإِشَارَةِ بِالْيَدِ وَرَفْعِهَا عِنْدَ السَّلَامِ وَإِتْمَامِ الصُّفُوفِ الْأُوَلِ وَالتَّرَاصِّ فِيهَا وَالْأَمْرِ بِالْاجْتِمَاعِ

## سکون کے ساتھ نماز پڑھنے کا حکم، سلام کے وقت ہاتھ اٹھانے اور ہاتھوں سے اشارہ کرنے کی ممانعت اور پہلی صف کو مکمل کرنے اور مل کر کھڑے ہونے کا حکم

٨٧١ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُو كُرَيْبٍ قَالَا نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنِ الْمُسَيَّبِ بْنِ رَافِعٍ عَنْ تَمِيمِ بْنِ طَرَفَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا لِي أَرَاكُمْ رَافِعِي أَيْدِيكُمْ كَأَنَّهَا أَذْنَابُ خَيْلٍ شُمْسٍ اُسْكُنُوا فِي الصَّلٰوةِ قَالَ ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا فَرَآنَا حِلَقًا فَقَالَ مَا لِي أَرَاكُمْ عِزِينَ قَالَ ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا فَقَالَ أَلَا تَصُفُّونَ كَمَا تَصُفُّ الْمَلٰئِكَةُ عِنْدَ رَبِّهَا قَالَ يُتِمُّونَ الصَّفَّ الْأَوَّلَ وَيَتَرَاصُّونَ فِي الصَّفِّ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا کیا وجہ ہے کہ میں تم کو سرکش گھوڑوں کی دموں کی طرح نماز میں رفع یدین کرتے ہوئے دیکھتا ہوں! نماز سکون کے ساتھ پڑھا کرو، پھر دوبارہ تشریف لائے تو ہم کو متفرق حلقوں میں بیٹھے ہوئے دیکھا، پھر آپ نے فرمایا کہ تم متفرق طور پر کیوں بیٹھتے ہو، تم اس طرح صف کیوں نہیں بناتے جس طرح ملائکہ اپنے رب کے سامنے صف بناتے ہیں، آپ نے فرمایا وہ پہلے پہلی صف پوری کرتے ہیں اور صف میں ایک دوسرے کے ساتھ مل کر کھڑے ہوتے ہیں۔

٨٧٢ - حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ قَالَ نَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ قَالَ جَمِيعًا حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ حدیث اسی طرح مروی ہے۔

---

٨٧٣ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ عَنْ مِسْعَرٍ ح وَحَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ أَنَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ عَنْ مِسْعَرٍ قَالَ حَدَّثَنِي عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ الْقِبْطِيَّةِ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ كُنَّا إِذَا صَلَّيْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْنَا السَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَأَشَارَ بِيَدِهِ إِلَى الْجَانِبَيْنِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَامَ تُومُونَ بِأَيْدِيكُمْ كَأَنَّهَا أَذْنَابُ خَيْلٍ شُمْسٍ إِنَّمَا يَكْفِي أَحَدَكُمْ أَنْ يَضَعَ يَدَهُ عَلَى فَخِذِهِ ثُمَّ يُسَلِّمُ عَلَى أَخِيهِ مَنْ عَلَى يَمِينِهِ وَشِمَالِهِ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس وقت ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے تو سلام پھیرنے کے وقت السلام علیکم ورحمۃ اللہ، السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہتے اور دونوں جانب ہاتھ سے اشارہ کرتے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس فعل سے منع فرمایا اور فرمایا کہ تم سرکش گھوڑوں کی دموں کی طرح اشارہ کیوں کرتے ہو؟ تمہارے لیے یہ کافی ہے کہ تمہارے ہاتھ زانوں پر ہوں اور تم اپنے بھائی کی طرف دائیں بائیں سلام پھیر دو۔

---

٨٧٤ - وَحَدَّثَنِي الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسٰى عَنْ إِسْرَائِيلَ عَنْ فُرَاتٍ يَعْنِي الْقَزَّازَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكُنَّا

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی، جب ہم سلام پھیرتے تو ہاتھوں کے اشارہ سے "السلام علیکم"، "السلام علیکم"

إِذَا سَلَّمْنَا قُلْنَا بِأَيْدِينَا السَّلَامُ عَلَيْكُمْ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ فَنَظَرَ إِلَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا شَأْنُكُمْ تُشِيرُونَ بِأَيْدِيكُمْ كَأَنَّهَا أَذْنَابُ خَيْلٍ شُمُسٍ إِذَا سَلَّمَ أَحَدُكُمْ فَلْيَلْتَفِتْ إِلَى صَاحِبِهِ وَلَا يُومِئْ بِيَدِهِ۔

کہتے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہماری طرف دیکھ کر فرمایا کیا وجہ ہے کہ تم سرکش گھوڑوں کی دموں کی طرح ہاتھوں سے اشارہ کرتے ہو! جب تم میں سے کسی شخص نے سلام کرنا ہو تو اپنے ساتھی کی طرف متوجہ ہو اور ہاتھ سے اشارہ نہ کرے۔

**رفع یدین کا منسوخ ہونا** اس حدیث میں احناف کے مسلک پر واضح دلیل ہے کہ نماز میں رکوع سے پہلے اور اس کے بعد رفع یدین کا حکم ابتدائی امر تھا بعد میں اس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے منسوخ کر دیا۔ جیسا کہ اس حدیث میں صراحت ہے۔ امام مسلم اور بعض دوسرے حضرات اس حدیث کے جواب میں یہ کہتے ہیں کہ صحابہ سلام پھیرنے کے بعد ایک دوسرے کو ہاتھ کے اشارہ سے سلام کیا کرتے تھے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں اس سے منع کیا ہے لیکن یہ بات درست نہیں ہے کیونکہ وہ الگ واقعہ ہے جو نماز سے خارج کا ہے اور یہ الگ واقعہ ہے جس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اثنائے نماز میں رفع یدین سے منع فرمایا ہے کیونکہ آپ نے فرمایا ہے اسکنوا فی الصلوٰۃ۔ نماز سکون سے پڑھو اور ہاتھ کے اشارہ سے سلام کرنے کا واقعہ دوسرا ہے جو نماز سے خارج ہے جو کہ دوسری احادیث میں مذکور ہے، ان دونوں حدیثوں کو خلط کرنا درست نہیں ہے۔ اس مسئلہ کی پوری تحقیق (باب: ۱۴۸) "رفع یدین" میں گذر چکی ہے۔

## بَابُ ۱۶۶ تَسْوِيَةِ الصُّفُوفِ وَإِقَامَتِهَا وَفَضْلِ الصَّفِّ الْأَوَّلِ فَالْأَوَّلِ مِنْهَا وَالْازْدِحَامِ عَلَى الصَّفِّ الْأَوَّلِ وَالْمُسَابَقَةِ عَلَيْهَا وَتَقْدِيمِ أُولِي الْفَضْلِ وَتَقْرِيبِهِمْ مِنَ الْإِمَامِ

## نماز کی صفوں کو درست کرنے اور بالترتیب اگلی صفوں کی افضلیت کا بیان

۸۷۵ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللهِ بْنُ إِدْرِيسَ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ التَّيْمِيِّ عَنْ أَبِي مَعْمَرٍ عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمْسَحُ مَنَاكِبَنَا فِي الصَّلٰوةِ وَيَقُولُ اسْتَوُوا وَلَا تَخْتَلِفُوا فَتَخْتَلِفَ قُلُوبُكُمْ لِيَلِيَنِي مِنْكُمْ أُولُو الْأَحْلَامِ وَالنُّهَى ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ قَالَ أَبُو مَسْعُودٍ فَأَنْتُمُ الْيَوْمَ أَشَدُّ اخْتِلَافًا۔

حضرت ابو مسعود بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز کے وقت ہمارے کندھوں پر ہاتھ پھیرتے اور فرماتے برابر کھڑے ہو، آگے پیچھے کھڑے مت ہو، ورنہ تمہارے دل مختلف ہو جائیں گے، میرے قریب بالغ اور عقلمند لوگ کھڑے ہوں، پھر جو ان کے قریب ہوں اور پھر جو ان کے قریب، حضرت ابو مسعود کہتے تھے کہ آج تو تم لوگوں میں بہت اختلاف ہو گیا ہے۔

٨٧٦ - وحدثناه إسحق قال انا جرير ح و حدثنا ابن خشرم قال انا يعني ابن يونس ح و حدثنا ابن أبي عمر قال نا ابن عيينة بهذا الإسناد نحوه.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت منقول ہے۔

---

٨٧٧ - وحدثنا يحيى بن حبيب الحارثي و صالح بن حاتم بن وردان قالا نا يزيد بن زريع قال حدثني خالد الحذاء عن أبي معشر عن إبراهيم عن علقمة عن عبد الله بن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ليليني منكم أولوا الأحلام والنهى ثم الذين يلونهم ثلاثا وإياكم وهيشات الأسواق.

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بالغ اور عقلمند لوگ میرے قریب کھڑے ہوں پھر جو ان کے قریب ہوں (اس طرح تین بار فرمایا) نیز آپ نے فرمایا بازار کی شور اتوں سے بچو۔

٨٧٨ - حدثنا محمد بن المثنى وابن بشار قالا نا محمد بن جعفر قال نا شعبة قال سمعت قتادة يحدث عن أنس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم سووا صفوفكم فإن تسوية الصف من تمام الصلوة.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: صفوں کو درست رکھا کرو کیونکہ نماز کی صفوں کو درست کرنا نماز کے اتمام میں سے ہے۔

٨٧٩ - حدثنا شيبان بن فروخ قال نا عبد الوارث عن عبد العزيز وهو ابن صهيب عن أنس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم أتموا الصفوف فإني أراكم خلف ظهري.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اپنی صفوں کو مکمل کیا کرو کیونکہ میں تمہیں پس پشت بھی دیکھتا ہوں۔

٨٨٠ - حدثنا محمد بن رافع قال نا عبد الرزاق قال نا معمر عن همام بن منبه قال هذا ما حدثنا أبو هريرة عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فذكر أحاديث منها وقال أقيموا الصف في الصلوة فإن إقامة الصف من حسن الصلوة.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کئی احادیث بیان کیں جن میں سے ایک یہ بھی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نماز کی صفوں کو درست رکھو کیونکہ صفوں کی درستی نماز کے حسن میں سے ہے۔

٨٨١ - حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة قال نا غندر عن شعبة ح وحدثنا محمد بن مثنى و ابن بشار قالا نا محمد بن جعفر قال نا شعبة عن عمرو بن مرة قال سمعت سالم بن أبي الجعد الغطفاني قال سمعت النعمان بن بشير قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لتسون صفوفكم أو ليخالفن الله بين وجوهكم.

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی صفوں کو درست رکھو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے درمیان پھوٹ ڈال دے گا۔

---

٨٨٢ - حدثنا يحيى بن يحيى قال انا أبو خيثمة عن سماك بن حرب قال سمعت النعمان بن بشير

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہماری صفوں

يَقُوْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسَوِّي صُفُوْفَنَا حَتّٰى كَأَنَّمَا يُسَوِّي بِهَا الْقِدَاحَ حَتّٰى رَاٰى أَنَّا قَدْ عَقَلْنَا عَنْهُ ثُمَّ خَرَجَ يَوْمًا فَقَامَ حَتّٰى كَادَ يُكَبِّرُ فَرَاٰى رَجُلًا بَادِيًا صَدْرُهٗ مِنَ الصَّفِّ فَقَالَ عِبَادَ اللّٰهِ لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ أَوْ لَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ۔

کو اس طرح درست کرتے تھے جس طرح تیروں کو برابر کر کے رکھتے ہیں، یہاں تک کہ آپ نے خیال فرمایا کہ ہم نے (صف درست کرنا) سمجھ لیا ہے پھر ایک دن آپ نماز پڑھانے تشریف لائے اور تکبیر کہنا چاہتے تھے کہ آپ نے ایک شخص کو دیکھا جس کا سینہ صف سے باہر نکلا ہوا تھا، اس وقت آپ نے فرمایا کہ اللہ کے بندو! اپنی صفیں سیدھی رکھا کرو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے درمیان پھوٹ ڈال دے گا۔

۸۸۳۔ حَدَّثَنَا حَسَنُ بْنُ الرَّبِيْعِ وَأَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ قَالَا نَا أَبُو الْأَحْوَصِ ح وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا أَبُوْ عَوَانَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهٗ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ روایت منقول ہے۔

---

۸۸۴۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ قَرَأْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنْ سُمَيٍّ مَوْلٰى أَبِيْ بَكْرٍ عَنْ أَبِيْ صَالِحٍ السَّمَّانِ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ يَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِي النِّدَاءِ وَالصَّفِّ الْأَوَّلِ ثُمَّ لَمْ يَجِدُوْا إِلَّا أَنْ يَّسْتَهِمُوْا عَلَيْهِ لَاسْتَهَمُوْا وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي التَّهْجِيْرِ لَاسْتَبَقُوْا إِلَيْهِ وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي الْعَتَمَةِ وَالصُّبْحِ لَأَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ اذان دینے اور صف اول میں بیٹھنے کا کتنا اجر ہے اور ان کو قرعہ اندازی کے سوا ان کاموں کا موقع نہ ملے تو وہ ضرور قرعہ اندازی کریں گے اور اگر ان کو سخت دوپہر میں نماز کے لیے جانے کے ثواب کا پتا چل جائے تو وہ ضرور جائیں گے اور اگر انہیں پتا چل جائے کہ عشاء اور صبح کی نماز میں جانے کا کتنا ثواب ہے تو وہ ان نمازوں کو پڑھنے کے لیے ضرور جائیں خواہ ان کو گھسٹ کر جانا پڑے۔



۸۸۵۔ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوْخَ قَالَ نَا أَبُو الْأَشْهَبِ عَنْ أَبِيْ نَضْرَةَ الْعَبْدِيِّ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى فِيْ أَصْحَابِهٖ تَأَخُّرًا فَقَالَ لَهُمْ تَقَدَّمُوْا وَائْتَمُّوْا بِيْ وَلْيَأْتَمَّ بِكُمْ مَنْ بَعْدَكُمْ لَا يَزَالُ قَوْمٌ يَتَأَخَّرُوْنَ حَتّٰى يُؤَخِّرَهُمُ اللّٰهُ۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ لوگوں کو پیچھے ہٹتے دیکھا آپ نے فرمایا آگے بڑھو اور میری پیروی کرو اور میرے بعد والے تمہاری پیروی کریں گے اور ایک جماعت پیچھے ہٹتی رہے گی حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ ان کو (اپنے فضل سے) مؤخر کر دے گا۔

۸۸۶۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے

الدَّارِمِيُّ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الرَّقَاشِيُّ قَالَ نَا بِشْرُ بْنُ مَنْصُورٍ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ أَبِي نَضْرَةَ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ رَأَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَوْمًا فِي مُؤَخَّرِ الْمَسْجِدِ فَذَكَرَ مِثْلَهُ۔

کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کچھ لوگوں کو مسجد کے آخر میں دیکھا (اس کے بعد مثل سابق حدیث ہے)

---

۸۸۷۔ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ دِينَارٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ الْوَاسِطِيُّ قَالَا نَا عَمْرُو بْنُ الْهَيْثَمِ أَبُو قَطَنٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ خِلَاسٍ عَنْ أَبِي رَافِعٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ تَعْلَمُونَ أَوْ يَعْلَمُونَ مَا فِي الصَّفِّ الْمُقَدَّمِ لَكَانَتْ قُرْعَةً وَقَالَ ابْنُ حَرْبٍ الصَّفِّ الْأَوَّلِ مَا كَانَتْ إِلَّا قُرْعَةً۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تمہیں معلوم ہو جائے کہ پہلی صف میں کھڑے ہونے کا کتنا اجر ملتا ہے تو تم اس کے لیے قرعہ اندازی کیا کرو۔

---

۸۸۸۔ حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا جَرِيرٌ عَنْ سُهَيْلٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَيْرُ صُفُوفِ الرِّجَالِ أَوَّلُهَا وَشَرُّهَا آخِرُهَا وَخَيْرُ صُفُوفِ النِّسَاءِ آخِرُهَا وَشَرُّهَا أَوَّلُهَا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مردوں کی بہترین صف پہلی ہے اور بدترین آخری اور عورتوں کی بہترین صف آخری ہے اور بدترین صف پہلی ہے۔

---

۸۸۹۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْعَزِيزِ يَعْنِي الدَّرَاوَرْدِيَّ عَنْ سُهَيْلٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ حدیث منقول ہے۔

## ارباب فضیلت کو مجالس میں مقدم رکھنے کا بیان

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:
اس باب کی احادیث میں یہ ذکر ہے کہ افضل شخص کو صف اوّل میں اور امام کے قریب کھڑے ہونا چاہیے اور اس میں اس کی فضیلت کے اظہار اور اعزاز و اکرام کا بیان ہے، نیز کبھی امام کو کسی شخص کے خلیفہ بنانے کی ضرورت پیش آتی ہے تو افضل شخص کو خلیفہ بنانے کا موقع ہو گا، نیز جو شخص علم اور عقل میں زیادہ ہو گا وہ غور سے نماز پڑھے گا اور امام کو سہو پر متنبہ کر سکے گا، اور یہ امر صرف نماز کے ساتھ مخصوص نہیں ہے، بلکہ سنت یہ ہے کہ صاحب فضیلت کو ہر مجلس میں مقدم رکھنا چاہیے، اور قضا، ذکر، مشاورت، جہاد، امامت صلوٰۃ، تدریس، افتاء اور سماع حدیث کی تمام مجالس میں صاحب فضیلت شخص کو صدر مجلس کے قریب بٹھانا چاہیے اور لوگوں کو علم، دین، عقل، شرف، عمر اور کفو کے مرتبہ کے اعتبار سے اپنے مرتبہ کے مطابق بٹھانا چاہیے، اور احادیث صحیحہ میں اس کی تائید ہے[1]

## عشاء کی نماز کو عتمہ کہنے کی توجیہ

حدیث نمبر ۸۸۴ میں ہے اگر لوگوں کو پتا چل جائے کہ عتمہ (عشاء) اور صبح کی نماز میں کتنا اجر ہے تو ان کو اگر گھسٹ گھسٹ کر بھی نماز پڑھنے

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۸۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

کے لیے آنا پڑے تو وہ آئیں گے۔

علامہ یحییٰ بن شرف نووی لکھتے ہیں:

اس حدیث میں عشاء اور صبح کی نماز وں پر بہت زیادہ برانگیختہ کیا ہے، اور ان کے عظیم اجر و ثواب کا بیان کیا ہے، کیونکہ ان نمازوں کو پڑھنے کے لیے نیند اور آرام کو چھوڑنے کے لیے بہت مشقت برداشت کرنی پڑتی ہے، اسی وجہ سے یہ دونوں نمازیں منافقین پر دشوار تھیں۔

اس حدیث میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے عشاء کی نماز کو عتمہ فرمایا ہے، حالانکہ حدیث میں عشاء کی نماز کو عتمہ کہنے کی ممانعت ہے، کیونکہ عتمہ کا معنی اندھیرا ہے اور نماز نور ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ آپ کا عشاء کو عتمہ فرمانا بیان جواز کے لیے ہے اور یہ کہ ممانعت تحریم کے لیے نہیں تھی، دوسرا جواب یہ ہے کہ دیہاتی مغرب کی نماز کو بھی عشاء کہتے تھے، اگر آپ یہاں عشاء کا لفظ فرماتے تو وہ اس کو مغرب پر محمول کر لیتے، اس لیے آپ نے عتمہ کا لفظ فرمایا۔[1]

## بَابُ ۱۶۷ اَمْرِ النِّسَآءِ الْمُصَلِّيَاتِ وَرَآءَ الرِّجَالِ اَنْ لَّا يَرْفَعْنَ رُءُوْسَهُنَّ مِنَ السُّجُوْدِ حَتّٰى يَرْفَعَ الرِّجَالُ

## مردوں کے پیچھے نماز پڑھنے والی عورتیں مردوں سے پہلے سجدے سے سر نہ اٹھائیں

۸۹۰۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ لَقَدْ رَاَيْتُ الرِّجَالَ عَاقِدِيْ اُزُرِهِمْ فِيْ اَعْنَاقِهِمْ مِثْلَ الصِّبْيَانِ مِنْ ضِيْقِ الْاُزُرِ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ قَائِلٌ يَا مَعْشَرَ النِّسَآءِ لَا تَرْفَعْنَ رُءُوْسَكُنَّ حَتّٰى يَرْفَعَ الرِّجَالُ۔

حضرت سہل بن سعد بیان کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ مرد تنگی کی وجہ سے بچوں کی طرح تہبند گلے میں باندھ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھتے تھے، اس موقع پر کسی شخص نے کہا کہ "اے عورتو! تم نماز میں (سجدہ کے وقت) مردوں سے پہلے اپنا سر نہ اٹھایا کرو۔"

ف: اس حدیث میں شرمگاہ کے ستر کا حکم ہے، عورتوں کو مردوں سے پہلے سجدہ سے سر اٹھانے سے اس لیے منع کیا ہے کہ کہیں سجدہ سے اٹھتے وقت مرد کی شرمگاہ کھل جائے اور اس پر عورت کی نظر پڑ جائے۔

## بَابُ ۱۶۸ خُرُوْجِ النِّسَآءِ اِلَى الْمَسْجِدِ اِذَا لَمْ يَتَرَتَّبْ عَلَيْهِ فِتْنَةٌ وَّاَنَّهَا لَا تَخْرُجُ مُطَيَّبَةً

## جب فتنہ کا خوف نہ ہو تو عورتوں کے مساجد میں جانے کا جواز بہ شرطیکہ وہ خوشبو نہ لگائیں

---

[1] علامہ یحییٰ بن شرف نووی شافعی متوفی ۶۷۶ھ، شرح مسلم ج ۱ ص ۱۸۲، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

۸۹۱ - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِيعًا عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ قَالَ زُهَيْرٌ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ سَمِعَ سَالِمًا يُحَدِّثُ عَنْ أَبِيهِ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا اسْتَأْذَنَتْ أَحَدَكُمُ امْرَأَتُهُ إِلَى الْمَسْجِدِ فَلَا يَمْنَعْهَا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کسی شخص کی عورت مسجد میں جانے کی اجازت مانگے تو اسے منع نہ کرو۔

---

۸۹۲ - حَدَّثَنَا حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَا تَمْنَعُوا نِسَاءَكُمُ الْمَسَاجِدَ إِذَا اسْتَأْذَنَّكُمْ إِلَيْهَا قَالَ فَقَالَ بِلَالُ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ وَاللّٰهِ لَنَمْنَعُهُنَّ قَالَ فَأَقْبَلَ عَلَيْهِ عَبْدُ اللّٰهِ فَسَبَّهُ سَبًّا سَيِّئًا مَا سَمِعْتُهُ سَبَّهُ مِثْلَهُ قَطُّ وَقَالَ أُخْبِرُكَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقُولُ وَاللّٰهِ لَنَمْنَعُهُنَّ۔

حضرت عبداللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب تمہاری عورتیں مسجد میں جانے کی اجازت مانگیں تو ان کو مسجدوں میں جانے سے منع نہ کرو، حضرت عبداللہ بن عمر کے بیٹے بلال نے کہا قسم بخدا ہم ان کو مسجد میں جانے سے ضرور منع کریں گے، راوی کہتا ہے کہ پھر عبداللہ بن عمر بلال پر اس قدر شدید ناراض ہوئے کہ اتنا کسی اور پر ناراض نہیں ہوئے تھے، اور فرمایا کہ میں تمہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمان بیان کرتا ہوں، اور تم کہتے ہو کہ میں ضرور منع کروں گا۔

۸۹۳ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي وَابْنُ إِدْرِيسَ قَالَا نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَمْنَعُوا إِمَاءَ اللّٰهِ مَسَاجِدَ اللّٰهِ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کی بندیوں کو مساجد میں جانے سے نہ روکو۔

---

۸۹۴ - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا حَنْظَلَةُ قَالَ سَمِعْتُ سَالِمًا يَقُولُ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَأْذَنَكُمْ نِسَاؤُكُمْ إِلَى الْمَسَاجِدِ فَأْذَنُوا لَهُنَّ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہاری عورتیں مسجد میں جانے کی اجازت مانگیں تو انہیں اجازت دو۔

۸۹۵ - حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ قَالَ نَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَمْنَعُوا النِّسَاءَ مِنَ الْخُرُوجِ إِلَى الْمَسَاجِدِ بِاللَّيْلِ فَقَالَ ابْنٌ لِعَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ لَا نَدَعُهُنَّ يَخْرُجْنَ فَيَتَّخِذْنَهُ دَغَلًا قَالَ فَزَجَرَهُ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا وَقَالَ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہاری عورتیں رات کو مسجد میں جانے کی اجازت مانگیں تو ان کو مسجد میں جانے سے نہ روکو، حضرت عبداللہ بن عمر کے بیٹے نے کہا ہم ان کو اجازت نہیں دیں گے ورنہ یہ برے کاموں کے لیے بہانہ بنالیں گی۔ راوی

أقول قال رسول الله صلى الله عليه وسلم و تقول لا ندعهن.

۸۹۶۔ حدثنا علي بن خشرم قال أنا عيسى عن الأعمش بهذا الإسناد مثله.

۸۹۷۔ حدثني محمد بن حاتم وابن رافع قالا نا شبابة قال حدثني ورقاء عن عمرو عن مجاهد عن ابن عمر قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ائذنوا للنساء بالليل إلى المساجد فقال ابن له يقال له واقد إذا يتخذنه دغلا قال فضرب في صدره وقال أحدثك عن رسول الله صلى الله عليه وسلم وتقول لا.

۸۹۸۔ حدثنا هارون بن عبد الله قال نا عبد الله بن يزيد المقرئ قال نا سعيد يعني ابن أبي أيوب قال نا كعب بن علقمة عن بلال بن عبد الله بن عمر عن أبيه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تمنعوا النساء حظوظهن من المساجد إذا استأذنكم فقال بلال والله لنمنعهن فقال له عبد الله أقول قال رسول الله صلى الله عليه وسلم وتقول أنت لنمنعهن.

۸۹۹۔ حدثنا هارون بن سعيد الأيلي قال نا ابن وهب قال أخبرني مخرمة عن أبيه عن بسر بن سعيد أن زينب الثقفية كانت تحدث عن رسول الله صلى الله عليه وسلم أنه قال إذا شهدت إحداكن العشاء فلا تطيب تلك الليلة.

۹۰۰۔ حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة قال نا يحيى بن سعيد القطان عن محمد بن عجلان قال حدثني بكير بن عبد الله بن الأشج عن بسر

کہتا ہے کہ پھر حضرت عبداللہ بن عمر نے اپنے بیٹے کو خوب ڈانٹا اور فرمایا کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمان بیان کرتا ہوں اور تم کہتے ہو کہ ہم اجازت نہیں دیں گے۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی عورتوں کو رات کے وقت مسجد میں جانے کی اجازت دو، ان کے بیٹے واقد نے کہا پھر یہ عورتیں اس اجازت کو برائی کا بہانہ بنا لیں گی، یہ سن کر حضرت عبداللہ بن عمر نے ان کے سینہ پر مارا اور فرمایا کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرتا ہوں اور تم انکار کرتے ہو۔

حضرت عبداللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے عورتوں کو مسجد میں جانے کے ثواب سے نہ روکو جب وہ تم سے اجازت لیں، ان کے بیٹے بلال نے کہا قسم بخدا ہم ان کو ضرور روکیں گے، حضرت عبداللہ بن عمر نے فرمایا بلال تم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرتا ہوں اور تم کہتے ہو کہ ہم ان کو ضرور روکیں گے۔

---

زینب ثقفیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم (عورتوں) میں سے کوئی عشاء کی نماز پڑھنے جائے تو خوشبو لگا کر نہ جائے۔

---

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، کی زوجہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ہم سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں

بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ زَيْنَبَ امْرَأَةِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَتْ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا شَهِدَتْ إِحْدٰكُنَّ الْمَسْجِدَ فَلَا تَمَسَّ طِيْبًا۔

سے کوئی عورت مسجد میں جائے تو خوشبو نہ لگائے۔

---

۹۰۱۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ يَحْيٰى اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ فَرْوَةَ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ خُصَيْفَةَ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّمَا امْرَاَةٍ اَصَابَتْ بَخُوْرًا فَلَا تَشْهَدْ مَعَنَا الْعِشَاءَ الْاٰخِرَةَ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو عورت خوشبو لگائے وہ ہمارے ساتھ عشاء کی نماز میں شریک نہ ہو۔

---

۹۰۲۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ بْنِ قَعْنَبٍ قَالَ نَا سُلَيْمَانُ يَعْنِي ابْنَ بِلَالٍ عَنْ يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهَا سَمِعَتْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَقُوْلُ لَوْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاٰى مَا اَحْدَثَ النِّسَاءُ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَاءُ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ قَالَ فَقُلْتُ لِعَمْرَةَ اَنِسَاءُ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ مُنِعْنَ الْمَسْجِدَ قَالَتْ نَعَمْ۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس (بناؤ سنگھار) کو دیکھ لیتے جو عورتیں اب کرتی ہیں تو ان کو مسجد میں آنے سے روک دیتے۔ جیسے بنی اسرائیل کی عورتوں کو مسجد میں آنے سے روک دیا گیا تھا۔ میں نے عمرہ سے پوچھا کیا بنی اسرائیل کی عورتوں کو مسجد میں آنے سے روک دیا گیا تھا، انھوں نے کہا ہاں!

۹۰۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا عَبْدُ الْوَهَّابِ يَعْنِي الثَّقَفِيَّ ح وَحَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ قَالَ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا اَبُوْ خَالِدٍ الْاَحْمَرُ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ كُلُّهُمْ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ دیگر اسانید سے بھی یہ روایت منقول ہے۔

---

## مساجد میں عورتوں کے جانے کی ممانعت کے دلائل

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو عورتوں کو مساجد میں جانے سے روکنے کو منع فرمایا ہے یہ نہی تنزیہی ہے، امام اعظم ابوحنیفہ نے فرمایا ہے کہ جوان عورتیں مطلقاً نماز پڑھنے کے لیے مسجد میں نہ جائیں اور بوڑھی عورتیں مغرب، عشاء اور فجر کی نمازوں میں جا سکتی ہیں۔ امام اعظم کی دلیل یہ ہے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے خوشبو لگا کر عورتوں کو مسجد میں جانے سے منع فرمایا ہے (مسلم) نیز مسند بزار میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ عورتیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ مرد جہاد فی سبیل اللہ میں حصہ لے کر ہم پر سبقت کر گئے، ہم یہ ثواب

کس طرح پائیں، آپ نے فرمایا "تم میں سے جو عورت گھر پر بیٹھے گی وہ مجاہدین فی سبیل اللہ کا ثواب پالے گی"۔ (بحوالہ روح المعانی ج ۲۲ ص ۷) نیز احادیث مسلم میں یہ حدیث گزر چکی ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم آج کل کی عورتوں کا بناؤ سنگھار دیکھ لیتے تو ان کو مساجد میں جانے سے روک دیتے۔ اور موجودہ دور میں عورتوں کی نمود و نمائش بناؤ سنگھار نیم عریاں لباس اور بازاروں میں بے محابہ لوگوں کی کثرت خصوصیت کے ساتھ اس کا تقاضا کرتی ہے کہ عورتوں کو گھروں میں پابند رکھا جائے اور شمع خانہ کو چراغ محفل بننے سے روکا جائے۔

عورت اپنے خاوند کی اجازت سے والدین کی زیارت، اقارب کی عیادت اور تعزیت کے لیے پردہ کے اہتمام کے ساتھ گھر سے باہر جا سکتی ہے یا پھر حج کے لیے خاوند یا کسی محرم کے ساتھ جا سکتی ہے اس کے علاوہ عورت کو قرن فی بیوتکن (احزاب: ۳۳) "اپنے گھروں میں رہو" کے حکم کے مطابق گھر کی چار دیواری میں رہنا چاہیے اور نماز گھر میں پڑھنی چاہیے۔

حدیث نمبر ۹۰۳ میں ہے: حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم آج کل کی عورتوں کا بناؤ سنگھار دیکھ لیتے تو ان کو مساجد میں آنے سے روک دیتے۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

میں کہتا ہوں کہ اگر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس زمانہ میں عورتوں کے میک اپ میں طرح طرح کی بدعات اور منکرات کو دیکھ لیتیں تو اس سے بھی زیادہ شدت سے عورتوں کے مساجد میں جانے کا انکار کرتیں۔ خصوصاً شہر کی خواتین کا میک اپ، کیونکہ اس کی خرابیاں بیان سے باہر ہیں۔ (اور آج کل بیوٹی پارلر میں جس طرح عورتیں میک اپ کراتی ہیں اگر علامہ عینی اس کا مشاہدہ کر لیتے تو مارے حیرت کے بے ہوش ہو جاتے۔) بعض خرابیاں حسب ذیل ہیں:

ا۔ عورتوں کا تنگ، چست اور نیم عریاں لباس پہن کر گھر سے باہر نکلنا۔
ب۔ عورتوں کا بے نقاب ہو کر مردوں کی بھیڑ میں خوشبو لگا کر بازاروں میں شاپنگ کے لیے ناز و انداز سے چلنا۔
ج۔ عورتوں کا بے پردہ مختلف سواریوں پر سوار ہو کر جانا۔
د۔ ساحل سمندر پر مردوں کے ساتھ مخلوط ہو کر بلند آواز سے باتیں کرتے ہوئے جانا۔
ہ۔ بیویوں کا خاوندوں پر حکم چلانا اور ان کو اپنا تابع بنا کر رکھنا۔
و۔ مردوں کی بھیڑ میں عورتوں کا بلند آواز سے چیزیں فروخت کرنا (ہمارے زمانہ میں عورتوں کا سیل گرل ہونا، دفاتر، بینکوں، ہوٹلوں، ہسپتالوں اور ہوائی جہاز کی سروسز میں اجنبی مردوں کے ساتھ مخلوط رہ کر کام کرنا۔)
ز۔ عورتوں کا بطور سوسائٹی گرل مخرب اخلاق کاموں میں مشغول رہنا۔
ح۔ ٹرین اور ہوائی جہاز وغیرہ میں بے پردہ اجنبی مردوں کے ساتھ سفر کرنا۔

ط۔ بعض عورتوں کا جسم فروشی کے لیے بیوٹی پارلروں، تفریح گاہوں اور ہوٹلوں میں لگاوٹ کو ناز و انداز کی مختلف ترغیبات اور تحریصات سے اپنی طرف مائل کرنا اور گناہ کی دعوت دینا۔

ی۔ کلبوں، حماموں اور سوئمنگ پول میں عورتوں کا اجنبی مردوں کے ساتھ تیرنا اور ان کے جسم کو مساج کرنا۔

ک۔ عورتوں کا مردوں کے ساتھ رقص کرنا۔

ل۔ عورتوں کا اجرت پر گانا سنانا، آرٹ کے نام پر ٹی وی ڈراموں اور ریڈیو پروگراموں میں اجنبی مردوں کے ساتھ کام کرنا۔

م۔ موڈل گرل بننا اور فلم سٹوڈیوز میں اداکاری کے جوہر دکھانا جس میں اجنبی مردوں کے ساتھ ناچ، گانا، ہم آغوشی ہونا اور دیگر فحش کام شامل ہیں، پھر اسٹیج اور اسکرین پر اپنے حسن و جمال اور جسم کے نیم عریاں نشیب و فراز کو نئے نئے زاویوں سے دکھانا۔

ن۔ اجنبی مردوں کے ساتھ کرکٹ، ہاکی، فٹ بال کھیلنا اور دوڑ میں حصہ لینا۔

س۔ عورتوں کا لیڈر بننا، اجنبی مردوں سے ہاتھ ملانا اور مردوں کے اجتماع میں جوش و خروش سے تقریریں کرنا۔

ع۔ عورتوں کا اپنے مطالبات کے جلوس نکالنا اور مظاہرے کرنا۔

ف۔ دوپٹہ کو بہ طور سکارف گلے میں ڈالنا اور سینہ کھلا چھوڑ کر بازاروں اور تفریح گاہوں میں گھومنا۔

ص۔ عورتوں کا فوج اور پولیس میں بھرتی ہونا۔

ش۔ مخلوط تعلیم کا اسکولوں، کالجوں اور یونیورسٹیوں میں عام ہونا، اور مردوں کا عورتوں کو اور عورتوں کا مردوں کو پڑھانا، اسی طرح جنس مخالف کو سیکرٹری رکھنا۔

یہ اور اس جیسی بہت سی غیر شرعی باتیں ہیں جن کو اب عورتوں نے ایجاد کر لیا ہے اور فحش امور کا اس قدر غلبہ ہو گیا ہے کہ ایک شریف اور باحیاء خاتون کا پردہ کی حدود میں گھر سے نکلنا بھی ابتلاءِ معصیت کے خطرہ سے خالی نہیں رہا، ایک طرف مسجد میں باجماعت نماز پڑھنے کی فضیلت ہے اور دوسری طرف اس کے مقابلہ میں فسق و فجور میں مبتلا ہونے اور عزت اور عصمت کے لٹ جانے کا شدید خطرہ ہے اور ایسی شکل میں جب کم فائدہ زیادہ نقصان اٹھانے کے خطرہ پر موقوف ہو تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اسلام کی ہدایت یہ ہے کہ اس کم فائدہ کو ترک کر دیا جائے اور زیادہ نقصان اٹھانے کا خطرہ نہ مول لیا جائے، اسی لیے حضرت عائشہ نے فرمایا کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں کے ایجاد کیے ہوئے ان نئے کاموں کو دیکھ لیتے تو ان کو مساجد میں جانے سے منع فرما دیتے۔

اگر یہ کہا جائے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کیسے جان لیا کہ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کاموں کو دیکھ لیتے تو عورتوں کو مساجد میں جانے سے منع فرما دیتے، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عائشہ کو معلوم تھا کہ دین اسلام کا قاعدہ یہ ہے کہ فتنہ اور فساد کی جڑ کاٹ دی جائے اور جس چیز میں فتنہ اور فساد کا خطرہ ہو اس کو ترک کر دیا جائے، جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی خواہش کے باوجود کعبہ کو منہدم

کرکے اس کی بناء ابراہیم پر دوبارہ تعمیر نہیں کی، (بخاری ج ۱ ص ۲۴) نیز حضرت عائشہ نے فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو جب بھی دو کاموں کا اختیار دیا گیا تو آپ نے ان میں سے آسان کام کو اختیار فرمایا بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہو (شمائل ترمذی ص ۲۶ ۵) نیز صحیح مسلم میں ہے جب تم میں سے کوئی عورت مسجد میں جائے تو خوشبو نہ لگائے، اور سنن ابوداؤد میں ہے عورتیں بدبودار حالت میں مسجد جائیں، ان احادیث میں بھی یہ اشارہ ہے کہ جب عورتیں خوشبو لگانے اور فاخرہ لباس پہننے کی عادی ہوں تو پھر ان کو مسجدوں میں جانے سے منع کیا جائے گا۔[1]

شرح صحیح مسلم جلد خامس میں ہم نے عورتوں کے ستر و حجاب، گھر سے باہر نکلنے اور مساجد میں نماز پڑھنے کی ممانعت کے متعلق زیادہ تفصیل سے احادیث کی روشنی میں لکھا ہے اور مذاہب ائمہ بیان کیے ہیں۔

## ۲۶۹ - بَابُ التَّوَسُّطِ فِي الْقِرَاءَةِ فِي الصَّلٰوةِ الْجَهْرِيَّةِ بَيْنَ الْجَهْرِ وَالْإِسْرَارِ إِذَا خَافَ مِنَ الْجَهْرِ مَفْسَدَةً

## جہری نمازوں میں متوسط آواز کے ساتھ قرآن مجید پڑھنا

۹۰۴ - حَدَّثَنَا أَبُو جَعْفَرٍ مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ جَمِيعًا عَنْ هُشَيْمٍ قَالَ ابْنُ الصَّبَّاحِ نَا هُشَيْمٌ قَالَ أَنَا أَبُو بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِي قَوْلِهِ عَزَّ وَجَلَّ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا قَالَ نَزَلَتْ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَارٍ بِمَكَّةَ فَكَانَ إِذَا صَلَّى بِأَصْحَابِهِ رَفَعَ صَوْتَهُ بِالْقُرْآنِ فَإِذَا سَمِعَ ذٰلِكَ الْمُشْرِكُونَ سَبُّوا الْقُرْآنَ وَمَنْ أَنْزَلَهُ وَمَنْ جَاءَ بِهِ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لِنَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ فَيَسْمَعَ الْمُشْرِكُونَ قِرَاءَتَكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا عَنْ أَصْحَابِكَ أَسْمِعْهُمُ الْقُرْآنَ وَلَا تَجْهَرْ ذٰلِكَ الْجَهْرَ وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيلًا يَقُولُ بَيْنَ الْجَهْرِ وَالْمُخَافَتَةِ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما قرآن کریم کی آیت مبارکہ ولا تجہر بصلوتک ولا تخافت بہا کی تفسیر میں بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مکہ میں چھپ کر بلند آواز سے قرآن پڑھ کر صحابہ کو جماعت کراتے، مشرکین جب قرآن سنتے تو قرآن مجید کو، قرآن مجید نازل کرنے والے اللہ تعالیٰ کو اور قرآن لانے والے کو برا کہتے، اس وقت اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا اس قدر بلند آواز سے قرآن مجید نہ پڑھیں کہ مشرکین سن لیں اور نہ اتنا آہستہ پڑھیں کہ آپ کے صحابہ بھی نہ سن سکیں بلندی اور پستی کے درمیان قرآن شریف پڑھیں۔

۹۰۵ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ فِي قَوْلِهِ تَعَالَى وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ آیہ کریمہ ولا تجہر بصلوتک ولا تخافت بہا دعا کے بیان میں نازل ہوئی ہے۔

[1] علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۶ ص ۱۵۹-۱۵۸، ملخصاً و موضحاً مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

بِهَا قَالَ اُنْزِلَ بِهٰذَا فِي الدُّعَاءِ۔

۹۰۶۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَقَالَ نَا حَمَّادٌ يَعْنِي ابْنَ زَيْدٍ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا اَبُوْ اُسَامَةَ وَوَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَيْبٍ قَالَ نَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ كُلُّهُمْ عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ۔

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت منقول ہے۔

---

## بَابُ الْاِسْتِمَاعِ لِلْقُرْاٰنِ

## قرآن مجید سننے کا حکم

۹۰۷۔ وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَاَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ كُلُّهُمْ عَنْ جَرِيْرٍ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ نَا جَرِيْرُ بْنُ عَبْدِ الْحَمِيْدِ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَبِيْ عَائِشَةَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا نَزَلَ عَلَيْهِ جِبْرِيْلُ بِالْوَحْيِ كَانَ مِمَّا يُحَرِّكُ بِهٖ لِسَانَهٗ وَشَفَتَيْهِ فَيَشْتَدُّ عَلَيْهِ فَكَانَ ذٰلِكَ يُعْرَفُ مِنْهُ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ اَخْذَهٗ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ اِنَّ عَلَيْنَا اَنْ نَجْمَعَهٗ فِيْ صَدْرِكَ وَقُرْاٰنَهٗ فَتَقْرَاُهٗ فَاِذَا قَرَاْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ قَالَ اَنْزَلْنَاهُ فَاسْتَمِعْ لَهٗ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ اَنْ نُبَيِّنَهٗ بِلِسَانِكَ فَكَانَ اِذَا اَتَاهُ جِبْرِيْلُ اَطْرَقَ فَاِذَا ذَهَبَ قَرَاَهٗ كَمَا وَعَدَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما آیت مبارکہ لاتحرک بہ لسانک کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ جب جبرائیل وحی لے کر نازل ہوتے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم (یاد کرنے کی خاطر) اپنی زبان مبارک اور ہونٹوں کو جلدی جلدی ہلاتے، اس وقت اللہ تبارک وتعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی لاتحرک بہ لسانک لتعجل بہ ان علینا جمعہ وقرانہ "آپ یاد کرنے کی خاطر زبان کو جلدی نہ ہلائیے، قرآن کو آپ کے سینہ میں جمع کرنا اور آپ سے پڑھوانا ہمارے ذمہ ہے اور فاذا قراناہ فاتبع قرانہ۔ کی تفسیر میں فرمایا جب ہم آپ پر قرآن نازل کریں تو آپ غور سے سنیں اور ان علینا بیانہ کی تفسیر میں فرمایا ہم آپ کی زبان سے قرآن بیان کرائیں گے، اس کے بعد جب جبرائیل آتے تو آپ گردن جھکا کر بیٹھ جاتے اور جب وہ چلے جاتے تو آپ اللہ تعالیٰ کے وعدہ کے مطابق پڑھنا شروع کر دیتے۔

۹۰۸۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَبِيْ عَائِشَةَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَالِجُ مِنَ التَّنْزِيْلِ شِدَّةً كَانَ يُحَرِّكُ شَفَتَيْهِ فَقَالَ لِي ابْنُ عَبَّاسٍ اَنَا اُحَرِّكُهُمَا لَكَ

حضرت ابن عباس لاتحرک بہ لسانک لتعجل بہ کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم قرآن کے نزول کے وقت بہت مشقت اٹھاتے تھے اور اپنے ہونٹ ہلاتے تھے، یہ کہہ کر حضرت ابن عباس نے سعید بن جبیر سے کہا میں تم کو ہونٹ ہلا کر دکھاتا ہوں جس طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

كَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحَرِّكُهُمَا فَحَرَّكَ شَفَتَيْهِ فَقَالَ سَعِيْدٌ أَنَا أُحَرِّكُهُمَا كَمَا كَانَ ابْنُ عَبَّاسٍ يُحَرِّكُهُمَا فَحَرَّكَ شَفَتَيْهِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْاٰنَهُ قَالَ جَمْعَهُ فِيْ صَدْرِكَ ثُمَّ تَقْرَاُهُ فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهُ قَالَ فَاسْتَمِعْ وَأَنْصِتْ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا أَنْ تَقْرَأَهُ قَالَ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَتَاهُ جِبْرِيْلُ اسْتَمَعَ فَإِذَا انْطَلَقَ جِبْرِيْلُ قَرَأَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا أَقْرَأَهُ۔

ہونٹ ہلاتے تھے پھر سعید نے کہا میں تم کو ہونٹ ہلا کر دکھلاتا ہوں جس طرح حضرت ابن عباس نے ہونٹ ہلائے تھے، اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیات نازل فرمائیں لاتحرک بہ لسانک لتعجل بہ ان علینا جمعہ وقرانہ۔

حضرت ابن عباس نے اس کی تفسیر میں کہا کہ قرآن مجید کو آپ کے سینہ میں جمع کریں گے اور آپ سے پڑھوائیں گے اور فاذا قرانٰہ فاتبع قرانہ۔ اس کی تفسیر میں فرمایا آپ خاموشی سے قرآن مجید سنیں پھر ہم پر لازم ہے کہ ہم آپ سے قرآن مجید پڑھوائیں اس کے بعد جب جبرائیل علیہ السلام آتے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قرآن مجید سنتے اور جب جبرائیل چلے جاتے تو آپ اس کی قرأت کے مطابق قرآن مجید پڑھتے۔

## قرآن مجید سننے کا شرعی حکم

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

واذا قرئ القراٰن فاستمعوا لہ وانصتوا لعلکم ترحمون۔ (اعراف، ۲۰۴)

اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے کان لگا کر سنو اور خاموش رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں:

نماز اور خارج از نماز دونوں جگہ قرآن مجید کا سننا مطلقاً واجب ہے، کیونکہ یہ آیت اگرچہ نماز کے متعلق نازل ہوئی ہے لیکن اعتبار عموم الفاظ کا ہوتا ہے، خصوصیت سبب کا اعتبار نہیں ہوتا، پھر قرآن مجید کا سننا اس وقت واجب ہے جب کوئی عذر نہ ہو، اسی وجہ سے قنیہ میں لکھا ہے کہ جب گھر میں بچہ قرآن مجید پڑھ رہا ہو اور گھر والے کام میں مشغول ہوں تو وہ قرآن مجید کے نہ سننے میں معذور ہیں، بشرطیکہ اس نے ان کے کام میں شروع ہونے سے پہلے پڑھنا شروع کیا ہو، ورنہ وہ معذور نہیں ہیں، اسی طرح قرآن مجید پڑھنے کے دوران فقہ کو پڑھنے کا حکم ہے، اور فتح القدیر میں خلاصہ سے نقل کیا ہے کہ ایک شخص فقہ کو لکھ رہا ہے اور اس کے پاس کوئی شخص قرآن مجید کی تلاوت کر رہا ہے اور لکھنے والے کے لیے قرآن مجید سننا ممکن نہیں ہے، تو اس کا گناہ پڑھنے والے پر ہو گا، اسی طرح اگر کوئی شخص چھت پر قرآن مجید پڑھے اور لوگ سوئے ہوئے ہوں تو پڑھنے والا گنہ گار ہو گا، کیونکہ اس کے نہ سننے کا سبب وہ شخص ہے یا اس لیے کہ وہ ان کو بیدار کر کے انہیں ایذاء پہنچا رہا ہے، شرح المنیہ میں لکھا ہے کہ قرآن مجید کا سننا فرض کفایہ ہے، کیونکہ قرآن مجید کا حق یہ ہے کہ اس کی طرف توجہ کی جائے تاکہ قرآن مجید

کا پڑھا جانا ضائع نہ ہو، اور بعض لوگوں کے سننے سے یہ مقصد پورا ہو جاتا ہے، جس طرح سلام کے جواب کے لیے سب کا جواب دینا ضروری نہیں ہے، بعض کا جواب دینا کافی ہے تاکہ مسلمان کا حق ادا ہو جائے، البتہ قرآن مجید پڑھنے والے پر قرآن مجید کا احترام کرنا واجب ہے۔ بایں طور کہ وہ بازاروں میں اور لوگوں کی مشغولیت کی جگہوں میں قرآن مجید نہ پڑھے، اور اگر اس نے ایسی جگہوں پر قرآن مجید پڑھا تو وہی قرآن مجید کے احترام کو ضائع کرنے کا سبب ہوگا اور نہ سننے کا گناہ اسی کو ہوگا اور جو لوگ مشغول ہیں ان کو گناہ نہیں ہوگا، تاکہ لوگ حرج میں مبتلا نہ ہوں، اور قاضی القضاۃ یحییٰ منقار زادہ نے ایک رسالہ لکھا ہے جس میں یہ ثابت کیا ہے کہ قرآن مجید کا سننا فرض عین ہے۔ [1]

تحقیق یہی ہے کہ قرآن مجید کا سننا فرض کفایہ ہے۔

علامہ آلوسی حنفی لکھتے ہیں:

متعدد مفسرین نے مجاہد سے نقل کیا ہے کہ یہ آیت نماز اور خطبہ جمعہ کے متعلق نازل ہوئی ہے اور ہمارے اصحاب کی کتابوں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قرآن مجید کا سننا مطلقاً واجب ہے اور خلاصہ میں لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص فقہ لکھ رہا ہو اور اس کے پاس کوئی شخص قرآن مجید پڑھ رہا ہو اور اس کے لیے قرآن سننا ممکن نہ ہو تو اس کا گناہ پڑھنے والے پر ہوگا۔ [2]

## باہر کے لاؤڈ اسپیکر پر تراویح اور شبینوں کا شرعی حکم

ہمارے ہاں عام رواج یہ ہے کہ مساجد میں باہر کے لاؤڈ اسپیکر پر تراویح اور شبینہ پڑھتے ہیں جس کی آواز باہر بازاروں، دکانوں اور محلہ کے گھروں میں جاتی ہے، لوگ اپنے اپنے کام میں مشغول ہوتے ہیں اور قرآن مجید نہیں سن سکتے جس سے قرآن مجید کا احترام ضائع ہوتا ہے، اس کا گناہ اور وبال ان لوگوں پر ہوگا جو باہر کے اسپیکر کو کھول دیتے ہیں، مسجد کی انتظامیہ پر واجب ہے کہ وہ صرف اندر کے اسپیکر کھولیں یا بغیر اسپیکر کے تراویح اور شبینہ پڑھیں۔

## بَابُ الْجَهْرِ بِالْقِرَاءَةِ فِي الصُّبْحِ وَالْقِرَاءَةِ عَلَى الْجِنِّ

## صبح کی نماز میں جہراً قرأت کرنا اور جنوں پر قرآن مجید پڑھنا

۹۰۹ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ قَالَ نَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ أَبِي بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَا قَرَأَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ جنات کے سامنے قرآن پڑھا اور نہ ان کو دیکھا، بلکہ اصل واقعہ یہ

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۵۱۰-۵۰۹، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] علامہ سید محمود آلوسی حنفی متوفی ۱۲۷۰ھ، روح المعانی ج ۹ ص ۱۵۲، مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

وَسَلَّمَ عَلَى الْجِنِّ وَمَا رَآهُمُ انْطَلَقَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي طَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِهِ عَامِدِينَ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَقَدْ حِيلَ بَيْنَ الشَّيَاطِينِ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَأُرْسِلَتْ عَلَيْهِمُ الشُّهُبُ فَرَجَعَتِ الشَّيَاطِينُ إِلَى قَوْمِهِمْ فَقَالُوا مَا لَكُمْ قَالُوا حِيلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَأُرْسِلَتْ عَلَيْنَا الشُّهُبُ قَالُوا مَا ذَاكَ إِلَّا مِنْ شَيْءٍ حَدَثَ فَاضْرِبُوا مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَانْظُرُوا مَا هَذَا الَّذِي حَالَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ السَّمَاءِ فَانْطَلَقُوا يَضْرِبُونَ مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَمَرَّ النَّفَرُ الَّذِينَ أَخَذُوا نَحْوَ تِهَامَةَ وَهُوَ بِنَخْلٍ عَامِدِينَ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَهُوَ يُصَلِّي بِأَصْحَابِهِ صَلَاةَ الْفَجْرِ فَلَمَّا سَمِعُوا الْقُرْآنَ اسْتَمَعُوا لَهُ وَقَالُوا هَذَا الَّذِي حَالَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ فَرَجَعُوا إِلَى قَوْمِهِمْ فَقَالُوا يَا قَوْمَنَا إِنَّا سَمِعْنَا قُرْآنًا عَجَبًا يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهِ وَلَنْ نُشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا فَأَنْزَلَ اللهُ عَلَى نَبِيِّهِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ۔

ہے، کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ کے ساتھ عکاظ کے بازار کی طرف جا رہے تھے اور اس وقت جنات کا آسمان پر جانا اور وہاں سے خبریں لانا بند ہو چکا تھا اور ان پر شہاب ثاقب پھینکے جانے لگے، اس موقعہ پر جنات اپنی قوم کے پاس گئے اور پوچھا کیا ماجرا ہے، قوم نے کہا ہمارے اور آسمان کی خبروں کے درمیان کوئی چیز حائل ہو گئی ہے اور ہم پر شہاب ثاقب پھینکے جاتے ہیں انھوں نے کہا کہ اس کا سبب ضرور کوئی نیا واقعہ ہے اس لیے تمام مشرق اور مغرب میں پھرو اور دیکھو وہ کیا چیز ہے جو ہمارے اور آسمانی خبروں کے درمیان حائل ہو گئی ہے، اس کے بعد جنات نے روئے زمین کے تمام مشرق و مغرب کا دورہ کیا ان میں سے کچھ تہامہ گئے، اس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عکاظ کے بازار میں مقام نخل میں صحابہ کرام کو صبح کی نماز پڑھا رہے تھے جب جنات نے قرآن مجید کی آواز سنی تو غور سے سننا شروع کر دیا اور کہنے لگے کہ یہی وہ چیز ہے جو ہمارے اور آسمانی خبروں کے درمیان حائل ہو گئی ہے پھر وہ اپنی قوم کے پاس واپس گئے اور کہنے لگے اے قوم! ہم نے ایک عجیب کلام سنا ہے جو سیدھی راہ کی طرف ہدایت دیتا ہے ہم اس پر ایمان لاتے ہیں اور اپنے رب کے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہراتے اس وقت اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت نازل کی قل اوحی الی انہ استمع نفر من الجن "آپ کہیے کہ مجھ پر یہ وحی نازل کی گئی ہے کہ جنات کی ایک جماعت نے قرآن سنا۔"

۹۱۰ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ دَاوُدَ عَنْ عَامِرٍ قَالَ سَاَلْتُ عَلْقَمَةَ هَلْ كَانَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ شَهِدَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ الْجِنِّ قَالَ فَقَالَ عَلْقَمَةُ اَنَا سَاَلْتُ ابْنَ مَسْعُوْدٍ فَقُلْتُ هَلْ شَهِدَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ الْجِنِّ قَالَ لَا وَلٰكِنَّا كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَفَقَدْنَاهُ فَالْتَمَسْنَاهُ فِي الْاَوْدِيَةِ وَالشِّعَابِ فَقُلْنَا اسْتُطِيْرَ اَوِ اغْتِيْلَ قَالَ فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ فَلَمَّا اَصْبَحْنَا اِذَا هُوَ جَاءٍ مِنْ قِبَلِ حِرَاءٍ قَالَ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَدْنَاكَ فَطَلَبْنَاكَ فَلَمْ نَجِدْكَ فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ فَقَالَ اَتَانِيْ دَاعِي الْجِنِّ فَذَهَبْتُ مَعَهُ فَقَرَاْتُ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنَ قَالَ فَانْطَلَقَ بِنَا فَاَرَانَا اٰثَارَهُمْ وَاٰثَارَ نِيْرَانِهِمْ وَسَاَلُوْهُ الزَّادَ فَقَالَ لَكُمْ كُلُّ عَظْمٍ ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ يَقَعُ فِيْ اَيْدِيْكُمْ اَوْفَرَ مَا يَكُوْنُ لَحْمًا وَكُلُّ بَعْرَةٍ عَلَفٌ لِدَوَابِّكُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَسْتَنْجُوْا بِهِمَا فَاِنَّهُمَا طَعَامُ اِخْوَانِكُمْ۔

عامر کہتے ہیں کہ میں نے علقمہ سے پوچھا کیا حضرت عبد اللہ بن مسعود لیلۃ الجن (جنات سے ملاقات کی رات) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے، علقمہ نے کہا میں نے یہ بات حضرت عبد اللہ بن مسعود سے پوچھی تھی کہ کیا آپ میں سے کوئی لیلۃ الجن کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا انہوں نے فرمایا نہیں لیکن ایک رات ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے (اچانک) آپ نگاہوں سے اوجھل ہو گئے، ہم پہاڑوں کی گھاٹیوں اور وادیوں میں آپ کو تلاش کرنے لگے ہم نے سوچا کہ (شاید) آپ کو جن لے گئے یا کسی نے آپ کو شہید کر دیا، وہ رات ہم نے سخت بے چینی سے گذاری، جب صبح ہوئی تو ہم نے دیکھا کہ آپ (غار) حرا کی جانب سے آ رہے ہیں، ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! رات کو آپ ہم سے اوجھل ہو گئے، ہم نے بہت ڈھونڈا مگر آپ نہیں ملے۔ یہ رات ہم نے اس طرح گذاری جیسے کوئی قوم سخت کرب اور بے چینی سے رات گذارتی ہے آپ نے فرمایا میرے پاس جنات کی طرف سے ایک نمائندہ آیا تھا میں اس کے ساتھ گیا اور جنات کے سامنے قرآن پڑھا پھر آپ ہمیں اپنے ساتھ لے گئے اور ہم کو جنات کے اور ان کی آگ کے آثار دکھائے، جنات نے آپ سے اپنی خوراک کے بارے میں پوچھا، آپ نے فرمایا ہر وہ جانور جس کو اللہ کے نام پر ذبح کیا گیا اس کی ہڈی تمہاری خوراک ہے، تمہارے پاس آتے ہی وہ گوشت سے پُر ہو جائے گی اور ہر اونٹ کی مینگنی تمہارے جانوروں کا چارہ ہے، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان دونوں چیزوں سے استنجا

۹۱۱ - وَحَدَّثَنِيهِ عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ قَالَ نَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ عَنْ دَاوُدَ بِهَذَا الْإِسْنَادِ إِلَى قَوْلِهِ وَآثَارَ نِيرَانِهِمْ قَالَ الشَّعْبِيُّ وَسَأَلُوهُ الزَّادَ وَكَانُوا مِنْ جِنِّ الْجَزِيرَةِ إِلَى آخِرِ الْحَدِيثِ مِنْ قَوْلِ الشَّعْبِيِّ مُفَصَّلًا مِنْ حَدِيثِ عَبْدِ اللَّهِ۔

نہ کیا کرو، کیونکہ یہ تمہارے بھائیوں کی خوراک ہے۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہ حدیث بیان کی اور اس میں صرف یہ اضافہ ہے کہ وہ تمام جن جزیرہ کے تھے۔

۹۱۲ - وَحَدَّثَنَاهُ أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ إِدْرِيسَ عَنْ دَاوُدَ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى قَوْلِهِ وَآثَارَ نِيرَانِهِمْ وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ۔

امام مسلم نے ایک اور سند بیان کی اور کہا اس سند کے ساتھ روایت میں حدیث کا آخری حصہ نہیں ہے۔

۹۱۳ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ عَنْ أَبِي مَعْشَرٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ لَمْ أَكُنْ لَيْلَةَ الْجِنِّ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَوَدِدْتُ أَنِّي كُنْتُ مَعَهُ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں جنات سے ملاقات کی رات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نہیں تھا اور میری یہ تمنا تھی کہ کاش میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہوتا۔

۹۱۴ - حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْجَرْمِيُّ وَعُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ سَعِيدٍ قَالَا نَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ مِسْعَرٍ عَنْ مَعْنٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي قَالَ سَأَلْتُ مَسْرُوقًا مَنْ آذَنَ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْجِنِّ لَيْلَةَ اسْتَمَعُوا الْقُرْآنَ فَقَالَ حَدَّثَنِي أَبُوكَ يَعْنِي ابْنَ مَسْعُودٍ أَنَّهُ آذَنَتْهُ بِهِمْ شَجَرَةٌ۔

معن کے والد نے مسروق سے پوچھا کہ جس رات جنات نے قرآن سنا اس رات نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کس نے خبر دی تھی؟ مسروق نے کہا مجھے تمہارے باپ یعنی ابن مسعود نے بتلایا ہے کہ آپ کو ایک درخت نے جنات کی خبر دی تھی۔

## جنات کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کے متعلق دو متعارض حدیثوں میں تطبیق اور جنات کے مکلف ہونے کا بیان

حدیث نمبر ۹۰۹ میں حضرت ابن عباس کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جنات سے ملاقات نہیں ہوئی اور حدیث نمبر ۹۱۰ میں حضرت عبداللہ بن مسعود کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جنات سے ملاقات ہوئی ہے اس تضاد کو علماء نے اس طرح دور کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے اوائل نبوت کے واقعہ کا ذکر کیا ہے اس وقت جنات نے اتفاقاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے صبح کی نماز میں قرآن سن لیا تھا اس سے

یہ بھی معلوم ہوا کہ اوائل نبوت میں صبح کی نماز باجماعت فرض ہو چکی تھی اور حضرت عبد اللہ بن مسعود نے جس ملاقات کا ذکر کیا ہے وہ بعد کا واقعہ ہے۔

اس بات میں تمام علماء کا اتفاق ہے کہ جنات احکام شرعیہ کے مکلف ہیں، قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون۔ (ذاریات، ۵۶) میں نے جنوں اور انسانوں کو صرف اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا ہے۔

علامہ ابن حجر مکی، علامہ سبکی سے نقل فرماتے ہیں کہ جنات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کے تمام احکام کے مکلف ہیں اور بعض علماء سے نقل کرتے ہیں کہ جنات مختلف عقائد پر مشتمل ہیں مثلاً رافضہ شیعہ وغیرہ بدعقیدہ فرقے بھی ہیں، نیز ابن حجر فرماتے ہیں کہ ابن تیمیہ نے ذکر کیا ہے کہ علماء کا اس بات میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ تمام احکام شرعیہ میں جن ہماری طرح مکلف ہیں نیز علامہ ابن حجر فرماتے ہیں کہ جنات میں سے جو مومن ہیں وہ نماز پڑھتے ہیں، روزے رکھتے ہیں، حج کرتے ہیں، طواف کرتے ہیں، قرآن پڑھتے ہیں اور انسانوں سے اس طرح علوم سیکھتے ہیں کہ انھیں پتا نہیں چلتا۔ [1]

علامہ نووی فرماتے ہیں کہ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ جو جن کفار میں سے ہیں ان کو آخرت میں عذاب ہو گا، کیونکہ قرآن کریم میں ہے:

لاملئن جھنم من الجنۃ والناس۔ میں جہنم کو جنوں اور انسانوں سے بھر دوں گا۔

البتہ اس بات میں اختلاف ہے کہ مؤمنین اور نیک جن جنت میں داخل ہو کر جنت کی نعمتوں سے بہرہ اندوز ہوں گے یا ان کو جانوروں کی طرح مٹی بنا دیا جائے گا، صحیح مذہب یہی ہے کہ وہ جنت میں جائیں گے اور یہی حسن بصری، ضحاک، مالک بن انس اور ابن ابی لیلیٰ وغیرہم کا مسلک ہے۔ [2]

جنات کے متعلق زیادہ تفصیل اور تحقیق ہم نے شرح صحیح مسلم جلد ثانی میں بیان کی ہے اور عوام میں جو مشہور ہے کہ جن انسان کے جسم پر تصرف کرتے ہیں اس کے متعلق ہم نے زیادہ تفصیل کے ساتھ شرح صحیح مسلم جلد سابع میں لکھا ہے۔

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ — ظہر اور عصر کی نمازوں میں قراءت

۹۱۵ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى الْعَنَزِيُّ قَالَ نَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ عَنِ الْحَجَّاجِ يَعْنِي الصَّوَّافَ عَنْ يَحْيَى وَهُوَ ابْنُ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ ابْنِ أَبِي

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں ظہر اور عصر کی نماز پڑھاتے تو پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور کوئی دو سورتیں

---

[1] علامہ ابن حجر ہیتمی مکی متوفی ۹۷۴ھ، فتاویٰ ابن حجر ص ۷۰، مطبوعہ مطبع مصطفی البابی واولادہ بمصر، ۱۳۵۶ھ

[2] علامہ محی الدین نووی متوفی ۶۷۶ھ، شرح صحیح مسلم علی ذیل مسلم ج ۱ ص ۱۸۵، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

قَتَادَةَ وَاَبِي سَلَمَةَ عَنْ اَبِي قَتَادَةَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي بِنَا فَيَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُولَيَيْنِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ وَسُورَتَيْنِ وَيُسْمِعُنَا الْاٰيَةَ اَحْيَانًا وَكَانَ يُطَوِّلُ الرَّكْعَةَ الْاُولٰى مِنَ الظُّهْرِ وَيُقَصِّرُ الثَّانِيَةَ وَكَذٰلِكَ فِي الصُّبْحِ

پڑھا کرتے تھے اور کبھی کبھی ہمیں (تعلیم کے لیے) سنا دیتے بھی تھے اور ظہر کی پہلی رکعت میں دوسری رکعت کی نسبت زیادہ قرأت کرتے تھے، اسی طرح صبح کی نماز میں کرتے تھے۔

---

٩١٦ - حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ قَالَ اَنَا هَمَّامٌ وَاَبَانُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِي كَثِيرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِي قَتَادَةَ عَنْ اَبِيهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْرَأُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُولَيَيْنِ مِنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ وَسُورَةٍ وَيُسْمِعُنَا الْاٰيَةَ اَحْيَانًا وَيَقْرَأُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُخْرَيَيْنِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ۔

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ظہر اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور ایک ایک سورت پڑھا کرتے تھے، اور کبھی کبھی ایک آدھ آیت ہمیں بھی سنا دیتے تھے اور آخری دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ پڑھا کرتے تھے۔

---

٩١٧ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَاَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ جَمِيعًا عَنْ هُشَيْمٍ قَالَ يَحْيَى نَا هُشَيْمٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ مُسْلِمٍ عَنْ اَبِي الصِّدِّيقِ عَنْ اَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ كُنَّا نَحْزِرُ قِيَامَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ فَحَزَرْنَا قِيَامَهُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُولَيَيْنِ مِنَ الظُّهْرِ قَدْرَ قِرَاءَةِ الٓمّٓ تَنْزِيلُ السَّجْدَةِ وَحَزَرْنَا قِيَامَهُ فِي الْاُخْرَيَيْنِ قَدْرَ النِّصْفِ مِنْ ذٰلِكَ وَحَزَرْنَا قِيَامَهُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُولَيَيْنِ مِنَ الْعَصْرِ عَلٰى قَدْرِ قِيَامِهِ فِي الْاُخْرَيَيْنِ مِنَ الظُّهْرِ وَفِي الْاُخْرَيَيْنِ مِنَ الْعَصْرِ عَلَى النِّصْفِ مِنْ ذٰلِكَ وَلَمْ يَذْكُرْ اَبُو بَكْرٍ فِي رِوَايَتِهِ الٓمّٓ تَنْزِيلُ وَقَالَ قَدْرَ ثَلَاثِينَ اٰيَةً۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم ظہر اور عصر کی نمازوں میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قیام کا اندازہ کرتے تھے تو معلوم ہوا کہ آپ ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں اتنی دیر قیام کرتے تھے جتنی دیر میں سورۂ الم تنزیل السجدہ پڑھی جائے، اور ظہر کی آخری دو رکعتوں میں اس سے نصف مقدار تک قیام کرتے اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں آپ ظہر کی آخری دو رکعتوں کے برابر قیام کرتے اور عصر کی آخری دو رکعتوں میں پہلی دو رکعتوں کی نسبت نصف قیام کرتے۔

---

٩١٨ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ قَالَ نَا اَبُو عَوَانَةَ عَنْ مَنْصُورٍ عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ مُسْلِمٍ اَبِي بِشْرٍ عَنْ اَبِي الصِّدِّيقِ النَّاجِيِّ عَنْ اَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْرَأُ فِي صَلٰوةِ الظُّهْرِ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُولَيَيْنِ فِي كُلِّ رَكْعَةٍ قَدْرَ

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں تیس آیتوں کی مقدار قرأت کرتے تھے اور آخری دو رکعتوں میں پندرہ آیتوں کے برابر یا اس (تیس آیات) کی آدھی مقدار اور عصر کی پہلی دو رکعتوں

ثلاثين آية وفي الأخريين قدر خمس عشرة آية أو قال نصف ذلك وفي العصر في الركعتين الأوليين في كل ركعة قدر قراءة خمس عشرة آية وفي الأخريين قدر نصف ذلك۔

۹۱۹۔ حدثنا يحيى بن يحيى قال نا هشيم عن عبد الملك بن عمير عن جابر بن سمرة أن أهل الكوفة شكوا سعدا إلى عمر بن الخطاب فذكروا من صلاته فأرسل عليه عمر فقدم عليه فذكر له ما عابوه به من أمر الصلاة فقال إني لأصلي بهم صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم ما أخرم عنها إني لأركد بهم في الأوليين وأحذف في الأخريين فقال ذاك الظن بك يا أبا إسحق۔

۹۲۰۔ حدثنا قتيبة بن سعيد وإسحق بن إبراهيم عن جرير عن عبد الملك بن عمير بهذا الإسناد۔

۹۲۱۔ حدثنا محمد بن المثنى قال نا عبد الرحمن بن مهدي قال نا شعبة عن أبي عون قال سمعت جابر بن سمرة قال قال عمر لسعد قد شكوك في كل شيء حتى في الصلاة قال أما أنا فأمد في الأوليين وأحذف في الأخريين وما آلو ما اقتديت به من صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ذاك الظن بك أو ذاك ظني بك

۹۲۲۔ حدثنا أبو كريب قال نا ابن بشر عن مسعر عن عبد الملك وأبي عون عن جابر بن سمرة بمعنى حديثهم وزاد فقال تعلمني

میں پندرہ آیتوں کی مقدار قرأت کرتے اور آخری دو رکعتوں میں اس کی آدھی مقدار۔

---

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اہل کوفہ نے حضرت عمر بن خطاب سے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے نماز پڑھانے کی شکایت کی، حضرت عمر نے حضرت سعد کو بلوایا اور ان سے اہل کوفہ کی شکایت کا ذکر کیا، حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں ان کو اس طرح نماز پڑھاتا ہوں جس طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھاتے تھے، میں پہلی دو رکعتوں میں زیادہ قیام کرتا ہوں اور آخری دو رکعتوں میں اس سے کم۔ حضرت عمر نے حضرت سعد سے کہا اے ابو اسحاق تم سے مجھے یہی حسن ظن تھا۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

---

حضرت جابر بن سمرہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر نے حضرت سعد سے کہا کہ لوگ تمہاری ہر بات کی شکایت کرتے ہیں حتی کہ نماز پڑھانے کی بھی شکایت کرتے ہیں، حضرت سعد نے کہا میں پہلی دو رکعتوں میں زیادہ قیام کرتا ہوں اور آخری دو رکعتوں میں کم اور جس طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی تھی میں اس میں کوئی کمی نہیں کرتا، حضرت عمر نے فرمایا تم سے یہی حسن ظن تھا۔

امام مسلم فرماتے ہیں ایک اور سند سے بھی یہ روایت منقول ہے مگر اس میں یہ اضافہ ہے کہ (اہل کوفہ کی شکایت پر) حضرت سعد نے کہا یہ دیہاتی

الْأَعْرَابَ بِالصَّلَاةِ۔

۹۲۳ - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ رُشَيْدٍ قَالَ نَا الْوَلِيدُ يَعْنِي ابْنَ مُسْلِمٍ عَنْ سَعِيدٍ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ عَنْ عَطِيَّةَ بْنِ قَيْسٍ عَنْ قَزَعَةَ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ لَقَدْ كَانَتْ صَلَاةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَذْهَبُ الذَّاهِبُ إِلَى الْبَقِيعِ فَيَقْضِي حَاجَتَهُ ثُمَّ يَتَوَضَّأُ ثُمَّ يَأْتِي وَرَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولَى مِمَّا يُطَوِّلُهَا۔

مجھے نماز سکھاتے ہیں۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ظہر کی جماعت کھڑی ہو جاتی اور پھر کوئی شخص بقیع جا کر اپنا کام کر آتا پھر وضو کرتا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابھی پہلی رکعت میں ہوتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز اس قدر طویل پڑھتے تھے۔

۹۲۴ - وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ صَالِحٍ عَنْ رَبِيعَةَ قَالَ حَدَّثَنِي قَزَعَةُ قَالَ أَتَيْتُ أَبَا سَعِيدٍ الْخُدْرِيَّ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ وَهُوَ مَكْثُورٌ عَلَيْهِ فَلَمَّا تَفَرَّقَ النَّاسُ عَنْهُ قُلْتُ إِنِّي لَا أَسْأَلُكَ عَمَّا يَسْأَلُكَ هَؤُلَاءِ عَنْهُ قُلْتُ أَسْأَلُكَ عَنْ صَلَاةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا لَكَ فِي ذَاكَ مِنْ خَيْرٍ فَأَعَادَهَا عَلَيْهِ فَقَالَ كَانَتْ صَلَاةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَنْطَلِقُ أَحَدُنَا إِلَى الْبَقِيعِ فَيَقْضِي حَاجَتَهُ ثُمَّ يَأْتِي أَهْلَهُ فَيَتَوَضَّأُ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى الْمَسْجِدِ وَرَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولَى۔

قزعہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابو سعید خدری کے پاس گیا اس وقت وہاں بہت سے لوگ موجود تھے، جب وہ آدمی چلے گئے تو میں نے کہا میں آپ سے وہ باتیں پوچھنے نہیں آیا جو باتیں یہ لوگ پوچھ رہے ہیں بلکہ میں آپ سے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی نماز کے بارے میں پوچھنے آیا ہوں، حضرت ابو سعید نے فرمایا کہ اس سوال میں تیرے لیے بھلائی نہیں ہے (کیونکہ تم ایسی نماز نہیں پڑھ سکتے) اس نے جب زیادہ اصرار کیا تو حضرت ابو سعید خدری نے فرمایا ظہر کی جماعت کھڑی ہو جاتی اور ہم میں سے کوئی شخص بقیع جا کر اپنے کام سے فارغ ہو کر آ جاتا پھر اپنے گھر سے وضو کر کے مسجد میں جاتا تو ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہلی رکعت میں ہوتے۔



## بَابُ ۳۴ الْقِرَاءَةِ فِي الصُّبْحِ

## صبح کی نماز میں قرأت

۹۲۵ - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ نَا حَجَّاجُ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَتَقَارَبَا فِي اللَّفْظِ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ عَبَّادِ بْنِ جَعْفَرٍ يَقُولُ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ

حضرت عبد اللہ بن سائب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں مکہ مکرمہ میں صبح کی نماز پڑھائی اور سورۃ المؤمنون کی قرأت شروع کی، جب موسیٰ و ہارون علیہما السلام کا ذکر آیا یا عیسیٰ علیہ السلام کا (راوی کو شک ہے) تو رسول اللہ

بْنُ سُفْيَانَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُسَيَّبِ بْنِ الْعَابِدِيُّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ السَّائِبِ قَالَ صَلّٰى لَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصُّبْحَ بِمَكَّةَ فَاسْتَفْتَحَ سُوْرَةَ الْمُؤْمِنِيْنَ حَتّٰى جَاءَ ذِكْرُ مُوْسٰى وَهَارُوْنَ اَوْ ذِكْرُ عِيْسٰى مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ يَشُكُّ اَوِ اخْتَلَفُوْا عَلَيْهِ اَخَذَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَعْلَةٌ فَرَكَعَ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ السَّائِبِ حَاضِرٌ ذٰلِكَ وَفِيْ حَدِيْثِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ فَحَذَفَ فَرَكَعَ وَفِيْ حَدِيْثِهِ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو وَلَمْ يَقُلْ ابْنِ الْعَاصِ۔

صلے اللہ علیہ وسلم کو کھانسی آگئی تو آپ نے قراءت موقوف کر دی اور رکوع میں چلے گئے۔

۹۲۶۔ وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنِيْ اَبُوْ كُرَيْبٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ اَنَا ابْنُ بِشْرٍ عَنْ مِسْعَرٍ قَالَ حَدَّثَنِي الْوَلِيْدُ بْنُ سَرِيْعٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ اَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُ فِي الْفَجْرِ وَاللَّيْلِ اِذَا عَسْعَسَ

حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے صبح کی نماز میں و اللیل اذا عسعس سنا۔

۹۲۷۔ حَدَّثَنِيْ اَبُوْ كَامِلٍ الْجَحْدَرِيُّ فُضَيْلُ بْنُ حُسَيْنٍ قَالَ نَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ عَنْ قُطْبَةَ بْنِ مَالِكٍ قَالَ صَلَّيْتُ وَصَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَرَاَ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ حَتّٰى قَرَاَ وَالنَّخْلَ بَاسِقَاتٍ قَالَ فَجَعَلْتُ اُرَدِّدُهَا وَلَا اَدْرِيْ مَا قَالَ۔

حضرت قطبہ بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں جماعت کے ساتھ نماز پڑھی آپ نے سورۃ ق والقرآن المجید۔ والنخل باسقات تک پڑھی رمیں اس آیت کو دہراتا رہا، راوی کہتا ہے مجھے پتا نہیں انھوں نے کیا کہا۔

۹۲۸۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا شَرِيْكٌ وَابْنُ عُيَيْنَةَ ح وَحَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ عَنْ قُطْبَةَ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُ فِي الْفَجْرِ وَالنَّخْلَ بَاسِقَاتٍ لَهَا طَلْعٌ نَضِيْدٌ۔

حضرت قطبہ بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے صبح کی نماز میں سنا آپ پڑھ رہے تھے۔ والنخل باسقات لہا طلع نضید۔

۹۲۹۔ وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ عَنْ عَمِّهِ اَنَّهُ صَلّٰى مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصُّبْحَ فَقَرَاَ فِيْ اَوَّلِ رَكْعَةٍ وَالنَّخْلَ بَاسِقَاتٍ لَهَا طَلْعٌ نَضِيْدٌ

زیاد بن علاقہ اپنے چچا سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے چچا نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں صبح کی نماز کی پہلی رکعت میں والنخل باسقات لہا طلع نضید۔ کی قراءت کی اور لمبا اوقات

وَرُبَّمَا قَالَ قٓ۔

۹۳۰۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ قَالَ نَا حُسَیْنُ بْنُ عَلِیٍّ عَنْ زَائِدَةَ قَالَ نَا سِمَاكُ بْنُ حَرْبٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَانَ یَقْرَاُ فِی الْفَجْرِ بِقٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ وَكَانَ صَلٰوتُهٗ بَعْدُ تَخْفِیْفًا۔

۹۳۱۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ وَاللَّفْظُ لِابْنِ رَافِعٍ قَالَ نَا یَحْیٰی بْنُ اٰدَمَ قَالَ نَا زُهَیْرٌ عَنْ سِمَاكٍ قَالَ سَاَلْتُ جَابِرَ بْنَ سَمُرَةَ عَنْ صَلٰوةِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كَانَ یُخَفِّفُ الصَّلٰوةَ وَلَا یُصَلِّیْ صَلٰوةَ هٰؤُلَاءِ قَالَ وَاَنْبَاَنِیْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَانَ یَقْرَاُ فِی الْفَجْرِ بِقٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ وَنَحْوِهَا۔

۹۳۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنّٰی قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِیٍّ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقْرَاُ فِی الظُّهْرِ بِاللَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی وَفِی الْعَصْرِ نَحْوَ ذٰلِكَ وَفِی الصُّبْحِ اَطْوَلَ مِنْ ذٰلِكَ۔

۹۳۳۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ قَالَ نَا اَبُوْ دَاوٗدَ الطَّیَالِسِیُّ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَانَ یَقْرَاُ فِی الظُّهْرِ بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰی وَفِی الصُّبْحِ بِاَطْوَلَ مِنْ ذٰلِكَ۔

۹۳۴۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ قَالَ نَا یَزِیْدُ بْنُ هَارُوْنَ عَنِ التَّیْمِیِّ عَنْ اَبِی الْمِنْهَالِ عَنْ اَبِیْ بَرْزَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ كَانَ یَقْرَاُ فِیْ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ مِنَ السِّتِّیْنَ اِلَی الْمِائَةِ۔

۹۳۵۔ حَدَّثَنَا اَبُوْ كُرَیْبٍ قَالَ نَا وَكِیْعٌ عَنْ سُفْیَانَ عَنْ خَالِدِ الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِی الْمِنْهَالِ عَنْ

کہتے ہیں کہ آپ نے سورۂ ق کو پڑھا۔

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز کی پہلی رکعت میں ق والقرآن المجید پڑھتے اور دوسری رکعت میں تخفیف کرتے۔

---

سماک کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بارے میں پوچھا تو انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تخفیف سے نماز پڑھتے تھے اور لوگوں کی طرح لمبی نماز نہیں پڑھتے تھے بلکہ صبح کی نماز میں ق والقرآن المجید۔ یا اس کی مثل سورتیں پڑھتے تھے۔

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز میں واللیل اذا یغشی اور عصر کی نماز میں اس کی مثل قرأت کرتے اور صبح کی نماز میں اس سے لمبی قرأت کرتے۔

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز میں سبح اسم ربك الاعلی اور صبح کی نماز میں اس سے لمبی قرأت کرتے تھے۔

---

حضرت ابو برزہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز میں ساٹھ آیتوں سے لے کر سو آیتوں تک پڑھتے تھے۔

---

حضرت ابو برزہ اسلمی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز میں

أَبِي بَرْزَةَ الْأَسْلَمِيِّ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الْفَجْرِ بَيْنَ السِّتِّينَ إِلَى الْمِائَةِ۔

ساٹھ آیتوں سے لے کر سو آیتوں تک پڑھتے تھے۔

---

۹۳۶ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ إِنَّ أُمَّ الْفَضْلِ بِنْتَ الْحَارِثِ سَمِعَتْهُ وَهُوَ يَقْرَأُ وَالْمُرْسَلَاتِ عُرْفًا فَقَالَتْ يَا بُنَيَّ لَقَدْ ذَكَّرْتَنِي بِقِرَاءَتِكَ هَذِهِ السُّورَةَ إِنَّهَا لَآخِرُ مَا سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ بِهَا فِي الْمَغْرِبِ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت ام فضل رضی اللہ عنہا نے مجھ کو سورۂ والمرسلات عرفا پڑھتے ہوئے سنا وہ کہنے لگیں اے میرے بیٹے تمہارے اس سورت کو پڑھنے سے مجھے یاد آگیا کہ میں نے آخری مرتبہ یہ سورت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مغرب کی نماز میں سنی تھی۔

---

۹۳۷ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ قَالَا نَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ ح وَحَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ قَالَ نَا يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ سَعْدٍ قَالَ نَا أَبِي عَنْ صَالِحٍ كُلُّهُمْ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهَذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ فِي حَدِيثِ صَالِحٍ ثُمَّ مَا صَلَّى بَعْدُ حَتَّى قَبَضَهُ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ۔

ایک اور سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے مگر اس میں یہ اضافہ ہے کہ پھر آپ نے اپنی وفات تک نماز نہیں پڑھائی۔

---

۹۳۸ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ بِالطُّورِ فِي الْمَغْرِبِ۔

حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مغرب کی نماز میں سورۂ طور سنی۔

---

۹۳۹ - وَحَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَا نَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا أَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ كُلُّهُمْ

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے۔

عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ ۔

## بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الْعِشَاءِ

۹۴۰ - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَدِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ فِي سَفَرٍ فَصَلَّى الْعِشَاءَ الْآخِرَةَ فَقَرَأَ فِي إِحْدَى الرَّكْعَتَيْنِ وَالتِّينِ وَالزَّيْتُونِ ۔

۹۴۱ - وَحَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ عَنْ يَحْيٰى وَهُوَ ابْنُ سَعِيْدٍ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ أَنَّهُ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِشَاءَ فَقَرَأَ بِالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۔

۹۴۲ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا مِسْعَرٌ عَنْ عَدِيِّ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ ابْنَ عَازِبٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ فِي الْعِشَاءِ بِالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ فَمَا سَمِعْتُ أَحَدًا أَحْسَنَ صَوْتًا مِنْهُ ۔

۹۴۳ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرٍ قَالَ كَانَ مُعَاذٌ يُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ يَأْتِي فَيَؤُمُّ قَوْمَهُ فَصَلّٰى لَيْلَةً مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِشَاءَ ثُمَّ أَتٰى قَوْمَهُ فَأَمَّهُمْ فَافْتَتَحَ بِسُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فَانْحَرَفَ رَجُلٌ فَسَلَّمَ ثُمَّ صَلّٰى وَحْدَهُ وَانْصَرَفَ فَقَالُوْا لَهُ أَنَافَقْتَ يَا فُلَانُ قَالَ لَا وَاللّٰهِ وَلَآتِيَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَأُخْبِرَنَّهُ فَأَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّا

## عشاء کی نماز میں قرأت

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک سفر میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عشاء کی ایک رکعت میں سورۃ والتین والزیتون پڑھی

---

حضرت براء بن عازب بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھی، آپ نے سورۃ والتین والزیتون پڑھی۔

---

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عشاء کی نماز میں سورۃ والتین والزیتون سنی، آپ کے علاوہ کسی اور شخص کو، میں نے ایسی خوش الحانی سے قرآن پڑھتے ہوئے نہیں سنا۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ معاذ بن جبل نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے پھر آکر اپنی قوم کو نماز پڑھاتے ایک رات انھوں نے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھی پھر آکر اپنی قوم کو جماعت کرائی اور اس میں سورۂ بقرہ شروع کر دی، ایک شخص سلام پھیر کر جماعت سے نکل گیا اور اپنی علیحدہ نماز پڑھ کر چلا گیا، لوگوں نے اس سے کہا کیا تم منافق ہو گئے ہو؟ اس نے کہا نہیں بخدا میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت

أَصْحَابُ نَوَاضِحَ نَعْمَلُ بِالنَّهَارِ وَإِنَّ مُعَاذًا صَلَّى مَعَكَ الْعِشَاءَ ثُمَّ أَتَى فَافْتَتَحَ بِسُورَةِ الْبَقَرَةِ فَأَقْبَلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى مُعَاذٍ فَقَالَ يَا مُعَاذُ أَفَتَّانٌ أَنْتَ اقْرَأْ بِكَذَا وَاقْرَأْ بِكَذَا قَالَ سُفْيَانُ فَقُلْتُ لِعَمْرٍو إِنَّ أَبَا الزُّبَيْرِ حَدَّثَنَا عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُ قَالَ اقْرَأْ وَالشَّمْسِ وَضُحَاهَا وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشَى وَسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى فَقَالَ عَمْرٌو نَحْوَ هَذَا۔

میں حاضر ہوں گا اور تمہاری شکایت کروں گا پھر وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا اور کہنے لگا یا رسول اللہ! ہم دن بھر اونٹوں پر پانی لاد کر لاتے ہیں اور معاذ آپ کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھ کر آیا، پھر آکر ہماری جماعت کرائی، اور نماز میں سورۂ بقرہ شروع کر دی، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معاذ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا اے معاذ! کیا تم فتنہ پرور ہو (نماز میں) فلاں فلاں سورت پڑھا کرو، حضرت جابر کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے والشمس وضحٰها، والیل اذا یغشی، سبح اسم ربک الاعلی جیسی سورتیں بتائی تھیں۔

---

۹۲۴ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا لَيْثٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ رُمْحٍ قَالَ أَنَا اللَّيْثُ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُ قَالَ صَلَّى مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ الْأَنْصَارِيُّ بِأَصْحَابِهِ الْعِشَاءَ فَطَوَّلَ عَلَيْهِمْ فَانْصَرَفَ رَجُلٌ مِنَّا فَصَلَّى فَأُخْبِرَ مُعَاذٌ عَنْهُ فَقَالَ إِنَّهُ مُنَافِقٌ فَلَمَّا بَلَغَ ذَلِكَ الرَّجُلَ دَخَلَ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرَهُ مَا قَالَ مُعَاذٌ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتُرِيدُ أَنْ تَكُونَ فَتَّانًا يَا مُعَاذُ إِذَا أَمَمْتَ النَّاسَ فَاقْرَأْ بِالشَّمْسِ وَضُحَاهَا وَسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى وَاقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشَى۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ معاذ بن جبل انصاری نے اپنے ساتھیوں کو عشاء کی جماعت کرائی اور نماز میں قرات بہت لمبی کر دی تو ہم میں سے ایک شخص نے جماعت سے علیحدہ ہو کر نماز پڑھی، حضرت معاذ کو جب اس بات کا پتا چلا تو انہوں نے کہا وہ شخص منافق ہے اور جب اس شخص تک یہ بات پہنچی تو وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور بتایا کہ (اس بنا پر) حضرت معاذ نے اس کو منافق کہا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ سے کہا۔ اے معاذ! کیا تم فتنہ برپا کرنا چاہتے ہو! جب تم جماعت کراؤ تو والشمس وضحٰها، سبح اسم ربک الاعلی، اقرا باسم ربک — اور واللیل اذا یغشی — (جیسی سورتیں) پڑھا کرو۔

---

۹۲۵ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا هُشَيْمٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ كَانَ يُصَلِّي مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ معاذ بن جبل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھتے پھر جا کر اپنی قوم کو عشاء کی نماز

اللہ علیہ وسلم العشاء الآخرۃ ثم یرجع الی قومہ فیصلی بھم تلک الصلاۃ۔

پڑھاتے۔

۹۳۶۔ حدثنا قتیبۃ بن سعید و ابو الربیع الزھرانی قال ابو الربیع نا حماد قال نا ایوب عن عمرو بن دینار عن جابر بن عبد اللہ قال کان معاذ یصلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم العشاء ثم یاتی مسجد قومہ فیصلی بھم۔

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشاء کی نماز پڑھتے پھر اپنی مسجد میں جا کر لوگوں کو جماعت کراتے۔

## متنفل کی اقتداء میں مفترض کی نماز کی ممانعت میں مذاہب اربعہ اور جمہور فقہاء کے دلائل

اس باب کی تمام احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ عشاء کی نماز دو بار پڑھتے تھے ایک بار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں اور ایک بار اپنی قوم کو مسجد میں جا کر عشاء کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھاتے تھے۔ امام شافعی نے ان احادیث کا یہ مطلب بیان کیا ہے کہ حضرت معاذ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں فرض پڑھتے اور اپنی قوم کو جا کر جب عشاء کی نماز پڑھاتے تو وہ نفل کی نیت کر لیتے اور قوم فرض کی نیت کرتی پھر امام شافعی یہ استنباط کرتے ہیں کہ امام نفل پڑھ رہا ہو اور مقتدی اس کے پیچھے فرض پڑھ لیں تو یہ جائز ہے، اس کے برخلاف امام اعظم ابو حنیفہ، امام مالک اور امام احمد بن حنبل کا مسلک یہ ہے کہ نفل پڑھنے والے کی اقتداء میں فرض نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ [۱]

امام اعظم اور دوسرے ائمہ کی دلیل ہے کہ امام بخاری اپنی صحیح میں روایت کرتے ہیں:

عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال انما جعل الامام لیؤتم بہ فلا تختلفوا علیہ الحدیث۔ [۲]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام کو اس لیے امام بنایا جاتا ہے کہ اس کی اتباع اور پیروی کی جائے لہٰذا امام سے اختلاف نہ کرو۔

اور اس سے بڑھ کر امام کی مخالفت کیا ہوگی کہ امام نے نفل کی نیت کی ہو اور مقتدی فرض کی نیت کر لیں، اس لیے جب امام نے نفل کی نیت کی ہو تو اس کے پیچھے فرض پڑھنا جائز نہیں ہے، اگر یہ کہا جائے مفترض کی اقتداء میں نفل پڑھنے سے بھی تو امام سے اختلاف ہو گیا اس کا جواب یہ ہے کہ نفل نماز شروع کرنے کے بعد فرض ہو جاتی ہے حتیٰ کہ اگر اس کو توڑ دے تو اس کا اعادہ کرنا واجب ہے۔

دوسری دلیل یہ ہے کہ امام ترمذی اپنی جامع میں روایت کرتے ہیں:

---

[۱] عبد الرحمٰن الجزیری، کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ج ۱ ص ۴۱۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[۲] امام محمد بن اسماعیل البخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۰۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ ھ

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الامام ضامن[1]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امام ضامن ہے۔

یعنی امام کی نماز مقتدی کی نماز کو متضمن اور شامل ہوتی ہے اور اعلیٰ ادنیٰ کو شامل ہوتا ہے، ادنیٰ اعلیٰ کو شامل نہیں ہوتا لہٰذا فرض تو نفل کو شامل ہو سکتا ہے، یعنی مفترض کی اقتداء میں متنفل کی نماز ہو سکتی ہے لیکن نفل فرض کو شامل نہیں ہو سکتا اور نفل پڑھنے والے کی اقتداء میں فرض پڑھنے والے کی نماز نہیں ہو سکتی۔

علامہ نووی نے حدیث معاذ سے متنفل کے پیچھے فرض پڑھنے پر استدلال کیا ہے اور لکھتے ہیں کہ جمہور اس حدیث کے جواب میں یہ کہتے ہیں کہ حضرت معاذ نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نفل کی نیت کی تھی اور اپنی قوم کو نماز پڑھاتے وقت فرض کی نیت کی تھی یا یہ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی لاعلمی میں حضرت معاذ اپنی قوم کو فرض نماز پڑھاتے رہے یا یہ کہ یہ حدیث منسوخ ہے پھر فرماتے ہیں کہ یہ سب بے اصل باتیں ہیں جو اس حدیث صحیح کے مزاحم نہیں ہو سکتیں۔

علامہ نووی نے جمہور کے جوابات کے سلسلہ میں جتنی باتیں کہی ہیں وہ سب بجائے خود بے اصل ہیں، جمہور نے حدیث معاذ کے چند جواب دیے ہیں:

١۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ عشاء کی نماز دو جگہ پڑھتے تھے پہلے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں پڑھتے پھر اپنی قوم کو جا کر پڑھاتے تھے حضرت معاذ بن جبل نے خود نہیں بیان کیا کہ وہ کس جگہ کیا نیت کرتے تھے اب یہاں دو احتمال ہیں ایک یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں وہ نفل پڑھتے ہوں اور اپنی قوم کو جا کر فرض پڑھاتے ہوں۔

٢۔ دوسرا احتمال یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں فرض پڑھتے ہوں اور اپنی قوم کو فرض پڑھانے کے لیے نفل کی نیت کرتے ہوں، امام شافعی اسی کے قائل ہیں لیکن اہل علم پر مخفی نہیں کہ صرف احتمال سے کوئی دعویٰ ثابت نہیں ہوتا، خصوصاً اس وقت جب کہ مخالف احتمال زیادہ قوی ہو کیونکہ جب دوسرے دلائل سے (جو اوپر گذر چکے ہیں) یہ ثابت ہو چکا کہ متنفل کے پیچھے مفترض کی نماز نہیں ہوتی تو حضرت معاذ کے اس فعل کو اسی صورت پر محمول کیا جائے گا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نفل پڑھتے تھے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو نماز پڑھاتے دیکھ کر اسی طریقہ سے جا کر فرض پڑھاتے تھے۔

٣۔ اور اگر بالفرض مان بھی لیا جائے کہ حضرت معاذ دونوں جگہ فرض پڑھتے تھے تو اس کا جواب یہ ہے کہ مسند احمد بن حنبل میں امام احمد بن حنبل[2] نے اور شرح معانی الآثار[3] میں اپنی اسانید کے ساتھ بیان کیا ہے کہ جب اعرابی نے حضرت معاذ کی لمبی قرأت کرنے کی شکایت کی تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لا تکن فتانا اما ان تصلی معی واما ان تخفف عن قومک۔

اے معاذ فتنہ مت ڈالو یا صرف میری اقتداء میں نماز پڑھو اور یا اپنی قوم کو تخفیف سے نماز پڑھاؤ۔

---

[1] امام ابو عیسیٰ ترمذی متوفی ٢٧٩ھ، جامع ترمذی ص ٥٠، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

[2] امام احمد بن حنبل متوفی ٢٤١ھ، مسند امام احمد بن حنبل ج ٥ ص ٧٤، مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت، ١٣٩٨ھ

[3] امام ابوجعفر طحاوی متوفی ٣٢١ھ، شرح معانی الآثار ج ١ ص ٢٤١، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس فرمان میں یہ تصریح کر دی ہے کہ ایک فرض دو مرتبہ نہیں پڑھے جاتے اور حضرت معاذ کے لیے دو باتوں میں سے کوئی ایک بات متعین کر دی یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں فرض پڑھ لیں یا اپنی قوم کو تخفیف کے ساتھ فرض پڑھائیں، اس کی مزید تفصیل علامہ زیلعی کی عبارت میں ہے۔

۱۔ علامہ زیلعی نے ذکر کیا ہے کہ امام طحاوی فرماتے ہیں کہ ابتدائی دور میں ایک نماز دو مرتبہ پڑھ لی جاتی تھی اس لیے حضرت معاذ ایسا کرتے تھے، بعد میں یہ عمل منسوخ ہو گیا اور نسخ پر امام طحاوی نے یہ دلیل پیش کی ہے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کی حدیث میں ہے: لا تصلی صلوٰۃ فی یوم مرتین ایک نماز ایک دن میں دوبارہ نہ پڑھی جائے۔

۲۔ چونکہ حدیث معاذ ان صحیح حدیثوں کے خلاف ہے جن سے ثابت ہوتا ہے کہ متنفل کے پیچھے مفترض نماز نہیں پڑھ سکتا اس لیے حدیث معاذ کی توجیہ میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ ابتدائی دور کا معاملہ تھا جب زیادہ امام میسر نہ تھے اس لیے بامر مجبوری اس فعل کو مباح رکھا گیا بعد میں حدیث ابن عمر یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ارشاد گرامی سے یہ عمل منسوخ کر دیا گیا۔

۳۔ امام شافعی کے نزدیک متنفل کی اقتداء میں فرض نماز ہو جاتی ہے اور جمہور ائمہ کے نزدیک نہیں ہوتی اور عبادات خصوصاً فرائض میں احتیاط لازم ہے اس لیے احتیاط کا مقتضیٰ یہی ہے کہ متنفل کی اقتداء میں فرض نہ ادا کیے جائیں۔

۴۔ حدیث معاذ سے علی سبیل التنزل زیادہ سے زیادہ اباحت ثابت ہو گی اور دوسرے دلائل سے تحریم ثابت ہے اور اہل علم پر مخفی نہیں کہ تحریم کو اباحت پر ترجیح دی جاتی ہے۔

۵۔ اس سلسلہ میں سب سے قوی دلیل یہ ہے کہ حضرت معاذ بن جبل ہجرت سے پہلے اسلام لائے تھے اور ہجرت کے دو سال بعد جنگ کے دوران رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جب نماز خوف پڑھائی تو ایک جماعت دشمن کے سامنے کھڑی ہوتی اور آپ دوسری جماعت کو ایک رکعت نماز پڑھاتے، پھر یہ جماعت چلی جاتی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیٹھے رہتے اور جب پہلی جماعت آتی تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس کو دوسری رکعت پڑھاتے، پھر دونوں جماعتیں باقی ایک رکعت اپنے اپنے طور پر پڑھتیں اگر ایک فرض کو دو مرتبہ پڑھنا یعنی ایک مرتبہ بطور فرض کے اور دوسری مرتبہ بطور نفل کے پڑھنا جائز ہوتا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک جماعت کو فرض پڑھا دیتے اور پھر دوسری جماعت جب فرض پڑھنے کے لیے آتی تو آپ نفل کی نیت کرتے اور وہ جماعت فرض پڑھ لیتی اور جب اللہ کے رسول نے نفل کی نیت سے فرض نہیں پڑھائے تو پھر کسی اور کے لیے کیسے جائز ہو سکتا ہے کہ وہ نفل کی نیت کر کے فرض نماز پڑھنے والوں کو فرض پڑھا دے۔[1]

※

---

[1] علامہ جمال الدین زیلعی متوفی ۷۶۲ھ، نصب الرایہ ج ۲ ص ۵۴، مطبوعہ مجلس علمی ہند

## بَابُ ۱۷۵ اَمْرِ الْاَئِمَّةِ بِتَخْفِيْفِ الصَّلٰوةِ فِيْ تَمَامٍ

## ائمہ کو تخفیف سے نماز پڑھانے کا حکم

۹۴۷ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا هُشَيْمٌ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ عَنْ قَيْسٍ عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّيْ لَاَتَاَخَّرُ عَنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ مِنْ اَجْلِ فُلَانٍ مِمَّا يُطِيْلُ بِنَا فَمَا رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَضِبَ فِيْ مَوْعِظَةٍ قَطُّ اَشَدَّ مِمَّا غَضِبَ يَوْمَئِذٍ فَقَالَ يَاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِيْنَ فَاَيُّكُمْ اَمَّ النَّاسَ فَلْيُوْجِزْ فَاِنَّ مِنْ وَّرَآئِهِ الْكَبِيْرَ وَالضَّعِيْفَ وَذَا الْحَاجَةِ۔

حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص آیا اور کہنے لگا کہ میں فلاں شخص کی لمبی قرأت کرنے کی وجہ سے صبح کی نماز سے رہ جاتا ہوں (حضرت ابو مسعود کہتے ہیں) کہ میں نے اس دن سے پہلے نصیحت کے موقع پر کبھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس سے زیادہ غضب میں نہیں دیکھا تھا آپ نے فرمایا اے لوگو! تم میں سے بعض اشخاص لوگوں کو دین سے متنفر کرتے ہیں، تم میں سے جو شخص بھی نماز پڑھائے تو تخفیف کرے اس لیے کہ اس کے پیچھے بوڑھے، کمزور اور ضرورت مند اشخاص بھی ہوتے ہیں۔

۹۴۸ - وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا هُشَيْمٌ وَوَكِيْعٌ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا اَبِيْ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ اَبِيْ عُمَرَ قَالَ نَا سُفْيَانُ كُلُّهُمْ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ هُشَيْمٍ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی حدیث سابق کی مثل روایت منقول ہے۔

---

۹۴۹ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا الْمُغِيْرَةُ وَهُوَ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحِزَامِيُّ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَمَّ اَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفْ فَاِنَّ فِيْهِمُ الصَّغِيْرَ وَالْكَبِيْرَ وَالضَّعِيْفَ وَالْمَرِيْضَ فَاِذَا صَلّٰى وَحْدَهٗ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَآءَ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص جماعت کرائے تو تخفیف کرے (یعنی زیادہ لمبی نماز نہ پڑھائے) اس لیے کہ جماعت میں بچے، بوڑھے، کمزور اور بیمار بھی ہوتے ہیں اور جب تنہا نماز پڑھے تو جس طرح چاہے پڑھے۔

۹۵۰ - وَحَدَّثَنَا ابْنُ رَافِعٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ نَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھائے تو تخفیف سے پڑھائے، کیونکہ جماعت میں بوڑھے بھی ہوتے

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَمَّ أَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفِ الصَّلٰوةَ فَإِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَإِذَا قَامَ وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ صَلٰوتَهُ مَا شَاءَ.

ہیں اور کمزور بھی اور جب اکیلا نماز پڑھے تو جس طرح چاہے پڑھے۔

٩٥١ - وَحَدَّثَنِي حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ لِلنَّاسِ فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِي النَّاسِ الضَّعِيفَ وَالسَّقِيمَ وَذَا الْحَاجَةِ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص لوگوں کو نماز پڑھائے تو تخفیف کرے کیونکہ لوگوں میں کمزور، بیمار اور ضرورت مند بھی ہوتے ہیں

٩٥٢ - وَحَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ شُعَيْبِ بْنِ اللَّيْثِ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي قَالَ حَدَّثَنِي اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ بَدَلَ السَّقِيمِ الْكَبِيرَ.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ روایت اس طرح منقول ہے مگر اس میں بیمار کی جگہ بوڑھے کا لفظ ہے۔

٩٥٣ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ أَنَا أَبِي قَالَ نَا عَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ قَالَ نَا مُوسَى بْنُ طَلْحَةَ قَالَ حَدَّثَنِي عُثْمَانُ بْنُ أَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيُّ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُ أُمَّ قَوْمَكَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أَجِدُ فِي نَفْسِي شَيْئًا قَالَ ادْنُهْ فَجَلَّسَنِي بَيْنَ يَدَيْهِ ثُمَّ وَضَعَ كَفَّهُ فِي صَدْرِي بَيْنَ ثَدْيَيَّ ثُمَّ قَالَ تَحَوَّلْ فَوَضَعَهَا فِي ظَهْرِي بَيْنَ كَتِفَيَّ ثُمَّ قَالَ أُمَّ قَوْمَكَ فَمَنْ أَمَّ قَوْمًا فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيهِمُ الْكَبِيرَ وَإِنَّ فِيهِمُ الْمَرِيضَ وَإِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَإِنَّ فِيهِمْ ذَا الْحَاجَةِ وَإِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَاءَ.

حضرت عثمان بن ابی العاص ثقفی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ تم اپنی قوم کی امامت کیا کرو، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ مجھے کچھ جھجک محسوس ہوتی ہے۔ آپ نے فرمایا میرے قریب ہو، پھر آپ نے اپنا ہاتھ میرے سینہ کے درمیان میں رکھا، پھر کہا پیٹھ موڑ لو پھر میرے کندھوں کے درمیان اپنا ہاتھ رکھا پھر فرمایا اپنی قوم کی امامت کراؤ اور جو شخص جماعت کرائے اسے تخفیف سے کام لینا چاہیے کیونکہ لوگوں میں بوڑھے بھی ہوتے ہیں اور ان میں مریض بھی ہوتے ہیں اور ان میں ضرورت مند بھی ہوتے ہیں اور جب تم میں سے کوئی شخص اکیلا نماز پڑھے تو جس طرح چاہے پڑھے۔

٩٥٤ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ

حضرت عثمان بن ابی العاص ثقفی رضی اللہ عنہ

قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ قَالَ سَمِعْتُ سَعِيدَ بْنَ الْمُسَيَّبِ قَالَ حَدَّثَنِي عُثْمَانُ بْنُ أَبِي الْعَاصِ قَالَ آخِرُ مَا عَهِدَ إِلَيَّ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَمَمْتَ قَوْمًا فَأَخِفَّ بِهِمُ الصَّلٰوةَ۔

بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو مجھے آخری نصیحت کی تھی وہ یہ تھی کہ جب تم جماعت کراؤ تو اس میں تخفیف سے کام لو۔

۹۵۵ - حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ وَأَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ قَالَا نَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ صُهَيْبٍ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُوجِزُ فِي الصَّلٰوةِ وَيُتِمُّ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز تخفیف سے اور کامل پڑھاتے تھے۔

۹۵۶ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ يَحْيَى أَنَا وَقَالَ قُتَيْبَةُ نَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ مِنْ أَخَفِّ النَّاسِ صَلٰوةً فِي تَمَامٍ

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز سب لوگوں کی بہ نسبت تخفیف سے اور کامل پڑھاتے تھے۔

۹۵۷ - وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَيَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَعَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ قَالَ يَحْيَى بْنُ يَحْيَى أَنَا وَقَالَ الْآخَرُونَ نَا إِسْمٰعِيلُ يَعْنُونَ ابْنَ جَعْفَرٍ عَنْ شَرِيكِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ نَمِرٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ قَالَ مَا صَلَّيْتُ وَرَاءَ إِمَامٍ قَطُّ أَخَفَّ صَلٰوةً وَلَا أَتَمَّ صَلٰوةً مِنْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے کسی امام کی اقتداء میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بہ نسبت کامل اور تخفیف سے نماز نہیں پڑھی۔

۹۵۸ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا جَعْفَرُ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ ثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ عَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ مَعَ أُمِّهِ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ فَيَقْرَأُ بِالسُّورَةِ الْخَفِيفَةِ أَوْ بِالسُّورَةِ الْقَصِيرَةِ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں کسی ایسے بچہ کے رونے کی آواز سنتے جو اپنی ماں کے ساتھ ہوتا تو چھوٹی سورت پڑھ کر نماز میں تخفیف کر دیتے۔

۹۵۹ - وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مِنْهَالٍ الضَّرِيرُ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ نَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي عَرُوبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنِّي لَأَدْخُلُ الصَّلٰوةَ أُرِيدُ إِطَالَتَهَا فَأَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ فَأُخَفِّفُ مِنْ شِدَّةِ وَجْدِ أُمِّهِ بِهِ

حضرت انس بن مالک بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نماز پڑھانی شروع کرتا ہوں اور اسے لمبا کرنے کا ارادہ کرتا ہوں، پھر کسی بچہ کے رونے کی آواز آتی ہے تو اس خیال سے نماز میں تخفیف کر دیتا ہوں کہ اس کی ماں کو اس کے رونے کی

وجہ سے سخت تکلیف ہوگی۔

## مغرب کی نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زیادہ قرأت کرنے کی توجیہ

اس باب کی احادیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بچوں، بوڑھوں اور ضرورت مند لوگوں کی رعایت سے ائمہ کو نماز میں تخفیف کرنے کا حکم دیا ہے، یعنی نماز میں کم قرأت کیا کریں، حالانکہ بعض احادیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض اوقات مغرب کی نماز میں دو پارے بھی قرأت کی ہے۔

امام ابوداؤد روایت کرتے ہیں:

عن مروان بن الحکم قال قال لی زید بن ثابت مالک تقرأ فی المغرب بقصار المفصل وقد رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ فی المغرب بطولی الطولیین قال ما طولی الطولیین قال الاعراف والاخری الانعام وسألت انا ابن ابی ملیکۃ فقال لی من قبل نفسہ المائدۃ والاعراف[۱]

مروان بن الحکم کہتے ہیں کہ مجھ سے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے کہا تم مغرب میں چھوٹی چھوٹی سورتیں کیوں پڑھتے ہو؟ حالانکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مغرب کی نماز میں لمبی لمبی سورتیں پڑھتے ہوئے دیکھا ہے، اس نے کہا وہ لمبی لمبی سورتیں کون سی تھیں، انھوں نے کہا ایک اعراف اور دوسری انعام، اور میں نے ابن ابی ملیکہ سے سوال کیا تو انھوں نے اپنی طرف سے سورۂ مائدہ اور سورۂ اعراف بتایا۔

سورہ اعراف سوا پارے کی ہے اور سورہ انعام پون پارے کی ہے اور سورہ مائدہ ایک پارے کی ہے اس حدیث میں یہ احتمال بھی ہے کہ آپ مغرب کی ایک رکعت میں سورہ اعراف اور دوسری میں سورہ انعام یا سورہ مائدہ پڑھتے تھے، اور یہ بھی احتمال ہے کہ دونوں رکعتوں میں سورہ اعراف پڑھتے تھے اور کبھی سورہ انعام اور کبھی سورہ مائدہ پڑھتے تھے۔ بہر حال مغرب کی نماز میں آپ دو پاروں کی مقدار اور یا سوا پارہ کی مقدار قرأت کرتے تھے جب کہ مغرب کی نماز کا وقت بھی کم ہوتا ہے۔

اس پر یہ اشکال ہے کہ آپ نے لمبی نماز پڑھانے سے منع فرمایا ہے، کیونکہ نمازیوں میں کمزور، بیمار اور کام کر جانے والے لوگ بھی ہوتے ہیں اور خود آپ نے مغرب کی نماز میں تقریباً دو پارے قرأت کی ہے اس کے جواب میں ملا علی قاری رحمہ اللہ الباری نے یہ فرمایا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآن پڑھتے تھے تو اس کے سننے میں سننے والوں کو ایسا کیف اور سرور آتا تھا اور ان پر اس طرح وجد طاری ہوتا تھا کہ کمزوروں کو اپنی کمزوری بھول جاتی تھی، بیماروں کو بیماری بھول جاتی تھی اور کام والوں کو کام بھول جاتے تھے اور ان کی یہ تمنا ہوتی تھی کہ کاش ان کو قیامت تک کی عمر بھی ملے تو وہ یوں ہی آپ کے پیچھے اس نماز میں گذر جائے

[۱] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۱۸، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور، ۱۴۰۵ھ

اور میرا ذوق یہ ہے کہ آپ کے پیچھے جب کمزور نماز پڑھتے تو ان کی کمزوری دور ہو جاتی تھی، بیماروں کی بیماری جاتی رہتی تھی اور کام والوں کے کام بن جاتے تھے، اور یہ ٹھیک ہے کہ مغرب کی نماز میں وقت کم ہوتا ہے لیکن جب آپ قرأت کرتے تھے تو وقت کی نبضیں بھی رک جاتی تھیں اور گردشِ لیل و نہار بھی ٹھہر جاتی تھی۔

## بعد میں آنے والے نمازی کے لیے امام کا رکوع کو لمبا کرنے کا شرعی حکم

علامہ علاؤ الدین حصکفی حنفی لکھتے ہیں:

کسی نمازی کو جماعت میں شامل کرنے کے لیے امام کا قرأت کو لمبا کرنا یا رکوع کو لمبا کرنا مکروہ تحریمی ہے، جب کہ وہ پہچان لے کہ فلاں شخص آ رہا ہے اور اگر اس کو پتا نہ ہو کہ کون ہے تو پھر مکروہ نہیں ہے اور اگر وہ محض اللہ کا تقرب حاصل کرنے کے لیے ایسا کرے تو بالاتفاق مکروہ نہیں ہے، لیکن یہ نادر ہے اور اس کا نام مسئلہ ریا رکھا گیا ہے اس لیے اس سے احتراز کرنا چاہیے۔[۱]

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں:

بدائع اور ذخیرہ میں امام ابو یوسف سے منقول ہے کہ میں نے امام ابو حنیفہ اور امام ابن ابی لیلیٰ سے اس کے متعلق سوال کیا تو ان دونوں نے اس کو مکروہ کہا، اور امام ابو حنیفہ نے فرمایا مجھے ایسے امام کے متعلق بہت بڑے گناہ یعنی شرک کا خدشہ ہے، امام محمد نے بھی اس کو مکروہ کہا ہے، امام مالک اور امام شافعی کے قول جدید میں بھی اس کو مکروہ قرار دیا ہے، بعض لوگوں نے امام اعظم کے کلام کا یہ مطلب لیا کہ وہ شخص حقیقۃً مشرک ہے اور اس کا خون مباح ہے لیکن ایسا نہیں ہے کیونکہ ان کی اس سے مراد شرک فی العمل ہے کیونکہ اس کے رکوع کا اول حصہ اللہ کے لیے تھا اور اس کے رکوع کا آخری حصہ آنے والے نمازی کے لیے اس کی تکفیر نہیں کی جائے گی، کیونکہ اس امام نے اس نمازی کے لیے تذلل اور عبادت کا ارادہ نہیں کیا۔

اگر امام کو پتا نہ چلے کہ کون آ رہا ہے اور وہ عبادت پر اعانت کے قصد سے رکوع کو لمبا کر دے تو کوئی حرج نہیں ہے بشرطیکہ اپنی عادت سے صرف ایک یا دو تسبیحیں زیادہ پڑھے تاکہ باقی نمازیوں پر دشوار نہ ہو، تاہم افضل یہی ہے کہ ایسا نہ کرے، کیونکہ یہ عبادت میں ایسا کام کرنا ہے جس میں عدم اخلاص کا شبہ ہے اور بلا شبہ اس کا ترک افضل ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کام میں شبہ ہو اس کو ترک کر دو، اور وہ کام کرو جس میں شبہ نہ ہو، کیونکہ اگرچہ اس میں بظاہر عبادت پر معاونت ہے لیکن اس میں حقیقۃً نماز میں سستی اور بروقت جماعت میں شامل نہ ہونے اور جماعت میں ملنے کے اہتمام نہ کرنے پر معاونت ہے اس لیے اس کو ترک کرنا اولیٰ ہے۔

---

۱ے علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۴۶۲، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

بعد میں آنے والے نمازی کو رکعت میں شامل کرنے کے لیے رکعت کو لمبا کرنا شرط مذکور کے ساتھ جائز ہے، خصوصاً فجر کی نماز میں پہلی رکعت کو لمبا کرنا بالاتفاق مستحب ہے اور باقی نمازوں میں اختلاف ہے، کیونکہ صبح کا وقت نیند اور غفلت کا ہوتا ہے اس لیے پہلی رکعت میں زیادہ قرأت کی جائے تاکہ زیادہ لوگ شامل ہوں، صحابہ کرام نے بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے افعال سے یہی سمجھا ہے، عبداللہ بن مبارک، اسحاق، ابراہیم اور ثوری سے منقول ہے کہ امام کے لیے مستحب یہ ہے کہ پانچ تسبیحات پڑھے تاکہ اس کے ساتھ ملنے والا تین تسبیحات پڑھ لے، اس اعتبار سے بعد میں آنے والے نمازی کی مدد کرنے کا قصد کرنا افضل ہے بشرطیکہ اس کے دل میں اس کی محبت کا خیال یا اس سے حیاء کا خیال نہ آئے، اسی بناء پر معراج میں لکھا ہے کہ اس کو اجر ملے گا، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: تعاونوا علی البر والتقوی۔ "نیکی اور تقویٰ پر ایک دوسرے کی مدد کرو" اور منتقی میں لکھا ہے کہ مؤذن کو دیر سے اقامت کہنا اور امام کا لوگوں کو شامل کرنے کے لیے لمبی قرأت کرنا مکروہ ہے، یہ اس وقت ہے جب وہ دنیاداروں کو شامل کرنے کے لیے ایسا کرے اور دوسرے نمازیوں پر یہ تاخیر دشوار ہو، خلاصہ یہ ہے کہ نیک اور صالح آدمیوں کے لیے معمولی تاخیر کرنا مکروہ نہیں ہے۔[لہ]

مصنف کی رائے یہ ہے کہ بعد میں آنے والے نمازیوں کو شامل کرنے کے لیے قرأت لمبی کرنا یا رکوع میں تسبیحات کو زیادہ پڑھنا کم از کم خلاف اولیٰ ضرور ہے کیونکہ اس میں بعد میں آنے والوں کی سستی اور بروقت جماعت میں شامل نہ ہونے پر معاونت ہے، امام کو چاہیے کہ اپنی عادت کے مطابق نماز میں قرأت کرے اور رکوع میں اپنی عادت کے مطابق تسبیحات پڑھے اور اللہ کی عبادت میں بس اس کی نیت رکھے اور کسی اور کی نیت کو اس میں شریک نہ کرے اور اگر اس نے آنے والے کو پہچان کر نماز کو لمبا کیا خواہ وہ دین دار ہو یا دنیادار تو پھر اس عمل کے مکروہ تحریمی ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔

## بَابُ ۱۷۶ اِعْتِدَالِ اَرْكَانِ الصَّلٰوةِ وَتَخْفِيفِهَا فِي تَمَامٍ

## نماز کے ارکان میں اعتدال کرنا اور نماز کو مکمل کرنے میں تخفیف کرنا

۹۶۰- حَدَّثَنَا حَامِدُ بْنُ عُمَرَ الْبَكْرَاوِيُّ وَاَبُو كَامِلٍ فُضَيْلُ بْنُ حُسَيْنٍ الْجَحْدَرِيُّ كِلَاهُمَا عَنْ اَبِيْ عَوَانَةَ قَالَ حَامِدٌ نَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ هِلَالِ بْنِ اَبِيْ حُمَيْدٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ لَيْلٰى عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ رَمَقْتُ الصَّلٰوةَ مَعَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَجَدْتُ قِيَامَهٗ

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کو غور سے دیکھا تو میں نے مشاہدہ کیا کہ آپ کا قیام، رکوع، رکوع کے بعد سیدھے کھڑے ہونا پھر سجدہ، دو سجدوں کے درمیان بیٹھنا پھر سجدہ اور اس کے بعد بیٹھنا، نماز سے فارغ ہونے

---

لہ علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، ردالمحتار ج ۱ ص ۴۶۲، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

فركعته فاعتداله بعد ركوعه فسجدته فجلسته بين السجدتين فسجدته فجلسته وما بين التسليم والانصراف قريبا من السواء.

تک ملتا جلتا تمام افعال اپنی اپنی حیثیت کے اعتبار سے سب برابر تھے۔

٩٦١ - حدثنا عبيد الله بن معاذ العنبري قال نا أبي قال نا شعبة عن الحكم قال غلب على الكوفة رجل قد سماه زمن ابن الأشعث فأمر أبا عبيدة بن عبد الله أن يصلي بالناس فكان يصلي فإذا رفع رأسه من الركوع قام قدر ما أقول اللهم ربنا لك الحمد ملء السموات وملء الأرض وملء ما شئت من شيء بعد أهل الثناء والمجد لا مانع لما أعطيت ولا معطي لما منعت ولا ينفع ذا الجد منك الجد. قال الحكم فذكرت ذلك لعبد الرحمن بن أبي ليلى فقال سمعت البراء بن عازب يقول كانت صلوة رسول الله صلى الله عليه وسلم وركوعه وإذا رفع رأسه من الركوع وسجوده وما بين السجدتين قريبا من السواء. قال شعبة فذكرته لعمرو بن مرة فقال قد رأيت ابن أبي ليلى فلم تكن صلوته هكذا.

کوفہ کے امیر نے عبید اللہ بن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے کہا کہ آپ امامت کرائیں وہ جماعت کراتے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو اتنی دیر کھڑے ہوتے کہ میں یہ دعا پڑھ لیتا: اللھم ربنا لک الحمد ملأ السموات وملأ الارض وملأ ما شئت من شیء بعد اھل الثناء والمجد لا مانع لما اعطیتہ لا معطی لما منعت ولا ینفع ذالجد منک الجد۔ (اے اللہ! تو اس ستائش اور تعریف کا مستحق ہے جس سے تمام آسمان اور زمین اور جتنی جگہ تو چاہے بھر جائے تو ہی تعریف اور بڑائی کے لائق ہے جس کو تو کچھ عطا کرے اس سے کوئی چھین نہیں سکتا اور جس سے تو کوئی چیز لے لے اسے کوئی دے نہیں سکتا اور نہ کوئی کوشش تیرے مقابلہ میں کامیاب ہو سکتی ہے) راوی کہتا ہے میں نے یہ حدیث عبد الرحمن بن ابی لیلیٰ کو سنائی انھوں نے کہا حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز اس طرح پڑھتے تھے جس میں رکوع اور جب رکوع سے سر اٹھا کر کھڑے ہوتے، سجدہ اور دو سجدوں کے درمیان بیٹھنا تقریباً برابر ہوتے تھے، شعبہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے یہ حدیث عمرو بن مرہ سے بیان کی تو انھوں نے فرمایا کہ میں نے عبد الرحمن بن ابی لیلیٰ کو دیکھا ہے وہ اس کیفیت سے نماز نہیں پڑھتے تھے۔



٩٦٢ - حدثنا محمد بن مثنى وابن بشار قالا نا محمد بن جعفر قال نا شعبة عن الحكم أن مطر بن ناجية لما ظهر على الكوفة أمر أبا عبيدة أن يصلي بالناس وساق الحديث.

امام مسلم فرماتے ہیں کہ یہی حدیث ایک اور سند سے بھی مروی ہے۔

٩٦٣ - حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ قَالَ نَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ إِنِّي لَا آلُو أَنْ أُصَلِّيَ بِكُمْ كَمَا رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي بِنَا قَالَ فَكَانَ أَنَسٌ يَصْنَعُ شَيْئًا لَا أَرَاكُمْ تَصْنَعُونَهُ كَانَ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ انْتَصَبَ قَائِمًا حَتَّى يَقُولَ الْقَائِلُ قَدْ نَسِيَ وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ السَّجْدَةِ مَكَثَ حَتَّى يَقُولَ الْقَائِلُ قَدْ نَسِيَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں تمہیں ایسی نماز پڑھانے میں کوئی کمی نہیں کرتا جیسی نماز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پڑھاتے تھے راوی (ثابت) کہتا ہے کہ میں تم لوگوں کی نماز میں وہ چیز نہیں دیکھتا جو حضرت انس رضی اللہ عنہ کی نماز میں تھی، وہ جب رکوع سے سر اٹھا کر کھڑے ہوتے تو قومہ میں اتنی دیر لگاتے کہ کوئی شخص گمان کرتا کہ شاید آپ بھول گئے ہیں اس طرح جب سجدہ کر کے بیٹھتے تو اتنی دیر لگاتے کہ لوگ سمجھتے کہ شاید آپ بھول گئے ہیں۔

٩٦٤ - وَحَدَّثَنِي أَبُو بَكْرِ بْنُ نَافِعٍ الْعَبْدِيُّ قَالَ نَا بَهْزٌ قَالَ نَا حَمَّادٌ قَالَ أَنَا ثَابِتٌ عَنْ أَنَسٍ قَالَ مَا صَلَّيْتُ خَلْفَ أَحَدٍ أَوْجَزَ صَلٰوةً مِنْ صَلٰوةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي تَمَامٍ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَقَارِبَةً وَكَانَتْ صَلٰوةُ أَبِي بَكْرٍ مُتَقَارِبَةً فَلَمَّا كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ مَدَّ فِي صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ قَامَ حَتَّى نَقُولَ قَدْ أَوْهَمَ ثُمَّ يَسْجُدُ وَيَقْعُدُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ حَتَّى نَقُولَ قَدْ أَوْهَمَ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جیسی نماز کسی شخص کے پیچھے نہیں پڑھی جو تخفیف سے ہونے کے باوجود کامل ہو، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کے تمام ارکان متناسب ہوتے تھے اسی طرح حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نماز بھی متناسب ہوتی تھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے دور خلافت میں صبح کی نماز لمبی پڑھتے تھے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو اتنی دیر کھڑے رہتے کہ ہم یہ گمان کرتے کہ شاید آپ بھول گئے، اسی طرح دو سجدوں کے درمیان آپ اتنی دیر بیٹھتے کہ ہمیں یہ وہم ہوتا کہ شاید آپ بھول گئے۔

## رکوع اور سجود میں مقدار قیام کے برابر تسبیحات پڑھنے کی توضیح

یہ حدیث یا تو اپنے ظاہری معنی کے مطابق ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جتنی دیر میں قیام کرتے اتنی ہی دیر رکوع، سجود اور رکوع کے بعد کھڑے ہونے اور سجدہ کے بعد بیٹھنے میں لگاتے، اس صورت میں اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ بیان جواز کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی اس طرح بھی نماز پڑھتے، یہ نہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہمیشہ اس طرح نماز پڑھتے تھے ورنہ اکثر احوال میں آپ لمبا قیام کرتے تھے یہاں تک مغرب کی نماز میں سورہ اعراف اور انعام پڑھا کرتے تھے (یہی وجہ ہے کہ عبدالرحمن بن ابی لیلی عام حالات میں اس طرح نماز نہیں پڑھتے تھے) دوسرا مطلب اس حدیث شریف کا یہ ہے اگر حضور نماز کے قیام میں لمبی قراءت کرتے تو رکوع میں بھی زیادہ تسبیحات پڑھتے اور

اس کے بعد قومہ (رکوع سے سر اٹھا کر کھڑے رہنا) میں بھی زیادہ دیر کھڑے رہتے اور اسی مناسبت سے پھر سجدہ میں بھی زیادہ تسبیحات کرتے اور دونوں سجدوں کے درمیان بھی اسی تناسب سے زیادہ دیر بیٹھتے اسی طرح آپ کی نماز کے تمام ارکان متناسب اور معتدل ہوتے یہ نہیں کہ قیام میں تو سورۂ بقرہ پڑھلی جاتے اور رکوع اور سجود میں صرف پانچ سات تسبیحات پڑھلی جائیں۔

## بَابُ مُتَابَعَةِ الْإِمَامِ وَالْعَمَلِ بَعْدَهُ

## امام کی پیروی کرنا اور اس کے عمل کے بعد عمل کرنا

۹۶۵ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ يُونُسَ قَالَ نَا زُهَيْرٌ قَالَ نَا أَبُو إِسْحَقَ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ أَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ عَنْ أَبِي إِسْحَقَ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ يَزِيدَ قَالَ حَدَّثَنِي الْبَرَاءُ وَهُوَ غَيْرُ كَذُوبٍ أَنَّهُمْ كَانُوا يُصَلُّونَ خَلْفَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ لَمْ أَرَ أَحَدًا يَحْنِي ظَهْرَهُ حَتَّى يَضَعَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَبْهَتَهُ عَلَى الْأَرْضِ ثُمَّ يَخِرُّ مَنْ وَرَاءَهُ سُجَّدًا۔

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں (اور وہ جھوٹے نہیں ہیں) کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں نماز پڑھتے تھے اور جس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ میں جانے کے لیے رکوع سے سر اٹھاتے تو میں نے نہیں دیکھا کہ کسی شخص نے سجدہ میں جانے کے لیے اپنی کمر جھکائی ہو حتی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جبین اقدس زمین پر رکھ دیتے اس کے بعد سب سجدہ میں جاتے۔

۹۶۶ - حَدَّثَنِي أَبُو بَكْرِ بْنُ خَلَّادٍ الْبَاهِلِيُّ قَالَ أَنَا يَحْيَى يَعْنِي ابْنَ سَعِيدٍ قَالَ نَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِي أَبُو إِسْحَاقَ قَالَ حَدَّثَنِي عَبْدُ اللهِ بْنُ يَزِيدَ قَالَ حَدَّثَنِي الْبَرَاءُ وَهُوَ غَيْرُ كَذُوبٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ لَمْ يَحْنِ أَحَدٌ مِنَّا ظَهْرَهُ حَتَّى يَقَعَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاجِدًا ثُمَّ نَقَعُ سُجُودًا بَعْدَهُ۔

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں (اور وہ جھوٹے نہیں ہیں) کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب سمع اللہ لمن حمدہ فرماتے تو ہم میں سے کوئی شخص بھی اپنی پشت کو نہیں جھکاتا تھا یہاں تک کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ میں چلے جاتے پھر آپ کے بعد ہم سجدہ میں جاتے۔

---

۹۶۷ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَهْمٍ الْأَنْطَاكِيُّ قَالَ نَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ مُحَمَّدٍ أَبُو إِسْحَقَ الْفَزَارِيُّ عَنْ أَبِي إِسْحَقَ الشَّيْبَانِيِّ عَنْ مُحَارِبِ بْنِ دِثَارٍ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ يَزِيدَ يَقُولُ عَلَى الْمِنْبَرِ حَدَّثَنَا الْبَرَاءُ أَنَّهُمْ كَانُوا يُصَلُّونَ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا رَكَعَ رَكَعُوا

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے جب حضور رکوع کرتے تو صحابہ رکوع کرتے اور جب حضور رکوع سے سر اٹھاتے تو فرماتے سمع اللہ لمن حمدہ، تو ہم کھڑے ہوئے حضور کو دیکھتے رہتے حتی کہ آپ جبین اقدس

فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ فَقَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ لَمْ نَزَلْ قِيَامًا حَتّٰى نَرَاهُ قَدْ وَضَعَ جَبْهَتَهُ فِي الْأَرْضِ ثُمَّ نَتَّبِعُهُ۔

زمین پر رکھ دیتے پھر ہم آپ کی اتباع میں سجدہ کرتے۔

---

۹۶۸۔ حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَابْنُ نُمَيْرٍ قَالَا نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ قَالَ نَا أَبَانُ وَغَيْرُهُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْنُوْ أَحَدٌ مِّنَّا ظَهْرَهُ حَتّٰى نَرَاهُ قَدْ سَجَدَ وَقَالَ زُهَيْرٌ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا الْكُوْفِيُّوْنَ أَبَانٌ وَغَيْرُهُ قَالَ حَتّٰى نَرَاهُ يَسْجُدُ۔

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے، ہم میں سے کوئی شخص سجدہ کرنے کے لیے اپنی کمر کو نہیں جھکاتا تھا جب تک کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کرتے ہوئے نہ دیکھ لیتا۔

---

۹۶۹۔ حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ عَوْنِ بْنِ أَبِي عَوْنٍ قَالَ نَا خَلَفُ بْنُ خَلِيفَةَ الْأَشْجَعِيُّ أَبُوْ أَحْمَدَ عَنِ الْوَلِيْدِ بْنِ سَرِيْعٍ مَوْلَى آلِ عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفَجْرَ فَسَمِعْتُهُ يَقْرَأُ فَلَا أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ وَكَانَ لَا يَحْنِي رَجُلٌ مِّنَّا ظَهْرَهُ حَتّٰى يَسْتَتِمَّ سَاجِدًا۔

حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں صبح کی نماز پڑھی، اس وقت آپ یہ آیات تلاوت فرما رہے تھے فلا اقسم بالخنس الجوار الکنس۔ اور ہم میں سے کوئی شخص اس وقت تک اپنی پشت نہیں جھکاتا تھا جب تک کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پوری طرح سجدہ میں نہ چلے جاتے۔

---

**ف** رکوع سے سر اٹھانے کے بعد امام کیا کہے اس میں احناف اور شوافع کا اختلاف ہے، شوافع کہتے ہیں کہ سمع اللہ لمن حمدہ اور ربنا لک الحمد دونوں کلمات کہے جبکہ احناف یہ کہتے ہیں کہ امام صرف سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی ربنا لک الحمد کہیں اس حدیث میں احناف کے مسلک پر واضح دلیل ہے۔

ان احادیث سے صحابہ کرام کی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے والہانہ محبت کا اظہار بھی ہوتا ہے کیوں کہ ان کے لیے نماز میں جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنا ممکن ہوتا وہ آپ کو دیکھتے رہتے تھے۔

## بَابُ ۱۷۸ مَا يَقُوْلُ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ — نمازی رکوع سے سر اٹھا کر کیا کہے

۹۷۰۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُوْ

حضرت ابن ابی اوفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے

مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ الْحَسَنِ عَنِ ابْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَفَعَ ظَهْرَهُ مِنَ الرُّكُوعِ قَالَ سَمِعَ اللَّهُ لِمَنْ حَمِدَهُ اللَّهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ ۔

۹۷۱۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ الْحَسَنِ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ أَبِي أَوْفَى قَالَ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْعُو بِهٰذَا الدُّعَاءِ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ ۔

۹۷۲۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَ ابْنُ مُثَنّٰى نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ مَجْزَأَةَ ابْنِ زَاهِرٍ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ أَبِي أَوْفَى يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اللّٰهُمَّ طَهِّرْنِي بِالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَمَاءِ الْبَارِدِ اللّٰهُمَّ طَهِّرْنِي مِنَ الذُّنُوبِ وَالْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْوَسَخِ ۔

۹۷۳۔ وَحَدَّثَنَاهُ عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُعَاذٍ قَالَ نَا أَبِي ح وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ كِلَاهُمَا عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ فِي رِوَايَةِ مُعَاذٍ كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْأَبْيَضُ مِنَ الدَّرَنِ وَفِي رِوَايَةِ يَزِيدَ مِنَ الدَّنَسِ ۔

۹۷۴۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الدَّارِمِيُّ قَالَ نَا مَرْوَانُ بْنُ مُحَمَّدٍ الدِّمَشْقِيُّ

ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے پشت مبارک اٹھاتے تو یہ کلمات فرماتے اللّٰھم ربنا لک الحمد ملأ السمٰوٰت وملأ الارض وملأ ما شئت من شیء بعد ۔

اے اللہ! تو اس تعریف کا مستحق ہے جس سے تمام آسمان اور زمین بھر جائیں اور اس کے بعد تو جو چاہے وہ بھر جائے ۔

حضرت عبد اللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان کلمات کے ساتھ دعا مانگتے تھے (ترجمہ) اے اللہ تو ہی اس حمد کا مستحق ہے جس سے تمام آسمان اور زمین بھر جائیں اور اس کے بعد جس ظرف کو تو چاہے وہ بھر جائے ۔

حضرت عبد اللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم ان کلمات کے ساتھ دعا فرماتے تھے (ترجمہ) اے اللہ تو ہی اس حمد کے لائق ہے جس سے آسمان اور زمین بھر جائیں اور جس ظرف کو تو چاہے وہ بھر جائے اے اللہ! مجھے برف اولوں اور ٹھنڈے پانی سے پاک کر دے اے اللہ! مجھے گناہوں اور خطاؤں سے ایسا پاک صاف کر دے جیسے سفید کپڑا میل کچیل سے صاف ہو جاتا ہے ۔

امام مسلم بیان کرتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی یہ روایت اسی طرح منقول ہے ۔

---

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب رکوع

قَالَ نَا سَعِيْدُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ عَنْ عَطِيَّةَ بْنِ قَيْسٍ عَنْ قَزَعَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَآءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ۔

سے سر اٹھاتے تو فرماتے (ترجمہ:) اے اللہ! تو ایسی حمد کا مستحق ہے جس سے تمام آسمان اور زمین بھر جائے اور جس ظرف کو تو چاہے وہ بھر جائے تو ہی ثنا اور بزرگی کے لائق اور بندے کے قول کا سب سے زیادہ حقدار ہے اور ہم سب تیرے بندے ہیں، اے اللہ جو چیز تو عطا کر دے اسے کوئی چھیننے والا نہیں اور جس سے تو کوئی چیز لے لے اسے کوئی دینے والا نہیں اور تیرے مقابلہ میں کسی کوشش کرنے والے کی کوشش سود مند نہیں ہے۔

۹۷۵ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ قَالَ نَا هُشَيْمُ بْنُ بَشِيْرٍ قَالَ اَنَا هِشَامُ بْنُ حَسَّانَ عَنْ قَيْسِ ابْنِ سَعْدٍ عَنْ عَطَآءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَآءِ وَالْمَجْدِ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ وَلَيْسَ فِيْهِ اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکوع سے سر اٹھاتے تو فرماتے: اللھم ربنا لک الحمد ملا السموٰت وملا الارض وما بینھما وملا ما شئت من شیء بعد اھل الثناء والمجد لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منک الجد اس حدیث میں احق ما قال العبد وکلنا لک عبد۔ کے الفاظ نہیں ہیں۔

---

۹۷۶ - وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ نَا حَفْصٌ قَالَ نَا هِشَامُ بْنُ حَسَّانٍ قَالَ نَا قَيْسُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ عَطَآءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى قَوْلِهٖ مِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهٗ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے یہ روایت نقل کی ہے جس میں ملا ما شئت من شیء بعد تک دعا منقول ہے اور اس کے بعد کے الفاظ نہیں ہیں۔

## حمد سے زمین اور آسمان کے بھر جانے کی تشریح

حمد سے آسمان اور زمین بھر جائیں کا ایک مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی حمد کو اگر مجسم کیا جائے تو اس کے جسم سے تمام آسمان اور زمین بھر جائیں اور یا جو ظرف تو چاہے وہ بھر جائے یعنی اس کی حمد کو اگر جسمانی شکل دے دی جائے تو تمام آسمان اور زمین مل کر بھی اس کا احاطہ نہیں کر سکتے اور چونکہ انسان کی نظر میں آسمان اور زمین کے علاوہ اور کوئی ظرف نہیں ہے اس لیے فرمایا اور جو ظرف تو چاہے وہ بھر جائے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی حمد لامحدود ہے تمام آسمانوں اور زمینوں میں بھی اس کی حمد نہیں سما سکتی بلکہ اس کے بعد اور ظرف کی ضرورت پڑے گی، دوسرا مطلب یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ کی نعمتوں پر جس قدر بھی حمد کرے وہ کم ہے بلکہ اس کی کسی ایک نعمت پر حمد کرے ــــ زمین اور آسمانوں کو بھر دے تب بھی وہ اس کا پوری حمد نہیں کر سکتا کیونکہ نہ وہ آسمانوں اور زمین کو اپنی حمد سے بھر سکتا ہے اور نہ اس کے پار اس کی رسائی ہے۔

تیسرا مطلب اس کا یہ ہے کہ حمد کا سبب اللہ تعالیٰ کا احسان ہے اور اس کے اپنی مخلوق پر اتنے احسانات ہیں کہ اگر تمام آسمانوں اور زمین میں اس کے احسانات کو مجسم کر کے رکھ دیا جائے تو وہ اس کا احاطہ نہیں کر سکتے بلکہ ان کے علاوہ اور ظرف کی بھی ضرورت پڑے گی۔

اس باب میں جتنی دعاؤں کا ذکر ہے ملا علی قاری نے صحیح ابن حبان اور سنن دار قطنی کی احادیث کے حوالے سے ذکر کیا ہے کہ تکبیر تحریمہ کے بعد جتنی دعاؤں کا ذکر ہے وہ نماز کی ابتدائی حالت پر محمول ہے یا نوافل پر۔

## بَابُ النَّهْيِ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ

## رکوع اور سجود میں قرآن مجید پڑھنے کی ممانعت

۹۷۷ - حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ وَّاَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوْا نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ سُحَيْمٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَعْبَدٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَشَفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السِّتَارَةَ وَالنَّاسُ صُفُوْفٌ خَلْفَ اَبِيْ بَكْرٍ فَقَالَ اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّهُ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ اِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ يَرَاهَا الْمُسْلِمُ اَوْ تُرٰى لَهُ اَلَا وَاِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَقْرَأَ الْقُرْاٰنَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا فَاَمَّا الرُّكُوْعُ فَعَظِّمُوْا فِيْهِ الرَّبَّ وَاَمَّا السُّجُوْدُ فَاجْتَهِدُوْا فِي الدُّعَاءِ فَقَمِنٌ اَنْ يُّسْتَجَابَ لَكُمْ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُلَيْمَانَ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے (مرض وفات میں) حجرہ کا پردہ اٹھایا اس وقت صحابہ کرام حضرت ابوبکر کی اقتدا میں صف باندھے کھڑے تھے آپ نے فرمایا اے لوگو! البشارات نبوت میں سے اب صرف اچھے خواب باقی رہ گئے ہیں جنہیں ایک مسلمان خود دیکھتا ہے یا اس کے لیے کوئی اور شخص دیکھتا ہے اور یاد رکھو مجھے رکوع اور سجدہ کی حالت میں قرآن پڑھنے سے منع کیا گیا رہا رکوع تو اس میں سبحان ربی العظیم کہو اور سجدہ میں خوب کوشش سے دعا مانگو امید ہے کہ تمہاری دعا مقبول ہوگی۔

۹۷۸ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ اَيُّوْبَ قَالَ نَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سُلَيْمَانُ بْنُ سُحَيْمٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَعْبَدِ بْنِ عَبَّاسٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَشَفَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ مرض الموت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے (حجرہ کا) پردہ اٹھایا اس وقت آپ کے سر پر پٹی بندھی ہوئی تھی، آپ نے تین بار فرمایا

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ السِّتْرَ وَرَأْسُہٗ مَعْصُوْبٌ فِیْ مَرَضِہِ الَّذِیْ مَاتَ فِیْہِ فَقَالَ اللّٰہُمَّ ہَلْ بَلَّغْتُ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ اِنَّہٗ لَمْ یَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّۃِ اِلَّا الرُّؤْیَا الصَّالِحَۃُ یَرَاہَا الْعَبْدُ الصَّالِحُ اَوْ تُرٰی لَہٗ ثُمَّ ذَکَرَ بِمِثْلِ حَدِیْثِ سُفْیَانَ۔

اے اللہ میں نے تبلیغ کر دی ہے نیز فرمایا بشارات نبوت میں سے اب صرف اچھے خواب باقی رہ گئے ہیں جس کو نیک شخص دیکھتا ہے یا اس کے لیے کوئی اور دیکھتا ہے۔ بقیہ حدیث مثل سابق ہے۔

۹۷۹- حَدَّثَنِیْ اَبُو الطَّاہِرِ وَحَرْمَلَۃُ قَالَا نَا ابْنُ وَہْبٍ عَنْ یُوْنُسَ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اِبْرَاہِیْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ حُنَیْنٍ اَنَّ اَبَاہُ حَدَّثَہٗ اَنَّہٗ سَمِعَ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ قَالَ نَہَانِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقْرَاَ رَاکِعًا اَوْ سَاجِدًا۔

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے رکوع اور سجدہ میں قرآن مجید پڑھنے سے منع فرمایا

۹۸۰- وَحَدَّثَنَا اَبُوْ کُرَیْبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ نَا اَبُوْ اُسَامَۃَ عَنِ الْوَلِیْدِ یَعْنِیْ ابْنَ کَثِیْرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اِبْرَاہِیْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ حُنَیْنٍ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّہٗ سَمِعَ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ یَقُوْلُ نَہَانِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنْ قِرَاءَۃِ الْقُرْاٰنِ وَاَنَا رَاکِعٌ اَوْ سَاجِدٌ۔

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے رکوع اور سجدہ کی حالت میں قرآن کریم پڑھنے سے منع فرمایا۔

۹۸۱- وَحَدَّثَنِیْ اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اِسْحٰقَ قَالَ اَنَا ابْنُ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ اَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ زَیْدُ بْنُ اَسْلَمَ عَنْ اِبْرَاہِیْمَ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ حُنَیْنٍ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ عَلِیِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ اَنَّہٗ قَالَ نَہَانِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنِ الْقِرَاءَۃِ فِی الرُّکُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَلَا اَقُوْلُ نَہَاکُمْ۔

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے رکوع اور سجدہ میں مجھے قرآن شریف پڑھنے سے منع کیا اور میں یہ نہیں کہتا کہ تم کو منع کیا ہے۔

۹۸۲- وَحَدَّثَنَا زُہَیْرُ بْنُ حَرْبٍ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاہِیْمَ قَالَا اَنَا اَبُوْ عَامِرٍ الْعَقَدِیُّ قَالَ نَا دَاوٗدُ بْنُ قَیْسٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اِبْرَاہِیْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ حُنَیْنٍ عَنْ اَبِیْہِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ نَہَانِیْ حِبِّیْ اَنْ اَقْرَاَ رَاکِعًا اَوْ سَاجِدًا۔

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میرے محبوب نے مجھے رکوع اور سجدہ کی حالت میں قرآن کریم پڑھنے سے منع کیا ہے۔

۹۸۳- وَحَدَّثَنِیْ یَحْیَی بْنُ یَحْیٰی قَالَ قَرَاْتُ عَلٰی مَالِکٍ عَنْ نَافِعٍ ح وَحَدَّثَنِیْ عِیْسَی بْنُ حَمَّادٍ الْمِصْرِیُّ قَالَ اَنَا اللَّیْثُ عَنْ یَزِیْدَ بْنِ اَبِیْ حَبِیْبٍ

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے رکوع کی حالت میں قرآن کریم پڑھنے سے منع کیا ہے اور اس

روایت میں سجدہ کا ذکر نہیں ہے)

ح وَحَدَّثَنِي هَارُونُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ نَا ابْنُ أَبِي فُدَيْكٍ قَالَ نَا الضَّحَّاكُ ابْنُ عُثْمَانَ ح وَحَدَّثَنَا الْمُقَدَّمِيُّ قَالَ نَا يَحْيَى وَهُوَ الْقَطَّانُ عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ ح وَحَدَّثَنِي هَارُونُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَيْلِيُّ قَالَ نَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي أُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ ح وَحَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ وَقُتَيْبَةُ وَابْنُ حُجْرٍ قَالُوا نَا إِسْمَعِيلُ يَعْنُونَ ابْنَ جَعْفَرٍ قَالَ أَخْبَرَنِي مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ عَمْرٍو ح وَحَدَّثَنِي هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ قَالَ نَا عَبْدَةُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحٰقَ كُلُّ هٰؤُلَاءِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَلِيٍّ إِلَّا الضَّحَّاكَ وَابْنَ عَجْلَانَ فَإِنَّهُمَا زَادَا عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّهُمْ قَالُوا نَهَانِي عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ وَأَنَا رَاكِعٌ وَلَمْ يَذْكُرُوا فِي رِوَايَتِهِمُ النَّهْيَ عَنْهَا فِي السُّجُودِ كَمَا ذَكَرَ الزُّهْرِيُّ وَزَيْدُ بْنُ أَسْلَمَ وَالْوَلِيدُ بْنُ كَثِيرٍ وَدَاوُدُ بْنُ قَيْسٍ۔

امام مسلم نے ایک اور سند سے مثل سابق حدیث ذکر کی ہے۔

۹۸۴۔ وَحَدَّثَنَاهُ قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ حَاتِمِ بْنِ إِسْمَعِيلَ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنْ عَلِيٍّ وَلَمْ يَذْكُرْ فِي السُّجُودِ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ مجھ کو رکوع میں قرآن کریم پڑھنے سے روکا گیا ہے

۹۸۵۔ وَحَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ حَفْصٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ حُنَيْنٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ قَالَ نُهِيتُ أَنْ أَقْرَأَ الْقُرْآنَ وَأَنَا رَاكِعٌ لَا يَذْكُرُ فِي الْإِسْنَادِ عَلِيًّا۔

## رکوع اور سجود کی تسبیحات پڑھنے میں مذاہب فقہاء

حدیث نمبر ۹۷۰ میں ہے بشارات نبوت میں سے اب صرف اچھے خواب باقی رہ گئے ہیں۔ اس فرمان میں یہ اشارہ ہے کہ آپ کی وفات کا وقت اب قریب ہے اور یہ کہ آپ کے بعد اب کوئی نبی نہیں آئے گا کیونکہ آپ کے فرمان کے مطابق آپ کے بعد صرف اچھے خواب باقی رہ جائیں گے اور وحی کا سلسلہ منقطع ہو جائے گا۔

نماز میں قیام عزت کی حالت ہے جس میں اللہ تعالیٰ کا کلام پڑھا جاتا ہے اور رکوع اور سجود ذلت کی حالت ہیں جن میں بندہ اللہ تعالیٰ کو یاد کرتا ہے اس لیے رکوع اور سجود میں قرآن پڑھنے سے منع فرما دیا تاکہ اللہ کے کلام اور بندہ کے کلام کے محل میں فرق رہے۔

امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام شافعی کے نزدیک رکوع اور سجود میں تسبیحات پڑھنا سنت ہیں البتہ امام احمد نے ان تسبیحات کو واجب قرار دیا ہے، جمہور کی دلیل یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعرابی کو جو نماز کی تعلیم دی اس میں ان تسبیحات کا ذکر نہیں کیا، نیز اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ سجود میں بھی دعا مانگنی چاہیے جمہور ائمہ کا یہی مسلک ہے[1] اور سجدہ میں سبحان ربی الاعلیٰ۔ کہے۔ ابوداؤد، ابن ماجہ، امام احمد، حاکم نیشاپوری طحاوی، طیالسی اور حافظ بیہقی نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

عن عقبة بن عامر الجهني رضی اللہ عنہ انه قال لما نزلت فسبح باسم ربك العظيم قال لنا رسول الله صلى الله عليه وسلم اجعلوها في ركوعكم فلما نزلت سبح اسم ربك الاعلى قال لنا اجعلوها في سجودكم۔[2]

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جب آیہ مبارکہ فسبح باسم ربك العظيم نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا اس پر اپنے رکوع میں عمل کرو (یعنی سبحان ربی العظیم۔ کہو) اور جب سبح اسم ربك الاعلى نازل ہوئی تو فرمایا اس پر اپنے سجدہ میں عمل کرو (یعنی سبحان ربی الاعلیٰ۔ کہو)۔

حاکم نے بیان کیا ہے کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے لیکن شیخین نے اس کو روایت نہیں کیا۔[3]

## بَابُ ۱۸۰ مَا يَقُولُ فِي الرُّكُوعِ وَالسُّجُودِ

## رکوع اور سجود میں کیا کہے

۹۸۶ - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ وَعَمْرُو بْنُ سَوَادٍ قَالَا نَا عَبْدُ اللهِ بْنُ وَهْبٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ غَزِيَّةَ عَنْ سُمَيٍّ مَوْلَى أَبِي بَكْرٍ أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا صَالِحٍ ذَكْوَانَ يُحَدِّثُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَقْرَبُ مَا يَكُونُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهِ وَهُوَ سَاجِدٌ فَأَكْثِرُوا الدُّعَاءَ فِي السُّجُودِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بندہ سجدہ کی حالت میں اپنے رب سے بہت زیادہ قریب ہوتا ہے اس لیے تم سجدہ میں بکثرت دعا کیا کرو۔

۹۸۷ - وَحَدَّثَنِي أَبُو الطَّاهِرِ وَيُونُسُ بْنُ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں

---

[1] علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ص ۲۰۷، مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت

[2] حافظ ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ص ۸۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[3] امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی ۴۰۵ھ، المستدرک ج ۲ص ۴۷۷، مطبوعہ دارالباز للنشر والتوزیع، مکہ مکرمہ

عبد الاعلى قال انا ابن وهب قال اخبرني يحيى بن ايوب عن عمارة بن غزية عن سمي مولى ابي بكر عن ابي صالح عن ابي هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يقول في سجوده اللهم اغفر لي ذنبي كله دقه وجله واوله واخره وعلانيته وسره۔

کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ میں یہ دعا مانگتے تھے اللھم اغفر لی ذنبی کلہ دقہ وجلہ واولہ واخرہ وعلانیتہ وسرہ۔ (اے اللہ! میرے تمام گناہ معاف فرما دے، خواہ وہ صغیرہ ہوں یا کبیرہ، اوّل ہوں یا آخر، ظاہر ہوں یا باطن)

۹۸۸ - حدثنا زهير بن حرب واسحق بن ابراهيم قالا نا جرير عن منصور عن ابي الضحى عن مسروق عن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يكثر ان يقول في ركوعه وسجوده سبحانك اللهم ربنا وبحمدك اللهم اغفر لي يتاول القران اللهم اغفر لي۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکوع اور سجود میں بہ کثرت پڑھتے سبحانك اللھم ربنا وبحمدك اللھم اغفر لی۔ (اے اللہ! ہمارے رب تو ہی پاک ہے اور حمد تجھ ہی کو زیبا ہے، اے اللہ میری مغفرت فرما) یہ دعا مانگ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآن کریم کی اس آیت پر عمل کرتے تھے فسبح بحمد ربك واستغفرہ آپ اپنے رب کی پاکیزگی اور حمد بیان کرو اور اس سے مغفرت چاہو

۹۸۹ - حدثنا ابو بكر بن ابي شيبة وابو كريب قالا نا ابو معاوية عن الاعمش عن مسلم عن مسروق عن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يكثر ان يقول قبل ان يموت سبحانك اللهم ربنا وبحمدك استغفرك واتوب اليك قالت قلت يا رسول الله ما هذه الكلمات التي اراك احدثتها تقولها قال جعلت لي علامة في امتي اذا رايتها قلتها اذا جاء نصر الله والفتح الى اخر السورة۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وصال سے پہلے بکثرت یہ کلمات فرماتے تھے سبحانك اللھم ربنا وبحمدك استغفرك واتوب اليك۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ نے اب یہ کلمات کیوں پڑھنے شروع کر دیے، جنہیں میں آپ کو پڑھتے ہوئے دیکھتی ہوں، آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے میری امت کی ایک علامت مقرر کر رکھی ہے جب میں امت میں اس علامت کو دیکھتا ہوں تو سورۂ اذا جاء نصر اللہ والفتح، پڑھتا ہوں یعنی اس سورت میں جو حکم ہے اس پر عمل کرتا ہوں۔

۹۹۰ - حدثني محمد بن رافع قال ثنا يحيى بن ادم ثنا مفضل عن الاعمش عن مسلم بن صبيح عن مسروق عن عائشة قالت ما رايت النبي صلى الله عليه وسلم منذ نزل عليه

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب سے سورۂ اذا جاء نصر اللہ والفتح آپ پر نازل ہوئی اس وقت سے میں دیکھتی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب بھی نماز پڑھتے تو یہ دعا مانگتے:

إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ يُصَلِّي صَلَاةً إِلَّا دَعَا أَوْ قَالَ فِيهَا سُبْحَانَكَ رَبِّي وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي.

٩٩١ - حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ حَدَّثَنِي عَبْدُ الْأَعْلَى قَالَ نَا دَاوُدُ عَنْ عَامِرٍ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُكْثِرُ مِنْ قَوْلِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَأَتُوبُ إِلَيْهِ قَالَتْ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَاكَ تُكْثِرُ مِنْ قَوْلِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَأَتُوبُ إِلَيْهِ فَقَالَ خَبَّرَنِي رَبِّي أَنِّي سَأَرَى عَلَامَةً فِي أُمَّتِي فَإِذَا رَأَيْتُهَا أَكْثَرْتُ مِنْ قَوْلِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَأَتُوبُ إِلَيْهِ فَقَدْ رَأَيْتُهَا إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ (فَتْحُ مَكَّةَ) وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللّٰهِ أَفْوَاجًا فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا.

سبحانک ربی وبحمدک اللھم اغفرلی "اے میرے رب تو پاک ہے اور تجھی کو حمد زیبا ہے اے اللہ! میری مغفرت فرما۔"

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بہ کثرت فرماتے تھے سبحان اللہ وبحمدہ استغفر اللہ واتوب الیہ (اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح کے ساتھ میں اس سے مغفرت طلب کرتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں) میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں دیکھتی ہوں کہ آپ بہ کثرت یہ دعا فرماتے ہیں سبحان اللہ وبحمدہ استغفر اللہ واتوب الیہ۔ آپ نے فرمایا مجھے میرے پروردگار نے خبر دی ہے کہ میں عنقریب اپنی امت میں ایک نشانی دیکھوں گا اور جب میں اس نشانی کو دیکھ لوں تو کثرت سے سبحان اللہ وبحمدہ استغفر اللہ واتوب الیہ۔ پڑھوں اور میں نے اب وہ نشانی دیکھ لی اور وہ یہ ہے:

اذا جاء نصر اللہ والفتح ورایت الناس یدخلون فی دین اللہ افواجا فسبح بحمد ربک واستغفرہ انہ کان توابا۔

(یعنی فتح مکہ کے بعد لوگوں کا جوق در جوق دین اسلام میں داخل ہونا اور اس نعمت پر اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح بیان کرنا اور اس سے مغفرت چاہنا۔)

٩٩٢ - حَدَّثَنِي حَسَنٌ الْحُلْوَانِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ قَالَا نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ قُلْتُ لِعَطَاءٍ كَيْفَ تَقُولُ أَنْتَ فِي الرُّكُوعِ قَالَ أَمَّا سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ فَأَخْبَرَنِي ابْنُ أَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ افْتَقَدْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَظَنَنْتُ أَنَّهُ ذَهَبَ إِلَى بَعْضِ نِسَائِهِ فَتَحَسَّسْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ فَإِذَا

حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک رات مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں ملے، میں یہ سمجھی کہ شاید آپ بعض دوسری ازواج کے پاس گئے ہیں، میں نے آپ کو ڈھونڈا اور میں پھر واپس آئی تو آپ رکوع یا سجدہ میں تھے، اور یہ پڑھ رہے تھے سبحانک وبحمدک لا الہ الا انت (اے اللہ حمد اور تسبیح تجھ ہی

اور سجدہ کا بہ نسبت قیام میں زیادہ مشقت ہے۔ نیز تواتر سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں بہت طویل قیام کرتے تھے، حدیث شریف میں ہے:

عن المغیرۃ قال قام النبی صلی اللہ علیہ وسلم حتی تورمت قدماہ [1]

حضرت مغیرہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اتنا طویل قیام کیا کہ آپ کے مبارک پیروں میں ورم آگیا۔

قرآن کریم کی آیت مبارکہ اور حدیث شریف سے حسب ذیل ظاہر ہوگیا کہ سجدہ کی حالت میں نمازی اپنے رب کے بہت قریب ہوتا ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے خود بھی سجدہ میں دعا مانگی ہے اور ہمیں بھی تلقین کی ہے اس لیے سجدہ میں انتہائی خضوع خشوع اور گریہ وزاری کے ساتھ دعا کی کوشش کرنی چاہیے خصوصاً نوافل میں۔

حدیث نمبر ٩٨٨ میں ہے: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ میں بہ کثرت استغفار کرتے تھے

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے استغفار کرنے کے محامل

قرآن کی بعض آیات میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے توبہ اور استغفار کا حکم دیا جیسے ارشاد ہے: فسبح بحمد ربك واستغفره انه كان توابا (النصر: ٣) "اپنے رب کی حمد اور تسبیح کے ساتھ اس سے مغفرت طلب کیجیے بلاشبہ وہ توبہ قبول کرنے والا ہے" نیز ارشاد فرمایا: واستغفر لذنبك (مومن: ٥٥- محمد: ١٩) "اپنے (بہ ظاہر) خلاف اولیٰ کاموں پر توبہ کیجیے"

اور حدیث شریف میں ہے:

قال ابو هريرة سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول والله انى لاستغفر الله واتوب اليه فى اليوم اكثر من سبعين مرة [2]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں ایک دن میں اللہ سے ستر مرتبہ سے زیادہ توبہ کرتا ہوں اور مغفرت طلب کرتا ہوں۔

ایک اور حدیث میں ہے:

عن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انه ليغان على قلبى وانى لاستغفر الله فى كل يوم مائة مرة [3]

حضرت مسعود بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا دل پریشان ہو جاتا ہے اور میں ہر روز اللہ تعالیٰ سے سو سے زائد مرتبہ مغفرت طلب کرتا ہوں۔



---

[1] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ٢٥٦ھ، صحیح بخاری ج ١ ص ١٥٢، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ١٣٨١ھ

[2] 〃 〃 〃 〃 ، صحیح بخاری ج ٢ ص ٩٣٣، 〃 〃 〃 〃

[3] امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث متوفی ٢٧٥ھ، سنن ابوداؤد ج ١ ص ٢١٣، مطبوعہ مطبع مجتبائی پاکستان لاہور ١٤٠٥ھ

## آیا طول قیام میں زیادہ فضیلت ہے یا کثرت سجود میں؟

نماز کے ارکان کی ایک دوسرے پر فضیلت میں تین مذاہب ہیں

امام ترمذی اور امام بغوی کا مسلک یہ ہے کہ بکثرت رکوع اور سجدہ کرنا اور سجدہ کو لمبا کرنا افضل ہے اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا نقطہ نظر یہ ہے کہ طول سجود (طول قیام سے) افضل ہے کیونکہ اس حدیث شریف میں مذکور ہے کہ نمازی کو اللہ تعالیٰ سے سب سے زیادہ قرب سجدہ کی حالت میں ہوتا ہے، نیز نماز سے مقصود تذلل اور عجز ہے اور انتہائی ذلت سجدہ کی حالت میں ہوتی ہے، کیونکہ نمازی سجدہ کی حالت میں اپنے جسم کا عظیم ترین حصہ یعنی اپنا چہرہ اس جگہ رکھ دیتا ہے جو پیروں تلے روندی جاتی ہے، اپنی پیشانی کو خاک پر رکھ دیتا ہے، نیز امام غزالی نے یہ حدیث ذکر کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب ابن آدم سجدہ کی قراءت کرتا ہوا سجدہ کرتا ہے تو شیطان روتا ہوا بھاگ جاتا ہے اور کہتا ہے اے افسوس! اسے سجدہ کا حکم ہوا اور اس نے سجدہ کر لیا اور اس کو جنت مل جائے گی اور مجھے سجدہ کا حکم ہوا اور میں نے انکار کیا اور مجھے دوزخ ملے گی، نیز فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز ہمیشہ خاک پر سجدہ کیا کرتے تھے۔ [1]

اس حدیث شریف کے علاوہ اللہ تعالیٰ کے قرب پر قرآن کریم بھی ناطق ہے، (واسجد واقترب، علق ۱۹) "سجدہ کر کے اللہ تعالیٰ کے قریب ہو" نیز فرمایا سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود (الفتح: ۲۹) ان (صحابہ کرام) کی علامت یہ ہوگی کہ ان کی پیشانی پر سجدہ کا نشان ہوگا۔ ان دلائل کے پیش نظر امام شافعی طول سجود کو طول قیام پر فضیلت دیتے ہیں اور امام ابوحنیفہ کا مسلک یہ ہے کہ طول سجود کی بہ نسبت طول قیام افضل ہے، کیونکہ حدیث شریف میں تصریح ہے:

ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال افضل الصلوٰۃ طول القنوت۔ [2]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز کے ارکان میں سب سے افضل قیام ہے۔

نیز قیام میں قرآن کریم کی تلاوت ہوتی ہے اور سجدہ میں تسبیح کی جاتی ہے اور تلاوت قرآن تسبیح سے افضل ہے، علاوہ ازیں قیام میں مشقت ہوتی ہے اور سجدہ میں آرام ہے اور حدیث شریف میں ہے:

عن ابن عباس قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ای الاعمال افضل فقال احمزھا۔ [3]

حضرت ابن عباس کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کون سا عمل افضل ہے فرمایا جس میں زیادہ مشقت ہو۔

---

[1] امام محمد غزالی متوفی ۵۰۵ھ، احیاء العلوم ج ۱ ص ۱۵۵، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت

[2] امام ابوالحسین مسلم بن حجاج القشیری المتوفی ۲۶۱ھ، صحیح مسلم ج ۱ ص ۲۵۸، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۷۵ھ

[3] علامہ ابن اثیر متوفی ۶۰۶ھ، نہایہ ج ۱ ص ۴۴۰، مطبوعہ موسسۃ مطبوعاتی ایران ۱۳۶۴ھ

هُوَ رَاكِعٌ أَوْ سَاجِدٌ يَقُولُ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ فَقُلْتُ بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي إِنِّي لَفِي شَأْنٍ وَإِنَّكَ لَفِي آخَرَ۔

کو دیکھا ہے اور تیرے سوا کوئی مستحق عبادت نہیں ہے) میں نے کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں میں کیا سمجھ رہی تھی اور آپ کس حال میں ہیں۔

۹۹۳۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا أَبُو أُسَامَةَ قَالَ حَدَّثَنِي عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى بْنِ حَبَّانَ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً مِنَ الْفِرَاشِ فَالْتَمَسْتُهُ فَوَقَعَتْ يَدِي عَلَى بَطْنِ قَدَمَيْهِ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ وَهُمَا مَنْصُوبَتَانِ وَهُوَ يَقُولُ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوبَتِكَ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْكَ لَا أُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ أَنْتَ كَمَا أَثْنَيْتَ عَلَى نَفْسِكَ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک رات میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنے بستر پر نہیں دیکھا، میں آپ کو ڈھونڈنے لگی تو میرا ہاتھ آپ کے تلوے پر پڑا اور درآنحالیکہ آپ سجدہ میں تھے اور آپ کے دونوں پیر کھڑے تھے اور آپ اس وقت یہ پڑھ رہے تھے:

اللھم انی اعوذ برضاك من سخطك وبمعافاتك من عقوبتك واعوذ بك منك لا احصی ثناء عليك انت كما اثنيت على نفسك

"اے اللہ! میں تیرے غضب سے تیری خوشنودی کی پناہ میں آتا ہوں اور تیری سزا سے تیری معافی کی پناہ میں آتا ہوں اور تجھ سے ڈر کر تیری ہی پناہ میں آتا ہوں، میں تیری حمد وثنا ایسی نہیں کر سکتا جیسی حمد وثنا تو خود اپنے لیے کرتا ہے۔"

۹۹۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ الْعَبْدِيُّ قَالَ نَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي عَرُوبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيرِ أَنَّ عَائِشَةَ نَبَّأَتْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُولُ فِي رُكُوعِهِ وَسُجُودِهِ سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوحِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رکوع اور سجود میں یہ پڑھتے تھے: سبوح قدوس ربنا ورب الملئكة والروح۔

۹۹۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ نَا شُعْبَةُ قَالَ أَخْبَرَنِي قَتَادَةُ قَالَ سَمِعْتُ مُطَرِّفَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الشِّخِّيرِ قَالَ أَبُو دَاوُدَ وَحَدَّثَنِي هِشَامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيثِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی حضرت عائشہ صدیقہ سے ایسی ہی روایت منقول ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ تمام انبیاء معصوم ہوتے ہیں اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تو سید المعصومین ہیں، ہر قسم کے گناہ خواہ صغیرہ ہوں یا کبیرہ، سہواً ہوں یا عمداً، اظہار نبوت سے پہلے ہوں یا بعد ان سب سے معصوم ہیں بلکہ محققین کی تحقیق یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے اجتہادی خطاء سے بھی معصوم رکھا ہے پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو مغفرت طلب کرنے کا حکم کس حکمت کی بناء پر دیا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہر روز اس قدر کثرت سے استغفار کس سبب سے کرتے تھے، اس کے متعدد جوابات ہیں:

۱۔ علامہ نووی فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا استغفار فرمانا عبدیت کا تقاضا تھا یا اللہ تعالیٰ کی طرف افتقار اور احتیاج کی وجہ سے تھا۔

۲۔ علامہ وشتانی فرماتے ہیں کہ آپ کا استغفار کرنا بطور تواضع تھا یا ترقی درجات کے اعتبار سے یعنی جب آپ ایک مرتبہ سے دوسرے مرتبہ کی طرف ترقی کرتے تو پہلے مرتبہ کو دیکھ کر توبہ اور استغفار کرتے (اگرچہ آپ کا ہر مرتبہ عزت و جلال کے اعتبار سے تمام انبیاء کے مراتب سے بلند تر ہے سعیدی غفرلہ)

۳۔ ابن بطال فرماتے ہیں کہ انسان فطرۃً حق عبادت ادا کرنے سے قاصر ہے اگر وہ زندگی کا ہر سانس عبادت میں گزار دے پھر بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت کا حق ادا نہیں کر سکتا، لہٰذا آپ کا توبہ و استغفار کرنا اس قصور فطری کی بناء پر ہے۔

۴۔ اللہ تعالیٰ کی نعمتیں لامحدود ہیں اور انسان کا شکر کرنا محدود ہے اور ظاہر ہے کہ متناہی شکر غیر متناہی نعمتوں کا متکفل نہیں ہو سکتا اس لیے انسان اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے مطابق شکر ادا کرنے سے فطرۃً عاجز ہے اس لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا توبہ و استغفار کرنا اس عجز فطری کی بناء پر تھا۔

۵۔ ملا علی قاری فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فرائض رسالت، مصالح امت اور تبلیغی امور میں اشتغال کی وجہ سے بعض اوقات مشاہدہ ذات و صفات میں منہمک نہ رہتے اور اس وجہ سے استغفار کرتے۔

۶۔ کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے اور دیگر مباح امور میں مشغول ہونے کی وجہ سے بعض دفعہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مطالعہ ذات و صفات میں مستغرق نہ رہتے، اس وجہ سے استغفار کرتے۔

۷۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعض اوقات امور طبعیہ مثلاً بول و براز اور جنابت وغیرہ کے عارض ہونے کی وجہ سے مشاہدہ ذات و صفات نہ کرتے، اس بناء پر استغفار فرماتے۔

۸۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بعض احوال میں عوارض بشریہ (مثلاً نیند وغیرہ) عارض ہونے کی وجہ سے زبان سے اللہ تعالیٰ کا ذکر نہ فرماتے (اگرچہ دل یاد الٰہی میں مشغول ہوتا) اس وجہ سے استغفار فرماتے۔

۹۔ انبیاء و سابقین نے استغفار کیا ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء علیہم السلام کی صفات

کے جامع ہیں اس لیے استغفار فرماتے۔

۱۰۔ علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے امت کو تعلیم دینے کی غرض سے استغفار فرمایا۔

۱۱۔ علامہ جلال الدین محلی لکھتے ہیں کہ آپ نے استغفار اس لیے فرمایا کہ جب ہم توبہ اور استغفار کریں تو ہمیں آپ کی اقتداء کرنے کا شرف حاصل ہو جائے۔

۱۲۔ شیخ ابو مسعود لکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عاجزی اور انکسار کے لیے استغفار کیا۔

۱۳۔ امام غزالی فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا حال اور مقام ہر آن میں پہلی آن سے بلند ہوتا تھا اور حضور اس پہلی آن کے لحاظ سے استغفار فرماتے۔

۱۴۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا استغفار کرنا امر تعبدی تھا جس طرح آپ کعبہ سے افضل ہونے کے باوجود کعبہ کا طواف کیا کرتے تھے۔

۱۵۔ قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والوں سے محبت کرتا ہے: ان اللہ یحب التوابین (بقرہ: ۲۲۲) تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی محبت حاصل کرنے کے لیے توبہ فرماتے تھے۔

۱۶۔ علامہ مناوی لکھتے ہیں کہ جس طرح پلک جھپکائے بغیر اگر ہم لگاتار کسی چیز کو دیکھیں تو اس سے ہمیں مشقت ہوگی اور اگر دیکھنے کے دوران ایک آن کے لیے پلک جھپکا لیں تو یہ پلک جھپکانا نظر کے لیے حجاب ہونے کے باوجود رحمت ہوگا اور اس سے ہماری نظر کے تسلسل میں کوئی قابل ذکر فرق نہیں ہوگا اسی طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس عالم کے مشاہدہ میں مشغول ہوتے ہیں تو اس کا مسلسل مشاہدہ کرنا آپ کے لیے باعث مشقت ہوگا اس لیے گاہے گاہے آپ کے قلب پر انوار و تجلیات کا حجاب چھا جاتا ہے جیسے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انہ لیغان علی قلبی ”میرے دل پر ابر آجاتا ہے“ ہر چند کہ یہ حجاب آپ کے مسلسل مشاہدہ میں کوئی قابل ذکر فرق پیدا نہیں کرتا تاہم آپ اپنے مقام عالی کے پیش نظر اس حجاب کی وجہ سے بھی توبہ اور استغفار فرماتے۔

۱۷۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کثرت استغفار کا سبب ”امت میں کثرت کی علامت“ تبلایا یا تو اس سے مراد یہ ہے کہ فتح مکہ کے بعد مسلمانوں کا بہ کثرت مسلمان ہونا اللہ تعالیٰ کے فتح و نصرت عطا کرنے کی علامت تھی۔ اس علامت کے ظہور پر اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح بیان کرتے اور اعتراف نعمت کے طور پر بصورت استغفار شکر ادا کرتے، یا جس طرح حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ فتح مکہ کے بعد لوگوں کا بہ کثرت مسلمان ہونا آپ کی وفات اور وصال کے قرب کی علامت تھی، اس وجہ سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حمد و تسبیح اور توبہ و استغفار کرتے۔

حدیث نمبر ۹۹۳ میں ہے، حضرت عائشہ کا ہاتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے تلووں سے لگا درآں حالیکہ آپ سجدہ میں تھے۔

**عورت کے لمس سے وضو ٹوٹنے میں مذاہب فقہاء** امام مالک کا مسلک یہ ہے کہ اگر عورت کے جسم کے لمس سے لذت حاصل ہو تو وضو ٹوٹ جاتا ہے، امام شافعی کا مذہب یہ ہے کہ لذت حاصل ہو یا نہ ہو مطلقاً جسم عورت کے لمس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اور امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک عورت کے جسم کا لمس وضو ٹوٹنے کا سبب نہیں ہے، یہ حدیث امام اعظم کی مؤید ہے کیونکہ اس حدیث میں مذکور ہے کہ ام المؤمنین حضرت عائشہ نے حضور کے تلووں کو ہاتھ لگایا درآں حالیکہ حضور سجدہ میں تھے اور حضور بدستور نماز میں مشغول رہے، معلوم ہوا کہ عورت کے جسم کے لمس سے وضو ٹوٹتا ہے نہ نماز۔

**جس طرح اللہ تعالیٰ خود اپنی حمد و ثنا فرماتا ہے کوئی اور نہیں کرسکتا** حدیث نمبر ۹۹۲ میں ہے اے اللہ میں تیری ایسی تعریف نہیں کرسکتا جیسی تعریف تو اپنی خود فرماتا ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا کہ اے اللہ! میں تیری ایسی تعریف نہیں کرسکتا جیسی تعریف تو خود اپنی کرتا ہے اس جملہ سے آپ نے یہ ظاہر فرمایا کہ تعریف کسی صفت پر ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی صفات غیر متناہی ہیں اور کوئی مخلوق غیر متناہی چیزوں کا علم اور ادراک نہیں رکھتی اس لیے ان صفات پر اللہ تعالیٰ ہی اپنی تعریف کرسکتا ہے کسی مخلوق میں یہ طاقت نہیں یا تعریف نعمت پر ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی نعمتیں بھی غیر متناہی ہیں اس لیے ان کی تعریف بھی کسی مخلوق کی طاقت میں نہیں ہے اور یا تعریف ذات کی ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی ذات اور حقیقت کسی مخلوق کو معلوم نہیں اس لیے ان کی تعریف کرنا کسی کی طاقت میں نہیں ہے یا اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ کی معرفت کے مراتب غیر متناہی ہیں اور مخلوق کو جس قدر معرفت ہوگی وہ متناہی ہوگی اس لیے اس کی تعریف وہ خود ہی کرسکتا ہے اور جیسی تعریف وہ خود کرتا ہے کوئی نہیں کرسکتا۔

سبوح کا مطلب یہ ہے کہ وہ ہر عیب سے پاک ہے اور قدوس کا مطلب یہ ہے کہ وہ ہر اس چیز سے پاک ہے جو اس کی شان کے لائق نہیں جیسے شریک وغیرہ اور رب الملائکۃ والروح میں روح سے مراد حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں۔

## بَابُ ۱۸۱ فَضْلِ السُّجُودِ وَالْحَثِّ عَلَيْهِ　　سجدہ کی فضیلت اور اس کی ترغیب

۹۹۶ - وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ سَمِعْتُ الْأَوْزَاعِيَّ قَالَ حَدَّثَنِي الْوَلِيدُ بْنُ هِشَامٍ الْمُعَيْطِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي

معدان بن طلحہ یعمری بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غلام حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے ملا اور میں نے ان سے عرض کیا

لہ علامہ ابوعبداللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۲۰۹

مَعْدَانُ بْنُ أَبِي طَلْحَةَ الْيَعْمَرِيُّ قَالَ لَقِيتُ ثَوْبَانَ مَوْلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ أَخْبِرْنِي بِعَمَلٍ أَعْمَلُهُ يُدْخِلُنِي اللهُ بِهِ الْجَنَّةَ أَوْ قَالَ قُلْتُ بِأَحَبِّ الْأَعْمَالِ إِلَى اللهِ فَسَكَتَ ثُمَّ سَأَلْتُهُ فَسَكَتَ ثُمَّ سَأَلْتُهُ الثَّالِثَةَ فَقَالَ سَأَلْتُ عَنْ ذٰلِكَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَلَيْكَ بِكَثْرَةِ السُّجُودِ لِلّٰهِ فَإِنَّكَ لَا تَسْجُدُ لِلّٰهِ سَجْدَةً إِلَّا رَفَعَكَ اللهُ بِهَا دَرَجَةً وَحَطَّ عَنْكَ بِهَا خَطِيئَةً قَالَ مَعْدَانُ ثُمَّ لَقِيتُ أَبَا الدَّرْدَاءِ فَسَأَلْتُهُ فَقَالَ لِي مِثْلَ مَا قَالَ لِي ثَوْبَانُ۔

مجھے ایسا عمل بتلائیے جس کو کرنے سے اللہ تعالیٰ مجھے جنت میں داخل کر دے یا یہ کہا کہ مجھے وہ عمل بتلائیے جو اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ محبوب ہو حضرت ثوبان خاموش رہے میں نے دوبارہ سوال کیا وہ پھر خاموش رہے، میں نے سہ بارہ سوال کیا تو انھوں نے فرمایا کہ میں نے بھی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے یہ بات پوچھی تھی تو آپ نے فرمایا اللہ تعالےٰ کے لیے کثرت سجود کو لازم کر لو اللہ تعالیٰ کے لیے صرف ایک سجدہ کر لینے سے اللہ تعالیٰ تمہارا ایک درجہ بلند کرے گا اور تمہارا ایک گناہ مٹا دے گا معدان کہتے ہیں کہ اس کے بعد میری ملاقات حضرت ابو درداءؓ رضی اللہ عنہ سے ہوئی میں نے ان سے بھی یہی سوال کیا اور انھوں نے بھی حضرت ثوبان والا جواب دیا۔

۹۹۷۔ حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ مُوسٰى أَبُو صَالِحٍ قَالَ نَا مَعْقِلُ بْنُ زِيَادٍ قَالَ سَمِعْتُ الْأَوْزَاعِيَّ قَالَ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبُو سَلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنِي رَبِيعَةُ بْنُ كَعْبٍ الْأَسْلَمِيُّ قَالَ كُنْتُ أَبِيتُ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَتَيْتُهُ بِوَضُوئِهِ وَحَاجَتِهِ فَقَالَ لِي سَلْ فَقُلْتُ أَسْأَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ فَقَالَ أَوْ غَيْرَ ذٰلِكَ قُلْتُ هُوَ ذَاكَ قَالَ فَأَعِنِّي عَلٰى نَفْسِكَ بِكَثْرَةِ السُّجُودِ۔

حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں میں رات کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رہا کرتا تھا اور آپ کے استنجا اور وضو کے لیے پانی لاتا ایک مرتبہ آپ نے فرمایا "مانگ کیا مانگتا ہے" میں نے عرض کیا میں آپ سے جنت کی رفاقت مانگتا ہوں آپ نے فرمایا اس کے علاوہ "اور کچھ" میں نے کہا مجھے یہی کافی ہے آپ نے فرمایا تو پھر زیادہ سجدے کر کے اپنے معاملے میں میری مدد کرو۔

## کثرت سجود اور طول قیام کے ثواب میں موازنہ

حدیث نمبر ۹۹۷ میں ہے سجدہ سے ایک درجہ بلند ہوتا ہے اور ایک گناہ مٹتا ہے۔

حضرات شافعیہ اس حدیث کے پیش نظر یہ کہتے ہیں، کثرت سجود، طول قیام سے افضل ہے کیونکہ ایک سجدہ کرنے سے ایک نیکی ملتی ہے اور ایک گناہ مٹ جاتا ہے تو نمازی جتنے سجدے

کرے گا اس کو اتنی نیکیاں ملیں گی اس لیے کثرت سجود، طول قیام سے افضل ہے ان کی اس دلیل کے جواب میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ ایک سجدہ سے ایک نیکی ملتی ہے لیکن نماز کی حالت قیام میں نمازی جب قرآن کریم پڑھتا ہے تو قرآن کریم کے ہر حرف کے پڑھنے پر دس نیکیاں ملتی ہیں اس لیے جتنا طویل قیام ہوگا اتنا زیادہ قرآن کریم پڑھا جائے گا اور اسی کے حساب سے اتنی زیادہ نیکیاں ملیں گی، کیونکہ حدیث شریف میں ہے:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو شخص قرآن کریم کا ایک حرف پڑھتا ہے اس کو ایک نیکی ملتی ہے جو کہ دس کے برابر ہے اور میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ الٓمٓ ایک حرف ہے بلکہ الف ایک حرف ہے لام دوسرا حرف ہے اور میم تیسرا حرف ہے[1] یعنی صرف الم پڑھنے سے تیس نیکیاں ملتی ہیں، اس طرح نماز میں جتنا طویل قیام کرے گا اس کی نیکیوں میں اس قدر اضافہ ہوتا چلا جائے گا اور نیکیوں کا حصول گناہوں کے مٹنے کو مستلزم ہے، قرآن کریم میں ہے:

ان الحسنات یذھبن السیئات۔ ھود: ۱۱۴ — بے شک نیکیاں گناہوں کو مٹا دیتی ہیں۔

نیز حدیث شریف میں ہے:

عن ابن عباس قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ای الاعمال افضل فقال احمزھا۔[2]

حضرت ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ کون سا عمل زیادہ افضل ہے، فرمایا جس عمل میں زیادہ مشقت ہو۔

اور بالکل واضح بات ہے کہ طول قیام میں کثرت سجود کی بہ نسبت زیادہ مشقت ہے، کیونکہ بسا اوقات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنا طویل قیام فرماتے کہ آپ کے مبارک پاؤں پر ورم آجاتا جبکہ سجدہ میں نمازی کو آرام ملتا ہے اس اعتبار سے بھی طول قیام کثرت سجود سے افضل ہے اور ایک حدیث میں صاف مذکور ہے کہ:

عن جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم افضل الصلوٰۃ طول القنوت۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز کے ارکان میں سب سے افضل رکن طول قیام ہے۔

(صحیح مسلم ج ۱ ص ۲۵۸ ۔ جامع ترمذی ج ۱ ص ۸۹)

حدیث شریف میں اتنی واضح صراحت کے بعد اس امر میں بحث کرنے کی مطلقاً گنجائش نہیں رہتی کہ سجدہ افضل ہے یا قیام کیونکہ اس حدیث میں قیام کے افضل ارکان صلوٰۃ ہونے کی روشن تصریح ہے اور یہی احناف کا مسلک ہے۔

---

[1] علامہ علاؤ الدین علی متقی متوفی ۹۷۵ ھ، جامع ترمذی و مستدرک بحوالہ کنز العمال ج ۱ ص ۵۱۹، مطبوعہ بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ محمد جزری ابن اثیر متوفی ۶۰۶ ھ، النہایہ فی غریب الحدیث والاثر ج ۱ ص ۴۴۰، مطبوعہ ایران، ۱۳۶۴ھ

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اختیار اور آپ کی عطا کی وسعت

حدیث نمبر ۹۹۷ میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مانگ کیا مانگتا ہے"

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمانا "مانگ کیا مانگتا ہے" اس پر دلالت کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے دنیا اور آخرت کی تمام نعمتیں آپ کی ملک اور اختیار میں دے دی ہیں کہ جس کو چاہیں جتنا چاہیں (بشرط موافقت تقدیر) عطا کردیں۔

علامہ سنوسی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ حضور کے فرمان کا مطلب یہ ہے کہ:

اطلب هذا او غيره مما شئت [1]

رفاقت جنت یا اس کے علاوہ جو کچھ اور چاہو طلب کرو۔

اور ملا علی قاری رحمہ الباری لکھتے ہیں:

ويؤخذ من اطلاقه عليه السلام الامر بالسوال ان الله تعالى مكنه من اعطاء كل ما اراد من خزائن الحق ومن ثم قال ائمتنا من خصائصه عليه السلام انه يخص من شاء بما شاء كجعله شهادة خزيمة بن ثابت بشهادتين (رواه البخاري) وفى ترخيصه فى النياحة لام عطية فى آل فلان خاصة (رواه مسلم) قال النووى للشارع ان يخص من العموم ما شاء وبالتضحية بالعناق لابى بردة بن نيار وغيره وذكر ابن سبع فى خصائصه وغيره ان الله تعالى اقطعه ارض الجنة يعطى منها ما شاء لمن شاء [2]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو مطلقاً فرمایا "مانگو جو مانگتا ہے" اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو خزائن حق سے جو چاہیں عطا کرنے پر قادر فرما دیا ہے، اسی وجہ سے ہمارے ائمہ نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خصوصیات میں سے یہ ہے کہ آپ جس شخص کو جس حکم کے ساتھ چاہیں خاص فرما دیں جیسے حضرت خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ کی ایک شہادت کو آپ نے دو شہادتوں کے برابر کر دیا۔ (بخاری) نیز آپ نے ام عطیہ رضی اللہ عنہا کو ایک خاص خاندان کے لیے نوحے کی اجازت دی (مسلم) علامہ نووی لکھتے ہیں کہ شارع عام احکام سے جس کو چاہے خاص کر دے جیسے ابو بردہ بن نیار اور ان کے علاوہ بعض صحابہ کے لیے چھ ماہ کا بکرا قربانی کے لیے جائز کر دیا اور ابن سبع نے حضور کی خصوصیات میں ذکر کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو جنت کی زمین کا مالک بنا دیا ہے کہ آپ

---

[1] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن یوسف سنوسی مالکی متوفی ۸۹۵ھ، مکمل اکمال المعلم ج ۲ ص ۱۱۲، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت

[2] ملا علی بن سلطان محمد القاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۲ ص ۳۲۳، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان ۱۳۹۰ھ

اس میں سے جو چاہیں جس کو چاہیں عطا فرمادیں۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ویؤخذ من اطلاق قوله صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ مکنہ من اعطاء کل ما اراد من خزائنہ تعالیٰ وانہ یخص من السائلین من شاء بما شاء فانہ بحر فضل وکرم وکمال لا ساحل لہ[1]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو بغیر کسی قید کے فرمایا "مانگو" اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنے خزانوں میں سے ہر اس چیز کے عطا کرنے پر قدرت دی ہے جس کا آپ ارادہ فرمائیں اور یہ کہ آپ مانگنے والوں میں سے جس کو چاہیں جس چیز کے ساتھ چاہیں خاص کر لیں، کیونکہ آپ فضل وکرم اور کمال کا ایسا سمندر ہیں جس کا کوئی ساحل نہیں ہے۔

نیز حضرت شیخ فرماتے ہیں:

واز اطلاق سوال کہ فرمود "سل" وتخصیص نکرد بمطلوب خاص معلوم مے شود کہ کار ہمہ بدست ہمت وکرامت او است صلے اللہ علیہ وسلم ہر چہ خواہد ہر کرا خواہد باذن پروردگار خود بدہد۔[2]

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو مطلقاً فرمایا کہ "مانگو" اور اسے کسی خاص مطلوب کے ساتھ مقید نہیں کیا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام امور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے مکرم ہاتھ میں ہیں۔ جو کچھ چاہتے ہیں جس کو چاہتے ہیں اپنے پروردگار کے اذن سے عطا فرماتے ہیں۔

ان تمام حوالوں سے ثابت ہوا کہ اساطین علماء اسلام کا اس حدیث شریف کی روشنی میں یہ مسلک ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالےٰ نے یہ مرتبہ عطا فرمایا ہے کہ آپ جس کو چاہیں جو چاہیں (بشرط موافقت تقدیر) عطا فرمادیں، اور چونکہ آپ کا یہ عطا فرمانا قضاءِ الٰہی کی موافقت کے ساتھ مقید ہے اس لیے یہ سوال وارد نہیں ہوگا کہ پھر آپ نے مکہ کے تمام مشرکین کو مسلمان کیوں نہ کر دیا، خاص کر اپنے چچا ابوطالب کو کیوں نہ مسلمان کر دیا کیونکہ حضور تو بے شک یہی چاہتے تھے کہ سارے دنیا کے مشرک مسلمان ہو جائیں لیکن یہ قضاءِ الٰہی میں نہیں تھا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ہر کام مشیت ایزدی کے مطابق اور قضاءِ الٰہی کے مطابق ہوتا ہے یہ صرف اللہ تعالیٰ کی خصوصیت ہے کہ وہ جو چاہے کرے وہ کسی کی مرضی، مشیت اور اجازت کا پابند نہیں ہے۔

---

۱۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ، لمعات ج ۴ ص ۱۲۲، مطبوعہ لاہور

۲۔ 〃 〃 〃 〃 اشعۃ اللمعات ج ۱ ص ۳۹۶، مطبوعہ مطبع تیج کمار لکھنؤ

## بَابُ (۱۸۳) أَعْضَاءِ السُّجُودِ وَالنَّهْيِ عَنْ كَفِّ الشَّعْرِ وَالثَّوْبِ وَعَقْصِ الرَّأْسِ فِي الصَّلٰوةِ

۹۹۸ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَأَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ قَالَ يَحْيَى أَنَا وَقَالَ أَبُو الرَّبِيعِ نَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ أُمِرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَسْجُدَ عَلَى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ وَنُهِيَ أَنْ يَكُفَّ شَعْرَهُ وَثِيَابَهُ هَذَا حَدِيثُ يَحْيَى وَقَالَ أَبُو الرَّبِيعِ عَلَى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ وَنُهِيَ أَنْ يَكُفَّ شَعْرَهُ وَثِيَابَهُ الْكَفَّيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ وَالْجَبْهَةِ۔

۹۹۹ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ نَا مُحَمَّدٌ وَهُوَ ابْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُمِرْتُ أَنْ أَسْجُدَ عَلَى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ وَلَا أَكُفَّ ثَوْبًا وَلَا شَعْرًا۔

۱۰۰۰ - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ قَالَ نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ طَاوُسٍ عَنْ أَبِيهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ أُمِرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَسْجُدَ عَلَى سَبْعٍ وَنُهِيَ أَنْ يَكُفَّ الشَّعْرَ وَالثِّيَابَ۔

۱۰۰۱ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا بَهْزٌ قَالَ نَا وُهَيْبٌ قَالَ نَا عَبْدُ اللهِ بْنُ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُمِرْتُ أَنْ أَسْجُدَ عَلَى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ الْجَبْهَةِ وَأَشَارَ بِيَدِهِ عَلَى أَنْفِهِ وَالْيَدَيْنِ وَالرِّجْلَيْنِ وَأَطْرَافِ

## اعضاء سجود کا بیان اور سر پر جوڑا باندھنے اور نماز میں کپڑے موڑنے کی ممانعت

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم دیا اور نماز کی حالت میں بالوں کو سنوارنے اور کپڑے سمیٹنے سے منع کیا گیا ہے، یہ حدیث یحییٰ کی روایت کے مطابق ہے اور ابو الربیع کی روایت میں سات ہڈیوں پر (سجدہ کرنے) اور بالوں کو سنوارنے اور کپڑوں کو سمیٹنے کی ممانعت کا ذکر ہے (وہ سات ہڈیاں یہ ہیں)، دو ہتھیلیاں، دو گھٹنے، دونوں قدم اور پیشانی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے سات ہڈیوں پر سجدہ کا حکم دیا گیا اور یہ کہ (نماز میں) نہ بالوں کو سنواروں اور نہ کپڑوں کو موڑوں۔

---

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سات (اعضاء) پر سجدہ کا حکم دیا گیا اور بال سنوارنے اور کپڑوں کو موڑنے سے منع کیا گیا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا پیشانی پر اور اپنے ہاتھ سے ناک کی طرف اشارہ کر کے فرمایا اور دونوں ہاتھوں دونوں گھٹنوں اور دونوں قدموں کی انگلیوں پر اور یہ حکم دیا گیا ہے کہ نہ بالوں کو

الْقَدَمَيْنِ وَلَا نَكْفِتَ الثِّيَابَ وَلَا الشَّعْرَ۔

سنواریں اور نہ کپڑوں کو موڑیں۔

١٠٠٢ - حَدَّثَنَا أَبُو الطَّاهِرِ قَالَ أَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ طَاوُسٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أُمِرْتُ أَنْ أَسْجُدَ عَلَى سَبْعٍ وَلَا أَكْفِتَ الشَّعْرَ وَلَا الثِّيَابَ الْجَبْهَةِ وَالْأَنْفِ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے سات (اعضاء) پر سجدہ کا حکم دیا گیا اور یہ کہ نہ بالوں کو سنواروں اور نہ کپڑوں کو موڑوں پیشانی اور ناک دونوں ہاتھ، دو گھٹنے اور دونوں قدم۔

١٠٠٣ - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ الْعَامِرِيُّ قَالَ أَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ أَنَا عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ أَنَّ بُكَيْرًا حَدَّثَهُ أَنَّ كُرَيْبًا مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ حَدَّثَهُ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ رَأَى عَبْدَ اللَّهِ بْنَ الْحَارِثِ يُصَلِّي وَرَأْسُهُ مَعْقُوصٌ مِنْ وَرَائِهِ فَقَامَ فَجَعَلَ يَحُلُّهُ، فَلَمَّا انْصَرَفَ أَقْبَلَ عَلَى ابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ مَا لَكَ وَرَأْسِي فَقَالَ إِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّمَا مَثَلُ هَذَا مَثَلُ الَّذِي يُصَلِّي وَهُوَ مَكْتُوفٌ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے عبداللہ بن حارث کو نماز پڑھتے ہوئے دیکھا اور انہوں نے سر کے پیچھے بالوں کا جوڑا باندھا ہوا تھا، حضرت ابن عباس نے کھڑے ہو کر وہ جوڑا کھولنا شروع کر دیا، عبداللہ بن حارث نماز پڑھ کر حضرت ابن عباس کی طرف متوجہ ہوئے اور پوچھا تم میرے سر کو کیوں چھیڑ رہے تھے حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے جو شخص بالوں کا جوڑا باندھ کر نماز پڑھے وہ اس شخص کی طرح ہے جس کی مشکیں کسی ہوئی ہوں اور وہ نماز پڑھ رہا ہو۔

## اعضاء سجود کے بیان میں مذاہب ائمہ

حدیث نمبر ۹۹۸ میں ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم دیا۔

امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل تمام ائمہ حضرات کا اس بات پر اتفاق ہے کہ سات اعضاء پر سجدہ کرنا مشروع ہے، جن میں پیشانی، دو ہاتھ، دو گھٹنے اور دو قدم شامل ہیں، البتہ ناک کے بارے میں اختلاف ہے۔ [1]

امام ابوحنیفہ کے نزدیک پیشانی یا ناک میں سے کسی ایک پر سجدہ کرنا فرض ہے اور پیشانی کے ساتھ ناک بھی لگانا سنت یا مستحب ہے۔ اگر ناک نہ لگی تب بھی سجدہ ہو جائے گا کیونکہ اس باب کی پہلی حدیث میں ناک کا ذکر نہیں ہے اگر واجب ہوتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر موقع پر پیشانی

[1] علامہ ابن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۰۲-۳۰۴، مطبوعہ دارالفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

کے ساتھ ناک کا بھی ذکر کرتے، فقہاء احناف میں سے امام ابو یوسف اور امام محمد کے نزدیک بلا عذر ناک پر بھی سجدہ کرنا واجب ہے اور اگر عذر ہو اور ناک نہ لگے تو کوئی حرج نہیں ہے، امام ابو حنیفہ سے بھی ایک روایت اس کے مطابق ہے۔ [۱]

امام مالک کا مذہب یہ ہے کہ اگر پیشانی پر سجدہ کیا اور ناک نہ لگی تو کوئی حرج نہیں اور اگر ناک پر سجدہ کیا اور پیشانی نہیں لگی تو سجدہ نہیں ہوگا، ان کا استدلال بھی اسی حدیث سے ہے جس سے امام اعظم کا استدلال ہے۔ [۲]

امام شافعی کے نزدیک سجدہ میں ناک اور پیشانی دونوں کا لگانا واجب ہے ان کی دلیل وہ حدیث ہے جس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پیشانی کے ساتھ ناک کا بھی ذکر کیا ہے جیسا کہ حدیث ۱۰۰۱ میں ہے اور وہ پیشانی اور ناک دونوں کو ملا کر ایک عضو قرار دیتے ہیں تاکہ اعضاء کی تعداد سات سے متجاوز نہ ہو، تاہم ان کا ایک قول امام اعظم کے موافق بھی ہے اور یہی مختار ہے کیونکہ حضرت جابر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سجدہ کیا اور ناک نہیں لگائی۔ [۳]

امام احمد بن حنبل پیشانی کے ساتھ ناک پر سجدہ کو بھی جائز قرار دیتے ہیں، ان کا استدلال اس حدیث سے ہے:

عن عکرمۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا صلوٰۃ لمن لا یصیب انفہ من الارض ما یصیب الجبین۔ (دار قطنی ج ۱ / ص ۳۴۸)

عکرمہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کی پیشانی کے ساتھ ناک (سجدہ میں) نہیں لگتی اس کی نماز نہیں ہوتی۔

ابن قدامہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث مرسل ہے۔ [۴]

فقہاء احناف کی طرف سے اس حدیث کا جواب یہ ہے کہ یہ نفی کمال پر محمول ہے اسی طرح جن احادیث میں ــــــ ناک کا ذکر کیا گیا ہے وہ بھی استحباب پر محمول ہیں، امام اعظم کے مسلک کی تائید میں وہ احادیث ہیں جن کو ائمہ ستہ نے روایت کیا ہے کہ "حضرت ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے سات اعضاء پر سجدہ کا حکم دیا گیا ہے، پیشانی دو ہاتھ دو گھٹنے اور دو پیروں کی انگلیاں"۔ (بخاری باب السجود علی سبعۃ اعظم، مسلم باب اعضاء السجود، ابو داؤد ایضاً، نسائی باب السجود علی الیدین، ترمذی باب السجود علی سبعۃ اعضاء، ابن ماجہ باب السجود)۔

ان تمام احادیث میں ناک کا ذکر نہیں ہے۔

---

[۱] علامہ ابن ہمام حنفی متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۶۳، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

[۲] علامہ ابن رشد مالکی متوفی ۵۹۵ھ، بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۱۰۰، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[۳] ابو اسحاق ابراہیم بن علی شافعی فیروز آبادی متوفی ۴۷۶ھ، المہذب ج ۱ ص ۹۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت

[۴] علامہ ابن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۰۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

نیز حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یسجد بأعلی جبھتہ علی قصاص الشعر۔ (دار قطنی ج ۱ ص ۳۴۹)

حضرت جابر بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پیشانی کے اوپر والے حصے پر سجدہ کر رہے تھے۔

اس تمام بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ سجدہ میں پیشانی کا لگانا فرض ہے اور اس کے ساتھ ناک کا لگانا سنت یا مستحب ہے، امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا یہی مسلک ہے، امام شافعی کا بھی مختار قول یہی ہے البتہ امام احمد بن حنبل ناک اور پیشانی دونوں کو سجدہ میں لگانا واجب قرار دیتے ہیں۔

امام ابوحنیفہ، امام شافعی اور امام احمد کا مشہور مسلک یہ ہے کہ نمازی سجدہ میں جاتے وقت پہلے زمین پر گھٹنے رکھے پھر ہاتھ، پھر چہرہ اور امام مالک کا مسلک اور امام احمد سے ایک روایت یہ ہے کہ نمازی سجدہ میں جاتے وقت پہلے ہاتھ پھر گھٹنے رکھے، ان کی دلیل یہ حدیث ہے:

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سجد احدکم فلیضع یدیہ قبل رکبتیہ ولا یبرک بروک البعیر۔ (سنن ترمذی ج ۱ ص ۲۹)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص سجدہ کرے تو گھٹنوں سے پہلے ہاتھ رکھے اور اونٹ کی طرح نہ بیٹھے۔

اور جمہور کی دلیل یہ حدیث ہے:

عن وائل بن حجر قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سجد وضع رکبتیہ قبل یدیہ واذا نھض رفع یدیہ قبل رکبتیہ اخرجہ ابوداؤد والنسائی والترمذی قال الخطابی ھذا اصح من حدیث ابی ھریرۃ وروی عن ابی سعید قال کنا نضع الیدین قبل الرکبتین فامرنا بوضع الرکبتین قبل الیدین" وھذا یدل علی نسخ ما تقدم وقد روی الاثرم حدیث ابی ھریرۃ اذا سجد احدکم فلیبدا برکبتیہ قبل یدیہ ولا یبرک بروک الفحل۔[1]

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کرتے ہوئے دیکھا آپ نے ہاتھوں سے پہلے گھٹنوں کو رکھا اور جب سجدہ سے اٹھے تو گھٹنوں سے پہلے ہاتھ اٹھائے، اس حدیث کو ابوداؤد، ترمذی اور نسائی نے اپنی اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے اور خطابی نے بیان کیا کہ یہ حدیث حضرت ابوہریرہ کی حدیث سے زیادہ قوی ہے، اور حضرت ابوسعید بیان کرتے ہیں کہ ہم (سجدہ میں) گھٹنوں سے پہلے ہاتھ رکھا کرتے تھے تو ہمیں حکم دیا گیا کہ ہاتھوں سے پہلے گھٹنے رکھیں، اور یہ حدیث حضرت ابوہریرہ کی روایت کے منسوخ

[1] علامہ ابن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۰۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

ہونے پر دلیل ہے۔ اثرم نے ابوہریرہ سے ہی یہ روایت کی ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص سجدہ کرے تو ہاتھوں سے پہلے (زمین پر) گھٹنے رکھے اور اونٹ کی طرح نہ بیٹھے۔

اثرم کی روایت سے معلوم ہوا کہ حضرت ابوہریرہ کی روایت مضطرب ہے اور حضرت ابو سعید کی روایت سے معلوم ہوا کہ حضرت ابوہریرہ کی روایت منسوخ ہے اس لیے اس منسوخ اور مضطرب روایت کو چھوڑ کر حضرت وائل بن حجر کی حدیث پر عمل کرنا چاہیے کہ نمازی سجدہ میں جاتے وقت پہلے گھٹنے پھر ہاتھ پھر چہرہ رکھے اور جب سجدہ سے اٹھے تو پہلے چہرہ پھر ہاتھ اور گھٹنے اٹھائے۔

## سجدہ میں پیر زمین پر رکھنے کی فرضیت کی تحقیق

بعض متاخرین مشائخ، احناف، (قدوری، کرخی اور جصاص) نے یہ کہا ہے کہ سجدہ میں دونوں پیروں کا رکھنا فرض ہے اور بعض (صاحب الخلاصہ) نے کہا ہے کہ صرف ایک پیر کا رکھنا فرض ہے، لیکن یہ اقوال صحیح نہیں ہیں، کیونکہ ہمارے ائمہ نے یہ تصریح کی ہے کہ سجدہ میں صرف چہرے کے بعض حصہ کو رکھنا فرض ہے، اور ہاتھوں، گھٹنوں اور پیروں کا رکھنا فرض نہیں ہے۔

مولانا امجد علی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

پیشانی کا زمین پر جمنا سجدہ کی حقیقت ہے، اور پاؤں کی ایک انگلی کا پیٹ لگنا شرط۔ تو اگر کسی نے اس طرح سجدہ کیا کہ دونوں پاؤں زمین سے اٹھے رہے نماز نہ ہوئی بلکہ اگر صرف انگلی کی نوک زمین سے لگی جب بھی نہ ہوئی اس مسئلہ سے بہت لوگ غافل ہیں۔ (درمختار، فتاویٰ رضویہ)۔[۱]

مولانا امجد علی رحمہ اللہ نے یہ صحیح لکھا ہے کہ سجدہ کی حقیقت پیشانی کا زمین پہ رکھنا ہے، البتہ ان کا یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ پیروں کا زمین پر رکھنا شرط ہے۔

علامہ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں:

سجد یسجد سجودا وضع جبھتہ بالارض[۲]

سجدہ کا معنی ہے پیشانی کو زمین پر رکھنا۔

علامہ سرخسی حنفی لکھتے ہیں:

وفی السجود امساس جبھتہ او انفہ علی الارض عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ[۳]

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک پیشانی یا ناک کو زمین پر رکھنا سجدہ ہے۔

---

۱۔ مولانا امجد علی متوفی ۱۳۷۶ھ، بہار شریعت ج ۳ ص ۵۰، مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز کراچی (ایران ۳۲ھ)
۲۔ علامہ جمال الدین محمد بن مکرم بن منظور افریقی متوفی ۷۱۱ھ، لسان العرب ج ۳ ص ۲۰۴، مطبوعہ المکتبۃ المرتضویہ
۳۔ شمس الائمہ محمد بن احمد سرخسی متوفی ۴۸۳ھ، مبسوط ج ۱ ص ۳۴، مطبوعہ دار المعرفۃ بیروت، ۱۳۹۸ھ

علامہ مرغینانی حنفی لکھتے ہیں:

ويسجد على انفه وجبهته لان النبى صلى الله عليه وسلم واظب عليه فان اقتصر على احدهما جاز عند ابى حنيفة رحمه الله وقالا لا يجوز الاقتصار على الانف الا من عذر وهو رواية عنه لقوله عليه السلام امرت ان اسجد على سبعة اعظم وعد منها الجبهة ولابى حنيفة رحمه الله ان السجود يتحقق بوضع بعض الوجه وهو المامور به الا ان الخد والذقن خارج بالاجماع والمذكور فيما روى الوجه فى المشهور ووضع اليدين والركبتين سنة عندنا لتحقق السجود دونهما واما وضع القدمين فقد ذكر القدورى انه فريضة فى السجود[1]

نمازی ناک اور پیشانی پر سجدہ کرے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر دوام کیا ہے، اگر ان میں سے کسی ایک پر اقتصار کیا تو امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک یہ بھی جائز ہے، امام ابو یوسف اور امام محمد کے نزدیک بلا عذر ناک پر اقتصار کرنا جائز نہیں ہے، امام اعظم سے بھی ایک روایت اسی طرح ہے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: مجھے یہ حکم دیا ہے کہ میں سات ہڈیوں پر سجدہ کروں، اور آپ نے پیشانی کو ان میں سے شمار کیا، امام ابو حنیفہ کی دلیل یہ ہے کہ چہرے کے بعض حصہ کو رکھنے سے سجدہ متحقق ہو جاتا ہے اور قرآن مجید میں اسی کا حکم دیا گیا ہے، البتہ ٹھوڑی اور رخسار بالاجماع سجدہ سے خارج ہیں، اور مشہور روایت میں چہرہ کا ذکر ہے، اور ہاتھوں اور گھٹنوں کا رکھنا ہمارے نزدیک سنت ہے کیوں کہ ان کے بغیر بھی سجدہ متحقق ہو جاتا ہے رہا دونوں پیروں کا زمین پر رکھنا تو قدوری نے ذکر کیا ہے کہ یہ بھی سجدہ میں فرض ہے۔

علامہ زین الدین ابن نجیم لکھتے ہیں:

صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی حدیث مرفوع میں ہے "مجھے سات ہڈیوں اور پیشانی پر سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اور آپ نے ناک، ہاتھوں، گھٹنوں اور قدموں کی اطراف کی طرف اشارہ فرمایا اور نمازی کپڑے اور بال نہ موڑے"، اس حدیث سے ان اعضاء پر سجدہ کرنے کی فرضیت ثابت نہیں ہوتی کیونکہ یہ حدیث ظنی الثبوت اور ظنی الدلالۃ ہے، کیونکہ امرت "مجھے حکم دیا گیا ہے" یہ لفظ وجوب اور استحباب دونوں میں مستعمل ہے، اس لیے صاحبین کا پیشانی اور ناک دونوں پر سجدہ کرنے کو فرض قرار دینا موجب اشکال ہے، کیونکہ اس صورت میں خبر واحد سے قرآن مجید پر زیادتی لازم آتی ہے، اور امام ابو حنیفہ کی طرح صاحبین کے نزدیک بھی یہ جائز نہیں ہے۔[2]

[1] علامہ ابو الحسن علی بن ابی بکر مرغینانی متوفی ۵۹۳ ھ، ہدایہ اولین ص ۹۰، مطبوعہ کارخانہ محمد علی کراچی
[2] علامہ زین الدین ابن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ ھ، البحر الرائق ج ۱ ص ۳۱۷، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ ھ

اور علامہ ابن ہمام لکھتے ہیں:

ان لفظ امرت مستعمل فیما ھو اعم من الندب والوجوب وھو معنی طلب منی ذلک، ثم ھو فی الجبھۃ وجوب وفی غیرھا معھا ندب او فی الندب بخصوصہ۔[1]

امرت (مجھے حکم دیا گیا ہے) کا لفظ وجوب اور استحباب میں عام ہے، اور اس کا معنی ہے مجھ سے اس کو طلب کیا گیا ہے، اور یہ پیشانی میں وجوب کے لیے ہے اور باقی میں وجوب کے ساتھ استحباب کے لیے یا بالخصوص استحباب کے لیے ہے۔

اور علامہ جلال الدین خوارزمی لکھتے ہیں:

اما اعضاء السجود فسبعۃ وفریضۃ السجود تتعلق بعضو واحد منھا فی قول ابی حنیفۃ رحمہ اللہ وھو الوجہ۔[2]

سجدہ کے سات اعضاء ہیں اور سجدہ کی فرضیت ان میں سے امام ابو حنیفہ کے نزدیک صرف ایک عضو کے ساتھ متعلق ہے اور وہ چہرہ ہے۔

علامہ ابن نجیم، علامہ ابن ہمام اور علامہ خوارزمی کی عبارات کا خلاصہ یہ ہے کہ قرآن مجید میں سجدہ کا حکم دیا گیا ہے اس لیے سجدہ فرض ہے اور سجدہ کی حقیقت زمین پر چہرہ کو رکھنا ہے اور زمین پر پیشانی یا ناک لگنے سے زمین پر چہرہ لگ جاتا ہے اس لیے پیشانی یا ناک میں سے کسی ایک کے لگنے سے فرض سجدہ ادا ہو جاتا ہے اور حدیث میں جن سات اعضاء پر سجدہ کا حکم دیا گیا ان میں سے صرف پیشانی کو زمین پر رکھنا فرض ہے جو کہ قرآن مجید کے مطابق ہے اور باقی اعضاء یعنی دونوں ہاتھ، دونوں گھٹنے اور دونوں پیروں کا زمین پر رکھنا مستحب ہے، کیونکہ خبر واحد سے فرضیت ثابت نہیں ہوتی اور علامہ مرغینانی نے قدوری سے جو یہ نقل کیا ہے کہ سجدہ میں پیروں کا زمین پر رکھنا فرض ہے تو اس کے متعلق علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

وذکر القدوری ان وضعھما فرض وھو ضعیف واما الیدان فظاھر الروایۃ عدم افتراض وضعھما قال فی التجنیس والخلاصۃ وعلیہ فتوی مشائخنا۔[3]

قدوری نے یہ ذکر کیا ہے کہ سجدہ میں پیروں کا رکھنا فرض ہے، یہ ضعیف قول ہے اور رہا ہاتھوں اور گھٹنوں کا رکھنا تو ظاہر الروایۃ کے مطابق ان کا رکھنا بھی فرض نہیں ہے، تجنیس اور خلاصۃ الفتاوی میں لکھا ہے ہمارے مشائخ کا اسی پر

---

[1] علامہ کمال الدین ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۶۴، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

[2] علامہ جلال الدین خوارزمی، کفایہ علی ہامش فتح القدیر ج ۱ ص ۲۶۵، " " "

[3] علامہ زین الدین بن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۱ ص ۳۱۸، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

فتویٰ ہے۔

نیز علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

وذهب شيخ الاسلام الى ان وضعهما سنة فتكون الكراهة تنزيهية۔ [۱]

اور شیخ الاسلام کا مذہب یہ ہے کہ دونوں پیروں کا سجدہ میں زمین پر رکھنا سنت ہے اور دونوں کا اٹھانا مکروہ تنزیہی ہے۔

ملا خسرو حنفی لکھتے ہیں:

وذكر الامام التمرتاشي ان اليدين والقدمين سواء فى عدم الفريضة وهو الذى يدل عليه كلام شيخ الاسلام فى مبسوطه وهو الحق۔ [۲]

امام تمرتاشی نے لکھا ہے کہ دونوں ہاتھ اور دونوں پیر فرض نہ ہونے میں برابر ہیں، مبسوط میں شیخ الاسلام کا کلام بھی اسی پر دلالت کرتا ہے اور یہی حق ہے۔

علامہ بدر الدین عینی حنفی لکھتے ہیں:

قدوری، کرخی اور جصاص نے یہ لکھا ہے کہ سجدہ میں زمین پر دونوں پیروں کا رکھنا فرض ہے، اور جلالی نے یہ ذکر کیا ہے کہ یہ سنت ہے، قدوری کی عبارت کا تقاضا یہ ہے کہ اگر ایک پیر اٹھا لیا تو جائز نہیں ہے، اور خلاصۃ الفتاوی میں لکھا ہے کہ اگر ایک پیر اٹھا لیا تو جائز ہے، اور اس کو مکروہ نہیں کہا، اور فتاوی قاضی خاں میں اس کو مکروہ لکھا ہے اور جامع تمرتاشی میں لکھا ہے کہ اگر دونوں پیر اور دونوں ہاتھ نہیں رکھے تو جائز ہے اور محیط میں لکھا ہے کہ اگر سجدہ کے وقت دونوں گھٹنے زمین پر نہیں رکھے تو جائز نہیں ہے۔ [۳]

علامہ ابن ہمام حنفی لکھتے ہیں:

پیروں کا رکھنا سجدہ میں اس لیے فرض ہے کہ اگر سجدہ میں دونوں پیر اٹھا لیے تو یہ تعظیم اور اجلال کے بجائے تلاعب سے زیادہ مشابہ ہے اور ایک انگلی کا رکھنا کافی ہے اور وجیز میں لکھا ہے کہ دونوں پیروں کا رکھنا فرض ہے، اگر ایک پیر رکھا اور ایک کو اٹھا لیا تو یہ کراہت کے ساتھ جائز ہے یعنی مکروہ تنزیہی ہے۔ [۴]

علامہ ابن ہمام کی اس عبارت پر یہ اعتراض ہے کہ فرضیت قطعی الثبوت اور قطعی الدلالۃ دلیل سے ثابت ہوتی ہے جیسا کہ خود انہوں نے شروع میں لکھا ہے، محض کسی کی رائے سے فرضیت ثابت

---

۱۔ علامہ زین الدین بن نجیم مصری حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۱ ص ۳۱۸، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

۲۔ ملا احمد بن فراموز خسرو متوفی ۸۸۵ھ، درر الحکام فی شرح غرر الاحکام ج ۱ ص ۵۵، مطبوعہ مطبع منشی نول کشور لکھنؤ ۱۲۹۱ھ

۳۔ علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی ۸۵۵ھ، بنایہ ج ۱ ص ۶۵۳، مطبوعہ مطبع منشی نول کشور لکھنؤ

۴۔ علامہ کمال الدین بن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۶۵، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

نہیں ہوتی اور تلاعب کے ساتھ مشابہت کا جواب یہ ہے کہ فرض کیجئے کسی نے ایک پیر بہت زیادہ اٹھا لیا تو یہ بھی تلاعب کے مشابہ ہے حالانکہ صرف ایک پیر کو اٹھانے سے صاحب الخلاصہ، قاضی خان اور اکثر فقہاء کے نزدیک نماز جائز ہے، نیز تلاعب کے ساتھ مشابہت اس وقت ہوگی جب دونوں پیر بہت زیادہ اٹھا لیے جائیں، اور اگر دونوں پیر زمین پر لگے نہ ہوں صرف معمولی سے اٹھے ہوئے ہوں تو یہ تلاعب کے ساتھ مشابہ نہیں ہے، حاصل بحث یہ ہے کہ سجدہ میں ——— گھٹنوں کی طرح! بالخصوص پیروں کا زمین پر رکھنا بھی فرض نہیں ہے، ہاں پیشانی کو زمین پر رکھنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ ہاتھوں کے ساتھ گھٹنوں یا پیروں میں سے کسی ایک کو بھی زمین پر رکھا جائے، اس لیے سجدہ میں ہاتھوں کے ساتھ گھٹنوں اور پیروں میں سے کسی ایک کا لاعلی التعیین زمین پر رکھنا فرض ہے خصوصیت کے ساتھ پیروں کا رکھنا فرض نہیں ہے اور یہ فرض ظنی ہے جو حکماً واجب ہے۔

علامہ بابرتی حنفی لکھتے ہیں:

واما وضع القدمین فقد ذکر القدوری انہ فرض فی السجود فاذا سجد ورفع اصابع رجلیہ عن الارض لا یجوز کذا ذکرہ الکرخی والجصاص ولو وضع احدھما جاز قال قاضی خان ویکرہ وذکر الامام التمرتاشی ان الیدین والقدمین سواء فی عدم الفریضۃ وھو الذی یدل علیہ کلام شیخ الاسلام فی مبسوطہ وھو الحق۔[1]

قدوری نے ذکر کیا ہے کہ سجدہ میں پیروں کو زمین پر رکھنا بھی فرض ہے، پس جب نمازی نے سجدہ کیا اور اپنے دونوں پیروں کی انگلیوں کو زمین سے اٹھا لیا تو یہ جائز نہیں ہے اسی طرح کرخی اور جصاص نے بھی ذکر کیا ہے اور اگر ایک پیر کو رکھا تو یہ جائز ہے اور قاضی خان نے کہا مکروہ ہے، اور امام تمرتاشی نے ذکر کیا ہے کہ دونوں ہاتھ اور دونوں پیر عدم فرضیت میں برابر ہیں، مبسوط میں شیخ الاسلام کا کلام بھی اسی پر دلالت کرتا ہے اور یہی حق ہے۔

علامہ علاؤ الدین کاسانی حنفی لکھتے ہیں:

واختلف فی محل اقامۃ فرض السجود قال اصحابنا الثلثۃ ھو بعض الوجہ وقال زفر والشافعی السجود فرض علی الاعضاء السبعۃ الوجہ والیدین والرکبتین والقدمین احتجا بما روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال امرت

سجدہ میں کس چیز کو قائم کرنا فرض ہے اس میں اختلاف ہے، ہمارے اصحاب ثلاثہ نے یہ کہا ہے کہ چہرہ کے بعض حصہ کو رکھنا سجدہ میں فرض ہے امام شافعی اور امام زفر نے یہ کہا ہے کہ سجدہ میں سات اعضاء چہرہ، دو ہاتھ، دو گھٹنے، اور دو پیروں کا رکھنا فرض ہے ان کی دلیل یہ حدیث ہے کہ نبی صلی

[1] علامہ محمد بن محمود بابرتی متوفی ۷۸۶ھ، عنایہ علی ہامش فتح القدیر، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

ان اسجد على سبعة اعظم الوجه واليدين والركبتين والقدمين ولنا ان الامر تعلق بالسجود مطلقا من غير تعيين عضو ثم انعقد الاجماع على تعيين بعض الوجه فلا يجوز تعيين غيره ولا يجوز تقييد مطلق الكتاب بخبر الواحد فنحمله على بيان السنة عملا بالدليلين ثم اختلف اصحابنا الثلاثة في ذلك البعض قال ابوحنيفة هو الجبهة او الانف غير عين حتى لو وضع احدهما في حالة الاختيار يجزيه[1]

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا ہے، چہرہ، دو ہاتھ، دو گھٹنے اور دو پیر، اور ہماری دلیل یہ ہے کہ سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اور اس میں کسی عضو کے رکھنے کی تعیین نہیں کی، پھر اس پر اجماع منعقد ہو گیا کہ چہرہ کے بعض حصہ کو رکھنا فرض ہے، اس لیے اب کسی اور عضو کو معین کرنا جائز نہیں ہے اور کتاب کے مطلق حکم کو خبر واحد سے معین کرنا جائز نہیں ہے، اس لیے ہم باقی اعضاء کے رکھنے کو سنت پر محمول کرتے ہیں تاکہ دونوں دلیلوں پر عمل ہو، پھر ہمارے اصحاب ثلاثہ کا اس میں اختلاف ہے کہ چہرہ کا وہ بعض حصہ کون سا ہے جس کا سجدہ میں رکھنا فرض ہے، امام ابوحنیفہ نے فرمایا وہ پیشانی یا ناک ہے لا علی التعیین، حتیٰ کہ اگر اس نے حالت اختیار میں ان میں سے کسی ایک کو بھی رکھ دیا تو سجدہ ادا ہو جائے گا۔

غور فرمائیے کہ جب صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی حدیث صحیح سے بھی سجدہ میں پیروں کے رکھنے کی فرضیت ثابت نہیں ہو سکتی تو قدوری، جصاص، کرخی اور صاحب الخلاصۃ میں یہ طاقت کہاں سے آئے گی کہ ان کے اقوال کی بناء پر سجدہ میں پیروں کا رکھنا فرض ہو جائے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صریح ارشاد سے تو پیروں کے رکھنے کی فرضیت ثابت نہ ہو اور خبر واحد سے قرآن مجید کے مطلق کی تقیید لازم آئے اور یہ جائز نہ ہو اور قدوری، جصاص اور کرخی کے اقوال اور ان کی آراء سے فرضیت ثابت ہو اور قرآن مجید کے مطلق کی تقیید جائز ہو جائے۔ فیا للاسف!

خاتم المحققین علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی رحمہ اللہ نے اس مسئلہ پر بہت تفصیل سے اور دقیق گفتگو کی ہے کہ آیا سجدہ میں پیروں یا گھٹنوں کا رکھنا فرض ہے یا نہیں، اہل علم کی ضیافت طبع کے لیے ہم اس عبارت کا ترجمہ پیش کر رہے ہیں:

حلیہ میں یہ لکھا ہے کہ قدوری نے یہ ذکر کیا ہے کہ پیروں کا زمین پر رکھنا سجدہ میں فرض ہے جب نمازی نے سجدہ کیا اور دونوں پیروں کی انگلیوں کو اٹھا لیا تو یہ جائز نہیں ہے، کرخی اور جصاص نے بھی اسی

[1] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۱ ص ۱۰۵، مطبوعہ ایچ، ایم سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

طرح لکھا ہے اور اگر صرف ایک پیر کو رکھا تو قاضی خان نے کہا یہ مکروہ ہے اور امام تمرتاشی نے یہ ذکر کیا ہے کہ دونوں ہاتھ اور دونوں پیر عدم فرضیت میں برابر ہیں، مبسوط میں شیخ الاسلام کے کلام کی بھی اسی پر دلالت ہے اور اسی طرح نہایہ اور عنایہ میں ہے، مجتبیٰ میں لکھا ہے میں کہتا ہوں کہ مختصر کرخی، محیط اور قدوری کی عبارت کا ظاہر یہ ہے کہ جب نمازی نے ایک پیر رکھا اور دوسرا ایک اٹھایا تو یہ جائز نہیں ہے اور میں نے بعض نسخوں میں دیکھا اس میں دو روایتیں ہیں، فیض اور خلاصہ میں یہ لکھا ہے کہ اگر ایک پیر رکھا اور ایک اٹھایا تو یہ جائز ہے، اس لیے اب اس مسئلہ میں تین روایات ہو گئیں، (۱) دونوں پیروں کا رکھنا فرض ہے (۲) ایک پیر کا رکھنا فرض ہے (۳) کسی پیر کا رکھنا بھی فرض نہیں ہے۔ اور ظاہر یہ ہے کہ پیروں کا رکھنا سنت ہے، البحر الرائق میں لکھا ہے کہ شیخ الاسلام کے نزدیک دونوں پیروں کا رکھنا سنت ہے تو دونوں پیروں کا اٹھانا مکروہ تنزیہی ہوگا، عنایہ میں اسی تیسری روایت کو اختیار کیا ہے، اور لکھا ہے یہی حق ہے اور درر میں اس کو برقرار رکھا ہے۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ سجدہ کا تحقق پیروں کے رکھنے پر موقوف نہیں ہے اور اس کو فرض کہنے سے خبر واحد سے کتاب پر زیادتی لازم آئے گی، لیکن شرح منیہ میں اس تحقیق کو رد کر دیا ہے، اس میں لکھا ہے کہ کوئی فقہی روایت اس کی موافقت نہیں کرتی اور درایت اس کی نفی کرتی ہے، کیونکہ فرض کا موقوف علیہ بھی فرض ہوتا ہے اور جب ہمارے ائمہ کی تمام روایات اس پر متفق ہیں کہ ہاتھوں اور گھٹنوں کا رکھنا سنت ہے اور کسی روایت میں یہ نہیں ہے کہ یہ فرض ہیں تو اب اگر پیروں کا رکھنا بھی فرض نہ ہو تو سجدہ میں ہاتھوں، گھٹنوں اور پیروں کو زمین پر رکھے بغیر پیشانی کو زمین پر رکھنا کیسے ممکن ہوگا! اس لیے زمین پر پیشانی کا رکھنا دونوں پیروں یا ایک پیر کے زمین پر رکھنے پر موقوف ہوگا اور فرض کا مقدمہ (موقوف علیہ) بھی فرض ہوتا ہے اس لیے جب سجدہ میں زمین پر پیشانی رکھنا فرض ہے تو زمین پر دونوں پیروں یا کسی ایک پیر کا رکھنا بھی فرض ہوگا۔ [1]

میں کہتا ہوں کہ یہ تقریر سراسر غلط ہے اول تو اس لیے کہ شارح منیہ کا یہ کہنا غلط ہے کہ کوئی روایت اس کی موافقت نہیں کرتی، کیونکہ ہم پہلے باحوالہ بیان کر چکے ہیں کہ ہمارے تینوں اماموں کے نزدیک سجدہ میں صرف چہرہ کا بعض حصہ رکھنا فرض ہے اور باقی اعضاء کا رکھنا سنت ہے، مبسوط، ہدایہ اور بدائع الصنائع کے حوالے گزر چکے ہیں اور شیخ الاسلام اور امام تمرتاشی کے حوالوں سے یہ تصریح گزر چکی ہے کہ پیروں کو سجدہ میں رکھنا فرض نہیں ہے، سنت ہے، نیز شارح منیہ کا یہ کہنا بھی غلط ہے کہ کسی روایت میں یہ نہیں ہے کہ ہاتھوں اور گھٹنوں کا رکھنا فرض ہے، کیونکہ محیط کے حوالے سے یہ گزر چکا ہے کہ گھٹنوں کو زمین پر رکھے بغیر سجدہ جائز نہیں ہے، اور شارح منیہ نے یہ جو کہا ہے کہ فرض کا موقوف علیہ بھی فرض ہوتا ہے یہ صحیح ہے، لیکن زمین پر پیشانی کا رکھنا صرف زمین پہ پیر رکھنے پر موقوف نہیں ہے بلکہ اگر نمازی حتیٰ دونوں ہتھیلیاں اور گھٹنے رکھ دے اور پیر نہ رکھے تب بھی زمین پہ پیشانی رکھی جا سکتی ہے اور ہیئت

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۹۶، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول ۱۳۲۶ھ

سجدہ متحقق ہو سکتی ہے یا صرف گھٹنے اور ہتھیلیاں رکھے اور پیر نہ رکھے پھر بھی ہیئت سجدہ متحقق ہو سکتی ہے اگرچہ کامل اور سنت کے مطابق ہیئت سجدہ تینوں کے رکھنے سے ہوگی اس لیے صرف پیروں کو سجدہ کا موقوف علیہ کہنا غلط ہے، بلکہ صحیح یہ ہے کہ دونوں گھٹنے اور دونوں پیروں میں سے کوئی ایک عضو لاعلی التعیین ہیئت سجدہ کا موقوف علیہ ہے، بالخصوص پیروں کا زمین پر رکھنا سجدہ کا موقوف علیہ نہیں ہے۔ فاغتنم هذا التحرير فانه من خصائص هذا الكتاب.

اس کے بعد علامہ شامی لکھتے ہیں:

شرح منیہ کی تقریر کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ مصنف نے شرح المجمع میں یہ لکھا ہے کہ سجدہ میں ہاتھوں اور گھٹنوں کا رکھنا سنت ہے کیونکہ سجدہ کی ماہیت پیشانی اور پیروں کے رکھنے سے حاصل ہو جاتی ہے، اسی طرح کفایہ میں زاہدی، کرخی اور معراج کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ اگر کسی نے سجدہ میں دونوں پیروں کو اٹھا لیا تو سجدہ نہیں ہوگا اور اگر ایک پیر کو اٹھا لیا تو سجدہ ہو جائے گا۔ فیض میں لکھا ہے اسی پر فتویٰ ہے اور حلیہ میں لکھا ہے اس کی زیادہ توجیہ یہ ہے کہ یہ واجب ہے اور دلیل کے اعتبار سے متوسط قول یہ ہے کہ ہاتھوں اور گھٹنوں کا زمین پر رکھنا واجب ہے اور پیروں کا رکھنا بھی واجب ہے، البحر الرائق اور شرنبلالیہ میں بھی اسی قول کو اختیار کیا ہے، میں کہتا ہوں جن مشائخ نے پیروں کے رکھنے کو فرض کہا ہے اس کو بھی وجوب پر محمول کر دیا جائے اور شیخ الاسلام اور امام تمرتاشی نے جو فرضیت کی نفی کی ہے وہ وجوب کے ثبوت کے منافی نہیں ہے، اور قدوری نے جو پیروں کے رکھنے کو فرض کہا ہے تو اس کی تاویل یہ ہے کہ فرض کا اطلاق کبھی واجب پر بھی کر دیا جاتا ہے اور شرح منیہ نے جو عنایہ کی عبارت پر بحث کی ہے اس پر یہ اعتراض ہے کہ زمین پر پیشانی کا رکھنا پیروں کے رکھنے پر موقوف نہیں ہے بلکہ پیشانی کے رکھنے کا توقف ہاتھوں اور گھٹنوں پر زیادہ واضح ہے تو سجدہ میں پیروں کے زمین پر رکھنے کو فرض کہنا ترجیح بلا مرجح ہے، (بلکہ ترجیح بالمرجوح ہے) اور فقہی روایات میں یہ لکھا ہے کہ پیروں کا اٹھانا ناجائز نہیں ہے یہ نہیں لکھا کہ پیروں کا رکھنا فرض ہے اور عدم جواز وجوب کے خلاف پر بھی صادق آتا ہے، فرضیت کا قول صرف قدوری کا ہے اسی وجہ سے البحر الرائق میں لکھا ہے کہ قدوری کا یہ قول ضعیف ہے، حاصل بحث یہ ہے کہ کتب مذہب میں پیروں کے رکھنے کو فرض لکھا ہے اور دلیل اور قواعد کے اعتبار سے اس کا فرض نہ ہونا راجح ہے، اسی لیے عنایہ اور درر میں لکھا ہے کہ یہی حق ہے پھر اس کی توجیہ یہ ہو سکتی ہے کہ فرض کی نفی کو وجوب پر محمول کر دیا جائے۔[1]

علامہ شامی نے البحر الرائق کے حاشیہ پر بھی یہی تقریر لکھی ہے لیکن یہاں زیادہ تفصیل کی ہے۔[2]

علامہ شامی کی اس عبارت میں بھی تشنگی ہے حق یہ ہے کہ زمین پر پیشانی کا رکھنا خصوصیت کے ساتھ

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۲۴۷ - ۲۶۶، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] علامہ محمد بن علی بن محمد حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ در مختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۲۷۲، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

پیروں پر موقوف نہیں ہے بلکہ دونوں ہاتھوں کے ساتھ گھٹنوں اور پیروں میں سے کسی ایک پر لا علی التعیین موقوف ہے اس لیے ہاتھوں کے ساتھ ان دو اعضاء میں سے کسی ایک کا زمین پر رکھنا واجب ہے۔ اور دونوں کا بیک وقت رکھنا سنت ہے، اور جب نمازی نے سجدہ میں دونوں ہاتھ اور دونوں گھٹنے رکھے ہوتے ہوں اور دونوں پیر زمین سے اٹھ جائیں تو یہ مکروہ تنزیہی ہے اس سے نماز فاسد نہیں ہوگی الا یہ کہ کوئی نمازی حد فاحش تک پیر بالکل اوپر اٹھائے تو یہ عمل تلاعب کے ساتھ مشابہ ہونے کی وجہ سے مکروہ تحریمی ہوگا۔

## سجدہ میں کسی ایک انگلی کے پیٹ لگانے کے فرض نہ ہونے کی تحقیق

ہمارے زمانہ میں یہ مشہور کر دیا گیا کہ سجدہ میں کم از کم ایک انگلی کا پیٹ لگانا بایں طور کہ انگلی کا پیٹ قبلہ کی طرف ہو، فرض ہے اور اگر سجدہ میں کسی انگلی کا پیٹ زمین پر نہیں لگا تو نماز فاسد ہو جائے گی، یہ قول بھی بلا دلیل اور باطل ہے کیونکہ جب پیر کو رکھنا ہی فرض نہیں ہے تو کسی انگلی کا پیٹ لگانا کیسے فرض ہوگا! اور اس کی بنیاد در مختار کی ایک عبارت ہے جس کو ہم پیش کر رہے ہیں:

علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی لکھتے ہیں:

یفترض وضع اصابع القدم ولو واحدة نحو القبلة والالم تجز والناس عنه غافلون۔ [۱]

سجدہ میں پیروں کی انگلیوں کو قبلہ کی طرف متوجہ کر کے رکھنا خواہ ایک انگلی ہو یہ فرض ہے ورنہ نماز جائز نہیں ہوگی اور لوگ اس مسئلہ سے نا واقف ہیں۔

علامہ ابن عابدین شامی اس عبارت کے متعلق لکھتے ہیں:

بلکہ اس بات کی تصریح کی گئی ہے کہ قبلہ کی طرف انگلیوں کو متوجہ کرنا سنت ہے اور اس کا ترک مکروہ تنزیہی ہے جیسا کہ برجندی اور قہستانی میں ہے اور اس کی تفصیل عنقریب آئے گی۔ [۲]

---

[۱] علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی متوفی ۱۰۸۸ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج اص ۲۶۴، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[۲] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج اص ۳۶۴، " " " "

[ب] زمین پر سہولت کے ساتھ پیشانی رکھنا تو دو اعضاء پر موقوف ہے، دونوں ہاتھوں کے ساتھ دونوں گھٹنوں یا پیروں میں سے کوئی ایک لا علی التعیین، تاہم ایک عضو کے ساتھ بھی پیشانی زمین پر رکھی جا سکتی ہے مثلاً دونوں ہاتھ زمین پر رکھیں اور گھٹنے اور پیر دونوں زمین سے اٹھالیں یا دونوں گھٹنے زمین پر رکھیں اور دونوں ہاتھ اور دونوں پیر زمین سے اٹھالیں، مگر اس میں دشواری ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ صرف ہاتھوں سے بھی سجدہ ہو سکتا ہے اور صرف گھٹنوں سے بھی سجدہ ہو سکتا ہے، البتہ صرف پیروں سے سجدہ نہیں ہو سکتا بایں طور کہ صرف پیروں کے زور پر پیشانی کو زمین پر رکھا جائے اور ہاتھوں اور پیروں کو نہ رکھا جائے اور (حاشیہ صفحہ ہذا آئندہ صفحہ پر ملاحظہ ہو)

پھر اس کی تفصیل میں علامہ شامی لکھتے ہیں:

صاحب تنویر الابصار کے ماتن نے لکھا ہے انگلیوں کی اطراف کو قبلہ کی طرف متوجہ کرے اور اگر نہیں کیا تو یہ مکروہ ہے، جس طرح اگر بلا عذر ایک پیر کو رکھا اور دوسرے کو اٹھا لیا تو یہ مکروہ ہے، اسی طرح صاحب ہدایہ نے تجنیس میں لکھا ہے اور علامہ رملی نے حاشیۃ البحر میں لکھا ہے کہ یہ سنت ہے اور اس کو برجندی اور حاوی سے نقل کیا ہے اور اس کی مثل ضیاء معنوی اور قہستانی نے جلابی سے نقل کیا ہے اور حلیہ میں لکھا ہے کہ سجدہ کی سنتوں میں سے یہ ہے کہ انگلیوں کو قبلہ کی طرف متوجہ کرے، کیونکہ صحیح بخاری اور سنن ابوداؤد میں حضرت ابوحمید رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بیان میں منقول ہے جب نماز میں سجدہ کرے تو اپنے ہاتھوں کو بچھائے اور سکیڑے بغیر زمین پر رکھے اور اپنی انگلیوں کی پوروں کو قبلہ کی طرف کرے، اور ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ پیر رکھنے کے بارے میں تین اقوال ہیں فرضیت، وجوب اور سنیت (یہاں علامہ شامی کو تسامح ہوا ہے انھوں نے پہلے یہ تین قول بیان کیے تھے (۱) دونوں پیروں کا رکھنا فرض ہے۔ (۲) ایک پیر کا رکھنا فرض ہے (۳) کسی پیر کا رکھنا فرض نہیں ہے سعیدی غفرلہٗ)۔ اور پیر رکھنے سے مراد یہ ہے کہ پیر کی انگلیاں رکھی جائیں خواہ ایک انگلی رکھی جائے اور کتب مذہب میں پہلا قول مشہور ہے، اور ابن امیر حاج نے حلیہ میں دوسرے قول کو ترجیح دی ہے اور یہاں تصریح کی ہے کہ انگلیوں کو قبلہ کی طرف کرنا سنت ہے، اس سے معلوم ہوا کہ اصل اختلاف صرف پیروں کے رکھنے یا نہ رکھنے میں ہے، پیروں کی انگلیوں کو قبلہ کی طرف کرنے میں نہیں ہے، اور پیروں کی انگلیوں کو قبلہ کی طرف کرنے کے متعلق ہمارے تمام فقہاء کا ایک ہی قول ہے کہ یہ سنت ہے، اس کے برعکس صاحب درمختار نے شارح منیہ (زاہدی معتزلی) کی اتباع میں اس کو فرض کہا ہے اور اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ محقق ابن ہمام نے زاد الفقیر میں لکھا ہے کہ سجدہ کی سنتوں میں سے یہ ہے کہ انگلیوں کے سروں کو قبلہ کی طرف کیا جائے، اور گھٹنوں کو زمین پر رکھا جائے اور پیروں کے رکھنے کے حکم میں اختلاف ہے۔ اس عبارت میں ہمارے موقف کی تصریح ہے کیونکہ علامہ ابن ہمام نے وثوق سے کہا کہ انگلیوں کے سروں کو قبلہ کی طرف کرنا سنت ہے، اور یہ کہا کہ اصل اختلاف پیروں کے رکھنے کے حکم میں ہے کہ آیا پیروں کو رکھنا فرض ہے یا واجب ہے یا سنت ہے اس تحریر کو غنیمت سمجھو کیونکہ میں نے کسی شخص کو نہیں دیکھا جو اس پر متنبہ ہوا ہو۔[1]

میں نے یہ بات واضح کرنے میں بہت تفصیل اور تحقیق کی ہے کہ سجدہ میں دونوں یا کسی ایک

---

(حاشیہ صفحہ سابقہ) تعجب اور حیرت اس پر ہے کہ مشائخ نے سجدہ میں صرف ہاتھوں اور صرف گھٹنوں کے رکھنے کو فرض نہیں کیا جن میں سے ہر ایک سجدہ کا مستقل موقوف علیہ ہے، اور پیروں کے رکھنے کو فرض کہا ہے جن کے بغیر سجدہ ہو سکتا ہے، الغرض پیروں کو زمین پر رکھنے کا سجدہ میں کوئی دخل نہیں ہے۔ سعیدی غفرلہٗ)

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج اص ۳۳۴، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

پیر کا رکھنا فرض نہیں ہے، نہ واجب ہے اور نہ کسی ایک انگلی کے پیٹ کا لگانا سجدہ میں فرض یا واجب ہے، اور جب سجدہ میں نمازی کے دونوں ہاتھ اور دونوں گھٹنے زمین پر ہوں اور اس کے دونوں یا ایک پیر زمین سے اٹھ جائے یا اس کی کسی بھی انگلی کا پیٹ زمین پر نہ لگے تو اس کی نماز فاسد نہیں ہوتی، البتہ یہ عمل سنت کے خلاف ہے اور صرف مکروہ تنزیہی ہے۔ ہمارے زمانہ میں بعض متشدد لوگ نماز میں لوگوں کی انگلیاں دیکھتے رہتے ہیں اور اگر کسی امام کی نماز میں کوئی انگلی زمین سے اٹھ گئی تو اس امام کے خلاف فتووں کا طوفان اٹھا لیتے ہیں اور اس غریب کو مسجد سے نکال کر دم لیتے ہیں، کیونکہ عام دستیاب اردو کی کتابوں میں یہ مسئلہ لکھا ہوا ہے کہ سجدہ میں کسی ایک انگلی کا پیٹ زمین پر رکھنا فرض ہے، ہرچند کہ بعض متاخرین مشائخ احناف نے اسی طرح لکھا ہے لیکن ان کا یہ قول صریح قرآن مجید، احادیث اور امام ابوحنیفہ، امام ابویوسف اور امام محمد اور ان کے بعد شیخ الاسلام، امام سرخسی، امام تمرتاشی، علامہ محمد بابرتی صاحب عنایہ، ملا خسرو صاحب درر و غرر، علامہ شامی اور دیگر محققین کی تصریحات کے خلاف ہے، کیونکہ سجدہ کی حقیقت صرف پیشانی یا ناک کو زمین پر رکھنا ہے اور بس! البتہ اس کے تحقق کے لیے ہاتھوں کے ساتھ گھٹنوں یا پیروں میں کسی ایک کا لا علی التعیین زمین پر رکھنا واجب ہے، کیونکہ فرض کا مقدمہ فرض ہوتا ہے اور چونکہ یہ فرض ظنی ہے اس لیے یہ حکماً واجب ہے۔

میں نے نہیں دیکھا کہ اس سے پہلے کسی اور نے اس موضوع پر اتنی تفصیل سے لکھا ہو اور چونکہ لوگوں میں مشہور وہی ہے جو عام دستیاب اردو کی کتابوں میں لکھا ہوا ہے اس لیے بعض ناپختہ ذہنوں اور متشدد لوگوں کو ضرور اس سے اضطراب ہوگا، لیکن میں اظہار حق میں کبھی لوگوں کے چیں بہ جبیں ہونے کی پرواہ نہیں کرتا، ہم کو یہ بات ہمیشہ ملحوظ رکھنی چاہیے کہ ہم صرف مبلغ ہیں شارع نہیں ہیں، کسی چیز کو فرض یا واجب اور سنت یا مستحب قرار دینا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا منصب ہے، ہم بغیر دلیل شرعی کے کسی چیز کو فرض نہیں کہہ سکتے، جن بعض فقہاء نے سجدہ میں سر رکھنے کو فرض کہا انہوں نے بالخصوص پیروں کے زمین پر رکھنے کو سجدہ کا موقوف علیہ سمجھ لیا، یہ ان کی اجتہادی خطاء ہے جس میں وہ عند اللہ ماجور ہیں۔ لیکن جب ہم پر یہ واضح ہو گیا کہ بالخصوص پیروں کا رکھنا سجدہ کا موقوف علیہ نہیں ہے تو ہم کو جان بوجھ کر مکھی پر مکھی مارنا نہیں چاہیے اور اس پر خواہ مخواہ اصرار نہیں کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ ان فقہاء کے درجات بلند کرے وہ یقیناً علم اور تقویٰ میں ہم سے بہت بلند اور برتر تھے اور ہم ان کی گرد راہ کو بھی نہیں پہنچتے لیکن اس کے باوجود وہ بشر اور انسان تھے اور اجتہادی خطاؤں سے منزہ نہیں تھے اور نہ ہم ہیں، اگر چند مسائل میں ان کی اجتہادی خطا نکل آئے تو اس سے ان کی علمی عظمتوں میں کوئی فرق نہیں آتا وہ یقیناً علمی دنیا میں فقہ کے آفتاب اور ماہتاب ہیں، اور ہمیں یہ بھی نہیں بھولنا چاہیے کہ دین اسلام آسان ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں سہل اور آسان احکام بیان کرنے کا حکم دیا ہے، اس لیے بلا وجہ سخت اور دشوار فتوے تلاش کر کے مسلمانوں کو مشکل میں مبتلا نہیں کرنا چاہیے۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین شفیع المذنبین قائد الغر المحجلین وعلی

اصحابہ الکاملین الراشدین والہ الطیبین الطاہرین وازواجہ امہات المؤمنین وعلی جمیع اولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین۔

## نماز میں کپڑا موڑنے یا اڑسنے اور بال سنوارنے کا شرعی حکم

حدیث نمبر ۹۹۹ کے آخر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز میں کپڑوں کو موڑنے سے اور حدیث نمبر ۱۰۰۲ میں نماز میں بالوں کو سنوارنے سے منع فرمایا ہے۔

ان احادیث میں نماز کی حالت میں کپڑے موڑنے یا بالوں کا جوڑا بنانے سے منع کیا گیا ہے امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک اس طرح نماز پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے اور جس شخص نے کپڑے موڑ کر نماز پڑھی اس کی نماز ہو جائے گی ان کی دلیل اس باب کی آخری حدیث ہے جس میں مذکور ہے کہ عبداللہ بن حارث بالوں کا جوڑا بنائے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان کے بالوں کو کھول دیا اور نماز دہرانے کا حکم نہیں دیا، اس سے معلوم ہوا کہ یہ نہی تنزیہی ہے۔[1]

احناف کی کتب میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فقہاء حنفیہ کا کپڑا موڑنے میں اختلاف ہے بعض فقہاء کے نزدیک اگر نمازی کہنیوں تک آستینیں چڑھائے تو مکروہ ہے اور اگر کہنیوں سے کم تک آستین چڑھائے تو مکروہ نہیں ہے اور بعض فقہاء کے نزدیک مطلقاً مکروہ ہے۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

فی الخلاصۃ ان لا یکرہ کذا فی شرح منیۃ المصلی ویدخل ایضاً فی کف الثوب تشمیر کمہ کما فی فتح القدیر وظاہرہ الاطلاق وفی الخلاصۃ ومنیۃ المصلی قید الکراھۃ بان یکون رافعاکمیہ الی المرفقین وظاہرہ انہ لا یکرہ اذا کان یرفعہا الی ما دونہما وظاہر الاطلاق یصدق کف الثوب علی الکل وذکر فی المجتبی فی کراھیۃ تشمیرۃ الکمین قولین۔[2]

”خلاصہ“ میں مذکور ہے کہ نماز میں کا کپڑا موڑنا مکروہ نہیں ہے اسی طرح شرح منیۃ المصلی میں ہے اور کپڑا موڑنے میں آستینوں کا اڑسنا بھی شامل ہے اسی طرح فتح القدیر میں ہے اور یہ بظاہر مطلق ہے لیکن ”خلاصہ“ اور ”منیۃ المصلی“ میں ہے کہ اگر آستینوں کو کہنیوں تک چڑھالیا تو مکروہ ہوگا اور کہنیوں سے کم تک آستین چڑھائی ہیں تو مکروہ نہیں ہوگا لیکن تحقیق یہ ہے کہ ہر حال میں مکروہ ہوگا کیونکہ کپڑا موڑنے کا اطلاق ہر صورت پر آتا ہے اور ”مجتبیٰ“ میں آستین چڑھانے کی کراہت کے بارے میں دو قول ذکر کیے گئے ہیں۔

بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ جن فقہاء نے نماز میں کپڑا موڑنے کو مکروہ قرار دیا ہے اس سے مراد

---

۱ؔ۔ علامہ موفق الدین عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۹۷، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

۲ؔ۔ علامہ زین الدین ابن نجیم حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۲ ص ۲۴، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

مکروہ تحریمی ہے اور جن فقہاء نے کراہت کی نفی کی ہے اس نفی سے مراد بھی مکروہ تحریمی کی نفی ہے اور مکروہ تنزیہی ان کے نزدیک بھی ثابت ہے اسی طرح نماز میں کپڑا لٹکانے میں فقہاء کا اختلاف ہے اور علامہ ابن عابدین شامی نے تصریح کی ہے کراہت ثابت کرنے والوں کی مراد کراہت تحریمیہ ہے اور نفی کرنے والے بھی کراہت تحریمیہ کی نفی کرتے ہیں، کراہت تنزیہی ان کے نزدیک بھی ثابت ہے [1]

کپڑا موڑنے میں آستینوں کو چڑھانا، پائنچوں کو موڑنا اور بیٹھنے کے قریب شلوار یا پاجامہ کو اڑس لینا یہ سب شامل ہیں اور یہ فعل مکروہ تحریمی ہے، علامہ شامی نے لکھا ہے جس شخص نے نماز کے واجبات میں سے کسی واجب کو ترک کیا یا کسی مکروہ تحریمی کا ارتکاب کیا اس پر واجب ہے کہ وقت میں نماز کا اعادہ کرے، اگر وقت نکل گیا تو وہ گنہگار ہوگا اور وقت نکلنے کے بعد اعادہ کرنا افضل ہے، اعادہ کے وجوب میں اختلاف ہے، شرح اصول بزدوی میں تصریح ہے کہ اگر کسی غیر فاسد کی وجہ سے خلل ہو تو اعادہ واجب نہیں ہے، اور جامع تمرتاشی میں ہے اگر اس نے تصویر والے کپڑے میں نماز پڑھی تو نماز مکروہ تحریمی ہے اور اس کا اعادہ واجب ہے اور مبسوط کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے کہ اعادہ کرنا مستحب ہے، تاہم اعادہ کو وجوب پر محمول کرنا چاہیے جیسا کہ ہدایہ اور دوسری کتب فقہ میں اس طرف اشارہ ہے۔ [2]

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے عبد اللہ بن حارث کے سر کا جوڑا ان کی نماز کی حالت میں کھول دیا، اس کے فوائد بیان کرتے ہوئے علامہ نووی نے لکھا کہ نماز کی حالت میں بھی نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا چاہیے نیز مسلمان جس برائی کو مٹا سکے مٹا دے خواہ نماز کی حالت ہو اور یہ کہ خبر واحد مقبول ہوتی ہے۔

## باب ۸۳ الاعتدال في السجود ووضع الكفين على الأرض ورفع المرفقين عن الجنبين ورفع البطن عن الفخذين في السجود

## اعتدال سے سجدہ کرنا، سجدہ میں زمین پر ہتھیلیاں رکھنا، کہنیوں کو پہلوؤں سے اوپر رکھنا اور پیٹ کو رانوں سے اوپر رکھنا

۱۰۰۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اعْتَدِلُوا فِي السُّجُودِ وَلَا

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سجدہ اعتدال سے کرو اور تم میں سے کوئی شخص کلائیاں

---

[1] علامہ ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، منحۃ الخالق علی حاشیۃ البحر الرائق ج ۲ ص ۲۲، مطبوعہ مطبعہ علمیہ مصر، ۱۳۱۱ھ

[2] ، ، ، رد المحتار ج ۱ ص ۴۷۷، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

يَبْسُطْ اَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ اِنْبِسَاطَ الْكَلْبِ ۔

کوئی (سجدہ میں) کتے کی طرح نہ بچھائے۔

نوٹ: یہ حکم مردوں کے لیے ہے عورتوں کی نماز کا طریقہ انشاء اللہ عنقریب شرح میں آئے گا سعیدی غفرلہ

١٠٠٥ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ح وَحَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ حَبِيْبٍ قَالَ نَا خَالِدٌ يَعْنِي ابْنَ الْحَارِثِ قَالَ نَا شُعْبَةُ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ جَعْفَرٍ وَلَا يَتَبَسَّطْ اَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ انْبِسَاطَ الْكَلْبِ ۔

امام مسلم کہتے ہیں ابن جعفر کی روایت میں ہے تم میں سے کوئی شخص اپنی کلائیاں کتے کی طرح نہ بچھائے۔

---

١٠٠٦ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ اِيَادٍ عَنْ اِيَادِ بْنِ لَقِيْطٍ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدْتَ فَضَعْ كَفَّيْكَ وَارْفَعْ مِرْفَقَيْكَ ۔

حضرت براء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم سجدہ کرو تو اپنی ہتھیلیاں (زمین پر) رکھو اور کہنیاں زمین سے بلند رکھو۔

١٠٠٧ - حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا بَكْرٌ وَهُوَ ابْنُ مُضَرَ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ مَالِكٍ ابْنِ بُحَيْنَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا صَلّٰى فَرَّجَ بَيْنَ يَدَيْهِ حَتّٰى يَبْدُوَ بَيَاضُ اِبْطَيْهِ ۔

حضرت عبد اللہ بن مالک بن بحینہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس وقت نماز پڑھتے تو اپنے ہاتھوں کو اس قدر کشادہ رکھتے کہ آپ کی بغلوں کی سفیدی نظر آجاتی۔

---

١٠٠٨ - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ قَالَ اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ وَهْبٍ قَالَ اَنَا عَمْرُو بْنُ الْحَارِثِ وَاللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ كِلَاهُمَا عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيْعَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ رِوَايَةِ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدَ يُجَنِّحُ فِيْ سُجُوْدِهٖ حَتّٰى يُرٰى وَضَحُ اِبْطَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةِ اللَّيْثِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا سَجَدَ فَرَّجَ يَدَيْهِ عَنْ اِبْطَيْهِ حَتّٰى اِنِّيْ لَاَرٰى بَيَاضَ اِبْطَيْهِ ۔

حضرت عمرو بن حارث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تو اپنے ہاتھوں کو کشادہ رکھتے یہاں تک کہ آپ کی بغل کی سفیدی (یا سفیدی کی جگہ بسفید) نظر آتی اور لیث کی روایت میں یوں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تو اپنے ہاتھ بغلوں سے جدا رکھتے حتیٰ کہ میں آپ کی بغلوں کی سفیدی دیکھ لیتا۔

---

١٠٠٩ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى وَابْنُ اَبِيْ عُمَرَ قَالَا جَمِيْعًا عَنْ سُفْيَانَ قَالَ يَحْيٰى اَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَصَمِّ عَنْ عَمِّهٖ يَزِيْدَ بْنِ الْاَصَمِّ عَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدَ لَوْ شَاءَتْ بَهْمَةٌ اَنْ تَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ لَمَرَّتْ

حضرت ام المؤمنین میمونہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس طرح سجدہ کرتے کہ اگر بکری کا بچہ آپ کی بغلوں کے درمیان میں سے گزرنا چاہتا تو گزر جاتا۔

---

۱۰۱۰- حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ الْحَنْظَلِيُّ قَالَ أَنَا مَرْوَانُ بْنُ مُعَاوِيَةَ الْفَزَارِيُّ قَالَ أَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْأَصَمِّ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ الْأَصَمِّ أَنَّهُ أَخْبَرَهُ عَنْ مَيْمُوْنَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَجَدَ خَوّٰى بِيَدَيْهِ وَجَنَّحَ حَتّٰى يُرٰى وَضَحُ إِبْطَيْهِ مِنْ وَّرَائِهِ وَإِذَا قَعَدَ اطْمَأَنَّ عَلٰى فَخِذِهِ الْيُسْرٰى۔

حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس وقت سجدہ فرماتے پشت سے آپ کی بغلوں کی سفیدی نظر آتی اور جب آپ بیٹھتے تو بائیں پیر پر بیٹھتے۔

۱۰۱۱- حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِيْ شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ وَاللَّفْظُ لِعَمْرٍو قَالَ إِسْحٰقُ أَنَا وَقَالَ الْآخَرُوْنَ نَا وَكِيْعٌ قَالَ نَا جَعْفَرُ بْنُ بُرْقَانَ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ الْأَصَمِّ عَنْ مَيْمُوْنَةَ بِنْتِ الْحَارِثِ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَجَدَ جَافٰى حَتّٰى يُرٰى مِنْ خَلْفِهِ وَضَحُ إِبْطَيْهِ قَالَ وَكِيْعٌ يَعْنِيْ بَيَاضَهُمَا۔

حضرت میمونہ بنت حارث رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جس وقت سجدہ فرماتے تو دونوں ہاتھوں کو (پہلوؤں سے) جدا رکھتے حتیٰ کہ پشت سے آپ کی بغلوں کی سفیدی نظر آتی۔

ف: علامہ نووی نے لکھا ہے کہ اس ہیئت سے سجدہ کرنے میں زیادہ تواضع اور تذلل ہے۔

## بَابُ ۱۴۲ مَا يَجْمَعُ صِفَةَ الصَّلٰوةِ وَمَا يُفْتَتَحُ بِهٖ وَيُخْتَمُ بِهٖ وَصِفَةِ الرُّكُوْعِ وَالْاِعْتِدَالِ مِنْهُ وَالسُّجُوْدِ وَالْاِعْتِدَالِ مِنْهُ وَالتَّشَهُّدِ بَعْدَ كُلِّ رَكْعَتَيْنِ مِنَ الرُّبَاعِيَّةِ وَصِفَةِ الْجُلُوْسِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ وَفِي التَّشَهُّدِ الْأَوَّلِ

## نماز کی جامع صفت، نماز کا افتتاح اور نماز کا اختتام، رکوع اور سجود کا طریقہ مع اعتدال، چار رکعت کی نماز میں ہر دو رکعت کے بعد تشہد و سجدوں کے درمیان اور تشہد اول میں بیٹھنے کے طریقہ کا بیان

۱۰۱۲- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبُوْ خَالِدٍ يَعْنِي الْأَحْمَرَ عَنْ حُسَيْنٍ الْمُعَلِّمِ ح وَحَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز کا افتتاح اللہ اکبر سے کرتے اور قرأت

اَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ قَالَ نَا حُسَيْنُ الْمُعَلِّمُ عَنْ بُدَيْلِ بْنِ مَيْسَرَةَ عَنْ اَبِي الْجَوْزَاءِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَفْتِحُ الصَّلٰوةَ بِالتَّكْبِيْرِ وَالْقِرَاءَةِ بِالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَكَانَ اِذَا رَكَعَ لَمْ يُشْخِصْ رَاْسَهُ وَلَمْ يُصَوِّبْهُ وَلٰكِنْ بَيْنَ ذٰلِكَ وَكَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِيَ قَائِمًا وَكَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ السَّجْدَةِ لَمْ يَسْجُدْ حَتّٰى يَسْتَوِيَ جَالِسًا وَكَانَ يَقُوْلُ فِي كُلِّ رَكْعَتَيْنِ التَّحِيَّةَ وَكَانَ يَفْرِشُ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى وَيَنْصِبُ رِجْلَهُ الْيُمْنٰى وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عُقْبَةِ الشَّيْطٰنِ وَيَنْهٰى اَنْ يَّفْتَرِشَ الرَّجُلُ ذِرَاعَيْهِ افْتِرَاشَ السَّبُعِ وَكَانَ يَخْتِمُ الصَّلٰوةَ بِالتَّسْلِيْمِ وَفِيْ رِوَايَةِ ابْنِ نُمَيْرٍ عَنْ اَبِيْ خَالِدٍ وَكَانَ يَنْهٰى عَنْ عَقِبِ الشَّيْطٰنِ۔

الحمد للہ رب العالمین سے شروع کرتے اور رکوع میں پشت کو بالکل سیدھا رکھتے، سر نیچا رکھتے نہ اوپر، اور رکوع سے جب سر اٹھاتے تو سیدھے کھڑے ہوئے بغیر سجدہ نہ کرتے اور جب سجدہ سے سر اٹھاتے تو دوسرا سجدہ اس وقت تک نہ کرتے جب تک سیدھے بیٹھ نہ جاتے، ہر دو رکعات کے بعد التحیات پڑھتے (بیٹھتے وقت) بایاں پیر بچھاتے اور دایاں پیر کھڑا رکھتے۔ شیطان کی طرح بیٹھنے اور درندوں کی طرح کلائیاں بچھانے سے منع فرماتے اور سلام کے ساتھ نماز کو ختم کرتے اور ایک روایت میں ہے کہ آپ عقبہ شیطان سے منع کرتے تھے۔ (عقبہ شیطان کی تشریح شرح میں ملاحظہ کریں)۔

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے سورۂ فاتحہ کے جز نہ ہونے پر دلائل

حدیث نمبر ۱۰۱۲

اس حدیث میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم الحمد للہ رب العلمین سے قرأت شروع کرتے تھے۔

امام ابو حنیفہ اور امام مالک کے نزدیک بسم اللہ سورۂ فاتحہ کی جز نہیں ہے، اس لیے نماز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ کو آہستہ پڑھا جائے گا اور جہرا (بلند آواز سے) قرأت الحمد للہ رب العلمین سے شروع کی جائے گی اور امام شافعی اور احمد بن حنبل کے نزدیک بسم اللہ سورت فاتحہ کا جز ہے اس لیے جہری نماز میں بسم اللہ کو بھی الحمد کے ساتھ بلند آواز سے پڑھا جائے گا۔ (مغنی ابن قدامہ ج اص ۲۸۵) (نووی مع مسلم ج اص ۱۷۲) اس حدیث میں امام ابوحنیفہ اور امام مالک کے مسلک پر واضح دلیل ہے کہ جہری نماز میں بسم اللہ کو بلند آواز سے نہیں پڑھا جائے گا، کیونکہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جہری نماز میں قرأت الحمد للہ رب العلمین سے شروع کرتے تھے، اس کی تائید بخاری شریف کی اس حدیث سے بھی ہوتی ہے۔

عن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابا بکر وعمر کانوا یفتتحون الصلوٰۃ بالحمد للہ رب العلمین۔

(صحیح بخاری ج اص ۱۰۳)

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما نماز (میں قرأت) الحمد للہ رب العلمین سے شروع کرتے تھے۔

علامہ نووی نے امام شافعی کی طرف سے اس حدیث کے جواب میں یہ کہا ہے کہ الحمد للہ رب العلمین سے مراد سورۂ فاتحہ ہے یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور صحابہ قرأت سورۂ فاتحہ سے

شروع کرتے تھے اور بسم اللہ چونکہ سورۂ فاتحہ کی جزء ہے تو قرأت بسم اللہ سے شروع کرتے تھے۔
علامہ نووی کا یہ جواب اس لیے صحیح نہیں ہے کہ ترمذی شریف میں صراحۃً بسم اللہ کو بلند آواز سے پڑھنے سے منع کیا گیا ہے۔

عن عبد اللہ بن مغفل قال سمعنی ابی و انا فی الصلوٰۃ اقول بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فقال لی ای بنی محدث ایاک والحدث قال ولم ار احدا من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان ابغض الیہ الحدث فی الاسلام یعنی منہ قال وقد صلیت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ومع ابی بکر وعمر ومع عثمان فلم اسمع احدا منھم یقولھا فلا تقلھا اذا انت صلیت فقل الحمد للہ رب العلمین۔
(جامع ترمذی ج ۱ ص ۵۷ مطبوعہ سعید اینڈ کمپنی)

حضرت عبد اللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میرے والد نے نماز میں مجھ سے بسم اللہ کو جہراً سنا تو انھوں نے مجھ سے فرمایا اے بیٹے بدعت سے بچو اور وہ صحابہ کرام میں سب سے زیادہ بدعت کو برا جانتے تھے انھوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کی اقتداء میں نماز پڑھی ہیں اور میں نے ان میں سے کسی سے بسم اللہ کو پڑھتے نہیں سنا، جب تم نماز پڑھو تو (جہراً) بسم اللہ نہ پڑھا کرو، بلکہ الحمد للہ رب العلمین سے قرأت شروع کرو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ کو نماز میں آہستہ اور الحمد للہ رب العلمین کو جہری نماز میں بلند آواز سے پڑھنا چاہیے، اس کے ثبوت میں مزید یہ احادیث ملاحظہ فرمائیں:

عن قتادۃ قال سمعت انس بن مالک قال صلیت خلف النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر وعمر فلم اسمع احدا منھم یجھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وفی لفظ وکلھم یخفی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وفی لفظ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان لیسر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وابا بکر وعمر رواہ ابن شاہین۔[1]

حضرت قتادہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک سے سنا وہ کہتے تھے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی اقتداء میں نماز پڑھی اور میں نے ان میں سے کسی سے نہیں سنا کہ انھوں نے بلند آواز سے بسم اللہ پڑھی ہو، ایک روایت میں ہے کہ وہ سب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ پڑھتے تھے ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ پڑھا کرتے تھے (ان روایات کو ابن شاہین نے بیان کیا)۔

---

[1] علامہ عبد اللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۸۵-۲۸۴ مطبوعہ دار الفکر بیروت

ان احادیث سے ثابت ہو گیا کہ نماز سری ہو یا جہری ہر حال میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آہستہ پڑھی جائے گی اور جہری نماز میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر قراءت الحمد للہ رب العٰلمین سے بآواز بلند کی جائے گی اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آہستہ پڑھنا اور الحمد للہ رب العٰلمین کو بلند آواز سے پڑھنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۂ فاتحہ کا جز نہیں اور یہی امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا مسلک ہے۔

## تشہد کے متعلق ائمہ مذاہب کی آراء

اس حدیث میں ہر دو رکعت کے بعد التحیات پڑھنے کا بھی ذکر ہے، امام ابوحنیفہ کے نزدیک دونوں قعدوں کے بعد تشہد پڑھنا واجب ہے اس پر دلیل یہ ہے کہ بغیر کسی اختلاف کے تواتر کے ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ آپ دو رکعت کے بعد التحیات پڑھتے تھے اور آپ نے فرمایا صلوا کما رأیتمونی اصلی (بخاری ج ۱ ص ۱۰۵) "اس طرح نماز پڑھو جس طرح مجھے نماز پڑھتا ہوا دیکھتے ہو" نیز آپ کا حکم ہے قولوا التحیات للہ "التحیات للہ" پڑھو فرض اس لیے نہیں ہے کہ آپ سے التحیات سہواً رہ جانے سے سجدہ سہو کر کے نماز ادا کی ہے اگر یہ فرض ہوتا تو اس کے بغیر نماز نہ ہوتی۔ (مغنی ابن قدامہ ج ۱ ص ۳۱۷) علامہ ابن قدامہ نے تشہد کی بحث میں تشہد کے واجب ہونے کی تصریح کی ہے لیکن ان کے دلائل سے پتا چلتا ہے کہ وہ واجب بمعنی فرض لے رہے ہیں، خلاصہ یہ ہے کہ امام احمد کے نزدیک تشہد فرض ہے۔[1]

مسلک شافعی کی مستند کتاب مہذب میں لکھا ہے کہ تشہد سنت ہے۔

علامہ ابواسحاق شیرازی شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

وان کانت الصلوٰۃ تزید علی رکعتین جلس فی الرکعتین للتشہد لنقل الخلف عن السلف عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم وھو سنۃ۔

اگر نماز دو رکعت سے زیادہ ہو تو دو رکعات کے بعد بیٹھے اور تشہد پڑھے کیونکہ یہ تشہد حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے تواتر کے ساتھ منقول ہے اور یہ سنت ہے۔

اسی طرح علامہ ابن رشد نے بیان کیا ہے کہ امام مالک کے نزدیک بھی تشہد سنت ہے۔

علامہ ابن رشد لکھتے ہیں:

ذھب مالک وابوحنیفۃ وجماعۃ الی ان التشھد لیس بواجب۔[2]

امام مالک اور امام ابوحنیفہ کا مسلک ہے کہ تشہد واجب نہیں ہے۔

امام ابوحنیفہ کی طرف جو علامہ ابن رشد نے تشہد کے وجوب کی نفی کی نسبت کی ہے ہو سکتا ہے کہ یہ وجوب بمعنی فرض ہو کیونکہ فرض پہ واجب کا اطلاق بھی کر دیتے ہیں اور اس طور پہ یہ بھی ممکن ہے کہ مالکیہ

---

[1] علامہ ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۲۷۴، مطبوعہ مکتبہ نوریہ سکھر

[2] علامہ ابوالولید محمد بن احمد ابن رشد مالکی قرطبی متوفی ۵۹۵ھ، بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۹۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت

کے نزدیک بھی تشہد فرض نہ ہو بلکہ واجب ہو، لیکن ظاہر یہ ہے کہ ان کے نزدیک تشہد سنت ہی ہے کیونکہ علامہ عبدالرحمن جزیری نے بھی یہ تصریح کی ہے کہ مالکیہ کے نزدیک تشہد سنت ہے، نیز علامہ ابن رشد کی طرح علامہ نووی نے بھی یہی کہا ہے کہ مالکیہ کے نزدیک تشہد سنت ہے۔

## تشہد میں بیٹھنے کے طریقہ میں ائمہ مذاہب کی آراء

احناف کے نزدیک نماز میں بیٹھنے کی تمام صورتوں میں سنت طریقہ یہی ہے کہ دایاں پیر کھڑا کیا جائے اور بایاں پیر بچھا لیا جائے جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس زیر بحث روایت میں صراحۃً مذکور ہے۔

علامہ نووی لکھتے ہیں کہ امام مالک کے نزدیک نماز میں بیٹھنے کی تمام صورتوں میں تورک سنت ہے یعنی بایاں پیر نیچے سے نکال کر سرین پر بیٹھ جائیں (جیسے عورتیں بیٹھتی ہیں) امام شافعی کے نزدیک پہلے قعدہ میں تو بغیر تورک کے بیٹھے اور دوسرے قعدہ میں تورک کے ساتھ بیٹھے۔ (شرح نووی مع مسلم ج ۱ ص ۱۹۵)۔ امام احمد بن حنبل کے نزدیک بھی سجدہ کے بعد بیٹھنے کا طریقہ احناف کے مطابق ہے۔

علامہ ابن قدامہ لکھتے ہیں:

السنة: ان يجلس بين السجدتين مفترشا وهو ان يثنى رجله اليسرى فيبسطها ويجلس عليها وينصب رجله اليمنى ويخرجها من تحته ويجعل بطون اصابعه على الارض معتمدا عليها لتكون اطراف اصابعها الى القبلة قال ابو حميد فى صفة صلوٰة رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم ثنى رجله اليسرى وقعد عليها ثم اعتدل حتى رجع كل عظم فى موضعه ثم هو ساجدا وفى حديث النبى صلى الله عليه وسلم الذى روته عائشة وكان يفرش رجله اليسرى وينصب اليمنى۔[له]

(متفق عليه)

نماز میں بیٹھنے کا مسنون طریقہ یہ ہے کہ دو سجدوں کے درمیان پیر بچھا کر بیٹھے، اس کا طریقہ یہ ہے کہ بایاں پیر موڑ کے بچھائے اور اس پر بیٹھ جائے اور دایاں پیر اس طرح پیچھے کھڑا کرے کہ اس کی انگلیاں زمین پر قبلہ کی طرف جمی رہیں۔ ابو حمید رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا طریقہ بیان کرتے ہوئے کہا کہ حضور بایاں پیر موڑ کر بچھا کے اس پر بیٹھ جاتے اور بالکل سیدھے بیٹھتے حتیٰ کہ ہر ہڈی اپنی جگہ پر آجاتی پھر اس کے بعد دوبارہ سجدہ کرتے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کی صفت بیان کی ہے اس میں بھی ہے کہ حضور بایاں پیر بچھاتے اور دایاں کھڑا رکھتے یہ حدیث بخاری اور مسلم دونوں میں ہے۔

امام مالک جس تورک کے قائل ہیں اس کو بعض علماء اقعاء سے بھی تعبیر کرتے ہیں اس کے بارے

---

له علامہ عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۲۲۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

میں علامہ ابن قدامہ لکھتے ہیں:

ویکرہ الاقعاء وھو ان یفرش قدمیہ ویجلس علی عقبیہ۔ [۱]

اقعاء مکروہ ہے اور وہ یہ ہے کہ دونوں پیر بچھاکر ان کی ایڑیوں پر بیٹھا جائے۔

دراصل اقعاء کے دو معنی ہیں ایک وہ جس کو تورک سے تعبیر کرتے ہیں اور جو امام مالک کا طریقہ ہے جس کا یہاں بیان ہے، یہ حدیث سے ثابت ہے اور اقعاء کا ایک معنی یہ ہے کہ دونوں گھٹنے کھڑے کرکے سرین پر بیٹھا جائے اسی اقعاء کو حدیث میں عقبۃ الشیطان اور اقعاء الکلب کے ساتھ تعبیر کیا گیا ہے اس کے استحباب کا کوئی قائل نہیں ہے۔

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی احادیث سے ثابت ہو گیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں علی العموم والاستغراق دایاں پیر کھڑا کرکے اور بایاں پیر بچھاکر بیٹھتے تھے، علامہ نووی نے امام شافعی کے مسلک کو ثابت کرنے کے لیے لکھا ہے کہ بعض احادیث میں یہ بھی آیا ہے کہ حضور تورک کے ساتھ بیٹھتے تھے اس لیے دونوں احادیث جمع کرنے کے لیے انھوں نے کہا کہ پہلے قعدہ میں بغیر تورک کے بیٹھے اور دوسرے میں تورک کے ساتھ۔ لیکن یہ دلیل صحیح نہیں ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا عام طریقہ بغیر تورک کے صرف بایاں پیر بچھاکر بیٹھنا تھا۔ امام بخاری نے اس حدیث کو ضعیف قرار دیا ہے۔ اور صحت کی تقدیر پر اس کو کبر سنی پر محمول کیا ہے البتہ بیان جواز کے لیے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تورک کے ساتھ بھی بیٹھے ہیں، اس لیے یہ حدیث کبر سنی یا عذر کی حالت پر محمول ہے۔

**نماز کو سلام کے ساتھ ختم کرنے میں ائمہ مذاہب کی آراء**

اس حدیث میں یہ بھی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سلام کے ساتھ نماز کو ختم کرتے تھے۔ امام مالک، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک نماز کو سلام کے ساتھ ختم کرنا فرض ہے، ان کی دلیل یہ حدیث ہے:

مفتاح الصلوٰۃ الطھور وتحریمھا التکبیر وتحلیلھا التسلیم۔ [۲]

نماز کی کنجی پاکیزگی ہے اور اس کی تحریم تکبیر ہے اور اس کی تحلیل (نماز کو ختم کرنا) سلام پھیرنا ہے۔

چونکہ پاکیزگی اور تکبیر تحریمہ دونوں فرض ہیں اس لیے ائمہ ثلاثہ کہتے ہیں سلام پھیرنا بھی فرض ہونا چاہیے لیکن یہ دلیل صحیح نہیں ہے کیونکہ قران فی الذکر قران فی الحکم کو مستلزم نہیں ہوتا اس کے علاوہ یہ حدیث خبر واحد ہے اور خبر واحد سے فرضیت ثابت نہیں ہوتی۔

احناف کے نزدیک سلام فرض نہیں ہے کیونکہ مسند امام احمد بن حنبل میں روایت ہے حضرت

---

[۱] علامہ عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، المغنی ج ۱ ص ۳۰۸، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

[۲] امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ، جامع ترمذی ص ۲۷، مطبوعہ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تشہد کی تعلیم دی اور اشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ کے بعد فرمایا:

فاذا قضیت ھذا او قال فاذا فعلت ھذا فقد قضیت صلوتک فان شئت ان تقوم فقم وان شئت ان تقعد فاقعد۔ [1]

جب تم نے تشہد پڑھ لیا یا یہ کر لیا تو تمہاری نماز پوری ہو گئی۔ اب تم اگر کھڑا ہونا چاہتے ہو تو کھڑے ہو جاؤ اور اگر بیٹھنا چاہتے ہو تو بیٹھ جاؤ۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سلام فرض نہیں بلکہ قعدہ اخیرہ فرض ہے کیونکہ آپ نے فرمایا کہ جب تم نے یہ پڑھ لیا یا یہ کر لیا تو تمہاری نماز ہو گئی اور نہ سلام کا ذکر فرمایا نہ اختتام نماز کو سلام پر موقوف کیا بلکہ قعدہ اخیرہ پر اختتام کو موقوف کیا اور وہ احناف کے نزدیک فرض ہے۔ سلام کے فرض نہ ہونے پر دوسری دلیل یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اس اعرابی کو نماز کی تعلیم دی جس نے نماز ٹھیک سے نہیں پڑھی تھی، اور فرمایا تھا صل فانک لم تصل۔ تو اس میں آپ نے سلام کا ذکر نہیں کیا (دیکھیے بخاری ج ۱ ص ۱۰۹) حالانکہ باقی فرائض ذکر کیے اگر سلام فرض ہوتا تو اس کا بھی ذکر فرماتے۔

البتہ احتیاطاً احناف نے سلام کو واجب قرار دیا ہے۔

نماز سے باہر آنے کے لیے احناف کے نزدیک نماز کو ختم کرنا فرض ہے اور اس کی فرضیت پر دلیل یہ ہے کہ مثلاً عصر کی نماز کا شروع کرنا فرض ہے اور عصر اس وقت شروع ہو گی جب ظہر ختم ہو اگر کوئی شخص ظہر اور عصر کا سارا وقت ظہر میں خرچ کر دے تو عصر کی نماز کیسے شروع ہو گی اس لیے مثلاً ظہر کا ختم کرنا فرض ہے تاکہ عصر شروع ہو۔ اور یہ ضروری ہے کہ نماز کو قصداً کسی ایسے فعل کے ساتھ ختم کیا جائے جو از قبیل عبادت ہو ایسے فعل کے ساتھ نماز کو ختم نہ کیا جائے جو نماز کے منافی ہو مثلاً کسی سے بات کرنا یا قہقہہ لگانا ورنہ نماز باطل ہو جائے گی۔

**خروج بصنعہ کی تحقیق**

عام طور پر مشہور یہ ہے کہ اگر نمازی تشہد کی مقدار بیٹھنے کے بعد عمداً نماز کے منافی کوئی کام کرے تو نماز پوری ہو جائے گی اور سلام نہ کرنے کی بناء پر سجدہ سہو لازم آئے گا اور اگر قعدہ سے پہلے نماز کے منافی کوئی عمل بلا قصد سرزد ہو گیا تو بالاتفاق نماز باطل ہو جائے گی، (کیونکہ قعدہ اخیرہ جو فرض ہے تنے متروک ہو گیا) اگر قعدہ اخیرہ کے بعد فعل منافی سرزد ہوا تو امام اعظم ابو حنیفہ کے نزدیک نماز باطل ہو جائے گی (کیونکہ اس نے قصداً نماز کو ختم نہیں کیا) اور صاحبین کے نزدیک ہو جائے گی۔ [2]

علامہ ابو سعید بردعی نے امام اعظم کے اس قول سے یہ مسئلہ مستنبط کیا کہ امام اعظم کے نزدیک خروج بصنعہ (نماز کے منافی کسی عمل کو قصداً کر کے نماز ختم کرنا) فرض ہے، کیونکہ دوسرے فرض کو ادا کرنا

---

[1] الامام ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانی متوفی ۲۷۵ھ، سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۳۹، مطبوعہ

[2] علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، در مختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۵۶۷، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

اس وقت تک ممکن نہیں جب تک کہ پہلے فرض کو ختم نہ کیا جائے اور فرض اس وقت ختم ہوگا جب نماز کے منافی کام کیا جائے کیونکہ اگر موافق کام کیا تو وہ نماز میں سے ہی ہوگا اور جس چیز پر فرض موقوف ہو وہ بھی فرض ہوتا ہے۔ اس لیے خروج بصنعہ فرض ہوگا، لیکن علامہ کرخی نے کہا کہ یہ غلط ہے کیونکہ مطلقاً خروج کسی معصیت (مثلاً عمداً وضو توڑنے) سے بھی ہو سکتا ہے اگر بالفرض خروج بصنعہ فرض ہو بھی تو وہ اس عمل کے ساتھ خاص ہوگا جو عبادت ہو جیسے سلام، علامہ ابو سعید بردعی نے اس مسئلہ کو ان بارہ مسائل سے مستنبط کیا ہے جن میں امام اعظم اور صاحبین کا نماز ٹوٹنے اور نہ ٹوٹنے کا اختلاف ہے۔ مثلاً جو شخص تیمم کر کے نماز پڑھ رہا ہو وہ اگر بمقدار تشہد بیٹھنے کے بعد پانی دیکھ لے تو امام اعظم کے نزدیک اس کی نماز باطل ہو جائے گی اور صاحبین کے نزدیک اس کی نماز پوری ہو جائے گی، اس سے ابو سعید بردعی نے استنباط کیا کہ مقدار تشہد بیٹھنے کے بعد اگر نمازی سے کوئی فعل منافی نماز بلا قصد صادر ہو جائے تو امام اعظم کے نزدیک نماز باطل ہوگی اور صاحبین کے نزدیک صحیح ہوگی، اور خروج بصنعہ کی فرضیت کا قول کیا لیکن علامہ کرخی نے اس کا رد کیا اور فرمایا پانی دیکھنے کی صورت میں اس کا فرض تیمم سے وضو کی طرف متغیر ہو جاتا ہے اور عمل منافی صلوٰۃ سے فرض باطل ہو جاتا ہے، علامہ بردعی کی تخریج کی موافقت ہدایہ اور اس کی شروحات میں ہے اور کنز' وافی اور کافی میں بھی اسی طرح ہے اور شیخ ابو منصور ماتریدی کا بھی یہی مختار ہے اور صاحب تنویر الابصار اور دیگر محققین نے علامہ کرخی کی موافقت میں فرمایا کہ خروج بصنعہ فرض نہیں ہے [1]۔ علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں کہ علامہ کرخی فرماتے ہیں کہ امام اعظم اور صاحبین کے نزدیک اس بات پر اتفاق ہے کہ خروج بصنعہ فرض نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرمایا جب تم نے یہ (تشہد) پڑھ لیا یا یہ کر لیا تو تمہاری نماز پوری ہو گئی اگر چاہو تو کھڑے ہو جاؤ اور چاہو تو بیٹھ جاؤ، اور امام اعظم نے خروج بصنعہ کے فرض ہونے کی تصریح نہیں کی ہے یہ صرف علامہ بردعی نے بارہ مسائل سے استخراج کیا ہے اور یہ ان کی غلطی ہے اگر بالفرض خروج بصنعہ فرض ہو تو کسی عبادت مثلاً لفظ سلام کے ساتھ مختص ہوگا، اور ان بارہ مسائل میں فرض کی تغییر ہے بخلاف نماز میں کلام کے کیونکہ یہ قاطع نماز ہے اور عمداً وضو توڑنا اور قہقہہ لگانا نماز کو باطل کر دیتا ہے مغیر نہیں ہوتا ہے مجتبیٰ میں ہے ہمارے محققین نے علامہ کرخی کے قول کو اختیار کیا ہے معراج الدرایہ میں ہے شمس الائمہ الحلوانی نے فرمایا صحیح وہی ہے جو علامہ کرخی کا قول ہے [2]۔

علامہ کرخی شمس الائمہ الحلوانی، زین الدین ابن نجیم، علامہ زیلعی، صاحب تنویر الابصار، صاحب مجتبیٰ اور علامہ شامی کی تصریحات کے مطابق خروج بصنعہ فرض نہیں ہے اور یہی قول روایت اور درایت کے موافق ہے مذاہب ثلاثہ کے علماء نے خروج بصنعہ کی بناء پر فقہاء احناف کو تنقید کا نشانہ بنایا۔ علامہ ابن قدامہ حنبلی اور علامہ

---

[1] علامہ ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۴۰۸، ج ۱ ص ۵۶۷، مطبوعہ مطبع عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] علامہ زین الدین ابن نجیم حنفی متوفی ۹۷۰ھ، البحر الرائق ج ۱ ص ۳۴۶، مطبوعہ مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ

نووی شافعی اور علامہ وشتانی مالکی نے کہا کہ امام ابو حنیفہ کے نزدیک وضو توڑ دینے سے بھی نماز کا پورا کرنا جائز ہے اور بعض لوگوں نے تو یہاں تک کہا کہ ابو حنیفہ کے نزدیک گوز مارنے سے بھی نماز پوری ہو جاتی ہے، اس لیے میں نے ضروری خیال کیا کہ اس مسئلہ میں امام اعظم ابو حنیفہ کا موقف ظاہر کر کے حق کے چہرہ سے حجاب اٹھاؤں۔

## سلام کے طریقہ میں مذاہب اربعہ

امام ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک سلام کا طریقہ یہ ہے کہ دائیں اور بائیں دونوں جانب سلام پھیرا جائے [1] جیسا کہ صحیح مسلم کی حدیث نمبر ۱۲۱۵ سے واضح ہے، امام مالک کے نزدیک صرف سامنے کی جانب منہ کر کے کہا جائے السلام علیکم ورحمۃ اللہ، علامہ ابن قاسم مالکی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ امام صرف سامنے کی طرف منہ کر کے کہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ اور منفرد اور مقتدی دائیں بائیں منہ کر کے دو مرتبہ سلام پھیریں۔ [2]

## بَابُ ۱۸۵ سُتْرَةِ الْمُصَلِّي وَنَدْبِ الصَّلٰوةِ إِلٰى سُتْرَةٍ وَالنَّهْيِ عَنِ الْمُرُوْرِ بَيْنَ يَدَيِ الْمُصَلِّي وَحُكْمِ الْمُرُوْرِ وَدَفْعِ الْمَارِّ وَجَوَازِ الْاِعْتِرَاضِ بَيْنَ الْمُصَلِّي وَالصَّلٰوةِ إِلَى الرَّاحِلَةِ وَالْأَمْرِ بِالدُّنُوِّ مِنَ السُّتْرَةِ وَبَيَانِ السُّتْرَةِ وَمَا يَتَعَلَّقُ بِذٰلِكَ

نمازی کے سترہ اور سترہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کا استحباب، نمازی کے سامنے سے گزرنے کی ممانعت اور گزرنے والے کا حکم اور گزرنے والے کو روکنا، نمازی کے سامنے لیٹنا، سواری کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا، سترہ کے قریب ہونے کا امر اور سترہ اور اس کے متعلق امور کا بیان

---

[1] علامہ عبداللہ بن احمد بن قدامہ حنبلی متوفی ۶۲۰ھ، مغنی ابن قدامہ ج ۱ ص ۳۲۳، مطبوعہ دار الفکر بیروت، ۱۴۰۵ھ

[2] علامہ ابو عبد اللہ محمد بن خلفہ وشتانی ابی مالکی متوفی ۸۲۸ھ، اکمال اکمال المعلم ج ۲ ص ۲۰۸، مطبوعہ دار الکتب العلمیہ

۱۰۱۳ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى وَقُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ يَحْيَى أَنَا وَقَالَ الْآخَرَانِ نَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ سِمَاكٍ عَنْ مُوسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا وَضَعَ أَحَدُكُمْ بَيْنَ يَدَيْهِ مِثْلَ مُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ فَلْيُصَلِّ وَلَا يُبَالِ مَنْ مَرَّ وَرَاءَ ذَلِكَ۔

حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص جب نماز پڑھے تو اپنے سامنے پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر کوئی چیز رکھ لے، پھر اس کے آگے سے گذرنے والے کی پرواہ نہ کرے۔

۱۰۱۴ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ وَإِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ إِسْحَقُ أَنَا وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ نَا عُمَرُ بْنُ عُبَيْدٍ الطَّنَافِسِيُّ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ عَنْ مُوسَى بْنِ طَلْحَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كُنَّا نُصَلِّي وَالدَّوَابُّ تَمُرُّ بَيْنَ أَيْدِينَا فَذَكَرْنَا ذَلِكَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مِثْلُ مُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ تَكُونُ بَيْنَ يَدَيْ أَحَدِكُمْ ثُمَّ لَا يَضُرُّهُ مَا مَرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ فَلَا يَضُرُّهُ مَنْ مَرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ۔

حضرت طلحہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نماز پڑھتے تھے اور جانور ہمارے سامنے سے گذرتے تھے ہم نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا آپ نے فرمایا کہ اگر پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر کوئی چیز تمہارے سامنے ہو تو پھر اس کے آگے سے کسی چیز کا گذرنا تمہارے لیے مضر نہیں ہے۔

۱۰۱۵ - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَزِيدَ قَالَ أَنَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي أَيُّوبَ عَنْ أَبِي الْأَسْوَدِ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّهَا قَالَتْ سُئِلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ سُتْرَةِ الْمُصَلِّي فَقَالَ مِثْلُ مُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے نمازی کے سترہ کے بارے میں پوچھا گیا، آپ نے فرمایا کہ پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر ہو۔

۱۰۱۶ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَزِيدَ قَالَ أَنَا حَيْوَةُ عَنْ أَبِي الْأَسْوَدِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ فِي غَزْوَةِ تَبُوكَ عَنْ سُتْرَةِ الْمُصَلِّي فَقَالَ كَمُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ غزوہ تبوک میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے نمازی کے سترہ کے بارے میں پوچھا گیا، آپ نے فرمایا کہ پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر ہو۔

۱۰۱۷ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ نُمَيْرٍ ح وَحَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا عُبَيْدُ اللَّهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا خَرَجَ يَوْمَ الْعِيدِ أَمَرَ بِالْحَرْبَةِ فَتُوضَعُ بَيْنَ يَدَيْهِ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب عید کی نماز پڑھنے جاتے تو نیزہ گاڑنے کا حکم دیتے، آپ کے سامنے نیزہ گاڑ دیا جاتا، پھر لوگوں کو جماعت کراتے، آپ سفر میں اس کا اہتمام کرتے تھے اس

فَیُصَلِّیْ اِلَیْھَا وَالنَّاسُ وَرَآءَہٗ وَکَانَ یَفْعَلُ ذٰلِکَ فِی السَّفَرِ فَمِنْ ثَمَّ اتَّخَذَھَا الْاُمَرَآءُ۔

بناء پر حکام بھی نیزہ رکھتے ہیں۔

۱۰۱۸۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَابْنُ نُمَیْرٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ قَالَ نَا عُبَیْدُ اللّٰہِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَرْکُزُ وَقَالَ اَبُوْبَکْرٍ یَغْرِزُ الْعَنَزَۃَ وَیُصَلِّیْ اِلَیْھَا زَادَ ابْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ قَالَ عُبَیْدُ اللّٰہِ وَھِیَ الْحَرْبَۃُ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نیزہ گاڑ کر اس کی طرف نماز پڑھتے۔

۱۰۱۹۔ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ قَالَ نَا مُعْتَمِرُ بْنُ سُلَیْمَانَ عَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یُعَرِّضُ رَاحِلَتَہٗ وَھُوَ یُصَلِّیْ اِلَیْھَا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اونٹنی کی آڑ میں نماز پڑھ لیتے تھے۔

۱۰۲۰۔ وَحَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَابْنُ نُمَیْرٍ قَالَا نَا اَبُوْ خَالِدٍ الْاَحْمَرُ عَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّیْ اِلٰی رَاحِلَتِہٖ وَقَالَ ابْنُ نُمَیْرٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلّٰی اِلٰی بَعِیْرٍ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اونٹنی کی آڑ میں نماز پڑھ لیتے تھے اور ایک روایت میں اونٹ کا ذکر ہے۔

۱۰۲۱۔ حَدَّثَنَا اَبُوْبَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَزُھَیْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِیْعًا عَنْ وَکِیْعٍ قَالَ زُھَیْرٌ نَا وَکِیْعٌ قَالَ نَا سُفْیَانُ قَالَ نَا عَوْنُ بْنُ اَبِیْ جُحَیْفَۃَ عَنْ اَبِیْہِ قَالَ اَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بِمَکَّۃَ وَھُوَ بِالْاَبْطَحِ فِیْ قُبَّۃٍ لَّہٗ حَمْرَآءَ مِنْ اَدَمٍ قَالَ فَخَرَجَ بِلَالٌ بِوَضُوْئِہٖ فَمِنْ نَائِلٍ وَّنَاضِحٍ قَالَ فَخَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَعَلَیْہِ حُلَّۃٌ حَمْرَآءُ کَاَنِّیْ اَنْظُرُ اِلٰی بَیَاضِ سَاقَیْہِ قَالَ فَتَوَضَّاَ وَاَذَّنَ بِلَالٌ قَالَ فَجَعَلْتُ اَتَتَبَّعُ فَاہُ ھٰھُنَا وَھٰھُنَا یَقُوْلُ یَمِیْنًا وَّشِمَالًا یَقُوْلُ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ قَالَ ثُمَّ رُکِزَتْ لَہٗ عَنَزَۃٌ فَتَقَدَّمَ فَصَلَّی الظُّھْرَ رَکْعَتَیْنِ یَمُرُّ بَیْنَ یَدَیْہِ الْحِمَارُ وَالْکَلْبُ

حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں مکہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ مقام ابطح میں سرخ چمڑے کے ایک خیمہ میں تشریف فرما تھے، اس وقت حضرت بلال (رضی اللہ عنہ) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضو کا بچا ہوا پانی لے کر باہر نکلے لوگوں نے اس پانی کو لے لیا، کسی کو پانی مل گیا اور کسی نے اس پانی کو چھڑک لیا، پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سرخ حلہ (دو چادریں) پہنے ہوئے نکلے گویا میں اس وقت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی پنڈلیوں کی سفیدی کی طرف دیکھ رہا ہوں، آپ نے وضو فرمایا اور حضرت بلال نے اذان دی میں ان کے منہ کی طرف دیکھتا رہا، وہ منہ کو دائیں بائیں کر کے حی علی الصلوٰۃ اور

لَا يَمْنَعُهُ ثُمَّ صَلَّى الْعَصْرَ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ لَمْ يَزَلْ يُصَلِّي رَكْعَتَيْنِ حَتَّى رَجَعَ إِلَى الْمَدِينَةِ.

۱۰۲۲- حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَ نَا بَهْزٌ قَالَ نَا عُمَرُ بْنُ أَبِي زَائِدَةَ قَالَ حَدَّثَنِي عَوْنُ بْنُ أَبِي جُحَيْفَةَ أَنَّ أَبَاهُ رَأَى رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ فِي قُبَّةٍ حَمْرَاءَ مِنْ أَدَمٍ قَالَ وَرَأَيْتُ بِلَالًا أَخْرَجَ وَضُوءًا فَرَأَيْتُ النَّاسَ يَبْتَدِرُونَ ذٰلِكَ الْوَضُوءَ فَمَنْ أَصَابَ مِنْهُ شَيْئًا تَمَسَّحَ بِهِ وَمَنْ لَمْ يُصِبْ مِنْهُ أَخَذَ مِنْ بَلَلِ يَدِ صَاحِبِهِ ثُمَّ رَأَيْتُ بِلَالًا أَخْرَجَ عَنَزَةً فَرَكَزَهَا وَخَرَجَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حُلَّةٍ حَمْرَاءَ مُشَمِّرًا فَصَلَّى إِلَى الْعَنَزَةِ بِالنَّاسِ رَكْعَتَيْنِ وَرَأَيْتُ النَّاسَ وَالدَّوَابَّ يَمُرُّونَ بَيْنَ يَدَيِ الْعَنَزَةِ.

۱۰۲۳- حَدَّثَنِي إِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُورٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا أَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ قَالَ أَنَا أَبُو عُمَيْسٍ ح وَحَدَّثَنِي الْقَاسِمُ بْنُ زَكَرِيَّا قَالَ نَا حُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ قَالَ نَا مَالِكُ بْنُ مِغْوَلٍ كِلَاهُمَا عَنْ عَوْنِ ابْنِ أَبِي جُحَيْفَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِ حَدِيثِ سُفْيَانَ وَعُمَرَ بْنِ أَبِي زَائِدَةَ يَزِيدُ بَعْضُهُمْ عَلَى بَعْضٍ وَفِي حَدِيثِ مَالِكِ بْنِ مِغْوَلٍ فَلَمَّا كَانَ بِالْهَاجِرَةِ خَرَجَ

حی علی الفلاح کہتے تھے پھر آپ کے لیے نیزہ گاڑا گیا اور آپ نے آگے بڑھ کر ظہر کی دو رکعات پڑھائیں (بوجہ سفر کے) آپ کے آگے سے گدھے اور کتے گزرتے رہے، لیکن آپ نے انھیں نہیں روکا پھر اس کے بعد آپ نے عصر کی دو رکعات پڑھیں، پھر آپ یونہی (چار رکعات والی نماز کی) دو رکعات پڑھتے رہے یہاں تک کہ مدینہ لوٹ آئے۔

حضرت ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سرخ چمڑے کے خیمہ میں دیکھا وہ کہتے ہیں کہ میں نے بلال کو دیکھا کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضو کا بچا ہوا پانی لے کر نکلے میں نے دیکھا کہ لوگ اس پانی کو لینے کے لیے جھپٹنے لگے پھر جس کو پانی مل گیا اس نے بدن پر مل لیا اور جس کو پانی نہیں ملا اس نے اپنے ساتھی کے ہاتھ سے ہاتھ تر کر لیا، پھر میں نے دیکھا کہ بلال نے ایک نیزہ نکال کر گاڑا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سرخ حلہ پہنے ہوئے اس کو سمیٹتے ہوئے نکلے اور نیزے کی طرف کھڑے ہو کر لوگوں کو دو رکعات نماز پڑھائی، اور میں نے دیکھا کہ آدمی اور جانور اس نیزہ کے سامنے سے گزر رہے تھے

(کیونکہ امام کا سترہ پوری جماعت کا سترہ ہوتا ہے۔ سعیدی غفرلہ)

امام مسلم نے ابو جحیفہ سے اس کی مثل ایک اور روایت ذکر کی ہے، لیکن اس میں یہ اضافہ ہے حضرت بلال (رضی اللہ عنہ) دوپہر کے وقت نکلے اور اذان دی۔

بِلَالٌ فَنَادَى بِالصَّلٰوةِ۔

۱۰۲۴۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مُثَنّٰى وَمُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ، قَالَ ابْنُ مُثَنّٰى نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا جُحَيْفَةَ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْهَاجِرَةِ اِلَى الْبَطْحَاءِ فَتَوَضَّأَ فَصَلَّى الظُّهْرَ رَكْعَتَيْنِ وَالْعَصْرَ رَكْعَتَيْنِ وَبَيْنَ يَدَيْهِ عَنَزَةٌ قَالَ شُعْبَةُ وَزَادَ فِيْهِ عَوْنٌ عَنْ اَبِيْهِ اَبِيْ جُحَيْفَةَ وَكَانَ يَمُرُّ مِنْ وَرَائِهَا الْمَرْاَةُ وَالْحِمَارُ

حضرت ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دوپہر کو بطحا کی طرف گئے، آپ نے وضو کیا اور ظہر اور عصر کی دو دو رکعات پڑھیں۔ آپ کے آگے نیزہ تھا جس کے پار عورتیں اور گدھے گذر رہے تھے۔

۱۰۲۵۔ حَدَّثَنِيْ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ وَمُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ قَالَا نَا ابْنُ مَهْدِيٍّ قَالَ نَا شُعْبَةُ بِالْاِسْنَادَيْنِ جَمِيْعًا مِثْلَهُ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ الْحَكَمِ فَجَعَلَ النَّاسُ يَاْخُذُوْنَ مِنْ فَضْلِ وَضُوْئِهِ۔

امام مسلم کہتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی ایسی ہی روایت ہے لیکن اس میں یہ زیادتی بھی ہے کہ لوگ آپ کے وضو سے بچے ہوئے پانی کو حاصل کر رہے تھے۔

۱۰۲۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ قَرَاْتُ عَلٰى مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اَقْبَلْتُ رَاكِبًا عَلٰى اَتَانٍ وَاَنَا يَوْمَئِذٍ قَدْ نَاهَزْتُ الْاِحْتِلَامَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ بِمِنًى فَمَرَرْتُ بَيْنَ يَدَيِ الصَّفِّ فَنَزَلْتُ فَاَرْسَلْتُ الْاَتَانَ تَرْتَعُ وَدَخَلْتُ فِي الصَّفِّ فَلَمْ يُنْكِرْ ذٰلِكَ عَلَيَّ اَحَدٌ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ میں جس زمانہ میں بلوغت کے قریب تھا میں گدھی پر سوار ہو کر آیا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم منیٰ میں جماعت کرا رہے تھے، میں صف کے سامنے اترا اور گدھی کو چرنے چھوڑ دیا وہ چرنے لگی اور میں صف میں شریک ہو گیا اور مجھ پر کسی نے اعتراض نہیں کیا۔

۱۰۲۷۔ حَدَّثَنِيْ حَرْمَلَةُ بْنُ يَحْيٰى قَالَ اَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ يُوْنُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ اَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَبَّاسٍ اَخْبَرَهُ اَنَّهُ اَقْبَلَ عَلٰى حِمَارٍ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَائِمٌ يُصَلِّيْ بِمِنًى فِيْ حَجَّةِ الْوَدَاعِ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ قَالَ فَسَارَ الْحِمَارُ بَيْنَ يَدَيْ بَعْضِ الصَّفِّ ثُمَّ نَزَلَ عَنْهُ فَصَفَّ مَعَ النَّاسِ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع کے موقع پر منیٰ میں جماعت کرا رہے تھے حضرت ابن عباس گدھے پر سوار ہو کر آئے، گدھا بعض صفوں کے سامنے سے گذرا وہ اس سے اتر کر صف میں شامل ہو گئے۔

۱۰۲۸۔ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ ابْنِ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ قَالَ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِعَرَفَةَ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند کے ساتھ روایت ہے اس میں ہے کہ آپ عرفات میں نماز پڑھ رہے تھے۔

۱۰۲۹ - حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ قَالَا نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ أَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ فِيهِ مِنًى وَلَا عَرَفَةَ وَقَالَ فِي حَجَّةِ الْوَدَاعِ أَوْ يَوْمَ الْفَتْحِ ۔

۱۰۳۰ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيَى قَالَ قَرَأْتُ عَلَى مَالِكٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي سَعِيدٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا كَانَ أَحَدُكُمْ يُصَلِّي فَلَا يَدَعْ أَحَدًا يَمُرُّ بَيْنَ يَدَيْهِ وَلْيَدْرَأْهُ مَا اسْتَطَاعَ فَإِنْ أَبَى فَلْيُقَاتِلْهُ فَإِنَّمَا هُوَ شَيْطَانٌ ۔

۱۰۳۱ - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ قَالَ نَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيرَةِ قَالَ نَا ابْنُ هِلَالٍ يَعْنِي حُمَيْدًا قَالَ بَيْنَمَا أَنَا وَصَاحِبٌ لِي نَتَذَاكَرُ حَدِيثًا إِذْ قَالَ أَبُو صَالِحٍ السَّمَّانُ أَنَا أُحَدِّثُكَ مَا سَمِعْتُ مِنْ أَبِي سَعِيدٍ وَرَأَيْتُ مِنْهُ قَالَ بَيْنَمَا أَنَا مَعَ أَبِي سَعِيدٍ يُصَلِّي يَوْمَ الْجُمُعَةِ إِلَى شَيْءٍ يَسْتُرُهُ مِنَ النَّاسِ إِذْ جَاءَ رَجُلٌ شَابٌّ مِنْ أَبِي مُعَيْطٍ أَرَادَ أَنْ يَجْتَازَ بَيْنَ يَدَيْهِ فَدَفَعَ فِي نَحْرِهِ فَنَظَرَ فَلَمْ يَجِدْ مَسَاغًا إِلَّا بَيْنَ يَدَيْ أَبِي سَعِيدٍ فَعَادَ فَدَفَعَ فِي نَحْرِهِ أَشَدَّ مِنَ الدَّفْعَةِ الْأُولَى فَمَثَلَ قَائِمًا فَنَالَ مِنْ أَبِي سَعِيدٍ ثُمَّ زَاحَمَ النَّاسَ فَخَرَجَ فَدَخَلَ عَلَى مَرْوَانَ فَشَكَى إِلَيْهِ مَا لَقِيَ قَالَ وَدَخَلَ أَبُو سَعِيدٍ عَلَى مَرْوَانَ فَقَالَ لَهُ مَرْوَانُ مَا لَكَ وَلِابْنِ أَخِيكَ جَاءَ يَشْكُوكَ فَقَالَ أَبُو سَعِيدٍ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ إِلَى شَيْءٍ يَسْتُرُهُ مِنَ النَّاسِ فَأَرَادَ أَحَدٌ أَنْ يَجْتَازَ بَيْنَ يَدَيْهِ فَلْيَدْفَعْ فِي نَحْرِهِ فَإِنْ أَبَى فَلْيُقَاتِلْهُ فَإِنَّمَا هُوَ شَيْطَانٌ ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے روایت ہے اس میں نہ منیٰ کا ذکر ہے نہ عرفات کا، فتح مکہ یا حجۃ الوداع کا ذکر ہے۔

---

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھ رہا ہو تو اپنے سامنے سے کسی کو گذرنے نہ دے جہاں تک ہو سکے اس کو دفع کرے اگر نہ مانے تو اس سے لڑے کیونکہ وہ شیطان ہے (ان فی الصلوٰۃ لشغلا ۔ سے یہ حکم منسوخ ہے، سعیدی غفرلہٗ)

ابوصالح کہتے ہیں کہ میں حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمعہ کے دن سترہ کی آڑ میں نماز پڑھ رہا تھا، اتنے میں ابومعیط کا ایک جوان آیا اور اس نے ان کے سامنے سے گذرنا چاہا، حضرت ابوسعید نے اس کے سینہ پر مارا اس نے ادھر ادھر دیکھا اور کوئی اور راستہ نہ پایا وہ پھر گذرنے لگا حضرت ابوسعید نے پہلے سے زیادہ زور کے ساتھ دھکا دیا، وہ سیدھا کھڑا ہو کر ابوسعید سے لڑنے لگا، اس نے ابوسعید کو گالی دی اور لوگوں کو دھکا دیا، وہ وہاں سے گیا اور مروان سے جا کر شکایت کی، حضرت ابوسعید مروان کے پاس گئے، مروان نے کہا کہ تمہارے بھتیجے کو تم سے کیا شکایت ہے، حضرت ابوسعید نے کہا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص سترہ قائم کر کے نماز پڑھے پھر کوئی شخص تمہارے آگے سے گذرے تو اس کے سینے پر مارے پھر بھی وہ نہ مانے تو اس سے لڑے کیونکہ وہ شیطان ہے۔

۱۰۳۲۔ حَدَّثَنِیْ هَارُوْنُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ وَمُحَمَّدُ بْنُ رَافِعٍ ـــــــ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِیْلَ بْنِ اَبِیْ فُدَیْكٍ عَنِ الضَّحَّاكِ بْنِ عُثْمَانَ عَنْ صَدَقَةَ بْنِ یَسَارٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا كَانَ اَحَدُكُمْ یُصَلِّیْ فَلَا یَدَعْ اَحَدًا یَمُرُّ بَیْنَ یَدَیْهِ فَاِنْ اَبٰی فَلْیُقَاتِلْهُ فَاِنَّ مَعَهُ الْقَرِیْنَ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھ رہا ہو تو کسی کو اپنے سامنے سے نہ گزرنے دے اگر وہ نہ مانے تو اس سے قتال کرے کیونکہ اس کے ساتھ شیطان ہے۔

---

۱۰۳۳۔ وَحَدَّثَنِیْهِ اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِیْمَ قَالَ نَا اَبُوْ بَكْرٍ الْحَنَفِیُّ قَالَ نَا الضَّحَّاكُ بْنُ عُثْمَانَ قَالَ نَا صَدَقَةُ بْنُ یَسَارٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ یَقُوْلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بِمِثْلِهٖ۔

امام مسلم کہتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی اس روایت کی مثل منقول ہے۔

---

۱۰۳۴۔ حَدَّثَنَا یَحْیَى بْنُ یَحْیٰی قَالَ قَرَاْتُ عَلٰی مَالِكٍ عَنْ اَبِی النَّضْرِ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِیْدٍ اَنَّ زَیْدَ بْنَ خَالِدِ الْجُهَنِیَّ اَرْسَلَهٗ اِلٰی اَبِیْ جُهَیْمٍ یَسْاَلُهٗ مَاذَا سَمِعَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی الْمَارِّ بَیْنَ یَدَیِ الْمُصَلِّیْ قَالَ اَبُوْ جُهَیْمٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَوْ یَعْلَمُ الْمَارُّ بَیْنَ یَدَیِ الْمُصَلِّیْ مَاذَا عَلَیْهِ لَكَانَ اَنْ یَّقِفَ اَرْبَعِیْنَ خَیْرٌ لَّهٗ مِنْ اَنْ یَّمُرَّ بَیْنَ یَدَیْهِ قَالَ اَبُو النَّضْرِ لَا اَدْرِیْ قَالَ اَرْبَعِیْنَ یَوْمًا اَوْ اَرْبَعِیْنَ شَهْرًا اَوْ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً۔

بسر بن سعید بیان کرتے ہیں کہ زید بن خالد جہنی نے انھیں حضرت ابوجہیم انصاری کے پاس یہ معلوم کرنے کے لیے بھیجا کہ انھوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے نمازی کے آگے سے گزرنے والے شخص کے بارے میں کیا سنا ہے؟ حضرت ابوجہیم نے کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر نمازی کے آگے سے گزرنے والا یہ جان لے کہ اس پر کیا گناہ ہے تو نمازی کے آگے سے گزرنے کی نسبت چالیس تک کھڑے رہنا اس کے لیے بہتر ہے۔ ابوالنضر کہتے ہیں میں نہیں جانتا بسر نے چالیس دن کہا تھا چالیس ماہ یا چالیس سال۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی اس روایت کی مثل منقول ہے۔

۱۰۳۵۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ هَاشِمِ بْنِ حَیَّانَ الْعَبْدِیُّ قَالَ نَا وَكِیْعٌ عَنْ سُفْیَانَ عَنْ سَالِمٍ اَبِی النَّضْرِ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِیْدٍ اَنَّ زَیْدَ بْنَ خَالِدِ الْجُهَنِیَّ اَرْسَلَ اِلٰی اَبِیْ جُهَیْمٍ الْاَنْصَارِیِّ مَا سَمِعْتَ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ فَذَكَرَ

يَعْنِي حَدِيثَ مَالِكٍ.

۱۰۳۶ - حَدَّثَنِي يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ قَالَ نَا ابْنُ أَبِي حَازِمٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ قَالَ كَانَ بَيْنَ مُصَلَّى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَيْنَ الْجِدَارِ مَمَرُّ الشَّاةِ.

حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مصلی اور دیوار کے درمیان ایک بکری کے گزرنے کے برابر جگہ رہتی تھی۔

۱۰۳۷ - حَدَّثَنَا إِسْحَقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ وَمُحَمَّدُ بْنُ مُثَنَّى وَاللَّفْظُ لِابْنِ مُثَنَّى قَالَ إِسْحَقُ أَنَا وَقَالَ ابْنُ مُثَنَّى نَا حَمَّادُ بْنُ مَسْعَدَةَ عَنْ يَزِيدَ يَعْنِي ابْنَ أَبِي عُبَيْدٍ عَنْ سَلَمَةَ وَهُوَ ابْنُ الْأَكْوَعِ أَنَّهُ كَانَ يَتَحَرَّى مَوْضِعَ مَكَانِ الْمُصْحَفِ يُسَبِّحُ فِيهِ وَذَكَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَتَحَرَّى ذَلِكَ الْمَكَانَ وَكَانَ بَيْنَ الْمِنْبَرِ وَالْقِبْلَةِ قَدْرُ مَمَرِّ الشَّاةِ.

یزید بن ابی عبید کہتے ہیں کہ حضرت سلمہ بن اکوع مصحف کے قریب نماز پڑھنے کے لیے کوئی جگہ تلاش کر رہے تھے اور انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اس جگہ کا قصد کرتے تھے اور منبر اور قبلہ کے درمیان ایک بکری کے گذرنے کی جگہ تھی۔

۱۰۳۸ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ نَا مَكِّيٌّ قَالَ يَزِيدُ أَخْبَرَنَا قَالَ كَانَ سَلَمَةُ يَتَحَرَّى الصَّلَوةَ عِنْدَ الْأُسْطُوَانَةِ الَّتِي عِنْدَ الْمُصْحَفِ فَقُلْتُ لَهُ يَا أَبَا مُسْلِمٍ أَرَاكَ تَتَحَرَّى الصَّلَوةَ عِنْدَ هَذِهِ الْأُسْطُوَانَةِ قَالَ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَحَرَّى الصَّلَوةَ عِنْدَهَا.

یزید کہتے ہیں کہ حضرت سلمہ اس ستون کے قریب جو مصحف کے پاس تھا نماز کا قصد کرتے تھے، میں نے کہا اے ابو مسلم تم اس ستون کے پاس نماز پڑھنے کا قصد کرتے ہو، انھوں نے کہا کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس ستون کے پاس نماز کا قصد کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

۱۰۳۹ - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا إِسْمَعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ ح وَحَدَّثَنِي زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ نَا إِسْمَعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ عَنْ يُونُسَ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الصَّامِتِ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَامَ أَحَدُكُمْ يُصَلِّي فَإِنَّهُ يَسْتُرُهُ إِذَا كَانَ بَيْنَ يَدَيْهِ مِثْلُ آخِرَةِ الرَّحْلِ فَإِذَا لَمْ يَكُنْ بَيْنَ يَدَيْهِ مِثْلُ آخِرَةِ الرَّحْلِ فَإِنَّهُ يَقْطَعُ صَلَوتَهُ الْحِمَارُ وَالْمَرْأَةُ وَالْكَلْبُ الْأَسْوَدُ قُلْتُ يَا أَبَا ذَرٍّ مَا بَالُ

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھنے کے لیے کھڑا ہو اور اس کے سامنے پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر کوئی شے ہو تو وہ سترہ کے لیے کافی ہے اگر اس کے سامنے پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر کوئی شے نہ ہو تو گدھا، عورت اور سیاہ کتا اس کی نماز کو منقطع کر دیتا ہے، میں نے کہا ابو ذر سیاہ کتے کی کیا تخصیص ہے؟ اگر لال یا زرد کتا ہو تو

الْكَلْبِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْكَلْبِ الْاَحْمَرِ مِنَ الْكَلْبِ الْاَصْفَرِ قَالَ يَا ابْنَ اَخِي سَاَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا سَاَلْتَنِي فَقَالَ الْكَلْبُ الْاَسْوَدُ شَيْطَانٌ۔

پھر کیا حکم ہے؟ انھوں نے کہا اے بھتیجے! میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے تمہاری طرح سوال کیا تھا، آپ نے فرمایا سیاہ کتا شیطان ہوتا ہے۔

(چونکہ دوسری احادیث سے سترہ کے بغیر عورت کا نمازی کے آگے ہونا ثابت ہے اس لیے جمہور فقہاء کے نزدیک اس حدیث کا یہ معنی ہے کہ ان چیزوں کے گذرنے سے نماز کا خضوع اور خشوع جاتا رہتا ہے، بشرطیکہ نمازی ان چیزوں کی طرف متوجہ ہو ورنہ وہ بھی نہیں۔ سعیدی غفرلہ)

۱۰۴۰۔ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخَ قَالَ نَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيرَةِ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ قَالَا نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيمَ قَالَ اَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِيرٍ قَالَ نَا اَبِي ح وَحَدَّثَنَا اِسْحٰقُ اَيْضًا قَالَ اَنَا الْمُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ مَسْلَمَ بْنَ اَبِي الذَّيَّالِ ح وَحَدَّثَنِي يُوسُفُ بْنُ حَمَّادٍ الْمَعْنِيُّ قَالَ نَا زِيَادُ الْبَكَّائِيُّ عَنْ عَاصِمٍ الْاَحْوَلِ كُلُّ هٰؤُلَاءِ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ هِلَالٍ بِاِسْنَادِ يُونُسَ كَنَحْوِ حَدِيثِهِ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ متعدد اسانید سے اس روایت کی مثل منقول ہے۔

---

۱۰۴۱۔ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاهِيمَ قَالَ اَنَا الْمَخْزُومِيُّ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَاحِدِ وَهُوَ ابْنُ زِيَادٍ قَالَ نَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْاَصَمِّ قَالَ نَا يَزِيدُ بْنُ الْاَصَمِّ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْطَعُ الصَّلٰوةَ الْمَرْاَةُ وَالْحِمَارُ وَالْكَلْبُ وَيَقِي ذٰلِكَ مِثْلُ مُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کہ عورت، گدھے اور کتے کے سامنے گذرنے سے نماز منقطع ہو جاتی ہے اور اس سے محفوظ رہنے کا طریقہ یہ ہے کہ نمازی کے آگے پالان کی پچھلی لکڑی کے برابر کوئی چیز ہو۔

۱۰۴۲۔ حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالُوا نَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي مِنَ اللَّيْلِ وَاَنَا مُعْتَرِضَةٌ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ كَاعْتِرَاضِ الْجَنَازَةِ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رات کو نماز پڑھتے اور میں آپ کے اور قبلہ کے درمیان عرض میں جنازہ کی طرح لیٹی ہوتی۔

---

اس حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ بغیر سترہ کے اگر نمازی کے سامنے عورت ہو تو اس کی اصل نماز نہیں ٹوٹتی، صرف نماز کا خضوع خشوع جاتا رہتا ہے، بشرطیکہ ان چیزوں کی طرف متوجہ ہو

یا آپ کا منع کرنا تنزیہ کے لیے تھا اور عمل بیان جواز کے لیے ہے)

۱۰۴۳- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيعٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي صَلَاتَهُ مِنَ اللَّيْلِ كُلَّهَا وَأَنَا مُعْتَرِضَةٌ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ فَإِذَا أَرَادَ أَنْ يُوتِرَ أَيْقَظَنِي فَأَوْتَرْتُ -

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پوری تہجد کی نماز ادا کرتے اور میں آپ کے اور قبلہ کے درمیان عرض میں لیٹی ہوتی، اور جب حضور وتر پڑھنے کا ارادہ کرتے تو مجھے بھی جگا دیتے اور میں وتر پڑھ لیتی۔

۱۰۴۴- وَحَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ قَالَ نَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ حَفْصٍ عَنْ عُرْوَةَ ابْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ مَا يَقْطَعُ الصَّلٰوةَ قَالَ قُلْنَا الْمَرْأَةُ وَالْحِمَارُ فَقَالَتْ إِنَّ الْمَرْأَةَ لَدَابَّةُ سُوْءٍ لَقَدْ رَأَيْتُنِي بَيْنَ يَدَيْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُعْتَرِضَةً كَاعْتِرَاضِ الْجَنَازَةِ وَهُوَ يُصَلِّي۔

عروہ بن زبیر کہتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا کیا چیز نماز کو توڑ دیتی ہے ہم نے کہا عورت اور گدھا۔ حضرت عائشہ نے فرمایا عورت برا جانور ہے؟ میں نے خود دیکھا ہے کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے جنازہ کی طرح لیٹی رہتی تھی اور حضور نماز پڑھتے رہتے تھے۔

۱۰۴۵- حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ وَأَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ قَالَا نَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ ح وَحَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ وَاللَّفْظُ لَهُ قَالَ نَا أَبِي قَالَ نَا الْأَعْمَشُ قَالَ حَدَّثَنِي إِبْرَاهِيمُ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَ الْأَعْمَشُ وَحَدَّثَنِي مُسْلِمُ بْنُ صُبَيْحٍ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ وَذُكِرَ عِنْدَهَا مَا يَقْطَعُ الصَّلٰوةَ الْكَلْبُ وَالْحِمَارُ وَالْمَرْأَةُ فَقَالَتْ عَائِشَةُ قَدْ شَبَّهْتُمُونَا بِالْحَمِيرِ وَالْكِلَابِ وَاللهِ لَقَدْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي وَإِنِّي عَلَى السَّرِيرِ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ مُضْطَجِعَةٌ فَتَبْدُو لِي الْحَاجَةُ فَأَكْرَهُ أَنْ أَجْلِسَ فَأُوذِيَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَنْسَلُّ مِنْ عِنْدِ رِجْلَيْهِ۔

مسروق بیان کرتے ہیں کہ حضرت عائشہ کے سامنے یہ ذکر کیا گیا کہ کتے، گدھے اور عورت کے گذرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے، حضرت عائشہ نے فرمایا تم نے ہم کو کتوں اور گدھوں کے مشابہ کر دیا۔ خدا! میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ رہے تھے اور میں آپ کے سامنے قبلہ کے درمیان چار پائی پر لیٹی ہوئی تھی، مجھے کوئی کام درپیش ہوتا تو میں بیٹھ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایذاء دینا ناپسند کرتی، چار پائی کے پایوں کے پاس سے کھسک کر نکل جاتی تھی۔

۱۰۴۶- حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ قَالَ أَنَا جَرِيرٌ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ عَدَلْتُمُونَا بِالْكِلَابِ وَالْحُمُرِ لَقَدْ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ تم نے ہم کو کتوں اور گدھوں کے برابر کر دیا حالانکہ میں نے خود دیکھا ہے کہ میں چار پائی پر لیٹی

وَاِنِّیْ مُضْطَجِعَۃٌ عَلَی السَّرِیْرِ فَیَجِیْءُ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَیَتَوَسَّطُ السَّرِیْرَ فَیُصَلِّیْ فَاَکْرَہُ اَنْ اَسْنَحَہٗ فَاَنْسَلُّ مِنْ قِبَلِ رِجْلَیِ السَّرِیْرِ حَتّٰی اَنْسَلَّ مِنْ لِحَافِیْ۔

رہتی تھی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لاتے اور چارپائی کے درمیان میں نماز پڑھتے مجھے آپ کے سامنے سے نکلنا برا محسوس ہوتا تو میں چارپائی کے پایوں کی طرف کھسک کر لحاف سے باہر آتی۔

۱۰۴۷- حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ یَحْیٰی قَالَ قَرَأْتُ عَلٰی مَالِکٍ عَنْ اَبِی النَّضْرِ عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ کُنْتُ اَنَامُ بَیْنَ یَدَیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَرِجْلَایَ فِیْ قِبْلَتِہٖ فَاِذَا سَجَدَ غَمَزَنِیْ فَقَبَضْتُ رِجْلَیَّ وَاِذَا قَامَ بَسَطْتُہُمَا قَالَتْ وَالْبُیُوْتُ یَوْمَئِذٍ لَیْسَ فِیْہَا مَصَابِیْحُ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے سوتی تھی اور میری ٹانگیں آپ کے قبلہ کی جانب ہوتی تھیں، پس جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ میں جاتے تو میرا پیر دبا دیتے میں ٹانگیں کھینچ لیتی اور جب حضور قیام کرتے تو میں ٹانگیں پھیلا دیتی، ام المؤمنین فرماتی ہیں کہ ان دنوں گھروں میں چراغ نہیں ہوتے تھے۔

۱۰۴۸- حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ یَحْیٰی قَالَ اَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ ح وَحَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ قَالَ نَا عَبَّادُ بْنُ الْعَوَّامِ جَمِیْعًا عَنِ الشَّیْبَانِیِّ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ شَدَّادِ بْنِ الْہَادِ قَالَ حَدَّثَتْنِیْ مَیْمُوْنَۃُ زَوْجُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ وَاَنَا حِذَاءَہٗ وَاَنَا حَائِضٌ وَرُبَّمَا اَصَابَنِیْ ثَوْبُہٗ اِذَا سَجَدَ۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زوجہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے اور میں حیض کی حالت میں ہوتی تھی اور کبھی سجدہ کرتے ہوئے آپ کا کپڑا مجھ سے لگ جاتا تھا۔

۱۰۴۹- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَزُہَیْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ زُہَیْرٌ نَا وَکِیْعٌ قَالَ نَا طَلْحَۃُ بْنُ یَحْیٰی عَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَ سَمِعْتُہٗ یُحَدِّثُ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ مِنَ اللَّیْلِ وَاَنَا اِلٰی جَنْبِہٖ وَاَنَا حَائِضٌ وَعَلَیَّ مِرْطٌ وَعَلَیْہِ بَعْضُہٗ اِلٰی جَنْبِہٖ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رات کو نماز پڑھتے اور میں حالت حیض میں آپ کے پہلو کی طرف ہوتی مجھ پر جو چادر ہوتی اس کا کچھ حصہ آپ پر بھی ہوتا۔

## سترہ کی تعریف اور اس کا حکم

سترہ نمازی کے سامنے کسی چیز کی اوٹ اور آڑ بنانے کو کہتے ہیں اس کے دو فائدے ہیں ایک تو نمازی کو کہ اس کی نظر سترہ کے پار نہ جا سکے اور ایک فائدہ دوسروں کو ہے کہ انھیں نمازی کے سامنے سے گذرنے میں تکلیف نہ ہو کیونکہ نمازی کے آگے سے گذرنا سخت گناہ ہے اور جب اس کے اور نمازی کے درمیان سترہ

حائل ہوگا تو وہ سترہ کے پار گذر سکتا ہے، علامہ نووی نے لکھا ہے کہ سترہ دو ہاتھ کا ہونا چاہیے، صاحب ہدایہ نے لکھا ہے کہ سترہ ایک ہاتھ یا اس سے زیادہ کا ہونا چاہیے اور ایک انگلی جتنا موٹا ہونا چاہیے۔ پتھر جمع کر کے اوپر تلے بھی رکھے جا سکتے ہیں، امام احمد بن حنبل کے نزدیک خط بھی کھینچا جا سکتا ہے، سنن ابو داؤد میں بعض احادیث اس کی مؤید ہیں لیکن وہ ضعیف اور مضطرب ہیں اگر اونٹ، یا او نٹنی یا کوئی اور جانور آگے ہو تو جیسا کہ حدیث میں ہے اس کو بھی سترہ بنایا جا سکتا ہے، لیکن نمازی کا عبادت اسے قصد محض اللہ کی عبادت ہو جانور کی تعظیم پیش نظر نہ ہو جن جانوروں کی عبادت کی جاتی ہے جیسے گائے وغیرہ ان کو سترہ نہیں بنانا چاہیے۔

ہدایہ میں لکھا ہے کہ جب امام کھلے میدان میں نماز پڑھائے تو اس کو اپنے آگے سترہ گاڑ دینا چاہیے اور سترہ کو اپنی بائیں یا دائیں جانب رکھے (سر کی جانب نہ ہو تاکہ سترہ کو سجدہ کرنے کا وہم نہ ہو)۔

علامہ ابن ہمام نے اس کے ثبوت میں ایک حدیث ذکر کی ہے:

عن المقداد بن الاسود قال ما رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی علی عود ولا عمود ولا شجرۃ الا جعلہ الی حاجبہ الایمن او الایسر ولا یصمد لہ صمدا۔

حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی لکڑی کی ستون یا درخت کی طرف منہ کر کے جب بھی نماز پڑھتے تو اس کو اپنی دائیں یا بائیں جانب کر لیتے اور ان چیزوں کا کبھی قصد نہیں کرتے۔

صاحب ہدایہ علامہ ابو الحسن مرغینانی متوفی ۵۹۳ھ نے بیان کیا ہے کہ خط کھینچنا سترہ نہیں ہے لیکن علامہ ابن ہمام شارح ہدایہ متوفی ۸۶۱ھ بیان کرتے ہیں کہ چونکہ حدیث شریف میں ہے:-

اذا صلی احدکم فلیجعل تلقاء وجہہ شیئا وان لم یجد فلینصب عصا وان لم یکن عصا فلیخط خطا ولا یضرہ ما مر امامہ۔
(ابو داؤد)

جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو اپنے سامنے کوئی چیز رکھ لے اور اگر اور کوئی چیز نہ ملے تو عصا رکھ لے وہ بھی نہ ہو تو خط کھینچ لے پھر آگے سے گذرنے والے کی پرواہ نہ کرے۔

علامہ ابن ہمام کہتے ہیں کہ جب سترہ بنانے کے لیے اور کوئی چیز نہ ہو تو خط کھینچ لینا چاہیے اور حدیث کی اتباع کرنا بہر حال اولیٰ ہے۔[1] یہ حدیث اگرچہ ضعیف اور مضطرب ہے لیکن اس پر عمل کیا جا سکتا ہے کیونکہ فضائل اعمال میں حدیث ضعیف معتبر ہوتی ہے۔

علامہ بابرتی حنفی لکھتے ہیں:

جب نمازی کے آگے سترہ نہ ہو تو کتنے فاصلے سے گذرنے والا گذر سکتا ہے؟ شمس الائمہ سرخسی، شیخ الاسلام اور قاضی خاں نے کہا اس کے سجدہ کی جگہ سے گذرنا مکروہ ہے (اس کے آگے سے

[1] علامہ کمال الدین ابن ہمام حنفی متوفی ۸۶۱ھ، فتح القدیر ج ۱ ص ۳۵۵، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

بلاکراہت گزر سکتا ہے) فخر الاسلام نے کہا جب نمازی خشوع سے نماز پڑھ رہا ہو (یعنی قیام میں اس کی نظر سجدہ گاہ پر ہو) تو جہاں تک اس کی نظر جا سکتی ہے اس جگہ سے گذرنا مکروہ ہے (اس کے آگے سے گزرنا مکروہ نہیں ہے) بعض فقہاء نے اس فاصلہ کی مقدار دو یا تین صفیں مقرر کی اور بعض نے ڈیڑھ (انگریزی) گز، تبعض نے ڈھائی گز اور بعض نے پچیس گز، اور بعض نے بیس گز، یہ حکم صحرا میں ہے اور مسجد کے متعلق ایک قول یہ ہے کہ نمازی اور مسجد کے قبلہ کی دیوار کے درمیان سے گذرنا مکروہ ہے، اور ایک قول یہ ہے کہ پچیس گز کے بعد گذر سکتا ہے۔ [1]

علامہ حصکفی حنفی لکھتے ہیں:

صحرا میں اور مسجد کبیر میں نمازی کے آگے سے اس کی سجدہ گاہ سے (بغیر سترہ) کے گذرنا مکروہ ہے، یہی زیادہ صحیح قول ہے (اور سجدہ گاہ کے آگے سے گذرنا مکروہ نہیں ہے) اور مسجد صغیر میں نمازی اور دیوار قبلہ کے درمیان سے گذرنا مطلقاً مکروہ ہے۔ [2]

علامہ ابن عابدین شامی حنفی لکھتے ہیں:

علامہ حصکفی نے شمس الائمہ سرخسی، قاضی خاں اور صاحب ہدایہ کے قول کو زیادہ صحیح کہا ہے، اور اسی کو صاحب محیط اور زیلعی نے مستحسن قرار دیا ہے، اور اس کے مقابلہ میں امام تمر تاشی، صاحب البدائع، فخر الاسلام، صاحب نہایہ اور علامہ ابن ہمام نے کہا ہے کہ صحیح یہ ہے کہ جب نمازی بغیر سترہ کے نماز پڑھ رہا ہو تو گذرنے والا اتنے فاصلہ سے بلاکراہت گذر سکتا ہے، جتنے فاصلہ سے خشوع کے ساتھ نماز پڑھنے والے کو گذرنے والا نظر نہ آئے، یہ حکم صحرا اور مسجد کبیر کے لیے ہے اور گھر میں اگر نماز پڑھ رہا ہو یا مسجد صغیر میں نماز پڑھ رہا ہو تو نمازی اور دیوار قبلہ کے سامنے سے گذرنا مطلقاً مکروہ ہے۔ [3]

پھر علامہ شامی لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| مسجد صغیر هو اقل من ستين ذراعا، وقيل من اربعين وهو المختار۔ [4] | مسجد صغیر جو ساٹھ ذراع (تیس انگریزی گز) سے کم ہو، اور ایک قول یہ ہے جو چالیس ذراع (بیس انگریزی گز) سے کم ہو۔ |

اس کا مفاد یہ ہے کہ جس مسجد کا طول اور عرض بیس یا تیس گز سے کم ہو وہ مسجد صغیر ہے اس میں اگر نمازی بغیر سترہ کے نماز پڑھ رہا ہو تو نمازی اور دیوار قبلہ کے آگے سے گذرنا مطلقاً ——

---

[1] علامہ محمد بن محمود بابرتی حنفی متوفی ۷۸۶ھ، عنایۃ علی ہامش فتح القدیر ج ۱ ص ۳۵۳، مطبوعہ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر

[2] علامہ محمد بن علی بن محمد حصکفی حنفی متوفی ۱۰۸۸ھ، درمختار علی ہامش رد المحتار ج ۱ ص ۵۹۳، مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول ۱۳۲۷ھ

[3] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، رد المحتار ج ۱ ص ۵۹۳، " " "

[4] " " " " " ، رد المحتار ج ۱ ص ۵۹۳، " " "

مکروہ ہے اور اگر مسجد کا طول اور عرض بیس یا تیس گز سے زیادہ ہو تو نمازی کی سجدہ گاہ سے دو یا تین صف کے فاصلہ سے بغیر سترہ کے بھی گذرنا بلا کراہت جائز ہے کیونکہ اگر نمازی خشوع سے نماز پڑھ رہا ہو (بایں طور کہ اس کی نظر سجدہ گاہ پر ہو) تو اس کو اتنے فاصلہ سے گذرنے والا نظر نہیں آئے گا۔ آج کل شہر کی مساجد عموماً تیس گز سے بڑی ہوتی ہیں اس لیے ان میں نمازی کے آگے سے دو صفوں کے بعد گزرنا جائز ہے۔ اس مسئلہ کو زیادہ تفصیل اور تحقیق سے ہم نے شرح صحیح مسلم جلد سابع میں بیان کیا ہے، اہل علم کو اس کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیے۔

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غسالہ سے تبرک حاصل کرنے اور آپ کے فضلات کی طہارت کا بیان

حدیث نمبر ۱۰۴۲ میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وضوء سے بچے ہوئے پانی کو لینے کے لیے صحابہ جھپٹ پڑتے تھے۔

اس حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غسالہ سے تبرک حاصل کرنے کا ثبوت ہے اس کی تائید بخاری شریف میں ہے:

ان عروة جعل يرمق اصحاب النبي صلى الله عليه وسلم بعينيه قال فوالله ما تنخم رسول الله صلى الله عليه وسلم نخامة الا وقعت في كف رجل منهم فدلك بها وجهه وجلده واذا امرهم ابتدروا امره وان توضا كادوا يقتتلون على وضوئه۔

(صحیح بخاری ج ۱ ص ۳۷۹)

عروہ بیان کرتے ہیں کہ (صلح حدیبیہ کے موقع پر) میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو غور سے دیکھ رہا تھا، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب بھی ناک صاف کرتے تو کوئی نہ کوئی صحابی ہاتھ آگے بڑھا کر اس رینٹ کو اپنے چہرہ اور جسم پر مل لیتا، حضور جب کوئی حکم دیتے تو سب اس کی تعمیل میں دوڑ پڑتے اور جب آپ وضو کرتے تو آپ کے وضو کے بچے ہوئے پانی کو حاصل کرنے کے لیے صحابہ اس طرح جھپٹ پڑتے گویا ایک دوسرے کو قتل کر دیں گے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے جسم سے لگے ہوئے پانی یا آپ کے وضو سے بچے ہوئے پانی کو صحابہ کرام اپنے جسم سے ملنے کے لیے اس قدر بیتاب رہتے تھے کہ اس کو حاصل کرنے کے لیے ایک دوسرے پر جھپٹ پڑتے، اس سے ایک طرف یہ ظاہر ہوتا ہے کہ صحابہ کرام کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کس قدر والہانہ محبت تھی۔ دوسری طرف یہ پتا چلتا ہے کہ بزرگوں کے آثار سے تبرک حاصل کرنا جائز ہے ورنہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان کو منع فرما دیتے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ناک بھی صاف کرتے تو اس رینٹ کو کوئی نہ کوئی صحابی اپنے ہاتھ میں لے لیتا اور اس کو اپنے چہرہ اور جسم پر ملتا۔

رینٹ طبعاً مکروہ اور گھناؤنی ہوتی ہے اگر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بھی عام آدمیوں کی طرح ہوتے اور آپ کا رینٹ عام آدمیوں کی طرح ہوتی تو کیوں صحابہ اس کے حصول کے لیے اس قدر بے تاب ہوتے اور جب وہ رینٹ برف سے زیادہ شفاف ہو، مشک وعنبر سے بہتر خوشبو دار ہو شہد سے زیادہ میٹھی تو کون بدبخت ہوگا جو اس کے حصول کی خواہش نہ رکھتا ہوگا۔

رینٹ تو دور کی بات ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا پیشاب مبارک بھی طیب وطاہر تھا صحابہ کرام اس کو پی لیتے، اگر کوئی شخص پچھنے لگا کر علاج کی خاطر آپ کی رگ کاٹتا تو آپ کا جو خون نکلتا اس کو پی لیتا۔

امت کے حق میں آپ کے تمام فضلات کریمہ طاہر ہیں۔

علامہ سیوطی مسند ابو یعلیٰ، حاکم، دار قطنی اور ابو نعیم کے حوالہ سے لکھتے ہیں:

عن ام ایمن قالت قام النبی صلی اللہ علیہ وسلم من اللیل الی فخارۃ فی جانب البیت فبال فیہا فقمت من اللیل وانا عطشانۃ فشربت ما فیہا فلما اصبح اخبرتہ فضحک وقال انک لن تشتکی بطنک بعد یومک ھذا ابدًا۔ [۱]

حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے رات کو اٹھ کر گھر کی ایک جانب رکھے مٹی کے برتن میں پیشاب کیا پھر میں رات کو اٹھی میں پیاسی تھی، میں نے اس پیشاب کو پی لیا، صبح میں نے حضور کو بتلایا آپ ہنسے اور فرمایا آج کے بعد تمہیں کبھی پیٹ کی بیماری نہیں ہوگی۔

علامہ شامی لکھتے ہیں:

فضلاتہ علیہ الصلوٰۃ والسلام طاھرۃ کما جزم بہ البغوی وغیرہ وھو المعتمد لان ام ایمن برکۃ الحبشیۃ شربت بولہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال لن یلج النار بطنک صححہ الدار قطنی وقال ابو جعفر الترمذی دم النبی صلی اللہ علیہ وسلم طاھر لان ابا طیبۃ شربہ وفعل مثل ذلک ابن الزبیر وھو غلام حین اعطاہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم دم حجامتہ لیدفنہ فشربہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من خالط دمہ دمی لم تمسہ النار

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے فضلات طاہر ہیں، جس طرح بغوی اور ان کے علاوہ علماء نے بیان کیا ہے اور یہی بات صحیح ہے، کیونکہ ام ایمن برکہ حبشیہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا پیشاب پی لیا تو حضور نے ان سے فرمایا تمہارا پیٹ کبھی جہنم میں نہیں جائے گا، اس حدیث کو دار قطنی نے صحیح قرار دیا ہے اور ابو جعفر ترمذی نے بیان کیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا خون پاک ہے کیونکہ ابو طیبہ نے اس کو پیا

[۱] علامہ جلال الدین سیوطی شافعی متوفی ۹۱۱ ھ، خصائص کبریٰ ج ۱ ص ۷۷، طبع مصر

وهذه الاحاديث مذكورة في كتب الحديث الصحيحة وذكرها فقهاؤنا وتبعهم الشافعية كالشر بيني في شرح الغاية وفقهاء مالكية والحنابلة فكانت كالمجمع عليه فحيث ثبت ان فضلاته عليه الصلاة والسلام تنجي من النار فكيف من ربي من دمها ولحمها ربي من بطنها ومن كان من اصل خلقته الشريفة يدخل النار.[1]

اور جب حضور نے اپنی رگ سے نکلوایا ہوا خون ابن زبیر کو دفن کرنے کے لیے دیا تو انھوں نے اس کو پی لیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کے خون کے ساتھ میرا خون مل جائے گا وہ جہنم میں نہیں جائے گا۔ یہ روایات احادیث کی کتب میں موجود ہیں اور ان کو ہمارے فقہاء نے ذکر کیا ہے، اور شافعی، مالکی اور حنبلی فقہاء نے بھی اس کی موافقت کی ہے۔

---

اور جب یہ ثابت ہو گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فضلات سے جہنم سے نجات ملتی ہے۔ تو (آپ کی والدہ) جن کے خون اور گوشت سے آپ کی پرورش ہوئی اور جن کے پیٹ میں آپ رہے اور آپ کے تمام آباء و اجداد جو آپ کی خلقت کی اصل ہیں وہ کیسے جہنم میں جائیں گے؟

علامہ ابن حجر عسقلانی شافعی فرماتے ہیں:

وقد تكاثرت الادلة على طهارة فضلاته وعد الائمة ذلك من خصائصه.[2]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فضلات کی طہارت پر بکثرت دلائل قائم ہیں اور ائمہ نے اس بات کو حضور کی خصوصیت قرار دیا ہے۔

اور علامہ بدرالدین حنفی حضور کے وضو والے پانی سے تبرک کی بحث میں فرماتے ہیں:

الماء الذي يتقاطر من اعضائه الشريفة فابو حنيفة ينكر هذا ويقول نجاسته ذلك لحاشا منه وكيف يقول ذلك وهو يقول بطهارة بوله وسائر فضلاته.[3]

(باوجود اس بات کے کہ امام ابو حنیفہ مستعمل پانی کی نجاست کے قائل ہیں) جو پانی حضور کے جسم سے ٹپک کر گرتا ہے اس کو وہ نجس نہیں کہتے وہ اس قول سے بالکل بری ہیں اور وہ اس پانی کی نجاست کا قول کیسے کر سکتے ہیں جب کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیشاب اور تمام فضلات کو پاک قرار

---

[1] علامہ ابن عابدین شامی حنفی متوفی ۱۲۵۲ھ، العقود الدریۃ ... ج ۲ ص ۱۳۶۵، طبع مصر

[2] علامہ ابن حجر عسقلانی شافعی متوفی ۸۵۲ھ، فتح الباری ج ۱ ص ۲۸۳، (طبع مصر)۔

[3] علامہ بدرالدین حنفی متوفی ۸۵۵ھ، عمدۃ القاری ج ۳ ص ۷۹، مطبوعہ ادارۃ الطباعۃ المنیریہ مصر، ۱۳۴۸ھ

دیتے ہیں۔

ملا علی قاری رحمہ الباری لکھتے ہیں:

وعن ثم اختار کثیرون من اصحابنا طهارة فضلاته علیه السلام[1]

اور اس وجہ سے ہمارے کثیر علماء نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فضلات کی طہارت کا قول کیا ہے۔

ان عبارات سے ظاہر ہو گیا کہ تمام علماء اسلام کے نزدیک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بشریت مبارکہ عام بشری غلاظتوں سے پاک، صاف، منزہ اور طیب و طاہر ہے، حضور کے فضلات ایسے خوشبودار اور خوش ذائقہ ہوتے تھے کہ جس صحابی کو موقعہ ملتا وہ ان فضلات کو حاصل کر لیتا اور ان فضلات کی برکت سے دنیا اور آخرت کی فلاح حاصل کرتا، علامہ شامی نے جس طرح نبی علیہ السلام کے خون کی مس سے حضور کے تمام آباؤ اجداد کا جہنم سے نجات یافتہ ہونا ثابت کیا ہے، اس پر یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ قیامت تک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نسل جو حضور کے خون سے ہے ان شاء اللہ وہ بھی جہنم کی آگ سے محفوظ رہے گی۔

## حلّہ کا معنی اور سرخ رنگ کے لباس کا جواز

حدیث نمبر ۱۰۴۲ میں ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سرخ رنگ کا حلہ پہنا ہوا تھا۔

حلہ ایک قسم کی دو چادروں کو کہتے ہیں ایک باندھ لیتے ہیں اور ایک اوڑھ لیتے ہیں، اس حدیث میں تصریح ہے کہ آپ نے سرخ رنگ کا حلہ پہنا ہوا تھا۔ اسی طرح بخاری شریف، ابوداؤد اور ترمذی میں بھی سرخ رنگ کے لباس کی تصریح موجود ہے۔ ان احادیث سے مردوں کے لیے سرخ رنگ کا لباس پہننا جائز معلوم ہوتا ہے، لیکن بعض احادیث سے سرخ رنگ کی چادروں کی کراہت بھی ثابت ہے، حدیث شریف میں ہے:

عن عبد الله بن عمرو قال مر على النبي صلى الله عليه وسلم رجل عليه ثوبان احمران فسلم عليه فلم يرد عليه النبي صلى الله عليه وسلم

حضرت عبد اللہ بن عمرو بیان کرتے ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سے ایک شخص گذرا اور اس نے دو سرخ کپڑے پہنے ہوئے تھے، اس نے سلام کیا تو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کے سلام کا جواب نہیں دیا۔

(ابوداؤد ص ۵۶۳)

ایک اور حدیث ہے:

عن عبد الله بن عمرو بن العاص قال رأى رسول الله صلى الله عليه وسلم على معصفرة

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

---

[1] ملا علی قاری متوفی ۱۰۱۴ھ، مرقات ج ۲ ص ۵۳، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان، ۱۳۹۰ھ

بعصفر موردًا فقال ما هذا؟ فانطلقت فاحرقته فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما صنعت بثوبك فقلت احرقته قال افلا كسوته بعض اهلك۔

(ابوداؤد ص ۵۶۲)

نے مجھے گلابی رنگ کے کپڑے پہنے ہوئے دیکھا، آپ نے فرمایا یہ کیسا لباس ہے، میں نے جاکر ان کپڑوں کو جلا دیا پھر جب میں حضور کے پاس آیا تو آپ نے پوچھا ان کپڑوں کا کیا کیا، میں نے عرض کیا میں نے انھیں جلا دیا، آپ نے فرمایا تم نے وہ کپڑے اپنی عورتوں کو کیوں نہ پہنا دیے۔

ان تمام احادیث کو سامنے رکھ کر یہ معلوم ہوتا ہے، سرخ لباس پہننا حرام یا مکروہ تحریمی نہیں ہے کیونکہ حضور نے اس لباس سے ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا ہے منع نہیں کیا، علاوہ ازیں یہ سنن کی احادیث ہیں اور صحیح کی احادیث سے خود حضور کا سرخ لباس پہننا ثابت ہے اسی لیے علامہ شامی نے سرخ لباس کو مکروہ تنزیہی قرار دیا ہے[1] اور آپ کا سرخ لباس پہننا بیان جواز پر محمول ہے۔ سرخ رنگ کے لباس کی پوری تحقیق شرح صحیح مسلم جلد سادس میں ملاحظہ فرمائیں۔

## صراط مستقیم کی توہین آمیز عبارت

حدیث نمبر ۱۰۴۵ میں ہے: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے سامنے یہ روایت بیان کی گئی کہ نمازی کے سامنے کتے، گدھے اور عورت کے گذرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے، اور حدیث نمبر ۱۰۴۶ میں ہے: حضرت عائشہ نے فرمایا تم نے ہمیں کتوں اور گدھوں کے برابر کر دیا۔

حالانکہ بالخصوص حضرت عائشہ کا کتوں اور گدھوں کے ساتھ ذکر نہیں کیا گیا تھا، پھر بھی حضرت عائشہ کو اس سے ایذا پہنچی اور انھوں نے اس کو اپنی توہین سمجھا تو شیخ اسماعیل دہلوی نے سید احمد بریلوی کے ملفوظ میں نماز میں جناب رسالت مآب کے خیال آنے کو اپنے بیل اور گدھے کے خیال سے زیادہ برا لکھا ہے، اس سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کس قدر اذیت پہنچی ہوگی! اور یہ سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی کس درجہ توہین ہے!

شیخ اسماعیل دہلوی لکھتے ہیں:

از وسوسہ زنا خیال مجامعت زوجہ خود بہتر است و صرف ہمت بسوئے شیخ و امثال آں از معظمین گو جناب رسالت مآب باشند بچندیں مرتبہ بدتر از استغراق در صورت گاؤ خر خود است[2]

زنا کے خیال سے اپنی بیوی سے جماع کا خیال بہتر ہے اور شیخ اور ان جیسے معظمین خواہ جناب رسالت مآب ہی ہوں، کی طرف اپنی توجہ کو لگا دینا اپنے بیل اور گدھے کے تصور

---

[1] علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی متوفی ۱۲۵۲ھ، ردالمحتار ج ۵ ص ۲۳۱ مطبوعہ مطبعہ عثمانیہ استنبول، ۱۳۲۷ھ

[2] شیخ محمد اسماعیل دہلوی متوفی ۱۲۴۶ھ، صراط مستقیم ص ۸۶، مطبوعہ مکتبہ سلفیہ لاہور

بیں استغراق سے کہیں زیادہ بڑا ہے۔

## بَابُ[۱۸۶] الصَّلٰوۃِ فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ وَ صِفَۃِ لُبْسِہٖ

## ایک کپڑا پہن کر نماز پڑھنے اور آپ کے لباس کی صفت کا بیان

۱۰۵۰- حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ یَحْیٰی قَالَ قَرَأْتُ عَلٰی مَالِکٍ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ اَنَّ سَائِلًا سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلٰوۃِ فِی الثَّوْبِ الْوَاحِدِ فَقَالَ اَوَ لِکُلِّکُمْ ثَوْبَانِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ایک کپڑا پہن کر نماز پڑھنا جائز ہے آپ نے فرمایا کیا تم میں سے ہر شخص کے پاس دو کپڑے ہیں۔

۱۰۵۱- حَدَّثَنِیْ حَرْمَلَۃُ بْنُ یَحْیٰی قَالَ اَنَا ابْنُ وَھْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یُوْنُسُ ح وَحَدَّثَنِیْ عَبْدُ الْمَلِکِ بْنُ شُعَیْبِ بْنِ اللَّیْثِ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبِیْ عَنْ جَدِّیْ قَالَ حَدَّثَنِیْ عُقَیْلُ بْنُ خَالِدٍ کِلَاھُمَا عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ وَاَبِیْ سَلَمَۃَ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِہٖ۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ ایک اور سند سے بھی اس روایت کی مثل منقول ہے۔

---

۱۰۵۲- حَدَّثَنِیْ عَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُھَیْرُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ عَمْرٌو نَا اِسْمٰعِیْلُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِیْرِیْنَ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ نَادٰی رَجُلٌ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَیُصَلِّیْ اَحَدُنَا فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ فَقَالَ اَوَ کُلُّکُمْ یَجِدُ ثَوْبَیْنِ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے باآواز بلند پوچھا کیا ہم میں سے کوئی شخص ایک کپڑے میں نماز پڑھ سکتا ہے۔ آپ نے فرمایا کیا تم میں سے ہر شخص کے پاس دو کپڑے ہیں۔

۱۰۵۳- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَعَمْرٌو النَّاقِدُ وَزُھَیْرُ بْنُ حَرْبٍ جَمِیْعًا عَنِ ابْنِ عُیَیْنَۃَ قَالَ زُھَیْرٌ نَا سُفْیَانُ عَنْ اَبِی الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یُصَلِّیْ اَحَدُکُمْ فِی الثَّوْبِ الْوَاحِدِ لَیْسَ عَلٰی عَاتِقَیْہِ مِنْہُ شَیْءٌ۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں سے کوئی شخص ایک کپڑا پہن کر اس طرح نماز نہ پڑھے کہ اس کے شانوں پر کچھ کپڑا نہ ہو۔

---

۱۰۵۴- حَدَّثَنَا اَبُوْ کُرَیْبٍ قَالَ نَا اَبُوْ اُسَامَۃَ عَنْ ھِشَامِ بْنِ عُرْوَۃَ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّ عُمَرَ بْنَ اَبِیْ سَلَمَۃَ قَالَ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ

عمر بن ابی سلمہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ حضرت ام سلمہ کے مکان میں اس طرح ایک کپڑا لپیٹے ہوئے نماز

فِي ثَوْبٍ وَّاحِدٍ مُشْتَمِلًا بِهِ فِي بَيْتِ أُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا وَاضِعًا طَرَفَيْهِ عَلٰى عَاتِقَيْهِ۔

پڑھ رہے تھے کہ اس کے دونوں کنارے آپ کے کندھوں پر تھے۔

۱۰۵۵۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَإِسْحٰقُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ عَنْ وَكِيْعٍ قَالَ نَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيْهِ بِهٰذَا غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ مُتَوَشِّحًا وَلَمْ يَقُلْ مُشْتَمِلًا۔

امام مسلم فرماتے ہیں ایک اور سند سے بھی اس کی مثل روایت مذکور ہے مگر اس میں توشح کا بھی ذکر ہے (توشح کا مطلب یہ ہے کہ کپڑے کا جو کنارہ دائیں شانہ پر ہوا سے بائیں ہاتھ کے نیچے سے لے جائے اور جو بائیں شانہ پر ہو اسے دائیں ہاتھ کے نیچے سے لے جائے پھر دونوں کناروں کو ملا کر سینہ پر باندھ لے)۔

۱۰۵۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى قَالَ أَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عُمَرَ ابْنِ أَبِي سَلَمَةَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فِي بَيْتِ أُمِّ سَلَمَةَ فِي ثَوْبٍ وَّاحِدٍ قَدْ خَالَفَ بَيْنَ طَرَفَيْهِ۔

عمر بن ابی سلمہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ام المؤمنین ام سلمہ کے مکان میں ایک کپڑا پہنے ہوئے نماز پڑھتے دیکھا آپ نے اس کپڑے کے دونوں کناروں میں تبدیلی کر رکھی تھی۔

۱۰۵۷۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ وَيَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ قَالَا نَا اللَّيْثُ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ بْنِ سَهْلِ بْنِ حُنَيْفٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ أَبِي سَلَمَةَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فِي ثَوْبٍ وَّاحِدٍ مُلْتَحِفًا مُخَالِفًا بَيْنَ طَرَفَيْهِ زَادَ يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ فِي رِوَايَتِهِ قَالَ عَلٰى مَنْكِبَيْهِ۔

عمر بن ابی سلمہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک کپڑے میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا آپ نے اس کو پہنا ہوا تھا اور دونوں طرفوں میں مخالفت کی ہوئی تھی۔

۱۰۵۸۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ نَا وَكِيْعٌ قَالَ نَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فِي ثَوْبٍ وَّاحِدٍ مُتَوَشِّحًا بِهِ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک کپڑا میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا جس میں آپ نے توشح کیا ہوا تھا۔

۱۰۵۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ نَا أَبِيْ قَالَ نَا سُفْيَانُ ح وَحَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ نَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ جَمِيْعًا بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَفِي حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ قَالَ دَخَلْتُ

امام مسلم کہتے ہیں کہ یہ روایت کئی سندوں سے منقول ہے۔ ابن نمیر کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔

عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

۱۰۶۰ - حَدَّثَنِیْ حَرْمَلَۃُ بْنُ یَحْیٰی قَالَ نَا ابْنُ وَھْبٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ عَمْرٌو اَنَّ اَبَا الزُّبَیْرِ الْمَکِّیَّ حَدَّثَہٗ اَنَّہٗ رَاٰی جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰہِ یُصَلِّیْ فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ مُّتَوَشِّحًا بِہٖ عِنْدَہٗ ثِیَابُہٗ وَقَالَ جَابِرٌ اَنَّہٗ رَاٰی رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَصْنَعُ ذٰلِکَ۔

۱۰۶۱ - حَدَّثَنِیْ عَمْرٌو النَّاقِدُ وَاِسْحٰقُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ وَاللَّفْظُ لِعَمْرٍو قَالَ حَدَّثَنِیْ عِیْسَی بْنُ یُوْنُسَ قَالَ نَا الْاَعْمَشُ عَنْ اَبِیْ سُفْیَانَ عَنْ جَابِرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیُّ اَنَّہٗ دَخَلَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ فَرَاَیْتُہٗ یُصَلِّیْ عَلٰی حَصِیْرٍ یَّسْجُدُ عَلَیْہِ قَالَ وَرَاَیْتُہٗ یُصَلِّیْ فِیْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ مُّتَوَشِّحًا بِہٖ۔

۱۰۶۲ - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَۃَ وَاَبُوْ کُرَیْبٍ قَالَا نَا اَبُوْ مُعَاوِیَۃَ ح وَحَدَّثَنِیْہِ سُوَیْدُ بْنُ سَعِیْدٍ قَالَ نَا عَلِیُّ بْنُ مُسْھِرٍ کِلَاھُمَا عَنِ الْاَعْمَشِ بِھٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِیْ رِوَایَۃِ اَبِیْ کُرَیْبٍ وَاضِعًا طَرَفَیْہِ عَلٰی عَاتِقَیْہِ وَفِیْ رِوَایَۃِ اَبِیْ بَکْرٍ وَّسُوَیْدٍ مُّتَوَشِّحًا بِہٖ۔

ابوالزبیر بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر کو ایک کپڑے میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا حالانکہ ان کے پاس اور کپڑے موجود تھے، حضرت جابر نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ آپ ایک چٹائی پر نماز پڑھ رہے ہیں، اور اسی پر سجدہ کرتے ہیں اور میں نے آپ کو ایک کپڑے میں توشیح کیے ہوئے نماز پڑھتے دیکھا۔

امام مسلم فرماتے ہیں کہ یہ روایت اور بھی کئی اسانید سے منقول ہے ابوکریب کی روایت میں ہے کہ آپ نے کپڑے کی دونوں طرفیں اپنے کندھوں پر ڈالی ہوئی تھیں اور ابوبکر اور سوید کی روایت میں توشیح کا ذکر ہے۔

## عمامہ یا ٹوپی کے ساتھ نماز پڑھنے کے استحباب پر دلائل

نماز کی حالت میں ستر عورت فرض ہے، مرد کا ستر ناف سے لے کر گھٹنوں تک ہے اور عورت کا ستر تمام جسم ہے، صرف چہرہ، ہاتھوں اور پیروں کا استثناء ہے۔

مجبوری کی حالت میں ایک کپڑے کے ساتھ بھی نماز پڑھی جا سکتی ہے، لیکن جب اللہ تعالیٰ نے وسعت دی ہے تو قمیص، شلوار اور عمامہ یا ٹوپی کے ساتھ نماز پڑھنی چاہیے، غیر مقلدین حضرات اس باب کی احادیث سے ننگے سر نماز پڑھنے پر استدلال کرتے ہیں، لیکن عجیب بات ہے کہ وہ صرف سر کھلا رکھتے ہیں، قمیص، شلوار، شیروانی وغیرہ سب پہنتے ہیں، صرف سر ڈھانپنے کے لیے وہ حضرت جابر کی اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں کہ انہوں نے باوجود اور کپڑوں کے صرف ایک کپڑے کے ساتھ نماز پڑھی، نیز یہ بھی ملحوظ رہنا چاہیے کہ جس وضع اور ہیئت میں ہم دنیا دار معزز لوگوں کے

سامنے جانا خلاف ادب گردانتے ہیں، تو اللہ تعالیٰ کے سامنے بھی اس ہیئت میں کھڑے ہونے سے اجتناب کرنا چاہیے اور جب اللہ تعالیٰ نے ہمیں عمامہ یا ٹوپی سے سر ڈھانپنے کی وسعت دی ہے تو ہمیں اس وسعت کو اختیار کرنا چاہیے۔

علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

المستحب ان یصلی الرجل فی ثلاثۃ اثواب قمیص وازار وعمامۃ۔[1]

مستحب یہ ہے کہ مرد تین کپڑوں میں نماز پڑھے، قمیص، تہبند اور عمامہ۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

فقال اذا وسع اللہ فاوسعوا۔[2]

جب اللہ تعالیٰ نے وسعت دی ہے تو وسعت کو اختیار کرو۔

امام بیہقی روایت کرتے ہیں:

عن عبد اللہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا صلی احدکم فلیلبس ثوبیہ فان اللہ عز وجل احق ان یزین لہ۔[3]

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو دو کپڑوں میں نماز پڑھے، کیونکہ اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ حقدار ہے کہ اس کے لیے زینت اختیار کی جائے۔

عن نافع قال رانی ابن عمر وانا اصلی فی ثوب واحد فقال لہ اکسک قلت بلی قال فلو بعثتک کنت تذھب ھکذا قلت لا قال فاللہ احق ان تزین لہ۔[4]

نافع بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابن عمر نے مجھے ایک کپڑے میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تو انھوں نے کہا کیا میں نے تم کو اور کپڑے نہیں پہنائے، میں نے کہا کیوں نہیں، انھوں نے کہا اگر میں تم کو کسی جگہ بھیجوں تو کیا تم اسی حالت میں چلے جاؤ گے؟ میں نے کہا نہیں، انھوں نے کہا پھر اللہ تعالیٰ اس کا زیادہ حقدار ہے کہ اس کے لیے مزین ہوا جائے۔



[1] علامہ ابوبکر بن مسعود کاسانی متوفی ۵۸۷ھ، بدائع الصنائع ج ۱ ص ۲۱۹، مطبوعہ ایچ۔ ایم۔ سعید اینڈ کمپنی کراچی، ۱۴۰۰ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۳، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ھ

[3] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۲۳۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

[4] امام ابوبکر احمد بن حسین بیہقی متوفی ۴۵۸ھ، سنن کبریٰ ج ۲ ص ۲۳۶، مطبوعہ نشر السنۃ ملتان

حافظ الہیثمی بیان کرتے ہیں:

عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن خالہ قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الشتاء فوجدتھم یصلون فی البرانس والاکسیۃ وایدیھم فیھا۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر ورجالہ موثقون۔[1]

کلیب کے والد اپنے ماموں سے روایت کرتے ہیں کہ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سردیوں میں حاضر ہوا وہ سب ٹوپیاں پہنے ہوئے اور چادریں اوڑھے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور ان کے ہاتھ ان کی چادروں میں تھے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں:

قال الحسن کان القوم یسجدون علی العمامۃ والقلنسوۃ ویداہ فی کمہ۔[2]

حسن بصری کہتے ہیں کہ (گرمی کی وجہ سے) لوگ (یعنی صحابہ اور تابعین) عمامہ اور ٹوپی پر سجدہ کرتے تھے، (یعنی پیشانی عمامہ کے پیچ اور ٹوپی سے ڈھکی ہوئی ہوتی تھی) اور ان کے ہاتھ آستینوں میں ہوتے تھے۔

وضع ابو اسحاق قلنسوتہ فی الصلوٰۃ ورفعھا۔[3]

ابو اسحاق نے نماز میں اپنی ٹوپی کو رکھا اور اونچا کیا۔

امام شعرانی لکھتے ہیں:

وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یامر بستر الراس فی الصلوٰۃ بالعمامۃ او القلنسوۃ وینھی عن کشف الراس فی الصلوٰۃ۔[4]

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں عمامہ یا ٹوپی کے ساتھ سر ڈھانپنے کا حکم دیتے تھے اور ننگے سر نماز پڑھنے سے منع فرماتے تھے۔

علامہ سیوطی حافظ ابن عساکر اور حافظ رویانی کے حوالے سے لکھتے ہیں:

کان یلبس القلانس تحت العمائم وبغیر العمائم ویلبس العمائم بغیر قلانس الحدیث۔[5]

نبی صلے اللہ علیہ وسلم ٹوپی عمامہ کے نیچے پہنتے تھے، اور ٹوپی بغیر عمامہ کے پہنتے تھے اور عمامہ بغیر ٹوپی کے پہنتے تھے۔

---

[1] حافظ نور الدین علی بن ابی بکر الہیثمی متوفی ۸۰۷ھ، مجمع الزوائد ج ۲ ص ۵۱، مطبوعہ دار الکتاب العربی ۱۴۰۲ھ

[2] امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۵۶، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی ۱۳۸۱ھ

[3] 〃 〃 〃 〃 ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۵۹، 〃 〃 〃 〃

[4] علامہ عبد الوہاب شعرانی متوفی ۹۷۳ھ، کشف الغمہ، ج ۱ ص ۸۷، مطبوعہ مصر

[5] حافظ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، الجامع الصغیر ج ۲ ص ۳۹۴، مطبوعہ دار الفکر بیروت

ان احادیث سے یہ واضح ہو گیا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم، صحابہ، تابعین اور سلف صالحین کا طریقہ عمامہ یا ٹوپی سے سر ڈھانپ کر نماز پڑھنا تھا، اس لیے جب انسان کے پاس عمامہ یا ٹوپی کی وسعت ہو تو وہ ننگے سر نماز نہ پڑھے، عمامہ باندھ کر یا ٹوپی پہن کر نماز پڑھے۔

## حرفِ آخر

۱۶/شعبان ۱۴۱۳ھ/۱۰/فروری ۱۹۹۳ء کو میں نے شرح صحیح مسلم جلد اوّل کو از سر نو لکھنا شروع کیا تھا اور ۶ رمضان المبارک ۱۴۱۴ھ/۱۷ فروری ۱۹۹۴ء کو یہ ختم ہو گئی۔

مارچ ۱۹۸۶ء میں شرح صحیح مسلم کی تصنیف کا یہ سفر شروع ہوا تھا اور فروری ۱۹۹۴ء میں سات جلدیں مکمل ہونے کے بعد یہ سفر کامیابی کی منزل کو پہنچ گیا۔

اللہ تعالٰے کا بے حساب شکر ہے کہ اس نے مجھ ایسے کمزور اور بیمار شخص کے ہاتھوں اتنا عظیم کام مکمل کرا دیا، جب میں کراچی آنے سے پہلے اپنے ماضی کے ان سالوں کی طرف مڑ کر دیکھتا ہوں، جب میری کمر میں شدید درد رہتا تھا، اور اس کی وجہ سے میرے دماغ پر شدید دباؤ تھا، میں کسی سے بات نہیں کرتا تھا، لوگ میرے پاس کئی کئی گھنٹے بیٹھے رہتے اور میں ان کو خاموشی سے دیکھتا رہتا تھا، کوئی طالب علم میرے پاس فقہ کی کوئی کتاب لے کر اس کی کوئی عبارت سمجھنے کے لیے آتا تو میں کتاب دیکھ کر اسے یہ کہہ کر واپس کر دیتا کہ میری سمجھ میں کچھ نہیں آرہا، اس کی وجہ یہ تھی کہ کمر کی تکلیف کی وجہ سے میرے ذہن پر شدید دباؤ تھا، کہاں میری یہ حالت تھی اور کہاں اللہ تعالٰی نے مجھ پر اتنا کرم کیا کہ میں نے سات ضخیم اور مبسوط جلدوں پر مشتمل شرح صحیح مسلم لکھ ڈالی جس میں تقریباً آٹھ ہزار صفحات ہیں، جب میں لاہور سے کراچی آرہا تھا تو میرے ایک دوست مولانا عطا محمد گولڑوی نے کہا "کراچی جانے کے بعد "مقالات سعیدی" کی طرح کی کوئی کتاب آنی چاہیے" اللہ تعالٰی کا ان گنت شکر ہے کہ کراچی آنے کے بعد "مقالات سعیدی" کی بہ نسبت کہیں زیادہ عظیم کام، اللہ تعالٰی نے میرے ہاتھوں مکمل کرا دیا، یہ سب اس قادر قیوم اور کریم رحیم کا فضل اور احسان ہے اور اسی کا انعام و اکرام ہے، یہ میرا کارنامہ نہیں ہے، اس میں میرا کچھ دخل نہیں ہے۔!

سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم اور اب ان شاء اللہ میں دو تین روز بعد "تبیان القرآن" کے نام سے قرآن مجید کا ترجمہ اور تفسیر لکھنا شروع کروں گا، اور شب کے اس آخری حصہ میں جب اللہ تعالٰے اپنے فضل و کرم سے آسمان دنیا پر متوجہ ہوتا ہے اور سائلین کو مانگنے کے لیے ندا کرتا ہے اور خصوصیت سے دعائیں قبول فرماتا ہے میں اللہ تعالٰی سے دعا کرتا ہوں کہ اے بارِ الٰہ اس کتاب کو اپنی بارگاہ میں مقبول اور مشکور فرمانا، اس کو تا قیام قیامت باقی رکھنا اور اس کو تمام مسلمانوں کے لیے اثر آفرین بنانا، اور میرے لیے اس کو صدقہ جاریہ کرنا، اور میں

طرح مجھے حدیث شریف کی خدمت کی سعادت عطا کی ہے اسی طرح مجھے قرآن مجید کی خدمت کی کرامت سے بھی سرفراز کرنا، اس ترجمہ اور تفسیر میں مجھے حق لکھنے اور باطل سے اجتناب کی ہمت عطا فرمانا اور اس ترجمہ اور تفسیر کو بھی اپنی بارگاہ میں مقبول اور مشکور کرنا اور اس کو قبول عام عطا فرمانا۔

اے بارِ الٰہ! اس کتاب کے مصنف، اس کے کاتب اور مصحح، اس کے ناشرین اور معاونین اور اس کے قارئین، مصنف کے والدین، اس کے اساتذہ اور مشائخ، اس کے تلامذہ اور احباب اور تمام مسلمانوں کی مغفرت فرما اور ان کو دنیا اور آخرت کی ہر بلاء اور عذاب سے محفوظ رکھ اور دنیا اور آخرت کی ہر نعمت اور راحت اور جنت الفردوس عطا فرما! آمین یا رب العلمین! بحرمۃ حبیبک سید العلمین، و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد خاتم النبیین قائد المرسلین شفیع المذنبین وعلی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الکاملین الراشدین وازواجہ الطاہرات امہات المؤمنین وعلی اولیاء امتہ وعلماء ملتہ من المحدثین والمفسرین والفقہاء المجتہدین اجمعین۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ (النحل: ۸۹)

اور ہم نے آپ پر اس کتاب کو نازل کیا ہے جو ہر چیز کا روشن بیان ہے۔

سات ضخیم جلدوں میں شرح صحیح مسلم کی تکمیل اور عالم گیر مقبولیت اور شان دار پذیرائی کے بعد
شیخ الحدیث علامہ غلام رسول سعیدی عمر فیوضہ کی ایک اور فکر انگیز اور علمی تصنیف
قرآن مجید کی تفسیر بہ نام

# تبیان القرآن

اہل علم اور ارباب ذوق کی تسکین کے لیے إن شاء اللہ عنقریب زیورِ طبع سے آراستہ ہو رہی ہے

## چند خصوصیات

★ قرآن مجید کا سلیس اور بامحاورہ ترجمہ اور آسان اردو میں قرآن کریم کی تشریح،

★ احادیث، آثار اور اقوال تابعین پر مبنی قرآنی آیات کی تشریح،

★ قرآن مجید کی آیات سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت جلالت اور آپ کی خصوصیات کا استنباط،

★ عقائد اسلامیہ میں عقائد اہل سنت کی حقانیت اور فقہی مذاہب میں فقہ حنفی کی ترجیح،

★ مفسرین کی چودہ سو سالہ کاوشوں کا حاصل، مجتہدین کی آرا پر نقد و تبصرہ اور تصوف کی چاشنی،

★ مشکلاتِ اعرابِ قرآن کا حل، عصری مسائل پر محققانہ ابحاث اور مذاہبِ باطلہ کا مہذب رد،

یہ ایک ایسی تفسیر ہوگی جس کی مدتوں سے اہل ذوق کو تلاش اور پیاس تھی جس کی ضرورت اہمیت اور افادیت صدیوں تک باقی رہے گی۔